کب آفتاب گہنگئے میں اپنی وہ منہ چھپاتا | اسد جانتا ہے مجھے کچھ خبر نہین | دیگر اشعار مصحفی

مژگان دیدہ کہ ہمبر جان مصاحب است
بلبل ہزار نالہ و زاری کہ بے نوا
پہلوئے بخت ما مغیلان مصاحب است
نازم بصبر و حوصلۂ دل کہ عمرہاست
با من ہمین دو دیدۂ گریان مصاحب است

مجنون صفت ز دوری محمل تو دوست
مرغ دلم بزلف پریشان مصاحب است
زاد رہے لبہا زبس آمدہ براہ عشق
در تنگنائے سینہ بافغان مصاحب است

با سیم و گریہ کہ بطوفان مصاحب است
دست الم بچاک گریبان مصاحب است
خواہی حریر بستر و یا خواہ بوریا
عاشق ہمیشہ بے سر و سامان مصاحب است
مصحفی ز سوز آتش عشق تو سالہا است

ان اشعار نے دل کو بیقرار کیا شاپور بھجا رہا ہے کہ ایک نوجوان نے دیکھا زیر کوہ ایک بارگاہ زر نقبی استادہ ہے ساٹھ ہزار سوار پیدل کا لشکر باہدہ ہے فرد کش ہے گھوڑے اصطبل مین بندھے ہین بازار بن رہے عیار انتظام کرتے پھرتے ہین یہ سامان دیکھکر دیکھا تین نقابدار بیٹھے ہین یکایک ہوا سے پردہ بارگاہ کا اٹھگیا ایرج نے جھک کر دیکھا کہ نقابدار بادلہ پوش تخت پر سبز پوش و گلگون پوش چپ و راست دیگر گون پر سرداران نشست جوانان صف مجلس اپنے اپنے مقام پر بیٹھے ہین ناچ ہو رہا ہے نہایت تکلف سے صحبت گرم باتین ہو رہی ہین ایرج نے کہا ای شاپور یہ وہی تینون نقابدار ہین جنکو تمنے فرزند اسد و دلبند نور الدہر و نور نگاہ بادشاہ کہا تھا اسوقت اس بارگاہ مین چلو شاپور نے کہا بسم اللہ پہاڑ سے ایرج اترے سردارون کو بھی ساتھ مین لیا ٹہلتے ہوئے لشکر مین آئے عیارون نے جو ایرج کو دیکھا جاکر خبر کی پکار کر کہا ای شہریار اس پہاڑ کے اس پار لشکر ایرج کا اترا ہے انھون نے آپکے لشکر کو دیکھا اب آتے ہین استقبال ضرور ہے بادلہ پوش نے حکم دیا گلگون پوش و سبز پوش برائے استقبال گئے ایرج قریب بارگاہ کے پہونچے تھے کہ دیکھا دونون نقابدار آکر پہونچے ہاتھ اٹھاکر آواز دی ای شیر بیشۂ صاحبقرانی ای زیب و زینت اورنگ جہانبانی آپنے ہمکو سرفراز کیا تشریف لائیے اس فصاحت و بلاغت سے سبز پوش نے کہا کہ ایرج نہال ہوگئے سبز پوش نے ہاتھ مین ہاتھ ڈالدیے گلگون پوش بھی قریب آگیا اور سب سردار نشست پر آئے باعزاز و اکرام ایرج کو اندر بارگاہ کے لائے دیکھا بادشاہ و تاج پہنے ہوئے قریب پردے کے مثل مہر بیٹھے ہین ایرج نے جھک کر سلام کیا بادشاہ نے ایرج کو گلے سے لگا لیا لاکر دنگل مقول پر بٹھایا ساقی پری رو سے اشارہ ہوا جام مے ارغوانی گردش مین آیا تینون نقابدار بڑی خاطر سے ساتھ ایرج کے پیش آئے جب دماغ بادۂ ناب سے گرم ہوا ایرج نے کہا ای شاہنشاہ مین کچھ عرض کیا چاہتا ہون مگر امیدوار ہون قبول فرمایا جاے سبز پوش نے کہا ارشاد فرمائیے جواب باصواب ملیگا جو آپکے دل مین ہے ہمین ظاہر ہے گلگون کا نام پوچھنا منظور ہے ہم اپنی پردہ پوشی کرتے ہین اور کچھ فرمائیے ہم افشائے راز مین تامل نکرینگے ایرج نے ہاتھ سبز پوش کا تھام لیا کہا ای فرزند تینون صاحبو کو ہمنے پہچان لیا اب نہ چھپائیے ہم سے اخفائے راز کی کیا ضرورت ہے مگر ایرج نے دیکھا کہ نقابدار تو ہمسے باتین کرتے ہین عیار باہر جاتے ہین اور پھر اندر آتے ہین شاپور نے کہا دیکھیے جانے کی تدبیرین ہو رہی ہین ایرج نے کہا ای شیرو مین تمکو پہچان چکا ہون سبز پوش فرزند اسد نامدار ہے اسیچھا تابکا ہے سبز پوش نے کہا یہ کیا زبردستی ہے ہم اسد کا نام بھی نہین جانتے ہین البتہ خیال ہوا کہ ایک بادشاہ عالیجاہ گرفتار مصیبت ہوا اسکو حل کر رہا ہے یہ بھی ذکر رستگار اپنے کو بلاوجہ بلا مین پھنسایا ایک رئیس کو قید سے چھڑایا ایرج نے کہا ای فرزند مین ظاہر مین اسد کا دشمن تھا میرے اسکے مذہب مین خلاف رہا لیکن دل و جان سے ایسی آنسے محبت ہے کہ ہزار مقام پر گرفتار کیا جوش محبت مین قتل نہ کر سکا خدا نے وہ دن دکھایا کہ مین مسلمان ہوا سب سے زیادہ اس شیر کو مجھسے محبت ہوئی جب ایک جگہ رہے عشق دلی ظاہر ہوے بس ای بہادر ہو قرا قون افسر ہم سے راز نہ چھپاؤ نقاب چہرے سے اٹھاؤ سفر مین ہمارا تمہارا ساتھ ہو ہمین بھی تقویت رہیگی ہر چند ایرج چاہتا ہے کہ نقاب چہرے سے اٹھے دونون گلگون پوش و بادلہ پوش گھبرا رہے ہین ایرج نے کہا ای شیر بیشۂ اسد اب مین تمکو نہ چھوڑونگا

اپنے ساتھ لیجاؤنگا اگر خدانخواستہ کوئی اُفتاد پڑے تو مین اپنے دیوانے کو کیا منھ دکھاؤنگا اب اُسوقت ببر لوش کی حیرانی دونون
نقابدارون کی پریشانی کیا تحریر کرون یہی چاہتے ہین ایرج ذرا بھی غافل ہو ہم بھاگ کر نکل جائین راز مخفی رہے مگر قضائے کار
شکول صحرائی جو مارا گیا تھا اُسکے ساتھ والے بھاگ کر قلعہ مین چھپے اُسکا بھائی الغول صحرائی شکار کو گیا تھا اب جو پلٹ کر
آیا در قلعہ پر ہزارون لاشے دیکھے لوگون سے پوچھا یہ کیا ہوا میرے بھائی کو کسنے مارا وزیرون نے تمام کیفیت بیان کی اُسنے غصے
مین قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا وہ نقابدار کہان گئے لوگون نے عرض کی لڑتے بھڑتے نکل گئے نیر کو حمزہ بھی لشکر لیکر چلا گیا مقدمہ فلک کا
تھا اور نہ قلعہ بھی ہاتھ سے جاتا ہمکو کون بچاتا مالک ہمارا مارا گیا ببر لوش نے ایک ہاتھ ایسا مارا کہ دو ٹکڑے ہوئے ہم لوگون نے
بہت کوشش کی مہمیز نامے عیار کھڑا ہے الغول اُسکی جانب پلٹا کہا او مہمیز تو نے ساتھ بھائی صاحب کے پرورش پائی اب
لاشے کیونکر دفن ہونگے کہ قاتل زندہ نکل گیا اُسکی خبر لا جہان ہو چھپکر بتلا مہمیز نے اُسی وقت دو وزرا یہ کہکے چلا کہ حضور تیار رہین مین خبر لیکر
ابھی آتا ہون الغول نے فوج کو تیار کیا سب افسر اُسکے ساتھ مسلح ہوئے مہمیز بھاگا تھوڑی دور جا کر الٹا پلٹا اطلاع کی خفتہ
بیٹھے قاتل آپکے بھائی صاحب کا سامنے فرودگاہ ہے الغول غصے مین سوار ہوا آواز دی ارے جاؤ کہان جاتے ہو تمنے بڑی بے ادبی
کی اب ہم کو مہلت نہ دینگے ببر لوش کو مار دینگا تمام شہر والے بھی اُسکے ساتھ ہوئے ہین لاکھ آدمی سے کم نہ تھے سب ہتیار بند اپنے
مالک کے واسطے دردمند سب آگے آگے الغول پشت پر فوج جنگی اہالیان رعایا امیر وزیر سب ساتھ تھے ہر ایک کا یہی قول کہ
کوئی پہلوان ویران اس قلعہ پر کسی نے بلوہ نہین کیا تھا یہ نیا معاملہ ہوا اب انکو جھانٹ ہم سب کو مار لو وہ وقت ہے کہ ایرج نقصد
کیا ہے کہ نقاب ببر لوش الٹ دو دن گلگون پوش کا بھی ہاتھ تھا بارہا صاف صاف کہہ رہے ہین کہ گلگون پوش ہمارے
ہم چشم کا فرزند ہے تاجدار سے کہتے ہین آپ تو ہونگا وہ بادشاہ وجیہ ہین آپ سے پردہ کیجئے انکو ہم پرورش فرمانا چاہیئے ہم بھی آپ کے
نمکخوار ہین بادشاہ کہہ رہے ہین یہ گلگون پوش سے اشارہ کر کہ حال ظاہر کرو مین اب نقاب اُٹھاتا ہون پردے کی اُسنے کہا
ضرورت ہے یہ فرزند قاسم باشوکت ہے گلگون پوش بھی راضی ہو اگر ببر لوش نہین مانتا ہے کہتا ہے خون کے دریا بہینگے ہم اپنا حال نہ کہینگے
ایرج اگر جنگ منظور ہے بسم اللہ تلوار کھینچے ایرج کہتے ہین اے فرزند اپنے قبضے پر چھری پھیر ہین میرے ساتھ ملکر فتح طلسم مین مصروف ہو
یکایک ہجوم ہوا عیار نے آکر عرض کی حضور جلد اُٹھیے جس قلعہ دار کو مارا تھا اُسکا بھائی کئی لاکھ فوج سے آپڑا ہزارہا آدمی مارا جائیگا
الغول نامے پہلوان کسی کے روکے نہین رکتا تمام بارگاہ مین گرد مین پامال کرتا ہوا آتا ہے کہ ببر لوش کہان ہے گلگون پوش
سب کے آگے نکلا بادشاہ بھی سوار ہوئے ایرج نے بھی تلوار کھینچی لاش پر لاش گرا دی ببر لوش نے بڑھکر نعرہ کیا نعرہ
نقابدار کا سامان جنگ پر دو رزم بکوشم * بمیدان رزم شیر شیرانہ بر اوشم * ایرج نے اس شعر پر وجد کیا کہ ببر لوش پر
بلا نے جاتے ہی الغول کو ٹوکا للکارا دیکھیا میرے سامنے آ ارے میرے بھائی کو قتل کیا وہ مین ہون ان مین رو بیہ کے سپاہیون
کو کیون قتل کرتا ہے مجھسے بڑا لے الغول بہت بڑا بہادر نے قاتل کو دیکھکر مثل ابر گرجا نیزہ اُٹھایا ببر لوش نے بھی بھالا
سنبھالا ایرج نے دیکھا دونون نیزہ چلنے لگا ببر لوش نے لڑتے لڑتے ہاتھ کو گن کر آنکھ مین گینڈے کے نیزہ مار دیا اور ہاتھ سے
چھوڑکر آواز دی اب تیر گلشن ہ تجھے سمجھ لیگا گینڈے نے جست کی بہک گیا الغول پشت زین سے گینڈے کی گرا ببر لوش قریب گر
ہر برچھا الغول کے ٹکڑے اُڑا دیئے سر زمین ہاتھ کی لاش زمین پر تڑپ رہا ہے ایرج نے آواز دی ماشاءاللہ یہی بزرگون کا
چلن تھا کیا کہنا ابتو میرا قول کرسی نشین ہوا ببر لوش نے کچھ جواب نہ دیا ہاتھ اُٹھا کر آواز دی ہان یارو نکل چلو اب مقام کرنا نہ
نہین مین ایسا صاحبزادے سے کون زبان ملائے جھاڑونگا کا فتح ہو گیا ایرج نے چاہا کب بڑھ جاؤن ہمچشم رون مین سب ساتھ والے
نقابدارون نے فوج کو پامال کرکے صحت کے ایک مقام پر کر گئے سب کے بادشاہ دو فرزند نقابدار بارہ ہاتھ سے مین نہی لوا امیر
کوئی شخص نہین سمجھا اس انتظام سے گھوڑے سے اُڑاتے ہوئے نکل گئے گرد مین معلوم نہین ہوتا کہ جنگل منہ پھیر کر سرداران ایرج

بھی آگئے دیکھا ایرج دریائے خون میں نہائے ہوئے کھڑے ہیں لاشے ہزاروں تڑپ رہے ہیں اہالیان قلعہ صحرائی
مارے گئے کچھ بھاگ گئے جو باقی ہیں وہ بھاگے جاتے ہیں انکو اگر سرداران ایرج نے مارا ایرج نے کہا یہ تینوں جوان جیتے کہیں
مجھ سے نہیں معلوم ہوتے نہیں معلوم فلک کو کیا منظور ہے آج میں حال ظاہر کر لیتا مگر یہ قیامت برپا ہو گئی شاپور نے کہا دیکھیے
بالائے آسمان ابر سوسنی بھی جاتا ہے ایرج نے کہا جو میں نے سوچا وہ سب ٹھیک ہے مگر اب انھیں کے تعاقب میں چلو جہاں ملینگے مہلت
نہ پائینگے لقا میں اُلٹ دونگا اُسی وقت ایرج کا بھی لشکر تیار ہوا یہ بھی چلے مگر دس بیس کوس پر جا کر لقابداروں نے بارگاہ استاد
کی گر جو کنارہ ہو رہے ہیں بسر لوپوش ملکہ کی صحبت میں آئے ضیغم نے تمام کیفیت بیان کی کہا اے ملکۂ عالم ایرج نے ہمارا پیچھا لیا
ہر جا ہنا ہی حال کھلوائے ہم جانتے ہیں راز مخفی رہے جبتک طلسم نور افشان ہمارے ہاتھ سے فتح نہو ملکہ نے کہا آپ گوارا نہیں
کرتے ورنہ میں سحر کرکے لشکر کو پیچھے لوٹا ہوا ابھی ہو تو نہ سکے میں سب لشکر ایرج کی جان ہی تھی یہ ذہن میں تھا اگر آپ لقاب اُلٹنے سے رنجیدہ
ہوں تو میں سحر کرکے اسکو تباہ کر دوں حکم ہو تو دیوانہ بنا دوں مگر چونکہ آپکے عزیز دار ہیں میں نے تامل کیا ضیغم نے کہا ہرگز کبھی ایسا ارادہ
نہ کرنا ورنہ بزرگوں سے شرمندگی ہو گی مگر کو جلد تا بطلسم نور افشان پہونچاؤ ملکہ نے کہا ابھی یہ لیکر ایک سحر پڑھا کیا کہ ایک ابر زمین پر
فرش ہو گیا سب کو اسی پر سوار کیا دور سے دیکھنے والے یہ دیکھیں کہ ابر چرخ مارے جاتا ہے ملکہ نے سحر کیا اسطور سے لشکر ان تینوں
جوانوں کا ابر میں چھپا ہوا اب جادوگر نیان لشکر کو گھیرے ہوئے سوسن کا طاوس زرین بال قریب مرکب ضیغم شیر شکار آ رہا ہے
باہم محبت کی ہوتی ہیں اس گروہ سے جانیں قضائے کار مدہوش جادو و قہار فولاد گر کے ساتھ ایک صحرا میں اُتری ہے
بھی اب خوب سحر تیار کر لیے اُسوقت قہار کا ہاتھ تھامے ہوئے لشکر ایک طرف فروکش یہ دونوں عاشق معشوق سیر صحرا
میں مشغول ہیں کہ بجلی چمکی ابر سوسنی ظاہر ہوا مدہوش کی نگاہ پڑی کہا اے قہار صاف ثابت ہوتا ہے وہی ساحرہ مع لشکر جاتی ہے
اس ابر میں غیر ساحر بھی بہت ہیں لوگ کہتا ہے بہت جا اسوقت غفلت میں ہیں سب کو گرفتار کرونگی مخفی ہو کر سحر کرتی ہوں قہار نے کہا کیا
مضائقہ ہے مدہوش ایک گوشے میں آئی کچھ پھونک پڑھ کے کیا چوکا دیا سحر کرنے لگی ملکہ سوسن برابر ضیغم کے چلی آتی ہے یکایک جھونکا
ہوا کا چلا سوسن نے کہا صاحب کیا ہوا ہے سر پھرا جاتا ہے آرام کیجیے یہ کہتے کہتے ضیغم نے دیکھا ملکہ کی آنکھ بند ہوئی کنیزیں
بھی سو گئیں ضیغم بھی بیہوش ہوئے اب تو ایک چشم زدن میں سب ساتھ والے بیہوش ہو گئے مدہوش نے جب دیکھا کہ میرے سحر کا
عمل ہو گیا ہو گا سحر کر کے ابر کو اُتار دیا پہلے ملکہ کی زبان میں سوزن دیا قہار نے کہا ان تینوں جوانوں کو سلسل و مطوق کر یہ وہ
ساحرہ ہے کہ مجھ ایسے ہزار سحر کرتے تو اسپر قبضہ نہ ہوتا تیرا اقبال زور پر ہے لیکن اب جلد ان سب کو قتل کر اگر اسکی زبان سے
سوزن نکل جائیگا تو لشکر کو دیوانہ کرکے مار دیگی اور یہ تینوں شیر قیامت کے پرکالے ہیں جنگل کے شیر دیکھے بھالے ہیں ان میں
کسی کو خیال جنگ آیا یا قید توڑ کے شمشیر چلا بیٹھے قہار نے کہا شام قریب ہے اس وقت انکو قید خانے میں بھیجو میں رات سے حکم دونگا صبح
ہوتے ہی میدان خونی کی تیاری ہوگی ان سب کو قتل کر کے سفر کرینگے لاشوں سے ان سب کے یہ میدان بھر جائیگا مدہوش کے
بھی خیال میں آیا سچ کہتا ہے شام ہو چلی ہے بروقت سحر سب کچھ ہو جائیگا اب یہ گرفتار ہو چکے کیا کر سکینگے ایک برخیمہ استاد کرایا ان
سب کو قید خانے میں بھیجا مگر یہ قدرت پروردگار کہ جلدی میں نقاب کسی کے چہرے سے نہیں اُٹھائی ساحرہ کے ملک و مال کا پتا
یہ بھی بتلایا کہ یہ خرابی کرتی ہے سالہا سال اسکا رنگ جما رہا بڑے بڑے اپنے شعبدے دکھائے اے قہار اسی طرح دیوکے کہیں
میں جلکر شاہان طلسم نور افشان کو بھی گرفتار کر لونگی میرا سحر ایسا نہیں ہے کہ شاہان طلسم سے اسکو ٹوٹ آج تو قہار مدہوش
پر فدا ہو رہا ہے اور جام اُٹھاتا پھرتا ہے کہتا ہے ملکہ کیا کام کیا آج تو انام کیا ہی ظالم قبضے میں آئی محفل عیش آراستہ ہو سوسنی جام
قہار نے حکم دیا کہ صبح ہوتے ہی میدان خونی کی تیاری ہو ہزار ہا دارین استادہ کیجائیں تیر انداز بھی تیار رہیں ان سب پر شکار
بیان تو یہ رنگ ہے مگر شاہزادہ ایرج نوجوان کے مقدمہ میں تحریر کر چکا ہوں کہ ان جوانوں کے اظہار حال کی

بڑی کوشش ہو ایک مقام پر اترے ہین شام کو خود بخود دل گھبرایا شاپور سے کہا اے یار وفادار خدا خیر کرے نقابدارون کی تصویرین
آنکھون کے سامنے پھرتی ہین سابق کے مقابلے یاد آرہے ہین اسوقت ذرا آنکھ بند ہوئی امید نامدار کو مین نے خواب مین دیکھا نور الدہر
و بادشاہ بھی سامنے آئے یہی تینون صاحبون نے فرمایا اے ایرج ہمارے فرزند قید ہوگئے تو نے خبر نہ لی اور اسعد دیوانے نے وہی طفل کی
باتین کہین کہ ہمارے فرزند نے تمکو بچالیا ورنہ مارے جاتے اب اُنکا تمکو خیال نہین بڑی بلا مین مبتلا ہین یہ کہکے ایرج ہچکیان مار کر رویا
شاپور نے کہا حضور خواب کا کیا خیال ہی چونکہ آپکو یاد تھی وہی نقشہ خواب مین دیکھا وہ صاحبان لیاقت ہین انپر کون دستاندازی
کرسکتا ہی ایرج نے کہا اے شاپور تم عیار ہو کے ایسی بات کہتے ہو اگر ستم ہوا فساد کا وقت آئے ہمیک پیر زال کے ہاتھ سے گرفتار
ہو جانے کیسے کیسے نقشے تھے مین ہمارے جد عالی تبار صاحبقران نامدار نوشیروان نامے مین دیکھو عقابین پر چڑھائے گئے
تو ٹیلے پنجرے مین قید رہے عمرو ایسا عیار جستجو کرنیوالا ہمارے جد عالی تبار علم شاہ نوجوان کرب عالیشان کیسے کیسے شیر
جستجو کرتے تھے مگر بدون وقت رہائی نہوئی ایک بڑھاپے دار صاحبقران کا کر سکی کوئی حقیقت نہ تھی پیر فرخاری لقب اسکا
تھا آخر اب صاحبقران قید سے چھوٹے اسی کے نام فتح تھی ایسے ایسے شیر ظلم کفار سے زخمی ہوتے تھے ہر مقام پر جنگ کے
ہوے جاتے تھے دشمن انکے نہیب شمشیر سے تھراتے تھے ڈر تھا قید نہو جائین برائے خدا تم جاؤ دل میرا ہدایت کر رہا ہی اور یہی دل
مین خیال ہی کہ اکیلا جاؤن کوشش کرون اگر خدانخواستہ وہ قتل یا قید ہوگئے گلا کاٹ کر مرجاؤنگا کوئی کان مین بھی کہ رہا ہی کہ ان
تینون جوانون کی فکر کرو اگر قتل ہوگئے اور پھر لاکھ دولاکھ کو قتل کیا کیا ہاتھ آیا اسطرح پر ایرج نے کہا کہ شاپور بھی رونے
لگا کہا آپ مطمئن ہین میرا دل بھی گواہی دیتا ہی کہ آپکا خواب سچا ہی مگر برائے خدا آپ یہان سے قدم نہ بڑھائیے سب سے زیادہ یہ خیال ہی
کہ قہار فیلزور کے ساتھ ساحرہ بھی ہی وہ بہت گھبرایا ہوا تھا ایسا نہو کہ لشکر کو لیکر پیچھے بھاگیا ہو ہر چند انکے ساتھ ساحرہ بھی بہت ہین
ہی مگر مکر کافرون کا بہت بڑا ہی یہ کہکر شاپور رنہائے عیاری سے آراستہ ہو کے لشکر سے نکل کے ایک فقیر کی صورت بنا ہوا طرف
صحرا کے چلا پہر رات گئے ایک پہاڑ سے اُتر کر دیکھا ایک لشکر فروکش ہی بارگاہین استادہ بازارین درست اہالیان لشکر خوشی خوشی
پھر رہے ہین ایک عیار اوہام صبا رفتار اہتمام مین مصروف ہی رات ہی سے دارین استادہ ہو رہی ہین شاپور بشکل فقیر ایک دوکاندار
کے یہان منھ سوال کیا دوکاندار نے پیسہ دیا شاپور نے کہا داتا آج اس لشکر مین ظہور قدرت لات و منات ہوگا ہے کی
خوشیان مین فقیر بھی آگاہ ہو لات و منات اس لشکر کو آباد رکھے لات و منات مسلمانون کو مٹائین انکی عملداری مین دمڑی
فقیر کو نہین ملتی بزرگون کے مقامات ویران ہوتے جاتے ہین جتنے شوالے دیر ہین انمین بھی سناٹا گھنٹا ناقوس کی صدا الہذا لات و منات
پرست دردمند اس دوکاندار نے کہا شاہ صاحب ہمارا شاہزادہ قہار فیلزور بادشاہ اقلیم سیاہ پوشان ملکہ بران پر عاشق ہو
نکلا جسدن سے وطن چھوٹا آرام نہ ملا جنگلون مین مارا مارا پھرا کوئی نقابدار زنگینہ پوش تھا اُنکے ہاتھ سے انکے باپ مارے گئے آج
تین نقابدار ایک ساحرہ حسین ملکہ مدہوش نے اسطرح مخفی سحر کیا کہ ان سب کو پکڑ لیا ایک خیمے مین سب قید ہین نہین معلوم یہ
تینون نقابدار کون ہین ساحرہ کو تو یہ پتا ایک مقام پر خدائی کرتی تھی ان جوانون کی مددگار بنکے نکلی ہی انھین کے واسطے میدان
خونی کی تیاری ہو رہی ہی صبح ہوتے ہی سب قتل کیے جاوینگے ہمارے آقا بر سر طلسم نور افشان لشکر کشی کرکے اپنا جاہ و جلال
بڑھاوینگے شاپور یہ سنکر الگ ہوا کلیجہ منھ کو آگیا جابجا یہی حال سنا بشکل خدمتگار دربار مین آیا دیکھا مدہوش بیٹھی ہی قہار مقام صدر
پر اوہام دمبدم آتا ہی حال کہا جاتا ہی کہ آقا دارین استادہ ہوگئین مدہوش کہتی ہی اے اوہام جب انکسیہ ہونگے جلدی کرو جاہ و جلال
بڑھیگا اگر ان لوگون نے رہائی پائی تمھارے واسطے خرابی ہی اوہام کہتا ہی اے ملکۂ عالم اگر اب حضور بھی مشغول ہون مین مانون ایک حکم آپکا
بجا لانی ہی اوہام باہر نکلا شاپور نے پہلے دیکھا تھا کہ سامنے لشکر کے ایک ٹیلہ ہی حقیقت انمین موجود ہین مگر سناٹا ہی کنارے آگ کے ایک برہمن
کی شکل بنکے بھبوت لگاتا ہو عیارون سے پوچھنا شروع کیا کہ مہتر اوہام کسکا نام ہی شاگردون نے آواز دی استاد صاحب برہمن کیا کہتے ہین

اوہام قریب آیا برہمن نے کہا ای مہتر مین بچپن سے سامری و جمشید کا پوجا کرتا ہون اب یہ شرف حاصل ہوا کہ جس شوالے مین جاتا ہون کو دیوریان و دکھوریان ترکاری ساتھ حقہ کومتی مین اُسی مین بسر کرتا ہون ایک لمحہ مہلت نہین وہ سامنے جو شوالہ ہے مین پوجا کرنے گیا لات و منات اکیلے بیٹھے تھے سجدہ کر کے مین نے اپنی خوراک مانگی چھت سے شوالے کی ایک کاغذ گرا آواز دی ای برہمن یہ کاغذ مہتر اوہام کو دیکر چلے آؤ تمھاری بھی عمر بڑھائی گئی اب تم راجہ ہو جاؤگے مین وہ کاغذ لایا ہون اوہام نے کہا لائیے برہمن کاغذ دیکر بھاگ گیا ہر چند اوہام نے کہا دیوتا ٹھہرو مین ہمراہ چلون اسکے مطلب سے مواقف ہون جواب باتین لیا دون برہمن نے پلٹ کے جواب دیا مجھے جو حضور کا حکم تھا مین بجا لایا اب تمھین اختیار ہے یہ کہتا ہوا نکل گیا کہ کاغذ ملکہ مدہوش و قمار کے سامنے پڑھنا اوہام کانپتا ہوا کاغذ کو آنکھون سے لگاتا ہوا اُس کاغذ مین خوشبو ہے کہ دماغ جان معطر ہوا جاتا ہے دل تسکین پاتا ہے دربار مین قمار کے آیا کہا حضور نیا معرکہ گذرا ایک برہمن یہ کاغذ دیکے چلا گیا معلوم ہوتا ہے قدرت لات و منات کا ظہور ہے خود بخود قلب کو سرور ہے مدہوش نے وہ کاغذ لیا آنکھون سے لگایا سر پر رکھا خوشبو سے مست ہو گئی کہا ای قمار اس کاغذ کو دیکھکر روح کو راحت ہوئی قلب کو قوت ہوئی مقبول سامری و جمشید ہوئی یہ کہکے کاغذ کھولا دیکھا خط سبز مرقوم ہے ای مدہوش منم خداوند لات و منات آج ایسا کام کیا تو نے کہ دشمنون کو گرفتار کیا اس شوالہ مین ہم تشریف رکھتے ہین قمار کو لیکر جلد آؤ ہم تیرے ساتھ بڑا سلوک کرینگے ای مدہوش جو آرزو ہے ہو چکی مگر خبردار قتل مسلمانان مین تاخیر کرنا اب قمار کو صاحبقران بنائینگے تیرا مرتبہ دامہ وش سے زیادہ بڑھائینگے مدہوش جھومنے لگی کہا ای قمار جو مین بھی تھی وہ ظاہر ہوا قدرت خود تشریف لائے مین جلد چل اوہام سے کہا تم لشکر کا انتظام کرو مین اسکو لیجا کر دیکھون قمار بھی خوشی خوشی اٹھا دونون کو نشہ شراب و غرور شباب زن و شوہر بارگاہ سے نکلے اب لشکر مین بھی یہ بات مشہور ہو گئی کہ ظہور قدرت خداوند ہوا ایک برہمن کاغذ دیکر چلا گیا اس شوالے مین دن کو سناٹا رہتا ہے مگر رات کو قدرت آتے ہونگے خوشبو آ رہی ہے قمار مدہوش یہ باتین کرتے ہوئے قریب شوالے کے پہونچے کہ اسطرح کی خوشبو آئی معلوم ہوتا تھا ہزارہا نافہ مشک کھل گیا صحرا اُسی عطر سے مثال دنیا خطا ہے شوالے کی روشنی معلوم ہوتی ہے قریب آکر دیکھا ایک [illegible] گنبد بڑا روشن ہے بت خانے مین نہ انسان نہ حیوان مدہوش نے بڑھکر سجدہ کیا ایک بت کے قدمون پر سر رکھکر آواز دی یا خداوند لونڈی غلام حاضر ہین ہر وقت یہی قصد ہے کہ مذہب جد و آبا کو روشن کرین مسلمانون کا کوئی نام نہ لے اب لونڈی نے ساٹھ ہزار آدمی اسی مذہب والے گرفتار کیے یہ کہہ رہی تھی گونجے شوالے کے آواز آئی او مدہوش آج آسمان پر تو نے دو سو خداوند مجمع مین تیری تعریفین ہو رہی ہین یہی ہنگامہ ہے کہ مدہوش جادو ہماری بندی خاص ہے ای مدہوش بقول شفیق لکھنوی اشعار

| | |
|---|---|
| نظر آتا ہے عالم مین تماشا اُسکی قدرت کا | حرم مین دیر مین دشت و چمن مین کوہسارون مین |
| کوئی طالب ہے قدرت کا کوئی مشتاق صورت کا | جدھر دیکھو نظر آتا ہے جلوہ اُسکی قدرت کا |

یہ آواز سنکر مدہوش مبہوت ہو گئی قمار کانپ رہا ہے کوئی صدا دینے والا ظاہر نہین معلوم ہوتا دیوار و در سے آواز آ رہی ہے مدہوش نے پھر سجدہ کیا عرض کی ای خداوند ترقی عمر و دولت چاہتی ہون ایک ہفتہ مین عالم کی گشت کر کے سب ممالک زیر نگین آباد کرون مسلمانون کا نام باقی نہ رہے آواز آئی ای مدہوش کیا یاد کرتی ہے پہلو مین دیکھ ایک شیشہ شراب کا ہمارے سامنے رکھا ہے اسکو اٹھا کر لیجا ایک پیالے مین ملوا دے جو پیئے گا ہزار ہزار برس کی عمر ہوگی یہ سنکر مدہوش نے لپک کے دیکھا حقیقت مین شیشہ شراب کا مملو از شراب ناب وہ خوشبو ہے کہ شیشہ سے نکل آتی ہے مین روح لذت اٹھاتی ہے مدہوش نے اٹھا کر شیشہ کلیجے سے لگا لیا قمار نے کہا ای ملکہ ہم تم دونون اسکو پی لین گے تو ہزار برس کی عمر ہو جائیگی مدہوش نے کہا لا بے ایمان ہزار سال کیا کم ہوتے ہین دس برس مین تمام عالم کو لات و منات پرست کرونگی خلاف حکم خداوند مناسب نہین ہے خداوند کے نزدیک غریب امیر سب برابر ہین جو ارشاد ہوا ہے اسکو بجا لاؤ سب کو پلواؤ ایسا نہو تاثیر مٹ جائے [illegible]

چپکے چپکے باتین کر رہے ہین کہ آواز آئی او قہار بے ایمان اپنی زندگی چاہتا ہی کہ جتنے بندے ساتھ ہین سب ہماری بارگاہ مین مقبول
ہین سب کو سعادت حصول ہین خبردار ایک ایک جام سب کو بھیجنا عدہوش نے شاہ قہار کو کہنا اسے اپنے دل کو صاف کر اپنے مقام پر
انصاف کر پس سب تیرے رفیق مہربان ہو نگے جب انکی موت نہو گی کون مار سکیگا ملک کے ملک تباہ کر دو نگی اب مین چلکر اپنے خونریزان و
کو بلاؤنگی تا بہ بنگالہ جاؤنگی عنظلی آباد خوب آباد ہو گا مین یہ عرض کرونگی کہ یا خداوند میرے بزرگون کو زندہ کر دیجیے یقین کہ
یہ دعا قبول ہو عدہوش و قہار خوشی خوشی چلے آتے تھے مین ایک نخل کے قریب پہونچے تھے کہ آواز آئی او عدہوش ہم تیری نیت سے
آگاہ ہوئے مالک بن زر و دہشت کو بھی زندہ کر دینگے دمامہ و شمشیر کو بلا دینگے جو تیرے دل مین ہی وہ ہمارے آب و گل مین ہی
چار جگہ پر عدہوش نے یہی آوازین سنین پیچھے سے قہار نے کہا دیکھی آواز آئی عدہوش کا اعتقاد بڑھتا جاتا ہی آخر مین آواز آئی
کہ خبردار ہمارے کل بندون کو پلا کسی کو محروم نہ رکھنا ان سب پر قدرت مہربان ہی تیری بہبودی کے سامان ہین جنت مین فرق
نہ آئے عدہوش شیشہ کو مثل دل کے پہلو مین چھپائے ہوئے لشکر مین آئی سب سے پہلے او ہام کو بلا کہا کہو ملکہ کیا طلوع ہوا امداد کی
نے کہا اب ہزار سال تک تو نہ مروگے لشکر مین آواز دیدو سب آ کر جمع ہون او ہام نے حال پوچھا قہار نے سب کیفیت بیان کی
یہ بھی کہا ہر مقام پر یہی آواز آئی ہی کہ نیت کو خراب کرنا او ہام نے کہا خداوند کے سامنے سب برابر ہین میرا ابھی یہی قول ہی کہ سانس
تک باقی نہ رہے سب لشکر اسکا مستحق ہی انکا بھی حق ہی وطن سے چھوٹے آوارہ پھر رہے ہین او ہام مارے خوشی کے پھول گیا
جبتک عدہوش دربار مین پہونچے اسنے بڑا پیالہ شراب کا بڑے بڑے پیالے بارگاہ مین حاضر کیے سب کو لشکر مین بھی ہاتھ تھا
کہ چلکر شراب پیو یہ سنتے ہی سب دوڑے آ کر جمع ہوئے کوئی اپنے بڈھے باپ کا ہاتھ پکڑے ہوئے آتا ہی پکار رہا ہی کہ حضور پہلے میرے
باپ کی عمر بڑھائیے جام پلائیے یہ بڈھے خوب لڑینگے بڑا ہنگامہ ہوا اگر شور قیامت برپا ہی قید خانے مین مہران جوان بخت و
ضیغم و سرو سہی قید سلسل و مطوق ہین تینون عیار بھی قید ہین ملکہ سوسن گلعذار اپنی غفلت پر محجوب اپنے سر جھکا لیا در یہی
ایکبارگی ہنگامہ ہوا دیکھا نگہبان بھی بھاگے جاتے ہین ضیغم نے پوچھا کہ یارو آج کیا ہی کا ہے کا ہنگامہ ہی جواب دیا آج شراب حیات
دیرینے ملی اب سب کو تقسیم ہو رہی ہی ملکہ کی فیاضی کہ پہلے غریبون کو تقسیم ہو رہی ہی ہزار برس کی عمر بڑھ جاویگی نگہبانون نے
جو یہ بیان کیا تینون عیارون نے کہا خدا انجام بخیر کرے خاص یہ طریقہ عیاری معلوم ہوتا ہی شاہ پور بلائے روزگار ہی
تحور دو ماں مہتر مہتران مشہور ہی خواجہ نے سب کو تعلیم کر دیا خانہ دل خزانہ عیاری سے بھر دیا دیکھیے اب حوال کھلیگا ملکہ
سوسن نے کہا تم بھی تو نہ جدا ہو گئے ہمارے ساتھ جتنے عیار ہون نے کہا حضور یہ عیاری بلا کی ہی ہم سے نہ تدبیر ہوئی دم
عیار کہنہ جہاندیدہ گرم و سرد عالم چشیدہ خوب رنگ جمایا عقل سے ہم عرض کرتے ہین آئندہ خدا جانے پہلے برہمن بنکے کاغذ دیا خوب
رنگ جمالیا وہ بھی پیچھے کھڑے ہو نگے ضیغم نے جواب دیا ہمارے دل مین نہین آتا خدا ایسا ہی کرے اگر احسان سے تاجزادے کے غذا
بجائے قید خانے مین تو یہ باتین ہین یہان شراب چل رہی ہی سیان او ہام ہر ایک کو جام دے رہے ہین منہ پھیر کے خود بھی پیتے
ہین دل مین یہی شمار ہی کہ میری عمر دو ہزار برس کی ہو اپنے آقا کو دینے کا قصد کرتا ہی قہار کہتا ہی مین نہ پیونگا قدرت نے تاکید کی ہی
بقول شیخ سعدی مصرع رعیت چو بیخ است سلطان درخت ۔ یہ مجھے کئی مرتبہ تاکید ہو چکی ہی رعایا پروری کا ہمیشہ خیال رکھنگا
پھر او ہام نے ہر مرتبہ قدرت نے آواز دی ہر مرتبہ یہی تاکید تھی سب ساتھ والے مقبول بارگاہ خداوند ہین او ہام بجا بجا کر شراب
تقسیم کر رہا ہی جو باہر جاتا ہی گر کر لوٹتا ہی بعض خاموش صاحبان ربط و ضبط کا جو سر پھرا پاؤن رکے گھبرا کر طرف آسمان کے دیکھنے لگے
سمجھے یہ بھی گردش آسمان ہی پاؤن رک گئے سر پھرنے لگا کھڑے ہو کر چار جانب دیکھا درخت پر نگاہ پڑی معلوم ہوا اژدہا
آتا ہی پا سے لیکے بھاگے لڑکھڑا کر گرے بیہوش ہوئے اسطرح جا بجا ہنگامے برپا ہین گر گر کے بیہوش ہو رہے ہین کہین جولی بیزار
جلتی ہی کہین آہ کہین واہ ہزارہا بیہوش ہین یہ خبر بھی قہار نے سنی کہا شراب حیات کی تاثیر ہوگی کچھ ہو عمر بڑھے جس شی مین

یہ تاثیر ہو سختی بھی قبول کرینگے بعد رنج کے راحت ہے اگر گرے چوٹ لگی کیا نقصان ہے قدرت کا ہر طرح احسان ہے اور وہام نے خوش
کی اب کوئی باقی نہین رہا مدہوش نے سب سے بڑا جام چھپا نا کہتی جاتی ہے ای قمار تیری زندگی سے میری زندگی ہے قمار
نے جام ہاتھ مین کیا ایک ہی سانس مین پی گیا قمار نے پھر کر مدہوش کو دیا اسنے خوشی خوشی پیا جب دونون عاشق معشوق
بھی پی چکے اب تو رنگ محفل دگرگون کنیزین بھی مبہوت ہو رہی ہین آپس مین تکرار ہر خرد و کلان بیقرار ایک کو ایک برا
جانتی ہے کوئی کہتی ہے دریا آیا کوئی کہتی ہے صحرا دکھلائی دیتا ہے کوئی کہے اُٹھتی ہے آپ ہی بگڑتی ہے قمار جو اُٹھا پکارتا ہے
میری معشوقہ کہان ہے ارے او وہام جواب نہین دیتا او وہام نے بکا رکے کہا مین تو بولا مگر آپ نہین سُنتے دیکھیے لبالب
نظر دیر کیا ہوا اب کان ہوے دیکھیے آپکی مونچھ مین پرچہ بندھا ہے داڑھی مونچھین نہ دارد قمار نے او وہام کو للکارا باہر
نکل کے دیکھا لاشہ مدہوش پڑا ہے اب تو سبت رو یا کہا کیون او وہام ساربان زادہ عمرو یہان کیونکر آیا ہائے یہ بھی نہ
ہوئی اب ایسی مہربان کہان ملیگی معشوقہ کیسی مادر مہربان کا فرا تھا میرے ساتھ کیا احسان گیا میرا مطلب دلی بھی نہ ہوا
ہوا لیکن وہ بچا اگر قاتل مدہوش کو نہ پایا مارے کوڑون کے کھال گرا دونگا او وہام نے کہا حضور آپ ہی دورے گئے
شراب لے آئے قمار نے کہا پہلے تو ہی نے فقرہ چھوڑا ہمین کو نہ بچا نا اس عیار نے تیر کے چونا لگایا او وہام سرنگون تھا
کا کلیجہ خون لشکر مین تلاطم ہے ہر ایک کے ہوش و حواس باختہ کہ یہ کیا ستم ہو گیا او وہام نے کہا حضور یہ کام عیار ایرج
کا ہے میرے بھی کان کاٹے ملکہ کو مار کر نکل گیا قیدیان بلا کو چھڑا لیگیا بڑا داغ دیگیا حضور لشکر درست کرین مین جان
دونگا مگر ایرج کو گرفتار کرکے لاؤنگا قمار نے کہا مجھسے کچھ نہ ہوسکیگا تو نے بڑا دھوکا کھایا ہر چند سمجھایا او وہام نے
نہ مانا یہاننے عیاری سے آراستہ ہو کر طرف لشکر ایرج کے چلا یہ تو سن چکا تھا زبانی شاگردون کی معلوم ہوا تھا کہ لشکر
ایرج فلان مقام پر فروکش ہے مجھے مین بیقرار واسطے مدہوش کے انکبار قمار سے کہ گیا آپ لشکر کو تیار رکھیں مین
خبر کو لاتا ہون صحرا مین آکر ایک درخت پر چڑھا دیکھا لشکر ایرج ایک صحرا مین اترا ہے آج لشکر مین سامان بدرشنی ہو رہا ہے جا بجا
ناچ ہو رہا ہے شکل فقیر بہ جبیر لشکر مین آیا کسی سے پوچھا بابا آج جشن کیسا ہے کسی دوکاندار نے کہا آج ہمارے آقا کو بڑی
خوشی ہے ایک ساحرہ نے انکے عزیزون کو گرفتار کیا تھا مہتر شاپور نے جاکر اسکو مارا وہ شاہزادے رہا ہوئے اسی کا جشن
ہے آنکو سبب کچھ پتا کہا نا سکار سے معتبر ہر جا بیگا دھونی لگا کے یہان بیسے دل مین کہتا ہے ای او وہام شاپور نے مدہوش
کو مارا پھرتا ہوا قریب بارگاہ کے آیا اسوقت پردہ بارگاہ کا اُٹھا ہوا تھا جمال بے مثال ایرج کو دیکھا ہیچ لیکن وہ شاگرد شہزادہ
صف شکن ناچ ہو رہا ہے ایک رقاصہ یہ غزل گا رہی ہے غزل

آئینہ آنکھون مین چھپکر بیٹھیے
نور کے پردونکے اندر بیٹھیے
ابکی جسدن آئیے در پر بیٹھیے
ہوکے آئینے خاک ہوکر بیٹھیے
بزم جانان سے اُٹھاتے ہین رقیب
دل مین تھا بو قصد اب کر بیٹھیے
یہ ارادہ ہے کسی کے شیر کا
سینے مین دل کے برابر بیٹھیے
بیخودی کہتی ہے بزم یار مین
چلیے اب محفل کے باہر بیٹھیے
منتظر ری اتنی فرصت بھی تو دیجیے
ہم نشین کے پاس کیونکر بیٹھیے
دل نہین پہلو مین اب کہتے ہین کون
آئیے میرے برابر بیٹھیے
ہاتھ میرے رخصت نہ وقت واپسین
دم نکل لے اور دم بھر بیٹھیے
ڈھونڈھیے اسکو ملے عہد جلال
پاس بولی یا بیٹھکر بیٹھیے

محفل مین رنگ جما ہوا ہے ہنگامہ عیش و نشاط برپا ہے ساقیان خوشخو معشوقان من بو جمع ہین اپنے مصروف تماشا ہین مشغول
عیش سب افسر او وہام چلگیا خیال آیا کہ ہمارے لشکر مین مصیبت اور یہان سامان عشرت اب خدمتگاری شکل بنکے ستون کی آڑ مین
کھڑا ہوا دو پہر رات رہے ایرج نے دربار برخاست کیا خدمتگارون مین ملکر او وہام بھی بیلا جب ایرج اپنی آرامگاہ مین آ بیٹھے
دسترخوان بچھایا بچھا زیر دکل نصیب رہا جب ایرج بیتاب ہو گئے خدمتگار تپائی پر آگئے شتابی ہوا او وہام نے زیر دکل سے
پروانہ بیہوشی کے شمع ہاے موی دکانوری پر پھینکے دھوان اسکا بلند ہوا بارگاہ مین تھا چارون خدمتگار بیہوش ہوے اسوقت

یہ ملعون نکلا ایرج کو بیہوش کرکے باغیچے کے آیا اب اسنے پشتارہ باندھا جست و خیز کرتا ہوا جاتا ہے شاپور شیر دل طلایہ پر موجود
تھا دور سے دیکھا ایک سیاہ پوش جاتا ہے اسنے آواز دی کون جاتا ہے اوہام طرف صحرا کے بھاگا شاپور بدحواس بارگاہ ایرج
مین آیا دیکھا خدمتگار بیہوش پڑے ہین پلنگ ایرج کا خالی گھبرا گیا غل مچایا اٹھا یارو غضب ہوا عیار قہار کا آقا کو لیگیا مین ابھی
جاکر لاتا ہون نیلم وغیرہ نے کہا ہم سب چلین شاپور نے کہا کسی کا کام نہین آپ لشکر سے ہوشیار رہین یہ کہکے بانہائے عیاری سے
آراستہ ہوکر بھاگا قہار فراق مین مدہوش کے رات بھر جاگا ہے سردار سب جمع ہین کہ رہا ہے کہ مین نے اوہام کو بھیجا ہے اگر
خالی آئیگا قتل کرونگا اگر ایرج کو لایا فوراً حکم قتل دونگا جابجا حاضر رہین یہ ذکر تھا کہ دیکھا سامنے سے اوہام پشتارہ بدوش آتا ہے
مگر گھبرایا ہوا دور سے آواز دی شہریار سردار کو تو مین لایا مگر عیار میرے تعاقب مین آتا ہے قہار کھڑا ہو گیا وسط لشکر مین اوہام
پہونچا تھا کہ شاپور کے نعرے کی آواز آئی صدا دی او مکار کہان جاتا ہے مثل برق قریب اوہام کے آیا اوہام کو بھاگنا مشکل ہوا
جلدی مین پشتارہ اسنے زمین پر رکھا شاپور نے لگا سب سپاہی دیکھ رہے ہین جیسے ہی اوہام نے ہاتھ مارا شاپور نے پیترا بدلا
تلوار خالی گئی اوہام جھکا اوپر سے شاپور نے ہاتھ مارا اوہام کے دو ٹکڑے ہوئے جھپٹکر پشتارہ ایرج کا اپنی پشت پر لیا دو چار
شاگردون کو مارکے کسی کے پانون قلم کیے کسی کا ہاتھ اڑا دیا آواز دی او قہار اپنے آقا کو ہم لیے جاتے ہین جسکو روکنا ہو روک لے
تیری قضا بھی قریب ہے ہمارے آقا کا حکم نہ تھا جب مدہوش کو قتل کیا تھا تیرا ابھی سر کاٹ لیتے مہلت نہ دیتے مگر خدا صاحبقران
کو سلامت رکھے ہم سب نے اقرار کرلیا ہے کہ سردار و تاجدار کو غفلت مین قتل نہ کرینگے ہم اسی حکم کے پابند ہین تو نے نامردی سے
حکم دیا تیرا عیار جاکر چرا لایا اسی منھ پر دعوی جرأت اگر جسدن سامنا پڑیگا یہ شیر تجھکو قتل کریگا یہ کہتا ہوا جست و خیز کرتا ہوا
نکل گیا ہر چند قہار نے غل مچایا کہ یارو لینا یہ جانے نہ پائے کوئی بخوف جان قریب شاپور نہ گیا چشمزدن مین نظرون سے
ناپدید ہوا تیغہ چمکاتا ہوا مثل برق جہندہ پشتارہ بدوش جاتا ہے یہان قہار لاشہ اوہام پر آیا بہت رویا سر جھکا کے بیٹھا کہتا تھا
یارو مجھپر کیسی مصیبت پڑی باپ وہان مارا گیا معشوقہ یون قتل ہوئی ایک رفیق شفیق یون قتل ہوا اب مین کیا کرون پنڈت حاضر تھے
کہا حضور آپ نے ہملوگون سے بات کرنا موقوف کردی بی مدہوش جسدن سے آئین ساعت کا دریافت کرنا معطل ہوا اختلاف
ساعت آپ قصد کرتے ہین ستارے کی گردش دوستون کے مقتل کی کوشش ہمارے سامنے کسی کی کیا ضرورت ہے آپ طلسم چلیے
ہم لوگ قوم کے پنڈت ستارہ شناس جو حکم دین کیا مجال جو پٹ پڑے پوتھیون مین منتر جنتر بھی موجود ہین آگے لڑائی پر بھیجینگے ہم
جاپ کرینگے کیا مجال جو آپ خالی بیٹھین مدہوش پر ایسے مغرور ہوئے تھے جیسے انھون نے دشمنون کو گرفتار کیا تھا ہماری
رائے بھی شریک ہوتی قتل شتنان مین فرق نہ پڑتا اب ہم عرض کرتے ہین ہماری رہبری پر کام کیجیے طلسم نور افشان چلئے کچھ ترکاد
سحر عیاری کا کیا اسمین کام ہے اب قہار کا کوئی صلاح دینے والا نہ رہا پنڈتون نے ایسی زبان درازی کی کہ یہ مبہوت ہوگیا
اسی وقت لشکر آراستہ کرکے طرف طلسم نور افشان کے چل نکلا یہان شاپور پشتارہ ایرج کا لیکر لشکر مین آیا سب سرداران
نامی اسی حج مین تھے سب کا قصد تھا کہ اگر شاپور کو دیر ہو جاہرین جان دین مگر اپنے آقا کو چھڑا لین گھوڑے و مرکب پر سوار
ہو ہوکر کنارے تک آئے تھے کہ سامنے سے شاپور دکھائی دیا سب نے آواز دی کہ ای برادر آقا کو لائے شاپور نے خوش
ہوکر آواز دی اس عیار کو مارا اپنے آقا کو لایا دربار مین لیکر پہونچا دنگل پر بٹھا کے ہوشیار کیا سب کیفیت ایرج نے سنی
غصہ آیا کہا ای شاپور لشکر ابھی تیار کرو مین اس ملعون کو دربار مین گھسکر مارونگا اسنے بڑا غضب کیا تھا مجھپر دست انداز ہوا
نیا مکر آغاز ہوا یہ کہکر قبضے پر ہاتھ ڈالا گرہ بن اشقر پر سوار ہوئے طرف لشکر قہار کے چلے جہان اسکا لشکر فرودگش تھا وہان
آکر بہو کچھ سناٹا پایا دہقانیون سے دریافت کیا انھون نے بیان کردیا کہ وہ لوگ کوچ کرکے گئے ایرج تو آگے پیچھے چلے گئے قہار
کا حال عرض کیا جاتا ہے کہ منزلین طے کرتا ہوا یہ آتا ہے پنڈتون کی رائے پر کوچ و مقام کا پابند ہے چندن مین ایک قریہ کے سامنے پہونچا

لشکر اُترنے لگا ایک زمیندار آیا اُسنے آکر کہا یہان نہ اُتریے یہ بادشاہ طلسم نور افشان کے خراج گذار ہین اُنکا حکم نہین کہ یہان
کوئی اُترے قہار نے زمیندار کو جو تنہا پایا کہا کچھ دیوانہ ہی صحرا مین کسکی شمار کی ہی زمیندار نے کہا دیکھو صاحب چلے جاؤ ہم نے
سمجھا دیا یہ کہکے مکان مین چلا گیا قہار نے بارگاہ استادہ کرائی لشکر اُترا بندون سے پوچھا کے بجے کہا شام قریب ہی کنارے
لشکر کے کھڑے ہو کر سیر کیجیے کچھ سہری ہوگی قہار بیرون بارگاہ آیا درخت چنار سامنے تھا اُسپر سے آواز آئی او بیوقوف تجھکو ہمارے
افسر نے سمجھایا تجھکو یہ خیال نہ آیا لشکر کو یہان اُتارا اب بھی خیر ہی کہ لشکر کو اُٹھا لیجا اور یہان رہنے کا ارادہ نہ کر شب کو اس
جنگل مین روشنی رہتی ہی ہمارے مالک یہان آتے ہین جلسہ ناچ و رنگ کا ہوتا ہی تیرے آنے سے سراسر تکلیف ہوگی جلد لشکر کو
اُٹھا ورنہ خرابی ہوگی قہار نے سر اُٹھا کر دیکھا ایک زن سیاہ فام نخل سے اُترتی ہوئی آتی ہی قہار ہنسا کہا او عورت تیری شامت
آئی ہی اب رات کو ہم کہان جائین اُسنے کہا تیری قضا لائی ہی یہ مقام ہوائی طلسم نور افشان ہی کسکی مجال ہی کہ یہان بے ادبی
کرے گنوارون کا جلسہ ہماری یہ کیسی ہوئی جیسے قریب آئی کلمات سخت جو کہے قہار کو غصہ آیا ہاتھ تھام کے ایک طمانچہ مارا اُسکا
کا سر اُڑ گیا جیسے ہی لاشہ تھرا کے گرا ایک آندھی سی اُٹھی ایک طمانچہ منھ پر پڑا چرخ کھا کے زمین پر گرا سارا لشکر تلاطم مین پڑگیا
وہ آندھی چلی کہ سب لشکر اُڑے جاتے تھے کوئی دو کوس پر گرا کوئی چار کوس پر پہونچا خیمے بارگاہ مین مثل تنکے کے اُڑتی پھرتی
ہین کسی کے روکے نہین رکتین ہر چند طنابین کھینچتے ہین مگر ایسے زور و شور کی ہوا ہی کہ قدم نہین ٹکتے خیمون کے ساتھ فراش
بھی اُڑ گئے ان سب پر تو یہ گذری کوئی دو کوس پر جا کر ہوشیار ہوا روتا پیٹتا ایک جانب بھاگا کسی کہین منھ کہین ہنڈیا پتیلیان
بغلون مین دبائے ہوئے بھاگے جنگل مین چلے جاتے ہین مگر قہار کا حال سُنیے اسکی جو آنکھ کھلی اپنے کو دیکھا ننگا برہنہ ایک
لنگوٹی بندھی ہوئی کپڑا بدن پر نہین ہتھیار نہین معلوم کیا ہوئے ایک کنارے دریا کے اپنے کو پایا گھبرا کے چہار جانب دیکھتا ہی
مگر لشکر کا پتا نہین یا تو اتنا بڑا لشکر اُترا تھا یا بالکل سناٹا ہی آدمی کا نام و نشان نہین اپنے کو دیکھتا ہی سلاح غدار و لباس بالکل
نتھا اور صرف ایک لنگوٹی بندھی بدن پر تمام خاک چہرہ سیاہ حال تباہ صورت جو اپنی دریا مین دیکھی معلوم ہوتا ہی کوئی فرد ور
کھڑا ہی اپنے حال پر رونے لگا دو دو ہاتھ اُچھلتا ہی گر گر کے زمین پر گرتا ہی کبھی افسرون کا نام لیکے آواز دیتا ہی کہ یارو
کہان گئے میرا تاج و تخت کہان ہی مجھے تخت پر بٹھاؤ یارو میری مدد کو آؤ بھوک کے مارے عجب حال ہی ملحوظ خاطر ناظرین والا
مقام ہو کہ بندون کی ہدایت خلاف پڑی یہ چور دروازے کی جانب آیا یہ ہوائی طلسم ہی شہر یہان سے دور ہین صرف قریات مین اسکا
گذر ہوا پیران جادو بیان کا حاکم تھا یہی شعبدہ اسکے واسطے کافی ہو گیا تین دن اس صحراے ہول خیز مین گذرے نہین
سے دانہ نہین ملا جنگل وہ ہی کہ نخل ثمردار نہین پتے بھی ندارد شاخین خود ہاتھ پھیلاتی ہین معلوم ہوتا ہی کہ دعائین کر رہی
ہین کہ اے باغبان قضا و قدر ہمکو برگ و ثمر عطا کر ان سے کیا کسی کو پھل ملے کیونکر غنچہ کھلے تیسرے دن جب بھوک سے حال
ابتر ہوا ایک جانب چل نکلا کوس بھر راستہ طی کیا تھا دیکھا ایک دھوبن مع لڑکے ساتھ گدھے پر لادی کپڑون کی لدی ہوئی چلی
آتی ہی لڑکے رو رہے ہین دھوبن لڑکون کو بہکے بہلاتی ہی کہ ارے کیون روتے ہو باپ تمہارا گھاٹ سے غائب ہوا بقول شخصے دھوبی
کا کتا نہ گھر کا نہ گھاٹ کا دیکھو تلاش کرتی ہون روٹی لیکے آئی تھی بھوکا پیاسا کہین مرتا ہوگا اُس دھوبن کی نگاہ قہار پر پڑی
یہ کہتی ہوئی دوڑی کہ اے دھنو کے باپ مین تین دن سے تیری جان کو کلپ رہی ہون آج تیری خوب گت کرونگی ننگا پھر رہا ہی کیون
او ننگ خاندان یہ لڑکے تیری جان کو روتے ہین بابو بابو کہکے بلک رہے ہین تین دن سے کپڑے سب مین نے دھو کے گھاٹ
پر لگے پلٹ جاتی ہون یہ کہکے قریب آئی دو گھونسے مارے بچے پکڑ لیے قہار لاکھ زور کرتا ہی کچھ زور نہین چلتا ہی تینون لڑکے
باپ باپ کہکے لپٹ گئے یہ کہتا ہی او حرامزادی کیا بکتی ہی مین قہار فیلزور شاہزادہ اقلیم سیاہ پوشان جسکو دھنو کا باپ بتاتی ہی جب
دھوبن نے اُٹھا کے دے مارا چھاتی پر چڑھ بیٹھی دو انگلیان گلّون مین ڈالکے کہا کیون او بیحیا تیرے کلے چیر ڈالون آج تو نئی بات بولا

اپنا بڑا نام بھولا ابھی تیرا باپ میرا سسر لکھن چودھری زندہ ہے نہایت میں بیجلو گی سب مجھکو دھنوا کہکے پکارینگے میں بادشاہ اقلیم
سیاہ پوشان کہاں ہوں میں تجھکو گھر میں باندھونگی سوندن میں ڈالدونگی ہنوز کہ دھنوا کہاں بھاگ گیا تھا اگر صاحب نے
مجھسے کہا تھا جنگل میں گدھا چران ہوگا ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے تھک گئی ہر چند قمار نے چاہا پیچ کرکے نکلوں کوئی توڑ جوڑ
یاد نہ آیا دھوبن چھاتی پر چڑھی مار رہی ہے بھوک سے عجیب حال ہے آخر گھبراکر کہا ارے بھوک کے مارے مرتا ہوں دھوبن نے
کہا او بھیا تین دن سے روٹی رکھی ہے چل میں اسکی پتلی پیسوں کہاے وال توشہ گئی کتے کو کھلادی اب قمار ساتھ ہو لیا
دو چار قدم چلے تھے دو چار دھوبی اور ملے انھوں نے دیکھتے ہی کہا ارے دھنوا کئی دن سے کہاں تھا بڑا تنگ دل ہو
کے تیرے رونے میں ہو رہی ڈھونڈھتی پھرتی ہے آج جو ملا تو جورو سے لڑتا ہے تو بڑا نصیبہ ور ہے تیری جورو نے عجب طور سے بسر
کی ہے ایک کالے سر کا نہیں چھوڑا کسی سے منھ نہیں موڑا اب چلے سے جا بیچے لاتی ہے تجھکو کھلاتی ہے قمار خاموش دل میں کہتا ہے
میں ان سب سے کیونکر کہوں کہ میں بادشاہ اقلیم سیاہ پوشان ہوں بھوک کے مارے اتنی طاقت نہیں کہ اس عورت سے
کشتی لڑتا پسلی میں درد ہو رہا ہے خیر چلو روٹی تو کھالینگے گھاٹ پر اسکے ساتھ کپڑے دھویا کرینگے سارا گاؤں یہی کہتا ہے جو لات
ومنات کے نزدیک بہتر ہو اب دھوبی ان کے ہمراہ سیر کریں دھوبن کے ساتھ چلا دھوبن بڑبڑاتی ہوئی گدھے کو چھوڑ دیا لادی اُسکے
سر پر رکھدی لڑکے انگلی پکڑے ہوے اس شان سے گاؤں میں آئے سب گاؤں والے یہی کہتے ہوے دوڑے ارے کئی دن سے
تو کہاں تھا سب میلے کپڑے گھر میں پڑے ہیں تو کہاں بھاگ جاتا ہے سب طرف سے یہی پکار ہے یہ دیوانہ وار وحشی مثال کسی کو جواب
نہیں دیتا ایک مقام پر دیکھا دو ہیلڑا چھپر پڑا ہے اسمیں ایک طرف چولھا اسپر کالی کالی ہنڈیاں چھپر سب سیاہ ہو رہا ہے قمار
کے واسطے روٹی لائی باجرے کی روٹی پکی ہوئی اسپر ایک گڑ کی ڈلی جلدی سے اُسنے جیسی تیسی کہاے کہا قمار کو بعد مدت کے
یہ نعمت ملی خوب پیٹ بھر کے کھایا گھر کا کام کاج کرنے لگا گدھوں کو کھونٹوں میں باندھا عورت نے کہا سوندن کر ڈال کپڑے
کئی دن سے پڑے ہیں قمار ناچار سوندن کرنے لگا ذرا دیر کا دھوبن نے پیچھے پڑکے دو چار تھپڑ گھونسے مار دیے بات بات میں اسکو
گالیاں دیتی ہے عجب مصیبت میں جان پڑی دن بھر تو یوں کٹا دھوبن نے ماش کی کھچڑی پکائی تھی تھالی میں نکالی لڑکے بھی
بیٹھے قمار جو کھانے لگا دھوبن نے ایک لات ماری کہا او بھیا مجھے نہیں بلاتا آپ کھانے لگا جسطرح کہیں سے لاتا ہے گھر میں
لاتی ہوں تجھکو کھلاتی ہوں ان بچوں کا ملنا مشکل ہے ان لڑکوں کا پیدا ہونا باعث نقصان ہے گا نمک جوان کے طالب میں
اب میں جوانی کہاں سے لاؤں قمار ان باتوں کو سن کے کباب ہوا جاتا ہے مگر کچھ زور نہیں چلتا جب وہ ہاتھ تھام لیتی ہے
قمار مجھے چھڑا نہیں سکتا حیران ہے کہ زور کیا ہوا میں نے بڑے بڑے پہلوان سر میدان زیر کیے اس شکل دھوبن پر زور نہیں چلتا
مجھکو کیا ہوگیا اس مصیبت میں کھانے سے فراغت ہوئی ایک مٹی کی کنڈلیا میں پانی رکھدیا اسمیں بھپھوندی لگی ہوئی ناچار
وہی پانی پیا آبرو پر سنگی پناہ پانی دشوار مجبور ولاچار کبھی دریاے غیرت جوش مارتا ہے مگر بےبسی سے سرنگوں کلیجہ خون ایک
ٹوٹی سی چارپائی بچھی تھی ہاتھ قمار کا تھام لیا کہا او بھیا ابھی سے سونے کا ارادہ ہے وہ بات نہوگی میں ابھی سونے نہ دونگی
قمار اپنی جان سے بیزار گھبراکے جواب دیا ارے نالائق اب رات زیادہ آئی کل رات کو ہوگا دھوبن نے تنک کے کہا جان چھپاتا ہے
جبتک دو تین مرتبہ وہ بات نہوگی کیونکر چین پڑیگا دن تو اپنا گاؤں والوں میں بسر کرتی ہوں کسی سے منھ نہیں موڑتی
مگر اب ہر ایک جوان یہی کہتا ہے تجھسے مزا نہیں ملتا یہ چند حرامی نطفے پیدا ہوئے قیمت کم ہوئی مگر تو نہ گھبرا پرورش کرونگی مگر رات کو
کبھی سونے نہ دونگی اس بات سے روح کو راحت قلب میں قوت آنکھوں میں بصارت پیدا ہوتی ہے میں نے اس گاؤں میں کسی
جوان کو نہیں چھوڑا سیانا میرا نام لونڈوں کھدیڑ مشہور ہے لڑکوں سے بھی انکار نہیں اب قمار جو دل میں ارادہ کرتا ہے تو
خواہش بالکل نہیں جسم سے وہ بو بدبو آتی ہے کہ دماغ اُٹھا جاتا ہے دھوبن نے کہا او نامرد تیری دوا کروں یہ کہکے اٹھی سو مجھکو ور

گرنگی بولیان قہار کو کہلا مین ایسا مبہوت ہوا کہ دھوبن پر خود مبتلا مطلب ہونے لگا منکریا جب غصے مین آگئی ہو ارے جا چل
مانا نہیں تیری ہی باتو چھوڑ دے کا سوری جان لیے آج تو تو نے بڑی بیلی توڑ ڈالی ایسا کام کریگا تو مین تجھے زخمی رکھونگی گھر گرہستی
کا سب دھونی تجھے کہلا دونگی تیرا حوصلہ کا لونگی مثل بین کے تجھے بھی پالونگی جب قہار الگ ہو جاتا تو پھر جھگاتی ہو رات بھری دھما چوکڑی
ہوتی نہیں ری صبح کو منکریا آگمی باجرے کی روٹیان پکا مین جتنی بھی مین قہار کو اپنے ہاتھ سے کھلا دین گا ٹھونک کے کپڑے کسی کا لنگر یا
کسی کا پاجامہ دھوتا جو آدھ میلا دھوبن کا چھیلا ادہری سر پر لاد دی کہا گھاٹ پر جا دیکھ کپڑے دھونے مین گھات نہ کرنا
دوپہر کو بیٹا تیری استری آئیگی کھانا بھی لائیگی اب تجھے کوئی تکلیف نہ ہوگی قہار نے جو عذر کیا منکریا نے دو گھونسے مارے
کہا گدھے یہ تیرا ہی کام ہے قہار ہلک جاتا ہے کچھ زور نہیں چلتا حیران ہے کہ میرا زور کیا ہوا میرا لباس میرے ہتھیار کیا ہوگئے ایسی صورت
بدل کر سارا گاؤن دھوبی کہتا ہے اصلی صورت کون پہچانتا ہے ناچار روتا ہوا گھاٹ پر آیا لادی اتاری کپڑے دھونے لگا چھو چھو
کی آواز بلند ہے اسی حال مین اسکو ایک سال گذرا ایک لڑکا بھی پیدا ہوا اسکو گود مین لیکر گھاٹ پر آتا ہے ایک دن صبح کو جورو نے
آج گھاٹ پر نہ جانا چودھری کے گھر پنچایت ہے خبردار کہین ادھر ادھر نہ جانا ہم تم ساتھ چلینگے قہار نے جو اتنی مہلت پائی
اپنے گھر سے نکلا جنگل مین ایک نخل کے سایے مین بیٹھا اپنی حیرت پر چیخین مار کر رو دیا دیکھا ایک بڑھیا نہایت پیر زال کالی کلوٹی
صورت بلکہ کالی کی مورت آکر پہنچی قریب آکر سلام کیا کہا ای شاہزادے کیون روتا ہے قہار نڈھال ہو گیا کہا ای مادر مہربان تجھے
آن پہچانا شاہزادہ ہے سارا گاؤن مجھکو دھوبی کہتا ہے دھوبن نے مجھکو ایسا عاجز کیا ہے رات بھر فعل شنیع کراتی ہے دن کو مار مار کر
کپڑے دھلواتی ہے کاش مجھکو موت آجائے مہلت ملے بڑھیا نے کہا ای قہار تو نے غضب کیا بندون کی شراکت پر طلسم مین چلا آیا
مگر خیر جو نہیں تباہ ہوگیا یہان سے رہائی غیر ممکن ہے دھوبن تیری جان لیگی اگر مجھکو وصل سے شاد کرے تو مین اس بلا سے تجھکو نجات دون
قہار حیران ہو کر منھ دیکھنے لگا کہا تو تو مثل نانی کے ہے بڑھیا نے کہا ای فرزند عمر تیری یونہی گذر جائیگی تڑپ تڑپ کے مریگا مین تجھکو
ایسے بیرن بتا دونگی طلسم سے نکل جانا پھر بھی طلسم مین نہ آنا آخر قہار لاچار ہوا بڑھیا کے منھ مین بو آتی ہے سیاہ فام سن رسیدہ
بدن مین جھریان کھال جا بجا لٹکی ہوئی مگر کچھ نہ بن پڑا بکراہت بڑھیا سے وصل ہوا بڑھیا نے کہا سامنے جا ایک گڑھیا ہے اس مین
غوطہ مار گڑھیا کی خرابی پر نہ خیال کرنا جب غوطہ مار کے تو نکلے گا تیری صورت اصلی ہو جائیگی ایک حجرے مین پہونچیگا وہان
تیرا لباس و سلاح موجود ہے ایک سمت ایک چراغ روشن ہوگا اپنی ہتھیلی پر کاجل پارنا اسکو آنکھون مین لگانا اپنے مکان
تدبیر پہنچے دھوبن کے پاس جانا کاجل کی تاثیر سے اسکی نگاہ مین بھی معلوم ہوگا کہ میرا وہی دھوبی ہے بر وقت وصل گلا دبا دینا
مر جائیگی تیرے سے چھٹکارا سب لڑکے روتے ہوے دوڑینگے تو اندھیرے مین رہتا ہے تا نکل جانا یہ لڑکے کہا حال بہت طولانی ہے یہ کاغذ
مین تجھکو دیتی ہون جب دھوبن کے گھر سے نکل جائیگا سامنے مین اسی نخل کے آنا کاغذ کو ملاحظہ کرنا بموجب اسکی ہدایت کے کام کرنا
مگر فتح طلسم بہت مشکل ہے جان تیری اسیر ہو جائیگی تو نے وصل سے مجھکو سرفراز کیا مین نے تجھکو سب کچھ جو بیرن بتا دین یہ سب حال
کہکے بڑھیا تو چلی گئی قہار قریب گڑھیا کے آیا دیکھا پانی سیاہ بو سے بھرا ہے کسی جانب کنارا ہوا مر گیا ہے اسکی بھی بو آتی ہے
حیران کہ اس پانی مین کیونکر نہاؤن تو ایسا جان سے بیزار تھا سامری و جمشید کہکے پھاند پڑا وہ گڑھی ایسی معلوم ہوئی کہ دریا
ہے نہایت پریشان غوطہ مار کر سر نکالا حجرہ ملا اپنے لباس و سلاح بھی دیکھے جسم پر آراستہ کیے کاجل بھرا آنکھ مین لگایا تھا حجرے سے
نکلے جلد دیکھا منکریا بیٹھی پکار رہی ہے کہتی ہے ارے او نکھٹو پنچایت مین چلنے کی دیر ہوتی ہے کہان گیا تھا آج تو تیرے بغیر مین
قہار نے کچھ جواب نہ دیا اسی کے ساتھ پنچایت مین جا کر شریک ہوا دیکھا سب لوگ جمع ہین وہان کھانا بھی کھایا بھاجات ملے
دھوبن کے ساتھ مکان پر آیا وہ راہ سے لگاوٹ کرتی ہوئی آئی ہے اسکو بھی جلدی ہے کہ اس نکھٹو کو مارون دیکھیے اب یہان جو مخولان
بڑھیا میری رہبر تھی رات ہوئی دھوبن لنگا پھینک کے مثل کھٹی کے قہار سے لپٹی اسنے لپٹتے ہی اس زور سے گلا دبا یا کہ

کہ اسکی آنکھیں نکل آئیں گردن پکڑ کے کھینچی اُسکا مرنا مکان میں اندھیرا ہوا سب لڑکے روتے ہوئے دوڑے پکارتے تھے اے ظالم ہماری ماں کو کیوں مار ڈالا اتنے میں قمار نے تلوار کھینچی خاص جو لڑکا اُسکے صلب سے پیدا ہوا تھا دیکھا وہ تو بڑا پہلوان ہی لاٹھی کاندھے پر دوڑا ہوا چلا آتا ہی باہر نکل کر ایک لاٹھی ماری یقین تھا قمار کی کمر ٹوٹ گئی مگر ضبط کر کے ہاتھ تلوار کا مارا اُسکے دو ٹکڑے ہوئے اور لڑکے سب دوڑے اُنکے بھی بڑے بڑے قد چاہتے ہیں لپٹ جائیں مگر قمار نے تلوار سے سب کو مارا اب اپنے کو زیر نخل پایا کاغذ بڑھیا کا دیا ہوا یاد آیا خیال کیا کہ یہی نوشتۂ تقدیر ہی جو سیاہی کی تدبیر تحریر ہی اُسکو کھولا جبی نوشتہ پایا کہ اے سرگشتۂ مصیبت و اے گرفتار دام حسرت انجام آفت بہران جادو شکل زمیندار آیا ہی جلد وہی کاجل آنکھوں میں لگا لے کہ وہ تجھکو پہلوان اوّل دیکھے اسی دھوکے سے اُسکو مارے مہلت نہ دینا اپنی مصیبت کا بدلا لینا اسکے بعد جو اس کاغذ میں مضمون نکلے موافق نوشتہ کام کرنا قمار روسیاہ نے پھر کاجل لگایا کہ سامنے سے گرد اڑتی دیکھا ایک زمیندار وضع کا ٹٹو پر سوار پکارتا ہوا آتا ہی کیوں او خدا کے باپ تو آج منکر ہو گیا ہے کیوں بگڑا کیا گھات نہ جائیگا جو روپے اُڑا کر بہت پچھتائیگا وہ تیری مادر مہربان تجکو کیا جھکو خفقان ہی قمار نے کہا اب بزرگ میں میرے پاس آئیے تو حال بیان کروں وہ فاحشہ بڑی بدکار ہی اب تجھکو اُسکے چھوڑنے میں بڑی کوہی یہ سنکر زمیندار قریب آیا گھوڑے سے کود پڑا کہا خبردار جورو کے چھوڑنے کا ارادہ نکرنا دیہات میں بڑا غضب ہی قمار نے کہا دیکھیے لڑکوں کا ہاتھ تھا نہیں ہو سکتی ہی کہ وہ زمیندار اُسطرف پلٹا قمار نے ہاتھ تلوار کا مارا اُسکا سر کٹ کے دھڑ سے گرا اندھیرا چھا گیا سنگ باری برف باری ہوئی آواز آئی کشتی مرا نام من بہران جادو بود قمار اسقدر خائف تھا کہ اندھیرے میں ایک جانب بھاگا اپنے نزدیک دور نکل گیا جب تاریکی برطرف ہوئی اپنے کو اسی درخت کے سایہ میں پایا بہت گھبرایا کاغذ نکالا اسمیں کچھ نوشتہ نہ پایا صرف ایک لفظ مرقوم تھا ای قمار اپنے کو جنت میں خبیثہ کرم خوار کے پہونچا سب حاجتیں تیری پوری ہونگی اب قمار حیران ہوا کہ یہ خبیثہ کرم خوار کون ہی اس فکر میں کھڑا تھا کہ درخت سے ایک جانور نے آواز دی ای ستم رسیدہ طلسم نور افشان کیوں اسقدر پریشان ہی اگر قوت مردی رکھتا ہی اس نخل کو آگ سے [illegible] قمار نے فوراً درخت [illegible] مہرہ نقب بجنسہ ظاہر ہوا تھوڑی دور گیا تھا کہ ایک دروازہ معلوم ہوا حیران حیران کھڑا تھا کہ اندر سے دروازے کے ایک نازنین چہاردہ سالہ حسین مہ جبین آفت جان سرو قد میانک چشت و چالاک گرد کئی سو کنیزان حسین اُس شوخ و شنگ کو گھیرے ہوئے خرامان خرامان سامنے سے آتی ہی

**نظم**

آب و رنگ رخ لطافت ہی
پردۂ شب میں جسطرح شبنم
نور کے دل کو چاک کرتا ہی
تخم اعجاز دست موسیٰ ہی
یا شب تیرہ و چاندنی میں ہی
شعر مشاطہ نے یہ ورد کیا

ہر دو نور ستہ وہ یگانہ ہی
بکھرے بال اُس پری کے کیا کہیے
نگہت افشان [illegible] ہوئی جب
زلف ہی یا کہ ہو شب دیجور
وہ چمک ہو نہ بالوں میں اُسکے
مگر نزاکت پہ اُسکی دل دیکھے
زلف کا کھولنا بہانہ تھا

اُسکا انداز جادوانہ ہی
دام کھینچے کہ دلربا کہیے
تارے چھپتے ہیں دامن شب
[illegible] ہی یا کہ اسمیں ہر ذرہ نور
نور سر کھینچتا ہی ظلمت سے
بال بال اُسکا برہم ہوئے
مدعا یہ منہ چھپانا تھا

حسن ترتیب میں قیامت ہی
عرق افشان ہی گیسوے پرخم
شانہ جب زلف سے گذرتا ہی
شکن زلف کیا کہوں کیا ہی
سانپ یہ بن کی رنگینی میں ہی
کھولی جب اُس پری نے زلف دوتا
فرق میں اُس نازنین کی زلف [illegible]

**یہ اشعار صادق آتے ہیں اشعار**

دل کی لیتا ہی کبھی ہمسے کبھی برہم ہی [illegible]
عارض یار میں قرآن تو ہی بھر گیسو
ہو زیادہ فزون [illegible] یار کا جوبن یارب
[illegible] ہی سے تھے آپکے اسیر گیسو

بے اجازت کوئی چھو سکتا ہی کیونکر گیسو
ہو گیا عاشق گیسو کا [illegible] گیسو
شانہ لے کیوں نہ بلائیں تری مشاطہ [illegible]
طول ہی [illegible] کے برابر گیسو
چھپ گیا [illegible] شب وصل

یوں [illegible] نہیں عاشق سے بنا کر گیسو
یہ نہیں کے لیے اترے ہیں [illegible]
زلف سے مانگ کی مانگ سے بھر گیسو
دل کی چوری کا اُسی [illegible] تھا [illegible]
تمنے اندھیر کیا رخ سے ہٹا کر گیسو

سانپ بانبی میں ورانا ہی سے نکلا جیسے
اسی تدبیر میں ہر بار کا شحنہ گیسو
دل میں کر لیتے ہیں عاشق کے یونہی گھر گیسو
شب وعدہ بھی تم آئے تو ذرا دیتے آئے
یہ گلا کاٹیگا عاشق کا وہ پھانسی دے گا
کبھی بجاتے ہیں اپنی کبھی اژدر گیسو
کی شب وصل بسر اُنسے یہ کہو نکتہ جلال
آنکھیں عارض پہ بکھر جاتے ہیں کیونکر گیسو

قمار دیکھتے ہی وہ صورت زیبا طلعت حیران آرزو کو مبہوت ہو سراپا کو بنگاہ غور دیکھ رہا ہی اُس نازنین نے نگاہ محبت سے دیکھکر کہا اے گرفتار دام طلسم الفت وای آوارہ دشت محبت تیرے حسن کی شہرت منکر یہان تک آئی مگر تو نے غضب کیا ہمارے اُستاد بد بنیاد سیران جادو کو مارا ثابت ہی دھوبن کے گھر مین تم کیا گذری کہیون او ظالم اولاد کا بھی پاس نہ آیا کس حسرت و یاس سے مارا یہ کہکر پھر بھی جان نثار ہی تیری محبت کے واسطے دل بیقرار ہی اس ناز و ادا سے اُس آفت جان نے یہ فقرہ کہا ہر چند کہ نام دھوبن کا سنکر محجوب مین تھا قمار کو پسینہ آگیا مگر دل پر قابو نہ رہا اُس طعن کا تو کچھ جواب نہ دیا باشتیاق بڑھا اُس نازنین نے ہاتھ مین ہاتھ دیکر کہا ہمارے ساتھ چلو ہماری محفل مین رونق ہو تم شاہزادہ والا قدر آسمان جرات کے جوہر طلسم نور افشان کے فتاح ہو نازک عجائب و غرائب کے سیاح جو تقدیر دکھائے وہ دیکھنگے اب ہم تو یہ عشق رنگ لائے ہین ہمین بھی تمھارے ہاتھ سے قتل کرائے تمھار اس بیہا کی وحشت دیکھا لاکی پھر اجاتا ہی کھلینگی گلشن جمال کی کر رہا ہی دل سے کہتا ہی زندگی اپنی اسکے شربت وصال پر موقوف ہی دیکھو ای قمار تو جو نام پر مبران سے ناحق کو آوارہ ہوا کیا وہ حسن مین اس سے بہتر ہوگی معشوق جو شوخی کی جستجو بھی ہمیشہ سے دل مین یہی آرزو تھی لیکن حیران کر حال میں اس شعلہ رخسار سے کہنے کہا دل مین خیال آیا شاید اس بڑھیا نے بیان کیا ہو اسپر خود میری جان جاتی ہی طبیعت گھبرائی ہی اب قمار کو وہ نازنین لیے ہوئے ایک مکان عالیشان مین نہایت تکلف سے سجا ہی شیشہ آلات سے درست گلابیان شراب کی کنیزان کار گزار اپنے طریقے سے لگاتی ہین جا لاکے جست ہین قمار کو لاکر اس حسین نے اپنے پہلو مین مسند پر بٹھایا ایک نازنین سے کہا تمھارے مہمان ہین کچھ اپنا کمال کھاو کوئی غزل گاو ⁂ غزل

گریبان کو جنون مین تار تار اس جا کم ہوتا تھا
لہو گر میرے پانی ہو کے بہتے باک ہوتا تھا
نہ آیا مجھکو میرے آنسوؤن مین پیر بنا ای دل
کسی کو آگ ہوتا تھا کسی کو خاک ہوتا تھا
رقیب آئے مین اُسکے ساتھ کثرت سے غلا ہوگی
تو پھر ظلم محفل مین لگا کر چاک ہوتا تھا
جو آنکھین تم نے تھین اُسکی تو دل میرا بنا دیا
مقدر مین ہمارا خاک سے یون پاک ہوتا تھا
خدا کی شان کہتا ہی بتون کی ناک کا تنکا
برہمن ہی سے ملکر صاحب ادراک ہوتا تھا
جواب جادہ صحرا تو وحشت ناک ہوتا تھا
تغافل کے گلے سنکر سمجھا ہین یہ پچکیون آنکھین
لہو ہو ہو کے بہتا تھا اگر پیراک ہوتا تھا
نکل جاتی نہ رہتی حسرت پرواز تو باقی
ہمین گر دو وہ مرتے ہر جو زیر خاک ہوتا تھا
اگر پر نانک ترہم تیرا دیو رب مرتے
یہان تن شر ناکے جھکنا تھا بہنا بیباک ہوتا تھا
نگاہ شوق کی حسرت نکلا اسکا تو شوق کرلی
مری تقدیر مین سب یورون کی ناک ہوتا تھا
ترے آنکھیں دیکھا نہ تھا جلال اُن شوخ چشمون کو
ہوئیے منصور تمھارا شوق قاتل اپنے آنگن
مرے خنجر نہ وہ زنجیر ذرا بیباک ہوتا تھا
نگاہ گرم کی بجلی سے جلتا تھا منقار مین
قفس کی طرح بلبل کے جگر کو چاک ہوتا تھا
اگر تر دامنی ہی کا نکلتا تھا اور دھبا
ترے کوچے مین تنکا ایک مٹھی خاک ہوتا تھا
نہ مرجاتے نہ جا پر آنسو بہانا کوئی تربت پر
ترے کوچہ سے تو ملین طرح صد چاک ہوتا تھا
بتون مین جلوہ حق شیخ کو معلوم ہوجاتا
برہمن کی بخت نے مستی جہان جلال کا تھا

اس غزل سے ایسا رنگ جما قمار مبہوت ہو رہا ہی جھوم رہا ہی اس نازنین نے جام شراب اپنے ہاتھ سے دیا جام پیتے ہی عجب کیفیت حاصل ہوئی بہکنے لگا وہ نازنین ہان ہان کہتی ہی او بیباک دیکھ سامنے سب کنیزین بیٹھی ہین قمار کہتا ہی ای جان جہان تم کو مجھسے ہی اب قمار نے اُسکو گودی مین لیا بوسہ بازی کرنے لگا جب تو اُسنے بھی پاجامہ اُتار کے پھینکا کنیزین منہ دھانپے لگین مگر اس بیباک بے شرم کو کچھ حیا نہ آئی ابتک نہیں سمجھا کہ یہ کیا طلسم ہی اس نازنین مہ جبین کا کیا اسم ہی جب اصل مطلب مین مصروف ہوا جھک کر دیکھا ایک عورت سیہ فام بدانجام بڑے بڑے دانت ضعیفہ صد سالہ جھڑتا یان

پڑی ہو مین قمار نے چاہا الگ ہو جاؤن پر بے بڑی نخوت آئی دماغ الٹ گیا جب یہ الگ ہو سکا اسنے گردن پکڑ کے کہا
او بیحیا جب مین نے نگاہ کی تو نے نہ مانا اب کیا بہت کیا ان بیہودون پر مرتا ہے کیا مجال جو تجھکو الگ ہونے دون لطف زندگی تلخ
غنچۂ آرزو کھلا تو تو میرا فرزند ہے بلکہ تو سا میرے خون کا پیاسا ہے میری محبت تجھکو اس مصیبت سے بچا لائی اطمینان رکھو دل کا
فرزند تمکو کیون گھبرا دیتا ہے اپنی جان سے بیزار ہو گیا اسنے اس طرح اسکو اپنی زلفون مین الجھا رکھا ہے کہ ہل نہین سکتا دل سے کہتا ہے کس
چڑیل نے کیونکر پکڑا ہی شکل چند ساعت تک اس امر سے وحشت ہوئی پھر بنا ہوا کام بگڑا اب جو دیکھے وہ مہ جبین مسند پر سرچڑی
بیٹھی ہے حیران کھڑا رہا یا اللہ یہ ایسی خوبصورت با مروت تو امنیت ایسی یہ ہیبت ہو گئی ہے کون ہے ہاے مین اسیر ہونے
جاتا ہے اس نازنین نے پلنگ سے آگے بڑھ کے کہا کیون بچا کیون شرمندہ ہوا اب تو میرا بندہ ہے میرے ساتھ تجھکو عمر بسر کرنا ہوگی
سب عزیزون کو خبر ہوگی کنیزون کے سامنے تو نے ایسی حرکت کی ہے سبب سے کھینچی خاموشی نہ رہیگی اب اگر بدفعالی کریگا زندگی
اپنی جان کو غنیمت جان ورنہ عمر بھر خراب رہیگا اپنی خالہ و دشمن کو مار کے آیا ہے مجھپر یہ فتنہ دبا دی اب شگفتہ ہو کر بیٹھ قمار
کو وہی صورت یاد کرکے دل مین کٹا جاتا ہے قلب لرزتا ہے جب اسنے کئی مرتبہ باتون مین فرمایا یہ منہ سے نہ بولا تب اسنے بگڑ کے
ایک طمانچہ مارا قمار منہ کے بل زمین پر گرا بیہوش ہو گیا اب جو آنکھ کھلی اپنے کو ایک مکان تنگ و تاریک مین سلسل و مغلول دیکھا زنجیر
ہلانے لگا سختی سے قید کی چلانے لگا دن بھر اسی قید خانے مین تڑپا شام کو ایک زنگن سیاہ فام آئی کہ قمار اسکی صورت دیکھتے ڈر گیا
اسنے آتے ہی کہا کیون اے فرزند کیون روتا ہے اب تو جال مین علاوہ ہم خوار کے جیسا ہے او بیوقوف وہ دھوم تھی کہ تیری جان
کرتیا کی تو نے اسکی نہ سنی کی یہ عملداری اسکی ہے اب قید مین گھبراتا ہے یہ کہکے اس زنگن نے کھانا سامنے قمار کے رکھا
یہ بھوک کے مارے اور ہاتھ چاہا کہ کھاؤن اس زنگن نے ہاتھ تھام لیا کہا پہلے مجھکو شربت وصل سے سیراب کر پھر کھانا کھا
تمام قید سے بھی رہا کر دونگی قمار نے کہا میرے ہاتھ پاؤن مین طاقت نہین یہ فعل کیونکر کرون زنگن نے ایک گولی اسکو
کھلا دی قمار آپ سے باہر ہو گیا اسقدر طاقت ہوئی کہ زنجیرین توڑ کر دشمن پر جا پڑا جب فارغ ہوا اسنے قمار کو کھانا کھلایا اور جام
شراب پلایا جب یہ دست درازی کرنے لگا زنگن نے ایک طمانچہ مارا قمار بیہوش ہو گیا اب جو آنکھ کھلی اسی محفل شب کا سامان
تھا وہی عورت اسی مسند پر بیٹھی ہے قمار کو دیکھکر ہنسی کہا صاحب آیئے قمار نے کہا تم بڑی بیمروت ہو ہم دن بھر قید مین
رہے کیا ظلم ہے اسنے کہا مین نے قید سے چھڑایا ورنہ تڑپ تڑپ کے مر جاتا اسنے دانت کے نیچے انگلی دبالی کہا دیکھو خبردار گذری
ہوئی بات کا ذکر اب وقت عیش و عشرت ہے قمار خاموش ہو رہا اسنے جام بھر کے دیا قمار پی گیا پیتے ہی ہوا سے جنگل ہو گئی
پھر اسکی بڑھیا کا سامنا ہوا تڑپ تڑپ کے مہلت کی جب اٹھا تو وہی باغ ہے مین دل خوش ہوا قمار نے کہا کیون او شوخ پری وش
کبھی بڑھیا کبھی جوان مجھپر احسان کر مثل گرگٹ کے رنگ نہ بدل عجب چال چلتی ہے یہ سنتے ہی اسنے ایک طمانچہ مارا قمار
بیہوش ہو گیا اب جو آنکھ کھلی دیکھا صحراے ہولناک وحشت انگیز ہو رہے گرد کے اگ رہے ہین سواے جغد و بوم بھی اس مرز و بوم
شوم مین نہین [illegible] کا بھی نشان نہین درخت جلے ہوئے [illegible] کف افسوس ملتے کا پتا نہین پانی کا نام نہین پیاسے تنگ
پڑے مین جان [illegible] وقت زمین [illegible] پیاس کے سبب سے زبان منہ سے نکل آئی ہے ہر طرف دوڑتا پھرتا ہے پناہ پانی دشوار
بیقرار روشن [illegible] بھی آنکھ مین نہین ہر قدم پر گرتا ہے اس صحراے [illegible] کیسے پھرتا ہے جب بہر پھر دوڑا پاؤن مین
طاقت رفتار نہ رہی تنگ کر ایک مقام پر گرا کسی نے سر زانو پر رکھ لیا پشت پر ہاتھ پھیر کے کہا اے فرزند آنکھین کھولو پانی
پیوگے تاکہ دل سے نہ گھبراؤ قمار نے آنکھین کھولکر اسی زنگن کو دیکھا کہ سامنے خوشی سے بیٹھی ہے دسترخوان مین کھانا
چنا ہوا ایک صراحی آب سرد کی ہاتھ مین [illegible] مہر و محبت بات بات مین قمار انتہا کا پیاسا تھا پانی پانی کرنے لگا ٹھنڈی سانسین
بھرنے لگا زنگن نے کہا ٹھہر جا ٹھہری کے دم لے پہلے میرا مطلب تو ہو جائے شربت وصل سے سیراب کر پھر صورت پانی کی

اب رات ابھی قریب آئی ہے [illegible] یہ شعر تو نے نہیں سنا شعر شب آمد ساز گار عشق بازان ہ شب آمد روز عشق بازان
اب تم خدمت میں ملکہ حنیبشہ گرم خواری جاؤ گے لطف زندگی اٹھاؤ گے قمار نے کہا ارے میں اپنی جان سے ڈرتا
ہون تجکو بسمل کی [illegible] نے کہا کیا معلوم ہے اسکے بعد جیسی بنیگا یہ کہکر وہی گولی کھلادی گولی کھاتے ہی بدحواس
ہوا [illegible] ہوگا کہتی ہو یہ جان مہمان کہتا جاتا ہے جب یہ فارغ ہوا اسنے اپنے ہاتھ سے کھانا
کھلایا اب [illegible] ایک خنجر بھی مار دیا قمار گر کے بیہوش ہوا ہمت شب مین آیا آج اسنے کہا ای نازنین
[illegible] مین [illegible] روز اول قید خانے مین رہا آج صحرائے طلسم مین پھنسا دشمن آکر جان بچالیتی ہے آپ و
[illegible] زیادہ مہربان اسکا مجھپر بڑا احسان ہے اسنے جواب دیا ارے بیوقوف یہ مقدمات طلسم مین
[illegible] گذرا آئندہ کی فکر کر دامن مدعا گل مراد سے بھر یہ کہکے جام شراب دیا اسنے کہا
[illegible] صحبت کا سامنا ہوگا وہ نازنین ہنسی کہا صاف صاف یہ تیری مراد کیا ہے مین نے دو دن
[illegible] تو رات ہوگیا [illegible] قمار رونے لگا کہا ای جان جہان وای آرام
دل مشتاقان [illegible] فلک کج رفتار نے یون لوٹا آرزو دے فتح طلسم نور افشان رکھتا ہون باپ میرا
بہمن سیاہ قبا زور [illegible] نقابدار پلنگینہ پوش کے ہاتھ مارا گیا آرزو ہے دل مین کہ اس نقابدار کو مارون
طلسم فتح کرون اپنے [illegible] اتنی سختی مین گذرتے ہین دن کو وہ جنا رات کو تمہاری صحبت تمہارے
[illegible] یہ کیفیت ظاہر [illegible] باطن [illegible] یہ سنکر اس نازنین نے کہا ای قمار شہزادہ مین تیرے واسطے سب
سامان کر چکی ہون [illegible] کی حکمت [illegible] صبح و شام مین تجھکو لیکر نکلتی ہون لیکن برا ہونا یہ ہے کہ تو شغل مزاج
[illegible] شوکت و شان کیونکر [illegible] نقابدار کا تو ذکر کرتا ہے وہ بڑا زبردست ہے مین نے نجوم مین دیکھا
اسپر تو غالب نہ آئیگا [illegible] نزدیک سب کچھ آسان ہے مگر اس سے ملاقات ہونا دشوار وہ جوان صاحب جاہ و
حشم لیکن نبیرہ حمزہ [illegible] نوجوان شوہر ملکہ برّان امروز فردا مین قریب طلسم آیا چاہتا ہے اسکو تو زیر کریگا مین تجکو ورد
طاقت [illegible] کردونگی رگ و ریشہ مین [illegible] قوت بھر دونگی عجائبات طلسم بیشمار ہین بڑے بڑے کاہن نجومی آگے اس
شعبدے کے [illegible] کرتی ہون مین حوالی طلسم کی مالک ہون [illegible] ساحری کی مالک ہون
سحرالعجائب [illegible] جو بادشاہ بنکے بیٹھے ہین استقدر [illegible] ہے کہ آجتک مجھکو اپنی صحبت مین نہین بلایا ہم
لوگ قاعدے کے پابند [illegible] آئیگا ضرور دھوکا کھائیگا بے سبب قتل کیے کوئی تا بہ طلسم نور افشان
نہین پہونچ سکتا [illegible] کوکب ایسا بادشاہ عالیجاہ و شاہنشاہ لاچین گردون پناہ جائے طلسم
[illegible] ان دشمنون کو بالکل [illegible] بادشاہون کا [illegible] آیا قید مین پھنسا اب مین تجکو تا بہ دجلہ طلسم نور افشان پہونچا دونگی
مگر یہ وعدہ [illegible] وفا نہ کرو گے [illegible] صورت نہ ہو کہ جو بروقت وصل تو ملاحظہ کرتا ہے اگر تجکو یہ صورت
منظور ہے مین تیرا ساتھ دون تا بہ طلسم نور افشان پہونچاؤن ایسا نہو کہ جب طلسم فتح کرے مجھکو بھول جائے برّان [illegible]
پر فریفتہ ہو [illegible] ایسا نہو کہ [illegible] ہو میرا خیال بھی نہ رہے مین تیرے ہجر مین تڑپ تڑپ کے مرون
یہ خیال [illegible] اپنے دل سے دور کر قمار [illegible] عاشق ہو رہا ہے [illegible] زندان صحبت [illegible] اسنے کہا ای ملکہ عالم
اگر میری سلطنت مجکو ملے [illegible] آرزو [illegible] سوا تمہارے کسی عورت پر نگاہ نہ ڈالونگا اسپر حنیبشہ بہت [illegible] کہا او بھیا
[illegible] خواب کے آرام [illegible] ایک دو گھڑی کا وصل [illegible] ایسا [illegible] ہے تم [illegible] فرزند کہتی ہو اسکے ساتھ کیا کیا
[illegible] کیسے [illegible] فرزند [illegible] میرے مقدمے مین لفظ [illegible] کہنا ورنہ تیری صورت کبھی نہ دیکھونگی جب

تمام طلسم ہو جائیگا تب تیرے دل کو قوت ہوگی کہ مین نے تیرے ساتھ کیا کیا یہان سے قریب ایک صحرا ہے اُسکو صحراے عجایب
کہتے ہین مقیدان طلسم اس جگہ پر رہتے ہین خواہ امیر ہو خواہ فقیر لباس کا نام نہین دن بھر فرزدقی کرتے ہین شام کو اُسکے
موافق ایک آبخورہ پانی کا دو روٹیان جسمین اُنکا پیٹ نہ بھرے زمین بحر ازرق مقام ریگستان چاہے سکونت تھا ایسی معشوقہ
کا پہلو شراب و کباب موجود اسیر او ناصف تو نے مجھکو بڑھیا کہا ایک ہفتہ کے واسطے تجھکو قید کرتی ہون ہو نیاز بن
قمار نے ہاتھ باندھے کہا اب کبھی بڑھیا نہ کہونگا خبیثہ نے کہا طلسم فتح ہو جائے تمکو اسم سزا پاؤ مین قمار قید ہون پھر برا
کہا مجھسے خطا ہوئی خدمتگزاری مین ہمیشہ سرگرم رہونگا خبیثہ نے وعدہ کیا کہ اندر اسی ہفتے کے سامان خروج کر دونگی
فوج جمع کر چکی ہون بارہ ہزار زنگی جمع کیے یہی خیال ہے کہ ایک ایک ساحر رو دیگا ان سب سے مقابلہ پڑیگا اسوقت یہان طلسم
نور افشان پر غالب آنا دشوار ہوگا قمار نے کہا کہ سر کھینچ سکینگے وہ نگا خبیثہ نے کہا اے قمار یہ وہ لوگ ہین کہ
جنکے سامنے زبان ہلانا مشکل ہے مگر مین راز دار ہون راست نہ ہوگی تیرے ہاتھ سے بڑے بڑے جادوگرون کو قتل کرائیگی مگر بات
ضبط باندھے ہوئے قمار نے کہا مین سب طرح تابعدار ہون خبیثہ نے اپنی صورت اصلی دکھائی رات بھر عیش رہا آج قمار
بیہوش نہین ہوا مگر جب رات کٹی ستارہ سحری چمکا نیر اعظم بصد شوکت و حشم جلوہ گاہ مشرق سے برآمد ہوکر تخت زبرجدی فلک پہ
جلوہ فرما ہوا بصد شوکت و جاہ فوج شعاع و ضیا ہمراہ شاہنشاہ ماہ و تابان کی عملداری مین فوج ثابت و سیارگان کو شکست
حاصل ہوئی عملداری ہفت اقلیم مین سکہ ضیا و شعاع کا رواج ہوا نیر اعظم مالک تخت و تاج ہوا گلبنون نے چٹکاریں ماریں گلون نے
آنکھین کھولین سنبل نے زلف پرشکن کو پیچ و تاب دیا نرگس کی دیدہ بازی نے زور پکڑا سوسن صد زبان کی زبان درازی
صبا کی شعبدہ بازی لڑکھڑاتی پھرتی ہے سر مینا ئے شجر سے ساغر گلبن پر گرتی ہے سر گل کا کٹورہ شراب شبنم سے معمور جوانان
باغ کا وقت سرو و حسینان چمن اکڑنے لگے غنچین و صبا دامن بد تقلیبی پر اڑنے لگے خبیثہ کرم خوار نے قمار کو جگایا یہ خفیف
آنکھین ملتا ہوا اٹھا دیکھا سوائے خبیثہ کے کسی انیس جلیس کا نشان نہین باغ پر رونق چمن لق و دق خبیثہ نے آواز دی
ارے کوئی حاضر ہے پہلوے باغ سے ایک زنگی بڑے قد و قامت کا سلاح جنگ سے آراستہ حاضر حاضر کہتے سامنے آیا
کہا اے سیاہ تاب تخت یاقوتی آراستہ کر اُسنے بڑھکر کمرہ کھولا دیکھا چار حبشیون ایک تخت یاقوت احمر کا لیے ہوے
کھڑے ہین سیاہ تاب نے اُنکو باہر بلایا چارون نے تخت لاکر رکھا خبیثہ نے آواز دی شوربخت کو بلاؤ ایک زنگی
اور آیا اُسنے کوٹھا کھولا ایک تاج یاقوتی خزانے سے نکالا جسکا شوربخت نام لیا تھا اُسنے تاج سر پر قمار کے رکھا
چارون حبشیون نے ہاتھ تھام کے اس بد انجام کو تخت پر بٹھایا خبیثہ نے ایک چیخ ماری آواز دی اے زنگیان
آدم خوار جلد حاضر ہو لشکر اون کے چلکر بدلا لو قمار نے دیکھا کہ گوشہ ہاے باغ سے نگہبانان قوی ہیکل آکر صف
باندھنے لگے نقارے فیلی و شتری لدے ہوئے و غلامان زنگباری کے پھریرے لپٹے ہوئے جتنے عرصے مین نیر اعظم
بلند ہوا اسی ہزار زنگی جوانان یک رنگی خود و زرہ سے آراستہ سلاح جنگی سے پیراستہ جیسے بارگاہ مین جھکڑ ہون پر بار تھا
اس لشکر کو دیکھکر نہایت خوش ہوا ایک مادیان مشکی ساز و لجام سے آراستہ ایک خدمتگار لیکر آئی کہا ملکہ عالم یہ آپکے واسطے
حاضر ہے خبیثہ نے بلندی پر کھڑے ہوکر آواز دی اے یارو تم سب کوکب روشن ضمیر کے نمکخوار ہو جو اُنکے ساتھ ہوا ہمیت
شان ہے وہ بادشاہ جلیل قید ہوگیا دونون کو رحم نہ آیا کچھ نمک کا پاس نہ کیا قید خانے مین بھی ستاتے ہین ایسی سرکشی
دکھاتے ہین ہم لوگون کی یہی صلاح ہے کہ نمکحرامون کو مع شاہ بادشاہ کو قید سے چھڑاؤ صاحبو میرا حوصلہ نہ پڑتا تھا اب یہ
جوان صاحب اقبال زور و طاقت مین یکتا فرزند بہمن سیاہ قبا صاحب شوکت و شان بادشاہ اقلیم سیاہ پوشان
آمادہ ہے اسکا بھی باپ مارا گیا اُسکے بھی خون کا بدلا لیگا صرف اسکی مراد یہ ہے کہ کوکب کو قید سے چھڑاؤن نمکحرامون کو سزا دون

نور باد شاہ جلیل ہی تمھارے بادشاہ صاحب کا دل ہاتھ سے کیل ہی اور کوئی حاجت نہین رکھتا فقط یہی منظور ہی کہ بادشاہ کو قبضے
حمیرا کے تخت پر بٹھا دین حرج بھی اگر وہ انکو نہ دیگا یہ طالب نہونگے سب زنگیون نے دست بستہ عرض کی ہمارا جان و مال اس
باد مین نثار ہی راضی ہین حقیقت مین اُن لوگون نے ابھی خطا کی کبھی کوئی نکرام اپنے حاکم عالی وقار سے اسطرح نہ پیش آیا
ہوگا سُنا ہی بیٹے کوکب نے اسقدر کہا کہ طلسم کے تم حاکم ہو مجھے نہین سلطنت بدل و جان بخشی فقط دشمن کو روک لو
ہماری آبرو مین فرق نہ آوے اُن بیچارون نے دو طرا بخت کر دیئے منعم اخبار نے اس خبر وحشت اثر کو یون لکھا ہی اُن طرفون
کو ہر طرف روتا آتا ہی عمر دن کے خلاف ہوا ہم کو بھی مدد کرنا ضرور ہی اُنکی مصیبت پر قلب ناصبور ہی جب جنیثہ نے سب کو
ثابت قدم پایا چار زنگیون نے تخت اٹھایا چار سو نقارون پر چوب پڑی بہ ہائے زنگاری کے پھر پھرے نکلے جوانان
زنگی لڑائی پر تلے اسطرح صفین بندھین صاف ثابت تھا کہ دیوار آہنی پیش مین ہی سب جوان جلتے پوش لشکر دار اولیقا دکی
سلطنت بنانے کی کوشش مین مین باغ سے تخت قمار نکلا کوچ کرکے چلا ہر منزل پر اترتے تھے جنیثہ قمار کو پہلو مین لیکر
سوتی تھی بہت خوش ہوتی تھی مگر قمار نوبت بجان کار دبا تھوان شب بھر پریشان رہتا ہی ضعیفہ کے ظلم سہتا ہی اسید سلطنت پر
بوجہ جو ہوم جب تین منزلین طی کین رات کو جنیثہ نے قمار سے کہا اے فرزند آج سرحد طلسم سے نکلے ابھی تمکو راہ راست سے
خاص طلسم پر بھیجونگی وہان چل کے لوہا کا پتا لگاؤنگی تیرے ہاتھ سے سحر العجائب دمعمر الغرائب کو قتل کراؤنگی چونکہ
صحرائے معقول ہی دو دن اسی مقام پر مقام کرو مین اور بھی سحر مدد تیار کرلون قمار کو اسکے کہنے پر اطمینان ہی کوچ موقوف ہا
صبح کو قمار دربارگاہ پر بیٹھا سیر صحرا دیکھ رہا تھا کہ صحرا سے گرد اڑی کئی ہزار علمہائے زنگاری اُنپر نو ترتیب الٰہی و نعت رسالت
پناہی مرقوم آمد فوج کی دھوم پشت پر تین لاکھ فوج آگئے سب کے نقابدار ہیر پوش اسکی پشت پر گلگون پوش تخت پر
بادلہ پوش تین عیار بانہائے عیاری سے آراستہ اہتمام لشکر کرتے ہوئے اس کر و فر سے لشکر اگر نقابدارون کا اُترا قمار
نے سمجھا کہ یہ بھی نقابدار ہین کہ جنکی ذات سے مجھکو آزار پہونچا جنیثہ ایک پہلوان کی صورت سحر سے بنی ہوئی پہلو مین قمار
کے بیٹھی ہی جیسے قمار نے ذکر کیا جنیثہ نے کہا طبل جنگی بجوا کر انکو تو نے سر میدان زیر کر اب کیون دیر کرتا ہی مین یہی چاہتی ہون
کہ تیری شوکت و شان بڑھے تجھکو طریقے سے معلوم ہوتا ہی کہ یہ نقابدار بھی لشکر کشی کرکے طرف طلسم نور افشان کے جاتے
ہین کیا تعجب ہی کہ غیر داران زلزلہ قاف ثانی سلیمان سے ہون شوکت و جلالت و فوج کی کثرت سے معلوم ہوتا ہی کہ برائے [illegible]
جاتے ہین انکے زیر کرنے مین تیرا بڑا نام ہوگا مین یہ چاہتی ہون کہ تمام دنیا کے پہلوان حال تیری شوکت و شان کا سنکین
تیرے منہ پہ چڑھنے کا ارادہ نکرین ان سب مین زیادہ چالاک و چست ارادے کا درست نقابدار ہیر پوش معلوم ہوتا ہی شوکت
و چالاکی و چستی ارادے کی درستی اسکے طریقے سے ظاہر ہی اگر تو نے سر میدان زیر کیا کوئی تیرا سامنا نکر سکیگا بڑے بڑے
رستم خصال سہراب جلال تیرے مقابلے مین نہ آئینگے مقابلہ کیسا نام ہی سُنکر بھاگ جائینگے قمار نے یہ سنتے ہی اسی وقت
طبل جنگی بجوا دیا اپنی بارگاہ مین نقابدار جواہر پوش تخت یاقوتی پر جلوہ فرما تھا تینون عیار حاضر ہوئے تمام کیفیت بیان
کی کہا ای شہریار قمار فیلزور بہمن نیاد قبا نہین معلوم کس حجروے بر طرف طلسم نور افشان کے جاتا تھا آپکے
لشکر کو دیکھکر طبل جنگی بجوایا کل اُسکا ارادہ ہی کہ نکل کر سحر کرے آرائے نبرد ہو نقابدار ہیر پوش نے فرمایا ہمارے لشکر مین بھی
بفضل ایزدی طبل جنگی بجے دونون لشکرون مین تیاریان ہونے لگین قمار کے لشکر والے سب ساحر ہین آپس مین کہ رہے
ہین کہ یہ نقابدار بھی بڑے بڑے ساحران زبردست ہونگے خوب گولے چلینگے ہم ساحران طلسم ہین ہمارے سحر کا کوئی
مقابلہ نہین کرسکتا بلکہ ہماری جنیثہ کرم خوار ساحرہ غدار دنیا کا کیا کہنا نہین دیکھا ہی اُف کردین تو آسمان سے
آگ برسے اگر ہاتھ ہلا دین تمام دنیا عالم آب ہو دشمن بیتاب ہو جب رات زیادہ آئی یہان دربار مین جواہر پوش کے

ہمکو گوارہ نہین ہو کہ تم مقابلۂ دشمن مین جاؤ ہم خود مقابلہ کرینگے گلگون پوش کہ رہا ہے ای شہریار مقام ادب ہے ہم
حضور کو نہ جانے دینگے کہ ببر پوش گھوڑا اُڑا کے قریب آیا کہا آپ دونون صاحب تکلیف نہ فرمائین مین جا کر اُسکی
مشکین باندھے لاتا ہون گلگون پوش نے کہا مین نے قصد کیا سب نے دیکھا اب نہ جانے مین نامردی ہے ببر پوش
مجبور ہو گلگون پوش سامنے قہار کے آیا تلوار چلی ببر پوش نے بہ نگاہ غور دیکھا مرکب گلگون پوش کا زیادہ ہٹ گیا
ببر پوش گھبرا گیا بادشاہ سے عرض کی خدا خیر کرے قہار زبردست معلوم ہوتا ہے بادشاہ بھی پریشان ہوئے قہار نے گلگون پوش
سے نیزہ چلنے لگا قہار نے بہت جلد نیزہ گلگون پوش کا نکال لیا باعث یہ ہے کہ خبیثہ کرم خوار آسمان سے سحر کر رہی ہے
ہاتھ پانون مین گلگون پوش کے رعشہ بشکل تلوار کھینچی قہار نے قبضہ پر ہاتھ ڈال دیا آخر کشتی ہوئی گلگون پوش اُسے
اُکھاڑ رہا ہے دو پہر بیجنے پائی تھی گلگون پوش کو قہار نے اُٹھا لیا گلگون پوش صدمے سے بیہوش ہو گیا قہار نے
مشکین باندھ لین ببر پوش غصّے مین جا پڑا قہار مغرور جیسے ہی واسطے تلوار کے قریب آیا ببر پوش نے مرکب
بٹھا لیا تلوار خالی گئی قہار جھونک مین جھکا ببر پوش نے نیزہ آنکھ مین گینڈے کے مار دیا گینڈے نے بہتیری
جست کی قہار نے ہر چند اپنے کو سنبھالا قہار پشت گردن سے زمین پر گرا ببر پوش نے اوپر سے ہاتھ مارا قہار
نے چاہا جیون ہملک ہیچ اُنکی تلوار مین ببر پوش نے ایسی لگائین کہ سر زخمی ہوا فقط جھول پڑا قہار اُٹھا لگا ببر پوش کو دھڑا
للکارتا ہوا چلا کہ او نامرد کہان جاتا ہے کئی تلوارین پشت پر بھی لگائین قہار دریاے خون مین نہایا ہوا بیقرار غل
مچاتا ہوا ارے یارو مجھے اس ظالم کے ہاتھ سے بچاؤ تمام اہالیان فوج دوڑ پڑے ادھر سے جو ببر پوش
نے حکم دیا لشکر جا پڑا دونون لشکر آپسمین ملگئے تلوار چلنے لگی ببر پوش نے لاشون کے انبار لگا دیے جو
پہلوان زبردست سامنے آیا اُسکو جھکائی دیکر مار اگر کوئی یہ کہا دیکھ تیری پشت پر کون ہے وہ پلٹا اُنھون نے ہاتھ
تلوار کا مارا سر اُسکا اُڑ گیا اسطرح سے ببر پوش نے صدہا پہلوان قتل کیے خبیثہ کرم خوار عقاب بنی ہوئی اُسی
نخل پر پتون کی آڑ مین چھپی بیٹھی تھی ببر پوش کی شمشیر زنی دیکھ کر گھبرا گئی ببر پوش نے لڑ بھڑ کر گلگون پوش کو
بھی چھڑا لیا تھا اب خبیثہ نے سحر کرنا شروع کیا آفتاب سحر نے طلوع کیا یا تو سرداران نقابدار بجرأت لڑ رہے
تھے یا سبکے ہاتھ پانون مین رعشہ آگیا تھوڑے دن ست گرنے لگے ببر پوش نے جو یہ ہنگامہ دیکھا اپنی فراست سے پہلے ہی
سمجھ گیا تھا کہ کوئی ساحرہ اسکے ساتھ ہے ورنہ گلگون پوش آسانی نہ تھا کہ دوپہر مین زیر ہو جاتا تینون عیار بھی یعنی
نیرنگ صبا رفتار عیار ضیغم و عیار سرو سہی قد شانہ بہ تیر زر و فرزند فیروزہ بن عمرو عیار جہران جمع ان تخت
کا نونہ خنجر بار فرزند شیرنگ بن عمرو لڑتے ہوئے قریب اپنے آقاؤن کے پہونچے رنگ لشکر دگرگون دیکھکر عرض کی
ای شہریار غضب ہوا یہ تو ہم پہلے ہی سمجھ چکے تھے کہ یہ ملعون کسی بھروسے پر آیا ہے کسی ساحرہ کو ہمراہ لایا ہے اب
طبل بان بجوا کر پلٹ چلیے یہی بہتر ہے ضیغم کو یہ رائے پسند آئی فوراً حکم دیا طبل بان پر چوب پڑی لشکر علیحدہ ہو گئے
ادھر قہار بسبب زخمی ہونے کے ہوادار پر بیہوش تھا آہ آہ کر رہا تھا زنگی اُسکو گھیرے ہوئے تھے گھبرا کے کہتا
ہے ارے یارو ملکہ عالم کہان ہین ایسے وقت مین سحر نہین کرتی ہین مقابلے مین ببر پوش کے کام ہیکو جاتا جو یہ
وقت اُٹھانا طبل بان کی آواز سنتے ہی قہار کو غنیمت ہوا کہا یارو پلٹ چلو اب رات کو حرامزادی کے ٹکڑے
اُڑا دونگا ایسے وقت مین میری خبر نہ کی مین زخمی ہوا اب اُسنے آخر مین سحر کیا تو کیا نفع ہوا مجھ مین لڑنے کی طاقت
نہین یہ کہتا ہوا پلٹ آیا قضاے کار ملکہ سوسن گلعذار واسطے سحر تیار کرنے کے صحرا مین گئی تھین تیاری
سحر مین عرصہ ہوا اُسوقت آکر پہونچین کہ لشکر پلٹ آیا ہے صدہا لاشے میدان کارزار مین پڑے ہین قہار

زخمی جاتا ہی پاس ضیغم کے آئین حال پوچھا ضیغم نے سب کیفیت بیان کی کہا خدا نے بچا لیا ورنہ سب
گرفتار ہو جاتے سب انکی ہمراہی جوان تخت کو زیر کرکے لے گیا تھا شکر ہے کہ انکو بھی چھڑا لیا ملکہ سوسن
نے کہا ای شہریار کیا کہوں صحرا میں دیر ہو گئی ورنہ آج اس ملعونہ سے ایسا معرکہ پڑتا کہ یاد کرتی مگر خیر
جواہر پوشش نے کہا کہ آج ضیغم صاحب نے بڑے کام کیے خوب لڑے آخر میں بچا بچا گا اپنے
ملازموں کو پکارنے لگا کہ یارو مجھے بچاؤ ورنہ یہ پری پوشش مجھے مار ڈالیگا ضیغم نے کہا اسکی قضا
نہیں آئی ہاتھ مارے مگر اوچھے پڑے عیاروں نے کہا زخم دوزی ہو رہی ہے ہم جا کر خبر لائیں کہ ہرکارے
آکر یہ پیغام عرض کی کہ خبیثہ گرم خوار ایک ساحرہ ہے اسپر قہار خفا ہو رہا ہے وہ ایک پہلوان کی
صورت بنی بیٹھی ہے قہار کہتا ہے مجھے زخمی کرا دیا خبر نہ لی وہ بھی عذر کر رہی ہے مگر اب جو مقابلہ پڑیگا ابتدا
سے سحر ہوگا عیاروں نے کہا انشاء اللہ یہاں نوبت ہی سحر کرنے کی نہ آئیگی مگر بیان قہار کی زخم دوزی
ہوئی سب نے کہا طبل جنگی بجوائیے قہار نے کہا میں ابھی دو چار روز لڑنے کے قابل نہیں ہوں
بعد ایک ہفتے کے طبل جنگی بجواؤنگا خبیثہ نے کہا تو کیوں گھبراتا ہے اب تجکو ہاتھ بھی نہ ہلانا پڑیگا میں پہلے
ہی سحر کر دونگی جو جوان تیرے مقابلہ میں آئیگا اسمیں قوت نہ باقی رہیگی گھوڑے سے گر پڑیگا گرفتار
کر لینا ہیکل بھٹے میں تیرے تو جو دیگر چند خبیثہ نے مرزبان تھا قہار نے ایسی سرپر چوٹ کھائی تھی کہ
جو ملبہ تیرا مہبوت نہیں نہ زور اسکا چچا زاد بھائی ہے اسنے کہا ہیکل مجھے دیجیے میرے نام پر طبل
جنگ بجوائیے قہار نے [illegible] نام ہیکل [illegible] کر اسکو پہنا دی کہا بھائی صاحب میں
افسری سے باز آیا تمکو سپہ سالار بنایا ان مسلمانوں سے لڑائی میں بڑی خرابی ہے پری پوشش
بلاے روزگار حیف دجال [illegible] عجب ترکیب سے لڑا کہ مجھسے کچھ نہو سکا آخر زخمی ہوا
اب مجھ میں بسبب زخمی ہونے کے طاقت نہیں مہبوت نے کہا میں سب سے سمجھ لونگا اسی نے
نام پر طبل جنگی بجا عیاروں نے یہ خبر شاہزادہ عمر و سہی قد کو پہنچائی کہ حضور قہار لایا ناچار
ہوا کہ اپنے بھائی کے نام پر طبل جنگی بجوایا سب کہنے لگے قہار رہا تھے ضیغم کے زخمی ہوا وہ کیا میدان میں
آئیگا انکے والد نامدار نے لیتے کیسے کام کیے کمزوری میں زمین ہلا دیتے تھے یہ تو ماشاء اللہ صاحب سطوت
و شوکت یکتاز میدان جرأت ہیں ضیغم نے سر جھکا لیا کہا اقبال شہنشاہی ہے بزرگوں نے آبرو
بڑھائی آخر مجھے یہ لیاقت کہاں سے پائی اگر خدا نے فضل کیا اور یہ طلسم فتح ہوا اور ہم آپ سب
بخیر و خوبی تہ بہ لشکر امیر با توقیر پہنچیں تو بزرگوں سے امتحان ہوگا گلگون پری پوشش نے کہا ہی سوسن جادو
تشریف لائی میں فرمایا کہ میں کل سویرے ہی سے کام میں مصروف رہونگی ورنہ وہ ملعونہ بڑے فساد برپا کریگی
میدان میں تھمنا دشوار ہوگا کل خدا آبرو رکھے ان شاہزادگان والا قدر کی جان بچانے کی کوشش
ہے دربار میں یہی ذکر تھا کہ پردۂ شب حائل ہوا لیلیٰ شب نے چادر ظلماتی چہرۂ نورانی پر کھینچی مجنون وار
داخل دشت نجد مغرب ہوا دونوں لشکروں میں شب بھر تیاری رہی ادھر ملکہ سوسن مصروف سحر خوانی
ادھر خبیثہ گرم خوار کو بھی رات بھر چین نہ پڑا تھا بکرا ہا کیا ہی کہتا تھا ملکہ پری پوش نے ایسا صدمہ عظیم
دیا دل بیقرار ہے جب ستارۂ سحری چمکا خسیسہ بالاے آسمان پہونچی ایک نخل کی آڑ میں چھپکے بیٹھی ملکہ سوسن
ایک نخل سرو پر بشکل فاختہ طوق محبت گلے میں مصروف بعد اسکے کو لشکر قہار آکر چھپا تھا رقیب لشکر میں

ٹھہرا مبہوت ہیکل گلے مین پہنے ہوے آگے بڑھا آج عہدۂ سپہ سالاری پایا ہی بہت بلبلایا ہی جیسے ہی
نقیب نقابت کرکے ہٹ گئے مبہوت فیل زور نے گینڈا بڑھایا میدان مین آکر آواز دی گلگون تن پوش
نے قصد کیا تھا کہ بہر پوش نے روک لیا کہا آج میدان مین ہم جائینگے آخر دونون شیر آپسمین تکرار
کرتے ہوے سامنے تاجدار کے آئے وہ خود صاحب جرأت و شوکت مین فرمانے لگے آج آپ
دونون صاحب تامل فرمایئے ہم خود میدان مین جائینگے دونون ہاتھ باندھنے لگے کہا ای شہریار ہم آپکو
میدان مین نہ جانے دینگے اگر خدانخواستہ سرکار کو کوئی چشم زخم پہونچا تو ہم لشکر مین منھ دکھانے کے
قابل نہ رہینگے عرصہ جو ہوا مبہوت فیل زور نے آواز دی آج کوئی میدان مین نہ آئیگا مین وہین
آؤن آکر سمجھاؤن مین مثل تمہارے نہین ہون بہر پوش نے دامن چھیڑا یا تھا کہ صحرا سے گرد اٹھی دیکھا
سب نے کہ نقد روح روان قاسم عالی شان شاہزادہ ایرج نوجوان مع سرداران صف شکن
و شاپور شیر دل عیار کے آکر پہنچے شاپور نے کہا حضور قہار بہر مقابلہ آیا تھا مگر نقابدار بہر پوش
نے ایسا ٹھونکا ہی کہ قہار خود میدان مین نہین نکلا اور پہلوان للکار رہا ہی ایک میدانداری ہو چکی ہی
یہ سنکر شاہزادہ ایرج نوجوان نے گھوڑا بڑھا کر آواز دی کہ ای بہادران تم لوگ تکلیف نہ کرو
مین سمجھ لونگا یہ کہتے ہوے سامنے مبہوت فیل زور کے پہونچے تگاور زن ہوے تگاور مین گھوڑا
ایرج نوجوان کا زیادہ ہٹا شاپور شیر دل حیران کہ یہ کیا اسرار ہی گرد بن اشتقر ایسا مرکب ایرج
نوجوان ایسا شہسوار کبھی اسمین عجب نیزہ چلنے لگا شاپور شیر دل ٹہلتا ہوا قریب عیارون کے آیا
دو عیار ساتھ شاپور کے جو منہ سے نکلے کہا ای فخر زمان خواجہ عمرو آپکی عیاریون کا ملکون ملکون
مین شہرہ ہی شاپور نے کہا یارو کچھ دشمن کی بھی خبر ہی یہ پہلوان تگاور مین ہمارے آقا پر غالب آیا
بڑے تعجب کا مقام ہی صاحبقران گیتی ستان نے ہمارا آقا فنون سپہگری مین برابر یا زیادہ کر
مارا کہ عالم عالم آگاہ ہی اشتقر دیوزاد کے دو دانت ٹوٹے عیار ضیغم نے کہا یہ ہیکل جو گلے مین پہنے ہی
یہ ساحرہ کی بنائی ہی اس طور سے ثابت ہوا کہ کل یہ گلے مین قہار کے تھی یہ سنکر شاپور شیر دل قریب
ایرج نوجوان کے آیا خبیثہ کرم خوار تو اس غرور مین ہی کہ گلے مین ہیکل ہی اب شب فنون مین غالب
ہو گا شاپور شیر دل نے دیکھا ایرج نوجوان الجھ الجھ کر نیزہ بازی کر رہے ہین ہر مرتبہ مبہوت
بچا جاتا ہی کہ نیزہ نکال دون ایرج نوجوان جان دیتے ہوے نیزہ بازی کر رہا ہی شاپور شیر دل
نے زبان عربی مین ایرج نوجوان کو سمجھایا ایرج نے فوراً ہیکل کو نیزہ سے اڑایا ہیکل آسمان
پر چمک کر زمین پر گری شاپور شیر دل نے اٹھا لی بس بتعجیل نیزہ اسکا ٹھکر ہوا لی کیا اسنے غصہ مین ہاتھ
تلوار کا مارا ایرج نوجوان نے بازو بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا تلوار چھین کر گریبان ہاتھ دے کر اٹھا لیا
دست زبردست پر تول کے طرف آسمان کے پھینکا چو رنگ ہوا کیا پھر ایرج نوجوان نے نعرہ لگایا
او قہار بھگوڑے دیکھ مردان عالم یون نامردون کو مٹاتے ہین خبیثہ کرم خوار نے پلٹ کے دیکھا
مبہوت فیل زور تو مارا گیا قہار وا ایرج نوجوان سے نیزہ چل رہا ہی گھبرا گئی کہ کیا غضب ہوا لگر
قہار بڑا جاتا ہی اور ہر مرتبہ طرف ہیکل کے دیکھتا ہی کبھی پکار کے کہتا ہی کہ رات کی بات نہ بھولنا
اب تو خبیثہ کرم خوار نے سنبھل کے ایک دانہ ماش کا مارا ایرج نوجوان کا ہاتھ کانپا نیزہ ہاتھ

سے نکل گیا قہار نے بڑا ناز کیا ایرج نوجوان نے غصے میں ہاتھ تلوار کا مارا مگر تاثیر سحر سے ہاتھ میں رعشہ آ گیا
اسنے ادھر سپر کی لگا دی ایرج نوجوان کے ہاتھ سے تلوار چھوٹ گئی اسنے گرتے ہاتھ ڈال کر اٹھا لیا زنگی
دوڑ پڑے ایرج نوجوان کو جھٹ پٹ مسلسل و مطوق کر لیا شہزادہ کو ہمراہ ... ان بخت یعنے گلگون پوش
کو بہت ناگوار ہوا تھوڑا اڑا کر قہار پر جا پڑے جاتے ہی نیزہ مارا مگر ملکہ سوسن گلعذار بشکل سرو ... نکل
قمری بیٹھی تھیں تیز تر جا بیٹھا بشکل طائران و عندلیبان خوش نوا بیٹھی ہوئی ہیں خبیثہ کرم خوار کی بھی ...
بازو ... بنی ہوئی نہروں میں شناوری کر رہی ہیں ایرج نوجوان کے زیر ہونے پر جو خوشیاں ہو رہی ہیں
اور نوبت و نقارے بجے اب جو دیکھا حقیقت میں جو جوان برائے مدد نقابدار آن آیا تھا اُسکو بے جگری
بیمار ہے ہیں اور گلگون پوش اور قہار سے نیزہ چل رہا ہے اور گلگون پوش پریشان پریشان
چہار جانب دیکھتا ہے بسبب سحر خبیثہ کرم خوار کے طاقت کم ہوتی جاتی ہے ملکہ گھبرا گئیں دل میں
کہتی ہیں ہمنے بڑا غضب کیا جو جوان برائے مدد آیا تھا گرفتار ہو گیا اب گلگون پوش الجھ
الجھ کے لڑ رہا ہے ایسا نہو کہ یہ بھی زیر ہو جاوے بس ملکہ نے اپنے جوڑے سے ایک ترنج سبز نکالا
اور طرف میدان کارزار کے پھینکا وہ ترنج پھٹا خبیثہ کرم خوار نے جو دیکھا کہ کسی نے ترنج
سحر پھینکا اسنے اُسکے جواب میں ایک بیضہ فولاد ... پھینک مارا ترنج و بیضہ دونوں لڑ کر میدان
میں گرے مگر سحر ملکہ سوسن گلعذار نے یہ تاثیر دکھائی کہ ہاتھ پاؤں میں قہار کے رعشہ آیا گلگون پوش
نے بتعجیل نیزہ اُسکا نکال لیا اور کلائی پر جو ہاتھ پڑ گیا ایک طمانچہ مارا قہار کو چرخ آیا بے اختیار زمین
کی جانب بیٹھا کہا یارو تم دیکھتے ہو اس گلگون پوش نے طمانچہ مارا اسے میدان لے لیا اسکو مار لو فوج دوڑ
پڑی ... غصے میں کانپ رہا تھا سرداران ایرج آمادہ ہو کر بڑھے لینا لینا کہکر دوڑ پڑے ادھر تو
تلوار چلنے لگی ادھر خبیثہ کرم خوار و ملکہ سوسن گلعذار سے سحر چلنے لگا تمام صحرا آتش بہار ہو گیا خبیثہ
سحر کرتی ہے چونکہ مالک مرحلہ طلسم نور افشان ہے اسکے سحر سے ملکہ سوسن ٹھہرا جاتی ہے ہرچند سرداران
ایرج نوجوان کوشش کر رہے ہیں کہ اپنے آقا کو چھڑا لیں زنگیوں نے ایرج نوجوان کو مسلسل کرکے
ایک خیمہ میں پہنچا دیا اور ہزار زنگی گرد خیمہ کے کھڑے ہیں اب یہ واضح ہو کہ جب سحر خبیثہ نے ترقی کی
لشکر قہار غالب آنے لگا تھا ... و سرداران ایرج نوجوان زنگیوں کو پامال کر رہے ہیں کبھی غالب
کبھی مغلوب فلک کج رفتار اپنی کجروی پر مغرور خبیثہ کرم خوار بھی ظاہر ہوئی اور سوسن بھی صورت اصلی
پر ہے سب دیکھ رہے ہیں کہ ایک نازنین مہ جبین سحر کر رہی ہے کبھی بلند ہو جاتی ہے کبھی نیچے آتی ہے نور چہرہ ملکہ
سوسن گلعذار سے وہ خارستان دشمن خبیثہ کرم خوار کے چہرہ کی تاریکی سے مثل پردہ ظلمات کنیزیں بھی جا بجا
کی مرمر کے گر رہی ہیں ایک مقام پر ملکہ سوسن نے تیغہ سحر نیام انتقام سے کھینچ کر خبیثہ پر ہاتھ مارا اُسنے چادر سیاہ بنائی
سپر سر پر کھینچ لی پیچھے سے چادر کو نہ کاٹا اسی چادر نے خبیثہ کا پردہ رکھ لیا جواب میں خبیثہ نے تیغہ مارا ملکہ سوسن کے بڑا زخم
تیغ نے سوسن کے زبان درازی کی سر پہ گیا زخم آیا ملکہ بچی تھی اب خبیثہ نے سایہ میں تلوار کے سوسن کو لیا چاہا تیغہ مارنے
سر اڑ جاوے ملکہ بچی ہی جاتی ہیں قضائے کار ایک ساحر کہ سیاح جادو نام ہے ہوا سے قریب ایک مقام پر دیکھتا ہوا
آسمان پر اڑا ہوا جاتا تھا دنائے شنائے کی آواز کان میں آئی اسنے جھک کر دیکھا جنگل میں عجب تلاطم ہو رہا ہے ہوں میں تلوار چل رہی ہے دم
سے تمام صحرا ملون ہے طور کے جادو کسی نے آگ برسائی کسی نے پانی برسایا اپنے حریف کو ٹھنڈا کیا شعلے ...

نگاہ سیماب جادو کی جمال بے مثال ملکہ سوسن پر پڑی کہ ایک نازنین مہ جبین نمکین بوٹا سا قد سر سے خون بہ رہا ہے دو گیسو
جواہر میں غوطہ مارے وہ غنچہ دہن مجبور رونا چاہتی ہے ہچکی بندھتی جاتی ہے ایک غضب ہے فلک کی نافہمی مکر و شعبدہ میں لاثانی جادو گرنی تھی دیکھا تو
ہاروں سر اُٹھائے بس سیماب بیقرار ہو گیا سحر کر کے ایک نخل کے سایہ میں آیا ایک گولا فولادی جھولی سے نکالا اُسپر اُسنے سحر پڑھا
یا ساحری جمشید کہکر خجستہ پر مارا اُس گولے سے ایک برق چمکی سر خجستہ کے گرد چرخ کھانے لگی خجستہ منھ کے بھل گر پڑی تا خبر ہے آخر
گولا تھا یہ دل کی گرد و نگاہ سنبھلے بیہوش ہو گئی ملکہ سوسن نے جو حریف کو بیہوش پایا چاہا بھجت سر کاٹ لون سیماب نے ایسا ہی سحر کیا سوسن
کی بھی بازو رازی سستی ہوا رہا تو سے چھوٹ گئی سیماب نے جھپٹ کے بچہ کمر میں ہوس کے دیا ایک بارگی بلند ہوا تموج ہوا اور سحر سیماب سے ملکہ
کی آنکھیں بند ہوئیں وہ درد مند کنیزان خجستہ نے جو دیکھا کہ ہماری بی بی بیہوش پڑی ہے اور وہ نازنین غائب ہو گئی دوڑ کر اپنے مالک کو گود میں
اُٹھایا ہوا اور پر ڈال لیا طرف صحرا کے لے بھاگیں کنیزان سوسن بھی حیران پریشان افتان و خیزان متردد بجوش ایک صحرا میں بھاگ گئیں اپنے دلمیں
سمجھیں کہ شاید ملکہ سحر کر کے الگ ہو گئیں جس مقام پر سحر تیار کر کے بیٹھی تھیں وہیں آ بیٹھیں ہمکو بھی ملیگی یہ سب کنیزیں اسی صحرا میں جا کر ٹھہریں قیماز جب پلٹ کر آیا
اپنی بارگاہ میں پہنچا زخم کھائے ہوئے ہر دہان زخم سے صد الامان الامان بلند بسبب زخم کاری کے درد مند خجستہ سامنے آئی دیکھا
بیہوش و مدہوش ہے جب کئی چھینٹے پانی کے دیئے خجستہ نے آنکھ کھولی مگر کانپ رہی ہے قیماز نے پوچھا کیوں صاحب مزاج کیسا ہے خجستہ
نے جواب دیا عجب معرکہ گذرا میں نے اس گیسو بریدہ کو پکڑ لیا ہوتا میرا سحر اسپر غالب تھا دل تردد منزل اسکے قتل کا طالب تھا گھبراہٹ بھی
تھی لیکن نہیں معلوم کیا ہوا کہ میں بیہوش ہو گئی اب تک مزاج درست نہیں کمال سحر میں ایک وحشت نہیں دلیر غدار المطلب پر ہجوم غم
سو قیمت تک دل گھبرا رہا ہے یہ تو گرتے گرتے دیکھا کہ اسکو کوئی اٹھا لیگیا میں نے اپنے کو ہر چند سنبھالا اور کہ نہ سکی مگر اب ایرج
تیرے قبضے میں آگیا ہے یہ باقی لوگ بھی تیرے ہاتھ سے زیر ہو جائینگے تیرے دست زبردست سے امان پائینگے مبہوت
اپنی حماقت سے مارا گیا اس چالاک وحیت نے بیکل اسکے گلے سے نکال دی تھی زور اصلی میں مارا گیا یہ سنکر قیماز نے
طبل جنگی بجوا دیا یہاں جب نقابدار پلٹ کر آئے لشکر ایرج نوجوان کہ بے سردار تھا ہمراہ نقابدار حملہ سردار انہیں
کی بارگاہ میں آکر بیٹھے بادل پوش نے فرمایا اے عمر تشا پور شیر دل ہمارے تینوں عیار بھی بلائے روزگار ہیں مگر
تم تعلیم کردہ خواجہ عمرو ہو عمرو نے یہ چاہا تھا کہ چالاک سے تمہارا مرتبہ بڑھا دیں تمنے ایسے ہی کارہائے نمایاں کیے
کہ تمام عالم میں مشہور ہیں آج یہ سانحہ گذرا کہ ملکہ خالہ ہمشیرہ ملکہ سوسن کہ ہماری سپہ سالار ببر پوش بر مایل ہیں ہمشیرہ
ہماری بھی تاکید تھی کہ کوئی ہمارے حال سے آگاہ نہو مگر کیونکہ نام بھی سنا کہ خجستہ نام ساحرہ بے عدیل ہے قیماز کی کفیل
ہے اسنے ظاہر میں سحر کیے ملکہ نے گلگون پوش کو اسکے مکر سے بچا لیا ایرج جو زیر ہو گئے حقیقت میں غفلت ہوئی آخر میں
اُنہنے دیکھا کہ جنگ مغلوبہ ہوئی نہیں معلوم کیا سانحہ گذرا کہ ملکہ غائب ہو گئیں خجستہ بیہوش ہو گئی فوج بھی قیماز کی
رو پوش ہو گئی ابھی خبر ملی ہے کہ خجستہ ملعونہ بصورت سیدل دربار میں موجود رہتی ہے آپ وہ کام کریں کہ اس ساحرہ کا انتظام
ہو اس عیاری میں بھی آپکا نام ہو یہ کیونکر بیہوش ہوئی اور ملکہ کیونکر غائب ہو گئی شاپور نے کہا انشاء اللہ میں وہ فن میں دکھا
دونگا کہ ہرکارے دوڑے ہوئے آئے عرض کی کہ آفتاب دولت روشن ہے ابر فیض شہنشاہی سے خارستان دنیا رشک گلشن ہو
قیماز نے پھر طبل جنگ بجوا دیا ہے میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ خجستہ ملعونہ بیہوش ہو کر آئی تھی اسکو بمشکل ہوشیار کیا گویا فتنۂ
خوابیدہ کو بیدار کیا وہ بھی حیران تھی کہ مجھکو کسنے بیہوش کیا اب اسنے طبل جنگ بجوایا ہے جو سردار مقابلہ میں قیماز کے جائیگا
سحر کرکے گرفتار کریگی اپنی شعبدہ بازی دکھائیگی یہ سنکر بادشاہ نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی طبل جنگ بجے مگر محل انتشار
ہے شاپور نے عرض کی کہ غلام جا کر فکر کرتا ہے یہ تو بتا دیجئے کہ ملکہ عالم کے آنے کا کہاں مقام تھا تینوں عیار روانہ کیا یہ دونوں
بیکر سحر اس سبزہ زار ہے اس مقام پر ہو دس پہنچیں شاپور نے تینوں عیار روانہ کیے ساتھ لیا کچھ باتیں سمجھا کر صحرا میں یا عیار دوڑ کر الگ ہو گیا آیک

کنیز کی شکل بنکر مجمع کنیزان مین آئی یاد دیکھا وہ سب منتشر و پریشان ہین فغان کر رہی ہین کہ ہماری ملکہ کو کون لیگیا سکو داغ دے گیا
شاپور عرصہ تک وہان ٹھہرا جس چیز کا خواہان تھا وہ نہ حاصل ہوئی تسکین دل نہوئی آخر پلٹ آیا اُن تینون عیارون نے
پوچھا کہین حضرت صاحب کیا آپنے دریافت کیا شاپور نے کہا جس بات کا مین خواہان تھا وہ نہ نشان ملا اول تو ہم خجستہ واجب القتل
ہے اب چلکے تدبیر کرتے ہین تم تینون بھی صورتین تبدیل کرو شاپور نے بھی اپنی صورت ایک جوان آتش پرست کی بنائی چند چیزین
اسی قطع کی درست کرکے طرف لشکر قہار کے چلا یہان قہار کا دماغ ترتیب پاتا جاتا ہے اپنے پہلو مین خجستہ کے بہوت مجلس
نشین نشاط گرم ہے ناچ ہو رہا ہے کہ شاپور ایک شخص خجستہ الفعال مرد کی شکل بنکر دربار مین پہنچی ہوئی باتین کر رہی ہے چوبدار نے
عرض کی آج در دولت پر تماشا کرنیوالے حاضر ہین انکا قول ہے کہ مثل ہمارے آجتک اس حوالی مین کوئی نہین آیا نام سرکار کا
سنکر آئے ہین قہار خوش ہوگیا کہا بلاؤ خجستہ نے بھی کہا صاحب یہ لوگ کمال کھاتے ہین لاکھون روپیہ پاتے ہین چوبدار گیا
تماشے والون کو اندر لایا قہار نے دیکھا کہ ایک جوان بوضع آتش پرست اور تین آدمی رنگ زرد اُسکے اسباب لادے ہوئے دربار مین
آئے تماشے کرنا شروع کیے طرح طرح کے عجائب غرائب تماشے دکھلاتے کہا حضور درخت انبہ کا بناؤن آپکے یاد مین بہتری یہ ہے کہ تمام
بھائی بند درخت بناتے مین پھل کھلا نہین سکتے ہمارے تماشے مین پھل ملیگا کہ غنچۂ آرزو کھلیگا ابھی پھل پیدا ہون سب صاحب
نوش کرین قہار نے کہا اکثر تماشا کرنے والے آئے مگر پھل کسی نے نہین کھلائے اس جوان نے عرض کی ہاتھ کنگن کو آرسی کیا
ہے ابھی ملاحظہ ہو یہ کہکے ایک درخت لگایا پانی اسمین ڈالنا شروع کیا یکایک جھونکے ہوا کے چلنے لگے غبار زرد اڑا سبنے
دیکھا کہ سرخ سرخ انبہ لٹک رہے ہین بہت تعریف کی تماشے والے نے سلام کیا کہا حضور غلام کو بھی پھل بٹلے پالیان
صحبت کو کھلاؤنگا خجستہ کہ بصورت طفل امرد تھی ہاتھ بڑھا کر پھل لیا اُسکے پھل سے آگاہ نہ تھی جوان نے کہا حضور سب
پیٹ بھر کر کھا لین اہالیان صحبت نے انبہ دل بھر بھر کے کھائے اب تو تماشے والے نے باغ لگا دیا لوگ کہہ رہے ہین
کہ اسنے بڑا کمال کیا اتنے عرصے مین پھل بار بھیجے گئے سبنے کھائے صحبت مین تو کوئی باقی نہ رہا جیسے ہی قہار نے کہا یا خجستہ
سے کہا ای جان جہان و آرام وراحت ناتوان اسوقت تخلیہ مین جلوہ خوب راضی کردیگا خجستہ نے کہا اے دیوانے مجھے زیادہ کون ستاتا
تو تیری بے غیرتی نے مجھکو مجبور کیا دیکھو اور ملک کے لوگ بھی موجود ہین تو نے بیحیائی پر کمر باندھی مسلمانون کو خبر ملیگی تیری تلاش کو
نکلینگے قہار نے کہا کیون بیہودہ بکتی ہے تنہائی مین چلکے جواب باصواب دونگا ہرچند خجستہ نے انکار کیا قہار نے نہ مانا ہاتھ
پکڑ کر کھینچا جیسے ہی اُٹھکر دونون چلے اُس پھل کھانیکا یہ ثمر ملا لڑکھڑا کر گرے پہلوان لینا لیا کہکر اُٹھے تھے کہ
بیہوش ہوئے شاپور نے نعرہ کیا اور عیارون سے کہا تم نکلجاؤ مین اسکو قتل کرکے آتا ہون تینون نے کہا اے صاحب
قہار کا بیٹے سر کاٹ لیجیے شاپور نے پشت دست کاٹ کر کہا خبردار کبھی ایسی حرکت نکرنا صاحبقران کا سب عیارون
کو حکم ہے کہ نامبردارون اور پہلوانون کو بیہوشی مین قتل کرنا خلاف قانون ہے فقط ساحرہ کی تدبیر کرونگا تینون عیار
تو نکلگئے شاپور نے خجستہ کی زبان مین سوزن یا پشتارہ باندھکے کنارے رکھا خیال آیا کہ قہار کو تھوڑی سی
سزا دیدون کہ یاد رہے پھر کسی مردان عالم کے ساتھ نہ کرے لیکن قضائے کار خجستہ نے بھی اپنی کنیزون کے واسطے ایک باغ
ویران تجویز کر لیا تھا انھین سے بستی بکھین مراد یہی تھی کہ راز مخفی رہے وزیرزادی اُسکی کہ اُسکو متقرب قرار دیا تھا وہ اکثر تخلیہ
مین بھی شریک رہتی تھی طیوران جادو اُسکا نام ہے جب کنیزون نے باغ مین آتا دیکھی بحیرت کلام کر رہی ہے کہ صاحب مین نے
خود دیکھا کہ ایک جوان آسمان سے آیا ہماری ملکہ پر سحر کیا سوسن گلعذار کو اٹھا لیگیا نہین معلوم کون تھا ملکہ عالم
بیہوش تھین مین کیفیت اصلی نکہنے پائی اب دربار مین جاتی ہون اُنسے پوچھون کہ آپ نے کسی صاحب کو مقرر کر دیا
تھا سوسن آپکے قبضہ مین آگئین یہ کہکر طیوران اڑکر چلی اُسوقت پہونچی کہ شاپور شیر دل پشتارہ خجستہ کا باندھکر

ایک گوشہ میں رکھ چکا تھا اور قمار کی ڈاڑھی مونچھ مونڈ کر طناب کی رسی اسکے پاؤن مین باندھ کر الٹا لٹکا دیا تھا اور ایک پرچہ لکھ
رکھا تھا کہ اسکے جیب پوشش مین تھا مضمون درج اسکا یہ تھا اب خبردار کبھی ایسی حرکت نکرنا آسمان سے نعرہ ہوا اسمعیل بیران جادو باز والون کو
اُسنے جو حوالی بازار پڑتے دیکھا سمجھی کسی عیار کا گذر ہوا دوڑ رہی ہے نعرہ کیا شاپور نے جو دیکھے آسمان سے ایک ساحرہ آئی ہے
جھپٹ کر گرفتار و جعبہ کا پشت پر لاد ادراجہ چاک کر کے نکل گیا طرف صحرا کے بھاگا یہی خیال ہے کہ ساحرہ مجھے نہ آئی ہر دم
ایک درہ کوہ کے پہونچا ایک پتھر کی آڑ مین شتابارہ رکھ دیا خیال ہے کہ اگر اسکو بھیجونگا تو سپاہ سے نقابدار بادلہ پوش کے پہونچا
یہ سوچ کر طرف لشکر کے تھا گا یہان ظلموران دربار مین قمار کے پہونچی رنگ بارگاہ دگرگون پایا قمار کو دیکھا الٹا
لٹک رہا ہے ہوشیار کیا کہا ای شہریار کوئی عیار مسلمانون کا آیا اگر مین وقت پر نہ پہونچتی اپکا بھی سر کاٹ لیتا میرے خوف
سے بھاگ گیا مگر ملکہ عالم کا نشان نہین معلوم ہوتا ہے گرفتار کر کے لیگیا مین تلاش مین جاتی ہون ظلموران تو قمار کو ہوشیار
کر کے چلی گئی قمار بگڑتا ہوا ہر ایک کو ہوشیار کرتا پھرتا ہے دیکھا دروازے پر ہنگامہ ہے لکیسے الگ لڑ رہا ہے کوئی روتا ہے کوئی
ہنستا ہے کوئی کسی پر آوازے کستا ہے سبکو خفا ہوا چونکہ ڈاڑھی مونچھین منڈ گئین غیرت مین نقاب چہرہ پر ڈال لی صبح جو چلی ہے ستارہ
سحری آسمان پر چمکا قمار باہر آیا گینڈے پر سوار ہو کر چلا اودھر سے نقابدار مع سرداران ایرج نامدار میدان کارزار مین آئے
ہیں اور انتظار فوج دشمن کر رہے ہین دل تینون عیار آکر پہونچے برقپوش سے تعریف شاپور کی عیاری کی کر رہے ہین کہتے مین
حضور فرزندان عمرو کی کیا بات ہے عیاری نہین بلکہ کرامات ہے برقپوش نے جواب دیا ای عیاران نامی مہتر شاپور تو پسر وا
مخر و دمان خواجہ عمرو ہے یہ ذکر تھا کہ شاپور بھی آکر پہونچا کہا حضور مین نے اُس ساحرہ کو پکڑ لیا زیادہ مہلت نہ پائی
ایک کوہ کی درہ مین چھپا آیا ہون اب باطمینان میدان کارزار مین چلیے سرداران ایرج نے جو یہ سنا میعاد عیار
رشک دراز گردن اپنے آقا کا عاشق ہے کہا ای نقابداران عالی مقدار آج غلام جا کر میدان مین قمار سے لڑیگا
مغلوب بھی کر دیگا لاشعلے لگاران سے میدان بھر دیگا یا اپنے آقا کو چھوڑا لائیگا دیکھا قمار بھی لرزان ترسان میدان
مین آکر پہونچا سلح شوری کر کے آواز دی جسکو تمنائے مرگ ہو نکلے میعاد جا پڑا بعد تکاور نیزہ چلنے لگا میعاد نے نیزہ
قمار کا نکالا قمار نے ہاتھ تلوار کا مار میعاد جان دیکر لپٹ پڑا قمار سے کشتی ہونے لگی قمار مجبور ہو سطی نگاہ اٹھا کر
ہر جانب دیکھتا ہے اپنے مددگار کا جویان میعاد نے عاجز کر دیا دو پہر کی کشتی مین میعاد نے زیر کیا چاہا مشکین باندھ لین
اسکے فوج والے دوڑ پڑے مغلوب ہوگئی سرداران ایرج خود خوابان تھے اٹھے بڑھتے پڑا دیر جا پہونچے وہان قمار
گھبرایا ہوا ایک مرکب پر سوار ہوا پکار کر آواز دی ارے اُس قیدی کا سر کاٹ لو پڑا دو سب آ گئے جمعدار اسکا کہتا
ہوا دوڑا اُس قیدی کو خیمہ سے باہر لاؤ پہلوان دوران نے قتل کا حکم دیا ہے ایرج ایک خیمے مین سنسنسل بیٹھے تھے
کہ اُس جمعدار نے سر زنجیر ایرج کو تھام کر کھینچا کہا او گنہگار تیرے قتل کا حکم ہے ایرج نہ اٹھے جمعدار نے سونٹا
اٹھایا چاہا انکو مارے ایرج کو غصہ آیا قید توڑ کر پھینک دی جمعدار کو ایک طمانچہ مارا جمعدار کا سر اُڑ گیا
اُسی کی تلوار لے کر نعرہ کر کے لڑنے لگے سرداران ایرج نے یہ دور سے دیکھا ہمارا آقا چھوٹ گیا سب
لڑتے بھڑتے جا پڑے برقپوش بھی نعرہ کر کے جا پہونچا سب سے زیادہ گلگون پوش کو تردد ہوا بادلہ پوش
بھی پشت مرکب پر سوار ہوا لڑتا بھڑتا قریب قمار پہونچا قمار نے ہاتھ تلوار کا مارا آیا بادلہ پوش نے سپر کو چہرے
کی بناؤ کیا صاف بہ آسیب سپر تلوار کو روک لیا اژدہا سے ہاتھ نکال کر قمار پر مارا سر قمار کا زخمی ہوا
زخمی ہوتے ہی بدحواس ہو گیا ساتھ والون کو آواز دی یارو مجھکو اس ظالم کے ہاتھ سے بچاؤ ساتھ والے
دوڑ پڑے قمار نے کہا یارو اب مجھ مین لڑنے کی طاقت نہین ہے افسران نے گود مین اٹھا لیا ہوا اور پڑا لگے نے بھاگے ایرج نے

لشکر میں تہلکہ ڈال دیا تینوں نقابدار بھی خوب لڑے بڑا قہار کا لوٹ لیا خیمے جلا دیے گلگون پوش نے آج ایرج کے سامنے خوب
وار زخم کھائے مگر افسران فوج کو تاک تاک کے مارا اگر ایرج نے کمیدان کو مارا تو گلگون پوش نے رسالدار کو قتل کیا
فوجوں کو شکست دی قہار شکست خوردہ طرف صحرا کے بھاگا اب ایرج اور نقابدار جنگ کر کے اپنی بارگاہ میں آ کر
ٹھہرے لشکر بھی ملے ہوئے فروکش ہیں ایرج نوجوان کو یہ بڑا خیال ہے کہ نقابداروں کا حال کھلے پردہ دوئی درمیان
سے اٹھے میں انکو طلسم پر جانے دوں طرف لشکر کے روانہ کروں بادشاہ عالیجاہ و اسد نامدار و نور الدہر بہت خوش
ہونگے بہر پوش کے طرف متوجہ ہوئے فرمایا ای شیر بیشۂ جرات ای دلبند اسد اب ہمسے پردہ کیا ضرور ہے یہ کیا طریقہ لشکر کشی
ہے یہ بھی خبر پائی کہ کوئی ساحرہ بھی ساتھ ہے یہ مضمون تو صاف صاف ہے بزرگوں کے قانون سے بالکل خلاف ہے ہم طرف طلسم
نور افشان کے جاتے ہیں تم لشکر ظفر اثر صاحبقران میں جاؤ شہر غروبیہ باختر سب موجود ہیں تمہاری زبان سے
یہ حالات لشکر جد عالی تبار کو بھی کوشش ہوئی خود اس طلسم پر آئینگے یا خواجہ سلامت کو بھیجینگے دونوں صورتوں میں مشکل
کی ظاہر ہوگی تم ابھی تینوں صاحب کمسن ہو نشیب و فراز عالم نہیں دیکھا کسی بلا میں پھنس جاؤگے عالم عالم دنیا دنیا تمہارے
بزرگوں کے نام کے دشمن ہیں بہر پوش نے کہا آپنے پھر وہی جھگڑا پیش کیا نہیں معلوم آپ کیا سمجھے ہیں اور بیان کیا ضرور
ہے ہمیں کیا ضرورت ہے کہ ہم لشکر صاحبقران میں جائیں مذہب البتہ ہمارا آپکا ایک ہے جب خدا کسی قابل کریگا
ہم بھی خوب جانتے ہیں کہ وہ لشکر مرجع عالم ہے ضرور انسے مقابلہ پڑیگا ایرج ہنستے جاتے ہیں ضبط کر کے فرماتے ہیں
اب ہمکو دھوکا نہ دو اس پردہ پوشی میں خرابی ہے ہمارے دلکو بیتابی ہے نقاب چہرہ سے اٹھاؤ اسوقت شاہزادہ ضیغم و
سرو سہی قد و مہران جوان بخت اپنے عیاروں سے اشارے کر رہے ہیں یارو کچھ تدبیریں کرو اس ظالم کو ہمارے
سامنے سے ہٹاؤ ہمیں ابھی افشا ظاہر کرنا منظور نہیں ہے یہ شیر دامن گیر ہے ہمارے حال ظاہر ہونے کی تدبیر ہے شاپور شیر دل
عقب ایرج نوجوان مسخری کر رہا ہے کبھی چپکے سے کہتا ہے نقاب اٹھا لیجیے دربار میں تو یہ ذکر ہے مگر طیوران ڈھونڈھتی ہوئی
سب طرف پھر رہی ہے جہاں شاپور نے درۂ کوہ میں شیشہ رکھا تھا جو نکلا ہوا کا جھلا سنگ گر گیا دوسے طیوران
نے دیکھا ملکہ خبیثہ زبان میں سوزن کندوں سے مشکیں بندھی ہوئیں بحال خراب ایک مقام پر پڑی ہوئی ہے قریب
آتے ہی زبان سے سوزن نکالا مشکیں کھولیں ہوشیار کیا خبیثہ گھبرائی ہوئی اٹھی منھ سے نکلا میاں کیا خوب تماشا کیا
انکو انعام معقول دو طیوران نے کہا بی بی کون آپکو باندھ کر ڈال گیا خبیثہ نے کہا مجھکو خبر نہیں دربار میں آ کے بیٹھی
تھی ایک تماشا کرنیوالا آیا اسنے سکو آئینہ دکھلایا پھر مجھکو خبر نہیں معلوم میرے معشوق پر کیا گذری یہ کہکر رونے
لگی طیوران کو ساتھ لیکر چلی اول باغ ویران میں آئی اپنی کنیزوں سے ملی انکی زبانی بھی کچھ حال قہار کا ثابت ہوا وہاں
سے نکل کر چلی ایک صحرائے وحشتناک میں پہنچا ایک ٹوٹی سی بارگاہ استادہ ہے لشکر قہار خستہ شکستہ زخم دار بیقرار حیران
و پریشان پڑے ہیں مطبخ سرد چہروں پر گرد خبیثہ سامنے قہار کے آئی قہار خبیثہ کو دیکھتے ہی رونے لگا کہا ای
معین و مددگار تیری وجہ سے میری آبرو ہے تو میری زینت پہلو ہے نقابداروں نے مجھے بہت ذلیل کیا میں نے
شکست فاش کھائی قیدی بھی چھوٹ گیا میں شکست کھا کر یہاں آیا تمکو عیار لے بھاگا تھا کیونکر جان بچی
خبیثہ نے کہا ای قہار دیکھے تیرے ساتھ کیونکر جان بچتی ہے میں نے بیٹھے بیٹھے اپنی جان پر یہ عذاب لیا
پچھتاتی ہوں کہ کیوں تیرا ساتھ دیا قہار نے کہا ای جان جہان اگر تم چلی جاؤگی تو مجھکو یہ لوگ زندہ نہ چھوڑینگے
اب وطن میں منھ دکھانے کے لائق نہیں رہا میری ہی حماقت سے باپ مارا گیا خبیثہ نے کہا لشکر تیار کر میں
بھی جا کر کل مسلمانوں کو تیرے ہی ہاتھ سے گرفتار کراتی ہوں یقین ہے کہ وہ عیار بھی اس لشکر میں ہوگا

ظالم نے روپ بھرا کسی تدبیر سے درخت لگایا انبہ اسقدر کیونکر پیدا ہوے کوئی نہ سمجھ سکا ابھی بدلا لیتی ہون آگ لگا دونگی یہ لشکر
خود تو بلند ہوئی اسحر کرتی ہوئی چلی قہار نے لشکر تیار کیا فوج بھی آراستہ ہوئی قہار چلا یہان بارگاہ و نقابداران
میں ہی تردد تھی جو تحریر کر گیا ہوں کہ ایرج سے بیہوش چاہتا ہی پردہ رہے کہ یکایک ہوا سے سرد چلی شاپور تو
نور ابارگاہ سے نکلکر بھاگا دل میں سمجھ گیا کہ خدا خیر کرے یا تو جنگل میں ہوا گرم چلتی تھی اب کیون ٹھنڈی چلی یکایک آسمان سے
ایک ساحرہ سحر کرتی ہوئی آتی ہے ادھر اسے گرد بھی اڑی علم ہائے زنگاری نے پھریرے کھولے نشان لشکر ظاہر ہوا مگر قہار نے جو اپنے
مددگار کو دیکھا کہ آسمان سے سحر کرتی ہے اور نعرہ بھی کر دیا کہ او قہار سبکو مار لے اپنی شکست کا بدلا لے یہ جو قہار نے سنا
خوش ہو گیا لشکر نقابداران و ایرج نوجوان پر جا پڑا جیسے ہی قہار کے نعرے کی صدا بلند ہوئی عیار رو نے کہا
حضور غضب ہوا بیہوش نے ایرج سے ہاتھ چھوڑا بادلہ پوش تخت سے اٹھے لشکر میں قرنا ہوئی سپاہیوں نے
جیسے ہی کمر باندھی ہاتھوں میں رعشہ تلوار پر قبضہ نہیں خنجرون میں خم تلوارین بیدم تیر ترکشون سے سہم کر نکلے پڑتے ہیں
علمداروں نے بال کھولدیے نیزے اینٹھے اور طعن کرتے تیغ زنی کے قلعے میں جھجک نقارے کی آواز میں تشدید رنگ لشکر دگرگون سپاہیوں
کا کلیجہ خون لینا لینا کے بدلے بھاگو بھاگو کی صدا ہی جو اٹھا شور کے بھل گئی ایرج و تینوں نقابدار بارگاہ سے پریشان
خاطر نکلے گھوڑوں پر سوار ہوتے ہیں بعاد بنہ اپنی بیکسی پر روتے ہیں گھوڑے بدلگامیان کرنے لگے جاتے ہیں
سوارون کو پٹک دین زیر ران سے نکل جائیں پیدل نے کل قدم نہیں اٹھتا دل بیٹھا جاتا ہی قلب ٹھہر آتا ہی جنبش
نے آسمان سے ایسے ایسے تحریک زمین سے دھوان نکل رہا ہی ہر نخل مثل شمع کافوری جل رہا ہی شاخون پر بار غم تھی
کف افسوس ملتے ہیں عندلیبان خوش نوا کے کلیجے جلتے ہیں نہرون کو جوش مصیبت ہر حباب چشم حیرت موجہ شمشیر لاشون
کے جابجا ڈھیر ایرج نے دور سے دیکھا سردار میرے جابجا کھڑے ہیں ملازمان قہار گرفتار کر رہے ہیں کسی میں
طاقت نہیں بیقرار ہو کر قہار پر جا پڑے مگر ایسا مرکب شائستہ قدم زمین پر نہیں جما طرارے بھرتا ہی جاتا
ہی راکب کو گرادون ایرج قریب قہار کے پہونچے وہ سمجھا چالاک وحیث ارادہ درست لڑتا ہوا آتا ہی
خوب یقین کامل ہی کہ مددگار سر پر موجود ہے ہر مرتبہ قہار کو مطمئن کر رہی ہے سحر کرتی پھرتی ہی جو ارادہ کیا وہ پورا
ہوا کوئی سامنے روکنے والا نہیں قہار نے ہاتھ ڈالا ایرج نے چاہا سپر کو اٹھاؤن تخت سیاہ و کا سامنا ہی ہاتھ نے بیوفائی
کی پاؤن نے ثابت قدمی نکی سر ایرج کا زخمی ہوا قہار نے بھر کمر میں ہاتھ ڈالکر اٹھا لیا ایرج بیہوش ہو گیا
گلگون پوش بھی گھوڑے سے بیہوش ہوکے گرا بادلہ پوش بھی بیہوش ہو گئے ہمراہیان قہار کو نامردی کے
جوش ہوئے ایک ایک جوان پر دس دس ٹوٹ پڑے ہاتھوں ہاتھ گرفتار کر لیا افسر ہزار و دو ہزار پیدل سوار سب گرفتار
ہو گئے عیار بھی پکڑے گئے قہار نے بارگاہوں پر قبضہ کیا اب تو خشیشہ بھی آسمان سے اتری کل اہل اسلام کو تو گرفتار
ہی کچھ طرف صحرا کے بھاگے سب لشکر منتشر ہو گیا بیہوش ایک گوشے میں بیہوش پڑا ہی قہار نے سبکو ایک خیمہ میں
قید کیا خشیشہ بصورت اصلی اپنی ہوئے قہار سے مل کر بیٹھی کہا کیون قہار اب کیا ارادہ ہی ان سبکو قتل کر جلد طرف طلسم کے نکل چل
میں تیری مراد پوری کرونگی شاہان نو کو گرفتار کرونگی مجھکو انتظام طلسم کرنا پڑیگا قہار نے کہا اب تو رات ہو گئی کئی ہزار
آدمیوں کا قتل کرنا میدان خونی کی تیاری ہوگی صبح کو سب قتل کیے جائینگے سنتے ہی کہا اب تامل نکرو رات ہی کو حکم
کیجیے ملکہ عالم نے جو حکم دیا اسمین فرق نہ آنے پائے یہان تو یہ تدبیر تھی شاپور نے ایک نخل کی آڑ سے یہ سب معرکہ دیکھا
نہایت پریشان ہوا یہی سمجھا کہ جس ساحرہ کو میں نے گرفتار کیا تھا کسی نے رہا کر دیا اسنے یہ قیامت برپا کی ہی نگہبان جابجا
نگہبانی کر رہے ہیں صحرا میں ایک طرف چلا اس خیال میں کہ کوئی تدبیر کرون دور سے ایک باغ دیکھا مگر دروازہ بند شیشہ

گوشہ مین چھپا ہی ہزار دو ہزار ملازمان جان نثار تھے وہ جان نثاری کر رہے ہین نقابداران کو گھیرے تھے تو ملکہ نے یہ حال دیکھا کہ
خبیثہ گرم خوار یہ اعلان لڑ رہی ہی ملکہ نے اول سحر کیا جو شعلے بطرف رب تھے وہ بجھے ہوا سے گرم و سرد کو مٹایا ایسے
سحر کا رنگ جمایا سرداران ایرج بھی ہوشیار ہوے گلگون پوش و ایرج کو جنھون نے گرفتار کیا تھا وہ چھوڑ چھوڑ کے بھاگے
کسی پر بجلی گری زمین مین غار رسید ہوے کچھ زمین غرق ہوے کچھ سر ٹکرا کے مرنے لگے ایرج نے چھوٹتے ہی قیامت برپا کی گھوڑے
ان سبھون کے کوتل پھر رہے تھے اسیر سوار ہوے خبیثہ نے جو یہ حال دیکھا کہ آسمان سے آگ برسنے لگی ملازمان نثار ایران
و ہمراہیان ایرج تو پیچھے ہین ہمراہیان قہار جل رہے ہین گھبرا کے نعرہ کیا کہ ارے تو کون ہی کہ میرے سحر کو مٹایا ملکہ سوسن
نے نعرہ کیا او ملعونہ ہم ملکہ سوسن خبیثہ نے سر اٹھایا برق چمک کر گری سر خبیثہ کا زخمی ہوا جیسے ہی یہ زخمی ہوئی ادھر
سرداران عالم نے زنگیون کو مار کے لاشون کے انبار کر دیے قہار اکیلا رہ گیا حملہ بیقرار شل صید خائف گینڈا اچھلتا تھا پھر تا خبیثہ نے دیکھا
ایسے زور پر چلتا ہی ترپ کر گری قہار کو خیمہ مین وہ ملا دیا اور لے بھاگی اپنے باغ ویران مین پہونچی عقب مین کنیزین اسکے قریب ہی تھین
اپنے مالک کے واسطے پریشان تھین خبیثہ کو آتے دیکھا قہار کو خیمے مین وہ مالک ہی سر سے خون بہ رہا ہی جسم پر کیلے پڑے ہوے ہین
سب ملک ملک کر دوڑین ہاتھون ہاتھ لیا کہا حضور یہ کس حال مین آپکو پاتے ہین خبیثہ رونے لگی کہا صاحبو یہ بڑا نصیب
ہی جو سامان مین بچا وہ نہ ہوا آج وہ مصیبت اٹھائی آٹھ پہر لڑی مطلب حاصل نہوا عین وقت پر سوسن آ پڑی اس چھوکری
کے ہاتھ سے مین زخمی ہوئی فوج زنگیان قتل ہوئی اب تم سب مدد کرو اسباب فتح طلسم نور افشان و سحر تیار کرو مین اسکو
وہان پہونچاؤن سلاح سحر اے بیناؤن کوئی اسکو زخمی بھی نکر سکے سب نے کہا ہم جان و مال سے حاضر ہین خبیثہ نے
اسی باغ ویران مین ایک بڑا سا چولہا دیا اسباب سحر جمع کیا قہار کو سامنے بٹھایا زخمون مین ٹانکے دیے زیور سحر پہنا
کے قہار کو سینا نے لگی چٹکی خاک کی ڈالی قہار دیکھتا ہی میرا اندر پڑھتا جاتا ہی تمام جسم سخت ہو رہا ہی یہ تو ان کا بیان
ہین مصروف ہی وہان ایرج و نقابداران عالی وقار و ملکہ سوسن لڑائی کو فتح کر کے اسی صحرا مین اترے شاپور شیردل
نے آکر سب کیفیت بیان کی ترتیب جشن ہوئی مگر ایرج کو ساحرہ کا مدد کرنا نہایت ناگوار ہوا سب خوشیان کر رہے
ہین مگر ایرج سرنگون شاپور پہلو مین فرما رہے ہین ای شاپور اپنا لشکر علیحدہ کر دو ان نقابدارون کی تحقیق
سے ہاتھ اٹھاؤ اب طلسم پر چلو ہائے نہین معلوم ملکہ پر ان زکوکب پر قید مین کیا گذرتی ہوگی شاپور نے بھی
عرض کی جو آپنے تجویز فرمایا یہی مناسب ہی ملکہ بھی صحبت مین موجود ہین سنتے عیاری کر کے انکو قید سبک سے
چھوڑایا اب حال بھی ظاہر ہو جائیگا بھلا ان صاحبزادون کے حال پر افسوس آتا ہی کسی بلا مین جا کر پھنس جائینگے ایرج
نے سر جھکا لیا فرمایا بھی دونون طرح مشکل ہی فرزند بادشاہ دلبند نور الدہر جاتے ہین ظاہر کرین فرزند اسم
نہین بتاتا اسوقت بھی عیارون سے یہی صلاح کر رہا ہی لڑائی سے مہلت ملی اب نکل چلو ببر پوش نے غصے مین جواب دیا
کہ ہم تنہا نکل جائینگے اپنے بزرگون سے امتحان ہو اسوقت مین ہمارا خود ایرج پر احسان ہو شاپور
ایرج سے کہتا ہی بسم اللہ نکل چلیے حقیقت مین ساحرہ کے ساتھ رہنے مین بدنامی ہی یہ تو ابھی دان
مین آپکی پریشانی کے سامان ہین کہ ملکہ سوسن گلعذار طرف ایرج نوجوان کے متوجہ ہوئین
کہا کیون ای نقد روح روان قاسم عالیشان ای رستم زمان اب کیا مرضی ہی خبیثہ قہار کو لیکر
بھاگ گئی اسکا نشان نہین اب بسم اللہ سب صاحب ہمراہ چلتے ہین طلسم پر چلکر سب کی رہبری
کرونگی لوح کی بھی تلاش ہو کسی مقام پر سحر مین ساحران طلسم سے کمی نکرونگی ایرج نوجوان نے کہا ای
شاہنشاہ خوبی و ای سرو باغ محبوبی یہ صاحبزادے اپنا حال نہین ظاہر کرتے بادلہ پوش صاحب

پھر سنے لگی چہرہ اُداس زلفون کو سراسر پریشانی آئینہ رخسار پر حیرانی دل کا پتا تلف خدایا میشانی انور پر ٹھنڈا پسینہ آیا جوش حیرت مین فرش خاک پر غشگی اپنے خیالکو جوازیان رگڑتے دیکھا دل بیقرار ہوگیا خیال مین گذرا اس حریف آتش اشتیاق و خریف محبہ داق کی دستگیری واجب و لازم ہے محبت شرمائی دل مین یہی آئی سر اُس دل فگار کا اٹھا کر زانو پر رکھ لیا عارض سے گرد پاک کی نبض قلب جو زیادہ پائی عارض پر عارض رکھ دیا سینے پر بیمار محبت کے ہاتھ رکھا دیکھا کلیجہ دھڑک رہا ہے قلب مثل طائر بسمل پھڑک رہا ہے کبھی قصد ہوتا ہے اس بیمار دل فگار کو گود مین اٹھا کر اپنی مادیان مشکین پر ڈال لون یہان سے نکلون اس گل گلزار خوبی کو اپنے باغ مین لیجاؤن جب ہوشیار ہوگا حال حسب دلخواہ بیان کر دیگا وہین رہیگا کیا عجب ہے کہ وہان رہنا قبول کرے چشمون مین یہ نوبت ہوئی کہ ہوش درست نہین یہ سوچ رہی تھی ولولہ محبت کی تیزی عقل و فراست کی آفت انگیزی کہ صحرا گرد اڑتی دیکھا آگے آگے ایک عیار طرار خنجر گذار پشت پر چند سوار اسی جانب آتے ہین اُن سوارون نے جو مرکب خنگ سپہر قیطاس کو دور سے دیکھا سب نے اسی طرف باگ کو منعطف کیا اب یہ نازنین گھبرائی کبھی اسی کے ملازم ہین اسی طرف آتے ہین بہ تعجیل اٹھکر اپنی مادیان پر سوار ہوئی طرف صحرا کے روانہ ہوگئی یہ اشعار زبان پر جاری تھے

**اشعار**

غم نہین ترک جو کی دل نے رفاقت میری
ادھر آنے مین وہ بجا نہین طبیعت میری
ناتوانی کا گلہ مجھسے ہو کیا تاب ہے عشق
تو ٹھہرتے ہو نہ منظور ہے رخصت میری
ٹھوکرین لگتے ہی کیون بیٹھ گئے راہ مین دل
دل سے کہتا ہون خبر لیجیے حضرت میری
مر کے سو بار جیون جب بھی نہو شکر ادا
کچھ نہین آئیگا مگر گئی جو عادت میری
دل سے کہتا ہے جگر وقت خریداری درد
کچھ بچا دل کا لگائیگی تو حسرت میری

میرے رونے کو سنا لائیگی حسرت میری
جان دیکر بھی یہ کہتا ہون انہین کچھ نہ دیا
شکوہ ضعف کرون یہ نہین طاقت میری
یار آیا ہے شب وعدہ کہ تصویر اسکی
آنکھ ہوگئی قدمون سے نہ تربت میری
رہ گئے تقدیر کا رونا کوئی کس کے آگے
لب جان بخش ترے اور شکایت میری
گھر سے اُس بت کے پھرا ہون کہ خدا کے گھر سے
مین بھی حاضر ہون جو منظور ہو شرکت میری

نہ رہین غیر کے روکے سے بھی یارب آنکھین
حوصلہ میرا ہے دل میرا ہے ہمت میری
آپ ہی جاؤ نہ تم یا مجھے مر جانے دو
دیکھتا ہے کوئی بیٹھا ہوا صورت میری
بیخبر عشق دو عالم سے کیے دیتا ہے
وہ تو سنتے ہی نہین سنکے مصیبت میری
منھ لگا مین تو سمجھکر وہ لگا مین مجھکو
ہو گئی فرض احباب کو زیارت میری
یار کو ڈھونڈھ نکالیگی یہ آنکھین جلالی

فیروزہ نے جو دور سے دیکھا کہ مرکب بالک تھم ہے اور وہ شہریار آفتاب آسمان سلطنت یکہ تاز میدان جلالت مثل طائر نیم بسمل زمین پر ایڑیان رگڑ رہا ہے فیروزہ بہ جواس قریب آیا بالین سر جھکیا سوارون اشارہ کیا کہ گھوڑا نہ دوڑاؤ دوجا گل مین تھوڑا پانی لاؤ جب پانی آیا بادشاہ پانی مشکل تھی اپنی بھی آبرو کی پڑی دو چار چھینٹے آب خنک کے رو پر دیے بادشاہ نے گھبرا کر آنکھ کھولی حیران حیران چار جانب دیکھنے لگے گمان یہی تھا کہ وہ محبوب جانی یوسف ثانی سامنے ہوگا گلچینی گلشن جمال کی کرینگے مگر جب سامنے اُس مہ پارہ کو نہ پایا دل ترد دنبل ثریا حواس خمسہ مین فرق آیا خاموش لذت عشق مثمار بے تھے کلام کرنے کو دل نہین چاہتا تھا فیروزہ نے گھبرا کر کہا کیون حضور مین آپ کو کس حال مین پاتا ہون ارشاد تو فرمائیے گھوڑے سے گرنے کا کیا باعث ہوا عجب حال مین آپ کو پاتا ہون کیا حیران حیران چار جانب آپ دیکھتے ہین آئینہ رخسار پر گرد ملال بادشاہ نے ایک آہ کی غم سے حالت تباہ کی یہ اشعار عاشقانہ پڑھنے لگے

**نظم**

نظارا ہے مہروش کرتا ہے جو رخسار کے تل پر
ذرا ایک جان رکھکر ہاتھ تم دیکھو مرے دل پر
دکھا کر ابروے خمدار مجھکو بے اجل مارا

ازل سے ابروے خمدار کی اک چوٹ ہے دل پر
سمجھتا ہے قمر زن ہے ستارہ ماہ کامل پر
نہ ہے رحمت کہ اوٹی آنکھ ترد اتنی بلا مین
کرونگا خون ثابت گردن خنجر قاتل پر

وہ بسمل ہون کہ دم بھر کا ہوا ہے تیغ قاتل پر
بر رنگ مرغ بسمل رات دن ہے بن تڑپنا ہی
ہزارون بار عضو باندھے گئے گو مرے قاتل
نہ کیون بعد فنا پھیلا کے سوئے پاؤن تم مین

ملی راحت جہان پہونچا مسافر آ کے منزل پر
رگون سے تیغ کے دم خون کا چھوٹا جو فوارہ
ترس آتا نہیں صیاد کو حالِ عنادل پر
سوال بوسۂ لب پر جواب تلخ سنتے ہین
اسی کوچے مین تو چلتا نہیں ہے زور کچھ دل پر
برائے امتحان کھینچے تو وہ شمشیر ان کی
یقین تھا گیسوئے جانان کا دود شمع محفل پر
نہیں ہے نار کش مجسا بھی کوئی باغ عالم مین
جہان دیکھا اسے قابو نہین ہے ہائے بسمل پر
شب فرقت مین ای دل نالۂ بے سود سے حاصل
نہ رکھتا تو سلیمان جو بس چلتا مرا دل پر

ہوے خورشید رو کے سامنے مہتاب کیا نکلے
پڑے ہین اڑ اڑ کے چھینٹین دامن شمشیر قاتل پر
حباب آسا نہ بطِ عشق ہین ہم دم کا مہمان ہون
نئی تغیر ہے زبانی ہے ترے تو ہین سائل پر
ہوائے بال جولی کے جو اڑکر گال پر آئے
سر اپنا کاٹ کر رکھدون گا خود ہی پائے قاتل پر
بھلا بے حکم جنبش تک چمن سے اڑ نہین سکتا
ہزارون مین نے آوازے کسے صوت عنادل پر
عجب حالت وفورِ غم سے ہی کہرام برپا ہے
کسی گل کو توجہ کب ہوئی صوت عنادل پر

فروغ اصلا کبھی ہوتا نہیں ناقص کو کامل پر
خبر سنتے ہین قفس مین موسم گل کی خبر سنکر
جہاز عمر کا لنگر ہوا ہے آ کے ساحل پر
قدم باہر ہو ن کیونکر جادۂ راہ محبت سے
تو مین سمجھا کہ ٹکڑا ابر کا ہے ماہ کامل پر
بجا کہتے ہین ای دل اب ہمہ علاقہ ہوتا ہے
نہ کیونکر قول کر رہ جائے مرغ جان بسمل پر
کرون کس طرح ترک دوستی اس دشمن جان کی
تڑپتے ہین کبھی وہ بیٹھتے ہین لاش بسمل پر
اسی نے خاک چھنوائی ہے مجکو کوئے جانا کی

جوا ہر تن غم و غصہ آگیا کہ یہ کیا ارشاد فرماتے ہین پانون چومے گرد پھرا دست بستہ عرض کی حضور سمجھکر جواب دین آپ کا جواب ہمارے سوال کے خلاف ہے مراد ہماری یہ صاف صاف ہے کہ یہ غلام قدیم فرزند عمر و جان نثار سر فروش اسی واسطے حاضر خدمت ہے کہ جو رنج و ملال طبع اقدس کو ہو بتایئے اسکو دفع کرے رنج و ملال قریب نہ آنے پائے دشمن حضور کا بار ملال غم اٹھانے اگر کسی مقام پر طبیعت مائل ہوئی ہو تو غلام فوراً فکر کرے معشوق کو ڈھونڈ نکال لائے یا حضور کو وہان پہونچائے بادشاہ نے فرمایا ای دوست صادق ای یار موافق جو دل لذت اٹھا رہا ہے وہ زبان پر نہین آسکتا ہے اپنی یہ کیفیت ہے۔ نظم

سکندر گر بنالد بلبل در چمن عیشش مکن
چون زلیخا گر بجنگ آرید عمر رفتہ را
مخفیا اشکی ز چشم ترک بیجا حاصل بود

سخت دشوارست گفتن معنی ناگفتہ را
سیر گلشن بشگفاند خاطر آشفتہ را
عمر شد صرف شمار روز عمر ای بیخبر
گرد بہ جاروب مژگان خانقاہ رفتہ را

سوزن الماس باید گوہر ناسفتہ را
پنجہ ہمت نگیرد دامن یاس و امید
چند چون طفلان نگہداری حساب غنچہ را

فیروزہ نے منھ پیٹ لیا حضور برے خدا کسے تو حال مفصل کہیے غلام خاص خود تگزار باختصاص بچپن سے حضور کے ساتھ پرورش پائی بہ تصدق بندگان عالی یہ لیاقت ہاتھ آئی حضور کا عیار مشہور ہون مین کسی کام مین مجبور ہون بادشاہ نے کچھ جواب باصواب نہ دیا گھوڑے پر سوار ہو گئے اتنے عرصے مین ہیلیے قراول میر شکار وغیرہ بھی ڈھونڈھتے ہوے آگئے چونکہ بادشاہ کے دل مین شرم انتہا کی ہے مجبور سب کے ساتھ ہو لیے مگر حیران و پریشان خاموش دریائے حیرت کا جوش اسی حال پر ملال مین لشکر مین آ گئے اسقدر صدمہ رنج و ضبط اٹھایا کہ بیمار ہو گئے آب و دانہ ترک ہوا ایک دن بوقت سحر کچھ تاجدار خیمہ سردار شل لسند حضور رو ما لک برائے عیادت حاضر آئے دیکھا بادشاہ جہاہ نوبت بجان کا رد با تخوان چہرہ اترا ہوا گل عارض مرجھا لیے ہوے آب و دانہ ترک کلام کرنا موقوف کئی دن سے محل مین جانا بالکل چھوڑ دیا ملکہ ماہ مغربی دختر سکندر رام درمہربان حضور کی حال مصیبت مال سنکر تشریف لائی ہین سرہانے بیٹھی رو رہی ہین فرماتی ہین ای نور نظر پارۂ جگر آنکھین کھولو منھ سے بولو یہ کیا حال ہے کیون قلب پر ہجوم غم و ملال ہے بیٹا مین نے سلطنت مغرب کی چھوڑی قبا دجت آرام گاہ کے ساتھ نکلکر گلشن حصار مین چلی آئی بڑے بڑے صدمے اٹھائے جب انکو کلیم گوش نے مارا ای فرزند تم شکم مین تھے تمھاری وجہ سے زندگی ہوئی یہ انجام ملا تمکو دیکھکر جیتی ہون کر لسند حضور نے آواز دی غلام حاضر ہے ہمارے حضور کا مزاج کیسا ہے ماہ مغربی روتی ہوئی قریب پردہ کے آئین کہا ای جانشین صاحبقران تمہارے آگے کے یہ بچے ہین گود دیون مین پالا تخت پر بٹھایا اللہ نے یہ دن دکھایا

کر صاحب ملک و مال ہو گئے تم ایسے سردار ہیلو مین مجھے مقام شکر ہی میرے فرزند نے سلطنت کس لطف سے کی ہر مقام پر ایک
سردار کی مدد کی ملک ہا ماوران پر سلطنت ملی کلی آرزو کی کھلی صاحبقران نے جوش محبت مین یہ لکھدیا کہ جو کوئی خلاف
راے بادشاہ قدم اٹھائیگا بارگاہ سلیمانی سے نکالدیا جائیگا بڑے لطف سے اس شیر نے سلطنت کی آپ سب صاحب راضی رہے
مگر اکرداراے ہند مین کہتی ہون آج عجب طرح کا حال ہی یا تو بولتے تھے باتین کرتے تھے آج کلام کرنا موقوف ہوا جسدن
شکارگاہ سے پلٹکر آئے آب و دانہ ترک ہوا محل مین آنا بالکل چھوڑ دیا مین بدنصیب ہر دونون وقت دیکھنے آتی ہون آج
عجب حال مین پایا امید قطع ہوتی ہی جون جون علاج ہوتا ہی مرض ترقی پاتا ہی بقول شخصے ع مرض بڑھتا گیا جون جون
دوا کی ؂ اب مین کیا کرون براے خدا صاحبقران کو اطلاع کرو کسی عیار تیز رو کو بھیجو لندھور روتے ہوے بارگاہ
مین آئے سب سردار جمع تھے لندھور نے سب کیفیت رو رو کر بیان کی سب سردار رونے لگے بارگاہ مین شور گریہ و زاری
بلند ہوا ہر خرد و کلان دردمند ہوا لندھور نے اسی وقت شعبان خنجر گزار کو بلایا عرضی اپنے ہاتھ سے صاحبقران
کو لکھی مضمون یہ تھا کہ اے شہریار آپ کے بادشاہ عالی وقار عجب عارضے مین مبتلا ہین کہ جسکی تشخیص غیر ممکن ہی غلامان جانباز
امیدوار ہین کہ وہین سے مجھے بیٹھے تجویز فرمائیے شعبان خنجر گزار کو یہ نامہ دیا کہا بخدمت صاحبقران پہونچا دو اور زبانی
بھی کہدینا کہ قلعہ سواد نگار پر فردکش ہین ابھی تا بہ طلسم نور افشان نہین پہونچے راہ مین مقابلہ پڑا ہی شعبان روانہ
ہوا لشکر سے یہان خواجہ عمرو بخوف گرفتاری گلیم اوڑھے پھرا کرتے ہین جو کوئی ایسی ہی ضرورت ہوئی براے چند ساعت
اپنے کو ظاہر کیا کبھی لشکر کفار مین کبھی پلٹکر خدمت صاحبقران مین آئے صاحبقران پر ہوشیاری کی تاکید کی حضور
ہر وقت اپنے کو ہوشیار رکھیے گا کہین ایسا نہو دشمن کا پنجہ قابض ہو کیا کہون مقام افسوس ہی کہ دشمن نہین ملتا اب تک چالیس
پچاس سردار دہ سکار چرا کر لیگیا ابھی تک نام نہین کھلا عقل سے ظاہر ہوتا ہی مدبر ہوا اپنا نام نہین ظاہر ہونے دیتا مقام
جادو سے کیا کیا فتنے کہین مگر اسنے نام نہ بتلایا یہ ذکر تھا کہ شعبان آکر پہونچا صاحبقران شعبان کو دیکھکر
گھبرا گئے فرمایا خیر تو ہی شعبان نے عرض کی آپ کے جانشین نے یہ عرضی بھیجی ہی ملاحظہ فرمائیے سب حال کھل جائیگا
امیر نے عرضی کو کھولا صرف ایک حرف پڑھا تھا آنکھون سے آنسو جاری ہو گئے فرمایا ارے شعبان تو ہمیشہ بادشاہون کا
عیار رہا تو نے آنکھون سے کیا دیکھا شعبان رونے لگا کہا عرض کرون حال کہنے کے لایق نہین ہی وہ کیفیت حضور
کی دیکھی کہ بیان نہین کر سکتا خدا کرے پھر جا کر جمال جہان آرا بخیر و خوبی دیکھون صاحبقران نے فرمایا کیا مشکل ہی
مین مقابلے مین عینا نگار کے فرودکش ہون دو دن طبل جنگی بجا بیس بائیس سردار اسکے مارے اب دو ہفتے سے طبل بجنا
موقوف ہوا ہی شعبان چالیس سردار چوری گئے آنے والا روز میری فکر مین آتا ہی مگر اللہ مجھکو بچائے ہی ہر وقت
میری ہی فکر مین رہتا ہی مگر خواجہ اکیلے مین گرفتار ہی ہو گئے تھے خدا نے بچایا مین نے کھانا سونا سب موقوف کردیا
آٹھ پہر ہوشیار رہتا ہون بارگاہ سے باہر نہین نکلتا یہ خوب ثابت ہوا کہ ساحر نہین ہی مثل شیطان کے مخفی رہتا ہی
ہمارے یہان جو گذر رہی ہی اسکو خبر معلوم ہوتی ہی وہان کا حال کیونکر کھلے آج تک قیدیون کا حال نہ معلوم ہوا
کہ کہان قید ہین کسطرح گرفتار ہوے واے برحال خواجہ عمرو اکیلا کیا کیا کرے میری حفاظت دشمن کی جستجو لشکر کا
خوف اسکو مین کیا کہون انصاف شرط ہی خدا اسکی آبرو بچائے دشمن سخت سے مقابلہ پڑا ایسا معرکہ کبھی نہین پڑا ساحر آئے عیار
بڑے بڑے ملے مگر ایسا سانحہ کبھی نہین گذرا کہ دشمن معلوم نہو کہ کون ہی ہماری فکر مین آتا ہی کہ انسان ہی کہ حیوان میرا جانا
ناممکن ہی بادشاہ کو خدا کے سپرد کرتا ہون مگر خواجہ عمرو تم جاؤ جسطرح ہو سکے اپنے کو وہان پہونچاؤ حال دل دریافت
کرو اسکی کوشش کرکے آؤ ہم اس مصیبت کو جھیلینگے جان پر کھیلینگے اگر گرفتار ہونا تقدیر مین ہی کیا چارہ اگو بھی مجرا جلد انشاء اللہ منتقل کر

اک دام مین صیاد کے اک طوق بگردن
چھوٹا نہ مگر ہاتھ سے دامان محبت

قمری و عنادل ہین اسیران محبت
یاد ابروے دلدار کی سختی ہے قمر کو

پیراہن ہستی بھی بدل گیا مین نے
ہے ورد زبان مصرع دیوان محبت

عمرو نے کہا اب صاف صاف فرمایئے طول نہ دیجیے بادشاہ نے فرمایا اے شاہنشاہ سر عیاری و رنگی اور نہ خبر گزاری آپکے
بعد دودہ زنگی سے بڑے بڑے مقابلے پڑے شیران دشت نبرد خوب لڑے دودہ زنگی کے ہاتھ سے چالیس پچاس
سردار زخمی ہوے چار پانچ سرداران سپاہ گلشن جہان ہوے چھ سات میدانداریان ایسی کین کہ یہ آفت رسیدہ ساتوین میدانداری
مین ہوا اسنے جلبلا کے پکارا مین نے قصد کیا تھا چاہتا تھا کہ تخت پر سے اترون کہ عمر نامدار رستم علیوقار [illegible]
صف سے نکلے آکے پایہ تخت تھام لیا کہا اے فرزند یہ ہو سکتا ہے کہ ہم زندہ رہین اور تم میدان مین جاؤ یہ کبھی ہمکو گوارا
نہوگا مین نے مجبوری اجازت میدان دی مقابلے مین دودہ زنگی کے پہونچے اسنے گرز مارا انکا کام آیا بس غصے مین آتے
ہوشیار ہوے عیار سے لشکر زیر علم گرگوران پہونچے اول تو گنبد ابر نیل ست کے دو ملعون دیو خصال عفریت مثال مع گرز کے
اسکو اٹھایا اور طرف دریا کے لیچلے منظور تھا کہ اسکو غرق دریائے لعنت کرون لوگون نے غل مچایا اسکو حباب ہوا اسنے
لنگر مارا انکا اس شیر کا ٹوٹ گیا دودہ زنگی کو پھینک کر گرے مین رہتا بیتا بالین پر پہونچا بارگاہ سلیمانی مین اٹھا لایا
اسوقت ایک قیامت برپا تھی محلات شاہنشاہی سر پیٹتے نکل آئے امید زیست نہ تھی چار پہر کے بعد غش سے آنکھ کھولی
صحیح و سالم اٹھے فرمایا مین نظر کردہ ہون بزرگان دین خواب مین آئے ملکہ رابعہ نے کہا مین اپنے فرزند کی جنبش کر دونگی گود مین
لیکر تارے دکھونگی مگر وہان دودہ زنگی بھی جا کر بیمار ہو گیا اسدن سے آج تک طبل جنگی نہین بجا دو مہینے کا زمانہ گذرا مین
واسطے شکار کے گیا ایک ظالم میا کہ حیرت دجالاک سے مقابلہ پڑا کیا کہون ابروے خمدار کے زخم دل پر پڑے بیہوش ہو کے
گر اٹھا کہ زبانی سنتا ہون سر اسنے اپنے بیمار کا اٹھایا اپنے زانو پر رکھ لیا نہین معلوم کیا قصد تھا ہمارے ساتھ والے ہمکو
ڈھونڈتے ہوے وہین پہونچے انکو دیکھکر وہ غزالی ماد بان پر سوار ہو کر چلی گئی میان عیار صاحب فیروزہ بن عمر [illegible] پر پہونچے
وہان سے پانی لائے میرے حلق مین ٹپکایا تب مجھے ہوش آیا اسدن سے بیقرار ہون اے عمر نامدار کیا کہون جو دل کا حال ہے
اب دوا نہ ترک ہو قند کو آنکھون سے نفرت راتین ہجر کی کالی کیونکر چین آئے پروردگار کسی کو یہ مصیبت نہ دکھائے نظم

نہ ٹھہری جب کوئی تدبیر کی شکل یادون مین
نہین معلوم کیا آتی ہین وہ بے اعتبارونمین
رہے ارمان تمنا سبکو تنہے ہجر مین اپنی
اگر گردش یہی ہے تو نہین پاتا ہون کچھ انکے ستارونمین
لگے ہے عشق مین درد جگر سے دل یہ کہتا ہے
دغا ہے عقلمند و دشمن ہی ہے ہوشیارونمین
خوشی کی کیا خوشی غم کا نہ غم عشاق کہتے ہین
کہ دشمن مین ادا و دشمن گنے الفت مین پیارونمین
نہین جیتا کبھی مایوس وصل یار کا ہرگز
اگر مرتا بھی ہے جاتا بھی ہے خاکسارونمین
نہ پہنچونگا جلال آہین کرونگا اسکی خاک کے نیچے

لوا نکلے ترپ کر ہم تمہارے بیقرارونمین
جوانی عاشق ناشاد کی معشوق کا جوبن
مگر وہ لیچلے حسرت جو تھے امیدوارونمین
جو اپنے تیر کے پیکان کی ہے جستجو تمکو
ادھر بھی آنکھ اٹھا ہم بھی ہین امیدوارونمین
وہ ماتم بزم شادی ہے تمہاری جسمین شرکت ہو
ہر دل ہین لگے سینون مین کہ گردش مزارونمین
کبھی کچھ دکھو دیتی ہین تسلی ہچکیان آکر
نہین مرتے قیامت تک ہین امیدوارونمین
ہمارے دل نے ہمسے بیوفائی کرکے کیا پایا
فلک نے پیس ڈالا ہے ہمکو خاکسارونمین

نظر رکھتی ہے کچھ تیری کمر دل سے افگارونمین
یہی سب ہے کہ دونون ہیجہ بے اعتبارونمین
فلک کو دیکھکر رنگ ڈرتا ہون شب فرقت
چلے آؤ کسی دن ڈھونڈتے ہم دل فگارونمین
محبت مین تمہاری جسنے فصل بہار دیکھی
وہ مرنا زندگی ہے تم جہان ہو سوگوارونمین
کیا تنے جو قصید بانی بن گیا جھگڑا
یہی تو تھی مین ہر گنے کے یادگارونمین
تعلی سے یہ نفرت ہے کہ بعد مرگ اپنی
وہان بھی جا کے ٹھہرایا گیا بے اعتبارونمین

کیا گذارش کرون ہجر کی راتون کا
طول بلا کن کا نزول صورت زیبا کی یاد دل سے فریاد اکثر بیہوش رہتا ہون جب ہوش آیا خاموش حیران حیران

ایک ایک کو دیکھتا ہوں فرزند آپ کا فیروزہ خدمتگاری میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھتا مگر یہی دل میں خیال آیا کہ اس راز کا
ظاہر کرنا مناسب نہیں سچ دعلم اٹھاؤ اس آگ کو جہانتک ہو سکے چھپاؤ آپ کو اپنا بزرگ سرپرست جانکر سب کیفیت عرض
کی یہ کہکر سعد بن قباد نے تاج قدموں پر رکھدیا عمرو نے کہا برائے خدا مجھے گنہگار نہ کیجیے فیروزہ میرے ساتھ چلے وہ جگہ
مجھکو بتا دے میں برائے جستجو جاؤنگا آپ کے اقبال سے مطلب کو حاصل کر کے آؤنگا بیکار نہ بیٹھونگا مجھکو ایک ایک دم
زہر دم شمشیر ہے نہیں معلوم میرے آقا پر کیا گذری یہی خیال آٹھو پہر ہے فیروزہ بن عمرو کو بلایا بادشاہ نے بہت سا روپیہ
منگا کر دیا عمرو نے لیکر زنبیل میں رکھا محل میں آیا ماہ مغربی نے آکر دامن پکڑ لیا کہا خواجہ اپنے غلام کی خبر لو سلطنت
آپ کی وجہ سے ہے ہم جیسے قباد شہریار کہا کرتے تھے کہ ہم ہیں سلطنت خواجہ عمرو نے دلائی زنبور ورنہ ہمارے ہاتھ
سے فتح کرایا یہ آپ کا فرزند ہے مجھ بیوہ کی ضعیفی میں عصائے پیری آپ کی دستگیری کا واجب و لازم ہے عمرو نے کہا ماں
صاحب حال تو دریافت کیا اب برائے تلاش جاتا ہوں مگر مصیبت یہ ہے کہ جیب پاس نہیں راہ میں کیا خرچ کرونگا وہ تو صاحبزادے
ہیں انسے زیادہ کہنا مناسب نہیں ملکہ ماہ مغربی نے موتیوں کا مالا گلے سے اتار کر حاضر کیا عمرو نے لیلیا کہا اسے جا کر رہن
رکھتا ہوں یہ کہکے باہر نکلے فیروزہ کو ساتھ لیا اس مقام پر آئے جہاں بادشاہ بیہوش ہوئے تھے فیروزہ تو بتا کر چلا
گیا خواجہ نے اس مقام کو دیکھا مرکب کے جانے کا خیال کر کے نقش پائے پر آنکھیں لگائے ہوئے چلے جاتے ہیں تین دن
اس وادی وحشت میں عمرو دوڑا کچھ نشان نہ پایا تیسرے دن صحرا میں دن بھر پھرا شب کو ایک درخت پر چڑھکر بیٹھا کمر
میں کمند باندھ کر نخل سے لپیٹ دی بڑی رات گئے ایک طرف روشنی معلوم ہوئی عمرو نخل سے اترے روشنی کی جانب
چلے صبح ہوتے سامنے ایک باغ کے پہونچے دیکھا دروازہ باغ کا بند ہے سپاہی جا بجا بیٹھے ہیں عمرو کو یقین ہوا کیا تعجب ہے
کہ اس باغ میں وہ گل گلشن محبوبی موجود ہو اسوقت ستانا معلوم ہوتا ہے صبح کو دریافت کیا جائیگا ایک طرف صحرا میں
گئے جہانتک بن پڑا آرام نہیں آخر ٹہلتے ٹہلتے طرف باغ کے چلے تھے کہ دیکھا ایک کنیز اسی طرف آتی ہے مگر مست مے شباب
چٹکیاں بجاتے گاتی ہوئی جلدی جلدی چلی آتی ہے سانولی صورت وقت شباب رعنائی سے کامیاب بھولے بھولے
گال اپنے نزدیک آنکھیں رشک غزال زلفوں کو پیچ و تاب دیتی ہوئی آپ ہی آپ ہنستی ہے جو جوان اسکی جانب
دیکھتا ہے اس پر آوازہ کستی ہے بقول شاعر اشعار

| | |
|---|---|
| لال شیخ ازار سبز جھرا | تھیا اک کنچیون کا گھین |
| آنکھ ایک سے لڑائی ہوئی | ٹھیلی ہنستی کھلکھلاتی ہوئی |

عمرو نے پکارا ہی جانے والی ذرا ادھر بھی دیکھتا
وہ ٹھٹکی ایک جوان کو دیکھا ہاتھ باندھے کھڑا ہے کہتا ہے میرے پاس آؤ کنیز نے کہا وہاں کیا ہے میں نہیں آتی جان نہ پہچان
بڑی خالہ سلام نگوڑا کچھ دیوانہ ہوا ہے سپاہی کو پکاروں کہدوں یہ مجھکو چھیڑتا ہے عمرو نے کہا حضور میں نے تو کچھ نہیں کہا
میں تو تابعدار ہوں ایک بوسے کا امیدوار ہوں عنایت فرمائیے کہا اچھا میں آئی دیکھوں تو میرا کیا کریگا کیا مجھے کھا جائیگا
میں حلوہ نہیں ہوں ذرا مجھکو ستائیگا غل مچاؤنگی ساری زمین سر پر اٹھاؤنگی تمہاری تکہ بوٹیاں کرواؤنگی عمرو نے
کہا تم تو ناحق کو خفا ہوتی ہو میں تو غلام ہوں کنیز نے کہا اپنی جورو کا غلام ہوگا مجھے ان باتوں سے کیا کام مگر دیکھیں
تو آتی ہوں دیکھوں تو کیا کریگا کیا زبردستی ہے عمرو نے کہا میں نے کچھ عرض نہیں کیا اور بات کا کیا ذکر ہے فقط دیکھ
لینے کو تمہارے غنیمت جانتا ہوں میں تو کئی مہینے سے آتا ہوں آج میں نے اتنا کہا جب مجھسے صبر نہ ہو سکا ناچار ہوا
کنیز نے کہا صاحب سنو ملکہ عالم کی میں مقرب ہوں مجھے دم بھر فرصت نہیں تھی میں گھڑی کھڑے بات کر سکتی ہوں
تمہاری بھی خوشی ضرور ہے انسان کا راضی کرنا واجب و لازم ہے یہ کہکے قریب آئی عمرو جان جہان کہکر لپٹ گیا
کنیز کا ترپنا پھڑکنا کبھی دھکیلے ہاتھوں سے مارنا کہنا ارے نگوڑے چھوڑ دے دیکھ نانی آتی ہیں خالہ اماں دیکھیں گی

یہ وہ رقم ہے کہ جو قابل بیان نہیں
زرا جو پاجیہ سر کا چمک گئی بجلی
کہ شوق دید میں اب وہ آشیان نہیں

تمھارے دید کی حسرت ہو سارے عالم کو
کہ نور شمع سر طور بھی یہ ساق نہیں

کسے تمھارے نظارے کا اشتیاق نہیں
وہ نور کرتے ہیں کیوں لن ترانیاں ہم سے

اس غزل کو اسطرح گلشن نقل نے گایا کہ ملکہ بہت روئی مگر گلشن بھی رو رہی ہے آنکھوں سے اشک حسرت جاری دوپٹے سے پونچھتی جاتی ہے ملکہ نے کئی مرتبہ پوچھا کیوں گلشن آج تو ہمنے تمکو بہت بیقرار پایا بات بات میں روتی ہو آخر کیوں اشکوں سے منہ دھوتی ہو گلشن نے کہا حضور تم تقدیر میں لکھا ہے ان اشعار ہی سے مطلب ظاہر ہو جائیگا

**نظم**

رونے لگو سنو جو مفصل بیان دل
لٹتا ہے دن دہاڑے یہاں کاروان دل
قدسی بھی ہاتھ رکھتے ہیں کانوں پہ خوف سے
ہر کچھ پتا جگر کا نہ اب کچھ نشان دل
کیا پوچھتے ہو ہجر کی بیتابیوں کا حال
کوئی جہان میں نہیں ہے قدر دان دل
اقدری لاغری کہ جلے داغ ہجر کے
سمجھے ہو مختصر ہے بڑی داستان دل

ہوتا نہیں ہے کوئی مرا ہمزبان دل
کچھ مرثیے سے کم نہیں ہے داستان دل
الفت تو دی خدا نے پہ مجبور کر دیا
جاتا ہے آسمان پہ جو شور و فغان دل
ممکن نہیں کہ کم ہو محبت حضور کی
ہے کیسی حضور ہے یہاں بیان دل
گھیرے ہوئے ہیں لشکر اندوہ و درد و یاس
ثابت ہوا جہان پہ نہ راز نہان دل

روتا ہوں دیکھ دیکھ کے خالی مکان دل
غافل نہ زلف و رخ کے دور آئیں سکو قدم
فرق تری زبان سے جو ہوتی زبان دل
کوچے کا مال لیجئے تم لوٹ لوٹ کر
جسطرح چاہیں آپ کریں امتحان دل
ایسا حسین ہے کون جسے دل کو دیجیے
دیکھو تو چشم غور و تامل سے شان دل
اے نور رانک اور غزل عمدہ تر کہو

اس غزل کو اس بیقراری میں گایا تمام اہل محفل رنگ تھے محفل کے عجب رنگ تھے کہیں آہ کہیں واہ ملکہ نے ٹھنڈی سانس بھر کے کہا اے گلشن ناحق یہ غزل گائی دلپر ہجوم غم و الم ہوا مجھ کمبخت بدنصیب کا غم و الم نہ کم ہوا اب تو ملکہ نے گلشن کا ہاتھ پکڑ لیا کہا گلشن ہمارے سر کی قسم سچ کہو تمہاری کیا کیفیت ہے آج تو تمکو عجب حال میں پایا تمھارے اشعار نے ہمارا غم و الم بڑھا دیا ہے صاف صاف کہو ہمارا دل یہ چاہتا ہے کہ تمھارا حال ہمیں کہو تمہاری کیا کیفیت ہے میں کہو خود کہدوں کہ جو تمپر گذرتی ہے آپ انصاف کرو تو یہ کہو کہ حضور کو کیونکر معلوم ہوا گلشن نے ایک آہ کی کہا حضور

**نظم**

تمکو پرتو خورشید دود آہ من ست
کہ بیگناہی من باعث گناہ من ست
زور دل بکہ گریم شکایتے کہ کنم
دریں معاملہ یک جو خدا گواہ من ست
سفر ولایت عشقیم مختفیا بہ سرم

چراغ شام ہوا آہ صبحگاہ من ست
رسید کار بجائیکہ ہر گدا [illegible]
کہ دشمن دل و جانم ہمیں نگاہ من ست
زجا ذات جہان یک درہم [illegible] نیست
بجاے تاج ہمین شانہ کلاہ من ست

قسم بکعبہ حاجات و الحمد [illegible]
زر دی قدرت وبے ادبا [illegible]
بجنز [illegible] طالع [illegible]
کہ خاک ذات جہان کہربائی کاہ من ست

ملکہ نے کہا گلشن زیادہ جہاؤ نہ بناؤ آتش افروزی کلام سے دل نہ جلاؤ گلشن نے تم اشارہ کیا حضور کنارے ہٹیں تو حال دل مفصل کہوں ملکہ اٹھ کر کھڑی ہو گئیں سامنے کمرہ خالی پڑا ہوا تھا اسطرف چلیں گلشن پیچھے پیچھے روتی ہوئی جاتی ہے کبھی ہنستی ہے کبھی کہتی ہے مصرع در پے ہوا دگر فتاری ما ملکہ پلٹ کے فرماتی ہیں ارے تیرے جوش وحروش نے دل میں آبلے ڈالدیے اندر کمرے کے پہونچکر گلشن نے دروازہ بند کر لیا قدموں سے لپٹ کر رونے لگی کہا حضور کیا کہوں اپنی جان کی کامیں نے ہوش اڑا دیے دل کسو لگے رونے نہیں باقی آپ کی خدمت میں آنے کے بہانے سے کچھ تسکین ہوئی ملکہ نے کہا گلشن میرے سر کی قسم سچ کہو کسی پر عاشق ہوئی طبیعت قبضے سے نکل گئی گلشن نقل نے کہا کیا کہوں کیونکر جتائے بجز سہوں پیر کالی راتمیں تڑپ تڑپ کے کٹتی ہیں اللہ تو رند کے بعد سحر ہوتی ہے ایک جیسے بن گئی تھی وہاں ایک تاجدار جلیل کو دیکھا یہ کہئے عمرو تقریر میں تصویر سعد بن قباد کی کھینچی کہا مرچند میں تنہا زخمی نہیں ہوئی میری تیغ ابرو کے وہ بھی گھایل ہوئے

جب میں نے یہ غزل عاشقانہ گائی وہ بھی مثل مرغ بسمل پھڑکنے لگے تھے وہ یہ غزل ہے غزل

اک اور غل اُسی ہنگامے کے برابر تھا
اُسی نے ہجر میں برسوں ہمیں جلا رکھا
تمہیں پسند نہ آیا ہمیں بھی وہ بہتر تھا
مرا رقیب مری بیخودی بنی شب وصل
مری دعا میں بھی مضطر تھیں میں بھی مضطر تھا
برس گیا جو مرے میکدے پہ ابر کرم
خلاف مجھسے جدائی میں دور ساغر تھا
چلے تھے کعبے کو ہم بتکدے کو جو آئے
ادا وقت اسکو بھی گیا کسیکا خنجر تھا
خدا کے سامنے شوخی کو دھر گئی وہ جو
نہ شیشہ تھا نہ خرابا تیون کا ساغر تھا
ہمارے سوز دروں نے دکھا دیا جو اثر
برنگ سایہ جہان گرد بے وہ بستر تھا
ہمیشہ منزل مقصود میں تباہ پھرے
قریب تر رگ گردن سے زیر خنجر تھا
ہے کنار میں وہ جبتک نہ دل کو چین آیا
تمام ایک ہی جھگڑے میں روز محشر تھا

چلے گئے جسے ٹھکرا کے تم مرا سر تھا
نہ تھا رفیق نہ تھا غم رفیق پرور تھا
یہ کیا خبر تھی کہ رسوا کرینگے دیدۂ دل
کسی کے آتے ہی میں انجمن سے باہر تھا
برنگ آبلہ ہم پھوٹ پھوٹ کر روئے
گئے وہ بولے یہ سب فیض دامن تر تھا
چمن میں سنکے ترے چہچہے مرے نالے
سنا جو راہ میں وہ بھی بتوں ہی کا گھر تھا
جلا دیا آگ سے طور آہ سے ترا معبود
تم آگے حشر میں ڈر جاؤ گے یہی ڈر تھا
اُٹھے جو محفل جاناں سے تھا بغل میں نہ دل
شرارے اُٹھتے تھے اس دل سے بھی جو پتھر تھا
بہے رہے یہی دو دن عشق میں جیسے
رفیق گردش رہ گرد باد رہبر تھا
نہ دل کو عشق میں سمجھا سکے نہ ناصح کو
ہماری آنکھ بھی شاید رقیب کا گھر تھا
اُسی کے گھر تھے دل و چشم و عرش و کعبہ و دیر

جہان تھا حشر وہیں کوچہ ستمگر تھا
عدد آفرین جو پکارا مرا مقدر تھا
نہ پوچھو پھینک دیا کیوں نکال کر دلکو
بتوں کا ساتھ نہ دیتے اگر تو بہتر تھا
شب فراق میں کہتا تھا کچھ پکارا کچھ
کسی کا چھیڑ کے کچھ پوچھنا بھی نشتر تھا
فلک کسطرح بدلتا تھا عیش کو غم سے
زبان گنگ تھی بلبل کی گوش گل کر تھا
لگے ہے کیوں نہ لگا بسملوں کے پیک قضا
یہ برق تھی وہ شرارہ یہ دل وہ پتھر تھا
دل خراب ہی منا تھا مجکو روز ازل
شکایتوں کا ذخیرہ گلوں کا دفتر تھا
گلی میں یار کی ہم بیٹھ در پس دیوار
زمانہ تنگ تھا گو یار بھی محبت رہا
گلا نہ کاٹ سکے ہاتھ رک گیا آخر
غضب میں تھے کہ یہ خود ادا تھا وہ خنجر تھا
دعا میں تحسین دیتے سب اہل حشر مجھے
اگر وہ حشر تلاش کو جاتا جلال خستہ تو تھا

اُنکے بھی عارض انور پر اشک حسرت جاری تھے غرض ایسا معاملہ ہوا کہ میں کچھ نہ کہہ سکی نہ اُنھوں نے اپنا حال کہا درمیان میں پردہ رہ گیا محفل سے جو آئی مثل اپنے آپکو بھی پایا چہرے پر آثار حضرت عشق کے پائے جاتے ہیں جیسے جیسے صاف صاف کہدیا آپ بھی نہ چھپائیے میں آپ کے واسطے کوشش کرونگی ملکہ نے کہا اے گلشن کیا کہوں تونے جو تعریف میں تصویر دکھائی بالکل میرے مطلوب کی ہے مجھے یقین نہیں آتا کہ وہ بھی تجھپر مایل ہوے ہوں ہر چند تیرے نازو کرشمے گانا بجانا سن بھی تیرا گم ہے پر میرا البیلا طرز رنگیلا حقیقت میں عابد کش زاہد فریب ہے مگر وہ بادشاہ جلیل تھے اگرچہ ہاں اگر توجہ کرتے بھی فرماتے دو چار دن نہ جاؤ مجرے کے روپیہ دیدیتے تمہاری کیا مجال ہے کر سکتیں گلشن نے کہا نہیں حضور میں جہاں جاتی ہوں پہلے وعدہ کر لیتی ہوں کہ میں حضور کی نوکر ہوں گھنٹے دو گھنٹے سے زیادہ نہ ٹھہرونگی یہ بھی اُنکے گوش زد ہو چکا تھا پھر کیونکر روک سکتے مگر آپ نے اُنکو کہاں دیکھا ملکہ کی آنکھوں سے اشک حسرت ٹپک پڑے کہا اے گلشن عجب ماجرا گذرا بیان نہیں ہو سکتا میں کمبخت شکار کو گئی خود شکار ہوئی میں نے ایک آہو پر تیر مارا وہ تیر اُچٹا پڑا وہ ہرن بھاگتا ہوا جاتا تھا وہ ایک نخل کے سایے میں کھڑے تھے ایک آہو کو شکار کر چکے تھے اُس آہو کو بھی شکار کیا میں نقابدار تھی ہوئی بیہوش ہرچند کہ رعب و جلال اُنکا ایسا تھا کہ دل کانپ گیا مگر تیر پایا تو تلوار کا مارا اُنھیں نے تلوار کھینچی مجھکو یاد یہاں سے اُٹھالیا نقاب چہرے سے اُٹھی پھر مجھکو خبر نہیں وہ بیہوش ہو کے گرے میں سنبھلی اب صورت زیبا کو بغور دیکھا کہ تیرے سامنے کیا تعریف کروں جو سراپا تو نے دکھایا بس وہی شکل ہے جو نقش محبت ہے

سر زانو پر رکھا اب قصد ہوا کہ ہوشیار کرون اُنکے ملازم چند سوار ایک عیار اُنکو ڈھونڈھتے ہوے آتے تھے اُنکو دیکھکر مجھکو شرم آئی اپنی مادیان پر سوار ہوکے چلی آئی اسپر یہ کیفیت ہے بقول شاعر نظم

کہان سے لاؤن اتنے با خدا دل
جگہ دل مین کسی کے اپنی کرتا
وہ بولے کھینچ لایا آپ کا دل
کسی کی آہ کا مطلق نہین خوف
نکالے کچھ تو اپنا حوصلہ دل
کسی سے ملکے یہ بیگانہ واری
کچھ اپنی شرم بھی کچھ آپ کا دل

دغا کرتے ہین کس سے بیوفا دل
وہ پہلو عمر بھر ڈھونڈھا کیا دل
ملا مجھکو جو داغ عشق سمجھا
دکھاتے ہین جو دل اُنکا بڑا دل
کمو پہلو تہی کیجائے کس سے
ادھر تو دیکھ او نا آشنا دل
سنبھال اب ہاتھ آئے یا نہ آئے

طلب کرتی ہے اُسکی ہر ادا دل
بہت پچھتاؤ گے لیکر مرا دل
جو پوچھا کیونکر آنکلے ادھر تم
دیا اللہ نے پھر دوسرا دل
نکل آئے تڑپ کر اُسکے آگے
سوا تم دل سے ہو تم سے سوا دل
وہ کہتے ہین محل وصل شب کو
ٹھکانے سے تو گم ہو کر لگا دل

گلشن نے کہا واری معلم عشق نے سب کچھ تعلیم کر دیا خانہ دل غم و الم سے بھر دیا ملکہ نے کہا اے گلشن مین تو پچھتاتی ہون کہ مین نے کیون نہ انکا دریافت نام و نسب و مقام سکونت تو دریافت کر لیتی کسی حیلے سے نامہ بر کو بھیجتی کچھ پیام و سلام ہوتا اتنا تو حال کھلتا کہ ہمارا تو یہ حال ہوا اُنپر کیا گذری مگر وہ مرد مین تمہاری زبانی معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے خواہان ہوے اسی طرح کسی اور ماہ پیکر سے دل بہلا لیا ہوگا اگر اتنا دریافت ہو جاتا کہ ہمارے بھی خیال مین ہین تو تدبیر ملاقات کیجاتی اگر یہ ثابت ہو جاتا کہ ہماری پروا نہین اُنکے دل مین ہماری جا نہین پھر کیا ضرور ہے یا بوجہ سے قلب ناصبور پر صبر کرتی جیتی یا مرتی اُنکی بلا سے مین سچ کہون تیری زبان سے حال اُنکا سنکر بڑا ملال ہوا بڑے سفلہ مزاج ہین خود مطبون سے نگاہ ملاتے ہین خدا نکرے تو جہ مین تیری سوت کھلاؤن گلشن خداوند کی قسم ہے تڑپ تڑپ کے جان دیدون مگر ملنا قبول نکرون کیا کہون کہ کیا انتشار ہے آنکھ اشکبار دل بیقرار ہے ورنہ دامن صبر دست استقلال سے چھوٹا شیشہ دل سنگ محبت عشق سے ٹوٹا خیر جو گذری وہ گذریگی تم اُنسے جا کر ملو اُنکے دل کو تسکین دو مگر تمکو ہمارے سر کی قسم ہمارا بالکل ذکر نکرنا اب عمرو کو تاب نرہی عرض کی مین اپنا حال مفصل کہون مگر معاف فرمائیے گا جان دیکر آیا اپنے آپ تک پہونچایا جو دل مین گمان تھا وہ بھی ٹھیک ٹھہرا مین بڑی مصیبت مین ہون خدا انجام بخیر کرے سدا میرے آقا کو دشمن سے بچائے اگر خدانخواستہ وہ گرفتار ہو گئے تو پھر میری جستجو بیکار ہوگی ملکہ نے گھبرا کر کہا تم کون ہو کیسے آقا کیسی مصیبت عمرو نے کہا اے شہنشاہ خوبی و اے سرو باغ محبوبی آپنے نام سنا ہوگا کہ بھائی صاحبقران کا شریک خواجہ عمرو عیار صاحبقران سرکوب ساحران رئیس تراشندہ کافران وہ یہ حقیر ہے کہ بادشاہ آپ کے عشق مین بیمار ہو رہے نوبت بجان کار رسید تا نخواہان مین ہمراہ صاحبقران کے قلعہ سواد نگار پر تھا عین لشکر جادو سے مقابلہ پڑے تھے دو مرتبہ میدان مین لڑائی ہوئی بہت سے ساحر ہاتھ سے آقا کے قتل ہوے یکایک یہ آفت برپا ہوئی کہ سردار غائب ہونے لگے لیجانے والا نہ ساحر معلوم ہوتا ہے نہ غیر ساحر کی خبر ہے مین بھی گرفتار ہو گیا تھا مگر عنایت خدا سے چھوٹا اسی انتشار مین تھا کہ لشکر سے نامہ پہونچا کہ بادشاہ کا عجیب حال ہے امیر نے مجھکو بھیجا ہر چند لشکر مین نہ آتا تھا یہی تردد تھا کہ ایسا نہو آقا پر کوئی افتاد نہ پڑے مگر مقدمہ حالت بادشاہ و لشکر اسلام سنکر سواے آنے کے کچھ نہ بن پڑا خدمت شاہ مین آیا عجیب حال پایا بیہوش پڑے تھے جب مین پہونچا بمشکل ہوشیار ہوے تب مین نے بہت پوچھا تب اُنھون نے احوال صحرا بیان کیا اُنھین نے بھی تقریر مین آپ کی تصویر دکھائی تھی شکر ہے کہ دونون بیان مطابق پڑے امین آپ تک پہونچا ملکہ نے گھبرا کر کہا میری گلشن کو کیا کیا لباس زیور سب اُسی کا ہے عمرو ویسے کا حقیقت مین اُسکو کنج باغ مین قید دیا

وہیں باغ میں دو بیہوش پڑی ہی ملکہ بہت شرمائی عمرو نے باتوں میں پوچھا کہ آپ کا شہر یہاں سے کتنی دور ہی ملکہ نے
سر جھکا کے فرمایا کیا کہوں آپ نے جو نام قلعہ سواد دہگار کا لیا وہ ہمارے حضرت خداوند کا پیغمبر ہی اور یہ عیب غائب ہونے کی
سرداروں کی جو آپ نے بیان کی اور توہین کیا عرض کروں ظاہر معلوم ہوتا ہی کہ شاطر قدرت مہتر زود رفت کہ اسکے
پاس سرمہ جمشیدی ہی جب آنکھ میں لگاتا ہی سب کی نگاہوں سے غائب ہو جاتا ہی یہ کام اسکا ثابت ہوتا ہی اسیر دست انداز کی
بہت دشوار ہی عمرو نے کہا آخر اسکو کیونکر دیکھیں ملکہ نے کہا سیاہ دیوش جادوگر اسکے پاس چشمہ جمشیدی ہو تو البتہ آج بھی ہم
یا شاید کچھ اور ہو کہ اسکی حفاظت خداوند نے زیادہ کی ہی علاوہ قلعہ ابلیس پرستان کے کسی اور جگہ اسکو سکونت کی دی ہو
اسکے پاس چشمہ جمشیدی ہی لیے عینک جب وہ ملے آپ اسکو لگا میں تب مہتر زود رفت کو دیکھیں گرفتار ہونا ایکی بے جاتا
بڑی مشکل ہو یا تنا بد آپ کے دام کر میں وہ پھنس جائے مگر البتہ چشمہ جمشیدی لگا کر آپ اسکو دیکھ لینگے وہ کیا کسی بات میں کم
ہی عمرو نے گھبرا کر کہا تمہارا قدرت سے کیا سلسلہ ہی ملکہ نے کہا میں بنصیب اسکی نور چکیدہ و خالص قدرت ہوں
میرے سوا اور کوئی اولاد نہیں یہ باغ میرے واسطے بنوایا ہی میں نے یہاں سکونت اختیار کی ہی مہینے میں دو چار دن
یہاں بھی ضرور آتے ہیں مگر کیوں خواجہ سے اور شہریار سے کیونکر ملاقات ہو عمرو نے کہا ای مخدومہ عالم میرے آج کل ہی
درست نہیں ہی مگر میں بادشاہ کو یہاں کا پتا دونگا یقین ہی کہ وہ اپ کو بہت جلد آپ تک پہونچا دینگے میرے ذہن میں
یہی ہی کہ میں جا کر بادشاہ اسلام کو تسکین دوں اور برائے تلاش چشمہ جمشیدی جاؤں آیندہ پروردگار کو اختیار ہے
اور شہریار سے انشاء اللہ بعد فتح قلعہ ابلیس پرستان ملاقات ہوگی ملکہ نے جو کلمات یاس نے بے اختیار ایسی بلک کر روئی
کہ عمرو کا کلیجہ منھ کو آ گیا کہا ای فرزند نہ گھبراؤ میں جا کر سب کاموں سے پیشتر بادشاہ جمجاہ کو یہاں لاؤنگا آپ سے ملاقات
کراؤنگا بعد اسکے برائے تلاش چشمہ جمشیدی جاؤنگا شاطر قدرت کی بھی خدمت واجب ولازم ہی کہاں جائینگے آخر پھنسینگے
یہ کہکے عمرو جب ملکہ سے رخصت ہونے لگا ملکہ نے کئی کشتیاں جواہرات کی دیں اور فرمایا اگر آپ وعدہ پورا کرینگے اور
بھی خدمتگزاری ہوگی عمرو ملکہ سے رخصت ہو کر طرف لشکر کے چلا یہی کہتا ہی کہ خدمت میں صاحبقران کی چلوں دیکھیں
میرے آقا پر کیا گذری ایسا نہو عیار گرفتار کر کے لے گیا ہو تو بڑی مشکل ہوگی پھر خیال میں آیا کہ بادشاہ جمجاہ کا خضوع
وخشوع بہت بڑھا ہوا ہی ایسا نہو دشمن ہلاک ہوں تو ماہ مغربی کو کیا منھ دکھاؤنگا یہ سوچکر لشکر میں آئے کنارے پر
آتے ہی دیکھا سامنے سردار خدمتگار کھڑے دو بزرگ پیر و جوان ادنی اور اعلی مصروف گریہ وزاری ہیں عمرو نے گھبرا کر
پوچھا یارو خیر تو ہی ہر کسی نے رو کر جواب دیا خدا اپنا فضل شریک کرے آج بادشاہ کا عجیب حال ہی آب و دانہ ترک
ہوئے دو تین گذرے شاید دو چار مرتبہ اتفاق ہوا ہوگا آج صبح سے غش پر غش آ رہے ہیں ابھی لندھور و مالک
روتے ہوئے نکلے تھے بدیع و رستم سبزوار اشکبار ہر ایک کا یہی قول ہی کہ ہم برباد ہوتے ہیں ابھی یہ تدبیر ہوئی تھی کہ
فیروزہ بن عمرو کو بخدمت صاحبقران روانہ کریں مگر فیروزہ کا عجب حال ہی اسکا بھی یہ قول ہی کہ بعد انکے شاید
زندہ ہونگا جائے فرقت شہریار بدہونگا سب سے زیادہ رستم پیلتن علمشاہ صف شکن کی یہ کیفیت ہی کہ فرماتے ہیں
انکے والد نامدار سے اور مجھے قلبی محبت تھی انھیں کے فراق میں آج تک چین نہیں ملا مگر میں شہریار کو دیکھکر تسکین ہوئی تھی
اگر خدانخواستہ انکا سایہ ہمارے سر سے اٹھا تو ہم زندہ نہ رہینگے پہاڑوں سے سر ٹکرا کر مر جائینگے آج صبح سے ہنگامہ ہی سن پیچھے
محلات سے ناموس کے رونے کی آواز آتی ہی تن سے ملکہ ماہ مغربی کے زمین تھرا گئی ہی عمرو گھبرا گیا دوڑا دربارگاہ میں
آیا دیکھا علمشاہ سر ٹکرا رہے ہیں سردار انکو سنبھالے ہیں بدیع الزمان و نور الدہر فرش خاک پر لوٹ رہے ہیں
ہیں لندھور نے حکم دیا ہی ای فیروزہ تم سمجھا دو اتنا زبان سے فرما دیں کہ فلاں ملک کی شاہزادی پر ہم مائل ہیں

انشکر لیکر جاؤن خدا چاہے تو انکی مطلوبہ کو لیکر آؤن عدم وقفیت مین کچھ بن نہین پڑتا یہ تو سب سمجھ گئے ہین کہ بادشاہ کسی پر عاشق ہین چونکہ صاحب ربط وضبط ہین زبان سے نہین فرماتے اس خاموشی ... یہ حال کیا کہ دیکھا سب نے سامنے سے خواجہ عمرو آتے ہین عمرو کو دیکھکر سب صاحب دوڑے ہر طرف سے آواز آئی تھی شعر زہے پیر سعی بہر خندہ قدم + باز قربان سرت حلقۂ رندان ارمی جلد آ مسیحائی فرمایئے دیکھیے تو بادشاہ کا کیا حال ہے کیسی قیامت برپا ہو رہی تھی بیٹے ملکہ ماہ منظر کی والدہ ماجدہ شہنشاہ عمر کی بیبی ہون نکل آئین چالیس ہزار عورتین ساتھ تھین زبان پر یہ کلمہ جاری تھا کہ ای خالق ارض وسما بعد شوہر کے یہ میری زندگی کا سہارا تھا ... بیوہ ہوئی ہے ایک مجھکو یہی نور نظر کا ساتھ چھوٹتا ہے ملک الموت کو حکم ہو کہ پہلے میری روح قبض کرے ہم لوگون نے رو رو کر تھا ... استاد گرادین لگ گیا لیکن سمجھا مین آپ جلد اندر جائین عمرو اندر بارگاہ کے آیا دیکھا سعد بن قباد بیہوش پڑے ہین منہ سے آہ آہ کی صدا آتی ہے مردنی چہرے پر چھائی ہوئی فیروزہ بن عمرو تکیہ پکڑے ہوئے بیٹھا گریہ زاری کر رہا ہے آنکھون سے اشک حسرت جاری ہے بیقراری عمرو نے آتے ہی فیروزہ سے کہا باہر جاؤ جب فیروزہ باہر گیا عمرو نے سر بادشاہ اسلام اپنی گود مین لیا کان سے منہ لگا کر آواز دی ای شہریار آنکھین کھولیے غلام خبر فرحت اثر لایا ہے سنیے تو کیا عرض کرتا ہون کوے محبوب مین ہو آیا ہون کہ آیا آپ سے زیادہ انکو اشتیاق ہے سعد نے آنکھین کھول دین بے اختیار پکار اٹھے شعر ای پیک داستان خبر یار مابگو + احوال گل ببلبل بستان سرا بگو + اور یہ بھی اشعار پڑھے اشعار

کس مصیبت سے بسی ہوئی محبت تن مین
خوگر خندہ ہے دل عشق بت پرفن مین
لپٹے ہین شعلے جوالا مرے دامن مین
رنگی جل کے بس اک آہ مین دنیا کی ہوس
اب تو بیجان کی ہر زیست مرے مدفن مین
نہ رہا اس تگ گرم سے ہستی کا وجود
استخوان میرے بھگوئے ہین مگر روغن مین
استخوان سے مرے جس طرح سے ... نگاہ
برق کا حصہ لگا گئے رہے نہ خرمن مین
خط بیان کا چاہیے تو ستون کو دل دے
سر رنگ سے لگی نہین آگ آہن مین
عشق کرتے ہوئے خدا بخشا کشت مراد
چھلکے رہتے ہین بگولون کے جو مدفن مین
سیر عالم کی کیا کرتے ہین وہ گھر بیٹھے
خون کے قطرے ہین یا سنگ ظلمت تن مین

برق خندہ سے تری آگ لگی گلشن مین
چوکیان برق کی رہتی ہین مرے خرمن مین
خوش خرامون کا تصور ہے دل روشن مین
خالی اب ہو تری جا میرے دل روشن مین
موجۂ چشمۂ حیوان ہی تری تیغ ای ترک
کس طرح قتل سے یہ گرا شعلہ مرے خرمن مین
مانع جلوۂ خورشید ہی ایمائی خورشید
رشتہ اس طرح ہو بیانہ گیا سوزن مین
اسمین قلقل کی صدا اس مین ہی قمری کی نوا
خوف جان کا ہو تو رکھو مال کو غیر برزن مین
پہونچی ای ابر کرم موتی تاثیر نہین
چیونٹیان دانے سے پیدا ہوئین اس خرمن مین
ہر طرف چونک پڑے خواب عدم سے مردے
درد ہین اتنو دھری رہتی ہے زبان وزن مین
نالہ کس درد سے بلبل نے کیا تھا کہ صفیر

دل جلایا ہے تو آیا ہے کمال اس فن مین
آبلے پڑ گئے شبنم سے گلون کے تن مین
شمعسان گرمجوشی سے ہوے کانٹے تن مین
دعوت کبک دری روز ہے اس گلشن مین
داغ دل سے ہے مجھے جنبش فانوس خیال
شمع داتیری امانت مین ہو نہین مدفن مین
قبر مین شمع کے مانند جلا کرتے ہین
شوق شہرت ہے اگرچہ نہ رکھو روزن مین
دل علائق سے بچائے رہے الفت کے لیے
فرق اتنا ہے صراحی مین تری گردن مین
سنگدل تو کر تو فولاد کہون مین ڈر کیا ہے
فصل گل آئی ہے یا آگ لگی گلشن مین
بعد مردن بھی یہ ہے خاک اڑانے کی ہوا
تہلکہ ہو گیا ٹھوکر سے تری مدفن مین
شیشۂ دل کا محبت مین خدا حافظ ہے
صبح سو ٹکڑے ہوا غنچہ کا دل گلشن مین

ایسے اشعار پڑھکے بادشاہ رونے لگے فرمایا کیون شہنشاہ اوج عیاری ہمکو برا غم ہے کہ راز عشق چھپ نہ سکا تصویر محبوب تقریر مین آپکو دکھلا اسکا کیا انجام ہوا عمرو سوچا اب مین ذرا بھی ربط وضبط کی باتین کرون ایسا نہو اس مشتاق کا دم نکل جائے استخوان ہائے جسم سوزش ہجر سے جل جائین عمرو نے جلدی سے کہدیا کہ حضور مین باغ مین ملکہ عالم

پہونچا لیا کہون آپ کی بیتابی سے اُنکی بیخوابی بڑھتی ہوتی ہی عیش و نشاط سب ترک ہی منا دوستی نکے محفل مین پہونچا
اب بادشاہ اُٹھو بیٹھیے کچھ ہوش ہو باتون کو سن رہے ہین عمرو نے کہا حضور مین نے کمال یہ کیا کہ اپنی صورت عاشقون کی بنائی
کبھی رونا کبھی ہنسنا عالم یاس چہرہ اداس ٹھنڈی سانسین بھرین کہ اس ظالم نے مجھ سے پوچھا کہ کہو اے گلشن ہم تیری مصیبت کو سمجھ گئے
کہو تو بیان کرین اس حیلے سے وہ مجھکو تنہائی مین لے گئین مین نے کہا یہ تو پہلے فرما دیجئے کہ اسکا مطلب حسب دلخواہ کیا ہی
پھول کس باغ کی چاند کس فلک کی عندلیب خوشنوا کس چمن کی نام نامی تو فرمائیے کہ وہ نام لیکر دل کو تسکین دون عمرو نے کہا
ملکہ ماہ عالم افروز دختر المیس خود پرست کہ جو اس ملک کا خداوند ہی ایک مطلب میرا بھی حاصل ہوا یہ پتا ملا کہ لشکر جدا جو آئی
جو آفت برپا ہی جیتنے سرداران نامی دن دہاڑے چوری جاتے ہین وہ عیار ہی المیس خود پرست کا مہتر زور رفت نام ہی
یہی عیاری اسکا کام ہی جیتنے سرمہ جمشیدی اُنکے پاس ہی آنکھون مین لگا لیتا ہی پھر اسکو کوئی شخص نہین دیکھ سکتا ہی آنکھون سے مثل
پیک خیال غائب ہو جاتا ہی مین نے ملکہ سے پوچھا کہ آخر یہ مشکل کیونکر آسان ہو فرمایا سیاہ پوش جادو ایک ساحر ہی
اُسکے پاس ایک چشمہ جمشیدی ہی جب وہ عینک ملے تب وہ دکھائی دے آیندہ خدا کو اختیار ہی مگر مین نے اپنا حال ظاہر کیا
اُنکے حال سے ماہر کیا بادشاہ نے کہا خواجہ میری رسائی کیونکر ہو عمرو نے کہا اے شہریار ہنر تو یہ ہی کہ ربط و ضبط کو کام
فرمائیے جب خدا فضل کرے المیس مارا جائے آپ کی عملداری اس قلعہ مین ہو اُس وقت انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی شادی
دھوم سے کرین اتنا کلمہ جو عمرو نے کہا بادشاہ نے ایک آہ کھینچی اور یہ اشعار حسرت آمیز حیرت انگیز زبان پر جاری کیے نظم

حال بیتابی دل پر وہ نظر کرتا نہین
یہ کبوتر وہ ہی اُڑنے مین کمر کرتا نہین
پیٹتے رونے مین کیون میرے جنازے پر
عشق بھی کس کس جگہ اپنا گذر کرتا نہین
درد دوران نہین رکھتا ہی خبر تک شام سے
صورت آئینہ کوئی دل مین گھر کرتا نہین
اے مسیحا یکبیک رہا ہی آتش فرقت سے دل
نغمہ سنجی بلبل بے بال و پر کرتا نہین
آنکھ کے لڑتے ہی ہو جاتا ہی دو ٹکڑے جگر
کیا علاج عاشق شوریدہ سر کرتا نہین
ایک بھی سنتا نہین عاشق کی اللہ رے غرور
یہ غلط ہی پتھر جا کام زر کرتا نہین

ہجر مین کس شب تڑپ کر مین سحر کرتا نہین
ہجر گل مین حال کب مرغ دگر کرتا نہین
کون ہی جو دار دنیا سے سفر کرتا نہین
آدمی سے نفی کا اثبات ہی امر محال
کون سی شب ہی جو آہ مین رات بھر کرتا نہین
عاشق دل مین نہین ہوتا کوئی آکر مقیم
کچھ دوا سے سوزش داغ جگر کرتا نہین
آتش گل نشو و نما پر ہی گل داغ فراق
کام کب تلوار کا تار نظر کرتا نہین
کیا ستم ہی جو میرا دل تعجب کیون ہوا
نقش مین شام سے کب تا سحر کرتا نہین
کیا ہوا وحشت مین مین نے چھو لیا گریبان کو

دیر لیجانے مین خط کے نامہ بر کرتا نہین
چاک دامن صورت جیب سحر کرتا نہین
گل پہ بلبل شیفتہ ہی سرو پر قمری فدا
اس لیے مین فکر مضمون کمر کرتا نہین
حسن ہی مشہور عالم مرجع مینون کا عبث
کوئی بھی محبوب میرے گھر مین گھر کرتا نہین
پیچھے دام مصیبت مین کہان رہنے مین یاد
اس چمن کی سیر وہ رشک قمر کرتا نہین
اے پری بیکس ہی ان روزون ترقی پر جنون
کیا کوئی الفت کسی سے اے قمر کرتا نہین
عشق تو کیا ہین مشہور دولت سے عشق بجا
بیخودی مین صاحب کا انسان ذکر کرتا نہین

اے شہنشاہ اوج عیاری ربط و ضبط کا کام نہین رہا کیا دل کی کیفیت کہون جو گذری ہی اسکو کیا عرض کرون طاقت صبر نہین
مشتاق دیدار دل بہ تمنائے وصل یار عبث جان کو درد یہ فسانہ ہی مجسم کیا ہی کہ قید خانہ ہی ٭ یہ زندگی سر پہ اب جیتے
فراق ٭ ہو گئے آہ مبتلائے فراق ٭ دیگر

بس داغ تو بر جگر نہادیم
تا داغ تو بر جگر نہادیم
نکشاد در مراد مخفی

داغ دل روزگار گشتیم
از زمرۂ اعتبار گشتیم
عمرے بے روزگار گشتیم

در عشق تو بیقرار گشتیم
وادی فراق غرق خون شد
بر دامن وصل یار نشستیم

گفتیم و بہر دیار گشتیم
بس دیدۂ اشکبار گشتیم
ہر چند کہ چون غبار گشتیم

اے شہنشاہ اوج عیاری کیفیت اپنی لائق عرض حضور نہین

اگر ہو سکے انکو میان بلائیے یا اس بحران وبیہ آفت کشیدہ کو وہان تک پہونچائیے اگر ایک دن بھی گذر بیگا روح قالب سے نکل جائیگی بقول میان قمر صاحب فنظم

برباد مین نے اپنی جوانی کو کر دیا
مرنے کے بعد ہوگی کفن خاک کوے یار
اُسنے خیال مین دیکھا جو اے قمر
آنکھیں وہ پھوٹ جائین نہ دیکھین جو روے یار
اسکی گواہ رہیو تو اے خاک کوے یار
آگاہ اس بہار سے ہین رہبران عشق
اس آئنے مین صاف نظر آیا روے یار
کر ہون وہ گوش جو نہ سنین گفتگوے یار
جیتے جی یہ لباس رہی جسم زار کا
اے جادہ بہشت یہین راہ کوے یار

عمرو نے دیکھا دلو لڑکیون کی ترقی کی پند و نصیحت کام آئینگی لاچار ہو کر کہا حضور میرے ساتھ چلیں جہانتک ہو سکے گا سامنا کرا دونگا کوئی بات اُٹھا نہ رکھونگا بادشاہ نے کہا مین حاضر ہون مگر ہمارے سردارون کو عیارون کو خبر نہو یہ راز مخفی رہے آپ کو اپنا پیر مرشد جانکر حال دل کہا فیروزہ بن عمرو آپ ہی کا فرزند ہی ساتھ پرورش پائی مگر مین نے اُس سے بھی حال دل نہ کہا عمرو نے کہا آپ اسطرح خاطر جمع رکھیے کوئی آگاہ نہونے پائیگا شب کو آج چلیے مگر جب قریب باغ کے جانا ہوگا صورت بدلنا پڑیگی جب صحبت مین تخلیہ ہوگا اُسوقت بہ صورت اصلی ہو کر ملیے گا بادشاہ نے کہا مجھے سب کچھ منظور ہی جسطرح چاہیے وہان تک لیچلیے شبکو عمرو لے بادشاہ کو پشت مرکب پر سوار کیا راہ کو طے کر کے جب قریب باغ پہونچے عمرو نے بادشاہ کو ایک گوشے مین بٹھلا آپ بشکل کنیز باغ مین آیا دیکھا رنگ باغ دگرگون ہی آرائش کا نام نہین کنیزین جابجا خیمون مین رنجیدہ کبیدہ بیٹھی ہین یہی ذکر ہی کہ صاحبو ہماری ملکہ کو کیا ہو گیا آٹھ پہر ناچ راگ رنگ رہتا تھا کبھین کو دیوا کرتے تھے یہ وہ محفل تھی کہ کیساہی غمگین آئے خوش ہو کے جائے دل آرام پائے اب یہ کیفیت ہی کہ عیش و راحت کا ذکر نہین ناچ گانے کی فکر نہین ملکہ آٹھ پہر منھ لپیٹے پڑی رہتی ہین کل مہتر صاحب کو قدرت نے بھیجا تھا کہ کیا باعث ہی کہ دو دنتے سے ملکہ تشریف نہین لاتین ملکہ نے سامنے بلا کر اپنا حال زار کہا یا کہا بندہ ایسکا رہتا ہی سر مین خلل دل بیکل ذرا طبیعت درست ہو تو حاضر ہون مہتر صاحب دیکھ بھال کر چلے گئے عمرو ہر جگہ اس طرح کے ذکر سنتا ہوا سر کو دھنتا ہوا قریب بارہ دری آیا کہ دیکھا چوبدار نیان جشنین پر بیٹھین خاموش کھڑی ہین عمرو اندر چلا ایک جشن نے پکار کر کہا ملکہ آرام فرماتی ہین عمرو پردہ اُٹھا کر اندر گیا دیکھا ملکہ ماہ عالم فروز آنکھین سوجی ہوئین چہرہ اُداس عالم یاس ہچکیان لیکر روری ہین عمرو دوڑ کر قدمون سے لپٹ گیا ملکہ نے کہا ہان ہان شگوفہ یہ کیا حرکت ہی عمرو نے کہا ای ملکہ عالم آپ کا غلام ہون یہ کہکر رنگ روغن عیاری کا چھوڑا کر صورت اصلی دکھائی ملکہ خوش ہو گئین کہا خواجہ مزاج شہنشاہی کیسا ہی عمرو نے کہا خود تشریف لائے ہین یہ سنکر ملکہ گھبرا گئین کہا خواجہ میان سب کنیزین موجود ہین ایسا نہو کہ راز کھل جائے یا کوئی یہ خبر تا بہ خداوند پہونچا کے تو غضب ہو جائیگا عمرو نے کہا چور دروازے سے لاتا ہون یہ حکم لگا دیجیے کہ اب کوئی بارہ دری کے اندر نہ آئے ملکہ تھر تھر کانپنے لگین پیشانی پر پسینہ آگیا کہا بسم اللہ مین حکم لگاتی ہون آپ چور دروازے سے شہریار کو لائیے عمرو بادشاہ کو لینے کیو اسطے گیا ملکہ نے پکار کر آواز دی خبردار اب کوئی بارہ دری مین نہ آئے کنیزین حیران کہ ملکہ نے کیا حکم لگایا کیا سبب ہی کہ سب کی ممانعت ہوئی اب سب کو یہ اشتیاق ہوا کہ چھپکر دیکھین عمرو چور دروازے سے بادشاہ کو لایا حسن آرا نام ایک کنیز نہایت بد باطن کترا کر ایک گوشے مین چھپکر آئی دیکھنے لگی یہان جب سعد بن قباد بارہ دری مین آئے اول تو ملکہ شرمائین عمرو نے سامنا کرایا ملکہ نے سعد بن قباد کو مسند پر بٹھایا اول دیر تک دونون خاموش دریاے شرم و حجاب کے جوش بعد عرصہ دراز عمرو نے گلابی سے جام بھر کے سعد کے سامنے رکھا کہا ایک جام بیاد معشوق کر پیا تو چند ساعت کی صحبت کو غنیمت جانو سعد نے جام ملکہ کو دیا ملکہ نے شرما کر پیا اب ملکہ نے بھی جام بھر سعد سے اشارہ کیا سعد نے جام پر ہاتھ رکھدیا ملکہ نے شرما کر کہا کیون صاحب کیا باعث نہین معلوم آپ کیا سمجھے ہین مین نے تو مہمان جانکر یہ گستاخی کی آپ کو اور کچھ خیال محال ہی خواجہ عمرو کا حکم مد نظر ہوا اب

ایسی گستاخی نہوگی مجھے کیا غرض کہ کسیکو شراب پلاؤن آپ کو خیال انجام ہی مجھے خوشامد سے کیا کام ہی سعد نے کہا ای شہنشاہ اقلیم فصاحت والی حکمران ممالک عشق و محبت نہین معلوم تمہارا مذہب کیا ہی اسوجہ سے تامل کیا ہی ملکہ نے کہا میرے باپ کی خدائی ہی جسکو ابلیس خود پرست کہتے ہین لاکھون آدمی سایۂ دامن دولت مین ہمیشہ پرورش پاتے ہین لیکن اُن نے بیقرار کیا کہ ہمنے آپ کو اسطرح بلا لیا یہان دعا بھی قبول نہین ہوئی یہ صحبت تخلیہ حصول نہین ہوئی سعد نے کہا ای ملکۂ عالم اُسپر لعنت کرو تھوڑی ہی عرصے مین تمپر مذہب عشق کھلیگا ہمارا مالک وحدہ لاشریک ہی یہی اعتقاد رکھیے ملکہ نے سر جھکا کے کلمہ بہ مشکل پڑھا تب سعد نے جام پیا ملکہ کا انہین نظم

الا یا ایہا الساقی ادر کاسا و ناولہا
کہ عشق آسان نمود اول ولی افتاد مشکلہا
ببوی نافۂ کاخر صبا زان طرہ بگشاید
ز تاب جعد مشکینش چہ خون افتاد در دلہا
مرا در منزل جانان چہ امن و عیش چون ہر دم
جرس فریاد میدارد کہ بربندید محملہا
بمی سجادہ رنگین کن گرت پیر مغان گوید
کہ سالک بیخبر نبود ز راہ و رسم منزلہا
شب تاریک و بیم موج و گردابی چنین ہائل
کجا دانند حال ما سبکساران ساحلہا
ہمہ کارم ز خودکامی ببدنامی کشید آخر
نہان کی ماند آن رازی کزو سازند محفلہا
حضوری گر ہمیخواہی ازو غایب مشو حافظ
متی ما تلق من تہوی دع الدنیا و اہملہا

یہ اشعار پڑھے دو دو جام جو آپس مین چلے حکایت و شکایت کے خواہان ہوے عمرو نے کہا ای شہریار بیرون باغ زر عہ گلستان مین آپ کا مرکب موجود ہی مجھے بڑا افسوس ہی مین قلعہ ابلیس پرستان مین جاؤن گا جہان تک ہو سکیگا اس راز کو کھولونگا چشمۂ جمشیدی کی فکر ہی یہی سرگذشت ذکر ہی کہ مبنی زور و رفت سے مقابل پڑے ایسا نہو کہ تمہارے دادا جان گرفتار ہو جائین ہمین بڑا تردد ہوگا اگر انکا قدم لشکر سے نکل گیا ساحران عیار گا ایک ہی سحر مین تمام لشکر کو تباہ کر دینگے اتنا سب پر دبا دیکر لشکر پر صاحبقران کے بسبب اسم اعظم سحر بیکار ہوگا تم بعد چند ساعت باغ سے نکل کر اپنے لشکر مین چلے جانا ایسا نہو کوئی خرابی پڑے مین اس زمانے مین ہوش مین ہون سعد نے فرمایا بسم اللہ عمرو نے یہ بھی سمجھا دیا کہ آئندہ جو یہان آتا ہو اپنے عیار کو ساتھ لاناوہ کچھ تدبیر کرکے ملکہ سے اطلاع کریگا تابہ صحبت ملکہ لائیگا ان باتون مین فیروزہ کو کم نہ سمجھنا یہ سب وعدہ کرکے اور ملکہ کو بھی سمجھا دیا کہ ای شہنشاہ خوبی و سرو خرامان باغ محبوبی جہانتک ہو سکے انکو جلدی رخصت کر دینا چندے برائے تسکین دل آمد و رفت رکھنگی انشاء اللہ قلعہ سواد دلنگار فتح کرکے ملک پر ابلیس کے جانا ہوگا اگر خدا نے وہان بھی فتح کی بوجہ احسن سامان شادی ہوگا ملکہ نے بہت خوب کہکے حجاب سے سر جھکا لیا خواجہ عمرو رخصت ہوے طرف قلعہ ابلیس پرستان کے چلے یہان سعد بن قباد سے ملکہ ماہ عالم افروز سے حکایتین شکایتین ہونے لگین دونون ہجران دیدہ آفت کشیدہ بہ اٹھانے صدمات فراق کے جوڑے مین کچھ شرم کچھ حجاب دلون مین پیچ و تاب سعد نے بیقرار ہو کے گلے مین ہاتھ ڈالدیے ملکہ شرما گئین کہا دیکھیں اس عشق کا کیا انجام ہو بڑی مشکل یہ ہی کہ یہان باغ مین سات کنیزین گل رخسار ساتھ آئی ہین مزاجون مین سب کے اختلاف ہی ابھی تک مین نے کسی سے راز دل نہین کہا ہی آتش عشق کو کالون سینہ مین چھپایا ایسا نہو یہ شعلہ سر کھینچے کنیزین آگاہ ہون رازکو افشا کرین سب طرح کی عورتین ہین اس میری پریشانی کو دیکھ دیکھکر کہتی تھین شاید ملکہ کسی پر عاشق ہوئی ہین اسکے اخفا مین مین نے بڑا اہتمام کیا بفضل خدا شریک ہوا کہ آپ یہان تک تشریف لائے اب جب آنے کا اتفاق ہو پہلے اپنے عیار کو بھیجے گا کہ اول وہ بشکل کنیز آنے مجھے اطلاع کرے مین انتظام کرکے آپ کو بلاؤن یہ راز و نیاز بموجب ارشاد خواجہ عمرو مخفی رہے کوئی آگاہ نہونے پائے اس مین ایسی ایسی کنیزین ہین کہ اگر آگاہ ہو جائین فوراً آگ لگائین مگر گردش فلکی کو دیکھیے کہ حسن آرا نام کنیز بے تمیز گوشے سے سب باتین سن رہی ہی حکایت و شکایت بھی سنی یہ بھی واقف ہوئی کہ یہ شخص بادشاہ اسلام ہی ملکہ پر عاشق ہو کر آنے مین

ملکہ نے اپنی صحبت مین جگہ دی راز و نیاز ہو رہے تھے مین چلکر گل کنیزون نے پوچھا کیون حسن آرا غصہ کیا چہرے پر ہے اُسنے
جواب دیا تحسین کیا مطلب باغ مین نیا گل کھلا ہوا بدل گئی نسیم رنج و غم جانی گئی یہ کہتی ہوئی دروازے پر باغ کے آئی ڈولی
بلوائی یہ ملعونہ سوار ہو کے چلی دل سے کہتی ہوئی چلکر خداوند کو اطلاع کرون کہ آپ کی صاحبزادی مسلمان ہو گئین
یہ بھی عرض کرونگی کہ بادشاہ اسلام کو اپنے پہلو مین بٹھایا آپ کا خیال نہ آیا مگر یہ بھی تصور ہے کہ ایسا نہو خداوند تک پہونچے
مین عرصہ ہو یہ شخص نکل جائے اس تصور مین جاتی ہے کہارون سے کہتی ہے کہ جلد چلیو کار ضروری ہے ابھی واپس آؤنگی
اس سمت مین کوس بھر نکل گئی تھی کہ طرف سے قلعہ ابلیس پرستان کے گرد آئی صمصام جنگ آزما پہلوان پایۂ تخت
ابلیس مع بارہ ہزار جوانون کے واسطے شکار کے چلا ہے مگر یہ وہ شخص ہے کہ خود ملکہ پر مدت سے عاشق ہے ابلیس کی
بڑی خدمتگزاری کی ایک دن کوئی کام اسنے ایسا کیا ابلیس خوش ہو کر کہا اے بندۂ خاص الخاص ہمنے تمکو آج
سرفراز کیا نور جلبیدۂ خالص قدرت کی شادی تمہارے ساتھ کرینگے صمصام نہال ہو گیا اکثر اسکو خلعت ہا سے فاخرہ
ملے مرتبہ بھی بڑھا لوگ لحاظ کرنے لگے یہ بھی ہر ایک کو خیال ہے کہ قدرت نے اسکو خویش اپنا قرار دیا یہ خویش قدرت ہے
اسکی آبرو بڑھ گئی صمصام کو بھی کچھ گھمنڈ کی چڑھ گئی اپنے مصاحبون مین کہا کرتا ہے اب ہماری ملکہ ماہ عالم فروز
سے شادی ہوگی کچاوے لدکر جہیز مین جلینگے عجیب آرزو کہینگے مال و اسباب سے گھر بھر جائیگا مین وہ بہادر ہون عملداری
مین خداوند کی کوئی میرا مثل نہین بڑی بڑی لڑائیان فتح کین جس جنگ پر گیا بے فتح کیے نہین پلٹا اب بر سر مسلمانان
جاؤنگا قلعہ سواد نگار پر مقابلے پڑے مین برائے مدد مینا نگار جا کر سب کو قتل کرونگا مین تو خاص حمزہ سے لڑونگا
سنتا ہون اُسنے پردۂ قاف مین جا کر بڑے بڑے دیو مارے کوئی اُسکا ہم نبرد نہین اگر اسکو گرفتار کیا کون میرا
سامنا کریگا اگر دیو زاد پردۂ دنیا مین آئین مین اُنسے جنگ کو موجود ہون مین کسی سے دبتا نہین یہ مغرور سوار پیدل ساتھ
پیلے قراول بھی ساتھ ہین کہ سامنے سے دیکھا ایک ڈولی آتی ہے کہار اُڑتے ہوئے چلے آتے ہین صمصام نے پکار کر
آواز دی ارے اس ڈولی مین کون آتا ہے ملکہ عالم کی کچھ خبر سناؤ کہارون ڈولی ٹھہرا دی حسن آرا نے جو صمصام کو دیکھا
خوش ہوگئی ڈولی سے کود پڑی کہا اے پہلوان دوران اسوقت خوب ملے تمہارا ہی کام تھا مین قلعہ مین چلی تھی تمہی کو
اطلاع کرتی صمصام نے کہا خیر تو ہے تو سب کی کنیز انتہا کی بے تمیز خود بخود ہنسنے لگی صمصام نے کہا ارے سبب بیان کر
بوجھ کیون ہنستی ہے کہا میان صمصام وہ خبر لائی ہون کہ سنکر خوش ہو جاؤگے آپکی ملکہ عالم جو منسوبہ ہین مدت سے
یہ مشہور ہے کہ تمہاری شادی اُنکے ساتھ ہوگی وہ واسطے شکار کے صحرا مین مین شکار کرکے آئین ہمکو جو براہ خیر خواہی
پوچھتے تھے تو یہ جواب ملتا تھا پتہ آپ ہی کا ہے سر مین خلل ہے ہمیں بہت مشکل ہے نہین معلوم کس تدبیر سے عمرو عیار یہان
باغ مین پہونچا سعد بن قباد کو لایا وہ بھی مثل انکے بیمار ہو گئے تھے آج صبح سے زانو سے زانو شانون سے شانہ ملا
انکی صحبت گرم ہے جکا نہین اُنکا تھین گذشتہ بیان ہو رہی ہین مین بھاگی کہ جا کر قدرت سے اطلاع کرون تمہارا
ملنا اسوقت غنیمت ہو گیا اب چلکر باغ کو گھیر لو وہ شخص نکلنے نہ جانے پائے صمصام قہر و غضب مین گنبد اڑاتا
ہوا نیزہ چمکاتا ہوا چلا آتی تو آواز دی کہ اے یارو جلد آؤ آج ایک شکار دستیاب ہوا چلکر شکار کرو بہت نفع ہوگا ایک دوسرے
بڑھکر پوچھا اے شہریار کیا ہے ہمکو سمجھ مین نہین آتا اُسنے کہا اگر کوئی ہاتھ لگے سرکار تمہارا معبد جو غیر کے قبضے مین ہو بچاؤگے
سب سوارون نے گھوڑے ڈالے سب باغ کی طرف باغ کے چلے حسن آرا بھی کہتی ہے جلدی جلدی چلو ایسا نہو وہ نکل جائے
یہان بعد چند ساعت سعد بن قباد کو خواہش خواجہ عمرو کی یاد آئی کہا اے ملکہ عالم اب ہم رخصت ہوتے ہین جی تو
کہ دل نہین چاہتا ہے کہ تمہارا ساتھ چھوڑین مگر نہائین ہے جد عالی تبار کی تابع رہنا ضرور ہے انشاء اللہ کل پھر آئینگے

جھپانے لگا سکندر آمادہ تھے جیسے ہی اُسنے آواز دی گھوڑے کو چمکایا سلطان سے اجازت چاہی وہ کہتے ہین ای فرزند یہ بڑا پہلوان ہی بہت سمجھکے مقابلہ کرنا سکندر نے کہا آپ ملاحظہ کرینگے یہ دیکھنے کا سارا تن و توش ہی مقابلے مین احوال کھلجائیگا سوسن نے جو شاہزادے کو جاتے دیکھا طاؤس کو بڑھانے قریب آئین کہا شہریار کیا ارادہ ہی فرمایا ملکہ وہ ہمکو پکارتا ہی ہمین جانا ضرور ہی ملکہ نے کہا کیا عرض کرون نہین دل چاہتا کہ آپ اِس عفریت کے مقابلے مین جائین میری تو یہ کیفیت ہی نظم

مرا از صورت این حال رو بدیوار است
بیا بدیدہ من جلوہ کن بہر صورت
دل ست و آن ہم از دولت تو بیمار است
بہ بیگناہی طفل سرشک من بخشا
ہمین اشارہ ابروے یار در کار است
نفس بسینہ گرہ گشتہ چون سنگ ستمگر
دو روز شد کہ دل آرام من دل آزار است

شبی بخواب بناگوش یار را دیدم
کہ ہمچو آئینہ این خانہ وقف دیدار است
شکستہ ایم درین کوچہ استخوان یکسر
چہ شد کہ چشم سیہ روے من گنہگار است
دلم چرا نخورد خون ز رشک خون بیگانہ
بیا کہ زندگیم بی تو سخت دشوار است

ترا در آئینہ با خویشتن سر و کار است
ہنوز چشم من از حسرتش گہربار است
مسافت گرہ و بیگاہ من بہ خلوت غم
کجا رقیب سگ از راہ ما خبردار است
فلک بقصد دلم تیر در کمان دارد
کہ شست نازک او بوسہ گاہ سوفار است
چگویمت سبب دل گرفتگی وفاست

شاہزادے نے کہا ملکہ ہر روز پہلوانون سے معاملہ ہی کہان کہان ہمکو بچاؤ اب تو لڑائی در پیش ہی اسکے ہاتھ نیزہ دیکھنے کے مین دیکھو ابھی نکل جائیگا مرکب طرارہ بھر کے چلا نظم مصنف

کہو وصف توسن رقم کیا کرون
ترشتا ہی سیارہ نہین سیماب وار
قدم کی روانی کو دریا لکھون

اگر شبدیز خامہ کا یا لنگ ہی
صبا نام رکھون تو یہ ننگ ہی
وہ کوہ گران ہی یہ پا سنگ ہی

نما ہی عجب رنگ شکین اُسے
ہر ایک نعل ہی مجیہ بنتا ل
نہ کاوے کا محتاج ہو سطح

اسی سے لقب اسکا تیز تک
قدم با قدم مائل جنگ ہی
کہ وسعت جہان کی بہت تنگ ہی

بس شوکت سے شاہزادہ سامنے شبدیز کے پہونچا لگا ور زن ہوے پانچ قدم گینڈا استبدیر کا تین قدم مرکب اس نامدار کا ہٹا اب قریب سے شبدیز کی نگاہ جمال جہان آرا ے سکندر پر پڑی حیران جمال ہو کر نام نامی پوچھا مگر شاہزادے نے فرمایا جسکو تمنے پکارا تھا وہی حقیر ہی شبدیز نے کہا ای سکندر اپنے ہوش درست کر تیرے مقابلے مین آئے ہو کیونکر مجھسے مقابلہ کروگے اگر تلوار رکھدون کلائی ٹوٹ جائے جی چھوٹ جائے نہ یہ کہ مقابلہ سکندر نے کہا بس زیادہ غرور نہ کرو نیزہ اُٹھاؤ ابھی احوال کھلجائے شبدیز نے نیزہ اٹھایا کہا ایک ہی طعن مین خاتمہ ہی یہ کہکے نیزہ مارا سکندر نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا چھنکار بان گرنے لگین زور و شور سے نیزہ چلنے لگا بڑے زور و شور سے شبدیز لڑ رہا ہی مگر شاہزادہ کسی مقام پر لگی نہین کرتا ہی عرصہ دراز تک نیزہ چلا ایک مقام پر شاہزادے نے نیزہ اسکا گانٹھکر جھپیٹا مارا نیزہ ہاتھ سے شبدیز کے نکل گیا شبدیز کے منھ پر ہوائیان اڑنے لگین معلوم ہوتا تھا کہ نیزہ اسکے سینے کو توڑ کر نکل گیا غصے مین قبضے پر ہاتھ ڈالا تیغہ جو لنگر دار جوہر دار نیام سے کھینچا حقیقت مین یہ معلوم ہوتا ہی کہ اژدہا غار سے بل کرکے نکلا خبردار خبردار کہکے سر پر شاہزادے کے تیغہ مارا شاہزادے نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا مگر چونکہ تلوار کی دھار پہاڑ کی جب تیغہ قریب پہنچ اُسکے جسم کا شاہزادے نے بازو بچاکے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا شبدیز نے گریبان مین ہاتھ ڈالا زمین پر آنے کُشتی ہونے لگی سب دیکھ رہے ہین کہ شاہزادے نے ایسے ایسے پیچ باندھے شبدیز گھبرا رہا ہی چاہتا ہی مین بھی ایسا سخت پیچ باندھون کہ اس جوان سے توڑ نہو سکے مگر جو پیچ باندھا شاہزادے نے باسانی توڑ کیا اُسنے جوڑ کیا انھون نے بند باندھا اسطور سے لڑائی کا بندوبست ہو رہا ہی وہ پیل خود سر پست ہو رہا ہی دونون

لشکرون سے صدائے احسنت و آفرین بلند اسکے ساتھ کے پہلوان کہ رہے ہین یارو اس شیر نے کمال کیا کس زور و شور
سے لڑ رہا ہی استاد کو عاجز کر دیا ہی دیکھو تو کیا حال ہی جان بچانا محال ہی شل ہیکل کے ہانپ رہے ہین مثل بید
کانپ رہے ہین رنگ رو متغیر متردد و متحیر دیکھین اب کیا ہو بعض کہتے ہین ایسا نہوتا تو مقابلہ مین کیون آتا حقیقت
شیر بیشہ سپہ ان کارزار ہی کل فنون مین ہوشیار ہی کس لطف سے لڑ رہا ہی معرکہ پڑ رہا ہی ان دونون شیر دلون
یہ معرکہ ہو رہا تھا چار پہر دن لڑ کے وہ وقت آیا کہ آفتاب بادل کباب با رنگ زرد لرزان و ترسان آشیانۂ مغرب
مین جا کے چھپا آمد آمد شاہ زنگبار کی شروع ہوئی لیلائے شب نے مجنون روز پر قبضہ کیا شبدیز شاہزادے کو
روک کے کھڑا ہوا کہا اے شاہزادے بس دن واسطے لڑائی کے رات واسطے عیش و آرام کے ہے آرام کرو کل پھر
مقابلہ ہوگا شاہزادے نے کہا اب زیر کر کے پلٹنا کہان جاتے ہو کیون گھبرائے ہو مجھکو کیا بچا ہی تمھاری آواز
کے بارے میری کلائیان ٹوٹ جاتی تھی اب کیون گھبراتے ہو شبدیز چھوڑ کر الگ ہو گیا کہا مین رات کو ہرگز
نہ لڑونگا مین رات کو کسی سے نہین لڑا ہر چند شاہزادے نے کہا کہ اے پہلوان لڑائی کا خاتمہ کر کے جانا شبدیز نے
نہ مانا گھنیڈے پر سوار ہو کے چلا گیا جب تو شاہزادہ لاچار ہوا مجبور ہو پلٹا اپنے لشکر مین آیا سوسن نے تصدق
اتارے زر نثار کرتی ہوئی شاہزادے کو لے گئی داخل بارگاہ کیا سلطان کو بڑی خوشی ہوئی کہ میرے فرزند
سے حریف پست ہوا لاچار ہو کے پلٹ گیا مگر شبدیز جو آیا اکیلے مین بیٹھکر رونے لگا دروازے پر پہرہ بٹھایا کہ خبردار
ہمارے پاس کوئی نہ آنے مگر شہلا دروازے پر آیا سپاہی نے روکا شہلا نے کہا جا کر عرض کرو شہلا بے قطرہ زن
حاضر ہی کچھ عرض کریگا شبدیز نے نام سنکے بلوا بھیجا شہلا نے دیکھا میان شبدیز رو رہے ہین آنکھین انکی
سوجی ہوئین ہچکیان لے رہے ہین شہلا نے کہا کیون حضور کیسا مزاج ہی مجھسے تو حال بیان کیجیے شبدیز نے
کہا مین نے آج سب باتون مین امتحان کیا وہ سب فنون مین مجھپر غالب ہی اگر رات کو لڑتا گرفتار ہو جاتا اسیواسطے
پلٹ آیا اب جو سامنا پڑیگا وہ مجھکو زیر کریگا سوسن نے تسلیم بھی دبی ہی مین بولے یہ بھی دیکھا سحر نہین چل
وہ جوان خود سحر کو برا جانتا ہی سلیم میری نگہبان رہی سوسن سحر نہین کرنے پائی شہلا نے کہا آپ کیون گھبراتے
ہین مین آج ہی رات کو پکڑ لاؤنگا ہوش و حواس اپنے درست کیجیے ہاتھ پانون کو چالاک و چست کیجیے مگر
یہ عہد واثق فرمائیے جسوقت مین لاؤن فوراً قتل کر ڈالیے پہر دو پہر قید نہ رکھیے گا اسکا عیار بھی قیامت کا
پرکالا ہی میرا دیکھا بھالا ہی مین سوسن کو گرفتار کر کے لایا وہ بھی فوراً پہونچا آخر رہا کر کے لے گیا کچھ بن
پڑا اس جوان کو آتے ہی قتل کیجیے شبدیز نے کہا اے شہلا مین اپنی جان سے بیزار ہون آج کشتی مین ایسا
پیچ پڑا کہ کچھ بس نہ چلا توڑ جوڑ سب بیکار رہے لکڑی کی کرتب بھی یاد نہ آئی جی چھوٹ گیا اے شہلا آج تک مین نے
یہ صدمہ نہ اٹھایا تھا اپنے حوالی مین سیکڑون اکھاڑے بے چراغ کر دیے ہر چند کہ یہ لڑکا خرد ہی مگر کر دیکھے
و دیکھنے مین ہلال ہی آسمان زور و جرات کا ماہ کمال ہی شہلا نے کہا مین سمجھ گیا آپکا جی چھوٹ گیا ہی سلیم بھی
کشتی تھین مین بحر مین سوسن پر غالب نہ آؤنگی اب بھی سے بگڑی ابھی ہی سکندر و سوسن و جواہر کو
پکڑون تو لڑائی فتح ہو اگر ایک بھی انمین سے چھوٹا رہیگا آفت برپا کریگا شبدیز کو سمجھا بجھا کے کھانا کھلایا
پلنگ پر لٹایا کہتا ہی میرے دو چار شاگردون کو بلا دو موگریان لیکے آئین میرے بدن کو کوٹین میرے تمام
جسم مین درد ہو رہا ہی شاگرد پانچ چار آکے بیٹھے تیل ملنے لگے موگریون سے کوٹ رہے ہین آہ آہ کر رہا ہے
مگر شہلا جو باہر نکلا شاگردون نے پوچھا استاد خیر تو ہی اسنے کہا بھائیو کیا پوچھتے ہو غضب نامردون سے سابقہ

پڑا ہو یہ سوتے ہاتھ پاؤں جی چھوٹ گیا میاں شبدیز رو رہے ہیں میں نے وعدہ کر کے کھانا کھلوایا ہے
اب لشکر شجیر پرستان میں جاتا ہوں بیٹا ہو تو سکندر یا سوسن کو لاتا ہوں مہران شب گرد نے
شاگردوں کو ساتھ لیا چند باتیں اسکو سکھائیں ایک شاگرد اور بہران سبکرو آسکے بھی کچھ کان میں کہا
ان دونوں کو سمجھا کے چلا آپ تو الگ ہوا جواہر خنجر زن کو اب ایسا شک ہوا خود دروازے پر سکندر کے
بیٹھا ہے کیا مجال ہے کہ ہوا بھی گذر کر سکے جو سامنے آیا آواز دی کون آتا ہے اگر اسنے جواب دیا فبہا نہ جواب دیا
تیر مار دیا وہ بیٹھے سے شب تمام ہو چکی ہے کہ دیکھا اک سیہ پوش سامنے آتا ہے گرد بنا ہوا جواہر نے دو چار شاگرد
وغیرہ سے اشارہ کیا آواز دو کہ کون آتا ہے شاگردوں نے آواز دی کچھ جواب نہ ملا جواہر نے ایک شاگرد سے کہا
اسکو پکڑ لے شاگرد وہ جھکے چاہا گرفتار کرے اسنے خنجر مارا عیار کے ٹکڑے ٹکڑے ہو کے گرا سیہ پوش نے نعرہ کیا کہ منم
شہلا اسنے قطرہ زن جواہر خنجر زن دوڑا آٹھ دس شاگرد برابر دوڑے سیہ پوش کو گھیر لیا چادرہ منھ
سے ہٹایا دیکھا حقیقت میں شہلا ہے قطرہ زن ہے کمندیں مار کے پکڑ لیا جتنے عرصے میں ان لوگوں نے اسکو گرفتار
واضح ہو کہ شہلا نے مہران شب گرد کو اپنی صورت بنا کے بھیجا تھا جتنی دیر میں وہ پکڑا گیا اسنے جلدی سے
رنگ و روغن عیاری کا لگا کر جواہر کی صورت بنکے تیار ہوا خیمہ میں شاہزادے کے گھسا جا کے شاہزادے کو
بیہوش کیا پشتارہ باندھ کے پشت بارگاہ سے نکلا بہران سے کہدیا تھا جب جواہر خنجر زن قید شاگردوں
کی حوالے کرے اور آپ طرف بارگاہ کے جائے تب تو جواہر بن کے مہران کو چھڑا لینا حقیقت میں یہی ہوا کہ
بہران بصورت جواہر بنکے شاگردوں کے پاس آیا کہا ابھی اسکو مجھے دیدو رات کو اپنے پاس در بارگاہ پر
قید رکھونگا صبح کو جیسا حکم شاہنشاہی ہو وہ ہوگا شاگردوں نے اسکو حوالے کیا بہران نے مہران کو لیجا کے
خیمے کی آڑ میں کمندیں کاٹ دیں دونوں نکل گئے جواہر جو دربارگاہ پر آیا دو چار شاگردوں نے کہا استاد
آپ تو ابھی اندر گئے تھے جواہر گھبرا گیا جن شاگردوں کو قید دی تھی وہ یہ کہتے ہوئے آئے کہ آپ نے ہمسے
پشتارہ لے لیا جواہر نے کہا یارو یہ تو عیاری ہو گئی پردہ اٹھا کے اندر بارگاہ کے آیا دیکھا پلنگ شاہزادے کا
خالی ہے سراچہ چاک ہے پیترا شہلا کا معلوم ہوتا ہے جواہر روتا ہوا نکلا کہا یارو جس سے ہو سکے وہ کرے
آج گرفتار ہونا شاہزادے کا بڑا غضب ہوا شبدیز دن بھر لڑا اسکا جی چھوٹ گیا اسنے کئی عیار کو بھیجا مگر
عجب کام گر گیا میں تو جاتا ہوں یہ کہکے جواہر چلا ستارہ سحری چمکا ہے شہنشاہ ثوابت و سیارگان نے شکست
دکھائی مہ تابان نیزہ خطوط شعاعی ہاتھ میں لیکر میدان گاہ جہان میں جلوہ فرما ہوا توسن فلک کو زیر ران
کیا جواہر سنہ ستگار بنکے اسوقت دربارگاہ پر پہونچا کہ شہلا ابھی پشتارہ لیکر آیا ہے سامنے شبدیز کے پہونچا
شبدیز نے پکار کے پوچھا کیوں شہلا کیا کیا کہا حضور جو کہا تھا وہی کیا اب آپ اپنے وعدے کو پورا کیجیے
شبدیز اٹھ بیٹھا حکم دیا جلادوں کو بلاؤ جواہر خیمے کے چوب کی آڑ پکڑے ہوئے کھڑا ہے اسنے دیکھا کہ جلاد
اندر آئے شہلا سے کہا اسے ہوشیار کر شہلا نے کہا حضور آہستگی کو کام فرمائیے شیر کو دام تزویر میں پھانسا ہے کمندیں
توڑ کے پھینک دیگا بارگاہ میں خون کا دریا بہائیگا لڑتا بھڑتا نکل جائیگا کہا اچھا جو تمہاری خوشی فوراً آہنگر
آیا ہاتھوں میں ہتھکڑیاں پاؤں میں بیڑیاں گلے میں طوق بغلوں میں خاردار لٹو بازو وہ پر جوڑے فولاد کے
سینے پر تختے پشت پر سلاسل قید سخت میں گرفتار کیا اب شاہزادے کو فتیلہ رفع بیہوشی دیا شاہزادے نے
ہاتھ اٹھایا خانہ زنجیر میں خلل ہوا بل کر کے اٹھا پکار کے آواز دی سلام ہمارا اسیر ہو جبکہ جو خداوند تجھکو

برحق جانتا ہو شبدیز نے کہا کیون سکندر اب اپنے کو کس حال مین پاتے ہو سکندر نے جواب دیا جسطرح شیر زرہ
گوسپندان مین قید ہو مجھے کچھ خوف نہین جو تجھسے ہو سکے وہ کر اگر ایسے نامرد کے ہاتھ سے قضا ہی تو کیا خوف ہی
شبدیز نے کہا جلد قتل کرو مگر یہان لشکر مین ہنگامہ ہوا سوسن پر پرواز پیدا کرکے چلی یہان سلیم جادو بھی
آگئی ہی جیسے ہی شبدیز نے کہا کہ جلاد کو لاؤ جواہر اچک کے بارگاہ مین آیا وہ جانا باندھے ہوئے خنجر ہاتھ مین
آواز دی ای پہلوان قتل کرتا ہون شبدیز نے کہا جلد سر کاٹ لے مگر شہلا چوٹ کھائے ہوئے پڑا اسنے کہا
ای جلاد ذرا ادھر آ جواہر کب جواب دیتا ہی کہا مہتر صاحب ٹھہریے دشمن کو قتل کر لون تب آپ سے کلام کرون
شہلا چلا ایک شاگرد برابر کھڑا تھا اسنے کہا آپ دخل نہ دیجیے شہلا نے کہا تجھے کیا کام اس شاگرد نے
پیچھ مارا کہا دیکھو ہمکو یہ کام ہی شہلا کا سر زخمی ہوا اسنے کہا یارو لینا جواہر نے اتنی جو مہلت پائی پیچ ہتھکڑیان
کا مین شاہزادے نے نعرہ کرکے قید توڑی ایک جوان کو مار کے تلوار لی نعرہ کرکے لڑنے لگا جواہر پر بہت سے
عیار آپڑے اسکے شاگرد بھی پہونچ گئے تھے وہ اسکا شاگرد تھا جسنے شہلا کو زخمی کیا شبدیز بھی ملک کے اتحاد
نعرہ کیا یارو سکندر جانے نہ پاوے چہار طرف سے اسکے لوگ دوڑے جواہر کے چالیس شاگرد پہونچے تھے
شہلا سے تلوار چلنے لگی اسکے شاگرد بہت تھے جواہر گھر گیا چہار جانب سے کمندین پڑین یہ گرا سبھون نے
بلوا کرکے جواہر کو پکڑ کے کشان کشان سامنے شبدیز کے لائے شاگرد جواہر کے بھاگے کہ لشکر مین خبر کرین
شب گرد نے کہا ای شہلا جسطرح ہو سکے سکندر کو مار لو تین سو کمند انداز شاہزادے پر ٹوٹ پڑے زنجیر
کمندین چہار طرف سے پڑین شاہزادہ مجبور ہوگے گر اکی ہزار بیجا ٹوٹ پڑے مگر اس حال مین بھی سکندر
کی یہ جرأت تھی کہ جب تڑپا کمندین توڑ ڈالین زنجیرین تک شکست ہوئین جسکو گھونسا مار دیا اسکا بھیجا کا
سر پھٹ گیا شبدیز اس جرأت کو دیکھکے گھبرا رہا ہی کہتا ہی یارو پکڑ لو جو قریب پہونچا مارا گیا شاہزادہ چاہتا ہی
کمندین توڑ کر پھر تلوار لے لون شبدیز پر جا پڑون کمندین پڑ رہی ہین جب گردن و کمر مین کمندین آگئین
شاہزادے نے انکو توڑ دیا دو چار عیار دو گھونسا مارا پھر کمندین پڑین شاہزادے کا یہ حال ہی کہ جان بچانا
محال ہی اکیلا کد و کاوش کر رہا ہی مگر ان نامردون سے جان نہین بچتی شبدیز بھی شریک ہوتا ہی مگر خوف
کے مارے دور دور رہتا ہی کہہ رہا ہی ارے پکڑ لو گرفتار کر لو اس جوان نے بڑا غضب کیا چالیس پچاس جوان
مار کے ڈالدیے اور گرفتار نہین ہوتا جسطرح ہو سکے اسکو گرفتار کر لو دولت دنیا سے نہال کر دونگا سپر مین
جواہرات سے بھر دونگا جھپٹ جھپٹ کے بھیا دوڑتے ہین شاہزادے نے اس حال مین بھی دربار مین اسنے
دریا لہو کا بہا دیا مگر مجبور و لاچار ہی کہ ہتھیار ہاتھ مین نہین نہتا لڑ رہا ہی اب سلیم آگئی جب شبدیز نے
بہت کہا کہ ای سلیم تو کیا دیکھ رہی ہی سحر نہین کرتی سلیم نے اٹھکے سحر کیا یہان آنکل گلے مین ہو سحر نے تاثیر نہ کی
سکندر اسطرح لڑ رہا ہی کہ ملکہ سوسن گوہر پوش آگئی جھکی دیکھا شاہزادہ والا قدر اس مجمع مین پھنسا کر
دیوانہ وار لڑ رہا ہی کلیجہ منہ کو آگیا وہین سے نعرہ کیا او بیحیا و ستم ملکہ سوسن گوہر پوش سلیم نے للکارا
او گیسو بریدہ تیرے نام سے شاہان طلسم کو نفرت ہی بحکم ہی سر کاٹ کے لاؤ تو نے تو غدر ڈالدیا ہی یہ کہکے اسنے
سحر کیا ملکہ سوسن گوہر پوش نے سحر کو باطل کر دیا لوگ آگے گری پلٹ کے دیکھا جواہر کی مشکین بندھی
ہوئی ہین پانچ چار عیار لیے کھڑے ہین پلٹ کے نگاہ جو ڈالی ستر شبگرد کی شاگرد شہلا سے آنکھ مل گئی
گھبرا گیا اسی بیقراری مین یہ اشعار پر بہار عاشقانہ پڑھنے لگا نظم

جانانہ گر بجور و جفا میکشد مرا

اوراچه جرم مهر و وفا میکشد مرا | گفتم که بنده را ز برائے خدا مکش | این طرفه که برائے خدا میکشد مرا
گر غیر دست و پائے تو پوشد جدا کشم | بجائے که ز رشک رنگ حنا میکشد مرا | جانا ز جیبان ز دست دو قاتل خود
نازش جدا کرشمه جدا میکشد مرا | دست از علاج من بکش ای مهربان طبیب | من زنده ام بدرد و دوا میکشد مرا
زنگم وران حریم بجائے رسیده است | کامد شد نسیم صبا میکشد مرا | یکروز کنم بهاره و شوم ایمن از بلا
بودن میان خوف و رجا میکشد مرا | من سر بسر گناهم و او بے گناه کش | واقف بپرس از وکه چرا میکشد مرا

گریبان چاک کیا پکار کر آواز دی ای کشم راز عاشقان ای سوختگان ز گلعذاران ایک نظر تو اٹھاؤ حسرت دید مین مرتے ہین اپنے کو ملعون و بدنام کرتے ہین شہلا نے کہا او مہران کیا بیہودہ بکتا ہی یہ تجھکو کیا ہوا لگی نے آواز دی ای عاشق صادق میرے جواہر کو تو قید سے چھڑا دے مفت مین بیچارہ پھنسا ہی مہران شب گرد نے کھینچکر شعلہ پر چاہا ہر چند اسنے ہان ہان کی مہران کب مانتا ہی ایک نیمچہ مارا کہ اسکی ران زخمی ہوئی پلٹ کے اک نگہبان کو مارا جواہر سے کہا متر صاحب آئیے دیکھون آپکو کون روکتا ہی تین نگہبان بھاگ گئے اسنے جواہر کی زنجیر کاٹ دی جواہر بھی لڑنے لگا قضا سے کار بیان تو ز و پیر متہ ہنگامہ گیر و دار طبیعہ ہی جواہر و سکندر رو سوسن نے خون کے دریا بہا دیے ہزارون لاشے گرا دیے سحر العجائب و سحر الغرائب دربار مین تخت پر بیٹھے ہین تاج نخوت بر سر زرہ نکبت در بر خود سر پیر و حماقت رہبر راہ ضلالت گمراہ کوچہ خفت سرداران خرس طینت بیمون خصلت خر سہلے باد یہ جہالت گرد بیٹھے ہین ناچ ہو رہا ہی پھولے ہوے اپنے کو بھولے ہوے غرور سے اپنے پیرہن مین نہین سماتے ہین ایک ایک سے کہ رہے ہین بارو تمنے دیکھا ہمنے بادشاہ طلسم کوکب روشن ضمیر کو قید کر لیا کیا جلد ظہور قہر قدرت سامری و جمشید ہوا کیا بلا مین پھنسے لجھ ہو گئے تھے ہمین صورت بھی دیکھنا ناگوار ہی کیا کرین میعاد طلسم سے لاچار ہین جب قصد کیا کہ ہین طلسم وزرا آیا برائے خیرخواہی منع کرتا ہی پہلو مین کرسی جواہر نگار پر وزیر اعظم شغاد گوہرین بیٹھا ہی اسنے کہا عرصہ ہوا کہ سکندر و سوسن چرا کے لے گئی عیش کرتی ہوگی آپنے شبدیز سیہ پوش و سلیم جادو وغیرہ کو لکھ بھیجا تھا کہ ان دونو سرکشون کو گرفتار کرکے بھیجو کچھ انکا احوال نہ معلوم ہوا کہ پہلوان سنے کیا کیا ساحرہ پر کیا گذری یہ سنکے سحر العجائب اٹھا کہا مین کئی طور سے دریافت کر سکتا ہون یہ کہکے آنسے ایک کو ٹھری کھولی اسمین سے اک پتلی سونے کی نکلی سحر العجائب نے کہا ای شبیہ سامری اسوقت کچھ باتین کرو ہمارا دل بہت گھبراتا ہی پتلی نے کہا آپکے خلاف نہو تو عرض کرون سنیے عرض کرتی ہون

**نظم واقف**

آخر این قصه وبلائے هست | کمندیای بستان خراب دلم | آخر این خانه را خدائے هست | هر کجا شوخ سیر زائے هست
دره مارا اگر دوائے هست | خواجه بر دولت اعتماد مکن | که غلام گریز پائے هست | در شفاخانه لب یار هست
که هنوزم بسر هوائے هست | زادن و مردن آمد و رفت است | وهوهم کاروان سرائے هست | خاک گشتم بیا بباد مده
که عجب تار خوش صدائے هست | مکن ای ترک تیغ یا قدم رنجه | دیده مشتاق خاکپائے هست | عاشقے زار را نوازش کن
گرمرا با تو ماجرائے هست | ظلم و جفا کشی تقصیر | گر بدانم ترا وفائے هست | تند چون سیل از سرم مگذر
دل که در دآشنائے هست | شست بر بهر کو بست می که ترخی | نگهش تیر بخطائے هست | انکه بے پرسی آشنائے تو نیست
شکر ها سکم گدائے هست | راست گو شیدا ای بلا ز دگان | که چو بالائے او بلائے هست | گرچه بے برگ گشته ام چون سرو
ازچه در سینه هائے هست | | | گر بجان داد دل زغم واقف

یہ اشعار یہ مضامین شعر قات جو چنچل نے پڑھے سب اہلیان دربار دنگ ہوگئے سب

شاہون کی جانب دیکھا کہا ای شاہان طلسم آپنے یہ مضمون سُنا سامری و جمشید کی یہ کتیبہ خاص ہی دیکھیے کیا اپنی
کہین کہ جس سے بربادی طلسم کا مضمون پایا جاتا ہی ان دونون نے کہا کیون بیہودہ بکتے ہو اس طلسم کو
ہزار سال تک زوال نہین ہی نہین بالکل اسکی بربادی کا خیال نہین ہی کیا مجال ہی کسی کی جو اسیر دست
انداز ہو کون دنیا مین ہی جو ہمارے سحر کا مقابلہ کرے یہ تو تیر جشید سامری ہی اسکے رگ و ریشے مین تمام
مکاری بھری ہی جو یاد آگیا وہ اسنے پڑھدیا اسکی بات قابل اعتبار نہین ہی بعض نے یہ بھی تو نظم کردیا ہی کہ ہم
اسقدر روئے کہ دریا اشکو نکلا تا بہ آسمان پہونچا فرشتون کو ڈر ہوا کہ ہم ڈوب نہ جائین جن لوگون کو ایسی
بات کہنے مین خوف نہ آیا انکے اقوال سے فال لین اور اسکو مستند جانین ہم اسکو مہمل جانتے ہین اب اصلی
معاملہ پوچھو کہ کیا کیفیت ہی یہ تپلی چپ کھڑی ہی سارا لشکر بہ نگاہ حیرت دیکھ رہا ہی وہ تپلی یہی کہتی ہی کہ کیا دریا
ہی سارا انشو و نما بیکار ہی بڑے بڑے شاہان جلیل حسرت و یاس لیکے پردۂ دنیا سے اٹھ گئے انکی قبرون کا
نشان نہین ملتا جن لوگون نے دعوی خدائی کیا وہ کہان گئے آخر پیوند خاک ہوے کس کا ذکر کرین اور
کہان تک خانۂ دل مین خزانۂ غم و الم بھرین سب سن رہے ہین سحر العجائب نے کہا ای شبیہ سامری
ہمنے تمکو کیون بلایا جن باتون کو نہ پوچھین انکا ذکر نہ کرو لوگو تمکو وحشت ہوتی ہی روح سامری جہنم مین
روتی ہی یہ بتاؤ کہ سوسن گوہر پوش و سکندر زرین پوش زرین علم پر کیا گذری ہمنے جمشید پر اور نسیم کو
بھیجا تھا انھون نے کیا کیا کہتی ہی تپلی تھا ان دونون پر زوال ہی سکندر و سوسن و جواہر خنجر زن
عیار پرفن سے دربار مین تلوار چل رہی ہی پہلوان و ساحرہ سحر سوسن و جرأت سکندر سے زخمی ہوکر
عیار پکڑا گیا تھا مگر چھوٹا آپ کے تابعین بھاگے جاتے ہین اب سکندر نے میدان پکڑا مرکب و سلاح بھی اسکو
مل گیا سحر العجائب نے کہا کیا باعث ہی کہ سکندر پر سحر تاثیر نہین کرتا ہی تپلی نے کہا سوسن نے مشقت کرکے
اک ہیکل بنادی ہی وہ گلے مین پہنے ہی اسوجہ سے سحر تاثیر نہین کرتا ہی یہ کہکے اک چیخ ماری جل کے گر پڑی
اُس خاک سے اک طائر پیدا ہوا چیخ مارکے بلند ہوا آواز دی کہ یار و اسی سال مین یہ طلسم فتح ہوگا تم لوگ سب
چن چن کے مارے جاؤ گے امان نہ پاؤ گے سحر العجائب نے غصے مین آکے ماش کا دانہ ماردیا پکار کر کہا یہ کیا
یہ تجھسے کون پوچھتا ہی وہ طائر جل گیا اُسکی خاک سے بھی اک طائر پیدا ہوا اُسنے بھی یہی آواز دی آخر
سحر العجائب نے اسکو بھی جلایا تیسرا طائر پیدا ہوا اُسنے آواز دی ای سحر العجائب جہانتک تو جلائیگا
طائر پیدا ہوتے جائینگے تمہارا سون کے ہوش اڑ گئے ہمکو نکل جانے دے کیون ستاتا ہی روح سامری
رنجیدہ ہی سحر العجائب چپ ہو رہا جو تھا طائر صدا دیتا ہوا اڑ گیا تمام اہلیان شہر نے یہ آواز سنی کہ
طائر چیخین مارتا ہوا جاتا ہی تمام شہر والے سن رہے ہین عجب طرح کی آواز دیتا ہی اُسکی آواز سے عجب طرح
یہ اشعار دلفگار پیدا ہو رہے ہین

کار کرد از سینہ لہا تیر مژگان شما
وقت آنکس خوش کہ باشد از اسیران شما
دو چشم بد کہ چون بادام توام با دلم
نگاہ نگاہی گشم خود را بہ امید ان شما
ملک دل را از نگاہے میتوان تسخیر کرد

خوش نگاہان بسکہ شوخ افتادہ مژگان شما
ہوش اہل کمان گشتہ قربان شما
رشک داغ دل مرا بسیار می آرد بشور
سخت حیران اختلاط افتادہ پیکان شما
می فروشان خرقہ میخواہم کنم زاہن شراب
چیست از لشکر کشی منظور مژگان شما

بر شہیدی می کنند چشم فتان شما
از گلستان می ستاند باج زندان شما
تا اسیر کردہ است چشمی بر نمکدان شما
قابل رنگ شہادت نیستم لیک از وفا
گر قبول افتد شوم مرہون احسان شما
بے اثر بود صداے کہ شکست دل بود

کاش افتد شیشہ ام از طاق نسیان شما
قطرہ ہاے خون من چون گل گریبان سید
بعد ازین می افگنم دل در گریبان شما
خواہ بد گوئید خوبان خواہ دشنامم دہید
روزی من زہرہ شد از شکرستان شما
کیستی نسبت لب شیرین خود را با عسل
بادم گشتہ خنجرہاے مژگان شما
واقف آتش بجان ہرگز نخواہد بود جان

بود جان بردن ز ضعف دل بسے مشکل مرا
جامہ زیبان از ہواے طوف داماں شما
گردش چشم تو باشد کارساز عالمے
من دعا گوے شمایم من ثنا خوان شما
افتدم سر رشتۂ جمعیت عالم بدست
این سخن ہرگز مناسب نیست با شان شما
با دل پر خون تبسان زخم خندان زیستن
ہمچو شمع صبح از بہاے خندان شما

بو نمی کردم اگر سیب زنخدان شما
نیست در داماں من این طفل رایکدم قرار
آسمان بیکار میگردد بدوران شما
ہمچو من ہمی نصیبی نیست ای شیرین لبان
گرد بد تاری کمین زلف پریشان شما
چیر گم گشتہ است خون عالمے چون غنچہ
جان من ہست اختراع دردمندان شما

سارے شہر والے کانون پر ہاتھ رکھتے ہیں بعض کہتے ہیں یارو سنا تمنے طائر کی آواز سنکر ہوش اڑتے ہیں کیا کہتا ہوا جاتا ہی مقام عبرت ہی ٹکڑا ای کا انجام بد ہوگا یارو ہم لوگون نے خوف نہ کیا اپنے شہنشاہ کا ساتھ نہ دیا اکمحرامون نے انھیں قید کر لیا سنتے کہاں سنتے ہیں ان پر جفائین گذرتی ہین اکثر آب و دانہ بند رہتا ہی ایک ایک جلیل جفائین سہتا ہی برائے کوتب قید مقام باغ ویران سنسان کف دست میدان روش پٹریان اجاڑ ایک ایک درخت جنگل کا جھاڑ پھول کا نام نہین بلبلو نکو اُس باغ مین آنے سے کام نہین صیاد وگلچین کا مسکن برائے طائر رنگ گل صبا رہزن وہان ایسے بادشاہون کو کبو نکر آرام آئے یقین ہی سامری و جمشید کے بھی خلاف گذرا ہی قہر اپنا نازل کرینگے مفت مین گنہون کے ساتھ مین گھن بھی پیسا رعیت ولے تباہی مین پڑے ہملوگ کیا جواب دینگے صاحبقران ضرور آئینگے ہملوگ مارے جاینگے ہر گلی اور کوچے مین یہی ذکر ہی کہ آج تو طائر طلسم پکارتا ہوا گیا ہی کہ زمانہ انقلاب کا آیا ہی طلسم نور افشان کی عمر گذر گئی اس طلسم پر یہ سال آخر سال ہی جو کچھ کاہن نے بیان کیا ہی اسکا قول کرسی نشین ہوا ہی طائر پکارتا پھرتا ہی سنا تھا کہ ای غافلو ہوشیار ہو جاؤ اس طائر کے نکل جانے سے ہنگامۂ عظیم برپا ہی آواز طائر کی سبنے سن لی تمام شہر مین مشہور ہو گیا کہ طائر ساختۂ سحر سامری و جمشید پکار پکار کے کہگیا اُسکی صدا عبرت خیز تھی تاثیر بھی حیرت انگیز تھی مگر سحر العجائب و مصر الغرائب نے بعد اس فعل کے آواز دی کوئی ہی جو اس جنگ مین جائے پہلوان اور ساحرہ کو بھاگے لے آئے سرخنگ جادو وزیر دست چپ غصے مین آ کے اٹھا کہنے لگا کہ حضور ہم آپکی باتون کو سمجھتے ہین ان باتون مین سامری و جمشید کا بھی کہنا ہرگز ہرگز قبول نہین مطلب دل حصول نہین یقین کامل ہی کہ سحر بالکل غلط نکلینگے غلام جاتا ہی اور سکندر زرین پوش زرین علم کو اور ملکہ سوسن گوہر پوش کو ابھی لے کے آتا ہی یہ کہکے یکہ و تنہا اٹھا عہدے مین وزیر اعظم ہی کئی سو جادوگر کھڑے ہوگئے سبھون نے عرض کی اگر حکم ہو تو ہم آپ کے ہمراہ چلیں وہان جاکے خوب خوب زن سر خنگ جادو نے کہا مجھے کسی کی ضرورت نہین ہی مین یکہ و تنہا اٹھ کیا ہوا جاتا ہون تڑپ کے گرفتار کرونگا سب باغیون کو پکڑ کے لے آؤنگا تھوڑے عرصے مین آتا ہون مزا اپنی جرأت کا دکھاتا ہون یہ کہکے چمک کر برق بنکے چلا دربار مین آگاہ ہوا کہ سر خنگ جادو وزیر اعظم شاہان طلسم برائے گرفتاری ملکہ سوسن گوہر پوش و شاہزادہ سکندر زرین پوش و زرین علم یکہ و تنہا جاتا ہی مگر اب احوال لڑائی کا سنیے کہ شاہزادہ والا قدر سکندر زرین پوش زرین علم شیرانہ دلیرانہ لڑتے ہوئے

سامنے شبدیز کے پہونچے شبدیز پیچھے نہ ہٹ سکا تلوار کا ہاتھ مارا سکندر نے تلوار کو تلوار پر لگا تھا بچہ جلالی کا ہاتھ مارا نیچہ چمک کے گرا اُسنے سپر کے پیچھے کی پناہ کیا اگرچہ بچہ سے سپر کو کاٹا سپر کو کاٹکر تیغ گرا شبدیز کے دو ٹکڑے ہوئے فوج مین شبدیز سیہ پوش کی خبر ہوا یار و غضب ہوا پہلوان ہمارا مارا گیا ہم کدھر بھاگ کے جائین بیشہ ویران ہوا یہ بیشہ شیر ہی اسکو کون آباد کریگا زمین سے گرد اڑی علمون نے بال کھولے وامے پیٹنے سر پیٹنے لگے تیر چلاتے پھرتے تھے دور جاکے منہ کے بل گرتے تھے سلیم جادو نے جب یہ خبر وحشت اثر سنی کہ شبدیز سیہ پوش مارا گیا غصے مین کانپ گئی ساتھ والی جادوگرنیون سے کہا مین بدنام ہوئی سب لوگ یہی کہینگے کہ سلیم جادو نے شبدیز سیہ پوش کو نہ بچایا شبدیز کو قتل کرادیا یہ کہکے لڑتی ہوئی چلی اس زور و شور سے سحر کرتی تھی کہ جہان پر لڑی ہزار دو ہزار ساحران غدار کو مارا اسنے سحر اوکر دیا بعد سحر کے نکلی نخل جلادیے قصر تن گرادیے دریاے آتش بنایا صدہا کو اسمین ڈبویا لشکر مین ایک ہل ہوا سوسن ایک مقام پر ٹھہری ہین وزیر زادیان بھی اس جگہ پر آگئی ہین ذکر جرأت شاہزادہ سکندر زرین پوش مین علم ہو رہا ہی ملکہ سوسن گوہر پوش کہتی ہین اسکا ذکر اسطرح منہ بھر کے نہ کرو ایسے ہی مقام پر لڑکا لگ جاتی ہی مین اس خوف سے نگاہ بھر کے نہین دیکھتی ہون آپ اپنے پاؤن کے نیچے کی مٹی چوٹے مین ڈالتی ہون بوا برا نہ ماننا ایسا ضرور ہو جاتا ہی کنیزین کہ رہی ہین کہ حضور سے نہین چھپ رہا جاتا اس زور و شور سے اس پہلوان کو مارا کہ اُسکے ساتھ والے جتنے ہین سب بھاگے جاتے ہین ٹھہر نہین سکتے رنگ لڑائیکا بگڑ گیا یکایک ہنگامہ ہوا لوگون کے رونے کی آواز آئی ایکطرف سے دریاے آتش بھڑکا لکڑا بڑھ کر کا اس دریا نے صدہا نخل جلادیے ملکہ نے گھبرا کے پوچھا ارے یہ کسکا سحر ہی کئی سو کنیزین بھاگی ہوئی آئین انھون نے عرض کی کہ حضور شبدیز کے مارے جانے کی خبر سنکے سلیم جادو کو بڑا جوش و خروش ہوا اُسنے کئی ہزار ساحر مارے دریا بناکر لڑتی ہوئی آتی ہی شاہزادہ سکندر نے جو دیکھا کہ ملکہ سوسن و سلیم مین بلا کا سحر ہو رہا ہی سکندر نے دور سے سلیم کو تاکا تیر کمان مین پیوست کرکے مارا سلیم نے اس تیر کو جلادیا سوسن نے گولہ مارا سینہ پر کینہ پر لگکے پار تو دو زرہ پشت کو پار گذرا نقارہ فتح و نصرت پر چوب پڑی کیان ملکہ سوسن نے جو دیکھا کہ شاہزادہ سکندر بھاگے ہوؤنکا پیچھا کر رہے ہین وہ بھی جب عاجز ہوتے ہین لڑنے لگتے ہین کنیزون سے کہا ارے شاہزادے کو روکو وہ تو کسی کی سنتے نہین بڑھتے چلے جاتے ہین بس لڑائی ہو چکی دشمنون نے شکست کھائی بھاگے ہوؤنکا پیچھا کرنے سے کیا فائدہ میرے ہوش درست نہین نظم

نی ببوے یار و نہ گردی خبر مرا
بر دل غبار است ازین رہگذر مرا
خواہم سجادے زطوت قفس پرم
واقف نگشندہ بود زچشم پدر مرا

پرورده عشق اگرچہ بخون جگر مرا
خون شد زہجر و نائیت ابدل جگر مرا
زنسیان کہ یکسانہ بہ بستر فتادہ ام
ورنہ چہ حاصلست ازین مشت پر مرا

افگند یار اگرچہ بسر خشک از ظفر مرا
ہر سو صبا ز رہگذرش می برد غبار
ترسم کہ عمر نیز نیاید بسر مرا
ہو دم ہنوز طفل کہ چون اشک شور عشق

کنیزون نے بڑھکے شاہزادے کو روکا باگ مین ہاتھ ڈالدیا کہا دیکھیے ملکہ عالم کیا فرماتی ہین منع کرتی ہین کہ بھگیاؤن کو جانے دیجیے بھاگے ہوؤنکا پیچھا نہ کیجیے شاہزادہ ٹھہر گیا مگر کمنی سے خون ٹپکتا ہوا جسم پر خون کے چھینٹے پڑے ہوئے تیغ ہلالی ہاتھ مین لیے ہوئے خود زرین سپر مرکب نے لڑائی مین سیکڑون کو پامال کیا سمون مین خون بھرا ہوا ہی ملکہ سوسن گوہر پوش قریب پہونچین اپنے طاؤس سے کود پڑین پشت مرکب پر ہاتھ رکھدیا کہا ای شہریار چشمے خدا و تدبیر سے اپنا فضل

شریک کیا سرسبز و شاداب ہوے مظفر و منصور ہوے کہ سر جنیگ جادو ساحر بدخو آسمان پر آکے چمکا
اُسنے دیکھا کہ دو کوس کے گردے مین ہزارہا لاشہ پڑا ہی خون کا دریا بہ رہا ہی دیکھتا ہوا چلا آتا ہی دل سے
کہتا ہی بڑا کشت و خون ہوا ہزارہا اہلیان فوج شہنشاہ مارے گئے مگر سلیم و شبدیز بھی نہین ہین ایک
مقام پر دیکھا مین سر درختون مین لٹکے ہین شبدیز و سلیم کے سر کو دیکھ کے غصہ آیا جی مین کہتا ہی کہ بڑا
غضب ہوا دونون افسر مارے گئے نہین معلوم یہ تیسرا سر کسکا ہی طریقے سے معلوم ہوتا ہی کہ یہ بھی افسر ہی
جانبازی کرکے مارا گیا اک گولہ تیار کرتا ہوا آگے بڑھا سوسن و سکندر کو اک مقام پر باتین کرتے ہوے
دیکھا جل گیا سوسن دامن پکڑے ہوے شاہزادہ کا یہ اشعار عبرت آثار پڑھ رہی ہین اور کہتی ہین کہ میری یہ حالت ہے

ظلم یادر غم عشقت سر شادی نمی باشد
دلی در عشق شاگردی و استادی نمی باشد
بلاست آدم اغماض خود دی سرت گردم
کہ در دشت خراب عشق آبادی نمی باشد
دلم صد پارہ و سرپارہ مجنونی ست سرگردان

گرفتار ترا پروائے آزادی نمی باشد
مراد آتش افگندی و من در دیدہ سیوم
رسید خود و تغافل رسم صیادی نمی باشد
الٰہی شوخ زیر اندام با سر سخت گیر
چو من آوارۂ واقف در ین وادی نمی باشد

بہ تعلیم و تعلم حکیمیں عاشق نمی گردد
اسپند مجمر شوق تو فریادی نمی باشد
لخت دل مہیا ساختم برگ سفر زین رو
کہ مین بیکران را پنجہ فولادی نمی باشد

یہ جو اس بھیانے دیکھا گولہ جو سحر کا
تیار کرکے لایا تھا وہی گولہ پھینک مارا اور اپنے نام کا نعرہ کیا کہ سم سر جنیگ جادو وای سوسن ہوشیار
ہو جا گولہ جو پھٹا اور گولے نے دورہ باندھا بیس ہزار ساحر و بارہ ہزار غیر ساحر اس سحر مین پھنسے مگر
جب ہو کر کھڑے رہگئے کسی کے ہاتھ سے تلوار چھوٹ کر گری کسی کے گھوڑے نے بدلگامی کی کوئی آشفتہ وار
حیران کوئی بشکل تصویر پریشان کوئی منھ کے بل گرتا ہی کوئی تھرا کے بیٹھ گیا کسی نے شاخ نخل تھامی کسی کا
بجلی چمکی کسی پر برق گری تیس ہزار آدمی ایک رنگ مین ملکہ سوسن کا چہرہ سفید زیست سے ناامید جھولی بھی
ہاتھ مین ہاتھ سے گر پڑی اتنا تو منھ سے نکلا کہ شہریار غضب ہوا زیر سحر العجائب کا آگیا اتنا کہکے چپ ہو گئین
سکندر کے گھوڑے کے پاؤن زمین مین غرق ہوے ہاتھ پاؤن تھرائے اک طائر کڑک کر گرا اسنے
گلے سے ہیکل اُتار لی مگر لیکے نہ جا سکا اسی مقام پر گر پڑی مگر سکندر خاموش ہوے تلوار ہاتھ سے گری سپر
پشت سے جدا ہوئی کمان کیانی مین خم آیا تیر ترکش سے نکلے مثل طائر بسمل تڑپنے لگے سر جنیگ جادو
زمین پر آیا شاہزادہ بھی خاموش ہی ملکہ سوسن کو حیرت کا جوش ہی آنکھ اٹھائی ہین پھر سکندر کی جانب
دیکھکر نگاہین جھکا لیتی ہین سکندر بھی بہ نگاہ حسرت سوسن کو دیکھ رہے ہین نگاہون سے یاس پیدا ہی
سوسن ایسی شیدا کی نگاہون سے آنسو جاری نگاہون سے یہ اشعار پیدا ہین جو بیان لب سے ہویدا ہین مگر
عالم حسرت و یاس دونون کے چہرے اُداس دل مین درد لب پر آہ سرد بس یہ کیفیت تھی کہ نظم

تیرا نیاز مند جوا کی ناز مین نہین
انصاف چاہتا ہی یہ اعزاز مین نہین
نعلون سے کچھ غرض نہین مطلب ہی پار سے
کب بند و بست سلسلۂ عنبرین نہین
آنکھین دکھاؤ تم تو شیاطین بھاگ جائین
اتنا تفاوت آمین ہی چین جبین نہین

دونون جہان مین کہین ٹھکانا کہین نہین
تیغ برہنہ کب نہین قاتل کے ہاتھ مین
نظارہ بار بار ہون مین صبح بین نہین
قربان قدرتی مین ہی طغرائے قدرتی
تیر شہاب ہی نگہ خشمگین نہین
عمر گذشتہ کا کہین لگتا نہین پتا

ہم بوسہ مانگین اور کہے تو نہین نہین
کسوفت کہنیون سے خبر بھی آستین نہین
سودا زدون سے اپنے نہین بچھڑ کر
رخسار شاہ حسن چین جبین نہین
رخسار بادشاہ ہی دل مجھ فقیر کا
بالائے آسمان نہین زیر زمین نہین

پہنانے کے تجکو دیکھتے ای جامہ زیب حیف
تم سا بھی بے نیاز کوئی نازنین نہین
ہمکو سُنا کے کہتا ہی دل بھر کے جام عشق
عالم سے غافل اپنے جہان آفرین نہین
دیتے ہو سیدھی بات کا اُلٹا ہمین جواب
نازک ترے بدن سے میان یاسمین نہین

کلیان قبائے گل مین نہین آستین نہین
گُل ہوتے ہین ہوا زمین ہے چراغ عقل
ہو جا ہے پی لے زہر تو میا انگبین نہین
آنکھون کے سامنے سے نہ ہٹ اے خیال یار
کیا دلپسند ہو سخن دلنشین نہین
سوزش فراق سے مجھے آتش کا حال پوچھ

کوئی مرے کوئی جیے مطلق نہین خیال
کام آستین کا کرتی ہی گو آستین نہین
اللہ عجب نہین جو بندون سے بخیر
تجھسے کوئی عزیز دم واپسین نہین
دیکھا مساس کرکے صبا کیطرح بہت
دم اژدہے کا ہی نفس آتشین نہین

سر جنگ نے عاشق و معشوق مین جو یہ راز و نیاز دیکھے جلگیا پکار کر آواز دی کیون بی سوسن اس دن کا
خیال نہ تھا شاہان طلسم نور افشان کی سلطنت مین فرق آجائیگا یہ خیال خام و تصور ناتمام ہی ایک ادنیٰ
اُس گھر کا ساحر ہون اگر غصہ آئے طبقات زمین و آسمان ہلادون دیکھا تمنے ایک سحر مین سب کو بیکار کیا
کوئی بول نہین سکتا زبان کھول نہین سکتا مجھ اکیلے نے اتنون کو بیکار کیا اب تم دونون کی مشکین باندھکر
سامنے شہنشاہ کے لیجاؤنگا انعام دل بھر کے پاؤنگا یہان جواب کون دے زبان بند دل دردمند
ہوش و حواس اُڑے ہوے ہین سارا لشکر بیکار سوار پشت ہاے مرکب پر محجوب و مضطر پیدل بیکل یہ
دونون افسر حیران و ششدر سر جنگ کا طعن و تشنیع دینا کبھی کہتا کیون بی سوسن یہ دن یاد نہ تھا کہ
بادشاہ صاحبان اختیار ہین اُنکے سامنے کوئی زبان کھول سکتا ہی کسکی مجال ہی اس طرح اس بیحیا
نے کلمات غرور رکھے ملکہ سوسن کی آنکھون سے آنسو ٹپکے بیقرار ہو کر منھ سے تو آواز نہین نکلتی مگر دل
مثل طائر بسمل تڑپ رہا ہی اُس بیقراری مین یہ الفاظ پیدا ہین نظم

می شنید بہر حرف تیر و علے مستغیث
یا غیاث المستغیثین حاکم فریاد رس
وارہے دردمندان و دوائے مستغیث
بر عطا داری نظر ای معطی در زمان
دعوی ہر مدعی و مدعاے مستغیث
رحم فرما اگر بندی خداوند جہان

دستگیری کن ز رحمت بندگان غم یاد شاہ
اے ہمین مشکل تو ای مشکلکشاے مستغیث
بندہ محتاج امداد تو یا محتاج خویش
عفو فرمائے تو ہر جرم و خطاے مستغیث
ہست از من در بار تو بہر داد خواہ
دور گردد محنت و رنج و بلاے مستغیث

از خدا حاصل شود ہر مدعاے مستغیث
تا شود از دام غم وارستہ پاے مستغیث
چارہ ہر بندہ بیچارہ ای چارہ ساز
زانکہ ہستی در جہان حاجت روائے مستغیث
در نظر مد نظر ای دادگر داری مدام
باب عدلت امن و ملجا براے مستغیث

او بیحیا کیون اسقدر بلبلاتا ہے
ہم مصیبت زدون کو کیون ستاتا ہی ایسا نہو تجھپر بجلی گرے تیرے دو ٹکڑے ہون شیخ سعدی فرماتے ہین
شعر نیم شب آہ زند پیر زال ۔ دولت صد سالہ کند پایمال + دیگر بترس از آہ مظلومان کہ ہنگام دعا کردن
اجابت از در حق بہر استقبال می آید + ہمپر زمانہ تنگ ہی فلک ہمسے در پئے جنگ ہی مگر پیدا کرنیوالا
ہر وقت اپنے بندے پر نگاہ کرتا ہی ظلم کرنیوالے کو تباہ کرتا ہی اشارون سے جو ملکہ سوسن نے رو رو کر
یہ باتین کین دریاے رحمت الہی جوش مین آیا سر جنگ جادو تلوار کھینچے ہوے براے قتل ملکہ سوسن
دسانندہ آتا ہی کہ راہ مین جو غریب سوار یا پیدل ملگیا کسی پر ہاتھ تلوار کا ماردیا کسی پر اُف کر دی وہ جلکر
رہگیا اس طرح پامال کرتا ہوا غربا کو بیحال کرتا ہوا وہ سب بیکار ہین ہاتھ پانون ہل نہین سکتے اعضا مین
طاقت نہین آنکھون مین بصارت نہین جسکو چاہا ہاتھ ماردیا وہ بحسرت منھ دیکھکے رہگیا زمین پر لاشہ گرا
بھائی نے بھائی کی لاش کو دیکھا یہان تو یہ بدبخت ہی مگر جو امیر خنجر زن جو انتظام لشکر کرنے جاتا

فتح چھوڑ کر گیا تھا اب جو آ کے دیکھا سارا لشکر ایک مقام پر حیران و مضطر و محجوب ششدر و پریشان خاموش
کھڑے ہین ایک سے ایک کلام نہین کرتا ہی جواہر نے آ کر جوانون کو پکارا کہ کیون بھیا یہ مزاج کیسا ہی
شاہزادہ و سوسن گوہر پوش کہان ہین ہم بہت گھبراتے ہین کوئی جواب نہین دیتا اشارے کرتے ہین
ٹھنڈی سانسین بھرتے ہین اشارون سے ہویدا ہی یہ بات پیدا ہی خرابی و پریشانی ہمیر شیدا ہی
جواہر حیران کہ یہ کیا غضب ہو گیا شہر خموشان ہی عجب نقشہ نمایان ہی کوئی صاحب جواب نہین دیتے
چیختے چیختے حیران ہو گیا یہ سوچا کہ یہ تو سب بدحواس ہین مبتلاے زندان یاس ہین مین کس حال مین
چھوڑ کر گیا تھا اب کس کیفیت مین پایا اتنی دیر مین کیا ہو گیا تلوارین سپرین زمین مین پڑی ہوئی ہین
کمانون مین خم خنجر بیدم تیر سہمے ہوے ترکش مین چھپے ہوے ہین مار مردہ بنے ہین آخر کنارے ہو کر ایک
نخل کے سایے مین کھڑا ہوا دیکھا عجب معرکہ در پیش ہی مقام پس و پیش ہی کہ سکندر گھوڑے پر
سر جھکاے ہوے چہرے پر ہوائیان اڑ رہی ہین سوسن گوہر پوش ایک طرف سرنگون مثل مجنون
دیوانہ وار وحشی مثال چہار جانب دیکھ رہی ہین ایک ساحر زبردست بادہ ظلم و بدعت سے مست سوار و
پیدلون کو مارتا ہوا جاتا ہی جب زبان ہلاتا ہی شعلہ بھڑک کر گرا دو چار جل گئے پیدلون کو پائمال کرتا ہوا
تیغ برہنہ ہاتھ مین غصہ بات بات مین طرف سکندر و سوسن کے جاتا ہی کلمات بھی زبان پر بیہودہ
پکارتا ہوا کیون ای سوسن زبان درازی کیا ہوئی اب سحر نہین کرتین کیا ہو گیا دیکھا تمنے ایک سحر مین تم
سب کو بیکار کیا جواہر کا کلیجہ پھٹ گیا اپنی فراست سے دریافت کیا کہ ساحر نے آ کر سحر کر دیا سب اسی
سحر مین مبتلا ہین گرفتار زندان بلا ہین بات تک نہین کر سکتے کیا تعجب ہی کہ یہ پاس سے شاہان طلسم
کے آیا ہو انکو خبر ہو گئی ہو گی انھون نے یہ شعبدہ کیا کہ اس ساحر زبردست کو بھیجا اسنے آ کر یہ فساد
برپا کر دیا یہ سوچ کر کنارے آیا رنگ و روغن عیاری کا چہرے پر لگایا ایک ساحر زبردست کی شکل بنکر
تیار ہوا کلاہ زرین سر پر لباس عمدہ جسم مین ایک بڑی سی جھولی اسمین اسباب سحر بھرا ہوا ایک نخل پر
چڑھ گیا دل مین سوچا کہ یا تو جان دی یا اس بھیا کو مارا یہ سوچکر بلندی پر نخل کی گیا دل کو مضبوط کر کے
اسطرح کودا کہ دیکھنے والا سمجھ جاے کہ آسمان سے اترتا ہوا آیا ہی پکارتا ہوا بھائی صاحب ٹھہر جائیے
دیکھیے شاہون نے کیا لکھا ہی آپ نے بہت دیر کی اب تامل نہ فرمائیے جو اسمین لکھا ہی اُسپر عمل کیجیے
خود شاہزادے آتے تھے ہمسے فرماتے تھے کہ ہمارا خیر خواہ براے قتل سکندر و سوسن گیا ہی طلسم
مین تیاریان ہین دوکانین رنگی گئی ہین شہر آئینہ بند اہلیان رعایا ہر وقت انتظار مین ہین کہ دشمنان
شہنشاہ کے سر آتے ہین خیر خواہان دولت لباس فاخرہ پہنے ہوے پھر رہے ہین کہ خبر فتح و ظفر ملے اسقدر
عہد ہین سوسن کے نام سے سب کو نفرت ہو گئی ہی ایک ایک کا یہی قول ہی کہ اسنے بڑی دست اندازی کی
باغ ویران سے چرا کر سکندر کو لیگئی شاخسار نے بڑے اہتمام کیے ہین کہ جس روز سوسن کا سر آے
مین جشن عالی ترتیب دون تمام اہلیان شہر کی دعوت کرون سر جنگ نے جو یہ باتین سنین یا تو سر
کاٹنے سکندر کا چلا تھا ہیکل ایک طرف زمین مین پڑی ہی اسنے کہا ای برادر تم سچ کہتے ہو مجھے دیر ہو گئی
مگر آتے ہی مین نے سب کو اپنے سحر مین پھنسا لیا بلکہ سوسن نے بڑے انتظام کیے تھے سکندر کو ہیکل
نا کے دی مین نے طائر سحر سامری بلایا طائر کو دیکھکر سب کے ہوش اڑے طائر نے ہیکل گلے سے نکال لی

دیکھو وہ سامنے پڑی ہے کسی نے ابھی سید ایلغانی ساحر قریب آیا کہا ای وزیر قدرت خدا اور حقیقت مین تمنے بڑا
کام کیا تمام طلسم مین مشہور ہوگیا کہ سکندر نے بڑی ہمیت کی ہو تمنے آتے ہی سب کی گردن لی تمھاری
بڑی تعریف ہوگی قریب آکے ہاتھ مین نامہ دیا سرجنگ نے بغور پڑھا اول تعریف لات و منات بعد
لکھا تھا کہ ای سرجنگ ہمنے تمکو اختیار دیا یہ ساحر معتبر ہمارا آتا ہی سر سوسن و سکندر اسکے ساتھ
روانہ کرو تم ابھی اسی مقام پر رہو بلکہ سد باب کرو دشمن اس طرف نہ آنے پائین سرکش سر نہ اٹھائین
ساحر نے قریب آکر کہا بھائی بغور پڑھو تمکو سر جابجا دکہ ہم جائین تمھارے واسطے خلعت روانہ کرین یہ
کہتے کہتے حلقے کمند کے گلے مین ڈالدئے سرجنگ نے گھبرا کے کہا یہ کیا کرتے ہو ساحر نے کہا تمھاری جان
لینے کو آیا ہون یہ کہکے حباب مارا سرجنگ کو سرجنگ معقول ہوئی ذلت حصول ہوئی منھ کے بھل گرا
نعرہ ہوا منم عیار طرار خنجر گذار پیرو خاندان خواجہ عمرو نامدار عیار پر فن جواہر خنجر زن لپٹ کے
خنجر مارا شکم چاک قصہ پاک اندھیرا ہوگیا سنگباری پر غباری ہوئی بیرون سے غل بچایا کچھ نہ ہاتھ آیا
آخر زمین تھرائی آسمان سے آواز ہیبتناک آئی کشتی مرا نام مین سرجنگ جادو بود سکندر نے گھوڑے
سے اتر کر بسم اللہ اٹھا کر ہین لی سوسن کے ہاتھ پانون رہا ہوئے تمام ساحر و غیر ساحر خوشیان کرنے لگے
ہر طرف یہی ہنگامہ تھا کہ خداوند شجر نے اپنا فضل کیا سب سرسبز و شاداب ہوئے تمام لشکر کو لیکر نوبت
نقارے بجاتے ہوئے زر و جواہر لٹاتے ہوئے باغ مین آئے بیرون باغ ملکہ سوسن کا سب لشکر اترا اندر
باغ کے ملکہ سوسن و سکندر داخل ہوئے ملکہ نے کہا ای شہریار اب کیا قصد ہے سکندر نے کہا ملکہ
یہی قصد ہے کہ اب یہانسے کوچ کرین خاص طلسم پر مقابلے پڑین ای ملکہ سوسن تمنے بڑی خطا کی یعنے
نسیم آتشخو و شاہین بلند پرواز و ملکہ گلشن سحر طراز ہمارے غل آنے کے بعد کیسے پھر گئے ہونگے یہی
قول ہوا گا کہ افسوس سکندر نے ہمارا خیال نہین کیا سوسن نے عرض کی حقیقت مین غفلت تو ہوئی
ایک کنیز دوڑی ہوئی آئی عرض کی واری عجب معرکہ درپیش ہوا آپ حکم دے آئی ہین آپ کے ملازمان جو
مارے گئے ہین انکے دفن کا حکم تھا ہم لاشون کو سبکی دفن کرا رہے تھے یکایک آسمان سے ایک طائر
پیدا ہوا مگر طائر کلان اسنے آ کر ایک چیخ ماری جلکر گرا اسکی خاک جو زمین مین شریک ہوئی دریا سے رنگ موج
مارنے لگا ایک بونڈلا گرد کا بلند ہوا اس بونڈلے سے لاشہ سرجنگ اٹھایا بونڈلے مین لاش لپٹ گئی ایک
طائر آواز دیتا تھا ای دشمنان طلسم نور افشان تم لوگون نے بڑا غضب کیا وزیر طلسم کو مارا دیکھو تو کیا بلا
نازل ہوتی ہے سوسن نے کہا ان باتون کا کیا ذکر ہے ہم جانتے ہین کہ جو کام کرینگے دونون کو خبر ہو جائیگی اگر
وہ بھیجا ایسے نہ ہوتے تو طلسم نور افشان پر قبضہ کیون کرتے انکو ضرور خبر ہو جائیگی جو انکو منظور ہوگا وہ کرینگے
ہم خود انکے سر پر لشکر کشی کرکے جاتے ہین جیسا کچھ ہوگا دیکھا جائیگا مگر حقیقت مین سحر العجائب و مصر الغرائب
تخت پر بیٹھے تھے کہ وہان تمام وزیر مشیر جمع ہین کہ طائر آسمان پر آکر چہکا پکار کر آواز دی ای شاہان طلسم
نور افشان سرجنگ جادو ہاتھ سے جواہر خنجر زن عیار کے مارا گیا لاشہ اسکا ملازم لیکر آتے ہین
یہ سنا تھا کہ دونون بھائی گھبرائے پکار کر آواز دی ای حاضرین سنا تمنے ایسا ساحر مارا گیا کہ ما بدولت کو قلق
ہوتا ہے ایسے جانباز سر فروش جو حکم کے مطیع جو کہا وہی کیا مگر اس مکار نے نہین معلوم کیا عیاری کی کہ سرجنگ
سنبھل نہ سکا اپنی جان نہ بچائی سحر العجائب نے آواز دی او طائر سچ بتا کہ یہ کیا معرکہ گذرا کس عیاری پر

جواہر نے اُسکو مار لیا وہ تو بڑا جہاندیدہ کار آزمودہ تھا قریب تھا کہ طائر بیان کرے پر زن کو کھولا کہ
رونے پیٹنے کی آواز آئی دیکھا ملازمان سرچنگ لاشہ لیے ہوے شکست خوردہ حیران و پریشان روتے ہوے
سامنے آکر ہوپنچے طائر نے آواز دی اب سرکار انسے پوچھ لیں اب ہمکو نہ تکلیف دیجیے یہ کہکر طائر جل گیا مگر
ملازمون نے عرض کی حضور جیسے یہ بہادر تھے سحر مین طاق شہرۂ آفاق ایک سحر مین بیس ہزار ساحر و غیر ساحر
کو چپ کر دیا بی سوسن ساری زبان درازی بھول گئین سکندر کا گھوڑا چلتے چلتے رہگیا یہ کامل و اکمل تیغ لیکر
چلا کہ سب کے سر کاٹ لون سو وہ سو کو پامال کیا یکایک ایک ساحر آپ کا بھیجا ہوا ہوپنچا آسمان پر سے
اُترا اُس نے آکر مار لیا بی سوسن و سکندر کے ہاتھ پانون کھلگئے بیس ہزار ساحر یا تو بیکار کھڑے تھے
یا اُنکے ہاتھ پانو کھلتے ہی قیامت برپا کر دی ہم لوگون نے یہی مناسب جانا کہ لاشہ لیکر بھاگ نکلے
راہ مین سُنا کہ جو ساحر وہان رہگئے اُنھون نے سامری و جمشید کو برا کہا اُنکو سحر پرست ہونا پڑا اب اُنکی
جان بچی اب لشکر مین چہل پہل ہے باغ بی سوسن پر بہار ہے ساحر باہر اُترے ہین سامان جنگ مہیا ہے اندر باغ کے
ساتھ سکندر کے عیش کر رہی ہین حکم نہین کہ کوئی غیر اندر آئے سحر العجائب و مصر الغرائب یہ سُنکر
دنگ ہو گئے کہا یارو اصل یہ ہے کہ ستارہ دشمنون کا اوج پر ہے خیر کہان جائینگے کہو یارو کوئی بھی ایسا ہے
کہ سکندر و سوسن کو گرفتار کرکے لائے شمس جادو ایک ساحر زبردست ہے اُٹھ کھڑا ہوا عرض کی اے
شہنشاہ طلسم نور افشان مجکو حکم ہو تو دشمن کو جاکر گرفتار کرکے لاؤن سوسن بیچاری سحر کرنا کیا
جانے سکندر کو کیا لیاقت ہے جو کچھ کیفیت ہوگی آپ پر کھل جائیگی دونون بھائیون نے حکم دیا اے شمس جادو
جرأت و لیاقت تمھاری مثل آفتاب کے روشن ہے جسقدر لشکر چاہو ساتھ لو فوراً روانہ ہو جاؤ عرض کی لشکر
کی غلام کو کیا ضرورت ہے جاتے ہی آگ برساؤنگا سوسن و سکندر کو گرفتار کرلونگا جس طرح جاتا ہون
اسی طرح چلا آؤنگا سحر العجائب و مصر الغرائب نے کہا تمھاری شان کے سراسر خلاف ہے تنہا جانا
مناسب نہین کم سے کم تین لاکھ جادوگر ساتھ لو اے شمس اسقدر فوجین ہین کہ اگر دس لاکھ روز مارے جائین
کبھی فتح نہ پائین تو ہم دس برس لڑین اور ہمارا وزیر اکیلا جائے بڑے تعجب کی بات ہے شمس نے کہا
تین لاکھ کو تکلیف نہ دیجیے اگر آپ کا حکم ہے اور سرکار کو یہی منظور ہے تو ساٹھ ہزار ساحر کافی ہین اسی وقت
فوج خاص سے ساٹھ ہزار ساحر تیار ہوکر آئے شمس تخت پر سوار ہوا ڈنکے پر چوب پڑی اس کر و فر سے
برائے مقابلہ سکندر جاتا ہے اسکا ذکر جلد ثانی مین تحریر ہوگا حقیر کج مج زبان زلہ ربائے خوان نعمت
شاعران باہنر منشی احمد حسین قمر عرض کرتا ہے بخدمت ناظرین والا مقام و سامعان بلند احتشام
عرض پیرا ہے کہ جہان کہین حقیر سے سہوا خطا ہوئی ہو اپنی جلالت سے اُسکو چھپا مین سامنے صاحبان
عیب جو کے ظاہر نہ ہو کہ حقیر کو نشانہ تیر اعتراض کرین خلعت تحسین دینے مین بھی اغماض کرین واضح رہے کہ
صاحبقران زمان البیس خود پرست کو قتل کرکے بفتح و فیروزی طرف طلسم نور افشان کے چلے ہین
اب راہ مین مقابلہ پڑنا سالوس شعبدہ باز برادر البیس سے و برادر زرد و رفت تیز رفتار کمند انداز
سے عیاران خواجہ عمرو سے اور پہونچنا حیرت کا تا بہ قلعہ ہوشربا اور مقابلے ملازمان لاچین سے
اور خروج کرکے آنا شاہ نگار اسمعر جادو کا و دیگر حالات دوسری جلد مین بتصریح لکھے جائینگے بعد
مقابلہ بسیار گرفتار ہونا سکندر کا اور پہونچنا قید اُنکی اُس باغ ویران مین در ہائی تھا رحم مین

کر باغ ویران مین قید ہی بعد جلیسہ مرد ار خوار ہمشیرۂ خبیثہ کر مخوار اور قتل ہونا ساحران سحر العجائب و مصر الغرائب کا ہاتھ سے جلیسہ کے اور چڑھکر جانا خبیثہ کا بقہر و غضب تمام قہار پر اور عیاریان صمصام پسر اوہام کی اور قتل خبیثہ کر مخوار از دست غیار غدر گور اور جملہ حالات داستان ہائے رنگین و حالات فصاحت آئین اس جلد ثانی مین بڑے لطف سے تحریر ہونگے یقین ہی کہ ناظرین والا مقام خلعت تحسین و آفرین سے دریغ نہ فرمائین اس کم مایہ کی آبرو بڑھائین ـ و السلام

## تاریخ طبع زاد مصنف در صنعت توشیح یعنی از سر ہر مصرع یک یک حرف بگیرند تا تاریخ سنہ ہجری واضح گردد

قمر شکر خلاق شمس و قمر
کہ اک جا یہ کیا خوب ہیرے لکھے
مضامین نو کی رہی جستجو
یہی ہی التجا اہل انصاف سے
سجع مقفے عبارت لکھی

مثال تمنا ہوا بار ور
عروس مضامین کے سہرے لکھے
تر و تازہ ہی گلشن آرزو
جو ناظر لکھے جلد کو یا پڑھے
تصور رہے اسکا پڑھنے مین بھی

کرو ان سجدۂ خالق خاص و عام
اٹھا شور ہر جان بیتاب سے
ہوا جلد اول کا جب اختتام
محبت کا بھی لطف سے دم بھرین
ہمی سن مین صنعت کی تاریخ کو

ہوا جلد اول کا خوب انجام
جگا یا ہی فتنے کو پھر خواب سے
کہ مشتاق تھے ناظرین خاص و عام
یہ ہے عیب کی عیب پوشی کرین
سنا ہمنے شوکت کی تاریخ ہی

## ایضاً تاریخ ہذا در حروف منقوطہ

ہوئی جلد اول جو ختم ای قمر
دکھائے طبیعت نے کیا کیا ہنر
بہار مضامین کا آیا خیال
ہوئی ختم تاریخ کی جستجو
ہمنے غش جو سالار علم دکھائ
رہی دلمین منقوط کی آرزو

## قطعہ تاریخ طبعزاد اکمل الکملا و افصح الفصحا و ابلغ البلغا نواب مرزا مہدی حسن خان صاحب متخلص بہ رفعت شاگرد رشید جلال لکھنوی

مرے مہربان منشی احمد حسین
تخلص ہے قمر شاعر و قصہ گو
کہا دل نے رفعت یہ سال طبع
کیا خوب تصنیف اک قصہ دہ
عجب فتنہ ہی نور افشان لکھو
ہوا اب یہ منظور وہ طبع ہو

## از نتیجۂ فکر حقیر سراپا تقصیر سید حسن عباس متخلص بہ خیال شاگرد و برادر زادۂ جناب حکیم سید ضامن علی صاحب جلال لکھنوی

ہوئے ہین منشی احمد حسین کرم
مقفے مسجع عبارت لکھی ہی
قمر سا تخلص ہی جن نامور کا
اب آ گئے ہی انصاف اہل نظر کا
خیال ایک عالم کو مرغوب ہو گا
وہ دفتر مضمون نے لکھا ہی کہ جسکا
عجائب مضامین رنگین لکھے ہین
زہے قصۂ نور افشان قمر کا
اڑے ہوش ہر ایک سخنور کا
جہان ہی بیان اس مین شام و سحر کا

## ایضاً

کیا خوب یہ لکھا ہی قمر نے دفتر
جسکی تنویر ہی دل افروز جہان
لکھدو تم اسکے طبع کا سال خیال
نایاب چھپا یہ فتنۂ نور افشان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد خالق زمین و زمان رب دو جہان اکثر اس فقرے کو جابجا دیکھا کتب ہاے معتبر مین لکھا ہی رب دو جہان مگر خالق پیل و
ہمارا پروردگار اپنے کلام فیض انجام مین ارشاد فرماتا ہی الحمد للہ رب العالمین ترجمہ لفظی یہ ہی جمیع حمد ثابت ہو واسطے اللہ
کے کہ رب ہی تمام عالموں کا اس لفظ جمع سے یہ ثابت ہوا کہ بہت سے عالم ہین عالمین کا لفظ استعمال ہوا تفسیر مین بھی
مفسرین تحریر فرماتے ہین کہ رب اکبر نے ایک لاکھ چوبیس ہزار عالم پیدا کیے سبحان اللہ کیا وسعت قدرت ہی تحریر مفسرین
سے کھل گیا کہ جسطرح ایک مکان وسیع مین قندیلین لٹکائی جائین اسی طرح اُس کارساز نے مثل قندیلون تے درجے
قرار دیے ایک ایک عالم ایک ایک قندیل مین بسا ہی جس عالم کو ہم جانتے ہین یعنے انسان حیوان مور و مار جنات
پری زاد دیو زاد شیران صحرا و نہنگان دریا و طائران ہوا یہ سب بحیثیت رب دو جہان ہائی بنائے انس و جان ایک ہی عالم
قرار دیا گیا اسی طرح ایک قندیل مین آپ بھی ساکن ہین جب اُس رب اکبر خالق بحر و بر نے پیدائش کو اسقدر وسعت
دی کہ ایک ایک قندیل مین ایک ایک عالم قرار پایا ایک کو ایک نہین جانتا اور یہ بھی تحریر مفسرین و محدثین سے
ظاہر ہوا کہ جس عالم مین آپ بسے ہین یہ عالم سب عالمون سے چھوٹا ہی اس چھوٹے کی وسعت کو جہنہ خیال کیا
تو طائر وہم و خیال بھی نہین پہونچ سکتا ہی ادنے سی ایک مثال یہ ہی کہ جنات و پریزاد کا نام سنتے ہین نہین معلوم وہ
کہان ہین اور ظہور اُنکے طریقون سے پائے گئے یعنے اکثر نے لکھا کہ جو مکانات کہنہ مدت ہاے مدید سے خالی پڑے
ہین اُسمین جنات رہتے ہین یہ تو کتابون مین لکھا دیکھا اور ظہور یہ پایا کہ اکثر بعض کے سر پر جنات آتے ہین اپنا رنگ
جماتے ہین عجائب و غرائب خبرین سناتے ہین مگر کیا قدرت ہی کہ وہ تو ہمکو دیکھتے ہین اور ہم اُنکو دیکھنے کی لیاقت
نہین رکھتے حکماؤن نے لکھا ہی کہ وہ قوم آتشی ہین ہم خاکی اُنکو پروردگار نے سب طرح کا اختیار دیا ہی وہ جو
صورت چاہین بنجائین خواہ انسان یا حیوان مگر ہم نہین پہچان سکتے اُنکو یہ اختیار ہی ہم اُنکے دیکھنے مین ایسے
مجبور و لاچار ہین مگر قربان جناب اشرف انبیا کیا پیغمبر حق صاحب اختیار جاننے والا ہر نیک و بد کا خلق فرمایا
کتاب معجزات مین بھی دیکھا کہ افسر جنیان نے بھی ہمارے پیغمبر سے مسئلے پوچھے کل زبانون کے سمجھنے کا اُس خالق نے

اختیار دیدیا ہی پردہ ہاے مخفی نگاہ جہان بین سے اُٹھ گئے یہ بھی دیکھا کہ جن و انس و مور و مار طائر براے حل مشکل خدمت فیض درجت مین حاضر ہوے آپنے اُن مشکلون کو حل کیا جواب شافی دیے کہ گریان و نالان آئے اور خوش و خرم واپس گئے پس ایسے پروردگار کی صفت مین زبان کھولنا سراسر جہل و نادانی ہی اسکی صنعت کو کون شخص پہونچ سکتا ہی کیا اُسکی صفت مین لکھون کوئی ایسا لفظ نہین ملتا کہ اُسکی صفت مین لکھون بس اتنا کافی ہی نظم

بودن آنرا ہمیشہ بود از تو — بود و نابود را وجود از تو
در نیابی بہ فہم عالمیان — ورنہ گنجے بہ وہم آدمیان
سخن آنجا کہ از خدا و دست — لاف دانش دلیل نادانست
آنکہ در کار خویش گم باشد — دم عبث از روے اشتلم باشد
ہرچہ اندر جہان بدارد و کس — ہمہ دانند کان تو دانی و بس
ہمہ ہستی ز ملک تا ملکوت — یک رقم زان جریدۂ جبروت
کی کسے چون تو پایدار بود — بندہ کی آفریدگار بود
کردنی ہرچہ در جہان ناید — آن چنان بین چنین کہ می باید

آفرینش رقم کشیدۂ تست — ہرچہ چیز نیست آفریدۂ تست
آدمی کیست خاک بے سروپا — کو نداند خداے را چو خدا
آنکہ خود را شناخت نتواند — آفرینندہ را کجا داند
عقل کو صد ہزار رنگ آمیخت — از خجالت بپاے پس بگریخت
ساختی از قضا جریدۂ راز — بستی از کاف و نون پردۂ ساز
تو بدی و نبود این ہمہ چیز — ہم تو مانی و کس نماند نیز
ہرچہ نتوان ز پادشاہی کرد — کردی و میکنی و خواہی کرد

اصل یہ ہی کہ انسان ضعیف البنیان صفت اس پیدا کرنے والے کی کیا لکھ سکتا ہی جب تصور کیا تو آگ سکتہ ہی کہ اپنے معبود کو کیونکر پہچانے بہتر ہی کہ اُسکو خالق جانے

## نعت جناب حبیب خدا اشرف انبیا صلعم

درود کامل اپنے حبیب پر رب اکبر نے نازل کیا اپنے پروردگار کو پیغمبر مختار نے پہچانا کیا مرتبے پروردگار نے دیے کل مذہب والونکو معجزے دکھائے کیا کیا راز و نیاز سمجھائے کیا سیاہ قلب تھے کہ راہ پر نہ آئے جنکو ہدایت باحسان ہوئی فوراً زنگ کفر آئینہ دل سے اُسکے دور ہوا قلب کو سرور ہوا کلمہ پڑھا اعتقاد نبوت دل مین آیا لکھا ہی کہ ایک دن ایک عرب صحرائی قوم کا صیاد ایک موش صحرائی کو آستین مین چھپا کر براے مناظرہ و مکالمہ حاضر خدمت ہوا حضرت سے تکرار کرنے لگا ہر مرتبہ اُسکا یہی قول تھا کہ آپکو پیغمبر کسنے بنایا آپ جواب مین فرماتے تھے جس خدا نے تجھکو ایک قطرۂ نجس سے یہ صورت زیبا عطا فرمائی اُسنے مجھکو بھیجا ہی کہ تم سب کو ہدایت کرون راہ ضلالت سے نکالون تا بہ چشمۂ ہدایت پہونچاؤن جب وہ معقول ہوا تو اُسنے غصے مین کہا آپکی نبوت پر کون گواہ ہی حضرت نے فرمایا اول تو وہ شاہد ہی کہ جس موش صحرائی کو تونے گرفتار کیا دوسرا گواہ جس نخل کے سایے مین تو کھڑا ہے یہی شاہد ہی کہ خدا واحد ہی یہ فرماکے ارشاد ہوا کہ اے موش صحرائی میری نبوت پر گواہی دے وہ موش بے زبان آستین سے اُس جوان کی زمین پر گرا بفصاحت آواز دی اے صیاد یہ حبیب رب اکبر فرستادہ حاکم بحر و بر ہی اگر تو اعتقاد نبوت نہ کریگا تو مین تجھکو ہلاک کرونگا شکر ہی پروردگار کا کہ مین معتقد نبوت ہون خدا کو وحدہ لاشریک جانتا ہون اپنے پیدا کرنے والے کو خوب پہچانتا ہون اب حضرت نے اُس نخل کو آواز دی اے نخل بحکم باغبان قضا و قدر میری نبوت پر گواہی دے نخل اپنے مقام سے دوزانو آواز اُس سے آتی تھی کہ اے مرد صیاد پیغمبر برحق ہین فرستادہ رب مطلق ہین اگر تو اعتقاد نبوت نہ کریگا تو مین تجھکو ہلاک کرونگا اور ایک شاخ اُسی نخل کی بلند ہو کر سر پر صیاد کے پہونچی اُس شاخ سے بھی یہی آواز آتی تھی اے صیاد اپنے نفس پر بیداد نہ کر یہ حبیب رب اکبر ہین برحق پیغمبر ہین صیاد خوف سے بیہوش ہوگیا حضرت نے بخلق و محبت سر صیاد کا اپنے زانوے اقدس پر رکھ لیا

سوال قوت کیا ہی مزاج رو دیکھیے | حسینی بابٓ پے کا حسد ونیمری دیکھے

جناب شاہ مردان شیر یزدان قدرت پروردگار حیران تھے کہ اگر کبوتر کو باز کے حوالے کیا یا اگر باز اپنی خوراک سے باز رہا مشکل ہی ارشاد فرمایا کہ ای قنبر کارد لاؤ جب چھری حضرت کے ہاتھ مین آئی فرمایا ای باز بیت خدا نے خدمت عقدہ کشائی دی مجھکو ٭ جہان کا گوشت ہو منظور کاٹ دون تجھکو ٭ باز بھی باز نہ آیا عرض کی مجھکو لحم سینہ عطا فرمائیے حضرت نے فرمایا ای باز بیت خدا گواہ کہ بھوکا نہ ٹالدون تجھکو ٭ اگر کہے تو کلیجہ نکالدون تجھکو جب باز نے اس شاہباز اوج ولایت کو سینے کے گوشت کے تراشنے پر آمادہ پایا کبوتر تڑپ کے آستین سے نکلا باز و کبوتر گرد پھرتے تھے اور عرض کرتے تھے بیت مطیع حکم امام امم فرشتے ہین ٭ یہ باز ہی نہ کبوتر ہی ہم فرشتے ہین ٭ شہرۂ عدل و فیض سنکر آئے تھے جو سنا تھا اس سے زیادہ پایا بیت مصنف قمر مدح حیدر لکھون کیا مجال ٭ زبان طائر ہی اسجایہ لال ٭ کیونکہ رب اکبر نے اپنا ہاتھ قرار دیا عین اللہ بھی لقب ہی نظم دیگر

بازدوش گلشن توحید بوشعو نما
شہریارے کز نسیان کفش پیر فلک
تلخکامی بشکر خندہ فروشد حلوا
شمع پروانہ گل وبلبل توحید علیست
کہ من ہم غلام در حیدرم

شاہ مردان کہ زنیم بخشش مادر دہر
کردہ پر گوہر انجم صدف پشت دوتا
صبح پوشید زخدام درت خلعت نور
دو جہان راشد و خود قبلہ و خود قبلہ نما
زخاک درش چشم من را فروغ

مدح ایمان عرب جان عجم شاہ نجف
اگر از مردہ بود حاملہ زاید خنثا
یاد خلقش اگر از خاطر حنظل گذرد
تا قیامت زرخورشید دہد بند قبا
قمر فخر بر اوج خود می کنم
زاعجاز وصفش سخن را فروغ

نم خاک راہ جری بوتراب | بآن در شود جبہہ سا آفتاب

## سبب تصنیف طلسم ہذا

حقیر ایک روز اپنے غریب خانے پر حاضر تھا کہ پیغام خواہش انجام پہونچا کہ اسمٰعیل کاملون کے کفیل کھہر دریائے سخا سرو خرامان بوستان لطف و عطا انجم تابان فلک لیاقت رنگ و بوے گل حدیقۂ مروت جناب فیض مآب منشی پراگ نرائن صاحب نے بقدر روانی طلب فرمایا دماغ مصنف عرش پر پہونچا ارشاد ہوا کہ ہمنے جلد ہفتم ہوشربا مین اشتہار دیا تھا کہ بعد ختم ہوشربا طلسم فتنۂ نور افشان شروع کرونگا فوراً تصنیف فرمائیے حقیر نے فوراً ارشاد فیض بنیاد کو قبول کیا ایک جلد لکھکر حاضر خدمت ناظرین کی اب یہ دوسری جلد شروع کی آرزو یہی ہی کہ بہت جلد تمام کرون اُمید ناظرین والا قدر سے یہ ہی کہ جلد اول کو مطبع فیض منبع سے ہاتھون ہاتھ خرید فرمالین کہ پھر تیسری جلد بھی حاضر خدمت کرون جسطرح ہوشربا بقدر دانی خرید فرمایا ہی اسی طرح اس طلسم کو بھی ہاتھون ہاتھ خرید فرماوین کہ حوصلہ مصنف کا بڑھے اور جناب منشی صاحب موصوف اور بھی کتابین حقیر سے لکھوائین اور ہزار گلگل بھی اب مطبع ہذا مین بہ تکلف طبع ہوگا زیادہ نیاز

دو وکلمۂ داستان شوکت بیان زلزلۂ قاف ثانی سلیمان امیر حمزۂ صاحبقران بعد قتل ابلیس بہ عجب بخنا سر حد سالوس شعبدہ باز پر اور مقابلہ سالوس شعبدہ باز سے باقی حالات متعلقۂ داستان ہذا

خمسہ عوض ساقی نامہ

بس کہ رکھتے ہین سب اشتیاق دخاہان بہار | سب سے بڑھ کر آجکل ہی شوکت دخان بہار | جمع ہین سب ساز و سامان تھہ جوشیان بہار

نعلین پای اقدس سے دور کی آواز آئی ای سراج انبیا نعلین کو کیون پای اقدس سے دور کیا عرض کی ای رب بے نیاز وادی مقدس مین حضرت کلیم اللہ کو فاخلع نعلیک یا موسی حکم ہوا یہ عرش اعلے ہی کیون کر بے ادب کرون آواز آئی ای حبیب سُن ماجرای عجیب و غریب جب ہمنے عرش اعلیٰ کو خلق کیا متزلزل و متحرک تھا دریافت کیا کہ باعث بیقراری کا کیا ہی عرش اعظم نے عرض کی ای سمیع و علیم تو نے جس شی کو خلق فرمایا زیور بھی عطا کیا اسی وجہ سے بیقرار ہون ہر شی زینت کا امیدوار ہون ہمنے عرش اعظم سے وعدہ کیا کہ اپنے حبیب کو یہان بلائینگے وہ اسکی شب معراج ہوگی نقش نعلین اُسکا تیرا سرتاج ہوگا دونون نواسے اُنکے رونق زنان زمین جوانان بہشت برین زینت کونین حسن حسین ہونگے فیوض ناحق نا ہی گوشوارۂ عرش الٰہی ہین پس میرے وعدہ کو وفا کر مع نعلین قدم رکھدے عرش پر جب حضوری سے فیضیاب ہوئے کیا کیا کلمات راز و نیاز ہوئے ادہر سے درود کا ورود ادہر سے عجز و بندگی و سجود عرض کی ای رب جلیل تو نے جبریل کو ستر ہزار بال و پر عطا فرمائے کہ بُعد زمین و آسمان کو چشم زدن مین طی کیا اسکا بدلا مجکو کیا دیا آواز آئی ای سید نیک خو شرف اُسکے ستر ہزار بال و پر کا تیرا ایک سر مو عرض کی تحمل ملائک نے حضرت آدم کو سجدہ کیا اسکا عوض مجکو کیا دیا آواز آئی تیرے نور کو صلب آدم مین قرار تھا اس وجہ سے اُسکا عز و وقار تھا اس سے ترک اولیٰ ہوا بہشت سے اُسکو باہر کیا تیری اُمت کو باوجود گناہ فردوس برین عطا کرینگے انکا جشن گاہ کل پیغمبران ماسلف کا اس مقام پر سوال و جواب ہی جس سے ثابت ہو کہ فخر انبیا ان کل مراتب مین یکتا ہین حدیث طولانی تھی مختصر کیونکہ طول ہوتا شاید سامع ملول ہوتا کیا اُنکے مراتب کو ہم بیان کرین یہی بات بہتر ہی کہ پیغمبر ہمارا

| | | | |
|---|---|---|---|
| حبیب رب اکبر ہی نظم | آن مرکز دو جہت بہ دل | گرداب شکن موج اول | چابک قدم بساط افلاک |
| والا گہر محیط لولاک | تفسیر دو کون رایت او | تفسیر دو حرف آیت او | از آیت کبریا موسم |
| سرلشکر کبریا محمد | مصباح سپہر گوہر او | معراج نشانہ بر در او | خاکی و براوج عرش منزل |
| امی و کتابخانہ در دل | ہم مطلع اول رباعی | ہم مصرع آخر رباعی | از طلعت او ہنوز بینش |
| افروختہ شمع آفرینش | نہ خان خلیل در میان | گلگشت عالم قدس میہمان | یعقوب نہ کرد چشم خود کم |
| کو بود فروغ بخش انجم | یوسف نہ فتادہ بود در | کو داشت حشم نہ تارک ماہ | نگرفت بہ حوت یونس آرام |
| کو بود نہنگ بحر آشام | نورش چو بر آسمان علم زد | روزش بہزار صبح دم زد | صبحش چو سپید عالم افروز |
| دیدش بعد آفتاب شد روز | زان جنبش کہ یافتہ برین شاخ | ہم بود بگاہوارۂ عرش | چون طلعتش بہ عالم افتاد |

| | | |
|---|---|---|
| عالم ہمہ بر سر ہم افتاد | افروخت چو شمع بر قبیلہ | گردید دو عالم از فتیلہ |

## منقبت جناب حیدر کرار صاحب ذوالفقار کنندۂ در خیبر زور بازوے پیغمبر

سبحان اللہ جیسا نبی برحق و بیسا وصی مطلق مولانا روم نے کیا خوب فرمایا ہی شعر مثنوی مولانا روم

او خیو انداخت بر روی علی ✦ افتخار ہر نبی و ہر ولی ✦ یعنے جتنے نبی و ولی گذرے ہمارے امام عالیمقام سب کے فخر ہین صاحب معجزہ کرامات فاتح خیبر قاتل عمرو و عنتر شیر بیشہ ہو اور زوج زہرای اطہر پاکیزہ و شبر اگر ذات بابرکات جناب حیدر صفدر پردۂ دنیا مین ظہور نہ پاتی کفو جناب فاطمۂ زہرا کوئی دنیا مین نہ تھا اُنکے فضائل اور مراتب کون لکھ سکتا ہی اُنکے مرتبے کو خدا خوب جانتا ہی نظم

| | | | |
|---|---|---|---|
| بر سر ہر جامی عارف امیر | انجمن آرای امامت علی ست | شافع فردای قیامت علی | او ست بفحوای حدیث غدیر |
| جان و دلم باد بقربان او | ہمچو رسول از ہمہ اولی علی | باش نفیر دعوی سے علی | شان رسول عربی شان او |
| | | | چیکن ای ساقی روشن ضمیر |

جام من لبریز بادہ تسنیم غدیر
یاد علی مونس جان من ست

نشہ حب علیم در سر ماست
طالع من فرخ از اقبال وست

مستیم از میکدہ دیگر است
مطلب من با علی آل اوست

نادعلی ورد زبان من است
جان و دلم سوی علی دل ست

غیر علی را نہ بخت قاسم کہ کیست

خلاصہ جلد ہذا اب اس تیسری جلد میں داخلہ صاحبقران کا طلسم نور افشان میں بطرز جدید ہوگا لشکر کشیان قمر سے سحر العجائب و مصر الغرائب سے عیاریان خواجہ کی بطرز نو آمد مربیع الزمان قاسم جانباز جنکا ذکر کیا ہی ان سب کے لشکر آئینگے لوح کا ملنا صاحبقران کو بطرز جدید ذکر کیا ہون کہ کوہ ہفت رنگ پر جانا کا حالت خونخواری اور سامری پرستون نے اپنے کو زندہ دفن کرادیا ہی انکا بطرز جدید زمین سے نکلنا اور بلائین نازل ہونا لشکر صاحبقران پر اور عیاریان خواجہ عمرو کی اور وہ کرقتل ان ساحرونکا اسطور سے ہوگا کہ ناظرین طلسم ہفت پیکر کے مشتاق ہون کہ قید ہونا قاسم کا ہفت پیکر میں بوجہ سحر العجائب و مصر الغرائب بہ لاد و فتاحی طلسم صاحبقران کا جانا و داخلہ رستم و شوکت ایرج و جرأت فور الدہر بوجہ احسن تحریر ہونگے کہ ناظرین پسند فرمائینگے اور تحسین و آفرین سے دریغ نفرمائینگے و فتاحی طلسم نور افشان از صاحبقران بطرز نو اسقدر نشان دیا کہ بر وقت مطالعہ زیادہ لطف حاصل ہو ایک مضمون زیادہ لطف کا لوح کا نشان کہ ہفت رنگ سے ملیگا اور چاروں شاہزادون کا قید سے چھوٹ کو لشکر صاحبقران میں کہ وکاوش کر نادعلی نقابدار زرین پوش بھی تحریر ہونگے کہ جسکے اکثر ناظرین مشتاق ہیں و آمد تہور دیو پرور کہ فرزند صاحبقران ہی مگر اپنی ملاقات باسعادت سے آگاہ نہیں ہی اور بہادر زدران صاحبقران کی بھی داستانین بیان ہونگی و انجام ملکہ حیرت جادو شادی ہونا ساحر چالاک کے بعد حیرت کے بلا حیرت پر آفتین نازل ہونا جاپنے والے جمع ہوتے ہیں حیرت کا سب سے انکار عاشقان کا ذبح سے اور چالاک کا حیرت کو ان بلاؤن سے نکالنا اور حیرت کا انصاف کرنا کہ بیشک ہمارا چالاک عاشق صادق ہی کسی مقام پر اپنی جان کا خوف نکیا دشمنون میں سینہ سپر رہا عیاریان اسکی بطرز نو بیان ہونگی اسی ضمن میں عیاریان خواجہ عمرو کی اور جرأتین فرزندان صاحبقران کی عیارون کی بھی دلچسپ ہیں

دوکلا داستان شوکت بیان صاحبقران کا پہونچنا قلعہ اورنگ آباد پر کہ حوالی طلسم نور افشان ہی اور نہنگ بیشہ نشین پہلوان کا عرضی لکھنا سحر العجائب و مصر الغرائب کو اور آنا فوجون کا وہان سے و دیگر حالات متعلقہ داستان ہذا ہمہ موافق مقام ہذا

عشق گل سے کسی گلشن میں بھی تھے برباد ہم
تنگ دل تھا خار غم سے صورت ناشاد ہم
اب جبین پر گرنہ نہین اب سائل فریاد ہم

کیا اسیری میں کرین شکوہ ترا صیاد ہم
وان بھی کچھ دام رگ گل سے نہ تھے آزاد ہم

صانع قدرت نے قسمت میں نہیں لکھی خوشی
کیا نہیں زیست ہماری کیا دم میں کٹ گئی
لو بھر آئی قاتل ہمارے طالع بد کی بدی

خندہ دل کو تھا نہیں یا دہان زخم بھی
کوئی دنیا میں نہوگا جیسے ہیں ناشاد ہم

عشق گیسو میں پریشان ہو رہا ہی دل گرفتار
اپنے نالون سے کچھ بن بن کہتے ہیں نالان ہزار
آج بادصبح کہدو سے ہم ہیں بیقرار

جب سے دیکھی ہی رگ گل رخسار جانان کی بہار
ہو رہے ہین صورت برگ خزان برباد ہم

کیا غضب اے مہر بزم ہو شان پھر گیا
ہو گیا روشن یہ ہم پر سب جہان پھر گیا
دل لگا بین خاک ہم جو بیان پھر گیا

پھر زمین پر ہو فنا آسمان سب سے پھر گیا
ہی مین اب ہی اک نیا عالم کرین ایجاد ہم

جان دیتے ہم ہی الفت میں ترے جان جہان
پھر جیون کو زندہ جو رہے ہمنشین
یون رخ و مقیمان اپنی ہم مثال کوہکن

محیط ہاسنے دو دخل مشہور رہیگا ابھی راز دارے نیست اس سے نہ بولو صاحبقران نے فرمایا ای الوس
اٹھو کوئی اب دخل نہ دیگا یہ سنتے ہی الوس جھاڑ پونچھ کر اٹھا جلدی نکل کے بھاگا باہر آکر گینڈے پر
سوار ہوا اورنگ منتظر بیٹھا تھا کہ الوس آکر پہونچا اورنگ نے پوچھا کیون الوس کیا ہوا
تم تو کچھ گھبرائے ہوئے ہو کہا حضور مسلمان بڑے فقرے باز ہین دو سو آدمی بھگو بیٹھ گئے
مین جان بچا کر بھاگا مگر میدان مین سمجھونگا وہ لوگ کہتے ہین ہم لشکر نہ اٹھائینگے اورنگ نے کہا
طبل جنگی بجے کل میدان مین سمجھونگا ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا وزیرون نے عرض کی اگر مناسب ہو
ایک عرضی شاہان طلسم کو لکھیے وہان سے مدد آجاے اورنگ کو یہ بات پسند آئی اسیوقت طبل جنگی
بھی بجوایا عرضی دیکر شترسوار کو روانہ کیا کہ جاکر شاہون کے ہاتھ مین اس عرضی کو دینا شترسوار
چلا علامت پر آکر پہونچا دیکھا آگ روشن ہے طاؤس بالاے قلعہ بیٹھا ہے منہ سے چنگاریان چھوڑ رہا ہے پکار کر
آواز دی ای طاؤس طلسمی ہم مالک طلسم کی خدمت مین حاضر ہونا چاہتے ہین بشیر اورنگ سے نامہ
لیکر آئے ہین طاؤس نے کچھ اشارہ کیا آگ مین رستہ پیدا ہوا شترسوار اونٹ سے اتر کر راستہ ہوکر
بارگاہ سحر العجائب مین پہونچا دیکھا دربار جمع ہوا ہے تمام ساحران خرس طینت میمون خصلت خرس ہاے
بادیۂ ضلالت دنگلون پر بیٹھے ہین شترسوار نے نامہ ہاتھ مین سحر العجائب کے دیا سحر العجائب کے پہلو مین
مقتول رنگین ادا بیٹھی ہے اسکے ہاتھ مین نامہ دیا مقتول نے پکار کر پڑھا شاہان طلسم دنگ ہو گئے
نام صاحبقران کا جو ذکر ہوا چھینک آئی تاج سر سے سحر العجائب کے گرا سباح جہان گرد وزیر نے تاج
سر پر رکھا مگر آپس مین چہ میگوئیان ہونے لگین کہ الٰہی یارو حمزہ کون شخص ہے کہ اورنگ ایسے پہلوان کا
کہنا نہین مانتا اپنے کو کیا سمجھا ہے یہ تو کرشمہ تھا کہ آسمان پر برق چمکی کاہن طلسمی گھبرایا ہوا کتاب بغل مین لیے
اترا کہا ای شاہان طلسم غضب ہوا یہی جوان فتاح اصلی ہے اسی کا نام بانیان طلسم لکھ گئے ہین علاوہ ازین
صاحب اسم اعظم محترم و محتشم سحر اسپر تاثیر نہین کرتا ساحر اسکا کیا کرینگے مقتول رنگین ادا نے عرض کی ای
کاہن دیوانہ ہوا ہے یہ طلسم نور افشان ہے پرسون رستہ نہ لیگا ای شہنشاہ اگر حکم ہو تو کنیز جائے زندہ
گرفتار کر لائے یا حکم ہو جاکر دیوانہ کر دون یا سر کاٹ لاؤن ہزار ہا بیرین بین حکم دیا سحر العجائب نے اے دلربا مقتول
اگر تمنے جا کر اس جوان کو گرفتار کیا یا قتل کر ڈالا نصف سلطنت نور افشان دونگا مقتول نے کہا ابھی جاتی ہون
بارہ ہزار کنیزین لیکر تخت پر بیٹھی سحر کرتی ہوئی چلی جب چلنے مقتول کے مشیرون نے عرض کی ایک پہلوان
بھی زبردست جائے کشتی لڑے کیا تعجب ہے گرفتار کرے سحر العجائب نے کہا وہان سے میدان دلفریب قریب
ہے جاروق رعد آواز پہلوان ہے کہ آج تک اسکی پشت زمین سے کسی نے نہین لگائی بڑے بڑے
پہلوانون سے اڑتالیس کوس اسکی عملداری ہے اورنگ سے اس سے محبت بھی ہے وہ جاکر اسکی مدد
کریگا فرمان بنام جاروق روانہ ہوا جاروق دیکھتے ہی فرمان کے بلبلا گیا بارہ ہزار پہلوان
لیکر راہی ہوا اورنگ دولتمند پہلوان اورنگ نے جو طبل جنگی بجوایا تھا صبح کو میدان مین آیا ادھر سے
صاحبقران لشکر کو لیکے ہوئے صفین آراستہ ہوئین الوس بن الوند گینڈے کو چھوڑ کر سامنے اورنگ کے
آیا کہا ای پہلوان دوران مسلمانون نے مجکو بہت ذلیل کیا تھا اسوقت سمجھونگا تیرے سر کاٹ لاؤنگا آج ایک کو
زندہ نہ چھوڑونگا اورنگ نے اجازت دی الوس میدان مین آیا پکار کر آواز دی ای فرقۂ خدا پرستان سے جسے تمنا

مرگ کی ہو میدان مین نکلے اُس پہلوان کا خواہان ہون جسنے مجکو ذلیل کیا یہ سنتے ہی محیط نے گنبد انکا سامنے
صاحبقران سے اُسکی اجازت لی اور طرف میدان کے چلا آکر الوس سے نگاہ ورزن ہوا آپسمین نیزہ چلا محیط
نے الوس کو دنگ کر دیا ہوگا تھکر نیزہ و شمشیر الما نیزہ ہاتھ سے الوس کے نکل گیا الوس نے قبضۂ شمشیر پر ہاتھ ڈالا
خبردار خبردار کہکر ہاتھ الما محیط نے بازو بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا الوس نے گریبان پر ہاتھ ڈالدیا گنبدون
سے کودے کشتی ہونے لگی دونون لشکر دیکھتے ہین الوس چاہتا ہے زیر کرون مگر محیط نے وہ پیچ باندھا ہے
کہ الوس کو تنگ کر دیا ہے پھر ایکبار اُچھال کر ادھر ادھر ڈھلتے ڈھلتے محیط نے کمر مین ہاتھ ڈالکر الوس کو اٹھا لیا زمین پر دے مارا
چارون شانے چت گرا محیط نے کود کر چھاتی پر الوس کی گھٹنا رکھا کہ مسلمان ہو الوس نے کہا یہ تو غیر ممکن ہے
مین کبھی مسلمان نہونگا محیط نے ایک ہاتھ سر کے نیچے رکھا دوسرا ہاتھ ٹھوڑی پر رکھکر جھٹکا مارا گردن سر سے اُکھڑ
کھینچکر پھینک دی اورنگ پر بہت شاق ہوا گھوڑے کو جھپٹا تھا کہ چار چوٹون کہ صحرا سے گرد
اڑی سب دیکھنے لگے جاروق رعد آواز چار ہزار پہلوانون سے پیدا ہوا آسکے اورنگ سے
ملاقات کی رخصت مانگی کہا مین ابھی اسکا سر لاتا ہون ہر چند اورنگ نے روکا جاروق نے نہ مانا میدان
مین آکر محیط سے مقابلہ کیا نیزہ بازی سے مطلب نہ نکلا تلوارین کھینچین جاروق نے دھوکا دیکر ہاتھ مارا
سر محیط کا زخمی ہوا محیط نے زخم کھا کر ہاتھ مارا جاروق لپٹ پڑا زد خوردی مین محیط سے کشتی ہونے لگی محیط
کا کود آخر آیا ہر چند سردارون نے آواز دی جاروق نے نہ مانا مشکین باندھ لین دن کم باقی تھا میدان
سے پلٹ گیا صاحبقران کو ملال ہوا جاروق جو محیط کو لیکر آیا کوٹھکایا زخم دوزی کرائی حکم دیا
رات کو اسکو کھانا پانی دینا کسی طرح کی اسکو تکلیف نہونے پائے صبح کو دربار جمع ہوگا اگر لات و منات کو
سجدہ نہ کریگا قتل کرونگا یہ سنکے قید خانہ مین بھیجدیا یہ خبر صاحبقران کو ہرکارون سے پہونچائی جاروق کا
یہ ارادہ ہے کہ صبح کو محیط کو قتل کرے صاحبقران نے حکم دیا ہمکو دم بدم کی خبر پہونچے ہرکارے جاکر موجود ہوئے صبح کو
جاروق آکر بارگاہ مین بیٹھا کہا اس جوان کو لاؤ محیط کو سنسل کرکے لائے محیط نے آتے ہی مثل اہل اسلام کے
سلام کیا کہا یہ بہت نامردون کی ہے جو سرداری مین میرا کود آیا تیرے نزدیک بڑا کام کیا کہ مجھکو پکڑ لایا
جاروق نے پکارکر آواز دی اے محیط اپنے لشکر کا سپہ سالار کرونگا محیط نے کہا مین آنکا غلام ہون جنکا
لوائے شوکت از پردۂ دنیا تا بقاف سر فراز ہے جو تجھسے ہو سکے تصور نہ کر جاروق نے غصے مین حکم
دیا اس جوان کو لیجا کر قتل کر دو سر لاکر اہل دولت کو دکھاؤ زنجیر دار نے سر زنجیر کو پکڑ کر کھینچا محیط نے کہا وہان
جانے کی کیا ضرورت ہے یہین جلاد کو حکم دے کہ سامنے تیرے قتل کرے زنجیر دار نے سونٹا اُٹھایا کہ او گنہگار
سرکشی کرتا ہے سونٹا جو زنجیر دار نے اُٹھایا محیط کو غصہ آیا زنجیر کو جھٹکے جھٹکا دیا سر پر زنجیر دار کے ایک بیڑی
ماری کہ سر اُسکا پھٹ گیا خانہ زور مین آکر قید توڑ ڈالی طرف جاروق کے چلا اور پہلوانون نے روکا ایک
کی تلوار چھین لی کئی پہلوان مارے چار جانب سے پہلوانون نے گھیرا ہے محیط شیر لڑ رہا ہے ہرکارون نے خبر
صاحبقران کو پہونچائی صاحبقران بیقرار ہوگئے فوراً پشت اشقر پر سوار ہوکے مرکب اڑا کر چلے عقب
مین سب لعل عمو امیر سے فرمایا خواجہ ٹھہر کر خبر تو دو یہ خبر ہرکارون نے جاروق کو پہونچائی کہ صاحبقران آئے
ہین جاروق اٹھا سپاہیون سے کہا اس جوان کو نہ روکو نکل جانے دو مین ابھی آقا کی مشکین باندھکر لاتا ہون
یہ کہکر گینڈے پر سوار ہوا فوج کو لیکر کی دے پر لشکر کے محیط آ ملا ہوا آتا ہے صد ہا پہلوان مار کر ڈالدیئے

بچاؤں سے کب رکتا ہے جاروق نے دیکھا کہ صاحبقران گھوڑے کو ڈالے ہوئے آتے ہیں جاروق نے
گنبد اڑا جاتا پکار کر آواز دی صاحبقران بس اب آگے نہ بڑھنا میں نے محیط کو مہلت دیدی تو نے بڑی
بے ادبی کی قید مردان عالم کو جسم سے دور کیا خیال میں گذرا کہ اسکو گل جانے دو وہ دیکھیے لڑتا ہوا آتا ہے
مجھے تو آپ سے مطلب ہے صاحبقران نے جاروق کا مقابلہ کیا اُسنے وہیں ہاتھ تلوار کے مارے صاحبقران
روک کر لپٹ پڑے چاہا کمر اچھین لون جاروق نے گریبان میں ہاتھ ڈالا گھوڑوں سے کود کے کشتی
ہونے لگی فوجیں دیکھ رہی ہیں محیط بھی لشکر صاحبقران میں آگرا ٹھہرا جاروق کب مقابلے میں صاحبقران
کے ٹھہر سکتا ہے تیسرے پیچ پر صاحبقران نے پکارا کولا جاروق کا اتر گیا جاروق کو غش آیا صاحبقران
نے پکار کر آواز دی ای اورنگ اس صیدزبون کو بچاؤ اُسکا کولا اتر گیا اورنگ نے آکر جاروق
کو ہاتھوں ہاتھ لیا ہوادار پر ڈالکر لیگئے صاحبقران محیط کو ساتھ لیکر داخل لشکر ہوئے اورنگ نے
آکر جاروق کا علاج کیا جب یہ ہوشیار ہوا کہتا تھا کہ حمزہ مرد مردانہ و شیر فرزانہ ہے ای اورنگ طبل جنگی
بجوا دو کل سر میدان حمزہ کو زیر کرونگا دونوں لشکروں میں طبل جنگی بجے صبح کو جاروق جوشان و خروشان میدان
میں آیا پکارنا شروع کیا یا صاحبقران میرے مقابلے میں آیئے صاحبقران نے چاہا کہ مقابلے میں جاؤں
سرداروں کو رخصت کر رہے ہیں محیط فیلسوار دامن کو پکڑے ہوئے کھڑا ہے کہتا ہے حضور کو اسکے مقابلے
میں نہ جانے دونگا میں ابھی مشکیں باندھکر لاؤنگا صاحبقران فرماتے ہیں ای محیط ہمارے قاعدے کے خلاف ہے کسی
بہادر کو میں کمتر نہیں جانتا میرا دم میں دم رہا ہے محیط کہتا ہے میں تو نہ مانونگا اگر حضور جائینگے گلا کاٹ کر مر جاؤنگا
صاحبقران نہایت تنگ ہوتے ہیں فرماتے ہیں ای محیط میرے قاعدے کے خلاف ہے ہمارے واسطے
دعا کرو کہ پروردگار مجکو مظفر و منصور کرے جاروق نے آواز دی آپ نہیں آتے تو میں ہی آتا ہوں کہ صحرا سے
گرد اڑی دیکھا سب نے ایک جوان کمسن پشت بر فوج گران قاسم نے جو دیکھا ایک پہلوان میدان
کارزار میں دادا جان کو پکار رہا ہے وہیں سے نعرہ کرکے جا پڑے فوج کو اشارہ کیا صاحبقران کو جاکر
سلام کرو میں ابھی جاتا ہوں اُس دیو خصال کی مشکیں باندھکر لاتا ہوں قاسم آگیا دو رزن ہوکے تلوار
چلنے لگی جب ہاتھ قاسم کا چلتا ہے جاروق کو یقین ہوتا ہے کہ اب تلوار نہ روکے گی گالیاں دیتا ہے جب اُسکو یقین
ہوا کہ اس جوان کی تلوار سے نہ بچونگا پکار اٹھا کہ ای نوجوان یہ کیا حرکت ہے تیرے ساتھ پہلوان اور آیا
مجکو تیرا ارا جاتا ہے قاسم نے غصے میں منہ پھیرا جاروق نے ادہر سے ہاتھ مار دیا سر قاسم کا زخمی ہوا
قاسم کو بہت ناگوار ہوا لیکن ہاتھ سے زخم تھام کر ہاتھ تلوار کا مارا جاروق نے گیند اچھال لیا ہاتھ جو خالی گیا
قاسم کو غش آیا جاروق نے چاہا سر کاٹ لوں کہ پہلو سے گرد اڑی سب نے دیکھا اختر گردہ رستم شکوہ
ملک باختر پہلوان بحقیقی بدیع الزمان گرد لشکر شکن ظاہر ہوکے فوج ظفر موج پشت پر دیکھا ایک پہلوان قاسم
کا سر کاٹا جاتا ہے گھوڑے کے نیچے اندھیرا آگیا قلب تھرا گیا وہیں سے مرکب کو جولان کیا نعرہ تھا کہ اور گرج تھا کہ ای عالم
غضب میں شیر بیشہ رستم پر ہاتھ ڈالتا ہے یہ کہتے گھوڑے کو پھیر کیا اتنی جلدی پہنچ آگئے کہ جاروق کا ہاتھ اٹھا
تھا وار نہ کرنے پایا تھا بدیع نے قاسم کو ہٹایا سینہ سپر کرکے سامنے آگئے جاروق نے ہاتھ مارا بدیع الزمان
نے خالی دیکر تیغ بےنیام کھینچکر ہاتھ مارا اُسنے سر کو چہرے کی پناہ کیا تلوار نے سر کو کاٹا تلوار جو آکر گری پھر کر
زخمی کرکے طرف جلوگاہ کے چلی جاروق نے سر کو کھینچا گنبد کی گردن پر خنجر پڑا گنبدے کی گردن قلم ہوگئی فوج اورنگ

جا بجا رے افسر کو مار لیا لینا لینا کہکے دوڑ پڑے بدیع الزمان تلوار پکڑ کے جا پڑے فوج بدیع الزمان
بھی آگئی اورنگ نے بھی فوج کو اشارہ کیا دونوں لشکر ملگئے صاحبقران بھی آپڑے فوجوں میں تہلکہ پڑگیا
بدیع الزمان نے فوج کو تہ و بالا کیا اورنگ نے دیکھا فوج ولد ہی نہیں کرتی جاروق بدیع الزمان
کے ہاتھ سے زخمی ہوا لائق لڑنے کے نہ رہا طبل بازگشت بجوادیا لشکروں کو لیکر ہٹا پھر ایک طرف سے
طلسم نور افشان کے ابر گلنار اس زور و شور سے اٹھا کہ سب حیران ہوگئے بہ نگاہ غور دیکھنے لگے دیکھا بیچ
ایک ساحرہ نہایت حسین تخت یاقوت نگار پر سوار پشت پر ساحران غدار بڑے زور و شور سے
آکر پہونچی اورنگ نے ملاقات کی احوال بیان کیا کہ نامرد ہو تمھارا گیا تھا شاہنشاہ نے مجکو روانہ کیا ہی اگر
تمنے طبل بازگشت نہ بجوایا ہوتا ابھی میں حمزہ کی تدبیر کر لیتی اب میرے ہاتھ سے بچکر کہاں جاسکینگے اورنگ نے
کہا ابھی طبل جنگی بجواتا ہوں مقتول رنگین ادا نے کہا کل ہی کل کا خاتمہ ہو اورنگ نے طبل
جنگی بجوادیا صاحبقران بارگاہ میں آکر بیٹھے تھے قاسم کی زخم وزی کرائی ان دونوں شیروں نے
سب حال اپنے بیان کیے صاحبقران بہت خوش ہوئے کہ ہرکاروں نے آکر خبر سنائی کہ اورنگ نے
پھر طبل جنگی بجوادیا ساحرہ نے وعدہ کیا ہی کہ میں تمام مسلمانان کردونگی صاحبقران نے فرمایا ہمارے یہاں بھی
طبل جنگی بجے خواجہ اپنے مقام سے اٹھے واسطے خبر کے طرف لشکر کفار کے چلے یہاں مقتول رنگین ادا
بارگاہ اورنگ سے اٹھی کنیز اسکی شعلہ رخسار نے کہا واری آپ تکلیف نہ کریں اسم اعظم بند کرنے کا
سحر مجکو بھی آتا ہی میں فوراً اسم اعظم بند کرلونگی ایک بارگاہ کنیز کہنے ہزار دو ہزار ساحر بہت ہیں
بیٹھے انکمیں شاہان طلسم نور افشان کی دیکھی ہیں یہاں کو کب کا زمانہ بھی دیکھا یہ کہکے شعلہ رخسار الگ
ہوئی ایک خیمہ استادہ کر لیا اسمیں آکر ٹھہری گرد ساحر اترے ہوئے ہیں ٹھیک باتیں کر رہی ہی کہ ایک کنیز
نے خبر دی در دولت پر ایک نامہ دار حاضر ہی عرض کرتا ہی مجھے شاہان نور افشان نے بھیجا ہی شعلہ رخسار نے
کہا بلا لو نامہ دار سامنے آیا جھک کر سلام کیا نامہ ہاتھ میں دیا شعلہ رخسار نے نامہ پڑھا مرقوم تھا کہ
اے شعلہ رخسار بادولت کو معلوم ہوا کہ تمنے قتل مسلمانان پر کمر باندھی ہی لہذا یہ ساحر جاروب کش قبر سامری
کو روانہ کیا ہی یہ وہ شخص ہی کہ سامری جمشید اسکے سامنے [illegible] کمال علم موسیقی اسکو عطا ہوا
ہی شب کو تمہارا دل بہلانے کا صبح کو میدان کارزار میں ٹھہریگا جس مقام پر یہ ہوگا وہاں گنبد
سامری بھی ضرور ہوویگا کل ہی سب مسلمانوں کا خاتمہ ہو جائیگا شعلہ رخسار نامہ پڑھکر بہت خوش ہوئی
کہا میاں ساحر تمہارا نام کیا ہی ساحر نے کہا مجکو عجائب سامری کہتے ہیں میں نے بیس برس برابر قبر سامری
پر جاروب کشی کی تصویر سامری عطا ہوئی اب جہاں چاہوں رہوں سامری سرفراز فرماتے ہیں میری
ملاقات کو آتے ہیں شعلہ رخسار نے پوچھا تصویر سامری کہاں ہی ساحر نے جواب دیا تصویر دکھاؤنگا
پہلے گانا تو سنیے شعلہ رخسار نے اشارہ کیا کنیزیں ساز لائیں سازندوں نے ساز درست کیے عجائب سامری
سامنے شعلہ رخسار کے آکر بیٹھے گنگنا کر یہ غزل گائی

غزل

کہ پشت تیغ قاتل کو ہمیشہ ہمنے خم پایا
نشہ کا ایک صورت پر ارادہ رہ نہیں سکتا
تری آنکھوں کو اس نے سدا ابر کرم پایا

مکان جو تو مکین ہوتے ہیں خوب
کبھی تیکھا دل مسکن کبھی ابر کرم پایا
نہیں ممکن ہی رات اور دن کے

جہاں میں نقص پری سے مفر عالم نے کم پایا
کہ چشم مردہ کو بھی منزل خواب عدم پایا
کبھی ٹھیرے نہ ہرگز اشک پیری کی ترقی سے
تشکل عاشق و معشوق دونوں کو بہم پایا

شعلہ رخسار بیقرار ہو گئی جام کو پی گئی اُدھر عجائب ساحری نے دورہ باندھا قضائے کار باہر ہو گئی
حاجب و دربان نے بھی شراب پی آپس میں جوتی پیزار چلنے لگی سنجاب شب گرد کو زوال لشکر طلایہ پھرتا
ہوا اس طرف انکلا تو اسکو خبر ہوئی کہ ملکہ شعلہ رخسار نے گرفتاری صاحبقران کی اپنے ذمے لی ہو دروازے
پر دیکھا خادم خدمتگار آپس میں لڑ رہے ہیں کوئی ننگا دوڑا جاتا ہو کوئی تانین اڑاتا ہو عجب رنگ
ہو سنجاب گھوڑے سے اُتر ایکار کر آواز دی یارو یہ کیا ہو رہا ہو کسی نے جواب بھی نہ دیا کوئی بکتا ہوا اندر بارگاہ
کے آیا وہ وقت ہو شعلہ رخسار مع کنیزوں کے بیہوش ہوئی خواجہ نے سب کے کپڑے اُتارے اور
اسباب سب کا لوٹتے پھرتے تھے سنجاب نے جو پردہ اُٹھا کر دیکھا کہ ایک شخص کنیزوں کو برہنہ
کر رہا ہو شعلہ رخسار بیہوش پڑی ہو للکار کر آواز دی ارے تو کون ہو خواجہ کود کر بھاگے سنجاب
اندر آیا پہلے شعلہ رخسار کو ہوشیار کیا اور کہا ملکہ اُٹھو دیکھو تو بارگاہ کا کیا رنگ ہو سب کنیزیں برہنہ
پڑی ہیں شعلہ رخسار آنکھیں ملتی ہوئی اُٹھی اور بیقرار ہو کر پکاری میاں عجائب ساحری کہاں ہو
سنجاب نے کہا ملکہ ہوشیار ہو تماشا عجائب کا دیکھو کہ صحبت کا کیا حال ہو شعلہ رخسار نے جو اچھی
طرح آنکھیں ملکر دیکھا سب کنیزیں بیہوش پڑی ہیں جو گھوڑے جگہ ہیں نذارد شعلہ رخسار نے کہا
اے سنجاب یہ کیا ہوا سنجاب نے کہا ایک شخص آپ کی کنیزوں کو برہنہ کر رہا تھا دروازے کے
حاجب و دربان لڑ رہے ہیں کسی کی بات کا جواب نہیں دیتے یہی ہنگامہ دیکھکر میں اندر آیا دیکھا
کہ ایک شخص بارگاہ لوٹ رہا ہو مجھکو دیکھتے ہی بھاگ گیا مجھکو طریقے سے معلوم ہوتا ہو وہ حمزہ کا
عیار تھا مجھکو دیکھکر بھاگ گیا شعلہ رخسار جلاتی ہوئی باہر آئی دیکھا تمام ملازم جوتی پیزار لڑ رہے
ہیں کچھ ننگے دوڑتے پھرتے ہیں بعض منہ کے بل زمین پر گرتے ہیں شعلہ رخسار نے سب کو
ہوشیار کرایا ستارۂ سحری چمک چکا ہو کنیزیں بھی شرمائی ہوئی اُٹھیں عرض کی والی لشکر میدان کارزار
میں جاتے ہیں ملکہ مقتول رنگین ادا سوار ہو چکیں مقتول جب سوار ہوئی کنیزوں نے اُسکو
خبر دی کہ ملکہ شعلہ رخسار پر عیاری ہوئی لیکن سنجاب شب گرد نے جا کر بچایا نہیں معلوم کون
عیار تھا مقتول رنگین ادا نے طاؤس اسی جانب پھیر دیا در خیمہ پر شعلہ رخسار کے آئیں
شعلہ رخسار شرمندہ ہو کے خیمے سے نکلی جھک کر سلام کیا مقتول رنگین ادا نے پوچھا کیا
ہوا میں نے سنا کوئی عیار آیا تھا سنجاب نے آکر بچایا شعلہ رخسار نے کہا واری کیا عرض
کروں سامری جمشید کی عنایت ہوئی سامری جمشید نے جان بچائی سنجاب عین وقت
پر آگیا آپ طرف میدان کارزار کے چلیے لونڈی جاتی ہو از روے نجوم کے مجھکو معلوم ہوا کہ
عمرو عیار نے یہ حرکت کی میں لشکر سے اُسکو گرفتار کر کے لاتی ہوں ہر چند مقتول نے منع کیا
کہ نہ جاؤ میدان جنگ میں جلد سمجھ لینگے شعلہ رخسار کو اپنے سحر پر ایسا گھمنڈ ہو کہا جب تک آپ
میدان کارزار میں پہونچیں میں اتنے عرصے میں عیار کو لیکر آتی ہوں از روے ستارہ شناسی کے
دریافت کر لیا ہو کہ عمرو لشکر میں موجود ہو یہ کہکے عقاب سحر پر چلی خواجہ خدمت میں صاحبقران کے
حاضر ہوئے امیر نے حال پوچھا عمرو نے سب حال بیان کیا کہا کہ لو زوال آگیا میں اُسکو دیکھکر بھاگا
شعلہ رخسار بچ گئی امیر نے فرمایا میدان کارزار میں سمجھا جائیگا امیر طرف میدان کارزار کے چلے

خواجہ عمرو بھی جست و خیز کرتے ہوئے چلے آتے ہیں کہ شعلہ رخسار آسمان پر نظر آئی عمرو کو جو جاتے دیکھا تو
کہا اسی ظالم نے مجھکو بدنام کیا ڑک سے گری عمرو کی کمر میں پنجہ دیا لے اُڑی عمرو نے چیخ ماری آنکھ کو یہ بچنے
ساحرہ لیے جاتی ہے امیر نے پلٹ کر دیکھا ایک ساحرہ دریائے سحر میں غوطہ مارتے ہوئے عمرو کو لیے جاتی
ہے امیر نے بعجیل تمام کمان کیانی دوش سے اُتاری تیر بجر کمان میں پیوست کیا تاک کر مارا امیر کے
ہاتھ کا تیر کب خطا کرتا ہے بحکم قضا و قدر تیر سے مقام پر جا کے پڑا گدی کو توڑ کر پار گذرا عمرو نیچے سے
شعلہ رخسار کے چھوٹا تمام سردار لینا لینا کہکر دوڑے بہرام نے عمرو کو گود میں لیا لاشہ شعلہ رخسار کا
ایک طرف گرا امیر نے حکم دیا لاشہ کنارے پر لشکر کے پھینکدو ملازموں نے پاؤں میں رسن باندھی کھینچکر
بیرون لشکر ڈالدیا مقتول کو یہ خبر پہونچی کہ شعلہ رخسار قتل ہوئی بڑا ملال ہوا جھلا کر کہا آج ایک مسلمان
کو زندہ نہ چھوڑوں گی شعلہ رخسار کا خون بالا بالا نہ جائیگا ایک طرف سے اپنا لشکر لیے ہوئے جاروق
آکر پہونچا اورنگ بیشہ نشین پیل مست پر سوار بڑے زور و شور سے میدان میں آکر پہونچا مقتول
سے کہلا بھیجا آج تامل کرو ماہدولت آج میدان میں نکلیں گے کل فرزند حمزہ نے جاروق کو زخمی کیا ہے
بڑا خیال ہے آج کیفیت جرأت نکلے گی مقتول نے کہلا بھیجا آپ نہ تکلیف فرمائیں میں معاوضۂ خون
شعلہ رخسار لوں گی مقتول کا بھی قصد ہے کہ میں میدان میں نکلوں اورنگ کا قصد ہے کہ میدان
کارزار میں میں جاؤں لشکر اکر میدان کارزار میں پہونچا امیر چالیس قدم آگے بڑھتے ہوئے
ایک جانب شاہزادہ بدیع الزمان ایک جانب شاہزادہ خاور سیاہ ایک جانب محیط فیلد دونوں
لشکر میدان کارزار میں آکر پہونچے صفیں درست ہوئے نکلیں نقیب نقابت کر رہے ہیں کہ صحرا سے
گرد اُڑی سب نے دیکھا ایک پہلوان سحر کی جھولی بائیں ہاتھ پر پڑی ہوئی اژدر آتش فشان پر
سوار پشت پر چالیس ہزار سوار و پیدل بچھے ہیں اس پہلوان کو سب نے آتے دیکھا اورنگ نے پکار
کے آواز دی شاہباز شیر شکار پہلو نشین سحر العجائب و سحر الغرائب آپہونچا یہ وہ جوان ہے کہ جس سحر کے
پر گیا پامال کر کے آیا کبھی کوئی اس سے سر نہوا شاہباز نے دور سے اورنگ کو سلام کیا پکار کے آواز
دی اے پہلوان دوران و گرشاسب جہان ماہدولت بخشۂ ترک میں مصروف جنگ تھے ترک کو
شنشہ اکیا بہت برف برسی ماہدولت پر اثر بھی نہوا میں گرمی جنگ میں فرمان شاہنشاہی پہونچا کہ قلعہ
اورنگ پر مسلمان مصروف جنگ ہیں جلد اسکو پہونچاؤ سب کی مشکیں باندھکر لاؤ بس
اب میں میدان میں جاتا ہوں یہ کہکر اژدہ بڑھا کر میدان میں آیا فوج اسکی صف باندھکر ایک طرف ٹھہری
شاہباز شیر شکار نے پکار کر آواز دی اے فرزندہ پرستان واے زیردستان جسکو تمنا مرگ کی ہو آکر
مجھے مقابلہ کرے مجھے ہی اسنے پکارا محیط فیلدر نے گھینڈا اڑھایا صاحبقران سے اجازت طلب ہوا امیر نے
فرمایا اے محیط اس دیو خصال کے مقابلے میں میں جاؤں محیط نے عرض کی اب تو غلام قصد کر چکا غلام کو اجازت
دیجیے امیر نے مجبور ہوکر اجازت دی محیط میدان میں آیا شاہباز سے مقابلہ پڑا نیزے اور تلوار سے کام آیا
نوبت کشتی کی پہونچی تیسرے پیچ پر اُٹھا کر مارا محیط کی مشکیں باندھکر اورنگ کے لشکر میں بھیجدیا شاہباز
نے مبارز طلبی کی شاہزادہ بدیع الزمان گردنکش گھوڑا بڑھا کر مقابلے میں شاہباز کے آئے بعد
نیزہ و شمشیر کشتی معمولی سب جانتے ہیں کہ شاہزادہ بدیع الزمان شہنشاہ کشتی گیر ہیں مگر سے کیم تھے

ہین کہ الجھ الجھ کر مقابلہ کر رہے ہین کوئی پیچ لطف سے خالی نہین ہوتا صاحبقران فرما رہے ہین یہ کیا معرکہ ہے
بدیع الزمان کی کشتی کا عجب رنگ ہے الجھ الجھ کر لڑ رہا ہے قاسم نے ہنس کر کہا یہ کشتی گیر بے دولت
کبھی بھی کسی معرکے مین بلطف لڑا ہو ہے مین کھڑا ہون اور زیادہ گھبرا رہا ہے بد دولت جا کر اسکی
گردن لینگے یہان چار گھڑی کی کشتی مین شاہباز نے بدیع الزمان کو زیر کیا اتنا سب نے دیکھا
کہ بدیع الزمان بیہوش ہوگئے شاہباز نے مشکین باندھ کر بدیع الزمان کو بھی بھیجدیا پھر مبارز طلبی
کی شاہزادہ خاور سیاہ نے مرکب اڑایا صاحبقران سے پوچھا جوش جرأت مین جا پہونچے
شاہباز نے نیزہ مارا قاسم نے سنان نیزہ کو بچا کر گلوگاہ پر ہاتھ ڈالا یا نیزے کو توڑ کر پھینکا شاہباز
نے ہاتھ تلوار کا مارا قاسم کو جلدی ہی جان دیکر کلائی پہ ہاتھ ڈالا با قصد تھا تلوار چھین لون کہ زین سے
ڈال کے اٹھا لون اس بیجا نے گریبان مین ہاتھ ڈالا یا کشاکش کے زور ہونے لگے شاہباز نے
کہا اے جوان کیا قصد ہے قاسم نے کہا ارادہ ہے کہ کشتی مین تیری مشکین باندھون شاہباز قہقہہ مار کر ہنسا
کہا اے جوان آجتک سامری جمشید نے کسی کو زیر فلک ایسا نہین پیدا کیا کہ مجکو زیر کرے قاسم نے
کہا او بیجا پھر بھی مین تیری مشکین باندھونگا آجتک کسی بہادر سے تیرا سامنا نہین ہوا آج حال کھل جائیگا
شاہباز کود ادھر سے قاسم بھی سامنے آئے کشتی شروع ہوئی صاحبقران دیکھ رہے ہین کہ قاسم
بھی الجھ الجھ کے لڑنے لگے صاحبقران فرماتے ہین اے بہرام معلوم ہوتا ہے شاہباز ساحر ہے دیکھو قاسم بھی
الجھ الجھ کر لڑ رہے ہین ہر مقام پر کمی کرتے ہین خدا اسکی آبرو بچائے بدیع الزمان کا زیر ہونا دل کہتا
ہے کہ یہ دیو خصال ساحر ہے طلسمچہ و شعبدہ سے بخوبی ماہر ہے یہان قاسم جان دیے ہوئے شاہباز سے
لڑ رہے ہین جس پیچ کو باندھتے ہین نہین بندھتا دو پہر ڈھلتے ڈھلتے قاسم کو بھی شاہباز نے زیر کیا
قاسم بیہوش ہوگئے امیر کے منہ سے دھوان نکلنے لگا شاہباز نے پھر آواز دی جسکو دعوی جرأت ہو
میرے مقابلے مین آئے آج ہی سب کا خاتمہ کر دونگا افراسیاب کون صاحب ہین با دولت کے مقابلے
مین نہین آتے یہ کہنا تھا کہ صاحبقران نے اشقر کو بڑھایا بہرام وغیرہ قدمون سے لپٹ گئے عرض
کی آقاے نامدار آپ مقابلے مین نہ جائیں غلامان جانباز مقابلہ کرین گے خواہ جئین گے خواہ مر جائینگے
صاحبقران نے فرمایا کسی کا کام نہین مین سمجھ گیا کہ یہ ملعون ساحر غدار ہے بدیع و قاسم کا زیر ہونا ایسی بات
تھی کہ اتنے عرصہ مین زیر ہو جاتے یہ وہ شیر ہین کہ مجنون سے زمین بانٹ لیا ہو کنجاب اسیسے کو شکست دی
انکا اسقدر جلدی زیر ہونا مقام تعجب ہے یہ کہکر صاحبقران نے اشقر کو بڑھایا شاہباز مبلبلا رہا ہے کہ کچھ
ابھی غرور ہے آج ہی با دولت لپٹ جائینگے شام تک سب کا خاتمہ کر دونگا لاشون سے میدان کارزار
بھر دونگا کہ صاحبقران سامنے پہونچے آواز دی او زبان دراز کیا بیہودہ بکتا ہے ہماری جرأت و ہمت
سے رستم و اسفندیار کو سکتا ہے یہ کہکر برابر پہونچے شاہباز نے نیزہ مارا امیر نے اسم اعظم پڑھ جانے کے
نیزے کی سنان پر لیا نیزہ بانس ہونے لگی گیا پھر کرتب مین تھپیڑا مارا کہ نیزہ ہاتھ سے شاہباز کے نکل گیا
شاہباز نے قبضے پر ہاتھ ڈالا خبردار خبردار کہکے ہاتھ مارا امیر نے باڑھ بچا کے کلائی پر ہاتھ ڈالا اسنے
گریبان پر ہاتھ رکھا امیر نے کچھ مارا کہ اژدر نے اسکے ایک چیخ ماری شاہباز اژدر سے کودا امیر بھی
زمین پر آئے کشتی ہونے لگی امیر نے خیال کیا کہ اگر اسم اعظم نہین پڑھتا ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا

دل گھبراتا ہی جب اسم اعظم پڑھتے ہیں بہ لطف مقابلہ کرتے ہین شاہباز دنگ ہی اپنی زندگی سے
تنگ ہو جی مین کہتا ہی کہ بڑے بڑے پہلوانون سے لڑا بڑے بڑے پہلوانون سے معرکہ پڑا لیکن
کبھی حیران نہوا تھا کیا سبب ہی کہ سحر میرا تاثیر نہین کرتا کلوا جیرون مارسنگ کو یاد کرتا ہی کبھی سامری جمشید
کو پکارتا ہی کوئی نہین آتا شام کے قریب صاحبقران کو ریل کر لے دوڑا ساتون قدم پر پہونچا پایان جنگ
صاحبقران کا چمکا اور آگے شاہباز چھپایا کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر کیسے کیسے زور کیے لنگر مین صاحبقران
کے حس و حرکت نہ پائی تھک کر ہاتھ اٹھا لیا کہا صاحبقران اب آپ کے زور کا مشتاق ہون امیر
تڑپ کر اپنے مقام پر سے آگئے دونون مونڈھے شاہباز کے تھامے سر سینے مین اڑا ریل کر لے دوڑے
چالیس قدم ریل کے لائے ہر چند شاہباز چاہتا ہی رکون ممکن نہین چالیس قدم پر آ کے صاحبقران
نے کچھ مارا دونون گھٹنے شاہباز کے آشنا بہ زمین ہوئے شاہباز نے جانا لنگر مارون حریف زبردست
وہ جرات سے مست کب لنگر قایم ہونے دیتا ہی دونون پاؤن تھون کیے کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر نعرہ شیرانہ کیا فرد
یکے نعرہ زد میر منزل مصاف ۔ کہ سیمرغ لرزید در کوہ قاف ۔ پہلے ہی زور مین زمین چھڑائی دوسرے زور مین
تا بہ گھٹنا تیسرے زور مین اس خود سر کو سر سے بلند کیا کچھ فرق نہوا اسنے قصد کیا بغلون مین پاؤن
اڑا کر دھڑ اڑاؤن امیر نے داہنا پاؤن آگے بڑھایا پایان تیغ شاہا پتے سے کھڑے ہو کر چرخ دیا
کہ عقل پیر چرخ کی چرخ مین آئی مثل طاؤس آتشبازی چرخ کھانے لگا ہاتھ کے دستانے کہین پاپوش
کے موزے کہین زمین پر مارا چاہا سنبھلون امیر نے ٹھوکر ماری چارون شانے چت کر کے زانو
سینہ پر رکھکر فرمایا جالا در شناختن پروردگار چہ میگوئی شاہباز ہونٹون کو ہلاتا ہی اپنے پیرون کو
بلاتا ہی حرز ہیکل گلے مین صاحبقران کے پڑی ہی اسکا عکس پڑ رہا ہی اسم اعظم ورد زبان کوئی
تدبیر نہین چلتی سحر فراموش دریاے حیرت کا جوش گھبرا کر بول اٹھا مین سامری و جمشید کو برا نہ کہونگا
امیر کو تو انتہا کا غصہ تھا بغیظ و غضب تمام اٹھے ایک پاؤن دونون پاؤن کے نیچے دبایا ایک
کو دونون ہاتھون مین تھام کے جھٹکا مارا پہلے جھٹکے مین گردا سے تا بہ ناف دوسرے جھٹکے
مین مثل کرباس کہنہ چیر کر پھینک دیا جست کر کے پشت مرکب پر سوار ہو کے نعرہ کیا اورنگ
اور کسی کو ہیچ تین پہلوان فرد اگر فرد آنکلے دست زبردست صاحبقران سے واصل جہنم ہوئے
اورنگ نے مجبور ہو کر طبل بازگشت بجوایا رنجیدہ کبیدہ پلٹا سردارون نے صاحبقران کو بیچ مین
لیا زر نثار کرتے ہوئے پہلے صاحبقران ملول و حزین فرماتے ہین ای بہرام بدیع الزمان و قاسم
و محیط لشکر کنار مین گرفتار ہین اتنا بڑا پہلوان مارا گیا ایسا نہو اسکے بدلے مین وہ انکو قتل کرین
بہرام نے عرض کی دم بدم کی خبر منگائیے گا صاحبقران خاموش ہو رہے گو انکا ملال بیحد ہی یہان
اورنگ جو پلٹ کے آیا کہا یارو آج وہ پہلوان مارا گیا کہ شاہان طلسم کو بڑا ملال ہوگا یہ وہ شخص
تھا کہ جو بادشاہ خراج نہ دیتا تھا یہ جاکر قلعہ فتح کرتا تھا اگر ہمنے ارادہ قتل کیا صاحبقران آ پہنچینگے مگر انکو
کہ اپنے مورچے اگر چھڑا لیجائینگے کچھ بس نہ چلیگا مقتول رنگین ادا نے کہا ایک سحر تیار کرتی ہون
اپنے کنارہ لشکر سے تا بہ صحرا ایک دریا سحر بنا دون کہ انسان دیکھا اگر سامری جمشید قصد کرین
تو اسکو پار نہ ہو سکین اورنگ نے کہا ای ملکہ مقتول رنگین ادا اگر ایسا کرو او دیہ تینون قتل

ہو جائیں تو حمزہ کے قلب پر صدمہ پہونچے یہ تینون شیر جان لشکر اسلام ہین مقتول اسی وقت
اٹھی کنارے پر لشکر کے آئی تین چار کوس تک ایک تکبیر طلسمی سحر کرنے لگی پانی آسمان سے برسا تھوڑے ہی
عرصہ مین ایک دریاے قہار مواج لطمہ سنج آفت زا بن سکے تیار ہوا ہزارہا مچھلیان نہنگان خون آشام
شناوری کر رہے ہین موجہ غراںُ کے ساتھ تر رہا ہے مقتول نے آکر اورنگ سے اطلاع کی کہ ذرا
دریا کو ملاحظہ فرمائیے اورنگ نے آکر دیکھا کہا او مقتول حقیقت مین کیا دریا بنا یا کس کی مجال ہے
کہ اس پار آسکے اب صبح کو تینون کو قتل کرونگے یہان صاحبقران نے عمرو سے فرمایا تو آج دم بدم
کی خبر ہمکو پہونچاتا ہے عمرو نے عرض کی ایسا ہی ہوگا شاگردون سے کہا بھیا تمنے سنا صاحبقران نے کیا
فرمایا ہرکارون نے کہا استاد لمحہ لمحہ کی خبر پہونچے گی یہ کہکے چارون ہرکارے چلے جب اپنے لشکر سے
باہر آئے دیکھا ایک دریا جوش مار رہا ہے لشکر اورنگ دریا کے اس پار ہے چارجانب چرخ مارنے
لگے کہ شاید کسی جانب راستہ ملے رات بھر پھرے کسی طرف راستہ نہ پایا ایک درخت پر چڑھکر دیکھا
کہ لشکر اورنگ مین داریں استادہ ہو رہی ہین جلاد ٹکٹکیں لگا رہے ہین ہرکارے روتے ہوئے
بھاگے صاحبقران نماز پڑھکے دربار مین تشریف لائے ہین سردار آنے جاتے ہین کہ دربار گا
پر بلا ہوا دیکھا تو چارون ہرکارے روتے ہوئے حاضر ہوئے دست بستہ عرض کی آج تو اورنگ
نے عجب سامان کیا ایک دریاے سحر بیچ مین حائل کیا ہے یہ بھی غلامون نے دیکھا کہ اس پار میدان
خونی کی تیاری ہو رہی ہے داریں استادہ ہین جلاد پھر رہے ہین یہ سنکر صاحبقران اٹھے فرمایا
اس مکار کو کیا سوجھی اگر خدا نخواستہ بدیع الزمان و قاسم قتل ہوے تو مین کیتی افروز گوہر بلگ
کو کیا منہ دکھاؤنگا تمام سردار پشت پر صاحبقران بارگاہ سے نکل کر پشت مرکب پر سوار ہوئے
عمرو از حد پریشان ہوا کہ یہ کیا غضب ہوا اگر خدا نخواستہ مرے جسم بدیع الزمان و قاسم
کم ہوا حمزہ اپنی جان دیگا لاچار ہو کر چلے آتے ہین جب صاحبقران بہ بلغار قریب دریا پہونچے ارادہ
کیا کہ دریا مین اپنے کو گرا دون سردار آمادہ ہین کہ دریا کو جھیل کر اس پار پہونچین جیسے ہی امیر نے
قصد کیا کہ اسم اعظم پڑھکر دریا مین گھوڑے کو ڈال دون ہزارہا مچھلیان دریا سے نکلین امیر
کو گھیر لیا امیر نے تلوار کھینچی نعرہ کیا نعرۂ امیر

امیر عرب ضیغم روزگار
بحکم خدا بستہ شمشیر کار

نکلے تیغ صمصام انتقام
اٹھے تیغ عقرب بلی دو الجی

ز کفار ان از جہان پاک کرد
سر سرکشان جلد در خاک کرد

مچھلیون سے امیر جنگ کرنے لگے گروہ مچھلیان سینے سینے پر پڑتین تو ٹکڑے ٹکڑے کر پشت کو پار گذر جاتی
کئی ہزار آدمی مرکر گرے ہرچند صاحبقران قصد کرتے ہین مچھلیان بڑھنے نہین دیتین
کئی نہنگان خون آشام بھی نکلے امیر نے انکو بھی قتل کیا یہان تو صاحبقران مچھلیون سے
لڑ رہے ہین وہان اورنگ نے میدان خونی کی تیاری کی مقتول رنگین ادا اپنی کنیزون
کو لیے ہوے کنارے دریا کے سحر کر رہی ہے جب سحر کرتی ہے دریا مین شور پیدا ہوتا ہے مچھلیون کی
ترقی ہو جاتی ہے اورنگ و جادوگر سب صف باندھے کھڑے ہین حکم دیا ہے کہ بدیع
و قاسم و محیط کو لاؤ داروغۂ جیلخانہ لیکر چلا تینون شیر بل کرتے ہوئے آتے ہین خانۂ زنجیر
مین غل ہو رہا ہے دیکھنے والے کہتے تھے یارو ان شیرون کو خدا بچائے کیا جوان ہین ساتھ

اور ملک سے ہوسکے اور رنگ سے اشارہ کیا لیجا کر ان کو دار پر کھینچ دو جلاد کشان کشان
لیچلے جلاد جلد کے مشتاق ہین کہ جو حاکم حکم دے وہ کرین یہان صاحبقران ہرچند قصد کرتے
ہین کہ دریا مین جاؤن مچھلیان نہین جانے دیتین ہزارون مچھلیان امیر پر گر رہی ہین امیر تیرانداز
نشانہ لڑ رہے ہین ادھر سے مقتول رنگین ادا کا سحر کہ جب ماش کے دانے دریا مین پھینکے
ہزارہا مچھلیان جوش مار کر صاحبقران پر آپڑتی ہین امیر تو اپنے کو بچاتے ہین اسم اعظم پڑھتے ہین
لیکن ملازمان صاحبقران قتل ہوتے ہین جب مچھلیان قریب تر آئین جھپٹکے سینہ کو پیٹ پشت
کو توڑ کر پار گذرین کئی ہزار جوان مر مر کر کنارے دریا کے گرے ہین جہان تک نگاہ جاتی ہے لاشین
ہی لاشین معلوم ہوتی تھین مگر صاحبقران نے سر اٹھا کر جو دیکھا تو خواجہ عمرو گلیم اوڑھے ہوئے
زیر شکم مرکب چھپے ہین جب مچھلیون کی زیادہ بوچھار دیکھی گھبرا کر عمرو ایک درخت پر چڑھ گیا دیکھا
بدیع و قاسم و محیط سر برہنہ مسلسل و مطوق جلاد گھیرے ہوئے طرف دار کے لیے جاتے ہین عمرو
نے زبان عربی مین آواز دی ای آقائے نامدار مولائے قدرشناس غضب ہوا بدیع الزمان
و قاسم و محیط کو دار پر چڑھانے لیے جاتے ہین صاحبقران یہ سنکر گھبرا گئے بیقرار ہو کر پکار
اٹھے ای خالق بے نیاز ای رب کارساز ان شیرون کو اس آفت سے بچا لے کیونکہ اس بلا
مین ہون بہت مجبور و لاچار ہون رباعی تو آن رفیع مکانی کہ ساکنان فلک + بر آستان تو
دارند میل دربانی + چہ احتیاج بہ پیش تو حال دل گفتن + کہ حال خستہ دلان را تو خوب میدانی + بلکہ
جو صاحبقران نے دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا بقدرت سبحان لم یزل و عزیز بے بدل ایک ابر تیرہ و
تار آسمان پر ظاہر ہوا جون جون ابر قریب آیا ہے رعنائی ابر کی بڑھتی جاتی ہے کبھی سبز ہوا کبھی
گلنار ہزارہا طائران خوش الحان زمزمہ سرائی کرتے ہوئے زیر ابر چلے آتے ہین یکایک ابر قریب
آکر پھٹا عمرو نے دیکھا ملکہ لالہ عذار و ماہ رخسار دونون شاہزادیان تخت یاقوت نگار پر سوار
پشت پر ڈیڑھ لاکھ ساحران غدار بڑے زور و شور سے لشکر آتا ہے مگر ماہ رخسار کی نگاہ جمال
جہان آرائے صاحبقران پر پڑی دیکھا خود ہود سر پر زرہ داودی زیب جسم آنکھین گردش
کرتی ہین صف مژگان خونریزی پر لیس عارض انور رشک ماہ تابان ہونٹون مین مسیحائی جرأت
و شوکت مین دلربائی سرو قد خورشید خد پیشانی خورشید منور مرکب ستہ چشمی پر سوار تیغ عقرب سلیمانی ہاتھ مین
بات بات مین اسقدر مچھلیان قتل کین کہ قریب لشکر اسلامیان دریا کا جادو ہی کئی خشک مرے پڑے ہین ماہ رخسار
کے ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا عمرو نے اپنے کو ظاہر کر کے آواز دی ای ملکہ لالہ عذار یہ دریائے سحر جادوگرنی نے قائم
کیا ہے صاحبقران زبان مچھلیان گر رہی ہین اس پار نہین جا سکتے یہ سنتے ہی ماہ رخسار نے آواز دی
دریا کو سکھاؤ صاحبقران عالیشان کو اس پار ہو بچاؤ لالہ عذار نے کہا لو یہ دریا کیا ہے ابھی سکھاتی ہون یہ
کہکر دونون شاہزادیان تخت سے جدا ہوئین کنیزون کو بھی اشارہ کیا کنیزون نے جھولیون مین ہاتھ ڈالا
اسباب سحر نکالا بارہ ہزار کنیزان خاص ہمدم بااخلاص ہین ماش کے دانے رائی کے دانے سرسون کے
دانے ہاتھون مین لیکر کنیزین پڑھین مگر ماہ رخسار کا حال یہ ہے کہ گل چینی گلشن جمال صاحبقران کی کر رہی ہے غصہ بھی
سانسین بھر رہی ہے لالہ عذار نے بھی دیکھا کہ رنگ روئے ماہ رخسار متغیر ہو گیا ہونٹون پر خشکی آنکھون

دار چوب ستون شست ٭ خانہ تاریک و تنگ بستہ زنجیر عشق ٭ بشکر این بندر از وقت جنون شست ٭
قید کو توڑ کر مثل تار عنکبوت کے پھینک دیا قاسم نے تو دیکھا بدیع الزمان نے قید توڑی قاسم کو غصہ
آیا چہرہ سرخ ہو گیا قید کو توڑ ڈالا جلاد کو تھپڑ مار اتلوار اسکی چھین لی اسی تلوار سے لڑنے لگے محیط نے جو دیکھا
کہ دونوں شیروں نے قید توڑی آواز دی ای شہریار غلام کی ہتھکڑی ٹوٹے تو قید کو توڑ کر پھینکوں بدیع
نے بڑھکر ایک ہاتھ مار دیا ہتھکڑی کٹ گئی ہتھکڑی کا کٹنا کہ محیط نے بھی جان دیکے قید کو توڑا تینوں شیر صرف
جنگ ہوئے محیط نے لکڑ اوار کا اٹھا لیا جب اسکو گردش دیتا ہی دس پانچ کے سر سینے میں بیٹھے جاتے ہیں
[illegible] ہوئے اورنگ نے دیکھا تینوں جوان رہا ہوئے صاحبقران بھی لڑتے ہوئے آئے اورنگ نے
فوج کو اشارہ کیا ان تینوں جوانوں کو مار لو لالہ عذار و ماہ رخسار نے لشکر مقتول زرین ادا کو پامال کیا
ماہ رخسار و مقتول سے جو مقابلہ پڑا قیامت سے کم نہ تھا طبقے زمین کے ہلے ہزار ہا ساحر دونوں جانب کا مارا گیا
مقتول نے کارد سحر جیب سے نکالی اپنے خون میں رنگین کر کے ماہ رخسار پر پھینکی ماہ رخسار نے ہر چند [illegible]
[illegible] کارد نہ کی شانے پر آکے پڑی شانہ نشانہ ہوا خون بہنے لگا ماہ رخسار نے غصے میں اسی کارد کو اٹھا لیا
اپنے خون سے رنگین کیا غصے میں طرف مقتول کے پھینکا مقتول نے دستکیں دیں پیچھے ہٹی مگر کارد نے [illegible]
[illegible] مقتول کے پڑی اور سر کو زخمی کیا ادھر سے لالہ عذار نے برق چمکائی برق نے زخم سر مقتول جو پایا
کیا [illegible] زخم کاری جو مقتول نے کھایا تھا گھبرا کر پیچھے ہٹی وہاں صاحبقران لڑتے ہوئے اس مجمع میں پہنچے
جہاں بدیع و محیط و قاسم لڑ رہے ہیں فوج کفار نے چار جانب سے گھیرا ہی خود و زرہ نہیں زخمی ہو رہے ہیں
بدیع الزمان کا سر تو ارہ بنا ہوا ہی قاسم نے بہت زخم کھائے اک نخل کے سایہ میں کھڑے [illegible]
محیط کا بھی [illegible] زخمی مگر آگے قاسم کا شانہ پکڑا کہا ای شیر بیشہ رستم ہوشیار رہیے کفار آمادہ حرب ہو چکا ہے
ایسا نہ ہو گرفتار کریں غلام نے اپنے کو بمشکل اب تک بچایا آپ کے دادا جان بھی لڑتے ہوئے
آگئے قاسم نے جو آواز محیط کی سنی آنکھوں کو کھول دیا فرمایا ای پہلوان دوران ای عاشق جمال صاحبقران
بسبب خود و زرہ نہ ہونے کے زخم ہائے کاری جسم پر کھائے فرط خونداری سے غش چلا آتا ہی قلب ٹھہرتا ہی
ہاتھ دستگیری نہیں کرتے پاؤں میں ثابت قدمی نہیں لڑتے لڑتے تھک گئے محیط نے بڑھکر ایک
سوار کو مارا گھوڑا لیکر خدمت میں قاسم کے آیا کہا حضور سوار ہوں قاسم نے کہا غیرت تقاضا نہیں کرتی
کہ تم پیدل رہو ہم سوار ہوں کہ بدیع الزمان لڑتے ہوئے وہاں پہونچے اپنے مرکب سے کودے قاسم
کا شانہ تھپکا فرمایا ای فرزند سوار ہو محیط نے جو مرکب حاصل کیا تھا اسپر بدیع الزمان سوار ہوئے محیط بھی
ایک گبر کو مار کر گھوڑا لایا اسپر خود سوار ہوا اڑتا پھرتا چلا گرد قاسم و بدیع الزمان مثل پروانہ کے پھرتا ہی جس
گبر نے ارادہ کیا کہ قاسم پہ وار کرے بڑھ کر سینہ سپر کر دیا خود زخم کھایا مگر شاہزادوں کو بچایا اسقدر زخمی ہوا
کہ تمام جسم غربال ہوا بیقرار ہو کر آواز دی [illegible] یا صاحبقران عالی وقار غلام رخصت
ہوتا ہی اب زندگی غلام میں طاقت نہیں آنکھوں میں بصارت نہیں صاحبقران کے کانوں میں
آواز محیط کی آئی پلٹ کے دیکھا لالہ عذار و ماہ رخسار نے فوج مقتول کو پراگندہ کر دیا مقتول بھاگی اس کے
ساحروں کے بھی پاؤں اٹھ گئے مقتول ہر چند غل مچاتی ہی ارے ان دونوں کو گھیر کر مار لو کوئی نہیں سنتا ہی
فوج عنبر ساحر [illegible] بدیع و قاسم و محیط پر حملہ ہی اورنگ و جادو [illegible] بڑھتے ہوئے آگئے میں فوج کو بھی [illegible]

دے رہے ہین کر اسنے یہ تینون جوان انتہا کے زخمی ہین انکو مار و ہیرجکر سے کاٹو صاحبقران یہ ہنگامہ دیکھکے
بیقرار ہو گئے وہین سے نعرہ کیا یا شیدای کفاران دیجیا واسے نابکاران پروغا نعرہ صاحبقران سم سمکن
لشکر کافران + بچشم نگون شد سر کافران + ہم اختر برج غرو جلال + مشعلہ آفتاب سپہر کمال + سنوون کی
بیشتر فراری شدہ + ہم عفریت از تیغ ملی شدہ + ہمہ قاف از کفر شد پاک و صاف + سلیمان کو حیک لقب
شد بقاف + ہمہ شہر آباد و اسلام شد + کہ صاحبقران در جہان نام شد + نعرہ شیر افگن سنکے اورنگ پر جا پہنچے
اورنگ نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے تلوار پر تلوار کو روکا الجھے سے ہاتھ کو نکالا ایک تلوار کا مارا اورنگ
نے سپر فولادی کو جو پہلی پناہ کیا مگر تیغ برق تاب و جو تڑپ کر گرا سپر کے دو ٹکڑے ہوئے خود کو کاٹا سر خود سر کا
زخمی ہوا جاروق نے جو دیکھا کہ اورنگ زخمی ہوا گینڈے کو مہمیز کرکے جا پڑا آواز دی کہ او حمزہ مردان عالم
سے مقابلہ کر اورنگ پر ہاتھ نہ اٹھانا امیر اورنگ کو زخمی دیکھکر خود ہی رک گئے تھے جاروق پر جا پڑے
تلوار چلی امیر نے جاروق کو بھی زخمی کیا اسکے رفیق آگئے اپنے مالکونکو بچایا یعنی جاروق و اورنگ کو ہوادار
پر ڈال اٹھتے ہوئے بھاگے ادھر جادوگر بھی بھاگے جاتے ہین غیر ساحرون کو بھی شکست ہوئی کفار کو
شکست فاش ہے بھاگنے کی تلاش ہے دریا سحر جو شناشگان بحر جرأت لشکر صاحبقران سرداران ذیشان سب
اس پار آگئے کشتون کے پشتے لگا دیے لاشون کے انبار ہو گئے لشکر کفار کو گھیر لیا سحر سے لاچار تھا جب
جو مہلت پائی سردارون نے ساکا کیا اورنگ و جاروق کو یقین ہوا اب مسلمانون سے جان نہ بچیگی جو ہم
سے جو سردار آتا ہے شکار نہنگانہ خیانہ ہوتا ہے تلوارین ہاتھ مین لیے سپر کیے ہوئے بجرأت سے شناور دریاے
ہمت کے بے بہا صاحب جاہ و حشم داس زور و شور سے ڈرتے ہین لشکر کفار مین ملک ڈالر یا بدیع و قاسم
زخمون مین چور چور ہین مگر اس جوش و خروش سے لڑ رہے ہین کہ پرے کے پرے پامال کر دیے جنگل لاشہ ہاے
کفار سے بھر دیے کسی مقام پر کمی نہین کرتے اگر قاسم نے بڑھکر کیدان کو مارا تو بدیع الزمان نے رسالہ
کو تو کا پلٹنین رسالے بے سردار کر دیے محیط پہلو سے بدیع الزمان مین بجانبازی جنگ کر رہا ہے نوجون مین
دھنستا جاتا ہے اورنگ جاروق سے کہ رہا ہے جاروق اب کیا ہوگا فتح کی شکست ہوئی دریاے سحر بنانا
ہمارے واسطے تو زہر ہو گیا جاروق کہتا ہے دیکھیے کیا ہو اگر حمزہ ایسا نہوتا تو ملک کے ملک کیونکر فتح ہوتے
ہمنے سنا ہے وہ مقام ابلیس خود پرست رہا جمعہ جانفشانی کرتے تھے حمزہ نے لڑکر مٹایا بڑے بڑے
نام کے آخر کو شکستین حاصل ہوئین سنا ہے کتنے کی موت مارے گئے ان ملکون پر قبضہ کر لیا القائی خدائی
وہ سامان اسکو ممکن ہوا تھا کہ سات درجے قیطول کے بنائے مشہور ہے کہ ایک کروڑ بیس لاکھ فوج ایلو
جادوی زیر قیطول فروکش تھی یہی بدیع و قاسم پہنچے شبخون و روز خون مارے نکال اپنی جان سے بیزار
ہو گیا ان شیرون کے نام لیکر یا تون کو ترانا تھا زیر قیطول سنانا تھا چند سال بھر کے ایک جلسہ ہوتا تھا
کہ اسکو جشن قرار دیا تھا زیر قیطول آنکر اپنے بندون کو روے بخش دکھاتا تھا اس مغرور کو حمزہ نے دربدر
خاک بسر کر دیا ملک ملک مارا مارا پھرتا ہے اب بھاگ کر غور و پیر پہنچا ہے اور دو عزلی کوئی بادشاہ ہے اسنے
اوسنے پناہ دیا ہے مگر صاحبقران نے پیچھا نہین چھوڑا وہان بھی جا کے گھیرا ہے لڑائیان پڑ رہی ہین دو عزلی کے کئی
بیٹے مارے گئے وہان بھی مسلمانون کی فتح ہوئی ہے یارو کدھر بھاگ کر جائین کیونکر جان بچائین کہ آسمان پر لکا ابر
سیاہ پیدا ہوا سب اس ٹکڑا ابر کو دیکھنے لگے کس زور و شور سے ابر اٹھا ہے وہ ابر آکر قلعہ اورنگ پر منتشر ہوا

ملکہ ابر پیشانی اورنگ نے دیکھا ایک نازنین چاردہ سالہ نہایت حسین و جمیل لباس گوہر نگار پہنے ہوئے
تاج بر سر ساتھ ہزار کنیزین وزیر زر در گوش مرصع پوش پشت پر صفین جمائے ہوئے پھولون کی پنکھیان جھلتی
ہوئی وہ نازنین حدت آفتاب سے گھبرائی ہوئی پیشانی سے قطرے پسینے کے ٹپکتے ہوئے گھبرا گھبرا کر
کہتی ہے آج کی گرمی نے ہلاک کر ڈالا کہین سایہ مین بارگاہ استادہ کرو خسخانہ درست ہو ابھی روح
قالب سے نکلا چاہتی ہو کنیزین کو وہین زمین پر آئین فراشی جمع ہوئے ایک بارگاہ زرنگار استادہ کر دی
ایک جانب خسخانہ درست کیا سقے آبپاشی کرنے لگے سب لوگ تو اس سامان کو دیکھ کر حیران ہین
مگر مقتول رنگین ادا نے چاہا بڑھکر اورنگ سے کہا ملکہ غیسان کہ یار از وزیران سلطنت نور افشان
ہو یہین چلکر ملاقات کرو سب کیفیت ان سے کہو کہ لشکر ہمارا مسلمانون نے تباہ کر دیا ہو وقت ہو کہ سحر
لشکر سے مسلمانون کے ہمین بچا لیجیے مین بھی عرض کرون گی اگر اس نے مان لیا اور سحر کیا تو زمین تحرا جائیگی
مسلمانون کو بھاگنے راہ نہ ملیگی یہ صلاح کر کے دونون چلے غیسان تخت سے اتری گرمی مین اف اف کرتی چلی
جاتی ہو کنیزین دونون طرف سے پھولون کی پنکھیان جھلتی ہوئی قریب بارگاہ کے پہنچی تھی کہ مقتول اورنگ
نے سلام کیا حیران ہو کر پوچھا یہ کون لوگ ہین مقتول نے بڑھکر عرض کی اورنگ بیٹھ نشین قلعہ اورنگ آباد
کے شاہ مجھے حضور نے نہین پہچانا مقتول رنگین ادا آپ کی خدمتگزار ہر لیے مدد اورنگ آئی تھی آدم
کے ساحرون کے ہاتھ سے زخمی ہوئی میان اورنگ بھی زخمدار ہین لشکرون کو شکست حاصل ہوئی اب
کیونکر اتفاق ہوا کہا اے مقتول مجھے بھی واسطے مدد اورنگ کے بھیجا ہے مین اسی واسطے آئی ہون کہ ملک
اورنگ سے مسلمانون کو بشاہون رامسب کو گرفتار کر کے خدمت مین شہنشاہ اورنگ کے بھیجدون لیکن
آج کے دن وہ ہوا اے گرم چلی کہ راستہ چلنا مشکل ہوا پردہ ابر مین چھپکر آئی پسینے پسینے ہو رہی ہون آج
مجھسے کچھ نہ ہو سکیگا مقتول نے عرض کی اے ملکہ عالم اے محترم محتشم اگر آپ دخل نہ دینگی اورنگ اس سرحد
مین نہ ٹھہر سکیگا صاحبقران زمان صاحب اسم اعظم ہین ان پر سحر کارگر نہین کرتا وہ جادو گریبان کا کل روا کل
آئی ہین انھون نے کل قیامت برپا کر دی ہو آپ ضرور مدد کرین غیسان نے کہا ہوا کا ہم کرنیکی طاقت نہین
سحر کون کرے کل البتہ جب شب ہو مین مزاج درست ہوگا سحر کیا جائیگا ایک امر البتہ ہو سکتا ہو کہ لشکر الگ
کر دون اور کچھ نہین ہو سکتا مقتول نے کہا جو حضور کے نزدیک مناسب ہو وہی کر دیجیے جان تو سب کی بچ
جائے یہ سنکر غیسان مسکرائی جیب سے کچھ دانے ماش کے نکالکر ہاتھ مین مقتول کے دیے کہا ہمارا نام لیکر
یہ ماش کے دانے بیچ مین لشکر کے پھینک دو کہنا ملکہ غیسان منع کرتی ہین کہ آپس مین لڑائی بہتر نہین مقتول
نے کہا حضور ہی تکلیف کرین یہ سنکر غیسان اٹھی پائچون کو سنبھالتی ہوئی رنگ ور حنیا ہاتھ ہلا دیے کا کل
مشک بو کو جنبش دی ایک آندھی سیاہ اٹھی کہ دونون لشکرون مین تلاطم پڑ گیا ہزار ہا درخت گرے دونون
لشکرون مین اندھیرا ہو گیا اپنا ہاتھ اپنے کو نہ سوجھتا تھا صاحبقران زمان بہ تیغ دقاسم و خیط کو ساتھ لیکر
پیچھے ہٹے اور سردارون نے فرمایا یہ تینون بشر بہت زخمی ہین اکیلا نہ ہو کسی مقام پر گر پڑین سرداران
نے ان تینون شیرون کو جوادارون پر ڈالیا پیچھے ہٹتے چلے آتے ہین انتہا کا اندھیرا ہی فوج ضلالت سے
لشکر صاحبقران کو گھیر لیا ہو فرماتے ہین کہ خواجہ اس اندھیرے نے نہایت پریشان کیا ہو ہوا سے تند چل رہی
ہو زمین کانپتی ہو کس زور سے آندھی اٹھی ہو علمدارون کے ہاتھ سے علم چھوٹے جاتے ہین بندگان خدا

اکبر سے میں دیکھیے کیا انجام ہو عمرو کہتا ہے اتنے میں ادا سے اسم اعظم پکار کر پڑھیے وہ جو ساحرہ آئی ہے یہ آپ کے سحر
کی تاثیر دو لشکروں کے ہٹا دینے کی کیونکہ صاحبقران بیچ میں بیٹھے تھے بیچ میں لشکروں کے ہوا سے
انہوں نے اپنا دور باندھا ہے دیکھیں کیا ہو جب امیر یہ آواز بلند اسم اعظم پڑھتے ہیں تب نور اور روشنی ہوئی اور
ورنگ یہی آفت برپا رہی بعد تھوڑے عرصے کے صاحبقران لے گئے دیکھا دونوں لشکر الگ ہو گئے بیچ
میں لشکروں کے ایک دریا ہے قہار موج مار رہا ہے گھاٹ جا بجا بنے ہیں ہر گھاٹ پہ شور اُٹھے غولوں میں
گھنٹہ ناقوس نواز بج رہیں اپنے لشکر کو صاحبقران نے اپنی سرحد پایا حیران تھے کہ یہ کیا تماشا
کس نے پہونچایا عمرو نے کہا یا امیر یہ ساحرہ جو ابھی آئی ہے بڑی مغرور معلوم ہوتی ہے ہرکاروں نے مجھکو خبر دی
کہ اورنگ و جادو کی و مقتول رنگین ادا یہ سب رہنے پہنچے اسکے سامنے گئے تھے یہی سب کا طالب
تھا کہ سحر کرو آپ نے عذر کیا کہ گرمی کی وجہ سے میں پریشان ہوں اسوقت سحر نہیں ہو سکتا مگر سب کے کہنے
سے انہنے یہ کیا لشکروں کو علیحدہ کر دیا معلوم ہوتا ہے کہ جب سحر کریگی تو قیامت برپا ہوگی صاحبقران نے فرمایا
خواجہ خدا بزرگ است صاحبقران سرداران زخمی کو لیے ہوئے داخل بارگاہ ہوئے گلشن نیسان
ہونے لگیں ایک بارگاہ الگ برائے لالہ عذار و ماہ رخسار آراستہ ہوئی یہ بھی آکر اپنی بارگاہ میں آ گئیں
خواجہ بارگاہ صاحبقران سے گئے بارگاہ لالہ عذار و ماہ رخسار میں آئے دونوں شاہزادیوں نے
استقبال کیا ماہ رخسار نے کہا خواجہ یہ بڑی جادوگرنی آئی ہے خواجہ نے کہا دیکھا جائیگا ماہ رخسار نے کہا
کہ خواجہ تمہارے گانے کے مشتاق ہیں عمرو نے کہا اسوقت خطا یہ مغرور ہے میں پھر حاضر ہونگا خواجہ برائے
انتظام لشکر میں آئے جب سے یہ ساحرہ آئی ہے برق حیرت میں تھا پاس ماہ رخسار کے آیا کہا ملکہ عالم
ہو سکتا ہے کہ آپ مجھکو اس پار پہونچا دیں اگر دریا پڑے تو میں نیسان گہر بار کو پکڑ لاؤں ماہ رخسار نے کہا
اے برق یہ ساحرہ بڑی ہوشیار ہے اسپر قابو پانا دشوار ہے برق نے کہا آپ پار پہونچا دیں پھر تماشا
دیکھیں لالہ عذار آگئیں کہا برق چلو میں تمکو پار پہونچا دوں ایک مقام پر موجود رہونگی جب تم کسی کو لیکر
آؤ گے بے تکلف اٹھا لاؤنگی برق نے قبول کیا برق کو لیکر ملکہ لالہ عذار چلیں ادھر اورنگ جادو و مقتول
رنگین ادا شکست خوردہ جو اپنی بارگاہ میں پہونچے بعد زخم دوزی سلامت ہونے لگیں اورنگ نے
کہا نیسان گہربار بڑی مغرور ہے اپنے مزاج پر کام کریگی یا کما حقہ نا دیکھیں کل آج کس قدر کہا اُس نے شیطان
ہی کہنا کیا مقتول نے کہا لشکر حمزہ کی کیا حقیقت ہے ہر چند ماہ رخسار کے ہاتھ سے میں زخمی ہوئی مگر تمہارے
حوصلے کم نہیں ہوں اکیلے حمزہ و لشکر میں ہوں تمام لشکر کو دیوانہ بنا دوں اورنگ کا عیار سحاب قطار زن
اُٹھ کھڑا ہوا کہا ملکہ عالم مجھکو پار پہونچا دیجیے میں حمزہ کو پکڑ لاؤں اورنگ نے کہا اے سحاب اگر تو نے یہ کام کیا
دولت دنیا سے نہال کرونگی انشاء اللہ شاہ طلسم بھی خوش ہونگے سحاب نے کہا غلام گیا اور لایا یہ کہکر سحاب
باندازے عیاری سے آراستہ ہوا مقتول اپنے ساتھ لیکر سحاب کو چلی لالہ عذار چلے برق کو ساتھ لیکر چلی تھی
دور سے دیکھا بارگاہ نیسان آراستہ ہے جب قریب پہونچی تو بارگاہ نظروں سے مخفی ہو گئی برق نے انہیں
کہا کہ یہ عجب کہ لالہ عذار بارگاہ نیسان نہیں معلوم ہوتی لالہ عذار نے کہا جنگل صحرا میں آ گئے جب پیچھے ہٹے
پھر بارگاہ معلوم ہوئی لالہ عذار نے کہا اے برق اسکے سحر کی تاثیر ہے شاید اُسنے یہی سحر کر دیا کہ جو قریب جائے بارگاہ
نہ دکھلائی دے جب قریب پہونچے نگاہوں سے مخفی ہو بارگاہ میں اسکی کون جا سکیگا برق نے کہا خیر

پیشتر تھا تو اچھا نہیں مین چلکر مقتول کو چرالون برق و لالہ عذار تا لاش بارگاہ مقتول مین چلے مقتول
سحاب کو ہاتھ پر اسنے لیکر دریا مین کودی مچھلیون نے قصد کیا گھیرین مقتول نے آواز دی ای ماہیان
سحر نیسان ہم آن کے دوست ہین کار سرکاری کو جاتے ہین یہ کہتی ہوئی پار اتری آپ تو اسی مقام پر ٹھہری
سحاب سے کہا تم جاؤ سحاب صورت بدل کر چلا لشکر کو دیکھتا بھالتا قریب بارگاہ بدیع الزمان پہونچا دیکھا
طلایہ دار طلایہ دیے رہے ہین امیہ بن عمرو کرسی پر بیٹھا سب کو جگا رہا ہے پشت بارگاہ پر سحاب آیا ایک نخل
کے نیچے بیٹھکر نقب کھودنا شروع کی بارگاہ بدیع الزمان مین آکر مہرہ توڑا دیکھا شعلہ سے ہوا دکا فوری شمع
مین تڑپ کے نقب سے نکلا شعلہ سے ہوا دکا فوری گل مین قریب چھپر کھٹ کے آیا دو شاہزادہ سے
بیٹا یا چہرہ بے نظیر دیکھکر سمجھا یہی حمزہ ہین کنجے مین دارو بے ہوشی رکھکر برابر دماغ کے لگایا بدیع الزمان نے
اوپر کا دم کھینچا چھینک مار کر بیہوش ہوئے سحاب نے پشتارہ باندھا نقب مین کود کر چلا اٹھتا بیٹھتا لشکر
سے نکل گیا امیہ پھرتا ہوا جو پشت بارگاہ پر آیا دیکھا ایک مقام پر مٹی کا انبار ہے گھبرا گیا قریب نقب کے آیا
نقب مین کودا اندر بارگاہ بدیع الزمان کے آیا دیکھا پلنگ خالی پڑا ہے پیر اعتبار کا معلوم ہوا روتا ہوا باہر نکلا ایک
چیخ ماری کہ یارو کوئی آقا کو چرا لیگیا تمام سردار دوڑے امیہ سب کے آگے چلا سحاب آتے آتے قریب
دریا پہونچا مقتول نے آواز دی اے مقتول مین حمزہ کو لایا مقتول نے نیچے کمر مین دیا دریا مین کود کر چلی وہان برق
فرنگی اور لالہ عذار کو الگ ٹھہرایا آپ خدمتگار بنکے دربارگاہ اورنگ پر پہونچا چوبدار یساول جو موجود تھے انسے کہا
جادوں سے یہ پیغام بھیجا ہے اسوقت عرض کرنے کی ضرورت ہے سب کو برق دم دیکر اندر پہونچا اورنگ کو بیہوش
کیا پشت سے سراچہ چاک کرکے نکلا جست و خیز کرتا ہوا اس مقام پر آیا جہان پر ملکہ لالہ عذار ٹھہری تھی کہا او ملکہ
مین اورنگ کو لایا لالہ عذار برق کے ساتھ چلی کنارے دریا کے آکر برق کی کمر مین نیچہ دیا دریا مین پھاند کر چلی
[illegible] دریا [illegible] آیا تھا کہ برق نے کہا او ملکہ غضب ہوا ایک ساحرہ عیار کو لیے ہوئے پیچھے مین آتی ہے عیار کی پشت پر پشتارہ
ہے کسی سردار کو چرا لایا لالہ عذار نے سر اٹھا کر دیکھا مقتول رنگین ادا ایک عیار کو لیے ہوئے آتی ہے لالہ عذار نے کہا اے برق
غضب ہوا اور تو دریا مین مچھلیان گھیرتی ہین بیشک کوئی عیار کسی سردار کو چرا لایا دریائے سحر نیسان مین کیا تدبیر کرون برق نے
کہا پٹھو مین کنارے پر اسکی گردن لونگا لالہ عذار نے کہا اے برق مین تو گری ہوں جو کچھ ہو لیکن تمکو کیونکر بچاؤن ادھر سے مقتول
نے بھی دیکھا ساحرہ آتی ہے عیار پیچھے مین دبا ہوا [illegible] کہا او سحاب دو برق فرنگی عیار کو لیے ہوئے لالہ عذار آتی ہے اسکی پشت پر تلوار
پر سحاب نے کہا اسے اورنگ کو لیے جاتا ہے [illegible] مقتول نے کہا ہان مقتول و لالہ عذار [illegible] آہستہ [illegible] کنارے
اگر پہونچا تمے دیکھا لالہ عذار و مقتول لڑتی ہین مقتول نے لالہ عذار پر وار کیا [illegible] لالہ عذار کا زخمی ہو چکا ہے باعث خرابی
ہے کہ مچھلیان بھی لالہ عذار کو گھیرتی ہین مچھلیون سے جب [illegible] بچاتی ہے مقتول کا سر جاتا ہے [illegible] برق [illegible]
یہ سیر دیکھکر سمجھا کا خیال مین آیا کہ صاحبقران زمان کو لاون [illegible] چلکر دریا سے [illegible] نشان مین سے [illegible]
لشکر مین آیا وہان لاتا ہے اورنگ نے جو دیکھا کہ خدمتگار نذر گیا تھا پلٹ کر آتا ہے [illegible] اٹھا کر دیکھا اورنگ کو پلنگ پر [illegible]
غل مچاتے ہوئے [illegible] ساحران مقتول نے جو آواز سنی کہ اورنگ کو کوئی چرا لیگیا سب ساحر دوڑ پڑے ادھر آہستہ سے بالا
ساحران کو جگایا تمام کیفیت عرض کی صاحبقران اٹھے سرداران بھی سب جمع ہوئے ہین پشت مرکب پر سوار ہوکر چلے [illegible]
جو ہوا ماہ نیسان کو بھی خبر ہوئی لالہ عذار دریا مین کسی سے لڑتی ہے گھبرا کر اتری [illegible] کو ساتھ لیکر [illegible] ماہ نیسان
نے آکر کھوئی کنیزون سے بدمزاج ہوکے پوچھا ارے [illegible] رات کو سونا بھی نہین ملتا کنیزون نے [illegible] کہا

سحر کرتی ہوتی جاتی تھی ملک اخضر جست کرکے برابر پہونچا للکارا او فاحشہ تجکو بھی یہ دن نصیب ہوا کہ
اہل اسلام پر سحر کرتی ہی مقتول نے گرز مارا اخضر سپر زمین گیر ہاتھ پاؤن مین رعشہ اشیائے طلسمی جسم
پر آراستہ تھے گرز لے پر ہاتھ ڈالدیا وہی گرز مقتول پر کھینچ مارا سب کو معلوم ہوا توپ سے گولہ نکلا گولی
شخص کے سینے کو توڑتا ہوا سر مقتول پر پڑا اب حقیقت مین مقتول ہوئی آندھی سیاہ چلی آواز آئی کشتی
مرا نام مین مقتول جادو بود اورنگ کو دیکھا آواز دی تو غم ساحرہ سحر کرنے کو تجھ دل نہین چاہتا فوج کو
لیکر ہٹ جا بدعت کا اختتام ہوا اس ظلم مین تیرا برا انجام ہوا کہ جنکے ہاتھ پاؤن بیکار تھے انکو قتل کیا
یہ کہکے ایک وہ پتھر مارا زمین کانپی آندھی سیاہ اٹھی طائرون نے غل مچایا صاف ظاہر تھا کہ زلزلہ آیا لشکر
اورنگ دور ہٹ گیا نیسان نے جو یہ بدعت اخضر کی دیکھی ایک چیخ ماری ارے عفریت جادو جلد
حاضر ہو ایک طرف سے سب نے دیکھا ایک دیو سیہ فام دوڑا ہوا چلا آتا ہی جب وہ دیو قریب نیسان
کے آیا نیسان نے شیشہ اسم اعظم کا جیب سے نکالا حرز ہیکل کا اسی شیشے پر بندھی ہی اس دیو کو شیشہ
نیسان نے دیا کہا اسکو پاس شاہان طلسم کے لیجا دیو شیشہ لیکر بھاگا ملک اخضر نے جو دیکھا کہ
شیشہ اسم اعظم دیو لیے جاتا ہی ایک دستک دی اور پکار کے کہا اے سیلان کشتی گیر اس دیو کو لینا یہ
جانے نہ پائے دیکھا سب نے کہ طرف مشرق کے ایک جوان حسین خود و زرہ پہنے ہوے تیغ ہلالی
ہاتھ مین گھوڑے کو ڈالے ہوے آتا ہی پکارتا ہوا اے شہنشاہ مینوسواد کیا ارشاد ہی یہ خیرخواہ دولت حاضر
ہوا کیا حکم ہوتا ہی اخضر نے کہا یہ دیو نہ جانے پائے یہ سنتے ہی وہ جوان پشت سے جدا ہوا بازوؤن پر
پر پیدا ہوگئے اوڑتا ہوا طرف دیو کے چلا نیسان نے آواز دی ارے اپنے کو بچا مگر یہ جوان حسین
مثل بلائے ناگہانی پاس اس دیو کے پہونچا جھپٹ کے لپٹ گیا جسم سے آتش کے شعلے آتش پیدا
ہونے دیو تو جلنے لگا اس جوان نے ہاتھ مروڑ کے شیشہ چھینا دیو تو جلکر خاک ہوا وہ جوان شیشہ
لیکر پاس اخضر کے آیا اخضر نے شیشہ اسم اعظم توڑا ہیکل عمرو کو دی کہ صاحبقران کو پہنا دو عمرو نے
ہیکل لاکر صاحبقران کو پہنائی شیشہ جو ٹوٹا صاحبقران کو ہوش آیا لشکر کی تباہی دیکھی پشت اسپ پر
سوار ہوئے نعرہ کیا لشکر کفار پر جا پڑے ملک اخضر اوڑتا ہوا بڑھا نیسان کو للکارا او چھوکری کہان
جاتی ہی نیسان نے لکہ ابر تاریکی اخضر پر گرایا اخضر نے اپنے ابر سبز کو اشارہ کیا دونون ابر دونون
ایسے جیسے فیلان مست ٹکراتے ہین ابر تاریکی ٹکر سے ٹکڑے ہوا ملک اخضر کے ابر سے ہزارہا
پتھر گرے کنیزان نیسان مر گئین نیسان جلا جلا کے سحر کرتی ہی ابر نہین قائم ہوتا ابر پر ابر چڑھا ہوا
اخضر نے آواز دی او چھوکری انشاء اللہ اگر حیات مستعار باقی ہی خدا آقائے نامدار کو سلامت رکھے
سحر العجائب دم صور الغرائب سے ہم جواب بادشاہ بنکر بیٹھے ہین ان پر یہ سحر ہون گے ہر چند کہ آن ہی یادین
کے بچے مرتے ہین جو عجائب و غرائب انکے قبضہ مین آئے کسیکو ممکن ہوتے ہین یہ نمک خوار
صاحبقران بھی اپنا سلف دکھائیگا سامنے سے بھاگ جانی جان بچا او صورت تو نے دھکرون سے کہ کھا
کر بنائی ہی اسکا خیال آتا ہی ملعون ہو جائیگی تیرے چاہنے والے تجھسے بیزار ہون گے کہین گے یہ بڑھیا
سال دیدہ کہان سے آئی نیسان کب مانتی ہی دوسری دستک دی لکہ ابر مرواریدی پیدا ہوا اس
ابر سے موتی برسنے لگے جس پر موتی گرا سر پھٹ گیا کئی ہزار ملازمان اخضر مر کر گرے ساحرون کے

۱۸

مرنے کی صدا بلند ہوئی ابر کی گھر باری دیکھکر جست کرکے بلند ہوا برابر ابر کے پہونچا ایک گولہ مارا
دیکھا ایک جادوگرنی تخت پر بیٹھی ہوئی موتی برساتی ہے اپنی آبرو بڑھاتی ہے اخضر کو دیکھکر شمامہ سحر کر موتی
پھینک مارے اخضر پر ہزار ہا تلواریں صد ہا خنجر گرے اخضر نے تلواروں کو توڑا خنجروں کو بیدم کیا
کرتا ہوا برابر اس ساحرہ کے پہونچا اُسنے اٹھکر طمانچہ مارا اخضر نے بلا تکلف ہاتھ بڑھا دیا کلائی اسکی پکڑی
داہنے ہاتھ سے طمانچہ مارا کہ سر اُسکا اوڑ گیا اس جادوگرنی کو مار کے اخضر نے ابر مرواریدی کو تخت
تختہ کیا اُس ابر کے ٹکڑوں کو لشکر نیسان پر گرایا کئی ہزار کنیزیں جلیں ایک ٹکڑا بارگاہ زرنگاری پر جا کر
گرا بارگاہ جلنے لگی خیمہ جلکر خاک ہوا نیسان نے جو یہ جرات اخضر کی دیکھی چاہا چمک کر نکل
جاؤں اخضر نے کہا اب کہاں جاتی ہو میں نے بڑی مشقت کی لگہ ابر مرواریدی سے بڑی تکلیف
پہونچی نیسان نے اخضر پر آگ برسائی جب شعلہ ہائے آتش گرے اخضر ان شعلہ ہائے آتش سے
مثل برق چمک کر نکلا کئی ہزار شعلوں کو بجھایا ہاتھوں میں آبلے پڑے ہوئے قریب نیسان کے
پہونچا نیسان نے ابروں کو جنبش دی ہزار ہا خنجر برہنہ اخضر پر گرے دو پتلے پیدا ہوئے جو خنجر گرا
اپنے سر پر لیا پکارتے ہیں ای شہنشاہ ہم جانباز و سر فروش ہیں جان کے نثار کرنے کو پتلے جاتے
ہیں سب خنجر ان پتلوں نے دفع کیے نیسان قہقہہ مار کر ہنسی لگہ ابر سیاہ اخضر پر برسنے لگا دو پریزادیں
پیدا ہوئیں ان پریزادوں نے اپنے پروں کا سر ملک اخضر پر سایہ کیا انکو ملک اخضر لڑ رہا ہی
کنیزان نیسان کو ڈھونڈھکے قتل کرتے ہیں نیسان کیسی کیسی گرجی کیسی کیسی برسی پر پریزادیں اخضر کو
بچاتی ہیں نیسان نے اسقدر موتی برسائے کہ موتیوں کے پہاڑ بن گئے پریزادوں نے جب اپنا
عکس ان پہاڑوں پر ڈالا پانی کے قطرے تھے موتیوں کی آبرو نہ تھی ملک اخضر ان سب حربوں کو دفع کرتا چلا
خیمہ نیسان کا جلگیا کنیزیں قتل ہوئیں صاحبقران بھی لڑتے ہوئے چلے آتے ہیں اسم اعظم باواز بلند
پڑھ رہے ہیں جو جو سردار ساکت ہوگئے تھے سب کے ہوش درست ہوگئے لشکر میں چالاک چست
ہوگئے ہر مرتبہ قصد کرتے ہیں کہ لشکر اورنگ پر جا پڑیں پریزادیں بیچ میں حائل ہوتی ہیں منع کرتی ہیں
کہ جھگڑوں پر نہ جائیے صاحبقران لڑتے ہوئے قریب نیسان کے پہونچے اخضر نے دیکھا صاحبقران
نیسان سے مقابلہ کیا چاہتے ہیں پریزادوں کو اشارہ کرکے آواز دی نیسان کی آبرو تو شاد و اپنے
اپنا جمال ظاہری دکھاکے سیکڑوں بندگان خدا کو دام زلف میں پھنسایا پریزادوں نے بڑھکر پر بلکا سر
نیسان کے سایہ کیا ایک شعلہ چمک کر گرا نیسان ہمہ تن شعلہ آتش بن گئی جب صاحبقران قریب
پہونچے اسم اعظم جو پکار کر پڑھا وہ شعلہ آتش دفع ہوا اندر سے شعلہ آتش کے ایک ضعیفہ سر بلا کی بوڑھی
موٹی سوٹی رنگین نکلی ہوئی بقول شخصے نہ منہ میں دانت نہ پیٹ میں آنت ایک نیلی چادر سر پر نہ وہ رعنائی
نہ وہ زیبائی اخضر نے اشارہ کیا پریزادیں غائب ہوئیں ایک زنگی سیاہ رو آئینہ لیے پیدا ہوا نیسان
کو آئینہ دکھایا نیسان سر پیٹنے لگی کہا او اخضر تیرا علاج ہوگا شاہان طلسم نور افشاں عاجز نہیں ہیں یہ
کہکر ایک چیخ ماری ای شاہان طلسم نور افشاں وقت فریاد ہے اس جلاد کا سامنا ہوا مجھے بچائیے ایک دہن
کھولکر اس جوان زنگی پر گری کہ وہ دو ٹکڑے ہوئے آئینہ کی قلعی کھل گئی ٹکڑے ٹکڑے ہوا انتہا ہے ذکر العجائب
وصال افراسیاب تخت طلسم نور افشاں پر بیٹھے میں بڑے بڑے ساحر جمع ہیں ذکر آمد صاحبقران ہونا

سحر العجائب کہتا ہے یہ ایسا طلسم نہیں ہے جسکو کوئی فتح کرے کہ آسمان پہ برق چلی سب نے دیکھا کہ ابن طلسمی
گوہر یار ستارہ شناس آگر پھر گیا کہ اب بغل میں جلی ہوئی رنگ رو متغیر دونوں شاہوں کو آکر سلام کیا
کہا اے شہنشاہ کچھ آپکو خبر ہے کہ قلعہ اور رنگ پر کیا گذری طلسم کشائے اصلی آگیا نیسان جادو نے
اسم اعظم پڑھ کیا حرز ہیکل چھین لی لالہ عذار و ماہ رخسار کو ایسا بیکار کیا کہ انکو سحر فراموش ہوا ہے میں نے قلعہ
پر ملک اخضر سبز پوش مالک طلسم مینو سواد نے آکر اسم اعظم پڑھکر لیا حرز ہیکل چھین لی اب نیسان قتل
ہوا چاہتی ہے فقط اتنا کم ہے کہ بدیع الزمان قید ہوکر لشکر نیسان میں آئے تھے ان کو رہا کر دیا ہے نیسان
کی آبرو بھی صورت اصلی اسکی ظاہر ہوئی سر پیٹ رہی ہے اب اخضر انکا بھی علاج کیا چاہتا ہے کچھ تدبیر
کیجیے سحر العجائب نے زانوؤں پر ہاتھ مارا دیکھا سب نے ایک جوان قفس آہنی لیے ہوئے
سامنے آیا غرض کی کیا حکم ہوتا ہے کہا ملک اخضر کو لینا نیسان کو بچائے لاؤ ہم بھی اسکو آراستہ
کر دیں گے وہ جوان قفس آہنی لیکر چلا یہاں ملک اخضر نے بدیع الزمان کو لا کے گھوڑے
پر سوار کرکے کہا حضور طرف اپنے لشکر کے جائیں بدیع الزمان طرف اپنے لشکر کے چلے
اب اخضر طرف نیسان کے چلا ایک طرف سے صاحبقران پہونچے ایک طرف سے ملک
اخضر آتا ہے نیسان گھبرائی کبھی صاحبقران پر سحر کرتی ہے کبھی ملک اخضر پر اخضر کب رکتا ہے صاحبقران
بھی نعرے کرتے ہوئے طرف نیسان کے آتے ہیں نیسان گھبرائی کئی مرتبہ چیخی غل مچا رہی ہے کہ کان
میں آواز آئی کیوں گھبرائی ہے تیرا مددگار آتا ہے صاحبقران چاہتے ہیں نیسان پہ جا پہونچیں کہ ایک
پنجہ آسمان سے گرا نیسان کو اٹھا لیگیا اخضر نے کئی سحر کیے مگر کسی سحر نے تاثیر نہ کی پنجہ دستگیر ہوکر
نیسان کو اٹھا لیگیا اخضر حیران کھڑا تھا حیران چہرہ ان دیکھ رہا ہے کہ ایک جوان سیہ فام پیدا ہوا آواز
دی او اخضر بڑی بدتمیزی کیں تجکو شہنشاہ نور افشان نے یاد فرمایا ہے اخضر نے سحر کیا مگر وہ جوان
کب مانتا ہے اکڑتا ہوا طرف اخضر کے چلا آتا ہے اسوقت اخضر نے بیقرار ہوکر آواز دی اے غمخوار
ہے صاحبقران نامدار غلام کو بچائیے یہ جوان مجھکو گرفتار کرنے آیا ہے صاحبقران اسم اعظم پڑھتے ہوئے
اس جوان سیہ فام پر جا پڑے آتے ہی ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے اسم اعظم پڑھا تلوار کو تلوار پر روکا
غرض میں ہاتھ مارا آنکھ کے دو ٹکڑے ہوئے صاحبقران نعرہ کرکے ٹھیکے اخضر نے آواز دی اس حق
دست زبردست حضور کے نثار ہو جاؤں ایک ادنیٰ پاسبان طلسم نور افشان کا یہ شعبدہ تھا
خدا آپ کی مدد کرے یہ کہکے اخضر نے قصد کیا کہ لشکر اور رنگ پر جا پڑے کہ ان کا بھی خاتمہ کردوں کہ پیچھے
سے آواز آئی او اخضر بے ادبی ہو چکی ہوشیار ہو جا میں فرستادہ شہنشاہ نور افشان تجھ سے
اگر ہزار حمزہ کے مددگار ہوں گے تو کیا کر سکتے ہیں دیکھ ہزاروں کسے مرد بھیجے خود نہیں تکلیف فرمائی اگر
خود تشریف لاتے تم غرق زمین ہو جاتے اخضر نے پلٹ کے دیکھا اسی صورت کا جوان قفس آہنی ہاتھ میں
اخضر کے پیچھا ایک سے آواز دی یارو لینا وہی دو پتلے جو کام کر گئے تھے پھر پیدا ہوئے آتے ہی چاہا
سر اخضر پہ سایہ کریں کہ اس جوان نے للکارا اور تالو تو آنے نہ پڑھنا تمہارا طلسم شکست ہو چکا پتلیوں نے
خنجر کھینچے مارے اس جوان کے دو ٹکڑے ہوئے دونوں ٹکڑوں سے دو پتلے پیدا ہوئے دونوں
پتلے جلکر خاک ہوگئے اخضر نے مایوس ہوکر کہا اب غلام کا بچنا دشوار ہے میرے نگہبان مارے گئے دیکھا

سینے دیکھا تیسرا جوان قفس آہنی لیے پیدا ہوا آواز دیتا ہوا کیون اخضر دو بھائی ہمارے مارے گئے مجکو خوف
نہین آیا مین آتا ہون اخضر نے پھر ایک چیخ ماری وہی دونون پریزادین پیدا ہوئین اُس جوان پر سایہ ڈالا
آپ بھی جلین اُسکو بھی جلایا اخضر نے پھر چیخ ماری اور پکار کر کہا اے شہریار دیکھیے شاہان نور افشان نے
جوانون کا مار باندھ دیا حقیقت مین اس جوان کے جلتے ہی چوتھا جوان قفس لیے پیدا ہوا خوشنما چہرہ خوشنما
ابروون پر بل پڑے ہوئے آنکھون سے آنسو جاری پکارتا ہوا آؤ اخضر شاہان طلسم نور افشان سبھے
بیزار ہوئے مجکو یاد فرماتے ہین ملک اخضر نے چاہا جست کر کے نکل جاؤن اُس جوان نے بڑھکر کچھ اسم سحر
پڑھا قفس کی کھڑکی کھولدی ملک اخضر سر جھکا کر قفس مین داخل ہوا لالہ عذار و ماہ رخسار یہ معرکہ دیکھکر
بھاگین دور جا کر چیخین کہہ رہی ہین یہ ہم شہنشاہ نور افشان کا ہے اس سے کون بچ سکتا ہے یہان اخضر
قفس مین داخل ہوا صاحبقران نے چاہا نعرہ کر کے جا پڑون ملک اخضر کو چھڑاؤن وہ جوان قفس کو
لیکر بلند ہوا ایک چیخ ماری اُسکے چیخ مارتے ہی آندھی سیاہ اٹھی تمام دنیا مین اندھیرا ہو گیا صاحبقران
اسم اعظم پڑھ رہے ہین ہر ایک کے بدن مین رعشہ کانپ رہے ہین بعد تھوڑے عرصے کے وہ آندھی
برطرف ہوئی کسب نے دیکھا قلعہ اور رنگ بھی غائب ہو گیا اور زنگ وجاروق مع فوج غائب ہوئے
صاحبقران نے سر اُٹھا کر دیکھا ایک صحرا ہے ہول خیز وحشت انگیز ہر طرف ویرانہ درخت بڑے بڑے
ہوا اخلاف چل رہی ہے بونڈے گرد کے براے تعظیم صاحبقران اُٹھتے مین چیخ مارتے ہوئے غائب ہوجاتے
ہین زاغ و زغن کی آوازہ لکو پریشان کرتی ہے صاحبقران اس صحرا کو دیکھکر گھبرا گئے فرمایا خواجہ شاہان
نور افشان نے اپنے خیرخواہ کو بچا لیا اب لشکر کی تیاری کرو یہ مقام حوالی طلسم تھا یہان تو یہ شعبدے
دکھلائے اصل طلسم مین کیا آفت برپا ہوگی عمرو کے ہوش اُڑ گئے صاحبقران نے شب کو اسی مقام پر
مقام کیا صبح کو لشکر لیکر چلے بدیع و قاسم بھی ساتھ مین قاسم نے اپنے سرداروں سے صلاح کی کہ یارو ہماری
رائے یہ ہے کہ دادا جان کے ساتھ جانا مناسب نہین کشتی گیر ساتھ رہے اُس سے کیا ہوتا ہے مین اپنے کو
طلسم نور افشان مین پہونچاؤن اپنے فرزند ایرج کو چھڑاؤن سب نے عرض کی بہت مناسب ہم
الگ ہوکر کارہاے نمایان کیجیے جب رات کو صاحبقران منزل پر اُترے قاسم نے لشکر کو اشارہ
کر دیا تھا دو پہر رات سے تیار ہو گئے ٹمک نے قاسم کو جگایا قاسم اوٹھے اسی اندھیری رات مین سوار
ہوئے لشکر کو لیکر نکل گئے صبح کو جب صاحبقران سوار ہوئے قاسم کو پوچھا میر طلایہ نے خبر دی حضور
دو پہر رات گئے وہ سوار ہو کر چلے گئے امیر تو خاموش مگر بدیع الزمان نے خیال کیا کہ ای بدیع یہ ترک
خاوری ضرور جا کر کارہاے نمایان کریگا بارگاہ مین بیٹھنا مشکل ہوگا اب اس لشکر مین رہنا مناسب نہین
فضل وغیرہ سے صلاح کی سب نے یہی عرض کی کہ الگ ہی چلنا بہتر ہے دوسرے دن بدیع الزمان
بھی رات کو اپنے لشکر کو لیکر نکل گئے صبح کو صاحبقران کو خبر ہوئی نہایت پریشان ہوئے فرمایا دونون
جوانون کی جہالت نے بہت حیران کیا ہے یہ فرما کر سر منزل چلے تیسری منزل مین دونون شہزادون کا سراغ ملا جب
کوئی ذکر کوکب کرتا ہے صاحبقران فرماتے ہین کوکب کہتا ہوگا صاحبقران نے ہماری مدد نہ کی ہم کو
قید سے چھڑانے نہ آئے ہم جسد نے اپنے لشکر سے جدا ہوئے ایک دن آرام نہ پایا مصروف جنگ
رہے ابلیس خود پرست نے اسقدر روکا کہ امید فتح نہ تھی خدا نے اپنا فضل کیا کہ وہ جہنم واصل ہوا مسلمانون نے

کیا کوئی بات اختیار کی اب حوالی مین پہونچے تو یہ آفتین درپیش مین انتہا سے کہ لیں درپیش ہین صاحبقران کو لالہ عذار و ماہ رخسار رہبری کرتی ہوئی لیے جاتی ہین عجب عجب صحراے ہولناک ملتے ہین کہ آب و آذوقہ بہ مشکل ممکن ہوتا ہے ہزارہا ملازم ان منزلون مین ہلاک ہوئے گھوڑے بھی شل ہو جاتے ہین لیکن سحر العجائب نے یہ نمونہ سحر اپنا براے گرفتاری اخضر روانہ کیا اخضر قید ہو کر سامنے پہونچا قفس لا کر اس جوان نے سامنے رکھدیا کہا اے شہریار کئی بھائی ہمارے قتل ہو گئے غلام نے جا کر بشکل اخضر گرفتار کیا یہ ذکر ہو رہا تھا کہ پچھے نے لالہ خیسان کو بھی پہونچایا سب اہالیان دربار نے دیکھا ایک ضعیفہ ہاتھ پانؤن مین رسیان اکھوٹنے کچھ بہتا ہوا اٹھایا ہاتھ مین قدمون سے شاہ ہونکے لپٹ گئی کہا اے شہریار اخضر نے میرا یہ حال کیا سحر العجائب نے حکم دیا شاہ خنسار جادو کو بادشاہ خنسار فوراً حاضر ہوئی حکم ہوا اخضر کو لیجا کر قید کر دو اخضر کو جب لیکر شاہ خنسار قید خانے مین آئی کوکب نے اپنے قمر سے نکل کر پوچھا اے بادشاہ تو کون ہے اخضر رو دیا کہا اے شہنشاہ مجکو نہین پہچانا تمھارا بادشاہ طلسم ہفتم سواد ہون کوکب غازی نے میرے طلسم کو فتح کیا مین مدد کو صاحبقران کی آیا قلعۂ اورنگ پر گرفتار ہوا کہا اے کوکب مبارک ہو صاحبقران زمان آ پہونچے ماشاء اللہ بڑے زور و شور سے آتے ہین ہم بھی تمھارے ساتھ قید سے رہائی پائینگے شاہ خنسار نے جا کر قفس اخضر کا ایک قصر مین لٹکا دیا کوکب جو بیٹھے ہوئے مکان مین آئے بیران سے پوچھا کیون قبلہ و کعبہ آج کیا خوشی کا باعث ہے کوکب نے کہا بی بی مبارک ہو صاحبقران زمان حوالی مین پہونچے بیران نے ٹھنڈی سانس کھینچی کہا اے والد نامدار بقول شیخ سعدی **فرد** امید بستہ بر آید ولیکن چہ فائدہ زانکہ امید نیست کہ عمر گذشتہ باز آید ۔ لونڈی تو اب یہ کیفیت ہے ہر وقت جوش حسرت ہے **نظم**

گر نہ جان سوز غم گیسوے جانان ہوتا
نہ کبھی جان و دم اختر شرر افشان ہوتا

زندگی کا کوئی دم مجکو مزہ ملتا
میرے زخمون پہ جو قاتل نمک افشان ہوتا

تو وہ بت ہے کہ اگر دیر مین جاتا اکدم
مثل ناقوس ہر اک بت ہمہ تن نالان ہوتا

ہے بلا سلسلہ گیسوے بتان کا یکدل
یہ جہان کیون نہ مسلمانون کو زندان ہوتا

نہ کبھی مرگ سے یوسف کو پہونچتا آسیب
پاس اسکے جو ترا سیب زنخدان ہوتا

ہو گیا دامن تر نور حقیقت کو حجاب
کسطرح ابر مین خورشید نہ پنہان ہوتا

سانپ ہر گنج پہ ہوتا ہے کبھی او قاتل
سایۂ زلف سر گنج شہیدان ہوتا

دل سخت اس بت کافر کا ہے کوہ جودی
ورنہ گر خاک مرے اشک کا طوفان ہوتا

نخل ماتم کے سوا کچھ بھی نہ ہوتا ہرگز
میرے اشکون سے جو سرسبز گلستان ہوتا

خط شہر تا نہین منہ پہ تری آنکھونکے سبب
سبزہ کیونکر نہ ہرا داغ غزالان ہوتا

ہنسنے لگتا ہے وہ گل میرے رلانے کے لیے
لطف تھا سیر گلستان مین جو باران ہوتا

بیکسی مین ہین ہوا تیغ محبت کا شہید
کون بجز زخم مری لاش پہ گریان ہوتا

پشت خارا سے کف رنگین مین جو چھپتا کاکل
کیا تعجب ہے اگر تحفۂ مرجان ہوتا

در دیا قوت سے مین ورنج و ہن سہہ دیتا
خوب تا تیغ سے خود صفت دندان ہوتا

اسوقت قیدخانے مین ایک ہنگامہ ہو گیا ایرج و نورالدہر نے بھی سنا کہ صاحبقران زمان حوالی طلسم

ہیں آپہونچے منگریان بیڑیان ہلانے لگے سب نے آوازین دین او شاخسار اب ہم قید سے چھوٹینگے
شاخسار نے کہا او ظالمو اس قید سے تا قید حیات رہائی نہ پاؤ گے قید خانے مین تو یہ ذکر ہو
صاحبقران زمان قلعۂ اورنگ سے کوچ کرکے تین منزلین چلے وہ دو صحرا ویران سے کہ ایک
شب آب و آزوقہ ممکن نہین ہوا چوتھے دن صاحبقران کو سبزہ زار ملا دیکھا صحرا مشغول نخل سرسبز و شاداب
گلہاے رنگارنگ شگفتہ ہاے بو قلمون طائران صحرائی اچھل کود چشمے پانی کے جابجا بھرے ہوے
موجود بہار قدرت معبود قمریان نخل سرو پر سرو بجو جوش مین اشعار پڑھ رہی ہین باغ پر جوش بہار ہی لطف نظم

بازای ساقیا کہ ہوا خواہ خدمتم
بیرون شدن نمای ز ظلمات حیرتم
صیم مکن بزہدی وہد نمای ای فقیہ
این موہبت رسید ز ابوان قسمتم
در ابروے تو تیر نظر تا بگوش ہوش
در عشق دیدن تو ہوا خواہ غرتم
در دم بصورت از در دولت سرای عشق
در این خیال اگر برود بر سلامتم

مشتاق بندگی و دعاگوی دولتم
ہر چند غرق بحر گناہم ز شش جہت
کاین بود سر نوشت ز دیوان قسمتم
گردم ز نی نعرہ و مشکین آن نگار
آورده و کشیده و موقوف فرصتم
در یاد کوہ و در رہ دوس خستہ ضعیف
لیکن بجان و دل ز مقیمان حضرتم

از انجا کہ فیض جام سعادت فروغ تست
تا آشنای عشق شدم ز اہل رحمتم
می خور کہ عاشقی نہ بکسب است و اختیار
شکری کن ای صبا ز مکافات غیرتم
من کز وطن سفر نگزیدم بعمر خویش
ای خضر پے خجستہ مدد کن بہمتم
حافظ بہ پیش چشم تو خواہد سپرد جان

صاحبقران زمان نے جو بعد کئی دن کے صحراے سبزہ زار دیکھا شگفتہ
ہو کر فرمایا خواجہ آج بعد کئی دن کے یہ صحرا سے پر فضا لا غنچۂ آرزو کھلا کئی دن یہان مقام ہو کہ لشکر کو آرام ملے
عمرو نے عرض کی ایسا ہی ہو کہ شب کو امیر نے آرام کیا صبح کو جو اٹھے دیکھا لشکر مین ہنگامہ ہے اہالیان لشکر
غل مچا رہے ہین صاحبقران باہر نکل دیکھا ہوا سے گرم چل رہی ہے درخت جلے ہوے کھڑے ہین صد حیف
افسوس پتون سے مل رہی ہین ہر ایک نخل سے چنگاریان نکل رہی ہین چارپایے جانور لشکر
کی شدت گرمی سے آب و دانے پر منہ نہین ڈالتے صدہا سوار و پیدل ہلاک ہوے بیتاب ہو کر غل مچا رہے
ہین کہا صاحبقران زمان ہماری مدد کیجیے شدت گرمی سے ہلاک ہوا چاہتے ہین دیکھیے تو کیا قیامت
برپا ہے آسمان سے آگ برس رہی ہے ہم مظلومون نے آپ کے کیا کیا جفا سہی ہے امیر نے عمرو کو بلا کر کہا
خواجہ دیکھا تم نے رنگ صحرا ایسا تبدیل ہو گیا عمرو نے عرض کی اے شہریار یہ کچھ تو کارخانہ سحر کا معلوم ہوتا ہے
کہ ایک رنگ صحرا تبدیل ہوا کل وہ رعنائی آج یہ خرابی اہالیان لشکر کی بیتابی اسم اعظم پڑھیے کہ گرد لشکر حصار
کیجیے صاحبقران نے فوراً مقبل کو طلب کیا دو قرابے پانی کے منگوائے اسم اعظم پڑھ کر دم کیا مقبل
سے حکم ہوا اس پانی کا گرد لشکر حصار کرو امیر و عمرو کل اہالیان لشکر دیکھ رہے ہین مقبل اس پانی کو
لیکر چلا گرد لشکر چھڑک آیا جب مقبل حصار کر چکا ایک وقت تماشا ہوا وہ درخت جو صورت ویرانی کی دکھاتے
تھے وہ جلا کر سے سبز نخل ظاہر ہوے طائران صحرا اور شاخون پر زمزمہ سرائی کرنے لگے چشم نرگس کے اشارے
سوسن کی زبان درازی سنبل پر پیچ و تاب کی غمازی اہالیان لشکر جو گھبرا رہے تھے اور گرمی سے بیقرار تھے
وہ گرمی موقوف ہوئی رعایا عیش و عشرت مین معروف ہو گئی مگر خیال کرکے عمرو نے دیکھا ایک جانب ایک
کوہ فلک شکوہ ہے امیر و صنوان اکثر رہا ہے امیر نے فرمایا دیکھو خواجہ اس پہاڑ پر کوئی سحر کر رہا ہے برق نے
کہا مین ابھی جاتا ہون سر اسکا لاتا ہون عمرو نے کہا تجھے کون کہتا ہے ابو الفتح نے کہا مین جاؤن عمرو نے

کہا کوئی صاحب تکلیف نہ کریں یا صاحبقران ہیں جا کے عیاری کرونگا مگر آپ میرے حال سے
آگاہ ہیں مدد خرچ تو آپ ضرور کر دیجئے مفلسی میں کچھ بن نہیں پڑتا قرضدار گھیر لینگے مجکو جانے نہ دینگے آپ
تمہارا دین کل لشکر سے چندہ ہو جائے ان سب سے کہیے کہ تم لوگ ہلاک ہو جاتے عمرو تدبیر کرنے جاتا ہی
بھلا قرضہ تو کیا ادا کرینگے سود کی تو نکاسی ہو امیر نے کہا خواجہ تمکو کوئی بات کہی اور تمنے پاؤں پھیلائے میں
ایسی مہمل بات کو اپنے ملازموں سے کہوں شرم کی بات ہی عمرو نے کہا آپکی جلالت مشہور ہی خزانے بھرے پڑے
ہیں حسبکو دیدیجے امیر نے فرمایا وہ حق و مال غازیوں کا ہی عمرو نے کہا غازی تھان پر تمہارے میں لاکھ روپے
کم ہوتے عمرو نے کہا خیر میں کچھ اپنے پاس سے ملا دونگا جاتا ہوں آپکے حکم کا ٹالنا مناسب نہیں یہ کہکے جو
بیٹھے دیکھا برق نہیں ہی کہا تیجے آقا غضب ہوا یہ مجبور ہا گیا عیاری تو کیا کریگا اسکو ہوشیار کر دونگا یہ کہکے
جھلاتے ہوئے چلے مگر برق کا احوال سنیئے کہ یہاں سے بھاگا قریب اُس پہاڑ کے پہونچا دل سے باتیں کرتا
ہوا کہ ای برق اُستاد نہ پہونچے پائیں میں جا کر اُس ساحرہ کو مار لوں ایک درخت پر چڑھا دیکھا ایک
ساحرہ پہاڑ پر ٹہل رہی ہی ایک طرف مشعل آتش جلی ہو اُسپر ماش کے دانے مارتی جاتی ہی برق نے صورت
بدلی ایک مسافر کی شکل بن کے طرف پہاڑ کے چلا راہ میں کنداں ملا اُسپر بیٹھا سوچ رہا ہی کہ ای برق کس
صورت سے سامنے اس ساحرہ کے جاؤں اور جاتے ہی کام کروں یہ سوچ رہا تھا کہ دیکھا ایک مہاجن چار
مزدور ساتھ میں ہر ایک مزدور کے کاندھے پر ایک ایک توڑا روپے کا لدا ہوا سونے کی زنجیر مہاجن پہنے
ہوئے انگوٹھیاں سونے کی ہاتھ میں برق تڑپ گیا جی میں کہتا ہی یہ فردی نہ جانے پائے یہ سوچکر ایک برہمن
کی شکل بنا جنیو گلے میں ایک ڈول پانی کا بھر کے پکارنے لگا جل ٹھنڈا ہی مہاجن کے جو کان میں آواز گئی
آئے ٹھہرا مزدوروں نے توڑے رکھدیے برق نے سب کو پانی پلا کے بیہوش کیا برق تو انکو لوٹنے لگا
مگر اس ساحرہ کا حال تحریر کرتا ہوں کہ جب سحر العجائب اخضر کو قید کو چلے تو مشیران سلطنت سے کہا
کوئی ایسا ہی کہ صاحبقران کے لشکر کو تباہ کرے میمون جادو صف سے اُٹھی یہ کہتی ہوئی کہ ای شہنشاہ
طلسم نور افشان میں جا کر سب کو تباہ کروں گی وہ اسنے آئی پہلے اُن ملکوں پر گئی جو صاحبقران نے فتح
کیے تھے وہاں دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ ایک ملک عیاروں نے فتح کیے یہ بھی جادوگروں نے سنا کر عیار ڈھونڈ ھکر
مار ڈالتے ہیں اسوجہ سے پہاڑ پر آکر ٹھہری صحراے سبزہ زار کو ویران بنا یا ٹہل رہی ہی کہ اُسنے پہاڑ پر سے
دیکھا مہاجن آکر کنوئیں پر ٹھہرا برہمن نے پانی پلا کر بیہوش کیا توڑے رومیوں کے درہ کوہ میں چھپا آیا اب آکے
سب کے کپڑے آتار نے لگا میمون نے جو یہ معرکہ دیکھا سمجھی کہ یہ برہمن کوئی عیار ہی یہ بھی سن چکی تھی کہ عیار
مسافروں کو لوٹ لیتے ہیں جب برق نے مہاجن کا توڑا لیا کپڑے اُتارنے لگا میمون کو یقین کامل ہوا کہ
بیشک کوئی عیار ہی برق نے خنجر پکڑ کے مہاجن مزدوروں کو قتل کیا جب تو میمون نے سحر کیا اور پکارکر آواز دی
او نا عیار کہاں جاتا ہی مسافروں کو تو نے مارا قزاقی کرتا ہی برق کے پاؤں زمین نے تھام لیے دیکھا وہی
ساحرہ جو پہاڑ پر تھی وہی اُترتی ہوئی چلی آتی ہی آکے برق کا ہاتھ پکڑ لیا کہا او نگوڑے تو عمرو کا شاگرد ہی سچ بتا
تیرا نام کیا ہی برق نے کہا میں تو گاؤں کا زمیندار ہوں یہ مہاجن میرا لین دار تھا میں نے تمہارا کیا میں عیار
تو نہیں جانتا آپکو کیا مطلب آپ مجھے کیوں پکڑتی ہیں آپکا اسم مبارک کیا ہی ساحرہ نے کہا میرا نام میمون جادو
نام ہی طرف سے شاہان نور افشان کے آئی ہوں ارادہ ہی کہ لشکر مسلمانوں کو تباہ کروں تجھ سے کیا ہی اسی ہی

سکے اندر لشکر مسلمانان شدت گرمی سے تڑپ تڑپ کر مر جائیگا سحر کر چکی ہون مگر سب جادوگر دنکے بھی سنا
کہ عیارون سے ہزارون جادوگر مارے مین عیارونکی تلاش مین ہون برق نے کہا میرا کوئی یار دوست
نہین آپ مجکو ناحق ستاتی ہین بڑی خرابی ہوگی میمون نے کہا مین ایک کو زندہ نہ چھوڑونگی سحر کر چکی ہون برق
لاکھ منت کرتا ہی یہ نہین مانتی کھینچتی ہوئی برق کو طرف پہاڑ کے لیے جاتی ہی کہ ایک طرف سے رونیکی
آواز آئی میمون نے دیکھا ایک بڑھیا سفید الماس کا پاجامہ پہنے ہوے نہایت ضعیف لٹھیا ہاتھ مین
پکارتی چلی آتی ہی اور چلا کر کہتی ہی تو کون ہی میرے بچے کو کیون پکڑا اسنے کیا خطا کی بیشک بیچاری دہقان کا
ہی میرا مال لیتا ہی اور کسی کو تکلیف نہین دیتا بیدردی سے میرے بچے کا ہاتھ کیون پکڑا ایک دو ٹکہ کا
میرے بچے کا کم ہو جائیگا بوٹیان کاٹ کے کھا جاؤنگی اگر تیرا کچھ نقصان کیا ہو مجھسے لے میرے بچے کو چھوڑ دے
میمون حیران حیران کہ یہ بڑھیا کیا کہتی ہی بڑھیا گرتی پڑتی قریب آئی ایک دو ہتڑ برق کو مار اکہا بڑھے
کمبخت گھر کا مال تباہ کر چکا کھیت سب بیچ ڈالے مین تیری محبت مین باہر نکل پڑی اب بھی مجکو آرام نہین
چھوڑ دے بیوی میرے بچے کا ہاتھ میمون نے کہا بڑی بی ٹھہرو تو اسقدر بدمزاجی ہو کر دیتا سا لڑکا بڑا نالائق
ہی ابھی مہاجن کو مار ڈالا چارون توڑے روپیے لے کیا گئے مین بھی تھی کھلی عیا ہی توڑے بتلا دے
مین اسکو چھوڑ دون بڑھیا نے کہا ارے نگوڑے کمبخت مال حوالے کر اسے جو لینا ہو مجھسے لے برق
حیران ہی کہ یہ بڑھیا کون ہی بڑھیا اسقدر بدحواس ہی کبھی لاٹھی میمون پر اٹھاتی ہی برق کو تو اتنی لاٹھیان
ماری ہین کہ برق تڑپ تڑپ جاتا ہی بڑھیا منہ پھلا کر دوڑتی ہی کبھی کہتی ہی ارے او جادوگرنی مین تیرے سامنے
کہہ کا دون میرے بچے کو چھوڑ دے اسکا ہاتھ نیلا ہو گیا باپ نے اسکو بڑے ناز و نعم سے پالا کبھی
کہتی ہی ارے روپیہ بتا دے کبھی سامنے ساحرہ کے ناچتی ہی کبھی یہ اشعار عبرت آثار گا کر جادوگرنی کو سناتی ہی
کبھی رو رو کے کہتی ہی کہ یا ملکہ ان لڑکون مین یہ ایک لڑکا ہی اکثر کہا کہ ایسے نالائقون کا مال نہ چھو القصہ

ہم مین فلک کی بھی طاقت نہ چھوڑ دیکھ — دست حنا سے پنجۂ خورشید مروڑ دیکھ
ای جامہ زیب مین ہوان وہ مجنون قیس کا — پھٹ جائے سینہ مہر سے گر یا نچوڑ دیکھ
دور خمار کا بھی ہی کچھ دھیان یا نہین — ای دست حسن شیشۂ دل کو نہ توڑ دیکھ
کرنا زکی سے بار ہی دشنہ نوک نگاہ — ہم نیم بسملون کو تڑپتا نہ چھوڑ دیکھ
اغوائے غیر سے نجکا خفتہ فتنہ کو — مین عکس بھی نہین ہون تلاش ہی مت چھوڑ دیکھ
آئینہ خانہ مین کیا دل توڑنا نہ تھا — بیٹھے اب ایسے جلوہ نما مین کروڑ دیکھ
طوفان مین آب ہی گھر اشک مین نہان — ای باد دست دامن مژگان نچوڑ دیکھ
میرا قلق بھی قبلہ نما سے نہین ہی کم — باور نہین تجھے تو ذرا منہ کو موڑ دیکھ
کیا رحم دیکھنے کی بھی بندی ہو جائے — ای چشم مست کے سامنے تو ہاتھ جوڑ دیکھ
جلنا عزا جون مین بھی تاثیر کی طرف — مردم لعین نہین ہی تو پتھر کو پھوڑ دیکھ

اسی طرح سے اس بڑھیا نے یہ شعر پڑھے میمون نے کہا بڑی بی تمھین گانا خوب آتا ہی بڑھیا نے کہا
بی بی میرے گھر چلو طبلے بھی رکھے ہین ڈھول بھی موجود ہی تمھین گانا سناؤن ٹکے کا گھر الائے بلاؤن
ارے نگوڑے روپے بتا دے برق نے حیران ہو کے کہا سامنے غار مین مین نے روپے رکھ دیے

بیچے بتادون جادوگرنی بڑھیا کو لیکر چلی بڑھیا تین برق سے کرتی ہے برق کو افسوس آتا ہے کہ یہ بڑھیا
حرامزادی کہاں سے آئی چار توڑے کیونکر بتادون بھٹکاتا پھرتا ہے جادوگرنی خفا ہوتی ہے کیون بڑی بی صاحب
تمہارا بیٹا بڑا پکا چور ہے ٹھیک ٹھیک نہیں بتاتا بھٹکاتا پھرتا ہے بڑھیا نے ایک لاٹھی برق کو ماری کہا توڑے
صاف صاف بتادے یہ رویا صنم شوخ نکلے اس نے دیکھ لیا مین تجھے گھر پہ چلکے بہت رو پڑو دو گی میرے توڑے
چھپا رکھے ہیں بچہ اتنا جو مانگے گا دوگی جادوگرنی سے جان بچا لیکے بڑھیا بہت ناچی کہا میں سمجھ گئی جہان
تو نے میرا پاندان چھپا رکھا تھا وہیں توڑے بھی رکھے ہونگے یہ کہتی ہوئی ایک غار کے پاس آئی جلد
کے دیکھا کہا وہ توڑے رکھے ہیں میرے بچے کا ہاتھ چھوڑ توڑے اٹھا لے جادوگرنی نے جھک کر دیکھا
کہا بڑی بی اس غار میں تو کچھ بھی نہیں ہے بڑھیا نے کہا جھک کر دیکھ آنکھو نکلے آگے ناک سو جھے کیا خاک اچھی
طرح دیکھو تو سوجھے ویسے ہی جادوگرنی جھکی بڑھیا نے حلقے کمند کے گلے میں ساحرہ کے ڈالدیے اور نعرہ
کیا نعرہ خواجہ عمر

تراشندہ ریش کفار ہون
سب اٹھو کرین کہا سر ہر قدم
دوندہ جہان گرد طرار ہون

عمرو ہون میں عیار صاحبقران
زمانے کا مکار و عیار ہون
اڑادون صبا سے بھی میں ہوش کو
جہان گیر عالم کا عیار ہون

مرے مکر سے کانپتا ہے جہان
مرا تیز رفتار ہو کر قدم
زمانے کے مری کرو پاپوش کو

لپٹ کے خنجر مارا سکر چاک
قصہ پاک برق سنا چاہا بھاگون خواجہ نے گریبان پکڑا کہا کیون بے بنے تجھکو منع کیا تھا مگر تو کچھ
کیا وہ کیا چارون توڑے کہاں رکھے ہیں بتادے مجھے بھی کچھ دونگا برق نے لاکر بیچ حوالے کیے خواجہ
کب مانتے ہیں برق نے کہا استاد میں نے بہت مشقت کی ہے دو مین لون دو آپ لیجیے عمرو نے کہا بیٹا
چارون تھیلیاں تو مین حفاظت سے رکھونگا جب تمہارے بیٹے کی شادی ہوگی دیدونگا تمہارے
پاس رہینگے چار دشمن پیدا ہونگے ناچار برق نے توڑے بتا سے برق کو ساتھ لیکر لشکر میں آئے
امیر نے برق کو بھی خلعت دیا عمرو نے باہر نکل کر کہا شاہ خلعت اتارو بادشاہ سے ملی دی ہوئی چیز کھری کھری
نہیں پہنتے ناچار برق نے خلعت بھی اوتار دیا یہان سحر العجائب و مصر الغرائب بارگاہ میں بیٹھے
بیان کر رہے ہیں کہ میمون نے جا کر سحر کیا لشکر اسلام گرمی سے ہلاک ہو رہا ہے بیچر کہا حمزہ نے اسم اعظم
پڑھا لشکر کی بیقراری موقوف ہوئی یکایک بیٹھے بیٹھے اوچھل پڑی ساحرون نے پوچھا حضور کیا ہوا
کہا عمرو نے میمون کو بڑھیا بنکے مارا کہا غضب کیا عجب عیاری کی دل بیقرار کر دیا او یارو حمزہ چل نکلا
اب برابر علامت کے آجائیگا ملکہ حسرت جادو لپٹنے دنگل ہے اسکی عرض کی اے شہنشاہ لونڈی جا کر
روکتی ہے دیکھون وہ حمزہ کیونکر آتا ہے اگر جاتے ہی میں کل لشکر کا خاتمہ نہ کر دیا تو نام اپنا حسرت جادو نہ
رکھا بڑے افسوس کی بات ہے کہ غیر ساحر ساحرہ کو مارے اور میں خاموش ہو رہون ماہان نور افشان
نے کہا اے حسرت حمزہ تا بہ علامت نہ آنے پاوے اگر آج زرہ کا قول برابر علامت کے آجا بیٹھے
ہرچند کہ علامت کے سلسلے آگ اور دریا ہو گھیر دیں گے آگ سے سر ٹکرا بیٹھے طاؤس آتش بار
ایسا ساحر نہیں ہے کہ جسکے سحر سے امان پائیں حسرت نے کہا میں وہیں جا کے روکتی ہون لشکر بارہ
ہزار جادوگر ساتھ لیے قلعہ طلسمی سے نکل کر چلی جسوقت علامت سے نکل چکی پانچ کوس راستہ طے
کیا تھا دیکھا ایک لشکر ساتھ حد نظر غیر ساحر وکا اترا ہوا ہے مگر وضع انکی مثل لات پرستون کے ہے

حسرت بلا تکلف لشکر میں آئی حال پوچھکر کچھ اطمینان ہوا بارگاہ میں پہونچی اورنگ وجاروق
مقام صدر پر تھے گرد اور مصاحب بھی تھے حسرت نے گھبرا کر پوچھا تم سب کون ہو وہ جو افسر تھا اُسنے
کہا اورنگ بیشہ نشین میرا نام ہے مسلمانوں سے مقابلہ ہے انہیں ماں جادو نے قیامت برپا کی اسم اعظم
بند کیا حرز ہیکل چھین لی شاہان طلسم سے مدد پہونچی ہم لوگوں کو ملک سے آوارہ کیا میں دن صحرا میں پھرا
کیے آج اس مقام پر آکر اترے ہیں بہت جستجو کی کہ اپنے ملک میں پہونچیں مگر نہ ممکن ہوا وہ وہ صحرا ملے
کہ انکی وحشت دیکھکر ہوش اڑتے تھے خدا نہ کرے کہ انسان کا اُن مقامات پر گذر ہو مگر آپ کون ہیں
کہاں سے آئی ہیں کہاں جائینگی حسرت نے سب حال اپنا بیان کیا کہا میمون جادو تھی تھی
عیار حمزہ نے اُسے مار لیا اب شاہان نورافشان نے مجھے بھیجا ہے جا کر مسلمانوں کو روکوں ایک
قدم آگے بڑھنے نہ دوں اورنگ وجاروق نے کہا ملکہ ہم کو بھی ساتھ لیجیے حسرت کو اورنگ نے
مقام صدر پر جگہ دی کرسی جواہر نگار بیٹھنے کو دی اورنگ سے کہا تم میرے ساتھ چل کے کیا کروگے تم
جاکر شاہان نورافشان سے ملاقات کرو تمھارے ملک پر تمکو پہونچا دینگے راہ راست دکھا دینگے
بھٹکتے نہ پھروگے اپنے ملک میں پہونچ جاؤگے یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ طبل سکندری کی آواز کانوں میں آئی
اورنگ نے گھبرا کر کہا حمزہ آ پہونچا انہیں کے ساتھ نقارہ ہے کہ جس کی آواز بارہ کوس تک جاتی ہے یا یہ
اس آواز سے صحت گھبراتی ہے سب آمد لشکر صاحبقران کا تماشا دیکھنے بیرون بارگاہ آکر ٹھہرے کہ یکایک
گرد عظیم بلند ہوئی دیکھا جنے پہلوان عادی اندر بارگاہ کشائی کا لیے ہوئے اپنے طریقہ قدیم سے
آکر پہونچے بارگاہ کشائی کو استادہ کیا ایکطرف خود فروکش ہوئے چالیس بھائی اپنے اپنے مقام پر اترے
چالیس ہزار قزاق صحرا میں پھرنے لگے بعد تھوڑی دیر کے پھر گرد بلند ہوئی محیط فیل پیکر بڑے زور شور سے
آکر پہونچا عادی کو سلام کرکے اپنے مقام پر شہراب گردن ازو نے لعین عجیب الحجاب عبد القہار شہزادہ
حلب کے بیس ہزار فوج سے آکر پہونچے شام تک آمد ہی شام کو جس مقام پر تھا رک گیا اورنگ
و حسرت اٹھ گئے دوسرے دن پھر سویرے سے آکر بیٹھے آج گرد عظیم بلند ہوئی دیکھا سب نے خاقان
ابن الخاقان بہرام گردن خاقان چین اسی ہزار جوانان چینی سے آکر پہونچا ساتوین دن اکتارے کی
آواز کان میں آئی سب پر نگاہ حیرت دیکھنے لگے شفق عیاری پر خواجہ عمرو کو دیکھا سترہ سو پیک بچہ
با لباس عیاری سے آراستہ قمریاں چلتی ہوئی جست و خیز کرتے ہوئے آکر خواجہ پہونچے دسوین
گیارھوین دن صاحبقران زمان آکر پہونچے پھر دو نگہبان زرین ساتھ اپنے اپنے مقام پر اترنے
لگے صاحبقران خراسان بارگاہ میں آئے سب سردار لعبت سے ہوئے لشکر کو دیکھ کے عمرو سے
پوچھا خواجہ یہ لشکر کس کا ہے عمرو نے عرض کی اورنگ بیشہ نشین قلعہ اورنگ آباد سے آوارہ
آیا ہے حسرت جادو بھیجی ہوئی شاہان طلسم کی آکر شریک ہوئی وہی لشکر فروکش میں ان سب
لشکروں کے بعد لالہ عذار و ماہ رخسار بھی آکر پہونچیں حسرت جادو کا نام سنکر قمر انگیز نے کہا
خواجہ برائے خدا لشکر حسرت میں جانیکا ارادہ مت کرنا بڑے غضب کی ساحرہ ہے اُسکو اپنے سحر
پر بڑا ناز ہے شاہان نورافشان نے کچھ سمجھکر بھیجا ہے عمرو نے کہا خدا مالک ہے ہمیں جانا ضرور ہے نام
ساحرہ کا سنکر قلب نا صبور ہے جاکر دیکھینگے کہ لالہ عذار و ماہ رخسار بھی ایک مقام پر آکر اتریں

مگر لشکر صاحبقران سے انکا لشکر الگ ہے صاحبقران نے فرمایا تھا کہ ہمارا قانون نہین ہے کہ ساحر لشکر
کے ہمراہ رہے مگر لشکر مجرد بیٹھا ہے حسرت جادو نے اورنگ سے کہا مین جا کر ایک سحر تو کرون
یہ کہکے بارگاہ سے نکلی لشکر سے باہر اک پہاڑ تھا اُس پر آکر ٹھہری یہان صاحبقران بارگاہ دین مین
خواجہ عرض کرتے ہین غلام واسطے خبر کے جائے امیر فرما رہے ہین اور ہر کارون کو بھیجو اگر وہ طبل
جنگی بجوائیگا مقابلہ پڑیگا تم ابھی نہ جاؤ امیر باتین کر رہے تھے کہ اک ابر آسمان پر آیا بوندیان پڑنے لگین لشکر
مین تلاطم ہوا خیمے بہنے لگے جانور کھل گئے صاحبقران گھبرا کر نکلے عمرو نے کہا آقائے نامدار اسم اعظم
پڑھیے صاف معلوم ہوتا ہے کہ ساحرہ نے سحر کیا آپ اسم اعظم پڑھین برف برسنا موقوف ہو تو مین جا کر خبر
لاؤن برق اسی مینہ برستے مین نکلا صورت بدلے ہوئے لشکر اورنگ مین آیا ایک جادوگرنی جاتی
تھی اُس سے پوچھا بی حسرت جادو کہان ہین اُس ساحرہ نے کہا سامنے پہاڑ پر سے سحر کر رہی ہین
مین اسباب سحر لینے آئی ہون برق نے باتین کرتے کرتے اُس ساحرہ کو حباب مارا بیہوش کر کے کنارے
ڈالدیا اُسکی شکل بن کے چلا زیر کوہ آیا دیکھا پہاڑ پر سے لکہ ہائے ابر اُٹھتے ہین جا کر آسمانی ابر مین ملتے
ہین برف کا زور ہو جاتا ہے ہوا سے تند چل رہی ہے برق جب زیر کوہ پہونچا حسرت نے اُوپر سے آواز
دی ای گلعذار تو نے آنے مین بڑی دیر کی یون ہی پلٹ جا دو چار گھڑا یہان لا رات کٹنا دشوار ہوگی
برق پلٹا تھوڑی دور چلا تھا کہ پہاڑ سے حسرت جادو نے سرہنگ جادو کو بھیجا گلعذار کو بلا کے
شراب ہمارے واسطے نہ لائے ہم پھیں سحر تیار کر لیتے سرہنگ نے صحرا مین آکر برق کو پکارا ای
گلعذار ٹھہر جاؤ ملکہ نے پھر فرمایا ہے برق تھما سرہنگ برابر آیا کہا ای گلعذار نہین معلوم ملکہ کو کیا کھٹکا
گذرا مجھسے فرمایا کہ گلعذار کو منع کرو ہمارے پاس بلا لاؤ برق سوچا شاید اسکو سحر نے خبر دی سرہنگ
سے کہا دیکھو خود ملکہ آتی ہین جیسے ہی سرہنگ پلٹی برق نے حلقۂ کمند کے گلے مین ڈالدیے گرتے
کرتے حباب مارا یہ بیہوش ہوئی برق خنجر کھینچکر چلا کہ سر کاٹ لون یہان حسرت کو شک تو ہوا تھا
دیر جو ہوئی خود چلی دور سے دیکھا سرہنگ بیہوش پڑی گلعذار خنجر کھینچکر چلی حسرت بیقرار ہوگئی یہین
سے آواز دی خبردار او ناعیار کیا کرتا ہے برق خنجر نہ مار سکا کود کر بھاگا حسرت نے پیچھا کیا یہان صاحبقران
نے اسم اعظم جو پڑھا برف برسنا موقوف ہوئی صاحبقران خواجہ سے باتین کر رہے ہین کہ دیکھا
برق گھبرایا ہوا آتا ہے عمرو نے پکار کر پوچھا ارے بھوت سے خیر تو ہے برق نے پکار کر کہا استاد میرے تعقب
مین ساحرہ آتی ہے مین نے عیاری کی تھی نہ بن پڑی وہ آگاہ ہوگئی برق چاہتا ہے کہ تڑپ کر قریب صاحبقران
کے پہونچا حسرت آسمان پر آکر بجلی دی مین سے نعرہ کیا او ناعیار وہ اور ساحر تھے جن پر تم لوگون نے عیاری
کی ملکہ حسرت جادو تڑپ کر گری برق نے چاہا بھاگون حسرت نے کمر مین پنجہ ڈالا ... امیر نے
چاہا تیر مارین وہ قندیل فلک ہوئی امیر حیران ہو کر رہ گئے عمرو نے کہا غضب ہوا برق کو لیگئی جانے
ہی قتل کریگی نہین معلوم کیا عیاری کر کے آیا تھا حسرت اُسے لے گئی یہ کہکے عمرو چلا لشکر مین
بلوہ ہوا ابوالفتح اصفہانی وغیرہ چلے لیکن حسرت جادو برق کو لیے ہوئے پہاڑ پر آئی منہ پر
ہاتھ پھیرا بصورت اصلی ہوا حسرت نے کہا ارے میری کنیز کو کیا کیا برق نے کہا مار ڈالا حسرت
جھلا کر ابھی کہ برق کو قتل کرے ہمرف ہاتھ جوڑنے لگا کہا ای ملکہ مین نے آپکی کنیز کو قتل نہین کیا ملکہ

مقام پر بیہوش پڑی ہی حسرت تڑپ گئی گلعذار کو اُسی مقام پہ برہنہ پایا ہوشیار کر کے پلٹی برق کو
ہمرہ مین مبتلا کر آئی ہی کہ ایک طرف سے صحرا کے دیکھا ایک لڑکا گوری گوری صورت نیلا لباس پہنے ہوے
گنگناتا مثل ستارۂ سحری چمکتا ہوا ڈفلی ہاتھ مین سیماب وشی بات بات مین سر ہلاتا یہ غزل گاتا ہوا جاتا ہی نظم

سیکڑون آہین کرون پر ذکر کیا آواز کا — تیر جو آواز دے ہر نقص تیر انداز کا
ہمزبانون سے کرون کیا ربط مین نازک مزاج — بوجھ اُٹھ سکتا نہین مجھسے کسیکے ناز کا
رشک سے جلتا ہی ایسا روے جانان دیکھکر — طور ہی بیتاب مین مہتاب آتشباز کا
یار سے کرتا ہون مین باتین جلے جاتے ہین غیر — صاعقہ انکو ہوا شعلہ مری آواز کا
آگے مجھ کامل کے ناقص ہی کمال مدعی — درمیان ہی فرق استدراج اور اعجاز کا
جال اے صیاد اپنی زلف کا تو رد کر دے — ہو ارادہ میرے مرغ روح کو پرواز کا
ہو ایسا چاہیے عاشق خیال دوست مین — غیر اگر بولے یقین ہو یار کی آواز کا
جسقدر جلتا ہی ہوتا ہی سیہ داغ جنون — ہو چراغ اپنا دل روشن مرکب ساز کا
گر کوئی پڑھنے لگے بزم غنا مین میری نظم — کان کا پردہ وہین بجا ہے پردہ ساز کا
ضبط آہ شعلہ افشان جب ہوا مجھکو گران — آسمان بنجائے گا طاؤس آتشباز کا
میری نظرون سے جو تو پنہان ہوا رسوا ہوا — بیقراری مین نہین ممکن چھپانا راز کا
کی ہی باران شدت سے رشکال اشک نے — کیون نہ وان آجاے موسم سبزۂ آغاز کا
جلکے ناسخ گلشن شیراز کو آیا دکن — آشیان ویران پڑا ہی بلبل شیراز کا

حسرت جادو سنتے ہی بیقرار ہو گئی پکارکر آواز دی میان گانے والے ذرا ادھر آؤ ہمین بھی اپنا
گانا سناؤ لڑکے نے ٹھیر کر کہا یہ وقت ہمارے چار پیسے پیدا کرنیکا ہی ہم بھی پرجاتے ہین حسرت جادو
کو بڑا افسوس ہوا کہ کیا کمال کی بربادی کا وقت آیا کہ ایسا گانے والا کامل واکمل ہزار دو ہزار مین ایک ہی اسکو
یہ تباہی افسوس کر کے کہا میان جو تمکو ملے گا کیا وہ تمھارے پیٹ کی فکر نہ کرے گا لڑکے نے
کہا ہم حاضر ہین حسرت باتین کرتی ہوئی اپنے ساتھ طرف پہاڑ کے لیچلی جب دامن کوہ مین پہونچی لڑکا
ٹھٹھک گیا کہا کیون ملکۂ عالم آپ ہمکو جنگل مین کہان لیے جاتی ہین حسرت نے کہا بابا اسی پہاڑ پر مسکن
ہی عمرو کا شاگرد جو بہت مشہور ہی وہ بھی عیاری کرنے آیا تھا اسکو مین نے گرفتار کر لیا اسکو قتل کر دونگی
تو بھی ایک خنجر مارنا سامری جمشید تحریر کر گئے ہین کہ برق کی قضا میرے ہاتھ سے ہی جو مسلمان پر ایک
خنجر لگائے گا قدرت کا پھل نشین کہلائیگا لڑکے نے کہا میرے سامنے کسی کی فصد کھلتی ہی تو مین
بیہوش ہو جاتا ہون کسی کے مرنے جینے کا حال سنکر گھبراتا ہون حسرت جادو اُسکی بھولی بھولی
باتون پہ ریجھی جاتی ہی دل مین کہتی ہی یہ تو اس لایق ہی کہ تعویذ بازو بنا کر رکھین یا تو لڑکا دوڑا ہوا ساتھ
جاتا تھا یا پہاڑ کو دیکھکر ٹھٹکا کہا ملکہ ایک تماشا دیکھیے سانپ اور نیولا لڑ رہا ہی سانپ نے کئی مرتبہ نیولے
کو کاٹا نیولا ایک درخت کی پتی کھانے چلا آتا ہی اسقدر لڑا کہ اب سانپ کو سست کر دیا حسرت جادو
یہ کیفیت دیکھنے لگی کہا ارے کہان اسی لڑکے نے ہاتھ سے اشارہ کیا وہ سامنے لڑ رہے ہین حسرت جادو اس
طرف دیکھنے لگی لڑکے نے حلقۂ کمند کے گلے مین ڈالے نعرہ کیا منم عیار ابو الفتح اصفہانی حسرت جادو

تڑپی اُف منہ سے نکل گئی شعلہ جو منہ سے بھڑکا کند جلی ابوالفتح گرا حسرت جادو نے وہ خنجر زمین پر مارا ابوالفتح کے پانون زمین نے پکڑ لیے حسرت نے منہ پر ہاتھ پھیرا خنجر لیکر چلی کہ قتل کرے ابوالفتح نے کہا ذرا میری سن لیجیے اے ملکہ عالم مین آپکے قتل کرنے کو نہ آیا تھا منظور یہ تھا کہ آپ سے ملاقات کرون دیکھون کیسی ساحرہ آئی ہو سیکڑون جادوگرنیان مین نے مار ڈالین مگر آپ ایسی چست و چالاک ہمہ مین ساحرہ میری نگاہ سے نہ گذری تھی مین اسی فکر مین تھا کہ کوئی ساحرہ عمدہ ملے تو مین اسکی نوکری کرون حسرت نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہو شاہان نور افشان نے مجھکو سمجھا دیا ہو کہ جو عیار ملے اسکو فوراً قتل کرنا مین نہ مانونگی خنجر برہنہ لیکر چلی کہ صحرا سے آواز آئی او حسرت کیا کرتی ہو تو بھی حسرت و یاس لیکر یہ دار دنیا سے اُٹھیگی دیکھ شاہ کیا ارشاد فرماتے مین حسرت نے پلٹ کر دیکھا ایک ساحر شیر صحرائی پر سوار ایک کاغذ بڑا سا ہاتھ مین شیر کو اڑاتے ہوئے آتا ہو چشم زدن مین برابر حسرت کے پہونچا حسرت نے کہا میان ساحر صاحب زبان سنبھال کے کلام کرو ساحر نے کہا شاہ ہمارے حکم دیچکے ہین کہ جاکر حسرت کی ناک کاٹ لو تو نے ابھی سحر کیون کیا مالک کا حکم نہین اس کاغذ مین سب کچھ لکھا ہو پڑھ لے حسرت نے کاغذ ہاتھ سے لیا مہر شاہان نور افشان کی لفافے پر پائی جیسے ہی کاغذ کھینچا اسمین سے بیہوشی اڑی اور حسرت لگے چلا اٹھون ساحر نے نعرہ کر کے بعد وہ ما یا نعرہ و فغان

سریع السیر جون باد بہاری
جہان سرہنگ در خنجر گذاری
بمیدان اژدہ آتش فشانم
منم مہتر قران شیر زبانم

بعد وہ الناپڑا سر حسرت کے ہزار ٹکڑے ہوئے ابوالفتح چھوٹ کر بھاگا لشکر ساحران جو گرد کش ہوا ان بھونگے کانین آواز آئی کشتی مرا نام من حسرت جادو بود پھر کیا چھوڑ کر بھاگے اورنگ گھبرا کر بارگاہ سے نکلا دیکھا لشکر ساحران بھاگا جاتا ہو گھبرا کر پوچھا ارے کیا ہوا سب نے کہا ہمارے مالک کے مرنے کی آواز آئی ہم اپنے شاہون کی خدمت مین جاتے ہین اورنگ نے آکر لاشہ حسرت کا زیر کوہ پایا ایک عیار کپڑے اتار رہا ہو اورنگ نے للکارا برق اسکا زیر جامہ لیکر بھاگا اورنگ نے لاشہ حسرت کا اٹھوایا لاش کو اسی صحرا مین جلوایا اکر صلاح کرنے لگا اے جاروق آج شب کو ارادہ ہو کہ یہان سے کوچ کر جاؤن شاہون سے جاکر عرض کرون کہ کوئی تدبیر کیجیے سحاب قطرہ زن عیار نے عرض کی آپ کیون گھبراتے مین آج شب کو حمزہ کو پکڑ لاؤنگا ساتھ آبرو کے نور افشان چلیے گا شاہ بھی خوش ہون سحاب کے کہنے سے اورنگ رکا سحاب دل مین بانہا سے عیاری جسم پر آراستہ کر کے چلا لشکر صاحبقران مین آکر دیکھا خوشیان ہو رہی ہین صاحبقران بارگاہ مین ہین سردار سب بیٹھے جاتے ہین عمرو کو دیکھا عیار اونکو ساتھ لیے پہرے طلایہ مقرر کرنے جاتا ہو جب اسنے دیکھا کہ عمرو طرف بازار بزازان کے گیا رات ہو چکی ہو بہ تعجیل اُسنے صورت بدلی عمرو کی صورت بنکے بارگاہ مین گیا صاحبقران سے عرض کی مجھے بلکہ عرض کرنا ہو صاحبقران اُٹھے سحاب قطرہ زن صاحبقران سے کہتا ہوا چلا اے شہریار اورنگ و جاروق نے ارادہ کیا ہو کہ لشکر حضور پر شبخون مارین حضور آمادہ رہین مین وقت پر اطلاع کرونگا اسطرح کی باتین کرتا ہوا صاحبقران کو جنگل مین لایا اور کہا کہ ایسا نہ ہو عمرو آجاے مگر صاحبقران کو تنہا پاکر دل کو مضبوط کیا کہا دیکھیے کچھ سوار سیل آتے ہین صاحبقران نے منہ پھیرا سحاب قطرہ زن نے حلقے کمند کے ڈالے بیہوشی پھینکی

اوڑائی امیر بیہوش ہوکے گرے اُسنے فوراً پشتارہ باندھا لیکے بھاگا عمرو جو پلٹ کر بازار سے آیا
ایک خدمتگار نے خبر دی کہ آپ تو ابھی صاحبقران سے باتین کر رہے تھے عمرو یہ خبر وحشت اثر سنکے
گھبرایا قریب بارگاہ کے آیا دیکھا خادم خدمتگار کہہ رہے ہین کہ صاحبقران کہان گئے عمرو پشت پر خیمے
کے آیا دیکھا وہان خنجر صاحبقران کا پڑا ہی پشتارہ باندھنے کا نشان پایا جاتا ہی پریشان ہوا ہوا
بڑا ہو گیا صاحبقران کو کوئی چرالیگیا ایک طرف سے بہرام دوڑا ہوا آیا کہا خواجہ بڑا غضب ہوا
صاحبقران کو کوئی چرا لیگیا عمرو نے کہا مین جاتا ہون انشاءاللہ لیکر آؤنگا تم لشکر تیار رکھو
بہرام نے لشکر تیار کیا محیط فیلدرجہ آیا دیکھا لشکر تیار ہو رہا ہی گھبرا کے پوچھا سب نے حال بیان
کیا اُسنے بھی لشکر آراستہ کیا مگر عمرو جو بھاگا لشکر کفار مین آیا دیکھا جا بجا یہی ذکر ہی کہ سحاب قطرہ زن نے
صاحبقران کو چرالایا عمرو خدمتگار بن کے اندر بارگاہ کے پہونچا دیکھا صاحبقران کو سلسل
کر رہے ہین اور اورنگ کہہ رہا ہی جسطرح سے رات ہی رات کل چلو جارودق کہتا ہی اب کیا خوف ہی
صاحبقران ہمارے قبضے مین ہین اور سردارون سے کیا ہم کم ہین ہم کیا کسی سے پایا کم رکھتے ہین
عمرو کھڑا سنا کیا جب صاحبقران کو سلسل کر چکے امیر کو ہوشیار کیا امیر نے آنکھ کھولی ہاتھ
ہلایا خانہ زنجیر مین غل ہوا امیر کو معلوم ہوا کہ مین گرفتار ہوا آیا اکڑ کر اُنھے مثل اہل اسلام کے پکار کر
سلام کیا اورنگ نے پکار کر کہا یا صاحبقران اس دن کی خبر نہین تھی امیر نے فرمایا او نامرد
عیار کے ہاتھون گرفتار کرایا اسپر ناز کرتا ہی جو تجھسے ہو سکے ضرور کر تا ہی ذکر جارودق نے کہا اے
اورنگ ہم قید حمزہ کی لیکر جانے نہ پائینگے سردار انکے روکین گے لڑائی پڑیگی بہتر یہ ہی کہ جلاد کو بلاؤ
ابھی حمزہ کو قتل کر ڈالو اورنگ کو بھی یہ بات پسند آئی حکم دیا جلاد کو بلاؤ عمرو جلاد کی صورت
بنکر سامنے اورنگ کے آیا کہا حمزہ کا سر کاٹون اورنگ نے اشارہ کیا زلف لیلاے شب
کمر سے گذر چکی ہی جسوقت کا یہ ہنگامہ ہی اورنگ نے حکم دیا عمرو جھپٹ کر قریب صاحبقران کے
آیا چپکے سے عرض کی صاحبقران ہوشیار ہو جائیے پہلے ہی حکم مین عمرو نے تیغہ مارا امیر نے ہاتھ
اٹھا دیا ہتکڑی کٹی خانہ زور مین آکر قید کو توڑ ڈالا ایک کافر کو مار کر تلوار لی نعرہ کر کے لڑنے لگے
بہرام وغیرہ کو ہرکارون نے خبر دی کہ صاحبقران رہا ہوئے سوار ہو کر چلے مقبل نے لا کر گھوڑا
پہونچایا امیر اشقر پر سوار ہوئے بہرام و محیط و عبدالجبار و عبدالقہار تلوارین پکڑ کے
آ پڑے گھمسان سے تلوار چلنے لگی لالہ عذار و ماہ رخسار نے قصد کیا کہ ہم بھی جنگ کرین
صاحبقران نے پلٹ کر خواجہ سے فرمایا بر معسکر لالہ عذار و ماہ رخسار سے منع کر دو کہ لشکر
غیر ساحران سے جنگ ہی کوئی ساحر آنے کا ارادہ نہ کرے لشکر اورنگ و جارودق نے بھی
ہوگیا قضاے کار ساونت اژدرگیر پہلوان پایتخت سحر العجائب و مصر الغرائب ایک قلعہ
لیئے جاتا تھا یہان پہاڑ کے پیچھے اترا ہوا تھا جیسے ہی لشکر صاحبقران لشکر اورنگ پر گرا
اورنگ و جارودق گھبرائے ہوئے تھے بے ڈر سے بھاگے لازمان صاحبقران
مارتے ہوے چلے ساونت پڑا ہوا سو رہا تھا آواز گیر و دار سے بیدار ہوا خادم جو حبی پر
تھے ان سے پوچھا یہ کیسا ہنگامہ ہی خادمون نے عرض کی اورنگ و جارودق نے ہاتھ سے

صاحبقران کے شکست کھائی بھاگے ہوئے آتے ہین لشکر مسلمانان تعقب مین آتا ہے اورنگ
وجاروق بھاگ کر آپ کے لشکر کے قریب آگئے مسلمان اپنی سرکشی نہین موقوف کرتے لڑتے
بھڑتے چلے آتے ہین یہ سنکر ساونت کو غصہ آیا کہا ارے وہ بھاگ کر بادولت کے لشکر مین آئے
مسلمانون نے نام ہمارا نہین سنا سات لاکھ فوج سمندر کی موج فوج کش ہے بادولت نے بڑے بڑے
قلعے برباد کیے حوالی طلسم نور افشان مین مشہور ہے جس پہلوان نے خراج نہ دیا اسپر شاہیون سے
حملہ بھیجا جاتے ہی اسکو پامال کیا سرکار کا خراج لیا مسلمانون نے ہمارا نام نہین سنا گینڈا لاؤ کشتی
سلاح کی حاضر ہوئی آواز ساونت سنکر چند کیدان رسالدار حاضر ہوے عرض کی حضور جلد چلین
لشکر پامال ہو رہا ہے مسلمان گھس آئے حمزہ کی تیغ بیدریغ چمک رہی ہے ہزارہا ملازم سرکار کے
مارے گئے ابھی فوج سرکاری تیار نہین ہوئی حکم سرکار کا انتظار ہے ساونت یہ سنتے ہی سوار ہوا مسلح و
مکمل ہو کر گینڈے پر سوار ہو نکلتے ہی نعرہ کیا اے ملازمان بادولت مسلمانون کو گھیر کر مار لو زندہ ملین تو
گرفتار کرو یہ بے ادبی بادولت کے لشکر مین گھس آئے کچھ خوف نہ کیا ساونت نے جو نعرہ کیا سات
لاکھ فوج مین قہر ناموس فوج تیار ہو بلی سنکر صاحبقران سے جدا لشکر ساونت مین آچکا تھا چہار
جانب سے فوج ساونت نے حملہ کیا اورنگ وجاروق بھی روتے پیٹتے سامنے ساونت
کے آئے عرض کی اے رستم زمان مسلمانون نے بہت تنگ کیا ہے آپ کی پناہ مین آئے مگر مسلمانون نے
پیچھا نہ چھوڑا ساونت نے حکم دیا اپنی فوج کو آراستہ کرو مسلمانون کو گھیر لو جانے نہ پائین اورنگ
وجاروق نے بڑھکر نقیبون کو اشارہ کیا نقیبون نے بڑھکر آوازین لگائین اے ملازمان اورنگ
وجاروق نہ گھبراو ساونت اژدر گیر نے مدد کی تمام لشکر تیار ہو حملہ کیا ہے لشکر مسلمانان کو گھیر لیا ہے
یا تو ملازمان اورنگ وجاروق بھاگے جاتے تھے یا اب لڑائی پڑی لشکر ساونت نے چہار
جانب سے لشکر صاحبقران کو گھیر لیا اب جو صاحبقران نے پلٹ کے دیکھا ہمارے سب
جوان گھر گئے جہان ہمارا ساکروڑ آدمی ہے جوانون نے آکر گھیر لیا ملازم لڑ رہے ہین جانبازی مین مصروف
ہین صاحبقران جھپٹ کے جاتے ہین اپنے ملازمون کو بچاتے ہین مگر غول سے نکالتے نکالتے
دو چار قتل ہو جاتے ہین صاحبقران بھی زخم کھاتے ہین محیط سے اور ساونت سے مقابلہ پڑا
ساونت نے ہاتھ مارا سر محیط کا زخمی ہوا چاہا کہ ساونت نے سر کاٹ لون بہرام آپڑا الٹی ہاتھ
تلوار کے مارے ساونت نے روک کر ہاتھ مارا سر بہرام کا بھی زخمی ہوا جو سردار سامنے ساونت
کے گیا زخمی ہوا صاحبقران نے دور سے دیکھا کہ محیط و بہرام و عبد القہار و عبد الجبار
زخمون مین چور چور لڑائی سے عاجز ایک نخل کے سایے مین کھڑے ہوے زخم سر باندھ رہے ہین
کفار کا بلوہ ہے ساونت کا ہاتھ بے پناہ پڑ رہا ہے جسکے ہاتھ مارا اسکے دو ٹکڑے کیے جس سردار کو
جہان دیکھا لوٹ کر جا پڑا ضرب اسکا خطا نہین کرتا قیامت کرتا پھرتا ہے صدہا بندگان خدا
اسکے ہاتھ سے مارے گئے دیو ہے جسپر جھوم کر جا پڑا اسکو زخمی کیا ہزارہا لاشہ لوٹ رہا ہے صاحبقران
یہ دہشت ساونت دیکھکر بڑھے اول تو اکثر بہرام وغیرہ کو بچایا جو زخمدار تھا اسکے واسطے سینہ
سپر کیا کئی سردار ساونت کے مارے ساونت کا بھائی احسنت غیر سوار لڑ رہا تھا محیط کو

لیے ہوئے کافر بلوہ کر کے سامنے آتے ہیں طائران تیر اڑ رہے ہیں امیر نے ہزار ہا تیر کھا کر پیچ و تاب کھائے گرد اشقر دیوزادوں کے ہزار ہا تیر لگے ہوئے پڑے ہیں اب یقین کامل ہوا کہ کوئی زندہ نہ بچیگا سب ہا پایان فوج گھیر کر لیے ہوئے ہیں لاشے گھوڑوں کے گر رہے ہیں پیدل بہ اوصاف جانبازی سوار و زخمی ہو کر کتا رہی اس وقت صاحبقران نے طرف آسمان کے دیکھا پکار اٹھے ای معبود حقیقی تو نے بچپن سے میری نابرداری کی ہر مقام پر مظفر و منصور کیا اس وقت بھی سر سے بچا کے دشمنوں کے ہاتھ سے نجات دے ای خالق لیل و نہار ای میرے پروردگار ای ساتر العیوب ای غافر الذنوب تجکو سب طرح کا اختیار ہے بندہ مجبور و لاچار ہے اس بیکسی بے بسی میں کون سعین و مددگار ہے نظم

| | | |
|---|---|---|
| دعا سے کند من آئم مستجاب | چو عاجز زبانندہ دانم ترا | تو کو سے بیران کس کا در رنج و تاب |
| | | درین عاجزی چون نخوانم ترا |

ای ستار العیوب ای دافع البلیات تیری صنعت کے قربان تجکو ماہ تابان فوج بستی ثوابت و سیارگان دنکو مہر درخشان فوج اسکی ذرہ ہاے ریگ بیابان نخل ہاے صحرا فوج بالغ ہاے ہا سے تیری وحدانیت پر گواہی دیتے ہیں ہم بھی تیرا نام باعزاز و اکرام لیتے ہیں تمام عالم کو اپنی صنعت سے معمور کیا صفت و صنعت رزاق مطلق غیر ممکن نظم

ای کہ شد ذات تو در دیر و حرم مسجود ما ۔ مطلب و مقصود ما و شاہد و مشہود ما

شکل دل ہستی بہ پہلوے دل و جانم نہان ۔ عشق جان پوشیدہ کاندر وجود بود ما

سوز غم داریم از چشم نہان و در دل نہان ۔ ہست اندر سینہ مخفی آتش بیدود ما

سر نگون پیش بتان سنگدل ما کے کنیم ۔ در وجود بت نباشی تا تو خود مسجود ما

رہبری کن رہبری ای رہنماے گمرہان ۔ مینماید دور زین جا منزل مقصود ما

در شمار و حد خود ہستند بیحد و شمار ۔ عفو نا محدود تو عصیان نا معدود ما

سر نگون در سجدہ کے گردد بجز اماد تو ۔ نفس شیطان و شریر و کافر و مردود ما

زابتدا سرشت کمر بستیم بہ بندگی ۔ شد شہود روز الست این وعدہ موعود ما

حمد حق گوئیم ہندی در زبان پارسی ۔ ہست گرچہ کشور ہندوستان مولود ما

امیر نے بلک کر جو دعا کی تمام سرداروں نے آمین کی عمرو بھی بیقرار ہو کر دعائیں مانگ رہا ہے امیر جو زیادہ زخمی ہوئے عمرو دیکھکر بیقرار ہوا بلک بلک کے پکارا ہای ای معبود میرے آقا کو بچالے ایسا میں نے کبھی زخمی نہیں دیکھا تھا جیسا آج زخمی ہوئے ہیں تو رحم اپنا شریک کر سبھوں نے جو بیقرار ہو کر دعا مانگی باب اجابت وا تھا ہر دعا ہدف مراد پر ہونچا سب نے دیکھا آسمان سے نوبت نقارہ کی آواز آئی دیکھا سب نے کہ نقابدار زرین پوش تخت زبرجدی پر سوار تمام دیوزاد پریزاد قرین ہاتھ میں لیے ہوئے سرداران نامی کا منصوبہ دیوزادوں نے ہتیار لگائے ہوئے خود ہاے زرین سر و نیزہ گھوڑے دیوزادوں کی بغلوں میں دبے ہوئے کئی ہزار نقارہ بجتا ہوا عیار نقابدار کی نگاہ پڑی کہ صاحبقران انتہا کے زخمدار بیچ میں کفار کے ہجوم رہے ہیں عیار نے غل مچا کر آواز دی ای شہریار غضب ہوا صاحبقران قتل ہوا چاہتے ہیں لاکھوں میں اکیلے لڑ رہے ہیں انتہا کے زخمدار ہیں یہ سنتے ہی نقابدار نے جو حال صاحبقران دیکھا خون عروقوں میں جوش

مارنے لگا مرکب سے چشمی طلب کیا پشت مرکب پر سوار ہوا دیو نزادوں سے اشارہ کیا تم سب
صاحب ہٹ جاؤ دیو نزاد طرف صحرا کے سدھارے گئے نقابدار نے بین ہوش بصد جوش و خروش بارہ ہزار جوان
شیر دل کو ساتھ لیکر شریک جنگ ہوا صاحبقران پر اتنا کا ملہ دیکھا کمان کیانی دوش سے
اوتاری بارہ ہزار کمانیں کاندھوں سے اتریں سب جوان لیس ہوئے گوشوں سے آگے لگا کفار و خدا کا بارہ
ہزار تیر چلے عقاب ہائے تیر پیغام قضا لیکر راہی کفار و نگاہ پہونچے کسی تیر نے خطا نہ کی بارہ ہزار جوان
لشکر کفار کے جہنم میں پہونچے سہم کر گھوڑوں سے گرے خطا سرزد ہوئی گوشہ پناہ نہ ملا تیر بعا کر
چلاتے تھے نقابدار نے کمان پھینکی نیزہ ہاتھ میں لیا بارہ ہزار جوانوں نے نیزے اٹھائے جس
طرح تیر چلے تھے اسی طرح نیزوں کے وار کیے بارہ ہزار سوار نیزہ زدہ ہو کر گرے اب نقابدار تلوار کھینچکر
جا پڑا بارہ ہزار جوان تلوار سے مارے تین حملوں میں چھتیس ہزار جوان مارا گیا لشکر کفار میں تہلکہ
پڑا ساونت نے پلٹ کے دیکھا کہ نقابدار نے قیامت برپا کی ہوش و حواس پراگندہ ہوئے
لڑتا ہوا طرف نقابدار کے چلا نقابدار خود افسر اعلیٰ کا متلاشی تھا صاحبقران نے جو نقابدار کی
یہ زبردستیاں دیکھیں فرمایا خواجہ زبردستیاں نقابدار کی دیکھتے ہو کس دھوم سے آیا بارہ ہزار
جوانوں سے اتنے بڑے لشکر کو پراگندہ کیا کبھی کسی نقابدار کو یہ دن نصیب نہیں ہوا حقیقت میں
دعوی صاحبقرانی کرنا بیجا نہیں ہے خوب سامان شوکت مہیا ہوا کمال یہ کیا کہ لشکر دیوان کو ہٹا دیا
دیو نزاد شریک جنگ نہیں ہوئے سب قانون ہمارا اختیار کیا ہے حقیقت میں نہایت صاحب
شوکت و لیاقت ہے عمرو بھی تعریفیں کر رہا ہے نقابدار نے صفوں میں ہلہلہ ڈالدیا افسروں کو تاک
تاک کے مارا جدھر جا پڑا ابر سے کے پرے درہم و برہم کر دیے ساونت تلاش میں نقابدار کی تھا
صاحبقران چاہتے ہیں میں جا کر ساونت سے مقابلہ کروں نقابدار میرے حریف کو نہ
قتل کرے لڑتے بھڑتے جاتے ہیں جیسے غول پر صاحبقران جا پڑے افسر کو مارا فوج کو بے سروا
کر دیا چاہتے ہیں کہ ساونت سے جا کر مقابلہ کروں علم فوج کو بڑھا کر صاحبقران نے سرنگوں کیا
پلٹ کر نقابدار نے دیکھا صاحبقران نے علم فوج کو سرنگوں کیا عیار سے کہا اے عیار طرار حقیقت
یہ ہے کہ صاحبقران اعظم کا کوئی عدیل و نظیر نہیں ہے جو کچھ کہ صاحبقران نے کیا آج تک کسی کے
ہاتھ سے نہوا ہے نہو گا پردۂ قاف میں جو کیا کیا ازدہے صاحبقران اعظم کے ملے پردے میں عفریت
ایسے دیو کو مارا اسمندون نیزہ دست کو للکارا رجنگ آہن شاخ کو تو ایسا مارا کہ آجتک
ذکر ہوتے ہیں بلا آسمان پری صاحبقران زمان پر عاشق تھیں امیر لحاظ کرتے تھے کہ ایسا
نہو کوئی اس عشق و عاشقی سے آگاہ ہو دستور پردۂ قاف کا یہ تھا کہ انسان کو سنگ یاد کرتے تھے
انسان ضعیف البنیان تھے صاحبقران سمجھے کہ اظہار عشق پر منتج ہوں گے کہنے والے یہ کہینگے کہ جنکی
دو کو آسے اسکی بیٹی پر عاشق ہوئے انسان تو برے ہوتے ہیں اسوجہ سے صاحبقران اپنے کو
بچاتے تھے آسمان پری سے آنکھ نہ ملاتے تھے ایک دن آسمان پری نے صاحبقران کو
یہاں ایک مقام ہے کہ اسکو چشمہ ماہیاں کہتے ہیں مقام فرح افزا جگہ دلکشا ہے اسے سیر کیجیے
صاحبقران شہبال سے صلاح کر کے برائے سیر گئے حقیقت میں عجب مقام معقول دیکھا چشمے میں

آسمان پر پری چاندنی یا برج آبی مین آفتاب آیا پھولون کو جمال جہان آرا دیکھکر حجاب آیا صاحبقران
بھی چشمے مین کودے نہانے لگے دیو عفریت کو خبر پہونچی کہ آدم زاد چشمہ ماہیان پر گیا عفریت
کانپ گیا ارجنگ آہن شاخ نہایت گستاخ اپنے مقام سے یہ کہکر اٹھا کہ مین اپنی شاخ مین آدم زاد کو
چھید لاؤن یہان لاکے کباب لگاؤن بجوش و خروش قریب چشمہ ماہیان پہونچا [illegible] ارجنگ
کو دیکھکر بھاگین غرض یہ ہوا کہ ارجنگ پامال کرتا ہوا آیا ہر صاحبقران بیٹھے تھے ارجنگ نے
سر جھکایا شاخ لگائی بائین شانے کو توڑ کر صاحبقران کے شاخ پار گذری اسنے چاہا اٹھا اوٹھنے
سے بچاؤن صاحبقران نے ہکہ مارا شاخ ٹوٹ کر شانے مین رہی ایک شاخ کو توڑ ڈالا پھر
کمر مین ہاتھ ڈالکر ارجنگ کو اٹھا لیا چرخ دیتے ہوئے چلے بلند ہوا شہپال فوج لیکر چلا کہ دیکھا
صاحبقران ارجنگ کو چرخ دیتے ہوئے آتے ہین شہپال کو دیکھکر امیر نے ارجنگ کو
زمین پر مارا کھوپڑی پھوٹ گئی سر کھینچ لیا تمام دیوزاد احسنت و آفرین کہتے تھے اب امیر بارگاہ سلیمانی
مین آئے شہپال دیکھکر گھبرا گیا کہ بائین ہاتھ مین شاخ پیوست ہے زخم زبردست ہے امیر نے فرمایا یارو
تم مین کوئی ایسا ہے کہ شاخ میرے ہاتھ سے نکالے کسی دیو کا حوصلہ نہ پڑا دستگیری نہ کر سکا پھر
صاحبقران نے اپنے دست حق پرست سے اس شاخ کو نکال لیا فوارہ خون کا نکلا امیر بیہوش
ہو کر گرے اسیوجہ سے شفاخانہ سلیمانی مین جانا ہوا آجتک پردہ قاف مین ذکر ہوتا ہے ملکہ آسمان پری
نے کیا کیا جتن کین مگر صاحبقران نے اپنی بات کو رکھا کہ یہ مدد پروردگار دنیا مین آسنے ارکان
دین سے مدد کی دوا نہین کھایا ہر مقام پر یہی خیال رہا کہ کوئی ہمسر بالا نہ ڈالے پر کیسے رہا ساونت
کو ڈھونڈھتا ہوا چلا یہی قصد ہے کہ ساونت کو ڈھونڈھکر مارون ادہر سے صاحبقران بھی آتے
ہین اس مقام پر للکارا کہ او نامرد تو نے پشت پر سے آکر زخمی کیا اب مقابلہ مین نہین آتا ہے سامنے
لقا بدار نے للکارا او ساونت تیری جرات سے ہم مشتاق ہین ساونت نے جو دیکھا کہ دو
شیر ببر للکارتے ہوئے آتے ہین طرف صاحبقران زمان کے چلا لقا بد اطوار بیقرار ہوا کہ ایسا
نہو صاحبقران ساونت کے مقابلے مین پہونچ جائین ہم غرق جنگ نہ ہو ملعون عیار نے
بھی عرض کی کہ حضور اس جنگ مین صاحبقران کمال کو پہونچے ہین زخم داری مین بھی دم جرات کا بھرتے
ہین کیسے کیسے سرداروں کو مارا ہے صف پر جاکر سرداروں کو للکارا علم فوج قلم کیا کسی مقام پر جرات
کو نہ کم کیا صاحبقران منیر کے مرکب کو جاتے تھے کہ جارودق کی جو شامت آئی بیچ مین گینڈے کو
ڈالدیا آواز دی کہ صاحبقران مین ایسے مشتاق جنگ ہون ہم دوچار جرات کا تشنگ ہون
یہ کہکے ہاتھ تلوار کا مارا امیر کو نہ پہونچا ساونت تک بہت مشتاق ہے دل جنگ افسر کلان کا
مشتاق ہے جیسے ہی جارودق نے ہاتھ مارا نتیجہ سہراب یل کو آگے کر دیا یہ تلعبو بکش دست
زبردست صاحبقران ہے تلوار گینڈے پر روکا غصہ فوارہ تھا نتیجہ سہراب یل کا ہاتھ مار دیا ثابت ہوتا
تھا کہ پہاڑ پر برق گری جارودق نے چاہا اپنے کو بچاؤن سپر فولادی کٹی تلوار سر پر گری بجلی کسب
رکتی ہے زمین پر آکر تلوار نے بوسہ دیا جارودق کے مع گینڈے چار ٹکڑے ہوئے ہمراہیان لقا بد
ضرب دست زبردست صاحبقران پر اچھل پڑے نعرے تعظیم کو آئے زبان تیر و کلاہ عمود

سے صداے احسنت و آفرین آنے لگی قہرۂ صاحبقران سے زمین تھرانے لگی اورنگ
کا رنگ اڑ گیا ساتھ والوں سے کہتا تھا یارو اس کمسنی میں حمزہ جوانوں سے بہتر ہے جب تو لقب
صاحبقران اکبر ہے چاروق ایسے پہلوان کو کس آسانی سے مارا ساونت بھی بیتا
معلوم نہیں ہوتا ساونت نے قصد کیا کہ لقابدار پر جا پڑوں اپنی جرأت دکھاؤں لقابدار
بھی چلا صاحبقران نے اشقر کی پشت پر ہاتھ رکھا فرمایا اے مرکب باد رفتار یہ وقت تیز رفتاری کا
حریف کی طرف لقابدار جاتا ہے مرکب نے یہ سنتے ہی طرارہ بھرا سامنا ساونت کا ہوا گینڈے کے منہ پر
اور چھپر کی ماری کہ گینڈا ساونت کا پیچھے ہٹا ساونت نے قبضے پر ہاتھ ڈالا خبردار خبردار
کہکے ہاتھ مارا ایچہ سہراب یل کو سامنے کر دیا جھنانے کی صدا بلند ہوئی صاحبقران نے الجھاؤ
سے ہاتھ نکالا خبردار خبردار کہکے ہاتھ مارا لقابدار بھی جرأت صاحبقران کو دیکھ رہا تھا عیار سے
کہتا ہے ہم تک حریف نہ پہونچے صاحبقران نے ساونت سے مقابلہ کیا وہ دیکھو دارو گیر پاس خداوند این
لا خوتنے میدان کو بھر دیا یہاں تلوار صاحبقران کی چلی یا بجلی تڑپ کے گری ساونت
نے سپر فولادی کو اٹھایا سپر کٹی گویا شب وصل غریبان کٹی چشم زدن میں کٹ گئی اگرچہ شب ہجر سے
مثال بھی نہ کٹتی سپر اگر کٹی خود اسکا تور معکوس تھا خود کو بھی تلوار نے کاٹا دو بلغہ کٹ عرق چین کا
کاٹ کر سر اس کے جبڑے کو کاٹا صراحی گردن سے مانند قطرۂ آب صندوق سینہ سے مثل سیماب
شرم گاہ سے بچا ملک کو ویران کر کے زین کو کاٹا نمد زین کو دو کیا خوگیر کو کاٹا گینڈے کی پشت
پر گری اگرچہ پشت گینڈے کی درشت تھی با آسانی کاٹا زمین پر آکر بوسہ دیا جیسا زمین میں اتر گیا
ساونت کا مارا جانا کفار کا کہرام اٹھا غل ہوا بڑے پہلوان کو امیر نے مارا الافرو کے رنگ لٹ گئے
علم سرو قد تعظیم کو اٹھے لاشہ کر تپنے لگا لقابدار نے جو دیکھا کہ صاحبقران نے افسر کو مار لیا
فوج کفار پر گرا سرداروں سے آواز دی یارو صاحبقران اعظم نے ساونت کو مارا اعلم فوج کو
علم کیا فتح انکے ہاتھ رہی تمھاری کیا بات رہی اب فوج کفار کو شکست دو بھاؤں پر جا پڑو بڑھو
بڑھے نذر و ملازمان لقابدار سرداران جنگ جو تلواریں پکڑ پکڑ کے جا پڑے گھمسان سے
تلوار چلنے لگی پلٹنوں رسالوں کو بھگا دیا میدان و رسالداروں کو بڑھکر مارا فوج بھیڑ ہو
کے قدم اکھڑ گئے اورنگ تو چاروق کے مرتے ہی نکل بھاگا ساتھ والوں سے کہتا تھا یارو
بڑا پہلوان مارا گیا سحاب قطرہ زن بھاگا جاتا تھا عمرو کی نگاہ پڑی پکارا اونا عیار
کہاں جاتا ہے سحاب پلٹ پڑا عمرو سے تیغ چلا عمرو نے سپر کو بڑھا کر پر ہاتھ مارا القول تیغے
سحاب کی بدلی ہوئی بہت گرجتا برستا تھا غبار ہوکر نے جو لاشہ استاد کا دیکھا کمندیں
پھینک کر بھاگے بعض بڑھکر خدمت میں خواجہ کی آئے کئی ہی پلک جھپکے مسلمان ہوے
قدمبوس خواجہ کے کرے کہتے تھے اے شہنشاہ آج عیاری بڑے ملحد کو آپنے مارا اسکو
اپنی جرأت و عیاری کا بڑا دعوے تھا کہتا تھا میرا کوئی نظیر نہیں آپنے ایک ہاتھ میں مار لیا
عمرو نے سر جھکایا کہا بھائیو تمھاری قدر دانی آج آقا نے کام کیا اس زخمداری میں کہ سر سے
خون جاری ہے ساونت ایسے بدخصال کو مارا اب بھی لڑ رہے ہیں لقابدار سے پڑا دو

ساونت کا لوٹ لیا فوج کو شکست دی جب صاحبقران لشکر کفار کو بھگا کر پلٹے لقابدار نے
آکر سلام کیا صاحبقران بمحبت بغل گیر ہوئے فرمایا اے لقابدار ماشاء اللہ کیا اسباب شوکت
ولیاقت پیدا کیے جو سامان ہیں بیعدیل و بے نظیر مرکب سہ حشتی کیونکر ممکن ہوا لقابدار نے
عرض کی آپ کے اقبال سے یہ چیزیں پائیں ورنہ یہ اشیا کسی کو ممکن ہوتے ہیں آپ نے
اشقر بے دو جگہ ماویان بحری سے وصل کیا کرہ بن اشقر ایرج نوجوان نے پایا اُسکا
لقب شبدیز بن اشقر ہے غلام کو دستیاب ہوا یہ کہکر لقابدار نے اشارہ کیا بارگاہ زرین
لقابدار کی استادہ ہوئی لقابدار صاحبقران کو لیکر بارگاہ میں آیا صاحبقران نے دیکھا
سامان بارگاہ بے مثل و بے نظیر ہر کہیں ستون مکلل بہ جواہر ہیں تمام سامان عیش مہیا ہے
صاحبقران کو لاکر مقام صدر پر جگہ دی سرداران صاحبقران کی زخمدونی ہوئی پشیان حرم
سامانی کی چڑھائیں دل سے خدمتگزاری کر رہا ہے ساقی کچون کو اشارہ کیا جام کے ارغوانی لیکر
حاضر ہوئے صاحبقران کو جام دیا لقابدار سامنے آکر کھڑا ہوا عرض کی حضور جام نوش فرمائیں
صاحبقران نے جام نوش فرمایا اپنے ہی ہاتھ سے جام لقابدار کو دیا لقابدار نے
بھی جام نوش کیا اُٹھ اُٹھ کے سلام کرتا ہے صاحبقران اس ادب و قاعدے پر عش عش کرتے
ہیں جب دو دو جام چلے دماغ بادۂ ناب سے گرم ہوئے لقابدار ہاتھ باندھکر کھڑا ہوا عرض
کی اے یاور غریبان اے دادرس بیکسان حقیقت میں آپ صاحبقران زمان ہیں کوئی آپ کا
عدیل و نظیر نہیں فراش زادہ دین اسلام لقب ہے آپکی جرأت کا نہ ماننے والا بڑا بے ادب ہے
میری کیا مجال جو بے ادبی کر سکوں بعجز عرض کرتا ہوں کہ بانے صاحبقرانی نے مجکو دیجیے
صاحبقران نے فرمایا بانہائے صاحبقرانی تلوار کی باڑھ پر ہیں جو کوئی مجکو زیر کرے وہ
بانے لے یون باتوں کا ملنا دشوار ہے میں نے ساٹھ برس میں شمشیرزنی کرکے یہ اشیاے
نادرہ حاصل کیے ہو سکتا ہے کہ ان اشیا کو یون حوالے کر دوں جبتک مجھے مقابلہ نہ کرو گے
تبتک یہ بانے نہ ملیں گے اصل میں ان باتوں کے مستحق ایرج و نورالدہر ہیں کہ تمام
دست راستی و دست حسی اسکے مطیع و منقاد ہیں حقیقت میں آج جرأت و شوکت میں انکا مثل نہیں
لقابدار نے دست بستہ عرض کی اگر حضور کو یہ ناز ہے کہ ایرج و نورالدہر زور و طاقت میں
بے نظیر ہیں ان دونوں کو مجھسے لڑوا دیجیے اگر وہ دونوں ایک طرف ہوں یہ نیازمند اکیلا تنہا
دونوں کو زیر کرے تب مجکو بانہائے صاحبقرانی ملیں صاحبقران نے فرمایا یہ مقدمہ
خاص میری ذات پر ہے میں کسی پر گمان نہیں کرتا اگر آپ مجکو زیر کریں بانہائے صاحبقرانی
لیں لقابدار نے سر جھکا لیا عرض کی یہ بے ادبی مجھسے ہرگز نہیں ہو سکتی ہاں اتنا چاہتا ہوں کہ کسی
جرأت میں میرا امتحان لیجیے اگر امتحان میں ثابت آؤں یہ اشیاے نادرہ ملیں اگر ثابت
نہ آؤں پھر کبھی نام نہ لوں حضور مجھسے مقابلہ نہ کریں صاحبقران نے کہا یہ غیر ممکن لقابدار نے
سر جھکا لیا کہا میں رخصت ہوتا ہوں خیر جو تقدیر میں لکھا ہے وہی ہوگا لقابدار اسی وقت
سوار ہوا بارگاہ کا زمین پر دیو زادوں نے لدی اسی شوکت سے لقابدار روانہ ہوا دن بھر

گذرا شام کو صاحبقران مع سرداران نامی و عیاران گرامی بارگاہ جشاہی سے باہر نکلے سر اُٹھا کر دیکھا ایک جانب روشنی معلوم ہوئی صاف ثابت تھا کہ ماہ تابان اپنے مقام سے نکل رہا ہے اسوقت سب ملازم حاضر خدمت تھے امیر نے فرمایا خواجہ یہ کیسی روشنی ہے خواجہ نے تو سر جھکا لیا کچھ جواب نہ دیا مگر شاگردان سحاب نے بڑھکر عرض کی ای شہریار عالم اختر نارہ پیان لیکر گئے ہین اسوجہ سے مفصل حال معلوم ہے یہان سے دو کوس پر قلعہ طلسمی ہے علامت پر جو آگ روشن ہے یہ اسی کی روشنی معلوم ہوتی ہے حضور ان پہلوانون سے لڑتے ہوے بارہ چودہ کوس آئے قریب علامت طلسم پہونچے کل انشاءاللہ جب یہان سے حضور کوچ کرین گے خاص علامت پر پہنچ جائینگے امیر نے فرمایا یاروں کو یہ بھی معلوم ہے کہ اندر جانے کا راستہ کسطرف سے ہے عیارون نے عرض کی جو کوئی جانے کا قصد کریگا جلد جل جائیگا آگ شعلہ زن برسر قلعہ طاؤس ہے دن جب سیمات کی آواز دیتا ہے شعلہ سے چنگاریان نکلتی ہین صاحبقران نے فرمایا ہم اگر قلعے مین جانے کا ارادہ کرین تو کیونکر جائین عیارون نے کہا غلامون کے نزدیک راستہ بند ہے بدون حکم شاہان طلسم نہ کوئی باہر سے اندر جاتا ہے نہ کوئی اندر سے باہر آتا ہے زمانہ علاداری شہنشاہ کوکب روشن ضمیر میں یہ انتظام نہ تھا جو خواہش کرتا تھا اندر قلعۂ طلسمی کے پہونچ جاتا تھا ان نمک حرامون نے جب سے اپنے بادشاہ کو قید کیا یہ مشہور ہوا کہ اب باج و خراج کسی کو نہ دین گے اور کوکب بھی جا کر قید ہوے اس دن سے یہ انتظام مقرر ہوا کہ بدون حکم نمک حرامون کے کوئی نہ جا سکے صاحبقران نے فرمایا انشاءاللہ داخل کرینگے ہمارے واسطے راستہ کھل جائیگا ایک ہفتے کی سب سردارون کو مہلت ملی کہ اپنے امورات ضروری سے فرصت کرین انشاءاللہ نوین دن اس راہ سے قلعہ مین داخل ہونگے سب سردارون نے تیاری کرنا شروع کی لشکر مین مشہور ہوا کہ آج سے نوین دن صاحبقران فتح طلسم کا قصد کرینگے داخلہ صاحبقران با سرداران ذیشان تحریر کرونگا امیر کو اس حال مین چھوڑ دینے محفوظ رہے کہ لالہ عذار و ماہ رخسار ساتھ مین

## دو کلمہ داستان شوکت بیان شاہزادہ خاور سیاہ و بدیع الزمان کہ صاحبقران سے جدا ہو کر پہونچنا قلعہ عرش پرواز پر کہ جہان کا حاکم افلاک جیغ زن ہے

باقی حالات متعلقہ داستان ہذا خمسہ عوض ساقی نامہ

غمے کب لخت جگر مان چشم تر مائین ہو | شغل بلبل کب بجا مشغول افغان ہین | گل تو کیا تو دیکھنا کاٹے بھی دامن گیر نہین
باغبان مشغول ہے بلبل گستاخ ہے | جز دل صد چاک گل اپنے گریبان مین نہین
بے ثبات اس رنگ گل ہر چند کو اکرام | جا ہے فصل بہار مین خزان کا یہ دم | باغبان کیا پھر چلے اک سیر سے محروم
دیکھنا کل آپ سے کوئی نہ رکھیگا قدم | آج جا تکی اجازت ہے گلستان مین
آج ہی رستہ نظر مین یار کا ہے سما | ہر قدم ہوتی ہے رنجے مین محبت بدنما | رشک وہی جس نے رقیب کی حقیقت کیا بھلا

می نگار رقم ہین خیال محال وہ تحریر کر چکا ہون کہ شاہزادہ ملک قاسم روز اول صاحبقران سے جدا ہوے دوسرے دن بدیع الزمان بھی اسی خیال سے نکل گئے قاسم اپنے نزدیک روا روی کرتے ہوے جاتے ہین مطلب یہ کہ اپنے کو طلسم نور افشان مین پہونچا دون بدیع الزمان کا حال تو تحریر کرونگا شاہزادہ خاور سیاہ بصد شوکت و جاہ لشکر لیے ہوے جاتے ہین تمام سرداران نامی پہلوانان گرامی ہمراہ تیسری منزل ہے کہ صحرا سے گرد اُڑی ایک پہلوان گینڈے پر سوار الشتیپ چالیس ہزار جوان نیزے ہاتھ مین مسلح و مکمل آتے ہی آواز دی او نبیرۂ حمزہ ہم خفتان جوشن پوش آگے وہ بڑھنا حکم شہنشاہ طلسم نور افشان ہے کہ شاہزادہ خاور سیاہ کی مشکین باندھکر لا دیو کہکر خفتان اتر پڑا اب قاسم کیونکر آگے بڑھین حریف سامنے موجود ہے رات کو لشکر خفتان مین طبل جنگی بجا ہرکارون نے قاسم کو خبر دی قاسم نے بھی طبل جنگی بجوا دیا دونون لشکر مین تیاریان ہونے لگین ہر بہادر اپنے اپنے مقام پر ہتیار درست کر رہا ہے کسی نے تیر نکالکر رکھے انگو زہر سے آبداری دی کسی نے سنان نیزہ درست کی کسی نے زرہ اُتاری گرم پانی مین ڈالکر اسکو آراستہ کیا کسی نے چار آئینون کو صیقل و مصیقل کیا اب سے ایک کہ رہا ہے کل لشکر مین نبیرۂ حمزہ سے مقابلہ ہے سب کچھ مال جمع کیا ہے خوب لوٹیگے ہمارا پہلوان صاحب شوکت و شان آجتک کسی سے نہین دبا جس مقام پر گیا فتح نصیب ہوئی الغرض صبح قریب ہوئی لشکر قاسم مین جوانان صف شکن پہلوانان تیغ زن غازی مجاہد معرکہ ہائے جلیل بچے ہوے جان پر کھیلے ہوے آمادۂ حرب و پیکار ہین رستم خفتان سہراب جلال اسفندیار توان پروردگار انکا نگہبان یہی ذکر ہین کہ حریف کو مارین دشمن کو للکارین دیکھنا تو کس زور شور سے تلوار چلتی ہے خفتان کی کیا مجال کہ ہمارے آقا سے لڑے سر میدان وہ ہنگامہ پڑے کہ بھاگتا نظر آئے غل کوئی مہلت نہ پائے اسی ذکر مین شب بسر ہوئی عابد شب زندہ دار ماہ نے تسبیح انجم کو سجادۂ فلک پر رکھا سر بسجود مغرب ہوا انہ امد زرین پوش مسجد عبادت سے نکلا گویا ضیا کا پیشانی پر نشان ستارۂ سحری چمکتا ہوا نماز گزاران سحر پشت پر تکیہ مسکتے ہوے سپہر نیلگون فلک پر جلوہ فرما ہوا غل ہوا سحر ہوئی الغرض قطعہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| علم آفتاب نکلا جب | فوج انجم ہوئی گریزان جب | شہ خاور سپہر گرد ہوا | دق تخت لاجورد ہوا |
| ہوا میدان چرخ سے یکبار | مہ انجم سپاہ رو بفرار | | |

غازی اپنے اپنے مقام پر سے آئے شاہزادہ خاور سیاہ مسجد کرباس مین آئے بخضوع و خشوع نماز ادا کی دست دعا بدرگاہ قاضی الحاجات اٹھا کر پکارتے تھے ای خالق لیل و نہار فتح نصیب کرنا تجکو سب طرح کا اختیار ہے بندہ مجبور ہے تو چارہ ساز ہے نظم

| | | |
|---|---|---|
| زیر فرمان تو دور مہر و ماہ | گردش روز و شب و شام و پگاہ | ذرہ را خورشید تابان میکنی |
| گر کنی از مہر جانش نگاہ | گر بجوشش آید سحاب رحمت | شستہ گردد نامۂ نامہ سیاہ |
| ہر غنی محتاج ذات پاک تو | پرورت دریوزہ گر ہر بادشاہ | اہل حکم و اہل دولت اہل زور |
| جملہ میجوید از قدرت پناہ | ہر کرا خواہی عنایت میکنی | گنج و دولت حکم ملک و مال و جاہ |
| آدم ہر بارگاہ عالیست | از گناہ و خویشش یارب عذر خواہ | سر بخاک آستان بنہادہ ام |
| مہربانی کن بحال ما یا اللہ | اعمال و افعال قبیح | باوجود این خطا و این گناہ |
| ہست این ناچیز عاجز خاک | حسن تو امید وار | ہتیار لگا کر باہر آئے تمام |

سرداروں نے سلام کیا قاسم مرکب پر سوار ہوئے کل لشکر کو لیکر طرف میدان کارزار کے چلے ادھر سے خفقتان جوشن پوش لبعہ جوش و خروش مع اپنی فوج بزیبت مہیج کے میدان مین آیا صفین آراستہ ہوئین نقیبون نے نقابت کی کڑکیت کڑکا کہکر ہٹے بہادر جھومنے لگے آمادۂ رزم و پیکار ہوئے ہر ایک کا یہی ارادہ تھا کہ دشمن پر جا پڑین ہرین بھڑین دشمن کو بھگائین خلعت تحسین و آفرین پائین کہ خفقتان بلبلاتا ہوا میدان مین آیا پکار کر آواز دی ای فرقۂ خدا پرستان ای علامان نبیرۂ حمزہ جسکو تمنائے مرگ ہو وہ نکلے سوائے قاسم کے اور کسی کو نہین چاہتا یہ آواز سنتے ہی قاسم نے مرکب بادرفتار بڑھایا سامنے خفقتان کے ہوئے تگاورزن ہوئے چہ قدم اسکا گیند امین قدم مرکب قاسم کا پیچھے ہٹا اب خفقتان کی نگاہ جمال قاسم پر پڑی حیران جمال و محو دیدار ہوا ہنس کر کہا ای شہریار تمہارا قید بہت سخت ملا مگر آپ میری اطاعت کیجیے خطا معاف کرا دونگا شہنشاہ طلسم تمکو بہت مانتے ہین وحید بہادر جانتے ہین قاسم نے کہا اپنے ہوش مین آ بیہودہ زیادہ نہ بلبلا یہ میدان کارزار ہے زبان تیغ سے کلام کر دیہ سنکر خفقتان نے نیزہ مارا اولین افسوس ہے یہ جوان مارا جائیگا میرے ہاتھ سے کاش کو زندہ بچیگا نیزہ چلنے لگا دونون لشکر نگران ہین کہ دو شیر آپس مین بگڑ رہے ہین ہنر بہادری کے دکھا رہے ہین پہر بہر کاٹل نیزہ چلا قاسم نے ایک مقام پر کاٹ کر شمشیر امارا نیزہ ہاتھ سے خفقتان کے نکل گیا خفقتان کے ہتھے پر ہاتھ کو ڈالا چوڑا تیغہ کھینچا لنگر دار جوہر دار خنجر دار جھکے ہاتھ مارا قاسم نے تلوار کو تلوار پر روکا دو بجلیان آپس مین لپٹ گئین گھوڑے اشارے پر کام کر رہے ہین مرکب کا قاسم کبھی اپنے پر جا پڑا کبھی پاؤن پر جا پڑا ایک مقام پر قاسم نے نعرۂ شیرانہ کیا یلا رک افراسیابی برہنی خفقتان کو آئینۂ شمشیر مین جلوۂ عروس مرگ دکھائی دیا سپر کو جبر کی پناہ کیا لیکن وہ لین کیتا ہی نام اسکا سر ہے اگر ایک پر بھی ہوتا اڑ جاتا وار رہ رہ گیا مگر قاسم نے بقوت ہاتھ بلند برق شمشیر تڑپکر گری خفقتان کے دو ٹکڑے ہوئے فوج والون نے جو دیکھا کہ افسر مارا گیا تلوارین کھینچکر آ پڑے قاسم نے بھی نعرۂ شیرانہ کیا نعرۂ قاسم تصنیف مصنف

منم ابن رستم یل نامور
فریدون حشم رعب اسکندری
منم حامل رایت گیرودار

منم شیر میدان جنگ و جدال
تن جنگ مین غیرت سامری
منم شیر دل صف شکن پہلوان

منم قاسم نقد فتح و ظفر
منم نکہت گلستان جنگ و جدال
زمینگ آلملک جنگ شد آشکار
منم ابن فرزند صاحبقران

بڑھکر علم تیغ قلم کیا کچھ مسلمان ہوئے کچھ بھاگے مال اسباب لوٹ لیا بہت کچھ ہاتھ لگا نوبت نقارے بجاتے لکھو سے پلٹے شب بھر اسی مقام پر جشن کیا بوقت سحر بعد کرو فر مع جملہ لشکر رہرو منزل ہوئے ایک مقام پر جا کر لشکر اترا نقارے دا منے سے بجے ایک قلعہ یہان سے قریب ہو کہ اس قلعے کا نام عرش پرواز تھا حاکم وہانکا افلاک چرخ زن اپنے قلعے مین بیٹھا ہی خراج گذار طلسم نور افشان زور و طاقت مین یکتا اسوقت قلعے پر ٹہل رہا تھا یہ آواز جو کان مین آئی بیت کر ہرکارے سے کہا دیکھ تو ہمارا مین نوبت نقارے کیسے بج رہے ہین فرمان شاہ ان طلسم ہم آباد دولت آیا کہ پسران حمزہ جا بجا بدعت کر رہے پھرتے ہین جو کوئی تمہاری طرف آجائے اسکو گرفتار کر لینا آگے نہ بڑھنے دینا دریافت تو کر کہ انہیں لوگون مین سے تو کسی کا گذر نہین ہوا پہر کارہ گیا چند ساعت

مین خبر لیکر آیا عرض کی ای پہلوان دوران نبیرۂ صاحبقران شاہزادۂ خاور سیاہ دادا سے
الگ ہو کر بیابان اکبر اترا ہو ارادہ ہو کہ طرف طلسم نور افشان کے جائے فوج جنگی ساتھ ہو جا بجا سے
فتح کرتے ہوئے آئے ہین یہ سنتے ہی افلاک آتشین جڑھا نے لگا کہا یہ لوگ کیا سمجھے مین میری عملداری
سے جاتے مین کیا نام ماہ دولت کا نہ سنا ہوگا لشکر جلد تیار کرو ایسا نہو کہ رات ہی رات بھاگ کر
چلے جائین اسیوقت لشکر تیار کیا دو لاکھ جوانون کو ساتھ لیکر گینڈے پر سوار ہوا ابل کرتا ہوا جہان
قاسم کا لشکر اترا ہوا ہی قاسم اپنے سردارون سے باتین کر رہے مین کنارے پر لشکر کے ٹہل
رہے ہین کہ سامنے سے گرد اڑی قاسم دیکھنے لگے جب دامن گرد شگافتہ ہوا دیکھا ایک پہلوان قوی
تن قوی من عیار اسکا سہراب تیز بار رکاب پر ہاتھ رکھے ہوئے پشت پر کئی سو پہلوان دو لاکھ سوار
جنگی اثنا لیے بارگاہ کا اترا ہوا اگر سامنے قاسم کے اترا ایک سوار کی معرفت کہلا بھیجا کہ نبیرۂ حمزہ سے
کہنا کہ اگر اپنی جانبری منظور ہو ہمارے پاس چلے آؤ مین کہتا ہون سے خطا معاف کرا دینگے اگر اسکے
خلاف کیا سمجھ لو قیامت برپا کر دونگا افلاک چرخ زن میرا نام ہی یقین ہو کہ ذکر سنا ہو سوار نے جو
جاکر قاسم سے کہا یہ آتش خو شعلہ مزاج فرمایا سوار کی گردن مین ہاتھ دو اس مغرور سے کہنا
انشاء اللہ صبح کو یہ قلعہ ہمارے قبضے مین ہوگا سوار نے جو جاکر افلاک سے کہا غصے مین کانپنے لگا اور
اسیوقت طبل جنگی بجوا دیا سمک نے قاسم کو اطلاع دی انہون نے بھی [illegible]
بندی [illegible] گزرا یا راست [illegible]
قیلاب چرخ زن [illegible] بھائی [illegible] مغرور گینڈے کو بڑھا کر سامنے آیا کہا ای برادر آپ اپنے
زمانے کے رستم ہین ہر کس و ناکس کے مقابلہ مین جانا مناسب نہین ہو آپ کا کیسا نام ہو مین میدان
مین جاتا ہون اگر لشکر کی مشکین باندھے لاتا ہون لڑائی کا فیصلہ ہو افلاک نے قبول کیا
قیلاب گینڈے کو تیز کر کے میدان کارزار مین آیا پکار کر آواز دی ای فرقۂ خدا پرستان جو تم مین
زبردست ہو وہ میرے مقابلے مین آوے ہر کس و ناکس نہ قصد کرے یہ جو قیلاب نے کہا
قاسم غصے مین کانپنے لگے مرکب پری پیکر کو بڑھا کر چلے ہر چند پہلوانون نے کہا کہ غلامان جانباز
جائین کہا یہ ملعون سب سے زبردست کو بلاتا ہی میرا ہی جانا مناسب ہی اصل مین ہمارا طالب ہی
یہ کہکر میدان مین آئے نگاہ دوزن ہوئے چھ قدم گینڈا اسکا تین قدم مرکب قاسم کا پیچھے ہٹا جمال
جہان فروز قاسم دیکھکر دنگ ہو گیا بہ سلاست سلام کیا پوچھا ای شیر بیشۂ جوانمردی یکتاز میدان
جلالت آپکا نام نامی اسم گرامی کیا ہی قاسم نے نعرہ کیا فرہ قاسم آفتاب مشرق دین پروری
مشعلال پوش خاوری + نبیرۂ صاحبقران فرزند علمشاہ نوجوان سر فتنہ ملک باختر و ستجان ہم
قیلاب نے کہا ای جوان مجھے تجھسے مقابلہ کرتے حجاب آتا ہی تو معشوق ہی میرا دل یہی چاہتا ہی کہ تجھکو
ہر دو چشم مین پنہان کردون سر پر بٹھاؤن شعر گر بر سر و چشم من نشینی + نازت بکشم کہ نازنینی
ایسا نہو کہ میرے ہاتھ سے تجکو ضرر پہونچے قاسم نے کہا زیادہ نہ غرور کر قیلاب نے کہا میرا یہ
مطلب ہی کہ اگر مین آپ کو زیر کردون میری اطاعت کیجیے اپنے لشکر کا بادشاہ کرونگا تجھ ایسا
بادشاہ مجھ ایسا پہلوان اگر تیری مرضی ہوگی طلسم نور افشان پر چڑھ چلونگا قاسم نے [illegible] بڑھا دیا

از عہد واثق کرو شاید ہم غالب آئین تمکو رونق بارگاہ بنائین قیلاب خوش ہو گیا ہاتھ پر ہاتھ مارا کہا
آپ حربے نو کر لیجیے نیزہ و تلوار کوئی حربہ باقی نہ رہے میرا تو جو حربہ ہے بازوے غضب لات و منات
ہے قاسم نے کہا اب تو ہمارے تمہارے اقرار مقابلہ کا ہوگا نیزے تلوار سے جان کا ڈر ہے تمکو یا
ہمکو چشم زخم ہو پہ کشتی مین امتحان ہو جاے گے یہ سنکر قیلاب خوش ہو گیا کہا حضور ارادہ تو میرا
بھی یہی تھا دل مین کہتا تھا کہ شاید آپ قبول نہ کرین قاسم نے کہا بسم اللہ گینڈے سے اتر پڑے
قیلاب خوشی خوشی گینڈے سے اترا دل مین کہتا ہے یہ جوان بازی کہا بدا نیزے تلوار مین تو شاید
برابر رہتا زور مین کیا کریگا چٹکی سے زمین پر لٹادونگا پورا زور نہ کرونگا قاسم بھی گھوڑے سے کود
قیلاب نے لنگر تہہ بہا… دے کر اسکو صدمہ نہ پہونچے قاسم دامن گردان کر سامنے آئے داہنا
ہاتھ قیلاب نے گردن پر رکھا قاسم کو معلوم ہوا ایسے پہلوانون سے اکثر مقابلہ پڑا ہے جب
قاسم نے داہنا ہاتھ گردن پر رکھا معلوم ہوا کہ پہاڑ گردن پر ہے بٹ بڑا جی مین کہتا ہے یہ تو فولاد کا پتلا ہے
دیکھے لات و منات کو کیا منظور ہوا اساتذہ کے دونون پیچ ہونے لگے جوانے پیچ باندھا قاسم نے
توڑ کیا حیران ہو رہا ہے الجھ الجھ کے لڑ رہا ہے جہان قاسم پکڑ لاے دو دو گھڑی نہ نکلنے دیا جہان
قاسم کو پکڑ لاتا ہے مثل برق تڑپ کر نکل جاتے ہین قیلاب چاہتا ہے رو کون پہ کب رکھتے ہین از شش
ہر … ڈھلی زوال آفتاب ہوا زوال زور قیلاب ہوا ریل پیل سے زور ہو رہے ہین چار گھڑی
دن رہے قیلاب نے دونون مونڈھے قاسم کے پکڑے سینے مین سر اڑا یا ریل کرے دو قدم
قدم کے ہو دو ہے یہ قدم سے شمار پر نو قدم ہٹ کر آگے قیلاب نے پکڑ مارا بایان کہنہ قاسم کا جھکا
تڑپ کر لنگر مارا ایکبارگی بالکل غرق ہوا قیلاب نے کمر بند مین ہاتھ ڈالکر زور کیا لنگر مین حرکت بھی نہ ہوئی ایسے
زور کیے کہ ہانپنے لگا کہا حضور اب آپکے زور کا مشتاق ہون قاسم تڑپ کے آگے ریل کر قیلاب
کولے دوڑے تیس قدم تک قیلاب کو ریل کر لاے وہان اڑ کر پکڑ مارا قیلاب کے دونون گھٹنے
اکھڑ کے زمین ہو گئے چاہا تڑپ کر لنگر ماردن قاسم نے دونون ہاتھ سکون کیے کمر بند مین ہاتھ ڈالکر زور
کیا پہلے ہی زور مین تا بہ کمر دوسرے زور مین تا بہ سینہ تیسرے زور مین سر سے بلند کیا ذرا فرق
نہ ہوا چاہا زمین پر مارون قیلاب نے آواز دی اے شہریار مروت شعار ہے جسکو سر سے بلند کیا اسکو
زمین ذلت پر گرانا نہ چاہیے مین تابعدار غلام ہون قاسم نے فوراً ہاتھ سے رکھدیا قیلاب
قدمونپر لپٹ گیا قاسم نے سر سینے سے لگایا زبان معجز بیان سے کلمۂ طیبہ ارشاد فرمایا قیلاب
کلمہ پڑھکر بصدق مسلمان ہوا اگر دہر تا تھا یہی عرض تھی کہ آج مجکو دولت کونین حاصل ہوئی ایسا
مذہب دستیاب ہوا آقا ایسا ملا جسکا مشرق و مغرب مین مثل نہین صورت زیبا طلعت جہان آرا
جرأت شوکت قوت پروردگار نے یہ مرحمت فرمائی کہ تمام عالم مین شہرہ ہے قاسم بھی مسلمان
ہونے سے قیلاب کے بہت خوش ہین مجلس سرداران سمتن نے آکر گھیر لیا ایک ایک سے بغلگیر ہوا
اہالیان فوج زر نثار کرتے ہوئے لیچلے سرداران نامی کو دیکھ دیکھکر باغ باغ ہوتا ہے
ایک ایک شیر بادۂ جرأت سے مست سلاح جسم پر آراستہ ساتھ ساتھ اپنے آقا کے چلے آئے
مین بھی ہو کر یہی فکر کر کل اس قلعہ سے نجات پائین تو آقاے نامدار چلکر نور افشان کو فتح کرین لیکن

افلاک چرخ زن نے جو سر میدان قیلاب کا مسلمان ہونا دیکھا ظلمت مین کانپتا ہوا ایلچا کہتا ہوا کل
سکو قتل کر ڈالتا سپاہ مصاحب کو کیا ہو گیا کہ فوراً مسلمان ہو گئے ایسا جان کا خوف ہوا بعض نے کہا
حضور یہ مسلمان ساحر بھی غضب کے ہین آنکھ ملتے ہی ہر شخص انکا دوست بنجاتا ہے نہین معلوم جادو
کیا گذرتی ہے افلاک خاموش ہے کچھ جواب نہین دیتا ہارکا وہین اگر خاموش بیٹھا اثناے کار زوجہ اسکی
مینخوار گلپوش فنون سپاہ گری کا بڑا شوق ہے تیر چلانا یا نیمچہ لگانا اور تیار ہو کشتی لڑنا جسقدر کو تعلیم کیا ہے
کیتہین فنون سپاہ گری مین طاق شہرۂ آفاق ہین تمام سرزمین مشہور ہے کہ زوجہ افلاک نہایت جری و سلاح
ہے اُسنے بھی ہرکارے مقرر کیے ہے کہ نبیرۂ حمزہ سے جو معرکہ لڑرہے ہین ہمکو بھی خبر دینا ہرکارونے آکے
عرض کی حضرت میدان قیلاب نبیرۂ حمزہ سے لڑنے زیرہ سے ہی مسلمان ہو گئے شاہ کو بڑا ملال ہے
کف چپ بیٹھے ہین کسی سے کلام نہین کرتے مینخوار کو اپنے زور بازو پر بڑا ناز ہے ناظرے کہا جا کر
انکو یہان بلا لاؤ کسنا ملکہ عالم آپکو بلاتی ہین اگر قیلاب مسلمان ہو گیا اسکا رنج کیا مین نقاب ڈالکر میدان
مین جاؤنگی نبیرۂ حمزہ کو مع قیلاب گرفتار کر کے لاؤنگی دختر اسکی ملکہ آفاق حسن آرا آفتاب جمال
پہلو مین بیٹھی ہے ہنسکر کہا اماں جان آپ کیون غصہ کرتی ہین چچا صاحب اگر مسلمان ہو گئے
تو کیا کر بیٹھے آپ نے مجھکو ایسا تعلیم کیا ہے کہ نبیرۂ حمزہ کو لوٹ لونگی چچا صاحب کی خطا معاف کر دیجیے
ناظر نے جا کر افلاک سے کہا ملکہ عالم آپکو طلب فرماتی ہین افلاک زوجہ کو بہت چاہتا تھا اٹھکر ہمراہ
محل مین آیا دیکھا کہ قیلاب ہی کا ذکر ہو رہا ہے مینخوار نے استقبال کیا افلاک اگر بیٹھا مینخوار نے
پوچھا کیون صاحب یہ قیلاب کا کیا معرکہ گذرا افلاک نے [illegible]
یکایک جوش ہوا کہ نبیرۂ حمزہ سے لڑے نبیرۂ حمزہ کے حسن و جمال کی [illegible]
آفتاب جمال خورشید مثال محترم و محتشم جرأت مین ثانی رستم میرے نزدیک تو یہ بات ہے کہ بھائی
صاحب ہمیشہ سے حسن پرست تھے نبیرۂ حمزہ کو دیکھکر عاشق ہو گئے جلدی سے نبی کی ہو گئے
کلمہ پڑھنے لگے اب آج مین نے سنا ہے کہ نبیرۂ حمزہ نے بڑی دھوم سے دعوت کی ہے ساقی ہے
صبح مین کل سر میدان مشکین باندھکر لاؤنگا مینخوار نے کہا صاحب تم کیون تکلیف کرو
مین جا کر نبیرۂ حمزہ سے لڑونگی دختر بھی ذکر قاسم شکر پیغمبر سنتے ہو گئی دل مشتاق جمال قاسم
چہرے پر ہوائیان اڑنے لگین [illegible] ظاہر ہے بدل رہی ہے کبھی کنیزونکی
جانب دیکھتی ہے حیران پریشان مینخوار نے [illegible]
[illegible] کہا صاحب تم قاسم کی اسقدر تعریف کرتے ہو کہ گویا نبیرۂ حمزہ [illegible]
[illegible] ہوئی کہ اسکا جمال جہان آرا دیکھون کیا صورت مین ہے اچھا ہے جرأت و طاقت مین
مجھسے زیادہ ہے افلاک نے کہا صاحب کیا پوچھتی ہو حسن و جمال جاہ و جلال فرزندان حمزہ
کے گھر کے ملازم ہین جب تو تمام عالم مین شہرہ ہے دختر زم و شاہ باختری کہ اپنے ملک کا بادشاہ
جانا کہتی تھی افروز تصویر اسی جوان کی دیکھکر عاشق ہوئی سامان خدائی کو چھوڑ دیا اُسکے ساتھ
نکل آئی ملکہ گوہر ملک دختر گنجاب کہ وہ پیغمبر تھا سات ہر ملک کا مالک اسکی بیٹی گوہر ملک
اسکے چچا پر عاشق ہوئی وہ سامان جاہ و جلال چھوڑ کر نکل آئی باپ سے لڑی ملک سنجان پر قبضہ

کیا ای صاحب اور ستم دیکھو کہ ملکہ ہیچہ خاتون زوجہ گنجاب صاحبقران کے جانشین لندھور بن
سعدان پر عاشق ہوئی جب ملکہ گوہر ملک نے ملک سنجان پر قبضہ کیا گنجاب براے استقبال عمرو
و فرامرز فرزندان تو تبیر دان طرف دریا کے لشکر لیکر گیا تھا یہان شہر سنجان مین ملکہ ہیچہ خاتون
موجود تھین ملکہ گوہر ملک محل مین آئین چاہا کہ مان کو قتل کرین ہیچہ خاتون بیٹی کے ڈر سے کانپنے
لگین بغل مین تصویر لندھور تھی زمین پر گری ملکہ گوہر ملک نے کہا ای مادر مہربان یہ تصویر تو ہمارے
چچا جان لندھور بن سعدان جانشین صاحبقران کی ہے شاہزادہ بدیع الزمان کے طرفدار رہی
ہین ہیچہ خاتون نے شرما کر سر جھکایا کہا بیٹی مین تو مدت سے اس تصویر دلپذیر کو مثل جان کے
پہلو مین رکھتی ہون مزہ ہجر کا چکھتی ہون نشہ محبت سے اس جوان کے سرشار ہون لیکن مجبور و ناچار
ہون ملکہ گوہر ملک ہنس پڑین کہا ای مادر مہربان اب میرے دل کو تسکین ہوئی آپ کو کیون قتل کرون
آپ میری مادر مہربان رشتہ جدید سے ہین امان دیکھو صاحب غضب کی بات ہے کہ جورو بیٹی دونون
گنجاب کی دشمن ہو گئین اسی وجہ سے زوال دولت گنجاب ہوا لقا نے بھی شکست کھائی ملکہ
گیتی افروز ہی جوان کے ساتھ نکل آئین لقا ہاتھ ملتے رہ گیا اسی کے بطن سے عمیر جوان ایسا عالیشان
پیدا ہوا کہ جو لقا کے نام کا دشمن ہے ہر مقام پر لقا کو ذلیل کیا ہر چند کہ لقا کا نواسا ہے اسی کے خون کا
پیاسا ہے صاحب مجھے بڑا تردد ہے کہ دیکھیے مقابلے مین کیا گذرے بالفعل جو افلاک نے ذکر عشق
گیتی افروز کیا آفاق کے کلیجے پر چھری پھر گئی تھراتی ہوئی اس محفل سے اٹھی اپنے کمرے مین آئی
منہ لپیٹ کے پڑ رہی غمخوار نے پوچھا کیون صاحب رفیق اس جوان کے سینے مین افلاک نے
کہا صاحب مامون اس جوان کا شیر بیشہ تھا وہ کہ میر بخشی لشکر خان اعظم تھا اسی کی بہن پر اس کے
باپ رستم جا کر عاشق ہوئے ایک قماس خان تھا رفیق بڑا بہادر بڑا جری عاشق جمال قاسم
اگر کوئی رہتا تھا قاسم پر ٹوٹے قماس خان اپنی جان دیدے قماس خان کا ذکر جو افلاک نے کیا
غمخوار تھرا گئی عشق لندھور کا نقشہ آنکھون کے نیچے پھر گیا تو شوہر کو بلایا تھا کہ خود مقابلے کا دعویٰ
کرونگی باز کی تیغ ذکر قماس خان ہوئی نہایت پریشان ہوئی جب شوہر اٹھ کر گیا اسنے یہ بھی
نہ پوچھا کہ کہان جاتے ہو سر جھکا کر کہا جیسا مناسب ہو وہ کرنا افلاک تو چلا گیا کنیزون نے
جا کر ملکہ آفاق حسن آرا کو دیکھا کہ منہ لپیٹے پڑی ہین کنیزون نے پوچھا واری کیسا مزاج ہے ملکہ نے
ٹھنڈی سانس بھری کہا جیسا تصور لیا پوچھتی ہو کیا بیان کرون نظم

بیچارہ شہر چھپا کے نفس سے نکل گیا
یکتا نگاہ چشمہ حیوان مین [illegible]
آتش وہ اگی بار تو فرقت سے نکل گیا

مرغان باغ آتش دل سے جلا گئے
بچکر اگر یہ چاہ ذقن سے نکل گیا

بیمار عشق پنجۂ دشمن سے نکل گیا
صیاد ہاتھ مل کے چمن سے نکل گیا
پھر طفل جیسے [illegible] کا بہانہ نہ [illegible]

کنیزون نے عرض کی واری یہ جملہ تو ہمارے ذہن مین نہین آیا
ملکہ نے کہا تم سارے سمجھنے کی کوئی ضرورت نہین کنیزین خاموش ہو رہین ادھر غمخوار زوجۂ افلاک
واسطے قماس خان کے بیقرار مصاحبون نے جو آکر پوچھا کیسا مزاج ہے مزاج حضور نے خاصہ نوش
نہین فرمایا غمخوار نے آہ کی فرمایا کیا پوچھتی ہو اصل تو یہ ہے نظم

کی قسمت دل ز دیدہ گریبان مارا
گفت در سہ [illegible] عزیزان مارا
تا گرفتہ است غم عشق گریبان مارا
کو فراموش شود کلبۂ احزان مارا

ان کو قتل کرے سماک سے کہا میں لوٹ کر خبر پہونچاؤنگا شاگردوں کو اشارہ کیا ہمکو دمبدم کی خبر پہونچاؤ شاگرد ان سماک
داخل لشکر افلاک میں دمبدم کی خبریں پہونچا رہے ہیں مگر ملکہ آفاق حسن آرا دختر افلاک کو خبر
پہونچی کہ غضب ہوا آپکے چچا جان آپ کے والد کو سمجھانے آئے سب نے از رو بد بلو کیکے گرفتار کر لیا مجھکو
انکے قتل کا حکم ہے آفاق یا تو منہ لپیٹے پڑی تھیں یا اٹھ بیٹھیں کنیزوں نے کہا یہ خبر کیونکر ملی عرض کی واری
انکھوں سے دیکھا فلان مکان میں انکو قید کیا میدان خونی کی تیاری ہو چکی صبح کو ضرور قتل کریں گے انکھوں سے
آنسو جاری ہوئے کہا صاحبو شاہزادہ محمد درسیاہ کو صدمہ عظیم پہونچیگا کنیزوں نے کہا واری یہ بھی خبر ہے کہ
ہم انھوں نے بھی اپنے عیار کو حکم دیا ہے کہ دمبدم کی خبر ہمکو پہونچے ہم اپنے رفیق کو چھڑانے جائینگے یہ سنکر ملکہ تامل
ہوگئیں کہا صاحبو مگر وہ اس مشکل میں آئے سب نامرد بوہ کر کے انکھوں پر پٹی باندھیں کنیزیں کہتی ہیں واری جو حکم ہو
بجا لائیں کہا ہمارے کو منظور تیز رفتار کو تو بلاؤ منظور کو کنیزیں بلا کر لائیں منظور نے ملکہ کو عجب حال میں
دیکھا آنکھیں سوجی ہوئیں چہرہ اداس گریبان پھٹا ہوا دوپٹہ ڈھلکا ہوا منظور قدموں سے لپٹ گیا کہا
حضور کو کس حال میں پاتا ہوں ملکہ نے تو کچھ جواب نہ دیا ایک کنیز نے کہا بھیا منظور اصل کیفیت یہ ہے کہ قیلاب
آپکے چچا ہیں وہ جا کر مسلمان ہوگئے ملکہ عالم کے والد نے انکو قید کیا حضور ہماری چاہتی ہیں کہ قیلاب
قتل نہوں اپنے والد سے کہنا مناسب نہ جانا مگر تجھ سے ہو سکے قیلاب کو چھڑا لاؤ منظور نے بدل و جان منظور کیا
کہا میں ابھی لاتا ہوں یہ کہکے کچھ کھانا پکوایا اسمیں بیہوشی ملائی چند مزدور بلا کے انکے سر پر وہ خوان رکھوائے
قید خانے کے چلا یہاں ریحان تحب گرد کوتوال تھا ہر منظور کو جو آتے دیکھا پکارا کون آتا ہے منظور
نے کہا یہ آپکا نیاز مند ہے یہ کہتا ہوا قریب آیا کوتوال نے پوچھا میاں منظور اس وقت کیونکر آپکا اتفاق ہوا
منظور نے کہا ملکہ عالم کی طبیعت علیل تھی یہ کھانا نذر لات و منات کا بلوا کر حکم ہوا کہ قیدیوں کو کھلا دو
سنا کہ یہاں بھی کوئی قیدی ہے دروازہ کھلواؤ کوتوال نے عمارت کو پایا کا دروازہ نہ کھلیگا منظور نے کہا میاں
دیوانے ہو سب حسب صاحب تقسیم کے کھا ہو جے کھانا کھاتے ہی بیہوش ہوئے منظور نے سب کے سر کاٹ ڈالے
اس خیال سے کہ اگر ایک بھی زندہ رہیگا افلاک سے حال کہیگا سب کو قتل کر کے قفل کاٹا دیکھا قیلاب
سر زانو پہ سر خم کیے بیٹھا ہے منظور نے اسکو بھی بیہوشی سنگھایا بیہوش کر کے پشتارہ باندھا بھاگا پاس
ملکہ کے لایا ملکہ نے حکم دیا نوران کمرے میں قیلاب کو رکھو یہاں صبح کو میدان خونی کی تیاری ہوئی افلاک
گینڈے پر سوار ہو کر میدان خونی میں آیا کہا یہاں قیلاب کو لاؤ لوگ گئے جا کے دیکھا نگہبان مرے پڑے
ہیں قید خانے کا دروازہ کھلا ہوا نگہبان پگڑی میں رو رو پیٹتے سامنے افلاک کے کہنے لگے حضور کوئی قیلاب
کو قید خانے سے لے گیا افلاک بہت جھلایا کہتا تھا تلاش کرو ہرکارے جو سے سمک نے قاسم سے تمام کیفیت
عرض کی قاسم نے کہا اے سمک معاف کرو سمک برائے تلاش چلا مگر افلاک جھلایا ہوا بارگاہ میں آیا
سہام تیز گام کو ایک ادنیٰ حاضر ہوا اسے تاکید کی کہ میں طبل جنگی بجواؤنگا جب تک قیلاب کا پتہ نہ ملیگا سہام واسطے
تلاش کے نکلا جب افلاک محل میں آیا تعجب سے ذکر کیا نیچوار نے بھی کہا کہ جو مرا کوئی قیلاب کو چرا لے گیا اسکی جانب
نیچوار نے جا افلاک کی ہوا سے شکار کے نکلی فوجیں سپاہ و کرکا خوف ہے پہلے قزاول ساتھ یہاں جب طبل جنگی نہ بجا تو تھا س
قاسم سے اجازت لیکر شکار کے صحرا میں آئے ایک آہو کے تعقب میں [illegible] نیچوار شکار [illegible]
کو دیکھا ایک آہو بھاگا وہ اچھلا آتا ہے نیچوار نے اسکو تیر مارا آہو گرا کنیزوں نے کہا اٹھا لو صحرا سے گرد [illegible]

| مخفیا در چمن از گریہ بلبل تر سیم | جائے گل بسیر بر شاخ گل امروز من | ملکہ نے یہ اشعار سنکر سر جھکا لیا |
|---|---|---|

کنیزون سے اشارہ ہی کہ ساتھ لیکر اور کنیزین قیماس خان کو گھیرے ہوئے باتین کرتی ہوئین لیے چلی
آتی ہین تھوڑی دور چلکر دروازہ باغ کا ملا ملکہ قیماس خان کو لیکر باغ مین آئین باغ بہشت
آئین چہار جانب پھولون کا انبار نہرین آبدار باغ پر بہار عندلیبان خوش نوا مصروف نغمہ سرائی
پھولون کی رعنائی باغ کی دیبائی سبزۂ نوخیز زمین عنبر بیز قیماس خان نے بڑھکر ہاتھ ملکہ کا تھام لیا
ملکہ خاموش ہو رہی بارہ دری مین آکر بیٹھین قیماس خان نے کنیزون سے پوچھا ملکہ عالم کا کیا نام ہی کنیزون نے
بیان کیا کہ افلاک چرخ زن کی زوجہ ہین ملکہ نے کنیزون کو اشارہ کیا شراب و کباب لاکر حاضر کی ملکہ نے
جام بھر کر دیا قیماس خان نے شرما کر ہاتھ رکھا ملکہ نے جھلا کر کہا کیون صاحب کیا کسی نے منع کیا ہی
کہ کسی کے ہاتھ کی شراب نہ پینا قیماس خان نے کہا ای ملکہ یہ بات نہین ہی ہمارے تمہارے مذہب
مین فرق ہی اسوجہ سے ہم شراب نہین پی سکتے بعد تکرار بسیار میوہ ارسے (?) نے کلمہ پڑھا جام مے ارغوانی گردش
مین آیا صد اسے ہوشیا ہوکر دونو شانوش طلبہ ہوئی (?) لازمان قیماس خان جنگل مین ڈھونڈھکر سیدھے
لشکر مین آئے قاسم نے گھبرا کر پوچھا ہمون جان کہان ہین سب نے عرض کی ایک آہو کے پیچھے گھوڑا
ڈالکر گئے پھر پتا نہ ملا قاسم نے کہا ای سمک بڑی حیرت ہی معلوم ہوتا ہی ہمون جان کو کوئی چرا لیگیا
یا طلسمات کا غائب ہونا قید خانہ [illegible] سے آج ہمون جان کا شکارگاہ سے بڑی حیرت کی بات ہی کہ یہ کیا ہوگیا
[illegible] ہمون جان [illegible] گذری سمک نے کہا غلام جاتا ہی [illegible] واسطے تلاش
[illegible] قیماس خان [illegible] نے کا تردد ہی خود بھی واسطے تلاش کے چلے یہان
قضا سے کار افلاک چرخ زن [illegible] نامہ لکھا سرباز صحرائی ایک پہلوان زبردست ہی
کہ اُسکے ساتھ اپنی بیٹی آفاق حسن [illegible] منسوب کیا ہی مضمون نامے کا یہ تھا کہ ای پہلوان دوران
ای رستم زمان فی الحال مسلمانون سے [illegible] ہی تم آکر اپنی معشوقہ کو لیجاؤ سرباز خود بھی
عاشق تھا یہ مژدہ جو پہونچا نہال ہوگیا ستر اسی ہزار فوج لیکر چلا چھکڑے اسباب کے لدے ہوئے قریب باغ ملکہ
آفاق آیا آفاق حسن آرا یاد مین قاسم کے بہت تلملا رہی تھی سرباز نے جو کہلا بھیجا ملکہ نے سنکر کہا
اُس بیجا سے کہدو ہماری طبیعت علیل ہی اور کبھی آنا سرباز رنجیدہ پلٹا جنگل مین آکر شکار کھیلنے لگا اُدھر
سے قاسم شکار کھیلتے ہوئے آ نکلے دس پانچ قراول چند سوار ایک نخل کے سائے مین آکر ٹھہرے سرباز
کی جو نگاہ پڑی ایک سوار سے کہا دریافت کر یہ کون جوان ہی یہان کیون ٹھہرا ہی سوار نے آکر قاسم سے پوچھا
قاسم نے تو کچھ جواب نہ دیا ایک سوار نے کہا مثل آفتاب عالمتاب آقائے نامدار کا نام روشن ہی
ذکر تمنے سنا ہوگا نبیرہ صاحبقران قاسم عالیشان فرزند رستم نوجوان یہ سنکر سوار بھاگا سرباز سے
اس جوان سے آپکے خسر صاحب سے مقابلہ ہی سرباز نے کہا خداوند ذات و صفات کی عنایت ہی اسی خیال
سے ملکہ عالم نے مجکو نہین بلایا باپ سے لڑائی پڑی ہی بیٹی کو ملال ہوا اسکا سر کاٹ کے سامنے ملکہ عالم کے
لیجاؤن قدمون پر ڈالدون عرض کرون کہ دشمن کا سر حاضر ہی آپ کیون تردد فرماتی ہین میری اشتیاق محبت
کیفیت یہی تھی جا سنا ہی کہ دامن [illegible] ہون رو رو کر عرض کردن (?)

| [illegible] کرتا ہی کیونکر ترا بیمار سحر | ناخن فکر سے بھی حل نہین سکتی گرہ | غیر ممکن ہی کہ ہو ہجر مین ای یار سحر<br>ہو گئی میرے لیے عقدۂ دشوار سحر |
|---|---|---|

عجب عبادتی ہی جسکو جان دیدیگی عاشق و معشوق دونون تباہ کسی کو چین نہین قصۂ لیلی مجنون کا حال مشہور ہی شیرین فرہاد پر کیا گذری کسی عاشق کا بھی حال سنا کہ وصل معشوق بہ لطف ہوا آرام سے گذری کوئی دب کر مرا کسی نے سنکھیا کھائی کوئی تڑپ تڑپ کے مرا ملکہ نے آنکھون مین آنسو بھر کر فرمایا صاحبو مین خوب سمجھتی ہون لیکن نظم

چہ احتیاج بہ یاران داستانا ما
کشیدہ تیغ و تغافل گرفتہ دامانش
کدام وعدہ چہ دل دیدہ کجا یارا
بجان بوجہ سر منکشی کہ بیداری
کہ چہ رنگ بر آورد گرد غا یارا

اگر شویم نہان پر غبار ساحلی
کجا شناختہ آن ترک میرزا مارا
کسے نہ خفت کہ سررشتہ را نگہدارد
جریدہ است جنون سر بر سینہ یارا
اگر اسیر دیار فرنگ ہم گردم

جنون نمی کشد از خویشتن جدا ما را
سراغ میدہد از رنگ ما حیا یارا
اگرچہ سادہ خیالیم سادہ لوح نہ ایم
گرا بہ گرد زد دیوانگی و فا مارا
خجل ز مہر ہی مستی و خمار شدیم
نی خرد کسی از دولت حیا مارا

کنیزین کستی ہین واری سحر قریب ہی دیکھیے ستارہ سحری آسمان پر چمکا مدا اسے مرغ سحر آئی موذن نے اذان بھی دی ملکہ گھبرا کر اٹھی ٹہلتی ہوئی اسی پریشانی مین کوٹھے پر آئی دیکھا ایک مرکب خون سے بھرا ہوا باگین کٹی ہوئی زین ڈھلکا ہوا چلا کرتا ہی ملکہ نے گھبرا کر کہا اری نرگس دیکھ تو ایک گھوڑا خون مین بھرا کھڑا ہی نرگس نے جھک کر دیکھا کہا واری سوار بھی تو زیر محل پڑا ہی یا ستارہ سحری چمک رہا ہی تقاضاے جرات دیکھیے اس حال مین بھی قبضہ ہاتھ سے نہین چھوٹا سلو [illegible] کلام فرمایا [illegible]
صاحب لیاقت [illegible] قوت [illegible] کے تسمے تھے مین پڑے بیا ہو سے دان ابھی جان کو رو رہے ہونگے کف افسوس ملتے ہونگے ملکہ نے کہا یہ جوان بیہوش پڑا ہی چلیے قریب سے دیکھین یہ کہکے ملکہ کوٹھے سے اتری پیچھے چالیس کنیزین آگے آگے ملکہ کھڑکی کھول کر باہر نکلین ملکہ آگے بڑھی کنیزین کستی ہین واری زخمی کے قریب نہ جایئے ملکہ نے کہا خوف کیا ہی آدمی کا زخمی ہو جانا کیا بری بات ہی ملکہ قریب آئین نگاہ جمال جہان آرا پر پڑی آنکھین بند دل دردمند زرہ ٹکڑے ٹکڑے جسم شکن سے تار تار اٹھے ہوئے خود سر سے گر گیا زلفین ضربین چہرہ زیبا پر لپٹی ہوئین صاف ثابت ہی کہ ناگنیان چشمۂ خورشید مین لہرا رہی ہین کاکلین اپنا تکلف دکھا رہی ہین قبضہ تلوار کا ہاتھ مین جما ہوا ملکہ جال شاہزادہ والا تبار دیکھکر شل ہوگئی چونکہ ایسے شاہزادہ صورت زیبا دیکھی ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا ہر چند چاہا ضبط کرون دامن صبر دست استقلال سے چھوٹا شیشۂ دل سنگ بدعت عشق سے ٹوٹا دل پر قابو نہ رہا بیساختہ منھ سے آہ نکل گئی تیر نظر کا ہی بکا ساگئی نظم

ہمچو شمع از خلق پنہان کردہ ام آزار خویش
سرگذشت عالمم نا گشتہ بخت و دلم گو ن
عشق میسوزد سینہ را گری بازار خویش

فیض دست آموز دارد ناخن صبح سرشک
گرکنم آزار دشمن سلیم آزار خویش
باغبان گلشن انصاف تا نازم اسیر

تا بہ کس روشن نہ سازم نقد ایمان خویش
ہر گرہ کز دل کشایم میزنم در کار خویش
گر نگاہ گرم او دارد خریدار نیاز
گر بہ تجمیل کند خود دار دلدار خویش

لڑکھڑا کر گری بیہوش ہوگئی کنیزین دوڑین سر اٹھا کر زانو پر رکھا تلوے سہلائے ملکہ نے آنکھ کھولی کہا ارے خدا تمکو غارت کرے کیا مین مرگئی تھی وہ شہریار زخمی پڑا ہی اسکی خبر نہ لی تمہے بھی تم لوگون سے قصد ہوگئی یہ کہکر سر اسنے قاسم کے بیہوش سر اٹھا کر زانو پر رکھلیا خون چہرے کا دوپٹے سے پاک کیا

وہان زخم جو لگے تھے اسکو دیکھکر آنکھون سے آنسو جاری ہوسے کھینچے پر گھونسہ مار کر کہا ارے صاحب
یہ کیا ہی یہ کون جلاد صاحب بیداد تھے اس بیرحمی سے زخمی کیا ارے چارپائی لاؤ باغ مین اٹھاکر
لیچلو کنیزین دوڑ کر پلنگ لائین ملکہ نے سر کے نیچے ہاتھ رکھا سب کنیزین لپٹ گئین قاسم کو اٹھاکر
چارپائی پر ڈالا ملکہ اس بیحواسی مین خود کاندھا دینے لگین کنیزون نے کہا حضور ہمین ہم لیے
چلتے ہین ملکہ نے کہا سنو صاحبو مجھے اور کوئی مطلب نہین میرے والد نامدار نے اس ملک سے
قزاقون کا نام مٹا دیا ہزارون کے سر کٹوا کر نخلستان مین لٹکوا دیے اگر شہریار کو ہوش آئے
تو مین دریافت کرون کہ آپ کہان گھیرے گئے کیونکر معرکہ پڑا جان بچ گئی یہی بڑی بات ہوئی نہین
معلوم کسقدر قزاق تھے کنیزین عرض کرتی ہین کہ حضور بڑی جرأت کی کیونکر جان بچائی اللہ نے بچا لی نہین
دیا چارپائی لاکر باغ مین پہونچائی حکم دیا جراح کو لاؤ کنیز جراح کو لائی ملکہ نے کئی ہزار روپے اسکے
سامنے رکھدیے کہا اس زخمی کا علاج کرو اگر تنے غسل صحت کرا دیا دولت دنیا سے نہال کر دونگی
جو اس مدعا جواہرات سے بھر دونگی جراح نے دیکھکر عرض کی کوئی رگ پٹھا نہین کٹنے پایا بہت
جلد صحت ہوگی یہ کہکے جراح نے زخم دھوئے ٹانکے دیے پٹیان مرہم کی چڑھائین جب قاسم کو
آرام ہوا چار پہر دن رہے آنکھ کھلی دیکھا ایک شاہزادی آفتاب جمال ماہ تمثال سرہانے بیٹھی ہی
رومال ہاتھ مین مگس رانی کر رہی ہی آفتاب جمال ابرو رشک ہلال آنکھین بعینہ رشک چشم غزال
سینے پہ تھا حسن پر بہار نظم

سرمین کی مو بہ لطافت
بیمار کے ہاتھ مین عصا تھا

وہ کاکل وہ نور کا سراپا
آنکھین استاد سامری تھین
بھنی کے قریب تھے ابرو

گویا تھا وہ نور کا سراپا
نشے مین شراب کے بھری تھین
شہباز نے وا کیے تھے بازو

وہ صبح جبین تھی صبح جنت
دنیا ایک نہین ہے کا تھا
سراپا خوب محبوب مرغوب

سیمتن غنچہ دہن خم ابرو خال سیہ وچشم جادو فرد بر خندہ گر لب برا فگنے ٭ نمک بر دل خستگان بیخبر
شہزادے کو سینہ آگیا بے اختیار پکار اٹھے فرد شیر نگاہ مست تو دانستے کچا شستہ
بر دل گشتہ خوب نشستہ بیجا نشست ٭ گھبرا کر اٹھ بیٹھے چند زخمون کے ٹانکے ٹوٹ گئے ملکہ نے کہا
صاحب کیون اٹھتے ہو ایسا نہو کوئی زخم بگڑ جائے قاسم نے نہ مانا اٹھ بیٹھے ملکہ نے شرما کے
سر جھکا لیا ایک کنیز نے بڑھکر پوچھا ہماری ملکۂ عالم پوچھتی ہین کہ آپ کہان زخمی ہوئے کیا قزاقون نے
گھیرا تھا آپ جیسے مال کے واسطے جان دی تھی مگر خدا نے بچا لیا قاسم نے کہا قزاق ہمکو کیا گھیرتے ہم
واسطے شکار کے صحرا مین آئے تھے سرباز نامی پہلوان ساٹھ ستر ہزار فوج سے صحرا مین تھا
اسنے نام پوچھا ہمنے مفصل بتا دیا کہ قاسم نوجوان فرزند رستم عالیشان نبیرۂ صاحبقران اُس
بیحیا کو ناگوار ہوا کل فوج کو حکم دیا سب سے تلوار چلی آخر مین زخمی ہوئے گرا چاہتے اور وسیلے کے
جاتا تھا لیکن خدا نے بچا لیا گھوڑا اسطرف نکال لایا آپ نے جان بخشی کی خدا آپکو جزاے خیر دے
ملکہ نے کہا صاحب آپکا ذکر والد نے کیا تھا شکر ہی کہ مرکب اس طرف سے آیا بڑا فضل شریک حال ہوا
آپکا ذکر جرأت اپنے والد سے سنا تھا اشتیاق تھا کہ آپ کو دیکھون لات و منات نے دکھا دیا قاسم
نے کہا اگر ہمکو اپنے گھر مین بلایا ہی اور مہربانی فرمائی تو لات و منات کا نام نہ لیجیے ہمین ناگوار
ہوتا ہی بعد تکرار بسیار ملکہ نے کلمہ پڑھا کنیزون سے مسلمان ہوئین اب قاسم و ملکہ ایک مسند پر آکر بیٹھے

مری تھیں جس کسی کے عشق کا ذکر سنا حیرت کی نبیرۂ حمزہ سرباز کے ہاتھ سے زخمی ہوا مرکب اسکو زخمدار
مین قریب باغ لایا اسپر ملکہ بیقرار رہیں اشعار عاشقانہ پڑھتے صبح کو جاکے قاسم کو دیکھا تھیں معلوم
کیا سبب تھا پہلے سے عاشق تھیں انشاء اللہ یہ مسلمان بھی ہوئیں قیلاب چرخ زن آپ کے چچا صاحب
جو قلعے سے غائب ہوئے تھے انکو بھی ملکہ نے چرا منگایا صنوبر وزیر زادی پردہ بھی عاشق ہیں
ایک کمرے مین صنوبر کو لیے بیٹھے ہین قاسم ملکہ کے پہلو مین حکایت شکایت ہو رہی ہے سب نے جو
سمجھایا ہمین مار کے نکالدیا یہ سنکر سوفار کانپ گیا کہا ابھی جاکر نبیرۂ حمزہ کا سر لاتا ہون والد کو
کیون اطلاع کرون یہ کہکے ملتا سوفار غصے مین جاتا ہے کنیز آگ لگائی ہوئی ساتھ ہے کہ صحرا سے گرد اٹھی
دیکھا سرباز خستہ و شکستہ ساتھ والے زخمدار سوفار سے بڑھکر صاحب سلامت کی سوفار
نے کہا آپ نے کیون دیر کی والد نے آپ کو حکم بھیجا تھا کہ اپنی صنوبر کو لیجائیے آپ نے تامل کیا
سرباز نے کہا اے برادر مین جو در دولت ملکہ پر گیا مجھکو ملکہ نے یہ کہکر ٹالدیا کہ طبیعت علیل ہے مین
جاکر نبیرۂ حمزہ کو قریب تھا کہ قتل کرون اسکا ایک سردار آیا سو ایک نقابدار بادلہ پوش چارسو جوان
سے پہونچا نبیرۂ حمزہ زخمی ہوکر نکل گیا اس سردار کو نقابدار نے کیا مین بھی زخمی ہوا نالاش مین نبیرۂ حمزہ
کے نکلا ہون سوفار نے کہا آپ میرے ساتھ آئیے نبیرۂ حمزہ نے بڑا فتور کیا سب حال کنیز نے بیان
[illegible] ساتھ کر دستے مین نبیرۂ حمزہ کا سر کاٹ لونگا
[illegible]
[illegible]
سوفار کے ساتھ ہوا فوج بھی ہمراہ ہے یہان قاسم باغ مین بیٹھے ہین شب بھر جلسہ رہا بوقت سحر
خمار شکنی کے لیے دور جام ہے ہین گلعذار ڈومنی بیرون کی چیزون گا رہی ہے کہ ایک کنیز دوڑی ہوئی
آئی عرض کی اے شہریار جس کنیز کو آپنے مارکر نکالدیا تھا اسنے جاکر بڑی آتش افروزی کی سوفار
و سرباز باپ کی فکر مین آتے ہین باغ چار جانب سے گھر گیا ملکہ تو بھائی کا نام سنکر رونے لگی کہا
صاحب وہ بڑا زبردست ہے اسنے بڑے بڑے پہلوان مارے ہین کسی طرح نہین چاہتی کہ آپ
اس سے مقابلہ کرین ابھی آدہ فوج مین دیر ہے آپ نکل جائیے قاسم نے کہا مین بڑھکر اسنے
مقابلہ کرونگا مرکب تیار کرو کنیزون نے تامل کیا قاسم خود اٹھے مرکب اپنا تیار کیا ملکہ جو ملک کی
رونق قیلاب بھی اپنے کمرے سے چل آیا پوچھا شہریار خیر تو ہے قاسم نے سب حال کہا قیلاب
نے کہا حضور بیٹھیں مین سمجھ لونگا اپنی زندگی مین کسی کو قریب باغ کے نہ آنے دونگا قاسم نہ مانا
تکا کے پشت مرکب پر سوار ہوئے قیلاب ساتھ ملکہ روتی ہوئی پشت پر کہتی ہوئی کہ دشمن
مجھکو قتل کیجیے تو باہر جائیے ان بھائیون کے ساتھ لشکر بہت ہے سرباز آپ سے جلا ہے
مین گیا اسکے دل کو کیا اثر میرے تو دل کی عجب کیفیت ہے نظم

لشکر کو کیونکر نہ ہو سوزبان بالا سے
خوف کیونکر خانہ دل کی بہت بلند
بیکل ہالا شکوہ مرے رو جان [illegible]

ترک تیرہ سری ہے گردن پہ ہے پیکان تیر
خاک زیر پا ہے وہ آسمان بالا سے سر
رحمت کو تو حق کہ ہاتھ کی ہما حاصل کرے

زخم تیغ یاس نے کشادہ ہان بالا سے سر
ایکنے بان سب نگہ ہے انکے بائی [illegible]
عاشق اسکا ہون کہ ہنگام فراق [illegible]
مل کو سے کیہ کر [illegible] جان [illegible]

شادی کرتے تو لیکر نکل جاتے اس مقام پہنچے مقابلہ کر دیکھا اگر تیرا لشکر بھی ہو برابر کا مقابلہ رہے
اس وقت غنیمت ہی قاسم نے کہا تمہاری مہربانی بس اب نیزہ اُٹھائیے وار کیجیے میں انشاء اللہ
ملک کو فتح کر کے پلٹونگا جب تو سوفار جھلایا قاسم کو نیزہ مارا نیزہ آپس میں چلنے لگا ہمراہیان سرباز
مشتاق کھڑے ہیں کہ ہمارے آقا کو اس جوان نے مارا اگر سوفار حکم دے تو ابھی جاپڑیں قاسم
تھوڑے ہی عرصے میں نیزہ سوفار کا نکالا سوفار نے ہاتھ تلوار کا مارا قاسم نے اوپر خنجر کی لگائی
تلوار سوفار کی ٹوٹی اوپر سے قاسم نے ہاتھ مارا سپر کٹی گینڈا مارا گیا سوفار گینڈے سے زمین پر
گرا قاسم نے پیادے میں تلوار سے لیا چاہا ہاتھ مارین سر اسکا اُڑ جائے سوفار نے گھبرا کر دونوں
ہاتھ اُٹھا دیے منھ پر ہوائیاں اُڑنے لگین قاسم نے ہاتھ روک لیا کہا ای سوفار اٹھ اور تلوار لا گینڈے
پر سوار ہو حریف کو حقیر کر کے مارنا ہمارا کام نہیں ہی یہ سنکر سوفار اُٹھا قدموں سے قاسم کے لپٹ گیا کہا
ای شہریار نہین وہ ہاتھ جو آپ پر اُٹھاؤں آنکھیں پھوٹیں جو نگاہ بد سے دیکھوں تا بہ جان بخشی کی
تابعدار ہوں فوج والوں کو پکار کر آواز دی یار و میں نے اس شیر کی اطاعت کی جسکو حاضر ہونا ہو
اگر حاضر ہو ورنہ اختیار ہی اسکے ہمراہی آکر شریک ہوئے ساتھ والے ہمراہ رہے کے روتے پیٹتے گئے
افلاک چرخ زن لشکر قاسم سے جنگ کر رہا ہی چار دن میں تمام سرداروں کو زخمی کیا میدان افلاک
لڑکا رہا ہی ہر مرتبہ بھی قول ہی کہ نبیرہ حمزہ کہاں گیا فوج کے ٹکڑے اڑا دونگا الیاں پشر کھڑے کہتے ہیں
ہمارے آقا برابر شکار کے ہیں پلٹ کر نہیں آتے آپ کے پیچھے گھوڑا اڑا کر نکل گئے
جس وقت تشریف لائیں گے تم سے مقابلہ ہوگا افلاک نہیں مانتا کہ ایک طرف سے روتے پیٹتے
کی آواز آئی افلاک نے دیکھا چالیس پچاس ہزار سوار پیادل روتے پیٹتے چلے آتے ہیں افلاک
نے کہا ارے تم کو کیا ہوا سب نے کہا حضور ہم ہمراہیان سرباز ہیں بہ تیغ آفاق حسن آرا پر قاسم
کے ہاتھ سے وہ مارے گئے آپ کے صاحبزادے مسلمان ہوئے یہ سنکر افلاک جل گیا گینڈے
کو پھیرا سامنے سے ایک ڈولی آتی ہی اسمین ایک بڑھیا کنیز ہی پکارتی ہوئی ای شہنشاہ مجھے
کچھ عرض کرنا ہی افلاک گینڈا بڑھا کر قریب ڈولی کے آیا کنیز کو پہچانا میخوار کی کھلائی ہی پوچھا
کیوں کھلائی خیر تو ہی کہا ای غضب ہو گیا آپ کی جورو قماس خان سردار قاسم کو لگا کر لائین
آٹھ دن سے چین کر رہی ہیں میں نے جو سمجھایا کہا کھلائی کو نکال دو یہ سنکر افلاک آگ سے باہر ہوگیا
پلٹ کر آواز دی ای سوہان ببر سوار تم بارہ ہزار فوج ساتھ لو جاکر سر قماس خان لاؤ میں جا کر
میان سوفار کو بچاؤں بچا کو شرم نہ آئی بہن کے عاشق پر غالب نہ آیا اسکا مطیع ہو کر بیٹھا جا کر سرکاٹ
لونگا قاسم کو باندھ کر لاؤنگا باغ کو تالاب بنا دونگا یہ کہتا ہوا طرف باغ کے چلا سوہان ببر سوار طرف
قماس کے چلا قماس پہلو میں میخوار کے بیٹھے ہیں کہ ایک کنیز نے آکر خبر دی کہ آپ کے آقا نے نامرد
پر لشکر کشی کی ہی افلاک چرخ زن لشکر لیے جاتا ہی در باغ پر معرکہ پڑا ہی سنتے ہیں کہ بیٹا افلاک کا
مسلمان ہوا مگر اب فوجیں جا رہی ہیں یہ سنکر قماس خان اٹھے زرہ پہنی میخوار رونے لگی کہا صاحب خدا
کے واسطے تم جانے کا ارادہ نہ کرو ایسا نہ ہو دشمن گھر جائیں قماس خان نے کہا ممکن ہی کہ تا
نامرد کا حال سنوں اور میں نہ جاؤں سامنے یاران ہمدم کے بدنام ہو جاؤں گا یہ کہکر ہتھیار لگاکے

گھوڑے پر سوار ہو کے بیٹھنے کا ارادہ کیا ملکہ نے دامن پکڑ لیا عرض کی ای شہریار دل نہین مانتا

قلب جل رہا ہے کوئی [illegible]
جس طرح شکر کرون کہ یہ انداز نیا تھا
راضی ہوئے بوسے پہ خدا جانے یہ کیا تھا
اب آپ کے تو آئے وہ تمنا نہین باقی
جس لفظ کو پڑھتے تھے تمہارا ہی گلا تھا
شکوہ بھی وہ کرنا جو تجھے یاد نہین ہے
تا صبح مین اسطرح فراق رفقا تھا
بیتاب ہوا یار تو سو بار بلایا
آنکھون مین نہان تھا کوئی دل مین چھپا تھا
کیا قوت اعدو ہے زبس ہمت قاتل
وہ نالہ جو تا عرش فراموش بنا تھا
سنکے یہ نسیم آئے ترے قرب ستم آمیز

ہر حرف سے پیدا اثر جوش بلا تھا
ایسا نہوا تھا کبھی ایسا نہوا تھا
کیون جی وہی پھر بیہودہ خیالی کی سمائی
آتے شب ہجران مین تو احسان قضا تھا
گر ہی وہ دکھائی نفس سرد نے مجھکو
کہتا ہون مجھے رنج مین کیا تنے کیا تھا
افسوس کے ٹکنے سے ہو کیون مجھے ماتم
تکلیف کا باعث مجھے احسان ہوا تھا
اب وہ جگر ہو کے نکلتا ہے دہن سے
دکھلا تو کئی کر س گروہ شہدا تھا
بیوجہ تو خود رفتہ نہین ہوتے ہین [illegible]
ہر زخم رلانے کے لیے ہیے ہنستا تھا

نامہ ترا کیا تھا مری قسمت کا لکھا تھا
عادت سے ہین واقف تھا مگر چوک گئے ہم
کچھ یاد نہین کیا ابھی اقرار ہوا تھا
دیکھا جو گیا روز جزا نامۂ اعمال
ادبے کیطرح آنکھ مین ہر اشک بچا تھا
نالون کی اجازت تھی کبھی آہ کی رخصت
ہستی مین لاا ہے ہوا آنکھ نہین ملا تھا
اقتضا ہے محبت کا جو تھا خوف تو ہر شکل
وہ برچھیان برسون مرے سینے مین [illegible]
تھا دم قسمت مجھے قسام ازل نے
یہ بھی ہے کسی فسون یہ جو تھا دم یہ ہوا تھا

قماس خان نے کہا ملکہ عالم اسوقت میرے ہوش ٹھکانے درست ہین مین نے ابنے آقا سے نامدار کا حال سنا مین ضرور جاؤنگا یہ کہتے ہوئے [illegible] آ کر دا [illegible] سوار بارہ ہزار فوج [illegible] آواز دی اے مسلمانو تم نے ناموس شاہنشاہ [illegible] کی جانب کہان ہے [illegible] قماس خان بھی گھوڑا بڑھا کر لشکر سوہان پر جا پڑے تلوار چلنے لگی ملکہ نے جو اندر سے باغ کے یہ معاملہ دیکھا کنیزون سے کہا صاحب غضب ہوا وہ اکیلے بارہ ہزار فوج پر جا پڑے ان بھاؤن نے گھیر لیا مجھے کیونکر دیکھا جائے مادیان تیار کرو مادیان مشکی آراستہ ہو کر آئی ہتھیار لگائے کنیزین بھی ساتھ ہوئین ملکہ نے نقاب چہرے پر ڈالی اسوقت آکر لشکر سوہان پر کہ کر سوہان نے قصد کیا ہے کہ خود قماس خان سے مقابلہ کرون کہ نقابدار آکر گرا تیر و خنجر سے بارہ سو جوان مارے جنہین ترکنین لڑتی ہوئی چلی آتی ہین بعض گوشے سے تیر اندازی کر رہی ہین بعض کے ہاتھ مین نیزے بعض کے ہاتھون مین تلوارین کھینچے لڑ رہی ہین کہ سوہان نے للکارا کہ او نقابدار مین نے پہچانا اب کہان جائیگا قماس خان نے گھوڑا بیچ مین ڈالدیا کہا او ملعون ادھر کہان جاتا ہے مردان عالم سے آنکھ چار کر ہم بردار کر سوہان پلٹ پڑا قماس خان سے تلوار چلنے لگی قماس خان نے کمر کو بنا کر سر پر ہاتھ مارا سپر کٹی سوہان کے مع کنیزون چار ٹکڑے ہوئے تمام اہل ایمان لشکر کے رنگ کٹ سے گئے یا نون سب کے اٹھے قماس خان و نقابدار مارتے ہوئے چلے لشکر بھاگا ہوا جاتا ہے یہ مارتے ہوئے جاتے ہین یہان قاسم کو جب خبر ہوئی کہ لشکر افلاک آگیا فوراً باغ سے نکل آئے سوار بھی ساتھ ہوا فوج تیار ہوئی افلاک نے حکم دیا پھر تو لشکر کفار نے گھیرا ایک جانب قباب بھی لڑنے لگا ملکہ کو تھے جسے

آخر حضور کے گلشن حمزہ کا ساتھ دیا آخر کو زہر کھا کر جان دی مگر دامن حمزہ نہ چھوڑا شاہزادیان
ایسا ہی کرتی ہین اگر حضور کو محبت ہوئی ہم پیغام کرین حمزہ خود مشتاق ہوکے دوڑا آئیگا
حمزہ خود جوان شوقین ہین بڑی بڑی شاہزادیان اسکے عقد مین آئین جو دنیا مین خوبصورت
تھین وہ سب انھین کے لشکر مین پہونچین اُنکے بیٹے پوتے بھی سب صاحب ذوق و شوق
ہین اگر حضور کی طبیعت آئی بہت مناسب ہوا اگر کسی کے سامنے ذکر نہ آئے آپ کہہ سکتی ہین کہ
ہم ایسے شخص پر مائل ہوئے کہ جسکا دنیا مین مثل نہین پردہ قاف مین بھی جا کر دختر شہپال
پر مائل ہوئے بڑی سخت مزاج عورت تھی اٹھارہ برس صاحبقران کو تباہ رکھا آخر اپنی
ضد سے دنیا مین آئے اُنکا کسی طرح مثل نہین ملکہ نے کہا بوا نسرین تمھین سب حال
اُنکا معلوم ہے عمرو نے کہا حضور مین نے مدتون کتابین دیکھین نوشیروان نامہ کو
ابتدا سے پیدائش صاحبقران سے حال لکھا ہے وہ بھی مین نے دیکھا بطور احسن
پیغام کرونگی بلکہ وعدہ کرتی ہون کہ صاحبقران کو بلا لاؤنگی ملکہ نے گلے مین ہاتھ ڈالدیے
کہا بوا اگر اس راز کو تمنے چھپایا اور صاحبقران کو مجھتک لائین دولت دنیا سے نہال کرونگی
کیا کہون کہ دل کا کیا حال ہے یہ کیفیت ہے اگر سامنے آجائین تو عرض کرون نظم

| | | |
|---|---|---|
| رواق منظر چشم من آشیانۂ تست | کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست | بلطف خال و خط از عارفان ربودی دل |
| لطیفہای عجب زیر دام و دانۂ تست | دلت بوصل گل ای بلبل صبا خوش باد | کہ در چمن ہمہ گلبانگ عاشقانۂ تست |
| علاج ضعف دل ما بلب حوالت کن | کہ آن مفرح یاقوت در خزانۂ تست | بتن مقصرم از دولت ملازمت |
| ولی خلاصۂ جان خاک آستانۂ تست | چہ جای من کہ بلغزد سپہر شعبدہ باز | ازین حیل کہ در انبانۂ بہانۂ تست |
| من آن نیم کہ دہم نقد دل بہر شوخی | در خزانہ بمہر تو و نشانۂ تست | تو خود چہ لعبتی ای شہسوار شیرین کار |
| کہ توسنی چو فلک رام تازیانۂ تست | سرود مجلست اکنون فلک برقص آرد | کہ شعر حافظ شیرین سخن ترانۂ تست |

عمرو نے کہا ملکۂ عالم مین سب سامان درست کرونگی ملکہ نے کہا اے نسرین میرا اشتیاق
نہ ظاہر ہونے پائے کہا دادی ایسا اُنسے کہون کہ وہ خود مشتاق ملاقات ہون اور میان انکا
قصد کرین آپ کی طرف ناز اُنکی طرف سے نیاز اُنکی طرف سے خواہش آپ کی طرف سے
کاہش اُدھر سے خوشامد آپ کی طرف سے رد بصد جد و کد ملکہ خوش ہوگئین کہا نسرین اگر تو نے
اس لطف سے اس کام کو کیا عمر بھر احسانمند رہونگی ہائے کیا غضب ہوگیا سنہری پتلیون کو
مین نے جلا دیا وہ تو بڑی عقلمند تھین کہ کل آپ اور رنگ مین ہونگی آخر وہی ہوا اب ادھر دون تو لشکر
صاحبقران تباہ ہوگا کیون نسرین آخر کیونکر نباہ ہو عمرو نے کہا اے ملکۂ عالم صاحبقران
بڑی خواہش سے ملینگے آپ انکو راستہ طلسم کا بتا دیجیے ملکہ نے ٹھنڈی سانس بھرکے کہا یہ نہین
ہو سکتا ہے بھلا رہے سب عزیز و اقارب قتل ہو جائینگے تمام طلسم ساحرون سے بھرا ہوا ہے جابجا
روکینگے معرکۂ عظیم پڑینگے کیونکر مین قبول کرون عمرو نے کہا خیر مین جاتی ہون یہ کہکے عمرو باہر نکلا
خدمت صاحبقران مین چلا مگر وہ ساحر جو کھانے گئے تھے سامنے بحر العجائب کے پہونچے
دونون نے پوچھا ارے کیا ہوا عرض کی حضور کیا گزارش کرین مسطور و منظور رہ گئے سالار زر و نگار

قتل ہوا ملکہ طبل جنگ بجوا کے گئین میدان کارزار سے بیہوش ہوکے پلٹ آئین ہم لوگ صحرا مین
آتر رہے اس خیال سے کہ جب ملکہ اسم اعظم بند کرینگی لشکر اسلام لٹیگا لوٹ مین ہم بھی
شریک ہونگے مسلمانون کو قتل بھی کرینگے اب کئی دن گذر رہے کہ ملکہ زنار اپنی بارگاہ مین ہین
نہ لڑائی نہ جھگڑا مسلمان عیش کر رہے ہین سحر العجائب اُٹھا پشت پر کوٹھری تھی وہ کھول ایک
سنہری پتلی تڑپ کر نکلی دونون بھائیون نے سلام کیا کہا ای ہم شبیہ سامری ملکہ زنار میدان کارزار
سے کیون پلٹ آئین پتلی قہقہہ مار کر ہنسی کہا ای شہنشاہ عاصیان وہ حمزہ پر عاشق ہوگئی ہین
جلد انتظام کرو اب انتقام بدعت ہوگا یہ کہکے بھاگ گئی ایک برق چمکی کہ سب کی آنکھین جھپک گئین
اندر سے تین مرتبہ افسوس کی آواز آئی سردار بھی پریشان ہوئے دونون نے کہا یہ پتلی دیوانی
ہو اسکی بات کا کیا اعتبار یہ کہکے حکم دیا ملکہ زعفران زرد پوش کو بلاؤ سب نے دیکھا کہ ابر
زعفرانی پیدا ہوا تخت پر ایک نازنین زعفران پوش تاج پہنے ہوئے آن اُتری اُسنے سلام کیا
سحر العجائب نے کہا ای زعفران تمنے سنا کہ بی زنار صاحبہ نے جا کر مین مشکل کیا تم جا کر اُنسے
تاج و تخت لیلو اُنسے کہدو کہ آپ طلسم مین جائیے اگر تمھارا جی چاہے اسم اعظم حمزہ بند کر کے
سب کو پکڑ لاؤ ورنہ پلٹ آنا زعفران کا چہرہ سرخ ہوگیا کہا مین بی زنار کا کبھی سر کاٹ لاؤنگی
کوئی ایسا امر نالائق کرتا ہی انھون نے بہت بُرا کیا کنیز خاتمہ کر کے آئیگی اُسی وقت تخت پہ
سوار ہوئی ڈیڑھ لاکھ ساحرون کو ساتھ لیکر چلی یہان صاحبقران کو عمرو نے مشتاق کیا
صاحبقران نے کہا خواجہ یہان سے قریب ایک باغ ہی وہان تشریف لائین ہم ملاقات کو
چلینگے عمرو یہان سے چلا بلا تکلف بارگاہ زنار مین آیا زنار سے سب حال کہا یہ بھی ظاہر کر دیا
کہ مین عمرو عیار ہون زنار نے شرم سے سر جھکا لیا خواجہ سے کہا اچھا کل مین فلان وقت
باغ مین آؤنگی وقت وعدہ پر عمرو نے صاحبقران کو ساتھ لیا زنار نے اول ہی آکر
باغ مین فرش بچھوایا شرمائی ہوئی ٹہل رہی ہے کنیزون سے کہتی ہے مین اُنسے کیونکر بات کرونگی
پہلے تم اُنسے بات کرنا میرا اشتیاق ظاہر نہ ہو تم خاطر کرنا یہ ذکر تھا کہ خواجہ عمرو آکر پہونچے
ملکہ گھبرا گئین کہا کیون خواجہ اب مین کیا کرون عمرو نے کہا مہمان کی خاطر کیجیے اتنا خیال
رکھیے کہ صاحبقران بھی انتہا کے نازک مزاج ہین ذرا سی بات مین آزردہ ہو جاتے ہین
ملکہ نے کہا خواجہ مین تو بات نہ کر سکونگی تم بات کرو اسباب یہان سب طرح کا موجود ہے
شراب و کباب آئین یہان بیٹھین یہ ذکر تھا کہ صاحبقران مرکب پہ سوار باغ مین تشریف لائے
ملکہ تو منہ پھیر کر بیٹھین صاحبقران آگے کو ہم ملے ہوئے فرمایا کیون خواجہ ہم کسکے پاس آئے
ہمارا میزبان کہان ہے تم بیٹھو ہم جاتے ہین ملکہ یا تو کنکھیون سے دیکھ رہی تھین یا گھبرا کے
بول اُٹھین بیٹھیے میرا گھر نہین ہے امیر نے ہاتھ پکڑ لیا لاکے مسند پر بٹھایا باتین ہونے لگین ملکہ
ہر مرتبہ فرماتی ہین اب آپ پر بڑی بڑی لشکر کشیان ہونگی مین تو پلٹ جاؤنگی جا کر کہدونگی
کہ ساحر مجھسے مارے گئے اسم اعظم نہ بند ہوا لیکن یا صاحبقران جس وقت مین جواب دونگی
ایسا کوئی ساحر آئیگا کہ آپ کو یہان ٹھہرنا مشکل پڑیگا یہان کے ساحرون کے نزدیک اسم اعظم

ہندکرنا کچھ بات نہین ہی کچھ اور تدبیر کیجیے اول آپ کو یہ مناسب ہی کہ اپنے کو زندانخانۂ طلسمی تک
پہونچایئے کوکب و لاچین کو چھڑاییے اور سب شاہزادے قید مین بعد آئینگے آپ کا گذر
قریب کوہ عجائب دعا آتش ہوگا بہت خونریز بڑے مقابلہاے عظیم پڑینگے اگر وہان سے
گذر ہے تب لوح کا پتہ ملیگا اسکی کنجیون کو کیا عرض کرون نہایت مشکل سے لوح ملیگی اب تو حال
کی فکر کیجیے وہان سے کوئی ساحر زبردست آئیگا بہت سخت لڑائی پڑیگی صاحبقران نے
فرمایا پروردگار مالک ہی ملکہ مہر انگیز پروردگار پر ہی اس علامت پر کیا تدبیر ہو ملکہ نے کہا
جب خدا فضل کرے خندق کی جانب نہ جایئے سامنے نگاہ اٹھاکر دیکھیے ایک نخل سرسبز و
شاداب ہی اسپر ہزار ہا طائر بیٹھے ہین اس نخل کو بقوت صاحبقرانی اکھیڑیے وہ راستہ ہے
لیکن وہ طائر فوراً خبر پہونچا دینگے راہ مین روک ٹوک ہوگی زندانخانۂ طلسمی مین بڑے بڑے
لوگ قید ہین قہار فیلزور جو بڑا ان پر عاشق ہوا تھا جیتے گر جرار مالک سرحلہ جات اسپر
عاشق ہی آج تک اسکے دل مین لذت محبت ہی جس وقت سنیگی کہ قیدخانہ کو تا ضرور
اسکی مدد کو آئیگی بن پڑیگا تو لیجائیگی وہ بھی ہنگامہ برپا کریگی فنائی طلسم تو آپ کی ذات پر
موقوف ہی اصلی مقام پر سواے آپ کے کوئی نہ پہونچیگا پھر قربات تباہ کردیگا وہ زنجیرن
جو قید ہین سب صاحبان شوکت و لیاقت بلکہ تازہ میدان جرأت ہین وہ بھی زمین ہلا دینگے
مراد تو یہ ہی کہ طلسم مین غدر ہو جاے نکلوامیون کو چین نہ ملے یہ سب مضمون ہین نہ کتاب جاری
ہین پڑھا ہی صاحبقران ایک ایک لفظ کو بغور سن رہے ہین خواجہ سے اشارہ ہی کہ یہ سب
مقامات خیال مین رکھو اب صاحبقران نے ملکہ زنار سے اطاعت اسلام کو کہا ملکہ
مطیع اسلام ہوئین امیر نے عمرو سے فرمایا کہ خواجہ کچھ گاؤ عمرو نے زنگال شراب چلنے لگی
عمرو نے ملکہ سے آنکھ ملاکر یہ غزل عاشقانہ شروع کر دی نظم

ڈر آن پلکوں کی کاوش کا شب غم میں ہے
چھیڑ اک لطف کی مجھ میں مرے ہمدم میں رہے

یا خدا خوش رہے جبتک وہ مرے غم میں ہے
روئے ہنس ہنسکے تجھے عید محرم میں رہے

یہ دعا کرتے ہیں ناصح کہ شناکر عاشق
وہ بھی ہو جائے ہمیں سا جو کوئی ہم میں رہے

سرد مہری مرے داغوں کی دکھائے وہ اثر
جو محبت کی نہ کافور کے مرہم میں رہے

آدم اچھے رہے جنت سے نکلکر پھر بھی
ہم گلی سے تری نکلے تو جہنم میں رہے

جان گستی تھی دعا دونگی نہ میں دل کیطرح
کر گئی کام وہ اپنا ہم اسی دم میں رہے

دیکھنا پیر مغان کی نظر لطف کا فیض
عمر بھر رند جوانی ہی کے عالم میں رہے

تنگ بلبل نہ وہ نشیمن ہو جو چمن میں بیقدر
گر گئے رہنے کی روش قطرۂ شبنم میں رہے

ہوش آیا ہی مجکو جب جاتا ہو تو کہتا ہی وہ شوخ
جو کبھی آپ میں رہتا نہ وہ ہم میں رہے

گل بنے داغ جگر خواہ بنے انگارا
چاہے جنت میں رہے چاہے جہنم میں رہے

ناخن تکا مری پڑ جائے کبھی صبر ایسا
زخم بھر لانگی تا شیر مرہم میں رہے

دل عاشق میں فلک نے کبھی رہنے نہ دیا
گھتی بڑھتی ہی خوشی ہم تو اسی غم میں رہے

اسکے قابو سے نکل آئے جو قابو پا جائے
دل سے یہ چال نہ بیتابی پیہم میں رہے

قتل پر میرے اُٹھے ہاتھ جو اُسکا یا رب
پھر وہ کچھ کام نہ آئے مرے ماتم میں رہے

ڈھونڈھتے پھرتے ہیں ہم اُس صنم یکتا کو
سب کا مالک جو الگ سب سے دو عالم میں رہے

یار سوجی ہون تو صدقے تری جان بخشی پر
لاکھ دم عاشق جانباز کے اک دم میں رہے

ایڑیاں رگڑیں ہمیشہ وہ ملے پاؤں جلال
ہاتھ وہ پائے جو رسوا مرے ماتم میں رہے

اس وقت صحبت گرم ہے صاحبقران بھی مست بیٹھے ہیں پہلو میں ملکہ زنار مروارید پوش چند
کنیزان ہمراز بھی حاضر ہیں خواجہ سرا نئے نئے طور سے بجاتی ہے دل کو ایک دھیمی دھن میں کچھ بجے ہوئے
بجا رہے ہیں اشعار عاشقانہ گا رہے ہیں قضائے کار ملکہ زعفران زرد پوش بحکم شاہان طلسم
چلی تھی تخت ہوا پر اُڑا ہوا آتا ہے مصاحبین پہلو میں کہتی چلی آتی ہے اس وقت میں کہنے پڑا ایک
مجھے کیونکر ہو سکیگا کہ میں ملکہ زنار سے کہوں کہ میں نے تمکو معزول کیا مجھسے تو نہ ہو سکیگا تم
لوگ چلے سے کہنا کہ شہنشاہ نے آپ کو بلایا ہے جب وہاں جائیگی وہاں حال کھلجائیگا مصاحبین
کہتی ہیں ایسا ہی ہوگا کہ ناگاہ کی آواز کان میں آئی ملکہ زعفران کو علم موسیقی میں نہایت سواد ہے
ملکہ اُکے مارے سے کہتی ہو کون ظالم نے بجا رہا ہے کس قیامت کے اشعار گا رہا ہے مصاحبوں نے عرض کیا
بیشک کوئی کامل داکمل ہے زعفران نے کہا اسی جانب کوئی کھینچے لیے جاتا ہے چلو چلکر ذرا ہم بھی
ہم بھی دیکھیں کہ یہ کون شخص ہے کہ سنگ تخت اسی جانب پھیرا جون جون قریب جاتی ہیں دل کی دھڑکن
بڑھتی جاتی ہے فرماتی ہیں ارے ظالم کیا میل دے رہا ہے کمبخت نے کلیجے کے ٹکڑے اُڑا دیے آخر
اسقدر بدحواس ہوئیں کہ کنیزوں سے کہا تم آہستہ آہستہ آؤ میں بڑھتی ہوں دیکھوں تو کون ہے
یہ کہکے بڑھی باغ پر آکر اتر آئی اب جو نگاہ اُٹھاکے دیکھا ایک جوان خوش گردن بلند و بالا
خوب رو نیکو سلاح جسے آراستہ چہرہ آفتاب عالمتاب پہلو میں ملکہ زنار مروارید پوش [illegible]
دھوان دماغ سے نکلگیا مگر خاموش جی میں کہتی ہے کہ یہ کیا غضب ہوا کنارے کھڑے ہو کر
سنا کہ ملکہ زنار صاحبقران کو راستہ بتا رہی ہیں دل تھرا گیا ارادہ ہوا کہ اتر کر سر کاٹ لوں
پھر سوچی کہ صاحبقران بیٹھے ہیں ضرور دخل دینگے صاحب اسم اعظم ہیں سحر اُنپر تاثیر نہ کریگا
اس وقت خاموش ہی رہنا بہتر ہے یہ سوچکر ہٹ آئیں کنیزیں راہ میں ملیں پوچھا واری کون
گاتا تھا ملکہ نے کہا یہ نہ پوچھو مقدمہ لائق بیان کرنے کے نہیں ہے دنیا میں آگ لگگئی وقت زوال
طلسم نور افشان ہے دیکھے کیا ہو طلسم کشا راہ طلسم سے باہر ہوا کنیزوں نے کہا واری
کسنے ظاہر کیا کون جاننے والا ہے ملکہ نے کہا اب کھلجائیگا کسی کی جان پر بنیگی کوئی طلسم سے
نکالا جائیگا ابرو میں فرق آئیگا کنیزیں خاموش کہ یہ کسکا ذکر ہے ملکہ کیا فرماتی ہیں ہم میں نہیں آتا
ملکہ زعفران بقہر و غضب تمام طرف بارگاہ زنار کے چلی زنار صبح ہوتے ہی صاحبقران
سے رخصت ہوئی کہا کیوں شہریار اب ملاقات کب ہوگی امیر نے فرمایا تم صاحب اختیار ہو
ہم مجبور و لاچار ہیں جب قصد کروگی چلی آؤگی امیر نے فرمایا نہ جاؤ ہمارے لشکر میں چلو انشاءاللہ
ہمتو طلسم میں داخل کرینگے تم لشکر کی حفاظت کرنا زندانخانے میں جانا ہمکو واجب و لازم ہے

علاوہ فرزندون کے ایک ہمارا دوست صادق ساحر زبردست بادشاہ طلسم مینوسواد ملک اخضر سبز پوش جاکر قید ہو گیا ہی بڑا کار نمایان اُسنے کیا تھا ساحرون کے ہوش اڑا دیے نور افشان دوا کے بھاگے بھاگے پھرتے تھے عین وقت پر وہ گرفتار ہوا اسکے واسطے دل بیقرار ہی کہا اے شہریار مین رخصت تو ہوتی ہون خود بخود دل گھبراتا ہی سواے ان کنیزون کے کوئی میرے راز سے واقف نہین مگر دل کہتا ہی راز کھلگیا شاہان طلسم کو خبر پہنچی امیر نے فرمایا اگر ایسا ہی تم بلا تکلف ہمارے لشکر مین چلی آنا بادشاہ طلسم تو کیا اگر تمام عالم قصد کرے تمپر ہاتھ نہ ڈال سکے ملکہ تم نہ جاؤ ہمارے ساتھ لشکر مین چلو مین جاتے ہی طرف زندانخانے کے قصد کرونگا مجھے بھی یقین ہی کہ بڑی لڑائی پڑیگی اگر اُن دلیرون کو چھڑا لیا بڑا مطلب نکلیگا ایک ایک اُنمین شیر صولت اسفندیار ہیبت ہی نور الدہر بن بدیع الزمان ایرج نوجوان وہ کاذبھی قید ہی ملکہ نے کہا حضور وہ تو ضرور چھوٹینگا جنیشہ وحلیسہ دونون اُسپر جان دیتی ہین جرور ہاتھ پاؤن ہلائیگی ایسی باتین بہت سی رہین چلتے وقت ملکہ زنار نے دامن صاحبقران کا پکڑ لیا رو رو کر یہ اشعار عاشقانہ پڑھنے لگین نظم

چھینکو بھی تو یون تیر بلا ترچھی نظر سے
واقف نہین اب تک مرے نالون کے اثر سے
حیران ہین بہار تری آنکھون کے ہنر سے
یہ شعلہ عذار آپ نکل پڑتے ہین گھر سے
وہ پاس مرے آئے یہ کہتے ہوئے گھر سے
آنکھون نے ہمین مار لیا سحر نظر سے
گیسون مانع ترغیب ہو وصلت کی لڑائی
وشمہ مجھے جان کے بھی ہٹ گئے لالے
منھ بوسے کا مشتاق ہی دیدار کی آنکھین
ہم الفت دندان مین بہے جاتے ہین آنسو
اے وعدہ فراموش تری آنکھون کی سوگند
ہمنے جو تجھے دل مین جگہ دی تو عجب کیا
رومال بھگوتے ہوئے بالین سے پھر تے
کیونکر نہ گل افشان ہون مری آہ کی شاخین
یون ترک محبت سے مری وہ ہوئے بیٹھین
دلسوز بتون کی ہی جو ہو الفت ذاتی
ٹکسال مین ہم بھی ہین صفیر سخن آرا

برماتا ہوا دل کو نکل جائے جگر سے
اے تو سہی دل پھڑکے نکل آئے گھر سے
دونون نے مجھے مار لیا ایک نظر سے
کس طرح رہا جاتا ہی پتھر ہین شرر سے
ایسا نہ گمان تھا ترے نالون کے اثر سے
شرمائیے اپنے لب اعجاز اثر سے
اس معرکے مین ضبط تو مشکل ہی بشر سے
کچھ دل تو سوا ہو گیا سوزش مین جگر سے
دیکھون تو مری جان نکلتی ہی کہ گھر سے
ایک اشک کا قطرہ ہوا پنہان نہ گہر سے
ہمنے جو لگائی ہی بک چار پہر سے
احباب چھپاتے ہین حسینون کو نظر سے
دیکھا نہ گیا حال مریض آنکھ کی نظر سے
اس نخل کو سینچا ہی بہت خون جگر سے
جیسے کوئی چونک اٹھتا ہی مرنے کی خبر سے
پتھر کا کلیجہ نہین پھٹتا ہی شرر سے
ناسخ کے مقلد ہین تلمذ ہی قمر سے

اس غزل کو ملکہ نے اس سوز و گداز سے سامنے صاحبقران کے پڑھا صاحبقران زمان بیقرار ہوگئے امیر نے گلے سے لگا لیا فرمایا ملکہ جان بلا ڈر کے رہین آئینگے ملکہ بہر نوع رخصت ہوکین

یہان زعفران پہلے سے آکر بارگاہ مین ملکہ زنار کے مقیّن کنیزون سے پوچھ رہی ہین آپ کی مالک
کہان ہین کنیزین عرض کر رہی ہین سحر تیار کرنے گئی ہین زعفران کنیزون پر بگڑ رہی ہے کہ تم
کیسی رفیق و شفیق ہو مفصل حال مالک کا نہین جانتین کنیزین عرض کرتی ہین ہمنے جو پوچھا بھی تو
فرمایا کہ ہم سحر تیار کرنے جاتے ہین یہ ذکر تھا کہ ابر سامنے سے چمکا زعفران دیکھنے لگین دیکھا
ملکہ زنار بر ہوا اس چلی آتی ہین چند کنیزین پشت پر اُسنے کچھ باتین کرلی ہوئی آپہونچین جیسے ہی
ملکہ زنار آکر اُتری زعفران نے پوچھا کہان تشریف لیگئی تھین ملکہ زنار اس وقت ہوش
مین نہین ہین منھ سے نکلگیا کہین نہین زعفران نے کہا بوا ذرا ہوش مین آؤ زنار کے
منھ سے بے اختیاری مین نکلگیا بند واسوخت

دوستان سخت بجانم ز آزاری دل
صرف شد عمر عزیزم بہ پرستاری دل
جان بلب آمدہ از دست جفاکاری دل
پیش ازین چند کشم رنج گرفتاری دل
نتوانم کہ کنم چارۂ بیماری دل
نیست جز مرگ کہ آید پی غمخواری دل
من ازین خانہ برانداز بجان آمدہ ام
زین شریر ہمچو سپندی بفغان آمدہ ام

گاہ در زلف بتان بردہ گرفتارم ساخت
بسمل تیغ نگہ گشتہ و خونبارم ساخت
بلبل نرگس فتان شدہ بیمارم ساخت
روز ہجران شدہ دیوانہ و ہشیارم ساخت
ہدف تیر بلا گشت و دل افگارم ساخت
در شب وصل بخواب آمد و بیدارم ساخت
یاس الفت شدہ صد زود عاصی بازد
رخنہ در کار من شیفتہ می اندازد

پیشہ گیری جدت زین گرسنہ عیاری
ہوس بلبلی شوخی و خوش گفتاری
تنگ جادو نظری سیمبر دلداری
رہزنی دشمن جان و جہان آزاری
دلبر تند مزاجی صنمی مکاری
گلرخی شمع جمالی و جفا کرداری
تا کمان آمد و دل برد و نہان شد آخر
جان لبی وصف کمر در دہان شد آخر

ملکہ زعفران نے کہا ذرا ہوش مین آؤ کیا بیہودہ بکتی ہو کون آیا دل کو لیگیا اب جان کو صبر کر
ہمکو سب کچھ معلوم ہے ای زنار افسوس تمنے عہدون کا بھی پاس نہ کیا طلسم کشا کو راستہ بتا دیا
زنار نے گھبرا کر کہا بوا میرے اشعار پڑھنے پر ایسے کلمات کہتی ہو مین نے کلیات شہید کو جو دیکھا
اُنکے واسوخت کے تین بند یاد رہگئے وہ مین نے پڑھ دیے تم کچھ اور سمجھین اور کسی کا بات کا دل مین
خیال نہ کرو مین بھلا یک کام کو گئی تھی زعفران نے کہا بوا زیادہ باتین نہ بناؤ ہمنے آنکھون سے اپنی
دیکھا طلسم کشا کے پہلو مین آپ بیٹھی تھین بہت خوبریز کا بھی نام آیا زندانخانے کا ذکر ہوا لوح طلسمی
کا بھی نام آیا تمکو بوا غیرت نہ آئی اب بھی انکار کرتی ہو مشکین باندھکر تمہاری لیچلونگی سامنے شاہان
طلسم کے انکار و اقبال کرنا شاہان طلسم ہیان رہے گئے ہین اُنکو معلوم ہو گیا تمکو معزول کیا حکم ہے
کہ مشکین باندھکر لاؤ سب بہتر اسی مین ہے کہ رومال سے ہاتھ باندھ لو اور چلی چلو ورنہ ہم بذلت تمکو
لیجائینگے وہان جلکر جو مالک کرین زنار نے جو بیٹے کی باتین سُنین کہا بوا چپ رہو واہیات
باتین نہ بکو وہ کون ہین معزول کرنے والے مین گئی اُنکے باوا کی لونڈی ہون وہ خود مکار و
نمکحرام ہین اپنے مالک کو قید کر لیا اسیر یہ گھمنڈ زعفران اُٹھ کھڑی ہوئی گولہ مارا زنار نے
گولہ کاٹا لڑتی بھڑتی باہر نکلی زنار نے پکار کر آواز دی ای ساحران غدار مین نے تم سمجھونگی
جان بچانی دشوار ہے فکر کی ہے سامری نامے مین صاف صاف مرقوم ہے آمد طلسم کشا کی دھوم

تمام ساحران غدار کانپ رہے ہیں صاف صاف سامری نے لکھدیا کہ جو طلسم کشائی اطاعت
فرمانبرداری کریگا جان بچیگی ورنہ ذلیل ہوگا مارا جائیگا یہ جو ملکہ نے آواز دی چالیس ہزار
ساحر تیار ہوئے زعفران نے لشکر کو گھیر لیا زعفران بلاے روزگار ہی جسپر کڑک کر گری اُسکے
دو ٹکڑے کیے کئی ہزار ساحر مارے پکار رہی ہے کہ بی زنار تمکو جانے نہ دونگی زنار چاہتی ہے
میں نہ لڑوں نکلجاؤں زعفران نے سحر سے کانٹے بچھا دیے لکھ ہاے ابر بنائے ہے جدھر زنار
گئی اندھیرا معلوم ہوا سحر کرکے ابر کو توڑا دوسرا ابر حائل ہوگیا اس طرح زنار لڑتی پھرتی ہے
صاحبقران جو صبح ہوتے لشکر میں آئے چاہتے ہیں کہ اپنی بارگاہ میں جائیں کہ دیکھا لشکر حریف
میں ہنگامہ ہوا ساحروں کے مرنیکی بھی آواز آئی لکھ ہاے ابر نمایان ہوئے امیر نے گھبرا کے
فرمایا خواجہ بڑھکر خبر تو لو کیا معرکہ ہے خواجہ نے کہا ہرکارے وہاں موجود ہیں ابھی خبر لیکر آتے ہونگے
کہ نامیان دو تو میان دوڑتے ہوئے آئے عرض کی اے شہریار کوئی ساحرہ زعفران زردپوش
آئی اس سے اور ملکہ زنار سے مقابلہ پڑ گیا وہ ساحرہ چاہتی ہے ملکہ زنار کو گرفتار کروں ملکہ زنار
بڑے زور و شور سے لڑ رہی ہیں ارادہ ہے کہ لڑ بھڑ کر نکلجاؤں اسنے بیچ میں سحر حائل کردیے
یہ سنکر صاحبقران گھوڑے پر سوار ہوئے عمرو نے ہرچند کہا میں جا کر خبر لاتا ہوں امیر
نے فرمایا ہرکارے صاف صاف بیان کر رہے ہیں اب خبر کی کیا احتیاج ہے صاحبقران
کا گھوڑا بڑھا تھا کہ چار سو سردار عقب میں چلے طوق حران گرد ابو المعجن گرد سرداران
لشکر اسلام نے علم اژدہا پیکر کاندھے پر اُٹھایا خواجہ عمرو بھی صورت بدلکر چلے یہاں
زعفران نے کئی مرتبہ چاہا کہ ملکہ زنار سے مقابلہ کروں ملکہ زنار تڑپ تڑپ کے ابر
توڑ رہی ہیں جتنے ابر زعفران نے حائل کیے زنار نے سب ابر مٹائے کئی ایک دن میں
جادوگرنیان تھیں انکو بھی مارا کہ اُنکے مرنے سے زعفران کو غصہ آیا زعفران کا چہرہ
زرد دل میں در دلگری سحر کر رہی ہیں کہ زمین کانپی طائر نکلے اُڑے ساحر بھاگنے لگے نعرۂ
صاحبقران کی صدا آئی زمین تھرائی زعفران نے پوچھا ارے یہ کیا ہے کہا حضور صاحبقران
فوج لیکر آگئے زنار نے جو صاحبقران کو دیکھا پکار کر آواز دی آپ نے کیوں تکلیف فرمائی
میں لڑ بھڑ کے نکل آتی اور یہ بھی اشارے سے کہا کہ ہمارا حال کھلگیا زعفران نے مجھکو اور
آپکو ایک جگہ دیکھ لیا اب میں طلسم میں جانے کے لائق نہ رہی اگر جاؤنگی قصہ کردیگی وہ بھیا
نکورام بدی پیش آئیگی صاحبقران نے کچھ جواب نہ دیا زعفران نے جو دیکھا کہ صاحبقران
لڑتے ہوئے آتے ہیں سحر کرتی ہوئی بڑھی صاحبقران اسم اعظم بآواز بلند پڑھ رہے ہیں
جو زعفران نے سحر کیا وہ باطل ہوا زعفران غصے میں بچھ کھینچکر جا پڑی کئی سرداروں کو
اسنے مارا صاحبقران نے جو یہ جرأت زعفران کی دیکھی نعرہ کرکے جا پڑے زعفران نے
کئی گولے مارے وہ بیچ گرگئے اسی کے لشکر کے ساحر مرے زعفران جھلا کر جا پڑی کئی نیچے
مارے امیر روک رہے ہیں زنار نے جو دور سے دیکھا جیسی منظور ہوا کہ میں زعفران سے
مقابلہ کروں ایسا نہ ہو امیر کا اسم اعظم بند کرے ساحروں نے زنار کو روکا مگر صاحبقران

کئی وار اسکے دفع کیے ایک مقام پر نعرۂ شیرانہ کرکے ہاتھ تلوار کا مارا اسنے گھبرا کے سپر سر پر اٹھا دیا
تیغۂ عقرب سیر پڑا اسم اعظم پڑھ رہے تھے سپر کے دو ٹکڑے ہوئے سر پر گری تاج کو کاٹ کر مع سر کے
ایک چار ٹکڑے ہوئے زعفران کا مرنا ابر زرد ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا سنگباری و برفباری ہوئی
آواز آئی کشتی مرا نام تھا زعفران جادو یہ دور زنار نے بھی سنا اور دیکھا کہ زعفران
قتل ہوئی اب جو زنار ملازمون پر گری برق بنکر تڑپی بارہ چودہ ہزار ساحر مار گئے قدم سب کے
اکھڑے جو اسباب ساتھ لائے تھے ملازمان زنار نے لوٹ لیا خیمے بارگاہ میں جلا دین سیران جادو
زعفران جادو کی بہن کہ سب لشکر کی افسر تھی جب زنار نے جا کر اسکو بھی زخمی کیا زخمی ہو کر
سیران بھاگی لیکن پکار کر آواز دی بھلا اے زنار دیکھو شہنشاہ کو خبر ہو گی تو کیا بلا نازل ہو گی
بڑی ساحرہ کو تنے مارا یقین ہے کہ شہنشاہ کو بڑا قلق ہو زنار نے چاہا کہ اسکو نہ جانے دون
گرفتار کرون وہ خندق آتش مین پھاند پڑی سب ساحر آگ مین گھسکر غائب ہوئے صاحبقران
نے آکر ملکہ زنار کو ساتھ لیا کہا ملکہ اب یہان ٹھہرنے سے کیا فائدہ زنار نے دست بستہ
عرض کی مجکو دو بون طرح مشکل ہے اگر طلسم مین چلی جاؤن آبرو کا ڈر ہے ایسا نہ ہو وہ مجکو بھی
قید کر لے اگر نہ جاؤن دل کا یہ حال ہے نظم

زندے وہی ہین جو کہ ہین تجھپر مرے ہوئے ۔ باقی جو ہین سو قبر مین مردے بھرے ہوئے
مست الست قلزم ہستی مین آئے ہین ۔ مثل حباب اپنا پیالہ بھرے ہوئے
اللہ رے صفائے تن نازنین یار ۔ موتی ہین کوٹ کوٹ کے اوپر دھرے ہوئے
دو دن سے ہاتون جو نہین دیوانے یار نے ۔ بیٹھے ہین ہاتھ ہاتھ کے اوپر دھرے ہوئے
ان ابروؤن کے حلقے مین وہ انکھڑیان نہین ۔ دو طاق پر ہین دو گل نرگس دھرے ہوئے
بعد فنا بھی آئیگی مجھ مست کو نہ نیند ۔ بے خشت خم لحد مین سرہانے دھرے ہوئے
نکلین جو اشک بے اثر انکھو سے کیا عجب ۔ پیدا ہوئے ہین طفل ہزارون مرے ہوئے
لکھے گئے بیاضون مین اشعار انتخاب ۔ رہ گئے رہے وہی کہ جو سکے کھرے ہوئے
آتش صفون کو تیغ نے ابروے یار کی ۔ تیر نظرہ سے درہم و برہم پڑے ہوئے
آتش خدا نے چاہا تو دریائے عشق مین ۔ کودے جو ابکی ہم تو ورے سے پرے ہوئے

یہ کہکے زنار بہت روئی عمرو نے آکر ہاتھ پکڑ لیا کہا ملکہ کیون گھبرائی ہو انشاء اللہ تنے جو کتاب
سامری مین پڑھا ہے وہی ظہور ہوگا ملکہ لاچار صاحبقران کے ساتھ ملیکہ لالہ عذار و ماہ رخسار
بھی واسطے استقبال کے آئین لشکر مین آکر داخل ہوئین مین لاکھ ساحر کا لشکر ایک جانب آکر
فروکش ہوا ملکہ زنار اپنی بارگاہ مین آئین دل دھڑک رہا ہے کہ دیکھیے شاہان طلسم کیا کرین
ضرور فساد برپا کرینگے یہان سحر العجائب و مصر الغرائب بارگاہ مین بیٹھے کہ سیران جادو
رخسار آکر پہونچی تمام کیفیت زعفران کے مارے جانیکی بیان کی اور یہ بھی کہا کہ بی زنار نے
راستہ اصلی تعلیم کیا یقین ہے کہ صاحبقران داخلہ کرین ساحر گھبرانے لگے سحر العجائب نے
کہا صاحبقران کی کیا حقیقت ہے شاخسار کو بلاؤ اسی وقت شاخسار طلب ہوئی دو نون بھائی

کہا ای شاخسار تمنے سنا ہی زنار لشکر صاحبقران مین پہونچ گئین اب وہ راستہ بتائینگی شاخسار
نے کہا داری کیا مجال ہی زنار ایسی دس لاکھ اگر ہون تو کیا ہوتا ہی مین جاکے راستہ روکے دیتی ہون
شاخسار قید خانے مین آئی کچھ اسباب سحر لیکر دو کوس آگے بڑھگئی اور بھی جادوگرنیان ساتھ ہین
قضائے کار خبیثہ کرمخوار اُس وقت دربار مین بیٹھی تھی کہ جسوقت یہ خبر پہونچی سنکے بہت خوش ہوئی
یہ کہکر اُٹھی کہ لونڈی بھی جاکر شاخسار کی شراکت کرے سحر العجائب نے کہا ای خبیثہ کرمخوار یہ وقت
دستگیری ہی جو کام کرو گی کل اہالیان طلسم پر احسان کیا اگر تو جاکر اپنا کوڑہ کرکٹ اور اشیاے عجیب
راہ مین طلسم کشا کے پھیلا دے یہ مین خوب جانتا ہون کہ مسلمانون کو بہت احتیاط ہی جان دینگے
مگر مقام نجس پر قدم نہ رکھینگے کیا عجب ہی کہ طلسم کشا الٹجائے خبیثہ نے کہا حضور ملاحظہ کرینگے لیکن
ایک فرمان بنام شاخسار مرحمت ہو کہ بی شاخسار کو ابتک مجھے شک ہی قید خانے مین مجاور
نہین آنے دیتین سحر العجائب نے چند فقرات خوشامد لکھے ای شاخسار آجتک تمنے ایسا
انتظام کیا کہ کوئی قیدی قید خانے سے نہین نکلنے دیا خبیثہ کرمخوار کہ خیرخواہان دولت
مین سے ہی برائے انتظام آئی ہی کسی طرح کا شک نہ کرنا خبیثہ وہ انتظام کریگی کہ طلسم کشا گھبرا کر
پلٹ جائیگا یہ فرمان اپنے ہاتھ سے لکھکر خبیثہ کو دیا خبیثہ وہان آئی دیکھا شاخسار نے مینکوس
آگے بڑھکر کچھ پہاڑ بنا لیے ہین اُسپر ساحر مقرر کیے کچھ خارستان کھڑے کیے پر بہار جابجا
ساحرون کو مقرر کر رہی ہی ایک ایک پری تاکید ہی کہ مین تم سبھون کی مدد کو موجود ہون
طلسم کشا کو دام مکر مین پھنسانا کہ خبیثہ کرمخوار آکر پہونچی شاخسار نے پوچھا بی عاشق صادق
کہان چلین میان قہار فیلزور کو نہین دیکھا خبیثہ نے کہا یہ فرمان ملاحظہ فرمائیے شاخسار
چونکہ انتظام مین تھی سحر بھی کر رہی ہی مدد بند تیار کیے فرمان کو پڑھکر جھولی مین رکھ لیا
ہنسکر کہا بی خبیثہ مجھے تمہین دیکھکر خوف آتا ہی خبیثہ نے کہا نہین حضور شاہان طلسم نے
بڑی پرورش فرمائی مین نے جو عذر کیا کہ ویرانے مین رہتے رہتے گھبرا گئی مہینون گوشت نہین
نصیب ہوتا دیہات مین ماش چنے کی روٹیان بڑی جوار کے چانول اور وہان کیا میسر ہی
تو وعدہ کیا ہی کہ تمکو شہر کا حاکم کرینگے آج وہ کوڑہ کرکٹ پھیلاؤن کہ طلسم کشا گھبرا کے
پلٹجائے شاخسار نے کہا جاؤ خبیثہ وہانسے بھاگی جنگل مین جابجا سحر کرتی ہوئی ٹھیک دوپہر کا
وقت ہی دھوپ تڑاقے کی ہی ہر طرف سناٹا قید خانے مین پہونچی قہار فیلزور پڑا ہوا سو رہا ہی
آتے ہی ایک لات ماری کہا او خفتہ بخت جلد اُٹھ مین تیرے چھڑانے کو آئی ہون قہار
زنجیرین ہلاتا ہوا اُٹھا خبیثہ نے قید کاٹی جلدی مین تخت بھی نہ بنا سکی گر مین بجبر دیکر لے بھاگی ملکہ
نسیم آفتاب معشوقۂ سکندر رسوخ مین بیٹھی ہوئی رو رہی تھی کہ سناٹا ہوا دیکھا کہ خبیثہ کرمخوار
قہار فیلزور کو پنجے مین دبا کر لیے جاتی ہی سکندر کو جگایا کہا ای شہریار معلوم ہوتا ہی
صاحبقران لڑتے ہوئے آ پہونچے دیکھیے خبیثہ کرمخوار قہار کو لیے جاتی ہی دیکھیں فلک
ہمکو اور آپکو کب رہا کرائے سکندر کی بھی آنکھون مین آنسو بھر آئے کہا ملکہ نہ گھبراؤ
خداوند ہمکو سرسبز کریگا وہ بھی دن آئیگا کہ قید سے رہائی پائینگے تمہارا مرتبہ اعلیٰ ہی

کہتی ہی تیری عہد شکنی سے گھبرائی ہون یہ کہکر مسکراتی ہوئی قریب آئی ہاتھ پھیلا دیے کہا ارے
مدت گذری جی چاہتا ہی اسی وقت مقدمۂ اصلی کا سامنا ہو قہار نے کہا ارے سب اہالیان فوج
کھڑے ہین خبیثہ نے کہا یہ سب نوکر ہین ان لوگون سے کیا شرمانا قہار نے کہا مین کئی مہینے کے
بعد قید سے چھوٹا ہون کچھ نہ ہوسکیگا جہان قہار کھڑا تھا وہان ایک نخل ہی اسمین کچھ پھل لگے ہین
خبیثہ نے ایک پھل توڑکر کہا لے یہ کھالے کہ تجکو خواہش ہو قہار نہ کھاتا تھا خبیثہ نے
زبردستی کھلایا پھل کھاتے ہی مبہوت ہوا گینڈے سے کودا پھل کھانیکا پھل ملا ہاتھ پھیلا کر کہا
ذرا سینہ تو کھولدو خبیثہ نے کہا مجھے کیا تجھسے انکار ہی یہ کہکے ساری کھونٹکے چینلدی گنوار دن
نے منہ پھیر لیے قہار خبیثہ پر جا پڑا مقدمۂ اصلی ہونے لگا خبیثہ نے راز و نیاز پیچ قہار
کے نوچ رہی ہی کبھی کہتی ہی مجھے مار ڈالیگا ارے بس چھوڑ دے قہار کہتا ہی بعد کئی مہینے کے
یہ دن نصیب ہوا جلدی کیا ہی اسی ریت مین خبیثہ قاعدے سے لیٹی ہی قہار مطلب اصلی مین
مصروف ہی جلیسہ جو اُڑی ہوئی جاتی تھی گنوار دن کا ہنگامہ جو سنا پلٹ پڑی سر جھکا کے
جو یہ معاملہ دیکھا منہ مین پانی بھر آیا پکار کر آواز دی ہمشیرہ یہ میرا فرزند ہی مین نے کبھی
اس سے کسی بات کا انکار نہین کیا بس تھا مین اس وقت ہوش مین نہین ہون تجکو کچھ
شرم نہ آئی سر بازار ایسی باتین خبیثہ کہتی ہی ای قہار اسکو بکنے دے قہار بھی بدل مصروف
ہی ٹہنا اسکا خبیثہ کی رائے پر موقوف ہی جلیسہ نے اُڑتے اُڑتے ایک گولہ مار اپکار کر
آواز دی یا سامری یہ دونون جلجا ئین مین نے یہ معاملہ اپنی آنکھون سے دیکھا مجھے صبر
نہ ہوسکیگا اب تو خبیثہ اُٹھی قہار سے کہا ای فرزند اب اور وقت کا وعدہ رہا حوصلہ
دل کا دل ہی مین رہا اس حرامزادی نے عین وقت پر آکر ستایا تو بھی ہوشیار ہو جا نظم

نظر پر روے او و ز دیده بگشا
صبا گو غنچۂ ناچیده بگشا
بگلشن بگذر و در لعبت گل
شکنج طرۂ ژولیده بگشا
در رمز عشق آگاہی نظیری
ز خود گم کرده بردی دیده بگشا
مبادا عالمے را جان برآید
زبان بلبل شوریده بگشا
گره بر جبین ابرو از چه داری
معما از دل نشنیده بگشا
اگر پژمرده تا باغبان جبید
گره از زلف خود فہمیده بگشا
برافشان کاکل شمشاد را گو
سر این نافۂ پیچیده بگشا

قہار ہنسنے لگا جلیسہ تو غصہ
مین کانپ رہی ہی کہتی ہی دونون کو مار ڈالونگی او خبیثہ تو نے دل مین آگ لگا دی میرے
سامنے یہ حرکت ناشایستہ کا شکے اندھی پیدا ہوتی یہ معاملہ تو اپنی آنکھون سے نہ دیکھتی قہار
تو الگ کھڑا ہی خبیثہ اُسی طرح برہنہ بال سر کے کھلے ہوئے جلیسہ کو سمجھاتی ہی کہ جا چلی جا
تو نے اس وقت مطلب مین خلل ڈالا صبر کر لی ہون جلیسہ کہتی ہی مین اپنے فرزند کو تیرے
پاس نہ چھوڑونگی میرا ابھی تو مطلب ہوا اگر تو جانثری چاہتی ہی قہار کو حکم دے کہ میرا بھی دل
خوش کردے یہ کہکے اُسنے بھی ساری چینلدی ململ کا ٹکڑا قہار کو دکھاتی ہی کہتی ہی ارے دیکھ تو
خبیثہ کو یہ غنچۂ گل کہان ملکہ ہی یہ گوہر ناسفتہ کہ ناگفتہ تیری آبرو بڑھ جائیگا اس ملعونہ سے
کیا ہاتھ آئیگا قہار شرماکر سر جھکا لیتا ہی کہتا ہی اری بیغیرت ساری تو باندھ لے کہتی ہی

بینا کیون چھپاؤن اصلی کیا شرم ہی مطلب اصلی پر دل سے گرم ہی دونون برہنہ کود رہی ہین
خبیثہ اپنی تعریف کرتی ہی کہتی ہی ارے یہ شگافت قلم ہی یا شگاف گندم آدم فریب ہی سحر دونون
مین چل رہے ہین نخل صحرائے ویران کے چل رہے ہین ہنگامہ گیر و دار بلند دونون مطلب
اصلی کی خواہش مین دردمند خبیثہ بہت تیز و طرار ہی مقام اصلی کے بال نوچکر جلیسہ پر
پھینک مارے ہزارہا ماران سیاہ جلیسہ کو لپٹ گئے لاکھو یہ چیختی غل مچاتی رہی اسقدر
کاٹا کہ جلیسہ چلنے لگی لاشہ اسکا زمین پر گرا خبیثہ نے کہا چل نکل چل اب ٹھہرنا مناسب
نہین ہی قہار نے گینڈا بڑھایا عوض مین نقارون کے ڈھلے جھانج بجتے ہوئے خبیثہ ایک
خوک صحرائی پر سوار کہتی ہی اس ویرانے سے نکل تمام جنگل ویران جدھر قہار گینڈا
بڑھاتا ہی صحرائے ویران نظر آتا ہی کہتا ہی ای مادر مہربان اس صحرائے ویران سے کیونکر نکاسی ہو
خبیثہ کہتی ہی جلیسہ کا مرنا غضب ہو گیا فورًا خبر پہونچیگی سب سے زیادہ ڈر شاخسار
کا لگا ہوا ہی وہ مصروف اہتمام ہی پہاڑ بنا رہی ہی یہ کہتی ہوئی چلی جاتی ہی لیکن شاخسار
ایک صحرائے ویران بنا کے بیٹھی ہی کہ ایک طرف سے کچھ زاغ و زغن پیدا ہوئے پر دن
سر پیٹتے ہوئے آواز دیتے ہوئے ہائے جلیسہ مردار خوار کا خاتمہ ہوا مردار خواری
مین اب کون ہمارا ساتھ دیگا مردے ڈھونڈھ ڈھونڈھ لاتی تھی آپ بھی کھاتی تھی ہمکو بھی خوب
کھلاتی تھی شاخسار نے جو یہ معرکہ دیکھا اشارہ کیا ایک زاغ آکر اسکے ہاتھ پر بیٹھا پشت
سہلا کر شاخسار نے کہا ارے جلیسہ کو کسنے مارا زاغ نے آواز دی خبیثہ نے
جلیسہ کو مارا آپ کو کچھ خبر بھی ہی خبیثہ زندانخانے سے قہار کو لیگئی یہ سنتے ہی شاخسار نے
زاغ کو تو چھوڑ دیا کہا بیشک اب عمر طلسم تمام ہوئی سامری نامے مین مرقوم ہے
کہ پہلے وہ ساحرہ قتل ہوگی جو بیچاری بے گنہ مری ہوا امورات خلاف پر سب گرم ہین
سب اہالیان طلسم اُس سے بھاگتے ہین یہ بھی لکھا ہی کہ جس کو جس قتل کرے یہ کہکر ایک
چیخ ماری آواز دی او ذلیل جادو بینا خبیثہ کو یہ حرامزادی جانے نہ پائے یہ آواز
دیتے ہی پہاڑ سے ایک ساحر سیہ فام بد انجام چالیس زنگی ساتھ ایک عرق باندھے ہوئے
سونٹا ہاتھ مین کہا ملکہ کیا حکم ہوتا ہی شاخسار جادو نے کہا خبیثہ و قہار طرف
صحرائے ویران کے جاتے ہین زیر کوہ بوقلمون جاکے روک لے یہ سنتے ہی ذلیل
چلا چالیس زنگی پشت پر اسی حال سے عرقیان باندھے ہوئے میلے چادرے بغل مین
سونٹے ہاتھ مین جست و خیز کرتے ہوئے چلے ان سب کا ذکر وقت پر کیا جائیگا اب یہ حقیر
بے ہنر منشی احمد حسین قمر خدمت ناظرون والا مقام مین عرض کرتا ہی ناظرین والا مقام
آگاہ ہون کہ جس روز ملکہ زنار مردار سیہ پوش آکر شریک ہوئی ہین صاحبقران نے
حکم دیا کہ کل صبح کو ہم طرف طلسم کے جائینگے اُس دن لشکر مین انتشار ہو جس بارگاہ
مین صاحبقران تشریف رکھتے ہین خواجہ عمرو بھی حاضر ہین معتبر ہوش فرنگی و صاحبقران جا
خدمت مین خبر مشہور ہوئی کہ کل صاحبقران حدود جا بیٹھے ملکہ لالہ عذار و ماہ جبین

خبر سنکر آئین ملکہ زنار بھی حاضر ہیں امیر فرما رہے ہیں کہ خواجہ اب لشکر بعد خدا کے تمہارے سپرد ہی عمرو نے عرض کی ای شہریار جہان حضور جائینگے غلام بھی پہونچیگا ملکہ زنار نے بھی عرض کی کہ کنیز ضرور ساتھ چلیگی صاحبقران نے فرمایا تم ہی نے تعلیم کیا کہ تنہا جانا چاہیے اب میں اکیلا جاتا ہوں تم لوگ وقتاً فوقتاً آجانا ملکہ زنار رونے لگیں کہا ای شہریار کالی راتیں ہجر کی مجھسے نہ کاٹی جائینگی خاص آپ کی ملازمت کے واسطے عزیز و اقارب سب چھوڑے شاہان طلسم کو اپنا دشمن بنایا مجھے کیونکر آرام پڑیگا **نظم**

| | |
|---|---|
| ہجر میں کرتا ہوں منت ای جنون حداد کی | طوق کے بدلے بنا لادے چھری فولاد کی |
| ہی فقیری کا سبب الفت قد آزاد کی | چاہیے ہم چھوڑ رکھیں چھری شمشاد کی |
| پھر گئی جب کوچہ جانان کیجانب کی ہوا | تب ہماری خاک تونے ای فلک برباد کی |
| راہ میں نقش قدم تصویر آتے ہیں نظر | پاے جانان میں روش ہی خامۂ بہزاد کی |
| زادہاے طبع کی کثرت ہوئی ہی اسقدر | جسنے اک بستی زمین شعر میں آباد کی |
| بت نے مارا ہی جو مجکو تھی یہ تقدیر خدا | حکم حاکم تھا شکایت کیا کرون جلاد کی |
| زندگی ہمسایہ کے مانند میرے ساتھ ہی | عشق گیسو میں ہی عادت افعی ہمزاد کی |
| قتل تو کرتا ہی مجکو چھوٹتا ہون رنج سے | یار ہی سفاک خونریزی مجھے فصاد کی |
| عشق کب محروم رکھتا ہی کسی جانباز کو | گوش شیرین میں صدا تھی تیشۂ فرہاد کی |
| ہی الف سا قد تصور میں مجھے آٹھوں پہر | دل ہمارا ہی کہ پیشانی کسی آزاد کی |
| رنج غربت دشت وحشت کین دشمن ہجر دوست | سلطح ہو شادمان خاطر ناشاد کی |
| بتکدے میں میرے نالوں سے جو آیا ہی نمناک | اس صنم کے سامنے ناقوس نے فریاد کی |
| اپنے اپنے بخت یوسف کو زلیخا مول لے | جان شیرین مفت میں جاتی رہی فرہاد کی |
| نعل عیسی سے زیادہ ہی اثر ہیں اسکی بات | کھول دیتا ہی زبان وہ گنگ مادرزاد کی |
| یار کے در تک رقیب آتے ہی مرجائے شتاب | یا الہی موت اسکو بھی ملے شداد کی |
| کنج غربت میں ہی جز غم خاک ناسخ اب گھر | خط کوئی آیا کبھی پڑھکر طبیعت شاد کی |

صاحبقران نے فرمایا ای ملکہ زنار ہمارے جانے سے راستہ کھلجائیگا تم لوگ بھی چلے آنا انشاء اللہ ملاقات ہوگی لشکر میں آکر لیجانا اچھو دیکھیں کیا سامان ہوتا ہی رات بھر انھیں باتوں میں گذری صبح کو صاحبقران آگے آگے سب سردار گھیرے ہوئے جب صاحبقران قریب خندق آتش کے پہونچے طاؤس نے قلعے سے آواز دی یا صاحبقران ادھر آئیے یہی راستہ طلسم کا ہی آپ کو راستہ بتاتا ہون صاحبقران نے چاہا ادھر دون زنار نے کہا ای شہریار اس مکار کیجانب نہ دیکھیے یہ دھوکا دیتا ہی صاحبقران طرف صحرا کے چلے جب قریب اس نخل کے پہونچے اسپر جو طائر بیٹھے تھے غل مچانے لگے سر پر صاحبقران کے چرخ مارتے تھے غل مچاکر آوازین دیتے تھے ان آوازون سے یہ ثابت ہوتا تھا کہ شعر پڑھ رہے ہیں **نظم**

| | |
|---|---|
| واللہ نبود عارم گر یار بود یارم | از مومن و از مسلم از کافر و از ملحد |
| من عاشق بدنام دیوانہ و بدکارم | زنار ستادہ ز صلاح و اللہ کچھ پیدا |

| | | |
|---|---|---|
| از زیر چرا گردم چون ملحد بیدینم | در کعبہ چرا باشم چون در پے زنارم | از صالح شب و دم از فاسق شب گردم |
| نی مے بر پیمانہ ام نے مست نہ ہشیارم | گہ سبحہ گہ تافم زالست چنین لافم | شہباز جہانگیرم پرواز جہاں دارم |
| گہ روضۂ رضوانم گہ بلبل بستانم | گہ صبح گہے شامم گہ شمع گہے نارم | ہر ساقی و گہ جامم گہ مطرب ناکامم |
| گہ بربط و مضرابم گہ چنگ سہ تارم | من عاشق جانبازم معشوق سرافرازم | من ترک سر اندازم من دلبر عیارم |
| من دلبر پنہانم بر صورت انسانم | من قادر جبارم جبارم و ستارم | فرد ازلی ہستم حی ابدی ہستم |
| گاہے بت زنارم گہ چتر بسر دارم | احمد تو بخوان مارا جز حق تو مدان مارا | از مذہب پنداری بیزارم و بیزارم |

صاحبقران سے کچھ خیال نہ کیا زنار نے بھی آواز دی ای شہریار بسم اللہ اپنے مقام پر جا بیٹھے رہیے نہیں صاحبقران نے جھپٹ کر نخل کو اکھیڑا حقیقت میں اسقدر مضبوط تھا کہ امیر نے زور صاحبقرانی ختم کیا جب نخل اکھڑا آج وہ زور تھا کہ جو روز قتل ارجناب آہن شاخ کیا تھا موئے جسم استادہ تھے انگلیوں سے قطرات خون ٹپکے چہرہ سرخ ہو گیا عمرو نے کہا ای زنار سوائے صاحبقران کے کوئی اس نخل کو نہیں اکھیڑ سکتا تھا زنار نے عرض کی خواجہ جسکی زندگی ہوگی وہ دیکھیگا کہ صاحبقران اس طلسم کو ضرور فتح کرینگے اکھیڑنا نخل کا علامت طلسم کشائی ہے صاحبقران نے دیکھا بہرہ نقب کا ظاہر ہوا ایک اژدر نے سر نکالا زنار نے کہا ای شہریار خوف نہ کیجیے گا دہن اژدر میں پھاند پڑیے صاحبقران بسم اللہ کرکے دہن اژدر میں پھاند سے دہنہ نقب کا بند ہو گیا صحرا میں سناٹا ہوا عمرو دیوانہ وار وحشی مثال فراق میں اپنے آقا کے پھرنے لگا پکارتا تھا آقا میرے کہاں ہیں زنار نے کہا خواجہ ہم تو رخصت ہوتے ہیں عمرو نے کہا ملکہ مجکو بھی لو آگے آگے زنار اسکے پیچھے ماہ رخسار اسکے عقب میں لالہ عذار مینوں جادوگرنیاں روانہ ہو گئیں عمرو نے دیکھا زنار تندیل فلک ہولی نظر دن ... نہاں ہو گئی نہیں معلوم کہاں گئی لیکن خبیثہ کرمخوار قہار کو لیے ہوئے آتی ہے کھنچی جاتی ہے ای قہار جلیسہ کا مارا جانا بڑا غضب ہوا شاخسار کو خبر ہو گئی یہ کھنچی ہوئی جاتی تھی کہ پہاڑ سے گرد اڑی آواز آئی منم ذلیل جادو ای خبیثہ کہاں جاتی ہے دھکڑے کو بھی ... لیے جاتی ہے ہر چند کہ ذلیل ہوں مگر شاخسار کا کفیل ہوں یہ کہکے گنوار دن پر جا پڑا تیر ستم چلنے لگے جس زنگی پر تیر پڑا سینے کو توڑ کر پار نکل گیا ذلیل جادو نے جسکو گرا چیر کے پھینکا یا بلا سے بھیر یہاں ہی خبیثہ نے جو یہ معرکہ دیکھا چھوٹے موتیوں کی ہیکل گلے سے اتاری منہ میں قہار کے ڈالدی کہا اس ذلیل کو لینا جانے نہ پائے زور میں نے تیرا زیادہ کر دیا قہار چلا ذلیل نے آواز دی او ملعون میرے پاس نہ آنا یہ کہکے سامنے سے بھاگا طرف خبیثہ کے چلا پکار کر آواز دی ارے خبیثہ ساری کھول دے میں چھوٹی خبیثہ کا بہت مشتاق ہوں خبیثہ نے کہا بیٹا تجھے کیا انکار ہے نہ قہار کا فلاں بھائی کھلا بیٹا تجھ میں انہیں کیا ذوق ہے اسکو یہ ... ش کیا تجکو دودھ پلایا ذلیل قریب پہونچا خبیثہ کرمخوار نے ساری ہٹائی ذلیل جادو قاعدے سے یہ سمجھا قہار کا لیان دیتا ہے کہ ادھر ادھر افزادی یہ کیا کرتی ہے کچھ تجکو شرم نہیں آتی خبیثہ نے ہنسکر کہا بیٹا ان باتوں میں دخل نہ دو قہار

کب مانتا ہی ہر مرتبہ گینڈا بڑھاتا ہی کہ خبیثہ پر جا پڑون جب قریب پہونچتا ہی گینڈا اسکو ہٹا لاتا ہی
جب تین مرتبہ یہی ہوا کہ قہار کو گینڈا ہٹا لایا ذلیل سے خبیثہ منھ کالا کرنے مین مصروف ہی آخر
قہار گینڈے سے کود تلوار کھینچکر چلا خبیثہ نے بہت منع کیا کہ ارے یہان نہ آنا ورنہ پچھتائیگا اور
بحسرت مارا جائیگا قہار تلوار کھینچکر قریب ذلیل کے پہونچا ہاتھ تلوار کا مارا سر پر ذلیل کے پہلا
پڑا سر ذلیل کا زخمی ہوا اتنے مین خبیثہ سے الگ ہوکر قہار پر جا پڑا قہار نے ہاتھ تلوار کا مارا
ذلیل نے کلائی پکڑلی دونون مین کشتی ہونے لگی خبیثہ کھڑی رو رہی ہی قہار کو کوستی ہی کہتی ہی
تجھکو لات و منات سمجھے غارت کرین تو نے ہمارے مزے مین خلل ڈالا قہار گالیان
دیتا ہی کہ اپنے سحر کے زور مین مجھے زیادہ ہی زیر کرلیگا میرا اسپر زور نہین چلتا خبیثہ کو رونے
سے فرصت نہین بلک بلک کے رو رہی ہی گنوار بھی سب کھڑے دیکھ رہے ہین قہار کہتا ہی
او نامردو کھڑے دیکھ رہے ہو اسکو مار لو مجکو زیر کیا چاہتا ہی وہ سب کہتے ہین ہماری بیوی
آشنا ہی اسکو ہم کیونکر مارین قہار حیران ہی کہ یہ کیسے ملازم ہین میرا کہنا نہین مانتے ذلیل
قہار کو لے دوڑا قہار لاکھ چاہتا ہی کہ مین اپنے کو روکون ذلیل گالیان دیتا جاتا ہی اور
کہتا ہی ہون سب نامردے اسی تجھ پر تو نے میرے مزے مین خلل ڈالا اب میرے ہاتھ سے
کیا بچیگا خدا ایسے مین نے ہزارون مار ڈالے خبیثہ میری جورو ہی ہمیشہ اس سے مزے
اڑاتا ہون انکی مجال ہی کہ میرے سامنے تیری شرکت کرے یہ سب جتنے کھڑے ہین میرے
دیکھے بھالے ہین رشتے مین میرے سالے ہین یہ اپنے بہنوئی کو ستا سکتے ہین قہار کی بیقراری
اپنی جان سے بیزار پیچھے ہٹتا چلا آتا ہی یقین ہی کہ اب وہ زیر کرلیگا کہ پہلوے نعرہ شیر کی
آواز آئی سے مین حیرانی دیکھا صاحبقران زبان نعرہ کرتے ہوے چلے آتے ہین نعرہ صاحبقران

| | | |
|---|---|---|
| امیر [illegible] سب خنجر | بحکم خدا بستہ شمشیر جارا | بہ تیغ صمصام و صقام نام　بہ تیغ عقرب بکے ردا انجام |
| [illegible] جہان پاک کرد | سر کشان جلہ در خاک کرد | امیر نے جو قہار و ذلیل کو لڑتے ہوے دیکھا |

خبیثہ نے گنوارون سے کہا کہ طلسم کشا کو مار لو سب پاسی اور گنوار صاحبقران پر ٹوٹ پڑے
امیر نے عقرب کو کھینچا جسپر ہاتھ مارا اسکے دو ٹکڑے کیے بیسیون قتل ہوگئے دس بارہ گنوار
مارے گئے باقی رام رام کرتے ہوے بھاگے خبیثہ نے پکار کر آواز دی ارے نامردو تم سب
بھاگ کر کہان جاؤگے اب قریات مین نہ رہنے پاؤگے کسی نے جواب بھی نہ دیا صاحبقران
سب کو بھگا کر طرف قہار و ذلیل کے چلے اب خبیثہ کو تاب نہ آئی صاحبقران پر جا پڑی
آگ برسادی بسبب اسم اعظم کے صاحبقران پر تاثیر نہ ہوئی جب خبیثہ برابر پہونچی صاحبقران
پر پانی برسایا بوندے گرد کے بنا کے امیر پر کسی نے تاثیر نہ کی خبیثہ نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر
نے تیغ عقرب پر اسکی تلوار کو کاٹا الجھا کے سے ہاتھ نکالکر تلوار ماردی خبیثہ کر نخوار کے
دو ٹکڑے ہوئے مرنا خبیثہ کا کہ آسمان سے آگ برسی قہار و ذلیل دونون صاحبقران پر
جا پڑے دونون نے دو طرف سے ہاتھ مارا امیر نے تھپکیان مارکر دونون کی کلائی پر ہاتھ
ڈالکر یا تلوارین چھینکر پھینکدین کمر مین ہاتھ ڈالکے دونون کو اٹھا لیا غصے مین بھرے ہوے تھے

دونون کے سر ٹکرا دیے! شے دونون کے پھینککر صاحبقران آگے بڑھے شاخسار جادو
انتظام کرکے چاہتی ہی کہ پلٹون کہ ایک زغن اُڑتی ہوئی آئی پر ذن سے سر پٹپتی ہوئی اور آواز
بلند پکارتی ہوئی ای ملکۂ عالم طلسم کشا نے ذلیل و قہار و خبیثہ کو مارا اس طرف آتا ہے
یقین ہی کہ آکر آپ سے مقابلہ کرے یہ کہکر زغن جلگر گری ساخسار نے ایک چیخ ماری آواز دی
ای ساکنان صحرا طلسم کشا آگیا اسکو بڑھکر رو کو بارہ ہزار ساحر درۂ کوہ سے نکلے افسر انکا
سلطان ازرق چشم آگے بڑھا ہوا شاخسار نے پکار کر آواز دی لینا وہ سب کچھ سب
جھپٹے صاحبقران اُن دونون کو مار کر بڑھے ہین قریب ایک صحراے ہولخیز وحشت انگیز
کے پہونچے ہین کہ دیکھا بارہ ہزار ساحر آگے آگے ایک ساحر گینڈے پر سوار نعرہ کرتا ہوا
کہ منم سلطان ازرق چشم ساتھ والون سے کہا طلسم کشا کو مار لو بارہ ہزار ساحر صاحبقران
پر جا پڑے امیر نعرہ کرکے ان ساحرون سے لڑنے لگے چاہتے ہین کہ اپنے کو ادھر کو قریب
افسر کے پہونچاوین ممکن نہین ہوتا ساحر جان دیے دیتے ہین ایک کو مارا دس آگئے امیر
نے لاشون کے انبار لگا دیے ہنگامۂ گیر و دار بلند ہی دریاے خون جاری سر مثل اولون
کے برس رہے ہین ساحر بھاگے بھاگے پھرتے ہین لکھا ہی کہ دن بھر گذر گیا ہی صاحبقران
کو ساحرون سے مہلت نہین ملتی صحراے ہولناک اندھیرا جنگل مین پڑا ہی ساحر سحر کر رہے ہین
امیر کو پریشانی اندھیرے مین صاحبقران زخمی ہونے لگے سلطان ازرق چشم نے نعرہ کیا
کہ یارو طلسم کشا پر سحر کرو نیزہ و تلوار سے مار لو زندہ نہ بچے اگر طلسم کشا مارا گیا سارے طلسم
کی جان بخشی کی صاحبقران تاریکی مین بہت گھبرائے بیقرار ہوکر دعا کرنے لگے کہ پروردگار
اس اندھیرے سے نجات دے بڑا افسوس یہ ہی کہ کوکب اپنے دل مین کہیگا صاحبقران
نے مجکو قید سے نہ چھڑایا انصاف یہ ہی کہ ہوشربا اسی کی فکر سے فتح ہوا اگر کوکب شریک
نہ ہوتا فتح طلسم ہوشربا دشوار تھی پروردگار مجکو تابہ زندان خانہ پہونچا دے اگر موت بھی
آئی ہو تو اتنی مہلت ملے کہ مین کوکب کو رہا کردن بعد اسکے حکم ہو کہ ملک الموت قبض روح
کرے تہ دل سے امیر نے دعا کی ایک شعلہ آکر آنکھون کے سامنے چمکا اسکی روشنی مین امیر
بڑھے صاف ثابت ہوتا ہی کہ ہمکو لعل روشنی دکھا رہا ہی ازرق چشم نے جو دور سے دیکھا کہ
صاحبقران روشنی مین چلے آتے ہین ساحر اندھیرے مین ٹھوکرین کھا رہے ہین ازرق چشم
نے روشنی پر گولہ مارا روشنی بلند ہوگئی گولے پر عکس پڑا گولہ پلٹ کر ایک ساحر کے سینے پر پڑا
توڑ کر پشت کو پار گذر ا ساحرون نے پکار کر آواز دی ای سلطان کیا کہنا آپ نے اپنے
ملازم کو مارا طلسم کشا کا کیا نقصان ہوا سلطان نے کہا مین نے تو قصد کیا تھا کہ روشنی کو
گل کردن دوسری بات ہوئی وہ روشنی پھر صاحبقران کے سامنے آکر چکی سلطان کا قصد
ہی کہ سحر کرکے روشنی کو گل کردن ساحر سینہ سپر کیے لڑ رہے ہین شاخسار کا حال سنیے دن بھر
انتظام کرکے چاہتی تھی کہ زندان خانے مین جاؤن کہ ایک ساحر دوڑا ہوا قریب آیا کہا حضور
سلطان نے جاکر طلسم کشا کو گھیرا طلسم کشا پر سحر تاثیر نہین کرتا کئی ہزار ساحر مارے گئے مگر گرفتار ہوا

طلسم کشا کا دشوار ہی شاخسار نے کہا بڑے تعجب کی بات ہی حمزہ اکیلا آیا مشہور ہی کہ عمرو حمزہ کا ہمزاد
وہ کیون نہین آیا دیکھو مین تدبیر کرتی ہون ارے شیران جادو کہان ہی نام شیران لیکر جو لنے
دستک دی جنگل سے ایک شیر دم ہلاتا ہوا سامنے آیا شاخسار نے کہا ای شیران جہان عمرو ملے
اسکو گرفتار کرکے لاؤ وہ شیر چلا شاخسار پلٹ کر قیدخانے مین آئی دیکھا سب قیدی خوشیان
کر رہے ہین کنیزون نے جو ذکر کیا سب قیدیون نے سن لیا کہ صاحبقران علامت سے گذر چکے
طرف قیدخانے کے آتے ہین ایک سے ایک تنا گیر ہو رہا ہی نور الدہر زنجیرین ہلا رہے ہین اور
آواز دیتے ہین ادتا جزادے کرباس فروش بازاری اب ہم چھوٹینگے طلسم نور افشان کو لوٹینگے
تم یہین قید مین پڑے رہو گے ایرج نے پکار کر آواز دی او کشتی گیرزادے داداجان مجکو آکر
رہا کرینگے تمہارے تو نام سے بیزار ہین دونون نے زنجیرین ہلائین شاخسار نے جو دیکھا کہ ایرج
و نور الدہر زنجیرین ہلا رہے ہین طعن و تشنیع آپسمین ہو رہے ہین سماک جادو اسکا غلام پہلو
مین کھڑا تھا کہا ای سماک ان دونون کو منع کر سماک بڑھا نور الدہر کو جھڑکا کہا او نبیرۂ حمزہ
خاموش رہو ملکہ عالم خفا ہوتی ہین نور الدہر تو سلیس ہین سر جھکا کر چپ ہو رہے آنکھون مین آنسو
بھر آئے جب نور الدہر خاموش ہوئے پھر طرف ایرج کے پلٹا کہا ای جوان اب زنجیرین نہ ہلانا
غل ہوتا ہی ملکہ عالم خفا ہوتی ہین ایرج نوجوان شاگرد خواجہ عمرو ہین ہنس پڑے کہا بھائی
میرے پاس آؤ مین تمہین سمجھادون اس کشتی گیرزادے نے شاہان طلسم کو برا کہا ہم انکا
نمک کھاتے ہین ہمکو ناگوار ہوا ایک بات ایسی ہی اسکو چلا کے نہین کہسکتے قریب آؤ سمجھادین
سماک قریب ایرج نوجوان گیا ایرج نے کہا پاس آؤ کان مین تمہارے کہینگے جب یہ بالکل
قریب آیا کہا دیکھو ملکہ شاخسار جادو نور الدہر کو مار رہی ہین کیا برا کلمہ کہا شاہون کی بالکا نام
لیا ہی سماک جادو پلٹا جیسے ہی منہ اسکا پھرا ایرج نوجوان نے ہتھکڑی اسکے سر پر ماری للکار کر
کہا ابے یہ کہا تھا سماک جادو کا سر پھٹ گیا ساحر غل مچانے لگے ارے سماک جادو کو قیدی نے
مار ڈالا ایرج نے نور الدہر سے نگاہ ملا کر آواز دی مردان صف شکن جوانان تیغزن جان جانے
سے نہین ڈرتے ہین شاخسار نے جو پلٹ کے دیکھا سماک کا لاشہ پڑا ہوا ہی نور الدہر و ایرج
سے تکرار ہو رہی ہی قید توڑا چاہتے ہین شاخسار سر پیٹتی ہوئی سامنے سحر العجائب کے
آئی کہا ای شہنشاہ پسران حمزہ نے قیدخانے مین ہنگامہ ڈالدیا کیسی لاچاری ہی کہ انکو قتل
نہین کر سکتی انکے واسطے کچھ حکم فرمائیے یا کہیے دونون کو چھوڑ دون تلوارین ہاتھ مین دیدون
لڑ بھڑ کر دونون مرجائین ایک کو ایک قتل کریگا سماک جادو ایسا ساحر مارا گیا کہ مین نے کلیجہ
تھام لیا سحر العجائب نے کہا ظلمات سیاہ دل کو بلاؤ دونون کو لیجائے اپنے قصر مین
قید کرے آب و دانہ بند کرے کوکب دبتر ان کو بھی ملال ہوگا دونون وہان تڑپ تڑپ کر
مرجائینگے اسی وقت خادم گئے ظلمات سیاہ دل کو بلا کر لائے وہ ساحر بہ ہیبت کہ دن
دیکھکر خوف آتا ہی دربار مین سب دیکھکر کانپنے لگے سحر العجائب نے کہا ای ظلمات سیاہ دل
نور الدہر و ایرج کو اپنے قصر مین لیجا آب و دانہ بالکل موقوف کر تیسرے دن لاشے نکلین

ظلمات نے کہا حضور مین آج ہی لیے صدمے دون کہ آج ہی تڑپ کے مر جائین یہ کہکے ظلمات
چلا یہان ان دونون جوانون نے اسقدر زنجیرین ہلائین کہ ساحران غدار گھبرا رہے ہین بران
اپنے مکان سے نکل آئین ایدرج سے اشارہ کیا ای شہریار یہ کیا ضرور ہی ایرج نے کہا
تم اس مقدمے مین نہ بولو بران نے ہاتھ باندھے کہ شہریار برای خدا قید خانے مین
کولکر اور آفت نہ آئے دل دھڑکتا ہی کوکب بھی قصر سے نکل آئے سکندر بھی اپنے قصر
سے نکلے ایرج سے دل محبت کرتا ہی پکار کر آواز دی ای شہریار جانے دیجے کیا ضرور ہی
ایسا نہ ہو شاہان طلسم کوئی آفت برپا کرین سب جوان سکندر دیکھنے لگے نسیم و شاہین و گلشن
بھی افسوس کر رہی ہین یہ دونون شیر نہین مانتے کہ ظلمات سیاہ دل آکر پہونچا ایک چیخ ماری
کہ باغ ویران کی دیوارین ہلنے لگین آنے کے ساتھ ہی نورالدہر و ایرج کی کمر مین پنجہ دیا
ہو بھی کیا کہ دونون شیرون سے کے سنکے ڈھلکے لے اڑا قید خانے مین غریو بلند ہوا ملکہ تران
نے کلیجہ پکڑ لیا پکار اٹھین ہاے کیونکر ضبط کرون نظم

راز رکھتا ہی نہان جو مر رہی
بے ہوا سر گشتہ ہی میر اغبار
ہاتھ مین ہر دم قلم ہی فسردہ ہی
بوے گل لائی نہین ہر دم نسیم
مجکو نامہ سخ گنج بار آور دہی

فصل گل ہی کیون نہ ہو ہمسر بہار
سامنے آنکھے بگولا گرد ہے
قاصد محبوب کی آمد نہین
آنکھے بازی گاہ کی یہ گرد ہی

یان ہنسی ہی لب پہ دلمین درد ہی
سرخ آنسو ہین تو چہرہ زرد ہی
اسقدر نامون کے لکھنے مین ہی فرد
اسلیے ہر شعر مین آورد ہے
نامہ محبوب جو لائے صبا

سنکر ڈھلنا جو نورالدہر کا سب لوگون نے دیکھا یقین ہوا
ظلمات نے مار ڈالا سکندر زرین پوش اسقدر رویا کہ بیہوش ہوگئے گرانسیم نے جوش
محبت مین سر زانو پر رکھ لیا اشک حسرت جو ٹپکے سکندر نے آنکھین کھولدین کہا ای ملکہ عالم
بڑا غضب ہوا عجب شیرون کو بیگیا دیکھیے کیا کرتا ہی شاہین نے کہا ای شہریار اب طلسم کشائی
آمد ہوئی اسی طرح سب کو قتل کرینگے یہان تو سب بلکہ رہے ہین ظلمات ایرج و نورالدہر
کو لیے جاتا ہی صاحبقران لشکر سلطان ارزق چشم سے لڑ رہے ہین شیران جادو جو
تلاش مین عمرو کی نکلا تھا بعد جلنے امیر کے خواجہ کو تین دن اسی جنگل مین گذرے فراق مین امیر
کے رو رہا ہی کہ ہاے میرے آقا اکیلے گئے وہ تو سیدھے سپاہی ہین ساحر بڑے بڑے مکر کرینگے
ایسا نہ ہو آقا گرفتار ہو جائین وہ مکر و حیلے کو کیا جانین تیسرے دن اسی جنگل سے تین مسافر
نکلے عمرو نے تینون کو بیہوش کیا عمرو نے انکے کپڑے اتار کے اسباب لے رہا ہی کہ شیران
پہونچا دور سے اسنے دیکھا کہ عمرو عیار مسافرون کو لوٹ رہا ہی وہین سے تڑپکر شیر بنا ہوا
جست جو کی گردن عمرو کی لی خواجہ بول بھی نہ سکے عمرو کی گردن دبا کر پہاڑ پر ہوا ہوگئے
ہوا جاتا ہی جہان صاحبقران لڑ رہے ہین حوالی مین اس پہاڑ کے پہونچے
شیران اس پہاڑ پر اترا خیال مین آیا کہ دیکھون یہ شعلۂ آتش کیسے بھڑکتے ہین عمرو کو پہاڑ
پر ڈالا با آب گردن اٹھا کر دیکھنے لگا دیکھا جنگل مین سحر چل رہے ہین حیران ہوا کہ یہ کون لوگ ہین
ہزارہا درخت جلے جنگل تمام آتش بار ہو رہا ہی شیران حیران کہ یہ کیا معرکہ ہی لیکن

ظلمات سیاہ دل جو ایرج و نور الدہر کو لیکر بلند ہوا اسکی نگاہ جو پڑی کہ شیر کسی جانور کو
اٹھالایا ہے کہانیکا ارادہ ہے ای ظلمات یہ جانور بھی عجب صورت کا ہے لاؤ اسکو پکڑ لیں اپنے
قصر میں لیچلینگے قفس آہنی میں بند رہیگا مکان میں رونق ہوگی یہ سوچکر پر سر کوہ نظر آیا ایرج
و نور الدہر کو ایک ہاتھ میں لیا جھولی سے نکالکر دستہ سحر کھینچ ماری شیران کے جسم سے
پار گذری شیران مر کر گرا عمرو پر سے سحر اُترا حیران ہوا کہ یہ کسنے احسان کیا اس ساحر کو
مارا لاؤ کپڑے اُتار لیں ظلمات سیاہ دل نے دیکھا کہ وہ جانور مثل آدمیوں کے شیران
کے کپڑے اُتارنے لگا مرنے سے شیران بصورت اصلی ہوگیا ہے ظلمات سیاہ دل اُتر آیا
عمرو نے جو ایک ساحر کو دیکھا قصد کیا کہ دگر بھاگوں ظلمات نے سحر کیا ایک پنجے میں دونوں جوانوں
کو دبائے ہوئے ہے عمرو کی نگاہ پڑی ایک ساحر بدصورت کہ خوف آتا ہے صورت دیکھکر قلب تھراتا ہے
ظلمات نے کہا ارے تو کون ہے یہ ساحر تجکو کہاں سے لایا عمرو نے کہا آپکا تابعدار گویا ہوں
جنگل میں گا رہا تھا یہ شیر پہونچا مجکو پکڑ لیا میں نہیں سمجھا کہ یہ ساحر ہے آپ نے احسان کیا یہ دونو
کون ہیں جنکو آپ لیے جاتے ہیں ظلمات نے کہا یہ پسران حمزہ ہیں اپنے قصر میں لیے جاتا ہوں
باغ ویران میں قید تھے اب انکو اپنے قصر میں لیے جاتا ہوں عمرو نے جو ایرج کو اس حال
میں دیکھا دل تڑپ گیا کہ میرا فرزند کس حال زار میں ہے کہا میاں ساحر صاحب بہت پیر کیوں
زمین سے نکالے آپ نے احسان کیا مجکو چھوڑ دیجیے ان دشمنوں کو قتل کریں انکے تو طلسم سے
بستیاں کی بستیاں ویران ہوگئیں انکو قتل کریں کہ ساحروں کی آبادی ہو ظلمات نے کہا
مجھے تجپر شک ہوتا ہے میں نے اس ساحر شیران کو خدمت میں ملکہ شاخسار کی دیکھا تھا
یہ کہکے ہاتھ زمین پر مارا آواز دی یا سامری مجکو معلوم ہو کہ یہ کون شخص ہے تیر نظر آیا اسمیں سے
شرارہ نکلا اُسنے آواز دی ای ظلمات یہ عمرو عیار ہے کیوں دھوکا کھاتا ہے سامری و جمشید نے
بے مشقت تجکو اس ایسے کو دلوایا یہ سُنکر ظلمات خوش ہوگیا اب اسنے شاخیں نخل کی توڑکر تخت بنایا
عمرو بہت تڑپا ظلمات کب مانتا ہے عمرو و ایرج و نور الدہر کو تخت پر ڈالکے اُڑتا ہوا
چلا اُس مقام پر پہونچا کہ جہاں سلطان زرق چشم نے صاحبقران کو گھیرا ہے لڑتے لڑتے رات
ہوگئی جب صاحبقران گھبراتے ہیں شعلہ چمک سامنے آجاتا ہے اسی کی روشنی میں صاحبقران
ساحر کو قتل کرتے ہیں سلطان نے کئی گولے اُس روشنی پر مارے شعلہ بلند ہوجاتا ہے
سلطان نے غصے میں آکر پیشانی پر نشتر مارا خون اپنا لیکر تیغ پر ڈالا وہ گولہ شعلے پر مارا شعلہ
بلند ہوا تھا قطرہ خون کا شعلے پر پڑا شعلہ نظر آیا اب سلطان کی نگاہ پڑی کہ ایک نازنین مہ جبین
دریائے جواہر میں غوطہ زن پیشانی انور چمکتی الماس انکھڑیوں میں لال ڈورے کہ رشتۂ
حیات عاشقان کو قلم کریں لب اعجاز نما مسیحا بھی کی بحث کا دم بھریں بوٹا سا قد شکم صاف و شفاف
لوح زر برجدی سلطان بیقرار ہوگیا اتنے تو آواز دی کہ او ظالم او غدار تکبر ہوش تو ہی نے ابتک
حمزہ کو بچایا ورنہ ابتک طلسم کشا کو پکڑ لیا ہوتا یہ کہتا ہوا بلند ہوا تھرایا رعشہ جسم تھرایا
قلب کو بیقراری تھی خیال آیا کہ اس نازنین پر قبضہ کرو طلسم کشا گرفتار ہو سامنے شاخسار

خوشی خوشی جاؤن زنار نے جو دیکھا کہ میرے تعقب مین سلطان آتا ہی چاہا چھلکر نکل جاؤن
ادھر سے تخت اڑائے ہوئے ظلمات آتا ہی اسکی نگاہ پڑی ایک نازنین حور پیکر کو دیکھا
بھاگی ہوئی آتی ہی ایک ساحر اسکے تعقب مین ہی غصے مین آکر گولہ جھولی سے نکالا سلطان
پر کھینچ مارا سینہ پر لگا سلطان پر پڑا تو اوکر پشت کو پار گذر گیا ظلمات نے تخت کو تو ہوا پر
چھوڑا لاشہ سلطان تو مجمع ساحران مین گرا سب ساحرون کے کان مین آواز آئی کشتی مرا نام من
سلطان ازرق چشم بود ساحر سب گھبرا گئے مرتے ہی سلطان کے اُس صحرا مین قصر
ظاہر ہوا دروازہ اسکا کھلا ہوا صدہا قیدی شاہزادے وزیرزادے معلوم ہوتے ہین ہتکڑیان
بیڑیان پہنے ہوئے بیٹھے ہین ظلمات نے ملکہ زنار پر دھاوا ڈالا للکارتا ہوا بڑھا اے جان جہان
مجھسے کیون خائف ہوتی ہی مین نے تیرے دشمن کو مارا مین تیرا عاشق صادق ہون یہ کلمہ جو
ظلمات نے کہا ملکہ کا قلب ہلگیا خیال مین آیا کہ اے زنار اگر صاحبقران سنینگے فرمائینگے یہ
ساحرہ سفلہ مزاج ہی تڑپ کر جا پڑی جھولی مین ہاتھ ڈالا ایک سنہری پتلی نکالی اُس سے کہا
اس ساحر سے کام کر لینا پتلی کو ہاتھ سے چھوڑا پتلی چلی ظلمات نے دیکھا اور نازنین اس سے زیادہ
خوبصورت آتی ہی ظلمات نے اٹھا کر چاہا گولہ مارون اسنے مسکرا کر کہا او نامنصف ہم تو دور
سے تیرے مشتاق ہو کر آئے ہین تو ہمپر سحر کرتا ہی دیکھ تو تیری کیا اصل ہی ادا سے کونسی فصل ہی نظم

| | |
|---|---|
| قدح لیے ہوئے گل مثل بادہ خوار آیا | خزان چمن سے گئی موسم بہار آیا |
| کسی طریق سے دل مین اگر غبار آیا | ہوا یقین ہی جسکو وہ شہسوار آیا |
| شراب کیون نہ چلے فصل گل ہی اے زاہد | کہ نہرین جاری ہین موسم بہار آیا |
| دبے فلک نے مرے سر کے کتنے ہی گل داغ | مگر نہین کوئی پاؤن تلے جو خار آیا |
| لب اُسکے پستہ ذقن سیب آنکھین ہین بادام | کھلے جو دانت ہنسی مین نظر انار آیا |
| ہر گوشہ گل نے باغ مین تو کیا چارہ | قفس سے نالۂ بلبل ہزار بار آیا |
| دکھا کے باغ مین آنکھین چڑھی ہوئی اپنی | وہ نشہ دیدۂ نرگس سے آج اتار آیا |

اُس نازنین نے اس دھن مین یہ شعر گائے کہ ظلمات کی آنکھون مین اندھیرا آیا عشق کا جوش ہوا ہاتھ پاؤن
سنسنائے پکار اٹھا اے زینت محفل عاشقان اے تاجدار اقلیم حسینان کیا آواز سنائی یہ آوازین کبھی
کان مین نہ پڑی تھین مین تیرا مشتاق ہون زنار نے سحر کرکے اپنے کو نظر سے مخفی کر دیا ہی وہ نازنین
ناز و کرشمہ دکھا رہی ہی دوپٹہ سینے سے سرکا دیا نار پستان کا اُبھار دکھا دیا ظلمات نے کلیجہ تھاما
کہا صاحب ان ستانون نے دل کو مشبک کیا جو حکم ہو بجا لاؤن نازنین نے کہا تلوار کھینچو تو ہم
بتائین ظلمات نے تلوار کمر سے کھینچی خوش ہو کر کہا تمھارا حکم بجا لائے سر تھیلی پر ہی اُس نازنین
نے کہا جھوٹ نہ بولو تلوار گلے پر رکھو موت کا مزہ چکھو تب ہم راضی ہون تمھارے ساتھ شادی
کرینگے بس اب دیر نہ ہوا اسنے تلوار کھینچ کے گلے پر رکھی ملکہ زنار نخل کی آڑ سے دیکھ دیکھکر سحر کر رہی تھی
پکار رہی ہین او ننگ عشق دیر نہ کر کیون بدنام ہوتا ہی ہنستا ہی نام عشق کو ڈبوتا ہی تجھے پکار رہا ہی
فرہاد دلفگار رہا ہی ظلمات نے تلوار گلے پر رکھکر کھینچلی سر کٹ کے دھڑ سے لاشہ زمین پر گرا زنار نے

تلاش مین صاحبقران کے چلی صاحبقران اسی مکان مین پہونچے جو بعد مرنے کے سلطان کے
ظاہر ہوا بارہ سو قیدی کہ وہان قید تھے اُن سب کو قید سے رہا کیا اس قصر سے اُن سب کو ساتھ لیکر
نکلے وزرا و امرا اپنے حال کہتے ہوئے ہمراہ صاحبقران باہر آئے ایک بارگاہ بھی اُس مکان مین تھی اُسکو
نکلوا کر استادہ کرایا اُسمین صاحبقران اُن جوانون کو لیکر داخل ہوئے تھے اُن سب نے حال بیان کیا کہ
بلغ ویران جو قید خانہ ہے جب سے آپ کے عزیز قید ہوئے ہمکو سلطان نے لا کر یہان قید کیا
سلطان ہمارا نگہبان تھا مگر یہ کہا کرتا تھا کہ تمکو آکر صاحبقران رہا کرینگے صاحبقران اُن جوانون
کے ساتھ اس بارگاہ مین بیٹھے اور زمرہ وزری ہوئی وہی تاجدار مصروف علاج ہین دل و جان سے
اطاعت کی ہے لیکن جب ظلمات مرا ملکہ زنار نور طرف صاحبقران کے چلنے ارادہ ہوا چلکے ملاقات
کرون یہ خیال مین گذرا اُنکے خلاف ہو گا ایک عقاب کی شکل بنکر ایک نخل قریب بارگاہ تھا اسپر آکر
بیٹھی لیکن وہ تخت جو لوٹا اسپر خواجہ و ایرج و نور الدہر تھے عمرو نے آکر قریب لشکر صاحبقران
در نخل گرا دریافت کرکے براے ملاقات صاحبقران چلا نور الدہر ایک باغ مین آکر گرے
شہلاے نازک چشم ایک ساحرہ نہایت حسین و جمیل خراج گذار طلسم نور افشان بھی سیر گلزاری
کر رہی تھی اسنے دیکھا ایک ستارہ آسمان سے گرا کنیزون سے کہا دیکھو تو یہ کیا ہے کنیزین جھپٹکر آئین
شاہزادہ نور الدہر کو دیکھا شاہزادے کی آنکھ کھلی ایک جانب چلے کنیزین دیکھکر بھاگین کنیزون نے
آکر ملکہ سے اطلاع کی کہ ایک جوان آسمان سے گرا چمن طے کرتا ہوا جاتا ہے ایسا حسن و جمال ہماری
نگاہ سے نہین گذرا شہلا اشتیاق مین اُٹھی چمن مین آکر نور الدہر کو آواز دی میان جانیوالے
ذرا ٹھہر جاؤ حیرت کی بات ہے ہمارے باغ مین گرے آسمان پر کیونکر گئے تھے یہان کیونکر پہونچے
آپ کے حال پر بڑی حیرت ہے نور الدہر بولے اب جو نگاہین ملین دونون آپسمین فریفتہ ہو گئے
شہلا نے آکر ہاتھ تھام لیا شہلا لیے ہوئے نور الدہر کو بارہ دری مین آئی مسند پر آکر بیٹھی شاہزادہ
نور الدہر کو پہلو مین جگہ دی حال پوچھا نور الدہر نے سب حال بیان کیا اور یہ فرمایا کہ ہمکو سیر
طلسم نور افشان جانا منظور ہے شہلا ہنسی کہا صاحب آج مین کتاب سامری دیکھ رہی تھی تمہارا
ذکر لکھا تھا بیچ مین کوہ بلا ہے وہان کا حاکم بلا خوار جادو اگر آپ وہان پہونچے اور بلا خوار کو مارا
تو کوہ عجائب و غرائب سے راستہ ملیگا مگر بلا خوار بلاے روزگار ہے کنیز براے جانبازی حاضر ہے یہ بھی
کتاب مین پڑھا کہ عمر طلسم تمام ہوئی یہ کنیز آپ کی ہمیشہ خدمت ملکہ بہار آن مین رہی اسی امید پر اس
باغ مین بسی تھی کہ ایک دن اپنے مالک کو رہا کرینگے مگر آپ فتاح طلسم نہین ہین نور الدہر نے کہا
فتاح طلسم ہمارے دادا جان ہین انشاء اللہ اُنکا ساتھ دینگے شہلا نے نور الدہر کو بخاطر و مدارات
اس باغ مین رکھا اور قصد کرتے ہین کہ طرف کوہ بلا کے جاوین شہلا بخاطر روک لیتی ہے کہ جانا اُنکا طرف
کوہ بلا کے تحریر ہوگا ایرج نوجوان جو تخت سے گرے ملکہ ریحان گلعذار دختر مہوش خونخوار قزاق کی
اپنے باغ مین مصروف عیش تھی جب ایرج کو دیکھا ایک شعلہ گرا کمسن تھی دوڑی آکر شیر بیشہ صاحبقرانی کو
دیکھا جمال بیمثال دیکھکر عاشق ہوئی اپنی صحبت مین شاہزادے کو لائی مطیع اسلام ہوئی یہ بھی کہا کہ باپ میرا
مہوش قزاق پہلوان زبردست ہے شاہان طلسم نور افشان کا ملازم محافظ کوہ سنگین کہ ادھر سے

راستہ طلسم کا ہے جس دن تُن پائیگا قیامت برپا کریگا مین آپ کے ساتھ نکلا چلونگی ایرج نے کہا اے
ملکہ عالم ہم آمادہ منازل راہ طلسم نور افشان ہین تمھارے والد سے مقابلہ کرینگے اگر وہ زیر ہوئے تو
راستہ بتا دینگے ہم طرف سے کوہ سنگین کے جاینگے نہین معلوم کشتی گیر زادے پر کیا گذری یہ بھی اُن کا غین
ہین انکا ذکر وقت پر تحریر ہوگا جب خواجہ صاحبقران سے ملے صاحبقران نے فرمایا خواجہ اب
کل ہمارا ارادہ ہی کہ اپنے کوتاہ باغ ویران ہو گئے ہین لیکن ہمراہیان ازرق چشم جو بھاگے چند کس
پاس سحر العجائب کے آئے عرض کی نہین معلوم ہمارے آقا کو کسنے مارا طلسم کشا آیا تھا گز قصر زندان
پر پہونچا قیدی وہانکے رہا ہوئے انہین قیدیون کے ساتھ اسی صحرا مین فروکش ہین یہ سنکر سحر العجائب
نے حکم دیا کاہن کو بلاؤ سہیل اختر شمار حاضر ہوا سحر العجائب نے کہا ای سہیل تجھے سنا ایرج
دلنور الدہر رہا ہوئے نہین معلوم کدھر گئے طلسم کشا سلطان کو مار کر اُسی مقام پر فروکش ہوا ہے
خروج بھی اسکے ساتھ کم ہی یہ بارہ سو جوان سالہا سال سے قید تھے انکا رہا ہونا نہ ہونا برابر ہی کوئی
ساحر جائے اسم اعظم بند کرے وہ بارہ سی بھیڑ قید ہون تو بہت مناسب ہی سہیل نے کہا مین جاؤن
سحر العجائب نے کہا تمھارا جانا مناسب نہین ہی سحر خیز کو بلایا ہی وہ جاتے ہی آفت برپا کریگا
دس دن کا کام ایک دن مین کریگا یہ ذکر تھا کہ سحر خیز بارہ ہزار جادوگرون سے آکر موجود ہوا
دست بستہ عرض کی آج حکم قضا شیم پہونچا غلام فوراً حاضر ہوا کیا ارشاد ہوتا ہی سحر العجائب
نے کہا طلسم کشا صحرا سے کفنہ مین آکر اترا ہی اگر جاکر گرفتار کر لو تو گویا کل طلسم کی جان بچائی
سحر خیز نے عرض کی آپ کے اقبال سے کتنی بڑی بات ہی حکم ہو سر لاؤن یا زندہ حاضر کرون
سحر العجائب نے کہا وہ صاحب اسم اعظم ہین سحر خیز نے کہا اسم اعظم بند کرنا کیا بات ہی سحر غلام کا
کرامات ہی دیکھئے دیری بارہ ہزار ساحر لیکر چلا پہلو مین صحرا کے آکر اُترا لشکر کو مخفی رکھا کہ کوئی
ہمارے آنے سے آگاہ نہ ہونے پائے رات کو اسباب سحر سے آراستہ ہو کر لشکر صاحبقران مین
آیا دیکھا جا بجا وہی جوان فروکش ہین مگر لشکر مین کہا کہی ہی پھرتا ہوا کنارے آکر سُنا یہ بھی دور
سے دیکھا کہ صاحبقران بارگاہ مین بیٹھے ہین صاحبقران نے پکار کر فرمایا چلچی پر پانی رکھو خدمتگار
آفتابہ لیکر چلا سحر خیز نے بڑھکر اُسکو بیہوش کیا خدمتگار کی شکل بنکر آفتابہ پانی کا رکھا اسی مقام پر
کھڑا ہو رہا صاحبقران اُٹھکر آئے باہر آکر دیکھا خدمتگار کھڑا رو رہا ہی صاحبقران نے پوچھا
خیر تو ہی خدمتگار نے عرض کی ابھی ایک ساحر کہتا ہوا گیا ہی کہ اسم اعظم صاحبقران بند کر لیا
غلام کا قلب اُلٹ گیا اگر خدانخواستہ ایسا ہوا تو ہم لوگ کیونکر زندہ بچینگے صاحبقران نے فرمایا
مجھے اسم اعظم یاد ہی عرض کی حضور پڑھیں تو غلام کو آرام آئے صاحبقران خلق مجسم مین اسم اعظم
پڑھنے لگے نصف اسم اعظم پڑھا تھا کہ خدمتگار نے ایک طائر چھوڑا طائر نے گرد سر صاحبقران کا
چرخ مارا چرخ مار کر سامنے خدمتگار کے آیا خدمتگار نے طائر کو شیشے مین لیا پکار کر آواز دی تم
سحر خیز دیکھو چہرہ یون اسم اعظم بند کرتے ہین صاحبقران نے بڑھکر ایک طمانچہ مارا دو انگلیان پڑین سحر خیز
لڑکھڑا کے گرا شیشے کو بچائے ہوئے امیر نے چاہا گرفتار کرین سحر خیز لوٹ مار کر بھاگا امیر نے نعرہ کیا کہ
یارو لینا اسم اعظم لیے جاتا ہی اب وہ وقت ہی کہ سحر خیز نیر اعظم بصد شوکت و حشم ہو معانہ مغرب

برآمد ہو کر تخت زرجدی پر جلوہ فرما ہوئے کوہ صاحبقران کے نعرے سے سب سردار دوڑے عمرو
طلائے کی گشت سے پلٹا ہی کہ طرہ ہمپنا بڑھ کے آیا دیکھا کہ ایک ساحر بجا گاجاتا ہی گال کو سہلاتا ہوا عارض
پر عارضہ ہر مقام پر جست کرتا ہی کئی سرداروں نے تیر مارے اسنے سحر کرکے جلا دیے امیر قریب نہین
پہونچ سکتے عمرو حیران کہ مین کیا عیاری کرون کنارے سے لشکر کے سحر خیز نکلا کہ اب اسنے راستہ صحرا کا
پکڑا عقب مین سب ملازم غلغلہ لئے ہوئے یار و اسکو لیناجانے نہ پائے اسم اعظم لیے جاتا ہی صحرا مین
پہونچکے اسنے دیکھا کہ ملازم پیچھا نہین چھوڑتے صاحبقران تو کنارے پر لشکر کے ٹھہر گئے اور ملازم چلے
اسکو کب پاسکتے ہین سحر خیز نے پلٹ کر ایک گولہ مارا پندرہ بیس ملازم جو دوڑے چلے جاتے تھے وہ
بیچارے غش کھا کر گرے عمرو تو پیچھے ہٹا تھا سو اپنے کو بچایا دیکھا کہ سحر جو اسکا آیا گولہ فولادی تھا
شعلہ جوالہ بنکر سب کے گرد پھرا اب شعلۂ آتش دور تک بھڑک رہے ہین مراد یہ ہی کہ سحر خیز نے رستہ
آشکار دکھا کہ جو کوئی ادھر آئے شعلۂ آتش کا عکس پڑے دہین بیہوش ہو کر گرے عمرو تو دور جا کھڑا
لشکر سب سردار گرے غلغلہ کر رہے ہین اسوقت ہوا ملکہ زنّار درخت پر بشکل عقاب شاخ پر سر رکھکر سوگئی
تھین اب جو آواز کان مین پہونچی آنکھین کھولکر دیکھا ایک ساحر دا ہنے ہاتھ سے سحر کر رہا ہی سردار
گرے پڑے ہین امیر کنارے پر لشکر کے کھڑے ہین زنّار کو تاب نہ باقی رہی سوتے سوتے اٹھی اپنے
اپنے کو نعرہ کرکے شاخ نخل سے گرا دیا سحر خیز تو چالاک و چست اسباب سحر سے درست لیے جو
دیکھا کہ ایک ساحرہ ممبر پری پیکر نخل سے نعرہ کرکے گری اسنے ماش کے دانے پھینکے بیکان کے
گولے ترنج و نارنج سب پھینک مارے اتنے سحر جو زنّار پر پڑے سوتے سوتے گھبرا کر اٹھی لڑکھڑا کر
گری جب تک چاہا جھولی پر ہاتھ ڈالون جھولی پر ہاتھ نہ پہونچا اسباب سحر ہاتھ نہ آیا لڑکھڑا کے گری
آنکھین پتھرا گئین ہاتھ پاؤن بیکار سحر خیز نے قصد کیا اسکو مار لون مگر دیکھا اسنے بہت سے سردار
مین نے بیہوش کیے جو اپنے قابو مین ہین دوڑ کے چلے آتے ہین اس خیال سے کہ ایسا نہو مجھے
گرفتار کرلین زنّار پر دست انداز نہ ہوا زنّار زیر نخل تڑپتی رہی کئی مرتبہ اٹھی لڑکھڑا کر گری
سحر خیز نے پکار کر آواز دی ای ساحرو نکل آؤ ملازمان حمزہ میرا پیچھا نہین چھوڑتے بارہ ہزار ساحر
درہ کوہ سے نکلے غلغلہ کرتے ہوئے ای شہنشاہ ہم آگئے اسنے اشارہ کیا لشکر حمزہ کو گھیرلو ساحرون
نے سحر خیز کو بیچ مین لیا گولے ترنج و نارنج لشکر اسلام پر چلنے لگے جو آگے بڑھا لڑکھڑا کے گرا
سردار جو ان محبت مین صاحبقران کی دوڑے تھے سحر سے ساحرون کے گرنے لگے ہرا ہیان سحر خیز آ پہنچے
ملازمان امیر کو قتل کرنے لگے کچھ قتل ہوئے کچھ بیہوش پڑے ہین اپنے مقام سے اٹھ نہین سکتے امیر نے
جو یہ ہنگامہ دیکھا عمرو سے کہا غضب ہوا یہ پیچھا نہین مانتے ہرچند کہ اسم اعظم بند ہوا مگر ہیکل تو
گلے مین ہی ان بیچارون کو بچاؤن سحر خیز طرف زنّار کے چلا ہو وہ بھی قتل ہوا چاہتی ہی عمرو نے
مرکب لا کر پہونچایا صاحبقران پشت مرکب پر سوار ہوئے تلوار پکڑ کے جا پڑے جس ساحر نے
کسی سردار کے قتل کا ارادہ کیا جھپٹ کے اسکو ہاتھ تلوار کا مارا اسکے دو ٹکڑے ہو گئے دس
پانچ ساحرون کو جو امیر نے بڑھ بڑھ کر مارا ساحرون مین شور فریاد بلند ہوا سحر خیز نے پلٹ کے
دیکھا حمزہ شیرانہ ننگا نہ لوٹتا ہوا چلا آتا ہی کئی ساحر نامی مارے ساحرون نے آگ برسادی وہ

آگ صاحبقران پر تاثیر نہین کرتی شعلہاے آتش سے گھوڑا چمکا کر نکلتے ہین حرز ہیکل کو غنیمت ساحرون
کے قتل کی کوشش یا تو طرف زنار کے چلا تھا کہ یہ ساحرہ کون ہی اسکو مار لون حسن و جمال دیکھکر
یہ بھی خیال مین ہی کہ اپنے قبضے مین کر دن یہ نازنین مہ جبین قمر پیکر پری صورت کہانسے آئی اس سے
صحبت آرا ہونگا شاہان طلسم بھی دیکھکر خوش ہونگے کہ خوب معشوقہ پائی سرداران صحبت کرینگے ہو گا
ہنگامہ جو اپنے دیکھا جھولی سے گولہ نکالکر زمین پر مارا آواز دی ای سحر جمشیدی اب حمزہ پر یلن
نہین سحر تاثیر کرتا گولہ پھٹا ایک شعلہ بھڑکا آواز آئی تو بیوقوف ہی حمزہ ساحرکشی مین مصروف ہے
اسم اعظم بندھا ہوا اسکے پاس حرز ہیکل ہی یہ آواز سنکر سحر خیز پلٹا یہ کہتا ہوا یارو سب ملکر لپٹ پڑو
حرز ہیکل گلے سے امیر کے اُتار لو آگے آپ بڑھا ساحر بھی نیزے تلوار لیکر بڑھے صاحبقران کو گھیر لیا
بارہ ہزار ساحر اسکے ساتھ ہین چند ساحر تو اپنے بر اسے قتل ہمراہیان صاحبقران مقرر کیے باقی
ساحرون کو لیکر امیر پر بلوہ کیا امیر نے دیکھا کہ اب ساحر نیزے تلوارین لیکر آئے جس مرکب پر امیر سوار
وہ مارا گیا امیر گھوڑے سے گرے پیدل لڑنے لگے ساحرون مین بھی یہی ہنگامہ ہی کہ حمزہ کو پٹخا دو حرز ہیکل
گلے سے اُتار لو آٹھ نو ہزار ساحر بیچ مین اُسکے سحر خیز ہر مرتبہ ترغیب دیتا ہی کہ یارو حمزہ اکیلا ہے
بلوہ کر کے پکڑ لو سحر نہ کرو سامنے شاہان طلسم کے لیجلو سب کو انعام دلواؤنگا ایک ایک کا عہدہ بڑھاؤنگا
سارے طلسم مین نام ہو کہ سحر خیز نے سب کی جان بچائی صاحبقران نے دیکھا ساحر چاہتے ہین لپٹ پڑین
امیر بدحواس ہوئے عمرو نے جو صاحبقران پر یہ بلوہ دیکھا گلیم اُتار کر ظاہر ہوا گرد صاحبقران کے
پھرنے لگا انتہا کا زخمی ہوا ملکر پکارا اُٹھا ای کریم کارساز و ای بندہ نواز میرے آقا کو اس مصیبت
سے بچالے صاحبقران بھی برجوع قلب سے پکار اُٹھے

نظم

الغیاث ای والی ملک ولایت الغیاث
المدد ای دارو درد دل ہر دردمند
ہمدم ہر اہل غم وقت مصیبت الغیاث
بندہ پرور سایہ گستر فیض بخش دادگر
ہمدم و دمساز اندر رنج و رحمت الغیاث
ذوالجلال قادر قیوم و رحمان رحیم

الغیاث ای داد بخش اہل حاجت الغیاث
الغیاث ای چارہ ساز اہل علت الغیاث
منبع لطف و عطا و مظہر جود و سخا
معدن احسان و اکرام و محبت الغیاث
مالک و فرمانروا اہل حکم و اہل دول
خوان نعمت ابر رحمت گنج حکمت الغیاث

الغیاث ای حاکم تخت حکومت الغیاث
الغیاث ای حامی وقت مصیبت الغیاث
دافع ہر محنت و غم رافع رنج و الم
مطلع نور صفا کان عنایت الغیاث
دستگیر بندہ بے دست و پا در بیکسی
اہل طاقت اہل قوت اہل قدرت الغیاث

بلک کر جو صاحبقران نے دعا کی
عمرو بھی مصروف دعا ہی قریب ہی کہ سب ملکر صاحبقران کو پکڑ لین کہ آسمان پر ایک لکہ ابر گلنار
ماہتابان اسمین چمکتا ہوا آ پہونچا ابر کو دیکھکر سحر خیز ڈرا سمجھا کہ شاہان طلسم نے مدد بھیجی ساتھ والون
سے کہتا ہی دیکھو یارو یہ مجکو ناگوار ہی بے سبب طرح کا اختیار ہی جھپٹ کے لڑو حمزہ کو پکڑ لو کسی کی مدد
گوارا نہ کرو وہ ماہتابان ابر سے چمک کر نکلا گرد صاحبقران کے چرخ مارا چاندنی چھا گئی
معلوم ہوتا تھا کہ وقت سحر ہی چاندنی سے کھیت کیا دہ۔ ماہتابان چرخ مار کر سر پر زنار کے آیا
عکس ماہتابان جو زنار پر پڑا انچہ بیتاب کر اُٹھی سحر کرنے لگی ساتھ والون نے سحر خیز سے کہا دیکھیے
زنار اُٹھی اب اسکے سحر مین تاثیر ہی سحر خیز پلٹا یہ کہتا ہوا کہ ابر والے میرے دشمن ہین ابر کی
طرف متوجہ ہوا پکار کر آواز دی ارے اس ابر مین کون ہی دشمن کو ہوشیار کر دیا ابر سے تیر چلا

گئی ساحرون کے سینے توڑکر نکلگیا تب تو سحر خیز نے گولہ مارا گولہ جو ابر سُرخ پر پڑا ابر پھٹا ایک نازنین
گلگون پوش کو دیکھا سحر کر رہی ہی تیر چل رہے ہین گھبرا گیا کہ یہ کون ہی اُس نازنین نے نعرہ کیا منم کنیز
صاحبقران عالیوقار ملکہ لالہ عذار یہ کہکے گولہ گری ماہتاب ان دو ٹکڑے ہوا ماہ رخسار ایک
مرغ زرین پہ سوار سحر کرتی ہوئی زمین پر گری ایک طرف سے لالہ عذار ایک جانب سے ماہ رخسار
ایک طرف ملکہ زنار سحر کرنے لگین زنار کو نہایت غصہ ہی سحر کرتی ہوئی طرف سحر خیز کے بڑھی للکارا او نامرد
ادھر متوجہ ہو ہمارے تیرے سامنا پڑے تو کچھ کیفیت حاصل ہو سحر خیز پلٹا گولہ مارا ملکہ زنار نے گولے
کو گولے پر لیا دونون گولے لڑکر زمین پر گرے لالہ عذار نے کلاہ زرین پھینک ماری ماہ رخسار نے
چشم نرگسی سے اشارہ کیا تیر چلنے لگے تین طرف سے جو سحر چلا سحر خیز گھبرا گیا چاہا تڑپ کے نکلجاؤن تڑپکر
بلند ہوا زنار نے نعرہ کیا کہ کہان جاتا ہی سحر خیز پلٹا دو تین سحر آپس مین ہوئے زنار خنجر کھینچکر جا پڑی
لالہ عذار نے تیر مارا نشانہ اسکا نشانہ ہوا لالہ عذار نے بڑا داغ دیا ماہ رخسار نے عکس [illegible]
شیشہ ہاتھ سے چھوٹا زنار نے ایک گولہ مار دیا شیشہ ٹوٹا اسم اعظم چھوٹا صاحبقران زمان
یا تو شست لڑ رہے تھے یا چست ہوئے گھوڑا ملازمون نے پہونچایا امیر پشت مرکب پر سوار ہو کے
لشکر کفار پر تلوار کھینچکر جا پڑے ماہ رخسار نے کئی گولے ایسے مارے کہ جو سردار بیہوش پڑے تھے وہ
اپنے مقام سے اُٹھے لڑائی مین مصروف ہوئے جب زنار نے شیشہ توڑا سحر خیز نے قصد کیا
اُدھر کو نکلجاؤن بلند ہوا زنار سحر کے برابر پہونچی گولہ مارا سحر خیز چاہتا ہی نکلجاؤن زنار نے ایک
دستک دی ایک تیر کئی ہی من کا آسمان سے چرخ مارتا ہوا طرف سحر خیز کے آتا ہی سحر خیز نے دیکھا
سر پر تیر ہزار ٹکڑے ہوکے زمین پر گرا اُس مقام پر صاحبقران لڑ رہے تھے صاحبقران نے
للکارا تڑپکر اُٹھا صاحبقران جو قریب پہونچے سحر خیز نے ہاتھ تلوار کا مارا کسی طرف سحر خیز پر
تین طرف سے آگ برس رہی ہی کدھر جاوے لالہ عذار نے آگ لگا دی ماہ رخسار نے سحر کی
چاندنی پھیلی ہوئی ہی دہان زخم کا فزان سے الامان کی صدا آتی ہی زنار نے تلوارین برسائین
یہ ہنگامہ دیکھکر سحر خیز نے سپر اُٹھا دی تیغہ برقتاب صاحبقران جو تڑپ کر گرا سپر سحر کے
دو ٹکڑے ہوئے وہان سے جو تلوار گری سر پر سحر خیز کے پڑی اب کمبخت ہو گئی چہرہ فق دل مین قلق
سحر خیز کے دو ٹکڑے ہوئے آندھی سیاہ اُٹھی برفباری و سنگباری ہوئی ہنگامہ گیر و دار بلند ہوا
بیرون نے آواز دی کچھ تدبیر نہ بن پڑی آخر کو آواز آئی کشتی مرا نام من سحر خیز جادو بود لشکر
حمزہ صاحبقران والے بہرام و مقبل طوق حران گرد و ابولمعجن کرد وغیرہ جملہ سرداران
نامی و پہلوانان نامی جانے سے صاحبقران عالیشان کے انتشار مین تھے آپس مین سب سردار
صلاحین کر رہے ہین کہ بار الٰہا ایسی سختی پڑی کہ آقا ہمارے اکیلے گئے ہم کیونکر اپنے آقا تک پہونچین
یہان جس وقت سحر خیز مارا گیا جس محل کو صاحبقران اُٹھکر آئے تھے اُسپر ایک شعلہ گرا وہ جلکر
خاک ہوا طبقہ زمین کا اُٹھکر آسمان پر گیا سرکارون نے دیکھا صاحبقران زمان کے نعرے کی
آواز آتی ہی درختون پر چڑھکر دیکھنے لگے دیکھا تین کوس پر صاحبقران لڑ رہے ہین نہایت
خوشی خوشی سب سردارون کے سامنے آئے عرض کی یارو چلو صاحبقران معرکۂ جنگ مین سے بچا

بہرام سوار ہوا آواز دی یارو چلو معلوم ہوتا ہے جس ساحر نے راستہ بند کیا تھا وہ مارا گیا سردار فوراً سوار ہوئے
رو دار ردی کرتے چلے اسوقت آکر پہونچے کہ صاحبقران مصروف جنگ ہیں سردار آکر پہونچے مصروف لڑائی
ہوئے ساحر غدار بھاگے افسر کا سر کے لاشہ او ٹھالیا روتے پیٹتے بھاگے یہاں صاحبقران جو لڑ رہے تھے
ملکہ زنار و ماہ رخسار نے بڑھکر عرض کی کہ اے شہریار اب حضور نہ ٹھیریں یونہیں چلے چلیں یہاں تک آپکے
آنے سے قیدخانے میں تہلکہ پڑ گیا آپ کے دو فرزند امیر رج و نور الدہر نکل بھی گئے ان دونوں صاحبو
نشان بھی نہیں جلد چلیے ورنہ وہ فوج روانہ کریں گے صاحبقران نے کل فوج کو ساتھ لیا ماہ رخسار
ولالہ عذار و زنار لکہ ہائے ابر بناکر اسمیں مخفی ہوئیں کنیزیں مثل ستارہ سحری چھپتی ہوئیں صاحبقران
سب سے آگے لشکر پشت پر بڑھے ہوئے جاتے ہیں تھوڑی دور چلے تھے کہ صحرائے ویران ملا کل جلے ہوئے
جھاک اور مری ہوا از چغد و بوم بھی او رپس مرز بوم و شوم میں نہیں اگر کوئی طائر بھٹک کر آگیا منہ کھولکر
زمین پر گرا زبان نکال دی پر پڑ پڑ ے جل گیا ایک جانب دریا ہے ریگ جوش مار رہا ہے لشکر صاحبقران
میں تشنگی سے ایک تہلکہ مچ رہا تھا پیاس کے مارے گر گر پڑے جانور منہ کھولے ہوئے ہانپ رہے
تھے انسان کانپ رہے تھے بو تیدے گرد کے بلے نقش ابھر رہے ہیں دشت ویران صحرا او داس بانی
کا نشان نہیں حیوان کوئی معلوم نہیں ہوتا شب کچھار میں سرگرداں رہے ہیں جو لشکر مع صاحبقران لنگر لیا
خواجہ پر خبر او عمرو مطلوب لگاکر بڑھا ہر نگاہ او ٹھاکر دیکھا تینوں ابر جو سایہ فگن تھے وہ ابر غائب ہوئے
اژدہے ابر کے چرخ مار کر زمین پر گرے عمرو پھرا پلٹ کے صاحبقران سے کہا معلوم ہوتا ہے تینوں ملکہ گرفتار
ہو گئیں آپ گھوڑا بڑھائیے اسم اعظم بآواز بلند پڑھیے صاحبقران نے اسم اعظم جو بآواز بلند پڑھا
اک دم ناگہ عمرو نے دیکھا کہ ساحر پہاڑ پر بیٹھا ہوا سحر کر رہا ہے لالہ عذار و ماہ رخسار بیہوش سامنے
پڑی ہیں وہ ساحر للکار رہا ہے کہ تم طلسم کشا کے کیوں ساتھ آئیں کیوں ملکہ زنار بادشاہ کا ساتھ چھوڑ کر کیا
مزا پایا ایک ادنی ملازم ہوں دیکھو تمہارے ابر کا کیا حال کیا ابھی واسطے شاہ خسار بچاؤ چھوڑ نہیں حکم تھا
کہ طلسم کشا آنے نہ پائے اب دیکھو لشکر حمزہ کو بھی ستاتا ہوں وہ رنگ دکھاؤں کہ تڑپ تڑپ کے مریں
ایک کو زندہ نہ چھوڑونگا شاہان طلسم نے عجب فقرہ کہا کہ جسنے طلسم کشا کو مارا اسنے ساکنان طلسم پر احسان
کیا ہم اپنا نائب کریں گے ایک دن یہ ہے کہ ملکہ شاخسار کا ملازم ہوں ایک دن وہ ہوگا کہ جب عہدہ کیا
پاؤں گا ملکہ شاخسار سلام کی مشتاق ہونگی ہم سلام نہ لیں گے کل اہالیان طلسم پر احسان کریں گے زنار
زمین پر پڑی ہوئی ہے کچھ جواب نہیں دے سکتی صاف ثابت ہے کہ سحر فراموش ہوا لالہ عذار و ماہ رخسار
کا بھی یہی حال ہے عمرو نے دور سے یہ سب سانحہ دیکھا کہ صاحبقران نے جو اسم اعظم پڑھا پہاڑ کا سب حال
ظاہر ہوا عمرو نے کنارے آکر یہ تدبیر کی جو صورت منظور ہوئی اس صورت پر چلے سرخاب فراق نصیب
نے دیکھا یہ کیا ہوا کہ پہاڑ مخفی تھا ظاہر کیوں ہوا مضطرب ہو کر دیکھا صاحبقران اسم اعظم پڑھتے ہوئے
آتے ہیں زمین پر ایک دہتھر مارا آواز دی اے نمرود آدم خوار لینا حمزہ بڑھا آتا ہے اسکو روکو صاحبقران
گھوڑے کو بڑھائے لشکر سے آگے بڑھ آئے تھے کہ صحرا سے کو او زی چند شیران صحرائی دم اوٹھائے ہوئے
دھوڑو کے مارتے ہوئے صاحبقران پر آئے جاتے ہیں صاحبقران کو گھوڑے سے اوتار لیں گھوڑا
فقر دیو زاد ایسا زیر ران ہے کہ شیروں سے سخت حیران ہوا آخر شائستگی بھولا بدلگامی کرنے لگا چاہتا ہے

سے شریک ہو جائیں گے دیکھو بھائی صاحب بھی آتے ہیں سب سرزرد روتے ہوئے ساتھ ہیں بھائی صاحب
کا تاج بھی اتار لیا تمہاری بدبختی نے یہ حال کیا درباروالونکو ملال دیا سرخاب نے پلٹ کے دیکھا
برابر تو پہونچ چکے تھے کوکمر پر خنجر مارا ہائے کہکے سرخاب گرا خواجہ کود کر بھاگے کیڑے چلتے چلتے
لگا رہے زنار رو ماہ رخسار تڑپ کر اور تمین پہاڑ کے ٹکڑے اوڑ گئے آواز آئی کشتی مرا نام میں
سرخاب فراق نصیب ہو شیران صحرا جو امیر کو گھیرے تھے ان سب کے منہ سے شعلۂ آتش نکلے
جل کر خاکسیاہ ہوئے سرداران والیان فوج جو شدت گرمی سے بیتاب تھے ان پر ہوا سے سرد چلی
دیکھا صحرا سے سبزہ زار نواح دلکشا چشمے آب صاف وشفاف سے معمور عندلیبان خوش نوا کو
سرو و نرگس آنکھیں جھپکا رہی ہے نسیم گل کیفیت دکھا رہی ہے صبا کو اپنی چال پر ناز زلف سنبل کا سو تو
گداز سردار خوش ہوگئے لشکر صاحبقران قریب آیا امیر نے فرمایا عمرو یہ کام تھا اُسنے جاکر شاید
ساحر کو مارا اب سردار خواجہ کو دعائیں دے رہے ہیں دیکھا خواجہ منہ چھپائے ہوئے آئے کہا
آقا سرخاب کو تو مارا مگر دو صندوقچے جواہر کے میرے پاس موجود تھے وہ گر گئے امیر نے فرمایا
یہاں کچھ ملتا نہیں کہا میں تو تباہ ہو گیا مہاجن میرے ساتھ فساد کرینگے امیر نے فرمایا خواجہ
یہ باتیں نہ بناؤ اب کہو کیا ارادہ ہے [illegible] چلیں زندانخانہ طلسمی تک پہونچیں کوکب کی ملاقات کا
بڑا اشتیاق ہے عمرو نے کہا چلنا بہتر ہے مگر اب میں آپ کے کسی کام میں دخل نہ دونگا جس بارے میں
آپ کو نفع ہو اسکا نقصان بھی گوارہ کیجیے امیر نے فرمایا میں نے تجھے مال پایا کہ تمکو نہیں دیا بلا وجہ میں
لگاتے نہیں دونگا عمرو نے کہا تمکو بھی [illegible] نصیب ہوا ہے امیر نے منہ پھیر لیا امیر نے بہرام سے فرمایا لشکر کو
تیار کرو چلنے کی تدبیر ہو اگر خدا نے بخیریت تا بہ زندان خانہ پہونچایا اور کوکب کو رہا کیا تو بڑی عید ہوگی دہر
مخمور و بہار کا خوف ہے مشتعین تو مدت سے مصیبت پہنچیں اسد کے ساتھ سات برس قید میں انکو چار بار ہیں
کوکب ہماری شکایت کرتے ہونگے زنار رو لالہ عذار و ماہ رخسار تنہا رہتا ہے اُسمیں تینوں مخفی ہو ہیں
بہرام لشکر تیار کرکے لائے امیر نے قصد کیا کہ لشکر زنے سحر العجائب و مصر الغرائب دربار میں
بیٹھے ہیں یہی ذکر ہو رہا ہے کہ شاہ خسار نے خوب انتظام کیا کہ اول ناخ سلطان آگیا تھا دونوں
بادشاہ پریشان ہوئے بعد اسکے ہرکاروں نے اکر خبر دی کہ سرخاب نے قیامتیں برپا کر دیں
لشکر حمزہ کے صدہا آدمی ہلاک ہوئے صاحبقران بلائے جاتے ہیں دونوں بادشاہ کہہ رہے ہیں
کہ سرخاب فراق نصیب بلائے روزگار ہے قیامتیں برپا کریگا اُسکے سحر سے کون بچے گا اُسکے
سحر جیتنے میں خولی سامری کے سامنے اُسنے تیار کیے اسنے دعوی بیجا نہیں کیا ہے یہ ذکر تھا کہ دفعۃً ایک
آواز بلند ہوئی گھبرا کے دیکھا آسمان سے لاشہ اوڑتا ہوا سرخاب فراق نصیب کا چلا آتا ہے
سیر غل مچا رہے ہیں غل ہے کہ آقا ہمارا مارا گیا اب سحر العجائب کے ہوش اوڑ گئے لاشہ آکر بارگاہ میں
گرا زاغ و زغن غل مچاتے تھے ساحروں کے ہاتھ پاؤں میں رعشہ آگیا ایک ایک کا قلب تھرا گیا
بادشاہوں نے آواز دی یارو کوئی ایسا ہے کہ جاکر صاحبقران کو روکے تا بہ زندان طلسمی نہ جانے
دے شاہ خسار لکڑیں اشجار خزان نصیب اپنے مقام سے اوٹھی کہا اے شہنشاہ بڑا یہ کام ہے
کہ اسم اعظم حمزہ بند کیا جائے عیاروں کے فتور سے بچے کچھ بات نہیں ہے ہزار مسلمان ہلاک ہو جائیں گے

آلنیز جا کر دو کھتی ہو یہ لشکر او بھی ساٹھ ہزار ساحر ساتھ ہوے بڑی دھوم سے چلی بارگاہیں اژدرون پر لدی
ہوئیں ساحران غدار بازیطا قرقرے پر سوار علماے زرنگاری کے پھریرے کھلے ہوے آپ ایک اژدرے پر
سوار تازیانہ مار آتشین کا ہاتھ میں صاحبقران کوس بھر راستہ طے کر چکے ہیں قریب ایک درہ کوہ کے پہونچ گئے
دیکھا ایک پہاڑ بیچ میں حائل ہے تمیون جادوگر نے پڑھکر سحر کیا پہاڑ تھرا تھرا کے ہلنے لگا امیر نے ان کو
منع کیا پڑھکر پیالہ بجایا تھر کہا اسم اعظم پڑھا ایک سناٹا ہوا اندھیرا چھاگیا بعد عرصہ دراز دیکھا اوس پہاڑ میں ایک
درہ پیدا ہوا اسی درے میں لشکر لیکر صاحبقران پہاڑ سے گذرے دیکھا صحراے پر بہار جوانان
چمن کا نکھار دون قلیل باقی ہی طائران زمزمہ سرا گلستان پر تمام چہچہے میں زمزمہ سرائی کر رہے ہیں نہرین
آب صاف وشفاف سے مملو گل خود رو کی بھینی بھینی خوشبو کوڑیالے کی آن بان زرخیز نہروں کے
فوارے دست تمنا واٹھاتے ہیں بلند ہو کر دور تک جاتے ہیں صاحبقران نے فرمایا لشکر
اسی مقام پر ٹھہراو آج شب کو اسی مقام پر رہیں گے کل سویرے سے کوچ کریں گے انشاء اللہ تعالے
زندان خانہ طلسمی پہونچین گے لشکر اترنے لگا صاحبقران پشت مرکب سے اترے صحرا میں ٹہلنے لگے
خواجہ عمرو ساتھ ہیں ایک جانب تمیون جادوگر نبان پشت پر چند سردار کہ صحرا سے گرد اوڑی
نوبت نقارے کی آواز آئی صاحبقران دیکھنے لگے دیکھا ایک ساحرہ تعویذ خوار درکو ڑہا لیے
ہوے پشت پر لشکر ساحران رنگ روے کبر و غرور ظاہر علم سحر سے تحویلی باہر ہری کر و سرتے
اسباب بھر ہاتھ میں وہ ساحرہ اتر دیکھا وتری سامنے لشکر صاحبقران کے فروکش ہوئی ہرکاروں نے
آکر صاحبقران کو خبر دی غلام اسکے لشکر میں حاضر تھے اشجار خنان نصیب نام ہے آپ کے روکنے کو
آئی ہے انتظام جنگ ہو رہا ہے صاحبقران نے فرمایا ہم انشاءاللہ کل ضرور جائینگے اگر لشکر کو عذر ہوگا
کیلئے قصد کرینگے برق و مہتر قران سامنے کھڑے تھے برق نے بڑھکر عرض کی حکم ہو تو ابھی جاؤن ابھی
اس فاحشہ کا سر لاؤن مگر استاد خفا ہوتے ہیں عمر نے کہا اے فرزند جانیکا کیون اختیار ہے بہکے
عیاری کرو تم بھی ٹال دیتے ہو برق نے اتنا اشارہ جو استاد کا پایا تڑپ کے جست و خیز کرتا ہوا
چلا مہتر قران بھی کنارے کنارے روانہ ہوے اشجار لشکر کو آکر جنگل میں جا بجا پھر رہی ہے
درختوں پر سحر کرتی پھرتی ہے کہین ماش کے دانے ڈالدیے کہین ترنج عنک دبا کہین تیر کمان کے
گاڑدیے کہ جب مسلمان اس محل کے قریب آئیں تو تیر چلیں زمین میں خنجر دفن کیا کہین تلوار
توڑ کے ڈالدی ہے سحر کرتی ہوئی کوس بھر بڑھ گئی کسی کو اپنے ساتھ نہیں آنے دیا اکیلی چلی
جاتی ہے ایک محل بڑا سایہ دار دیکھا پلٹ پڑی دیکھا ایکطرف ایک ساحر بڈھا نحیف وضعیف
منقل آتش آگے روشن ہے ایک جام میں خون بھرا رکھا ہے بیٹھا سحر کر رہا ہے دھونی سے دھوان
نکل رہا ہے نگاہ جو اشجار جادو کی اس ساحر پر پڑی حیران ہو گئی کہ یہ کیا سحر کر رہا ہے یہ کیسے کھلتی
ہوئی سامنے آئی پکار کر آواز دی شاہ صاحب کیسا سحر کر رہے ہو اس صحرا سے وہاں تین
کس سے مقابلہ ہے ساحر نے سر اٹھا کر جواب دیا کہ ملی دشمن ہے سرکش جنون نے مشکل
ایسے کر مارا ملکہ شاہ خسار جلوہ بیان جنہوں کمین فرمایا تھا کہ دشمنون کو گرفتار کر کے لانا میں نے
سب تدبیر کرلی ہے سب کے مونڈا میں دیکھو کن صاحب کی تدبیر ہوگی سب تصویریں تیار

سلاح ذات پر آراستہ کیے اشقر سامنے آیا قصد کیا کہ سوار ہوں کہ صحرا سے گرد اڑی علمہاے سیاہ آمد
نشان لشکر کفار ظاہر ہوا امیر بھی دیکھنے لگے دامن گرد کا شگافتہ ہوا کئی ہزار علم پھریرے کھلے ہوے
سامنے آکر جمے فوج چلی آتی ہے کئی پلٹنوں رسالوں کے بعد دیکھا ایک جوان دیو خصال کشیدہ
پر سوار چار آئینہ کمر میں سپر فولادی پشت پر ایک کمان کلان شانے پہ پڑی ہوئی تیروں کا ترکش
معلوم ہوتا ہے کہ قصر کلان میں کتھا مشک لٹک رہا ہے بڑے بڑے جوان آگے ساتھ دو لاکھ فوج
ہمراہ اس جوان نے گھوڑے کو بڑھا کر آواز دی اے طلسم کشا اب تو آگے بڑھنا حکم شہنشاہ صادر
ہوا ہے بہتر یہی ہے کہ پلٹ جایئے منم اقران کوہ پیکر یہاں سے خازین نے آواز دی او بیہودہ
کیا بیہودہ بکتا ہے جوان صف شکن و مہاوتان تیغ زن جا کر سر حد طلسم پہ شہر بنگے پلٹ جانا کیسا طلسم
شکست کرینگے تمہارے بھی قتل کا بندوبست کرینگے اقران اتر پڑا فوج جا بجا فروکش ہوئی ایک
بڑی بارگاہ استادہ ہوئی امیں اقران داخل ہوا صاحبقران کو بھی اترنا پڑا مصنف عرض کرتا ہے جب
ولیعہد اشجار پہنچا سحر العجائب و مصر الغرائب نے اقران کو نامہ لکھا یہ اسی وقت روانہ ہوا اسوقت
آکر پہنچا چار سو پہلوان زبردست ساتھ ہیں ایک ایک فیل پیکر دیو صورت شیطان خصلت
لگے اقران نے اترتے ہی حکم دیا طلسم کشا کے ساتھ والے بڑے سرکش ہیں طبل جنگی بج جائے
کل آفت برپا کرونگا اقران نے یہ کہکر طبل جنگی بجوا دیا ہرکاروں نے آکر صاحبقران کو خبر دی
امیر نے بھی حکم دیا میاں ہماری بھی طبل جنگی بجے پہر دن رہے سے طبل جنگی بج گیا اقران کو وہیں پلنگ
بچھانے کا مسلح ہوا مرکب عربی منگوایا چند خدمتگار ساتھ لیے رنگ داستان حیرت بیان تحریر کرتا ہوں
کہ اقران نہایت آراستہ ہو کر باہر نکلا ایک خدمتگار سے کہا ہمارے مہربان مدہوش قران
سے جاکر اطلاع کرو کہ اقران کوہ پیکر تشریف لاتے ہیں اس لڑائی کے بعد ہماری صحبتوں کی
رخصت کردیں وعدہ ہیں ملال ہوگا خدمتگار گیا تھوڑی دیر میں پلٹ کے آیا عرض کی وہ خود آپ کے
مشتاق ہیں کہتے تھے کہ میاں خوش فوج لیکر کہاں گیا اب اسکو اطمینان ہوا خود تشریف لاتے
تھے میں نے کہا کہ آپ تشریف لیجیے اقران دو کوس راستہ طے کرکے قریب کوہ پہنچا مدہوش
نے آگے استقبال کیا اقران کو ہاتھ پکڑ کر لا کے بارگاہ میں بٹھایا جام مے ارغوانی گردش میں آیا
اقران نے کہا اے پہلوان دوران میں اسواسطے حاضر ہوا ہوں کہ فرمان شہنشاہ میرے پاس آیا
مضمون یہ تھا کہ طلسم کشا کو جاکر پھیر دو میں مقابلہ حمزہ میں ہو چکیا کل خاتمہ کردونگا امیدوار
ہوں کہ پس فردا جو حاضر ہوں مجھکو سرفراز فرمایئے میری منسوبہ کو رخصت کیجیے مدہوش نے
کہا اے پہلوان نامی دلاور جوان گرامی میں سب سامان کر چکا جہیز وغیرہ مہیا ہے میں خود ایک
نامہ لکھنے والا تھا کہ آپ تکلیف فرمائیے بارات لیکر آیئے اقران کوہ پیکر خوش ہو گیا
پر لشکر میں اپنے آیا مگر مدہوش محل میں گیا زوجہ سے پوچھا صاحبزادی کہاں ہیں زوجہ نے
کہا کئی دن سے باغ میں ہیں مدہوش نے کہا بلا لو میاں جب ایرج باغ میں ملکہ ریحان گلعذار
کے آئے ایرج ریحان پر عاشق ہوے ریحان جمال جہان آرا ایرج دیکھ کشتہ
تیغ ابرو ہوئی اس عشق کو مفصل نہیں تحریر کیا سامعین پر باعث ظاہر ہو جائیگا کہ ناظرین پہنچا

کہ منھ سے نہین نکلتا جب ایرج نے بہت تسکین دلائین ملکہ کی آنکھون سے آنسو جاری ہوے کہا اے شہریار اقران کوہ پیکر کہ پہلوان زبردست ہے اسکے ساتھ میرے والد نے مجھکو منسوب کیا تھا کچھ کا زمانہ گذرا اب وہ بیچارا کسی حریف سے لڑنے کو آیا ہے باپ سے ملاقات کی اسنے کہا ہے کہ کل حریف کا خاتمہ کرونگا پس فردا ملکہ کو لیجاؤنگا والد نے اقرار کر لیا اب کوئی گفتگو کی جگہ نہین باقی رہی والد نے بلاکر مجھسے کہا تھا کہ اب باغ مین نہ جاؤ مین نے اس پریشانی مین جواب دیا کہ ایک ہفتے کی مہلت دیجیے ہفتے سے زیادہ اب یہان نہین رہتی ہے لیکن اسطرح بلک کر روتی ہے کہ دامن و گریبان تر ہوگیا ہچکی بندھ گئی ایرج نے کہا ملکہ وہ کہان فروکش ہے ملکہ نے کہا یہان سے دو کوس پر کسی حریف کے مقابلے مین اترا ہے بڑا زبردست جوان ہے کل حریف کا خاتمہ کردیگا لیسا ہی جوان ہوگا ہے زیر کرلیگا یا مار ڈالیگا چار سو پہلوان زیر کردہ اسکے ساتھ ہین اے شہریار باپ میرا ہرچند کہ شمشیر زنی کرتا ہے سب پہلوانون مین سرکردہ ہے باپ کی میرے یہ شرط تھی کہ جو مجھکو زیر کرلے وہ میری بیٹی کے ساتھ شادی کرے اے شہریار اقران چڑھکر آیا باپ سے میرے مقابلہ کیا دو دن اور دو رات کشتی رہی آخر وہ غالب آیا تب میرے باپ نے منسوب کیا ایک سال کا وعدہ کیا تھا دو سال گذر گئے اب اسنے تقاضا کیا اب کیا عذر ہے ایرج نے کہا اس سے خود مقابلہ کرونگا ملکہ نے کہا جب اسنے میرے باپ کو زیر کیا آپ کے مقدمے مین کیا عرض کرون کچھ فرمائیے نہین اتنا آپ سے عرض کیے دیتی ہون کہ میرا مردہ جائیگا مجھکو زندہ نہ پائیگا آپ کے پہلو مین بیٹھکر اب کسی کے پہلو مین خدا نہ بٹھائے اس سے خاطر جمع رکھیے نظم

خدا جانے ہوا کس کشتۂ دل کی خاک سے پیدا
کہ خوشے اہلون کے ہین نہال تاک سے پیدا

لحد پر ہے مایوسی ہوا افلاک سے پیدا
بھلا کچھ خاک کیا ہوگا ہماری خاک سے پیدا

غضب کی قدین تیر نگہ نے تیرے کھینچی ہین
کہ لاکھون حسرتین ہین سینۂ قزاک سے پیدا

وہ جلوہ ایک ہے دیکھے اگر چشم حقیقت سے
نہین ہے نور مین ظاہر نہین ہے خاک سے پیدا

تشتت مین خیال و فہم سب بیکار رہتے ہین
محبت سے وہ ہو جو کچھ شعور و ادراک سے پیدا

منقر دل ہوا خون آہ گھٹنے سے اشک آنکھون سے
[illegible] جا بجا منزل بمنزل ذاک سے پیدا

حلاوت ہے کلام تلخ مین شیرین زبانی کی
مزا آتا کیا ہے دشنام ہے چالاک سے پیدا

حجاب اکثر ہر رشتہ خلقتون کو کام آتا ہے
کہ زینت روح کی ہے جسم کی پوشاک سے پیدا

وہ لیتین مو دو چار کو زلفین تری عالم کی ہستی کا
کہان ہے سانپ ایسے شانۂ نمناک سے پیدا

نہین یہ قوس الفت ہے کسی طفل برہمن کی
نشان رشتۂ زنار ہے افلاک سے پیدا

ادب آموز ہون مدت سے طرز بیحجابی مین
مزے کیا کیا نہین ہین خاطر بیباک سے پیدا

اثر تھا گردش ہم کا ایسا میری مستی مین
ہوا دور تسلسل کاسہ کے چاک سے پیدا

سخن نافہمی سے تکلیف تحسین نامناسب ہے
شعور یہ مرتبہ بیگانہ ادراک سے پیدا

عجب دور تسلسل ہے سمجھ مین کچھ نہین آتا
کہ پیدا تاک دانے سے ہوا دانہ تاک سے پیدا

نسیم اپنے سخن کے خوف سے تھا مدح بیتابا
یہ رتبہ ہے ثنائے صاحب لولاک سے پیدا

ان اشعار کے مضامین پر عاشق و معشوق خوب روئے کنیزون نے آواز دی بارہ دری مین تشریف
لے چلیے ملکہ شاہزادے کو لیکر بارہ دری مین آئین ایرج نے اس ذکر کو ٹالدیا کنیزون سے اشارہ
کیا صحبت شراب کی آراستہ ہوئی ایرج نے ملکہ کو اور کنیزون کو بیہوشی شراب پلائی ملکہ بھی سو گئین
کنیزین بھی بیہوش ہوئین ایرج نے ایک مرکب کہ موسوم بہ صبا رفتار کو ہی تھا آجتک کوئی اسپر
سوار نہوا تھا ملکہ کے باپ نے لوٹ مین پایا تھا بسبب بدلگامی کے یہان بندھوادیا سوار کے
نام سے وہ لیتیان اور سُمین مارتا ہی الٹ ہوتا سوار کو گرادینا یہ تو اس مرکب کا کام تھا ایرج اسی کے
سامنے گئے گھوڑے کو چمکارا گھوڑا روے زیبا دیکھنے لگا سر جھکا لیا ایرج جب قریب گئے
اسنے منھ سینے پر رکھدیا ایرج نے اسکو کسا اب جو پشت پر سوار ہوے حقیقت مین صبا رفتار
نام جاسے تھا طرارے بھرنے لگا ایرج نے راتون مین سیلاب دیوار کو توڑ کر اسپار گیا ایرج بہت
خوش ہوے طرف لشکر اقران کے چلے جب لشکر مین اسکے داخل ہوے دیکھا جا بجا تیاری
ہو رہی ہو ایک لشکر دوسری طرف بھی فرودکش ہو حاضر باش و ناظر باطل کی آواز آتی ہو ایرج نہین سمجھے
کہ یہ لشکر بہار ہے داداجان کا ہر گھوڑا اڑاتے ہوے دربارگاہ اقران برآمد ہوے دیکھا در پر سالار بیٹھا
ہو ایرج نے گھوڑے سے اترکر در کے سالار کو سلام کیا در کے سالار نے جوان آفتاب مثال کو دیکھکر
پوچھا کیون اے جوان کیا ہی ایرج نے کہا اپنے آقا سے جا کر کہو کہ ایرج نوجوان آپ کی ملاقات
کے طالب ہو کر آئے ہیں یہ گفتگو سنکر سالار نے جا کر اقران سے کہا چاروں پہلوان دربار مین
بیٹھے ہیں اقران تمام صید پر جیسے ہی ایرج سامنے پہونچے مثل اہل اسلام کے سلام کیا پہلوان
اٹھ کہنے لگے اقران نے کہا اے جوان تو کون ہی جو ہمارے سامنے نام خداے نادیدہ کا لیتا
ہی ایرج نے کہا اے پہلوان مین تمہاری گوشمالی کرنے آیا ہون اگر اپنی جان کو غنیمت جانتا ہی
ابھی لشکر کو اٹھا اور میدان سے چلا جا خبردار خبردار کبھی خضر مدہوش کا نام زبان پر نہ لانا ورنہ
زبان کھینچ کے پھینک دونگا اقران غصے مین اٹھا پہلوانون نے کہا حضور تامل کرین ایک پہلوان
جنید بلند منش جھپٹ کر قریب آیا اقران سے کہا آپ بیٹھے اس معشوق کو مین زیر کرون مجلس
شراب پلایا کریگا یہ کہکر ہاتھ تلوار کا مارا ایرج نے کلائی پر ہاتھ ڈال کے ایک طمانچہ مارا سر جنید کا
اڑگیا اقران کی آنکھون کے نیچے اندھیرا آیا کہا او جوان غضب کیا میرے رفیق کو مارا مجھے
تیری صورت پر رحم آتا ہی ابھی مین خیر ہو کہ چلا جا مین معاف کرونگا ایرج نے کہا مین تیرا سر لینے
آیا ہون تو نے ہمارے معشوق کا نام لیا یہ سنکر اقران جلگیا کہا اے جوان اب زندہ تجھکو نہ چھوڑونگا
حربہ کر جیسے کہ تیرے دل مین حوصلہ نہ رہے ایرج نے کہا یہ ہمارا دستور نہین جب تیرے حربے
سے پروردگار بچائیگا تب ہم بھی حربہ لینگے اقران نے کہا اے جوان باہر چل مین تجھکو گھوڑا
واسطے سواری کے دون اسپر سوار ہوکے مقابلہ کر ایرج نے کہا میرا مرکب موجود ہی تو اپنا گھوڑا
منگوا ایرج باہر نکلکر پشت مرکب صبا رفتار پر سوار ہوے اقران کرگدن مست پہ سوار ہوا
اقران نیزہ ہلاتا ہوا سامنے ایرج کے آیا وقت شب ہی چند کمیدان رسالہ دار جو قریب تھے دو
لشکر آ گئے ہر ایک حیران ہی کہ کون جوان منچلا ہی کہ اتنے بڑے لشکر کے افسر کو یون آکے ٹوکا

بعض کہتے ہیں آخر باعث کیا ہے کہ یہ جوان اس طرح جان دینے پر آمادہ ہو گیا ہے سر دربار آکر اسکو کچھ
جان کا خوف نہیں ایک نے کہا یہ مقدمہ نازک معلوم ہوتا ہے یہ جوان کہتا ہے اپنی منسوبہ کا نام
نہ لیجیے شاید اس منبر پہ یہ بھی عاشق ہے جب قرین جھلا کر آیا ایک نے کہا یہ جوان خود حسین و
جمیل ہے وہ نازنین خود اسپر مائل ہو گی انہیں تو یہ ذکر ہو رہے ہیں اقران نے نیزہ مارا ایرج
نے نیزہ چلنے لگا تھوڑے ہی عرصے میں ایرج نے نیزہ ہوائی کیا اسنے ہاتھ تلوار کا مارا ایرج
نے روحِ سپر کی لگائی کہ تلوار اقران کی ٹوٹ گئی پہلی شکست یہ تھی ایرج نے دست حق پرست
بڑھا کے کمر زنجیر میں ہاتھ ڈالا قاش زین سے اقران کو اٹھا لیا ہاتھ پر تول کے طرف آسمان کے
جھنکا کی کہ زمین سے ملنے ہوا اقران کو چور نگ ہوائی قلم کیا لشکر میں غلغلہ بلند ہوا کافروں کے رنگ
کٹ گئے جو افسر سامنے کھڑے تھے تلواریں کھینچ کر ایرج پر آ پڑے ایرج نے کئی زخم بھی کھائے
سر کاٹ کے اقران کا للکار رہے سے بڑھ علیا ہر افسر کا تیغ شکار بند سے بند جا مرتبہ بلند ہوا پشت
مرکب پہ سوار ہوئے دو میں افسر قتل کرکے مرکب کو پھیر اڑتے ہوئے چلے جس پلٹن یا رسالے میں
پہونچے افسر کو قتل کیا آگے بڑھے فوج ریلتے ہوئے جان بچاتے ہوئے فوج سے نکلے سپاہ
لشکر اسلام کے جو پڑے سو رہے تھے ہنگامہ سنا اٹھے دوڑے دیکھا پہچان نہ سکے یہ دیکھا
کہ ایک جوان اقران کا سر لیے ہوئے جاتا ہے حیران ہو گئے کہ یہ کون شیر نر تھا اتنے بڑے لشکر
کے افسر کو مار نکلا فوج والے بھاگ لینے لگے کوئی طرف جنگل کے بھاگا بعض کہتے ہیں اس علی
سمندر دل جلوہ ہوش سے چلکر یہ حال بیان کرو وہ کچھ تدبیر لیا حمزہ سے میاں کون نکلیگا
بوقت سحر صاحبقران نامور مسلح ہو کر نکلے سامنے لشکر کفار کو نہ دیکھا فرمایا خواجہ یہ کیا معرکہ ہے عمرو
نے کہا شب کو ہنگامہ ہوا تھا نہیں معلوم کیا ماجرا ہے کار سے آتے ہو گئے یہ ذکر تھا کہ ہرکارے
آگے پہونچے بعد دعا و ثنا کے عرض کی کہ شب کو کوئی جوان یکہ و تنہا آیا میاں اقران کو وہ یکہ
قرین مرگ کیا سنتے ہیں سر کاٹ کر لیگیا فوج ساتھ ہی لو بھاگ گئی صاحبقران نے فرمایا
کون ایسا مرد مردانہ شیر فرزانہ تھا کہ اتنے بڑے لشکر میں آیا افسر کا سر کاٹ کر لیگیا ہرکاروں نے
عرض کی ہم پہچان نہیں سکے وہ جوان دریا سے خون میں نہایا ہوا صحرا میں پہونچ چکا تھا
سبنے تعجب کیا مرکب چھلاوا تھا طرارے بھرتا ہوا نکل گیا امیر نے فرمایا ہم ہر منزل میں سب
تو تیار موجود تھے بارگاہیں لدوانے کی دیر تھی اشارہ کیا عادی نے بارگاہیں لدوائیں طرف
نندا شکار طلسمی کے چلے انکا حال وقت پر تحریر ہو گا مگر وہ سوختۂ آتش دوری و افروختہ
نار مہجوری شہنشاہ اقلیم حسن و جمال ماہ آسمان کمال شہرۂ عشق کی تاجدار ملکہ ریحان گلعذار
مضطرب بیکس بیہوش ہو گئی تھی جب ہوا سرد چلی ملکہ کی آنکھ کھل گئی دیکھا سب کنیزیں سو رہی
ہیں اپنے محبوب کو قریب نہ پایا گھبرا کے اٹھی سب کو جگایا کہا صاحب شہریار کہاں ہیں سب
کنیزوں نے ڈھونڈھا کہیں نشان نہ پایا ایک کنیز دوڑی ہوئی آئی کہا حضور وہ گھوڑا
جسکا خونی لقب تھا وہ بھی تھان پر نہیں ہے جس کمرے میں زین و لگام رکھا تھا وہ کمرہ بھی خالی پڑا ہے
یہ سنتے ہی ملکہ نے منھ پیٹ لیا کہا صاحب معلوم ہوتا ہے بڑے ضدی ہیں جو کہتے تھے

ملکہ بیقرار ہو کر طرف صحرا کے دیکھ رہی ہیں کہ آواز مرغ سحر کان میں آئی ملکہ اور زیادہ گھبرائیں کنیزوں سے
کہا حضور صبح ہو گئی اب تک اُس مہر اوج جرأت کا پتہ نہ ملا نہیں معلوم اُنپر کیا گذری طائر درختوں پر نغمہ سر
کرنے لگے ملکہ بہ نگاہ یاس طرف صحرا کے دیکھ رہی ہیں کہ دیکھا گرد کے تلے سم مرکب کے آواز آئی گلستان
سے جسطرح آفتاب تابان یا ماہ درخشان پردۂ شفق میں مخفی ہو کر نکلے ملکہ نے گھوڑے کو پہچانا کہا
مرکب تو وہی معلوم ہوتا ہے مگر گھوڑا خالی جو دیکھی سوار یار والے اب تو کس شائستگی سے چلا آتا ہے
کنیزوں نے عرض کی ماشاء اللہ شست تو دیکھیے اگر ان کو جلد آب لین ایک قطرہ پانی کا نہ گرے
گرد یا سے خون میں نہائے ہوے سر میں ایک کنیز نے کہا دیکھیے ایک سوچی فتنہ رنبدے بندھا ہے
ایرج نوجوان نے دور سے دیکھا کہ ملکہ دروازے پر کھڑی ہیں گھوڑے کو اڑائے ہوے قریب
آئے مرکب سے کود کے کنیزیں گھوڑے کو دیکھکر بھاگنے لگیں ایرج نے کہا اب یہ مرکب کسی کو
دستانگی شائستہ ہو گیا کنیزوں نے سنبھال لیا ایرج اندر آئے سر اقران کو جو پیکار کا تھا رنبد سے کھولا
سامنے ملکہ کے ڈال دیا کہا گنہگار کا سر حاضر ہے یہی دعوی نسبت کرتا تھا ملکہ گھبرائیں حیران ہو کے
سر اس ملعون کا کیونکر لائے ایرج نے کہا مقابلہ ہوا پروردگار نے اسپر غالب کرایا ملکہ گھبرا کے
دوپٹے سے خون جسم ایرج پاک کرنے لگیں ایرج نے کہا اوچھے زخم ہیں ایرج کو ساتھ
ملکہ کے مصروف عیش و نشاط ہوتے ہیں کہ ذکر انکا وقت پر تحریر ہوگا لیکن مدہوش جو خواہ اقران
اسباب شادی کا جمع کر رہا ہے صبح کو بیٹھا ہوا یہی حساب لکھوا رہا تھا کہ سامنے سے کچھ لوگ گھبرائے
بھاگے ہوے آئے افسردہ وار مدہوش نے پوچھا تم کون لوگ ہو سب نے عرض کی آپ کے داماد
کے ہمراہی ہیں شب کو ایک جوان آیا انکا سر کاٹ کر لیگیا کئی افسر لڑے وہ بھی مارے گئے چند کر کے
آکر لاشہ بھی اقران کا رکھ دیا مدہوش نے لاشہ جلانے کا حکم دیا پھر فرمایا ہمارے عیار کو بلاؤ
سمور قطرہ زن کس مقام پر ہے دیکھا سامنے سے ایک عیار طرار قلندر زرنبق پہنے ہاتھ میں وہ سقلاطی
لگائے ہوے سامنے مدہوش کے آیا مدہوش نے کہا اے سمور تو نے سنا اقران کا کوئی سر کاٹ کے
لیگیا کچھ سحر کو یا ہوگا آج دنیا میں کوئی ایسا نہیں تھا کہ اقران سے مقابلہ کرے اقران نے بدولت
کو زیر کیا دیکھو تو کیا قیامتیں برپا کرتا ہوں جلد پتہ لگاؤ کہ وہ کون جوان تھا کہ اقران کا سر کاٹ لیگیا
مجھے بتا دو قلق دنیا میں اپنی جان دونگا جلد دریافت کرو سمور نے کہا آج ہی دن میں اُس جوان کو
پکڑ کے لاؤنگا یہ کہکر چند شاگردوں کو بھی حکم دیا اور آپ بھی کوچہ کوچہ پھرنے لگا اول کو اقرانی چھاؤنی
میں آیا سرداروں کو بلا کر اقرار نامہ لیا کہ جلد پتہ لگاؤ وہ کون جوان ہے جو اقران کو مار کر لیگیا
لیکن یہاں تو سب سے اقرار نامے ہوے سمور قطرہ زن پریشان و مضطر گلی گلی پھرتا ہے
شاگردوں سے حکم دیا ہے کہ جلد تلاش کرو دو دن میں سمور نے سارا شہر چھان ڈالا قریب شام ہوئی
چبوترے میں اسکے ہمراہ دس پانچ شاگرد کھڑے ہیں ہر ایک نے یہی خبر دی کہ حضور کوئی محل
شہر میں نہیں چھوڑا جہاں تلاش کرنے نہیں گئے ایک شاگرد نے کہا استاد باغ ملکیان رعنا
کا باقی ہے سمور نے کہا بھلا وہاں کہاں وہ اپنے شوہر کے دشمن کو اپنے گھر میں جگہ دیگی ایک شاگرد
نے کہا یہ خبر تو میں نے مفصل پائی تھی کہ ملکہ عالم نے جب سنا کہ اقران نے میرے باپ کو زیر کیا

سوچتے ہیں کہ نہ لونگا روپیہ منگا لونگا پھر بھی نہ چھوڑونگا انکے بیٹے پوتے بھی بڑے بہادر ہیں
وہ سن پائینگے کہ ہمارے باپ دادا گرفتار ہیں فرداً فرداً سب کو پکڑ لونگا جو ملک قبضہ مسلمانان
میں ہیں انپر قبضہ کرونگا شاہان طلسم سے انتقام نہ لونگا انکی حوالی میں رہا انکی مہربانی کہ کبھی مجھپر
ساحر کو نہ بھیجا آج ایک کام کو حکم دیا ہے تو اسکو انجام ایسے طور سے کروں کہ شاہ ہمارے
خوش ہوں اسطرح کے مضمون طول طویل ایک کاغذ پر لکھکر شتر سوار کو دیے شتر سوار کو بڑا بھاری
خلعت ملا اسکو تو رخصت کیا قزاقون کو بلا کر حکم دیا کہ بارہ تیاری کروا ایک ایک کو صاحب
ملک کر دونگا اب قزاقی چھوٹ جائیگی ساٹھ ہزار کا لشکر فوراً تیار ہو کے حاضر ہوا پہر دن پچھلا باقی
تھا کوچ کیا قزاقون میں بڑی خوشی ہے کہتے ہیں خوب مال لوٹینگے طلسم کشا بڑا روپیہ والا ہے باغ
ایسا ملک امینوں کے قبضے میں ہے مشہور ہے کہ زمین مہر آفتاب حوالی باختر میں رہتا ہے مہر بحر میں اور تمام
عالم کی گشت کرتا ہے یارو سنا ہے کہ جب وہ ملک صاحبقران نے فتح کیا ایک ایک سپاہی لکھپتی
ہوتا تھا جب خزانہ اشرفیوں کا دیکھا روپیہ پھینکا اشرفیاں لوٹیں جب جواہر خانے پر پہنچے
اشرفیاں پھینکدیں جواہر لیا ایک ایک لکھپتی ہوگیا استعفا دیدیا اپنے گھر چلے گئے جاگیے
علاقے خرید کے اب سلطنت کرتے ہیں پھر بات سنے کے قریب باغ ملکہ ریحان گلعذار
اترے مہ ہوش کا ارادہ ہوا کہ میں سے بھی ملاقات کرلوں ساتھ والوں سے کہا میں فدا جاکر
ریحان سے ملاقات کر آؤں اب اسکی شادی طلسم نور افشان میں ہوگی تصویر دکھلاوگا شاہ
جو خواہش طلب کرینگے ہر کسطرف باغ سے چلا ملکہ چلوے ایرج میں بیٹھی ہیں کہ محلدار دوڑی
ہوئی آئی عرض کی آپکے خالہ آتے ہیں ملکہ قدموں پر ایرج کے گر پڑیں کہا برائے خدا
ہمنشینی ساعت کے واسطے ہٹ جائیے اسباب عیش و نشاط ہٹانا شروع کیا کسی کسی شے کو ہٹانے
ملکہ کے کہنے سے ایرج کمرے میں چلے گئے کہ مہ ہوش آکر پہونچا دیکھا اسنے کہ تیاری باغ کی
نمود بہشت معلوم ہوتا ہے روشنی کی آراستگی ہر چمن میں رونق قفس ہائے زرین طائران زمزمہ سرا لٹکے
ہوئے ہوئے روش پر شریان درست کنیزیں چالاک وچست ملکہ واسطے استقبال کے آئیں
کہا بی بی آجکل باغ تو خوب درست کیا ہم تو ہمارے مقابلہ طلسم کشا جاتے ہیں اب ہم سمجھے ہیں
آنا ہوگا تم پریشان نہ ہونا ملکہ نے شرما کے سر جھکا لیا خوف سے آنکھوں سے آنسو جاری ہوے
مہ ہوش نے گلے سے لگا لیا کہا بی بی ہم مرد ہیں بڑی خوشی کی بات ہے ایسے مقام پر
جاتے ہیں کہ ایک ایک سپاہی تمہارا بادشاہ ہو جائیگا ہر چند کہ افراسیاب مارا گیا اب شادی تمکی
کی بقرار کی طلسم کے ساتھ ہوگی بادشاہزادی طلسم نور افشان کی کہلاؤگی ایسی بیسی
ایرج انہے تو بچا کینے ہیں آیا سب حال صاحبقران کا بیان کیا کہا کہ وہ شجون مارون
کار ساز دا ور سب بہنیا نہ میرے پڑجاے دل میں کھٹکا کہ اسقدر تیاری کا کیا باعث ہے مگر مجھ
تو پروردگار ہے تیری ذات ۔ تو چلا گیا ایرج جو کمرے سے نکلے کہا لو ملکہ خدا حافظ ملکہ
مدد و لاوین شہر یار کہان جائیگا کہا آپ کے والد لشکر پر داداجان
زہے قسمت کہ روشن کرد و روش جلہ شخص مشہور ہوئی گشتی لیر زاد طعن کریگا یہ کہکر سلام واپس

مدہوش نے جو نعرہ صاحبقران کی صداسنی کہا لو حمزہ نے خود شبخون مارا اسے بڑھکر روکو اسنے
بھی سنلیا ہوگا کہ مدہوش ایسا قزاق آتا ہو وہ خود دوڑ پڑے کہ مغرب کی طرف سے صدا بلند
ہوئی منم دارائے صاحب رائے سواد اعظم ملک ہندوستان جانشین صاحبقران نعرہ
لندھور جزیرہ ہا ے دریا ار گرفتم تا بہ ہندستان ✝ از نام ہندوانی منم لندھور بن سعدان ✝
مشرق والے مغرب کو گئے آپس میں گوشت خوردندان ساگ ہونے لگا ایرج نے طرف جنوب کے
آکے نعرہ کیا نعرہ رستم | ار شندا ولا دامیر عرب | کیست علشاہ و پور رستم لقب
علشاہ رومی شیر فیل زور | کہ بر تخت مرزوق افگندہ شور | ادھر سے طرف شمال کے
گھوڑا اڑا یا نعرہ کیا نعرہ قاسم آفتاب مشرق دین پروری ✝ شہسوار لال پوش خاوری ✝
ایک طرف آکر نعرہ کیا نعرہ بدیع الزمان سحر برج خوبی شمع انجمن ✝ بدیع الزمان گرد لشکر شکن ✝
ان سب کے نعرہ کرتے ایک طرف لڑنے لگے خیموں کی طنابیں کاٹ دین ہلیں رسالوں میں ملکہ
پڑگیا قزاق آپسمیں لڑ رہے ہیں رسالہ دار صاحب کہتے ہیں جسکو قتل کرو اسکا سر کاٹ لو وقت سحر
ملاحظہ افسرمیں گذر لگا گھمسان کے ساتھ تلوار چل رہی ہو ایرج نے چند سردار قتل کیے ایک
طرف گھوڑے کو ڈال کر اڑتے ہوئے نکل گئے ملکہ دروازے پر مشتاق کھڑی تھیں ایرج کو
جو آتے ہوئے دیکھا دریائے خون میں نہائے ہوئے خانہ ہائے زرہ خون سے معمور تھے
خون سے کے جمے ہوئے چلے آتے ہیں ملکہ باہر نکل آئیں رکاب پر ہاتھ رکھکر اتروا یا کہا اے شہریار
کوئی زخم کاری تو جسم اقدس پر نہیں آیا ایرج نے کہا تمھاری پریشانی کے خیال سے بہت جلد
چلا آیا خدا نے بچایا یہ سب خون لشکر کفار کا ہو ابھی وہ آپسمیں لڑ رہے ہیں ایرج نے جو حال
بیان کیا ملکہ ہنسنے لگیں کہا صاحب عجب کمال کیا کفار کو آپسمیں لڑوا دیا کفار لڑ رہے ہیں ایرج
نے کہا رات بھر لڑینگے ایک کنیز کو واسطے خبر کے بھیجو ملکہ نے ایک کنیز کو حکم دیا وہ کنیز مرد کے
کپڑے پہنکر لشکر کفار میں آئی صبح کو دیکھا جا بجا یہی چرچے ہیں کہ حمزہ دس لاکھ فوج سے شبخون لایا
ہم ساٹھ ہزار دس لاکھ سے لڑا کیے ہزاروں مسلمان مارے ایک کہتا ہو حمزہ بڈھا تھا ایک کہتا ہی
ابھی جوان ہی ایک کہتا ہی عقل کو دخل دو جسکے بیٹے پوتے جوان جوان ہوں وہ بڈھا نہو گا تو کیا
جوان ہوگا رسالہ دار کہتے ہیں تم دونوں جھوٹے ہو جیسے تو مقابلہ پڑا میں نے تو سر کاٹا چار
تلواریں اسنے لگائیں میں نے ایک وار میں سر کاٹ لیا پھر میاں لندھور کو مارا کنیز ہنستی ہوئی
بارگاہ میں پہونچی دیکھا میاں مدہوش بیٹھے ہیں سر پر پٹی مرہم کی چڑھی ہوئی ایک رسالہ دار
سے کہ رہا ہی کہ میں حمزہ سے لڑتا تھا تمنے مجھکو زخمی کیا رسالہ دار کہتے ہیں حضور اسنے سر کلنے
کہ خرجیاں بھری ہوئی ہیں کمیدان آستین چڑھا کر اٹھے کہا ٹھیں ہماری ایسی لڑی اسنے سر کاٹے
کہ چاندنیوں میں بندھے ہیں ایک کمیدان نے کہا وہ چاندنی اٹھالاؤ جا کر ٹھیں والے چاندنی
اٹھا کر لائے چاندنی کو جو کھولا رسالہ دار نے سر پیٹ لیا کہا اے شہنشاہ یہ تو میرے رسالہ کا
سر ہیں میں حیران تھا کہ ہزار جوانوں کے دو سر بچے کمیدان نے سر جھکا لیا کہا بھئی اندھیرے میں
کچھ نہ سوجھا جو سامنے آیا اسکو قتل کیا آپ خرجیاں تو منگائیے خرجیاں آئیں سر جو انڈیلے

کنیزان رونے لگے کہا حضور یہ سب سر میری پلٹن والون کے ہین اب جو مدہوش نے دریافت کیا بارہ ہزار سوار و پیدل مارے گئے ایک مسلمان کا بھی لاشہ نہ ملا مدہوش حیران ہوگیا کہا یارو یہ کیا ہوا افریدون نے کہا حضور مسلمان بہت تھے لڑتے بھڑتے نکلگئے ہمارے بارہ ہزار قتل ہوے اُنکے بھی لاکھ جوان سے کم نہین قتل ہوے اُنکے ساتھ ڈولیان تھین جو مارا گیا اٹھا لیا مدہوش نے کہا اب تو اُنکے منھ خون لگا اب وہ پھر آئینگے اگر آج آئین تو کیا تدبیر ہو ہمکو یقین یہ آتا ہے کہ آپ لوگ آپس مین لڑے بھائی نے بھائی کو مارا باپ کے ہاتھ سے بیٹا قتل ہوا افریدون نے سر جھکا لیا خوب جانتے ہین کہ ہم آپس مین لڑے مدہوش نے کہا آج شب کو یہ تدبیر ہو کہ جب نعرہ حمزہ کی صدا آئے جوانے خیمے سے نکلے روشنی لیے ہوے آئے کہ معلوم ہو جائے کدھر سے مسلمان آئے انکو گھیر لینگے معرکا بھائی رنجور رتیر رو اسنے عرض کی صفدر جنگ آزما آپ کے بھائی صاحب میرے ساتھ رہین جسوقت نعرہ حمزہ کی صدا بلند ہوئی مین صفدر کو لیکر مقابلے مین پہونچ جاؤنگا پہلوانون کو جا بجا سے لاؤنگا یہ صلاح پختہ کرکے بیٹھے ہین مشعلچی مقرر کیے کنیز یہ خبر لیکر خدمت ایرج مین آئی تمام کیفیت عرض کی ایرج نے کہا مین آج ضرور جاؤنگا ملکہ رونے لگین کہا صاحب کیفیت سن چکے آج ٹال جائیے کل دیکھا جائیگا ایرج نے کہا آج کے نہ جانے مین میرے دادا جان کے واسطے بدنامی ہے دوچیا کہینگا کہ حمزہ نہ آیا ملکہ نے کہا اے شہریار لونڈی کو قتل کر کے جائیے مجھے بیچارہ اشکی نظم

| | |
|---|---|
| بڑھتے بڑھتے لاغری پیہان من ہو جائیگا | تن کمان ہوگا کمان آخر کو تن ہو جائیگا |
| گر یہی ہے ناتوانی فکر عریانی ہے کیا | دامن نکلا و تن پہ پیرہن ہو جائیگا |
| ایک چادر خاک کی ہے اسکو دانے آسمان | اس تن عریان کا بے منت کفن ہو جائیگا |
| ندرت تکلیف تازہ سے نہو گے سیر ہم | زخم کھائینگے جو داغ دل کہن ہو جائیگا |
| اشک دیدہ وہین بہن کیا خانہ ویرانی کی فکر | گر یہ جس جا دہن اپنا وطن ہو جائیگا |
| خار ہونگے نخل گل ہوگا حنا ہر برگ کا | اشک خونی سے مرے صحرا چمن ہو جائیگا |
| بسکہ ہے مضمون نازک مین تو کامل اے نسیم | شہرہ آفاق تیرا بھی سخن ہو جائیگا |

ایرج نے کہا ملکہ آج کے نہ جانے مین واسطے بزرگون کے بدنامی ہے پھر رات گئے ایرج نے کمر باندھی پشت مرکب پر سوار ہوے ملکہ روتی پیٹتی رہگئین میان رنجور صفدر کو ساتھ لیے ہوے طلایہ دیتا پھرتا ہے ایرج نے جیسے ہی صاحبقران کے نام کا نعرہ کیا جا بجا ہلڑ ہوا حمزہ کو لینا رنجور رکیا چھینا بڑھکر دیکھا ایک جوان آفتاب جمال شمشیر زنی کرتا ہوا آتا ہے چہار طرف سے اسنے ہلہ کیا ہر خیمے کے دروازے پر یہی کہتا پھرتا ہے کہ یارو ایک جوان ہے چہار طرف سے گھیرو صفدر گھوڑے کو بڑھا کر چلا رنجور نے جو غل مچایا ہر خیمے سے افسر نکلے روشنی سب کے ساتھ جو کلا اُنے دور سے دیکھا کہ ایک جوان خورشید جمال تیغ ہلالی ہاتھ مین جنگ رستانہ کرتا ہوا آتا ہے صفدر جنگ آزما قریب ایرج کے پہونچا رنجور سمجھا اس جوان پہ یہی کافی ہے تماشا دیکھنے لگا صفدر نے ہاتھ تلوار کا مارا ایرج نوجوان نے تلوار کو تلوار پہ

اب مدہوش نے بھی شاہزادے کو اچھی طرح دیکھا چند واقف کاروں نے پہچانا اور جھک کر عرض کی
یہ نور نگاہ قاسم عالیشان ہے نام اس شخص کا ایرج ہے مدہوش نے کہا یہ کلیجہ تو دیکھو اکیلا اتنے بڑے
لشکر پر آیا کچھ خوف نہ کیا لیکن یہ نوجوان میاں کیونکر آیا ملازمان اقران جو موجود تھے انھوں نے
کہا حضور اسی نے آپ کے خویش کو بھی مارا خاص بارگاہ میں جا کر تو کا تلوار چلی آخر وہی مارا گیا
نہیں معلوم میاں کیونکر آیا مدہوش نے کہا اب تو گھیر کے مار لو چہار جانب سے کفار نے بلوہ کیا
ایرج نے رات کو بھی بہت بہت قصد کیا اسوقت بھی کوشش کر رہے ہیں کہ جا کر افسر کو ماروں
مگر وہاں تک نہیں پہونچتے ایرج نوجوان مصروف جنگ ہیں ایک ٹیلا مل گیا ہے اُس پر سے
اُتر اُتر کے جنگ کرتے ہیں جب زیادہ بلوہ ہوا پھر اُسی بلندی پر چلے جاتے ہیں لیکن جب
مدہوش نے کوچ کیا ہے اسکے پہاڑ سے بارہ کوس پر ایک اور قزاق رہتا ہے کہ اُس قزاق
کو منہنگ شعلہ زن کہتے ہیں پہلوان زبردست اُسکو بھی مدہوش نے نامہ لکھا تھا کہ بھائی
وقت امتحان ہے طلسم کشا مسلمان ہیں ہم جاتے ہیں تم بھی آؤ منہنگ شعلہ زن بارہ ہزار قزاقوں سے
چل نکلا کہتا ہوا کہ یار کو یہ معرکہ عظیم ہے حقیقت میں اگر طلسم نور افشان فتح ہوا ہم سب کو تکلیف
ہوگی ہم لوگ نہ رہنے پائینگے طلسم کشا غالب مذہب ہوگا یہ کہتا ہوا چلا آتا ہے ملکہ ریحان گلعذار
غضب بھر تڑپتی رہیں رات بھر جلا کے فراق سہی جب گریبان سحر چاک ہوا کہا لو صاحبو صبح ہوگئی
اب تو صبح ہولی دیکھیں تقدیر کیا دکھائے ہمارے وارث پھنسے ہیں ذرا خبر تو لو اب تو
میرے کلیجے پر چھریاں چل رہی ہیں

**نظم**

خاک اڑوائی کہ جنگل میں آوارا ہے مجھے — چرخ نے سبا گرد باد دامن صحرا ہے مجھے
وصل کی شب عیش ہے ماہ لیکن عمر بھی ہے — آفتاب حشر ہوگا صبح کا تارا ہے مجھے
ساقیا ہے بار کیا ساغر لگاؤں منہ سے میں — ہر حباب بادہ ہے بوسوں کا تبخالہ مجھے
مثل ماہی پڑ گئے کانٹے زبان میں پیاس سے — پر نہ ہمت نے کیا منت کش دریا مجھے
زیست ہے میری جہاں میں گوسفند کی طرح — آسمان نے ذبح کرنے کے لیے پالا مجھے
سرد ہوتا ہوں تڑپ کر کوئی دم میں ہمدمو — وصل کا پایا داغ گیا پڑ موسم سرما مجھے
داخل خلوت سرا ہے بجلی سکو تاب ہے — دیکھ کر زنجیر در کو ہے لب سودا مجھے
ہو گیا مانند خورشید آشکارا داغ عشق — صبح ساں چاک گریبان نے کیا رسوا مجھے
باندھتا ہوں جبلہ میں دست حنائی کا خیال — خواب میں بوسی دکھائی آن پہ بیٹھا مجھے
ہجر میں مثل پتنگ اب پھاڑے کھاتا ہے پلنگ — کاٹنے کو دوڑتی ہے صورت دریا مجھے
پوچھا ہی زمانہ نے کچھ میری اداسی کا سبب — آپ میں ہو رات حیران ہوں ہوا ہے کیا مجھے

ہر چند کنیزیں سمجھا رہی ہیں کہ ملکہ عالم خدا آپ کے وارث کو صحیح و سالم ملائے دشمنوں کو
رنج و ملال نہ دکھائے جب آفتاب عالمتاب نکل آیا ملکہ اور زیادہ گھبرائیں کہا صاحبو ذرا جا کر
خبر تو لو دو کنیزیں مردانے کپڑے پہنکر دوڑیں تھوڑے ہی عرصے کے بعد دونوں پلٹتی ہوئی
آئیں کہا واری غضب ہوا رات بھر لڑتے ہوئے گذری اب سارا لشکر انکو گھیرے ہوئے ہے

زخمی بھی ہوئے خدا انکو ہاتھ سے دشمنوں کے بچائے ملکہ نے یہ سنکر ایک آہ کی اور گر کے بیہوش ہو گئین
بعد عرصۂ دراز ہوشیار ہوئین کہا کہ اب مجھکو آرام نہ آئیگا تیغ ہاتھ مین لیا ماد یان مشکین پہ سوار
ہوئین کنیزون نے کہا ہم بھی ساتھ چلینگے ملکہ نے کہا صاحبو مین جان دینے جاتی ہون جسکو
جان اپنی بچانا ہو وہ میرے ساتھ نہ چلے چالیس کنیزون نے ساتھ دیا گھوڑیون پہ
سوار ہوئین ملکہ اس پریشانی مین باغ سے نکلین کہ نقاب بھی چہرے پہ نہ ڈالی گھوڑیان
اڑاتی ہوئین باغ سے نکلکر چلین صحرا مین حیران مضطر چلی جاتی ہین کبھی کنیزون نے بڑھکر کہا
کہ حضور سنیے تو اتنے ہمارے لشکر مین کیونکر جائیے گا وہان تک پہونچنا دشوار ہوگا اگر دس سوارون
نے بڑھکر روک لیا تو لیے تلوار چلیگی ملکہ فرماتی ہین صاحبو مرنے والے کو کوئی نہین روک سکتا
جہان نشان نقش قدم ہوگا وہان تک تو پہونچ جائینگے نشان نقش قدم کرتا ہی سہنا ہے
گرد کنیزین بیچ مین وہ ماہ آسمان خوبی گل گلزار محبوبی کہ سامنے سے گرد اڑتی سب نے
دیکھا تہنگ شعلہ زن گھوڑے کو اڑائے ہوئے چلا آتا ہے پشت پر بارہ ہزار قزاق یہ تو
خبر سن چکا تھا کہ مدہوش کوچ کر گیا تھا اس وجہ سے جابجا پوچھتا ہوا آتا ہے کہ ہمارے بھائی
صاحب کہان فروکش ہین چند سوارون نے عرض کی سامنے گلستان مین چند سوار کھڑے
ہین انسے دریافت کیجیے تہنگ شعلہ زن نے گھوڑے کو اڑایا قریب جو پہونچا دیکھا
ایک نازنین مہ جبین غنچہ دہن سیمتن ماہ آسمان کمال پری پیکر حور مثال رشک مرکب پہ سوار
گرد کنیزین جس سے ثابت ہے بیچ مین ماہ تابان گرد ہجوم سیارگان تہنگ شعلہ زن کا
یہ حال ہوا کہ ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا پسینے پسینے کنیزون نے آواز دی ای شخص اسطرف
نہ آنا تہنگ شعلہ زن ہاتھ باندھنے لگا کہا مین غلام ہون اپنے مالک سے عرض کرو
کہ بارہ ہزار فوج کا مالک ماہ جرات کا سالک روپیہ بھی بہت رکھتا ہون بڑے بڑے
شاہون نے چاہا مجھے گھیرین یا گرفتار کرین مین کسی شاہ سے دبتا نہین ملکہ عالم کے قدم پر
جان نثار کرونگا کنیزون نے گالیان دینا شروع کین ای شخص کیا بیہودہ بکتا ہے خبردار قریب
نہ آنا چلے تو تہنگ شعلہ زن نے سنتین کین جب دیکھا ملکہ نہین مانتین کلام ہمارے سخت
کرتی ہین ملکہ نے ہاتھ اٹھائے جب تو اسنے فوج والون کو آواز دی کہا آکے ان سب کو گھیر لو
ملکہ ریحان نے دیکھا دریائے فوج مین تلاطم ہوا بارہ ہزار نے آکے چار جانب سے گھیر لیا
تہنگ شعلہ زن نے کہا اب مین نہ جاؤنگا یہاں سے نظم

ہو جو تیرا سوئے رنگین بوئے گلشن آب مین
کھولدے زلفین لب دریا کہ لہرین شرم سے
ڈوب دریا اگر جائے اندھیری رات کو
ہو جو افتادہ لئے کیا ضرب دشمن سے گزند
لعل خندان کا تصور دیدۂ گریان مین ہے
منجمد ہوتے ہین منہا نیکو ہزارون گلبدن

جا بسے ای بلبلون کا ہو نشیمن آب مین
ڈوب جائین صورت زنجیر آہن آب مین
تیغ سے سایے حبابون کے ہون روشن آب مین
تیر لگنے سے نہین پڑتا ہے سوزن آب مین
دیکھنا لعل بدخشان کا ہے معدن آب مین
نظر آتے ہین پھولون کے خرمن آب مین

پاک ہیں آلودگی سے جو ہیں وارستہ مزاج — تر نہیں ہوتا کبھی صرصر کا دامن آب میں
تو نے منہ دریا میں دھویا ہے جو اے رشک چمن — شاخ گل پر جیں نہیں پھولا ہے گلشن آب میں
جو ہوا پامال دنیا میں وہ ہے دل فگار — جیسے پڑتا ہے گرہ غنچے سے روزن آب میں
وہ ادھر رخصت ہوا اُٹھا ادھر طوفان اشک — تیرتا جاتا تھا اس قاتل کا توسن آب میں
ہیں بری اہل فنا سیل بلائے دہر سے — غرق ہوتا ہے کوئی کب بعد مردن آب میں
دیتی ہے اکثر زبان جیب آفت سے نجات — جسطرح ہوتا نہیں ہے غرق سوسن آب میں
کیوں سراپا مچھلیاں پر خار آتی ہیں نظر — کیا تری پلکیں ہوئی ہیں سایہ افگن آب میں
مستعد باعمال سے خفت اُٹھالی ہے عدو — کیا عجب تیغ پھرے گر سنگ مدفن آب میں
جو کوئی نکلا وطن سے خون ہوا اسکا جگر — سبز ہے جینگ کہ ہے مرجان کا مسکن آب میں
ہون جہان میں پہ ہے رزق عالم بالا پہ دھیان — ہے صدف محتاج نیسان اور مسکن آب میں
سنگدلی سے ہو دل سوزان ہے نالان ہجر میں — آگ کا معمول ہے کرتی ہے شیون آب میں
گریہ ہے ترسا بچون کے غم میں تا صبح جوش اشک — کیا عجب غرق ہو جائے جو لندن آب میں

ساتھ والے بھاگتے ہیں حضور صبر کریں نہیں معلوم کسکا ناموس ہے کچھ فساد نہ برپا ہو ہُہنک شعلہ زن کہتا ہے مجھسے کون فساد برپا کر سکتا ہے میں کیا کسی سے پایہ کمی کا رکھتا ہوں ہم لٹیرے ہیں یہی مال لوٹ لیا ملکہ اُن سب کے بیچ میں گرد قزاق گھیرے ہوے منہ دوپٹے سے ملکہ نے چھپا لیا تار زار ظل اپنے سیاہ روتی ہیں کنیزیں بھی پریشان گھیرے ہوے ان سب کو اپنے صحرا میں لایا قزاقوں سے کہا ایک بارگاہ استادہ کرو بارگاہ زرنگار آراستہ ہوئی گھوڑے سے کود کر قریب ملکہ کے آیا کہا اے جان جہان واے آرام دل مشتاقان چلو ملکہ نے کہا اے شخص میرے پاس نہ آنا ورنہ مجھکو زندہ نہ پائیگا مفت میں ارملال اُٹھائیگا نا محرم کو مناسب ہے کہ الگ رہے صاحب عصمت کے قریب نہ آئے یہ کہکر چھری کھینچا چاہا گلے پر رکھوں جان دیدوں ہُہنک شیر اکر الگ ہوا کہا آپ خود اُتر کر بارگاہ میں جائیں ملکہ مجبور نا چار اندر بارگاہ کے گئیں اب ہُہنک شعلہ زن قصد کرتا ہے کہ میں بارگاہ میں جاؤں ملکہ رو رو کر غل مچاتی ہیں اے شخص اندر نہ آنا اپنا رو سیاہ مجھکو نہ دکھانا کنیزیں بھی فریاد کر رہی ہیں اُسوقت دشت میں ایک شور ہے ہُہنک شعلہ زن ہر مرتبہ قصد کرتا ہے کہ اندر خیمے کے گھس جاؤں ملکہ زمین پر پڑی ہوئی دعائیں مانگ رہی ہیں پکار رہی ہیں کہ اے رب بے نیاز اس مصیبت سے بچا لے اس ملعون کے ہاتھ سے نجات دے تو سمیع و علیم رحیم و کریم ہے نظم

روز و شب گردد بحکم ایزد دادار چرخ — نیست یکدم غفلت از کار بندگی بیکار چرخ
عرش بر فرش اطاعت سرنگون باشد مدام — مہر و مہ حلقہ بگوش است و غلام زار چرخ
مینماید جلوۂ حق در جہان ہرجا بہر سو — مطلع انوار زمین و معدن اسرار چرخ
ابر جای آب بارد گوہر از فضل خدا — شگفاند گل بلطف ایزدی از خار چرخ
نہ بخاک عجز سر شام و سحر اے سرفراز — تا کند صد سجدہ بر خاک درت ہر بار چرخ

| | |
|---|---|
| بخور و پابند حرص و آز بهر یک دو نان | چون مه و خورده و زرد و شب هر کوچه و بازار چرخ |
| دل درین دنیای فانی فارغ از هر کار و بار | تا که شد بر سرت از بهر تعلق بار چرخ |
| روز و شب یک روز از عمر عزیزت بگذرد | قاطع سر رشتهٔ امید تست ای یار چرخ |
| هند یا بر گز مشتری از گردش دور زمان | نیست در کارت خلاف حکم حق مختار چرخ |

اس طرح ملکہ نے بلک کر دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا بقدرت سبحان لم یزل و عز ہے جل
از پردہ حجاب ان گرد سے برخاست شاہزادہ ملک قاسم ایک پہلو میں سوفار پر سوار ایک
جانب قیماس نامدار پشت پر تین لاکھ فوج دور دور اور ابر مین ثریا نے ستارہ پیشانی قاسم
زرد پا چکے ہین کہ ای شہریار اگر ہمارے ساتھ رہتی ہو جب تک ہم نہ علم دین کسی پر سحر کرنا قاسم نے
دیکھا ایک صحرا مین ہنگامہ گرم ہو سمک سے کہا دیکھو تو یہ کیسا غل ہے کوئی عورت بلک بلک کر
رو رہی ہے دل ٹکڑے ہوتا ہے سمک گیا روتا ہوا سامنے قاسم کے آیا کہا ای شہریار نہنگ
قزاق ایک عورت کو لیکر آیا ہے چاہتا ہے اس پر قبضہ کرون وہ نہین قبول کرتی یہ چاہتا ہے جبر کرون
وہ نام خداے جہان آفرین کا لیکر رو رہی ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ مسلمان ہے قاسم نے
پلٹ کر طرف سوفار کے دیکھا فرمایا کہ بڑھکر دیکھو تو سوفار اتنا حکم پاتے ہی مثل تیر کے چلا
گوشے سے نکلا گینڈے کو بڑھایا سوفار نے جاکر آواز دی او نامرد عورت پہ ظلم کرتا ہے
ایک طرف سے قیماس خان نے نعرہ کیا نہنگ شعلہ زن نے کمان دونون کا ہالو
قزاقون نے قیماس خان و سوفار پر سوار کو گھیرا یہ دونون جوان شمشیر زنی کرنے لگے
قاسم نے جو دور سے دیکھا کہ میرے سردارون کو قزاقون نے گھیرا ابلق رگ افراسیابی
کو کھینچکر کیا پڑے تمام فوج نے بلوہ کیا قاسم لڑتے بھڑتے قریب نہنگ شعلہ زن کے
پہونچے نہنگ نے ہاتھ تلوار کا مارا قاسم نے سمک کے ہاتھ تلوار کا مارا نہنگ شعلہ زن
کے دو ٹکڑے ہوے قزاقون کو چن چن کر مار ڈالا باقیون نے اطاعت کی قاسم ٹہلتے ہوے درخت
پر چھپے کے آئے پکارکر آواز دی ای نازنین تو کسکی طالب ہے یہ کہنا تھا کہ طرہ ریحان گلعذار بلک کر
رو دین کہا ای مونس و غمگسار ای غربت کے مددگار تو نے بڑا احسان کیا میری آبرو بچالی مین عاشق
جمال شاہزادہ ایرج نوجوان ہون وہ شیر ایک مرکے مین جا کے پھنس گیا اب مین چلی تھی
کہ جاکر جان دون یہ ملعون گھیرکے پکڑ لایا وہ شیر اکیلا بارہ ہزار سے لڑ رہا ہے میرا منسوب تھا
اثران کو وہ پیلکو پہلے اسنے کسکر مارا پھر میرے باپ کا حال سنا کہ صاحبقران کو روکنے جا بہی
بیتاب ہو گئے کہ میرے دادا کو روکنے جاتا ہے پہلے دن شبخون مار کر چلے تو اسنے دوسرے دن
انھون نے سامان کیا وہ سب قزاق فنون مکر و حیلہ مین طاق اس شیر کو گھیر لیا ہے رات سے
اکیلا لڑ رہا ہے قاسم نے جو فرزند کا حال سنا کلیجہ پکڑ لیا کہا ای قیماس خان تم نے سنا مین ابھی
پہونچ کے رنگ لون اس ٹکیے کو تو دیکھو کہ چالیس روز مین بارہ ہزار پر چلی تھی یہ کہکر اندر تاثیر سے
ملکہ کو معلوم ہوا کہ یہ شاہزادے کے والد ہین جھک کر سلام کیا قاسم نے گلے سے لگا لیا
قیماس خان سے کہا لشکر تیار کرو سمک تم جلد پہنچ کے دو رہا کہنا حضور مین تو اپنے تو پہنچادن

دیکھون آقا اس طرح لڑ رہے ہین قاسم نے ثریا سے ستارہ پیشانی کو تو اس مقام پر چھوڑ غریب سا
بھی سب یہین پڑا تا رہے سنا کہ ساٹھ ہزار قزاق ہین پانچ ہزار جوان لیے سوفار باشتیاق ہین آگے
بڑھا ہوا قیماس خان لیتے ہین ہین یہ سنتے ہی قاسم نے گھوڑے پر کوڑا کیا تیز بلد گھوڑا اسپ سے آگے
بڑھ گیا اب سوفار و قیماس گرد کو دیکھتے ہوے چلے جاتے ہین قاسم دعا کرتے ہوے چلے کہ الٰہی
پروردگارا اپنے فرزند کو صحیح و سالم پاؤن اسوقت پہونچے دو دست دیکھا کہ ایرج پیل مرغ جنگ
ہین گھوڑا مارا گیا اس حال مین بھی کوئی قریب نہین آتا قزاق نیزے مار مار کر بھاگتے ہین قاسم کا
کلیجہ منھ کو آگیا وہین سے نعرہ کیا نعرہ قاسم آفتاب مشرق دین پروری بہ شہسوار آل پاک خاوری کا
نعرہ کرکے جا پڑے ایکطرف سے قیماس خان ایکطرف سے سوفار تلوار پکڑ کر جا پڑے سمک ایرج کو
اس حال مین دیکھکر بیقرار ہوگیا قزاقون کو تیر مارتا ہوا قریب ایرج کے پہونچا کئی زخم بھی کھائے
تھا سنہ جا کر سنبھالا دیکھا ایرج زخمون سے چور چور فرش خاک پر گر نیکو تھے سمک نے ایک قزاق کو تیر مارا
وہ گھوڑے سے گرا سمک نے ایرج کو مرکب پر سوار کیا ایرج نے پھر جو اپنے والد کو دیکھا چہرہ بحال
ہوگیا نعرہ کرکے قزاقون پر جا پڑے قاسم نے جو اپنے فرزند کو دیا سخن مین تماشے ہوتے دیکھا
کہ اس حال مین بھی شمشیر زنی کر رہے ہین نعرہ کرکے مدہوش پر جا پڑے مدہوش نے کئی ہاتھ تلوار کے
مارے قاسم کو یہی خیال ہے کہ اس آفت رسیدہ کا باپ ہے جہانتک ہو سکے اسکو گرفتار کر لین
باز و بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا تلوار چھینکر پھینکدی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈال کر اٹھا لیا آواز دی کہ اے خالق
زمین پروردگار سے کیا کہتا ہے تو میرا برادر دینی ہے تیری بیٹی ریحان گلعذار ایرج پر عاشق ہوئی اسکو
شنک قزاق لیے جاتا تھا مین نے اسکو مارا ریحان کو اب خیمے مین چھوڑ آیا ہون مدہوش نے
آواز دی ہین غلام تابعدار ہون چلکر ایرج کے قدمون پر مجھکو گرا دیجیے خطا معاف کراؤن قاسم
مدہوش کو ساتھ لیکر سامنے ایرج کے آئے ایرج نے جو قبلہ و کعبہ کو دیکھا گھوڑے سے کود کر
قدمون کو بوسہ دیا قاسم نے گلے سے لگا لیا کہا بیٹا اسکی خطا معاف کرو ایرج نے کہا یہ میرے
بزرگ ہین مدہوش ایرج کے قدمون سے لپٹ گیا گر دیکھنے لگا کلمہ پڑھکر مسلمان ہوا
اہالیان فوج کو پکار کر آواز دی خبردار اب کوئی ہاتھ نہ اٹھائے سبھنے دل و جان سے اطاعت کی
دس ہزار قزاق داخل لشکر ہوے پچاس ہزار قزاقون سے مسلمان ہوا قاسم و ایرج کو ساتھ لیے
ہوے اس صحرا مین آئے کہان شنک قزاق کو مارا تھا قاسم آکر اسی جگہ مین اترے ایرج
کی زخم دوزی کی بعد زخم دوزی ایرج کو لیکر خیمے مین ملکہ کے آئے ملکہ نے شرما کر سر جھکا لیا دوسرے
دن مدہوش نے ترنج خوشبوئی ایرج کے سینے پر لگایا کہ مین نے اپنی بیٹی کو منسوب کیا ایرج
کی آنکھون سے آنسو جاری ہوے بزان کی یاد آگئی سر جھکا کر فرمایا کہ شادی ہم بعد فتح طلسم
نور افشان کرینگے قاسم سمجھ گئے مدہوش سے پختہ وعدہ کیا اب ایرج و سوفار و قیماس خان
و سمک و ثریا سے ستارہ پیشانی ان سب کو ساتھ لیکر قاسم نے بساعت سعید طرف
طلسم نور افشان کے کوچ کیا قاسم کو بہت جلدی ہے کہ اپنے تئین تبدیل طلسم نور افشان مین جلد
پہونچاؤن ای پروردگار بغیر تیرے اور کسی کا احسان مجھے پانے سے الگ دعائین کرتے ہوے جنگل مین بڑا قادر عالم

دیکھ رہے ہین ملکہ نے کہا واہ صاحب مجھے خاطر کی آپ ہلو گنہگار بناتے ہین اپنا حال مفصل فرمایئے
نورالدہر نے کہا ہم باغ و بیابان مین قید تھے ایرج سے تکرار ہوئی ظلمات سیہ دل ہمکو لیجا رہا تھا راہ مین
کچھ شعلے بھڑکے کچھ ہنگامہ ہوا اب مجھے اپنے تئین یہان پایا خود اپنے حال مین حیران ہون کہ یہان کیونکر
پہونچا نہین معلوم ہمارے ساتھ کے جوان پر کیا گذری آپ لوگ ہنستے ہین ہمین ناگوار ہوتا ہے ملکہ
شعلا نے ماتھا کوٹ لیا کہا اے شہریار بڑے غضب کی بات ہے باپ میرا غراب شورانگیز جادو
ناظم تہاہان نورافشان کا اس حوالی کا مالک ہے مین نے یہ باغ اپنا سیرگاہ بنایا ہے آپ آسمان سے
گرکے میرے باغ مین پہونچے اگر باپ کو خبر پہونچیگی کہ نبیرہ صاحبقران کو مین نے باغ مین رکھا ہے
قیامتین برپا کریگا نورالدہر نے کہا ملکہ ہم تمہاری تکلیف نہین چاہتے ہمیشہ جو تندہی جھیلینگے اس
افسوس مین یہ فقرہ نورالدہر نے کہا کہ ملکہ کے دل پر چھری چلی آنکھون مین آنسو بھر کر کہا ابھی آپ
جانے کا قصد نہ کرین جو کچھ پڑیگا ہم کرینگے آپکو بچا لینگے یہ کہکر تمشا دے کہا دروازہ بند
کرو انتظام سب غیرہ آنے پائے دروازہ باغ کا بند ہوا کنیزین سر راہ کو دیکھ رہی ہین ملکہ نے
نورالدہر کو پہلو مین بٹھایا مطیع اسلام ہوئین صحبت عیش آراستہ ہے غراب شورانگیز اپنے قلعے مین
بکمال ہیبت ساحرونسے بیست ہزار لاکھ ساحرونکا مالک تخت پر بیٹھا ہے کہ فرمان شاہی پہونچا اے غراب
ہوشیار ہوجاؤ طلسم کشا اندر علامت کے آگیا اور سب مسلمان جابجا لڑرہے ہین لشکر گران لیئے ہو
آتے ہین آجکل خالی نہ بیٹھے رہو گشت کرو جس مقام پر جو مسلمان ملے یا گرفتار کرو یا قتل کرو یا بخدمت
مابدولت روانہ کرو جیسا مناسب جانیگے ویسا کیا جائیگا غراب اپنے مقام سے اٹھا فرمان ہاتھ مین
لیا طرف باغ ملکہ کے چلا کہ بیٹی سے بھی اطلاع کردون جہان مسلمان کا پتہ ملے فوج روانہ کردیا خود جا کر
ملکہ سمجھی ہین صحبت عیش آراستہ نورالدہر گلچینی گلشن جمال کر رہے ہین کہ کنیز نے بڑھکر عرض کی
آپکے والد تشریف لاتے ہین ملکہ نے نورالدہر کے قدمون پر سر رکھدیا کہا برائے خدا چند ساعت
کیواسطے ہٹ جایئے ملکہ کے کہنے سے نورالدہر ہٹ گئے غراب آیا بارہ دری مین آکر دیکھا کشتیان
کباب کی گلابیان شراب کی گلدستے پھولون کے تکلف سے آراستہ عطر کی شیشیون کے منہ کھلے ہوئے
ہر چند کہ ملکہ نے بہت کچھ ہٹایا پھر بھی بہت سامان رہگیا غراب نے کہا بی بی آج کیا کوئی تہوار تھا
ملکہ نے سر جھکا کر کہا جی حضور یا جلسہ آراستہ ہوا کنیزین سوانگ بنی تھین آج حبشن بنایا تھا ہماری
کنیزین خوب نقل اتارتی ہین غراب نے کہا بی بی اگر دن ہم بھی دیکھین ملکہ نے کہا اب اسوقت تو
سرفراز فرمایئے پھر کسی دن عرض کرونگی غراب اچھا کہکر اٹھا دل مین تاڑ گیا مقدمات کا خیال کیا ہے
کہ اسی طلسم مین اکثر نازنینان مہ جبین و مہ جبینان مہر تمکین نے مسلمانون سے آشنائیان کرکے
گھرانے بزرگون کے تباہ کیئے یہ سوچکر قلعے مین آیا دہیم تیزپا عیار کو بلا کر کہا اسوقت مجھکو خود بدولت
انتشار ہوا باغ شعلا سے خبر لاکر کیسا جلسہ آراستہ ہے میرا دل یہی کہتا ہے کسی مسلمان کا اس
باغ مین گذر ہوا نہایت لطف سے جلسہ آراستہ تھا دہیم چلا میان نورالدہر نے ملکہ سے کہا بارہ دری
مین دل گھبراتا ہے ملکہ اٹھین چبوترے پر فرش ہوا سب سامان عیش و عشرت رکھا گیا ملکہ نے بیٹھین
نورالدہر پہلو مین ملکہ نے باتین کرتے کرتے کہا اے شہزادہ والد نامدار اسی فکر مین تشریف لائے تھے

آپ کے بزرگ جا بجا پھرتے ہین شاہ ہوشربا فکر کرکے جا کر انکو گرفتار کرین طلسم کشا کا آرزو ہی ہوتا ہے ملکہ
سنا ہے اُن پر سحر تاثیر نہین کرتا عیار بھی اُنکے ساتھ بلا سے روزگار ہین سامان صحبت دیکھا والدہ کو ملکہ
بھی ہوا الدہ وسیم عیار کمند مار کر دیوار باغ پر آیا نور الدہر کو پہلو سے ملکہ ہین پایا جا بجا مضطر ذکر بھی ہوتے
بیقرار ہو کر بیجا لگا میان نور الدہر نے ملکہ سے پوچھا آپ کے والد کس کس کا ذکر کرتے تھے ملکہ نے
کہا کہتے تھے ایک طرف طلسم کشا اسکی طرف اُنکا بیٹا بدیع الزمان طلسم کے ساحر بھی اُن لڑکون کے
ساتھ ہو گئے ہین ایک طرف پوتا طلسم کشا کا خاور سپاہ بعبد شوکت وجاہ فوج گران ساتھ کہین لڑائی
پڑی تھی اپنے بیٹے کی مدد کی کہ اُنکا ایرج نوجوان نام ہی بڑے کسی پہلوان کو مارا ہی قزاقون کو
تہ تیغ کیا ملک کے ملک بے چراغ کر دیے اب طلسم کشا قریب باغ ویران پہونچ چکا ہی اب کل
ساحرون کو حکم ہی کہ شاہ خسارہ کی مدد کرو ساحر سامان کیے ہین میان سے نہین لڑین یہ
مغلوب کرکے اُن سوا تین لاکھ فوج سے آتا ہی وہ بھی طلسم کشا کو روکنے جاتا ہی یہ سب خبرین فرماتے تھے
نور الدہر نے کہا ملکہ طلسم کشا ہمارے جد عالی تبار ہین مین مغلوب کو جا کر مارون دادا جان تک نہ جانے دون
مین اسکا کام تمام کرون ملکہ نے کہا آپ تنہا اُسکے ساتھ بارہ ہزار فوج ہی نور الدہر نے کہا ای ملکہ عالم
ساتھ والے سب تماشا دیکھا کرتے ہین دولہا دلہن سے معرکہ پڑتا ہی ایک مرکب چاہیے ملکہ کو خود تماشہ
کا شوق ہوا باغ مین عمدہ عمدہ مرکب بندھے ہین ملکہ بامان کرتی رہین ایک مرکب دو رکاب
نہایت خوبصورت نور الدہر نے اسکو کسا طرف باغ کے چلے ملکہ نے دامن تھام لیا رو رو کر عرض کی نظم

| | |
|---|---|
| ہی عشق گل سے کام نہ گلزار سے غرض | رکھتا ہون بلبل گل بیجا سے غرض |
| گھر بیٹھے مجھے مول لیا ہی یہ درد سر | سودائے عشق کو نہین بازار سے غرض |
| غافل ہم اتنے ہین کہ نہین کوئی ہوشیار | ہر خواب مین بھی دولت بیدار سے غرض |
| نرگس کو دیکھیگا تو ہی آنکھون کے تئین | کیا مجھ تندرست ہی بیمار سے غرض |
| یکسان ہی چشم سے ہو یا خنجر دل سے ہو | مجھکو ہی اپنے دوست کے دیدار سے غرض |

نور الدہر نے کہا ای ملکہ عالم صبر کرو دلیر گرد اس وقت قتل یہی ہی کہ مغلوب پر جا کر غالب ہون اگر دادا جان
تک جائیگا اُنکے دشمنون کو تکلیف پہونچائیگا علاوہ اِسکے تمھاری زبانی بھی معلوم ہوا کہ ایرج
میرے ہمچشم نے اقران اپنے کو چند کو مارا اب اپنے باپ کے ساتھ گئے ہین دونون سے مجھے
زمین ہلا دینگے وہ ناحق سفلہ مزاج ہی تحسین وتشنیع کریگا بارگاہ مین ہمین مشکل ہوگا اور ساتھ کے
ساتھ والے بھی طعن وتشنیع کرینگے ملکہ شہلا سے نازک چشم نے کہا اگر آپ آزردہ نہون تو
ایک بات عرض کر دون ابھی ایک سحر کر دون کہ مغلوب گرگون سوار دوڑتا ہوا چلا آئے ہاتھ
پاؤن مین طاقت نہ رہے آپ قتل کر ڈالیے شاہزادہ نور الدہر نے کہا معاذ اللہ اگر میرے ہمچشم
سن پائینگے تو مردہ بار کہے کہ جادوگرون کے بھروسے پہ کام کرتے ہین جادوگرون کی مدد پہ نام
کرتے ہین دریائے غیرت مین ڈوب جاؤنگا ہر فوج ملکہ کو سمجھا کر پشت مرکب پر سوار ہوے
گھوڑے کو اڑا کر چلے ملکہ شہلا سے نازک چشم حیران حیران دیکھتی رہین وسیم عیار نے جا کر غالب
سے حال کہا غالب غصے مین خود سوار ہو غصے مین منھ سے بات نہین نکلتی اشارہ ہی کیا وسیم سے کہا

ای عیار تیرے کہنے سے چلا ہون مگر میرے دل کو یقین نہین آتا وہ صاحب عفت و عصمت ہو گئی سچ
ہے اور تصویرین شاہان جہان کی اسکی خواہش مین آئینہ مین سے نے پیش کین اُسنے یہی کہا کہ بابا جان
مجکو مرد کے نام سے نفرت ہی مین کیونکر کہون کہ اسنے مسلمانون کو پہلو مین بٹھالیا ارے اسنے
شیشہ بنایا تھا اسمین کسی کو شاہزادہ قرار دیا ہو گا دہیم کہتا ہی مین نے اپنی آنکھون سے دیکھا غراب
نے کہا مین تو خود چلتا ہون دہیم نے کہا چل کے آنکھون سے دیکھ لیجیے تب میری بات کا یقین
آئیگا غراب غصے مین کانپتا ہوا دہیم رکاب سے لپٹا ہوا ملکہ بستان حیران ور باغ پر کھڑی
ہوئی دیکھ رہی ہین معشوق کا انتظار دل بیقرار باپ کو جو آتے ہوئے دیکھا کنیزون نے عرض کی
کہ آپ کے والد نامدار آتے ہین ملکہ باپ کو دیکھکر بھاگی جا کر بارہ دری مین پہونچی اسباب عیش لٹنا
اُٹھنے لگا دل بیٹھا جاتا ہی قلب تھرتھراتا ہی غراب دروازے پر پہونچا دہیم نے کہا مین بہی آپکے
ساتھ چلونگا حضور نے دیکھا کہ دروازے پہ کھڑی ہین آپ کو دیکھکر بھاگین غراب نے کہا کہ
یہ بہی کچھ خطا ہی اپنے دروازے پر کھڑی تھی مجکو جو آتے دیکھا ہٹ گئی ای دہیم اگر بیرہ حمزہ ہی
تو اسکو قتل کر دونگا اور شہلاے نازک چشم کی قضا ہی سارے باغ کو اُسکے پامال کر دونگا خون سے
مسلمان کے سارا باغ رنگین کر دونگا اور اگر خلاف نکلا تو اب تمہاری میرے ہاتھ سے قضا ہی دہیم عرض
کرتا ہی کہ حضور مین نے اپنی آنکھون سے دیکھا کانون سے بہی سب یہ حال سنا اب کہین خلاف
ہو سکتا ہی غراب نے کہا ای دہیم آج دو لفظین تو نے میرے روبرو کہین کہ قلب اُلٹ گیا دل
چاہتا ہی اپنے کو بہی ہلاک کرون مجکو کچھ خیال آیا دہیم کہتا ہی میرا تو اعتقاد یہ ہی کہ بیرہ حمزہ بارہ دری
مین بیٹھا ہی آپ کو دیکھکر بھاگین بیرہ حمزہ کو چھپانے گئی ہین سارے باغ کی تلاشی لیجیے کسی صندوق
یا پٹارے مین چھپا دین گی غراب چپکا چلا آتا ہی اندر باغ کے داخل ہوا دہیم بہی ساتھ ساتھ ہی چاروطرف
دیکھتا ہوا کنیزین جا بجا کھڑی ہین ذکر ہو رہا ہی ایک سے ایک کہتی ہی کہ بوا کیا غضب ہی کہ عیار بہی
ساتھ چلا آتا ہی کسی کے پردے کا خیال نہین چند کنیزین دوڑین کہ جا کر ملکہ سے اطلاع کرین کہ عیار بہی
باغ مین چہار جانب دیکھتا ہوا چلا آتا ہی جیسے ہی کنیزین چلین دہیم نے للکارا کہان جاتی ہو خبردار
کہنے جاتی ہو دشمن کو بٹھا رکھا ہی خبردار وہان نہ جاؤ مین خوب سمجھتا ہون کنیزین بڑبڑانے لگین
کہا کہ او دہیم کون دشمن ہم نہین جانتے غراب نے کہا او دہیم سنتا ہی کنیزین کیا کہتی ہین دہیم
نے کہا حضور ان سب کو سمجھا دیا ہو گا بہلا یہ قبول لین گی یہی باتین ہوتی ہوئین غراب تلوار تولتا
ہوا قریب بارہ دری کے آیا ملکہ نے اُٹھکر سلام کیا دہیم کو دیکھکر پیچھے ہٹین اور پکار کر کہا کہ حضور
آج مجھے دہیم کے سامنے کر دیا غراب نے کہا کہ بیٹا تم ہمکو دیکھکر کیون بھاگین آج تمہاری بڑی قسمت
ہی جو نکلا تو مقام حسرت ہی سچ بتا ورنہ قتل کر دونگا بیرہ حمزہ کو باغ مین جگہ دی ملکہ نے تھرا کر کہا کہ کون
بیرہ حمزہ مین نہین جانتی دہیم نے کہا حضور کمرون مین دیکھیے ملکہ نے کہا ای دہیم مین اسی مقام
پہ کھڑی ہون تم خود اندر دیکھو مجھے کسی سے کیا کام دہیم سب جگہ ڈھونڈنے لگا جس کمرے مین
جاتا ہی صندوق و پٹارے کھول کھول کر دیکھتا ہی کہین نشان بہی نہین سب کنیزین بہی دوڑ کر چلی آئین
عرض کرتی ہین ای شہنشاہ یہ وہ باغ ہی رشک سے وے کے بہی دل مین داغ ہی ہماری ملکہ نے جو

پھول بھی باغ میں نہیں رکھا کنیزون کو یہان دروازہ پر آنے کا حکم نہیں ہی ہم لوگ اپنے اپنے شوہر کی صورت دیکھنے کو ترس گئے ہیں اندر باغ کے مرد کا آنا کیسا یہ کس نے آپکو خبر دی آپ تلوار لیے کھڑے ہیں بی بی آپکے ہول سے مری جاتی ہیں رنگ زرد متغیر میان وسیم سب کمرون میں گھستے پھرتے ہیں ہماری بچیون میں تلاشی لین شاید نے چھپایا ہو وسیم حیران ہی سارے باغ کو چھان ڈالا زمین باغ کو دیکھتا ہی کہ جس مقام پر زمین نرم ہو کھود کر دیکھون ملکہ نے تڑپنا شروع کیا اور کہا بابا جان آج آپنے میرے باغ کو بے پردہ کرایا آپکی صورت خونخوار دیکھکر میرا تو دم نکل گیا اتنے غراب تلوار کھینچکر سر پر وسیم کے آیا کہا او حرام زادے دیکھو تو آج چھوکری کا کیا حال ہی ہماری بیٹی کے پاس مرد آئے تونے یہ بھی خیال نہ کیا کہ پردے میں بات کو کتنا بتلا کہ نبیرۂ حمزہ کہان گیا وسیم خاموش کھڑا ہی کیسی کہتا ہی حضور میں نے جلسہ میں بیٹھے ہوئے دیکھا نہیں معلوم کہان چھپا دیا میری مجال تھی کہ ایسا دروغ بے فروغ سامنے شاہ کے عرض کرتا ملکہ نے پکار کر عرض کی کہ بابا جان یہ نگوڑا دشمن اپنی ہی کیے جاتا ہی اور آپ سن رہے ہیں غراب نے ایک ہاتھ مارا کہ وسیم کے دو ٹکڑے ہوئے کنیزون سے اشارہ کیا کہ لاش اس نکوام کی بیرون باغ پھینکدو کہ پھر کوئی ایسی حرکت نہ کرے ملکہ کو گلے سے لگایا کہا بی بی تمام طلسم میں غدر ہی لاکھ شاہزادیان ساتھ پسران حمزہ کے نکل گئیں مجبور مارے ڈر کے کنیزون پر بھی تاکید رہے کہ باہر نہ نکلیں کوئی غیر مرد آنے پائے ملکہ نے کہا حضور میرے باغ میں مرد کا نام نہیں حضور کیا مجال غراب چلا گیا ملکہ نے سجدۂ شکر پروردگار کیا کنیزون سے کہا کیون صاحبو اس وقت وہ یہان ہوتے تو کیا قیامت برپا ہوتی سب نے کہا حضور بڑی خیر ہوئی اب انکو خدا دشمن سے بچائے ملکہ نے کہا صاحبو میرا دل دھڑک رہا ہی قلب پھڑک رہا ہی اتنے بڑے پہلوان پیار کیلئے گئے ہیں اپنے دل کی تو یہ کیفیت ہی کہ نظم

بسا ہے تک اوج جنون میں مجھے کمال ہوا
کہ آفتاب بھی ایک لقمۂ جہان ہوا
دہن کو ان سے مجھے بوسہ اگر لیا تو لیا
حیات بعد ہوئی پہلے انتقال ہوا
تری کمر تو نہ تھا میں جو موت کو دہ ملا
وہی عروج ہی میرا کہ جب نہ زوال ہوا
درازی شب غم کا وہ ایک لمحہ ہی
چڑھا جو سر پہ وہ آخر کو پائمال ہوا
بصورت ورق گل خزان سے اتر کہیں

خراش ناخن دیوانگی ہلال ہوا
ہزار شکر کہ میرا بھی اب وہ حال ہوا
رقیب دل میں سمجھ لو اگر ملال ہوا
خیال زلف اگر ہی تو دل کی خیر نہیں
عجب فراق میں مرنا ہی کیون محال ہوا
ہمیشگی کی ندامت رہی یہ تن کے ساتھ
جیسے زمانے میں کہنے میں ورسان ہوا
کھلا کھلا کے گلستان یہ سوز پنہان نے
نسیم کا چمن دہر میں یہ حال ہوا

عروج حسن میں وہ یار کو کمال ہوا
دعا کو ہاتھ اٹھے آپ کو خیال ہوا
فروغ زیست ہوا اس کو کہ سوز شمع
وہ ٹوٹ جاتا ہی شیشہ کہ جس میں بال ہوا
بسان آخر روز شکل اول شام
کہ بعد مرگ بھی فرد و انفعال ہوا
کھلا یہ عقدہ قد موزون لعنت سے ہمکو
گلو میں طوق گران صورت ہلال ہوا

کنیزین بھی سمجھانے لگیں نہ داری نہ گھبرائیے انشاء اللہ وہ خیر و عافیت سے آئینگے ملکہ تو اس حال میں ہی مگر نور الدہر کا حال عرض کیا جاتا ہی کہ دوپہر رات سے گئے نور الدہر بن بدیع الزمان قریب لشکر مغلوب پہونچے لشکر کو دیکھا کہ پڑا ہوا ہی پھر رہا ہی اعدا ان اژدر در پہلوان بارہ ہزار جوانون سے طلایہ دے رہا ہی حاضر باش و ناظر باش کی صدا بلند ہی نور الدہر سے ضبط نہ ہوا بڑھا اور قریب لشکر آکر اپنے باپ کا نعرہ کیا نعرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| چو تیغ الف نام کردو روز کین | ازو نقش گشتہ آسمان بر زمین | ز تیغش لبے ملک اسلام شد | کہ سر فتنہ باخر تمام شد |

غرور کرنے طرف مشرق سے آئے چند ساعت شمشیر زنی کرکے طرف مغرب سے کے پہونچے نعرۂ بہرام کیا نعرۂ بہرام منم گرد بہرام خاقان چین * کہ از ہیبت من بلرزد زمین * ادھر سے طرف جنوب کے آگے ابھی صاحبقران کے نام کا نعرہ کیا نعرۂ صاحبقران

| | | |
|---|---|---|
| بحکم خدا بستہ شمشیر یار | لیے تیغ صمصام و لقمقام تار | میر عرب ضیغم روزگار |
| سر سرکشان بر او رفاک کرد | لیے تیغ عقرب بیجے ذو الحسام | ازین کافران از جہان پاک کرد |

لشکر کفار میں ہنگامہ ہوا حمزہ شبخون آیا چار طرف سے کافر دوڑے آپس میں کو قتل خرد و نہدان سنگ ہونے لگا مگر نور الدہر روتے ہوئے طرف شمال کے آئے نعرۂ لندھور کیا نعرۂ لندھور منم صاحب عمرو وجانشین حمزہ در گردان شہنشاہ ہندوستان شہزمان لندھور بن سعدان ادھر سے لڑتے ہوئے چلے آتے تھے کہ اعدان طلایہ دار اسکے ساتھ روشنی بھی ہر دو رہے اسنے دیکھا کہ ایک جوان آفتاب جمال شمشیر زنی کرتا ہوا چلا آتا ہے اعدان بھائی یہی حمزہ ہے کفار میں تلوار چل رہی ہے یہ سب کو ہٹاتا ہوا قریب نور الدہر کے پہونچا خبردار خبردار کہکے ہاتھ مارا نور الدہر نے شمشیر پر روکا تیغہ خارا شگاف کا ہاتھ مارا کہ اعدان کے دو ٹکڑے ہوئے کفار میں غل ہوا کہ میر طلایہ مارا گیا چند کس دوڑتے ہوئے دربارگاہ مغلوب پر آئے پکار کر آواز دی ای پہلوان دوران آئیے طلسم کشا لشکر پر شبخون آیا طلایہ دار مارا گیا مغلوب یہ آواز سنکر گھبرایا ہوا باہر آیا دیکھا سارے لشکر میں تلوار چل رہی ہے کچھ بھاگتے جاتے ہیں بعض لڑائی میں الجھے ہوئے ہیں بھائی نے بھائی کو مارا باپ نے بیٹے کو قتل کیا مغلوب کا بھائی اسلوب کرگدن سوار سامنے سے لوٹتا ہوا آیا کہا بھائی صاحب چالیس لاکھ فوج مسلمانان نے آپ کے لشکر کو گھیرا ہے آپ کے لشکر والے بڑے زور شور سے لڑ رہے ہیں بھائی صاحب انصاف کیجیے میں نے صدہا مسلمان قتل کیے جلوہ کم نہیں ہوتا ہر چند میں نے چاہا اپنی فوج کو الگ کروں مگر فوج کا علیحدہ ہونا دشوار ہے ایک طرف آپ بڑھکر شمشیر زنی کریں ایک طرف میں جاتا ہوں لڑائی فتح کرلیں گے مسلمان جانے نہ پائیں شبخون مارنے کا مزہ اٹھائیں اتنا تو یاد ہو مسلمانوں پر ایسی بیداد ہو کہ پھر کسی پر شبخون مارنے کا ارادہ نہ کریں ایک طرف مغلوب چلا ایک طرف اسلوب شب تیرہ و تار میں اپنی فوج کو قتل کر رہے ہیں سکان صبا رفتار عیار مغلوب کا تھا نہایت طرار و فرار ہے جب اسنے یہ سنا کہ کئی سو پہلوان مارے گئے اسنے روشنی جابجا درست کرائی جس مقام پر روشنی ہوئی اپنی فوج کو لڑتے ہوئے دیکھا اسنے غل مچایا کہ یارو آپس میں لڑ رہے ہو مسلمان کہاں ہیں ہر مقام پر یہی انتظام دیکھا سپین کی پلٹنیں سپین کا رسالہ ہر چار روانا ہوا سامنے مغلوب کے آیا عرض کی کہ اے پہلوان دوران غلام سارے لشکر میں پھرا جہان میں نے دیکھا یہی ہنگامہ تھا کہ آپس میں لڑ رہے ہیں تیغ جدا کیا صاف ظاہر ہے کہ مسلمان شبخون مار کر بھاگ گئے ذرا سمجھکر لڑیے صدہا پہلوان مارا گیا بھائی کے ہاتھ سے بھائی قتل ہوا اب لاشوں پر رو رہے ہیں باپ کہتا ہے کہ میں نے جوان بیٹے کو مارا کیونکر زندگی ہوگی ہر طرف شور گریہ و زاری بلند ہے ہر کس و ناکس درد مند ہے یہ دریافت کیجیے کہ مسلمان

لشکر میں **مغلوب** نے کہا کہ **اوسکان** صبا رفتار میں بھی اندھیرے میں جا پہنچا اب خیال کرتا ہوں کہ میرے بھائی پہلوان میرے ہاتھ سے مارے گئے ابھی تک میں نے کسی مسلمان کو نہیں دیکھا اور بڑھکر دیکھو تو **سکان** بڑھا تھا کہ ایک طرف ہو ہوا دیکھا کہ ایک جوان آفتاب جمال زخم خوردہ شیرانہ لڑتا ہوا آتا ہے جو سامنے پہونچا اُس دلیر کے ہاتھ سے مارا گیا تیغہ برق کے مثال چمک رہا ہے مگر **اسلوب** بھائی **مغلوب** کا گینڈا بڑھا کر جا پڑا **مغلوب** دیکھ رہا ہے کہ **اسلوب** اور اس جوان سے تلوار چلنے لگی **اسلوب** نے کئی ہاتھ مارے اُس جوان نے روکے روک کر ہاتھ مارا **اسلوب** کے کرگاہ پر پڑا کہ اُسکے دو ٹکڑے ہوئے **مغلوب** نے سر پیٹ لیا اور کہا ہائے غضب ہوا **حمزہ** کے ہاتھ سے بھائی صاحب مارے گئے **اوسکان** میرا بازو ٹوٹ گیا مگر کیا غضب کی بات ہے کہ اکیلا اتنے بڑے لشکر پر آیا یہ کہکر آواز دی یارو چار جانب سے حمزہ کو گھیر لو اب جو فوج نے **نور الدہر** کو گھیرا نیزہ و تیر تفنگ تلوار میں چار جانب سے شاہزادے پر پڑنے لگیں شاہزادہ ہمہ تن چشم بنا ہوا مجمع کفار سے لڑ رہا ہے ناگاہ دیکھا کہ شہنشاہ تابان مع فوج ثوابت و سیارگان فوج ظفر موج شہنشاہ زرین پوش سے شکست کھا کے جانب مغرب بھاگا ملک مغرب میں جا کر چھپا شہنشاہ نیر اعظم بصد شوکت و حشم مع فوج ضیا کت چرخ زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا تمام فوج نے **نور الدہر** کو گھیر لیا انبوہ چار جانب سے بلوہ ہوا **نور الدہر** کو یقین کامل ہوا کہ اب نکاسی غیر ممکن ہے ہر چند کد و کاوش کرتے ہیں کہ اوبھر کر نکل جاؤں ایک غول سے نکلے دوسرے غول میں پھنسے اب **نور الدہر** پریشان فوج کے ریلے ہر طرف سے چلے آتے ہیں جس وقت سے **اسلوب** مارا گیا اُس وقت سے خوف غالب ہوا **مغلوب** سامنے نہیں جاتا دور سے لینا لینا کر رہا ہے **نور الدہر** دیکھ رہے ہیں کہ سب طرف سے کفار چلے آتے ہیں ہر طرف سے غلغلہ ہے کہ اس جوان کا سر کاٹ لو **نور الدہر** جانبازی کر رہے ہیں اُس بیقراری میں شہلائے **نازک چشم** کا خیال آیا کہ نہیں معلوم اُس حریق آتش اشتیاق و غریق بحر فراق پر کیا گذری ہوگی رات بھر ہمارا انتظار کیا ہوگا اب یقین کامل ہو گیا ہوگا کہ **نور الدہر** وہاں پھنس گئے ای کریم کارساز اس بلائے ناگہانی سے نجات دے

**نظم**

کرم بر بندگان کن بادشاہا
الٰہی بر من عاصی ببخشا
تو رزاقی تو خلاقی تو مولا
خداوند خلق و خالق خود خدا
خداوندا مکن تو ای خلاف پیدا
بدرگاہت چہ اسکندر چہ دارا

الٰہی بہرہ مقصود دنیا
الٰہی دارم اندر ہر دو عالم
ترا اندر جہان مرد و زن را
و بیشک وحدہ ہی و لاشریک
تو رب خیمہ و بیت مہد ہو
تو دانای و کریمی و رحیمی

بہ دوست دار ی از فیض بگشا
کن بیکس نجات تو تو را
ترا بینند بہر سو چشم بینا
تو داہانی و رب خلق دیگر
زرنگ گل شود رنگ آشکارا
بلطف خویش بر بندی ببخشا

الٰہی بر غریبان لطف فرما
الٰہی رحمت کن بر گنہگار
تو ستاری تو غفاری تو داور
ز رحمت در دو عالم شور بر پا
زمین و آسمان عرش و کرسی
غلامی ز رب دار دای شہنشاہ

**نور الدہر** نے دل سے دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا اسوقت اسے گرد اُڑی شاہزادہ **بدیع الزمان** جو کہ طرف طلسم نور افشاں کے چلے تھے اُسوقت آ کر پہونچے دیکھا ایک مقام پر تلوار چل رہی ہے صدائے گیر و دار بلند ہے ایک جوان پر سارا لشکر ٹوٹا ہوا ہے امیرزادے نے فرمایا بڑھکر دیکھو کون لڑ رہا ہے ایک

جوان کو ہزاروں سے گھرا ہوا دور سے دیکھکر دل بیقرار ہوگیا امید گیا دم بھر میں روتا ہوا آیا غرض
کہ ای شہسوار باپ کا نور نظر نورالدہر نامور گھرے ہوئے ہیں شاہزادہ اکیلا لڑ رہا ہے شاید شجاعت
مارا تھا صبح ہو تھی نکل نہ سکے مگر ماشاء اللہ اتنے بڑے لشکر سے کس لطف سے لڑ رہے ہیں زخموں
میں چور چور ہیں مگر اسوقت تک کوئی قریب نہیں آسکتا دور سے وار کرکے بھاگتے ہیں یہ سنتے کے
ساتھ ہی **بدیع الزمان** کی آنکھوں کے نیچے اندھیرا آگیا مرکب کو اڑایا سرداران **بدیع الزمان**
بڑھے دور سے آواز دی ای نور نظر نہ گھبرانا میں آپہونچا **نورالدہر** نے پلٹ کر دیکھا **بدیع الزمان**
بصد شوکت و شان مع جوانان تیغزن و سرداران صف شکن شمشیر زنی کرتے ہوئے آپہونچے آتے ہی
فوج کفار کو زیر شمشیر رکھ لیا سرداران تہمتن نے زمین ہلادی **مغلوب** نے جو دیکھا کہ فوج آپہونچی
**نورالدہر** کو زخمی دیکھ چکا ہے کہ شاہزادہ زخمی ہے خیال میں ہے کہ جا کر ماروں گینڈے کو بوعاتے پہلے
قریب **نورالدہر** کے پہونچا شاہزادے پر برس پڑا اگی ہاتھ تلوار کے مارے **نورالدہر**
نے تلوار پر کاٹ کے چوسچے وار میں نعرہ کیا او نامرد مردان عالم کا ایک وار قبول کر یہ کہکے ہاتھ
تلوار کا مارا برق شمشیر چمک کر گری **مغلوب** کے دو ٹکڑے ہوئے غلغلہ بلند ہوا ہر طرف سے یہی
آواز بلند تھی **مغلوب** پر شاہزادہ غالب ہوا وہ اپنی موت کا خود طالب ہوا علم فوج کو بڑھکر شہزادہ
**بدیع الزمان** نے قلم کیا **فضل و تجارن** بڑھکر لڑے تمام کافر دہائی دینے لگے افسران فوج
نے امان طلب کی افسران فوج ہاتھ باندھکر سامنے آئے **بدیع الزمان** نے سب کو پناہ دی
اسی مقام پر لشکر اترا **نورالدہر** کی زخم دوزی کی شفاخانے میں شاہزادہ داخل ہوا شاہزادے
کے جو ٹانکے لگائے گئے پٹیاں مرہم کی بندھیں آرام جو ملا آنکھ جو کھلی اسوقت وہاں سناٹا تھا
شاہزادے کو **شہلائے نازک چشم** کی یاد آئی بیقرار ہو کر اٹھ بیٹھے خیالی یہ اشعار پڑھنے لگے اشعار

خدا آگاہ دل مظلوم میں اتنا اثر دیگا
خوشی شب بھر رہی کل رنج ہنگام سحر دیگا
رہ تاریک میں کیا کام ہو نازک خیالی کا
فقیر مست کا کاسہ درم سے بھر دیگا
تمہارا حال پوشیدہ نہیں ہے عاشق
اگر نالے کرونگا داغ تو گل کو وہ دردیگا
دکھا کر عارض گلگون چمن میں ... بلبل
خدا الفت بتان سنگ دل کی ...

جنون سے کے وحشین ... تیرے آواز
ملا کر منہ سے منہ جو سب کو وہ ...
نزاکت بھی یہی دیگا حواس گل کو دردیگا
جہان وہ ہوگا سبزہ ...
ہمارا ایک دل ہر وقت کی ہمکو خبر دیگا
کسی پہلو نہ چین آئیگا مجھکو ...
ہمارا دامن نظارہ پھولنے وہ بھر دیگا
کہیں میں شعر وصف ...

یہ کیا معلوم تھا داغ جدائی وہ قمر دیگا
دعائیں سیکڑوں خوش ہو کے عاشق ...
خدا کا نام ... ہوگا مسیحا میں ...
نہ رو کے خدا ... مجھکو ... دیگا
خدا کے سامنے شادی ... دونوں ...
بہت تکلیف ہجر یار میں درد جگر دیگا
خبر کیا تھی ہزاروں ... جلوہ ...
کوئی تو قدر دان منہ ... نور سخن ...

ہر چند ضبط کیا ضبط نہو سکا آخر کو شاہزادہ سہولیت میں اٹھا کہ سب کو خبر نہونے پائے مرکب آراستہ
کیا یہاں سب لوگ بے خبر غافل سو رہے ہیں شاہزادے نے مرکب تیار کیا سوار ہو کر
طرف باغ **ملکہ شہلا** کے چلے یہاں **ملکہ شہلائے نازک چشم** کو دن بھر تو اس خیال میں گذرا
کہ **عذاب جادو** کا باغ دیکھیں حسب ... باغ کی تلاش ہوتا آخر میں دیکھیں مارا گیا اب شام سے
دروازے پر انتظار میں کھڑی ہیں کہ شاید شاہزادہ پلٹ کر آئے یہ تو خبر کنیزوں سے سنا دی ہے کہ

اُنکے باپ لشکر گران سے آئے مغلوب پہلوان مارا گیا سوچ رہی ہین کہ باپ اُسکے کا ہیکو
آنے دینگے اُنھون نے ذکر بھی یہان کا نہ کیا ہوگا اپنے باپ کے ساتھ طرف طلسم نورافشان
کے جاینگے یہان اب کاہیکو آینگے ایک کنیز سمن بر نامے بڑی شوخ و شنگ تھی بڑھکر عرض
کی ای ملکہ عالم بارہ دری مین چلیے کہانتک آشنا کا انتظار کیجیے گا اور یہ پڑی ہے وہ اپنے باپ کے
پاس ہونگے آپ کا ذکر بھی نہ کیا ہوگا آپ اسقدر مصروف ہین ذرا صبر کیجیے پہلی آشنائی مین یہی ہوتا ہے
ملکہ نے پلٹ کر کہا او بدزبان کیا بیہودہ بکتی ہے کنیزون نے بھی کہا کہ او سمن بر یہ تو نے کیا جھک مارا
کوئی ایسی بات ملکہ عالم کو کہتا ہے ملکہ نے کہا اِسکے دانت توڑ و ایک کنیز نے طمانچہ مارا کلمات سخت
سست کہے سمن بر سر جھکا کر چپ ہو رہی جی مین کہتی ہے اگر اسوقت وہ شخص ہوتا تو اسکے باپ
سے جاکر کہتی افسوس ہے وہ چلا گیا قسیم بیوجہ مارا گیا ملکہ نے چاہا کہ پٹین کہ گلستان مین روشنی معلوم
ہوئی دیکھا کہ شاہزادہ نورالدہر بن بدیع الزمان گھوڑا اُڑاتے ہوئے چلے آتے ہین ملکہ
بیقرار ہو گئین کہا او بی سمن بر دیکھو ہمارے آشنا آ گئے یہ کہکے نکل پڑین نورالدہر کی رکاب پر
ہاتھ رکھ دیا کہا ای شہریار آپ کے انتظار نے مار ڈالا نورالدہر نے فرمایا کہ ملکہ اسوقت مین نے
بڑا کمال کیا والد مین وقت پر مدد کو آئے مین شفاخانے سے اٹھکر چلا آیا ہون چاہتا ہون دو دم
باتین کر کے چلا جاؤن ملکہ نے کہا کہ چند ساعت ٹھہریے نورالدہر اندر آئے بارہ دری مین آکر
بیٹھے سمن بر تو جلی ہوئی تھی نکلکر بھاگی کہ جاکر عزاب جادو سے اطلاع کرون عزاب
اپنی بارگاہ مین بیٹھا ہے فرمان شاہان طلسم اسکو بھی پہونچ چکا ہے کہ جہان مسلمان آئین اُنکو روکو ساحرون
کو جمع کر رہا ہے کہ خبر ہوئی سمن بر کنیز ملکہ شہلا کی در دولت پر حاضر ہے عزاب نے کہا کہ بلا لو
سمن بر تو جلی ہوئی ہے روتی ہوئی سامنے آئی عرض کی کہ ای شاہنشاہ ساحران ماجرا یہ سنیے
تو خوب پیٹ سے پیر نکالے ہین دن کو تو ہم نے عرض کی تھی کہ دہیم ناحق مارا گیا یہ کہتا تھا کہ
نبیرۂ حمزہ دو دن سے باغ مین ہے کوئی پہلوان تھا اُسکو مارنے چلے گئے تھے دہیم جھوٹا پڑا
ہم اُسوقت نہ عرض کر سکے اب اسوقت پسر حمزہ آیا ہے اُسکے باپ بھی بہت فوج سے آ گئے باپ کو چھوڑ
دیکر آئے ہین حضور دونون کے دلکو لگی ہے ادھر یہ بیقرار اُدھر وہ اشکبار وہ تو نہ ٹھہرتا تھا انھون نے
منت کر کے ٹھہرایا ہے جلد چلیے ایسا نہو کہ مثل دہیم کے ہین بھی جھوٹی پڑون یہ سنکر عزاب جل گیا
کہا ای سمن بر کام تو نے قتل کا کیا کہ عیار ہمارا مارا گیا اُسوقت تو نے ہمے نہ اطلاع کی اگر جھوٹ نکلا
تو بوٹیان کاٹ کر چیل کوون کو دونگا خطا تمھاری ظاہر ہے وہ عیار ہمارا بڑے کام کا تھا جا بجا سے
خبر لاتا تھا بکتا جھکتا باغ کے قریب آیا کنیزین چند دروازے پر بیٹھی ہین عزاب جادو کو دیکھکر گھبرا
ایک بھاگی یہان نورالدہر ملکہ سے کہ رہے ہین کہ مین شفاخانے سے اُٹھکر چلا آیا اگر قبلہ و کعبہ آگاہ
ہونگے کہ نورالدہر نہین ہین تو پریشان ہونگے انشاء اللہ پھر آؤنگا آجکل کسی کو مہلت نہین ہے سب
اسی کے طالب ہین کہ اپنے کو تا بہ طلسم نورافشان پہنچائین یہ باتین تھین کہ ایک کنیز دوڑی ہوئی
آئی عرض کی کہ آپ کے والد آتے ہین سمن بر نے جاکر کچھ آتش افروزی کی ہے در باغ کے قریب
آ گئے ہین اسپنے کو بچا لیجیے شاہزادے کو کہین چھپایئے ملکہ گھبرائین کہا ای شہریار مین کیا کرون

صبح ہو گئی ملکہ شہلا کا چہرہ فق دل مین قلق یہان شاہزادہ بدیع الزمان جو سو کر اُٹھے فرمایا دیکھو
تو نورالدہر کا مزاج کیسا ہے کہ تیراج دوڑے ہوئے آئے عرض کی ای شہریار نورالدہر شفاخانے مین
نہین ہین بدیع الزمان گھبرا گئے امیر سے فرمایا دیکھو تو یہ کیا معرکہ ہوا سائیس نے عرض کی گھوڑا
بھی نہین ہے بدیع الزمان نے فرمایا وہ جوان کہین نکل گیا جب ٹانکے دیے جاتے تھے اُسی وقت
وہ بیقرار تھا معلوم ہوتا ہے کسی نازنین پر عاشق ہے رہین وہ گیا امیر بڑھکر دیکھو تو میرا بھی گھوڑا لاؤ
فضل و قارن ایک جانب دوڑے امیر ایک جانب چلا ہرکارے ہر طرف دوڑے
بدیع الزمان گھوڑے پر سوار ہو چلے ہین قصد ہے کسی جانب جاؤن کہ ایک ہرکارہ دوڑا ہوا آیا
عرض کی ای شہریار یہان سے کوس بھر پر ساحرون نے نورالدہر کو گھیرا ہے ہنگامہ سحر گرم ہے ایک
نازنین سحر مین بھی زبردست ہے نہایت حسین شاہزادے کو بچا رہی ہے جان لڑا رہی ہے چاہتی ہے کہ بھاگ
دون نورالدہر کو بچاؤن یہ سنکر بدیع الزمان گھوڑے کو بڑھا کر اُس جانب چلے یہ تو ناظرین
کو یاد ہوگا کہ بدیع الزمان کے گلے مین ایک تختی پڑی ہوئی ہے کہ اُس پر سحر تاثیر نہین کرتا قبضہ پر ہاتھ ہو الا
فضل و قارن بھی چلے اُسوقت آکر پہنچے کہ دور سے دیکھا عزاب جادو نے ملکہ شہلا
کو زخمی کیا ہے ملکہ نے گھٹنے ٹیک دیے رو رہی ہے مگر سحر ایسا کر رہی ہے کہ اپنے پاس کسی کو نہین آنے
دیتی ہے کبھی دو تین زمین پر مارا زہر لپیٹے پھینک رہی ہے کسی پر بجلی پھینک ماری اُسپر برق گری اُسکے
دو ٹکڑے ہوئے کسی پر کڑا پھینک مارا اُسکا سر پھٹ گیا عزاب کہتا ہوا آتا ہے او گیسو بریدہ تو نے
کئی ہزار ساحر مارے میرے رفیق شفیق تھے اُسکے بدلے مین تجکو بھی مٹا دونگا کہ بدیع الزمان نے

| | | | |
|---|---|---|---|
| نعرہ کیا نعرہ بدیع الزمان | مہ برج خوبی شہ انجمن | بدیع الزمان گرد لشکر شکن | بدیع الزمان کرد در روی زمین |
| تو اثر کشتم آسمان بر زمین | از تیغ بے ملک اسلام شد | کہ سر فتنہ باختر نام شد | تلوار کھینچکر آپ بڑھے |

آواز دی کہ او عزاب خانہ خراب اُدھر کہان جاتا ہے مردان عالم سے آنکھیں چار کر اُسنے لپک کر گولی
مارا بدیع الزمان نے تختی کو چمکایا سحر باطل ہوا دو چار مرتبہ سحر کیا بدیع الزمان لڑتے بھڑتے ساحرون
کو قتل کرتے ہوئے قریب عزاب کے پہونچے عزاب نے ہاتھ تلوار کا مارا بدیع الزمان
نے تلوار کو تلوار پر روکا جب اُسکا وار رفع کر چکے ہاتھ تلوار کا مارا عزاب نے سپر کو اُٹھایا
تلوار جھک کر گری سپر کو کاٹا سر پر گری عزاب کے دو ٹکڑے ہوئے عزاب کا مرنا کہ آندھی
سیاہ اُٹھی سنگ باری برف باری ہونے لگی بعد دیر کے آواز آئی کہ کشتی مرا نام من عزاب
جادو بود شہلا جو سحر سے چھوٹی تڑپ کے کفار پر جا پڑی کئی ہزار ساحرون کو مارا صدا نعرہ بلند ہوئی
ساحر غل مچانے لگے رومال سے ہاتھ باندھکر اُٹھے ملکہ سب کو لیکر خدمت مین بدیع الزمان
کے آئین جھک کر سلام کیا بدیع الزمان نے شہلا کو گلے سے لگا لیا شہلا قدمون سے لپٹ گئی
سب ساحر مطیع اسلام ہوئے بدیع الزمان ان سب کو ساتھ لیکر قلعہ عزاب مین آئے ارادہ
یہ ہے کہ نورالدہر کا عقد ساتھ شہلا کے کردون نورالدہر نے قارن سے کہلایا کہ قبلہ و کعبہ سے
عرض کرو ابھی عقد وغیرہ نہو جلد کیجیے یہ خبر ہکول گئی کہ صاحبقران لوٹے ہوئے جاتے
ہین ہم اُنسے پیشتر ہو چکین یہ بھی عرض کرتا ہون کہ قاسم و ایرج جا چکے بدیع الزمان نے

یہ حال سنکر شہلا نے کہا ای فرزند اب تم اس قلعہ کا انتظام کرو ہم کل جائینگے شہلا قدموں سے لپٹ گئی کہا کہ لونڈی بھی ساتھ چلیگی یہان سے تین کوس پر پہاڑ ہے کوہ خاکبار اسکا نام ہے خاکبار جادو وہانکا حاکم ہے کئے راستہ بند کر دیا کنیزوہان کام آئیگی بدیع نے کہا کہ اچھا لشکر تیار کرو چلیے کوہ خاکبار پر معرکہ پڑے شہلا نے کہا کہ لونڈی پہلے پہونچیگی یہ کہکے کنیزونکو حکم دیا سامان سحر تیار کرو صبح کو کوچ ہوگا خدا نے چاہا تو کوہ خاکبار کو سحر کرکے اوڑا دونگی پہلے ہمارے شہریار کا کوہ خاکبار پر داخلہ ہو اس راہ سے کوئی آگاہ نہین ہے بدیع نے سردارونکو حکم دیا کہ سویرے لشکر تیار رہے کل ہی کوہ خاکبار پر چڑہینگے اگر خدا نے فضل کیا چلکر کوکب کو رہا کر لینگے یہ حکم دیکر آرام فرمایا صبح کو نماز پڑھکے باہر آئے لشکر کو تیار دیکھا قصد کیا سوار ہون کہ چند خادم دوڑکے روتے ہوئے سامنے آئے عرض کی نور الدہر و شہلا فرش خواب سے غائب ہین بدیع کے ہوش اوڑگئے کہا اُمیہ سنا کوئی نور الدہر و شہلا کو لے گیا اُمیہ نے کہا ابھی غلام تلاش کرتا ہے بدیع لاچار آکر پڑے قلعہ غراب پر مقام کیا اُمیہ واسطے تلاش کے چلا اب حال نور الدہر و شہلا عرض کیا جاتا ہے قیطوس صحرا نشین یہان سے پانچ کوس رہتا ہے مدت سے شہلا پر عاشق ہے اسکو ہر کارے نے خبر دی کہ بدیع الزمان نے قلعہ غراب تسخیر کیا اپنے فرزند کے ساتھ شہلا کی شادی کرنے کو ہے قیطوس یہ ذکر سنکر گھبرا گیا اپنے عیار اوباش کو بلایا کہا ای اوباش تو نے سنا میں کئی سال سے عشق شہلا مین بیقرار ہون اکثر غراب کو پیغام دیا اُسنے بھی یہی کہلا بھیجا کہ میں شادی کرونگا اب غضب ہوا کہ نبیرہ حمزہ کے ساتھ شادی ہوتی ہے مین کیونکر زندہ رہونگا اب میری تو یہ کیفیت ہے بموجب نظم

| | | |
|---|---|---|
| از رشک کرد آنچہ بمن روزگار کرد | در خستگی نشاط مرا دیدہ خوار کرد | در دل رہی ز رنجش من کینہ داشت چرخ |
| چون دیدکان نماند نہان اشکبار کرد | بدکرد چون سپہر اگرچہ من ہم | یا بدین حساب زرینکان شمار کرد |
| نگسستہ صرف کشش شکست موج | دانا نخورد و دریغ کہ نادان بچکار کرد | از بسکہ در کشاکش ازکار رفت دست |
| بند مرا گسستن بند استوار کرد | عمری بہ تیرگی بسر آوردہ ام کہ مرگ | شادم بہ روشنائی شمع مزار کرد |
| نامی بر غم من قدہ از دست من بخاک | افراط ذوق دست مرا رعشہ دار کرد | کوتہ نظر علم کہ گفتنے ہر آئینہ |
| تنوان فزون ز حوصلہ جبر اختیار کرد | نومیدی از تو کفر و تو راضی بکفر | نومیدیم دگر تو امیدوار کرد |
| غالب کہ چرخ را بہ فواد اشتی رہاے | امشب غزل سرود و مرا بیقرار کرد | |

عیار کے سامنے اسقدر رویا کہ گریبان تر ہو گیا اوباش نے کہا حضور نہ گھبرائیے مین جاکر دونون کو چھینا کر لاتا ہون یہ کہکر چار عیار ساتھ لیے طرف لشکر بدیع کے چلا رات کو انکے دونون خیمون مین نقب لگائی نور الدہر و شہلا کو لیگیا لاکر سامنے قیطوس کے پہونچایا ہے ساحرہ کہ کبھی گرفتار تو کیا نہ تھا زبان مین شہلا کے سوزن ندیا قیطوس نے کہا آہنگرون کو بلاؤ دونون کو مسلسل کیا کہا ہوشیار کرو پہلے نور الدہر کو ہوشیار کیا نور الدہر کی جو آنکھ کھلی ایک پہلوان کو دیکھا بہ عتاب خطاب کر رہا ہے کہ او نبیرہ حمزہ میری معشوقہ کے ساتھ نکاح کرتا ہے تجھکو قتل کرونگا عیار سے کہا ذرا ملکہ عالم کو تو بیدار کر کہ مین اپنا حال دل عرض کرون کئی سال ہوئے ہجر میں تڑپتے ہوئے آج تو مجھے شاد کرین زمانہ جنگ و جدل قریب ہے شاہان طلسم کا نامہ آگیا کہ ای قیطوس لشکر تیار رکھو اسطرف طلسم کشا آتے ہین تم بھی جاکر روکوگے اوباش نے ملکہ کو ہوشیار کیا

آنکھ کھولکر دیکھا نورالدہر قید بیٹھے ہین ایک ساحر بیرحم غصہ کر رہا ہے آواز دیتا ہے کہ جلاد کو بلاؤ میرے رقیب کو
قتل کرے ملکہ نے بنگاہ قہر طرف اُس پہلوان کے دیکھا ذرا جو سستی ہے قید آہن ٹوٹ کر گری پھر طرف
نورالدہر کے اشارہ کیا کہ ای شہریار او تجھے یہ کہکر نگاہ جو کڑی ڈالی نورالدہر کی قید کٹکر گری نورالدہر
بھی بل کرتے ہوے اُٹھے ملکہ نے ہاتھ ہلا دیا خیمہ جلنے لگا جلاد جو خنجر لیکر آیا تھا اُسکا سر کٹ گیا قیطوس
بھاگا کہتا ہوا کہ ای اوباش یہ کیا کیا اوباش نے چاہا کہ بھاگ کر نکلجاؤن ملکہ نے نگاہ ڈالی غصہ کیکر کہ او
ملعون کہان جاتا ہے برق کڑک کر گری اوباش کے دو ٹکڑے ہوے نورالدہر نے ایک جوان کو مارکر
تیغہ کیا ملکہ کو منع کیا کہ ہمارے سر کی قسم سحر نکرو یہ سراسر خلاف ہے یہ بات مشہور ہوگی کہ سحر سے نورالدہر
لڑے ہمارے سر کی قسم سحر نکرو ملکہ رُک گئین نورالدہر تیغہ لیے ہوے باہر نکلے قیطوس نے
کل فوج کو تیار کیا حکم کردیا رقیب کو تو مارلو نورالدہر لڑتے ہوے بڑھے ایک سوار کو مارکے گھوڑا
لیا لڑتے ہوے سامنے قیطوس کے پہونچے ملکہ دور سے دیکھ رہی ہین جنگ دیکھکر شاہزادے
کے نثار ہو رہی ہین زبانی کہتی ہین ماشاءاللہ ہزارون سے اکیلے لڑ رہے ہین یہی خیال ہے
کہ جب یہ جیسا نامرد اُنکے دشمنون کو پکڑ لینے کا ارادہ کرین تب سحر کرون ابھی تو بڑی جرأت سے لڑ رہے
ہین چند ساعت مین نورالدہر جنگ رستمانہ کرکے قریب قیطوس کے پہونچے قیطوس نے کئی
ہاتھ تلوار کے مارے نورالدہر نے ہاتھ بچاکر کلائی پر ہاتھ ڈالدیا تلوار چھینکر پھینک دی کمر زنجیر مین ہاتھ
ڈالکر اوٹھا لیا چاہا زمین پر مارون قیطوس نے فریاد کی کہ ای شہریار غلام مسلمان ہوتا ہے نورالدہر
خوش ہوگئے چھوڑ دیا قیطوس کلمہ پڑھکر بصدق دل مسلمان ہوا فوج والونکو آواز دی مین نے تو اس
شیر کا مذہب اختیار کیا جسکو مسلمان ہونا ہو آکر حاضر ہو ورنہ میرے سامنے نکلجاے سب خوشی خوشی
مسلمان ہوے شہلا کو بڑی خوشی ہوئی کہا ای شہریار آپ کے والد تو قلعہ پر آپ کے انتظار مین ہونگے
اب چلکر قلعہ خاکبار لیجیے کہ مع ساتھ ہو نورالدہر نے قیطوس کو حکم دیا لشکر تیار کرو ملکہ شہلا نے ایک ابر
گگن رنبا یا اسمین مخفی ہوئین نورالدہر قیطوس کو ساتھ لیکر چلے ابر سر پر سایہ فگن برق کی چمک
رعد کی گرج اس کر و فر سے طرف کوہ خاکبار کے چلے خاکبار جادو اپنی بارگاہ مین بیٹھا کہ رہا ہے
کہ یارو طلسم کشا اندر علامت کے داخل ہوچکا فرمان میرے نام بھی پہونچا ذرا ہوشیاری سے خبردار طلسم کشا
اسطرف کو نہین آیا یقین تو یہی ہے کہ اس راہ سے کوئی واقف نہین شاخسار کی جانب جائینگے یہ ذکر تھا
کہ ہرکارے دوڑتے ہوے آے عرض کی نبیرۂ صاحبقران نورالدہر بن بدیع الزمان نہین معلوم
کسطرح ہو پہنچے قیطوس مسلمان ہوا اسکو ساتھ لیے ہوے طرف آپ کے آتے ہین خاکبار اُٹھا سوار
جادو سپہ سالار سے کہا بڑھکر روکو اسطرف سے کوئی بچنے نہ پاے اگر ادھر کا راستہ کھلا قید خانہ سامنے
ملیگا ایک نامہ خدمت شاخسار مین روانہ کرو کہ وہ بھی آگاہ رہے کہ کوہ خاکبار پر معرکہ پڑ گیا نہین
معلوم یہ راستہ کسنے بتلایا کوئی واقف کار شریک ہوا سالار جادو نے نامہ اسی وقت روانہ کیا ایک ساحر
[illegible] چلا دس ہزار ساحر ساتھ لیکر سردار جادو چلا دو کوس پہاڑ سے بڑھا تھا کہ طرف سے [illegible] گرد اڑتی
دیکھا کہ مغفوم کوہ پیکر پہلوان ساتھ ہزار فوج سے آتا ہے سردار نے بڑھکر ملاقات کی سردار نے پوچھا
ای مغفوم کیا قصد ہے مغفوم نے کہا میرے پاس فرمان شاہی پہونچا کہ جاکر طلسم کشا کو روکو مین برائے مقابلہ

صاحبقران جاتا ہون سردار نے کہا کہ ای مغموم نبیرۂ حمزہ آتا ہی تم بڑھکر روکو مغموم نے کہا کہ
مین ابھی جاکر روکتا ہون بلکہ تم جاکر کیا کروگے ملکہ شکین باندھکر لاتا ہون تم جانتے ہو کہ میرے
نام کا تمام جہان مین شہرہ ہی سردار کو روک کے مغموم بڑھا نورالدہر ایک صحرا مین پہونچے ہین کہ
دیکھا صحرا سے گرد اڑی مغموم کوہ پیکر نے اگر راستہ روکا رات کو مغموم نے طبل جنگ بجوایا نورالدہر
کو خبر ہوئی انھون نے بھی نوازش طبل کو حکم دیا رات بھر تیاریان رہین صبح کو دونون لشکر میدان
مین آئے صفین درست ہو رہی ہین قاسم کا حال تحریر کرتا ہون جب ایرج کو ساتھ قاسم نے لیا
راستہ کو ایرج کے خیال مین آیا کہ ایرج قبلہ و کعبہ کے ساتھ رہنا شوکت ظاہر ہوگی رات کو اوٹھے مرکب
تیار کیا یکہ و تنہا طرف صحرا کے نکل گئے یہان مغموم میدان مین نکلا سراپا دکھا رہا ہی نورالدہر کا قصد
ہو کہ نکلون کہ صحرا سے گرد اوڑی دیکھا کہ نقشہ بروح روان قاسم عالیشان ایرج نوجوان مرکب اڑاتے
ہوئے چلے آتے ہین نورالدہر کو دیکھکر نہایت غصہ آیا کہ کشتی گیر زادہ با فوج ظاہر ہو سوچ دیر اس
پہلوان کو جاکر مارون انکی گردن پر احسان رکھون یہ سوچ کر مرکب بڑھایا مقابلہ مین مغموم کے آیا
مغموم جمال جہان آرا دیکھکر آئینہ وار حیران ہوگیا سراپا کو دیکھ رہا ہی پوچھا ای جوان تیرا کیا نام
ہی ایرج نے جواب دیا ملک الموت جان کا ذرا ایرج نوجوان نبیرۂ صاحبقران مغموم نے نیزہ
مارا ایرج نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا دونون مین نیزہ بازی ہونے لگی دونون لشکر
دیکھ رہے ہین نورالدہر کو ایرج کا آنا بہت شاق ہوا اپنے مقام پر کہتے ہین اس کرباس فروش
بازاری کی شامت آئی ہی اپنی شوکت دکھلا نا ظاہر کیا کہون چھوڑتے قبلہ و کعبہ کا خیال آتا ہی نہین ابھی
جاکر سزا دیتا ایرج نے چند طعنون مین نیزہ مغموم کا اوڑا دیا اسنے تلوار کا وار کیا ایرج جلدی
سے بازو بچا کر سپر پر سہتے ہی گریبان مین ہاتھ ڈالا گھوڑون سے کود کے کشتی ہونے لگی
چار پہر کامل کشتی ہوئی دو گھڑی دن پچھلا باقی تھا کہ ایرج مغموم کو لے دوڑے کئی قدم ریلا
لائے یک بارا دونون گتھے زمین پر جھٹکا کر زنجیر مین ہاتھ ڈالکر مغموم کو اوٹھا لیا مغموم مع
فوج بصدق مسلمان ہوا ایرج کو لیکر اپنی بارگاہ مین آیا جب صحبت گرم ہوئی ایرج نے کہا
ای برادر ہمکو منظور ہی کہ تمام طلسم نور افشان جانین مغموم نے کہا کہ ای شہریار میرے نام جوزوان
شاہ طلسم بھیجا کہ جاکر طلسم کشا کو روکو مین چلا تھا قریب کوہ خاکبار پہونچا سردار جادو سپہ سالار
خاکبار نے مقابلہ نورالدہر آتا تھا مین اسکو روک کے آگے بڑھا اب جو اسکو خبر ہوگی ضرور
فساد کریگا اس مقام پر دو راستے ہین ایک راہ کو طرف سے کوہ خاکبار کے دوسرا راستہ طرف سے
کوہ زنگار کے جو زنگار جادو وہان کا حاکم ہی میرے اگلے بڑی ملاقات ہی آپ اپنے کو مخفی کرکے
مین زنگار سے کہونگا کہ براے ملازمت شاہ طلسم جاتا ہون وہ ضرور راستہ دیگا اس جلد سے نکل چلیے
ایرج خوش ہوگئے رات ہی کو کوچ کردیا ایرج طرف کوہ زنگار کے چلے نورالدہر جو میدان
کارزار سے چلے نہایت غصہ مین فرماتے ہوئے کہ یہ تاجر زادہ ہمیشہ بانکپن کی بنا پر رات کو
آرام کیا صبح کو جو نورالدہر اوٹھے ہرکارون نے خبر دی ایرج نوجوان مع مغموم کوچ کر گئے
نورالدہر اسی وقت سوار ہوے طرف کوہ خاکبار کے چلے بعد جانے مغموم کے سردار جادو

بھی پلٹ گیا تھا دربار مین خاکبار کے بیٹھا ہی خاکبار سے کہہ رہا ہی کہ مین نے مغموم کو روانہ کر دیا ہی
وہ نورالدہر کو زیر کرکے آتا ہوگا خاکبار کہتا ہی کہ تجھے اُسکے جانے پر کیون اعتبار کیا فرزندان حمزہ بہادر
صف شکن ہین مغموم کے روکے نہ رکین گے یہ ذکر تھا کہ ہرکارے روتے پیٹتے ہوے دوڑے آگے
عرض کی نیر نو صاحبقران مع لشکر ظفر اثر آب کے پہاڑ کے قریب اوترے ہین ارادہ ہی کہ کل اسی پہاڑ سے
گذر جائین خاکبار نے کہا کہ ای سردار شنا اسیوقت جاکر بدکو سرد ابر ادھا خاکبار نے کہا
جسقدر فوج چاہو ساتھ لو کہا حضور مین اکیلا ہی جاؤنگا وہ سحر کرون کہ خود اُٹھکر بھاگے بازیچہ تر کر
مرے یہ کہکے اکیلا چلا ایک گھاٹی پر جاکر بیٹھا سحر کرنے لگا ایک ابر تیار ہوا اس ابر مین چھریان
کٹاریان پیکان تیر تلوارین خنجر بھر کر بلند کیا یہان جب نورالدہر بارگاہ مین داخل ہوے لشکر
اپنے مقام پر اُترا جب تخلیہ ہوا شہلاے نازک جسم ابر سے نکل کر پاس نورالدہر آئین صحبت
عیش ونشاط آراستہ ہوئی شہلا نے کہا کیون ای شہریار کل خاکبار سے مقابلہ ہی اگر خدا نے فضل
کیا اور کوہ خاکبار فتح ہوا قریب شاخسار جادو ہو گئے وہ مالک زند ان کا غم گرا اس سے مقابلہ
پڑیگا نورالدہر نے فرمایا کہ ملکہ وہ حافظ حقیقی مالک تحقیقی وہان تک پہونچاے اگر کوکب دیران
کو رہا کیا تو رتن تاجر زادے پر بڑا احسان ہوگا سب قیدی چھوٹینگے عاشق ومعشوق مسند پر
بیٹھے ہین کہ لشکر مین گجر ہوا وقت وہ ہی کہ سلطان انجم سپاہ نے لشکر سلطان زرین پوش کی آمد
سنکر فرار پر قرار کیا سلطان زرین پوش فوج نور ہمراہ لیکر چرخ زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا لشکر
مین جو گجر ہوا نورالدہر وشہلا باہر نکل آئین دیکھین تو ایک ابر سیاہ لشکر پر محیط ہوا اس ابر سے
تیر تلوارین گر رہی ہین ایک تلوار قریب نورالدہر کے بھی آکر گری ایک خدمتگار کے دو ٹکڑے
ہوے شہلا نے کہا یہ تو سحر کی علامت ہی مین خبر لیتی ہون یہ کہکر بلند ہوئین سر اُٹھا کر
دیکھا جلوے کوہ سے لگا ہوا ہے ابر اُٹھتے ہین آگر اسکو زور دیتے ہین ملکہ اسی جانب چلی ایک
شخص پر بیٹھکر خیال کیا دیکھا ایک ساحر بیٹھا ہوا سحر کر رہا ہی ملکہ نے جھولی سے ایک کارد سحر
نکالی اسم سحر پڑھکر سینہ پر کینہ دشمن تاکا کارد پھینک ماری سردار کے سینہ پر پڑی پشت کو
توڑ کر پار گذر گئی مرنا جادوگر کا وہ ابر ٹکڑے ٹکڑے ہوکر غائب ہوا ملکہ نے بھی سحر کیا بالکل نشان
ابر کا مٹا شہلا نے مٹا دیا لاش کو اس سردار کی دیکھ رہی ہین وہان خاکبار اپنی بارگاہ مین
بیٹھا تھا دمبدم بارگاہ سے نکلکے دیکھ رہا تھا کہ میرے سردار کا سحر بڑے زور شور سے گیا ہی
جب یہ کامل ہوکر برسے گا اگر لاکھون کا لشکر ہوگا تو ایک دم مین مٹ جائیگا اب جو آ
نکلکر دیکھا وہ ابر غائب ہو گیا زانون پر ہاتھ مار کر کہا کسنے میرے سردار کو مارا غصہ مین چلا
اُسوقت آکر پہونچا کہ شہلا نے اُسکا سر کاٹ لیا چاہتی ہین کہ لیکر چلین کہ نعرہ ہوا ہم خاکبار جادو
او ساحرہ تو نے غضب کیا میرے سردار کو مارا ملکہ چھپین خاکبار پہچان گیا پکار کر کہا او بد سیاہ او
دختر خواب اپنے باپ کے گھر کو برباد کرکے یہان آئی میرے سردار کو مارا اب تیری قضا
لیکر آئی ہی یہ کہکے نارنج مارا ملکہ نے نارنج کاٹا آپس مین سحر چلنے لگے تیغ گردیلہ شعلے بھڑکنے لگے
شہلا پہنچی ایک برق کڑک کر گری شانہ خاکبار کا زخمی ہوا دو چار سحر چلے کہ خاکبار نے

اپنے شانے کا خون ملکہ پر پھینک مارا ہر چند شہلا نے روکا خون جسم پر گرا اور تھرا کر گری بیہوش
ہوگئی خاکبار نے آگ زبان میں سوزن دبا شہلا کو گرفتار کرکے طرف لشکر نورالدہر کے چلا یہان
نورالدہر نے دیکھا کہ وہ ابر دفع ہوا فرمایا ملکہ نے جا کر اُس ساحر کو مارا سحر دفع ہوگیا کہ دیکھا سامنے سے
ایک جادوگر نعرہ کرتا ہوا آتا ہے پشت پر ہزارہا ساحر لینا لینا کا غل ہے نورالدہر پریشان ہوئے
تلوار کھینچکر بڑھے قیطوس نے عاشق جال ہے اُسنے کہا اے شہریار طریقے سے معلوم ہوتا ہے کہ ملکہ
گرفتار ہوئیں پہلے ملکہ نے جا کر اس ساحر کو مارا کسی اور نے آکر ملکہ کو پکڑ لیا جب تو یہ ملعون
باطنیان چلا آتا ہے نورالدہر و قیطوس بڑھے خاکبار نے آواز دی کہ اے سحر سامری مسلمان
بچنے نہ پائیں یہ کہکر زمین پر دو ہتھڑ مارا ایک غبار اٹھا سارے لشکر کو گھیر لیا نورالدہر کا
گھوڑا بدلگامی کرنے لگا ہر چند روکا نہ رکا نورالدہر و قیطوس گھوڑے سے گر کر بیہوش
ہوگئے سارے لشکر کا یہی حال ہوا کہ سب بیہوش ہوگئے سب کو تو اُسنے اسی مقام پر چھوڑا
نورالدہر و قیطوس کو اٹھا لیا لشکر پر سحر سخت کردیا کہ یہ لوگ ہوشیار نہوں قیطوس و نورالدہر کو
لیکر اپنے باغ میں آیا شہلا اور نورالدہر و قیطوس کو زمین پر ڈالا پا سحر کیا گرد ان تینوں کے شعلۂ
آتش بھڑکنے لگے شہلا کی زبان میں سوزن نورالدہر کو اس حال میں دیکھکر بیقرار رہی ہے آنکھوں سے
آنسو جاری قلب پھڑک رہا ہے اشاروں سے یہ مضمون ادا کر رہی ہے

نظم

آنکھ جب سے پڑ گئی ہے موے میان یار پر — رونگٹا بار گران ہے میرے جسم زار پر
ہے نگاہ یار ہر دم میرے جسم زار پر — بجلیان گرنے لگیں ہیں سیکڑون اک خار پر
جو پری رو پردہ دیوانہ ہے چشم یار پر — ہے گریبان چاک ہر گل نرگس بیمار پر
زلف کے صدمے سے زیادہ رنج سے ہیں [illegible] — دن سے افزون رات بھاری ہوتی ہے بیمار پر
ماتم زون کے الم سے اہل غفلت کو ہے عیش — خوش ہوا ہے ناچ مطرب ٹکا جب تار پر
لوح تربت کی جگہ شایان ہے تیرا نقش پا — مرگیا ہوں اے پری پیکر تری رفتار پر
خانہ نشین ہو مانع نظارۂ رخسار یار — سیر گلشن میں نظر پڑتی ہے کسکی خار پر
گھر میں ہے یہ میں خریدار اسکے یوسف زیاد — خود فروشی کا سبب ملا موقوف ہے بازار پر
جسم خاک آلودہ مجھ حیران ہے دیوار سان — ہے عیان روزن کا عالم دیدۂ بیدار پر
ہوگیا میں قتل فرقت میں جو دیکھا ماہ عید — خون ثابت ہے مرا اس خنجر بے تلوار پر
بس یہی تدبیر اب رنگ کے بھگا دینے کی ہے — جیتے جی ہو جاؤن عاشق چند روز اغیار پر
رزق قسمت میں نہ ہے غم کھانا گوارا کیون نہو — آگ کھانا شاق ہے کب مرغ آتشخوار پر
وان وہ انگشت حنائی سے بجاتے ہیں ستار — یان دل پر خون کے ٹکڑے ہیں غرہ کے تار پر
جب کیا گلگشت کو گلزار میں وہ شرمگین — پتیان بند ہوا ہیں چشم نرگس بیمار پر
جمگیا ہے اسقدر میرا لہو جلت نہیں — شاخ مرجان کا ہے عالم یار کی تلوار پر
جوش سودا سے یہ احقا کیا ہے ناسخ کا لہو — ہے سیہ تاب اُس بت سفاک کی تلوار پر

ملکہ کو بھی یہی خیال ہے کہ شاہزادہ چھوٹ جائے ہم قید رہیں تو بہتر ہے [illegible] حسن و جمال بہ جیا ہو

جلال کیونکر نہ گھبرائیں قید سحر سے انکو کیا کام نور الدہر پر تو یہ گذری ایرج کا حال سنئے یہ مغموم کو ساتھ لیے ہوئے طرف کوہ زنخار کے جاتے ہیں ایک صحرائے سبزہ زار ملا مغموم نے کہا آج بیاں فرودش ہو جیے کل برابر کوہ زنخار کے پہنچ جائینگے گر حضور زنخار جادو بڑا ساحر زبردست ہے بادۂ کبر و نخوت سے مست ہے ایرج نے کہا خدا مالک ہے اسکا خیال نکرو کوئی سبب کردیگا کہ ہم اسپر غالب آئینگے چونکہ صحرائے سبزہ زار ملا یاد میں یاران کے بیقرار رہتے ہیں راتیں تڑپ تڑپ کے کٹتی ہیں کہ دیکھا سامنے سے بونڈلا گرد کا اوٹھا دیکھا شاپور شیر دل عیار ہمارا چلا آتا ہے ایرج نے اسکو گلے سے لگا لیا پوچھا شاپور کیونکر رہائی پائی شاپور نے کہا میں اور شبرنگ ایک ہی مقام پر قید تھا ایک دن یاد میں حضور کے بیقرار ہوا شبرنگ نے کہا کہ کچھ دل بہلاؤ میں گانے لگا آجکل شاخسار کو پرائے انتظام بہت جادوگر ملے ہیں ایک ساحرہ قتیل جادو میرے گانے پر عاشق ہوئی رات کو اسنے آکر سوال وصل کیا میں نے کہا کہ ہتھکڑیاں بیڑیاں تو پہنے ہیں کیونکر وصل ہو قید خانہ میں کوئی دیکھ لے تو غضب ہو جائے ہم دونوں کو چھوڑا کر یہاں سے لے چلو ہم دونوں حاضر ہیں تمھارا دل بھر دینگے وہ خوشی خوشی ہمکو نکال لائی جنگل میں اسے لاکر مارا وہ ڈھونڈتا ہوا تو ادھر کو گیا میں آپکی خدمت میں آیا ایرج نے بارگاہ زربفتی آراستہ کرائی آکر مسند پر بیٹھے کہا اے شاپور دل گھبراتا ہے اس وقت کچھ گاؤ شاپور نے باجا چھیڑا یہ غزل گانے لگا

**غزل**

کیوں نہ ہو گناہ دوچار میں اس شہسوار سے
شاخ شکستہ ہوں نہیں مطلب بہار سے
آتی ہے بوئے گل دہن داغدار سے
روشن ہے آفتاب قیامت عذار سے
منھ کو لگا ہوں میں کہ نہ بادہ کوئی شراب
سیکھے ہیں طرز رونیکا ہم آبشار سے
جلتے ہیں سوز غم سے مرے استخواں ہم
قوس قزح نمود ہوا ابر بہار سے
ناسخ یہ وہ غزل ہے جنوں نا [illegible]

جاتی رہی عنان شکیب اختیار سے
چشمے رواں ہیں ہو مژہ اشکبار سے
آج اس نسیم آتی ہے کیا کوے یار سے
ہو خیال عارض تاباں ہے اسقدر
ہر دم جا بجا نہیں لیتا غبار سے
نقش وجود محو ہوا مثل نقش پا
پروانہ کیا جلا کوئی شمع مزار سے
وحشت نئی ہیں سوختنی زیر آسمان
سودا کفن کو پھاڑ کے نکلا مزار سے

محفل رنگیدہ ہوں مجھے کیا برگ بار سے
سنتے ہیں کام نہیں یاں کو بہار سے
برپا ہوا ہے حشر جو رفتار یار سے
آئینہ آفتاب ہو میرے غبار سے
عریانی میں ہے چادر آب اپنے جسم پر
نکلا نہ بعد مرگ بھی ہم کوے یار سے
ای چشم تر تصور ابروے یار نہ
کیونکر نہ نکلے آتش حسرت غبار سے

اس لطف سے غزل شاپور نے گائی صحبت تخلیہ با تکلف بیٹھے ہیں گرد بارگاہ کے تمام سرداردل سے سن رہے ہیں سر دھنک رہے ہیں جانور آشیانوں سے گر رہے ہیں آہوان صحرا بیتاب و بیقرار پھر رہے ہیں کہ ایک برق تجلی صد ہا شعلہ ہائے آتش زمین پر گرے ایرج کی آنکھیں جھپک گئیں شاپور گھبرا کر چھپ ہو گیا اب جو ایرج نے دیکھا ایک نازنین سر جبین بیباک چست و چالاک دربائے جوا ہر میں غوطہ زن معشوق پرفن غنچہ دہن سیمتن گلبدن رشک چمن زلفیں رشک مشک ختن دونوں عارض آئینہ حلب مسکراتی ہوئی سامنے ایرج کے آئی مسند پر بیٹھ گئی کہا صاحب ہم تمھاری صحبت کے مخل ہوئے میاں گانے والے صاحب آپ کے گانے کے اشتیاق میں چلے آئے

آپ بڑے صاحب اقبال ہیں میں رخسار جادو کی بیٹی ہوں ملکہ کاؤس گلبدن سے رخسار کو
خبر ہوئی کہ نبیرۂ صاحبقران ایرج نوجوان میری جانب آتے ہیں مجھے فرمایا بیٹا کشف تمھارے
تعلق ہے دیکھو تو نبیرۂ حمزہ کس مقام تک آیا میں تلاش میں نکلی مگر آپ بڑے صاحب اقبال ہیں
جب لشکر کو میں نے دیکھا قصد ہوا کہ سحر کروں آگ لگادوں پانی برسا کے ٹھنڈا کردوں گانے
کی آواز کان میں پہونچی ہمیشہ سے اس علم کا شوق ہے سننے سنانے کا بڑا ذوق ہے اے شہریار یہ بھی
خیال رہے ہمارے بلند پرواز میرا نام ہے لیکن آپکو سمجھاتی ہوں کہ لشکر کو ہٹا لیجیے اگر رخسار
جادو سے میں نہ کہونگی اور رہ ہر کارے خبر پہونچا دینگے وہ خود تشریف لاوینگے انکا سحر تو قیامت
ہے زمین ہلا دیگا بات کرنیکی مہلت نہ ملے گی ہٹ جانے پر میں بھی سمجھا دونگی کہ آپکی طرف
نہیں آتے ہیں ایسے مقام عجائب وغرائب پر آپ چلے آئے کوئی سامان سحر کا آپ کے ہمراہ
نہیں ہے آفت آئیگی تو کون رد کیے گا دو ساحر خدمت شاہان طلسم سے آئے ہیں جاذب و
مجذوب نام ہیں وہ تامل نکرینگے جب اس رشک چمن نے غنچۂ دہن کو وا کیا گل کلام
پیش کیے ایرج نوجوان نے فرمایا اے گل گلزار خوبی و اے غنچۂ نو دمیدۂ حدیقۂ محبوبی ہمارا تکیہ
پروردگار پر ہے ہم ساحر نہیں ہیں ساحر کش ہیں صد ہا لاکھ ساحران کو برباد کیے بڑے بڑے
ساحر قتل ہوئے کبھی ساحر کو ساتھ نہیں رکھا ہمیشہ اپنے پروردگار پر تکیہ رہا اگر قضا لیکر آئی
ہے کوئی بچا نہیں سکتا اگر قضا نہیں ہے کسیکی مجال نہیں کہ ہمکو قتل کرسکے کل ہم ضرور قریب کوہ رخسار
پہونچینگے جو کچھ ہوگا وہ ملاحظہ فرمایئے گا اس نازنین نے زانوں پر ہاتھ مارا کہا آپ تو بڑے
سخن ناشنو ہیں جب سامان ممکن ہو چلے جائیے گا ایرج نے کہا کہ یہ ہمارا دستور نہیں ہم اسیطرح
جاوینگے وہ نازنین لاچار عرصۂ دراز تک سمجھایا کی ایرج نے نمانا رات کم باقی تھی کہا صاحب
جو سمجھانا تھا ہمنے سمجھایا آئندہ آپکو اختیار ہے ہم رخصت ہوتے ہیں ایرج نے دامن تھام
لیا کہا صاحب تمہارا جانا تو بہت شاق ہے دل اُنھیں باتوں کا مشتاق ہے تمہارے جانیکے بعد بڑا
افسوس ہوگا دل لیکر آپ جاتی ہیں ہم تڑپینگے یاد تمہاری پریشان کریگی یاد آئینۂ حیران کریگی

کیا کام ہے کیوں ایسی دعا میں اثر آئے
مایوس ہی پھر آئیں کی امید بر آئے
وہ شوخ ستاتا ہے ہمیں دیکھ کے نایاب
ہو شوخ کی تمنا ہے کہ منھ کو جگر آئے
کیا کھلیں اب ارمان آخر ہے شب وصل
کیا ذکر ہمیں تم ہو ابھی خبر آئے
ہو سکا کسی محفل میں جو میں جل ہے کہا
ملک لیجو ہم پھر کے سلامت اگر آئے
دل نیج اسکا جدا ہوگا کلیجے سے نہ ایل
جس غم میں نہ جانے ہیں نا پنے بھی

امید ہی ہم وہ نہیں رکھتے ہر جا
حاصل نہیں کچھ ہم کو شب میں آپ کا ہمارے
بڑھ جائے غضب ہیں جسے رنج آپ کے
ایک بات کی اس ہمت سرور بنجانے
ہم آپ ہیں بھی آئے تو ذخت سحر آئے
تنہائی فرقت میں رہے آئینہ کی دو
ہم جیسے بھی دو چار گھڑی پیش آئے
خوش ہو کے ہنسا کر مجھے اب سامنے جو آیا
یہ درد نہیں ہے کہ ادھر سے ادھر آئے

بھیجا ہے کہیں جلد مرا نامہ بر آئے
جب خوف ہوئے ہیں کہ کہاں لے آئے
بوسہ پہ ہیں اس شرح کی نکلا نچا
یارب یہی کہتا ہوا پیغامبر آئے
کتنا ہے یہ دل جب کہ کیا ہے کہیں قاصد
بہتر ہے جو اپنی یہی صورت نظر آئے
ہم ہیسے جاتی ہے کہیں بیخودی اتنی
نغمے تھے جنھیں دیکھئے وہ ہم پر آئے
دشمن کوئی کیا ہو گا کوئی الٰہی بنا دے

ایرج نے جو یہ اشعار پڑھے اس سوختۂ آتش محبت وافروختہ

نار الفت نے سر جھکا لیا کہا اے شہریار آپنے میرا کہا نہ مانا اگر لشکر ہٹا لیجاتے ایسے ساحروں کو لیکر
آتے کہ جنسے مطلب نکلتا مجھے خوف آتا ہے کہ اگر ایک ساحر آجائیگا تو آپکو مشکل پڑے گی اسوقت عاشق و
معشوق میں راز و نیاز کی باتیں ہو رہی ہیں ملکہ کی آنکھوں سے آنسو جاری ایرج کی بیقراری
شاپور بھی تڑپ رہا ہے کہتا ہے اے شہریار انجمن کا کہنا ہے دو کوس ہٹ چلیے میں وہان کی خبر
لاؤنگا قضاے کار زنخار جادو اپنی بارگاہ میں بیٹھا ہے جاذب و مجذوب کہہ رہے ہیں ہمکو
بتلائیے ہم گرفتار کر لائیں زنخار نے کہا ہمنے ہماے بلند پرواز کو بھیجا ہے وہ خبر لیکر آتی ہوگی
جاذب نے کہا بہت عرصہ ہوتا ہے شاہان طلسم آجکل دقت پڑا ہے ہم رفیق خاص ہیں آجکل خدمت
سے جدا ہونا نہیں چاہتے یہ کہکر جاذب اٹھا کہا میں خود جاکر خبر لاتا ہوں گرفتار کرکے لے
آؤں لیکر خدمت شاہ میں جاؤں مجذوب نے منع بھی کیا کہا بھائی ملکہ ہماے بلند پرواز
گئی ہیں خبر لیکر آتی ہونگی جاذب نے کہا عورت کا کیا اعتبار فرزندان حمزہ صاحب حسن و جمال
ہیں ایسا نہو کہ عاشق ہو کر بیٹھ رہیں میں جاکر سمجھ لونگا یہ کہکے جاذب چلا قریب لشکر ایرج پہنچا
لشکر کو دیکھتا ہوا اے میں کہتا ہے سارے لشکر کو دیکھ لوں ایسا سحر کروں کہ سب دیوانے ہو جائیں
افسر کو تو دیکھوں کہ کہاں ہے اسکو اٹھا کو لیجاؤں یہ سوچتا ہوا آسمان پر اوڑتا ہوا آتا ہے ابھی تجسس نہ
کیا کہ اسکی نگاہ پڑی ملکہ ہماے بلند پرواز دامن ایرج کا پکڑے اشعار عاشقانہ پڑھ رہی ہیں
ایرج بھی بیقرار ہے جاذب جل گیا جی میں کہتا ہے کہ یہ میں پہلے ہی سمجھا تھا میاں زنخار بیٹی کی عصمت و
بہت بیان کرتے تھے اسطرح ان دونوں کو گرفتار کرکے لے چلوں کہ میاں زنخار شرمائیں یہ
سوچکر دیو سے نعرہ کیا او کنیز بریدہ نو گشت کو انگشتی دھگڑیکا دامن پکڑے رو رہی ہے شاپور
آواز ساحر کی سنتے ہی لوٹ مار کر زیر قنات چھپا ملکہ نے چاہا سحر کروں جاذب تو آراستہ ہو کر
آیا ہے ایک شیشہ پانی کا پھینک مارا ملکہ نے قصد کیا تھا کہ جھیلی پر ہاتھ کہ دوں قطرہ پانی کا سر پر
گرا بیہوش ہو گئی ایرج بھی اچھلے اچھلے گرے جاذب کڑک کر زمین پر آیا ایک پنجہ میں دونوں
کو دبا یا پر پرواز پیدا کرکے چلا لشکر والوں پر ایک مٹھا ماش کے دانوں کا مار دیا جب بیہوش
ہو گئے شاپور گرفتار ہوتے ہی ایرج و ہماکے نکل بھاگا صحرا میں آکر یہ سیر کہ دیکھا کہ جاذب نے ایرج و
ملکہ کو پنجہ میں دبا لیے ہوئے جاتا ہے لشکر پر بھی سحر کر گیا تمام اہلکیان لشکر فریاد کر رہے ہیں
سب نابینا ہو گئے شاپور چلا جاذب ایرج و ہما کو لیے ہوئے جاتا ہے وہی کوہ زنخار یہان
سے کئی کوس پر ہے دونوں کو پنجہ میں دبائے ہوئے ہے صحرا میں اوڑتا خیال میں گذرا ایک
تخت سحر بناؤں اوسپر ان دونوں کو بٹھاؤں شاخیں جنگل کی کاٹنے لگا چاہتا ہے کہ تخت بناؤں
کہ ایک طرف سے آواز آئی اے ساحر کامل کیا کتنا بڑا کام کیا چلو ہمنے بھی خاتمہ کر دیا طلسم کشا کو پکڑ لیا
اب کوئی جھگڑا فساد نہیں ہے شاہان طلسم کو بڑا تردد تھا اس کنیز بے تمیز نے جاکر اسم اعظم بند کیا
حرز ہیکل کو لے لیا سب گرفتار ہوے اب شاہ کو اطمینان کامل ہوا جاذب نے پلٹ کر دیکھا
ملکہ شاخسار جادو تعریفیں کرتی ہوئی چلی آتی ہیں جاذب نے جھککر سلام کیا شاخسار نے
کہا اے جاذب یہ عورت کون ہے جاذب نے کہا آپنے نہیں سنا میاں زنخار کی صاحبزادی

بی ہما سے بلند پرواز ایرج کو سمجھا رہی تھین کہ یہان سے چلے جاؤ مین وقت پر پہونچا مین
جاکر سحر کیا دونون کو پکڑ لیا لشکر کو آفت مین پھنسا دیا سب نابینا ہو گئے بی ہما کو سامنے زخار
کے بلا کے لگا کمونگا عشق نے بڑا زور کیا ایرج پر جاکر عاشق ہوئین کہنے لگی تھین کہ بھاگ جاؤ
مجھکو بھائی مجذوب نے بھی منع کیا مین نے نہ مانا اپنا مطلب اپنے ہی ہاتھ سے ہوتا ہے شاخسار
نے کہا تمھاری خیر خواہی کی خبر دونون بھائیون کو پہونچیگی اب تمکو عہدۂ وزارت ملیگا دیکھو دونون
بھائی آتے ہین وہ ہمزہ و برجیکا تمھارا استیصال کرنے کو آتے ہین جاذب ناخوش ہوکر پلٹا شاخسار
نقلی نے حلقہ اسے کمند گلے مین جاذب کے ڈالدیے ارے کہکر جاذب پلٹا اٹھنے چاہا دبا لیا
جاذب بیہوش ہو کے گرا شاپور نے خنجر مارا شکم چاک قصہ پاک ایرج و ہما کو ہوش آیا اپنے
یار وفادار و عیار نامدار کو اپنے قریب پایا گلے سے لگا لیا ہما نے کہا اے شاپور بڑا کام کیا ورنہ
یہ ملعون مجھکو سامنے باپ کے اسیطرح لیجاتا بڑی ذلت ہوتی اسکا لاشہ چھپا دو مین اسکے لشکر کی آمد کی
خبر کہونگی اسکے مرنے کا حال انکو نہ معلوم ہو تو بہتر ہی شاپور نے لاش جاذب جادو کی دفن کر دی
ایرج کو ساتھ لیکر طرف لشکر کے پلٹا ملکہ طرف دربند کے چلین ایرج لشکر مین آئے دیکھا سب
خوشیان کر رہے ہین ایرج نے سب حال بیان کیا اسی وقت لشکر تیار ہوا طرف کوہ زخار کے
چلے یہان زخار جادو دربار مین اپنے بیٹھا ہی مجذوب کہہ رہا ہی بھائی صاحب بہت بد مزاج ہین
جاتے ہی لشکر نبیرۂ حمزہ کو غارت کر دینگے یہ ذکر تھا کہ ملکہ ہما آگئی زخار نے پوچھا لشکر نبیرۂ حمزہ
کس مقام پر ہی ملکہ نے کہا لشکر مسلمانان آتا ہی بھائی زخار گھبرا گیا مجذوب نے کہا آپ کیون پریشان ہوتے
ہین بھائی صاحب پلٹ کر آلین تو ہم دونون جاکر لشکر کو تباہ کر دین زخار نے کہا مقام تعجب ہی جاذب
کو بڑا عرصہ ہوا واپس نہین آئے زخار بالاے قلعہ آیا دیکھا لشکر ایرج نوجوان بڑے زور و شور
سے چلا آتا ہی سامنے کوہ زخار کے آکر فروکش ہوا بارگاہ استادہ ہوئی مغموم گردن پر سوار
انتظام کر رہا ہی شاپور شیر دل بھی مصروف انتظام ہی زخار نے ساحرونکو حکم دیا جاکر تلاش کرو کہ جاذب کیون
نہین آئے ساحر گئے چار جانب پھرے کہین پتہ نہ ملا زخار بہت گھبرایا مجذوب نے کہا بھائی صاحب
کے مزاج مین وحشت ہی کہین سیر کرتے ہوے چلے گئے ہین جاکر انتظام کرتا ہون یہ کہکر مجذوب
چلا زخار دربار مین آیا ملکہ ہما سے بلند پرواز کو بیقراری ہی تصور ایرج نوجوان آنکھون کے
نیچے پھر رہا ہی باپ سے آکر پوچھا کیون حضور جاذب کا کہین پتہ ملا زخار نے صاف صاف کہدیا کہ
مجذوب لشکر ایرج کو تباہ کرنے گیا ہی جاذب کا پتہ نہین ملتا ہما یہ خبر سنکر گھبرا گئی کہا مین بھی
گشت کر آؤن لیکن زخار نے بیٹی کا چہرہ دیکھا نہایت اداس رنگ رو متغیر دل مین کہتا ہی
کہ یہ کیا معرکہ ہی کہ گم چپ ہو رہی اتنا ضرور خیال مین آیا کہ چلکر دریافت کرون یہ لیکے اپنے مقام
اٹھا چلے سر قلعہ پر آیا سر اوٹھا کر دیکھا مجذوب نے ایک پہاڑ کی گھاٹی پر مشغول سحر جو کیا
لکۂ ابر سیہ لشکر ایرج پر چھایا پانی برسانے لگا شاپور نے ابر کو دیکھتے ہی نکل بھاگا لیکن پانی جو
پر شاجیبر قطرہ پڑا بیہوش ہو کر لشکر مین ہلڑ ہوا ایرج گھبرا کر بارگاہ سے نکلے دیکھا کئی بارگاہ مین
گرین کئی ہزار آدمی بیہوش ہو گئے لشکر مین غلغلہ ہی لوگ بھاگے جاتے ہین بھاگ کر نکل نہین سکتے

نہین معلوم کہ واشہ اسکا کمان چھینکا گیا یہ کہکر پہاڑ پر چڑھا ملکہ کے بدن مین مار سیاہ لپٹا دیے دیکھکر
آواز دی کہ او کمبخت اس عذاب سے تجھکو قتل کرون کہ ماہیان دریا و مرغان ہوا تیرے حال پر گریہ
زاری کرین مجھکو ترس نہ آئے پہلے ان سبکی خبر لون کہ جنکے واسطے جاذب مجذوب مارے گئے یہ
کہکے کوکا لشکر اسلام پہ آگ برسانے لگا خنجر چھنکے تلوارین پھینکین جھولی مین ہاتھ ڈالکر ایک ڈبیہ
نکالی اس ڈبیہ سے بہت سے پیکان نکالے لشکر اسلام پر پھینک مارے لشکر اسلام مین ایک
قیامت برپا ہوگئی کوئی بیہوش ہوکر گرا کسی پر تیر پڑا کسی پر برق گری پانی برسنے لگا جسپر قطرہ پڑا
تڑپکر گرا ایڑیان رگڑنے لگا ایرج نوجوان اپنے بارگاہ سے گھبرا کر نکلے دیکھا لشکر تباہ ہو رہا ہی
پانی برس رہا ہی شعلۂ آتش بھڑک رہے ہین بلکہ اجسے کڑک رہے ہین زخار نے جو ایرج نوجوان کی
شان و شوکت دیکھا جلالت و لیاقت دیکھکر جلگیا خود زرین سر پر قبائے زرنقی زیب جسم موتیون کے
ہار گنٹھے یاقوت احمر کے زیب گلو جوان خوشرو خوشخو غزال چشم شیر خشم جھلا کر مہین سے نعرہ کیا
ہاتف او برباد کن خانمان ساحران عالم تو نے غضب کیا وہ صدمۂ عظیم پہونچایا کہ قلب ہل گیا ایرج نے
تلوار کھینچی اس ملعون نے اشارہ کیا تلوار نے جوہر نہ دکھائے سپر پشت سے گری تیغ پانی ہوگئی کمان مین خم
خنجر بیدم سیخ تیر طائر پرزدہ ترکش مین نظر بند ایک دوہتڑ مارا ایرج زمین پر گرے زخار نے
دوڑکر ایرج کی کمر مین پنجہ دیا مارے اور اڑا جس مقام پر ہمائے بلند پرواز تھی وہین پر لیکر ایرج کو بھی
آیا ملکہ بہار کو اور ایرج کو پنجے مین دباکر اپنے باغ مین لایا دونون کو ایک نخل کے سایہ مین بٹھا کر سحر کیا
دونون کے آگ جلنے لگی گرد آگ بیچ مین یہ دونون بیٹھے ہین اس عذاب الیم سے قید کرکے باغ کے
باہر نکلا دیکھا کہ ایک ساحر دوڑتا آتا ہی پکارتا ہوا کہ ای شہنشاہ ساحران کیا کہنا شہنشاہ طلسم نے آپکی
بڑی تعریف کی آپ کو نامہ بھی لکھا ہی یہ کہکے قریب آیا ہاتھ مین نامہ دیا زخار نے دیکھا سحر العجائب
وصل الغرائب کی مہر ہی زخار جادو نے اسکو کھولا نامہ مین لکھا تھا کہ ای زخار بادولت کو معلوم ہوا کہ
تمنے ایرج کو اور اپنی بیٹی کو قید کیا اسرار سحر بند کہ ہمارا ساحر معتبر ہی اسکی معرفت تمکو نامہ لکھا مناسب
ہی کہ اس نامہ کو پڑھکر اسی کے ہاتھ سے ایک جام شراب پینا سو برس تمہاری عمر بھی بڑھ جائیگی
ہمنے تمکو عہدۂ وزارت دیا طلسم کشا کی گرفتاری کو تمھین بھیجینگے یہ بھی تمہارا نام ہوگا زخار نامہ
پڑھکر پھول گیا کہا ای اسرار جادو تم نظر کردۂ سامری و جمشید ہو جلد مجھکو ایک جام شراب پلاؤ کہ میری عمر
بڑھ جائے تمنے بڑا احسان کیا کہ مجھکو سرفراز فرمایا خوشی خوشی اسرار کو باغ مین لیکر آیا بارہ دری مین
سب سامان عیش و نشاط موجود ہی گلابی اٹھاکر سامنے رکھی کہا مہربانی فرمایئے مجھکو جام پلایئے انجام
بخیر ہو اسرار نقلی نے کہا مین اپنے ہاتھ سے جام سامری و جمشید کو پلاتا ہون صحبت سامری
مین اکثر جاتا ہون زخار نے جب بہت منت کی تب اسرار نے جام بھرا دو چار اشعار پڑھے
زخار جادو بنگاہ حسرت طرف اسرار نقلی کے دیکھ رہا ہی کہتا ہی کہ آپنے بڑی تکلیف فرمائی کہ یہان
تشریف لائے مین ہمیشہ احسان مند رہونگا اسرار نقلی نے یہ اشعار عجب دھن مین گانے لگا نظم

| | | |
|---|---|---|
| راز تو کجا ہیت کہ تفسیر ندارد<br>مدکنہ کمال تو کہ تحریر ندارد | ناز تو بجاہیت کہ تقریر ندارد<br>سجدہ کو اگب شدن یوسف حسنت | بشکست خرد خامہ دیگر فت دوام<br>در دشمن شدہ خوابیت کہ تعبیر ندارد |

صد سال درین رہ نکند مرحلہ طی
تقدیر الست است کہ تدبیر ندارد
در جنبش بلوی کہ ترا خانہ خراب است
چون نقش حباب است کہ تصویر ندارد

گر راہ رہ عشق تو شبگیر ندارد
در مذہب ما دم زدن عشق حرام است
این خانہ خراب این ہمہ تعمیر ندارد

رنجیدن معشوق بغیبت از گنہ ما
مرغی کہ ہوا سے گل کشمیر ندارد
مخفی بہ خزان ساز گلستان تمنا

زنخار نے خوشی خوشی جام لیا چاہا کہ پی جاؤن شراب جوش مارنے لگی جام ٹوٹا شراب گر ہی زنخار نے کہا کہ اری تو کون ہے مین نے سنا تھا کہ عیار بڑے غضب کے ہین تدبیر کر رکھی ہی کہ جب کوئی بیہوشی ملی ہوئی شراب مجھکو دیگا جام ٹوٹے شراب زمین مین گرے شاپور خنجر کھینچکر اٹھا زنخار نے ایک دو ہتھڑ مار دیا آواز دی مگر شاپور کے ہاتھ سے خنجر گرا پاؤن زمین نے تھام لیے زنخار نے اٹھکر منہ پر ہاتھ پھیرا رنگ و روغن اوڑ گیا ایک عیار دبلا پتلا چھوٹی چھوٹی آنکھین زنخار نے تلوار گلے پر شاپور کے رکھدی کہا بتلا تو کون ہی شاپور نے کہا شاپور میرا نام ہی فرزند عمرو عیار ایرج نوجوان زنخار شاپور کو کھینچتا ہوا لیچلا جہان ایرج دیمنا قید تھے شاپور کو بھی لاکر دخیل دیا کہا کہ کل تم تینون کو قتل کرونگا یہ کہکے طرف بارگاہ کے گیا ایرج نے جو شاپور کو دیکھا ہوش اوڑ گئے پوچھا اے شاپور یہ کیا ہوا شاپور نے سب حال بیان کیا ایرج نے کہا اے شاپور قضا لیکر آئی تھی زنخار جو دربار مین آیا سب ساحرون نے کہا اسوقت حضور پریشان معلوم ہوتے ہین اسنے سب کیفیت مجذوب و ایرج و شاپور و ملکہ کی سبکے سامنے بیان کی کہا مین نے بیٹی کا پاس نہ کیا نمک کا خیال رہا اب کل انکے سر کاٹ کے خدمت مین شاہان طلسم کے روانہ کرونگا نہایت مجھکو ملال ہی سرخیل جادو اسکا سپہ سالار ہی مدت سے ملکہ ہما پر جان دیتا ہی اکثر معرفت کنیزون کے پیام بھی کیا ملکہ نے جواب سخت دیا دل سے مایوس تھا اسنے جو یہ حال سنا بیقرار ہو گیا اٹھکر اپنے مقام پر آیا ملکہ کی تصویر آنکھون کے نیچے پھری بیقرار ہو کے رو یا دلمین کہتا ہی کیونکر اس محبوب کے پاس جاؤن اپنا حال دل عرض کرون کر یہ عاشق صادق ہزاری سے علاج کیجے

نظم

دلے الفت مین بہت حسرت و ارمان نکلے
گھر سے دشمن بھی نہ یون ہو کے پریشان نکلے
اے جس ہاتھ مین تھا گیسوے جانان کل
بھیج حشر سے ہم اور پریشان نکلے
شیخ ہو گبر ہو دیندار ہو کافر جاہل

اور ہر رگ سے وہ جاتے خفا ان نکلے
جیتے جی تیرے نہ خود رفتہ کی تم آپ کرو
بھیج کو دیکھا کہ یہ تار رگ جان نکلے
بجے انداز سے دم توڑ نکلے قابل یہ
اس صنم کی یہ سب بندہ احسان نکلے

جب جب ڈھونڈنے نکلی ہر آیت میری نظر
صاحب خانہ کو خود ڈھونڈ نعمان نکلے
بلا بارکو ہر چند بیان بھی دیکھا
نیم جاؤن مین کیسے دری ریحان نکلے

دیر تک رویا سوچتا تھا کہ کیا کرون آخر یہ سوجھی کہ باغ مین چلو اس گل حدیقہ خوبی کو اسوقت مین قید سے پھرا دو مجبور لاچار ہو کے بہر طور قبول کریگی اپنے اپنے مطلب سوچ چلا گر زنخار سے خوف بھی کرتا ہی جانتا ہی اگر زنخار آگیا بڑی آفت برپا کریگا یہ سوچتا چلا دو باغ پر آیا دیکھا در باغ پر کئی ساحر بیٹھے ہین زنخار ایسی تاکید کر گیا ہی کہ ہوا سے بیٹھے لڑ رہے ہین اگر کوئی طائر بھی نکلا ناوک کا دانہ مار کر گرا دیا اگر کسی مسافر کا اس طرف گذر ہوا اس حیلے سے لوٹ لیا کہ تو عیار ہی سرخیل پشت باغ پر آیا سحر کر کے دیوار پر چڑھا باغ مین کود اپشت دیوار سے ہوشیار سامنے پہونچا دیکھا ایرج و شاپور بیہوش

پڑے ہیں جیسےکہ زبان بیڑیان رنگ کی حدت آتش سے سرخ ہوگئین ایڑیان رگڑ رہے ہیں ملکہ بہار سے
بلند پرواز زبان میں سوزن آنکھوں میں آنسو بھرے ہوے حال ایرج کا دیکھکر رو رہی ہیں
کبھی ہاتھ پر ہاتھ رکھکر فرماتی ہیں ای شہریار اٹھیے آنکھ کھولیے نظم

مگر جو آئے ہی قاصد کے اضطراب تھا
کسی نے دیکھی دل ہی میں قیامت کی
وہ شب تھی وہ فسانہ تھے وہ خواب تھا
زمانہ ہجر کا جا جا کے کیون نہ پھر آتا
ادھر ادھر کی صدا تھی نہ جواب تھا
دکھا دیا ہے طبیعت نے ہم جو عالم
بنے کو کوئی خرابات کا خراب تھا
جلال پاس آنکھے تھے نہ ہوز جلال

کسے خبر وہ ہمین تھے ہمین یار میں نہیں
کہ آج جو جو تڑپ کل پہ اضطراب تھا
ہم اور بجا ضمیر شان کی صحبت میں
غضب وصال نہ تھی موسم شباب تھا
دکھا کس نے تماشے ہمین جو غفلت عشق
ترا بھی رنگ یہ ایڑا مشاب تھا
مزا تھا عہد ہی کے توڑنے میں کچھ ہی بالی
حیا تھی آنکھ میں انسدون میں آ حجاب تھا

اگرچہ ایک بھی تسکین کا جواب تھا
بیان خطاب تھا کچھ دہان جواب نہ تھا
چھپاتے تھے آنکھ ہری ڈس یار میں جو تھی
نسبت اکھاڑنے والے تھے اک نقاب تھا
کلیم تو جو نہیں لن ترانیان سر طور
وہ شب ہین یاد کوئی جو لینے کا خواب تھا
بڑا شراب کو واعظ کہا کیا سر بزم
ہماری توبہ نہ تھی خشت شراب نہ تھا

یہ حال زار ملکہ کا دیکھکر گھبرایا
مدت سے عاشق تھا اوس کی یہ کیفیت دیکھ کر تپش محبت سے ہر ایک استخوان جلنے لگا ملکہ کو جھککر سلام
کیا ملکہ نے کہا کیون ای سرخیل اسوقت کہان آئے ہم گنہگارون سے بات کرنا یا سلام
بندگی کیا ضرور ہی میان زخار نے ہمکو قید کیا یہ بیچارہ بھی بلا مین پھنسا سرخیل نے دست بستہ
عرض کی میں تو غلام قدیم ہون یہ بھی ظاہر ہو کہ آپکے والد کا ندیم ہون آپکا حال زار سنکر دل کو تاب
نہ آئی چھپکر حاضر ہوا آپکو رہا کرنے کو آیا ہون اگر حکم ہو تو سحر دفع کرون ملکہ خفا ہونے لگیں
کہا او بیحیا بیمروت ستم گر بخوبی واقف ہیں ہملوگ خدا ہمکو رہا کریگا ان باتون مین شاہ اوسکی آنکھ
کھلی کہا ای سرخیل تم نے عہد کیے ہیں کہ ملکہ کو ابھی کردیگے جو جو باتین زخار نے
بیان کین وہ غلط ہیں ملکہ تمہاری خیرخواہی کا ذکر کرتی یقین اودر بار ای یقین کر دربار مین ایک
ہمارا عاشق ہی ضرور ہماری رہائی کرنیکو آئیگا سرخیل خوش ہو گیا اب تو ہم سمجھے ملکہ کو اشارہ
کیا کہ خاموش رہیے اس آفت سے تو کلین بھی بچا جائیگا سرخیل سحر دفع کرنے لگا ابر سحر
بنایا اسکو برسایا پانی جو گرا شعلہا سے آتش بجھنے لگے جیسےکر انسے ملکہ کی زبان سے سوزن نکالا
سوزن نکالنا کہ ملکہ نے سحر کیا جیسےکر زبان بیڑیان تو مین ایرج کو بھی قید سے رہا کیا زخار چاہ دو
کو بڑا تردد ہی دربار مین بیٹھا ساحرون سے کہہ رہا ہی میں نے سنا ہی کہ مسلمانون کے مددگار زمین
سے پیدا ہوے ہیں میں نے اسی واسطے ایک چراغ روشن کیا ہی جب کوئی وہان سحر کرےگا
بجھائیگا یہ چراغ گل ہو جائیگا یہ ذکر تھا کہ چراغ جھلملایا زخار نے کہا کہ غضب ہوا کوئی قریب سحر
سحر کے ہوتا چراغ جھلملا رہا ہی یہ کہکے چلا ساحر بھی ہزارون ساتھ ہوے سرخیل بعد رہا کرنے ملکہ
کے دست بستہ عرض کر رہا ہی اب تو میں نے بڑا احسان کیا میری عرض قبول ہو سعادت حسن علی
خدمتگزاری کرونگا ایرج یہ لفظین سنکر جھلائے کہا او بیحیا کیا بکتا ہی اسنے سحر کیا ایرج گرنے
ملکہ چلانے بیہوش تھا سرخیل ایرج کو قتل کیا چاہتا ہی نعرہ کیا کہ او بیحیا یہ تو نے کیا بیجا ادبی کی آنکھ ہاتھ
نہ لگانا سرخیل نے چاہا کہ ہاتھ تلوار کا مارون مگر سینہ سپر کر دیا ایک سنگ پرہ مارا کہ سرخیل

اسوقت سوائے تیرے کون مدد کریگا زخار قہقہہ مارکر ہنسا کہا او نادان تیرا خدا سے نادیدہ کہان
ہی اب وقت قضا تیرا آگیا جاذب مجذوب کا خون رنگ لایا سرخیل نے نمک حرامی کی جلد
سزا ملی ہم سمجھ گئے کہ وہ بھی تجھپر عاشق تھا یہ کہکر تیغہ کھینچکر آگے بڑھا ملکہ و ایرج کے پہلو سے
ایک ساحر نکلا عرض کی کہ ای شہنشاہ ساحران ایرج تو خطاوار ہی اسکو قتل کیجیے ملکہ کو قتل نہ کیجیے
انکی سزا یہ کافی ہی کہ کان پکڑ کے دوڑائیے بارہ برس کی مشقت آپکی تباہ ہوتی ہی آپنے
کس ناز و نعم سے پالا تلوار نہ چمکائیے یہ مر جائینگے زخار نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہی تجھے دلیر سمجھ لیا
مجھے کچھ خیال نہین بادشاہ کا طلسم مٹاتا ہی سب عزیز و اقارب قتل ہونگے اس ننگ خاندان سے
کسیکا پاس نہ کیا مین اسکو ضرور قتل کرونگا ساحر نے قریب آکر کہا دیکھیے ابر آتش نشان اٹھا بادشاہ
آتے ہین زخار پلٹا ساحر نے لپٹ کر خنجر مارا اسکو کیا نام شاپور شیردل زخار کا شکم چاک قصہ پاک
اندھیرا ہو گیا ملکہ جو تھی ساحرون پر چھا گئی تمام ساحر فریاد کرنے لگے عرض کی ہم غلام ہین ملکہ نے
سب کو امان دی سب ساحر مطیع اسلام ہوے دربار مین زخار کے آئے ملکہ نے اپنی کنیزون کو جمع
کیا ایرج نے کہا کہ ہم آج ہی کوچ کرینگے ملکہ نے کہا کہ آج کے دن تامل فرمائیے بعنایت خدا لشکر جمع ہو گیا
بارہ ہزار چار سو بارہ سو جادوگر یہان یہ سب کنیزین میری تعلیم کردہ ہین کسی مقام پر کمی نہ کرینگی ساحرون
کا بھی افسر قرار دون وزیر زادی ماہ منظر اسکو کنیزون پر افسر کرو یہ کہکر ماہ منظر کو بلایا کہا ای
ماہ منظر تجھے ان کنیزون پر افسر کیا چونکہ ایرج نوجوان کے اس آفت سے بچنے کا بڑا خیال ہوا حکم ہوا
کہ آج روشنی ہو جلسہ آراستہ کیا ملکہ و ایرج مسند پر آکر بیٹھے گانیوالیان سامنے آئین تمام قلعہ مین
روشنی ہوئی ایرج نے شاپور کو حکم دیا آن زکچہ گاو شاپور سا کر محفل مین بیٹھا تمام شہر مین روشنی ہی
کنیزون کو خلعت جوڑے ملے ایسا جلسہ آراستہ ہوا شاپور نے یہ غزل شروع کی عاشق و معشوق
ایک مسند پر جلوۂ مہر و ماہ تھا جسمین ہزار ہا کنیزین حور پیکر پریوش ماہ منظر ایک جانب اسوقت
شاپور کی شوخیان غزل کو آتش کیے اس تکلف سے گایا کہ آگ لگا دی

نظم

شمس بھی ہی ہمراہ ... ہی
شعلہ ... کفن ... ہی
... سے نلعیان ... 
پیمانہ ... شمع ... ہی
حسن ... کا شہرہ ہی

یوسف کے ساتھ ... ہی
یا ... صاحب ... 
... ہی
زلفین ... 
آب حیات حسرت چاہ ذقن ہی
فرقت ... شوق وصال ... 

بجلی ... ہی بہار حسن
الماس ... ہی
خالی ... حسن ... سے
اختر شناس کہتے ہین ... ہی
... ہلال عید
اک آگ سی لگی ہوئی آتش ... ہی

خوش ... ہی تو ... بہ ... ہی

اس رنگ سے شاپور نے غزل گائی عاشق مزاج تو تڑپ گئے ماہ منظر وزیر زادی نے جو جمال
[illegible] آراستہ ایرج کو دیکھا ملکہ کو پہلو مین دیکھکر رشک ہوا دل مین خیال کرتی ہی ہائے اس
جوان کو پہلو مین لیکر بیٹھی ہی کیا صاحب نصیب ہی اپنے معشوق کے قریب ہی ای ماہ منظر کیا کرون
مین کیا حسن مین ملکہ سے کم ہون سینہ ابھار ابھار کر سامنے ایرج کے آئی ہی ایرج خاموش بیٹھے
ہین دو پہر رات کے محفل برخاست ہوئی ملکہ نے جا کر آرام کیا ماہ منظر فرش خواب پر کب

جاتی ہو دل بیقرار کلیجہ تڑپ رہا ہی یہ دل چاہتا ہی کہ ایرج کے ساتھ مسند پر بیٹھون یہ معشوق
پہلو مین ہو خوابگاہ مین آکے دیکھا ایرج سو رہے ہین ملکہ بھی نشہ مین شراب کے غافل ہی قریب
ہی شمعدان سے موم کی کافوری لپراکر گل ہوگئین جو دو چار باقی ہین اُنکو ماہ منظر نے گل کیا ایرج کے
کرتین نیچہ دبکر بے بھاگی خیال مین گذرا اب بھاگ رہنا مناسب نہین جب اس جوان سے وصل
حاصل ہو جائیگا کسی اور مقام پر بسین گے تعجب یا قریہ آباد کرینگے یہ سوچتی ہوئی دل مین جاتی ہی یہان
ملکہ کی جو آنکھ کھلی پہلو مین ایرج کو نہ پایا کنیزونکو آواز دی اری دیکھو تو شاہزادہ کہان ہی کنیزون
نے عرض کی کہ ہم سب سو گئے تھے ہمین نہین معلوم کسی نے یہ کہا باہر تشریف نہین لائے ایک نے
عرض کی مین نے دیکھا تھا کہ ماہ منظر اندر آئی شاہزادہ کو بچے مین داب کر نکل گئی یہ سنکر ملکہ اُٹھی
جھولی سے ایک تیلی نکالی کہا ای صورت سامری بتلا تو کہ ماہ منظر کدھر گئی تیلی نے انگلی سے
اشارہ کیا ہما سے بلند پرواز اسی جانب چلی دل دھڑک رہا ہی کلیجہ پھڑک رہا ہی پریشان
پریشان دور سے دیکھا ماہ منظر بھاگی جاتی ہی مگر بہت دور ہی ملکہ نے پیچھے سے نعرہ کیا او قحبہ
کہان جاتی ہی آگے نہ بڑھنا پلٹ آ جو خطا کی اُسکی سزا نہ دونگی وہی عہدہ ملیگا ماہ منظر تیز ہو کر
بھاگی ایرج کو گلے سے لگائے ہوے کہ اس جوان کو صدمہ نہ پہنچے اسکے واسطے گھر بار
چھوڑا راحت سے منہ موڑا ماہ منظر آکر کوہ خاکبار پر ٹپکی خاکبار جادو ٹہل رہا ہی
دلمین سوچ رہا ہی کہ کل نور الدہر و شہلا کو قتل کرون سر انکے خدمت مین شاہان طلسم کے
روانہ کرون طلسم کشائی کی فکر مین جاؤن کہ ناگہ دیکھا ایک نازنین ایک جوان کو بغل مین دبا
ہوے بھاگی جاتی ہی خاکبار نے آواز دی اری تو کون ہی یہ جوان تو اُسکا ہمشبیہ ہی کہ جو
میرے یہان قید ہی ماہ منظر نے کہا کہ ای شہنشاہ یہ جوان نبیرۂ حمزہ پہلوان زنگار کی جاغیر
ہما سے بلند پرواز باپ کو مار کر اسکو پہلو مین لیکر بیٹھین تھے جو کہا کہ یہ دشمن شاہ طلسم ہی
دشمن ہو گئین ہمارے قتل پر آمادہ ہو گئین مین بھی اسکو لیکر خدمت مین شاہ طلسم کے جاؤنگی
میرے قتل پر آمادہ ہو کر آتی ہین خاکبار نے کہا کہ کیا مجال جو تجھ سے بول سکین تو ہمارے
پاس اوتر آ ہم اونسے سمجھ لینگے ماہ منظر گھبرائی ہوئی تھی اوتر پڑی ہما سے بلند پرواز
جو آکر پہنچی دیکھا کہ بی ماہ منظر آبار سے بیٹھی ہنس ہنس کے باتین کر رہی ہی آبار نے
ماہ منظر کو پسند کیا لگاوٹ کی باتین کر رہا ہی ماہ منظر کہتی ہی ابھی اس جوان کو بھی قتل نہ کیجیے
جینے یا دو جیتے مین دیکھا جائیگا اس بات پر آبار کہنے لگا کہا بی ماہ منظر کیا تم بھی اس جوان پر
عاشق ہو ماہ منظر نے سر جھکا لیا خاکبار نے کہا کہ ای ماہ منظر یہ عزیز داران طلسم شاہین
کسیطرح نہ بچینگے ڈھونڈ کر قتل کیے جائینگے انکے ساتھ محبت کرنا سراسر حماقت ہی ماہ منظر نے
کہا کہ اسواسطے تو مین نہ دونگی کہ تم اس آفتاب جمال کو قتل کرو خاکبار نے کہا مین نے ابھی تک
پاس نہ کیا اسکو قید کیا اسی جوان کا بھائی میرے یہان قید ہی اسی کے ساتھ مین دختر بھی قید کر
مین اسکو زندہ چھوڑونگا اس بات پر ماہ منظر گھبرا گئی کہا حضور مجھے جانے دیجیے مین نہ ٹھہرونگی
خاکبار نے کہا کہ مین تجھے نہ جانے دونگا انتہا سے مہربانی یہ ہی کہ نبیرۂ حمزہ کو چھوڑ دو تم اپنی

جان کو شیریں جان کر نکلا تو ماہ منتظر نے گرز مارا خاکبار نے وہی گرز ہاتھ میں روک لیا خنجر کر مارا ماہ منتظر کا سر پھٹ گیا آواز آئی کشتی مرا نام میرا ماہ منتظر بود ملکہ بہار نے جو یہ صدا سنی دیکھا تو گلو منتظر ہو گئے مارا تڑپ کے اسی جانب آئی دیکھا ایرج فرش خاک پر پڑے ہیں لاشہ ماہ منتظر کا ایک جانب ایک ساحرہ سیہ فام چٹل رہا ہے اور کوئی اس مقام پر نہیں ہے ملکہ نے سوچا کہ یہ تو خاکبار ہے اگر اس سے مقابلہ پڑا تو مجھ پر غالب آئیگا پیچھے خنجر کا روح جدولی سے نکالی اپنے خون سے رنگین کر کے کھینچ ماری خاکبار کی پشت پر پڑی توڑ کر سینہ کے پار گذری بجانے پیشکش کو نیشارو ایرج کا لیا طرف اپنے قصر کے چلیں نور الدہر و شہلا سے نازک جسم اسی خاکبار کے مبتلا تھی یہ جو مرا آگ مجھی جھگڑیان و بڑیان کنکر گرتے شیرنگ بن عمرو کو نظر تھا ہوا ہو گیا شاہزادہ تو رہا ہو اپنے مقام سے اٹھا ہر شہلا کی زبان میں سوزن ہے اشارہ کر رہی ہے کہ میری زبان سے سوزن نکال لیجیے نور الدہر کے سمجھ میں نہیں آتا تھا تب تک شیرنگ نے شہلا کی زبان سے سوزن نکالا سوزن نکلتے ہی ملکہ اٹھیں نور الدہر سے فرماتی ہیں خاکبار کو کس نے مارا آتش سحر بجھی ہے اور آپنے رہائی پائی پھر بتا کر دیکھا ہزاروں جادوگر چلے آتے ہیں ملکہ شہلا اپنی جا پڑیں شیرنگ نے حقہ آتشبازی مارا کئی سو ساحر جلے کئی سو ملکہ نے مارے سب نے امان مانگی ملکہ شہلا نور الدہر کو لیے ہوئے مکان خاص میں آئیں تب ساحروں نے عرض کی کہ لاشہ خاکبار اور ایک اور ساحرہ کا لاشہ کوچے پر پڑا ہے ملکہ کو اور زیادہ حیرت ہوئی کہ کسنے خاکبار کو مارا اس عورت کا لاشہ کہاں سے آیا لاچار لاشے تو اٹھوا دیے کوہ خاکبار کو اسلام آباد کیا لشکر سب آ کر بیدنچا نور الدہر نے فرمایا کہ کوچ کی تیاری کرو دو تم یہیں رہو شہلا رونے لگی کہا اے شہریار آپ یہ کیا فرماتے ہیں آگے بڑھکر بڑے بڑے ساحروں سے مقابلے پڑینگے لونڈی کام آئیگی شہلا نے لشکر تیار کیا بارہ ہزار ساحر بارہ ہزار جادوگر و جادوگرنیاں ایک طاؤس پر سوار ہو کر اس دھوم سے کوچ کیا کوہ خاکبار سے چلے شہلا سے نازک جسم نور الدہر کے ساتھ ساتھ ہیں اسی فکر میں جاتی ہیں کہ ذکر انکا تحریر کیا جائیگا اس طرح لیجان جب کوہ زنگار پر پہونچے ملکہ بہار نے سب انتظام کیا دوسرے دن شاہزادے سے عرض کی اے شہریار ہم بھی ضرور ساتھ چلینگے ایرج نے قبول کیا کہا ملکہ ہمارا یہ دستور نہیں ہمارے کہا میں ضرور ساتھ چلونگی ایرج نے کہا کہ ہمارے جد عالی تبار کبھی ساحر کو ساتھ نہیں رکھتے ہمارے کہا اس طرح میں تو ضرورت پڑیگی ایرج لاچار ہوئے ملکہ بہار نے جادوگر و جادوگرنیاں جمع کیں سب کو ساتھ لیکر طرف زندانخانہ طلسم کے انھوں نے بھی کوچ کیا کہ انکا بھی ذکر وقت پر تحریر کیا جائیگا

## دو کلمہ داستان شوکت بیان زلزلۂ قاف ثانی سلیمان حمزۂ صاحبقران طرف زندانخانہ کے جانا اور راہ کے ہنگامے و دیگر حالات متعلقہ داستان نیلا ساقی نامۂ مصنف

شتابی سے اٹھ ساقی سیمتن
ہوا باغ میں بلبلوں کا خروش
گل و غنچہ و برگ کا غل ...
کہ آیا ہے پھر وقت سیر چمن
ہوئی غنچۂ گل ہنسی بے سخن
خوشی کی سنا کیجیے زمزمہ
گل باغ پھر رنگ پر ہے بہار
سر سرو قمری کو بھی وجد ہے
اٹھا پردۂ چشم نرگس شتاب
مرصع نگار آج گلشن ہوا
کہ نہیں حزن ...
کر ... گل کا وقت شباب

کر بھی مین نہین کر سکتا ایسی ایسی جادوگرنیان شریک ہین کہ جنسے مقابلہ دشوار ہو زنار زاور و طلسم وہی
لیکر آیا اگر مقابلہ پڑ گیا تو اُس سے جان بچانا دشوار ہی ملکہ نے کہا ای شمس دیکھو کتاب سامری مین کیا
لکھا ہی شمس نے کہا مین پڑھ چکا صاف صاف مرقوم ہی کہ سحر العجائب و مصر الغرائب کی قضا
ہاتھ سے صاحبقران کے ہی اور ایک مضمون اور پڑھا کہ جس سے ہوش اوڑ گئے اسی سلسلہ مین بادشاہ
طلسم ہفت پیکر ہی بھی زوال ہی کوئی فرزند صاحبقران کا اس طلسم مین قید ہو کر جائیگا اسی سلسلہ
مین کوئی فرزند صاحبقران کا رستم ملیگی نہایت صف شکن ہو اس طلسم کو جا کر فتح کریگا مرکیا نے طلسم
پڑھینگے یہ آپکو بخوبی معلوم ہی کہ طلسم ہفت تنگ تیا کا بادشاہ ساحر بے نظیر صاحب جاہ و توقیر ہی مگر اسکی بھی
قضا رستم ہی کے ہاتھ سے ہی مین سنتے مین بیٹھا تھا یہی مضمون پڑھ رہا تھا یہی نوشتہ پایا کہ
صاحبقران کے شریک ہوگا عزت و آبرو پائیگا ورنہ بحسرت مارا جائیگا مجھکو بڑا تعجب ہی کہ ظاہر مین تو
عجائب و غرائب مقام بہت خونریز ایسا مقام نہین ہی کہ کوئی اُسکو فتح کر سکے لیکن صاف صاف مرقوم
ہی طلسم مین بھی دھوم ہی کہ وہین سے لوح کا پتہ ملیگا خداوند سامری کو کیونکر جھوٹا جانون اپنے قلم سے
لکھ گئے ہین کہ لوح ملیگی وہ ہنگامے پڑینگے کہ جو ہوش رہا مین نہین ہوا وہ ہوگا ملکہ فیروزہ نے کہا
مین تو پاس طلسم کشا کے جاتی ہون حفاظت جان واجب لازم ہی علاوہ ازین ستم یہ کیا کہ کوکب کو کہ جسنے مین
کو قید کر لیا کوکب بڑا بجا سلطان ہی جفائے قید اُٹھائی توبہ شکنی نہ کی ورنہ کسکی مجال تھی کہ کوکب کو
نگاہ کج دیکھتا طبقۂ زمین کو ہلا دیتا زمین کو آسمان پر پہونچا دیتا مگر جو زبان سے کہا وہ کیا بر ان اُسکی
بیش صاحب اولاد ابسرہ ظلم بیداد فیروزہ نے جو اسطرح کہا شمس نے کتاب رکھدی کہا آپ ملاحظہ
فرمائیے مین تھوڑے عرصہ مین حاضر ہوتا ہون آپکی شراکت طلسم کشا کی میری صلاح ہی سعند ویک بھی
اسی مین فلاح ہی مین بھی آپکے ساتھ چلونگا یہ کہکے کتاب رکھدی فیروزہ نے سب کنیزون کو جمع کیا افسران
فوج کو بھی بُلایا سبکے سامنے کتاب سامری کا مضمون پڑھنا شروع کیا کنیزین حاضرین بھی کہنے لگتے
ہین حضور پاس طلسم کشا کے چلیے دونون شاہ کے ملک مین ہین فیروزہ کہتی ہی مین ابھی چلتی ہون لشکر تیار
کرو لشکر تیار ہونے لگا شمس چھٹکر یا گا خدمت مین شاہان طلسم کے پہونچا دربار مین سحر العجائب
و مصر الغرائب کے بہت ساحر جمع ہین یہی صلاح ہو رہی ہی کہ کیا تدبیر کرین یکایک خبر پہونچی کہ کوہ زنگار
کوہ خاکسار فتح ہوگیا ابرج و نور الدہر بڑے جاہ سے طرف قید خانے کے آتے ہین سب ساحر گھبرائے
سحر العجائب و مصر الغرائب کہتے ہین کہ یارو کیون گھبراتے ہو اگر قید خانہ فتح ہوا تو ہمارا کیا
نقصان ہی جلالت طلسم کشا کا امتحان ہی یہ ذکر تھا کہ شمس آکر پہونچا گھبرایا ہوا رنگ زرد تیز تیز پسینے پسینے
عرض کی ای شہنشاہ نور افشان طلسم کشا برابر کوہ فیروزہ تک پہونچا ہی فیروزہ نے ارادہ کیا ہی کہ جاکر
طلسم کشا کے شریک ہوجاوین مجھسے بھی کہتی تھین کہ چلو بڑی بڑی منزلین کرلی ہین جان بچانا ہے پہر مرقی ہین
جلد فکر کیجیے ورنہ وہ چلی جائینگی سحر العجائب نے آواز دی ارے کوئی حاضر ہی جلد جاکر فیروزہ کو گرفتار
کرے سامنے لشکر طلسم کشا کے قتل ہو مگر کوئی ملک ایسا ارادہ نہ کرے ایک کو سزا ہو دس آگاہ ہو جاتے ہین
قتال نامے ایک جادوگر یہ کہکے اُٹھا کہ غلام کو فوج ملے ابھی جاکر بی فیروزہ کو گرفتار کرونگا طلسم کشا
کو بھی زیر کرونگا ہمارے بزرگ ہمیشہ اس طلسم کے کفیل رہے ہم کیونکر تامل کرین ساتھ ہزار ساحر ونگا انسودہ شمس کی

بھی ایسے ساحر ہوا سحر العجائب نے چلتے چلتے ایک سحر بھی قتال کو دیدیا کہا جاتے ہی سحر کرنا سب
بیہوش ہوجاینگے یہ بھی سمجھا دیا کہ ای قتال فیروزہ کامل واکمل ساحرہ ہے علاوہ کمال سحر کے راستے بھی
جانتی ہے لوح کا حال مفصل تو نہین جانتی ذکر سن چکی ہے اسکا بڑا خوف ہے بخوبی سمجھا کر قتال کو بارہ ہزار
ساحرون سے روانہ کیا یہان وہ وقت ہے کہ فیروزہ نے سب سردارون کو مضمون کتاب سامری
سنا کر چلنے پر آمادہ کیا چالیس ساحر کہ افسران نامی ہین اسباب سحر سے آراستہ ہوکر بارگاہ مین حاضر ہین لشکر
دس ہزار ساحرونکا تیار ہوکر حاضر ہوا اب ارادہ یہ ہے کہ خدمت امیر مین چلین کہ آسمان پر ابر سیاہ ظاہر ہوا
فیروزہ نے ابر کو دیکھکر کہا کوئی ساحر آتا ہے ارے ممس کہان گیا سردارون نے عرض کی حضور وہ
تو آپ کے پاس سے نکلتے ہی طرف طلسم کے بھاگا فیروزہ نے کہا غضب ہوا شاید حال کھل گیا شاہان
طلسم کو خبر پہونچی سب صاحب ہوشیار ہوجائین اتنا کہا تھا کہ قتال جادو ابر سے ظاہر ہوا آواز دی انکو ہم
تو کہان جاتی ہے شاہان طلسم نے تجھکو طلب کیا ہے مشکین باندھ کر لیجاونگا اب جان بچاؤ فیروزہ نے
سر اٹھایا قصد کیا کہ سحر کرون قتال نے مشتہ دبا ہوا شاہان طلسم کا پھینک مارا وہ بیضہ پھٹا اس سے دھوان نکلا
فیروزہ کی آنکھ مین دھوان لگا لڑکھڑا کے گری سردارون نے قصد کیا وہ بھی سب گرے بیہوش ہوے
فوج والون نے قصد کیا کہ ہم جانثار ہین اپنے مالک کو بچائین قتال نے ایک گولہ پھینکا وہ بھی سب
بیہوش ہوکے گرے یعنی بصورت تصویر تھے نہ ہاتھ مین حرکت نہ آنکھون مین بصارت چپ کھڑے
ہین ایک سے ایک کلام نہین کرتا بھائی کو بھائی کی خبر نہین قتال آسمان سے اُترا آکر فیروزہ کو
گرفتار کیا اسکی زبان مین سوزن دیا لشکر فیروزہ جو سحر مین مبتلا ہے اس سے آگے بڑھکے بارگاہ
استادہ کرائی لشکر اوتارا قیدیون کو اپنے خیمہ مین لائی ایک کرسی مین جسکو بٹھا دیا کلمات سخت وسست
کہا ہاے او فیروزہ تو نے غضب کیا تیرا راز جا کر ممس نے کہا آجکل شاہان طلسم کو بڑی احتیاط ہے
جو خبر پہنچتی اسکا فوراً انتظام ہوتا کوہ عجائب وغرائب پر بھی نامہ جا چکا ہے خونریز کو لکھا گیا
کہ ایسا انتظام کرو کہ طلسم کشا نہ آسکے ای فیروزہ یہ صورت جان بچنے کی ہے کہ جب سامنا شاہان طلسم کا
ہو قدمونپر گر کے تو عرض کرنا کہ اے شاہان طلسم اس وقت مین مین طلسم کشا کو گرفتار کرنے جاتی تھی
اسوجہ سے لشکر تیار کیا تھا مین بھی سفارش کرونگا فیروزہ کچھ جواب نہین دیتی مگر حال صاحبقران
تحریر ہوتا ہے کہ صاحبقران بارگاہ مین داخل ہین ملکہ زنار، لالہ عذار و ماہ رخسار تینون جادوگرنیان
حاضر ہین جملہ عیار خواجہ عمرو برق فرنگی وغیرہ سب موجود ہین یہی ذکر ہو رہا ہے کہ اب آج کوچ کیا جاے
زنار عرض کرتی ہے کہ ای شہریار ملکہ خسار نے بڑے سامان کیے ہین امیر فرماتے ہین کہ خواجہ تم
بڑھکر خبر لو دیکھو کوئی ساحر آیا یا نہین یہ ذکر تھا کہ ہرکارے دوڑے ہوے آئے بعد دعا و ثنا کے
عرض کی حضور کا لشکر قریب کوہ فیروزہ فروکش ہے اے ملکہ فیروزہ جادو بیان کی ملکہ ہے اسنے
کتاب سامری دیکھی یا اور کوئی باعث سمجھا آپکی اطاعت کا قصد کیا تھا شاہان طلسم کو خبر پہونچ گئی وہان
سے قتال جادو آیا اسنے ملکہ فیروزہ کو پکڑ لیا لشکر والون پر سحر کردیا وہ سب بیکار ہوے فیروزہ پر
ظلم ہو رہا ہے وہ ثابت قدم ہے محبت جواب نہین دیتی بیقرار ہوکر یہ کہتا تھا کہ ارے کوئی ہماری فریاد
تا بہ صاحبقران پہونچا دے انکو معلوم ہوجاے شاید وہ فکر کرین اتنا دریافت ہوا ہے کہ کل

ہو تی ہی امیر قتال بھی خفا ہو رہا ہی قتال فکر مین مصروف ہی ارادہ ہی کہ حضور کا اسم اعظم بند کرے ملکہ زنار
نے کہا میان قتال کو ہم خوب جانتے ہین کبھی ہمارے سامنے اُنکی بات نہ پوچھی جائیگی تمھی میرا عہدہ
انکو ملا اگر اسم اعظم بند کرتے اُنکا احوال کھلجائیگا امیر نے فرمایا کہ خواجہ بڑے افسوس کی بات ہی کہ
جو ہماری ملازمت کا ارادہ کرے وہ یون گرفتار ہو مین ابھی برائے رہائی فیروزہ جاتا ہون انشاء اللہ
اُسے لیکر آؤنگا یہ ذکر تھا کہ دیکھا ایک طایر ہفت رنگ در بارگاہ سے زمزمہ سرائی کرتا ہوا آیا ہی
زنار نے کہا دیکھیے شہریار طایر آتا ہی آپ بیٹھے رہین یہ کنیز حاضر ہی وہ طایر طرف صاحبقران
کے چلا زنار نے جھولی سے کاغذ سادہ نکال کر ایک زاغ کاٹا اُسے چھوکر دیا اسمائے سحر پڑھکے
کی دستک دی کہ زاغ جاکر طایر سے لپٹ گیا آپس مین پنجہ اور منقار چلنے لگا زاغ نے طایر ہفت رنگ
کو چیر پھاڑ کر پھینک دیا اب جو لاشہ زمین پر گرا اسے دیکھا ایک ساحر سیہ فام بد انجام کا لاشہ پڑا ہی
امیر نے فرمایا لاشہ باہر پھینک دو ملازم ساحر کا لاشہ کھینچکر لے گئے کنارے پر لشکر کے پھینک دیا
یہان جب عرصہ ہوا قتال گھبرایا ساحرون سے کہا دریافت توکرو میرا ساحر گیا تھا اسم اعظم لیکر
نہ آیا ہرکارے گئے تھوڑے ہی عرصے مین پلٹ کر آئے خبر دی کی اُس ساحر کو زنار نے قتل کیا
قتال نے کہا مین ابھی زنار کی تدبیر کرتا ہون یہ کہکر اسباب سحر جھولی سے نکالا ایک تیلی بنا کر
اُس سے کہا جا کر زنار کو مار ڈالنا کہنکر قتال نے بلایا وہ تیلی روانہ ہوئی اتفاق سے ملکہ زنار
بیرون بارگاہ آئی ہی لشکر کا انتظام کر رہی ہی اپنی کنیزون کو بھی بلایا اُنسے کہہ رہی ہین صاحبو تمنے
سنا میان قتال سحر کر رہے ہین ابھی اُنسے طایر بھیجا تھا مینے اُسکو مارا اب پھر کچھ تدبیر کرینگے یہ ذکر تھا
کہ ایک نازنین گلنار پوش سامنے سے آئی زنار کو جھک کر سلام کیا کہا ای ملکہ عالم ابر آسمان پر
آیا دیکھیے یہ غزل مین نے یاد کی ہی میان ناسخ استاد کامل ہو اُنکی تمام عالم مین مشہور ہین یہ غزل اُنکی
تصنیف کردہ ہی سنا ہی تبرک جانکر مشاعرون مین پڑھاتے ہین اشعار عاشقانہ کو سنکر وجد مین آتے ہین
کنیز کو منظور ہوا کہ حضور کو بھی سناؤن انعام سرکار سے پاؤن زنار نے چاہا کچھ سحر کرون تیلی نے
ایسی باتین بنائین کہ زنار کچھ جواب نہ دیسکی نازنین نے بھیرون کی دھن مین یہ اشعار شروع کردیے لگی

| | | |
|---|---|---|
| رکھو سواد خط کو نہ رشک قمر سے دور | رہتی ہے شام جیسے الٰہی سحر سے دور | رہتا ہون جب بہار کے زندان دہ مشکور رہا |
| بجلی کو دیکھو جاتی ہے ابر تر سے دور | کیا روند بدن سا تھوڑے کی کچھ غنین | ہے بھی جاگتے ہین فراق مین تجھ سے دور |
| پہنچے آکے جال مین ہم مرغ بو کی طرح | بیٹھے ہین گرچہ بزم مین مطرب کے گوشہ | اپنے صنم کو لیکے شب وصل باغ مین |
| سمجھا کا مین آشیانہ مرغ سحر سے دور | مین ناتوان ناتوان ہوا نشک پیچ سکون | لیتا ہے گھر دوا نیے بیے گھر سے دور |
| کرتا نہین کبھی وہ نگہ میرے داغ پر | شمشیر یار رہتی ہی میری سپر سے دور | سمجھے یہ منہ کے ہین کہ مین دیوانہ جو ہوا |
| زنجیر میرے یار نے کی اپنے در سے دور | یعقوب رہ گئے کہ غم یوسفین بجا | رونے ہی کی جگہ ہے پہر یہ پیر سے دور |
| ناسخ جواس پری کو ادھر نجے کالا نکر | ہونے کمر کو رکھا کہ تار نظر سے دور | |

ابھی دھن مین اُس غزل کو گا ہی
کہ زنار جھومنے لگی تیلی نے ہاتھ پکڑ لیا کہا میرے ساتھ چلو زنار ساتھ ہوئی جب کنارے پر پہونچی چند
قدم چلی تھی کہ تیلی نے کمر مین پنجہ دبا کہا پیدل آپکو تکلیف ہوتی ہی مین آپکو اُٹھا کر لیے چلون یہ کہہ تیلی اُڑی
لشکر مین غل ہوا ایک کنیز زنار کی دوڑتی ہوئی سامنے آئی امیر سے آکے عرض کی ای شہریار تیلی سحر کی

آئی تھی ملکہ زنار کو لے گئی یہ سنکر صاحبقران اُٹھے فرمایا قتال کی شامت آئی ہے کیا سمجھا ہے میں ابھی جاتا ہوں زنار کو لاتا ہوں یا جان دونگا یہ کہکر گھوڑے پر سوار ہوے ہرچند عمرو نے روکا امیر نے نہ مانا گھوڑے کو اُٹھا کر چلے میاں قتال نے تیلی کو جو بھیجا تیلی بلا کر زنار کو لے گئی پنجہ میں دبائے ہوے زنار کو لیکر اڑی سامنے پہنچی کہا حضور یہ گنہگار حاضر ہے ملکہ زنار متوجہ ہوا سے بیہوش ہو گئی ہے قتال نے زندان میں سونپ دیا پاس فیروزہ کے جاکر سمجھا دیا کہا او بی فیروزہ یہ تمہاری مددگار آئی ہے پہلے انہوں نے فساد برپا کیا دوبارہ انکو شوق ہوا اب اسم اعظم حمزہ بھی بند کرتا ہوں یہ کہکر شاہا چاہتا ہے کہ اہاے حیرت پڑھے کہ صدائیں گیرودار کی بلند ہوئیں گھبرا کر قتال نے پوچھا یہ کیا امر ہے ہر چند کنیزیں دوڑی ہوئی آئیں عرض کی صاحبقران یہاں لشکر پر آ پڑے کئی سو ساحران زبردست مارے گئے بڑھتے ہی چلے آتے ہیں سمت بارگاہ قصد ہے قتال باہر نکلا دیکھا صاحبقران قلب فوج میں لڑ رہے ہیں لالہ عذار و ماہ رخسار بھی لڑتی ہوئی آئی ہیں پرے کے پرے درہم برہم کر دیے قتال نے پڑھا لالہ عذار پر پھونکا لالہ عذار لوٹکر گری ملازمان قتال نے پکڑ لیا ماہ رخسار نے سحر کیا برق چمک کر گری سر قتال پانی ہوا اس نے غوطہ کھایا تیر کا لیکر ماہ رخسار نے پھینک مارا ماہ رخسار بھی گری ساحروں نے پکڑ لیا لالہ عذار و ماہ رخسار کا گرفتار ہونا تمام ساحروں نے صاحبقران کو گھیر لیا قتال نے آواز دی نیزہ و شمشیر سے لڑو سحر نکرو ہر طرف سے ساحروں نے نیزہ و تیر لگانا شروع کیا قتال سحر کر رہا ہے ایک طائر بنایا ایک شیشہ کالا طائر کر چیں شتا طائر اُڑتا ہوا گیا گرد سر صاحبقران پہونچا گرد سر امیر کے چرخ مارا امیر کی زبان میں لکنت آئی طائر بھاگا ہوا قریب قتال آیا قتال نے طائر کو شیشہ میں بند کیا شیشہ جیب میں رکھا گھر دیکھا کہ صاحبقران اسیطرح لڑ رہے ہیں اس نے اپنے سحر سے دریافت کیا حرز ہیکل گلے میں ہے جب تک حرز ہیکل نہ لی جائیگی صاحبقران بیکار نہونگے یہ سوچ کر پڑھا زنار کی شکل بنکر قریب صاحبقران آیا کہا اے شہریار میرے کلیجے میں درد ہے میں سحر کرنے لگی کسی نے سحر کر دیا کہ کلیجہ جل رہا ہے فدا حرز ہیکل مجھے دیجیے امیر نے حرز ہیکل اُتاری قتال کے ہاتھ میں دی حرز ہیکل لیتے ہی قتال نے نعرہ کیا تم قتال جادو ہو صاحبقران لڑکھڑا کر گھوڑے سے گرے قتال نے کمر میں ہاتھ ڈالا صاحبقران کو لے اُڑا جہاں سب سردار قید تھے وہیں لاکر امیر کو بھی قید کیا لشکر صاحبقران بھی گو شام تک قتل نے نکلکر قیامت برپا کی جب گرز مارا سو دو سو کے سر کٹ کے گرے کوئی بیہوش ہوا ہنگامہ گیر و دار بلند ہیں جس وقت زنار نے صاحبقران کو بیہوش پایا بیقرار ہو گئی ماہ رخسار و لالہ عذار سے کہا کیا فلک نے گردش دکھائی صاحبقران بھی پکڑ لیے گئے اسم اعظم بند ہوا حرز ہیکل بھی گئی جب تو صاحبقران پکڑے گئے آنکھوں سے آنسو جاری ماہ رخسار و لالہ عذار بھی بیقرار ہیں اس حسرت و یاس میں یہ اشعار زبان پر جاری

**نظم**

| | |
|---|---|
| کیا فرہاد نے جو عشق کامل اسکو کہتے ہیں | اگر دی جان شیریں مفت میں دل اسکو کہتے ہیں |
| جو حیرت سے ہوے تصویر دیکھا ہو رنگ کہتے ہیں | کسی آئینہ عارض کا مائل اسکو کہتے ہیں |
| شکن نقش زمین میں رنگی میرے تڑپنے سے | فراق یار میں بیتابی دل اسکو کہتے ہیں |
| ہزاروں زخم ہیں تیغ نگاہ ناز کے تن پر | رہ تنگ ہے نہیں سکتا ہے گھائل اسکو کہتے ہیں |

ہزارون صدمۂ فرقت اٹھا کے جیتے جی گو کہ پر | کہ بار حزن و اندوہ و غم کا حامل اسکو کہتے ہین
ہوا جب دم فنا پہونچا سرا سے گور مین انسان | عدم کے جانیوالے ختم منزل اسکو کہتے ہین
تڑپتا ہون جو مین درد تپ فرقت کی شدت سے | تو وہ کہتے ہین شاید سکر رقص بسمل اسکو کہتے ہین
لبون پر آہ و نالے پاؤن مین بیڑی محبت کی | جلاجل اسکو کہتے ہین سلاسل اسکو کہتے ہین
نہ وصل یار ہوتا ہی نہ مجھکو موت آتی ہی | کشاکش مین پڑی ہی جان مشکل اسکو کہتے ہین
کہتا ہون سے جو اپنے مین نے وقت مرگ کی تو | کیا داخل مجھے جنت مین داخل اسکو کہتے ہین

اسمین ایک سے ایک اشارہ کرتا ہی صاحبقران کا حال دیکھکر تاسف کر رہے ہین قتال نے ملکہ قہ ڈالدیا ہی عبدالجبار و عبدالقہار کو بیچ مین دبا کر اٹھا لایا اسی مقام پر لاکر قید کر دیا ہی انکو وہان ہزاران تحرکی ڈالدین صاحبقران بیہوش پڑے ہین جب آنکھ کھلی آہ آہ کرکے فرماتے ہین میرے کلیجہ مین آگ لگی ہی یہ فرماکر پھر بیہوش ہوجاتے ہین عبدالقہار و عبدالجبار کہتے ہین کوئی ہمارا سر کاٹ لے مگر آقا کو اس تکلیف سے چھڑائے یہان اب سرداران نامی مین صرف بہرام باقی ہی فوج کو لیے لڑ رہا ہی ساحرون کے ہجوم سے مجبور و لاچار جوشش انتشار ساتھ والونکو دیکھتا ہی کیسے کیسے جانباز و سرفروش بجرت گھوڑون سے گرے ہین زمین مین پڑے تڑپ رہے ہین تلوار قبضہ سے نکل گئی پس پشت سے گری گھوڑے نے بدلگامی کے سوار کو گرادیا اب بھاگتا بھاگتا پھرتا ہی مرکب کوتل سوار بیکل قتال نے بہرام کو بھی تاکا اڑتا ہوا چلا جب سامنے پہونچا للکارا کہ او بہرام مغرور یہ خیر جنبش جرات کہ تا زمیدان جلادت صاحبقران کے ساتھ رہے بڑے بڑے سورمے ویسے ہی اپنے للکارا تلوار کھینچ کر چلے قتال نے سحر کیا گھوڑا ران مین تڑپنے لگا چاہتا ہی سوار کو گرادون بہرام نے کئی کوڑے مارے گھوڑا نہ رکا الف ہوا بہرام پشت مرکب سے گرا قتال نے جھپٹ کر بہرام کو پکڑ لیا لا کر انکو بھی قید کیا اب لشکر سے اشارہ کیا پڑا مسلمانونکا لوٹ لو پڑا لوٹنے لگا ایک ایک کشاورز نے لاکھون روپیہ کا مال لوٹا ایک طرف دیکھا بارگاہ شاہی استادہ ہی یہ بھی خبر پاچکا ہی کہ اسی بارگاہ مین صاحبقران رہتے ہین باشتیاق بارگاہ صاحبقران مین دربار گاہ پر پہونچا سبکو منع کیا کہ ساتھ کوئی نہ آئے اکیلا اندر بارگاہ کے گیا دیکھا بارگاہ مثل عروس نخب امل آراستہ ہی کہان شراب کی کشتیان کباب کی گلدستے پھولون کے لگے ہوے ہین اسباب عیش و نشاط آراستہ مسند پر ایک نازنین پری پیکر سیمبر ماہ منظر عارض رشک قمر نازک کمر رشک خورشید خد ڈھلائی منہ پر لپیٹے ہوے رو رہی ہے قتال نے جو صورت زیبا دیکھی بیقرار ہو گیا کلیجہ پر ہاتھ رکھ لیا اس نازنین نے قتال کو دیکھکر منہ اپنا چھپالیا قتال نے قریب آکر ہاتھ باندھے کہا اے جان جہان ای آرام دل مشتاقان کیون رو رہی ہو مین تیرا طالب دیدار ہون مین تیرا عاشق زار ہون مجھے حال اپنا بیان کر یعنی تو یہ کیفیت ہے

**نظم**

ای جوش شوق آج تو تو ہی محل ہوا
حاصل تمام وہ فروغ چراغ فراق کو
شعلہ تپ فراق مین جب مشتعل ہوا

ہر برگ دیدنی ہوا فرکو آ بر دو
خورشید داغ سینہ سے مشعل ہوا
رخسار کے جو صحن مین تصویر

چھیڑا جو تنے یار کو شب مین محل ہوا
شیشے مین آکے قطرہ مے مثل ... ہوا
ہر استخوان بدن مین مرے خاک ہو گئے
عارض کا نقطہ سرمہ کا خذ پہ تل ہوا

اظہار آرزو سے ندامت ہوئی مجھے | شکردہ حال شوق مرا منفعل ہوا | پھر سامنے مصیبت سابق ہوئی بسم

پھر اندنوں زفتنہ ایک بت جمیل ہو اُس نازنین نے منہ چھپا لیا مجھ مصیبت زدہ کو کیوں ستاتا ہے ایک ہاتھ
لگادے کہ بار آخر جائے تیرا احسان ہوگا ہم مصیبت سے چھٹ جائیں قتال نے کہا آخر جان سے
بیزار ہونے کا کیا باعث ہے اپنا حال تو مفصل بیان کرو ہم تو سنیں یہ سنکر وہ نازنین بلک کر رو دی کہا
اے شخص تو نے اسوقت حال پوچھکر بیقرار کر دیا خانۂ دل غم والم سے بھر دیا میرا باپ خواجہ
بازرگان خواجہ ماہتاب لاکھوں روپیہ کا اسباب لیکر اس لشکر میں آیا کسی وجہ میں حمزہ نے
مجھکو دیکھ لیا میرے باپ کو زہر دلوا کر مارا مال سارا لٹوا لیا آج آٹھ دن گذرے اور دو باتوں
کو کہا مگر مذہب میرا لات پرست تھا حمزہ مسلمان ہے مقام امتحان ہے میں نے ابھی تک قبول نہیں
کیا لیکن اسکو اپنا وارث سمجھی تھی اب سنتی ہوں کہ وہ بھی مارے گئے یا پکڑے گئے میرا صبر پڑا لیکن
اب میں کہاں جاؤں اس سے بہتر ہے کہ مجھکو قتل کر ڈال کہ میں کشاکش سے نجات پاؤں قتال
نے کہا وہ میں ہوں کہ حمزہ کو پکڑا اسکو گرفتار کر چکا اب پڑا اولٹ رہا ہے نازنین نے کہا صاحب
تمنے بڑا کام کیا مگر میں کیا کروں مجھ پر تو فلک ٹوٹ پڑا میں اپنا حال دل کس سے کہوں جی جاتا ہے
کہ تیری بلائیں لوں عجب کیفیت ہے کیا حال کہوں

نظم

| | | |
|---|---|---|
| انکھیں تلووں سے لے کے رو بیٹھا ہوں | جسکے یار کا در باب سعادت کیسے | لنک ہائے لب یار سے گویا ہوئے |
| چھپ سکی یاد مجھ سے نہ تیری لقا کی | شک کا جو یقین ہے کہ رسوا ہوئے | زہے دیوار رہا سایہ سے پیدا ہوئے |
| حسن ہے وہ بھی کوئی جو کرتا تماشا ہوئے | اس بیابان میں برباد مجھے الٰہی کر | بانسے پردہ کیا ہے بہت خوب کیا |
| رخ ... کی طرح پھرتا ہو | کستر جسے زمانہ تہ و بالا ہوئے | شہسواروں کی جہاں گرد نہ پیدا ہوئے |
| روح کو جسم سے تنہا جدا ہوئے | ملکو خوش سکتی ہے نہیں کم خم آتش | نفرت آئینے میں جو کی ہی عرش کا نہ ہم |
| | | کوئی دیوانہ ہوا کون تماشا ہوئے |

قتال بھی آنکھوں میں آنسو بھر لایا کہا اے ملکہ عالم حقیقت میں تمنے بڑے صدمے اٹھائے قدرت لات
ومنات کہ میں یہاں پہنچ گیا اب آپ کے واسطے آرام ہے وہ سب بھی بچا مسلمان کا ساتھ چھوٹا
تمہاری بد دعا سے حمزہ ہلاکت ہوا آج میں تمہارے لشکر کو مٹا دیا اب پڑا اولٹ رہا ہے میری
تقدیر کی رسائی کہ میں تم تک پہنچا ملکہ نے کہا تین دن سے کھانا نہیں کھایا کہ دھرم ناس نہ ہو اور جی
اٹھائی کہ نہ جاؤں تمہارے ہاتھ کی کوئی شے ملے تو کھاؤں اُسنے گلابی اٹھائی جام لبریز کیا کہا لو ملکہ پہلے
نے منہ سے لگا لیا کہا صاحب تم حسن ہو پہلے تم پیو پھر ہم پئیں قتال خوش ہو گیا انجام کو نہ سوچا جام
پی گیا پیتے ہی گھبرا گیا کہا اے ملکہ عالم میرے کلیجے میں آگ لگ رہی ہے ملکہ نے کہا صاحب نئی شراب تھی
اُٹھکر ٹہلو قتال اٹھا دو قدم چلا تھا کہ لڑکھڑا کر گرا بیہوش ہوا

| | | |
|---|---|---|
| مرے مکر سے کانپتا ہے جہان | کہ فتنۂ ریش کفار ہوں | عمرو ہوں میں عیار صاحبقران |
| مرا تیز رفتار ہو گرد سے دم | صبا عشق میں کھائے ہر ہر قدم | زمانے کا مکار و غدار ہوں |
| زمانے کی گردش کو پرسش کر | دو ندہ جہانگیر و طرار ہوں | اڑا دوں ہوا کے بھی میں ہوش کو |
| | | جہانگیر عالم کا عیار ہوں |

خنجر مارا قتال کا قصہ پاک کیا شیشہ اسم اعظم کا ٹوٹا خر دجال بھی بکر بھاگے یہاں صاحبقران تڑپ
رہے تھے شیشہ ٹوٹا اسم اعظم چھوٹا صاحبقران کو ہوش آیا اٹھتے ہی زبان سے زنار کے

سوزن نکالا زنار نے لالہ عذار و ماہ رخسار کو بھی رہا کیا صاحبقران نے اسم اعظم پڑھا سب
سرداروں کو ہوش آیا امیر نے ملکہ فیروزہ کو بڑی مہربانی سے رہا کیا محبت فرمایا تمنے بڑی تکلیف
اٹھائی فیروزہ نے بڑھکر دیکھا کہ شہریار قتال پر کیا گذری امیر نے فرمایا عقل سے معلوم ہوتا ہی
کہ اسکو ہمارے یار وفادار عمرو عیار نے مارا فیروزہ حیران ہو گئی کہا شہریار وہ تو بڑا ہوشیار
ساحر تھا اسے کیونکر مارا سحر العجائب و سحر الغرائب اسکو اپنا قوت بازو جانتے تھے
اسی وجہ سے اُسکو بھیجا اسنے آتے ہی مجھکو گرفتار کیا میں زبان نہ ہلا سکی سارے لشکر کا یہ حال
ہوا امیر باتیں کرتے ہوے بیرون بارگاہ آئے دیکھا سنگ باری و برف باری ہو رہی ہی
آواز آئی کشتی مرا نام میں قتال جادو ہوں صاحبقران نے کہا کہ ملکہ سنو ملازمان قتال
نے جو یہ آواز سنی گھبرا گئے اُدھر سے فیروزہ و زنار و لالہ عذار و ماہ رخسار نے سحر کیے امیر
سرداروں سے لڑتے ہوے قلب لشکر میں آئے زنار و فیروزہ نے قیامت برپا کر دی آگ برسائی
ہزاروں کو جلایا ناریوں کو خاک میں ملایا ہنگامہ ڈالند باسی نے دہائے سحر تیار کیا ہزاروں کو
ڈبو کر مارا جب کئی ہزار ساحر واصل جہنم ہوے گرفتار زندان غم ہوے فریاد والغیاث کی
صدا بلند ہوئی افسران فوج رومال سے ہاتھ باندھکر سامنے صاحبقران کے آئے امیر نے
تلوار کو روکا زنار و فیروزہ نہ مانی تھیں امیر نے جھڑک دیا کہا یہ سب مطیع ہوتے ہیں اب اپنا
سحر کرو فیروزہ نے ہاتھ روکا کہ سامنے خواجہ آئے خزانہ لوٹا ساحروں کے کپڑے اتارے دل نشین
بھر آئے تو صاحبقران کے سامنے رونے لگے امیر نے کہا خیر تو ہی عمرو نے کہا کہ میں لٹ گیا
دو صندوق تھے جو اسکے میری کمر میں تھے جب میں نے قتال کو قتل کیا بدحواسی سے بھاگا
دونوں صندوق مجھے گر گئے اب ہاتھ میں کیا لیجئیے امیر نے کہا کہ تمہیں ہمیشہ مصیبت ہی رہتی ہے خیر یہ
سمجھا جائیگا خوشی خوشی جب ڈیرہ بارگاہ خشائی پر آگئے ایک بارگاہ زر نفتی استادہ کرا دی ملکہ زنار
فیروزہ وغیرہ اسمیں داخل ہوئیں امیر نے عمر ام کو حکم دیا کل بعد نماز صبح لشکر تیار رہے ہم اپنے
کوتاہ زندان خانہ ہوچکا میں خدا فضل کرے کوکب والا حیلن کو چھوڑا ہیں دوسرے دن
بعد نماز صبح لشکر امیر تیار ہوا کہ ہرکارے دوڑے ہوے سامنے آئے بعد دعا کے عرض کی
کہ یہاں سے چار کوس پر ایک کوہ فلک شکوہ حائل ہے جس سے تاخت ہوتا ہی کہ راستہ بند کیا
ہی جانا سرکار کا کیونکر ہو گا زنار و فیروزہ اسباب سحر سے آراستہ ہو کر حاضر ہوئیں امیر نے
فرمایا کہ صاحبو تمنے سنا کہ چار کوس پر ایک پہاڑ ہے بہت مقام اُجاڑ ہی راستہ اسمیں نہیں
فیروزہ نے کہا کہ سرکار چلیں یہ شاخسار کے شعبدہ ہیں ریگستان جادو ایک ساحرہ ہی
اُسکو شاخسار نے میرے سامنے مقرر کیا تھا بڑی ساحرہ زبردست ہی مگر سرکار چلیں اُس سے
مقابلہ بڑھکر زنار نے کہا کہ میں اُسے سمجھاتی ہوں امیر نے حکم دیا فیروزہ و زنار لشکر ساحران
لیکر آگے بڑھیں عقب میں صاحبقران نے سرداران نامی و پہلوانان گرامی کو روانہ کیا طبل سکندری
پر چوب پڑی اس گروہ سے امیر نے کوچ کیا طرف زمان طلسم کے چلے کوس بھر راستہ طے کیا تھا
کہ ایک صحرائے سبزہ زار ملا کہ عندلیبان خوش نوا شاخ گل پر زمزمہ سرائی کر رہی ہیں گل خود روے

مین چھپ گئے زنار و فیروزہ و لالہ عذار و ماہ رخسار سب ملکے سحر کرنے لگین شعلہائے
سحر و آتش کہین سحر کرتی ہوئی آگے بڑھین صاحبقران کو یہ معلوم ہوا کہ زمین گردش مین ہی کوئی
میرے گرفتار کرنے کی کوشش مین ہی جب زنار و فیروزہ نے ملکر سحر کیا چراغ روشن کر دیئے
دیکھا صاحبقران نداند اشقر دیوزاد مرکب کوتل کھڑا ہی حیران حیران چہار جانب دیکھ رہا ہی
فیروزہ غلطان کہ زنار غضب ہوا صاحبقران زبان اسم اعظم سے غافل ہوئے سحر
ریگستان کا خاک اوڑا کر صاحبقران کو اوڑا لے گیا ہم بھی چلے تھے یہ کہکر فیروزہ و زنار چلین
لالہ عذار و ماہ رخسار بھی چلین کل لشکر کو لیکر بہرام و عو سبزہ زار مین ٹھہرا عمرو نے جو دیکھا کہ صاحبقران
غائب ہوئے ایک جانب بھاگا نہایت متردد و متفکر صورت کو اپنی بدل لی اسی جنگل مین بھاگا
ہوا جاتا ہی ہر طرف نگاہ زبان پر آہ آہ کہ کہین کوئی ساحر ملے تو اسکو قتل کرون ایک طرف سے
دیکھا ایک ساحر پسینے پسینے گھبرایا ہوا چلا آتا ہی عمرو نے جو اسکو آتے ہوئے دیکھا ایک مسافر کی
شکل بنکر آواز دی بھائی جانے والے ذرا ٹھہر جاؤ ہمین تمسے کچھ کہنا ہی وہ ساحر رکا عمرو بصورت مسافر
اسکے پاس پہونچے کہا بھائی کہان سے آتے ہو اسوقت اس صحرا مین بہت گرمی ہی تمکو دیکھکر گھبرا گیا
ہین تو خود جنگل مین پھنسا تھا تم کیونکر آگئے یہ صحرا اس لائق نہین ہی اس ساحر نے کہا مجھکو ملکہ شاخسار
نے بھیجا ہی اس ریگستان کے جاتا ہون اسکو خبر پہونچاؤن کہ طلسم کشا آگیا اسکی فکر چاہیے
عمرو نے پوچھا بی ریگستان کہان ہین ساحر نے کہا سامنے پہاڑ پر کسی پتھر کی آڑ مین ہونگی مین
ڈھونڈ لونگا عمرو نے کہا کہ تمہارا کیا نام ہی اسنے کہا کہ شاخسار کا نوکر نیمروز جادو میرا نام ہی
دو پہر مین دو ہزار کوس پرواز کرتا ہون بی شاخسار نے نیمروز مرکھا عمرو نے باتین کرتے کرتے
ساحر کو جواب مارا وہ بیہوش ہوا عمرو نے اسکو اٹھا کر زنبیل مین رکھا اسکی شکل بنکر چلے قریب کوہ کے
پہونچے پکارتے ہوئے ملکہ ریگستان جواب دو کہان ہو مین بھیجا ہوا ملکہ شاخسار کا تمہاری
تلاش مین آیا ہون ریگستان کے کان مین آواز پہونچی اسکی کنیز عنصر جادو کہ جو مین مصروف تھی
ریگستان نے کہا کہ عنصر کوئی میرا نام لیکر پکارتا ہی قاعدہ کے خلاف آواز ہی تو میری شکل
بنا دیکھ تو کیا کہتا ہی عنصر بشکل ریگستان پہاڑ سے کودی آواز دی کہ ارے ہمین کون پکارتا ہی
عمرو نے دیکھا ایک ساحرہ پہاڑ سے اتری کان سے ناک سے ریگ گر رہی ہی خاک کا پتلا ہی
عمرو سمجھا یہی ریگستان ہی پکار کر آواز دی ای ملکہ ریگستان مین نیمروز جادو بھیجا ہوا ملکہ شاخسار
کا تمہارے پاس آیا ہون نامہ بھی ملکہ کا لایا ہون یہ کہکے کاغذ ہاتھ مین دیا وہ پڑھنے لگی عمرو نے حلقہ
کمند گلے مین ڈالدیے جواب بھی مارا دو دفعہ اکر گری عنصر کا سر کاٹ لیا ریگستان نے دیکھا
پہاڑ مین جنبش ہوئی سمجھی کہ عنصر قتل ہوئی پہاڑ سے جھکر دیکھا عمرو کپڑے اتار رہا ہی کنیزون سے
کہا صاحبو مین سمجھ گئی تھی عمرو بشکل نیمروز آیا دیکھو اسنے عنصر کو مارا کپڑے اتار رہا ہی تمکو زرے نے
دھوکا کھایا یہ کہکر پہاڑ سے اتری نعرہ کیا او عیار نادوے اب کہان جائیگا ستمگر ریگستان جادو
عمرو نے جو ریگستان کو دیکھا بیہوش ہو گئے قصد کیا کہ گلیم اوڑھون اسنے سحر کیا عمرو کے پاؤن
زمین نے پکڑ لیے ریگستان نے کہا کہ عمرو کی کمر مین بچہ دیا لے او ری کنیزو دن سے آواز دی ہیچ

بندگا حرف محبت نہ سنو دل سے
گئے ہیں آپ لقا سے وہ تر گلو کرتے
کہ خیال ہیں کسکے اداس ہو رہنا

یہ لوح عشق ہیں جسکی نسبت دعویٰ کرتے
گیا ہو خانہ دل ہیں تصویر دلدار
کسی سے تم جو نہیں آج گفتگو کرتے

نہ رہے شہید دیکھیں گے پھر کس کو ذبح کو
تلاش کس لیے ہم ہیں کو جستجو کرتے

فیروزہ و زنار صبا حقتران کا ہاتھ پکڑ کے اندر بارہ دری کے لے گئیں صبا حقتران دونوں معشوقوں کو بنظر محبت دیکھ رہے ہیں ایک طرف سے دیکھا خواجہ عمرو دست دخنجر کرتے ہوئے چلے آتے ہیں امیر عمرو کو دیکھ کر بہت خوش ہوئے پکار کر آواز دی کہ خواجہ کہاں سے آتے ہو عمرو نے کہا ای آقا نامدار و مولائے تمدار شناس ری کی فکر میں نکلا تھا ریگستان جادو نے بڑے بڑے مکر کیے آپ کے اقبال سے اسکو مارا یہ مقام پاک ہوا تھا خسار بڑی کوشش کر رہی ہیں یہ کہکے خواجہ بھی آکر بیٹھے ایک طرف زنار ایک جانب فیروزہ سامنے خواجہ امیر کو گھیر لیا ہر جنس ہنس کے باتیں ہو رہی ہیں فیروزہ نے کہا خواجہ کچھ گاؤ چند سیب نکالکے رکھے کہا شہریار اسے نوش فرمائیے عمرو نے چاقو نکالکر دیا جب امیر کاٹتے ہیں کہ سیب کو تراشوں دل دھڑکتا ہے کلیجہ پھٹا جاتا ہے لیکن عمرو عیار عبرت سامنے گا رہا ہے یہاں تو ان سکار رنج امیر گھیر اگر ریگستان نے جو عمرو کو پکڑا تھا ایک مکان میں لا کر بٹھا دیا پکار کر آواز دی ارے دیلم جادو حاضر ہے ایک طرف سے ایک ساحرہ دوڑی ہوئی آئی عرض کی میں تو حاضر ہوں تمہاری کے حال کی ناظر ہوں ریگستان چلی گئی دیلم بیٹھی خواجہ رونے لگے دیلم نے کہا کیوں خواجہ رونے کا کیا باعث ہے عمرو نے کہا اے ملکہ مالم خوف یہ ہے کہ اب جان جائیگی ہمکو بچا لو کچھ تمہے دینگے اندر تا و دیلم انڈ رکھی عمرو نے کمر سے اشرفیاں نکالیں کہا اے دیلم میرے پاس بہت کچھ ہے اگر آپ لیں تو میں حاضر کر دوں دیلم نے کہا کہ خواجہ اتنا روپیہ کہاں رکھا عمرو نے کہا میرے پاس زنبیل ہے وہ ہر حال میں کھیل ہے سب کچھ زنبیل میں رکھتا ہوں تم میری سفارش کیا کر دو گی دیلم نے کہا کہ خواجہ میں دل و جان سے حاضر ہوں جو تم کہو وہ کروں عمرو نے دو توڑے نکالکر دیے پھر کہا اور بہت سے ہیں دیلم حیران ہو گئی کہ چھوٹا سا بٹوا اسمیں سے کو توڑے نکالے کہا میں بھی دیکھوں عمرو نے کہا کہ بے ایمانی نہ کرنا یہ کہکر زنبیل کھولی دیلم دیکھنے لگی کیا ایک دریا بہہ رہا ہے اسمیں ہزاروں بجرے بجرون پر ہزارہا نازنینان مہ جبین ناچ رہی کھیل رہی ہیں مچھلیوں کا شکار ہو رہا ہے شراب چل رہی ہے ایک جانب مطبخ گرم ہے کھانا تقسیم ہو رہا ہے ایک سمت توڑے روپیوں کے ایک جانب اشرفیوں کا انبار ایک طرف تاج سے رکھے ہیں ایک جانب جواہرات ایک جانب صدہا باغ بنے ہیں ہر طرف جوش بہار ہے پکار کر عمرو کے نوکر ہیں دیلم کے ہوش اڑ گئے کہا خواجہ بڑا مال جمع ہے عمرو نے کہا کہ ابھی آپنے کیا دیکھا یہ سب مال بھائیوں کا ہے آپ تھوڑی اشرفیاں اور لے لیجیے اور کسی کو ہاتھ نہ لگانے دیلم نے آدھا دھڑ زنبیل میں ڈال دیا چاہتی ہے کہ جواہرات اٹھا دوں یا ایک تاج لے لوں عمرو نے جو زنبیل میں ہاتھ دیکر زنبیل میں گرا دیا جیسے ہی دیلم گری کالی کالی لونڈیاں دوڑیں کہا ارے کپڑے اتار دیلم کا جسم زور زور چلا کنیزوں نے کپڑے اتروا لیے کہتی جاتی ہیں ہمکو حساب

سمجھا نا ہوگا وہلم کو ایک عرق بند حوادی سر پر ٹوکری رکھی دنیا نیٹ کھینچا ہوا لے گیا وہلم تو ٹوکری
ڈھونے لگی بحر فراموش حیران پریشان کرین کس بلا مین پھنسی عمرو وہلم کو قید کرکے قید خانہ سے
نکلا ایک جانب چلا گشت پر باغ کے پہونچا کمند مار کے دیوار پر پہونچا نگاہ غور جو دیکھا عجب طرح کا
سامان نظر آیا امیر کی شکل کا ایک آدمی بیٹھا ہوا گا۔ اور ایک جانب فیروزہ جادو ایک طرف زنار
خونخوار صاحبقران سے باتین کر رہے ہین یہی ترغیب ہے کہ سیب نوش فرمایئے اب عمرو گھبرایا
کہ اگر یہین آواز دون تو میرا ہم شبیہ مجھکو مکار بتلائے تو مین کیا کرون یہ تو بڑی خرابی ہوئی عمرو اسی
ایسی باتین سوچ کر کنارے آیا ایک مالن حسین پھر رہی ہے دم دیکر اسکو بیہوش کیا اسکی شکل بنکر
ایک ڈالی لگائی وہ ڈالی لیکر بارہ دری مین آئے صاحبقران کو سلام کیا عمرو نے اشارہ کیا کہ
سیب نہ کھانا امیر سمجھے یہ مالن مجھے لگاؤ کرتی ہے مسکرا کر سیب چھیل نے لگے چھیل کے
سیب کو تراشا چاہا کہ نوش کرین عمرو بیتاب ہو گیا حیران تھا کہ کیا کرون ہر چند اشارہ کرتا ہے
امیر کی سمجھ مین نہین آتا یہی چاہتے ہین کہ سیب کھاؤن مل کا رہا ہے یہی خیال ہے کہ اے
عیار آقا نے سیب کھایا تو آسیب پہونچینگے پھر کہ امان پائینگے اس خیال مین تھا کہ آسمان
پر برق چمکی ملکہ فیروزہ و زنار و لالہ غدار و ماہ رخسار بھی چمکین دیکھتے ہی امیر کو گھبراگئین خیال
مین تھا کہ یہ کیا غضب ہوا ہماری شکل پر ریگستان کی جادوگرنیان بیٹھی ہین رنگ اپنا جما چکی
ہین امیر سیب کھانے پر آمادہ ہین مگر فیروزہ نے بڑھکر نعرہ کیا صاحبقران زنہار خبردار
سیب نہ کھائیگا ورنہ مبتلائے بلا ہوجیگا فیروزہ نقل نے ان چارون کو دیکھکر کہا اے شہریار
ریگستان کی بھیجی ہوئی جادوگرنیان آ پہونچین ہم اصلی ہین یہ نقلی ریگستان نے جدا کر کیا
یہ کہکر فیروزہ نقلی اٹھی کہا ہم ابھی انکو مارے ڈالتے ہین زنار نقلی بھی اٹھی دونون نے
ان چارون پر سحر کیے چارون لڑکھڑا کر چلین زنار نقلی باہر نکل گئی یہ کہتی ہوئی کہ جاکر سبکو قتل
کرون فیروزہ نقلی جھک کر سحر کرنے لگی عمرو بشکل مالن کھڑا تھا حلقے کمند کے فیروزہ نقلی کے گلے
مین ڈالدیے فیروزہ نقلی ارے کہکر بیٹھی عمرو نے خنجر مارا فیروزہ نقلی کا شکم چاک ہوا جو بصورت
عمرو بیٹھا تھا اسنے دیکھکر کہا کہ او مالن یہ تونے کیا کیا عمرو نے اسکو بھی جا کے مارا یہ بھی گرا اسکو
خنجر مارکر بھاگا سامنے فیروزہ کے آیا کہا اے ملکہ فیروزہ نہ گھبرانا مین آپہونچا پھر اپنے نام کا
نعرہ کیا نعرہ خواجہ عمرو ہون مین عیار صاحبقران کہ جسکے کانپتا ہے جہان ٭
خورشید کے رشک گلعذار ہون ٭ زمانے کا مکار و غدار ہون ٭ طرار تیز رفتار ہون گرفتہ دم
صبا ٹھوکرین کھائے ہر قدم ٭ اڑا دون صبا کے بھی ہین ہوش گم ٭ بنائے مری گرد پا پوش کو
دوندہ جہانگرد و عیار ہون ٭ جہانگیر عالم کا عیار ہون ٭ ادھر نام عمرو نقلی جیتے جا کہ سحر کرین
فیروزہ اصلی برق بار گری دونون کے چار ٹکڑے ہوئے اندھیرا ہو گیا غل باغ کے جانے
سے ہر گل و غنچہ سے شعلے نکلنے لگے دیوارین گرین ایک آندھی سیاہ اٹھی بعد عرصہ دراز آواز آئی
کشتم مرا نام مین ریگستان جادو و حیلہ ساز جادو و شہباز جادو بعد اسکے صاحبقران کے
ہوش درست ہوئے ورنہ مبہوت ہو چکے تھے اسم اعظم فراموش ہو گیا تھا چارون جادوگرنیان

طمانچہ مارا شاخسار اوٹھ کھڑا ہوا اگر کری سر پیٹنے اور چلانے لگی اوسے شاہون کو خبر کرو سرشت جادو نے غضب کیا ہی کہ اخضر کو چھوڑ لیا بادشاہ طلسم ملک اخضر اس باغ ویران کے شعبدون کو کب مانتا ہی جادوگر نیا جو قریب پہونچین نسیم نے بھی ہاتھ بڑھایا ہوا جو طمانچہ تھی چلی کنیزین ناچنے لگین رقص کرتی ہوئی سامنے شاخسار کے آئین ہر چند شاخسار منع کرتی ہی ناچتی ہین غزلین گاتی ہین نظم

جز وصل کیا ہی عشق کے بیمار کا علاج
کرتے ہو خوب جتن کے آزار کا علاج
ہان جوش خون پر ہے سکا ہمدم اگر
مشکل ہی عشق رشتہ زنار کا علاج
منگوا دے جا کے خاک شفا خاک کوے یار

سو ایک ہمدرد کر گئے ہین دل زار کا علاج
جراح جانتا نہین جلاد کے سوا
کرتے نہ خشکی لب سوفار کا علاج
ہی مشت خاک اور نہین خاک سیکڑون
منظور ہی جو ناسخ بیمار کا علاج

ہم انتظار شربت دیدار مین ہوے
مجروح تیغ ابروے خمدار کا علاج
آزار رشتہ ہو تو شفا کی امید ہی
زخم دہان وعدہ گذار کا علاج

شاخسار نے انکھ کی کنیزون کو قتل کیا وہ چپ ہوئین اخضر جو چلا سرشت جادو کو ساتھ لیے ہوے کہتا ہوا ای سرشت نہ گھبرانا تیری ملاقات صاحبقران سے کرادونگا صاحبقران تجھکو سرفراز فرما ئینگے سرشت کہتی ہی مین جان بجان آرہی ہے صاحبقران کی خود مشتاق ہون اخضر نے کہا کہ دیکھنا خلق مجسم محترم مخنشم صاحب اسم اعظم ابھی شاخسار کو معلوم ہوگا یہ کہتا ہوا بلند ہوا دور سے بارگاہ حشمتی کو دیکھا سرشت نے کہا وہ بارگاہ صاحبقران استادہ ہی صاحبقران مع زنارہ و فیروزہ ولالہ عذار وماہ رخسار کنارے پر لشکر کے کھڑے دیکھ رہے ہین فیروزہ عرض کرتی ہی تمام جنگل سحر سے مملو ہے الٰہی اللہ ہر کو صبح کو بلوہ کرکے چلین قید خانے پر بھلا نکلے ہون کوکب ولا لین کو زناررستی ہے کل کا دن خالی بچا تھا اب ادھر بڑی کوشش ہوتی دیکھنا کتنے ساحر آتے ہین کہ صاحبقران نے دیکھا برق چمکی گھبرا گئے فیروزہ نے کہا کوئی ساحر چھوا ورآب کو روک دے آنا ہے زنارہ نے کہا یہ سحر نوبت خوبصورت ہی کہ ملک اخضر آپہونچا وہین سے صاحبقران کو دیکھ سلام کیا صاحبقران نے فرمایا ای فیروزہ استقبال کرو تمہارا دوست صادق آپہونچا جادوگرنیان آگے بڑھین ملک اخضر اوتر کر سامنے آیا سب حال اپنا بیان کیا سرشت قدم بوس ہوئی اخضر نے کہا کہ ہماری جان بخش ہی امیر نے سرشت کو بہت بھاری خلعت دیا قریب فیروزہ جگہہ ملی اخضر نے کہا کہ یہ کنیز مجھے مرحمت ہو صاحبقران نے بجاے خدمت اخضر سرشت کو مقرر کیا یہان شاخسار جادو نے جب کنیزون کا سحر اوتارا روتی پیٹتی طرف بارگاہ شاہان طلسم کے چلی سحر العجائب ومصر الغرائب بارگاہ مین بیٹھے ہین کہ شاخسار روتی پیٹتی آئی پکاری شہنشاہ غضب ہوا ملک اخضر ہماری قید سے چھوٹ گیا نسیم وشاہین و گلشن وسانبدہ عیار وشہنشاہ بھی نکلے لونڈی نے شمار نہین کیا اور کسیکی مجھکو خبر نہین کہ قید مین ہر کیا گذری یہ سنکر سحر العجائب ومصر الغرائب غصے سے کانپنے لگے شاخسار نے کہا اخضر نے مجھکو طمانچہ بھی مارا دیکھیے عارض پر عارضہ ہی گال سجا ہوا ہی ایسا ہنگامہ ہوا مجھے کچھ دم نہ پڑا یہان رات کو ضیغم شیر شکار مع اپنے عیار جب دیوار پھاند کر نکلے حیران وپریشان دونون طرف ایک صحرا کے چلے عیار نے کہا لشکر صاحبقران مین چلیے ضیغم نے کہا کہ مین اس حال سے تو نہ جاونگا

انشاء اللہ آگے دیہ ہو کر فوج و لشکر ہمراہ ہو صاحبقران سے مقابلہ کرنے کی بڑی ہوس رکھ یہ
رکھتے ہوئے دونوں ایک صحرا میں آئے ایک نخل کے سائے میں بیٹھے دیکھا سردوں کے
کی کھیت لہلہا رہے ہیں سردے نہایت عمدہ لگے ہیں کچھ سڑ گئے ہیں تخم کے انبار ہیں ضیغم نے
اپنے عیار زنبک سبار فتار فرزند مرتضی نام سے کہا ای عیار طرار یہ کیسے کھیت ہیں معلوم ہوتا ہے
کہ اسکے پھل کبھی توڑے نہیں جاتے ایک پھل توڑ لاؤ تو کھائیں ای سے دل بہلائیں زنبک
نے جا کر ایک سردہ توڑنا چاہا تھا کہ ایک مرتبہ کان میں زنجیروں کی آواز آئی دیکھا
ایک دیوانہ ژولیدہ مو لنگر پیر میں بندھا ہوا کمر میں زنجیر ضیغم کو جو دیکھا کہ سردہ کھا رہے ہیں
چیخ مار کر رویا چیخ مار کر آواز دی او جلاد صاحب بیداد تو کون ہے میرے فرزند کا خون کیا تم
جو زمین پر پڑے تھے انکو دیکھکر آواز دی ارے بچوں کو زمین پر ڈالدیا ضیغم حیران ہو گئے
کہ میں نے کسے بچے کو مارا لیکن دیوانہ چوبدست گران سنگ کو گردش دیتا ہوا قریب پہنچا چاہا
تو کود کر الگ ہوا دیوانے نے چوبدست لگائی ضیغم نے جست کرکے چوبدست کو خالی دیا اسنے
چیخ ماری اور آواز دی اے آقائے سرخ مارا گیا از آخر بصورت تھا مگر میں نے اپنے فرزند
بدلا لیا ضیغم نے گرد سے نکلکر نعرہ کیا او دیوانہ مجہول بخت برگشتہ او نامعقول تو نے کسے مارا میں
موجود ہوں تا دیوانہ نے چوبدست پھینک دی دونوں ہاتھ ضیغم پر مارے ضیغم صرف کرتہ
پہنے ہوئے ہیں تمام بدن سے خون جاری ہوا لپٹ پڑے دیوانہ نے شانے پر ایک جست
ماری ضیغم کا گوشت ادھڑ گیا قریب تھا کہ ضیغم کی زبان سے آہ نکلجائے ضبط کرکے ایک
گھونسہ مارا کانپ گیا منھ سے بوٹی گوشت کی نکل پڑی تا دوسرا جو گھونسہ ضیغم نے مارا دیوانہ چیخیں کرنے لگا
کہ آقائے سرخ اب گھونسہ نہ مارنا میں خفقان اٹھاتا ہوں ضیغم نے کہا جو کاٹو گے تو گھونسہ پڑیگا اور
سر پھٹ جائیگا دیوانے نے ہاتھ باندھکر کہا اب نہ کاٹونگا ضیغم و دیوانے میں کشتی ہونے لگی ناخن
سے تمام بدن ضیغم کا خون بال کر دیا ہر دیوانے کا جو زور نہیں چلتا تو نعرہ کرتا ہے تم تھامے مردود
یہ کیا معرکہ ہے کہ میں آقائے سرخ پر غالب نہیں آتا ہو پھر میں ضیغم نے دیوانے کو زیر کیا جب چھاتی
سوار ہوئے کندہ زانو دبایا دیوانہ تڑپ گیا کہا آقائے سرخ نام تو بتاو سینہ اسقدر دباو نہ میرے
درد ہوتا ہے ضیغم نے کہا اب شناخت پروردگار عالم میں کہا کیسا ہی نام ہے میرا ضیغم شیر شکار فرزند زہرہ
اسد نامدار یہ نام سنتے ہی دیوانہ قدموں سے لپٹ گیا کہا ای آقائے سرخ ایک بلا رے سے آقائے سرخ
خواب میں آتے تھے نام آپکا بتا گئے ہے اور فرمایا تھا کہ انکی اطاعت کرنا میں غلام ہوں ضیغم نے
کہا تم کب سے یہاں ساکن ہو نعمان نے کہا ای شہریار یہاں سے قریب ایک ملک ہے کہ اسکو قلعہ
نعمانیہ کہتے ہیں باپ میرا ایلمان مردم در وہاں کا بادشاہ ہے جب میں سن تمیز کو ہوا وحشت
طاری ہوئی ایک دن خواب دیکھا کہ یہاں سے نکل جا صحرائے محیط میں جا کر سکونت اختیار کر شاہزادہ
ضیغم شیر شکار آئیگا اسکی اطاعت کرنا میں نے یہاں آکر اس صحرا میں عمل کیا بارہ ہزار دیوانے عقل
اپنے مجمع کیے کیا مجال جو شیر بھی اس جنگل میں آئے آپ میرے ساتھ میرے مقام پر چلیے جہاں میرے
دیوانہ زبردست سنا وہاں گیا اسکو زیر کرکے لایا بارہ ہزار جوان جمع ہیں یہ کہکر ضیغم کو اپنے ساتھ

لیا ایک بنگلہ عمدہ بنا ہوا تھا وہان پر آ کر نعمان نے ایک چیخ ماری بارہ ہزار دیوانے زنجیرین ہلاتے
آئے نعمان نے کہا یہ ہمارا آقا ہے یہ سنتے ہی سب نے قدمون پر سر رکھا ضیغم نے کہا کل سے ہم تمکو قواعد سکھائینگے
اب ضیغم نے یہ انتظام کیا کہ صبح کو صفین جماتین اب سونٹا لیکر تمکو دوسرے پہر سے انکو قواعد بتانا شروع
کیا قزاقی کی اصطلاحین سکھانے لگے اے قزاقان بدرو بد جب ہم کہین لشکر دشمن سے نکلجاؤ جب
ہم بزن کہین لشکر دشمن کو قتل کرو یہ قواعد چالیس دن مین سکھا ضیغم نے ان دیوانون کو تعلیم دیکر اس طرح
قزاق تیار کرکے ضیغم شیر شکار ان قزاقون کو ساتھ لیکر قلعہ نعمانچہ پر آئے یلمان مردم در باب
نعمان کا ضیغم شیر شکار سے برائے مقابلہ نکلا طبل جنگ بجوایا ضیغم سے مقابلہ کیا دو پہر مین ضیغم نے
یلمان کو بھی زیر کیا یلمان بارہ ہزار جوانون سے شریک ہوا چالیس ہزار جوان ساتھ لیکے یلمان کو ضیغم
سوار کیا نعمان دلواشہ منتظم فوج چوبیس ہزار کا لشکر لیکر بڑی دھوم دھام سے کوچ کیا اسی تلاش مین چلے
کہ جلد جمع ہو سکے اپنے طلسم ہوشربا مین فرماتے ہین اے نیرنگ صبا رفتار خدا وہ وقت
کرے کہ ہم قید خانہ تک پہونچین کوکب و بُران کو ہم چھڑاتا ہین تاجر زادہ کو پاس فردوس
بازاری ہم احسان کرین انہین کی جورو قید ہو اُس پر احسان کرنا واجب و لازم ہے قبلہ و کعبہ اگر بہ جان
کر چکے ہین جسکا جی چاہے ایرج نامہ دیکھیے میان ایرج کو جان بچانا دشوار تھا اسقدر شبخون مارے
کر بھاگتے پھرتے تھے وہ پردۂ قاف پر گئے قبلہ و کعبہ وہین پہونچے ایسے شبخون مارے کہ میان ایرج
کی جان پر بنگئی اب بھی جان نہین وہ تاجر زادہ ملجائیگا ہین انکی گردن لونگا اس انتظام سے چوبیس
ہزار کا لشکر ساتھ ہو لیا بعدہٗ سپہ سالاری نعمان و یلمان انتظام کرتے ہوے نیرنگ صبا رفتار عیاران
و ضیغم شیر شکار نے نقاب شیر کے کمال کے رنگ کی چہرون پر ڈال کے روا روی کرتے ہوے
جاتے ہین انکا ذکر وقت پر تحریر ہوگا مگر صاحبقران زمان جب اُس منزل پر فروکش ہوے
ملک اخضر بھی لائے ہین کہ حضور جلد تدبیر کرین مین حال قید خانہ کا بخوبی دیکھ چکا ہون شاخسار جادو کہ
جو مثل قید خانہ ہین جب سرشتہ نے مجکو چھوڑا یا مجکو رو کے گیا آگئین ایک طمانچہ مارا اشکرا کے زمین پر
گرین حضور تشریف لیچلین اب وہ کیا روک سکتی ہین انکی کیا مجال ہے زنار و فیروزہ بھی حاضر
ہین عرض کرتی ہین کہ سرکار چلین آج ہی قید خانہ فتح کر لیتے آپ نہین پہونچے وہان کھلبلی پڑگئی
جب ہم نکلان سیم آتشو دستان بلند پیرعازہ ملکہ گلشن بحرطراز سکندر روشا نشاہ و جواہر خنجر زن
عیار یہ سب نکل گئے لیکن پھر یہ بھی دیکھا کہ شاہزادہ ضیغم شیر شکار مع اپنے عیار کے نکل گئے ہین ہم نے جو جو کیا
وہ گولا انکے قریب گرا قید آنکی ٹوٹ گئی اسی شہر یار وہ تیر ایسی جلد نکلا کہ ملازمان شاخسار دیکھ نکلے
کل ہی قید خانہ مین کھلبلی پڑگئی یکسن کو کوکب و بلقیس بیچاری حسرت خیز دیکھ کر نہایت بیقرار ہین خدا
وہ وقت کرے کہ اوتنے میں حضور وہان پہونچین اور کوکب و بلقیس کو رہا کرین ملکہ فیروزہ
لشکر صاحبقران کو حکم دینے لگین کہ یارو تیار رہو جاؤ مگر یہ بھی خبر سنی ہے کہ شاخسار نے بڑے
انتظام کیے ہین دیکھین کیا گذرے فیروزہ آنکھون مین آنسو بھرے ہوے اپنے خیمہ مین آئی
کنیزون سے کہا کہ ماجرا سفر در پیش ہے اسکا بلقیس و پیش ہوا ہی تو یہ کیفیت ہے نظم

| | | |
|---|---|---|
| رفعت کبھی کسی کی گوارا یہان نہین | جس سر زمین کے ہم ہین وہان آسمان نہین | ہو دور دار ایک وضع پر رنگ جہان نہین |

رکھے مرغ چمن گھونسلے شمشاد کی | ناک کرالیو ناسخ عرق محجلت سے | انفعال اپنا شفاعت ہے گنہگاروں کی

کوکب نے گلے سے لگایا کہا بی بی صبر کرو خدا فضل کریگا صاحبقران آتے ہی ہیں تمہیں چھڑا لینگے
مع سلطنت پا جائیگے یہاں ملک اخضر نے نار و فیروزہ و ماہ رخسار کو ساتھ لیے ہوئے تیس لاکھ
ساحر پشت پر لگے بڑھے ہوئے چلے آتے ہیں لشکر صاحبقران پشت پر رواروی کرتے ہوئے
آتے ہیں ملک اخضر چاہتا ہے کہ پہلے قیدخانہ میں پہونچوں تاکہ خسارت سے مقابلہ پڑے کہ دیکھا طرف
سے قیدخانہ کے ایک ابر تیرہ و تار پیدا ہوا بجلیاں لوٹ رہی ہیں صدائیں مہیب آرہی ہیں
اخضر تو ڑ کا ابر قریب آگیا تھا ایک ساحرہ چار لاکھ ساحروں سے آکر پہونچی آواز دی او اخضر اب
لشکر آگے نہ بڑھانا سبکو سحر کرکے شاد ونگی طلسم کشا کہاں ہیں اخضر نے کہا کیا بیہودہ بکتی ہے بھاگو
مار کر قیدخانہ پر جا پہنچینگے شنگول نے وہیں لشکر اوتارا اخضر بھی اگر بڑے صاحبقران کو خبر ہوئی
کہ شنگول ساحرہ مقابلہ اخضر میں آئی ہے صاحبقران سرداروں کو ساتھ لیکر لشکر اخضر میں آگئے
بارگاہ بھی وہیں استادہ کرائی صاحبقران بارگاہ میں آئے جملہ سردار و ساحر آکر بیٹھے
شنگول جا کر اپنی بارگاہ میں بیٹھی شراب پینے لگی جب دماغ بادۂ ناب سے گرم ہوا حکم دیا کہ
طبل جنگ بجے ہرکارے نے امیر کو خبر دی کہ شنگول نے طبل جنگ بجوایا ہے ارادہ ہے کہ
کل نکلکر مقابلہ کرے صاحبقران نے فرمایا ہمارے لشکر میں بھی بفضل ایزدی و تائید ربانی
طبل جنگ بجے یہاں بھی نقارۂ رزمی گرگرایا طبل سکندری پر چوب پڑی سبکو معلوم ہوا کہ کل
شنگول سے مقابلہ ہے خواجہ عمرو و برق فرنگی باتہائے عیاری سے آراستہ ہو کر واسطے مکر
کے نکلے صورتیں بدلکر لشکر شنگول میں آئے دیکھا بارگاہ استادہ ہے خدمتگاروں سے
دریافت کیا معلوم ہوا کہ شنگول سحر تیار کر رہی ہے خواجہ کنارے آئے ایک خدمتگار کو
بیہوش کیا اسکی صورت بنکر اندر بارگاہ کے گئے دیکھا ایک ساحرہ بیٹھی سحر تیار کر رہی ہے اسباب
سحر جمع ہے برق فرنگی بھی خدمتگار بنکر آیا اندر پہونچا استاد شاگرد دونوں ملا رہے ہیں برق
چاہتا ہے میں عیاری کروں خواجہ کا قصد ہے کہ میں عیاری کروں برق حیران ہے کہ استاد منع
کر رہے ہیں اگر عیاری کرونگا استاد کے خلاف ہوگا یوں بھی مشکل ہے اس سوچ میں دونوں
کھڑے ہیں حوصلہ نہیں پڑتا کہ عیاری کریں شنگول ہر طرح ہوشیار ہے سحر تیار کرنے میں کہے
جاتی ہے دیکھو صاحبو عیاروں کا خیال رہے عیاروں کے حال سے تم لوگ آگاہ نہیں ہو آجتک
جتنے جادوگر آئے بعض کو مقابلہ کرنا بھی نصیب نہوا عیاروں نے عیاری کرکے مار لیا اسکا بڑا خیال ہے
یہ کہکر اٹھکر ٹہلنے لگتی ہے اور یہی کہے جاتی ہے کہ عیاروں کا خیال رہے خواجہ نے پیچھے پتھر رکھا جھکا
عرض کی حضور بہت خوب غیر کی کیا مجال ہے جو آپکی بارگاہ میں آسکے برق بھی لگا جاتا ہے جہاں
کوئی شئی اٹھا کر دیتا ہے کبھی بیچ نوک و بخ کرنے لگتا ہے کہ شنگول حضور چوکا تو ویسے ہی اتنا قریب پہونچ گئے
ابھی خواجہ نے کئی جانور دئے دو پہر شب تجاوز کر چکی سنبہ زلف لیلائے شب کمر سے گذری ہے
لیلائے شب نے چادر سیہ اوڑھی ہے تماشہ مجنون روز بصد سوز گشت خام کر رہی ہے کا یک
لشکر میں ہنگامہ ہوا آواز آئی شہنشاہ زمان ثانی سلیمان حمزۂ صاحبقران امیر عالیشان نعرہ امیر

| | | |
|---|---|---|
| امیر عرب ضیغم روزگار<br>سیکے تیغ عقرب یکے فندا گذار | بگو چند ابستہ شمشیر چار<br>بن کافران از جہان پاک کرد | یکے تیغ قمقام و صمصام نام<br>سر سرکشان جملہ در خاک کرد |

پھر نعرہ ہوا سم دارا سے بند کند عور بن سعدان نعرہ کند عو بہ جزیرہ ہائے دریار اگر قیم تا بہ ہندستان
اگر نام سے وہ ائی شنم کند عور بن سعدان ✽ پھر آواز آئی نعرہ مالک بشم مالک اژدر خشمگین ✽
سپہ دار در لشکر اہل دین ✽ پھر صدا بلند ہوئی نعرہ بہرام بشم گرد بہرام خاقان چین ✽ کہ از
ہیبت من بلرزد زمین ✽ جملہ صاحبقران کے سرداروں کی آواز آئی شنکول گھبرا کر کہا کہ
غضب ہوا حمزہ بطور شبخون آیا خرابی یہ ہے کہ حمزہ پر سحر تاثیر نہیں کرتا لشکر کی خرابی ہوئی عمرو
برق چلے نکلا برق نے کہا استاد یہ صاحبقران نے کیا کیا شبخون مارنے کو زیب
جانتے تھے عمرو نے کہا حمزہ نے کبھی ایسا نہ کیا ہوگا یہ کوئی مرشد کامل ہیں کہ جنہوں نے یہ
حرکت کی دیکھو اب پکڑ دیئے ہیں صاحبقران جب عاجز و لاچار ہوتے ہیں تب تو شبخون کا ارادہ
کرتے ہیں اللہ کی عنایت سے لشکر بے پایاں انکے ساتھ ہے وہ کیا شبخون مارینگے دیکھو تو
اب احوال کھلیگا یہ کہکر ایک نخل کے سایہ میں جا کر کھڑے ہوئے دیکھا ایک نقابدار برقپوش
چوبیس ہزار جوان ایک جانب کھڑے ہوئے تیر اندازی کر رہے ہیں ساحر چہار جانب
سے چلے بھائی نے بھائی پر سحر کیا باپ نے بیٹے کو مارا لاکھوں جادوگر کشتہ ہو چکا مرنے کی
ساحروں کے صدا بلند کوہ تیغ و تاریخ آپس میں چل رہا ہے جدھر سے جادوگر چلے آپس میں لڑ کر مرنے لگے
عجب ہنگامہ ہے نقابدار برقپوش لڑتا ہوا چلا جاتا ہے اس طریقے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان بھڑ کے
نکل جاؤں ساتھ والے چست و چالاک جوانان بیباک جس ساحر نے منہ کھولا کہ سحر کروں تاک کر
اسی کے حلق میں تیر مارا کہ اسکی گدی کو توڑ کر پار نکلا دور سے شنکول نے جو یہ معرکہ دیکھا
کہ تمام لشکر میں ہنگامہ گرم ہے یہ کیا قیامت برپا ہے گرز ہاتھ میں پیچ و تاب ہوئی جاتی ہے کہ دشمن کو دیکھ پاتا
تو ایک گرز ایسا ماروں کہ ہزار دو ہزار کا سر پھٹ جائے کرتا ہوں یہ دیکھتی ہوا پینے ہی ساحر
کر پائی ہے ہاتھ روک لیتی ہے برقپوش نے دور سے دیکھا شنکول گرز ہاتھ میں لئے پکار رہی ہے
آواز دیتی ہے یارو مسلمان کہاں ہیں کتنے دشمن یہ معلوم نہیں ہوتا جدھر جاتی ہوں اپنے ہی ملازموں کو
پاتی ہوں برقپوش نے عیار سے کہا کہ شنکول کو لینا ہے جو اس ہو چکی ہے اسی حال میں اسکو
روک لو اگر وہ ہم لوگوں کو دیکھ لیگی ایک ہی سحر میں خاتمہ کر دیگی عیار چلا ایک گوشہ میں آ کر صورت
بدلی ایک ساحر کی صورت بنکر قریب شنکول پہنچا مگر چونکہ کم سن ہے خوف سے کانپ رہا ہے
یہی ڈر ہے کہ پہچان نہ لے برقپوش نے جو دیکھا عیار میرا خائف و لرزاں مضطر و پریشان ہے
اس سے کام کیونکر ہو سکیگا نقاب اپنے چہرہ سے بدلی ایک ساحر کی قطع بنکر آواز دی اے
ملکہ عالم سب لشکر تباہ ہوتا ہے جلد آئیے میں نے مسلمانوں کو پہچانا آپ ہی ملکر سحر کریں شنکول
خود گھبرائی ہوئی تھی کہیں کدھر سحر کروں اب جو ساحر نے پکارا اسی طرف دوڑی پکارتی ہوئی
کہیں آ پہونچی ساحرہ برابر ساحر کے پہونچی نقابدار نے کہا کنارے آئیے میں بتا دوں شنکول کنارے
آئی نقابدار نے جلدی میں خنجر مارا شنکول اڑ سے کہہ کر ملکی ران زخمی ہوئی حیران ہو کر گری نقابدار

سے بچ جا کر سر کاٹ لون اور کئی ساحر دوڑے عیار نے بھی دل مضبوط کر کے ایکو خنجر مارا شانہ بھی اُڑا
ہوا شنکول نے ایک چیخ ماری ارے مارو بھے مجھے بچاؤ اب نقابدار نے دیکھا کہ شنکول کو
چند ساحرون نے اُٹھایا لیکر بھاگے نقابدار نے خیمون مین شنکول کے آگ لگادی
ایک مہلہ تیرون کا اور کیا کئی ہزار ساحر مر گئے اندھیرا ہو گیا نقابدار لوٹتا ہوا نکل گیا
اسباب بھی لوٹا خواجہ عمرو برق کھڑے دیکھا کیے کہ ایک نقابدار برپوش جوشن ہزار
جوانون کو لیکر نکل گیا برق و عمرو اپنے لشکر مین صاحبقران کے آئے صاحبقران بارگاہ
مین بیٹھے ہین ہرکارے خبر دے رہے ہین کہ آپ کے نام سے کسی نے شبخون مارا خوب لشکر
کفار کو قتل کیا یہ بھی سُنا کہ شنکول کو زخمی کیا شنکول کو ساحر ساتھ لیکر بھاگے صاحبقران
فرما رہے ہین کہ یہ کون صاحب ہین کہ میرے نام سے شبخون مارا کہ عمرو برق آکر پوچھے سب
حال صاحبقران کے سامنے آکر بیان کیا امیر نے فرمایا کیون خواجہ تمہارے نزدیک یہ کون
صاحب تھے عمرو نے کہا آقا مین نہین سمجھا کہ یہ کون صاحب تھے کیا کام کر گئے مگر سپاہی کوئی جوان
اسد غازی کے طریقہ کا تھا شنکول کو بھی زخمی کیا اُسکے ساتھ والے اسکو لیکر بھاگے بات
تمام اسطرف ہوئے صاحبقران تو اسی فکر مین ہین ایک ایک سے دریافت فرماتے ہین کہ یہ شبخون
میرے نام سے کسنے مارا ہر شخص عرض کرتا ہے کچھ ثابت نہین ہوا کہ کون صاحب تھے لیکن شنکول
کو جو ساحر لیکر بھاگے اول راہ مین شاخسار ملی شاخسار نے کہا کہ ارے یہ کیا ہوا شنکول
ہوشیار ہوئی رونے لگی کہا ای شاخسار کیا کہون جو سانحہ گذرا حمزہ نے شبخون مارا شاخسار نے
کہا حمزہ کا یہ دستور نہین کہ شبخون مارے حمزہ کے ساتھ لشکر بہت ہے اُنکو کیا ضرورت ہے کہ
شبخون مارتے لیکن مین دریافت کرتی ہون یہ کہکر شاخسار اپنی قید خانہ مین آئی انتظام
کرنے لگی لیکن شنکول جادو جو زخمی ہو کر دربار مین سحر العجائب و مصر الغرائب کے پہونچی
عرض کی یہ سحر گذرا لونڈی کا سحر بھی پورا نہ ہونے پایا لونڈی انتہائی زخمی ہوئی سوا سے
پہلے آپنکے کچھ بن پڑا اب شہنشاہ لونڈی نہایت پشیمان ہے سحر العجائب و مصر الغرائب نے
کہا ہم تمہارے زخمی ہونے سے مجبور نہین ہوے ہم اُسکو بھیجتے ہین یہ باتین تھین کہ آسمان کی
بجلی چمکی ہزارون برقین لوٹ کر زمین پر گرین ستون بارگاہ کے شل آتش ہو گئے سحر العجائب
نے پکار کر آواز دی بے ادبی سے نہ آؤ یہان سب دوست ہین کوئی دشمن نہین وہ برقین دفعتاً شق
ہوئین دیکھا ایک ساحرہ نہایت حسین تاج زرین سر پر جب مسکرائی ہے برقین چمک کر
گرتی ہین سحر العجائب نے کہا ای برقان برق وش جلد جاؤ لشکر سلیمان قریب زندان خانہ
پہونچا چاہتا ہے ہوشیار ہو کے جانا ایک بات سے اور آگاہ کرتے ہین کہ شنکول گئی تھی سبھی
غیر شخص نے شبخون مارا راہ مین دیکھتی ہوئی جانا چار جانب خیال رکھنا اگر کوئی شخص ملجائے
گرفتار کرلینا برقان برق وش مع ساٹھ ہزار کنیزون کے چلی تین کوس پر جا کر اتری ٹہلتی ہوئی سیر کو
نکلی تماشے کار شاہزادہ ضیغم شیر شکار فرزند اسد نامدار شنکول پر جو شبخون مار کر آئے تھوڑی دور پر
آکر اُترے جب لشکر اُتر چکا خود ٹہلتے ہوئے ایک نخل کے سایہ مین آکر بیٹھے عیار کو حکم دیا جاکر

دریافت کرو اب کون ساحر آیا عیار تو ادھر گیا شاہزادہ کھڑا ہی برقان برق وش تجلی ہر لی آئی
نگاہ پڑی جمال جہان آرا ضیغم پر ایک صاحبزادہ آفتاب جمال خورشید مثال شیر بیشہ جرات یکتاز میدان
جلالت رستم صولت سہراب شوکت غزال چشم شیر خشم سینہ چوڑا کمر چست ارادہ قتل دشمن بدست مہ چہرہ کا لئے
بیٹھا ہے برقان برق وش بھی گئی بے اختیار منہ سے نکل گیا **نظم** خیال دزدی دل رات دن نظر میں رہا

ہمیشہ ذریعہ رہزن کا بند میں رہا
تو تندرست کبھی پھر بھی بحر میں رہا
ہجوم کب نہ مجنون کا خندق کے شہر میں رہا
تمام خلق میں تماشا ہو مری ہی جگہ آنکھو
قرار سے نہ گھڑی بھی کبھی رات بھر میں رہا

تصور رخ پر نور چشم تر میں رہا
جو دل سے درد کوئی رہ گیا جگر میں
پیام یار تو رشک ہوا میں شادی مرگ
ورنہ پلکوں کی طرح چشم ہر بشر میں رہا
یہ خشک ہو گئے آنسو کہ بن گئے موتی

کہیں جاؤ پردہ مری نظر میں رہا
جو دل کو عشق حسینان خوبرو و رہا
میں جان سے گیا خط دست نامہ بر میں رہا
شب فراق میں تڑپا کیا دل مضطر
کوئی سرشک کا قطرہ نہ چشم تر میں رہا

شاہزادہ نے یہ سنکر سر اٹھایا دیکھا ایک نازنین مہ جبین نہایت خوبصورت حسین شکیل آنکھیں
نرگس شہلا لب لعلین رشک مسیحا سینہ براق عذار نارپستان بر بہار شکم صاف شفاف رشک مثل بلور
موئے میان جسکو عدم سے مثال یا آئینہ سکندر جس بال پر آئینہ ذرہ کے حجاب ہو دلکو پیچ و تاب ہو
کلک قدرت نے لام الف لکھا یا شگاف گندم سے مثال دو دن خرابی آدم کا حال کہوں جو بہشت چہرہ زیبا
قمر سرشت ہو شاہزادہ ضیغم شیر شکار ان صورت سے نا بلد بے اختیار پکار اٹھے **نظم**

حرارت جگر کی بے اثر نہیں ہوتی
ہماری آنکھوں میں کسدن سحر نہیں ہوتی
خدا کی شان کہ ہر گرم احتمام ہو عنبر
اور ایسی تو شمع سحر نہیں ہوتی
چمک پتنگ شب سلطنت کی کو گری رات
تمام عمر ہو اسکی بسر نہیں ہوتی
ہمارے بند جو ٹوٹے تو جو بیان آئیگی
کہ بیکسی کی پہر دن خبر نہیں ہوتی
کہا کہ تحسین ہو جائے کیا گناہ ہو
کہ انکو نہیں تو ہمیں تاب نظر نہیں ہوتی
جنہیں کی جستجو محبت کا تمکو دعوی ہے
کہانی تیری کبھی مختصر نہیں ہوتی

کبھی حضور کو اسکی خبر نہیں ہوتی
بوقت نزع ہے کس منہ کی منتظری
یہ سر جھکے کی ہمیں کو خبر نہیں ہوتی
میں اس بناؤ کے صدقے گھڑی گھڑی ہر گھر
جھکے نہ سیم ہیں سر نہیں ہوتی
نظر آتے ہیں جو وہم زبان لوائے ہیں
یہ جانا ہے کسی ظفر نہیں ہوتی
رہیں تمہاری محبت نے کر دیا یہ جین
ہنسی ہمارے تمہارے گھر نہیں ہوتی
جنہیں ہے خود محبت درد گزرتے ہیں
کرول جلوہ کی فغان بے اثر نہیں ہوتی

خیال یار میں کب جاگتی ہیں تقدیریں
دم آنکھوں میں ہے دیدار نظر نہیں آتی
ارادہ جان کا کیا دل میں ٹھن گیا دم بھر
تمام رات تو نہیں بسر نہیں ہوتی
شب وصال کے جھگڑے ہیں یہ قابل
زیادتی یہ طبیعت کہ حد نہیں ہوتی
نکلتے ہیں سر تیرے در میں نگاہ جان کہ
وگرنہ یاد کی مثل نظر نہیں ہوتی
یہ نہ تمہارے حسینوں کے منہ چھپا لیکن
کہ یہ حرارت دل چشم تر نہیں ہوتی
مصنفین یہ طلاقت زبان الکن ہے

شاہزادہ ضیغم نے جو ان اشعار عاشقانہ میں اپنا حال دل سنایا عیان
برق وش نہیں پڑی ہونٹوں سے . رنگ کری شاہزادے نے ہاتھ تھام لیا برقان برق وش نے شرما کے
سر جھکا لیا ضیغم نے کہا کہ صاحب بیٹھ جاؤ برقان برق وش نے جواب دیا میرا بیٹھنا مناسب نہیں ضیغم
نے آنکھوں میں آنسو بھر کر کہا ہمارا سر کاٹ کر بیٹھی جاؤ ضیغم نے حیرت سے جو کہا ملکہ منہ کیسی باتیں
ہونے لگیں برقان برق وش نے کہا صاحب میں تقریر ہوئی ہوں کہ جا کے طلسم کشا کو روکوں ایسا ہو کہ کوئی
تعاقب میں آیا ہو شنکول بن شنکال جادو واسطے سونے کے آئی تھی کسی صاحب نے انسو پونچھو ملا نام

صاحبقران کا لیا دریافت جو کیا تو معلوم ہوا کہ صاحبقران کا یہ طریقہ نہین ہی شبخون مارنے کو خبیث جانتے
ہین نہین معلوم وہ کون صاحب تھے کہ شبخون مارا ضیغم نے کہا مین نواسہ ہون صاحبقران کا ابھی قید
سے رہائی پائی لشکر کسی قدر ممکن کیا ساحر کوئی میرے ساتھ نہین ہی میرے دوستان صادق قیدخانہ
مین قید ہین اسقدر شبخون مارون کہ شاخسار جادو تک پہونچکر ان شیرون کو چھڑاؤن تب
میرے دلکو آرام آئے برقان برق وش نے منہ پیٹ لیا کہا ای شہریار بڑا آپنے غضب کیا اگر آپکا
قیدخانے پر جانیکا ارادہ ہی بہت دشوار ہی شاخسار جادو نے بڑا انتظام کیا ہی ایک انتظام یہ ہی کہ
شاخسار جادو نے شاہان طلسم کو اطلاع دی وہان سے ساحرون کا تار بندھا ہوا ہی مجھکو بھی یہی
حکم ہوا ہی کہ جاکر صاحبقران کو روکو آپ اپنے کو مخفی کیجیے ایسا نہو کوئی آگاہ ہوجائے تو گرفتار کرے
یہ دونون عاشق و معشوق باتین کر رہے ہین شاہان طلسم اپنی جگہ پر بیٹھے ہین رات کا دربار ہی ایک
وزیر نے کہا ای شہریار دیکھیے تو برقان برق وش نے کیا کیا یقین ہی برق نیک گری ہوگی کاٹ
کے سبکو پھینک دیا ہوگا سحر العجائب اُٹھا دروازہ کوٹھری کا کھولا ایک تیلی سنہری نکالی اس سے
پوچھا ای تصویر سامری ملکہ برقان برق وش نے جاکر کیا کیا مسلمانون کو قتل کیا یا نہین تیلی
ہنسی اور کہا ای شہنشاہ آپ کو کیا معلوم کہ برقان برق وش پر کیا گذری وہ جاکر ضیغم شیرشکار
پر عاشق ہوئی دونون عاشق و معشوق آپس مین باتین کر رہے ہین یہ سنتے ہی سحر العجائب و ہم افراسیاب
غصہ مین کانپنے لگے پلٹ کر دیکھا سوہان بیرزندان ایک ساحر زبردست بیٹھا ہی کہا ای سوہان
برقان و ضیغم کو لینا اس حرامزادی نے غضب کیا جاکر دشمن کے پاس بیٹھی ہی مشکین باندھکر لا
سوہان اٹھا سحر العجائب نے تیلی سے پھر پوچھا کیون ای تصویر سامری ضیغم شیرشکار نے
شنکول بن شنگال کے ساتھ کیا کیا تیلی نے کہا یہ فرزند اسد نامور ہی سن مین کمسن ہی تمر
شیشہ عیاری مین بھی کامل ہی نعمان دیوانہ کو بھی زیر کیا ان سبکو قواعد سکھائی شکل اپنے باپ کے پیش
قزاقی پر کمر باندھی پھر شنکول پر شمشیر ناسی سے مارا اسی نے زخمی بھی کیا یہ سب باتین سوہان نے
سنین کہا حضور تردد نفرمائین غلام گرفتار کرکے لائیگا یہ کہکر سوہان بیرزندان چلا یہان ضیغم
ملکہ برقان سے باتین کر رہی ہین دونون جوش و خروش مین کبھی ہنستے ہین کبھی اپنے عیب پر
روتے ہین نیرنگ عیار رفتار خیار ڈھونڈھتا ہوا شاہزادہ کو آیا اس حال مین دیکھکر سلام کیا
اشارے سے پوچھا آقا یہ کیا معرکہ ہی ضیغم نے اشارہ سے آگاہ کیا کہ مین اسپر عاشق ہوا ہون
نیرنگ نے اشارہ سے کہا یہ ساحرہ ہی سحر و ساحری مین طاق شہرۂ آفاق بات کرنے مین منھ
سے شعلہ ہای آتش نکلتے ہین دندان برق نما سے برقین چمک رہی ہین ضیغم نے اشارہ کیا
مین مجبور و لاچار ہون ہاتھ سے ختن سکے بیکار ہون دیکھون فلک کیا رنگ دکھائے یہ باتین ہو
رہی ہین برقان برق وش نے پوچھا ای شہریار یہ کون صاحب ہین ضیغم نے کہا یہ ہمارا بھائی فرزند
عنبر قامر نامدار رسیدہ خواجہ عمرو عیار ہی کہ آسمان پر ستارہ ہوا آواز آئی او برقان غضب کیا
کہ دشمن شاہنشاہ کے پاس بیٹھی کچھ خوف سرکار کا نہ کیا برقان نے سر اُٹھا کر دیکھا سوہان بیرزندان
گولہ ہاتھ مین غصہ بات بات مین کا دھنت کہتا ہوا زمین پر گر گولہ مارا برقان اُٹھی برقان و سوہان

سے سحر چلنے لگا جو سحر سوہان نے کیا برقان نے ہنسکر دفع کر دیا ابھی تک غصہ نہین آیا سوہان نے
یہ دیکھا شاہزادہ ضیغم شیر بیشہ جرأت تیغہ لیے کھڑا ہی عیار کود کر الگ ہو گیا ایک غار مین جا کر چھپا
دیکھا سوہان و برقان مین سحر چل رہا ہی برقان برق جندہ جب کڑک کر گری سو دو سو نخل
کنگر گرے زمین تپ رہی ہی پہاڑ ٹکڑے ٹکڑے ہوے پتھر چٹکنے لگے ہر طرف سے آواز الامان الامان
آتی ہی زمین جنگل کی سحر برقان سے تھراتی ہی سوہان نے کارد سحر کھینچ ماری اس کارد سے شانہ
برقان کا نشانہ ہوا قطرات خون زمین پر گرے برقان تڑپی برق بنکر آسمان پر پہونچی اسطرف سے
آکے کڑکی سوہان نے ہر چند روکا برق کب رکتی ہی خرمن حیات پر سوہان کے بجلی گری سوہان
کے دو ٹکڑے ہوے مرتے ہی سوہان کے اندھیرا چھا گیا سنگ باری و برف باری ہونے لگی
آواز آئی کشتی مرا نام من سوہان بیر دندان بود وان برقان کہرائی ہوئی بلٹی چہرہ غصہ سے سرخ کہا ای
شہریار غضب ہوا حال ہمارا کل کیا ہماری خبر شاہان طلسم تک پہونچ گئی یہ سال میری گرفتاری کو
آیا تھا ای شہریار اب مین لشکر مین جا کر کیا کرونگی ضیغم نے کہا میرے ساتھ چلو اپنے لشکر مین جا کر کیا
کرو گی وہان جو کوئی دیکھیگا سمجھا جائیگا برقان نے سر جھکایا آنکھون سے آنسو جاری ہوے عرض کی
ای شہریار میرا کب دل چاہتا ہی کہ مین آپکے ساتھ سے جاؤن دل کب مانتا ہی دل یہی کہتا ہی کہ تمہارے
ہی پاس رہین مگر شاہان طلسم بڑی کد و کاوش کرینگے کیا عرض کرون جو دل پر گذر رہی ہی نظم

نکہت زلف جنون خیز ہی کچھ مہکی
پھیلی بجلی جا لگی ای بحر کرم بازو کی
ذرے انشان کے جلتے ہین جگنو کی طرح
آج جلتی ہی پریشان ہوا گیسو کی
قرب شانہ رخ نہیں ملتی ہین ہوا سے
تا سحر ٹوٹی نہ انکھون سے لڑی آنسو کی
طاق محراب حرم مین نہ بین چڑھائی چلّے
مچھلیان چشمۂ خورشید مین ہین ابرو کی

جو شش پیران کیے دیتی ہی مہک گیسو کی
حشر گیسو کا انھین میری طرح سودا ہی
رہ گئی ہی شب ظلمت مین غضب گیسو کی
تازہ مضمون کہ ہاتھ نہین آئینگا
آندھی کعبے سے یا گئی ہی سیہ گیسو کی
دردسر نکہت کاکل سے ہوا ہی پیدا
مجھکو ملجائے اگر کوئی کمان ابرو کی
بارش اشک کی کثرت یہ شب ہجر رہی

شعلہ رو رنگ حنائی جو ہوا ہاتھون مین
وحشت انگین ہو نہ کیون انکھ مرا آہو کی
ای جنون کیون نہ ہو مجموعہ خاطر برہم
دلکو رہتی ہی غضب فکر نئے پہلو کی
شب کو سالک در دندا انکا تصور جو بندھا
عطر گل سے بھی سوا تیز ہی بو گیسو کی
عکس رخسارہ انور ہین نہین ہاتھون کا
انہی تھی نا بہ سحر نور جھڑی آنسو کی

اس سوز و گداز سے یہ اشعار پڑھے آنکھون سے اشک حسرت بہنے ضیغم ستمگار بیقرار ہوگئے فرمایا
ہین ای ملکہ عالم تم کیون گھبرائی ہو انشاء اللہ جاکر قیدخانہ فتح کرینگے یہ باتین کر کے چلے گئے وہان
سحر العجائب کو قتل سوہان بیر دندان کی خبر ہوئی زانو پر ہاتھ مار کر کہا لو سوہان مارا گیا
بڑے غضب کی جادوگرنی جا کر شریک ہوئی اب قید ہونا دشوار ہی ارے یار دا اسنے
ایسے جادوگر دیے ہین کہ جنکو کب اپنا قوت بازو جانتا تھا کوئی برقان کو نہین لا سکتا اپنے مقام
سے مغلول بن اغلال کہ نہایت ساحر زبردست ہی بل کر کے اٹھا کہتا ہوا ای شہنشاہ آپکے حکم کی دیر
ہی غلام جا کر لائیگا یہ کہکے بلند ہوا اژدرے زور شور سے چلا ملازمون نے اسکے جا با کر ساتھ چلین اسنے
قبول نہ کیا اکیلا چلا آسمان پر جا کر جھکا دیکھا اسنے کہ برقان عقب مین ضیغم آگے بڑھا ہوا جاتا ہی ترنجبین
کرا ضیغم کی کمر مین پنجہ دیا کہ دیا کہ شاہزادہ بیہوش ہوا برقان نے چاہا کہ ہو بن برق بنکر مغلول کو مارن

اُسنے گرز مارا اندھیرا ہنگر برقان پر چھا گیا تلوارین گرنے لگین برقان نے سب تلوار دن کو روکا
اتنا عرصہ ہوا مغلول نکل گیا برقان بیتاب ہو کر چلی نیرنگ نے کہا ملکہ تم تکلیف نکرو اگر جھک گیا
تو راہ مین لونگا نکل گیا تو مجبوری ہے برقان نے کہا ای نیرنگ تم نیا ؤ گے مین ہر جگہ تلاش کر دنگی
یہ کہکر مثل برق جہندہ وہ چلی آسمان مین ڈوب گئی مگر مغلول جو چلا سو جا کر دربار مین حاضر کیا کرتے حرف
صعد العزائب ہی غرائب جادوگر انتہا کا سنگدل ہے بے آب و دانہ اُسکو مار ڈالیگا ظالم ہے سطلب بکالیگا
اُسکی بدعت کی پرسش بھی نہین ہے جلاد طلسمی لقب انتہا کا بے ادب یہ سوچکر طرف طلسم غرائب کے متوجہ ہوا
ایک مکان بنا ہوا ہی ہیبت ناک دیوارین گری ہوئین صورت سے ویرانی ظاہر غرائب جادو
اپنی سینہی مین چٹان پر بیٹھا ہی کہ مغلول کو آتے ہوئے دیکھا پکار کر آواز دی ای مصاحب شاہنشاہ کس
گنہگار کو لیے جاتے ہو مغلول نے کہا ای غرائب تمھارے پاس آئے ہین گنہگار شاہنشاہ کو لائے ہین
ضیغم کو سامنے غرائب کے لایا کہا اس شخص گستاخ کو قید کیجیے ایسی بدعت ہو کہ تڑپ تڑپ کے مرجائے
غرائب نے کہا میری عمر کا قیدی تمام عمر نہین چھوٹتا اسکا قبر دن لا لینا یہ کہکر ضیغم کو لیا چہرہ آفتاب
جمال دیکھکر گھبرا گیا کہا میان مغلول جاؤ مین اب ہتھکڑیان بیڑیان پنہاتا ہون یہ کہکر سمجھ گیا ضیغم کے
ہاتھ پاؤن مین ہتھکڑیان بیڑیان طوق آراستہ ہو گیا مغلول نے کہا کہ ذرا ہوشیار تو گرد غرائب
نے اشارہ کیا شاہزادے نے آنکھ کھولی دیکھا دو جادوگر کھڑے ہین اپنے کو سلسل پایا مکان تاریک
کو دیکھکر دل گھبرایا غرائب نے کہا کیون ای ہیرو حمزہ تجھے خوف نہ آیا برقان کو کیا سکھا دیا کہ وہ تیری
مطیع ہوئی شاہان طلسم نور افشان سے باغی رہکر کہان رہیگی آخر قید کی جفا سہیگی ضیغم بسوت لب بمہر
سکوت کچھ جواب نہ دیا مغلول تو چلا گیا غرائب نگہبانی کرتا ہی ڈراتا ہی کہتا ہی کہ اب یہان آب و دانہ نہ
ملیگا ضیغم نے جواب دیا کہ کیا بیہودہ بکتا ہی ایسے کلام ہو رہے ہین غرائب تلوار کھینچ کر کہا یہ مقام
طلسم نہین ہی ابھی قتل کرونگا سر کاٹ کر خدمت مین شاہان طلسم کے بھیجونگا ضیغم نے کہا کہ اگر ہماری قضا تیرے
ہاتھ سے ہی کیا ہارا اگر قضا نہین ہے تو کیا مجال کہ تو قتل کر سکے غرائب نہین مانا قتل کرنے پر آمادہ ہوا شاہزادہ
کی آنکھون کے نیچے تصور ملکہ برقان پھر رہی ہی کبھی آنکھون سے آنسو بہتے کبھی ٹھنڈی سانس کھینچتے کبھی
اپنے معبود سے دعا کی ای خالق بے نیاز رب کارساز اس ظالم کے ہاتھ سے بچا لے تو رحیم و کریم ہے و علیم ہے **نظم**

| | |
|---|---|
| ذات واحد خالق و رزاق رب العالمین | حاکم و فرمانروائے کشور دنیا و دین |
| خاک بوس آستان در گہش شام و صباح | سرفرازان زمانہ صاحب تاج و نگین |
| ابتدا را ابتدا و انتہا را انتہا | کار فرمائے گروہ اولین و آخرین |
| خوش بہر صورت ہر صاحب صورت عیان | جلوہ می بخشد بہر یک چہرہ حسن آن حسین |
| گاہ ملک و مالک گنجینہ و گنجینہ دار | گاہ نامی تاجدار و مسند و مسند نشین |
| گاہ در روم و گہے در روس گہ اندر عراق | گاہ در ایران و ترکستان و ہند و سند و چین |
| گاہ در کوہ و بیابان بحر و بر و خشک و تر | گاہ در ملک ولایت چار اطراف زمین |
| حاضر و ناظر بہر وحشت خدا آمد نظر | زیر و بالا نور ذات کبریا آمد نظر |

شاہزادے نے جو بیقرار ہو کر دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا ملکہ برقان برق وش بعزالجناب یاد دین

شاہزادے کے تڑپتی پھرتی تھی قصر غرائب پر آکر چپکی اب جو دیکھا یہ معرکہ کہ غرائب سپہ رد تیغہ
کھینچے ہوئے آمادہ قتل ہے وہین سے منہ کیا اور بجلی کیا کرتا ہے کڑک کے جو گری ہرچند غرائب
نے چاہا کہ بچون بجلی سے کب بچ سکتا ہے غرائب کے دو ٹکڑے ہوئے ضیغم کی قید ٹوٹ کر گری
برقان نے پنجہ کمر مین دیا لیکر اڑی مغلول خدمت مین شاہان طلسم کے پہونچا سب حال بیان کیا کہ
مین نے قصر غرائب مین ضیغم کو قید کیا سحر العجائب نے کہا وہان کوئی افتاد ہوگی نیرنگ تم
جاکر قیدی کو یہان لے آؤ مین باغ ویران مین بجوا دون ہرچند کئی باغ ویرانے پڑے ہین لیکن
شاخسار بڑی نظم ہے یہ سنتے ہی مغلول چلا قصر غرائب پر پہونچا دیکھا قصر گرا پڑا ہے لاشہ غرائب ایک
جانب پڑا ہے سر پیٹ کے تلاش مین برقان کے چلا برقان صحرا نے مجید مین کہ غرائب بیچ ہو چکی تھی شاہزادہ
کو اتارا نیرنگ بھی پھرتا ہوا آیا برقان کے ہاتھون کو بوسہ دیا کہا جب ہم نے غرائب کو مارا
مین بھی سامنے قصر کے پہونچا تھا مگر شکر ہے کہ آپ شاہزادے کو لے آئین یہ باتین کر رہے تھے کہ
مغلول آکر چمکا برقان کو دیکھکر نعرہ کیا طرف ضیغم کے چلا ملکہ برقان بیچ مین آگئی ضیغم تک
نہ جانے دیا مقابلہ ہونے لگا برقان نے ایک سحر کیا کہ ایک دیوار قریب ضیغم کے حائل ہو گئی مغلول
ضیغم کو نہین دیکھ سکتا اتنے تو اسی دھن مین تھا کہ ضیغم کو لیجاؤن برقان سے نہ الجھون اب برقان
لڑائی پڑی کیسے کیسے سحر کر رہی ہے کچھ نہین بن پڑتا جب اکثر بہت سحر کیے برقان نے دفع کیے لاچار
ہو کر زبان کاٹی برقان پر خون چھینک مارا قطرہ سحر برقان پر گرے بانو مثل برق تڑپ رہی تھی
بالآخر مر کر گری آنکھین بند ہو گئین مغلول نے چہار جانب دیکھا ضیغم کو کہین نہ پایا سوچا کہ کل آکر پکڑ
لیجاؤنگا برقان کی کمر مین پنجہ دیا ٹہلتا ہوا چلا نیرنگ ہشیار تھا ایک غار مین چھپا ہوا یہ سب
معاملہ دیکھ رہا تھا ضیغم نے بھی روزن دیوار سے دیکھا کہ برقان کو مغلول لے چلا نیرنگ بھی پیچھے
پیچھے چلا کبھی آگے بڑھ گیا نخلستان کی آڑ پکڑتا ہوا جاتا ہے مغلول کوس بھر نکلا تھا کہ کان مین آئے آواز کی نظم

فرش ہے ای یار خاک دوست دشمن زیر پا ‖ ہم گریبان پھاڑ کے آیا جو دامن زیر پا
رنگ گل سے خون ہمارے آبلون کا سرخ ہے ‖ نقش پا سے ہوتا جاتا ہے گلشن زیر پا
انگلیان کانون مین دیتا ہے دم رفتار یار ‖ ہر قدم پر آتی ہے آواز شیون زیر پا
شاہزادہ مستی سے ہوم مین وہ چال چل ‖ اپنی آنکھون کو بچھا دین دوست دشمن زیر پا
رہگذر مین قتل کرنا ای عزیزو تم سب مجھے ‖ شاید آجائے کسیکے میرا مدفن زیر پا
پا برہنہ ہی رہے ہم خاکسار راستے بیے ‖ گوشش زدہ ہووے تمھارے تا نہ دشمن زیر پا
سر فروشان نمک نوازی خاکساری نے کیا ‖ صورت نقش قدم ہے میرا مدفن زیر پا

پلٹ کے مغلول نے دیکھا کہ ایک نازنین پریچہرہ دیوانہ وار وحشی مثال گریبان تار تار بیتاب و بیقرار
اشعار رنجش آمیز پڑھتی ہوئی چلی آتی ہے مغلول حسن ادا دیکھکے بیتاب ہو گیا پکار کر آواز دی کہ
جانیوالی ذرا ادھر دیکھ وہ نازنین دیوانہ وار اپنے رنگ مین کب جواب دیتی ہے مغلول نے
برقان کو ہاتھ سے رکھ دیا دوڑ کر اس نازنین کا ہاتھ پکڑ لیا کہا اے جان جہان و اے آرام دل مشتاقان یہ
کیا وضع اختیار کی ہے کس گل کی جستجو کس شمع انجمن کی آرزو ہے آوارہ ہو کیا سبب ہے کہ کوئی ساتھ نہین

اس صحرائے ویران مین مجھ ایسی گلفدار کا حال دیکھکر صدمہ ہوتا ہی اُس نازنین نے آہ کی ای جوان
تباہ کی کہا ای شخص تو ہمارا حال کیون پوچھتا ہی تجھے کیا ناموس ملک نے آوارہ کیا ہم گوشہ نشین اس
صحرائے ویران سے کیا کام تھا نہین معلوم کس جستجو مین نکلے ہین کسی نے ساتھ نہ دیا افسوس جلیسون نے
ساتھ چھوڑا سب نے ہماری محبت سے منھ موڑا یہ کہکر ایک تصویر بغل سے نکالی کہا دیکھو اس
ظالم نے بیتاب کیا خواب و خور حرام ہوا کوچۂ عشق مین کیا خوب نام ہوا مغلوب ان کلمات حسرت
بیتاب ہوگیا تصویر ہاتھ سے لی بغور دیکھنے لگا یہ تو تصویر دیکھنے مین مشغول ہوا مگر دیکھ رہا ہی کہ
ایک تصویر واہیات دس مرد سیہ فام بد انجام کی تصویر کس نے کھینچی ہی جب بہ غصہ مین تصویر
دیکھنے لگا دل سے کہتا ہی یہ نازنین عجب بیہودہ ہی کہ ایسے سیہ فام پر مائل ہوئی اس سے تو لاکھون
درجہ یہ خود بہتر ہی کیون بیتاب و شیدا ہی اس نازنین نے حلقۂ کمند کے گلے مین ڈالدیے جھٹکا مارا گرنے
گرتے خنجر مارا باشکم چاک قصہ پاک اپنے نام کا نعرہ کیا منم نیرنگ صبا رفتار ضیغم نے عیار کو
گلے سے لگایا ضیغم شیر شکار و برق ان برق وش داخل لشکر ضیغم ہوتے ہین کہ انکا ذکر وقت مناسب
پر تحریر ہوگا لیکن شاہزادہ سکندر زرین پوش زرین علم شہنشاہ مازرین پوش و ملکہ نسیم آتشخو و
شاہین بلند پرواز و ملکہ گلشن سحر طراز و جواہر خنجر زن عیار یہ لوگ جو قید خانے سے چھوٹکر
چلے گر بے سامان نہ خیمہ نہ بارگاہ ایک صحرا مین آکر پڑے نسیم نے کہا ہماری ہوا بگڑی ہی کیا
انتظام کرین اس سوچ مین کھڑے ہین کہ آسمان پر لکۂ ابر کا پیدا ہوا گرد اُڑی نسیم دیکھنے لگی ملکہ
سیلاب جادو سات ہزار ساحرون کی جمعیت سے بحکم شاہان طلسم تلاش طلسم کشایان مین نکلی ہی
سیلاب نے جو دیکھا کہ چند کس ایک نخل کے سایہ مین کھڑے ہین ایک جوان آفتاب جمال
خورشید مثال ایک جانب ایک نازنین ماہ پیکر ایک شخص کوئی چالیس برس کا سن اُسکی برابر
ایک عورت ایک مرد ضعیف ایک عیار سر برہنہ لباس پارہ پارہ جلالت چہرون سے ظاہر
بے سامانی صاف ہویدا ہی کہین سے بھاگ کر آئے ہین سیلاب نے حیران ہوکر ایک ساحرہ
سے کہا جاکر دریافت تو کر یہ کون لوگ ہین راہ مین چلتے چلتے یہ بھی سُنا تھا کہ کچھ قیدی قیدخانے سے
نکلے وہی لوگ تو یہ نہین ہین ساحرہ برائے دریافت چلی سامنے سکندر کے پہونچی رعب و داب
دیکھکر سلام کیا سکندر نے کہا کیا ہی ساحرہ نے کہا ہماری مالک سیلاب جادو فرماتی ہین
کہ آپ لوگ وہ تو نہین ہین کہ جو قیدخانے سے بھاگے ہین نسیم نے چاہا کہ
چھپائے سکندر جھلاکر بول اُٹھے کہ بی سیلاب کے باپ کا اجارہ ہی کہدو کہ شاہزادہ سکندر
فرزند سلطان زرین پوش بیشک قیدخانہ سے بھاگ کر آئے ہین جو تمھین منظور ہو وہ کرو ساحرہ
بھاگی سیلاب سے کہا کہ حضور سکندر نامے جوان مع نسیم آتشخو ساحرہ قیدخانہ سے بھاگ کر
آئے ہین یہ سنتے ہی سیلاب سے تمہارے بھائی کی بیٹی شاخسار جادو اس مقدمے سے بہت
پریشان ہین انکو گرفتار کرو نسیم یہان سکندر سے کہ رہی ہین صاحب آپ نے مفصل
کیون کہدیا چاہیے کہ حال چھپاتی کنارے بیٹھکر سامان سپاہگرین بیٹھکر تھا کہ دیکھا سو معہ جادو دلر
ادھر آتے ہین نسیم نے کہا کہ لیجیے ساحرہ جا رہی اور آپ کی گرفتاری کو آتے ہین سکندر نے کہا کہ ہم

جو کچھ ہو نسیم و شاہین و گلشن نے درخت سے کچھ پتے غنچے پھول شاخین توڑ کر ہاتھ مین لین دو سو ساحر پکارتے ہوئے بڑھے تھے کہ چلو ملکہ بلاتی ہین سکندر نے کہا لو ملکہ لڑائی شروع ہو گئی نسیم نے غنچے پھینک مارے غنچے چٹکے شاہین نے بھی سحر کیا تینون نے جو کیا یک سحر کیا دو سو جادوگر تھرا کے سر جھکا یا مبہوت ہو گئے یہ اشعار پڑھنے لگے

## نظم

عاشق کے خون کو علم ہے آب سبیل کا
راہ عدم کو جاتے ہین خاموش قافلے
رہزن سلوک سمجھے کریگا دلیل کا
یوسف کی جستجو مین روانہ ہین قافلے
رنجور کا انیس ہے ہمدم علیل کا
بندہ ہے کس کا پوچھتے جب منکر و نکیر
مختار ہے کریم کثیر و قلیل کا
آتش ہی دعا ہے خدا سے کریم سے

جی کس طرح سے ہووے نہ روشن دیکھیے
ہر جرس ہے سرمہ غبار اس سبیل کا
محتاج خضر راہ نہین تیری راہ مین
نالان جرس مین شور ہے کوس رحیل کا
باغ و بہار آتش نمرود کو کیا
عاشق ہون مین کہونگا کہ بندہ خلیل کا
آوازہ تیرے عدل کا ہے بسکہ کون و ...
محتاج ای کریم نہ کیجو بخیل کا

کیا داد خواہ ہو کوئی اسکے ثقیل کا
سنگ نشان کا دخل ہے آئین سبیل کا
آوارہ ہون مین کوئی کی منزل نہین
کرنا ہے کام شوق جاں دلیل کا
عاجز نواز دو سر ... کوئی نہین
مشکل کے وقت حامی ہوا تو خلیل کا
سائل ہون مجھکو قید کم و بیش کی نہین
پٹنے سے زور دل نہین سکتا ہے ...

یہ سب ساحر جھومتے ہوئے قبضہ شمشیر چومتے ہوئے لشکر شہلا پر جا پڑے ساحرون کو قتل کرنا شروع کیا سیلاب جادو ہر چند سحر کرتی ہے کہ انکو روکون وہ لوگ نہین رکتے سیلاب نے دو چار کو قتل بھی کیا مگر گئے مگر شوق سے نہ باز آئے کوئی پکارتا ہے نسیم کا ہوا خواہ ہون کوئی پکارتا ہے شاہین کا غلام ہون کوئی پکارتا ہے گلشن کے گلزار کا گلچین ہون جان دونگا انکی محبت سے ہاتھ نہ اٹھاؤنگا سیلاب گھبرا گئی ایک گھڑی بھر کے عرصے مین دو ہزار ساحر قتل کیے سیلاب گھبرا کر سحر کرنے لگی ملکہ نسیم مسکرائی جاتی ہے جب مسکراتی ہین اُن ساحرون کو جوش زیادہ ہوتا ہے دو گھڑی کے عرصہ مین جب کئی ہزار جادوگر مارے گئے سیلاب نسیم پر جا پڑی ملکہ نسیم نے ایک گلدستہ زمین پر مارا سیلاب چیخ کھا کر زمین پر گری نسیم نے دوڑ کر اٹھا لیا زبان مین سوزن دیا سامنے سکندر کے لائین کہا ای شہریار یہ حاضر ہے سکندر نے کہا مذہب شمر پرستی قبول کر سیلاب نے کہا مین کنیز ہون سکندر نے زبان سے سوزن نکالا سیلاب قدمون پر گری ساحرون کو پکارا آواز دی ہمنے سکندر کی اطاعت قبول کی سب ساحرون نے آواز دی جبکی حضور نے اطاعت کی ہم بھی تابعدار ہین ان سب ساحرون کو لیکر بارگاہ زرنگی استادہ ہوئی بجاہ و جلال شاہزادہ سکندر اُس بارگاہ مین داخل ہوئے سلاح جنگ ذات بر آراستہ ہوا سب سامان مہیا ہوا سلطان تخت پر آکر بیٹھے یہ سردار اپنے اپنے مقام پر جاکر بیٹھے نسیم نے کہا ای سیلاب ہمارے شاہزادہ والا قدر کا یہ ارادہ ہے کہ طلسم نور افشان کو فتح کرین ای سودے مین نکلے تھے جا کر گرفتار ہوے ایک سال برابر قید رہے اب خداوند کریم نے سرسبزی دکھائی کہ قید سے چھوٹے وہی شاہزادہ کا قصد ہے تمھاری کیا رائے ہے اسمین کیا کوشش ہو سکتی ہے یا نہ فکر کرین سیلاب نے سر جھکا لیا کہا ای ملکہ عالم ایک تدبیر ہے حضور کا سحر بھی مین نے دیکھا حقیقت مین ساحران نور افشان سے لطف سے مقابلہ پڑیگا ہوتی مناسب یہ ہے کہ طرف کوہ عجائب و غرائب کے چلیے اگر جنت خونریز کو مار لیا تو وہان سے نوج کا مددملیگا اگر حضور مع بائے طلسم کشا علامت مین داخل ہو چکے وہ طرف قید خانہ کے جاتے ہین آپ چلکر

جنگ خوب ہو چکی ہے مقابلہ ڈال دیجیے اگر چہ جوہر مقابلہ پر غالب آئے اور لوح مل گئی تو طلسم فتح کیا صاحبقرانِ
سکندر مرتبہ پر سوار ہوئے سلطان تخت پر ملکہ نیم طاؤس زرین بال پر شاہین عقاب پر ملکہ گلشن
ایک باز بلند پرواز پر جواہر خنجر زن عیار بانہائے عجیب ری سے آراستہ پشت پر سات ہزار
ساحروں کا لشکر اسی گرد فر سے طرف کوہ عجائب و غرائب کے چلے اب صاحبقران کا حال
تحریر ہوتا ہے جب صاحبقران کو خبر پہنچی کہ کسی جادو نے خیر دل نے لشکر شکول پہ شبخون مارا لشکر
ساحران بھاگ گیا سب کو صاحبقران نے ملک اخضر و زنار و فیروزہ و لالہ عذار و ماہ رخسار افسر
ساحران تین لاکھ ساحر پشت پر دیکھا اخضر کا قصد ہے میں پہلے قید خانہ پر جا پڑوں صاحبقران فرماتے ہیں
ای ملک اخضر لشکر کو روک کر چلو بالکل لشکر بر رہو اخضر کہتا ہے ایسا ہی ہوگا صاحبقران ذرا
جو غافل ہوئے اخضر نے کہا کہ ای زنار لشکر بڑھاؤں میں چاہتا ہوں کہ قید خانہ پر پہلے ہو چلوں شہنشاہ
کوکب کو جا کر رہا کروں زنار نے کہا کہ صاحبقران منع کرتے ہیں اخضر نے کہا کہ وہ آقا ہے
ہمارا مولا ہے قدر شناس جو مناسب جانتے ہیں وہ فرماتے ہیں ہم چاہتے ہیں آقا کو تکلیف نہو لیکے
اپنا طاوس اٹھایا تین لاکھ کا لشکر ملا کر دین روا روی کرتا ہوا جاتا ہی صاحبقران نے نگاہ اوٹھا کر دیکھا
کہ لشکر اخضر کا نگاہوں سے غائب ہو گیا صاحبقران نے فرمایا کہ خواجہ دیکھو اخضر نے اپنا
ہی کہا کیا لشکر بڑھا لے گیا تم بڑھ کے خبر لو بلکہ انکو روکو خواجہ بھاگے لیکن شاخسار جادو
چالیس ساحران نامی چار لاکھ فوج لیے جنبش ہی کہ ہر کارے دوڑے ہوئے آئے عرض کی
حضور صاحبقران کا لشکر پیچھے رہا اخضر و زنار وغیرہ آگے بڑھ آئے یہاں سے دو کوس پر
لشکر اکر اترا ابھی جو وہ چلینگے تو قید خانے پر آ پڑینگے یہ سنتے ہی شاخسار اٹھی پکار کر آواز دی تم سب
ساحروں کو شاہ طلسم نے کس واسطے تکلیف دی کون ایسا ہے کہ جا کر لشکر ملک اخضر کو پامال کرے
یہ سنتے ہی ان چالیس افسروں میں سے بہمن چار دست بادہ کبر و نخوت سے مست آواز دی کہ ملکہ شاخسار
ابھی جا کر قیامت برپا کرتا ہوں راستہ روک دوں یہ کہکر بہمن چار دست چلا ایک صحرائے
ہولناک میں پہونچا بہمن چار دست زمین میں اوترا جھولی سے ایک تخم نکالا اسکو زمین میں بو
کر زمین پر سحر کرنے لگا تھوڑے عرصہ میں شاخیں پھوٹیں وہ شاخ بلند ہونے لگی پھر تھوڑے عرصہ
میں وہ شجر بلند ہو کر لہرایا ہر مقام پر پتوں کے خنجر اور تلواریں چمک رہی ہیں ہزارہا پیکان تیر شاخوں
میں نصب ہیں یہ شجر سحر بنا کر بہمن چار دست بدمست ایک خیمہ استاد کرکے بیٹھا اسمائے سحر پڑھ رہا ہے
قطع اسکی تحریر کرو ایک ساحر سیہ فام بد انجام توند نکلا ہوا کھار دے کی دھوتی باندھے ہوئے
دو سے زنار نکلے ہوئے سر منڈا ہوا سر اوپر سرخ کلاہ آنکھیں بھوبلی اسمیں کیچڑ بھرا ہوا ناک بہ رہی ہے
رنگ زرد زرد موکھو تاہ گردن تنگ پیشانی پر قیمت کی نشانی پالتی مارے بیٹھا ہی ایک ڈھولی ہاتھ میں
سحر اس بات بات میں ڈھول بجاتا ہی بھجن سامری کے گاتا ہی گویا سیف ابھار رہا ہی نہیں معلوم کیا کیا
بڑبڑاتا ہی جوں جوں غل مچاتا ہی نخل کو زور ہوتا جاتا ہی خنجر تلواریں چمک رہی ہیں بجلیاں کڑک رہی
ہیں بہمن بیٹھا ہی کہ اسنے دیکھا سامنے سے گرد اوڑی ملک اخضر مع زنار وغیرہ بصد جوش و خروش مرکب پرند
اڑاتا ہوا پشت پر سردار و ساحران نامدار جنکے نام لکھ چکا ہوں اخضر نے جو شجر کو دیکھا پکار کر آواز دی کہ او

بہمن چاردست یہ کیا عجب ہوا کہ بیٹھا ہی کہیں جا نہ والے رہ گئے ہیں یہ کہکر اخضر طرف سرداروں کے
بلبلا کے آیا وہ اس ملعون نے ہمارا راستہ روکا ہے تم لوگ نہ آنا میں ابھی جاکر اس نخل کو کاٹتا ہوں یہ
شاخ بدعت کو جو کاٹتا ہوں یہ کہکر مرکب پرند کو اڑایا بلندی پر نخل کے دیا گولہ ارا سحر سے شعلے نکلے
اُسنے سنہری پتلے تلواریں کھینچے ہوئے سامنے اخضر کے تنے گا کیا علم ہوتا ہے اخضر نے کہا اس
نخل کو کاٹ کر گرا دو آپ ہوا پر ٹھہرا رہا پتلوں کو حکم دیا سب پتلے تیغیں کھینچے ہوئے نخل پر
گرے تلواریں زور نے لگیں خنجروں کو سنایا چند شاخیں کاٹیں بہمن نے ایک چیخ ماری اسکے ایک
چیخ مارتے ہی تلواریں چمکیں جس پتلے پر پڑی پتلے کے دو ٹکڑے ہوئے پتلے مر مر کے گرنے لگے
زیر نخل لاشوں کے انبار ہیں پتلے سب بیکار ہیں جان دیے ہیں تلواریں توڑ رہے ہیں لیکن خبر
بھی سر نخل سے سحر کر رہا ہے بدن اپنا کاٹ کاٹ کر پھینک رہا ہے جب بدن کاٹ کے پھینکا تلوں
کو زور ہو جاتا ہے پتلے قتل ہو رہے ہیں ایک پہر کے عرصہ میں سب پتلے کٹ کے گرے اخضر
نے جو دیکھا کہ سب پتلے مارے گئے گردش کر کر آگے بہت سے پتے نخل کے ٹوٹ کے اخضر پر
گرے تلواروں نے زخمی کیا پیکان تیر زخم پر پڑے پتوں میں لپٹ کر اخضر زمین پر گرا
زنار نے جو یہ ہنگامہ دیکھا اخضر زمین پر بیہوش نظر آیا تاب نہ باقی رہی زنار کڑک کر
گری بہمن چاردست نے ایک زمین پر دو ہتھڑ مارا زنار بھی لڑکھڑا کر گری ایک طرف
فیروزہ دوڑی جھک کر گری یہی حال فیروزہ کا بھی ہوا ماہ رخسار و لالہ عذار بھی یونہیں جاکر
چینا لشکر جو ستر پڑنے لگے ہزارہا ساحر مارے گئے آخر سب کے سب بھاگے جاکر دڑہائے کوہ
میں چھپے بہمن نے سرمو نہ ناز ہیرا السیج بیٹھکر بہمن گانے لگا طوابہ کو جو امیر نے روانہ
کیا تھا خواجہ نے آکر یہ سانحہ دیکھا کہ اپنے سرداروں کے زیر نخل پڑے ہیں ساتھ والے سب
بھاگ گئے غم و حیران ہے کہ اب میں کیا کروں اس سوچ میں کھڑے ہیں کہ کیا تدبیر ہو کہ صحرا
گرد اڑتی دیکھا صاحبقران زمان آگے بڑھے ہوئے سب سرداران نامی پشت پر لشکر کی
سرداری کرتا ہوا آتا ہے امیر کو بڑھکر ہرکاروں نے جانبازی اخضر کی خبر سنائی عرض کی
کہ آخر یہاں تک لڑا کہ بیہوش ہوکر نخل کے تلے پڑا ہے زخم میں چور چور انتہا کے زخم کھائے بدعت
نہ ہوسکی یہ سنکر صاحبقران پکارکر اسم اعظم پڑھنے لگے عمرو نے جو دیکھا کہ اگر صاحبقران
جا پڑے نخل کا سحر سخت ہے ایسا نہ ہو کہیں بلا میں پھنس جائیں ایک جانب بھاگا دڑہ کوہ
میں آیا تخت زبرجدی زنبیل سے نکالا سحر العجائب کی شکل بنکر تخت پر سوار ہوا پایہ بند
سے تخت کو اڑایا اڑاتے ہوئے چلے بہمن اپنے مقام پر بیٹھا ہے کہ اسنے دیکھا سحر العجائب
تخت کو اڑاتے ہوئے آتے ہیں اٹھکے سلام کیا پکارکر آواز دی ای بہمن چاردست
کیا کہنا کیا سحر کیا مجھے اپنے مقام پر بیٹھے بیٹھے دیکھا معلوم ہوا کہ تمنے ساحروں کو بیکار کیا بہمن نے کہا اخضر کو
جزا دعوی تھا کیسا بیکار کیا دیکھیے بیہوش پڑے ہیں سحر العجائب نے کہا ہمکو سب حال معلوم ہے
کنیزان سامری نے سب کچھ مجھے کہدیا بہمن جھک جھک کے سلام کرتا ہے تخت اترا بہمن چاردست
نے پایہ تخت کو بوسہ دیا کہا اگر حضور نے سرفراز فرمایا ایک احسان اور کیجیے کہ چند ساعت تشریف رکھیے

لشکر حمزہ بھی آ پہونچا اُنکی تباہی بھی دیکھ لیجیے دیکھیے تو کس طور سے اسم اعظم نیند کرتا ہون حمزہ کو اپنے
اسم اعظم پر بڑا دعویٰ ہے سحر العجائب نے کہا ہم اسی واسطے آئے ہین کہ تباہی لشکر حمزہ دیکھین
یہ کہکر سحر العجائب نے کہا پتھال مین کیا رکھا ہے بہمن نے کہا شراب ہے واسطے پوجا پاٹ کے
رکھی ہے بھوگ سامری کا کر رہا ہون سحر العجائب نے گلابی اٹھائی کہا ہو جے کی سامری
کی شراب ہم پیئینگے بہمن نے کہا ای شہنشاہ اس شراب کو مین کیونکر عرض کرون کہ آپ اس شراب
کو نوش فرمایئے سحر العجائب نے کہا تصویر سامری نے خبر دی کہ جاکر اس شراب سے
ایک جام بہمن کو پلاؤ ایک تم بھی پیو سو سو برس عمر بڑھے گی یہ سنکر بہمن خوش ہو گیا
سحر العجائب نے کہا مین اسی واسطے آیا کہ بہمن نے کتنا بڑا کار نمایان کیا اسکا بدلا ابھی تو
مین کرون سو برس تمھاری عمر بڑھ جائے بہمن خوشی مین آکر گرد پھرنے لگا کہا ای شہنشاہ بڑا احسان
کیا غلام بھی خدمتگزاری کو حاضر ہے ابھی لشکر حمزہ کو تباہ کرتا ہون سحر العجائب نقلی نے
جام شراب بھرا قصد کیا کہ بہمن چہار دست کو پلاؤن لیکن سحر العجائب و مصر العذاب
تخت پر بیٹھے ہین ایک ساحرہ حاضر ہوئی اُسنے آکر عرضی دی سحر العجائب نے پڑھی اُسمین یہ حرف
شاخسار کے مرقوم تھا کہ ای شہنشاہ مبارک ہو بہمن چہار دست نے ساحران طلسم کش کا خاتمہ
کیا آپ مرآت واقعہ مین ملاحظہ فرمایئے کہ طلسم کش کا بھی خاتمہ ہوتا ہے اسم اعظم بند ہو گا تو کیا پھر لشکر
سلیمانی کا ملاحظہ فرمایئے سحر العجائب نے حکم دیا کہ ساحرہ کو خلعت دو کوشا لکھوا کر مرآت واقعہ
نکالا ایک آئینہ تہ دم اُسپر گرد پوش پڑا ہوا گرد پوش اٹھا کر سحر العجائب ایک بار اُن سے
کھلا ہوا آواز دی یا خداوند حال معلوم ہو کہ بہمن کیا کر رہا ہے آئینے مین دیکھا کہ بہمن پالتی مارے بیٹھا ہے
میری شکل کا ایک آدمی شراب پلایا چاہتا ہے گھبرا کر سحر العجائب نے آواز دی یا خداوند میری
شکل پر کون بیٹھا ہے آئینہ سے آواز آئی عمرو عیار تمھاری شکل پر بیٹھا ہوا بہمن کو شراب پلا کر مارا
چاہتا ہے جلد اسکی خبر لو یہ دیکھتے ہی سحر العجائب نے ایک چیخ ماری کہ ارے کوئی ایسا ہے کہ جا کر
بہمن کو بچائے مگر بہت جلد ہو پہنچے یہ سنتے ہی صمصام تیغ زن ایک ساحر اٹھا کہا مین ابھی جاکر
بچاتا ہون سحر العجائب نے گرد پوش ڈالدیا انتظار کرنے لگے صمصام چلا یہان وہ وقت ہے
کہ بہمن کے ہاتھ مین جام شراب خواجہ کہ رہے ہین کہ پیو یہ دعائین دے رہی ہے کہ آسمان سے آواز
آئی ای بہمن خبردار شراب نہ پینا یہ لٹتا ہوا زمین پر گرا عمرو نے کہا ای بہمن دیکھو حمزہ نے کیسا
بھیجا ہے اس شراب کی صفت کو کیا جانے ناحق منع کرتا ہے بہمن نے اٹھا کر گولا مارا صمصام بیٹھے
بیٹا ہوا تھا گولا جیسا سر کے ہزار ٹکڑے ہوے یہان پہنچے سحر العجائب نے کہا تصویر سامری سے پوچھو
اسنے پتلی نکالی سحر العجائب نے پوچھا صمصام نے کیا کیا پتلی نے کہا کہ صمصام مارا گیا بہمن نے
مارا پھر عمرو و بہمن کو مارا چاہتا ہے سحر العجائب نے کہا کہ یارو یہ کیسا غضب ہوا اب دیر کرنے
مین دیر ہوگی پہلے انتظام کرلون ارے کوئی ادھر جائے اشتفاق جادو اٹھا سحر العجائب نے
ایک گولا بھی دیدیا اشتفاق چلا اُس وقت پہونچا کہ بہمن شراب پیا چاہتا ہے کہ اشتفاق نے آواز دی
خبردار شراب نہ پینا یہ کہکر اُسکو گولا مارا بہمن و عمرو دونون گرے دونون بیہوش ہو گئے

بہمن کی تو زبان ہی سوزن دیا عمرو کی کمر مین پنجہ دبا لیکر چلا ہمرکارون نے خبر دی کہ اشفاق جادو آیا تھا عمرو و بہمن کو لیے جاتا ہی صاحبقران نے جو دیکھا مرہ کرکے چلے جا کر نخل کے قریب پہونچے نخل سے تلوارین برسنے لگین ایک طرف سے برق بھاگا ٹرچا ہوا جاتا ہی صاحبقران زیر نخل تلواردن سے لڑنے لگے تلوارین خنجر نخل سے گر رہے ہین اسیسہ اسم اعظم پڑھ کے تلوارون کو خنجرون کو دفع کر رہے ہین اشفاق جادو لیے ہوئے بہمن و عمرو کو جاتا ہی کوس بھر بڑھا ہی کہ ایک طرف سے گرد اڑی دیکھا ایک جادوگر دوڑا ہوا چلا آتا ہی پکارتا ہوا کہ ای اشفاق ٹھہر جا مجھے کچھ کہنا ہی مجھکو شہنشاہ نے بھیجا ہی اشفاق ٹھہر گیا وہ ساحر قریب پہونچا آنے کے ساتھ ہی اشفاق کو سلام کیا کہا شہنشاہ نے بھیجا ہی فرمایا ہی کہ عمرو کو زندہ ہمارے پاس نہ لاؤ قتل کرکے سر خواجہ کا مانگا ہی کہ اس شخص نے بڑے بڑے ساحر مارے اسکا آنا ہمارے قلعہ مین بہتر نہین اشفاق نے کہا ہم عمرو کو قتل کرینگے یہ کہکے عمرو کو چھین لیا اشفاق بھی بڑھ گیا اس ساحر نے خنجر کھینچا اشفاق دیکھ رہا ہی ساحر چلا کہ عمرو کو قتل کرے گھبرا کر کہا دیکھیے شہنشاہ بھی آتے ہین انکو بہین نہ بڑا جیسے ہی اشفاق پلٹا ساحر نے کوکھ پر خنجر مارا اشفاق کا شکم چاک قصہ پاک عمرو کو ہوش آیا دیکھا برق فرنگی کھڑا ہی عمرو نے کہا بہمن کا بھی مرکات مے برق نے بہمن کا بھی سر کاٹا دونون کے مرنے کی آواز آئی صاحبقران زیر نخل لڑ رہے تھے کہ وہ نخل گرا تلوارین خنجر سب بیکار ہوے تھے جل گئے ملک اخضر و زنار وغیرہ ہوشیار ہوکر اٹھے اخضر نے کہا کہ ای آقا اب تامل نہ کیجیے سب لشکر کو ہم نے تیار کیا اسیطرح رد و ردی کرتا ہوا پھر چلا صاحبقران غیر ساحرون کا لشکر لیکر بڑھے فرماتے ہوے کہ ای اخضر پیچھے پیچھے چلو اخضر کہتا ہی کہ مین حضور کی بات کو نہین مانونگا آرزو ہی کہ جا کر شاخسار کو مارون گو کہ سب کو ... رہا کرون یہ کہتا ہوا بڑھا صاحبقران بھی اخضر کو منع کیے ہوے آتے ہین شاخسار جادو باغ ویران مین بیٹھی ہی کہ چند کنیزین دوڑی ہوئی آئین عرض کی ای ملکہ عالم بہمن چار دست مارا گیا صاحبقران بڑے زور و شور سے آتے ہین ہین لاکھ جادوگرون سے ملک اخضر آگے بڑھا ہوا آتا ہی یہ سنتے ہی شاخسار گھبرا گئی جو ساحر تیار بیٹھے ہوے ہین انسے کہا صاحبو کیا اخضر آتے نپائے چالیس افسر اٹھے بائیس لاکھ کا لشکر گرکتب و بران و لاچین و بلقیس و مخمور و بہار دستہ حسین وفا شہزادہ سرو سہی قد و مہران جوان بخت ان سب قیدیون نے جو ہنگامہ سنا خوشیان کرنے لگے کہتے تھے آقاے نامدار آتے ہین سب تو خوشیان کر رہے ہین مگر ملکہ بران حیران و پریشان مان سے عرض کرتی ہین ای والدہ ماجدہ ہمین امید نہین کہ زندگی مین آقاے نامدار کو دیکھین دل کی یہ کیفیت ہی

نظم

| | | |
|---|---|---|
| جو دلکو زلف صنم کا خیال ہوتا ہی | یہ دم انکھتا ہی سودے کا مال ہو کر | کبھی جو وصل کا ان سے سوال ہوتا ہی |
| حباب صاف جمال کا حال ہوتا ہی | جو دل مین بوسہ رخ کا خیال ہوتا ہی | تو انکا لال رنگ سے گال ہوتا ہی |
| ولیل و خواب ز [illegible] حال [illegible] | فراق یار مین آخر یہ حال ہوتا ہی | جو چھیڑتا ہون مین انکو [illegible] |
| تمھاری باتون سے مجھکو ملال ہوتا ہی | وہ سرو ناز جو کہتا ہی سیر گلشن کو | خوشی سے پھول کے غنچہ نہال ہوتا ہی |

تمھارے سر کی قسم کھا کے یار کہتا ہوں
مرے چھپانے کو تیار حال ہوتا ہے
کچھ عبادت بجا رجب وہ آتے ہیں
کلام کا بھی تو کرنا محال ہوتا ہے
گلے پہ چلتی ہے یاں ڈنگ سے چھری گویا

وہ چال چلتے ہیں جو دل پائمال ہوتا ہے
اب اپنا دور ہے آگے تھا دور مجنوں کا
مریض عشق کا چہرہ بحال ہوتا ہے
یقین ہوا کہ یہ چھوڑ رنگ لائے گی مہندی
کوئی جو تیغ نگہ سے حلال ہوتا ہے

نہائے تھے جو میں چھپ کے سلائی سے دن بھر
ہر اک ماہ میں ان کی کمال ہوتا ہے
برنگ غنچہ سربستہ مرے دہن آ کے
وہ ہاتھ ملتے ہیں جسکو ملال ہوتا ہے

مان نے کہا پی پی یاس کی باتیں نکرو پروردگار سنتے ہے دن دکھاوے گا لشکر صاحبقران قریب آیا خدا فتح نصیب کرے دشمن قتل ہوں جانفشاں افسر گئے ہیں بائیس لاکھ فوج ہے یا سمندر کی موج ہے لشکر صاحبقران کا کم ہے سہ وسیع تعداد دیو مہتران جوان بخت اشارہ کر رہے ہیں کہ جب زندانخانہ ٹوٹے جھٹ پٹ نکل چلنا یہاں ملک اخضر بڑھتا ہوا آتا ہے کرودا فرستار و قہار آگے بڑھے ہوئے نو لاکھ فوج انکی پشت پر دونوں نے بڑھکر نعرے کیے ارے اخضر اب نہ آگے بڑھنا ہم ستار و قہار جادو ایک طرف سے آواز آئی ہم معکوس آئینہ دار چار لاکھ جادوگر انکے ساتھ ہیں اخضر تو آمادہ تھا ستار و قہار کے لشکر پہ جا پڑا نہ نار چلیو کہ ملاکر معکوس پر جا پڑی یا فیروزہ اسکی مدد کو پہونچی دونوں نے جو سحر کیے زمین ہلا دی اخضر نے بال زنجیر اپنے آسمان پر پھینکے باران سیہ آسمان سے برسنے لگے جسکو کاٹا پانی ہو کر بہ گیا ستار و قہار نے تلواریں برسائیں اخضر نے آواز دی ارے کوئی حاضر ہے دو کالے جوان سامنے سے آئے تلوار ان کو روکنے لگے تلوار ان کو توڑ کر پھینک دیتے ہیں ملک اخضر کو بچاتے ہیں اپنا سر آگے کر دیا انکے سر پر تلوار تاثیر نہیں کرتی جو تلوار گری چمن سے ٹوٹی ستار و قہار نے آگر تیغہ سحر کا وار کیا اخضر نے دونوں کی تلواریں پھینک پھینک دیں مدلوں کو چیر کر پھینکا دونوں کے مرنے کی آواز آئی ستار و قہار کے مرتے ہی نو لاکھ ساحروں نے شکست کھائی اخضر انکو مارتا ہوا جاتا ہے جب گولا مارا سو دو سو کے سر اڑے کہ ہنگامہ برپا کیا ہے لیکن معکوس آئینہ دار جو تین لاکھ فوج سے مصروف جنگ ہے اسکے کان میں مرنے کی ستار و قہار کے آواز آئی کہا یارو انکو کس نے مارا نو لاکھ فوج کے افسر تھے معکوس آئینہ چمکاتا بھرتا ہے جسپر عکس پڑا حیران ہو کر بھاگ گیا ایک ہرکارے نے خبر دی ملک اخضر سبز پوش پادشاہ طلسم مینو سواد بڑے زور و شور سے لڑ رہا ہے اسنے ستار و قہار کو مارا یہ سنکر معکوس آئینہ دار تلاش کرتا ہوا اخضر کو چلا اخضر نے فوج کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیے ہیں ملکہ زنار و فیروزہ پڑھی ہوئی سامنے چلی آتی ہیں معکوس نے جرات سکندری کی آئینہ بڑھ کے زنار کو دکھایا جیسے ہی عکس آئینہ کا زنار پہ پڑا شکل آئینہ حیران بشکل زلف پریشان اسباب سحر پھینک دیا معکوس جھٹا کر زنار کا سر کاٹوں فیروزہ نے بڑھکر گولا مارا معکوس نے آئینہ چمکایا گولا الٹا پلٹا یا آئینہ پر فیروزہ کے پڑا پاؤں فیروزہ کا بھی ہوا فیروزہ و زنار عکس آئینہ سے بیکار ہیں جو بیان دونوں نے پھینکیں وہی جا ہی ہیں دم شمشیر پر گلا رکھیں معکوس نے اس نو لاکھ فوج کو بھی روکا آواز دی یارو آگر تھا جسکو افسر مارے گئے میں برائے جانبازی تمھارے ساتھ موجود ہوں جگر لڑو دیکھو میں نے فیروزہ و زنار کو بیکار کیا تمھارے مالک کے قاتل کو بھی ڈھونڈھ کر مارتا ہوں اخضر نے دور سے دیکھا زنار و فیروزہ

قتل ہوا چاہتی ہیں عجب کہ جیسے ہی سامنے معکوس کے آیا معکوس کی چوٹ بندھی ہوئی ہے آئینہ
دکھادیا آئینہ دیکھتے ہی اخضر گھبرایا شل زنار و فیروزہ کے چھلی تو بہکی کہ سحر کرنا موقوف رہا
ساحروں نے جو دیکھا کہ اخضر ایسا جوانمرد حیران گھبرا رہا ہے سحر کرنا موقوف پریشانی میں معروف
معکوس پڑھتا ہوا چلا آتا ہے کہ ان تینوں انسونکو قتل کر دیں ملازموں نے بڑھکر سینے اپنے سپر
کردیے معکوس بے خوف ساحروں کو قتل کر رہا ہے کہ صحرا سے گرد اڑی سب نے دیکھا کہ صاحبقران
زمان مع لشکر غیر ساحران پیدا ہوے امیر نے دیکھا لاکھوں لاشہ پڑا ہے فرمایا اخضر نے ہمارا
کہنا نہ مانا کہ معروف جنگ ہوے ساحروں کے بڑے جادو میں اسم اعظم پڑھتے ہوے بڑھے
طرف سے قید خانے کے بھی گرد اڑی رحیل جادو و قتیل جادو سات لاکھ فوج لیکر پہنچے معلوم
ہے کہ شاخسار جادو آپ تو قید خانہ میں ہے انسو نکو فرمانا بھیج رہی ہے انجام یہ ایمان ہے
کہ جب ان نوجوں سے کچھ نہو سکے تو قیدیوں کو لیکر فوج کی سپاہ کے نکالو ان رحیل و قتیل
وہ پہنچے معکوس نے آواز دی تم سب بڑھکر صاحبقران کو روکو خدا بھی غافل ہوں تو لیں ہم
حملہ کرو ان حرم میں بھی مسلمان رحیل و قتیل اسم اعظم سے ناواقف رحیل نے بڑھکر صاحبقران
پہ ایک طمانچہ کا مارا امیر نے رو کر اسم اعظم پڑھا جو بعقرب کا ہاتھ مارا رحیل کی رحلت ہوئی قتیل
جا پہنچا کہ کہی ہے صاحبقران اسم اعظم پڑھ رہے ہیں قتیل نے بڑھکر جا کمر میں پنجہ دو دن
امیر نے اسپر بھی ہاتھ مارا قتیل بھی مقتول ہوا دونوں ساحروں کے مرنے کی آواز معکوس نے
سنی کتنا ہی یاد رہے کیا سحر کرتے ہیں رحیل و قتیل کے مرتے ہی سات لاکھ ساحر بھاگے کہ پھر گرد
اڑی نعرہ ہوا نام مسحوب و مکتوب جادو پانچ لاکھ فوج سے یہ بھی آئے صاحبقران زمان شیرانہ
جنگ کرتے ہوے مسحوب و مکتوب جادو پر جا پڑے مکتوب کا دوسشنہ تمت کو دوا ہوا امیر نے
تاک کر تیر مارا مکتوب کا شیرازہ کھل گیا تیر نے خطا کی تیر بان جرات صاحبقران ۔ مکتوب
زمین پر گرا مسحوب بڑھا تھا امیر نے نیزہ مارا سینہ کو توڑ کر پار نکلا مسحوب بھی زمین پر گرا ان
انسروں کے مرنے کی آواز سنکر معکوس آئینہ دار چلتا ہے کتنا ہی یاد رہے کیا سحر ہو جو انسر آیا مارا گیا
جیشکر بڑھا اخضر و زنار کو پکار کر کہا ہے ایک و سنگ دی آئینہ چمکایا سب نے دیکھا کہ معکوس
غائب ہوا صاحبقران جس مقام پر کھڑے ہوے لڑ رہے تھے دیکھا زمین شق ہوئی معکوس نے
سامنے آکر آئینہ چمکایا جیسے ہی عکس آئینہ کا صاحبقران پر پڑا اسم اعظم فراموش ہوا اشقر اسی مقام پر
بیٹھ گیا خواجہ عمرو و کلیم اور جتنے رہے یہ سب معرکہ دیکھ رہے ہیں طرفہ سے معلوم ہوا کہ اسم اعظم
صاحبقران کو فراموش ہو گیا پریشان ہوا یا تو مردونکو برہنہ کر رہے تھے یا ایک جانب چلے
ہوش اڑتے ہوے کہ ای عمرو کیا کروں حمزہ کو اسم اعظم فراموش ہوا اس سوچ میں جا ماہی معکوس
نے دیکھا اسم اعظم صاحبقران تو میں نے بند کیا مگر صاحبقران پر کسی کا تیغ تاثیر نہیں کرتا الحج
شیرانہ لڑ رہے ہیں چہرہ اور دس عالم ہاں اشقر نہیں پڑھتا ساحروں نے مرلو کیا ایک مقام پر
کھڑے لڑ رہے ہیں جو صاحبقران کے قریب آیا سحر کیا امیر نے ہاتھ مارا انکے دو ٹکڑے ہوے
گرد اشقر لاشوں کا انبار امیر معروف جنگ ساحر اپنی جان سے تنگ معکوس نے آئینہ چمکا کر آواز دی

اے آئینہ سحر حمزہ کی قلعی کھول دے سب حال آئینہ ہو گیا جب ہر کہ حمزہ اسیطلح اسم اعظم کے بند ہونے پر
بھی اسی زور شور سے لڑ رہے ہیں اگرچہ زخم کھاتے ہیں ایک طور پر جنگ ہے ہر ایک مرجانے
سے تنگ ہے آئینہ سے آواز آئی اے معکوس تو نے اسم اعظم حمزہ کو بھلایا اُسکے پاس حرز ہیکل موجود
ہے اسپر نقش سیود ہے جب تک حرز ہیکل نہ لے گی حمزہ اسیطلح لڑیگا یہ سنکر معکوس پھر غائب ہوا
خواجہ عمرو تو فکر میں معکوس کی نکلے ہیں الا لعذار وماہ رخسار جو بڑھکر آئیں معکوس نے
اُنکو بھی آئینہ دکھا دیا یہ بھی دونوں بیکار ہوئیں لشکر ساحران پر آفت بخیر ساحرون پر مصیبت
ہزار ہا بندگان خدا بے بس و بیکس ہو کر قتل ہوئے پھر صحرا سے گرد اٹھی نعرہ ہوا منم
ذلال و ملال جادو افسر ساحران دونوں آتے ہی چار لاکھ ساحرون نے سحر کرنے لگے لشکر
بہرام کے تمام جنگی گیتی کر رہے تھے تیر اندازی میں مصروف ذلال نے آبرو داری دکھائی گولہ
مارا کسی سحر جنگی نے بہرام نے جو دور سے دیکھا ذلال نے سنکارہ ڈالدیا بہرام ایک گوشہ میں
آیا تاک کر تیر مارا ذلال بھی مارا گیا ملال کو بڑا رنج ہوا بہرام پر گولہ پھینکا بہرام کے ہاتھ سے تلوار
چھلی سپر پشت سے گری مرکب بدلگامی کرنے لگا مقبل نے جو دور سے دیکھا کہ بہرام سحر میں
ملال کے پھنسا تاک کر تیر مارا سینہ کو توڑ کر پشت پار گذرا ہنگامہ ہوا معکوس فکر میں ہے کہ حرز ہیکل
صاحبقران سے لون اسم اعظم تو بند کر چکا ہون ایک جانب چلا کہ پہلو سے آواز آئی کہ اے
دوست صادق محب وائق کیا مزے سے رہے ہو خوب سبکو بیکار کیا پلٹ کر معکوس نے
دیکھا سحر العجائب تخت اُڑاتے ہوئے چلے آتے ہیں معکوس نے جھککر سلام کیا کہا حضور نے
کیوں تکلیف فرمائی میں نے سبکا خاتمہ کر دیا اسم اعظم بھی بند کر دیا یہ بتلایئے کہ حرز ہیکل حمزہ سے
کیونکر لون سحر العجائب نے آواز دی میں آتا ہون ترکیب لینے حرز ہیکل کی بتاتا ہون یہ کہکر
سحر العجائب تخت سے کود معکوس سے کہا کہ میرے پاس اب ایک ایسا سحر ہے بتاؤں کہ حرز ہیکل
حمزہ کے گلے سے اُتر کر چلی آئے معکوس دوڑا قریب سحر العجائب کے آیا کہا اے معکوس آنکھ
چھپا لے اسکا عکس مجھکو بیقرار کرتا ہے معکوس بھول گیا کہ میرے سحر سے بادشاہ طلسم ہراتے
ہیں آئینہ بغل میں چھپایا جیسے ہی سحر العجائب کے قریب آیا کہا اے معکوس دیکھو بڑے بھائی جناب
آتے ہیں تمہاری تعریف کرتے ہیں خلوت بھی لائے معکوس خوش ہو کر پلٹا نعرہ ہوا منم مہر سپہر
عیاری و قطب فلک خنجر گذاری یہ کہکر خنجر مارا معکوس کا شکم چاک قصہ پاک معکوس کا مرنا تھا حمزہ
وغیرہ نے مہلت پائی فوج ساحران پر جا پڑے سحب گولہ مارا ہزار دو ہزار کے سر کٹے تھے صاحبقران
اسم اعظم کھلا اشقر کو بڑھایا بسم اللہ فوج نے شکست کھائی پھر غول میں یہی غلغلہ تھا کہ زنارو
فیروزہ نے آگ لگا دی اخضر نے تیر و بالا کر دیا لاشہائے ساحران سے میدان کارزار بھر دیا
ملکہ شاخسار قید خانہ میں مخمل رہی افسروں کو بھیج چکی تھی پڑھکر خبر ہو چکی ہیں کہ افسران فوج
سب مارے گئے معکوس نے جنگ کو روکا ہے یکا یک باغ ویران میں اندھیرا ہوا دیکھا سب
بھاگے ہوئے چلے آتے ہیں پکارتے ہوئے کہ حضور معکوس بھی مارا گیا لشکر صاحبقران زیر
دیوار باغ ویران آ پہنچا شاخسار گھبرا کر کوٹھے پر چڑھ گئی دیکھا صاحبقران دریائے خون میں

سناتے ہوئے شمشیر برہنہ ہاتھ میں ساحروں کو قتل کرتے ہوئے آتے ہیں اخضر و زنار و فیروزہ
دلال عذار و ماہ رخسار نے آگ لگادی یا ں برسایا سامنے باغ ویران کے گیارہ لاکھ ساحروں کا
کھیت رہا شاخسار نے جو یہ معاملہ دیکھا سمجھ گئی کہ معکوس ایسا جادوگر مارا گیا اب میں کیا کر سکونگی
پس سحر چلر کو ٹھیرے ہوئے اسیری تخت سحر تیار کیا مہران جوان بخت و سرو سہی قد کو ایک تخت پر
سوار کیا شمیم جادو کو حکم دیا انکو قید لیکر طرف قصر سیاہ کے چلو شمیم جادو دس ہزار ساحر انکو
لیکر بیچ قید سرو سہی قد چلی شاخسار نے شہنشاہ لاچین و بلقیس و مخمور و بہار و مہ جبین کو ایک
تخت پر سوار کیا مکمل جادو سے کہا تم لیکر طرف قصر سیاہ کے چلو مکمل جادو ان تینوں کو لیکر چلی
کوکب و براں و ناسمہ کو بھی تخت پر سوار کیا جنجل جادو سے کہا تم ان کو لیکر طرف قصر سیاہ کے
چلو یہ سب ساحر قیدیوں کو لیکر روانہ ہوئے شاخسار ان سب کو بھجکر باغ ویران سے نکلی دیکھا
صاحبقران گرز سلیمانی زرمان ہاتھ میں لیکر خندق کے قریب آئے مرکب کو مہمیز کیا خندق کو دراکر
قریب پھاٹک کے پہونچے گرز مارا کہ پھاٹک گرا شاخسار سر پٹکنے لگی پر پرواز پیدا کرکے بھاگی
صاحبقران نے کئی وار مارے تیروں نے خطا کی شاخسار نے سحر کے جلا دیے اور آواز دی
کہ حمزہ باغ ویران میں کیا رکھا ہے قیدی سب نکل گئے یہ کہکر مثل ستارہ سحری چلی آسمان پر جا کر غائب
ہوئی صاحبقران مع اخضر وغیرہ باغ ویران میں آئے دیکھا حقیقت میں باغ ویران ہے نکل
چلے ہوئے رفیقوں کو کمی ہوئی صاحبقران آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھتے ہیں کہ کوکب کہاں قید ہو
اسیری ہوا ایرج کی زینت پہلو کدھر ہے مکانوں میں گھسے سب سے زیادہ عمرو کو ملاقات کوکب کا
اشتیاق ہے کہ اپنے برادر بجان برابر کو رہا کردیں ہر مکان میں دوڑ دوڑ کر جاتے ہیں ہر مکان کو خالی
پاتے ہیں ایک جادوگرنی ضعیفہ بیٹھی تھی اس سے صاحبقران نے پوچھا کہ سب قیدی کیا ہوئے
اس ساحرہ نے کہا ای شہریار شاخسار سب قیدیوں کو تخت پر ڈالکر لے گئی صاحبقران نے کہا
آخر کس مقام پر لے گئی اسنے کہا اے شہریار یہ ثابت نہیں ہوا یہ میں نے دیکھا کہ جب معکوس کے مرنے
کی خبر اڑی تب شاخسار نے سب قیدیوں کو تخت پر سوار کر کے کہیں روانہ کردیا صاحبقران
بہت روئے فرمایا شاخسار نے بڑا ظلم کیا یہ فتح بعین شکست ہوئی روتے ہوئے باغ ویران سے
باہر نکلے پہلوے باغ ویران میں لشکر اوتارا زنار نے عرض کی اب حضور کو تدبیر طلسم کشائی طرف
کوہ عجائب و غرائب کے چلنا چاہیے خدا نے فضل کیا تو وہیں سب کا پتہ ملیگا صاحبقران کو
جدائی کا کوکب کے قلق دامنگیر ہے مقدم فتح طلسم کی تدبیر ہے یہ فرما کر اخضر کو بلایا بلا کر حکم دیا کہ سویرے
لشکر تیار ہو طرف کوہ عجائب و غرائب کے کوچ کرینگے امیر تو اس فکر میں ہیں کہ وقت بہ وقت گردش
ہوگا لیکن شمیم جادو جو لیے شاہزادہ مہران جوان بخت و شاہزادہ سرو سہی قد کو لیکر چلی تھی سوا بیدی
ازلی جو ہولی جبال ہر شاہزادہ ضیغم شیر شکار مہ رخسار برق وش سلوہ صحرا میں فردکش ہیں ہر رنگ
لب یار تیار رہا کہ دوشا [illegible] ہوا آیا عرض کی ای شہریار باغ ویران فتح ہوا صاحبقران پہونچ گئے ہیں
جنگ میں شہرے لاکھوں آدمی کا کھیت ہوا شاخسار جادو نے قیدیوں کو جا بجا روانہ کیا شمیم جادو
ساتھ بارہ ہزار ساحروں سے مہران جوان بخت و سرو سہی قد کو لیے ہوئے طرف قصر سیاہ کے

جاتی ہے یہ سنتے ہی ضیغم نے فرمایا ہمارا مرکب تیار کرو برقان برق وش اٹھ کھڑی ہوئی تھا ری
شہر یار شمیم جادو بڑی زبردست ساحرہ ہے بارہ ہزار جادوگر ساتھ ہیں آپ کے یہاں کوئی نام سے بھی
سحر کے واقف نہیں سب دیوانے جنگلی وحشی آپنے مار مار کے انکو آدمی بنایا ہے جو وقت ساحرون نے سحر کیا
یہ سب بیکار ہو جاینگے آپ آنکھ سے تماشہ دیکھیں میں جا کر سحر کرتی ہوں وہ سب آپس میں لڑینگے آپ
دونوں شاہزادوں کو رہا کیجیے گا ضیغم نے کہا ای ملکہ علم بڑے شرم کی بات ہے کہ میرا بھائی مہران
جوان بخت دوسرے یہ شاہزادہ سرو سہی قد فرزند بادشاہ جمجاہ اس مصیبت میں ہوں اور میں
بجا ہوں کیونکر زندہ رہوں یہی آرزو ہے کہ لڑ بھڑ کر جان دوں یا ان شیرون کو چھڑا لاؤں ٹھہرنا مناسب نہیں
ہر چند برقان نے کہا ضیغم نے نمانا سوار ہو کے کوس ترکی کو بجایا صحاق و دیلمان خیبری گھوڑوں
سے فزاقون کے تیار ہو کر آئے برقان تڑپ گئی جی میں کہتی ہے دیکھیے انکی محبت میں کیا رنگ ہوتا ہے
عجب دیوانہ کا ساتھ ہے جو کہتے ہیں وہی کرتے ہیں ضیغم نے شیر نگ سے کہا بڑھکر خبر لاؤ کہ شمیم کدھر
سے جاتی ہے عیار چلا تھا کہ سامنے سے گرد اڑی دیکھا شمیم جادو طاؤس پر سوار مہران جوان بخت
و سرو سہی قد ایک ارابہ پر چار جانب ساحر گھیرے ہوئے نمایان ہوئی ضیغم نے نوبت بجا دی قزاقان
بد ریدہ بوق بجتے ہی سب مشتعل ہوئے ضیغم نے قریب لشکر کفار جا کر پھر بوق بجایا آواز دی ای قزاقان بزنید
تلواریں کھینچکر دیوانہ کرے بیٹھے وار میں دو ہزار ساحر مارے شمیم حیران تھی کہ کیونکر سحر کروں گھوڑے
برق وش نیزہ مارا اور ہاتھ کے کبھی تیر چلائے کبھی نیزے سے جھکی کبھی برق شمشیر چمکی برقان برق وش
برق جہندہ نشکری ہزاروں کو کاٹ کر نکلتی ہے کہ ساحر گھبرا گئے ہر طرف سے مارش کے دھنے
مار کر بھگائی ہر جس بیک کر کے وہ سب کو کاٹ کر نکلی ملکہ برقان بڑھتی ہوئی سامنے شمیم کے پہنچی
للکارا او شمیم بہتر یہ ہے کہ شاہزادہ ضیغم شیرشکار کی اطاعت کر ورنہ زندہ نہ بچیگی برقان کو دیکھکر
شمیم نے کہا تمہاری تلاش تو شاہان طلسم کر رہے ہیں مشہور ہے کہ لیا برقان نکلیں تم یہاں بیٹھی ہو نیا
دھندا کیا ہے شکیں باندھ کر تمہیں لیجاؤنگی شاہان طلسم تم کو سزا دینگے برقان معشوق نازک مزاج شاہان
عالم کے سر کا تاج یہ کلمہ سنکر جھلا گئی غصہ میں چہرہ سرخ ہوا جواب دیا میں کیا شاہان طلسم کی لونڈی ہوں
جو مجھکو سزا دینگے ارے تو جا تو بجا تجھ ضیغم لڑنے ہوئے سامنے پہنچے شمیم کی جو نگاہ پڑی ایک جوان
مہ مقبول آفتاب تمثال خورشید جمال یکہ تاز میدان جلالت شہسوار عرصۂ لیاقت نیزۂ صاحبقران
صاحب شوکت و شان وارث سریر جہانبانی حسن میں یوسف ثانی شمیم دیکھکر گرمی پسینہ آگیا قلب
ٹھہر اگیا کہا ای برقان نگینہ الماس کا چن لیا خوب معشوق پایا پکار کر آواز دی ای جوان میرے پاس آ جا تو
لیگا میں پہلو لگی وہ مرتبہ دوں کہ عالم عالم رشک کرے برقان نے جو یہ باتیں سنیں گرو ک کر کری
شمیم کے دو ٹکڑے کیے سب ساحر فریاد کرنے لگے پکارے کہ ملکہ برقان ہم آپکے تابعدار ہیں شمیم
نے آواز دی چار ہزار جادوگر شریک ہوئے ضیغم نے اگر مہران جوان بخت کو قید سے رہا کیا
پشت مرکب پر سوار کیا شہزادہ سرو سہی قد کے واسطے تخت طاؤسی تیار کیا نقارہ پر چوب پڑی
وہ شوکت و شان سے اپنے لشکر میں آئے شہزادہ سرو سہی قد نے فرمایا ای ضیغم اب طرف طلسم نور افشاں
کے چلو چار ہزار ساحر و نکو برقان نے آراستہ کیا تینوں شہزادوں کے عیار خبر لائے کہ صاحبقران

زمان طرف کوہ عجائب و غرائب کے گئے ضیغم نے کہا چلو دوسرے دن جب گرد فرسے کوچ کیا
برقان برق وش نے ایک سحر ابر تیار کیا اُسمین مخفی ہوئی چار ہزار ساحرون کا لشکر اسی ابر مین چھپا ہوا
طرف طلسم نور افشان کے چلے تینون جوانون نے نقابین چہرون پر ڈالین کوچ کر کے چلے پانچ کوس لشکر چلا ہوگا
ایک صحراے سبزہ زار مین فرودگش ہوے لشکر اتر رہا ہی کہ صحرا سے گرد اڑی ضیغم دیکھنے لگے برق وش بھی
بھی کھڑے ہین برقان برق وش نے لشکر اپنا عقب مین اوتارا گرد جو اڑی تھی دیکھا ایرج نوجوان
مع سرداران عالیشان بیٹے معصوم کے دن سوار لشکر کو آراستہ کر کے آیا ہوا لشکر پر ابر فیروزی آئینہ
ہماے بلند پرواز ہے کہ چھاے ہوے ہے ایرج کا لشکر آ گیا ضیغم نے کہا ای شہریار اگر سرکار کے
خلاف منظور ہو تو اس کر با فروش بازاری کی گردن مین سرو سہی قد نے کہا یا ای برادر صاحبقران
زمان کوچ کرکے طرف کوہ عجائب کے گئے یہ بھی وہین جاتے ہین لہذا اگر انکو ستایا تو مسلمانان
گھبرا یا جنگجو جاتے ہین جانے دو مہران جوان بخت نے کہا حضور کیون پانچ ہوتے ہین
انکی گردن بیٹے دیجیے ہم بھی شکار کھیلین سرو سہی قد چپ ہو رہے ضیغم نے دو پہر رات گئے
نوبت ترکی کو بجایا نعمان بارہ ہزار قزاق لیکر آیا ضیغم جا پڑا ایرج پر شبخون مارا نعرہ کیا منم شیر بیشہ
جرأت یکتاے میدان جلالت شاپور نے جا کر ایرج کو خبر دی کسی نے آکے لشکر پر شبخون مارا ایرج
نوجوان سلاح سے آراستہ ہو کر نکلے دیکھا آج تو مدت کے بعد قزاقون کو دیکھا کہ لڑ رہے ہین
حیران ہی کہ ای ایرج کون ہین چند دور سے دیکھا ایک نقابدار برق وش شمشیر زنی کر رہا ہی جسپر جا پڑتا
جسکو ہاتھ تلوار کا مارا اسکے دو ٹکڑے کیے انسر دن کو تاک تاک کر مار رہا ہی خیمون مین آگ لگا رہا ہی
طنابین کاٹ دین خیمے گرائے گئے سوارون کو روند ڈالا ایرج نوجوان جا پڑے پکار کر آواز
دی کہ او نقابدار مغرور خبردار آگے نہ بڑھنا منم نقد روح روان قاسم عالیشان ایرج نوجوان
نقابدار نے نیزہ دکھایا ایرج نے اپنا نیزہ اٹھایا نقابدار نے نیزہ گھوڑے کی آنکھ مین مار دیا
گھوڑے نے چیخ مارا ہر چند ایرج نے سنبھالا گھوڑا کیونکر سنبھلے آنکھ مین نیزہ اترا ہوا ہی اوپر سے
نقابدار نے سر ایرج پر ہاتھ مارا ایرج گھوڑے پر سے کود پڑے سر ایرج کا تھوڑا سا زخمی ہوا اس زخم کاری
مین ایرج کو یہ خیال ہی کہ میں گھوڑے سے نقابدار تو اٹھاون نقابدار نے گھوڑا بھگایا ایرج نے چاہا کہ
پیچھا کرون نقابدار نے پلٹکر ایک اور نیزہ مارا کہ شانہ بھی ایرج کا نشانہ ہوا ایرج لڑکھڑا گیا نقابدار نے
نکلتے نکلتے بوق ترکی کو بجایا ای قزاقان بد ریتہ سب قزاق سمٹ کر ایک طرف آے جمع ہونے پاے
تھے کہ نقابدار قزاقون کو لیکر نکل گیا ایرج کو سپاہیون نے اٹھا یا دیکھا سر زخمی شانہ زخمی عجب
پریشانی مین ایرج کو پایا شاپور قریب آیا ایرج نے فرمایا ای شاپور رنج معلوم یہ ہوا کہ اسد
نے آکر شبخون مارا شاپور نے کہا کہ مین دریافت کرونگا یہ کہکر شاپور روانے خبر کے چلا یہان جو ضیغم
لشکر مین آیا حکم کیا ابھی لشکر تیار کرو اسی وقت لشکر تیار ہوا سرو سہی قد نے کہا یہان سے آج کوچ
نہ کیجیے ضیغم نے فوراً اسی وقت لشکر تیار کرکے کوچ کر دیا شاپور جو آیا دیکھا لشکر ندارد کوئی ایک
دو بوڑھے جو چلنے کے لائق نہ تھے وہ رہ گئے ہین انہون نے پوچھا کچھ حال نہ ثابت ہوا لاچار پلٹ کر
خدمت ایرج مین آیا عرض کی کچھ ثابت نہین ہوتا ایرج نے اس زخم داری مین کوچ کیا ضیغم پانچ

کرسی پر آ کر اترے بیٹھے کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا شبتاب کوہ پیکر ساٹھ ہزار فوج سے جاتا تھا ضیغم کو دیکھکر
ٹھہر گیا ہرکارون کو بھیجا کہ جا کر دریافت کرو یہ کسکا لشکر ہے ضیغم کنارے کھڑے تھے اُنسے ہرکارون نے
پوچھا یہ لشکر کسکا ہے ضیغم نے کہا سرکوب کافران ملک الموت ساحران تمھارا افسر کیون پوچھتا ہے
کیا ہم اُسکے باپ کے نوکر ہین ہرکارون نے جا کر افسر سے یہی فقرہ کہدیا افسر نے غصے مین آ کر طبل جنگی بجوایا
کہا ہم جانتے ہین آجکل سب طرف سے مسلمانون نے بلوہ کیا ہے یہ نقابدار چھپے ہوئے جاتے ہین ہم
نہ بڑھنے دینگے یہ کہکر لشکر کو تیاری کا حکم دیا تیاریان ہونے لگین ضیغم کو بھی خبر پہونچی کہ شبتاب نے
طبل جنگی بجوایا ضیغم نے بھی حکم دیا کہ یہان بھی طبل جنگی بجے نعمان نے کہا اگر حکم ہو تو آسپر شبخون مارین
ضیغم نے کہا کہ ناجوانمردی کو حیران کرنا منظور تھا انہیسون پر کیا شبخون مارین صبح کو سمجھا جائیگا شب بھر
تیاری کا ہوئی صبح کو دونون لشکر میدان مین آئے صفین آراستہ ہوئین شبتاب میدان مین نکلا اسنے
بھی دیکھا کہ نقابدار لڑکے ہوئے ہین انکو لڑکے کہارون سر لیکے خدمت شاہان طلسم مین پہلوان
یقین ہے کہ شاہ بہت خوش ہون پکار کر آواز دی جسکو تمنائے مرگ کی ہو نکلے وہ کون صاحب ہین جو
ملک الموت جان کافران ہین مہران جوان بخت نے قصد کیا تھا کہ نکلون ضیغم نے بڑھکر منع کیا
کہا بجا ہے صاحب آپ تماشا دیکھیں ہین ابھی اسکا سر لاتا ہون بادشاہ نے قصد کیا ضیغم قدمون سے
لپٹ گئے عرض کی ای شہریار آپ نور نگاہ بادشاہ جمجاہ ہین آسمان سلطنت کے ماہ ہین ہم آپ کو
میدان مین کبھی نکلنے نہ دینگے جانباز کسدن کے واسطے ہین یہ کہکر دوگانہ عرض کی غلام کو اجازت دیجیے
بادشاہ نے بمجبوری اجازت دی ضیغم شیر شکار مقابلے مین شبتاب کے پہونچے بعد نگاہ دوزنی کے
شبتاب نے پوچھا آپ لوگ کہان جاتے ہین یہ طریقے سے ظاہر ہے کہ آپ لوگ مسلمان ہین اثنائے جنگ
لیے ہوئے جو آپ اترے ہین تو کیا قصد ہے ضیغم نے کہا ارادہ ہے کہ صحرا العجائب و مصر الغرائب
جو ملکوتی مین انکی جا کر گوشمالی کرین جیپور ونے غضب کیا کہ اپنے بادشاہون کو قید کر لیا انشاء اللہ
انکا بدلا ہوگا یہ سنکر شبتاب نے کہا وار کیجیے کہ حوصلہ نہ باقی رہے ضیغم نے کہا ہمارا دستور نہین
جب تیرے حربے سے خدا بچائیگا تب ہم بھی حربہ کرینگے شبتاب نے نیزہ مارا ضیغم نے نیزہ
اٹھایا ہی کہ جواب دون صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایرج نوجوان مع اپنی فوج کے چلے آتے ہین
دو رشت پر ایک ابر سیاہی بجلیان چمکتی ہوئین ایرج نے دیکھا وہی نقابدار ایک پہلوان سے
لڑ رہا ہے دونون مین نیزہ چلنے لگا ایرج نے گھوڑا روک لیا شاپور سے کہا یہ وہی نقابدار ہے
جسنے بہمن شبخون مارا تھا شاپور نے کہا حقیقت مین وہی جوان ہے اسکی جنگ ملاحظہ فرمایئے اب
تماشا ہے جنگ دیکھنے لگے سارا لشکر آکر ٹھہرا ملکہ ہمای بلند پرواز جو ایرج کے ساتھ ہین ایرج نے
اُنسے ہر مرتبہ کہا کہ ای ملکہ عالم اب تم چلی جاؤ اگر دادا جان سنینگے تو اُنکے خلاف ہوگا انکا دستور نہین کہ
ساحر ساتھ رہین کھڑے دیکھ رہے ہین شاپور سے باتین کرتے جاتے ہین ملکہ ہمای بلند پرواز
بھی قریب آ گئی ہین ضیغم نے بھی دیکھا کہ ایرج کے ساتھ ایک ساحرہ زبردست ہے ضیغم و
شبتاب سے نیزہ چل رہا ہے ایرج نوجوان فرماتے ہین نقابدار جوان کمسن ہے اگر شبتاب غالب آیا
تو مین ضرور دخل دونگا اور اگر نقابدار غالب آیا الحمد للہ مرد مسلمان ہے میرا بیوجہ دشمن ہوا اچھا ہمین آیا

گواسنے بجبر کیون شبخون مارا یہ ذکر ہو رہا ہی کہ دوسری گرد صحرا سے اُٹھی سب نے دیکھا کہ شاہزادہ
نور الدہر بن بدیع الزمان لشکر عمدہ ساتھ ابر تیرہ و تار آسمان پر چھایا ہوا گرد اڑاتا ہوا چلا آتا ہی
نور الدہر نے جو دیکھا کہ ایک جانب ایرج لشکر لیے ہوئے کھڑے ہین میدان کارزار مین نقابدار
سبز پوش ایک دیو خصال پہلوان سے لڑ رہا ہی ایک طرف آکر نور الدہر ٹھہرے سبز پوش نے جو دیکھا
نور الدہر و ایرج آکر ٹھہرے ہین چابک جھکر رمنے لگا نیزہ اڑنے لڑنے وہ تو نیزہ و سینہ تاک کے
مارتا ہی سبز پوش نے سینے کی طرف نیزہ اُٹھایا شبتاب نے سینے کو بچایا نقابدار نے نیزہ گھوڑے
کی آنکھ مین مار دیا گھوڑے نے چرخ کھایا نقابدار نے نیزہ زمین مین ڈالدیا ایک ہاتھ تلوار کا
گھوڑے کی گردن پر مار دیا گھوڑا یکا قتل ہوا شبتاب گرا نقابدار نے اوپر سے ہاتھ تلوار کا مارا سر تک
خود سر کا زخمی ہوا نقابدار برس پڑا آخر کو شبتاب بھاگا فوج والون کو پکار کر آواز دی اور دم
دیکھ رہے ہو یہ نقابدار مجکو مارے ڈالتا ہی فوج والے دوڑے سبز پوش نے جو دیکھا کمک
کی آئی ہی تلوار کھینچکر جا پڑا ادھر سے نقابدار گلگون پوش یعنی مہران جوان بخت و نقابدار بادلہ پوش
یعنی شاہزادہ سرو سہی قد نیزہ و تلوارین کھینچکر جا پڑے ملکہ برقان برق وش نے جو یہ معرکہ دیکھا کہ
سبز پوش کو کفار نے گھیرا ملکہ برقان برق وش نے چاہا کہ مین جا کر سحر کرون سبز پوش نے عیار سے
کہا کہ جا کر ملکہ کو منع کرو کہ یہان جناب مین شریک ہونیکا ارادہ نہ کرین سامنے تاجزادہ کھڑا ہے
وہ طعن و تشنیع کریگا یہ سنکر ملکہ رونے لگی زبان سے بے اختیاری مین نکلا

نظم

جھکاتے ہین جو سر قدمون پہ وہ نادہ بگڑتے ہین
خدا کی شان ہی ہم ان بتون کے پاؤن پڑتے ہین

خرامان ناز سے ہوتا ہی وہ خوش قد جو گلشن مین
زمین مین سرو گلشن تاکہ حسرت سے گڑتے ہین

کلام سخت مین بھی ان لبون کے لطف حاصل ہی
نہین یہ گالیان دیتے ہین منہ سے پھول جھڑتے ہین

ارادہ سیر گلشن کا جو فصل گل مین کرتا ہون
تو خار وادی وحشت مرا دامن پکڑتے ہین

وہان اغیار جی کر رہے ہین ہاے جانان مین
یہان ہم ایڑیان سوز تپ غم سے رگڑتے ہین

بلاے جان ہی پھر مرغ دل دام محبت بھی
غضب مین پھنستے ہین جو عشق کے جھگڑے مین پڑتے ہین

ملکہ برقان برق وش یہ اشعار پڑھکر رو رہی ہین اور فرماتی ہین کہ عجب جاہل پہ طبیعت آئی جو ہم کہتے ہین
وہ خلاف معلوم ہوتا ہی لشکر کفار بیحد و بیحصر انکا لشکر کم مزاج شاہزادے کا برہم مگر بادلہ پوش شیرانہ
لڑ رہا ہی نور الدہر گھوڑا بڑھا کر قریب ایرج کے گئے فرمایا ای برادر یہ لوٹا ہوا کہ یہ تینون شیران
دشت نبرد ہین نہین معلوم کون ہین لیکن ظاہر ہی کہ مرد مسلمان ہین لشکر انکا شکست کھانے کو ہی انکی
مدد کرنا واجب و لازم ہی ایرج نے کہا بسم اللہ ایرج و نور الدہر تلوارین کھینچکر جا پڑے سردار
بھی انکے جا پڑے چارون لشکر ملگئے نور الدہر و ایرج نے ہنگامہ ڈالدیا شیران دشت نبرد
ہین شبتاب نے پلٹ کر دیکھا ان دونون شیرون نے آتے ہی قیامت برپا کردی ایرج نے بڑھکر
چاہا کہ علم فوج سرنگون کرون نور الدہر جا پڑے ایرج نے للکارا کہ او کشتنی گبر زادے علم فوج کو قلم نہ کرنا
ورنہ تمھاری شامت آئیگی نور الدہر کب سنتے ہین سامنے جو علمدار کے پہونچے گھوڑے کو اشارہ کیا
گھوڑے نے دونون پاؤن ہاتھی کی مستک پر رکھدیے علمدار نے ہاتھ تلوار کا مارا نور الدہر نے

ادھر جعفر سپہر کی ماری تلوار اسکے قبضے سے نکلگئی نورالدہر نے ہاتھ مارا مع علم علمدار کے دو ٹکڑے ہوئے
غریو بلند ہوا ایرج نے آواز دی او کشتی گیر زادے تو نے بُرا کیا نہ مانا شوکت دکھائی یہ کہکر نورالدہر
پر جا پڑے ہاتھ تلوار کا مارا اگر نورالدہر نہ روکتے تو دو ٹکڑے ہوتے نورالدہر نے تلوار پر روکا
اب ہاتھ مارنا پڑا دونوں میں تلوار چلنے لگی ایرج نے نکر کو بنا کر سر پر ہاتھ مارا سر نورالدہر کا زخمی ہوا
نورالدہر نے غصے میں ہاتھ مارا شانہ ایرج کا نشانہ ہوا دو دو زخم دونوں نے کھائے قریب تھا
کہ دونوں جوان گھوڑوں سے گریں کہ ہوا سے گرد اُڑی داہنی جانب سے شاہزادہ بدیع الزمان مع
سرداران نامی پیدا ہوئے ایک طرف سے قاسم نوجوان مع لشکر ظفر اثر ظاہر ہوئے بدیع الزمان
نے جو دیکھا کہ سر نورالدہر کا زخمی ہے آنکھوں میں خون اُتر آیا وہیں سے نعرۂ شیرانہ کیا نعرہ بدیع الزمان
مہر برج خوبی شہ انجمن + بدیع الزمان گرد لشکر شکن + او کرایہ سبز پوش بازاری ہاتھ تلوار کا نہ اٹھا ورنہ
زندہ نہ چھوڑونگا دوسری طرف سے نعرہ ہوا باش او کشتی گیر آگے نہ بڑھنا نعرہ قاسم آفتاب
مشرق دین پروری + شہسوار لال پوش خاوری + خبردار آگے نہ بڑھنا یہ کہکر قاسم بدیع الزمان
پہ جا پہنچے ہاتھ تلوار کا مارا سر بدیع الزمان کا زخمی ہوا بدیع الزمان نے غصے میں ہاتھ مارا سر قاسم کا
بھی زخم ہوا دونوں سے زد و زخم کھائے پیشتر سے مرکب دونوں جھوم رہے ہیں لشکروں میں بھی
تلوار چل رہی ہے اس صحرا میں ہنگامہ گیرودار بلند ہے نقابدار سبز پوش نے جو دیکھا کہ ایرج نوجوان
و نورالدہر و بدیع الزمان و قاسم سے تلوار چل رہی ہے دو دو چار چار زخم دونوں نے کھائے ہیں تمام
صحرا میں برق تلوار چمک رہی ہے سبز پوش نے بڑھکر شبتاب کو ڈانٹا شبتاب سبز پوش سے ایسا
ڈر گیا ہے کہ جیسے ہی سبز پوش نے ڈانٹا شبتاب گینڈے کو بھگا کر بھاگا اسکا بھاگنا کہ فوج بھی اسکی
شکست کھا چلی ہے پیر اُٹھ گئے سبز پوش و گلگوں پوش و بادلہ پوش مارتے ہوئے چلے جاتے ہیں
ایک دم بھر میں فوج شبتاب بھاگکر صحرا میں پہونچی سبز پوش بھی وہیں پہونچا گلگوں پوش بادلہ پوش
بھی ساتھ ہیں فوج شبتاب صحرا میں جاکر غائب ہوئی مگر چاروں شیر اسی طرح میدان میں ہو رہے ہیں کہ
آسمان پر نوبت و نقارے کی آواز آئی نقابدار زرین پوش برائے شکار جاتا تھا ستر لاکھ
نرہا سے دیو ہمراہ کئی سو نقارہ بجتا ہوا عیاروں نے عرض کی ای شہریار ادر غضب دیکھیے ایرج نوجوان
و نورالدہر و قاسم و بدیع الزمان آپس میں مصروف جنگ ہیں ہزار دو ہزار جوان مر کر گرتے ہیں زرین پوش
نے تخت ٹھہرایا عیاروں سے کہا کہ یہ جاہل اجہل اسی لائق ہیں کہ آپس میں لڑیں حوصلہ نکلجائے دو میں
جاکر انکو ابھی جدا کر سکتا ہوں لیکن اسلئے دوا نہیں جو انہوں نے لشکر صاحبقران کو خراب کیا
لقا بھاگتا ہوا تا بہ غرور بیہ پہونچا اجتک اسکا خاتمہ نہیں کر سکتے میں بھی تماشا دیکھونگا یہ کہکر تخت
ٹھہرا ہوا دیوں کو اپنے سامنے سے ہٹا دیا آپ تماشے میں مشغول ہے قضائے کار شاخسار جادو
میں لاکھ ساحر ساتھ قیدیوں کو بھیجکر طرف شہر سیاہ کے چلی ہے منظور ہے کہ میں بھی جاکر وہیں سکونت
اختیار کروں سر جھکا کر دیکھا بدیع الزمان و قاسم و نورالدہر و ایرج آپس میں لڑ رہے ہیں یہ بھی
چاروں قیدی ہو چکے ہیں پہچانا اشارہ کیا کہ ان سبکو پکڑ لو تین لاکھ جادوگر لینا لینا کہکر گرے سحر جو
کرنے لگے ملازمان بدیع الزمان و قاسم و ایرج و نورالدہر جا بجا گرنے لگے ایرج و نورالدہر

دلالہ عذار وغیرہ سب ساتھ ہیں ساحران نامدار پشت پر ایک طرف سے صاحبقران مع بہرام وغیرہ
ن اصحاب صاحبقران) سے عمرو نے عرض کی دیکھیے کیا قیامت برپا ہوا ایرج و نورالدہر و قاسم و بدیع الزمان
کو ساحروں نے گھیر لیا ہے نقابدار لشکر ساحران سے لڑ رہا ہے تیغ آزما ہے سفید کسقدر بیقرار ہے سبب
حقیقت میں نقابدار کا عاشق زار ہے صاحبقران نے ملک اخضر کو حکم دیا کہ جاکر بدیع و قاسم و
ایرج و نورالدہر کو بچاؤ ملک اخضر شاخسار کو دیکھکر مثل شیر غضبناک چلا جاتے ہی گولہ مارا
جن ساحروں نے بدیع الزمان و قاسم کو گھیر اٹھا تھا سر اڑ گئے شیر اپنا سنگانہ لڑنے لگا امیر نے
عمرو سے کہا اس نقابدار عالیمقدار سے میں ممنون ہوں جا بجا اسنے مدد کی ہے اسوقت جا کر اسکو بچاؤں
یہ کہکر نعرہ کیا نعرۂ صاحبقران

| | | |
|---|---|---|
| بے تیغ صمصام و مقصام نام | امیر عرب شیخم روزگار | بجلم خدا بستہ شمشیر چار |
| سر سرکشان جملہ در خاک کرد | کمے تیغ عقرب کے زد الجام | بن کافران از جہان پاک کرد |

نعرہ کرکے لشکر کفار پر جا پڑے نقابدار انتہا کا زخمی ہو چکا تھا
عیاروں نے دیکھا کہ ایسا نہ ہو حالت زخمداری میں حال نقابدار کا کھلجائے فوراً نقابدار کو ہوادار
پر ڈالا سرداروں کو آواز دی جملہ سردار زخمدار پریشان الٹتے ہوئے قریب ہوادار کے آئے عیار
نے کہا صاحبقران زمان آگئے اب اطمینان ہے کہ ان شیران دشت نبرد کو کون قتل کر سکیگا اب
اپنے آقا کو نکال چلو سب سرداروں نے اپنے آقا کے ہوادار کو گھیر لیا لڑتے بڑھتے ایک طرف
نکلگئے کفار نے چاہا روکیں نہ ہو سکا سرداران جانباز نے اپنی جان دی مگر اپنے آقا کو نکال لیگئے
صاحبقران روتے ہوئے اول قریب قاسم و بدیع پہونچے دونوں کو گھر کا فرمایا یہ کیا حرکت ہے اجتہیں
لوٹنا کیا دونوں شیر جدا ہوئے کہا ارے کمبختو آپس میں لڑکر دشمن کو زور دیتے ہو ان دونوں کو الگ کرکے
پھر بڑھے قریب ایرج و نورالدہر پہونچے انکو بھی الگ کیا ایرج نے دست بستہ عرض کی حضور
جانتے ہیں میں جسطرح دیتا ہوں نورالدہر نے بھی عرض کی غصے میں دونوں کی آنکھوں سے
آنسو جاری ہیں صاحبقران کو یا تو غصہ تھا کہ آج ان دونوں کو سزا دوں روتے ہوئے جو دیکھا
غصہ اتر گیا شاخسار ساحروں کو ترغیب دے رہی ہے کہ بارے طلسم کشا کو پکڑ لو تمام ساحروں کا
صاحبقران پر بلوہ ہوا ایرج و نورالدہر و بدیع و قاسم کے ساتھ جو جادوگر نیان ہیں ان بیچاروں
نے طبقے ہلا دیے صاحبقران دمبدم فرماتے ہیں ای فرزندو اپنے ساتھ والوں کو منع کرو کہ کیوں
اسقدر کوشش کرتے ہیں میں تو موجود ہوں اس ساحرہ کا تو میں متلاشی تھا یہ وہی ساحرہ ہے
نہیں معلوم اسنے قیدیوں کو کیا کیا سب قیدیوں پر حاکم ہے اگر اسکو قتل کیا تو کیا تعجب ہے کہ ہمارے
یاروفادار کو کب نامدار سے ملاقات کی کوئی صورت نکلے اسوقت بڑھتے قریب شاخسار کے پہونچے
شاخسار نے جو صاحبقران کو آتے ہوئے دیکھا آگ برسادی ہر طرف سے تلواریں گرنے لگیں مگر
صاحبقران اسم اعظم پڑھ رہے ہیں سب سحر دفع ہو گیا سب ساحر اسپر متوجہ ہیں کہ جس طرح سے
شاخسار کو مار لیں ملک اخضر سبز پوش ادا بجا لا دہ وہ سحر کیے ایک ایک سحر میں دو دو سو کو مارا
ایک طرف ملکہ زنار نے بھی خوب خوب سحر کیے ہزاروں جادوگروں کو مارا صاحبقران سب سے
آگے بڑھتے ہوئے قریب شاخسار کے پہونچے شاخسار نے جب امیر کو قریب پایا گھبرا کر تیغۂ سحر مار دیا

امیر نے اسم اعظم پڑھ کر تیغۂ عقرب پرو کا اپنا وار کیا شاخسار نے سپر سحر کو اُٹھا دیا برق شمشیر
گری سپر سحر کے دو ٹکڑے ہوئے سر شاخسار کا زخمی ہوا اپنے کو گرا دیا تڑپ کر اُٹھی بلند ہوئی آواز دی
یارو نکلیو طلسم کشا پر سحر اثر نہین کرتا تمام جادوگر بازو لط و تر قوے بنکر اُڑے لاکھون جادوگر مرے
ملک اخضر کی خوب بن پڑی جو ساحر اُڑا تیر سحر مارا ہزارون کو چیر کر پھینکدیا تھوڑے ہی عرصہ
مین صحرا تمام پاک ہو گیا صاحبقران نے پلٹ کر دیکھا ایرج دلنور الدہر دقاسم و بدیع انتہا کے
زخمی ہین ان چارون کو اٹھوایا بارگاہ ہشامی استادہ ہوئی ان سب زخمیون کو لیکر بارگاہ مین آئے
سب کی زخمہ دوزی کی بعد کئی دن کے ان جوانون کو ہوش آیا مزاج درست ہوئے چالاک و
چست ہوئے اب جو لشکر ساحران کا شمار کیا مع ساحران بدیع دقاسم و ایرج دلنور الدہر
سات لاکھ کا لشکر جمع ہوا یہ بھی معلوم ہوا کہ بدیع الزمان کے پاس لوح محفوظ ہے اس بات سے امیر کو
بہت خوشی ہوئی ملک زنار نے عرض کی اب حضور کو مناسب ہے کہ طرف کوہ عجائب وغرائب کے
چلیں کنیز کو اسکی خبر ہے کہ اُس کوہ کا حاکم بت خونریز ہے وہان بڑی لڑائیان پڑینگی تین دن امیر نے
اس صحرا مین مقام کیا چوتھے دن سات لاکھ ساحر تین لاکھ غیر ساحر لیکر اس گرد فرصت کوہ عجائب و
غرائب کو چلے لیکن شاخسار جادو جو شکست کھا کر بھاگی خدمت مین شاہان طلسم کے آئی
یہ دونون بیجا تخت پر بیٹھے ہین یہی صلاح ہو رہی ہے کہ نہین معلوم طلسم کشا پر کیا گذری کہ شاخسار آکر
پہونچی سب نے دیکھا زخمدار بیقرار سب ساحر شکست خوردہ زخم کھائے ہوئے انتہا کے گھبرائے ہوئے
شاہان طلسم نے گھبرا کر پوچھا ای شاخسار یہ کیا معرکہ گذرا شاخسار نے سب کیفیت بیان کی
کہ طلسم کشا ایرج دلنور الدہر و بدیع دقاسم کو پا گیا اب لشکر بیشمار کے ساتھ ہے مین اُسی کے
ہاتھ سے زخمی ہوئی ایک مین نے کارنمایان کیا کہ کوکب ولاچین کو قید خانے سے نہین نکلنے دیا
قصر سیاہ مین قید پہونچا دی الوان جادو جسکے پاس بارہ لاکھ فوج ہے قصر سیاہ کا حاکم ہے
[illegible] کا بہت بڑا ناظم ہے وہ بڑی حفاظت کریگا اُس قصر تک پہونچنا حمزہ کا بہت دشوار ہے الوان
کسی بات مین قصور نہ کریگا مین بھی مصر مین چلی تھی راہ مین طلسم کشا سے مقابلہ پڑ گیا کنیز زخمی ہو کر آئی
یہ ذکر تھا کہ چند ساحر آکر ہوئے عرض کی طلسم کشا لشکر گران سے طرف کوہ عجائب وغرائب کے گیا
لاکھون ساحر ساتھ ہین یہ بھی عرض کرتے ہین کہ چار سردار ایسے فرزندان نامدار حمزہ کے ساتھ ہو گئے
بدیع الزمان کے پاس لوح محفوظ ہے اُس پر بھی سحر تاثیر نہین کرتا جو مناسب ہو وہ انتظام کیجیے یہ سنکر
شاہان طلسم گھبرا گئے سرداران نے عرض کی حضور کوہ عجائب وغرائب تک پہونچنا بہت دشوار ہے
بہت خونریز قیامتین برپا کریگا یہ سنکر دونون بادشاہ کھڑے ہو گئے کہا ملکہ مہران آسمان سیر کو
بلاؤ یہ ذکر تھا کہ ملکہ مہران آسمان سیر تخت پر سوار بارہ لاکھ ساحر پشت پر مہران نے آکر سلام کیا
واضح رہے کہ ملکہ مہران آسمان سیر سحر العجائب کی زوجہ ہے یہ ہنگامہ سنکر قصر بلند نعمان سے
کوچ کرکے آئی سحر العجائب نے کہا ای ملکہ عالم تمنے سنا طلسم کشا طرف کوہ عجائب وغرائب
کو گیا لشکر ساحرون کا بہت ساتھ ہے تمہارے نام حکم ہوتا ہے کہ جا کر لیجیے قصر فیروزہ نگار کے پہلو
مین لشکر [illegible] طرف سے لشکر طلسم کشا گذریگا ای شہنشاہ اقلیم حسن دخلی ودای رنگ [illegible]

گل حدیقہ محبوبی جب لشکر صاحبقران کا قریب صحرائے فیروزہ نگار پہونچے عقل سے کہا شاہان
در ہند کو نامہ لکھو کہ حمزہ دوبارہ شنے ہرمزہ سلیمن بہران آسمان سپہر نے عرض کی ای شہنشاہ طلسم کشا
کیا اگر ہزار طلسم کشا ہونگے تو بھی نہ جا سکینگے مین ابھی جاتی ہون یہ کہکے تخت پہ سوار ہوئی لشکر کو لیکر طلسم
کشا ہان طلسم نے یہ بھی کہدیا کہ لشکر ساحران پی در پی پہونچیگا مین نے بھی شاہان در ہند کو نامے لکھے ہین
ہر ایک کا یہی جواب ہی کہ ہم حاضر ہوتے ہین بہران آسمان سپہر بارہ لاکھ ساحرون کا لشکر ساتھ تھا
راہ سے چار لاکھ ساحرون کا لشکر اور لیا جس راہ سے گذری تعلقہ دار ناظم راجہ بابو ہر مقام کے ساتھ ہولیے
برابر قصر فیروزہ نگار کے آکر پہونچی بارگاہ زرنگاری استادہ ہوئی لشکر بے انتہا آکر اسی مقام پر اترا
صاحبقران زمان جو کوچ کرکے چلے تین لاکھ غیر ساحر کو لیے ہوئے آگے بڑھے ہوئے آتے ہین
ملک اخضر سے کہدیا کہ تم لشکر ساحران عقب سے لیکر آؤ اسکا ہمیشہ خیال رہے کہ اگر کوئی غیر ساحر
ہمارے مقابلے مین آجائے تو تم دخل نہ دینا تماشا بھی دیکھنے نہ آنا ملک اخضر لشکر ساحران کو جا کے ہمراہ
کیفیت آتا ہی صاحبقران دو کوس بڑھے ہین کہ صحرا سے گرد اڑی لیکن اسقدر گرد اڑی کہ روے
آفتاب چھپ گیا لشکر مین اندھیرا ہوا صاحبقران اشقر کو بڑھا کر دیکھنے لگے دامنہ گرد کا شگافتہ ہوا
دیکھا ایک پہلوان رستم خصال سہراب جلال گینڈے پر سوار پشت پہ چار لاکھ سوار و پیدل فوج کے
دل کے دل نیزہ ہاتھ مین دریاے آہن مین غوطہ زن پہلوان پر فن آگے بڑھا ہوا ایک عیار
بانہلے عیاری سے آراستہ لشکر صاحبقران کو وہ پہلوان دیکھکر کا عیار سے کہا ای ہمتر خبر تو لے
یہ کسکا لشکر ہی عیار گیا خبر لیکر آیا عرض کی کہ یہ لشکر طلسم کشا ہی منہاج گرہ پیشانی نے حکم دیا کہ لشکر
اتارو ہم انہین کی تلاش مین نکلے تھے لشکر اتر پڑا صاحبقران نے بھی اپنے لشکر کو روکا یہ دونون
لشکر مقابلے مین اترے منہاج گرہ پیشانی اکڑتا ہوا داخل بارگاہ ہوا سریع السیر یعنی اسکے عیار نے
کہا ای شہنشاہ پہلوانان اگر حکم ہو تو مین عمرو کو پکڑ لاؤن منہاج نے کہا کیا ضرورت ہی مین سب کو
گرفتار کرونگا عیار نے کہا حضور عمرو کو اپنی عیاری پر بڑا دعوی ہی نام اپنا شہنشاہ عیاران رکھا ہی
ذرا اسکو بھی ثابت ہو کہ عیار ایسے ہوتے ہین منہاج نے ہر چند روکا سریع السیر نے نہ مانا
بانہاے عیاری سے آراستہ ہوکر تلاش عمرو بن امیہ ضمری مین چلا جب لشکر اتر چکا تو عمرو نے کہا
یہ پہلوان جو آیا ہی موسوم بہ منہاج گرہ پیشانی بڑا مغرور ہی عیار اسکا سریع السیر نہایت
طرار و فرار مکار و غدار پانچ ہزار بیکیون کا حاکم ہی یہ بھی خبر ملی کہ بہت پل کر رہا ہی ذرا جا کر انکی
خبر لون بلکہ گرفتار کرون یہ کہکر خواجہ چلے صحرا مین آگے دیکھ رہے ہین کہ طرف سے لشکر منہاج
کے زنگ کی آواز آئی خواجہ نے دیکھا ایک عیار قطورہ ہاے زرنگاری سے آراستہ چلا آتا ہی
خواجہ نے طریقے سے پہچانا کہ یہی ہے سریع السیر چلتے چلتے چھپ گئے سریع السیر تو جاکر لشکر امیر
مین پھرنے لگا خواجہ عمرو کو ڈھونڈھا کہین نہ پایا دل مین کہتا ہی شرم کی بات ہی خالی ہاتھ پلٹکر جاؤن
صاحبقران کو لیجاؤن یہ سوچکر اس فکر مین پھرنے لگا کہ رات ہو تو صاحبقران کو چراؤن لیکر خدمت مین
اپنے آقا کے جاؤن ادھر خواجہ جو لشکر مین منہاج کے پہونچے یہ تو خوب یقین ہی کہ سریع السیر میرے
لشکر مین گیا ہی اصلی شکل بنکر لشکر مین آئے بازارون کو دیکھتے بھالتے جاتے ہین جو ساحر ملا کہا

ہوشیار رہنا سب کو ہوشیار کرتے ہوئے دربارگاہ منہاج پر پہونچے سب شاگردون کو حکم دیا کہ بازار مین جاکر ٹہرو اگر کوئی شخص میری شکل آئے گرفتار کرلینا اگرچہ پیچھے پڑے نہ ماننا عمرو میری صورت بنکر آئیگا مین خبر پاچکا ہون عیار ادھر گئے آپ اندر بارگاہ کے پہونچے منہاج نے کہا کیون مہتر صاحب کیا کیا خواجہ نے کہا حضور سب پتہ لگا آیا ہون کل عمرو کو پکڑ لونگا بڑی عیاری عمرو کی یہ ہے کہ علم موسیقی مین بڑا دخل رکھتا ہے ساقی گری کرنے مین بیہوشی ملا کر سب کو بیہوش کرتے ہین میرا ارادہ ہے کہ مین بھی آپکے سامنے گاؤن ساقی گری بھی کرون منہاج نے کہا خوشی تمھاری عیار نے کہا آپ آگاہ بھی ہوجائیے کہ جب عمرو ایسی باتین کرے اسکو پہچان لیجیے کلید میخانہ لی میخانے مین جاکر شراب مین بیہوشی ملائی گئی سو گلابیان لیکر محفل مین آئے شراب کو حکم دیدیا کہ سب لیجاوین آج ہم ساقی ہوئے کوئی باقی نہ رہے لازم فوج کے شراب اٹھا اٹھا کر لیجانے لگے کوئی پتلہ لیگیا کسی نے گلابی اٹھائی باہر جاکر پینے لگے ہنگامہ گرم ہوا یہان خواجہ نے کئی سو گلابیان لاکر دربار مین پیش کین منہاج گرہ پیشانی خوش بیٹھا ہے کہ رہا ہے حقیقت مین میرا عیار نقل کو اصل کرکے دکھا رہا ہے خواجہ عمرو نے اول جام بھر کے گھنگرو پاؤن مین باندھے منہاج سے آنکھ ملا کر یہ غزل شروع کی

**نظم**

مشتاق قتل کے ابھی لاکھون ہین اہ مین
جلنے لگے ارض و سما ایک آہ مین
کیونکر بچیگا خرمن صبر اپنا دیکھیے
بجلی ہے کوہ طور کی جس کی نگاہ مین
اک دم کے دم بجاؤ تو کچھ اور لطف ہو
مانگیے کبھی نہ کبھی وہ بھی راہ مین
مشکل نہین ہے چارہ ہزار روشن ہین پڑی

باتین نکالنے لگے خورشید و ماہ مین
کتنے سسکتے ہین پڑے قتل گاہ مین
ہر روز کون کہتا ہے آنے کیواسطے
ہے قہر کی تڑپ تری برق نگاہ مین
قاتل نگاہ بد سے بچائے خدا تجھے
بسمل کا رقص دیکھ تو قتل گاہ مین
مین بھی بغل مین بیٹھا ہون ظالم ادھر تو دیکھ
ہے لطف ای صنم تری تیغ نگاہ مین

سمجھتا نہین ہے کوئی تمھاری نگاہ مین
ظالم خدا کے واسطے کیون چھیڑتا ہے تو
ای جان کیا مزا الفت ہے گاہ گاہ مین
کوٹھے پہ جلوہ گر نہین ای جان جھک کر
دریا لہو کا بہنے لگا قتل گاہ مین
لازم ہے جستجو سے نہ ہو ہم بھی دستکش
تعمیر تمام ہے تری ترچھی نگاہ مین
اس رنگ سے خواجہ یہ غزل گاتے

منہاج تڑپنے لگا کہتا تھا کہ ای سریع السیر تو نے کمال کیا عمرو کا رنگ دکھا دیا جو مین سنتا تھا وہ آنکھ سے دیکھا عمرو نے جام دیا منہاج پی گیا اب تو خواجہ نے دورہ باندھا سارے اہالیان محفل کو شراب پلائی تھوڑی دیر مین چرتی بیہوش ہونے لگی بھائی کو بھائی جان جہان کہتا ہے باپ کو بیٹا گھور رہا ہے بعض یہ کہکر اٹھے ہم اس محفل مین نہ بیٹھینگے دوسرے نے پوچھا کیا خطا ہوئی کہا اس صحبت مین سب پاجی بیٹھے ہین ہم شریف ہین اپنے گھر جاتے ہین جب محفل مین یہ ہنگامہ ہوا منہاج خفا ہو کر اٹھا کہ تم سب نے میری صحبت کو بازار بنایا ہے اٹھتے ہی لڑکھڑا کر گرا بارگاہ والے بھی لٹے مصاحب رفیق و شفیق خدمتگار جب سب بیہوش ہوگئے خواجہ نے سب بارگاہ کا اسباب لیا منہاج کو بندر والا بناکر بٹھا دیا منہاج کا بھائی سراج کوہ پیکر اسکو بندر بنایا ساری محفل کو اپنے طور سے آراستہ کرکے خواجہ نے سب مال لیا گٹھا کاندھے پر رکھکے چلے مہتر سریع السیر جو لشکر صاحبقران مین گیا تھا پھرتے پھرتے پشت بارگاہ صاحبقران پر پہونچا نقب کھودی بارگاہ مین مرہ نقب کا توڑا باہر نکلا صاحبقران کو سوتے ہوئے دیکھا دارو بیہوشی نکالی صاحبقران کو بیہوش کیا پشتارہ باندھ کرکے بھاگا نقب سے نکلکر صحرا کے چلا جنگل مین پہونچا تھا کہ زنگ کی آواز کان مین آئی خواجہ نے بھی آواز زنگ

خواجہ نے آواز دی کون آتا ہی سریع السیر نے پکارا تو کون ہی عمرو نے پکار کر کہا لشکر منہاج مین سے
اسباب لوٹکر لائے ہمارے آقا کا حکم نہین ورنہ سر بھی کاٹ لیتے سریع السیر نے بھی پکار کے کہا او
ساربان زادے مین صاحبقران کو خبر الایا دیکھ جو کام کیا یہ سنکر عمرو بیقرار ہو گیا کہا او سریع السیر اب
مین تجکو جانے نہ دونگا بہتر اسی مین ہی کہ پشتارہ رکھدے سریع السیر نے کہا یہ پشتارہ سامنے منہاج
کے جائیگا عمرو نے کہا کیا مجال یہ فرماکر تیغ کھینچکر جا پڑے سریع السیر نے پشتارہ زمین پر رکھا خواجہ نے
مال زنبیل مین رکھ لیا سریع السیر سے لڑنے لگا صحرا کا سناٹا خواجہ چاہتے ہین کہ پشتارہ قبضے
مین کرون سریع السیر چاہتا ہی کہ عمرو کو مار کر لیجاؤن پشتارہ سامنے منہاج کے پہونچاؤن عمرو نے
خیال کرکے دیکھا سریع السیر بلاے روزگار ہی چوٹ نہین کھاتا جھکر بالٹ کا ہاتھ مارا سریع السیر
نے جست کرکے اپنے کو بچایا جواب مین سریع السیر نے بھی اسی طرح جھکر ہاتھ مارا عمرو نے
جست کی شاخ نخل سر بہ فلک ارے کھٹکر اسر مین بھی چوٹ لگی سریع السیر نے دور گری بیہوشی پھینکی
خواجہ بیہوش ہو گئے سریع السیر نے مشکین باندھین درخت سے باندھ دیا اب خواجہ کو ہوشیار کیا
خواجہ نے آنکھین کھولکر اپنے کو اس حال مین دیکھا تحسین کرنے لگے کہ ای مرحبا تجھ سا عیار میری
نگاہ سے نہین گذرا سریع السیر خوب ہنسا کہا او ساربان زادے مین ان باتون کو کب مانتا ہون
تیرا سر کاٹ لیجاؤنگا خواجہ ہر چند عذر کرتے ہین کہ ہم شاگرد ہوتے ہین مال بھی لے لے مجھے
چھوڑ دے اب کبھی ایسی خطا نہ ہوگی سریع السیر نے تلوار نیام سے نکال سنگ چٹانے لگا چاہتا ہی کہ
عمرو کا سر کاٹون عمرو دلشکستہ ہو دعا مین مانگ رہا ہی ای رب بے نیاز و ای خالق کارساز وقت
مدد ہی تیرے علم سے سب بلا رد کی

نظم

در حقیقت خانۂ دنیا سرای محنت است — معدن رنج و غم و آلام دکان آفت است
طالبان ذات حق را فقر و فاقہ دولت است — خاکساران خدا را خاکساری عزت است
حب دنیا داشتن است نخوت است غفلت است — زحمت است و ذلت است و حسرت است و حیرت است
دان غنیمت ہر قدر از مرگ حاصل فرصت است — زانکہ این وقت ست آنکہ وقت دانکہ مدت است
بہر شادست در دنیائے دون پیک اجل — آخرین دم ہر دم و ہر وقت وقت رحلت است
ہر چہ ہست اندر کف امروز حق دیگر است — مال بیگانہ تمام این گنج و مال و دولت است
دولتش ناقوتی و طاقتش ناطاقتی — فرحتش غمگینی و عزت سراپا ذلت است
ہند یا ہرگز منال اندر غم مال و منال — زانکہ در دنیا مآل مال داغ حسرت است

اس طرح بلکر جو عمرو نے دعا کی ستار کھری جہاسے بجا ہی صحرا سے گرد اڑتی دیکھا ایک لقا مدار تاجدار
بادلہ پوش تین لاکھ فوج سے تخت پر سوار بڑے کر و فر سے آتا ہی عمرو کو جو بندھے ہوئے دیکھا
گھوڑے پر سوار ہوکر قریب آیا نیزہ سینے پر سریع السیر کے رکھدیا کہا خبردار کیا کرتا ہی یہ شہنشاہ
عیاران ہی تیرے قبضے مین کیونکر آیا خبردار کیون عمرو کو قتل کرتا ہی عمرو نے کیا خطا کی عمرو نے روداد
بیان کیا کہ میرے آقا کو لیے جاتا ہی مین اسکی مغل کا مال لوٹ لایا لقا مدار نے کہا ہم انصاف کرتے ہین
کہ تم امیر کو لیجاؤ مال تم لیجاؤ عمرو چیخا کہ او نا منصف یہ کیا انصاف کرتا ہی کہ صاحبقران زمانہ

کجا مجال بحقیقت نقاب دار نے کہا کہ بس چپ رہو سریع السیر نے کہا پشتارہ بیچا عمرو کی مشکیں کاٹ دیں
کہا اپنے لشکر کو جاؤ عمرو نے قصد کیا کہ سریع السیر کا پیچھا کروں نقاب دار نے نہ جانے دیا جب
سریع السیر نظروں سے مخفی ہوا تب نقاب دار تخت پر سوار ہوا اُسی زور و شور سے طرف صحرا کے
چلا گیا عمرو دوڑا سریع السیر جا چکا دیکھا وہ اپنے عیاروں میں پہونچا عیاروں نے اُستاد کو گھیر لیا
عمرو بدتمیز بیٹھا اپنے لشکر میں آیا بہرام وغیرہ سب سردار کنارے پر لشکر کے کھڑے ہیں ہرکاروں کو
حکم دیا ہے کہ جاکر دیکھو صاحبقران کو کون لے گیا کہ دیکھا خواجہ عمرو آگئے پوچھے بہرام نے کہا خواجہ
غضب ہوا صاحبقران کو کوئی چرا لیگیا عمرو نے کہا کہ مجکو معلوم ہوا لیکن ایک نقاب دار مغلوک نے
عجب انصاف کیا اور مرد مسلمان تھا انشاء اللہ صاحبقران کو لاؤنگا اسوقت تو مجھے کچھ نہیں پڑا
عمرو نے بدیع الزمان وغیرہ سے کہا لشکر اُتارو میں صاحبقران کو لے آؤنگا ایرج و نورالدہر
بگڑے ہوئے ہیں کہ ہم ابھی جائینگے عمرو نے سب کو رد کا سب ٹھہر گئے کچھ قلیل دن باقی تھا کہ عمرو
صورت بدلکر چلا لشکر کفار میں آکر دیکھا کہ ایک خیمے میں امیر کو قید کیا ہے کئی سو چلیچو گرد بیٹھے ہیں
کیا مجال جو کوئی قریب جانے پائے عمرو حیران حیران چہار جانب دیکھ رہا ہے کوئی صورت قریب جانے کی
نہ پائی رات تک عمرو و شمر اعیاروں کے مجمع بڑھتے جاتے ہیں دو پہر رات کے پھر گیا جاکے عجب
ہنگامہ دیکھا کہ چالیس عیار بیہوش پڑے ہیں ایک نقاب دار سیاہ پوش سب کو قتل کر رہا ہے عمرو
حیران کہ یہ کون بزرگ ہیں جو دشمنوں کو قتل کر رہے ہیں دیکھوں انجام کیا ہو عمرو الگ سے دیکھ رہا ہے
وہ سیاہ پوش عیاروں کو قتل کرکے پردہ اُٹھا کر اندر خیمہ قیدخانے کے گیا صاحبقران زانو
سر زانو پر غم کے بیٹھے ہیں ہتکڑیاں بیڑیاں بھاری پہنے ہوئے امیر نے جو نگاہ اُٹھا کر دیکھا ایک
نازنین مہ جبین سراپا خوب معشوق خوش اسلوب دیکھکر بیقرار ہوگئے اُس نازنین نے کہا اے شہریار
میں منہاج کی بیٹی ہوں آپ کو دیکھکر مائل ہوئی واسطے رہائی کے آئی لشکر کے عیاروں کو قتل کیا آپ تک
پہونچی ہاتھ اُٹھائیے میں بیچ سے ہتکڑی کاٹ دوں امیر نے فرمایا اگر وقت رہائی آگیا ہے جا بیٹھینگے
اگر وقت رہائی نہیں ہے کوئی نہیں چھڑا سکتا یہ کہکے ہاتھ مارا قید ٹوٹی تلووں سے خون بہنے لگا یہ حالت
دیکھکر ملکہ آہو دشت نشین دوپٹے سے خون پونچھنے لگیں عمرو الگ سے یہ معرکہ دیکھ رہا ہے کہ
صاحبقران خیمے سے نکلے وہ نقاب دار پیچھے پیچھے چہرہ چھپائے ہوئے نعرے نے کار سریع السیر
عیاروں کو لیے ہوئے پھرتا ہوا آتا ہے اُسنے صاحبقران کو جو دیکھا جھپٹ کر مہنوش کو نزال کر
خبر کی کہ صاحبقران رہا ہوئے تم روکو مہنوش چار سو جوانوں سے آپہونچا صاحبقران نے ایک
جوان کو مار کر گھوڑا لیا تلوار بھی لی نازنین کو گھوڑے پر سوار کیا آپ پیدل مہنوش سے لڑنے لگے
کئی سو سوار مدد سے مہنوش نے پلٹ کر سریع السیر سے کہا کہ جاکر منہاج گرہ پیشانی سے
خبر کر ہمارے تمہارے روکے نہ رکینگے سریع السیر نے لشکر میں غل مچایا ہر طرف سے لوگ دوڑے
صاحبقران کو گھیر لیا سریع السیر نے منہاج گرہ پیشانی سے خبر کی منہاج سوار ہوکر چلا اسنے
جو نعرہ کیا سب فوج تیار ہوئی عمرو نے جو یہ جلوہ صاحبقران پر دیکھا وہ بھاگکر لشکر میں پہونچا
بدیع و قاسم کو خبر کی سنتے ہی یہ دونوں شیر فوراً سوار ہوئے نورالدہر و ایرج بھی خبر سنکر

۴۰

ہین تو تمھارے بھروسے پر آئی ہون خواجہ عمرو نے جو آنکھ ملائی چالاک کو بھیا ناخوش ہو گئے کہ
یہی فکر مین آیا سر ہلا کر کہا بی حیرت جادو کیا کہنا مین سمجھ گیا چالاک نے سر جھکا لیا چالاک
باتین کرتا ہوا بالصورت حیرت جادو ساتھ نعمان جادو کے چلا جب کوس بھر راستہ طے کیا ایک مقام
پر گھبرا کر ٹھہر گئے کہا ای نعمان دیکھو لکہ ابر اٹھا ملک اخضر وغیرہ آتے ہین یہ بھی چالاک جانتا ہی
کہ قبلہ و کعبہ اسکے سحر مین مبتلا ہین بے اسکو قتل کیے مطلب نہ نکلیگا جیسے ہی کہا لکہ ابر اٹھا نعمان
پلٹی چالاک نے خنجر مارا نعمان ارے کہکر گری ساحرہ نہایت زبردست ہی لاشہ جلنے لگا آوازین
مہیب آنے لگین آندھی سیاہ چلی بعد تھوڑی دیر کے روشنی ہوئی آواز آئی کشتی مرا نام من
نعمان جادو بود چالاک نعمان جادو کو مار کر بھاگا خواجہ عمرو کے ہاتھ پاؤن چھوٹے خواجہ نے
پکارا ابے ٹھہر تو جا چالاک نے دور جا کر عرض کی حضور میری گستاخی کو معاف فرمائیگا اب کبھی
ایسی خطا نہ ہوگی خواجہ عمرو طرف اپنے لشکر کے پلٹے چالاک لشکر حیرت مین آیا ملکہ حیرت جادو
جو صبح کو بیدار ہوئین چالاک بشکل کنیز آیا ملکہ حیرت نے کہا کیون گلنار تو نے سنا عمرو مجکو
گرفتار کرکے لیگیا تھا چالاک نے کہا کمال کیا خواجہ عمرو پر عیاری کی مگر نعمان کہان ہی کنیزون نے
عرض کی جب غل ہوا کہ آپ کو گرفتار کرکے عمرو لیگیا نعمان بھی آپ کی تلاش مین گئی ہین اُس وقت
سے پلٹ کے نہین آئین حیرت گھبرا گئی کنیزون سے کہا جا کے تلاش کرو جنگل مین جاکر دیکھو مجھے
یقین ہی کہ نعمان پر کوئی افتاد پڑی کنیزین جنگل مین گئین پھرتے پھرتے ایک مقام پر پہونچین دیکھا
لاشہ نعمان کا پڑا ہی کنیزین بہت پریشان ہوئین لاشہ نعمان کا اُٹھایا ملکہ حیرت جادو
بیرون بارگاہ بیٹھی ہین چالاک ایک کنیز کی شکل بنا ہوا باتین بنا رہا ہی کہ حضور رات کو
چالاک نے بڑا کام کیا نعمان جادو کا اب زندہ ملنا مشکل ہی یہ باتین ہو رہی تھین کہ رونے
کی صدا بلند ہوئی دیکھا کنیزین لاشہ نعمان جادو لیے ہوئے آتی ہین چالاک نے ملکہ حیرت
کے کاندھے پر ہاتھ رکھدیا کہا دیکھیے حضور مجھے بھی خوف تھا کہ ساربان زادہ بڑا مکار و غدار ہی
نعمان کو مارا کنیزون نے لا کر لاشہ سامنے رکھا ملکہ حیرت بہت روئین کہا صاحبو مین تو
اسی کے بھروسے پر خروج کرکے آئی تھی چالاک نے اُس وقت بھی ہنستے ہنستے سینے پر ملکہ کے
ہاتھ رکھدیا کہا حضور آپ کی لونڈیان اُس سے بہتر ہین آپ کیون اسقدر رنجیدہ ہوتی ہین ملکہ
حیرت نے کہا عقاب ابر سوار بادشاہ پردۂ ظلمات میرے نام پر جان دیتا تھا وہ بیچارہ
خستہ و شکستہ ہو کر بھاگا اب دیکھیے کیا ہو چالاک نے کئی مرتبہ گلے مین ہاتھ ڈالدیے کہا حضور
رنج و غم نہ کرین جو آپ کو منظور ہوگا وہی ہوگا خون شہنشاہ افراسیاب بالا بالا نہ جائیگا
ضرور رنگ لائیگا آپ خاطر جمع رکھیے عقاب ابر سوار کا نام نہ لیجیے وہ ملعون گیا جو کچھ
اُسپر گذری ہوگی اخبار دن سے حال کھلیگا لاشہ نعمان کا جلا دیا گیا ملکہ حیرت جادو لرزان و
ترسان بیٹھی ہین کہ ایک لکہ ابر آسمان سے اُٹھا سب اُس ابر کو دیکھنے لگے وہ ابر قریب آکر شق ہوا
دیکھا ایک جادوگر تخت سحر پر سوار تین لاکھ ساحر پشت پر قریب آکر اُترا پوچھتا ہوا چلا کہ ملکہ حیرت
کہان ہین ملازمون نے خبر دی کہ وہ سامنے بیٹھی ہین وہ ساحر دست بستہ قریب آیا جھکنے

ملکہ حیرت کو سلام کیا عرض کی اے شہنشاہ اقلیم ہوشربا اے صاحب جود و عطا غلام کو آپ نے بھیجا تھا
محترم جادو ملازم شہنشاہ ہوشربا جنگ افراسیاب مین شکست کھائی مارا مارا پھرتا تھا
پرچۂ اخبار سے معلوم ہوا کہ ملکہ حیرت جادو مقابلے مین مسلمانون کے پہونچی ہین غلام اس واسطے
حاضر ہوا کہ کچھ خدمتگزاری بن پڑے لوگون ملکہ حیرت کو محترم جادو کا آنا غنیمت ہو گیا کہا ای
محترم لقمان جادو قتل ہوئی اُسی کے بھروسے پر آئی تھی سامری و جمشید نے اُسکو بلا لیا کچھ
نہ بن پڑا اب تم اتنا کام کرو کہ میری حفاظت مین رہو عمرو عیار مجھ تک نہ آنے پائے اسکا خیال رہے
تصویر خواجہ عمرو کی نکال کے محترم جادو کو دکھائی محترم نے کہا بس غلام سمجھ گیا اس صورت کا
آدمی نہ آنے پاویگا ملکہ حیرت نے کہا وہ عیار ہی مکار و غدار ہی اس صورت پر نہین آئیگا جائی
کے سامنے بھائی بنکر آوے باپ کے سامنے بیٹا بنکر صورت دکھا دے لقمان جادو اتنی بڑی
ہوشیار ساحرہ تھی اُس سے کچھ زور نہ چلا دم بھر مین قتل ہو گئی جو شخص ذرا بھی تیزی کرکے آئے
اُسکا مُنھ دھلانا نام پوچھنا اگر تمکو ذرا بھی شک ہو اُسکو قتل کرنا محترم جادو نے کہا ایسا ہی ہوگا
آپ خاطر جمع رکھیے یہ ذکر تھا کہ طرف سے کوہ عجائب و غرائب کے گرد اُڑی دیکھا کہ ایک ساحر
سیہ فام بد انجام طاؤس سحر پر سوار دو لاکھ ساحر پشت پر آمادۂ تباہی لشکر اسلام کہتا ہے
آج کی شب مجکو یہان رہنا پڑیگا ایک دن مین سب کا خاتمہ کر دونگا چالاک حیران حیران کھڑے ہین ہاہا
اُس ساحر نے قریب آکر پوچھا کیون صاحبو یہ تمہارا لشکر کسکا ہے ایک جادوگر نے عرض کی کہ یہ
لشکر ملکہ حیرت جادو زوجۂ افراسیاب بادشاہ طلسم ہوشربا کا ہے وہ بھی بربادی مسلمانان
پر آمادہ ہین اخگر جادو نے یہ سُنکر کہا کہ ملکہ حیرت کو کیا مطلب ساحرون نے عرض کی وہ اپنے
شوہر کے خون کا معاوضہ لینے آئی ہین اخگر جادو نے کہا اُنسے بھی مقابلہ پڑیگا یہ کہتا ہوا لشکر سے
نکلا قضا سے کار حیرت جادو لشکر محترم جادو کا انتظام کر رہی ہین کہ اخگر جادو آکر سامنے کھڑا ہوا
نگاہ جو پڑی جمال بیمثال حیرت جادو پر دیکھا ایک نازنین دلفریب غارتگر صبر و شکیب رشک طلعت
ماہ صورت حسین و جمیل دریائے جواہر مین غوطہ مارے ہوئے کھڑی ہے اخگر جادو دیکھکر مر گیا یہ
تو سن ہی چکا ہے کہ شوہر نے اسکے انتقال کیا غراتا ہوا اپنی بارگاہ مین آیا جادوگرون کو باہر
ہٹا دیا اور رو کر یہ اشعار پڑھنے لگا نظم بطور خمسہ

رنگت سے اسکی بڑھکر رنگت نہین ہے کوئی
خلقت سے اُسکی افزون خلقت نہین ہے کوئی
حور و پری بھی اُس سے نسبت نہین ہے کوئی
صورت سے اسکی بہتر صورت حسین ہے کوئی
دیدار یار سی بھی دولت نہین ہے کوئی

خلوت مین بیٹھ موقع ہاتھ آئے گفتگو کا
موقوف کردے پھرنا بیکار چار سو کا
شب بھر خیال کر تو دلدار ماہ رو کا
آنکھونکو گل کرلو دیدار کا ہے موکا
چودہ طبق سے بڑھ نعمت نہین ہے کوئی

الفت ہو تو طلب سے نفرت ہزار ہووے
اچھا کیا جو اُسنے سیے ہین دم سے
کس بات کی شکایت ملتا ہی کیا ستم سے
ہو کیا سمجھ کے کودے ہوتے ہین آپ ہمسے
بیچا بتا کسیکو شہرت نہین ہے کوئی

میرا ان قتل مین کیا لطف تمکو کوئی تو لے
آتا ہے کیک بیرخی سے دل مین پڑے پھپھولے
دفتر شکایتون کا کل راہ مین جو کھولے
مین نے کہا کبھی تو تشریف لاؤ بولے
حضور رکھیے وقت فرصت نہین ہے کوئی

اس سا کوئی نہ پایا ہے شفیق اپنا | اک دل تھا جو نہیں ہے وہ بھی رفیق اپنا | زنجیر ہے گھر تو بیت العتیق اپنا
ہم کیا کہیں کسی سے کیا ہی طریق اپنا | مذہب نہیں ہے کوئی ملت نہیں ہے کوئی

حال فقیر سے تم اب تک نہیں ہو ماہر | ہو دیکھا رفتہ رفتہ سب راز تم پہ ظاہر | مجکو کبھی نہ ہوگا کچھ ناگوار خاطر
دل لیجئے جان بھی ساغر جو ہو تو حاضر | اما مزہ کچھ ہی اسمین حجت نہیں ہے کوئی

ہو گئے ہیں وہ ہوگا مجذوب ہم ہیں گویا | ارنی ہے فکر عالی سیر تمام دنیا | مضمون معرفت کا ہر رنگ سے ہے بندھتا
ہم شاعروں کا حلقہ حلقہ ہے عارفوں کا | نا آشنائے معنی صورت نہیں ہے کوئی

جلوہ نہ ہو جو تیرا ہے چار سو اندھیرا | ہر جا نہیں ہے ہرگز یہ اعتقاد میرا | مردود خلق ہو وہ منہ تجھ سے جس نے پھیرا
ہر ذرہ ہزار عالم دم بھر رہا ہے تیرا | تجکو نہ چاہے ایسی خلقت نہیں ہے کوئی

انکا پتا نہیں ہے شہرا بہت تھا جنکا | دنیا میں رکھا ہے دور عتاب کس کا | ہے رنگ زرد پتہ اسپ شتنی ہے سن
نازاں زمین پہ ہو جہان ہے چار دن کا | بے اعتبار ایسی دولت نہیں ہے کوئی

آرام قلب کھو دیں کسے لیے ہیں ہم دلنا | مجکو جو کوئی چاہے اسیر نہ کیوں ہوں جان سے تن | پالے ہوئے کو اپنے بیداد کرکے کیوں رلانا
جان سے عزیز دل کو رکھتا ہوں آدمی ہوں | کیونکر کہوں کہ مجکو حسرت نہیں ہے کوئی

اپنے ستم کا ہمکو پامال کچھ نہ سمجھو | جانبازوں کا میرے احوال کچھ نہ سمجھو | مجھکو آخر کرو گے فی الحال کچھ نہ سمجھو
یوں بے کمال رو کے تم یوں مال کچھ نہ سمجھو | ہم سا بھی خیر خواہ و دولت نہیں ہے کوئی

آنکھیں نہ رونگا پاس اپنے رنج و غم کا | بھولونگا میں ہرگز محبوب کے کرم کا | اچھے دو اس جس نے دیے ہیں ہمکو
ہے جاک وقت سجدے کرتا ہوں اس صنم کا | مجکو بھی ایسی ویسی خدمت نہیں ہے کوئی

مجکو نہیں کسی کی اب بے نیاز ہے دل | تیری ہی ہر شب کو ہر رات دن تمنا | ہر لب پہ تو ہی تو ہے ای کارساز یکتا
یاد شاہ کے دم بدم کرتا ہے ذکر تیرا | اے داستان تکمال صحبت نہیں ہے کوئی

سچ ہے بہت ہے غافل انسان سست بنیاد | ہر سلسلے کے تنکے بیکار کی ہے فریاد | اشل زلی کرو تم ایمان کو نہ برباد
شہرستان ہر آتش اللہ کو کرو یاد | اسکو نگار رکھے جو حضرت نہیں ہے کوئی

ایسا محبت نے جوش کیا کہ عرصہ دراز تک زار زار عین مار مار کر رویا حیران ہے کہ کیا کروں اس محبوب بے پرواہ کی خدمت میں پہونچوں اور کیونکر وصل حاصل کروں آخر سوچتے سوچتے ایک نامہ لکھا اپنا غم و داستان آخر میں لکھا تھا کہ ای شہنشاہ اقلیم خوبی وای سرو باغ محبوبی یہ حقیر شاہان طلسم کا مصاحب خاص ہے برائے عبادت سلطان آیا ہوں آپکے جمال باکمال کو دیکھکر مائل ہوا تیغ ابرو کا گھائل ہوا کچھ حال لکھ نہیں سکتا ہوں جان پر بنی ہے برائے خداوند سامری و جمشید مجکو سرفراز فرمایئے میری جان بچایئے عمر بھر خدمتگاری سے گردن تابی نہ کرونگا ایک اپنے ہمراز ظہیر جادو کو بلایا اپنے حال سے اسکو مطلع کیا کہا ای ظہیر جادو یہ نامہ لیکر خدمت میں ملکہ حیرت جادو کے جاکر اعظم و شان ظاہر کر ملکہ حیرت کو راضی کر کے لا ای ظہیر جادو عمر بھر تمہارا احسان مانونگا پریشانی میری ظاہر کردینا عرض کرنا ای جان جہان وای آرام دل مشتاقان اے ماہ آسمان خوبی وای بدر کامل چرخ محبوبی اب تو

تیرے عاشق کی یہ کیفیت ہے نظم

قید ہستی سے ہنوز آزادگی حاصل کہاں | روح سے کچھو ملا ہے یہ زندان آب وگل کہاں

ہچکیاں لیتے تھے کوچے میں ترے بسمل کہاں
زخم خندہ تھے کسی کے منھ پر ای قاتل کہاں

قدرت اللہ ہے نیرنگ سازی حسن کی
گورے گورے عارضوں پر کالے کالے تل کہاں

دسترس کس دن ہوا بند قبائے یار پر
وا ہوئے ناخن سے اپنے عقدۂ مشکل کہاں

طوف کوئے یار کی حسرت نہیں نکلی ابھی
طے ہوئی ہے کعبۂ مقصود کی منزل کہاں

صورت ریگ رواں گرم سفر ہوں روز و شب
کچھ نہیں معلوم جاتا ہوں کدھر منزل کہاں

جز دوے ایذا کوئی ایذا نہیں دیتا اسے
سایۂ دیوار کو اندیشۂ عاقل کہاں

بھیک کیسے حسن کی مقصود مہر و ماہ ہے
در بدر پھرتے ہیں مثل کاسۂ سائل کہاں

بحر ہستی سا کوئی دریا ہے بے پایاں نہیں
آسمان نیلگوں سا سبزۂ ساحل کہاں

وقت مرگ میں کون ہوتا ہے مصیبت کا شریک
ہجر کی شب کے اندھیرے میں مہ کامل کہاں

کونسا ایسا کیا ہے مجھ سے یاروں نے سلوک
یاد آتی ہے عدم میں جا کے یہ محفل کہاں

خندہ زن دیکھا نہ اک مردے کو زندے کی طرح
ہوشیاری کے مزے سے آشنا غافل کہاں

جنبش ابروے قاتل میں نہ شمشیر کا رقیب
چہرۂ نامرد زخم تیغ کے قابل کہاں

عشق کے صدمے اٹھانیکو جگر بھی چاہیے
خون ہوا سیری کی طرح آتش کسی کا دل کہاں

اگر آپ نے سرفراز نہ فرمایا عاشق صادق کی جان جائیگی یقین ہے کہ آپ کو بھی قلق ہو حضور خیال فرمائیں کہ ہمارا چاہنے والا مر گیا حسرت و یاس لیکر پردۂ دنیا سے گیا ملکہ کو خوب خوب سمجھانا ظہیر جلا اخگر جا خیمے میں چپ بیٹھا ہے ملکہ حیرت جادو تخت پر جلوہ فرما ہیں چالاک دربارگاہ پر مانند نگہبان بنا ہوا ہر وقت دروازے پر بیٹھا رہتا ہے اگر کسی نے پوچھا کیوں میاں فتح دمشیم خان آج کچھ پریشان معلوم ہوتے ہو کیسا مزاج ہے چالاک کو سالہا سال ہو چکے راتیں ہجر کی کاٹیں صدمات فراق اب نہیں اٹھتے عجب حال ہے قلب پر ہجوم غم و ملال ہے بے اختیار کہتا ہے صاحب کیا کروں کیسے دلکو بہلاؤں نظم

نوا ان ترے ہر رنگ میں ای یار ہمیں تھے
یوسف تھا اگر تو تو خریدار ہمیں تھے

بیداد کے محفل میں سزاوار ہمیں تھے
تقصیر کسی کی ہو گنہگار ہمیں تھے

وعدہ تھا ہمیں سے لب بام آنے کا ہرتا
سائے کی طرح سے پس دیوار ہمیں تھے

کنگھی تری زلفوں کی ہمیں پر تھی مقرر
آئینہ دکھاتے تجھے ہر بار ہمیں تھے

نعمت تھی ترے حسن کی حصے میں ہمارے
دکان ملاحت تھا خریدار ہمیں تھے

سودازدہ زلفوں کا نہ تھا اپنے سوا ایک
آزاد دو عالم تھا گرفتار ہمیں تھے

تو اور ہم اک دوست تھے یکساں دو قالب
تھا غیر سوا اپنے جو تھا یار ہمیں تھے

بیمار محبت تھا سوا اپنے نہ کوئی
اک مستحق شربت دیدار ہمیں تھے

بے اپنے بہلتی تھی طبیعت نہ کسی سے
دلسوز ہمیں تھے ترے غمخوار ہمیں تھے

اک جنبش مژگاں سے غش آتا تھا ہمیں کو
دو نرگس بیمار کے بیمار ہمیں تھے

جب چاہتے تھے لیتے تھے آغوش میں تجھکو
مجبوری سے رہ جاتے تھے مختار ہمیں تھے

ہمسایہ نہ کوئی چاہنے والا تھا تمہارا
مرتے تھے ہمیں جان سے بیزار ہمیں تھے

بدنام محبت نے تری ہمکو کیا تھا ‏ رسوائے سر کوچہ و بازار ہمین تھے
دل ٹھوکرین کھاتا تھا نہ ہر گام کسی کا ‏ اک خاک مین ملتے ہم رفتار ہمین تھے
بھڑکانے سے آتش کے جلانے لگے یا تو ‏ الطاف و عنایت کے سزاوار ہمین تھے

چالاک اس حال مین بیٹھا ہو کہ دیکھا سامنے سے ایک ساحر نامہ لیکر آیا چالاک سے کہا ملکہ عالم سے عرض کردو کہ اخگر جادو کا نامہ دار در دولت پر حاضر ہو امیدوار باریابی ہو چالاک نے پوچھا ای شخص یہ نامہ کیسا ہو آسنے کہا ملکہ عالم کو حال معلوم ہو جائیگا اور کسی کو ہم حال نہین بتا سکتے چالاک سمجھ گیا جاکر ملکہ حیرت سے کہا کہ در دولت پر نامہ دار اخگر کا حاضر ہو حیرت نے کہا بلالو ملازم گئے نامہ دار کو اپنے ساتھ لیکر اندر بارگاہ کے آئے نامہ دار نے جو ملکہ حیرت جادو کو دیکھا بہت ادب سے برائے تسلیم خم ہوا دستار سے نامہ نکالا ہاتھون پر رکھکر پیش کیا ملکہ حیرت نے وہ نامہ نامہ بر کے ہاتھ سے لیلیا پڑھنا شروع کیا جون جون نامے کو پڑھتی جاتی ہین رنگ منہ متغیر ہوتا جاتا ہو چہرے سے غصہ ظاہر ہو ابروے خمدار ہلنے لگے نامہ پڑھکر ملکہ نے چاک کرکے اگالدان مین ڈالدیا کہا جاکر اس ملعون سے کہدینا کہ کیون تیری شامتین آئی ہین کب ہمکو کوئی خائف کبھی تصور کیا ہو جو جا ملکہ بیچا شاہان طلسم کے ہم کیا نوکر ہین آیا ہو تو ہمین کیا ملکہ حیرت نے جو غصے سے یہ باتین کین نامہ بر نے عرض کی ای ملکہ عالم آپ اسقدر گرم نہ ہون وہ آپ سے سحر میں علم و شان مین زیادہ ہین لشکر بھی بےحساب ہمراہ ہو آپ کو لازم ہو کہ شہنشاہ اخگر کو بدل و جان قبول فرمائیے ورنہ آپ کے واسطے بڑی خرابی ہوگی انکو سب طرح کا اختیار ہے اگر خوشی نہ راضی ہوجیے گا تو ایک سحر مین آپ کے لشکر کو مٹا دینگے اور آپ کو ایک مٹھی پر پھکر راضی کرلینگے آپ کو ایسی محبت ہوگی کہ آخر جان فدا کیجیے گا اگر مناسب ہو تو جواب نامہ براہ راست تحریر کیجیے فساد سے کیا حاصل ہوگا نامہ بر نے جو اس طرح حیرت کو سمجھایا اور عظم و شان اخگر کا سنانے لگا ملکہ نے کہا اس شخص کی گردن مین ہاتھ دو باہر نکالو غلیظ باہر نکالا گیا ہر چند اسنے چالاکی زبان آوری کردن ملکہ حیرت نے کہا اب بے بات نہ کرنے پائے نامہ دار بہت ذلیل نکالا گیا ملکہ کا غصہ کم نہین ہوتا فرماتی ہین صاحبو ایسے جہل لوگون کو میری بارگاہ مین کیون آنے دیتے ہو بڑا قلق ہوا اس وقت حیرت جادو کو بڑا رنج پہونچا اپنا زمانۂ سلطنت یاد آگیا بے اختیار تصور کرکے رونے لگین کہ ایک روز وہ تھا اٹھارہ سو تاجدار میرے زیر فرمان تھے کوئی ترچھی نگاہ سے نہین دیکھ سکتا مگر فلک نے یہ گردش دکھائی کہ وہ سب سلطنت مٹی اب جنگل جنگل مارے مارے پھرتے ہین جیسا کچھ ہو

عاشق ہوتا ہو ای گردون غدار یہ نیرنگی کبتک دکھائیگا نظم

بیٹھ رہتے نہ ملی ایسی کوئی جا دلچسپ ‏ نہ لگا جی کہ نہ تھا سبزۂ صحرا دلچسپ
بڑھ گئی آہ و فغان اور رہا نے آگئے ‏ نظر آیا نہ مگر عرصۂ معلا دلچسپ
جائے آرام زمین کو تو نیا پایا افسوس ‏ ان مگر سمجھتے ہین ہر عالم بالا دلچسپ
کچھ تسلی نہ ہوئی گلشن ایجاد سے آہ ‏ ڈھونڈھیے اور ہی مسکن کوئی اچھا دلچسپ
دام گیسو سے کسی کے رہائی ہو خطا ‏ ہو دل آویز بلا وہ مجھے سودا دلچسپ

جابجا مسکن یاران فنا دست ملا — نظر آتا ہی عدم کا مجھے رستا دلچسپ
کردیا محفل خاموش نے افسردہ مزاج — ساقیا اٹھ کہ ہی دور مے و مینا دلچسپ
نقش دل مانی بہزاد نے اسکو بھایا — کس قدر تھا تری تصویر کا نقشا دلچسپ
سرگذشت اپنی سنا روز اسی طرح نسیم — کہ نہین اس سے زیادہ کوئی قصا دلچسپ

ملکہ کی تو یہ کیفیت ہی چالاک بعد جانے ظہیر کے اپنی صورت تبدیل کرکے بارگاہ مین آیا دست بستہ عرض کی
کہ کیون حضور یہ کس مضمون کا نامہ لیکر آیا تھا ملکہ نے کہا دیوانہ ہی اپنا عشق جتاتا ہی بیقراری بیان کرتا ہی
خبردار اس طرح کے لوگ ہمارے سامنے نہ آنے پاوین دربارگاہ اور زیادہ چوکی پہرے ہو سکے چالاک نے خوب
انتظام کیا افگر نے طبل جنگی بجوایا جب کسی طرح صبر نہ ہو سکا تب اسپر آمادہ ہوا کہ ادہر یہ خبر خواجہ کو پہونچی
خواجہ نے بھی اپنے لشکر مین طبل جنگی بجوایا حیرت نے بھی جواب مین طبل جنگی بجوایا صبح کو تینون لشکر میدان
مین آئے جب صفین جم چکین افگر مرکب پر سوار ہو کر میدان مین آیا حیرت نے جو دیکھا تخت پر سوار ناز و کرشمہ
دست بستہ سامنے تخت کو امیرین جلیسین گھیرے ہوئے لشکر تین لاکھ ساحرون کا پشت پر جمع ہو کے آئے بڑی
چہل پہل ہوگئی ہی افگر میدان مین نکلا طرف لشکر حیرت کے رخ کیا پکار کر آواز دی اے ساحران
ہوشربا جسکو تمنا مرگ کی ہو میرے مقابلے مین آئے مجکو شاہان طلسم نے بہ اسکر فتاری مسلمانان روانہ کیا تھا
منظور یہ ہی کہ پہلے تمہارا خاتمہ کرین مسلمانون کو تو پہاڑنے آئے گے نہ بڑھنے دیئے گے حمزہ وہان دم اجاتیگے
اخفضرت یا انکون عمرو نے روکا کہا اے اخفضرت کیا کام وہ تو حیرت سے مقابلہ کرنے آیا ہی دیکھا
رنگ چہرے کا اڑا ہوا ہو شکون پر شکل آنکھون مین تری ہوا اس مین اشتری کا مگر جو ساحری مین چالاک حیرت
مرکب پر مدد کو ہمیشہ کہا یا محترم کو تاب نہ آئی صف سے گھوڑا نکالا سامنے ملکہ کے آیا عرض کی اے ملکہ عالم اجازت
میدان حیرت نے کہا میرا خود ارادہ ہی محترم نے کہا ہم اپنی زندگی مین آپ کو نہ جانے دیتے زہے دستی اگر
اختیار ہی محترم کو ملکہ نے اجازت دی محترم بہی سامنے افگر کے آیا افگر نے گولہ مارا محترم نے گولہ
کاٹا تمام صحرا آتش بہار ہوگیا درخت جلنے لگے ہزارہا طائر کباب ہو کے گرے دو چار سحر آپسمین چلے افگر
نے جہلاکر تلوار کھینچ ماری وہ تلوار جا کر لگے پڑی کی محترم کے دو ٹکڑے ہوئے افگر نے وہی تلوار پہر
اٹھالی چہاک کر نعرہ کیا اے ملکہ عالم یا تو آپ آئیے یا اور کسی کو بھیجیے بس حیرت کو تاب نہ رہی کا ہر چند
انہیون جلیسون نے بچایا ملکہ حیرت نے کہا صاحبو اگر تمام دنیا میرے واسطے بیتاب ہو کر مین نہ
لڑونگی یہ کہکر میدان کارزار مین طاوس زرین بال پر سوار مقابلے مین افگر جادو کے آئین افگر
صورت زیبا دیکھکر دنگ ہوگیا کانٹی بندھی ہوئی سینے پہ نارپستان کا ابھار معشوق چست و چالاک
قاتل عالم بیباک ہاتھ باندھکر قریب آیا کہا اے ملکہ عالم اتنی میری جان جاتی ہی سرفراز فرمایئے اپنا غلام
حلقہ بگوش بنایئے میری کیا مجال ہی کہ نگاہ بھر کے حضور کو دیکھ سکون کشیدہ ہاتھ جو تجھ ایسی معشوق قمر پیکر
اے معشوق خورشید بن تیرے میری آنکھون مین دنیا تاریک ہی اپنے وصل سے میری خاطر
ناشاد کو شاد فرمایئے آپ کی کیا صفت کرون

نظم

دکھلاتی ہی رنگینی رخسار عجب روپ — لایا ہی ترا جلوہ دیدار عجب روپ
رکھتا ہی ترے حسن کا گلزار عجب روپ — نظارۂ یوسف ہو زلیخا کو مبارک
کہتا ہی گل و لالہ کو کوئی کرکے مدد سے — جہلے ہو ترے ہی مصر کا بازار عجب روپ

خواجہ فرماتے ہیں ای برق جانتے ہو یہ کنیز کون ہی عرض کی ملکہ حیرت کی لونڈی ہی خواجہ عمرو نے کہا
آپ کے خلیفہ صاحب ہیں مصروف اطاعت ہیں اُنکے واسطے یہ سامان راحت ہیں اسقدر جانبازی کی
کہ اب ملکہ حیرت کو بھی توجہ ہوئی بلکہ مین تو سنتا ہون کہ حیرت نے خود وعدہ کیا ہی کہ ای چالاک
چندے تامل کرو تمھاری بیتابی کا جواب دیا جائیگا برق نے کہا خلیفہ صاحب نصیب ہیں اپنے
معشوق کے قریب ہیں اخگر رقص کرتا ہوا ٹھنڈی سانسین بھرتا ہوا قریب حیرت جادو کے پہونچا
حیرت نے کہا ای اخگر کیا چاہتے ہو اخگر نے سر جھکا لیا کہا حال دل آپ پر روشن ہی اب تو سرفراز
فرمایے اپنے چاہنے والے کو نہ ترسایے حیرت نے کہا تلوار کھینچو اخگر نے تلوار کھینچی حیرت نے کہا
گلے پر رکھو ہمتو دیکھیں کیسے مرتے ہو ہماری یہی خوشی ہی اخگر نے تلوار گلے پر رکھکر کھینچ لی تسمہ لگا رہا
سر کٹ گیا مرنا تھا اخگر کا کہ اندھیرا چھایا سنگباری و شرر باری ہوئی آواز آئی کشتی مرا نام من اخگر جادو
بود لشکر والون نے جو لاشہ اپنے مالک کا دیکھا لیا لیکر دوڑ پڑے حیرت تخت سے کودی پل
طاؤس پر سوار ہوئی اب جو سحر کرنا شروع کیے برق بلکہ بجلی ستارہ سحری بکری شعلے بھڑکنے لگے
گرے ہزارون کے سر اُڑ گئے صدہا کے خرمن حیات جلے لشکر والے تماشا دیکھ رہے ہیں خواجہ عمرو
اخضر سے کہہ رہے ہیں کہ ای اخضر تمنے سحر حیرت کا دیکھا حیرت جادو سے کون مقابلہ کرسکتا ہی حقیقت یہ ہی
کہ دولت زوال آ گیا تھا ورنہ ہوشربا پر کون قبضہ کرسکتا تھا جاہ و جلال سے افراسیاب کے
فلک کج رفتار کو سکتا تھا حیرت تو لشکر کو اخگر کے قتل کر رہی ہی ساحر بھاگے بھاگے پھرتے ہیں
ڈر سے حیرت کے سحر کے منہ کے عمل گھوٹتے ہیں لیکن یہ وقت ہی کہ شاہان طلسم نور افشان سر پیچان کی
پر بیٹھے ہیں ساتسو تاجداران جلیل طلسم نور افشان کے کفیل ولگنون پہ بیٹھے ہیں ذکر آمد صاحبقران
ہو رہا ہی کہ مقبل تاجدار نے غضب کیا صاحبقران کو اپنے قصر یاقوت نگار مین فروکش کیا تاجدار
کہہ رہے ہیں حضور اُس قصر سے نکلنا مشکل کر دینگے جن سے نکلنے نہ دینگے اب کیا وہ وہان سے
زندہ بچکر جانے پائینگے صاحبقران نے اپنے کو بلا مین پھنسایا اور اگر وہان سے نکل گئے اور
کوہ عجائب و غرائب پر پہونچے بت خونریز وہ شخص ہی کہ ٹکڑا ٹکڑا کے ماریگا تمہین ہی عالمان مذہب
سامری و جمشید اس کوہ فلک شکوہ مین ساکن ہیں جسوقت وہ لوگ نکل پڑینگے اُنکے سحر کو کون روکیگا
وہ لوگ بلا سے رونگا رہی کس کے منہ سے نکلا کہ ای شہنشاہ یہ تو ملاحظہ فرمایے کہ اخگر جادو پر
کیا گذری یہ سنتے ہی سحر العجائب و مصر الغرائب نے شبیہ سامری کو بلایا پکار کر آواز دی ای
ہمصورت سامری اخگر جادو پر کیا گذری تیلی بھی رقص کرنے لگی سحر العجائب حیران ہی کہ تاج
ہمصورت سامری کو کیا ہوا یہ یون ناچ رہی ہی چند ساعت ناچی بعد اُسکے عرض کی ای شہنشاہ
طلسم نور افشان بیان اخگر حیرت جادو پر عاشق ہوے مقابلہ پڑا اپنے ہاتھ سے اپنا گلا کاٹ لیا
حیرت جادو نے لشکر کو اُنکے تباہ کیا اور تباہ کر رہی ہیں قیامتین بپا کی ہیں کئی لاکھ جادوگرون کو
مارا یہ سنتے ہی سحر العجائب و مصر الغرائب غصے مین کانپنے لگے کہا ہا لیان ہوشربا کو بھی یہ دعوی ہوا
کہ اُنھون نے ہمارے ملازمون پر ہاتھ ڈالا اخگر جادو کو یون مروایا ارے کوئی حاضر ہی کہ پہلو سے
بارگاہ سے آواز حاضر حاضر کی آئی سب نے دیکھا ایک زنگی قفس آہنی ہاتھ مین لیے ہوے سامنے آیا

عرض کی کیا ارشاد ہوتا ہے کہا جلد جا حیرت جادو کو گرفتار کرکے قصر سیاہ میں پاس شاخسار جادو کے پہونچا دو یہ سننا تھا کہ وہ زنگی چلا میاں حیرت جادو تڑپ رہی ہیں کہ آواز آئی منہ قہر سامری او حیرت تونے کچھ خوف نہ کیا افراسیاب جادو کو مٹایا اس زنگی نے کہا ای حیرت ٹھہر جا اب نشا اُترے پڑھنا یہ سحر خاص سحر العجائب و حصن الغرائب کا ہی آواز دیتے ہی حیرت خاموش ہوگئی سحر کرنا موقوف ہوا گھبرا کر چاروں جانب دیکھنے لگی بیقرار ہوکر کبھی داہنے کبھی بائیں دیکھکر پکار اٹھی نظم

چھپا لیا تمھیں دیکھو نہیں دشوار پہلو میں
ہیں مشکل ہو گیا تھا جبکہ اے یار پہلو میں

تڑپ میری دبی ہے لاکھ فرقت میں تسلی دے
کسی کی یاد بیٹھے ہیں دل غمخوار پہلو میں

خیال غیر ہی سے آپ کو باتیں جو کرنی ہیں
جگہ دی ہے بلا کر پھر ہیں بیکار پہلو میں

کرو گے وصل کی شب خون شاید حسرت دلکا
ادھر ہم ہیں ادھر رکھی ہے اک تلوار پہلو میں

جدائی میں ہوے ہیں دل جگر یوں سوکھ کر کانٹا
جو کروٹ لی ہے بستر پر چبھے ہیں خار پہلو میں

شب فرقت میں ہے درد جگر تسکین کا باعث
سمجھتے ہیں کہ بیٹھا ہے وہ دل آزار پہلو میں

سحر تک اسنے کہیں رنج فراق یار سے باتیں
گراں بار اب ہو گیا کیا دل بیمار پہلو میں

کہیں سر کاٹ لے قاتل کہیں لے لے ہمارا دل
کوئی بار گراں ہے دوش پر اک بار پہلو میں

جلال اس جذب دل نے بھی فریب آخر دیا ہمکو
لیا یک ہوگیا گر تھے بیٹھے یار پہلو میں

اسطرح یہ اشعار حیرت جادو نے پڑھے کہ سننے والوں کے دل کانپ گئے وہ زنگی قریب آیا پکار کے آواز دی ای ملکہ عالم شہنشاہ طلسم نور افشان نے آپ کو یاد فرمایا ہے آپ کے واسطے حکم قضا شیم جاری ہوا ہے کہ بدعت زیادہ مناسب نہیں ہے قصر سیاہ آپ کے واسطے تجویز ہوا ہے شاخسار جادو خدمتگاری کریگی ہر وقت دست بستہ خدمت میں حاضر رہیگی اب دیر نہ کیجیے جلدی تشریف لے چلیے حوصلہ دراز کرنا مناسب نہیں ملکہ حیرت نے بیگانہ وار دیکھا کہا ای زنگی میری کیا خطا ہے کیا شاہان طلسم نور افشان نے مجھپر غضب کیا زنگی نے عرض کی نہیں ملکہ عالم یہ محبت طلب فرمایا ہے حیرت نے سر جھکایا زنگی نے قفس آگے کیا ملکہ خود قفس میں داخل ہوئیں زنگی نے قفل بند کیا پکار کر آواز دی اسے کوئی حاضر ہے ایک ساحر سامنے آیا موسوم بہ اجیل جادو زنگی نے قفس اسکو دیا کہا ای اجیل قفس ملکہ کا قصر سیاہ میں پاس ملکہ شاخسار کے پہونچا دو اجیل نے قفس ملکہ کا لیا طرف قصر سیاہ کے چلا چالاک نے جو یہ معاملہ دیکھا تڑپ گیا آنکھوں میں آنسو بھرے ہوے روتا ہوا دلپکار پکار کے یہ اشعار پڑھتا ہے نظم

گر غبار چشمہ سار دل سحاب من شود
دیدہ دریا گیں روان حباب من شود

نقطہ سہوی کہ رفت از یاد تا صد دفتر است
مردم چشمے نگاہ انتخاب من شود

میدہم دانستہ آخر اضطراب دل بہار
شور محشر تو تیای چشم خواب من شود

گر کتاب وحشت دل را توان شیرازہ بست
چشم آہو نقطہ انتخاب من شود

ابر رحمت گر شود پیمانہ احساس من
سنبلستان قیامت پیچ و تاب من شود

آنکہ باغ دیدہ را شبنم غبار آلودہ است
سیر دار گرد و چار آفتاب من شود

| | |
|---|---|
| دیدہ بشبنم کند آئینہ داغ لالہ را | گر چمن مست شراب دل کباب من شود |
| باوجود آنکہ استادم نصیحت بود اسیر | مصرعہ صائب تواند یک کتاب من شود |

حال چالاک کو دیکھکر ساحر رونے لگے چالاک چاہتا ہی کہ اگر نہ پڑے تو اصیل جادو پر عیاری
کرون جب اصیل صحرا مین پہونچا تو دیکھا اُسکے سامنے سے ایک ساحر دوڑا ہوا آیا پکار کر آواز دی
ای اصیل شہنشاہ طلسم نور افشان نے ارشاد فرمایا ہی یہ نامہ بھی تمھارے واسطے لکھا ہی کہ ملکہ حیرت
کو لیکر یہان آؤ ہم ملکہ حیرت کی صورت دیکھنا چاہتے ہین ہمنے جیسی تعریف سنی چاہتے ہین
ملکۂ عالم کی زیارت سے مشرف ہون ای اصیل یہ سنکر اصیل نے نامے کو دیکھا پڑھکر کہا ای سرہنگ
جا کو شاہان طلسم نور افشان بہت ملکہ کے مشتاق ہین سرہنگ نے کہا قید ہو دیر وقتیہ ہم
لیجاتے ہین تم بعد اسکے آنا اصیل نے کہا یہ تو غیر ممکن ہی اے سرہنگ مین تمھارے ساتھ چلتا ہون
سرہنگ نے اصیل کو ساتھ لیا باتین کرتا ہوا چلا تھوڑی دور جا کر کہا ای اصیل دیکھو خود شہنشاہ
تشریف لاتے ہین بڑے مشتاق تھے اصیل ملنا ہی سرہنگ نعل سے نعرہ کیا نعرہ چالاک
عیاری منم آنکہ ہیبت چالاک * بچشم دشمن اندازم کف خاک * شناید بار دگر دو نیستہ گم نام *
خلیفہ اولیہ چالاک نامم * نعرہ کر کے خنجر مارا اصیل جادو کا شکم چاک قصہ پاک مرتے ہی
اصیل کے قفس ٹوٹا ملکہ حیرت جو تو مسحور تھین یا ہوش آیا قفس خود بخود ٹوٹا پکار کر کہا ای چالاک
مین اپنے ہوش مین نہ تھی جب اُس زنگی نے آزادی مین اپنے ہوش مین تھی خود ہی خود قفس مین
جا بیٹھی مگر تو نے اسوقت احسان عظیم کیا چالاک نے کہا مین تو غلام ہون مین نے تو اپنے کو
آپ کے نام پر نثار کیا گھر بار چھوڑا دو ہی چار دن کا ذکر ہی کہ مین نے اپنے واسطے جنم مول لیا
قبلہ و کعبہ سے مقابلہ کیا اب تو میرے حال پر رحم کیجیے حیرت نے کہا تو مزدوری اپنی جرأت کی
مزدوری چاہتا ہی رنگ عشق نیا ہتا ہی ای چالاک اب بڑا غضب ہوا کہ شاہان طلسم نور افشان
دشمن ہوے تو نے اسوقت کمال کیا اصیل جادو کو مارا مگر کوئی بلا نازل ہوا چاہتی ہی یہ ذکر تھا
کہ سناٹا ہوا ایک آواز ہیبت ناک آئی چالاک تو بھاگ کے ایک غار مین چھپا ایک زنگی
سیہ رو گرز ہاتھ مین لیے للکارتا ہوا آتا ہی او عیار غضب کیا اصیل جادو کو مارا اب کہان جائیگا
نکل آ یہ کان مین آواز جو چالاک کے پہونچی قلب تھرا گیا پکار اٹھا حاضر ہوا حیرت نے جو دیکھا کہ
چالاک مبہوت ہو کے آتا ہی اسکی جانبازی کا خیال ہوا دل کو اسکی غربت کا ملال ہوا بجلی کان کی
لاکھ چھناک ماری برق گری کہ زنگی کے دو ٹکڑے ہوے کہا ای چالاک بھاگ جا شاہان طلسم
بڑی کد ہی اور کوئی آیا چاہتا ہی اسکو تو مین نے مارا اب ایسا آئیگا کہ میرا زور نہ چلیگا یہ کلام تمام نہوا تھا
کہ آسمان سے نعرہ ہوا ای حیرت بڑا غضب کیا دیکھا حیرت جادو نے ایک نازنین یہ اشعار عاشقانہ
گاتی ہوئی چلی آتی ہی

نظم

| | |
|---|---|
| دل مضطرب الحال کچھ ایسا شب غم تھا | جب قصد کیا عرش بریں زیر قدم تھا |
| تا صبح کسی طرح نہ نکلا شب [illegible] | یارب کوئی ارمان دلی تھا کہ یہ دم تھا |
| لطف ایک طرف اُس ستم ایجاد کے آگے | ہم قابل بیداد نہ تھے ورنہ ستم تھا |

تھا تیشۂ ناز کہ کوئی سنگ الٰہی
جو پائے کمر تھی نگہ شوق جو اے یار
پایا بھی جو دہن تو دل میں تو اسکو
رہبر نہ ملا آہ ہمیں کوسے دغا کا
دل دیکے انھیں جان دی افسردہ ہمت
پامال حنائی آہ رہا کوسے بتان میں

دل تھا یہ نہیں کہ دل آزار صنم تھا
منظور شب وصل تماشائے عدم تھا
دیکھا تو وہی جلوہ گر دیر و حرم تھا
مشاطہ بتاتا وہ ترا نقش قدم تھا
پھر بھی تو وہ بولے کہ ترا حوصلہ کم تھا
وہ دل کہ جو پروردۂ صد ناز و نعم تھا

چالاک تو پیر بھاگ کے ایک درہ کو دیمیں چھپا اُس نازنین کی آواز سنکر حیرت کا چہرہ سرخ ہوا خاموش صاف ظاہر ہو کہ اپنے ہوش میں نہیں اُس نازنین نے آکر سلام کیا کہا کیوں ملکۂ عالم آپ کو شاخسار جادو نے بلایا ہی بادشاہ طلسم کا نامہ پہونچا آپ کے واسطے تیاری ہر قصر سجا و آراستہ ہی کنیزیں واسطے خدمت بے ہتھکڑیوں کو حسرت دست بوسی بیڑیاں قدموں پہ گر رہی طوق گردن پھریں بلبلیں نغمہ سرائی کرتی ہیں آپکی محبت کا دم بھرتی ہیں آپ کا چلنا واجب و لازم ہی شہنشاہ طلسم آپ کی خاطر کرینگے چالاک درہ کو رسے دیکھ رہا ہی کہ ملکہ حیرت کچھ جواب نہیں دیتیں خاموش کھڑی ہیں جب اُس نازنین نے بہت کہا ملکہ حیرت نے جواب دیا کہ مجھے کیا حکم سے شاہان طلسم کے اکثر عیاروں کے حرکات پر مجھکو بھی برا معلوم ہوا میں منع کرتی تھی انھوں نے اصیل جادو کو مار ڈالا چالاک دیکھتا ہی کہ ملکہ حیرت قصد کر رہی ہیں کہ میں زیور اُتاروں سحر کروں مگر جیسے کوئی مجبور ہوتا ہی کہ بجلیوں بالیوں پہ ہاتھ ڈالا اور پھر ہاتھ رک گیا آخر اُس نازنین نے شاخہائے گل نورین ایک تخت بنایا اُسپر ملکہ کو سوار کیا ملکہ اُس تخت پر بخوشی سوار ہوئیں وہ نازنین میٹھی میٹھی باتیں کرتی ہوئی ملکہ کو بہلاتی ہوئی لیکر ہاتھ تماشائی ہی اور کہتی ہی ملکۂ عالم طلسم فتنۂ نورافشاں میں میاں قمر صاحب نے کیا عمدہ شعر لکھے ہیں لونڈی کو یاد ہیں سماعت فرمائیے یہ کہکر بناز و کرشمہ یہ اشعار عاشقانہ سنائے

نظم

فکر ہی جو کروں وصف لب رشک چمن میں
مصروف ہو دل وصف لب غنچہ دہن میں
کیا دور پہونچتی ہو تری نظروں کی تعریف
لکھتے ہیں تمھارے قد موزوں کی صفت ہم
روشن ہوئی ختم ہوا شمع تجلی پر
سب حرف نظر آتے ہیں آئینۂ رخ سے
کھلتا نہیں منھ تنگ دہانی کے سبب سے
انکار ہی اقرار ہو گالی ہی دعا ہو
وصف لب لعل و در دندان سے صفیر تاج

پاسنگ دھروں لعل کے میزان سخن میں
مسی کی دھڑی تلتی ہی میزان سخن میں
پلے ترے تیروں کے ہیں میزان سخن میں
ارکان قیامت کے ہیں میزان سخن میں
کیا شعلۂ آواز ہی فانوس دہن میں
کیا بات چھپاتا ہی شرارت سے دہن میں
سو باتوں کا جمگھٹ ہی ترے کنج دہن میں
اب لاکھ زبانیں ہیں ترے ایک دہن میں
تلتے ہیں جواہر مری میزان سخن میں

ملکہ حیرت خاموش ساتھ اُس نازنین کے روانہ ہوگئیں چالاک دیکھا کیا کہ ملکہ حیرت کو نازنین لیگئی اسی جستجو میں چلا یہ تو سمجھ لیا کہ سحر تھا سحر العجائب و حصر الغرائب کا ورنہ ملکہ حیرت ایسے ویسے کے سحر کو زمانہ سحر کرنے کا قصد کیا مگر نہ ہو سکا آخر ناچار چلی گئیں اے چالاک کہاں تلاش کروں کہ مر جاؤں

ساری میری مشقت خاک مین ملی بقول میان قمر صاحب نظم ناسازی زمانہ کہے کہان کہان تک + بیزار ہو گئی ہی جسم حزین سے جان تک + رکھکر لحد مین مردہ کوئی نہ پاس ٹھہرا + خویش و عزیز و یار سے بس تھے فقط بیابان تک + حقیقت مین ای چالاک اب ملنا ملکہ کا بہت دشوار ہی اور اسقدر جانبازی کی کیا پھل پایا لشکر مین جاؤنگا تو قبلہ و کعبہ طعن و تشنیع کرینگے میان ہمق ہمارے حال پر ہنسینگے مادر مہربان ملکہ صرصر بیقرار ہو کر حال پوچھینگی اور تو حال کیا بیان کرونگا تصنیف میان قمر صاحب کے اشعار پڑھونگا

ہو ان خاک بسر غم سے برباد اسے کہتے ہین
کی ایسی کشش دل نے وہ آپ چلے آنے
تھے گل و بلبل کے گل مین نے کہے افسانے
تصویر تصور نے کوچے کی تیرے کھینچی
ناسخ کے قمر کیا کیا شہرے ہین زمانے مین

راحت سے نہین واقف ناشاد اسے کہتے ہین
ارد المشو دیکھو صبا داسے کہتے ہین
باتون مین بہنسا رکھا صیاد اسے کہتے ہین
فردوس اٹھا لایا شداد اسے کہتے ہین
قول اہل سخن کا ہی استاد اسے کہتے ہین

اسقدر چالاک بیقرار ہی دم بدم اشکبار ہی کہتا ہی اسے کیا کہونگا قبلہ و کعبہ جو پوچھینگے تو کیا جواب دونگا صاحبقران زمان فرمائینگے کیون چالاک کئی برس سے کہان غائب تھے آقاے نامدار کو کیا جواب دونگا اسی جستجو مین سر پھوڑ پھوڑ کے مرونگا اس حال کثیر الاختلال مین چالاک مبتلا حال رنج و بلا صحرا مین خاک اڑاتا ہوا تلاش مین قصر سیاہ کے جاتا ہی کہ اسکا ذکر وقت پر تحریر ہوگا اب داستان کو اسی مقام پر چھوڑا جاتا ہی

## دو کلمہ داستان صاحبقران زمان کہ امیر قصر مین مقبول تاجدار کے جلوہ فرما ہین جشن مولود مسعود ہو نیکو ہی عجب داستان جلالت عنوان ہی یقین ہی ناظرین بہت پسند فرمائینگے باقی حالات متعلقہ داستان ہذا ساقی نامہ مصنف

چل ای توسن کلک نیرنگ ساز
قدم با قدم پاؤن اپنے نکال
مجھے تیری الفت نے مجنون کیا
تو ہی رستم وقت صحرا نورد
زمین سخن کی تری جنبش مین ہر
نئے رنگ کا آج جیسے جا بجا ہوا
ہر اک سطر ہی مائل احسان
کسین زلف پیچان کا سامان عیان
کیا کلک نے خوب سامان درست
کہ سامان موزون بہم ہو گیا
کسی کی جو سوسن کے لب پر دھڑی

دکھا دے جہان کا نشیب و فراز
طرارون مین تو رستم وقت ہر
کہ پانی کو بھی قطرہ خون کب
مرا توسن کلک چالاک ہی
کہ مضمون نو رنگ کوشش مین ہی
طیوران گلزار کی دھوم ہی
کمان کے مضامین رقم مین بیان
سنان تھے جو مضمون عیان ہو گئے
مضامین الفت مین چالاک جہت
ہر اک حرف ہی سرو گل کا جواب
صف سرو مین ہر اکیلی کھڑی

پسند آ گئی ہر تری چال ڈھال
کریگا منازل کو الفت کی طی
تری چال سے ہو نگے گرد برد
یہ پولی مین بھی چست و چالاک ہی
گل مدعا بھی شگفتہ ہوا
کہ مضمون اوصاف مرقوم ہی
ہر اک حرف ہی عارض مہوشان
کنغرات محبوب سب دھو گئے
مرا مدعا بھی رقم ہو سب
نمونہ زلف سنبل کو کیون پیچ و تاب
ہوا سرو پر قمری دل کا فروغ

جبین پہ ہے گرہ چین و شکن صاف
تمھاری شکل سے محبوب صورت
مسہل صبر بیتابی سے ہو جائے
کبوتر کی مرا مکتوب صورت
بلادین دل نہ کیونکر شعر آتش

حسینون کو ہی یہ سیب صورت
وہ عاشق ہون مرے آگے ہی آتا
اگر دیکھین تری ایوب صورت
سر بازار تمھے جلکہ جا ہے
صفا بندش ہی یعنی خوبصورت

پری و حور بھی رکھتے نمونے
نہ ہاگر حسن خوش اسلوب صورت
اگر یگا شوق سے پیدا اگر لیگا
ملا دے یوسف یعقوب صورت
لفظ صورت کو اسطرح پاس

نازنین نے تبلایا اپنے چہرے پر ہاتھ پھیر لی ہی آئینہ رخسار دکھائی ہی کیسی شرمائی ہی عجب ہنگامہ
برپا ہی کبھی وہ حسن صاحبقران کا تمام لیا جانا شروع کیا صاحبقران بھی خاموش بیٹھے ہین مقبول
عرض کرتا ہی اب ساحرون کی بھی آمد ہوا چاہتی ہی مصنف عرض کرتا ہی چالیس تاجدار جانان نامدار گرد
صاحبقران عالی وقار مودب بیٹھے ہین یکایک آسمان پر ابر سیاہ اٹھا مقبول تاجدار کا چہرہ متغیر
ہوا عرض کی اسی شہر یار بہت خونریز آتا ہی خدا اسکے شر سے حضور کو محفوظ رکھے یہ بادشاہ کوہ
عجائب و غرائب ہی بڑی دھوم سے آینگا سرکار کو بعد اس قصر کے اسی بادشاہ سے مقابلہ پڑیگا
مگر اسی شہر یار اسوقت ہوشیار رہین صاحبقران زمان نے خود و خود سر پر میانہ و داؤدی زیب جسم
انور کی تیغہ صمصام و قمقامہ تیغہ سہراب یل سپر گرشاسب نوجوان کمان کیانی شانے پر ڈالی ہزار
نیزدن کا ترکش مثل دم طاؤس بائین ہاتھ پر تیغہ عقرب سلیمانی کے قبضے پر ہاتھ پڑا ہوا گرز اسپ
گرشاسب کا ہاتھ مین دو زانو ہو کر صاحبقران بیٹھے مقبول تاجدار نے دیکھا رعب و جلالت سطوت
و شوکت چہرہ زیبا سے آشکار چہرہ آفتاب عالمتاب کہ وہ ابر قریب آکر شق ہوا دیکھا ایک ساحر سیہ فام
بد انجام تخت پر سوار زرد و سرخ فرد مو کو تہ گردن تنگ پیشانی تین لاکھ ساحر پشت پر مقبول تاجدار کا
رنگ روئے متغیر ہوا کر وہ تاجدار ساحر اتا تھا تین لاکھ ساحر باہر اترے یہ اکیلا قصر مین آیا صاحبقران سے
دور جو دنگ بیٹھے تھے اس کرسی پر اسکو جگہ ملی سبب یہ ہی کہ مقبول تاجدار سے کہا آپ نے ہمکو بلا کر
ذلیل کیا قریب طلسم کشا ہمکو جگہ کیون نہ ملی مقبول نے کہا مین نے قاعدے کے موافق کیا جو کتاب مین
مرقوم تھا ساحرون کا یہی مقام ہی وہ قصر ہی کہ جسمین جیت پہلے سے بھی نہین جا سکا اہلی بلون کے جو جو
زاغ و زغن کے پر پڑے ہین اسی قصر مین جا کر بت خونریز بیٹھا متغیر ہو رہا ہی خدشگار تک ساتھ نہین
اب ساحرون کی آمد شروع ہوئی جو ساحر آیا وزیر و خدمتگار باہر روکے گئے اکیلا اندر آنے پایا
جو آیا اسکو قریب بت خونریز جگہ ملی کرسیان شکستہ تھین خلاف بندوبست ساحر شرمندہ سرنگون
بیٹھے ہین ایک تخت چوبی بیچ مین بچھا ہی جب سب ساحر آچکے سب کر یہ منتظر سیاہ فام جو قصر کے اندر آیا
اسکو معلوم ہوتا ہی کہ مین سرچشمہ ہون و تاجداران طلسم کہ جو قریب صاحبقران ہین تا بہ ساحر
مشکل سمجھا ہر سب کے سرون پر ساحر سب سر برہنہ لباس واہیات پہنے ہوئے کہ ابھی ایک ابر
ہفت رنگ پیدا ہوا بڑی رعنائی زیبائی سے بارش مروارید ظاہر ہین سامان سید جب تک
وہ ابر سرحد صحرائے سبزہ زار سے الگ تھا پھول برستے ہوئے موتیون کی بارش جب اسی صحرائے
سبزہ زار مین پہونچا بارش مروارید موقوف ہری پھول سوکھے ہوئے ابر سے گرتے تھے یا تو
زیر ابر عندلیبان خوشنوا کا نعرہ و شور تھا جب صحرائے سبزہ زار مین پہونچے تو زاغ و زغن کا زیر

ہنگامہ ہوا سحر العجائب و مصر الغرائب تخت پر سوار ہیں حیران ہو رہے ہیں کہ یہ زاغ و زغن کہاں سے ان
عندلیبان خوشنوا کو کون لیگیا ہم ہمیشہ سمجھا کیے تھے ہمیں اپنی رعنائی و زیبائی پاتے تھے بڑے
ہوئے اب معلوم ہوتے ہیں ساتھ والے بیقرار بائیس لاکھ فوج پشت پر بڑی تو خرابی یہ ہے کہ سب برہنہ
کسی کے سر پر تاج نہیں معلوم ہوتا ہے فریادی آتے ہیں جھولیاں سحر کی شانوں سے گر گئیں موت کی شکلیں
نیچے آنکھوں کے پھر گئیں چونکہ بلکتا اشتیاق تھا دل جوشن و دیدار طلسم کشا کا مشتاق تھا ناچار قریب قصر آکے
لشکر با سر عوض دونوں بھائی یکہ و تنہا چلے اسوقت انصاف کرتے ہیں کہ تکرامی نے یہ سامان ہمکو دکھایا
کوکب کو قید کرکے یہ مزہ اٹھایا سر نگون گیجہ جون آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے سر برہنہ جیسے ہی
قصر میں آئے ہمارے طلسمی نے آواز دی سب صاحب دیکھ لیں کہ تکرام آئے دونوں بھائیوں کی تشنگی
سر افگندگی حیران و مضطر بیقرار و شرمندہ اندر آکے دیکھا مجمع ساحران ایک قصر عبر انتظام میں تخت چوبی
بچھا ہے اکثر جگہ چھت پڑی ہے ہزار دساتیر ساحر سربرہنہ بیٹھا ہے ہمارے طلسمی نے آواز دی ای طلسم کشا
ای شہریار یکتا شاہان طلسم نورافشان آگاہ روبرو صاحبقران نے سر اٹھا کر دونوں بادشاہوں کو دیکھا
مجبوری و ناچاری شاہوں نے سلام کیا صاحبقران نے جواب وعلیکم السلام کا دیا ان بیچاروں کو سبب
ناگوار ہوا الیٹ کے بھائی نے بھائی سے کہا کسقدر طلسم کشا مغرور ہے عقل و فراست سے دور ہے کہ سر پہ
ہاتھ بھی نہیں رکھتا امیر نے یہ بات سنی فرمایا ای شاہان طلسم مقام افسوس ہے جسوقت سحر و نا سحر نے افراسیاب
کو مارا ہے اودھ میں آکر سیہ بچا عمرو نے کوکب کو پکڑ لیا تھا سب سردار کوکب کے دربار میں آئے تم بھی
دربار میں آئے تھے تمہیں یاد ہے کہ مجھے کسطرح جلے تھے آج تمہیں یہ غرور ہے کہ بادشاہ کو اپنے قید
کیا اب بھی بہتر ہے کہ راہ راست پہ آؤ اور کوکب کو طلسم سے چھوڑ دو حلوت اسکی عاجل کرو واللہ
انشاء اللہ اس تکرامی کی سزا ملیگی دونوں نے کچھ جواب متعلق نہ دیا اتنا کہا کہ اس مقدمے کی آگہی
خبر نہیں امیر نے فرمایا یہ بھی خدا کی قدرت ہے آج ایسے مقام پر اتفاق ہے کہ سب شاہ و شہریار جمع ہیں جو کچھ
کوکب سے خطا ہوئی ہو وہ مقدمہ قبل از وقت پیش کرو ابھی فیصلہ ہو جاے سحر العجائب و مصر الغرائب
خاموش ہو رہے امیر نے فرمایا ای مقبول تاجدار تم نے دریافت کر دیا تمہیں فیصلہ منظور ہے دونوں
شاہوں نے کہا بعد برخاست جلسہ ہم بیان کرینگے امیر نے فرمایا کیا مضائقہ ہے کہ صحرا میں گرد بلند
ہوئی امیر نے دیکھا ایک مرد و بزرگ ہوا دار پر سوار شیر و شلنگ کی پگڑی قبائے اطلس زر اندود سلیمانی
زیب جسم خنجر جگے دار برابر ناف کے لعل و یاقوت کی انگوٹھیاں زیب دست حق پرست عصائے طلا کا
قریب رکھا ہوا چار سو جوانان سفید پوش چار جانب سے گھیرے ہوئے صاحبقران نے فرمایا ای
مقبول تاجدار یہ کون بزرگ ہیں مگر ایک نقاب زرنگار گلگون پوش ہوادار پر لگا ہاتھ رکھے ہوئے
مرکب باوقار زیر ران ہر چند نقاب چھپے ہیں مگر آثار حسن و جمال نہیں معلوم ثابت ہے کہ ماہتاب ان
ابرتنک یا شمع انجمن پردہ فانوس میں نور کی شکل رہی ہے کہ شمع جمال جھلملا رہی ہے جب وہ بزرگ قریب قصر پہنچے
صرف وہ نقابدار اندر و مرد بزرگ اندر تشریف لائے ہمارے طلسمی نے آواز دی شہنشاہ دھکا لگا کو دوش
صاحبقران نے سر اٹھایا علیہ نے سلام کیا نقابدار نے ہاتھ سر پہ نہ رکھا مقابل میں جو قصر مروارید نگار
تھا قریب گئے جو کرسی تھی یاقوت نگار اس پہ نقابدار بیٹھا بازمین پہ جو کرسی الماس نگار تھی اسپہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| چون دعا میست تا کی سحر | وعدهٔ وصل مرا باید داد | کردہ با سیت نگاری چو تو | بوسہ بدست حنا باید داد |
| چند خاموش نشینم بہ تو | رخصت حرف مرا باید داد | شمع سان دیدہ نظر با لیلی | ہستی خود تنہا باید داد |
| گذری کن بسبر تربت ما | خون بہائے شہدا باید داد | کردہ بیمار غمت واقف ا | بوسہ مہر و دوا باید داد |

مقبول تاجدار نے بڑھکر عرض کی کیون شہریار مزاج مبارک کیسا ہی ای شہریار یہ جلسہ مولود مسعود کی وقت خوانی درود کی ہے آپ کو چاہیے کہ ہوشیار رہیں اپنے کو پراگندہ نکریں ایسا نہو کہ خدانخواستہ ساحر غدار آپ کے ساتھ درپے آزار ہون ایسا نہو غفلت مین کوئی حضور کو ایذا پہونچائے حضور چار وجہ سے رہیں درد مند ہون حضور کو عجیب حال مین دیکھتا ہون امیر نے جواب نہ دیا حجاب سے سر جھکا لیا کہ ہمارے طلسمی پھر ظاہر ہوا اگر دسرا امیر چرخ مارا الفصاحت و بلاغت آواز دی ای شہریار صاحبقران نامدار ای بہ مدشت جرأت ای نہنگ دریائے شوکت جلدک آپ طلسم کشا طلسم نور افشان ہیں ان جادوؤن کا اُٹھانا بھی آپ ہی کا کام ہی ہر ملک و دیار مین آپ کا نام ہی گوش سامعان دیوش مشتاق صدائے سرکار دولت بدار ہیں آپ کی زبان معجز بیان سے کچھ فقرات مولود مسعود سنین آواز دی ای مقبول تاجدار بری طلسم کشا منبر لاؤ کہ اسپر مشکل صاحبقران مولود مسعود جناب اشرف انبیا مین درود کا محفل مین غل ہو شمع حیات کی فزان گل ہوئی کسکر تاظلی غائب ہوا مقبول تاجدار نے ایک منبر بلور کا لاکر بچھایا لیکن ملکہ سلماے گوہر پوش مشتور نامدار دختر بلند اختر مقبول تاجدار کرتخت گوہر نگار پر جلوہ فرما ہین جب صاحبقران منبر پہ جانے وزیر زادی ملکہ لیلائے عنبرین مو جو پہلو مین بیٹھی ہی کہا کیون لیلا تونے جمال آفتاب مثال صاحبقران دیکھا مالک سریر اورنگ جہانبانی ہین اس زمانے مین یوسف ثانی ہین سطوت و صولت رعب و دبدبہ منصور شجاعت مثل چاکران کمترین حاضر خدمت ہین نہایت صاحب شوکت ہین ای لیلا دل بیقرار ہی کیا کہون کہ کیا کیفیت دل کی عجب حالت ہی کیون لیلا مجھے کیا ہوگیا قلب میرا اسوقت تمرا رہا ہی کلیجہ منھ کو آرہا ہی

نظم

| | |
|---|---|
| دیدہ ہمہ شوریدن از بس بجای گریہ است | گر نمی چون ابر آبی از ہوای گریہ است |
| مشرب مینائے ی داریم در بزم طرب | قلقلہ خندہ ما ہای ہائے گریہ است |
| دیگران را گریہ گر ضعف بصر آورد | چشم ما چون شمع روشن از لقای گریہ است |
| می برد از ضعف سیلاب سرشکم ہر طرف | سیر کن اکنون درین وادی بہای گریہ است |
| ہیچکس از یکسی آبی بخاک من نریخت | گریہ کن بر تربتم ای غم کہ جائے گریہ است |
| کی دریغ از گریہ میداریم خون خویش را | از جگر در دل بہ ملک ما گدائے گریہ است |
| تیغ جل در دشمنانیم در میدان عشق | شمع سان در دست ما واقف گدا گریہ است |

جابجا سے لگاہین مل رہی ہین لیلائے عنبرین مو منھ دیکھ رہی ہی کہ ملکہ عالم پریشان پریشان طرف صاحبقران کے دیکھ رہی ہین کہتی ہین کیون لیلا اب طلسم کشا یہ چیلے عرض کی او صاف با انصاف سید عالم جناب اشرف انبیا صاحب قاب قوسین او ادنی یعنی تا زنیدان سبحان الذی اسری سے جناب محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بیان فرمائینگے ملکہ فرماتی ہین گوش ہوش مشتاق ہین

اب چند ساعتین شان ہین صاحبقران بھی حیران حیران اسی طرف دیکھ رہے ہین زبان سے کلام نہین نکلتا ہر چند قصد کرتے ہین کہ نثر مولود مسعود جناب اشرف انبیا پڑھون بوشِ جنبش کرکے رہجاتے ہین مقبول تاجدار سامنے آیا حوض کی وقت مین فرق آتا ہو ساحر گھبرا رہے ہین صاحبقران نے آواز دی سب حاضرین حلب گوش برآواز ہون نثر مولود مسعود جناب اشرف انبیا عرض کرتا ہون شاعر شیرین سخن نثار ناظم مدح سرا شاعر یکتا صاحب فضل و ہنر منشی احمد حسین قمر نے یہ نثر مولود مسعود جناب حبیب خدا تصنیف فرمائی ہو نثر کا تحریر ہوتی ہو

## نثر مولود مسعود جناب حبیب خدا من تصنیف منشی احمد حسین قمر مصنف کتاب ہذا

اول چہرہ ملاحظہ ہو۔ مدحت طرازان باعث ایجاد خلق اعنی صاحب خطاب لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْأَفْلَاكَ وخلاقان مخلوق مضامین تقدس آگین آفریدہ خرد وادراک مقتبسان انوار آفتاب عالمتاب ذکر تولد مہر سپہر نبوت وہادیان جمیل تحریر مہر تنویر دیباچہ کتاب آفرینش سر دفتر رسالت مقرران تقریر لطیف ثنائے حبیب حضرت کو تبلیغ و تکمیل دین ثناخوانان عالم پناہ وجہ قیام ارض وسما و مختار کارخانہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ سامعان فرزوہ فیض رتبہ وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِلْعَالَمِينَ ۔ ومعترفان کلام قدسی نظام وَلَٰكِنْ رَسُولَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّينَ ۔ موظفان درود مسعود مخاطب بخطاب يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا صَلُّوا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ۔ ومبشران بشارت مولود صاحب توصیف يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِنَّا أَرْسَلْنَاكَ شَاهِدًا وَمُبَشِّرًا وَنَذِيرًا احسان عشرت اشتمال پیدائش پیغمبر آخر الزمان مین بزبان عنبر لسان وعذب البیان ہین اور پرورش امثال توصیف مولود مسعود خیر البشر مین زیب گہوارہ جنبان ہین کہ جب خلاق زمین و زمان پروردگار انس وجان موصوف بصفت ذو الجلال والاکرام بمقتضائے مطلق خاص و عام بمصداق کلام قدسی نظام تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ کی مشیت اسی متقاضی ہوئی کہ خلقت فرش وعرش وکرسی ولوح وقلم وانبیاء مرسلین و ملائکہ ونار وجنان ومہ وخورشید وثابت وسیارگان وجملہ اشیائے موجودہ کو کتمان عدم سے بجلوۂ ظہور لائے تو اول نور کرامت ظہور فخر عالم و بنی آدم سر دفتر الوان کن فکان باعث ایجاد کون ومکان شمس الضحی نور الہدی بدر الدجی کہف الوری اعنی جناب احمد مجتبی محمد مصطفے حبیب خدا اشرف انبیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بمُوجب أَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُورِي سے پیدا کیا وہ نور پُر ضیا دس ہزار سال تک حد الٰہی مین پیش خدائے جہان آفرین مصروف رہا نظر رحمت سے دیکھکر رب ذو الجلال بکمال لطف فرماتا تھا کہ ذات میری محبوب مطلق ہی نور میرے حبیب کا مقصود خلق ہو پھر اسی نور سے بعدہ وقار بارہ حجاب خلق فرمائے اول بحکم خدائے جہان آفرین وہ نور مبین داخل حجاب قدرت ہوا بارہ ہزار سال حجاب قدرت مین تسبیح خوان رہا ہر حجاب مین سالہا سال وہ نور کرامت ظہور پنہان رہا اسی نور کو ہر صدف قلزم نبوت سے بیش دریائے نور بعدہ صانع بحر وبر نے خلق فرمائے ہر دم اُس نور پر جوش رحمت رب ذو المنن رہا ہر بحر نور مین وہ نور غوطہ زن رہا جب بحر آخر سے وہ نور برآمد ہوا ارشاد رب صمد ہوا ای باعث

کون و مکان وہی پیغمبر آخر الزمان شعر تیرا شرف سوا ہو کہ عالیجناب ہے + تو ہے رسول شافع یوم الحساب ہے +
جب یہ ارشاد فیض بنیاد رب کارساز ہوا وہ نور مبین محو طاعت و معروف سجدہ بے نیاز ہوا حسب حکمت اس
نور کرامت ظہور نے سر سجدے سے اٹھایا کئی ہزار قطرہ جبین نور آگین سے ٹپکا جا انبیاے کرام
انھیں قطرات سے پیدا ہوے محو طواف نور پیشواے ہر دو سرا ہوے تسبیح و تہلیل حضرت عزوجل میں
مشغول ہوے کہ ناگاہ احکامات وحی خدا کے انپر نزول ہوے کہ میں تم سب کا کون ہوں مجھکو جانتے ہو
میرے تئیں پہچانتے ہو جب ان سبھوں سے یہ خطاب باصواب ہوا پہلے سب سے نور سرور عالم نے
جواب دیا کہ اے رب اکرم تو رب المشرقین والمغربین ہے تو ارحم الراحمین مالک کونین ہے شعر مختار خلق مالک
روز شمار ہے وحدہ لا شریک ہے پروردگار ہے + حضرت ذوالعلا کی جناب سے یہ ندا بعجب طرح کی محبت آمیز
صدا آئی کہ اے حبیب خدا سرتاج انبیا خیر البشر پیشواے جہان ہادی انام رہنماے خاص و عام میں نے
تجھے مرتبہ پیغمبری دیا مگر تیری امت کا مرتبہ سب سے افضل کیا نظم مسدس

پھر کی نظر جو حق نے سوے نور نامدار — اک جوہر اس سے خلق کیا داور دے وقار
اسکو کیا دو نیم زہے شان کردگار — ہیبت سے نصف حصے کو دیکھا پھر ایکبار
مفتوح شان حق کا وہیں باب ہوگیا
کیا رحمت خدا ہے کہ وہ آب ہوگیا

اس نیمہ دگر پہ جو شفقت سے کی نظر — اس سے بنایا عرش کو خالق نے سربسر
جسو تحت عرش کو بھی کیا ساکن آب پر — پھر نور عرش سے کیا کرسی کو جلوہ گر
معبود کا ہر ایک پہ فضل و کرم ہوا
کرسی سے لوح لوح سے پیدا قلم ہوا

پھر حکم منشی دفتر قضا و قدر صادر ہوا کہ اے قلم لکھ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قلم نے ہزار برس میں بسم اللہ
لکھی بعد اسکے لکھا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ جبکہ نام نامی اشرف انبیا قلم نے لکھا ہزار برس تک
سر بسجود رہا جب سجدے سے سر اٹھایا سے

کی عرض تب قلم نے کہ اے رب خاص و عام — جو تیرے اسم پاک سے ملحق ہے کسکا نام
فرمایا کبریا نے کہ پیغمبر انام — محبوب حق امین خدا عرش احتشام
گر اسکو بھیجتے نہ سراے سرور زمین
کتم عدم سے کوئی نہ آتا ظہور میں

اوصاف مصطفیٰ کے قلم نے لکھے جب — بالاے لوح سر کو جھکایا بصد ادب
بولا السلام علیک اے حبیب رب — فرمایا آپ نے وعلیک السلام تب
لب پہ فیض ہے پیمبر والا مقام کا
واجب ہوا جواب ہر اک پر سلام کا

اسی طرح حصہ چہارم و پنجم و ششم و ہفتم و ہشتم و نہم سے ماہتاب و آفتاب و بہشت و شب و روز
و ملائکہ و کرسی بنائے دسویں حصے سے روح محمدی پیدا کر کے عرش کے داہنی طرف چار ہزار سال

تسبیح و تقدیس میں مشغول رکھا الغرض وہ نور کرامت ظہور ستر ہزار سال عرش پر اور پانچ ہزار سال تک کرسی پر جلوہ فرما رہا۔ نظم مسدس

وہ نور جلوہ گر ہوا پہلے فلک پہ جب — خلاق دہر نے کیا آدم کو خلق تب
وہ نور اُنکے صلب میں آیا بحکم رب — آدم کو سجدہ کرنے کا ان اب کھلا سبب
توقیر قدسیوں سے جو کی اُس جناب کی
تعظیم تھی یہ نور رسالت مآب کی

حضرت آدم سے عبد المطلب اور عبد المطلب سے عبد اللہ تک وہ نور یکے بعد دیگرے منتقل ہوتا رہا ایکدن عبد اللہ نے عبد المطلب سے کہا کہ جب میں بطحا کی طرف جاتا ہوں ایک نور عظیم الشان میری پشت سے ظاہر ہو کر دو حصے ہو جاتا ہے نصف جانب مشرق اور نصف جانب مغرب منتقل ہوتا ہے پھر وہی نور بصورت پارۂ ابر میرے سر پر سایہ کرتا ہے پھر طرف آسمان کے متوجہ ہوتا ہے اور راستے آسمان بعد عظیم و شان کھلجاتے ہیں جب زمین پر بیٹھتا ہوں آواز آتی ہے کہ نور محمدی تیری پشت میں جلوہ افروز ہو تجھ پر سلام ہو اب راوی شیرین کلام بعد تعظیم و تکریم تحریر فرماتا ہے کہ وہ نور منیر کہ بارھویں تاریخ جمادی الآخر شب جمعہ عبد اللہ سے منتقل ہو کر حضرت کی والدہ آمنہ کو تفویض ہوا

جب آمنہ کو نور نبی سے شرف ملا — شادی کا شور فرش سے تا عرش تھا بپا
ہر ذی حیات دیتا تھا خوش ہو کے یہ صدا — ظاہر جہان میں ہونگے بس اب ختم انبیا
اب عرش سے فزون لقب خاک ہوئیگا
اب کفر و شرک و شک سے جہان پاک ہوئیگا

قمی نے کتاب فضائل میں روایت کی ہے جبکہ ایک مہینا حمل رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گذرا آسمان و زمین اور پہاڑ اور درخت آپس میں ایک دوسرے کو بشارت و مبارکباد دیتے تھے اور کہتے تھے مبارک ہو کہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خدا نے شکم مادر میں قرار دیا جب دو مہینے گذرے پروردگار نے ایک فرشتے کو حکم دیا کہ میں زمین آسمان صدا دیتا تھا کہ صلوات بھیجو محمد و آل محمد پر ہر مہینے میں عجائب و غرائب کرامتیں وقوع پذیر ہوتی تھیں جب چھ مہینے گذرے اہل مدینہ و اہل یمن عیدگاہ جاتے تھے ایک درخت عظیم تھا کہ اُسکی پرستش کرتے تھے جب قریب اُسکے پہونچے تو ایک صدائے عظیم اُس سے آئی کہ اے اہل یمن و اے اہل مدینہ آگاہ ہو جاؤ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا یعنی حق نے اپنے مقام پر قرار پکڑا اور نیست و نابود ہوا باطل تحقیق کہ باطل مٹنے والا ہے اے گروہ باطل وقت قریب آیا تمہاری ہلاکت کا وہ سب ڈر گئے اور اپنے اپنے گھر چلے گئے جب نواں مہینا شروع ہوا پروردگار نے ہفت آسمان کے فرشتوں کو حکم دیا کہ زمین پر جاؤ دس ہزار فرشتے زمین پر آئے ہر فرشتے کے ہاتھ میں قندیل نور روشن نور سے روشن تھی اور ہر قندیل پر لکھا تھا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وہ سب فرشتے گرد مکۂ معظمہ کھڑے ہوئے ان سب امور کو حضرت عبد المطلب چھپاتے تھے جب نو مہینے تمام ہوئے حضرت آمنہ نے اپنی ماں سے کہا میں چاہتی ہوں کوٹھری میں جا کر تنہا اپنے شوہر کیواسطے روؤں اور کوئی میرے پاس نہ آئے اُنکی ماں نے اجازت دی پس

حضرت آمنہ داخل حجرہ ہوئیں ایک شمع روشن ہوئی اور مصروف ہوئیں رونے میں اُسی حال میں درد زہ شروع ہوا انھیں کہ دروازہ کھولیں دروازہ نہ کھلا حضرت آمنہ اپنی تنہائی سے گھبرائیں ناگاہ چھت حجرے کی شگافتہ ہوئی اور چار حوریں مشابہ بصورت دختران عبد مناف پیدا ہوئیں کہ اُنکی نور رخ سے تمام حجرہ روشن ہوگیا اور حضرت آمنہ سے کہا کہ تم نہ گھبراؤ ہم تمھاری خدمت کے واسطے آئے ہیں ایک سامنے ایک پشت پر ایک داہنے ایک بائیں بیٹھیں پس حضرت آمنہ بیہوش ہوگئیں اب قریب وقت ولادت باسعادت جناب حبیب خدا قریب ہے ساقی نامہ لکھا جاتا ہے

ہاں ساقیا زلال شراب طہور دے ــ پُر ساغر بلور میں صہبائے نور دے
بزم طرب ہے مژدۂ عیش و سرور دے ــ یعنی پیام وصلت غلمان و حور دے
طالب ہوں پاک طیب و طاہر شراب کا
ہر چشم و دل کو نور دکھا آفتاب کا

وہ مے پلا کہ نشہ صبح ہی میں مباح ہو ــ وہ مے پلا کہ جس سے جہان میں فلاح ہو
شب ہو سرور میں تو فرح میں صباح ہو ــ رکھدوں سبو پہ منھ کو جو تیری صلاح ہو
موج شراب کم منھ کو تری موج سے
گردوں کا سر جھکا ہے شیشے کی اوج سے

ساقی شراب ناب کی ہے جستجو مجھے ــ جان آئے جس سے تن میں سنگھا دے وہ بو مجھے
کرنا ہے آج آب بقا سے وضو مجھے ــ سیر بہار خلد کی ہے آرزو مجھے
وابستہ ہوں کہ شیشے کا منھ چومنے لگوں
ایسی پلا شراب کہ میں جھومنے لگوں

ہاں منھ خوشی ہو کہ مسرت کا دن ہے آج ــ شب ہے سرور کی تو مسرت کا دن ہے آج
الطاف و شادمانی و بہجت کا دن ہے آج ــ محبوب کبریا کی ولادت کا دن ہے آج
روشن تمام خلق ہے فیض حضور سے
گویا زمین عرش ہے افراط نور سے

سر سبز ہیں چمن تر و تازہ ہیں برگ و بار ــ شاخوں پہ بلبلیں بھی چہکتی ہیں بار بار
غنچے لیے ہیں مٹھیوں میں زر بے شمار ــ گلزار مشک بیز ہے عنبر فشاں بہار
پھولے نہیں سماتے ہیں جو حق پرست ہیں
ہر گل میں یہ مہک ہے کہ طاؤس مست ہیں

اک چشم انتظار ہے نرگس کا ہے یہ حال ــ کوکو سے قمریوں کی ہر اک سرو ہے نہال
چہرہ ہر ایک گل کا ہے فرط خوشی سے لال ــ مرغان خوشنوائے چمن شاد ہیں کمال
سوزش نہیں ہے لالۂ احمر کے داغ میں
خود ڈالیاں لگائی ہیں پھولوں نے باغ میں

آراستہ ہے از سر نو گلشن جہان ــ رونق نئی فزا ہوئی اور نیا سماں

رضوان ہو شادکام تو حوریں ہیں شادمان
لہرا رہی ہیں کوثر و تسنیم ہر زمان

صدمے ہوں نہ یہ خوشی ہے ارم کی بہار کو
گوہر لیے ہے خازن جنت نثار کو

چہرے سے ہر ملک کے ہے سرور آشکار
غیرت دہ ارم ہے حسین روزگار ہے
ہر جا نزول رحمت پروردگار ہے
صل علیٰ کی عرش بریں پہ پکار ہے

تعظیم کو کھڑے ہوئے غول انبیا کے ہیں
مشتاق سب زیارت خیر الوریٰ کے ہیں

اک دوسرے کو دیتا ہے خوش ہو کے تہنیت
معبود نے عطا کیا سامان مغفرت
محبوب ذوالجلال کی ہر لب پہ ہے صفت
نزدیک ہے ولادت سلطان شش جہت

کوہ مدینہ رشک دہ کوہ طور ہیں
بالائے کعبہ نصب علم ہائے نور ہیں

ہے آمنہ کے گھر میں عجب نور لاجواب
واشوق میں ہے رحمت رب علا کا باب
حجرے کی ہے ضیا سے تجلی برج آفتاب
عشرت کا ہے وفور مسرت ہے بے حساب

سامان ظہور ختم رسل کے جو پائے ہیں
گردوں سے فوج فوج ملک آتے جاتے ہیں

ناگاہ مثل عرش منور ہوئی زمین
آیا نظر جمال رخ ختم مرسلین
ہنگام شب طلوع ہوا آفتاب دین
ہاں اب پڑھو درود محل دیر کا نہیں

محبوب ذوالجلال کی تکریم کو اٹھو
پیدا رسول حق ہوئے تعظیم کو اٹھو

خلد بریں تمام حبیبان ہے پڑھو درود
پیدائش نبی کا بیان ہے پڑھو درود
ہر سمت حق کا ورد زبان ہے پڑھو درود
مولود بادشاہ جہان ہے پڑھو درود

خوشبو سے مشک و عود بسی ہے دماغ میں
صل علیٰ کا شور ہے جنت کے باغ میں

آیا ہے وہ جہان میں جو ہے ختم مرسلین
نور خدا ضیائے فلک رونق زمین
محبوب حق سراج ہدا آفتاب دین
سردار خلق خاتم کونین کا نگین

مسعود سب جہان ہے سعادت سے آپ کی
اللہ کی بھی خوشی ہے ولادت سے آپ کی

حضرت آمنہ ارشاد فرماتی ہیں کہ ایک لحظہ پیشتر وضع حمل سے تمامی اعضا میرے تھرانے لگے بعد اسکے انتہا کا مکان کو روشن دیکھا ایک خوف مجھپر غالب ہوا ناگاہ ایک مرغ سفید رنگ پیدا ہوا اور پر اپنا شکم سے میرے مس کیا وہ خوف وہم میرا زائل ہوا اور پیاس نے مجھپر غلبہ کیا ایک جام سے شربت کا میرے سامنے آیا اُسکو میں نے پیا کہ قلب کو خنکی حاصل ہوئی اور چند زنان بلند بالا قد

پیدا ہوئین مشابہ بصورت دختران عبد مناف گرد و دسیدم مجھکو تسکین دیتی تھین اور ہزارہا طائران خوشرنگ
کہ منقارین انکی زمرد کی تھین اور پر یاقوت احمر کے گرد میرے پرواز کر رہے تھے اور اسقدر روشنی تھی
کہ تمام مکان خانہ کعبہ مجھکو دکھلائی دیتے تھے اور بام کعبہ پر علمہاے رفیع بلند نصب تھے یکایک دیکھا
مین نے کہ جناب محمد مصطفےٰ متولد ہوے شعر دامن آمنہ روشن چو شد از روے رسول * گفتی از چرخ برین
بزمین کرد نزول * شب میلاد ز بس کرد کرامت اظہار * مشرکین را ہمہ دل گشت ز اندیشہ ملول * نظم مسدس

فرماتی ہین یہ مادر محبوب کردگار
وان مجھکو تین شخص نظر آئے ایکبار
بعد از ولادت شہ دین شاہ نامدار
چہرون سے جنکے نور الٰہی تھا آشکار
تھی یہ ضیا ہر ایک کے رخ لاجواب کی
شرمائے جسکو دیکھکے ضو آفتاب کی

ابریق زر لیے ہوے تھا ایک بالیقین
وہ طشت چار گوشے کا تھا اسمین شک نہین
تھا دوسرے کے ہاتھ مین طشت زمردین
یاقوت جسپہ نصب تھے اور گوہر ثمین
شرمندہ کیون نہ گنبد فیروزہ رنگ ہو
دیکھے جو آفتابہ خورشید رنگ ہو

تھا تیسرے کے ہاتھ مین پیچیدہ اک حریر
انگشتر ایک اسمین تھی بے مثل و بے نظیر
نورانی و سفید برنگ مہ منیر
پڑ جائے اسکا عکس تو روشن ہو چرخ پیر
خاتم تمام اسکا جواہر نگار تھا
جسپر خراج ملک سلیمان نثار تھا

حضرت کو غسل دیچکے وہ سات بار جب
نقش اسکا پشت پر ہوا ظاہر بحکم رب
رکھا میان کتف اس انگشتری کو تب
اس مہر پاک کرنے کا ہان اب کھلا سبب
ہین مصطفےٰ کتاب رسالت کے خاتمہ
حق نے کیا انہین پہ نبوت کا خاتمہ

نظم

جناب آمنہ فرماتی ہین کہ یہ صدا میرے کان مین آتی تھین

یا محمد توئی آن کس کہ پدیدار و نہان
متصف چون بصفات احدیت شدہ
ہریک از خیل رسل ہست کمالی بخصوص
ذلت آنست کہ اینجا بمناسب کردیم
ہرچہ در وہم درآید ہمہ بیجا داری
خواجگی بر سر ہر بندہ و مولا داری
تو چنانے کہ کمال ہمہ یکجا داری
آنچہ خوبان ہمہ دارند تو تنہا داری

اور منادی ندا کرتا تھا کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو جا بجا طرف عالم مین لیجاؤ اور تمام جن و انس و
ملائکہ کو جمال جہان آرا دکھاؤ تا سب جانین کہ جو کمالات اور انبیا کو جدا جدا عنایت ہوے تھے
وہ سب حضرت کو ملے ہین یعنے خلافت آدم ملک سلیمان حسن یوسف خلت ابراہیم کلام موسیٰ
دم عیسیٰ عبادت یونس شکر نوح لقمان اسمٰعیل گریہ یعقوب صوت داؤد صبر ایوب زہد یحییٰ اور
علاوہ اسکے اور اوصاف بھی عطا ہوے بند

| | | | |
|---|---|---|---|
| لطف و سخا و مرحمت و بہجت و حسب | | صبر و رضا و منزلت و جود و راحت | |
| اعجاز و عزت و شرف و ہیبت و عطا | | اکرام و عصمت و حشم و طاعت خدا | |

دل کیون نہ ہو نثار شہ خاص و عام پر
ان سب کا خاتمہ ہوا خیر الانام پر

تمام اہالیان جلسہ گوش بر آواز ہیں گہر ریزی ہائے سحر بیان کی سن رہے ہیں محفل میں شور درود بلند ہی ہر ایک کا قول ہو کہ یہ فصیحان عرب میں فصاحت و بلاغت انپر ختم ہو لی ہو حقیقت مین کیا تقریر کی کیا کیا فقرات فرمائے ہیں ایک ایک کو مبہوت کر دیا صاحبقران منبر سے اُترے نگاہ طرف ملکہ سلماے گوہر پوش کے دل کو بیقراری آنکھون کو شغل اشکباری ہی جاتے ہیں اپنے کو کسیطرح قرار گوہر نگار میں پہونچا ؤن سلماے گوہر پوش کے اشارے دل پر تاثیر کرتے ہیں لیلا سے عشق میں مجنون وزیر زادی کبھی آتشی ہر کبھی بیٹھتی ہے امیر کو شاہدون مین تسکین دیتی ہو اسوقت صاحبقران کا افسوس کہ خواجہ ساتھ نہو سے اگر خواجہ ساتھ ہوتے علاج درد دل کرتے کسی طرح بلوا س معشوق خود پسند تک پہونچاتے مقبول تاجدار نے خوان شیرینی کے لا کر پیش کیے اُن خوانہا سے شیرینی پر امیر نے حضرت کی نذر دی مقبول تاجدار نے اول تاجداران جلیل کو وہ شیرینی تقسیم کی جب اُس قصر مین لگئے جہان ساحر بیٹھے ہین سحر العجائب نے کہا اے مقبول تاجدار سوہی کے یہ رسم چلا آتا ہو کہ ہم لوگ اس جلسے مین شریک ہوتے ہین مگر آج تمنے ہمکو خوب ذلیل کیا خیر اسکا معاوضہ ہوگا مقبول نے دل کو سنبھال کے کہا اے شاہان طلسم جو امر تمسے سرزد ہوا اُسکی حکایت و شکایت کیسے میعاد کے کوکب کہینگے ہماری کیا مجال ہو کہ طلسم کشا کو اختیار ہے ہینے اپنا فخر جانکر طلسم کشا سے شرمولود مسعود پڑھوائی ہم نہ سمجھتے تھے کہ آپ کے اسقدر خلاف ہوگا سحر العجائب وسحر افروز سرپیچ ہا تو ڈالتے ہین اپنے کو سر برہنہ پایا اور زیادہ قلق ہوا کل تاجدارونکے سر برہنہ تھے کہا اب رخصت ہوتے ہین شیرینی کا حصہ کیا ہین آپ ہمکو حصہ دیجیے نہایت برہم ہو کر سب ساحر اٹھے کاہن طلسم نے پکارکر آواز دی اے شاہان طلسم کیون اسقدر برہم ہوتے ہو کتاب سامری میں دیکھو صاف صاف مرقوم ہو کہ طلسم کشا داخل قصر یاقوت نگار ہو گا اور تمام مجمع عام مین اوصاف بالفاظ اشرف انبیا بیان ہونگے ہر ایک خورد و کلان کو آگاہ کرتے ہین حالات صاحبقران کی واضح ہو کہ ہمارے طلسمی نے سرہانے آواز دی گئی ہر برس سے یہ جلسہ ہوا فضلا ہمسے بڑے شاعر نامی گرامی اس جلسے مین آتے کبھی کسی کا حوصلہ نہین ہوا کہ وہان حضرت زبان پہلا سکے طلسم کشا ہی کی یہی صفت ہو کسی سے خوف نہین کیا مال حضرت کی پیدائش کا پڑھا اب سب صاحب بگوش ہوش سنلین جو انکی اطاعت کریگا عزت وآبرو پائیگا او رجو انکے ساتھ دشمنی کریگا بذلت قتل ہو گا سحر العجائب نے بنگاہ قہر و غضب طرف کاہن کے دیکھا کاہن یعنے سیارہ ستارہ شناس نے کہا اے شاہان طلسم اب مجھے تمہارے قہر و غضب سے کچھ ڈر نہین مین اب خدمت مین طلسم کشا کی رہونگا ہر امر کی ہدایت کرونگا یہ خوب واضح رہے کہ شاہان متعلقہ کوہ عجائب وغرائب بھی موجود ہین سب بدل وجان سنلین کہ طلسم کشا لشکر تا ہماری ہدایت سے تاکوہ عجائب وغرائب پہونچیگا شاہان طلسم

وتمام ساحران غدار مجوب وشمر مساراس محل خلد منزل سے نکلے ادہر تو ساحر یہ گئے صاحبقران کرسی پہ آکے بیٹھے ہین سیلک ستارہ شناس سامنے آیا اتنا لفظ کہا کہ حضور جلدی کرین اب حضور کے تامل فرمانے مین سامنا رنج و ملال کا ہے اتنا کہا تھا کہ ایک جھونکا ہوا کا چلا کاہن نے آواز دی او شہریار غلام کو سنبھالیے یہ کہکر زبان بند ہوگئی اس حال مین بھی سیلک ستارہ شناس نے قلم دوات طلب کیا کانپتے ہوے ہاتھون سے بمشکل لکھا کہ اے شہریار مین مجبور و ناچار ہوا سب تاجدارون پر آفت آیا چاہتی ہے حضور جلد جائین یہ کہکر چاہتا تھا کچھ اور لکھے کہ ہاتھون نے دستگیری نہ کی بیہوش ہوگیا اور تاجدارون نے گھبرا کے عرض کی حضور دیکھین کاہن پر کیا گذری ابھی اسنے اطاعت کی آج تک اپنا اسلام مخفی رکھا اب آپ جلد جائین تمام تاجدار تو یہ کہتے ہین صاحبقران حیران حیران چہار جانب دیکھتے ہین ملکہ سلماے گوہر پوش سوار ہوگئین اب جو صاحبقران نے طرف قصر گوہر نگار کے دیکھا یہ قصر اس ماہ تابان سے خالی پایا بے اختیار پکار اُٹھے **قطعہ**

| | |
|---|---|
| سالک راہ محبت کو ہوس وہم نہیں | مصلحت بین نہیں بین عاقبت اندیش نہیں |
| مصحف رخ کی تلاوت ہے نہایت مشکل | آیتین او قاریو زیر و زبر و پیش نہیں |
| ناخن غم سے ترے ہجر مین اے رشک بہار | دل نہیں وہ جو رخ گل کی طرح ریش نہیں |
| خون کو مومن و کافر کے ہے جائز رکھتا | نیک اعمال تا بندہ و بے کیش نہیں |
| شمع کے واسطے زنبور نے کاٹا تو کہلا | نوش چاہے جو زمانے مین تو بے نیش نہیں |
| شہر مین پھرتے ہین وہ مثل حوادث کی طرح | کونسا گھر ہے خرابی جسے درپیش نہیں |
| تہہ مذہب کی نہیں حسن پرستون کے لیے | کافر عشق ہون مین کوئی بد اندیش نہیں |
| عشق مین سر رہے قدمون تمہارے خوش حسن | در تمہاری سے سوا کوئی درویش نہیں |
| غیب کے ہاتھ نہ بیچینگے ہم آئینہ دل | یار جو چاہے سو دے قیمت کم و بیش نہیں |
| نکہت گل ہی نہیں جاے سے اپنے باہر | کون دیوانہ وہ تیرا ہے جسے خویش نہیں |
| خط لکھنے کی تمنا نہیں آتش کو ترے | سوے سادہ کا یہ عاشق ہے بداندیش نہیں |

مقبول تاجدار نے عرض کی اے شہریار والا قدر حضور اپنے کو سنبھالین اس شاہ در رضا کی شادی حضور کے ساتھ ہوگی آج تک بڑے بڑے تاجداران جلیل شاہان حسین و جمیل خواہان وصال رہے لیکن اس محبوب مطلوب نے آجتک کسی کو قبول نہین کیا یہی قول رہا کہ جو کچھ میرے جد تحریر فرما گئے ہین وہی میرے واسطے ہوگا اُسکو بھی آپ کا اشتیاق ہے تا ہو حق رس میرے والد نامدار علم کاہن زبردست تھے ایک کتاب لکھ گئے ہین اُسمین حالات یہ سب درج ہین اب حضور انکی قبر پر تشریف لے چلین فاتحہ پڑھین وہ آپ کو ہدایت فرما دینگے چاہتا تھا مقبول تاجدار کچھ اور کہے کہ ایک آواز ہیبت ناک آئی کہ او مقبول تاجدار تیری قضا قریب ہے یہ طلسم نورافشان ہے بادشاہ میان کا صاحب شوکت و شان ہے ایسے شعبدے سب گذر جاینگے اپنی خبر لے مقبول تاجدار تو کہکے گرا ہنس زبان رکنے لگا زبان بند دل دردمند آنکھین بے نور حواس مین فتور سب تاجدار اسی طرح تلملا کے گرے سب اسی حال مین مبتلا ہوے صاحبقران نے دیکھا کوئی کلام نہین کرتا ہے لاچار ہو کر حیران و پریشان تو ہو کے

حال ابتر مضطر و ششدر چار جانب دیکھتے ہین کبھی بیقراری مین فرماتے ہین ٹھنڈی سانسین بھرتے ہین کبھی یہ اشعار پڑھتے ہین

نظم

اگر دزدد فریبد رم آن آہو را
رسیدہ صبح مہر جا کہ منم پہلو را
در نظر سیر و تماشای ضیای وا
تا نظر کرد از گردش چشم آہو را

خوش بہم زنم تا گنم را م او را
وحشت را نالہ را تو حسن او دہ نگہ مستانہ
صیقل از گریہ دہم آئینہ زانو را
زہ خندی نشود لوگش ندہ غنچہ بہم

گشت عمری کہ نظر کردہ آشوب جنون
چون نگاہ تو قرلی نکند آہو را
چہ غباری کہ بری دیدہ اشکی نیست
باغبان بہ کند از باغ گل خودرو را

صاحبقران حیران و پریشان ہین کہ کس سے پوچھوں مقبرہ زاہد خدارس کس مقام پر ہی بہت سے چلے ہوے جاتے ہین کہ دیکھا سامنے ایک نخل نہایت سرسبز و شاداب ہی ایک طائر بہت رنگ اسپر بیٹھا زمزمہ سرائی کر رہا ہی اور آواز دیتا ہی مقام افسوس ہی کہ طلسم کشا بڑی جانفشانی سے مقبرہ زاہد خدارس کا ڈھونڈھ رہا ہی اگر دست راست کو جائے تو کیا عجب ہی کہ منزل مقصود کو پہونچے صاحبقران یہ سنکر اسی سمت چلے دل مین سمجھے یہ بھی مدد غیبی ہی ہدایت لا ریبی ہی تھوڑی دور چلے تھے کہ ایک طرف آفتاب چمکتا ہوا معلوم ہوا صاحبقران حیران کہ کسطرف نکل آئے اس مقام پر پہونچے کہ نیر اعظم جلوہ فرما ہی مقبرہ آراستہ کیا تھا دیکھا خارستان صحرا تسبیح خدا پڑہ رہی ہین طائر حمد الٰہی مین زبان کھولے رہے ہین ایک طائر زمزمہ سرا تعریف پروردگار کر رہا ہی ہر مرتبہ اسکی زمزمہ سرائی سے یہ آواز آتی ہی

نظم

بیرون کشم ز سینہ دل غلتیدہ را
از تکلم روی خوب کر سبب ما
چون حکم نیست مگہ چکیدن نصیبہ ما
بگر دبحالم از وقت شبہ بین دہان گشت
صدا فرین نہ زلف پریشان دلبران
باور کجاست انچہ ز زلف تو می کشم
فکر دگر کنیم کہ در پیش دلبران
تا کی فراق مژدہ وصلی بجان فرست
واقف ز حسرت تمنا رسیدگان

تسکین دہم زگریہ باین حیلہ دیدہ را
در گریہ اتفاق نماندہ دو دیدہ را
بیدردی تو اشک بمژگان رسیدہ را
نشان چسان کن این دل مژگان گزیدہ را
نگذاشت جمع خاطر یک آرمیدہ را
در عمر خویش خواب پریشان ندیدہ را
قدری نماندہ خون دل و آب دیدہ را
تار ارحتے رسد دل محنت کشیدہ را
آرام نیست این دل از خود رمیدہ را

صاحبقران اس آواز کو سنکر نہایت بیقرار ہین مگر سامنے دیکھا ایک گنبد مشبت پہل نہایت تکلف آراستہ ایک مرد بزرگ داڑھی سفید در گنبد پر کھڑا ہی صاحبقران کو سلام کیا امیر نے فرمایا یہ گنبد کیسا ہی پیر مرد نے عرض کی تشریف لائیے زاہد صاحب نے شب کو خواب مین فرمایا کہ صبح کو طلسم کشا تشریف لائینگے مین منتظر تھا صاحبقران بسم اللہ کہکر مقبرے مین داخل ہوے دیکھا کہ بارہ در روشن ہی بوے گل سے وہ مقام مشک گلشن ہی ایک قبر نہایت تکلف سے آراستہ مقام تعویذ سنگ سفید نصب ہی اسپر بھی یہ مرقوم ہی اور زاہد خدارس نام لکھا ہی صاحبقران نے نوشتے کو دیکھا ذہن مین پڑھ لیا یہ لکھا تھا ای واقعہ دان ہمارے مقبرے مین آنے کا ارادہ نہ کرنا سوا اسکے

طلسم کشا کے کوئی ہمارے شہر مین نہ آئیگا اور اگر آئیگا تو بارہ رنج و مصیبت اٹھائیگا صاحبقران نے
اُن کو پڑھا نوشتہ پایا کہ ای طلسم کشا بعد فاتحہ پڑھنے کے تمکو ہدایت ہوتی ہے جبتک شعبدہ باز جادو
قتل نہوگی مقبول تاجدار کا مزاج درست نہوگا نسبت جلدی کرنا چاہیے اور ای طلسم کشا فرزند ان ملک
سلطانے گوہر پوش مین اپنے کو سنبھالو انشاء اللہ وہ تمہاری زوجہ ہو تم اُسکے شوہر ہو اُسنے
بھی صدمات مثل تمہارے گذرے ہین آج شب کو خواب مین اُسکو بھی سمجھا دینگے والسلام صاحبقران
نے یہ دیکھکر ہاتھ قبر پر رکھا فاتحہ پڑھنا شروع کیا فاتحہ پڑھنے مین صاحبقران کو غنودگی حاصل ہوئی
دیدہ ظاہر بند ہوے دیدہ باطنی وا تھے مین خواب مین ایک زاہد پاکباز کو دیکھا کہ پاس میرے
بیٹھے ہین فرماتے ہین ای طلسم کشا جسوقت بیدار ہو ناطرف جنوب کے جانا کہ شعبدہ باز سے مقابلہ
ہو مقبول وغیرہ نہایت تکلیف مین ہین سب تکلیف کے تمہین باعث ہوگے یہ اسم تعلیم کرتے ہین قبر
سے نکلکر اسکو پڑھنا بیدار قصر شعبدہ باز ظاہر ہوگی یہ خواب دیکھکر صاحبقران بیدار ہوے قبر سے
نکلے اب جو بیت کو دیکھا مقبرہ نظرون سے نابود رہا اور زیادہ حیرانی ہوئی کچھ تھوڑا راستہ طے کیا تھا
خیال کیا کہ اسم تعلیم کردہ یاد رہے اُس اسم کو چندبار پڑھا تھا کہ آسمان پر سناٹا ہوا دیکھا ایک طائر کوہ پیکر
آسمان سے پیدا ہوا تڑپکر زمین پر گرا چاہا امیر کی کمر مین منقار سے امیر وہ اسم پڑھکر پشت پر اُس طائر
کی سوار ہوے طائر صاحبقران کو لیکر اُڑا بر فلک کے مونجاب مائل پستی ہوا ایک صحرائے پر بہار
مین لاکر صاحبقران کو اُتارا شکل انسان کے وہ طائر گویا ہوا کہ ای طلسم کشا یہی صحرائے حکمداری شعبدہ جادو
ہے امیر بسکرانے کے مجھے طائر غائب ہوا دیکھا سامنے سے ایک گرد بلند ہوئی ملک اخضر سبز پوش مع
بارہ ہزار فوج کے آیا صاحبقران کو سلام کیا کہا ای شہریار خوشی ہوا دستور مبارک ہو غلام نے خبر پائی
کہ آپ برائے قتل شعبدہ باز جاتے ہین دل بیقرار ہوا غلام سے نرہاگیا اب حضور کے ساتھ چلونگا امیر کو
حیرت ہوئی کہ ملک اخضر کیونکر پہونچا شعبدہ باز نے سب راستے بند کیے ہین اخضر نے باتون مین
لگایا بارگاہ استادہ کرائی صاحبقران کو لیکر بارگاہ مین آیا صاحبقران مقام صدر پر بیٹھے اخضر معروض
خدمتگذاری ہوا عرض کی ای شہریار کل سے حضور نے آب وطعام تک نہ نوش کیا ہوگا مین ایک جام
حاضر کرتا ہون مگر یہ مقدمہ طلسم ہے ایسا نہو مین کوئی مکر کرنے والا ہون صاحبقران نے کہا ای اخضر تم
ہمارے رفیق قدیم ہو تمسے یہ امید نہین اخضر نے حبیث کے گلابی منگوائی جام لبریز کرکے صاحبقران
کے سامنے لایا صاحبقران کو دینے لگا پیچھے سے آواز آئی ای طلسم کشا جام نہ پینا انجام بد ہوگا امیر نے
اخضر نے کہا حضور نوش فرمائین صاحبقران نے کہا ای اخضر اب مجکو شک ہوتا ہے یہ کون تھا
کہ اخضر نقلی نے سحر کیا پیچھے مبنگر کو مارا امیر نے اسم اعظم پڑھا گود کھٹ کر گرا بارہ ہزار جادو گر
چہار طرف سے امیر پر ٹوٹ پڑے گوٹ ترنج نارنج پھینکنے لگے صاحبقران خان تیغ غضب کھینچ
جا پڑے جنگ شروع ہوئی جسپر ہاتھ مارا اُسکے دو ٹکڑے ہوے اب جو ملاحظہ فرماتے ہین ایک
ساحر سیہ فام کھڑا ہوا سحر کررہا ہے ملک اخضر کی صورت کا دھوکا تھا کہ رہا ہے یارو کیسے نامرد ہو
تم بارہ ہزار طلسم کشا اکیلا سحر نہ کرو تیر وتفنگ سے مارو چارون طرف سے ساحر تیر وتلوار لیکر
گرے امیر ہرچند کوشش کرتے ہین کہ اپنے کو تا بہ شعبدہ باز پہونچاؤن ساحر جان دینے پر آمادہ ہین

جانے نہیں دیتے اگر ایک کو مارا دس اسی مقام پر جمع ہو گئے صاحبقران شیرانہ نستگانہ لڑ رہے ہیں
نقاب دار زرین پوش بعد جوش و خروش تخت زرین پر سوار لشکر دیوان ہمراہ سیر کرتا ہوا جاتا تھا عیار نے عرض کی
اے شہریار صاحبقران زمان ساحروں میں گھرے ہوئے ہیں نقاب دار نے حساب کر کے دیکھا حقیقت میں
صاحبقران نہایت حیران و پریشان جنگ میں مصروف ہیں زخم کھا رہے ہیں ہر طرف سے تلوار و نیزے
ملکر ساحر بجا لتے ہیں امیر شیرانہ نستگانہ رستمانہ لڑ رہے ہیں جسکے کچھ کے ہاتھ مار دیا اُسکے دو ٹکڑے
کیے ساحر نیزے مار مار کے بجا لتے ہیں دور سے خطا شعار تیر مار رہے ہیں نقاب دار کا کلیجہ منہ کو آ گیا اشارہ
کیا فوج دیوان الگ ہوئی نقاب دار پشت مرکب حبشی پر سوار ہوا وہیں سے نعرہ کیا منم نقاب دار زرین پوش
صاحبقران عمر صاحبقران اس نعرے کو سنکر تھرا جاتے ہیں جاہ و جلال پر نقاب دار کے عش عش فرماتے
ہیں تین سی جوانوں کو لیکر بارہ ہزار ساحروں پر گیا بارہ زینہ سر پر سایہ لیکن جسپر عکس ڈالدیا وہ جلگیا کسی کو
سنقار مار دی کسی کو تیغہ مارا سر پر نقاب دار کے گردش کر رہا ہے جیسے پروانہ گرد شمع پھرتا ہے لاکھ لاکھ ساحر
سحر کرتے ہیں مگر نقاب دار پکار پکار کے اسم اعظم پڑھ رہا ہے صاحبقران حیران کہ یہ نقاب دار اسم اعظم
سے بھی ماہر ہے حالت جلالت اسم اعظم بھی اسپر ظاہر ہے تھوڑی ہی دیر میں نقاب دار نے تھرا کر دیا
صاحبقران نے جاتی مہلت پائی لڑتے ہوئے قریب شعبدہ باز پہونچے شعبدہ باز نے سحر کرنا شروع
کیا ہر چند سحر کیا صاحبقران پر تاثیر نہوئی ناگاہ سر پر قریب پہونچ گئے گھبرا کے اُسنے ہاتھ تلوار کا مارا امیر
نے روک کے ہاتھ مارا کہ سر اسکا زخمی ہوا ہائے کر کے اپنے کو گرا دیا لوٹ مار کے بلند ہوا آواز دی
ارے حمزہ کہاں جائیگا وہ بلا نازل کروں گا اپنے ہاتھ سے اپنا گلا کاٹ کے مر جائے نقاب دار نے ہنسکر
آواز دی اے شہریار سبحان اللہ دشمن جان بچائے ہوئے جاتا ہے صاحبقران کی نسبت ناگوار ہوا غصے میں
قربان ہوے کمان ترکش سے تیر لیکر کمان میں پیوست کیا تاک کے تیر مارا سینہ پر کینہ شعبدہ باز پر
پہونچا قدر لشت کو پار کر گیا شعبدہ باز کا لاشہ زمین پر گرا جسم سے اُسکے شعلہ ہائے آتش نکلے تمام
ساحر جلکر خاک ہوئے نقاب دار نے جو صاحبقران کو زخمی دیکھا گھوڑا اڑاتا ہوا قریب آیا بازو امیر کا
تھام لیا ساتھ والوں سے اشارہ کیا جلد بارگاہ استادکر و صاحبقران کو یہ حرکات نقاب دار کے
نسبت ناگوار ہوئے فرماتے ہیں اے بہادر میں بہت اچھی طرح ہوں زخم کا مجھکو صدمہ نہیں ہے عرض کی
جب مجھکو موجود ہے تو کیوں تکلیف فرماتے ہیں یہ خانہ بے تکلف ہے آپ کیوں ترد د فرماتے ہیں
میں تو نیاز مند ہوں مجھکو ملازمان قدیم سے جانئے آپ کے فرزندان نامی نبیرہ ہائے گرامی بڑے
جلیل ہیں اکثر اس طلسم نور افشان میں ملاقات ہوئی صاحبقران نے فرمایا بدیع الزمان و قاسم و
ایرج و نور الدہر میرے ہمراہ ہیں ماشاء اللہ سب نے ایک ایک طلسم فتح کیا افسوس کہ ساحروں کو ساتھ لیکر
آئے ہیں نقاب دار نے عرض کی میں گستاخانہ عرض کرتا ہوں کہ دست راست دست چپ کا محتاج نہیں
ایسا نہو کہ اس فساد میں کفار کا زور بڑھے یہی باعث ہے کہ ابتک نقاب نہیں ملا یا امیر نے فرمایا اے
نقاب دار بہادر میں اس مقدمے میں خود حیران ہوں سرداروں کا یہ حال ہے و نور الدہر سے اسقدر محبت
ہے کہ سردار انکے نام پر جان دیتے ہیں نقاب دار صاحبقران کو لیلاتا ہوا بارگاہ میں لایا زخموں میں
ٹانکے دیے پٹیاں مرہم سلیمانی کی چڑھائیں رات بھر نقاب دار نے خدمت کی سب خادم بھی خدمت

کس طرح باغ کی سیر کو گئی بلبل جیوا کو گریان و نالان دیکھا کیا کہون رات کس پریشانی مین گذری کیفیت تھی نظم

الجھا ہو مثل زلف مرا دم تمام شب — تھا صاف اختصار کا عالم تمام شب
گستاخ اس حسین سے رہے ہم تمام شب — کس لطف سے بسر ہوئی باہم تمام شب
دل کو وصال مین نہ رہا غم تمام شب — اٹھیا ہوئی نہ ہاتھ سے محرم تمام شب
آنکھون مین رات ہجر کی ای ماہ کٹ گئی — جھپکے نہین ہین دیدۂ پرنم تمام شب
کیا پوچھتے ہو جان پہ فرقت مین بن گئی — دیکھا کیے ہین نوک مرا دم تمام شب
کسکو شب فراق مین تھی صبح کی امید — آنکھون مین صد دل سے رہا دم تمام شب
مین نے پلائی یار کو مے یار نے مجھے — بد مستیون مین کٹ گئی باہم تمام شب
عاشق ہی یہ بھی خندۂ گل پر جو ای نسیم — تھمتا نہین ہی گریۂ شبنم تمام شب
ہم رو کے تھک سہری پہ جا کر جو سو رہے — تڑپے ہین فرش خاک پہ یان ہم تمام شب
اس شعلہ رو کا حیف ہی کھیلا نہ دل ذرا — گریان برنگ شمع رہے ہم تمام شب
آفت کا سامنا ہی شب ہجر یار مین — آتے ہین یاد گیسوے پرخم تمام شب
مر مر کے صبح کی ہی تمھارے فراق مین — برپا رہا ہے شیون و ماتم تمام شب
نالہ تھا تو شدت درد جگر ہوئی — تھا یہ تمھارے ہجر مین عالم تمام شب
بوسہ جو چین نے نور ریا انکی زلف کا — گیسو کی شکل سے رہے برہم تمام شب

اس حال پرملال مین ملکہ حسین کہ ایک کنیز دوڑی ہوئی آئی عرض کی ای ملکۂ عالم مبارک ہو صاحبقران نے جا کر شعبدہ باز کو مارا بخیر و خوبی تشریف لائے سب تاجدارون نے صحت پائی اسوقت صاحبقران قصر مین داخل ہین سب تاجدارون کا بہ کیفیت حباؤ ہی آپ کے والد نے بھی صحت پائی ملکہ سنکے گھبرا کے کہا لیلا کوئی حیلہ ایسا ہو تاکہ ہم بھی قصر مروارید مین جاتے عرض کی کنیز جاتی ہی اگر پڑیگا توکوئی پہلو پیدا کرونگی یہان صاحبقران سیارۂ ستارہ شناس سے باتین کر رہے ہین کاہن عرض کیا ہو ابھی کی طور سے راستہ بند ہی اشتقاق جادو مروان آئینہ داران دونون نے سرکار پر آکے روتے ہین یہ منہ سے کاہن کے نکلا ہی کہ آسمان سے برق چلی کاہن پر گری کاہن بیہوش ہو گیا ملازمان کاہن رونے لگے سب نے عرض کی ای شہریار شاہان طلسم کاہن کے دشمن ہین یار تو رہبر تھے اب رہزن ہین اب حضور جاکر اشتقاق جادو کی فکر کرین تا وقتیکہ ان دونون کی فکر نہوگی رستہ کوہ عجائب و غرائب کا نہ کھلیگا صاحبقران اسی وقت اٹھے دروازے سے نکلے مقبول تاجدار شل جاکران کمترین دست بستہ ساتھ ہو کر لیلا سے عنبرین مو آ پہونچی لیلا نے صرف اتنا دیکھا کہ صاحبقران قصر نعمت دنگار سے نکلے پشت مرکب پر سوار ہوے بموجب الشارہ مقبول تاجدار طرف شمال کے روانہ ہوے لیلا نے بڑھکر مقبول سے پوچھا ای شہنشاہ کیتی اب صاحبقران کہان گئے مقبول نے کہا ای لیلا صاحبقران پر معرکہ ہاے عظیم درپیش ہین خدا کی جان بچانے کاہن طلسمی کہ ہمیشہ سحر و سلیمان تھا تمیان طلسم کو بچاتا رہا ہے بھی سحر العجائب و مصر الغرائب نے قصد کیا کہ کوکب دلاہین کو قتل کرے یہ فرشتہ ہو نچا اور مانع ہوا کاندمیاد سے

ہین کہ طلسم کو فتح کرنے آپ مجاز نہین ہین آپ اسبۂ حشین مین آکر مسلمان ہوا شاہان طلسم اسلئے دشمن ہین اور
اسوقت بھی بیہوش ہو آپ صاحبقران بتلاش اشتغاق ومرواق گئے ہین خدا اُنکی مدد کرے پھر خوب عاشق
نے جیسے ہی ... آئے ملکہ نے ... کی ملکہ کی بیقراری اور بڑھ گئی مگر اشتغاق ومرواق کو جب
شاہان طلسم نے لکھا کہ تم راستہ صاحبقران کا روکو اُنھون نے سحر اپنے قائم کیے دونون ایک مقام پر
آئے شہر سے اشتغاق نے کہا ای برادر لشکر حمزہ علاوہ طلسم پر فرو کش ہی سات لاکھ جادوگر جمع ہین بی
زنار و فیروزہ نے رہبری کر کے صاحبقران کو یہان روانہ کیا ہی آفتاب بھی جا کر چھپین اپنی روشنی
دکھائی اب چلو سب کو گرفتار کر لائین یہ سوچکر دونون بجمعیت ہفت لکھ جادوگر طرف لشکر صاحبقران کے
چلے یہان ملک اخضر وغیرہ بارگاہ مین صلاحین ہو رہی ہین کہ خدمت مین آقا کی چلنا چاہیے آفتاب
جواب دیتی ہی کہ ای ملک اخضر تم بادشاہ طلسم ہو کر ایسی بات کہتے ہو جب تک منسوبات نہ فتح ہونگے
یہ لوگ نہین جا سکتے ملک اخضر کہتا ہی جو کچھ ہو مین اپنی جان دونگا خواجہ عمرو و برق لشکر سے نکلے
ہین کہ راستہ پیدا کرین اپنے کو خدمت آقا مین پہونچائین خواجہ کے واپس نہ آنے سے ملک اخضر نہایت
پریشان ہی کہ صحرا سے گرد اُڑی سب دیکھنے لگے دیکھا دو جادوگر تختہاے زرین پر سوار شل موج
کے لشکر پشت پر لیے کروفر سے لشکر کے پاس آکر پہونچا اخضر نے گھبرا کے کہا اسے دریافت تو کرو یہ کسکا لشکر
ہی اور کس ارادے پر آیا ہی ہرکارے گئے اور آکر عرض کی حضور مرواق آئینہ دار و اشتغاق جادو
اُنھون نے صاحبقران پر بھی راستہ روکا ہوا اور آپ کے مقابلے کے واسطے آئے ہین یہ سنکر ملک اخضر
نے طرف اپنے سردارون کے دیکھا ملکہ زنار و فیروزہ تیاری کرنے لگین مگر آفتاب شعلہ مزاج سرنگون
رنگ رو متغیر اخضر نے کہا کیون آفتاب خیر تو ہی تمھارا چہرہ کیون زرد ہی آفتاب نے عرض کی ای شہریار
کیا عرض کرون عجب طرح کی ایک خبر وحشت خیز سنی ہی شب سے کنیز بہت بیقرار ہی ایک کنیز نے
خبر دی کہ مین تو ملکہ مہران فلک سپہر کے ساتھ آئی تھی تکرار ہوئی جو آفتاب دیتی ہی وہ مشہور ہی خواجہ
کی عنایت سے مجھے رہائی پائی جناب والدہ ماجدہ کو آج اُنکا شغل نہین ہی ملکہ شیداے شعبدہ باز
اُنکو جو بیہر سے نکلجانے کی خبر ہوئی وہ دوڑتی ہوئی دربار مین سحر العجائب کے پہونچین کہا ای شہنشاہ
بیٹی کو اپنے مقدمے کا اختیار ہی مین تو اب سامری سے پھرنا نہین چاہتی اگر سرکار کو سزا دینا منظور
ہو تو یہ کنیز حاضر ہی مگر مین سراسر بیگناہ ہون خبر سنی ہی کہ شاہان طلسم بہت لطف سے پیش آئے
یہی تو جانتے تھے کہ یہ رازدار طلسم سے ہی اگر اُنکے ساتھ کوئی سختی کرینگے ایسا نہو یہ بھی جاکر
طلسم کشا سے ملجائے مصلحت رہا مگر کنیز نے کہا کہ مین نے جو صورت زیبا کو دیکھا رنگ رو متغیر تھا
زیادہ کلام نہین کیا فقط اتنا عذر کیا اور خاموش ہو رہین مجھکو بڑا افسوس ہی کہ جناب والدہ ماجدہ
مجھکو بالکل فراموش کیا شب سے نہایت تردد ہی اخضر نے کہا ای آفتاب اب وقت جنگ وجدل
ہو تب بھی ہی ملکہ فیروزہ نے کہا ای شہنشاہ طلسم منہ سواد مرواق آئینہ دار حاکم دربند طلسم ہی آئینہ دار
اسم ہی آئینہ شب ہی لایا ہوگا اگر اسنے آئینہ دکھایا کسی کا سحر اسپر تاثیر نہ کریگا اخضر نے کہا دیکھا جائیگا
اشتغاق ومرواق اکر اترے لشکر والے بھی اپنے اپنے مقام پر آئے اُترے اسی وقت اشتغاق
نے کہا طبل جنگی بجوایا اخضر نے لشکر بڑھایا خود بھی طبل جنگی بجوایا دونون لشکرون مین تیاریان ہونے لگین

سیلاب میں آیا اور ڈالدی ای فرقہ خدا پرستان شہنشاہ طلسم نے تمکو طلب فرمایا ہے ہر کاروان سے
الگ سے دیکھا شب کو تو وہ آئینہ غرق زمین ہوگیا تھا اسوقت وہی آئینہ قد آدم ایک محل مین لگ
رہا ہی کہ عکس اُسکا لشکر اسلام پہ پڑتا ہو سب سے پہلے اخضر نکلا قصد کیا سحر کر دن آئینے سے برق
چمکی سب نے دیکھا اخضر قریب آئینے کے دوڑتا ہوا گیا آئینے پر ایک ٹکر ماری یہ نوبت ہوئی کہ آئینے
مین غائب ہوا آفتاب چمک کر گری کہ آئینہ توڑدون آئینے کو جنبش ہوئی آفتاب کا بھی رنگ زرد
ہوا آئینے مین غائب ہوئی زنار جا پڑی چلا ہا جنیو کا ہاتھ ماسون غرید ملبند ہوا زنار بھی اسی آئینے
مین ناپید ہوئی فیروزہ نے جاکر اپنا رنگ دکھایا مگر آئینے پر کسی کا زور نہین چلتا جہان جنبش
جنبش ہوئی سردار اسی آئینے مین غائب ہوجاتا ہو وہ پھر ڈھلتے ڈھلتے لالہ عذار و ماہ رخسار
دوڑے بنے ساحران نامدار اُسی آئینے مین جا کر غائب ہوے مرواق نے آئینہ ہاتھ مین لیا
عکس آئینے کا لشکر پر ڈالا آئینہ مع کل سپاہ اہالیان لشکر گر کر بیہوش ہوے مرواق نے آئینے کو
گردش دی دیکھا سب نے چالیس سرداران نامی و گرامی جسم مین ماران سیاہ لپٹے ہوے دہن پر
قفل مارا آتشین نہایت اندوہگین ظاہر ہوے مرواق و اشفاق نے ان چالیس سرداران
زبردست کو اُدھر سے پر ڈال لیا ایک عرضی گھڑے گھڑے تحریر کی مضمون یہ تھا کہ ای شاہان طلسم
غداروں نے صاحبقران پر راستہ بند کیا اب طرف عجائب و غرائب کے نہ جا سکینگے صحرا مین
بھٹکتے پھر رہے یہان غلامان جانثار لشکر اسلام پر آکے چالیس سردار جو نامی گرامی تھے گرفتار
کر لیا کل لشکر کو بیہوش کیا چالیس سرداروں کو لیکر آتے ہین امیدوار ہو رہین کسی کو ہمارے استقبال
کے واسطے بھیجے طرف سے صحراے گلزنار کے آتے ہین عرضی لیکر ساحرادھر چلا اشفاق و
مرواق نے کوچ کیا طرف طلسم کے چلے کہ انکا حال وقت پر تحریر ہوگا یہ داستان اس مقام پر چھوڑی
یہ تو ناظرین کو یاد ہوگا کہ صاحبقران تلاش مین اشفاق و مرواق کے نکلے ہین صحراے
گلزنار مین بھٹک رہے ہین

دو کلمہ داستان ملکہ شیدا سے شبدہ باز والدہ ماجدہ آفتاب جادو تحریر ہوتے ہین

اور باقی حالات متعلقہ داستان ہذا ساقی نامہ مصنف

کیفیت قلزم ہل جنگ ہی
بتا یا ہی حال زمین آسمان
کبھی نغمہ زن بلبل زار ہی
کبھی عاشق غنچہ و گل ہوا
کبھی نجد مین جا کے نالا ہوا
کہے مسئلہ جرأت اسکندری
حسینون کی صورت پہ مائل ہو
ہمہ لطف جانا مین مجکا ہو دل

زمانہ کے ہوا ہے تنگ ہی
کئی مرتبہ لے چکا امتحان
کبھی مثل نرگس یہ بیمار ہی
کبھی نغمہ زن مثل بلبل ہوا
کبھی دیر سے کے غزلخوان ہوا
کر کرتا ہی حیرت مین جادوگری
عبث تیغ ابرو کے گھائل ہے
امر جیبون جاکر ہوا منفعل

سوالی مین ہنوز مین ملکا
کبھی مین مین جو کبھی ہند
کبھی رات کو زلف محبوب ہی
اے قیس مجنو نے الفت ہوا
فقط مین طلے امتحان لیلیٰ
اس آئینے مین عکس محبوب ہی
جو دل عشق مین نہین مبتلا
نہ دنیا کی خواہش نہ دین کی ہو

صبا تیز ہو عرکہ زنار جام
آزاد سے گلو کے غنچے
کر ظلمات کی راہ کرتا ہی طی
نہ لیلا و مجنوں نے عشرت ہوئی
رہا ہی کے معشوق مین ہو کے لیلا
تماشا ہے حسن بتان خوب ہی
گریگا نہ زلف بچان کو طی
کہ ہر وقت نالان ہی شل جرس

قمر دام الفت مین ہی مبتلا | یہ مشہور ہی اسکو سودا ہوا | کبھی وحشت پر خار کی سیر ہی | مجھے محبت غیر سے سیر ہی
غزالان صحرا کی صحبت نہین | اسے پہاڑون کی سختی سے کلفت نہین

جہمہ و رہ نوردان منازل مہر و وفا و طی کنندگان مراحل ظلم و جفا اس داستان حیرت بیان کو یون تحریر فرماتے ہین شعر مصنف قمر داستان در مع لکھون + اسی فکر مین آج حیران ہون + سابق مین تحریر کرچکا ہون کہ جب ملکہ آفتاب شعلہ مزاج قید سے چھوٹ کر شریک لشکر اسلام ہوئی ملکہ شیدائے شعبدہ باز مادر مہربان آفتاب کی خبر سنکر زرد ہوگئی لیکن چونکہ شاہان طلسم کا خوف تھا یہ بھی سنا کہ زوجہ شہنشاہ سے تکرار ہوئی ملکہ مہران آسمان سیر زوجہ شہنشاہ طلسم سے تکرار ہوگئی اب صورت صفائی کی کیا ہی اسی تردد مین دربار مین آئی سحر العجائب سے عرض کی اے شہنشاہ یکتی سنا ہی جو کچھ کنیز نے گستاخی کی کنیز کو اس مقدمے مین دخل نہین اگر سزا منظور ہو کنیز حاضر ہی لائق سزا کے ہون اسکی گستاخی پہ مجبور ہونا چاہ رہی ہون شاہان طلسم جانتے ہین کہ شیدائے شعبدہ باز انوار کوہ عجائب و غرائب ہی حال سے لوح کے کسی قدر ماہر ہو خطاحات کی شیدائے شعبدہ باز بیٹھی ہی کہ آسمان پر برق چمکی ایک ساحر آکر پہونچا عرضی اشتغاق و مرواق کی پیش کی شیدائے شعبدہ باز و چالیس وزیر دست راست پر بیٹھے ہین سحر العجائب نے تاج کو کج کرکے کہا لو صاحبو مبارک ہو اشتغاق و مرواق نے صحرائے گلرنگ کو سحر سے مسدود کیا عمر طلسم کشا کو راستہ نہ ملیگا زبان خار سے کلمات طعن سنینگے و پرند دیکھا سبز ھنگے دوسرا کار نمایان یہ کیا کہ جاکر سیان اخضر کی مشکین باندھین چالیس ہزار نامی و گرامی پکڑ لیے اور ہر طرف سے صحرائے گلرنگ کے آتا ہی آفتاب کی زینت بند ہی پہنچون بداہ سر و ہی بڑی حسرت سے آنکو گرفتار کیا خوب خوب لڑین مگر آنسے سے کیا زور چلتا مرواق نے قبل سے سحر اعظم بند کیا تھا آفتاب کو دار پر کھینچونگا سر دربار ذلیل کرونگا جیسی انھون نے حرکت کی ملکہ مہران آسمان سیرت زبان سے ای انگوٹھہ مزائی سحر العجائب نے جو بہ نخوت یہ دربار مین کہا اور وزیر دست راست صبا و دوام دار کو حکم دیا کہ تم جاکر استقبال کرو اشتغاق و مرواق کو با آبرو لاؤ دریائے ذخار سے با آبرو لانا کشتیان دریائے ذخار مین چھوڑی جائین سب اہل طلسم دیکھین کہ اشتغاق و مرواق نے جیسا کام کیا آپکا بدلہ پایا اب سمجھے آن دونون کو وزیر کیا با بدولت بہت خوش ہوئے کوئی آفتاب بھی پکڑی گئین صبا و دوام دار چار لاکھ فوج کو ساتھ لیکر کشتیان پہاڑون پر لعدوا مین برائے استقبال اشتغاق و مرواق چلا اشتغاق و مرواق بڑے زور و شور سے آتے ہین جب صبا و دوام دار جا چکا ملکہ شیدائے شعبدہ باز مادر آفتاب نے بیٹی کا حال سنا طیش کو کم کیا دربار سے شاہان طلسم کے آئی سحر العجائب نے پوچھا کیون ملکہ شیدائے شعبدہ باز بیٹی کا گرفتار ہونا ناگوار ہوا عرض کی سچ ہی کیون ناگوار ہوگا جیسا کیا ویسا پایا یہ کمبخت اپنی اپنے کئے پر آگئی منھ پھاڑ کر رو دیتے تو شعبدہ جبین دوڑی ہوئی آئین عرض کی کیون واری خیر تو ہی ملکہ شیدا نے کہا کیا کہون اسوقت صاحبزادی کا حال سنا ہی بے اختیار رونا آتا ہے بچی تھی کو مین نے سہتے پالا تھا کہ دشمنون نے ہاتھ سے قید ہوا ب دشمن انکے دار پر کھینچے جائینگے سر دربار سنا پائینگی ہائے کیا کرون کچھو کچھ بن نہین پڑتا افسران فوج بولے آپ بھی غلامان جان نثار کو بھی بہت ناگوار ہی ان دونون نمک حرامون نے غضب کیا کہ ایسے بادشاہ کو قید کر لیا ہی لاچین

کیا خطا کی تھی ہم سب آمادہ ہیں آپ چلیے ہر چند کہ اشتغاق و مرواق ساحران زبردست ہیں زہر کھا کر
مر تو جائینگے اپنی آنکھوں سے اپنی شاہزادی کو گرفتار نہ دیکھیں جنکو دیووں میں پالا ایک دن وہ تھا
کہ وہ اسی صحن میں پھرتی تھیں ہم لوگ آنکھیں بچھاتے تھے کیونکر آنکھوں سے دیکھینگے کہ دشمن اُنکے
دار پہ کھینچے جائیں یہ سنکر ملکہ شیدا خوش ہو گئیں کہا صاحبو امتحان اقبال طلسم کشا اس جان دینے
میں بھی مزا ہے اگر طلسم کشا ہمکو مل گیا تو غنچہ آرزو کھلگیا شیدا بے شیدہ باز نے کہا طلسم کشا کے
پاس کوئی تحفہ نہیں ہے ساحروں نے کہا علاوہ تحفے کے وہ صاحب اسم اعظم محترم و محتشم ہے اگر ایسا نہوتا تو
اب تک ساحروں نے انکو گھیر کر مار لیا ہوتا قصر زمرد نگار میں سب طرح کے ساحر جمع تھے خود شاہان
طلسم موجود تھے طلسم کشا نے اقرتیت بزرگان دین پڑھی کسی سے پلک نہیں جھپکی شاہان طلسم بل کرتے
رہے مگر اُنپر ہاتھ نہ ڈال سکے وہاں سے آکے یہ انتظام کیا کہ اشتغاق و مرواق کو بھیجا اُنھوں نے
یہ انتظام کیا حضور چلیں ہم سب ساتھ ہیں افسوں سے ساٹھ ہزار ساحر جمع کیے چالیس کنیزیں مغرب
وابسکی سحر کرنے والیاں ایک ایک نے اپنے کو آراستہ کیا ملکہ شیدا بے شیدہ باز کے سر پر تاج رکھا
لباس فاخرہ پہنایا ساٹھ ہزار ساحروں کی جمعیت سے ملکہ شیدا نے کوچ کیا طرف صحراے گلرنگ
کے چلیں اشتغاق و مرواق سرداران مذکور کو گرفتار کرکے بھوپے ہوے اسکو ڈھونڈتے ہوے
صحراے گلرنگ میں آکر اترے اب اس امید میں ہیں ساحروں کو بھیج کر دیکھو طلسم کشا کس مقام پر
ہے ساحر جاتے ہیں اور پلٹ کے آتے ہیں عرض کرتے ہیں کہ طلسم کشا کا نشان نہیں ملتا صاحبقران
پہ سیر کرتے گذرتا کہ پھرتے ہوے قریب ایک قریے کے پہونچے دیکھا ایک مقام پر چالیس زنگی ایک
طفل کو گرفتار کرکے لائے ہیں وہ لڑکا زیور چاندی سونے کا پہنے ہے اس لڑکے کا زیور اتار رہے
ہیں صاحبقران نے جو دیکھا طرح سے معلوم ہوا کہ یہ قزاق ہیں اس لڑکے کو گرفتار کرکے لائے
ہیں کوئی رئیس زادہ ہے وہ لڑکا بلک کے روتا ہے کہ مجھکو چھوڑ دو میرے ماں باپ کے پاس مجھکو لیچلو
میرے ماں باپ بہت روپیہ دینگے وہ ظالم نہیں مانتے مار مار کے اسکا زیور اتار رہے ہیں صاحبقران
منتشر ہو گئے زنگیوں سے تلوار چلی امیر نے اُن سب کو تہ تیغ کیا اُس لڑکے کو اپنی پشت پر لیا
جب کسی نے چاہا کہ لڑکے پر ہاتھ ڈالے صاحبقران نے سینہ سپر کیا لڑکے کو بچایا جب وہ زنگی مارے
جا چکے تو وہ لڑکا قدموں سے لپٹ گیا عرض کی آپ نے میری جان بچائی ان بھیاؤں کو مارا قریے کا
حاکم میرا باپ رئیس قریہ دار ہے بہت آپکا شکریہ ادا کریگا صاحبقران نے فرمایا صاحبزادے تمھارا
کیا نام ہے عرض کی مجھکو بازدار بن رئیس کہتے ہیں صاحبقران اُس لڑکے کے ساتھ چلے میاں
رئیس قریہ دار گھبرایا ہوا پھر رہا ہے اپنے ملازموں سے کہتا ہے میرے لڑکے کو کوئی پکڑ لیگیا اسباب
کے واسطے اُس لڑکے کی جان گئی چار ہزار آدمی اس قریے میں رہتے ہیں سب تلاش کرتے پھرتے
ہیں دور سے دیکھا صاحبزادہ چلا آتا ہے ساتھ ایک جوان آفتاب جمال خود زرین سر پر تیغہ خون آلود
رومال سے پاک کرتے ہوے سب ملازم دوڑے صاحبزادے آپ کہاں گئے تھے رئیس نے
دوڑ کر گود میں اٹھا لیا پیشانی پر بوسے دیے اُس طفل نے کہا ای شہریار یہ شہریار آتے ہیں
یہ باعث میری زندگی کے ہوے زنگی مجھکو پکڑ لیگئے تھے اسباب اتار کر قتل کیا چاہتے تھے

اس شیر بیشۂ جرات نے کیا کام کیا ذرا زخم کھائے اُن گیارہ زنگیون کو قتل کیا اگر یہ نہوتے تو آپ میرا لاشہ خاک و خون مین غلطان پاتے رئیس نے گودی سے لڑکے کو اتار کر طرف صاحبقران کے بڑھا آکے قدمون کو بوسہ دیا گرد پھرا کہا اے جان بخش آپ نے بڑا احسان کیا میرے نور نظر کو بچا لیا ہر چند میری آتش اس ذرہ بیمقدار کو بھی سرد ہی جلد آسے تو بس فرمائیے دعوت قبول ہوا ہر امیدوار ہون کہ نام نامی اسم گرامی سے آگاہی پاؤن طرف سے شاہان نور افشان کے اس قریے کا حاکم ہون صاحبقران ناچار رئیس قریہ دار کے ساتھ چلے رئیس اپنے مکان پر آیا صاحبقران کے واسطے قصر آراستہ کیا گیا مکان چھوٹی مٹی سے لیا ہوا ایک تخت کا چوکا اسپر فرش بچھا ہوا چار ہزار آدمی رہنے والے قریے کے مشتاق ہو کر آئے ہین جب صاحبقران بیٹھے رئیس نے طائفہ بلوایا دیکھا تن بی زلفن گوری گوری صورت گلبدن کا پائجامہ مخمل کی گوٹ زرنگاری دوپٹہ اسپر چنگی کی چھڑیان لگی ہوئی چاندی کا طوق چاندی کے جوشن بانہون پر ڈھلکے ہوئے ہنستی ہوئی آئی ڈھیلے کھینچے چاچا ماما ساتھ مین بی زلفن پیچ و تاب کرتی ہوئی آئین تیور پر بل پڑے ہوے قریب بیٹھ کے آشنائی کا ارادہ سلام کرکے بیٹھین اُسوقت رئیس قریہ دار دست بستہ اُٹھا عرض کی اے شہریار آپ کی صورت سے لیاقت و جلالت ظاہر ہے امیدوار ہون کہ نام نامی و اسم گرامی سے آگاہ فرمائیے اس صحرائے ہولناک مین آنے کا اتفاق کیونکر ہوا یہ سنکر امیر نے فرمایا اے رئیس قریہ دار مین ہون امید فتح طلسم نور افشان نکلا ہون شاید تمنے ذکر سنا ہو کہ قصر زمردی مین جشن ہوا اور ستر ہ سو ساحر جمع تھا نہایت پر غرور گانٹھ مولود مسعود بڑی ساحرون کو سب ناگوار ہوا کاہن طلسم نہایت سب کو مسلمان ہوا ہمارے مذہب کا اسکو اعتقاد ہوا اُسکی ہدایت سے جا کر مین نے ایک ساحر کو مارا سب نے صحت پائی اب تلاش مین اشفاق و مرواق کی نکلا ہون تین دن گذرے کہ اسی صحرا مین پریشان پھر رہا ہون سنتے نہین عتاب رئیس قریہ دار نے عرض کی اشفاق جادو مرواق آئینہ دار بلائے ہونگے مین خدا کی بدولت سے آپ کو دیکھا اور یہ آپ نے خبر پائی ہم تو آپ کے فداکار ہین آپ کے مذہب کا بھی اعتقاد ہوا اب ہم آپ کے ساتھ رہینگے دامن دولت نہ چھوڑینگے اشفاق و مرواق بڑا لشکر لیکے آپ کے لشکر پر گئے ہین صاحبقران نے کہا اے رئیس احسان کا بدلا احسان ہے اب مناسب ہے کہ ترتی جلکو خبر منگا دو کہ ہمارے لشکر پر کیا گذری ان دونون نے جا کر کیا کیا دو یاسی رئیس نے روانہ کیے اور کہا مفصل خبر لا کر سناؤ وہ دونون یاسی بہت خوب کہکر روانہ ہوئے رئیس نے اشارہ کیا بی زلفن آئین بالون کو بناتی ہوئی صاحبقران کے سامنے ناچنے لگین نہایت تکلف سے ناچ رہی ہین سماں بندھا ہے مین یہ غزل عاشقانہ گا رہی ہین

نظم

| | |
|---|---|
| بتِ ہرجائی میں محبت سے مرے کو یاد کرتے ہین | نہ تم بیداد کرتے ہو نہ ہم فریاد کرتے ہین |
| تبسم کر تیرے رشک چمن بیداد کرتے ہین | مزے کی مرگئین خوبان تو ایجاد کرتے ہین |
| نوایجادون کے انداز و ادا کو یاد کرتے ہین | ہم اپنی وحشت مین سیر عالم ایجاد کرتے ہین |
| ہماری بت پرستی کا یقین ہو دل مین ناصح کے | خدا کے گھر مین بیٹھے ہم بتون کو یاد کرتے ہین |
| شب فرقت مین گھبرا کر خیال وصل آ آ کر | سحر ہونے کو ہم تیری تمنا یاد کرتے ہین |
| تعلق دونون عالم سے نہین رہتا ہے عاشق کو | حسین جسکو پھنساتے ہین اُسے آزاد کرتے ہین |

شاید مثل جسم خاکی سے پھڑک کر پرواز کر جائے سب قزاق تیار ہوں اُسی وقت بارہ ہزار قزاق تیار ہوے
برقان برق وش نے ہر چند کہا کہ اے شہریار صیاد بڑا ساحر زبردست ہے وزیر شاہان طلسم اُسپر جانیکا
قصد نہ کیجیے کنیز جانبازی کریگی ضیغم نے کہا یہ ہمارا شیوہ نہیں ہے کہ امداد کریں اور اُس سے بازرہیں
یہ کہکر پشت مرکب پر سوار ہوے بارہ ہزار قزاق ساتھ برقان بلند ہوئی یہ بھی اُڑتی ہوئی چلی پہاڑ کے
آسپاس جاکر ضیغم نے گھوڑا روکا عیار زیر شکم مرکب رکاب پر ہاتھ رکھے ہوے ضیغم نے سر اُٹھاکر دیکھا
ساحروں سے کہا تم مناہیں خیموں کی کاٹنا فتیلے باروت کے اپنے پاس رکھو خیموں پہ پھینکتے جانا سپاہی
گھوڑے درست کرکے الله اکبر ضیغم نے آکر نعرہ صاحبقران کیا نعرہ امیر

بحکم خدا لشکر شہ جابر / سرکشان عدو بر خاک کرد
ای تیغ صمصام شقا منام / ای تیغ عقرب بلی دوالجناح
امیر عرب ضیغم روزگار / بن کا ذان از جہان پاک کرد

نعرہ کرکے دوسری طرف آکے لندھور کے نام کا نعرہ کیا تیسری طرف آکے
اپنے باپ کے نام کا نعرہ کیا نعرہ اسد اسد شہسوارم کہ در سوز جنگ ✤ جدم دل شیر و چرم پلنگ ✤
شہنشاہ نام آور کامران ✤ اسد شیر دل ابن صاحبقران ✤ چوتھی طرف آکے علمشاہ کے
نام کا نعرہ کیا نعرہ علمشاہ

آرشند اولاد امیر عرب / الہیت علمشاہ رستم لقب / علمشاہ رومی شہ مبارزور
کہ در پشت فرزند الغ بہادر

چہار طرف سے جو ضیغم نے نعرے کیے ایک سمت قتل کرتا ہوا خود چلا برقان
کہ آگ گراتی اُڑتی تھی گرنے لگی جس قول پر گری اُسکو جلادیا پھر اُن نے مناہیں کاٹیں کئی خیمے جلادیے
لشکر اغیار میں غل ہوا کہ حمزہ شبخون آیا صیاد وامر جادو جلا کے نکلا لشکر اسنے دیکھا بعضے گھبراکے جیسے
لکھے سائیس سے کہا گھوڑا تیار کر وانکی بات سائیس بھوا گیا کہ اگاڑی کھولی پچھاڑی نکھولی میاں گھوڑے پر
سوار ہوے ایڑ کرتے ہیں گھوڑا کیونکر بڑھے پچھاڑی اُسکی بندھی ہے میاں نے جھلاکے کوڑا مارا گھوڑے
نے جست کی میخیں جو اُکھڑیں وہ میاں کے سر پر پڑیں میاں سمجھے کسی نے گرز مارا ہاے کہکر سر جھکایا قزاق
نے آکر ایک ہاتھ مارا سر لڑکر زمین پر گرا بعضے گھبراتے ہوے نکلے سائیس کو آواز دی جلد گھوڑا تیار کر اب
جو سر اُٹھاکر دیکھا ہر طرف تلوار کم چلتی ہے سمجھے اسی جانب نکل جائیں مگر شامت اعمال جست کرکے جو گھوڑے
پر سوار ہوے دم کی طرف منہ کیا بجاے باگ کے پوزی کا تسمہ پکڑے کھینچتے ہیں گھوڑا اسطرف
بھاگا بجاے تلوار کے سپر ہلارہے ہیں گھوڑا ادھر لیے جاتا ہے جدھر تیا وہ تلوار چل رہی ہے ایک نے
دیکھا کہ رسالہ دار صاحب سپر ہلاتے ہوے جاتے ہیں اُسنے کہا رسالہ دار صاحب ذرا ہوش میں لیے
تلوار کے بدلے سپر ہلاتے ہیں کہا بھائی میں قول شیخ سعدی کا سپت پابند ہوں شعر ہر جا کہ مرکب
توان تاختن ✤ کہ جا سپر باید انداختن ✤ قزاق آکر پہونچے ایسے گدھے کو دیکھا تو گھوڑے پر اُلٹے
سوار ہیں دم کی طرف منہ منہ کی طرف پشت ہنگامہ زد و کشت وہ تلواریں پڑیں سر کٹ کے زمین پر
گرا سبھی طرح سے لوگ میں جسطرح مرکے گرے صیاد نے خیمے سے نکلتے ہی شکار رہا تھا تھے
اُٹھایا دیکھا تلوار چل رہی ہے یہ ڈر گا دہنوا کہ میرے ہی ملازم لڑ مرے ہیں اندھیرے میں ایک نے
ایک کو مسلمان جانا بھائی نے بھائی کو قتل کیا باپ نے بیٹے کو مارا جب سر کٹ کے دھڑ سے
لاشہ زمین پر گرا اب جو لاشہ جوان بیٹے کا دیکھا ہاے فرزند جوان کہکر رونے لگے قزاق نے
آکر ہاتھ مارا سر اُڑ گیا باپ بیٹے ایک ہی مقام ہمہ ہو گئے صیاد نے جھولی سے گرد نکالا کر لاکے

گرز مارا اور نعرہ کیا منم صیاد و دام دار وزیر شہنشاہ عالیجاہ تا ملکے گرے سے بارہ ہزار جادوگر بہے گرے
یہ سحر چمک کے پچاس ہزار ساحر مرتے گرے لشکر مین فریاد کی صدا بلند ہوئی اب تو دیکھا کہ اپنے ہی
ساتھ والے مارے گئے کہا ارے یار مسلمان کہان ہین سو شہنشاہ و بادشاہ نے جو آواز دی چند مشعلچی
مشعلین لیکر آئے اب جو روشنی بلند ہوئی دیکھا سب ساحرون کے لاشے پڑے لوٹ رہے ہین بیقرار
ہو گیا کہا یہ کیا غضب ہو سب میرے ہی ملازم مارے گئے سوتا پیٹتا ایک جانب چلا ہر مقام پر
دیکھتا ہو ساحر ہی لڑ رہے ہین سب کو ہٹاتا ہوا ایک مقام پر پہونچا دیکھا چند قزاق لڑ رہے ہین ایک گرز
مارا چالیس پچاس گرے ضیغم نے دور سے دیکھا کہ افسر اعلیٰ آ گیا گرز لے لیا ہے تھوڑی دیر مین کئی ہزار
قزاق گھوڑون سے گرے ضیغم نے جو دور سے یہ معرکہ دیکھا دل ہلگیا نیرنگ سے کہا اے نیرنگ بڑا
غضب ہوا ہمارے قزاق گھوڑون سے گرے وہ اسی جانب لڑتا ہوا آتا ہے نیرنگ تنتنا کر چلا ملکہ برقان
نے جو آسمان سے دیکھا کہ ملازمان شاہزادہ ضیغم گھوڑون سے گرے زمین پر پڑے تڑپ رہے ہین
برقان نے فوراً کاٹ کے پھینکا سوارون کے ہاتھ پاؤن مین طاقت آئی اپنے اپنے مقام سے
اٹھے گھوڑون پر سوار ہوئے پھر لشکر کفار پر گرے صیاد دام دار کو غصہ آیا حیران تھا کہ یہ لوگ
اپنے مقام سے کیونکر اٹھے سر اٹھا کے دیکھا ایک ساحرہ ماہ پیکر مثل برق جہندہ تڑپ رہی ہے صدا
دیے جلا دیے صیاد نے پہچان کر آواز دی او برقان برق وش مین نے پہچانا دربار مین شہنشاہ کے
ذکر ہوتا ہو کہ بی برقان غائب ہو گئین آپ یہان موجود ہین یہ کہکر گرز مارا برقان برق وش نیچا ہو گئین
الٹ گئین دھم سے زمین پر گرین صیاد چلا کہ سر کاٹ لون عیار ساحر بنکر دوڑا پکار کر آواز دی اے
شہنشاہ کیا کرتا انکی تو تلاش تھی جیسے ہی قریب پہونچا قصد کیا حلق پاسے کمند مارون ایک شعبدہ
بھڑک کے گرا عیار کا رنگ بیہوش اڑ گیا زمین پر گر کے ایڑیان رگڑنے لگا صیاد نے جو دیکھا کہ یہ
عیار ہی تو تنہ تھنکر چلا ضیغم نے گھوڑا اڑکایا گھوڑے سے کود پڑے ڈھاتا باندھے ہوئے پہونچے بلا لی
پہلو مین چپیٹ کر قریب پہونچے عرض کی اے صیاد خوب شکار کیا کیا کہنا تمھارا کون سامنا کر سکتا ہو
جیسے ہی صیاد نے منھ پھیرا نعرہ ہوا نعرہ ضیغم منم ضیغم بیشۂ صفدری ✦ بآواز سن میثود اتہری ✦ یہ
کہکر ہاتھ مارا صیاد خود شکار ہوا موذی بیکار ہوا سر کٹ کے زمین پر گرا ماہ شمشیر پا آندھی سیاہ اٹھی ابر
و صدائے ملازمان آئی کشتی مرا نام مین صیاد دام دار ہو لشکر مین ہلچل پڑ گیا جادوگر بھاگنے لگے ہر طرف
یہی ہنگامہ تھا غضب ہوا ہمارا افسر مارا گیا اب نہین پیر ٹکتے برقان برق وش آ رہی تیغ کرنے
لگی ہزارون کے سر کاٹ کے ڈال دیے زمین لاشون سے بھر گئی آخر سب کے پیر اٹھے سب بھاگے
ضیغم نے تمام پڑاؤ لوٹ لیا صیاد کو شکار کر کے بیٹھے اسی صحرا مین فروکش ہوئے برقان نے ہاتھ
چوم لیے کہا اے شیر بیشۂ صفدری ماشاء اللہ کیا کار نمایان کیا کس لطف سے صیاد کو شکار کیا
آپ کے دام مین پھنسا عیار بھی بیکار ہو چکا تھا مجکو بھی اسنے سحر مین پھنسایا تھا خوب وقت پر پہونچے
ضیغم نے کہا انشاء اللہ تعالیٰ کامل ہو کتاب طلسم نور افشان پر زوال آیا برقان نے کہا ابھی
چند روز اسی صحرا مین ٹھہرے جب طلسم کشا کے ہاتھ سے منسوبات فتح ہونگے راستہ کھلیگا صاحبقران
زمان زمین قریب دار کو ساتھ لیکر تلاش عشاق و مردوان مین نکلے تھے یکایک دیکھا ایک

مطلع گھبرایا ملکہ شیدا جانتی ہیں چاہتی ہیں اگر یہ بچ جائے تو اسکا خاتمہ کردوں بطرف کرکے کڑک کر گرتی ہیں مطلع جادو
اپنے کو بچاتا ہے لیکن بچنا دشوار ہے ملکہ نے کئی ہزار آدمی مارکر ڈالے ہیں مطلع حسبت کرکے الگ ہوا اور چیخ کر
آواز دی ای شاہان طلسم میں شیدا کو ایسا نہ سمجھا تھا غلام عاجز ہو گیا مجھ سے نہیں قابض ہوتا یہ جو چلاکے کہا
زمین سے ایک طائر نکلا دیکھنے والوں کے ہوش اڑ گئے طائر اڑتا ہوا چلا سحر العجائب و سحر الغرائب تخت پر
بیٹھے تھے کہ وہ طائر انکے سامنے بیٹھا پکار کر آواز دی شیدا اے شیدا و بازمرلے کو نگ میں پہنچ گئیں
میرے مالک سے مقابلہ ہوا مدد طلب کی ہے سحر العجائب نے آواز دی ای سموم جادو جاتے ہی اپنی ہوا
باندھے جھونکون سے ہوا کے شیدا اسے بچنے نپائے سموم جادو اٹھا کڑک کر اوڑا سب نے دیکھا کہ
غائب ہو گیا یہان شیدا نے پھر چھالی سر مطلع کا زخمی ہوا بچا کٹتا ہوتا ہے شیدا چاہتی ہے کہ تو ریکی
اسکے دو ٹکڑے کرون جو بیچ میں آگیا اسکو مار استخوان کر دیے نیچے جھنجلا رہی ہیں کہ ہاتھ مارون کہ ایک جھونکا
ہوا کا چلا ملکہ شیدا کھڑی ہو گئیں ہوا سنسنی چلی تھرا گئیں ہیبت آواز آئی سنو سموم جادو او شیدا
آگے نہ بڑھنا حکم شہنشاہی نافذ ہوا سرکار سے طلب ہے سر مطلع جادو کا زخمی کیا سرکشی کا انجام ہوا ہے
اب آگے نہ بڑھنا ورنہ ذلیل کرکے لیجاؤنگا ملکہ نے جھولی سے گولہ نکال کر مارا وہ گولہ بلند ہوکے پھٹا
جھونکا ہوا کا چلا ملکہ لڑکھڑا کے گریں نعرہ ہوا سنو سموم جادو ملکہ بیہوش ہوئیں اب سموم جادو ظاہر ہوا
مطلع کو دیکھا زخمون سے چور ہے سموم نے ایک دستک دی جھونکا ہوا کا چلا سب ساتھ والے بھی شیدا
کے بیہوش ہوے اب یہ تلوار پکڑکے چلا اسوقت ملکہ کی بیقراری کہ آنکھیں کھلی ہوئیں زبان بند دل ہی دل
دل میں کہ رہی ہیں کہ ای خدائے نادیدہ میری مدد کر دشمن کے ہاتھ سے بچائے فقط اتنا چاہتی ہون
کہ میں کو ایک نگاہ دیکھلون تب ملک الموت کو حکم ہو اسوقت تو اپنا رحم شریک کر دے واہن مدعا کل
آنکھوں سے بہہ رہے مطلع جادو سے سموم جادو کھڑا باتیں کر رہا ہے کہتا ہے شیدا کا ایسا ہی خیال تھا کہ شاہ نے
مجھے حکم دیا ملکہ شیدا نے بیقرار ہو کے دعا کی باب اجابت وا تھا دریائے رحمت الٰہی جوش میں آیا ایک
صحرائے گرد اڑی زلزلہ قاف ثانی سلیمان امیر عالیشان مع رئیس قریہ دار سامنے سے پیدا ہوے
دیکھا ایک ساحر بدست بادہ کبر و نخوت سے مست تلوار کھینچے ہوے ایک شاہزادی کو قتل کرنے جاتا
ہے ہاتھ اس شاہزادی کے طرف آسمان کے اٹھے ہوے ہیں صاحبقران سمجھے کہ وہ نازنین خدا سے
التجا کر رہی ہے صاحبقران نے وہین سے نعرہ کیا او ملعون کیا کرتا ہے خبردار شاہزادی کو قتل نہ کرنا تلوار
کھینچکر جا پہنچے سموم نے سحر کیا کہ ہوائے تند چلی امیر بھی اور رئیس قریہ دار نے آواز دی ای شہریار
اسم اعظم پڑھیے یہ ساحر سموم جادو صاحب سحر العجائب ہے کہ سحر سے سب پناہ مانگتے ہیں امیر نے
بفضل صاحب اسم اعظم پڑھا وہ ہوا موقوف ہوئی اسم اعظم کی ہوا جو دی سموم کی ہوا بگڑی ڈر تھا سموم جادو کی
زبان میں لکنت آئی نہ سحر پھینکنے پایا صاحبقران کے قبضے میں تیغ عقرب سلیمانی جرات میں لرزاتی سموم نے
ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے گرد سپر گرشاسب کا اٹھا دیا اسم اعظم بھی پڑھا تھا تلوار ٹوٹ گئی امیر نے
ادھر سے ہاتھ مارا سموم کے دو ٹکڑے ہوے سموم کا مرنا کہ شیدا کو ہوش آیا کنواریون نے تیر مار کے
ہمراہیان مطلع کو قتل کیا مطلع نے جو پھر کے دیکھا کہ سموم جادو کو ملکہ کشا نے قتل کیا شیدا اٹھی لرزتی کرتی
کرنے لگی مطلع کے دو ٹکڑے کیے مطلع کو مار کے صاحبقران کے گرد پھری عرض کی ای شہریار سلام کو

بعد مدت یاد اک طفل برہمن آگیا
آج حسرت یا الٰہی احسان جس سے ای نسیم

ای فلک شاید گمان خندہ اسیری ہوا
فاتحہ پڑھنے لحد پر یار بدظن آگیا

جو لب ہر زخم زیر مشق سوزن آگیا
مرواق آئینہ دار اسنے آئینہ دکھایا

اسنے آئینہ رخسار چمکایا آئینہ رخسار مین مرواق آئینہ دار کو اپنی صورت جو نظر آئی طبیعت گھبرائی آئینے کو اٹھا کے دے مارا کہا یہ آئینہ کس کام کا ہی آئینہ رخسار سے مجل ہی دل منفعل ہی آئینے کو دے مارا آئینہ ٹوٹا آئینے کا ٹوٹنا تھا کہ آندھی سیاہ چلی وہ نازنین آئینہ رخسار ملکہ سے کہکر رخصت ہوئی مین اپنے قصر مرآۃ مین جاتی ہون کو عجائب و غرائب پر حاضر ہونگی مگر آئینہ جو ٹوٹا ایک آندھی سیاہ اٹھی آوازین سب آئین صدا بلند ہوئی آواز آئی آئینہ چینی شکست ہوا ہزار شکر کہ اسباب خود بینی شکست ہوا عجب طرح کا بند و بست ہوا ہوا سے جہل ہر سے ساحر ایک ایک قطرۂ آب کو ترسے ملک اخضر وغیرہ کو ہوش آیا آفتاب چہاپ کے اٹھی مادر مہربان کتی ہوئی چلی مرواق نے جو دیکھا آفتاب جاتی ہی جھپٹ کے سحر کیا آفتاب ٹکرائی شیدا نے جو دور سے دیکھا کہ آفتاب پہ سحر ہوا پکار کر آواز دی ارے اس دن کے واسطے کہا کرتی تہی مصرع کسب کمال کن کہ عزیز جہان شوی ٭ ایک نابکار مرواق آئینہ ابہی دربار مین تمام مقتول نہ ملا کبہی شاہان طلسم نے اسپہ توجہ نہ کی اینہ ہار کر ایسا مغرور ہوا یہ لیکر کمین آواز دی او مرواق چہوکری پر کیا سحر کرتا ہی ہٹ تو آگیا ملا مرواق نے کو دمارا شیدا اسنے اسی کو بے ربط کیا گرد اتنا پلٹا مرواق کے سینے پہ پٹا تو دو کر شیت کو پا گند اہنگامۂ عظیم برپا ہوا مرواق جو مر گرا بیرون نے آواز دی نہ کا شخص مارا گیا آئینہ بہی ٹوٹا صدمہ بہی پہنچا اشفاق نے جو لاش بہائی کا دیکھا پیٹتا ہوا دوڑا یہی پلٹ کے دیکھا کہ ملک اخضر وغیرہ نے رہائی پائی اخضر و آفتاب و زنار و فیروزہ چمک چمک کے گرے کسی نے ہزار مارے کسی نے دو سو قتل یہ ہنگامے ہو گئے زمین کانپ رہی تہی ساٹھ لاکھ ساحر اشفاق سے کہتے ہین ای شہریار آپ کے بہائی صاحب مارے گئے ہمارے نزدیک یہی بہتر ہی کہ نکل چلیے شیدا نے شعبدہ بازی کے شعبدون سے ہزارون کو دیوانہ کردیا کوئی سر پٹک رہا ہی کوئی گاتا پہرتا ہی کوئی منہ کے بل گرتا ہی منیان مین تعداد ہی ہزار ہا سرکٹا ہوا پڑا ہی آوازین بہی سب آرہی ہین اشفاق نے چاہا کہ اوڑن عقاب بنکر چمکا شیدا نے آواز دی ادہر دو دو اپنے بہائی کے پاس نہ جائیگا کہان بہاگا جاتا ہی وہ عقاب بنکر چلا تہا ملکہ نے آواز دی ای شہباز عقاب ہی کو لینا پہلو سے ایک باز سفید پیدا ہوا اسنے اڑکر عقاب کو گہیرا عقاب و باز سے منقار و پنجہ چلنے لگا ملکہ شیدا مسکرا کہن آواز دی او باز بازی نہین آتا کیون دیر کرتا ہی عقاب کو چیر پہاڑ کر پہینک دے یہ ملعون بہجنے پایا اسنے بڑی بدختین کین سرداران اسلام کو گرفتار کرکے لایا باز نے عقاب پہ دباؤ ڈالا ایک پنجہ مارا کہ بال اسکے ٹوٹ کر گرے عقاب نے چاہا کہ بہاگے کہ کلیاون باز نے دونون پاؤن تہامے چیر کر پہینک دیا باز بہی غائب ہوا ابہی جرأت سے باز نہ آیا ملکہ نے آواز دی وہ مارا مارا ملک اخضر وغیرہ نے چار لاکھ جادوگر قتل کیے تین لاکھ بہاگے اشفاق و مرواق کا مرنا تہا وہان لشکر اسلام کو جبوش لڑکے آیا تہا فقط چالیس سردار گرفتار کرکے لایا تہا اسنے دیکھا کہ انکا ان بیکار زمین پہ پڑے لوٹ رہے ہین تین دن سے بے آب و دانہ تہے یقین مرگ تہا جسوقت سہان یہ دونون مرے وہان آندھی سیاہ اٹھی سب کو ہوش آیا کلمہ پڑھ پڑھ کے اپنے مقام سے اٹھے کلمہ پڑھنے لگے گویا عید ہوئی

بہرام نے کہا یارو افسران ساحران گرفتار ہو گئے معلوم ہوتا ہے فتاق و مرواق مارے گئے جب تو ہمنے
نجات پائی اب یارو چلو لیکن ساحر الگ رہیں سات لاکھ ساحروں کا لشکر پشت پر لیا کہا ہمنے تین کوس
الگ رہو اگر کوئی ساحر ہمسے لڑنے آئے تب شرکت کرنا غیر ساحر اگر آئے دخل نہ دینا ہم بھی خدمت میں آقا
کی پہنچینگے برق و خواجہ تین دن صحرا میں پھرے سائستہ نے الٹ پلٹ کر لشکر کو دیکھا لشکر کوچ کر گیا تھا چند کس
جو وہاں باقی رہ گئے تھے اور ساہیان شہر سے بھی معلوم ہوا کہ بہرام لشکر کو لیکر گیا خواجہ ایک جانب
چلے ایک پہاڑ پر آکے بیٹھے برق زنگی الگ سے دیکھ رہا ہے کہ استاد پہاڑ پر جاکے بیٹھ گئے زنگالی
نے طور سے بجانے لگے اس لطف سے بجا رہے ہیں کہ خود مست ہیں جھوم رہے ہیں یاد میں اپنے آقا کے
اس غزل کو بجا رہے ہیں

## غزل نسیم

پیراہن کا ہوس میں جو سامان نظر آیا
جو کوئی میان چاک گریبان نظر آیا
ہے گلشن ایجاد و بہار نفس چند
گھر اپنا مجھے صحن بیابان نظر آیا
تھا پہلوئے طفل میں آرام بھی لازم
پہلو میں پریشان سکے پریشان نظر آیا
ٹپکا جو مری آنکھ سے خون دل مجروح
مجھ میری طرح وہ بھی پشیمان نظر آیا

تا مدت مرا انگشت سلیمان نظر آیا
بے قید کیا جسم کو احسان جنون نے
عریان دو روزہ یہ گلستان نظر آیا
افزائش وحشت سے یہ حال ہے پہنچا
ہر اشک تہ سایۂ مژگان نظر آیا
کیا سلسلۂ دہر بھی ہے طرۂ گیسو
ہم رنگ میں گوشۂ داماں نظر آیا
افسوس نسیم جگر افگار محبت

سمجھا نہیں آئے عاشق دیوانہ تمہارا
دامن نظر آیا نہ گریبان نظر آیا
دیکھا نہ کہیں وہ نہ کہیں صورت دلدار
جب آنکھ کھلی مجھکو بیابان نظر آیا
پایا دل آشفتہ کو گیسو میں تمہارے
جو دل نظر آیا سو پریشان نظر آیا
انجام محبت کو جو سوچا ستم ایجاد
پھر زلف کی مانند پریشان نظر آیا

برق حیران ہے کہ آج استاد کو کیا ہوا ہے سوچا کہ آقا کا فراق ہے بہت مشتاق ہیں آقا کے دیدار کا یہ شخص مشتاق
ہے مگر خواجہ خوب کھینچے ہوئے بجا رہے ہیں طائر آشیانوں سے گر رہے ہیں زیر کوہ شیر و سیاہ و سر اٹھا
اٹھاکے دیکھ رہے ہیں طائروں کا یہ حال ہے کہ گر دیکھ رہے ہیں قضائے کار مشتیر جادو اس کوہ کا حاکم
اپنے قصر میں بیٹھا ہے کہ ایک دلچسپ آواز کان میں آئی گھبرا کر کہا یہ کیسی آواز ہے سر اٹھاکے دیکھا کہ صدا
طائر آواز کی جانب جاتے ہیں بیٹھے زمزمہ سرا بیٹھے خاموش مشتیر اپنے قصر سے نکلا کوک کے بلند
ہوا بلندی پر آکے دیکھا کہ ایک جانور کیا مزے سے زمزمہ سرائی کر رہا ہے کسی جزیرے کا جانور ہے ہزارہا
طائر گرد گھیرے ہوئے بیٹھے ہیں طاؤس جابجا رقصاں باز عقاب تیہو سب طرح کے طائر اس مقام پر
بیٹھے ہیں زمزمہ سرائی کرنے والے کو گھیرے ہیں مشتیر حیران ہو گیا یہ سوچا کسی جزیرے کا جانور ہے نہیں
معلوم مادہ یا نر ہے شکل ہزار داستان ہے کیا مزے سے گا رہا ہے یہ طائر تو اس لائق ہے کہ اسکو خدمت شاہ
میں لیچلوں ملکہ مہران آسمان سیر بہت خوش ہونگی یہ سوچکر گرا کمر میں خواجہ کی نیچہ دیا سب طائر اڑ گئے
عمرو کو مشتیر نے اتارا وہ میں پوچھا او جانور کس جزیرے کا ہے عمرو نے بھی ڈرانے کو یاد کر کے
منھ کھولدیا مشتیر کو یقین ہوا کہ یہ جانور ہے قضائے کار صبح کا وقت ہے ملکہ مہران آسمان سیر تخت پر سوار
چار پانچ مصاحبین ساتھ ہوا سے سیر کرتی ہیں ہوا نے جو مزہ دکھایا اڑتی چلی جاتی ہیں صحرا سے
سبزہ زار کی سیر کر رہی ہیں کہ سامنے سے ایک جادوگر کو دیکھا بغل میں کچھ دبائے ہوئے اڑتا ہوا اسی طرف
آتا ہے ملکہ مہران کو دیکھکر مشتیر نے سلام کیا پایۂ تخت تھام کے دعائیں دینے لگا کہا حضور پہاڑ پر آج

یہ طائر اسطرح کی زمزمہ سرائی کر رہا تھا کہ ہزارہا طائر چہچہاتے ہوے بیٹھے تھے غلام سرکار کے واسطے اٹھا لایا
حضور اس سے کھیلینگی تو بہت خوش ہونگی مہران نے کہا سامنے لے آ جب ملکہ مہران کی نگاہ پڑی کہا اسنے
مشیر تو نے بڑا کمال کیا سر صدکر و تجھکو بخشی دہان کی تجھکو سلطنت دی جو تو مانگے وہ دون یہ تو عمرو عیار ہے
اسی نے ہمارے دربار مین آکے قیامت برپا کی تھی اسکو تو نے کیونکر پایا کہا حضور میرے یہان زمزمہ بیٹھا
زمزمہ سرائی کر رہا تھا چونچ اسکے ہاتھ مین تھی مصاحبون نے کہا حضور نے بجا تا ہوگا کنیزون سے پایۂ تخت
چھوڑ کر عمرو کو گرفتار کیا ملکہ دہین سے پٹہین بڑی اسکو خوشی ہوئی برق نے جو دیکھا کہ استاد کو ساحر
اٹھا لیگیا بہت گھبرایا پہاڑ سے اتر کر ایک جانب چلا اس تلاش مین کہ وہ ساحر جہان لے گیا استاد کو وہان
کرون تلاش کرون کہان لیگیا اس فکر مین جاتا ہے برق کا ذکر کیا جائیگا وہ مقام کو بہت بلند ہے
لگی کر اس تک دوڑتا ہوا گیا کہین نشان نہ پایا مہران آسمان سبز خواجہ کو لیکر چلی میان شمیدا اسکے
ہاتھ سے اشتعال و مروان مارے گئے صاحبقران اپنے ساحرون کو ساتھ لیے ہوے بہ ہدایت
شمیدا طرف کوہ گلرنگ کے جاتے ہین کہ انکا ذکر تحریر ہوگا بہرام جو فوج غیر ساحران ساتھ لیکر روانہ ہوا
کرتا ہوا آتا ہے خیال مین ہے کہ جلدی کرون پاس آقاے نامدار کے پہونچون وہ سب ادھر جو لشکر ساحران پشت
پر کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایک پہلوان دیو خصال موسوم بہ سام کرگدن سوار تین لاکھ فوج سے آتا ہے
بہرام کو دیکھکر کا عیار سے کہا دریافت تو کر یہ کسکا لشکر ہے افسر کا اس لشکر کے کیا نام ہے یہ لوگ کہان
جاتے ہین عیار نے آکر دریافت کیا سام سے سب کیفیت بیان کی سام نے کہا بڑے تعجب کی بات
ہے کہ غلامان طلسم کشا کو دیکھون اور جانے دون اسی مقام پر اتر پڑا بہرام کو بھی ٹھہرنا واجب ہوا سام نے
طبل جنگی بجوایا بہرام نے بھی جواب مین نقارہ رزمی کو حکم دیا دونون لشکرون مین تیاریان ہونے لگین
رات بھر تیاریان ہوئین صبح کو دونون لشکر میدان کارزار مین آئے سام میدان مین نکلا پکار کر آواز دی
اے سپہ سالار لشکر طلسم کشا آکر مجھسے مقابلہ کر ورنہ ہماری اطاعت قبول کر شاہان طلسم نے ہمکو لکھا تھا
کہ لشکر مسلمانان آتا ہے جاکر انکو گرفتار کر لاؤ یہ کہکر میدان مین آیا بہرام نے گھوڑا بڑھایا مقابلے مین
سام نے آئے نیزہ چلا مطلب نہوا نیزے پھینک کر تلوارین کھینچین سام کو اپنی کشتی پر بڑا ناز ہے دو چار
ہاتھ تلوار کے چلے آخر بہرام و سام سے کشتی ہوئی شام تک ایک طور پر لڑے شام کو بہرام کا کمر
اٹھا لیا وہ ملعون بہرام کو اسی حال مین باندھ لیگیا سب سرداران لشکر پریشان رات کو آکے لشکر مین صلاح
کی کہ ایسا نہو بہرام کو لیجائے اگر بن پڑے تو اس سے مقابلہ کرین بہرام کو چھین لین یہ تو اس فکرون مین تھے
کہ شام کو صحرا سے گرد اڑی دیکھا ایک نقابدار سبز پوش بارہ ہزار سوارون سے آکر اسی صحرا مین اترا
عیار سے کہا دریافت کر یہ دونون لشکر کسکے ہین عیار نے خبر دی بہرام ملازم صاحبقران کو سام
پکڑ لیگیا ہے مقام انتشار ہے نقابدار اسوقت تو چپکا ہو رہا دو پہر رات گئے پوشاک ترکی کر بجایا آواز دی
کہ لشکر ترکون ہوشیار خوید قزاق تیار ہو کر سامنے آئے نقابدار چلا جب سامنے لشکر سام کے آیا
نعرہ خیبرانہ کر کے شبخون مارا بہرام قید خانے مین تھا قید ہی یہ خبر عبدالجبار و عبدالقہار نے سنی
محیط قبیلہ بھی لشکر مین موجود ہے سب لشکر تیار ہو کر آیا بہرام کو دیکھا سربرہنہ خود و دندہ غلاف لڑ رہا ہے
سب آکر شریک ہوئے بہرام کو لا کے سب نکال لیگئے نقابدار لڑتا بھرتا قریب سام کے پہونچا سام نے

لیکن دھنیا لگا ورنہ ہو انقابدار کے گا و سفالی دی نقابدار نے نیزہ آنکھ مین اسکے گینڈے کے مار دیا گینڈے
نے جست کی سام گرا نقابدار نے پانچ چار ہاتھ ایسے مارے کہ پشت و پہلو سام کا زخمی ہوا سام
زخمی ہو کر سامنے سے نقابدار کے بھاگا نقابدار نے پٹا و لوٹ لیا پھر تا لشکر سام سے بچ کر
نکل گیا سام بے سر و سامان اترا بہرام اس کا تعاقب کر کے پھر بچے بہرام نے کہلا بھیجا دلیرون تو نے
مجھکو لا اتر جانے مین گرفتار کر لیا پروردگار نے تیری سرکوبی کو نقابدار بیر پوش کو بھیجا ہم تیرے
مقابلے کو آسکتے ہین چار لاکھ ساحر بھی ہمارے ساتھ ہین مگر ہمارا یہ دستور نہیں کہ غیر ساحر سے ساحر
لڑین ابھی اشارہ کردین تو وہ تیرے دھوئین اڑادین مگر اپنا یہ دستور نہیں ضرور طاقت ہین نا چار
مجبور نہیں یا تو ہم سے مقابلہ کرو ورنہ کی اطاعت کر اُسنے ایلچی کو جواب معقول نہ دیا یہ کہلا بھیجا کہ ہمارے
پاس کچھ اسباب جنگ نہیں نقابدار نے بارگاہین ہماری جلادین ہمے پھونک دیے جتنے سامان
منگوایا جو سامان جنگ مہیا ہوے تو تم سے مقابلہ کرین بہرام صبح کو مسلح ہو کر یکہ و تنہا گھوڑے پر سوار
ہو کر چلا سرداروں نے کہا بھی کہ آپ اکیلے نہ جائیے بہرام نے نہ مانا اکیلا اسکی بارگاہ مین آیا آکے
للکارا کہ او نامرد اٹھکر مقابلہ کر سام نے جو بہرام کو تنہا پایا ساحروں سے کہا اس جوان کو مار لو
بہرام نے تلوار کھینچی کٹنے لگا مین کرگی جنگ ہی کہ صحرا سے گرد اڑی نقابدار بیر پوش تلاش کرتا ہوا آیا ہی
آسمان پہ ایک لکا بری چھایا ہوا ہی اس ابر سے چشمک زنی برق کی مگر بوقت جنگ وہ ابر الگ ہو جاتا
اور بیر پوش نے جو دیکھا کہ بہرام لشکر سام مین لڑ رہا ہی قصد کیا کہ جا پہونچے کہ صحرا سے گرد اڑی شاہزادہ
سکندر پشت مرکب پر سوار بیر پوش کو للکارا او نقابدار یہ کیا حرکت ہی بیر پوش سکندر پہ جا پہنچا ہین
نیزہ چلنے لگا برقان برق وش نے جو دیکھا کہ ضیغم سے ایک جوان کمسن جلد الگا بصورت مقابلہ
کرنا ہی چلی تھی کہ سحر کرون ابر سے نسیم آتشخو نے دیکھا وہین سے نعرہ کیا او ساحرہ مین نے دیکھا آگے
نہ بڑھنا جتنے بیچارا برقان برق وش و نسیم آتشخو سے سحر چلنے لگا زمین پر سکندر و ضیغم لڑ رہے ہین مگر
برقان نے دو تین سحر ایسے کیے کہ سر ملکہ نسیم کا زخمی ہوا برقان نے چاہا کہ نسیم کو پکڑ لوں کہ شاہین نے
جھپٹ کے گرز مارا آواز دی او ساحرہ خبردار برقان برق وش شاہین پر سحر کی پشت پر سے
آکے گلشن نے کمند سحر لگائی برقان کو پکڑ لیا نسیم آتشخو نے زبان مین سوزن دیا اپنے ابرین چھپایا
نسیم نے زخم سر باندھا اب جو اشارہ کیا ہاتھ پاؤن ضیغم کے بیکار ہونے لگے سکندر پیشتر بڑھے
گرز تبرزین ہاتھ ڈال کے اٹھا لیا نیرنگ صبا نقارہ بجا لشکر کی بجا گا سکندر ضیغم کو پکڑ لیے لشکر مین
آمارا سیان لشکر بہرام مین گرمی جنگ مین آپہنچا عبد الجبار و عبد القہار ایک جانب سے محیط فیلسوف
اب جو لشکر سام پر دبائو پڑا اسنے چاہا نکل جاؤن بہرام نے للکارا او مکار کہاں جاتا ہی سام پلٹا
ہاتھ تلوار کا مارا بہرام نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا گھوڑے سے دونون گرے کشتی ہونے
لگی بہرام نے دو پہر مین سام کو زیر کیا لشکر نے اسکے شکست کھائی لشکر طرفین ایک دوسرے کو لے
بھاگا بہرام سام کو لیے ہوے اپنے لشکر مین آیا شام ہو چلی تھی کہا لیجا کر اسے قید کرو سام کو قید
کیا آپ اپنی بارگاہ مین آیا جب سام نے پہلے شکست کھائی تھی اور بے سامان ہوا تھا تو اسنے
ایک عرضی خدمت مین شاہان طلسم کے روانہ کی تھی کہ غلام یہان آیا ایک نقابدار نے مجھے لوٹ لیا

بارگاہ مین جلا دین غلام بے سامان صحرا مین اترا ہی کچھ سامان روانہ کیجیے شاہان طلسم نے مشہور جادو کو
بارہ ہزار ساحرون سے سوار کیا مشہور تلاش کرتا ہوا صحرا مین پہونچا وہان لشکر شکست خوردہ سامم کا فروکش
تھا اُن سب کو ساتھ لیا بہرام کو خبر پہونچی مشہور جادو طرف سے شاہان طلسم کے سامان لیکر آیا ہی لشکر کو
سامم کے ہمراہ لیا ہمارے مقابلے مین آیا ہی بہرام بہت حیران ہوا برق فرنگی پھرتا پھرتا شامم کو حیران
تھا کر کسان عمرون ایک پہاڑ پر جو چڑہ گیا لشکر بہرام کو دیکھا بخدمت بہرام حاضر ہوا بہرام نے کہا
ای برق یہ تو بتلاؤ کہ استاد کہان گئے برق ترنپ گیا کہا استاد کو ایک ساحر اُٹھا کے لیگیا انھین کی
تلاش مین پھرتا ہون کہا تمنے سنا ہم تلاش مین آقا کی جا رہے تھے سامم پہلوان سے مقابلہ پڑا اُسے ہمنے قید
کیا ہی اب مشہور جادو فرستادہ شاہان طلسم ہمارے مقابلے مین آیا ہی جیسی تمھاری صلاح ہو برق نے
کہا مین ابھی جا کر انکی خبر لیتا ہون مشہور نے ارادہ کیا ہی کہ صبح کو سامم کو رہا کرونگا بہرام کو گرفتار کرکے
لیجاؤنگا اپنی بارگاہ مین بیٹھا ہی برق بانہ دے عیاری سے آراستہ ہو کر چلا کنارے لشکر مشہور کے
آکر رنگ و روغن عیاری کا نکالا سامم کی شکل بنکر لشکر مین آیا ملازمون نے جو دیکھا پوچھا اے پہلوان
وہان کیونکر رہائی پائی کہا بھاگ کر نکلا ہون شکر ہی کہ اپنے لشکر مین آگیا مشہور جادو کہان ہی چلے
اُس سے کہون کہ اپنی فکر کرے مسلمانون کا ارادہ ہی کہ شبخون ماریں کبھوان رسالدار سے باتین کرتا ہوا
بارگاہ مشہور مین آیا مشہور سامم کو دیکھکر اٹھا کہا ای سامم کیونکر چھوٹے کہا حضور رات کو بھاگ نکلا ذرا
کنارے چلیے مین آپ سے کچھ باتین کرونگا مشہور نے ہاتھ پکڑ لیا پوچھا کیا خبر ہی کہا سب کے سامنے
کہنے کی بات نہین ہی تخلیے کے خیمے مین لیکر آیا باتین کہتے کرتے برق نے کہا دیکھیے باہر کی آواز آتی ہی
مسلمان آپہونچے اب قیامت کی تلوار چلی مشہور گھبرا کے دیکھنے لگا برق نے حلقے کمند کے گلے مین
ڈالے بے حساب مارے بیہوش کیا پشتارہ باندھ کے بھاگا خادم خدمتگار رہ گئے آقا کو نہ پایا ہم
لشکر مین ہلڑ ہوا مشہور کو کوئی لیگیا صدا مین ہونے لگین کیا کرین کچھ بن نہین پڑتا مگر برق لیے ہوئے
مشہور کو جاتا ہی نیرنگ صبا رفتار عیار ضیغم شیر شکار اس فکر مین نکلا تھا کہ اپنے آقا کو رہا کرائے
کان مین زنگ کی آواز آئی ہیک کے جو دیکھا کہ برق فرنگی شاگرد خواجہ عمرو ایک پشتارہ لیے
ہوئے جاتا ہی نیرنگ نے حلقے کمند کے راہ مین لگا دیے ایک نرسنگے مین چھپ بیٹھا برق جب اُس
مقام پر پہونچا دل دھڑکا حیران ہوا کہ ای برق مین تو بہت اچھی صحبت لایا ہون دل کیون دھڑکتا ہی سوچا
کہ ساحر کو لایا دل گھبراتا ہی تڑپ کر نکل جانا چاہیے ہی جست کی نیرنگ نے شیر کی آواز دی برق رکا
حلقے اے کمند کے بیچ مین تھا نیرنگ نے جھٹکا مارا برق گرا پشت بر پشت سے غالب ہوا کمند مین
کاٹنے کے ارادہ کیا ایک ڈھیسکر نے چاہا تھا گر جائے برق تیر پکڑکے سامنے آیا پیچ چلنے لگا
برق میان دعوی کا سا شعور دو تعلیم کرنے خواجہ عمرو کو بھلا ادیکر ہاتھ مارکر میان نیرنگ کا سر زخمی ہو
نیرنگ گھبرا گئے گرا جب برق چلا کہ سر کاٹ لون نیرنگ نے تڑپ کر کہا ای برق مجھکو قتل
کرکے تم مشہور کے نام پاتا ہمنام سب سمین مین بھی تمہارے باج کا پھول ہون برق نے ہاتھ
روک لیا کہا اگر یہ تمھا ملی جاوے تو تمنے مجھے کیون ستایا نیرنگ نے کہا ایک دل لگی سوجھی میرے
آقا لشکر سکندری مین قید ہوگئے ہین ملکہ بلقان برق و شمس کی نسیم نے پکڑ لیا ہی انکی تلاش مین نکلا

تمکو جاتے ہوے دیکھا خیال مین آیا انکو بچا کر دیا انجام ہوا برق نے گلے سے لگایا مشہور کیا پیشاره ایک دن کو رہ مین سکندریا کہا چلو ہم چلکر تمہارے آقا کو رہا کرین برق فرنگی نیرنگ کو ساتھ لیکر چلا دونون نے صورت بدلی خدمتگار بنے ہوے لشکر سکندر مین آئے دیکھا لشکر سکندر مین بڑی چہل پہل ہی ایک خیمے کے دروازے پر چالیس پچاس کنیزین بیٹھی ہین برق تو نہایت تیز ہو رنگ و دمن عیاری کا نکالا ایک کمیدان کی صورت بنا نیرنگ کو مزدور بنایا ایک پنڈا انکے کاندھے پر رکھکر اس خیمہ قیدخانے پر آیا جو کنیزین بطور نگہبانی بیٹھی ہین ایک نے پکار کر کہا ماندی کون آتا ہی برق نے جواب دیا شاہزادے نے شراب بھیجی ہی پنڈا لیکر آیا ہون اور رنگ کنیز نے قریب بلایا برق نے پنڈا رکھوا دیا اور رنگ نے اور کنیزون سے کہا لو پیو تم لوگ شراب کی شکایت کر رہے تھے پوچھا کمیدان صاحب یہ شراب کسنے بھیجی کہا اسوقت شاہزادہ سکندر نے جلسہ کیا تمہارا خیال آیا مجھے ارشاد فرمایا کہ ہماری کنیزون کے واسطے شراب لیجاؤ مین لیکر حاضر ہوا برق و نیرنگ کنارے ہو گئے اور رنگ نے شراب سب کو پلائی پلاتے ہی کر سب بیہوش ہو گئین نیرنگ برق کی عیاری پر بیقرار ہو گیا جی مین کہتا ہی کہ یہ تسلیم کر دو خاجہ عمرو کی تاثیر ہی کیا جھٹ پٹ عیاری کی سیکھ قتل کر کے اندر آیا دیکھا ملکہ برقان برق وش زبان مین سوزن مبتلاے دام رنج و محن اپنی گرفتاری

قلق یاد مین صنم کے یہ اشعار پڑھ رہی ہین اشعار

مین اگر آپ سے جاؤن تو قرار آجائے
پہ یہ ڈرتا ہون کہ ایسا نہو یار آجائے

باندھ صواب چارہ گر و بچے کہ وہ بھی شاید
وصل دشمن کے پیے سے سودا آجائے

کر دیا اور بھی ای جوش جنون خوار و ذلیل
مجھسے ایسا ہو کہ ناصح کو بھی عار آجائے

نام بدبختی عشاق خندان ہو بلبل
تو اگر نکلے چمن سے تو بہار آجائے

جیتے جی خیر کو ہو آتش دوزخ کا عذاب
گر مری نعش پہ وہ شعلہ عذار آجائے

کلفت ہجر کو کیا رو دون ترے سامنے مین
دل جو خالی ہو تو آنکھون مین غبار آجائے

ہجر ملدار ہون کس طرح نہون دشمن جان
عجب حبیب ناصح بیداد کو پیار آجائے

شہر جان جوش جنون ہو تو ترپنا لیکن
چارہ سازون مین ذرا دم دل زار آجائے

حسن انجام کا مومن مرے بارے ہی خیال
ہنسنے کہتا ہی وہ کافر کہ تو مارا جائے

نیرنگ نے بڑھکر سلام کیا زبان سے سوزن نکالا برقان نے کہا ای نیرنگ کیونکر یہان پہنچے اسنے سب حال بیان کیا برقان نے کہا اب مین جا کر شاہزادے کو رہا کرتی ہون تم لوگ ہٹ جاؤ برق و نیرنگ الگ ہوے برقان برق وش جلد ہی دیکھا سامنے ایک خیمہ ہی معاذ سے پر اس خیمے کے ایک کمیدان کئی سو جوان حفاظت کر رہے جو کوئی اسطرف سے نکلتا ہی حاضر باش و ہوشیار باش کی صدا بلند برقان نے سحر کیا کہ سب سو گئے ملکہ برقان برق وش اندر ہی نیرنگ عیار رفتار نے اکر شاہزادے کو دیکھا حیران و پریشان ہتھکڑیان بیڑیان پہنے ہوے مگر شاہزادہ بعزاز زنجیر طلا ہاتھی خانہ زنجیر مین فلک سر ہی یہی قصد ہی کہ قید توڑ لاؤن ترتا ہون تا نکلون مگر قید آہنی گران ہی قید نہین ٹوٹتی اسکو جو مین منتظر بیٹھا ہی برقان نے اکر سلام کیا شاہزادے نے فرمایا ای ملکہ دای نیرنگ کیونکر یہان پہنچے نیرنگ نے کل احوال بیان کیا برقان نے کہا ای شہریار چلئے جسم کو نہایت غصہ ہو کہا ملکہ میرا دل نہین چاہتا کہ مین قیدخانے سے

اس لونڈے سے مجبور گا ایسے ساتھ جادوگر نیان مین ضیغم نے کہا ہمارے قزاق کیا ہوے نیرنگ نے
کہا سب دروازہ کوہ مین موجود ہین ضیغم نے کہا مین ابھی آگر تمکو نہ مارونگا نیرنگ کی تو مراد یہ ہو کہ یہان
سے نکل چلیے شاہزادہ کب مانتا ہی نیرنگ نے ہتھکڑی کاٹی شاہزادے نے خانہ زرہ مین آکے
قید کو توڑا اخار بیدار لشکر تیلون سے پار ہو گئے برقان نے چاہا مین پنجہ کمر مین دیکرے نکلون ضیغم نے
کہا ملکہ یہ ارادہ نہ کرنا مین اپنی جان دیدونگا برقان حیران ضیغم پل کرتے ہوے نکلے ایک کرسی لیا
اسپر سوار ہوے نیرنگ نے رکاب پر ہاتھ رکھا برق نے چلا گیا ملکہ برقان عقب مین انکے مرکب کے
قریب طلایہ کے پہونچے نیرنگ نے کہا آقا کنارے سے نکل چلیے کہا ہم تو اسی طرف سے جائینگے
کامگار سنگ دل کوتوال بارہ سو جوانون سے طلایہ دے رہا تھا انھے جو دور سے دیکھا ایک جوان
آفتاب جمال گھوڑے پر سوار نہایت بدمزاج گھوڑے کو ڈالے ہوے آتا ہی کامگار نے آواز دی
کون آتا ہی ضیغم نے کہا دیوانے آپ مین ہم آپ کے باپ ہین خبردار ہمکو نہ روکنا کوتوال نے آواز پہچانی
مشعلین جو سلیوں نے دکھائین کامگار نے کہا تو یہ کہی جاتا ہی کہیں تو جانے نہ پائے تمام ملازم
لینا لینا کہکر چلے اسوقت برقان کی یہ حالت تھی بہر مرتبہ بیقرار ہو کر پکارا اٹھتی ہین اے شہریار ذرا ہے کہا تھے
تیر کو سہت نہ ستا سخت ہوا بتو میری یہ کیفیت ہو

## نظم

جا پہنچے نالے مرے افلاک پر
روح عاشق یا حباب آرزو
حسرتون لوٹا کیگی خاک پر
داغ دل بیکار جانے کا نہین
آج عالم ہو ترے فراق پر
کیا عجب ہو رند کا آنسو رہے
رشک ہو اس زمین چالاک پر

ہاتھ مین خنجر کمر مین تیغ تیز
ہین گمان کیا کیا تری پوشاک پر
تخم نرگس کس طرح روز فراق
پھول لائے کا اگیا خاک پر
ہوئے لبہا سے گلگون جو ہے
دانۂ انگور سبز تاک پر
جان و دل مرحمت ہین نسیم

قبل اگر آئین کے بجلی فلک پر
یہ ادا دے ایک مشت خاک پر
چھپ سکیگا تجھسے کیا میرا امراض
ناز کرتی ہو دل صد چاک پر
سینہ جو صد چار مین نکلے ہوے
سنگ ہو ہر ریشۂ مسواک پر
حسرت افزا ہی مری طبع روان
ہین فدا ہون صاحب ادراک پر

شاہزادے سے کامگار نے مقابلہ کیا اسنے ہاتھ تلوار کا مارا ضیغم نے روک کر ہاتھ مارا کہ بیچ مرکب
اسکے چار ٹکڑے ہوے کوتوالی چبوترے کے پیادون مین غل ہوا کہ کوتوال صاحب مارے گئے
چہار جانب سے گھیرا ضیغم نے بڑھکر شمشیر زنی کی دس پانچ پیادے جو مارے گئے غل مچاتے ہوے
بھاگے دور ہی سے گنتی کی ارے ہتھیار پھینکدے ارے ہتھیار پھینکدے جس نے کہا ہتھیار
پھینکدے لپک کے ہاتھ مارا سر اسکا اڑ گیا دوسرا ڈالی دیتا ہوا بھاگا یہ جوان ہشتم چھٹ ہی اس
قیدی سے فدا نا چاہیے ہنگامہ جو ہوا قزاق انکے در و دروازے کو دین چھپے تھے اپنے آقا کی آواز سنکر
دوڑے دیکھا شاہزادہ لڑ رہا ہی قزاق بھی عجب سے لڑے لشکر مین آفت بپا کردی جا جا ہر نے جاکر
سکندر کو جگایا کہا آقا نہین معلوم کیا باعث ہوا کہ ضیغم قید خانے سے چھوٹ گئے میر طلایہ مارا گیا
سکندر جھلا کے اٹھا کہا اس طفل کی شامت آئی ہو مردان عالم کی قید جسم سے معلق ابھی مقفلین
با نیچا کا تا ہون گھوڑے کی آواز کو لگے دیکھا ضیغم بیچ عام مین لڑ رہا ہی کئی سو جوانون کو مار کر گرا دیا
نعرے پر نعرہ بلند ہی منم ضیغم تیغ صف در ہی سنہ بر میدان کھلاوری سکندر نے بھی نعرہ کیا نعرۂ سکندر

لیا کا ذکر وقت پر تحریر ہوگا خواجہ عمرو کو جو ملکہ مہران آسمان سپر نے پایا چند جادوگرنیوں نے پہچانا کہ خود یہ
وہی عیار ہے کہ جسنے آفتاب کو مارا کیا تماما مہران عمرو کو لیکر اپنے لشکر میں آئی رفیق جادو سے حکم دیا کہ اسکو
بحفاظت لیکر وایک عرضی شہنشاہ طلسم کو افراسیاب کو لکھی مضمون یہ تھا کہ سامری و جمشید کی عنایت سے ایک
جادوگر عمرو کو جادو ر جانکر میں لے آئی ہوں اسے قید کیا ہے جیسا ارشاد ہو بجا لاؤں سحر العجائب وحید الغرائب نے
جو نام عمرو کا سنا کلاہ کو اچھال کیا کہا صاحبو دیکھو یہ عنایت سامری ہے کہ ملکہ عالم نے عمرو پکڑ پایا اگر عمرو مارا گیا
حمزہ کا بادو قوت جائیگا اسی ظالم کی وجہ سے ساحر مارے جاتے ہیں کیسے کیسے ساحر اسکے ہاتھ سے مارے
گئے جواب میں لکھا اے ملکہ عالم ہمارا اقبال یاور ہوا طالع مددگار ہیں مناسب ہے کہ عمرو کو بقید خدمت میں
مفتی طلسم کے روانہ کر دیجیے وہ مسئلہ درست کرکے اسکی سزا دیگا بعوض جادوگروں کا خون اسکی گردن پر
ملکہ کو یہ نامہ پہونچا رفیق جادو کے ساتھ ساٹھ ہزار ساحر گئے ہمراہ عمرو کی لیجاوے رفیق تنبیہ عمرو کی لیکر
طرف مفتی طلسم کے چلا مفتی طلسم عالم فارغ التحصیل جا بدستور مفتی گری پر بیٹھا ہے تمام اہلیان دربار جمع ہیں
کہ ہرکاروں نے خبر دی رفیق جادو مصاحب ملکہ مہران آسمان سپر قید عمرو کی لیے ہوئے آتا ہے مفتی نے
زانو پر ہاتھ مارا کہا شاہان طلسم نے بڑا غضب کیا صاف صاف میری کتاب میں مرقوم ہے کہ عمرو کی قضا
کسی ساحر کے ہاتھ سے نہیں ہے مگر بار وجبوت وہ آکر پہونچے تم لوگ مسئلہ خون ساحران پیش کرتا میں فتوئ
شریعت حکم دونگا کہ عمرو کو قتل کرو فوراً قتل کرو اتنا میں احکام سامری مشاہدہ کا ہر کتاب میں یہی لکھا ہے
کہ عمرو کا قتل ہونا دشوار اگر عمرو پر کوئی تکلیف ہوتی ہے روح سامری پر صدمہ پہونچتا ہے یہ ذکر تھا کہ
عرض ہوئی کہ قید عمرو کی حاضر ہے کہا جلد لاؤ عمرو زنجیروں میں بندھا ہوا اندر بارگاہ کے آیا مفتی کو
جو مسند قضیات پر دیکھا پکار کر آواز دی کہ سلام میرا اسپر ہو جو یہ خداوند سامری و جمشید کو برحق جانتا
ہو خداوند لقا کو پیشوا مانتا ہو مفتی صاحب کا نائب فضل فاضلان گھر سے بھی فاضل اپنے نزدیک
بڑا عاقل و عالم جلدا سنے مسئلہ لکھا مضمون یہ تھا کہ کیا فرماتے ہیں علمائے دین سامری بیچ اس شخص کے
ہزاروں ساحر قتل کیے ہوں اسکو کیا سزا دیجائے فضل نے یہ مسئلہ پیش کیا مفتی صاحب بیٹھے قلم
اٹھایا تھا کہ کچھ لکھیں کہ عمرو نے پکار کر آواز دی جناب مفتی صاحب چند باتیں متعلق شریعت میں
لکھا انکو سن لیجیے آپ اس مسئلے میں کیا فرماتے ہیں خدا کی شان میں مصرعہ یعنی سامری و جمشید
کے مقدمے میں کہا جاتا ہے مصرع بے رضائے تو پر برگ نہ جنبد ز درخت * یہ جھوٹ ہے یا سچ ہے
یا آپ کو اس مضمون کے ماننے میں کچھ ہے آپ نے بتا سا پتھر سر پہ باندھ لیا یہ بارگناہ ہے جلد حکم لگائیے
مفتی نے کہا بے قدرت سامری تو کیا ایک تنکا بھی بے انکے حکم کے نہیں ہلسکتا ہاتھ پاؤں
آنکھ ناک سامری نے ہر کام کے واسطے بنا رہے کہ انسان امور ضروری میں مصروف ہو ہاتھ دستگیری
کرے قدم با قدم راہ راست سامری پہ چلیں آنکھیں تماشائے قدرت دیکھیں دنیا میں کوئی ذلیل
کوئی جلیل کوئی قاتل کوئی مقتول ہے حکم خداوند اپنے مقام سے جنبش نہیں کرتا عمرو نے کہا اسی
حکم کے پابند رہیے ساحران نامی ملیحان خداوند گرامی میرے مقابلے میں آئے جیسا میں نے انکو
بے حسن کیا قتل کرنے چلا تھا قدرت ملک ربوت کو نہ حکم دیتے میں کیونکر قتل کرتا آپ اسمیں فضیل
فرمائے جو کچھ قتل ہوا حکم سامری سے کام کیا پھر کیوں ہو ظالم کہا ان سب کا خون گردن پر سامری و جمشید

کے مین مجھکو ناحق ملعون کیا سامری و جمشید کے نام پر لعنت کیجیے مجھکو رہا کر دیجیے ورنہ آپ کی بھی گردن اڑیگی
اس قطعے کو بھی یاد کرو نگا مفتی صاحب سنانے مین آگے قلم ہاتھ سے گر پڑا کہا ای نائب من عمرو نے
عجب مسئلہ پیش کیا اگر انکار کرون خدائی باطل ہوتی ہے شاہان طلسم کو جواب لکھو کہ عمرو کو ہم قید کرتے ہین
از روے شریعت کے قتل عمرو جائز نہین اپنے ملک آپ کو اختیار ہے ہم نہین حکم دیتے یہ عرضی داسلوت
روانہ ہوئی نائب صاحب کو حکم ہوا قصر عیش گاہ مین اسکو قید کرو فضلہ عمرو کو لیکر قصر عیش گاہ مین آیا عمرو
نے دیکھا سو نازنینان پری جبین اسی قصر مین مصروف عیش ہین ڈھول بج رہا ہے فضلہ نے قفس عمرو کا وہین
لٹکا دیا شکیل پردہ در ان سب کی افسر ڈھول آگے لٹکا ہوا ہے گا رہی ہے سو نازنین مہ جبین اسکے ساتھ
مین پڑ رہی ہین غزل نسیم دہلوی کی گا رہی ہین

## غزل

| | |
|---|---|
| سوال طرز سخن سے تمھارے پیدا ہے | ہمارے سر کی قسم تمکو آرزو کیا ہے |
| امید مرگ مین قطع امید سے تم سے کی | مزاج عاشق افسردہ آج اچھا ہے |
| خفا ہین جسکے سبب آپ کل سے اسدم تک | یہین تو آج کی شب بھی وہی تمنا ہے |
| سیاہیان شب فرقت مین تھین کہان ایسی | گرہ دو دو چار کا مرے اندھیرا ہے |
| نہین ہے مجھے گھر مین نہ دشت مین راحت | عجب طرح کا یہان روز روز حال میرا ہے |
| عجب طرح کی آئی ہین کٹتین شب و روز | کسی کا عقدۂ گیسو پھر آج کھلوا ہے |
| اداس ہو سبب انفعال کچھ ڈکھو | یکیون ہو ن پر جبین پہ مزاج کیسا ہے |
| کہان بسر ہوئی اوقات ہاے بندہ نواز | بہت دنون مین حسین تجھے آج دیکھا ہے |
| خوش نصیب چھپاتے ہو راز دل ہر دم | مجھے بھی آپنے بدخواہ کوئی سمجھا ہے |
| وہی لحاظ کی ہوتی ہین باتین چلن سے | ابھی تک آپ کو ایجان مجھسے پردا ہے |
| ہزار کوئی کہے کب کسی کی سنتا ہے | نسیم آپ کی باتون سے دل سے شیدا ہے |

خواجہ عمرو نے دیکھا کہ یہ لوگ گانے مین خوب مصروف ہین عمرو نے ایک تان لگائی کہ بجلی چمک گئی
شکیل نے ہاتھ روک کر کہا ارے یہ کسنے تان لگائی کلیجے پر چھری چل گئی سب نے کہا حضور ہمنے تو
تان نہین لگائی ہم تو آپ کے ساتھ گا رہے تھے شکیل پھر گانے لگی عمرو نے پھر تان لگائی ابکی تو شکیل
نے دیکھ لیا کہا ارے قیدی تجھکو گانا بھی آتا ہے عمرو نے کہا حضور گانا بجانا سب کو آتا ہے اپنی جان سے
بیزار مجبور رونا چاہا آپ لوگون مین آکر قید ہوا ہون دل بہلاتا ہون شکیل نے کہا جو شعر گانے تھے نہین
شعرون کو پھر گاؤ خواجہ نے کہا ملکہ یہ کون گانے کی صورت ہے آپ ایسی حسین و جمیل میری نگاہ سے
نہین گذری امیدوار ہون کہ مجھکو قید سے رہا کیجیے اس قصر سے نکلکر کہان جاؤنگا عیش خانہ طلسم مین
عمر بھر چین کرونگا آپ لوگون کی خدمتگذاری مین مصروف رہونگا آپ کے ساتھ گاؤنگا بجاؤنگا
ایسے مکان عیش کو چھوڑ کر کہان جاؤنگا شکیل نے ساتھ والیون سے کہا حقیقت مین سچ کہتا ہے
دبلا پتلا ناتوان حبشی نہین موجود ہین ایک طمانچہ مارو تو مر جائیگا سب نے کہا حضور بجا ہے اگر
بھاگنے کا ارادہ کرے تو بوٹیان کاٹ کے کھا جائین کنیزون نے اسیوقت خواجہ کو قفس سے نکالا
کہا او قیدی گا عمرو نے کہا ہاتھ مین ہتھکڑیان پاؤن مین بیڑیان کیا خاک گاؤن طوق گلوگیر نے گلا گھونٹا

آ جاؤ کب تلک یہی شکیل نے کہا قید بھی کاٹ دو خواجہ کی قید کاٹی گئی اب تو خواجہ قید سے رہا ہو کے
بیچ میں بیٹھے شکیل نے ڈھول ہاتھ میں لیا ملکہ شکیل سے آنکھیں ملا کے چونکہ وقت شب ہی
عمرو نے یہ غزل بہ سوز و گداز شروع کی

غزل

ہجر میں میرے سیہ خانے کی رکھ پروا نہ شمع — اے دکھیوں وصل کی شب تاب جا پروانۂ شمع
جب پڑی زنجیر گریہ پھر کہاں آزادگی — دام میں لائیگا تجھکو اشک کا ہر دانۂ شمع
دیکھ کر محفل میں دشمن جلتے جلتے بجھ گئے — کس لئے پوشیدہ میرے حال کا افسانۂ شمع
بات کچھ ہو یا نہ ہو آنسو بہا دینا اسے — رکھتی ہے پیری میں حسن گریۂ طفلانۂ شمع
روسیاہی قسمت گلگیر میں لکھی گئی — بیگناہی کے لیے پیدا ہوے پروانۂ شمع
زندگی تک آتش الفت کی تھیں سب گرمیاں — جان پروانے کی نکلی ہو گئی بیگانۂ شمع
وائے حسرت قتل گریہ ایک بھی اگتا نہیں — ہوتی ہے ناحق لگن میں اشک کا ہر دانۂ شمع
دن کو پنہان رات کو فانوس کے رخ پر نقاب — کس قدر رکھتی ہے پاس غیرت پروانۂ شمع
دامن گریہ چھپا دیتا ہے عریانی کا عیب — تن پہ رکھتی ہے ردائے اشک بیتابانۂ شمع
کیا غضب ہے بوئے گل معشوق بلبل بن گئی — پھر نہ آیا تجھکو پاس الفت پروانۂ شمع
صاحب زینت نہیں محتاج زینت غیر سے — حاجت مشاطہ رکھتی ہے نہ گلشانۂ شمع
مہندی زنجیر گریہ کیوں ہے دیوانوں کی شکل — مانگ لے پرواز کرنے کو پر پروانۂ شمع
بعد مردن عاشقوں کے پاسبان معشوق ہیں — رات بھر کرتی ہے حفظ لاشۂ پروانۂ شمع

خواجہ نے جو یہ غزل گائی شکیل اور تمام کنیزیں کوئی ہنستی ہے کوئی روتی ہے رنگ صحبت دگرگون ملکہ
شکیل بے اختیار ہو کے روتی ہے کہتی ہے خواجہ نے آگ لگا دی مضمون شمع سنکر دل روشن ہو گیا
رنگ محفل کا نمونۂ گلشن ہو گیا کوئی بلائیں لیتی ہے کوئی گرد پھرتی ہے عمرو نے پوچھا کیوں ملکہ شکیل اس طرف
منتی صاحب بھی آتے ہیں شکیل یہ سنکر شرمائی اور سر جھکا لیا کہا اس حقیر پہ انکو بڑی رحم ہے نہیں معلوم
کہاں سے مجھکو بلوایا بلا میں پھنسایا ہر روز تشریف لاتے ہیں منتی گری دکھاتے ہیں اب تک تو میں نے انکو قبول
نہیں کیا یہی میرا جواب ہے کہ مجھکو قتل کیجیے میں بھی اپنی عصمت ہاتھ سے نہ دونگی ایسا نگوڑا بدصورت
ضعیف ساحر کال اس قلعے والے انکو سید منتی گری جانتے ہیں اپنا پیر و مرشد مانتے ہیں بڑی بڑی
کتابیں جمع ہیں ہر ذرہ سے پوچھا جائے کوئی کتاب پڑھ بھی سکتا ہے سب کتابیں گرد رکھتا ہے انکے
بیچ میں بیٹھتا ہے کہتا ہے صحبت تاثیر کریگی مسئلے پوچھنے والے آتے ہیں اسی کے حکم پر چلتے ہیں عمرو
نے جو یہ حال سنا اور زیادہ برائیاں منتی کی بیان کیں شکیل نے کہا اے قیدی جان سے اپنی بیزار ہوں
کہاں بھاگ جاؤں کیونکر اپنے کو اس ظالم سے بچاؤں اگر نکل جاؤں اسکے نوکر جا کر تلاش کرنے لگیں عورت
گوشہ نشین کوئی بات نہیں بن پڑتی عمرو نے کہا کنارے چلیے میں ایک بات آپکو تعلیم کروں کہ کبھی
وہ آپ سے قصد نہ کریں ملکہ شکیل خوش ہو گئیں عمرو کے ساتھ تخلیے میں آئیں پوچھا کیوں اے قیدی
کیا کہتا ہے تیری کیا خوشی ہے عمرو نے شکیل کو باتوں میں لگایا باتوں میں لگا کر کہا اے شہنشاہ خوبی
وائے سرو باغ محبوبی گلوری کھا کر ایک جام شراب کا پیو طبیعت کو فرحت ہو شکیل پینے لگی

کہا ای قیدی کیا اپنے دل کا حال کہوں آٹھ پہر تڑپتی ہوں جی چاہتا ہے جان دیدوں کچھ بن نہیں
پڑتا عمرو نے جھٹ پٹ جام لبریز کیا کمال سے پڑیا بیہوشی کی ڈالی جام شکیل کو پلا کے بیہوش کیا
شکیل کو تو زنبیل کیا رنگ و روغن عیاری کا لگا کر شکیل کی شکل بنکر تیار ہوئے چلا چلا کے رونا
شروع کیا پکارا کہ آؤ دوڑو صاحبو دوڑو دوڑو ارے قیدی بھاگ گیا مجھے دھوکا دیا یہ قیدی طرار فرار تھا
ابھی تو کر تخت سے کود آنکھوں کے سامنے غائب ہو گیا سب کنیزیں دوڑیں کہا ماری کیا ہوا کہا وہ
قیدی مجھے باتیں کرتے کرتے بھاگ گیا تخت سے کودا سامنے جاکر غائب ہوا اب میں اسکو کہاں
ڈھونڈھوں میں اب منتی صاحب کو کیا جواب دونگی پوچھینگے قیدی کو کیا کیا نہیں معلوم اس قیدی سے
کیا خطا ہوئی تھی یہ کہکر سر زمین پر دے مارا کپڑے پھاڑ ڈالے سر سے قطرے خون کے ٹپکے کنیزیں بچ
کہا ماری قیدی کو آگ لگے کیا اپنے کو کیوں آپ ہلاک کرتی ہیں ایسا نہو کوئی اعضا بیکار ہو جائے
شکیل کہتی ہے میں اپنی جان دونگی یہ خبر ہو منتی صاحب کو خبر پہونچی کہ آج شکیل کا عجب حال ہے
جان دیے پر آمادہ ہے دریائے رنج و غم کی طغیانی ہے زلفوں پر پریشانی ہے یہ سنتے ہی منتی صاحب دوڑے
قصر میں آکر دیکھا سو کنیزیں سر جھکائے ملکہ کو سمجھاتی ہیں شکیل کا حال ابتر ہے زار و مضطر ہے منہ میں کہتی جان ہی
جاتی ہیں جا کر سنو میں کہتی ہوں کنیزوں سے کہتی ہیں مجھکو چھوڑ دو میں آج اپنی جان دونگی منتی
نے آکر کہا آخر ملکہ عالم کیا ہوا شکیل نے منہ چھپا لیا کہا میں بد نصیب آپکو صورت دکھانے کے
قابل نہیں ہوں میرے مقدمے میں دخل نہ دیجیے آپنے تو مہربانی صرف فرمائی کہ قصر عیش کا مجھکو
افسر کیا مجھسے یہ خطا سرزد ہوئی کہ آپکے قیدی کو چھوڑ دیا آخر یہ قیدی کون تھا منتی نے کہا ای شہنشاہ
تجلی وای رنگ دہے گل حدیقہ محبوبی یہ وہ شخص تھا کہ اسے ہشمشن کو دریاے قلزم میں جاکر مارا
دو مامہ کو سر میدان قتل کیا غلغلہ آباد میں بڑی دھوم کی عیاری کی لقاے ظفر آفرین کو مارا بڑے
بڑے کار نمایاں کیے ملکہ مہران آسمان سیر نے اسکو قید کرکے بھیجا تھا میرے واسطے بڑی بدنامی
ہوگی بادشاہ پوچھینگے کہ عمرو کی قید کیا کیا تو میں کیا جواب دونگا شکیل نقلی نے کہا حضور میں کیا جانتی
مجھے یہ گمان نہ تھا ایسا بلا چلبلا اسطرح تیز بھاگا کہ جنبش نہ دوڑ سکی میں ارے ارے کہکر رہ گئی
منتی صاحب خاموش ہو رہے تھوڑی دیر میں آنے کی سوچا دو گروہ کو حکم دیا کہ عمرو کو تلاش کرو جادوگر
برائے تلاش نکلے بر حسب عادت قدیم بات کو منتی آئے شکیل کے پاس بیٹھے لگاوٹ کرنے لگے آج تو
شکیل نے بھی کاندھے پر ہاتھ رکھدیا منتی ایسے خوش ہوگئے جی میں کہتے ہیں کہ آج معشوق بے پیر نے
بڑا احسان کیا لگاوٹ کی بات کی سب کنیزوں سے کہا کہ اسباب عیش و نشاط مہیا کرو یہ سنکر سب دوڑیں شراب و کباب
لائیں سب سامان مہیا کر دیا منتی نے کہا صاحب آج ملکہ کا کوئی نہیں شکیل نقلی نے ہنسکر جواب دیا میرے
سر میں خلل ہے دیکھو بیٹھا جینا ہر گز تمہارے کہنے کا خیال ہے سنو صاحب میں نے جا اپنی تمام پر سوچا
تو معلوم ہوا کہ چاہنے والا نہیں ملتا کئی سال تمکو ہو چکے آخر میں کیا تم بن جا رفت و تمہاری خوشی ہوگی قبول
کرونگی پھری کھلیے یہ سنکر منتی کی ہر اک باچھ دن پر منتی پھولا جاتا ہے شکیل نقلی کے لگاوٹ کبھی چٹکے بلا لیتے کبھی دو دھول مار
کبھی ہنسی کبھی جھگی ملاتی ہوتے ہوتے منتی نے ہاتھ باندھ کر کہا ملکہ عالم آج تو سرفراز فرمانے کا وعدہ
کیا ہے کہا تمہاری خوشی بھی کر دونگی یہ کہکر وصول لیکر چھپکین سامنے منتی کے مصل ہو بیٹھا منتی بیقرار ہو گیا

گاہ روشن ذات حق مانند خور در وحدت است — گاہ مثل ماہ تابان جلوہ گر در کثرت است

ما را اندر خلوت است و حاضر اندر جلوت است — ذات حق موجود اندر کثرت است و قلت است

لب بجنباند لبفر مانش کرا این قدرت است — ہم زند در علم تقدیرش کرا این جرات است

حسن روشن افزون بی جان جہان صبح و مسا — گاہ در صورت نمایان گاہ اندر سیرت است

سرکشان دارند سر بر خاک عجزش سرنگون — گردن گردن کشان خم زیر بار منت است

میرساند روزی ہر روز آن روزی رسان — جا بجا گسترده اندر دہر خوان نعمت است

بد عسرت مینماید چہرۂ عشرت خدا — آب حیوان کج نہفتہ در میان ظلمت است

کی نماید جلوۂ نور ذات اندر دیدۂ آتش — بہر سنج ہر کسکا افتادہ حجاب غفلت است

دست و پای خود بجنبان در عبادت روز و شبا — نساخکہ مہندی اندرین حرکت سراپا برکت است

مفتی جی نے خوب چٹکیاں بجا بجا کے یہ غزل پڑھی کنیزیں دوسرے قصر میں چلی گئیں خواجہ نے اُنکو بھی شراب بیہوشی پلادی مفتی صاحب گاتے گاتے اُلٹے نشے کے جوش میں منڈاسا سر سے گر گیا بند قبا کھلے ہوئے پاجامہ کھسکا جاتا ہے تو ندپر یہیں ٹھہرتا اُٹھتے ہی بیہوشی نے لپانچہ مارا خواجہ خنجر لیکر چلے کہ مفتی صاحب کو مفت میں قتل کروں جیسے ہی خنجر کھینچکر چلے قصر میں سناٹا ہے کنیزیں دوسرے قصر میں بیہوش پڑی ہیں ایک آواز عمرو کے کان میں آئی کہ او قیدی کیا کرتا ہے دارالعلم کو سونا کیے دیتا ہے عمرو دیکھنے لگا کہ یہ کون ہے کسنے آواز دی کوئی معلوم نہ ہوا عمرو پھر چلا پھر آواز آئی کیا کرتا ہے ارے تیرے ہاتھ میں اور قید ہی تجھکو کچھ خدا کا خوف نہیں ہم لوگوں کی مصیبری کون کریگا ایک ایک اس شہر کا ٹھوکریں کھاتا پھریگا اگر یہ مارا گیا سارے شہر کو افسوس ہوگا عمرو حیران ہے کہ یہ کون آواز دیتا ہے کہ دیوار مکان شق ہوئی دیکھا وہی فضلہ گردمیں آتا ہوا جھپٹتا ہوا آتا ہے برابر عمرو کے پہونچا عمرو نے اُسی وقت جیبی کو مارا کہ فضلہ پر حلقہ ہاے کمند مارے فضلہ نے آہ کی منہ سے دھوان نکلا حلقہ ہاے کمند چلگئے جلدی میں تین وار عمرو نے کیے وہ تینوں خالی گئے جیا اعمرو نے جست کرکے ٹکرین فضلہ نے دو تھپڑ مارا عمرو لڑکھڑا کر زمین پر گرا خنجر ہاتھ سے چھوٹا تڑپنے لگا فضلہ نے بڑھکر چاہا کہ مفتی صاحب کو ہوشیار کرے عمرو نے کہا بھائی صاحب میں مجبور و ناچار ہوں میرے قتل کرنے سے آپ کو کیا ملیگا اگر لذت سخن ہی و قتے کو حکم ہوجائیگا وہ مجھکو بچالیگا تمھاری کیا مجال جو مجھکو قتل کرو فضلہ نے کہا ارے یہ تو بتا کہ شکیل کو کیا کیا عمرو نے کہا میں کا تھا کھا گیا جب فضلہ مفتی صاحب کو ہوشیار کرنے جاتا ہے عمرو ایسا مبتلا لگا دیتا ہے فضلہ پھر باتوں میں معروف ہوجاتا ہے باتیں کرتے کرتے عمرو نے فضلہ سے کہا میرے قریب آئیے تو میں آپ کو دکھا دوں کہ شکیل کہاں ہے آپ شکیل کو بلا لیجیے شکیل کہتی تھی میں نائب صاحب سے راضی ہوں مفتی صاحب مجھے ہاتھ نہ لگائیں فضلہ کہ گھر سے فاضل تھا کہا کیوں خواجہ کیا وہ میرا نام لیتی تھی عمرو نے کہا تمھارا نام لیکر روتی تھی کہتی تھی ہاے کیا کوئی مفتی صاحب زبردستی مجھے روکے ہوئے ہیں نائب صاحب مجکو اپنی خدمت میں لیتے تو بڑا احسان ہوتا کہا خواجہ اُسے کہاں رکھا عمرو نے کہا میرے ہاتھ پاؤں کھولو تو ابھی تمھیں دکھا دوں اس بجوے کو بیہوش پڑا رہنے دو تم اپنا مطلب کرو میں منہ پھیرے کھڑا رہونگا مفتی کو مفت میں قتل کرو تم مفتی قلعہ بنکر بیٹھو فضلہ نے

سحر اُتارا عمرو نے زنبیل فضول سے کمال دیکھے وہ سناٹے کنارے دریا کے بیٹھی ہے اب جو اسنے منہ نکال کر
دیکھا حقیقت میں کنارے دریا کے شکیل فرش قالین پر بیٹھی ہے ایک بجرے پر چند نازنینان حسین آئی
ہیں اور شکیل کو بلا رہی ہیں شکیل کہتی ہے مجھے دریا سے ڈر معلوم ہوتا ہے اب تو نائب صاحب نے پکارا
ارے بی شکیل یہان آؤ آج سناتا ہے شکیل نے پلٹ کر کچھ دیا نہ ہوا ہے میں مہمان نوازی کیلئے آئی
ہون دوسری کشتی آئے تو میں جاؤن اس بجرے میں خوف ہے فضلہ نے کہا صاحب مہمان بھی رہی
ہیں بجرہ درست کرا دونگا تمہاری کنیزیں تمہارے ساتھ شکار کھیلینگی وہان تم کیون پریشان ہوئی
ہو میں ہمیشہ سے قتیل تیغ ابرو تمہاری تھا میرے حال پر رحم کرو جب دیکھا عمرو نے کہ فضلہ خوب تماشے میں
مصروف ہے باتیں بھی کر رہا ہے چو ترفون میں ہاتھ ڈال کر زنبیل میں ڈالدیا کہا پاس جا کے باتیں کرتے ہی
انکا علاج ہونے لگا میں نے کپڑے اتروا لیے لڑکی منی کی سر پر رکھی تڑاتے تڑاتے تو ایک سونٹا
پشت پر پڑا کہا صاحب ہم کس مصیبت میں پھنس گیا نہایت ہی بہتر کہی میان تو شکیل نہیں معلوم
ہوتی تھی ڈھونا پڑی بیٹھے ایسے دو تین سونٹے مارے کہ نائب صاحب چونڈ سہلا رہے ہیں عمرو
نے جینا مغنی صاحب کو بھی زنبیل میں ڈالا انکا بھی اچھی طرح علاج ہوا اب نائب اور مغنی دونون
لوکیان ڈھو رہے ہیں لیکن ایک کنیز کو دیکھا تاج پہنے ہوئے ایک کرسی پر بیٹھی ہے حیران حیران دیکھ رہے
ہیں مارے ڈر کے مارے منہ سے بول نہیں سکتے فوراً اشارہ کیا ہاتھ کسی طرف چلے سونٹا پشت پر پڑا
خواجہ عمرو ورنگ روغن عیاری کا لگا کر مغنی صاحب کی شکل بنے ایک پلنگڑی پر آرام کیا صبح کو کنیزون کو
ہوش آیا آکے دیکھا مغنی صاحب اکیلے سو رہے ہیں کنیزین جھک کر پاؤن دبانے لگیں اس گھڑی جاگی ہیں
مغنی صاحب اُٹھے ہماری بی بی شکیل کو کیا کیا مغنی لقل گئی اٹھے کہا صاحبو اسکا ذکر نہ کرو کیا
مرتبہ اُسکو خدا نے دیا ہے وہ وہین کر دیتی ہے افسران فوج کو بلاؤ ہم لشکر تیار کر کے برائے قتل مسلمانان
جانیگے اور یہ مسئلہ دستخط کر دینگے کہ سب مسلمان قتل کیے جائیں ان سب کی گردن پر ساحرون کا
خون ہے کنیزین گئین چند افسر آکر حاضر ہوئے مغنی صاحب نے حکم دیا لشکر تیار کرو لشکر فوج ہر سمت سے
سرحد کی اسی ہزار ساحر وغیر ساحر اس قلعے میں رہتے ہیں کہا سب کو تیار کرو اسی ہزار کا لشکر بیرون قلعہ
قلعے میں ساحر طائران سحر پر سوار ہوئے مغنی صاحب کے واسطے ایک مینا کا تخت آیا خواجہ اس تخت پر
سوار ہوئے مگر شاہان طلسم نے حسب درخواست سرداران تصویر سامری کو بلایا پوچھا ذرا دیکھو تو
مغنی صاحب کیا کر رہے ہیں پتلی نے سر پیٹ کے کہا وہ تو عمرو ہے زنبیل میں ڈوکری ڈھو رہے ہیں
عمرو کی کچھ تدبیر کیجئے عمرو نے مغنی صاحب کو پکڑ لیا لشکر کو لیے ہوئے طرف ملکہ مہران آسمان پیکر
جاتا ہے یہ سنکر سحر العجائب نے آواز دی یاروں غضب ہوا مغنی صاحب پکڑ لیے گئے سحر العجائب نے
کہا کوئی ساحر تم میں ایسا ہے کہ جاکر عمرو کو پکڑ لے یہ سنتے ہی میخوار بدمست نے کہا اشارہ میں جا کے
علاج کرونگا عمرو کو گرفتار کرونگا ساٹھ ہزار فوج لی کوچ کر کے چلا خواجہ بعد قطع منازل وطی مراحل
مرحلہ پیمائی کرکے قریب لشکر مہران پہنچے مہران کو کنیزوں نے خبر دی نہیں معلوم کیا افتاد پڑی
کہ مغنی صاحب مع فوج جنگی تشریف لاتے ہیں مہران نے اپنی کنیز سوسن صد زبان کو روانہ کیا کہا
سوسن دریافت تو کر مغنی صاحب سے ملاقات کرنا دریافت کرکے آ کہ تشریف لانے کا کیا باعث ہے

خواجہ عمرو تخت پر سوار علم و احکام سب پر جاری سوسن آگے پہونچی خواجہ لشکر مہران سے دس کوس
ہٹکر ایک صحرا مین اُترے بارگاہ استادہ ہو بارگاہ مین آکر بیٹھے ہین کہ وہین ہوئی سوسن صد زبان
کنیز ملکہ مہران آتی ہو مفتی صاحب تجھے مین جا بیٹھے حکم ہوا سوسن کو یہان بھیجدو سوسن اندر آئی
پوچھا مفتی صاحب کہان ہین سب نے کہا اندر تشریف رکھتے ہین سوسن اندر آئی دیکھا مفتی صاحب
مسند پر بیٹھے ہین سوسن نے آکر سلام کیا خواجہ نے کہا بی سوسن آؤ ہم تمھارے مشتاق تھے
سوسن نے کہا ملکہ عالم نے پوچھا ہو آپ کے تکلیف کرنے کا کیا باعث ہوا کہا بیٹھ جاؤ بتائے دیتا
ہون تمکو راضی کرکے بھیجونگا سوسن بیٹھی باتین کرنے لگی خواجہ نے باتین کرتے کرتے گلوری اُٹھاکر
دی سوسن بیہوش ہوئی سوسن کو بھی نذر زنبیل کیا مصاحبون کو حکم دیا ہم تنہائی کے خیمے مین ہین کوئی
ہمارے پاس آنے کا ارادہ نہ کرے ہم کچھ حل مسئلہ کرتے ہین یہ کہکر تنہائی مین آئے رنگ و روغن
عیاری کا نکالا سوسن کی شکل بنے گلیم اوڑھکر باہر نکلے کسی نے نہ دیکھا کہ مفتی صاحب کہان گئے
جانتے ہین تخلیے مین داخل ہین کوئی دخل نہین دیتا خواجہ بصورت سوسن لشکر مین مہران کے آئے
مہران آسمان سیر مشتاق بیٹھی ہو سوسن نے آکر سلام کیا مہران نے پوچھا کیون سوسن مفتی صاحب
کے آنے کا کیا باعث ہو سوسن نے کہا حضور بادشاہون کی بات ہو اعلان نہ عرض کرونگی تنہائی کیجیے
تب عرض کرون مہران اُٹھ کھڑی ہوئی خواجہ مہران کو لیکر باتین بناتے ہوے تخلیے مین آئے باتین
کرتے کرتے ہنسکر کہا واری چہرہ آپ کا اُداس معلوم ہوتا ہو ایک جام شراب نوش فرمائیے چہرے پر
رونق ہو یہ کہکر جام بھرکے مہران کو دیا مہران بجوٹ پی گئی پیتے ہی بیہوش ہوئی عمرو نے کپڑے
اسکے اُتار لیے زیور بھاری بھاری وہ لیکر آپ پہنا اسی کی صورت بنکر بارگاہ مین آئے اور برہنہ
کرکے پلنگ کے نیچے مہران کو ڈالدیا آپ تو آکر تخت پر بیٹھے سردارون کو بلاکر حکم دیا خیمہ ہنے تخلیے کا
استادہ کرایا ہو روپیہ پیسہ کوڑی جواہر لاکر خیمے مین جمع کرو ہمکو معلوم ہوا کہ عیاران اسلام چاہتے ہین
ایسا نہو عیاری کرکے مال کے واسطے تمھاری جان بھی لین مین سب کی حفاظت چاہتی ہون افسران
فوج دوڑے مال لاکر جمع کرنے لگے رات کو خواجہ اس خیمے مین تشریف لائے دیکھا نقد و جنس
لاکھون روپئے کا اسباب رکھا ہو گٹھریون مین مال نام صاحبان مال کا لکھا ہوا ہو جال مارا سب
مال لیکر نذر زنبیل کیا صبح کو ارادہ ہو کہ سارے لشکر کو لیکر کوچ کرون حمزہ کے ہاتھ سے سب کو
قتل کراؤن رات بھر اسی بات کے پہلو ڈھونڈھا کیے صبح کر تخت پر آکر بیٹھے ارادہ ہو کہ تیاری لشکر کا
حکم دون وہان سحر العجائب نے مصر الغرائب سے کہا ملاحظہ فرمائیے کہ عمرو عیار قتل ہوا یا نہین
وہی پتلی سنہری آئی دوپٹہ ڈھلکا ہوا چہرہ اُداس عالم یاس گھبرائی ہوئی سحر العجائب نے
پوچھا کیون اے لقوہ سامری عمرو کیا گزری پتلی قہقہہ مارکر ہنسی کہا اے شہنشاہ عمرو کا حال
نہ پوچھیے طول کلام سے کیا فائدہ ایسا نہو کہ جانبندگان سامری کہین کہ لقوہ سامری نے
دھوکا دیا کیا کہا مین صاف صاف جتلاتی ہون کہ بصورت مہران آسمان سیر عمرو عیار تخت پر
بیٹھا ہو مال سب چکا اب جان لینے کی فکر مین ہو ایسا نہو کوئی افتاد پڑے سحر العجائب نے کلیجہ پکڑ لیا
خود تڑپ کر چلا خواجہ عمرو تخت پر بیٹھے ہین حکم جاری کیا چاہتے ہین کہ آسمان پر ہوائے تیرہ و تار چلی

ابر اٹھا عمرو کو گھیر لیا ابر زعفرانی پڑے روز دشتو جو چمک لے آیا عمرو نے چاہا تخت سے اٹھون گلیم
اوڑھ کے بھاگون کہ آسمان سے ایک مرغ زرین پیدا ہوا آواز دی او ساربان زادے خبردار اپنے مقام
سے نہ اٹھنا عمرو نے جست کی مرغ زرین نے کہا یہ کیسی حماقت ہے عمرو دم سے گرا پاؤن زمین نے تھام
لیے سب سردار ہان ہان کرکے دوڑے کہ ابر زعفرانی پھٹا سب نے سحر العجائب کو دیکھا تاج ڈھلکا ہوا
خراش ناخن غم جا بجا آنکھون سے آنسو جاری دل پر بیقراری ہاے ملکۂ عالم کہان ہین یہ کہتا ہوا زمین پر
آیا خواجہ عمرو پر نگاہ کی پھر ڈالی رنگ و روغن عیاری کا اڑ گیا صورت اصلی ظاہر ہوئی سحر العجائب نے کہا
بتا او ساربان زادے تو نے ملکہ مہران کو کیا کیا عمرو نے وہی مسخرے پن کا جواب دیا کہ مین بھوکا تھا
کھا گیا سحر العجائب کوڑا لیکر اٹھا کہا مارے کوڑون کے کھال اڑا دونگا عمرو نے کہا آپ کو اختیار ہے لیکن اگر
میرے ساتھ محبت سے پیش آیئے گا ملکہ مہران کو بتا دونگا اور اگر زبردستی کا ارادہ ہے تو اب وہ پیٹ مین
ہضم ہو جائیگی سحر العجائب نے کہا یہ باتین اور کہین جا کر بنانا شہنشاہ طلسم نور افشان کوکب اب بھی قید مین
ہین تصویر سامری سے پوچھ لونگا کہ کیا حال ہے مجھ سے مخفی نہیں رہ سکتا عمرو نے بھی سوچا ہے صاحب اختیار ہے ع
اسکو ضرور معلوم ہو جائیگا اور یہ بھی خیال ہے کہ وہ زوجۂ شاہ نور افشان ہے کہین مخفی نہ رہیگی لاچار عمرو نے
کہدیا کہ زیر پلنگ ملکہ پڑی ہین مین نے بڑی خطا کی کہ نصیب مین نہ رکھ لیا سحر العجائب نے اپنی زوجہ کو نکالا
دیکھا بالکل برہنہ کہا کیون خواجہ لباس اسکا کیا ہوا عمرو نے کہا بس چور کو غنیمت جانیے لباس جسکا جسم تھا
وہ لیگئے زیور و لباس ہمارا حق ہے سحر العجائب نے کہا او ساربان زادے جب تک تیرا جی چاہے چبا چبا کے
باتین کر اب جام عمر تیرا لبریز ہوا کیا مجال کہ اب کوئی تجھکو بچا سکے یا مجھ تک آسکے یہ کہکر خواجہ کو گھسیٹتا ہوا بارگاہ
مین لایا سب کو خطا ہوا کہ کیون صاحب اسی طرح حفاظت کرتے ہین عمرو نے یہ قیامت برپا کی سب حیران
ہوگئے کہ جتنے بڑے بڑے انتظام کیے یہ عیار یہان تک کیونکر آیا سب کو مار لیا ہوتا مگر [illegible] نے بڑا
احسان کیا کہ اپنے کو عین وقت پر پہونچایا سحر العجائب نے مہران آسمان سیر کو تاج وغیرہ پہنایا تخت پر
بٹھایا عمرو کو ایک شیشے مین قید کیا ترانہ محفل افروز سے کہا بھائی ترانہ ہوشیار رہنا اور مہران سے کہا خدا
کل صبح کو میدان خونی کی تیاری کرنے اسکو جب قتل کر لینا تب اور کوئی کام کرنا اور بعد قتل عمرو تم کوچ کر کے
قلعہ طاسی مین آنا یہان تمہارا رہنا بہت شاق ہے عمرو جو قتل ہو جائے پھر طلسم کشا کا قتل ہونا بہت
آسان ہے پھر جب طلسم کشا خرم و خندہ صاحب اسم اعظم ہے لیکن عیارون نے اکل صاحبقرانی کو زور دیا ہے
مقام بہاری عیاری کی وجہ سے بچا ہے ورنہ اسکا قدم تنہا کیا مجال تھی کہ ساحر مشعش کو دریا سے قلزم مین
بجا کر گرفتار کرتا وہ مقام آ سنے اپنے رہنے کا مقرر کیا تھا کہ یہان ہوا بھی نہ جا سکتی تھی یہ ظالم وہان بھی
پہونچا نہ وجہ کو بخوبی سمجھا کر سحر العجائب تو چلا گیا مہران نے دربار کو درست کیا کئی لاکھ سردار دربار مین بیٹھے
ہین لیکن ترانہ محفل فروز مصاحب ملکہ مہران جو عمرو کو لیکر ایک خیمے مین لا کر عمرو کو قید کیا آپ
دروازے پر بیٹھی دو کنیزین گرد پھرتی ہین تھوڑی دیر عمرو کو قید کو گذری ہے اسنے سنا کہ عمرو کسی عورت
سے باتین کر رہا ہے ترانہ نے جھانک کر دیکھا ایک عورت نہایت حسین و جمیل عمرو کے ہاتھ جوڑ رہی ہے
اور کہتی ہے ہاے خدا مجھکو کسی کے ہاتھ فروخت نہ کرنا خواجہ جواب مین فرماتے ہین تمنا تو تاجر کی ہے
بیچا نہ بیچا اب آج تو مین قید ہوگیا کل کسی وجہ سے رہا ہو جاؤنگا رقم اس سے لیکر تمہین حوالے کردونگا

دور دور کر منتین کر رہی ہو کہ خواجہ زنگی کے ہاتھ محبوبہ بیچا ہے تمکو سنکر ترانہ حیران ہوگئی کہ یہ نازنین عمرو کے
پاس کہان سے آئی پیچھے ہی پردہ اٹھا کر اندر خیمے کے گئے آئی عمرو نے جو پاؤن کی آہٹ سنی عورت کو اٹھا کر
گھر تک لا کر غائب کر دیا سر جھکا کر بیٹھے ترانہ نے کہا خواجہ یہ نازنین کون تھی مین حیران ہون کہان غائب ہوگئی
عمرو نے کہا آپ نے بڑا غضب کیا کہ اندر بے دون پکارے چلی آئین ہم آپ کے قیدی بندے ہین ہمارے
مقدمات مین دخل نہ دیجیے اور جب کبھی اندر آئیے تو اتنا پکار کر کہدیجیے کہ خواجہ ہم آتے ہین ہوشیار ہو جاؤ
ایسا نہو کہ آپ کو ہمسے کچھ رنج پہونچے ترانہ نے کہا خواجہ تمکو اپنے آقا کے سر کی قسم سچ بتاؤ کہ یہ نازنین
کون تھی اور کہان گئی عمرو نے کہا آپ ان باتون کو مجھسے نہ پوچھیے یہ مقدمات راز و نیاز ہین یہ مین نہ بتاؤنگا
خواہ قتل کیجیے خواہ بخشیے اول تو میان قید خانے مین نازنین کہان آپ کی کوئی کنیز آئی ہوگی اسی کو آپ نے
دیکھا ہوگا اور اگر ہوگی تو آپ پوچھیے ولی کون ہین یہ نازنین مجھسے نہ پوچھیے ترانہ نے کہا خواجہ تجکو غیرت
ہرگز نہ عورت آپ کے قدمون پر گری بولی کہ رہی تھی کہ مجھکو زنگی کے ہاتھ فروخت نہ کیجیے گا آپ نے
جواب مین فرمایا تھا کہ مین تو زنگی سے بیعانہ لیچکا ہون آج قید ہو گیا کل رہا ہو کر تمکو بیچونگا عمرو نے کہا
اسکا ذکر ہی میری سمجھ مین نہین آتا اپنے مقام پر جائے بیٹھیے وہ نہ رکا سکے کہونگا کہ ملکہ ترانہ مجھسے بہل گئی
ہین ترانہ نے کہا خواجہ ہم سامنے ملکہ مہران کے تمھاری سفارش کرینگے ہم دم بدم گذارش کرینگے کہ
عمرو بیچارہ ہے اسکو رہا کر دیجیے عمرو نے کہا آپ کی مہربانی مین تو قید سے آج ہی چھوٹ جاؤنگا اب
کیا مین رہ سکتا ہون آپ سفارش نہ کرین ترانہ عزادار ہے منتین خوشامدین کر رہی ہے کہ اس نازنین کو
مجھے دکھا دو بھلا خواجہ کب قبول کرتے ہین آخر ترانہ نے کہا اس نازنین کو میرے ہاتھ فروخت کیجیے عمرو نے
کہا اب تمنے راہ کی بات کہی آپ اس نازنین کا کیا دیجیے گا ترانہ نے کہا وہ ملکہ مہران سے بھی زیادہ
خوبصورت ہے مصر الغراب کی خدمت مین پیش کر دونگی عمرو نے کہا قیمت دلوا دیجیے ترانہ نے کہا مین
سب کچھ دلسکتی ہون لاکھ روپیہ حاضر کر دونگی عمرو نے کہا سنو صاحب شرع مین شرم کیا ہے بردہ فروشی
ہم عیارون کا پیشہ ہے سرکار سے حمزہ کی تین روپیہ مہینا ملتا ہے ہم لوگ نشے باز عیاش ہین دس پانچ روپیہ
روز کا خرچ کیونکر نبھے اصل یہ ہے کہ جہان کوئی عورت خوبصورت دیکھی اسکو چرا لائے سوداگرون کے
ہاتھ بیچ لیا مین سب عیارون کا استاد ہون مجھکو دوہرا حصہ ملتا ہے یہ ایک راجہ کی بیٹی ہے اسکے واسطے
بڑی مصیبتین اٹھائین راتون کو جنگلون مین پڑے رہے اکدن یہ شوالے مین پوجا کرنے آئی مین بت کے
پہلو مین بیٹھا تھا فوراً اسکو بیہوش کیا نکال لایا وہ کہتی تھی کہ میرے مان باپ کے پاس مجھے بیچلو جو تم
لوگے وہ دلوا دونگی حقیقت مین ایک سوداگر زنگی جوان بکری ہے وہ مدت سے اسپر مائل تھا دس ہزار
اس سے بیعانگی لیچکے ہین اب آپ فرماتی ہین اگر آپ لاکھ دینگی انکے دس ہزار پھیر دینگے لیکن وہ سوداگر
بہت فساد برپا کریگا آپ ایک مرتبہ خریدینگی وہ ہمیشہ کے خریدار ہین ترانہ یہ حال سنکر کانپ گئی کہا خواجہ
تمھارے دیدے سے ڈرنا چاہیے پرائی بہو بیٹیون کو چرا لاتا اور جسکے ہاتھ چاہا بیچ ڈالا کچھ خوف نہین
عمرو نے کہا حضور ہمارا پیشہ بردہ فروشی ہے سب طرح کی عورتین آجاتی ہین ترانہ نے کہا خواجہ صاحب
میرا دل کانپ رہا ہے تمسے بات کرنے کو دل نہین چاہتا لیکن جسپر نازنین فریفتہ ہے تم یقین کر رہے تھے
سب حال تو تمنے بتا دیا یہ نہ بتایا کہ اسکو کہان رکھا عمرو نے کہا یہ بڑے راز کی بات ہے

اسمین کرامات ہی یہ خواجہ ہمارے گلے مین پڑا ہی اسی مین رکھ لیتا ہون مگر مہربان تمکو یا کسیکو یا اور کسی
اسکا ذکر نہ کرنا ایسا نہو بی مہران کو خبر ہو جائے یہ اصل مین زنبیل ہی ہر مہم مین میری کفیل ہی بعد
گفتگو کے بسیار ترانہ نے کہا کہ خواجہ اب اُس مہ جبین کو نکالو جب مین نے باہر سے دیکھا تھا کہ وہ
بیچاری قدمون پر سر رکھے ہوے کہ رہی تھی کہ خواجہ زنگی کے ہاتھ مجھکو نہ بیچنا میرے ماں باپ
کے پاس مجھکو بھیجو تمھارے دل مین بالکل رحم نہین تم ہی کیسے گئے گزرے مین تڑپ گیا نہ بیچا اُسکی بھولی بھولی
باتون پر دل ٹکڑے ہوا ہی عمرو نے کہا صاحب بیٹھے ورحم کرے تو چھوٹ کیونکہ جھوٹے صاحب اب مین
نکالتا ہون میری سفارش ملکہ سے کرنا ایسا نہو مجھکو قتل کرین ہر چند کہ مین اب رہا ہو جاؤنگا ترانہ نے
کہا خواجہ میری قیمت ہی انکا مت وسوسہ ہو عمرو نے کہا آپ کی جستجو بالکل بیکار ہی یہ کہکر گھنڈیان
زنبیل کی کھولین کہا اندر ہی تھی ہو اُسکو نکالا دیکھیے ترانہ خوشی خوشی حجاب کرنے لگی دیکھا وہ نازنین
ایک نظر حالی زمین پر بیٹھی ہوئی گھوریان بتاسری ہی بہت نازنینان مہ جبین کا جا ہی کہین رنگ اُچھل رہا ہی
کہین سانس کھینچ رہا ہی کہین ناچ کہین گانا ترانہ نے پکار کر آواز دی بی بی آؤ مین نے تمکو عمرو کی قید سے چھڑا دیا
مین تمکو خرید لونگی اُسنے آواز دی کچھ دیوانی ہوئی ہی مین تجھکو خود خرید لونگی خدا خواجہ عمرو کو سلامت رکھے
ہمین کون خرید سکتا ہی اب تو ترانہ نے کمر تک اپنے کو زنبیل مین ڈالدیا جب عمرو نے دیکھا بی ترانہ
تماشا دیکھنے مین مصروف ہوئین اور چلا جا کے کہتی ہی اری آئی عمرو نے چھ تھدن مین ہاتھ دیکر ترانہ کو زنبیل
مین ڈالدیا جیسے ہی ترانہ زنبیل مین گری کالی کالی لونڈیان دوڑین کہتی ہوئی اری کپڑے اتار دے
چلو حساب سمجھانا ہوگا ترانہ رونے لگی لونڈیان نہین سنتین بی ترانہ کے کپڑے اتروا لیے ایک غرقی اسکو
باندھنے کو دیدی باورچی خانے مین لاکر داخل کیا کہا میان پتیلیان دھویا کر کھانا پکایا کریگا ترانہ
بلک بلک کر روتی ہی کہ ہاے مین کس مصیبت مین پھنسی اُس نازنین کو دیکھا سنہری جوتا پہنے ہوے
کنیزون کے ساتھ پھر رہی ہی کہتی ہی ہما نرگس بجا سوسن آج ذرا کھیلنے نہ چلوگی آج تو دریا بڑے
جوش مین ہی چند نازنینان مہ جبین کو ساتھ لیکر کنارے دریا کے پہونچی بجرا موجود تھا اُسپر سوار ہوئین
ماہجبین قوم کی بنگالنین ڈالڈین ہاتھ مین دو پاے ذرا ذرا مینڈی پڑگئی یہ غزل عاشقانہ گا رہی ہین غزل

فصل گل آئی ہی گل اور ہی سامان ہونگے — میرے دامن مین مرے دست و گریبان ہونگے
سب یہ کافر ہین حسینون کی نہ سن تو اے دل — چار دن بعد یہی دشمن ایمان ہونگے
شک ہو جائینگے انجام کو اپنے شکوے — رنج کے خوف سے ہم انکے ثنا خوان ہونگے
کھینچے تیغ تامل ہی یہ کیون بسم اللہ — سر جھکا دینگے جو یان بندۂ احسان ہونگے
کسطرح جائین کہ مانع ہی ہمین خوف مزاج — زلف برہم ہی تو کچھ وہ بھی پریشان ہونگے
ناتوانی ہی گرانی متوا ہی دل بیتاب — پھر تو بوسے لب جان بخش کے ارزان ہونگے
یان نہین جلوۂ جانان سے ذرا جا خالی — اشک آکر مری آنکھون مین پشیمان ہونگے
شوق کہتا ہی کہ لوٹینگے مزے وصلت مین — درد کہتا ہی شریک شب ہجران ہونگے
شوخیان کرنے جنون آج کہان پھر کل ہم — خاک اڑانے کی زمین دشت یہ ویران ہونگے
گریہ احباب تم مبسم ہی نہ ہنس او غافل — خون رو لینگے وہی زخم جو خندان ہونگے

یاد آئیگا کسے مرگ ہمارا یہ کمال — حال کھلجائیگا جب خاک میں پنہاں ہونگے
تجھکو کروٹ نہ ملیگی تہ زیر لحد سونے کی — سر پٹکتے ترے در پہ مرے ارمان ہونگے
خانہ زادوں کو کہاں قید محبت سے فراغ — ہم وہ بلبل ہیں یہیں خاک گلستان ہونگے
دم نکل جائیگا گر ہاتھ لگا او جلاد — وہ کہیں زخم جو شرمندۂ احسان ہونگے
دور سے عشق کرینگے صفت گرد نسیم — ہم پس مرگ بھی قربان گلستان ہونگے

ترانہ یہ سب معاملے دیکھ رہی ہے اور اپنے حال زار پہ روتی ہے کہ میں کس بلا میں پھنسی ہوں ہائے میں نے عمرو سے کیوں پوچھا کہ اُس ظالم نے مجھکو اس آفت میں مبتلا کیا تھا نہ تو اس حال میں پھنسی کہ اپنی جان سے بیزار لیکن خواجہ عمرو بعد قید کرنے ترانہ کے ہتھکڑیوں کی کیل کانٹے بیڑیاں وغیرہ کا کھٹکا ترانہ کی شکل بنکر تیار ہوئے آواز دی کہ ایک کنیز اندر آئے سمن نامے کنیز اندر آئی خواجہ نے باتوں میں لگا کر اسکو بیہوش کیا اسکو اپنی صورت بنایا قید میں اُسکے خیمے میں ڈالدیا ترانہ کی شکل بنکر باہر نکلے دوڑے ہوئے دربار میں ملکہ مہران آسمان سپر کے آئے عرض کی اے ملکۂ عالم آج عجب معاملہ درپیش ہوا کنیز عمرو کی محافظت کر رہی تھی ایک جھونکا ہوا سے سرد کا چلا میری آنکھ بند ہوئی میں نے عالم خواب میں دیکھا کہ اپنے دونو خداوند تشریف لائے ہیں فرماتے ہیں اے ترانہ محفل افروز آج تو نے سامری وجمشید پر احسان کیا عمرو ایسا شخص جو ہمارا دشمن ہے بڑے بڑے ہمارے پوجا کرنے والے ہاتھ سے اس ظالم کے مارے گئے اب بہتر اسی میں ہے کہ اس ظالم کو قتل کر تاکہ ہماری روح کو خوشی ہو اگر یہ مارا گیا اور قتل ہوا تو مذہب سامری قائم رہجائیگا اور سحر العجائب وسحر الغرائب سے اطلاع کر دے کہ حمزہ کے ہاتھ سے فتح اس طلسم کی ممکن نہیں ہے اس طلسم کی عمر درازی ہے کچھ خوف نہ کریں یہ بھی فرما گئے کہ وہ عجائب و غرائب پہ جا کے حمزہ پھنسیگا اب واری میدان خونی کی تیاری کیجائے صبح ہوتے ہی اس ظالم کو قتل کیا جائے اب یہ زندہ نہ بچیگا لونڈی امیدوار ہے کہ آج جلسہ آراستہ کروں قدرت کو عالم خواب میں دیکھا آج تو ایسی خوشی ہو کہ تمام اہالیان لشکر شادی کریں ہر مقام پر ناچ ہو شراب تقسیم کی جائے سب کو شراب پہونچے مہران نے کہا اے ترانہ تجھے اختیار ہے جسطرح جی چاہے جلسہ آراستہ کر ترانہ پہلے میخانے میں بیہوشی شراب کو درست کیا کئی سو گلابیاں لیکر محفل میں آئی شراب کو لاکر سامنے رکھا اور یہ بھی حکم دیا کہ شراب کو ہمنے عام کیا جسکا جی چاہے شراب لیجائے اپنے اپنے مقام پر پیے آج ایسا جشن ہو کہ روح سامری وجمشید رشک کرے ہر جانب سے ہنگامہ ہوا لوگ دوڑے شراب پینے لگے چپلے کنیز اٹھا اٹھا کے لے گئے باہر ہنگامہ ہوا شراب چلنے لگی دوکانوں پر بھی شراب تقسیم ہونے لگی سارے لشکر میں غل ہوا کہ بی ترانہ نے سامری وجمشید کو خواب میں دیکھا اُسی کا جشن ہے ملکہ ترانہ نے آج یہ فیض جاری کیا ہے اب خواجہ نے سامنے کھڑے ہو کر ملکہ مہران کے غزلیں گائیں رنگ جمایا ملکہ مہران آنکھیں ملا کر فرماتی ہیں اے ترانہ حقیقت میں تجھے خوش آوازی بھی مرحمت ہوئی کوئی غزل لگاؤ عمرو نے یہ غزل شروع کی غزل

نفس مطلب نہ ذرا وہ بت جاہل سمجھا — سیف باطل کو وہ حق حق کو وہ باطل سمجھا
چاند کو عارض پرنور کا میں تل سمجھا — مہر کو عکس رخ حور شمائل سمجھا
ہجر میں شب کو جو کی سیر کواکب میں نے — صبح خورشید کو اس ماہ کی مشعل سمجھا

جیسا تم نے کیا ویسا فرا پایا اب لیں رونے ہو سب بادہ ہو جاؤ شہنشاہ نے جان بچالی طائرے آگئے عمرو کے ہوش اڑانے لگے خواب میں آرام نہ کرونگی میدان خون کی تیاری کرو عمرو قتل ہوا اسی وقت تدبیر ہونے لگی دار میں استادہ ہوئیں ہزارہا جلاد حاضر ہوئے شعلہ نگین لگا رہے تھے یہاں آدھی رات مہران آسمان سیر نے جاگ کر کہا کہ عمرو پہ بڑی برق بدبختیں لیکن مگر خواجہ نے ترانہ کو نہ قبولا آخر کو مہران آتشی تخت پر سوار ہوئی اشعار جیسی لاکھ کا لشکر تیار ہو کے آیا دار میں استادہ ہیں مہران نے جھلا کر کہا جب سب میرا لشکر تباہ ہوا دولا کھ ساحر مارے گئے میں یہی خیال کرونگی کہ ترانہ بھی قتل ہو گئی افسوس عجب مصاحب تھی ہر وقت میری خوشی کی طالب تھی عمرو کو دار پہ لٹکادو عمرو کو دار پر کھینچا یا تیر و کمان ہاتھ میں لیا بارہ ہزار ساحروں نے تیر و کمان لیے چاہتی ہی تیر ماروں علم ہو جب میرا تیر گوشے سے چلے بارہ ہزار تیر ایک جا میں نگوڑے کو مشبک کر دو قضائے کار صاحبقران نامدار دوارو ہی کرتے ہوئے آتے ہیں ملک اخضر و زنار و غیرہ و آفتاب وغیرہ ساتھ ہیں اول صاحبقران ایک دشت میں پہونچے لشکر اتر رہا تھا کہ ہرکارے دوڑ ہوئے آئے عرض کی ای شہریار مطیع جادو سام پہلوان کی مدد کو آیا آپ کے لشکر کو گرفتار کر لیا قیدیوں کو لیے ہوئے آتا ہے صاحبقران تلوار کھینچ کے مطیع جادو نے خبر پائی کہ طلسم کشا بڑے رسالے سواران نامی آتے ہیں بارگاہ سے نکل آیا چاہا کہ انتظام کرے کہ اول نائب خضر کا نعرہ ہوا انتظار لشکر کی گرمی آفتاب نے گرمی دکھائی پیچھے جادوگروں کے کھنچنے لگے لالہ عذار و ماہ رخسار ایک طرف آکے سحر کرنے لگیں جس طرف سحر کیا صفین کی صفیں الٹ دیں ماہ رخسار نے جسکو جمال دکھایا دیوانہ ہو لیا اشعار عاشقانہ پڑھتا ہوا سر ٹکراتا پھرتا ہی صاحبقران لڑتے ہوئے قریب مطیع کے پہونچے اسکو گمان ہی کرین صاحبقران لو مار لونگا کوئی سحر کیے جب تاثیر نہ ہوئی تلوار کا ہاتھ مارا امیر نے دار روک کر مطیع کو قتل کیا مطیع کو مارکے حملہ اسنے سرداران نامی و پہلوانان گرامی کو قید سے چھڑایا بارگاہیں خیمے لوٹ لیے مہرام آکر قدموں سے لپٹا عرض کی آج یہ قیدی ہمارے واسطے سعادت ہوئی کہ آپ تک پہونچے اب مستدعی ہیں صاحبقران نے ساتھ لیا منزل بمنزل چلے ملک اخضر بڑی روش کر رہا ہے جہاں صاحبقران نے کوچ کیا تخت کے بلند ہو گیا چار جانب نگاہ اٹھا اٹھا کے دیکھتا ہی جس مقام پر کا زمین کا جنگل پایا اسکو سبز و شاداب کیا جہان زمین اندھیر تاریکی دیکھی اسکو منور کیا آج پہر رات رہے لشکر صاحبقران کا تیار ہوا سواری کرتا ہوا آتا ہی اخضر جو حسب عادت قدیم اڑا ہوا آتا ہی ایک طرف دیکھا ایک لشکر اترا ہوا ہے سوار پیدل مسلح و مکمل کھڑے ہیں آسمان پہ او بادل چھایا تماشا دیکھنے لگا ایک طرف دیکھی خواجہ عمرو دار میں لٹکے ہیں بلبلا بلبلا کے دعائیں کر رہے ہیں پکار رہے ہیں ای خالق بے نیاز اس مشکل کو آسان کر عجب بلا میں پھنسا ہوں دیکھیے آج جان بچے یا نہ بچے

## نظم

ای دریغا که یار یارم نیست
دوستان دوست دوستدارم نیست
گفتم ای دوستان در محنت
گفت ای خام لطف کارم نیست
مے خورم بادهٔ فراق مدام

هیچ رحمی به روزگارم نیست
سوخت از آتش فراق دلم
گفت این رسم در دیارم نیست
مغتنم ... زور
که ز دو حسرت بر دل فگارم نیست

دست و پای بی زخم فراق
تاب نظر بر دل فگارم نیست
گفتم آخر به سوی ما نگری
ما به جز ناله ای نثارم نیست
چند کردیم هیچ سود نداشت

اندرین کار بخت یارم نیست
شفقتے کن گدائے کوے توام
کہ مرا ہیچ اختیارم نیست
غرق دریاے غم شدہ الحمد

غم بجان من شد و گرفت قرارم
چون مرا جز تو شہر یارم نیست
ہیچ دستے دلت ہمین نہ کشد
چیست یارا دگر کنارم نیست

اے دریغا کہ غمگسارم نیست
شد دوام خوار لطف کن یا قہر
بر بدت ہیچ وقت بارم نیست

اخضر کی جو نگاہ خواجہ عمرو پر پڑی آسمان سے آواز دی یا صاحبقران جلد لشکر کو بڑھایئے خواجہ عمرو تیر باران ہوتے ہین ساحرون نے دار پر لٹکا دیا صاحبقران نے مرکب بڑھایا اخضر کڑک کے گرا پہلے اخضر نے دار کو کاٹا خواجہ کو پنجے مین لیکر جھپکا دار کو اس بیدار مغز نے گرا دیا عمرو کو لے لیا مہران آسمان سیر نے جو دیکھا ایک جادوگر آسمان سے آیا عمرو کو لیے جاتا ہی مہران نے سحر کیا گولہ مارا اخضر کی کلائی پر آبلہ پڑ گیا اُف کرکے پنجے سے عمرو کو چھوڑ دیا مہران نے کہا لینا یارو یہ ساربان زادہ نہ جانے پائے سب جادوگر دوڑے کہ زمین پر گرے تو پکڑ لین مگر عمرو نے جھونٹا حضرت داؤد کا نکالا ایک ساحر کے سر پر مارا اُسکا سر پھٹا اندھیرا ہوا عمرو نے گلیم اوڑھلی اخضر کھڑا ہوا ہی کہ آفتاب آ کے چمکی مہران نے کہا او نمک حرام ابھی آفتاب نے پکار کر کہا تو نمک حرام ہی کہ اپنے ولی نعمت کو گرفتار کر لیا طلسم پر قبضہ کیا آج تک وہ جا بجا ہین تم لوگون کو شرم نہین آتی لشکر ہم حامل پرستون سے نکلے راہ حق پر پہونچے طلسم کشا کے شریک ہوے مہران نے گولہ مارا آفتاب نے شعاع سے کاٹا گولہ جو پھٹ کر گرا ہزارون ساحر جل گئے سر پھٹے غل بلند ہوا کہ زنار اگر پہونچی ملک اخضر پر بلوہ ہوا پکار کر آواز دی اے آفتاب اخضر کو بچاؤ آفتاب چمک کر غول پر گری کئی ہزار ساحرون کے سر پھٹے ہنگامہ گرم ہوا نقارے بے فیروزہ پہونچی لشکر مہران کا بلوہ ہر کہ پہلو سے نعرہ خیر کی آواز آئی نعرہ صاحبقران

سم اختر برج عز و جلال
ہمہ قاف از تیغ من شد نگون
ہر شہ آباد و اسلام شد

منم ماہتاب سپہر کمال
سلیمان لوحیب لقب صاحبقران
کہ صاحبقران دہقانم نام شد

منندون پیشم فراری شدہ
زمین کافران زجہان پاک کرد

ہم عفریت از بیم عاری شدہ
سر سرکشان جملہ در خاک کرد

امیر تلوار کھینچکر لشکر کفار پر جا پڑے تلوار چلنے لگی کہ آسمان پر بجلی چمکی سب نے دیکھا سیارہ شکوہ و شناس کا بن طلسمی قصر زمرد بین سے چلا آتا تھا اسوقت آگ سے بچا بلند ہوکر جہان پر دیکھا ہنگامہ عظیم ہی لاکھون کے بیچ مین صاحبقران لڑ رہے ہین لیدا میر کا ہاتھ مین ہی تیغ عقرب کے قبضے پر ہاتھ جسکے ہاتھ مارا اُسکے دو ٹکڑے ہوے سب جنکا چار جانب سے گھوڑے ہین ملا امیر اُس بلوے تو نہین مانتے جہان اپنے کسی سردار کو پہنچے دیکھا اُس غول پر جا پڑے مہران نے دیکھا ایک نیا معاملہ ہی کہ ہمارے سب ساحر سر برہنہ لڑ رہے ہین غول کے غول ملک اخضر کتنا کر دیا مگر جب مہران سحر کرتی ہی ملک اخضر کانپ جاتا ہی اسکا سحر مہران پر تاثیر نہین کرتا مہران نے کنارہ فیروزہ کو زخمی کیا آفتاب کی حدت سے پریشان ہی جب آفتاب چمکی ہزار دو ہزار کو مارا صاحبقران کا آٹھ لاکھ کا لشکر بیس لاکھ فوج مین گھرا ہی مہر اسم وغیرہ سر برہنہ خواجہ عمرو کو بھی آتا جوش ہی برق بھی صورت بدلے ہوے معتر قران بندہ لیے ہوے ان دونون عیارون نے حقہ ہاے آتشبازی کی بوچھار کر دی مہران نے کئی سحر صاحبقران پر کیے بسبب اسم اعظم کے تاثیر نہوئی حیران ہی کہ ای مہران تیرا سحر خالی جائے بڑے افسوس کی بات ہی آخر طلسم کشا مین کیا کرامات ہی امیر نے اپنے کوتاہ دار پہچانا یا عمرو کو نہ پایا دار کو قلم کیا بیقرار ہو کر آواز دی یارو عمرو پر کیا گذری دار خالی پڑی ہی اگر خدا نخواستہ

میرے عیار کو قتل کیا اسقدر رؤونگا کہ جان اپنی دیدونگا میان سے تا بہ نورافشان روتا ہوا جاؤنگا
ایسے یار وفادار کا مارے جانا سخت طبیعت پریشان ہوگا ایسے اُس مقام پر صحبت حال اپنا ابتر کیا
عمرو نے دور سے دیکھا کہ میرے واسطے سخت بیقرار ہین عمرو نے اپنے کو ظاہر کیا عرض کی ای شہریار
خدا نے مجکو بچایا ملک اخضر نے رہا کیا تھا صاحبقران پھر لڑائی مین مصروف ہوے ہرطرف ہنگامہ گیرودار
بلندی ملہ آفتاب شعلہ مزاج خوب روز و شور سے لڑری ہین ہزارون ساحر مارے مہران آسمان سیر
نے دیکھا لشکر کو شکست ہوا چاہتی ہے افسون کو آوازدی یا شیطان کیا ستم ہے حمزہ کے ساتھ بہت کم لوگ
ہین تم سب زیادہ ہو لشکر حمزہ کا گھرا ہوا ہے گھیر کر قتل کرو زندہ بچکر نہ جانے پائین سب کو گھیر کر مارو
ادھر نقبا ے بلندآواز بصد سوز و گداز یہ اشعار عبرت آثار تصنیف کردہ سعدی پڑھ رہے تھے نظم

جہان بر آب نہادہ است و زندگی بر باد　　غلام ہمت آنم کہ دل برو ننہاد
جہان نماند و خرم روان آدمیے　　کہ باز ماند ازو در جہان بہ نیکی یاد
سراے دولت باقی نعیم آخرت است　　زمین سخت نگن چو مے منی بنیاد
کدام میش درین بوستان کہ باد اجل　　بے برآوردا ز بیخ قامت شمشاد
حیات عاریتی خانہ ایست در رہ سیل　　چراغ عمر نہادہ است بر در یچہ باد
برآنچہ میگذرد دل منہ کہ دجلہ بسے　　پس از خلیفہ بخواہد گذشت در بغداد
گرت ز دست برآید چو نخل باش کریم　　ورت ز دست نخیزد چو سرو باش آزاد
بسے بدیدۂ حسرت زپیش نگاہ کند　　کسی کہ برگ قیامت زپیش نفرستاد
وجود خلق بدل مے کنند ورنہ زمین　　ہمان ولایت کیخسرو است ملک قباد
خلاف چشم بصیرت کہ گرد کرد و نخورد　　ببرد گوے سعادت کہ صرف کرد و بداد
ہمین نصیحت من گوش دار و نیکی کن　　کہ دانم از پس مرگم کنی بہ نیکی یاد
یکی دعا کنمت بے ریونت از سر صدق　　خدات در نفس آخرین بیامرزاد
تو ہم زبان نکنی گر بصدق دل گویے　　کہ آفرین خدا بر روان سعدی باد

ان اشعار سے ساحرون نے سحرون کو پھر دہنایا صاحبقران پر سحر کرنے لگے امیر اسم اعظم پڑھ رہے ہین ملک
اخضر جان دینے مین مصروف آفتاب چمک رہی ہر جسطرف جاکے اشارہ کیا شعاع گرمی روشنی ہوئی سو
دو سو جلے سو دو سو جھن گئے کسی پر برق گری کسی پر شعلہ ہاے آتش گرے جلکر رہگئے صاحبقران
لڑتے بھڑتے چلے سرداران تہمتن دہنے بائین مثل بہرام گردین خاقان چین دحمیط اژدر در و عبدالقوی
و عبدالجبار ردگر قیس سپرگردان و نعمان بن منذر و منظر شاہ یمنی و عامر شاہ سعدو باری و
سیف ذوالیزن و ابوالمعجن گرد و طوق خران گرد علمداران لشکر اسلام یہ دونون بھائی
علم فوج لیے ہوے جہان پر علم فوج نصب کردیے اُسی مقام پر لڑائی ہوئی سرداردن نے شمشیر زنی
کی پھر ہرا علم کا رنگین ہوگیا دونون بھائی علمدار بھی مصروف جانبازی صاحبقران اس شان و شوکت سے
قریب مہران آسمان سیر کے پہونچے مہران نے آگ برسائی صاحبقران پر تاثیر نہوئی صاحبقران جب
بالکل قریب پہونچے مہران آسمان سیر نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے سپر گشاسپ کو اُٹھایا وار اسکا

روک لیا ہزارہا تیشے گرے تلواریں خنجر چلے مگر کسی سحر نے صاحبقران پر تاثیر نہ کی صاحبقران نے الجہاد لیے
ہاتھ نکالا خبردار خبردار کہکے ایک ہاتھ مارا مہران نے کئی سپریں چہرے پر حائل کیں وہ سپریں تیغ عقرب سے
کٹیں سر پر مہران کے تلوار پڑی جب مہران نے آہ کی صاحبقران کو رحم آیا ہاتھ روک لیا مہران تڑپکر
الگ ہوئی آواز دی یارو نکل چلو سب کے پاؤں اٹھے صاحبقران نے دیکھا اخضر وغیرہ تعقب کیے
ہوے جاتے ہیں صاحبقران کو زخمی ہونا مہران آسمان سیر کا سبب شاق ہوا پلٹ پڑے خواجہ سے
فرمایا اخضر وغیرہ کو روکو مجھے عورت کے حال پر رحم آتا ہے جس دن اُن مکاروں کا سامنا ہوگا زندہ قید ہی ہو
کر تعقب نہ چھوڑو لگا جان تک ہو سکیگا قتل ہی کرونگا اُن بیحیا زن نے اپنے ولی نعمت کو قید کیا کچھ خوف
خدا نہوا ملک اخضر وغیرہ رک گئے تمام لشکر کا مہران آسمان سیر نکلی ایسی شکست فاش کھائی
کہ راہ میں بھی نہ رکی طرف طلسم کے روانہ ہوگئی سحر العجائب و مصر الغرائب تخت پہ بیٹھے ہیں صاحبقران فتح
فیروزی بھرے سحر العجائب و مصر الغرائب بیٹھے ہوئے گھبراتے ہیں بھائی سے بھائی کہتا ہے آج بڑا
تردد ہے خودبخود طبیعت گھبراتی ہے مصر الغرائب کہتا ہے بھائی صاحب سے طلسم کشا سے مقابلہ پڑیگا سحر العجائب
کا قول ہے کہ یہ تو آپ جانتے ہیں ملکہ مہران سحر میں طاق شہرۂ آفاق ہے لیکن اُسکے مقابلہ نہیں کر سکتا کیونکہ
صاحب اسم اعظم ہے اُس پر سحر تاثیر نہیں کرتا ملکہ کیا کریگی خواہ مخواہ انتشار ہوگا یہ ذکر تھا کہ ہزارہا جادوگر
لاکھوں جادوگر خستہ شکستہ پریشان زخمدار بیقرار آکر بیہوشی گھبرا کر سحر العجائب نے پکارا ارے کیا ہوا عرض
کی حضور عمرو کو دار پر کھینچا تھا صاحبقران مع لشکر ساحران آگئے جنگ عظیم واقع ہوئی ہم لوگوں نے
شکست فاش کھائی ہر چند لشکر اُسکا بہت کم تھا مگر سب جانباز سرفروش اس رنگ سے سب لڑے
ساٹھ لاکھ جادوگر مارے گئے آخر شکست ہوئی فرار پہ قرار کیا ملکہ بھی زخمی ہوکے آتی ہیں کہ مہران
زخمی آکے پہونچی دیکھا سر سے خون بہہ رہا ہے حیران و پریشان سحر العجائب تخت سے اُٹھ کھڑا ہوا ملکہ
ملکہ لیکر چلا ملکہ نے ایک دو ہتڑ مارا کہ او بیحیا ظالم جادو تو نے مجھکو مقابلہ طلسم کشا میں بھیجا حمزہ پر
سحر تاثیر نہیں کرتا کیسے کیسے سحر کیے لیکن اُنپر تاثیر نہوئی آخر میں زخمی ہوئی لشکر نے شکست کھائی اور یہ
عرض کرتی ہوں کہ اب صاحبقران کوہ عجائب و غرائب پر پہنچ جائینگے تمام لشکر صاحبقران کا گیا
ساحر وغیرہ ساحر سب موجود ہیں جو قید ہوکر آئے تھے انہیں صاحبقران نے چھڑایا اب تو دس لاکھ کا لشکر
اُنکے ساتھ ہے یہ جو غلام جاکے شریک ہوئے ہیں آفتاب کا چمکتا زناسد فیروز سے پہنچے ہوے لڑ رہی
تھیں یہی اُنکے دلوں میں تھا کہ مجھکو قتل کریں لیکن حمزہ کو کوئی صدمہ نہ پہونچے مگر حمزہ نے احسان
کیا میں زخمی ہوئی تو ہاتھ روک لیا اگر طلسم کشا کد کرتا تو میں قتل ہو جاتی حمزہ کا مزاج نہایت غریب
ہے یہی فرماتے تھے کہ تو میرے سامنے سے ہٹ جا اُن مکاروں کو بھیج جنہوں نے کوکب کو قید کیا
ہے اصل یہ ہے کہ صاحبقران کو کوکب کا بڑا خیال ہے قاسم و بدیع الزمان و ایرج و نور الدہر بھی
انہیں کے ساتھ ہیں اب تو وہ لشکر طلسم کشا کے ساتھ ہو کر کا جو زمین بار نہیں سنبھال سکتی سحر العجائب
و مصر الغرائب نے مصدوم گلپوش ایک ساحرہ ہے اُسکو بلا یا کہا اے مصدوم لشکر لیجا اور اسم اعظم
حمزہ کا بند کر آؤ ورنہ کوہ عجائب و غرائب کے نہ جانے پائیں پانچ لاکھ ساحر لیکر مصدوم گلپوش
چلی اب ذکر بہت خونریزی واجب و لازم ہے مصنف عرض کرتا ہے کہ بہت خونریزی بادشاہ کوہ عجائب و غرائب

اپنے مقام پر پہنچا ہی کہ چند ساحر ہمراہیان ملکہ مہران شکست خوردہ سوات سے گذرے اسنے پوچھا یارو کیا ہوا
سب حال بیان کیا بت خونریز نے زانوؤن پر ہاتھ مارا کہا یارو غضب ہوا یہی حال کتاب سامری مین بھی
صاف صاف تحریر ہی کہ طلسم کشا بعد جشن قصر زمردنگار زوجہ شاہ کو شکست دیگا مہرخ گذرا لکاکو عجائب و
غرائب پر ہوگا یہ ذکر تھا کہ صحرا سے گرد اڑتی دیکھا ملکہ معدوم کلپوش تخت پر سوار پا کلاکو ساحر پشت پر
بت خونریز سے آکر ملاقات کی بت خونریز نے پوچھا ملکہ کہان جاتی ہو کہا ای شہنشاہ و شاہان طلسم نے عجب
قیامت کی خر فکرای سر پر ہی طلسم کشا آگیا ملکہ مہران شکست کھا کے آئین مین رو رہے جاتی ہون میرے
خیال مین آیا کہ آپ سے بھی ملاقات کرلون شاید تھا نہ ہے جاتی ہو ملکہ مہران خلق و اخلاق کی طلسم کشا کے
بہت تعریف کرتی ہین بت خونریز نے کہا مجھے روز جشن آگاہ کیا تھا کہ اس نوجوان مین سب علامتین طلسم کشائی
کی موجود ہین بڑے نادان ہین جو اسے لڑتے ہین جو لڑیگا مارا جائیگا معدوم نے کہا ای بت خونریز پھر کیون
نہین شریک طلسم کشا ہو جاتے بت خونریز نے کہا مذہب کا پاس ہو معدوم کے منھ سے نکلا ہمکو یہ مذہب
بھی واہیات معلوم ہوتا ہو کل مین اپنے قصر مین بیٹھی تھی ایک دو ورقی کتاب مسلمانانکے دیکھے انہین صاف
صاف مرقوم تھا کہ لات و منات پتھر کے بنے تھے سامری و جمشید مثل ہمارے تمھارے انسان تھے
ابن ابلیس خود پرست کو مارا صالوس کو قتل کیا مذہب ساحران کی یہ حقیقت ہو مین نے تو آج تک
کوئی اسکا جواب نہین تجویز کیا اور برابر سوچتی ہون حقیقت مین اس بات کا کیا جواب ہو سوال انکا انتخاب
ہو میان کے علمانے اپنی کتابوں مین جو لکھی ہین انمین کچھ جواب و سوال نہین لکھے ہر تقلید جا بجا لکھی ہی یہ کونسی
خدائی ہی بت خونریز نے کہا ای معدوم تیرا اعتقاد پلٹ گیا تو تو سزا کے لائق ہو عجب امورات تیرے
ذہن مین آگئے جی چاہتا ہو تیری مشکین باندھکر بھیجدون معدوم نے کہا آپ اسکے مجاز نہین کیا مین آپکے
بابیہ کی کارکنی ہون آپ کو کیا کوئی بڑا مرتبہ ہو اپنا اپنا دل اپنا اپنا مزاج آپ ہی جواب دیجیے کہ سامری
و جمشید مثل ہمارے تمھارے تھے اُنکی پیدائش کا مقام مشہور ہو وہان اُنکی بی سنکر باپ اُنکے میان
پہلا و دادا اُنکے سا جہس ظاہر تو یہ معلوم ہوتا ہو کہ معبود تھے پیدا ہوئے کون اُنکو کہتا ہو کہ معبود تھے سامری و
جمشید کے باپ میان پہلاد خداپرست کامل و اکمل باپ پہلاد کے ہمیشہ منع کرتے تھے کہ نام خدا نے پہلاد
نہ مانتا تھا ہر جہس نے پہلاد کو پہاڑ سے گرایا خدائے نادیدہ نے اُسکو بچایا کمہار کے آوے مین اُسکو
ناری سے جلا جلادون خدائے نادیدہ نے وہان بھی اُسکو بچایا تو تصویرون مین دیکھو لوکہ آوے مین بلی نے
بچے دیے تھے کمہار بچے نکالنے گیا وہان پہلاد کو پایا ای بت خونریز خدائے حقیقی کو اُسکو بچانا منظور تھا
کس کس طور سے بچایا آخر مین ہر جہس نے پہلاد کو ایک ستون سے باندھا کہا آج اپنے خدا کو بلا پہلاد
ایسا کامل خداپرست تقاضائے اعتقاد سے مست تھا یہی کہے گیا کہ مین نام لینا اپنے پیدا کرنے والے کا نچھوڑونگا
ہرجہس نے چاہا کہ ہاتھ تلوار کا مارون سر اُس خداپرست کا جدا کردون اُسنے تہ دل سے نام خدائے نادیدہ
کا لیا پکارا اُٹھا ای پیدا کرنے والے تیری قدرت کا قائل ہون یہ بھیا مجھکو بے خطا قتل کرتا ہو تیری انوار
قدرت کو بدل دیکھتا ہون آنکھین

نظم

| | | |
|---|---|---|
| ہر کجا اندر گلستان عندلیب زار دید | ہمسر گل در چمن استادہ او کے خار دید | فی الحقیقت اندرین دنیا چو شیاد اید |
| درد و رنج و حسرت ماندیشہ آزار دید | برج شمس و قمر اول نظر بار دید | جلوہ دگر از چہرہ ہمدم جمال یار دید |

| | | |
|---|---|---|
| در دیار معرفت سوداگری ہر کس کہ کرد | او ز سودائے محبت گرم ہر بازار دید | نیک شد انجام آن مرد عدار در جہان |
| ہر کہ اندر ابتدا ہر انتہائے کار دید | عارفان ہمدو نشین گوشۂ توحید را | گاہ اندر خلوت وگہ بر سر بازار دید |
| گفتگو ناگفتنی آورد ہر کس بے زبان | حالت نادیدنی اندیدہ آخر کار دید | گر دریا ران گہر در نظم این دیوان شاد |
| سینہ خود را چو مینہ ی معدن اسرار دید | | |

اسطرح ملک کے دعائی اعتقاد کامل تھا اپنی بدبختی مین دیکھے سوتن
حق ہوا ایک شیر بر لشان پیدا ہوا کہ اُسکی قطع لکھنا مورخین کو بن نہین پڑا یہ قہر خدا تھا اُسنے اُسکو قہر خداوند
تمہارے نے ہلاک کیا افسوس اے بت خونریز ایسے معتقد کے فرزند دعوی خدائی کرین سب کو برگشتہ کرکے
یکتائی پہ مرین جون جون زیادہ کرتا ہے دلمین شکوک بڑھتے گئے بت خونریز نے کہا اے معدوم کیوں گستاخ تو
بھی مسلمان ہو لشکر حمزہ مین تیرا نباہ ہوگا مولوگون مین کیون رہتی ہے اب مین تجکو جانے نہ دونگا معدوم
بل کرکے اُٹھی اور کہا اے بت خونریز تمہاری کیا طاقت ہے کیا مین تمسے سحر مین کم ہون جسطرح تمہاری چاہ
سمجھو مین مقابلہ حمزہ مین جاتی ہون دو چار سوال اُنسے کرونگی وہ فہیمان عرب ہے اگر بیشک جواب
باصواب دینگے مین مسلمان ہو جاؤنگی رہبری کرونگی حمزہ کا مین ضرور ساتھ دونگی شکرانون کو شادونگی یہ
کلام دلیرانہ معدوم گلپوش سے سنکر بت خونریز کانپنے لگا کہا کیون اے معدوم یہ باتین تمہارے دل مین
بھری ہین تمتو کھلی ہوئی شاہان طلسم کی دشمن ہو اب مین تمکو مقابلۂ طلسم کشا مین جانے دونگا کہ وہان
جاکے یہ فساد برپا کرو معدوم نے کہا اے بت خونریز تمہاری کیا مجال ہے مقدمۂ مذہب نہایت محال ہے
انسان کو مناسب ہے کہ تحقیقات مذہب کرے یہ جو تم سوال کیے اُسکا جواب نہ دیا اُن ضد کرتے ہو ہم کسی کے
لونڈی غلام نہین ہین حقیقت مین افعال سحر العجائب و سحر الغرائب تھا ایسے شکرانون کو پہنائے ہونگے
ہمکو دست ناگوار ہوا کہ انہے ولی نعمت کو قید کیا اُن پناہ نہ دیا اب تک اُنکی رہائی کی کوئی صورت نہین
شاہان طلسم کو یہ مناسب تھا کہ کوکب کے قدمون پر گرتے خطا معاف کراکے رہا کردیتے وہ جاکر امیر کو
سمجھاتے شکست طلسم کے طور ہوتے یہی سلطنت قائم رہتی بت خونریز نے کہا سحر العجائب و سحر الغرائب
کو کیا ضرورت تھی کہ خطا معاف کراتے عدو تو غضب سامری مین مبتلا ہین مغضوب درگاہ خداوند ہین کون
ضد کرے معدوم نے کہا خداوند سامری کہان ہین جہنم مین جل رہے ہین اب تو بت خونریز اُٹھا کہا او
معدوم تیری زبان قلم کردونگا تو نے خداوند کو ایسے کلمات سے کہ جہنم مین ہونگے یہ کہکر لہ مارا معدوم کا قلب
تھرایا پیشانی پہ پسینہ موت کا آیا معدوم نے زبان اپنی کاٹ کے خون بت خونریز پہ پھینک مارا وہ خون
جو جسم پر بت خونریز کے پڑا ہر سر مو سے شعلہ ہائے آتش نکلنے لگے بت خونریز نے ایک چیخ ماری
آواز دی اے عالمان مذہب سامری میری مدد کرو اس ظالم نے مجکو بیکار کردیا خانۂ دل غم و الم سے
بھر دیا اُسی مقام پر ایک چھوٹا سا گنبد سنگین بنا تھا اُسمین سے ایک آواز مہیب آئی کہ اے فرزند مین ہوا ہے
دنیا کی تکلیف دی بت خونریز نے آواز دی اگر آپ تشریف نہ لائینگے اپنے خدمتگار کو زندہ نہ پائینگے
اعضا جل رہے ہین مرگ رسیدہ ہے شعلہ ہائے آتش نکل رہے ہین اُس گنبد سے آواز آئی کہ زمین تھرائی وہ یہ
آواز تھی کہ اے فرزند بہت بری ہوئی خیال کرکے دیکھا ایک لکڑا آسمان پر آیا اُس سے برف برسنے لگی
بت خونریز نے اُس برف کو اپنے اوپر لیا سب شعلہ ہائے آتش گل ہونے لگے تمام جسم صاف ہوا معدوم
نے کہا او ملعون تو نے اپنے بزرگون کو برائے مدد بلایا اُنہین کے بھروسے پہ بت خونریز بنا ہے لیکن

کو گنبد پر مارا اور آواز دی ای شیطان مجسم باہر تو نکل وہ گنبد پھٹا اندر سے ایک ساحر سیہ فام بدانجام نکلا
پوست جسم کا گلا ہوا ہڈیون کا مالا پہنا ہوا ڈھرو کا جو مارکر نکلا استخوان جنبش مین ہوے منھ جو کھولا وہ بوے
آئی کہ دماغ الٹ گیا معدوم نے ایک چیخ ماری منھ سے شعلہ ہاے آتش نکلے اسی ساحر پر وہ شعلے پہونچے
اُس ساحر نے قہقہہ مارا کہا بحکم سامری تم بھی اس لایق ہو کہ ہم عالمان مذہب سامری پر سحر کرو ہمنے
اپنی عمر کو عبادت سامری مین بسر کیا اپنے کو گرسنہ رکھا عیش دنیا کا ترک کیا یا سامری اسکو لینا ہمارے
ساتھ یہ گستاخی اسکی زبان بند ہو جائے یہ جو ساحر نے چیخ مار کے کہا معدوم چپ ہو گئی زبان بند ہو گئی
تھر تھر کانپی زمین پر لہرا کر گری ساتھ والون نے جو یہ معاملہ دیکھا اپنے افسر کا خیال کرکے اپنے اپنے
مقام سے دوڑے آواز دی ہمارے افسر کو کیا کیا اُس ساحر نے آواز دی کہ تم سب کی شامت آئی ہو اپنے
اپنے مقام پر جاؤ غنیمت جانو کہ ہم نے تمکو سزا نہین دی مگر وہ سب بلوہ کرکے چلے سحر کرنے لگے گولے
ترنج نارنج مارے وہ ساحر ہنسا کہا ای بت خونریزی ہمین افسوس ہوتا ہی کہ بندگان سامری ہمارے ہاتھ
سے مارے جاتے ہین ان سب کو منع کرو ایک اشارے مین سب کا خاتمہ ہی بت خونریزی نے کو ہے آواز دی تم
لوگ کیون ملال کرتے ہو تمہارا افسر مسلمان ہو گیا اس وجہ سے گرفتار کیا جناب مین سامری کی ایسے کلمات
کہے کہ جیسے مہر منوسکا پھوڑے سامری چھوڑ کر چلے آئے اب ہوے دنیا کہان کی لطف ملاحظہ آرزو کھلا
یہ ہم خوب جانتے ہین وقت انقلاب ہی لیکن جنکے شریک ہین اُسکا ساتھ دینگے مذہب سامری کو روشن
کرتے ہین فوج والون نے نہ مانا سحر کیا گولے جو پہاڑ پر مارے پہاڑ تھرایا اس ساحر نے ایک چیخ ماری
یا سامری کہکر دستک دی جھونکا ہوا کا چلا وہ سب ساحر بیہوش ہو گئے پھر اسنے دستک دی سب
ہوشیار ہوے کہا کیون صاحبو تمنے اپنی حقیقت کو دیکھا ہم صاحبان شریعت ہین جو سب کا خیال ہی اگر ایک
ہاتھ جلا دون تو سب کے سر اڑا دون اب ہم اپنے مقام خاص سے نکل آئے اب بچکر کیا خوف ہی یہ جو للکار کر
اسنے کہا وہ سب ساحر ہوشیار ہوے سمجھے کہ سچ کہتا ہی بھاگے کئی کوس پر جاکے شہر سے اطلاق جادو
کی طرف سے معدوم کے سپہ سالار تعادل اسکا ذکر تھا شمس خاک لیس نے ملکہ معدوم کو قید کیا جس گنبد سے
نکلا تھا اُس گنبد کی جانب اشارہ کیا ایک سنہرا پنجہ پیدا ہوا معدوم کو کھینچ لیگیا معدوم غرق زمین ہو گئی
نکلا اطلاق جادو جب سارے لشکر کو لیے ہوے صحرا مین آکر اُترا اسنے کہا یارو بڑے تاسف کی بات ہی کہ ہمارا
افسر کا حال محبت صاحبقران مین یہ ہوا کہ اپنی آبرو گنوائی شمس خاک لیس زمین سے نکل آیا ان لوگون کا
کیا کہنا ہم مین اپنی سحر و ساحری مین کامل سادہ لیکر بیٹھے اب نکل آئے اب اُنکا سحر کون روک سکے صاحبقران
کو اطلاع کرنا واجب و لازم ہی لشکر والون نے کہا ای اطلاق ہم تمہارے ساتھ ہین جہان کہو وہان چلین اور
صاحبقران کی خدمت مین چلنا تو واجب و لازم ہی اطلاق جادو نے سب کو ساتھ لیا جو خاص اعتقاد
تھے وہ نکل سکے ڈیڑھ لاکھ ساحرون کو ساتھ لیکر اطلاق جادو چلا صاحبقران زمان ملکہ مہران آسمانیہ
کو ساتھ لگا کر جشن کر رہے ہین آفتاب وہ سیمرغ عرض کرتی ہی اب حضور دیر نہ کرین جلد تشریف لے چلین سب
غلامان جانثار ہین لشکر آراستہ ہی صاحبقران فرماتے ہین اس جشن سے فراغت حاصل کرون تو مین
کوچ کرون کہ ہرکارے دوڑے ہوے آکر عرض کی ای شہنشاہ گیتی ستان اطلاق جادو ڈیڑھ لاکھ
ساحرون سے قریب لشکر حضور آتا ہی نہین معلوم کیا ارادہ ہی صاحبقران نے فرمایا دریافت کرد

ہرکارے نے جا کر اطلاق سے پوچھا اطلاق نے کہا صاحبقران زمان سے عرض کرو ہم فریادی آئے
ہیں صاحبقران نے کہا بلاؤ لشکر کو کنارے پر ٹھہراؤ انکی حفاظت کرو آفتاب شعلہ مزاج واسطے استقبال
کے گئیں اطلاق کو لیکر سامنے آئیں اطلاق نے جو دربار زرنگار صاحبقران دیکھا ملک اخضر سبز پوش
بادشاہ طلسم مینوسواد ایک جانب ملکہ شیدائے شعبدہ باز بائیں ملکہ آفتاب شعلہ مزاج بڑی آبرو سے
کرسی جواہر نگار پر نہایت تکلف سے بیٹھی ہیں ایک جانب ملکہ زنار ایک طرف ملکہ فیروزہ چار سو سرداران
نامی نامی سو پہلوانان گرامی دربار زرنگار نہایت تکلف سے آراستہ ملکہ شیدا سے شعبدہ باز نے اطلاق
کو پہچانا اطلاق نے دست صاحبقران کو بوسہ دیا ہاتھ اٹھا کر دعا و ثنائے بادشاہی بجا لایا ملکہ شیدا نے
کہا اے شہریار یہ ساحر آبرودار ڈیڑھ لاکھ ساحروں کا افسر ہے حضور سماعت فرمائیں خواجہ عمرو بھی کرسی
پر بیٹھے ہیں برق فرنگی بھی حاضر خدمت ہے کہ اطلاق نے تمام کیفیت ملکہ معدوم گلپوش کی بیان کی
عرض کی حضور کے مذہب کی عزت میں اُنسے تکرار بڑھی آخر مقابلہ ہوا ایک ساحر زمین سے نکلا اسکا نام ہشت
ہشتش خاک بسر ہے دست گل کے گر گیا تھا دیون کا ملال کہنا چاہیے اُسنے ملکہ کو گرفتار کیا زبان بند کردی آخر
گرفتار ہو گئیں کیا تعجب ہے وہ انکو قتل کرنے کا ارادہ کرے اب عرض بخدمت سحر العجائب و سحر الغرائب جا بجی
جو طلسم وہان سے آئے طلسم شہریار نے عالمانہ سوال کیا کہ بت خونریز اسکا جواب نہ دیگا اور حضور سے
بھی اگر زندہ بچینگے تو چند سوال کرینگے صاحبقران نے فرمایا جو پوچھینگی اسکا جواب دیا جائیگا یہ فرما کر طرف
خواجہ کے ملتفت ہوئے فرمایا خواجہ کوئی صورت رہائی معدوم کی کرو عمرو نے عرض کی میں محتاج مفلوک
میرے لیے کیا ہو سکتا ہے قرضخواہوں نے گھیرا ہے اگر نکلا پکڑا گیا اس وجہ سے لشکر سے نہیں نکل سکتا امیر
نے فرمایا خواجہ جب تمسے کوئی بات کی تم نے ایسا ہی ایک حیلہ پیش کیا آفتاب یہ کہکر اٹھی کہ کنیز جا کر جستجو کریگی
ملکہ شیدا نے ہاتھ پکڑ لیا کہا بی بی وہ ملعون عالم مذہب سامری کہ جسکے ہر اعضا میں کیفیت سحر و ساحری
بھری ہو جتنے ساحر دربار میں صاحبقران کے حاضر ہیں یہ کوئی اُس پر غالب نہ آئیگا آئندہ سرکار کو اختیار ہے
یا تو یہ مرحلہ سخت بسبب دست زبردست شہنشاہی سے انجام پائیگا یا شہنشاہ اوج عیاری فکر کریں تو
کوئی صورت نجات ہو شمس بلائے روزگار ہے ثانی ہشتش ہے ملک ایک سحر میں قیامت برپا کریگا لیکن اب
حضور جلدی کریں اطلاق نے کہا میں بھاگے جانبازی حاضر ہوں جن لوگوں نے سحر کیا ایک سحر میں اُنسے
سب کو بیہوش کر دیا اور ہوشیار کر کے کہا آپ لوگ چلے جائیں جو لوگ جان بچا کے بھاگے ملکہ شیدا
انہیں کہا کنیز جاتی ہے اگر پروردگار نے اپنا فضل شریک حال کیا تو معدوم کو لیکر آتی ہوں اور دیا جا
دینے جاتی ہوں مہرلم نے دو ہزار روپے سامنے خواجہ کے رکھے کہا خواجہ یہ تو حاضر ہے آپ بھی تکلیف
فرمائیں عمرو نے کہا آپ سب صاحب کچھ دیں سب ساحروں اور غیر ساحروں نے موافق اپنی اپنی
حیثیت کے حاضر کیا مبلغ خطیر جمع ہوئے خواجہ نے نذر قبول کیے شیدائے شعبدہ باز آفتاب جبین شیدا
سے کہا خواجہ خواجہ کے بعد ہمدم فرنگی برق کے بعد مہتر قران یہ سب فرداً فرداً چلے آفتاب نے
عرض کی یا صاحبقران زمان آپ بھی پیچھے بے حضور کے جانے کچھ نہ ہوگا صاحبقران بھی اپنے مقام سے
اٹھے پشت اشقر پر سوار ہو کے اسی جانب چلے بت خونریز شمس خاک بسر سیاہ پر پہنچے میں طلسم
نے جاتے ہوئے ایستہ و قنارہ دیکھا اُدھر گزرا ہوا کہا اے بت خونریز کوئی آتا ہے طلسم کشا کو خبر ہو گئی کچھ ہانک دیا

میرے پاس رکھدو اسباب سحر و ساحری قریب رکھدیا شمس دیکھ رہا تھا کہ اوپر سے ملا شیدا نے شعبدہ و بازی
اور چکنیں ملکا رہا اور ہر دو اٹل واہی تو نے صدوم کو قید کیا ہے کمر کڑک کے گرین پہاڑ کے کئی پتھر ٹوٹ کے
اپنے مقام سے شمس خاک بسر اٹھا ایک نعرہ کیا کہ او شیدا خبردار ہے اس کو ہنگ ہر ہے جاوا دلی
یکہ وہ مقام نزول ساحری ہو شیدا نے تڑپ کر چاہا اس گنبد میں شمس جاوے شمس نے بڑھ کر روکا اندر گنبد کے
نہ جانے دیا شیدا نے آواز دی صدوم گلپوش پی لی لل آؤ دیکھا زمین شق ہوئی انمیں پھولوں کی آئیں
شمس نے ایک دو پتھر مارا اُسے صدوم غرق زمین ہوگئی شیدا نے تین مرتبہ نکالا اور اُسنے تینوں مرتبہ غرق زمین
کیا اب شیدا سے اور شمس سے سحر چلنے لگا شمس ہنس ہنسکر سحر کرتا اور مقابلے کو ہنسی سمجھتا اور شیدا نے برق
چمکائی اور کبھی بجلی کھینچ ماری برق تڑپکر گری وہ زخمی کیا ہوتا ہڈیاں ہلکر سنگین کھڑ کھڑا آواز آئی جواب دیا
او شیدا کیوں شامتیں آئی ہیں ایسا منہ مجھکو قتل کرڈالوں میں اپنے کو گناہ سے بچاتا ہوں کیا مجھکو گنا وہیں
چھنا ئیگی شیدا نے دوسرا گرز مارا اس کو سے نے ہڈیوں کھڑ کھڑا دیا تھی تو شمس نے اپنے کو زمین گرا دیا ایک
نعرہ ماری جا نچاس ظالم کو لینا زمین کا پی پتھر آپس میں لڑنے لگے ایک پتھر اور کر شیدا کے شانے پہ آکر شیدا
اوکھڑا کے گری شمس بڑھا کر پکڑوں کہ آسمان سے آواز آئی کیا کرتا ہے شمس نے دیکھا تخت اُڑتا ہے بڑے
سحر العجائب آتا ہے تخت کو دیکھتے ہی ہنسا کہا اے بت خونریز سمجھا نا یہ کون آتا ہے اسنے کہا ہمارے شہنشاہ
ہیں کہا یہ سارہان زادہ ہے یہ سب فرزند ذریات جاتے ہیں میں اسکے مکر کو پہچانتا ہوں آج اسکی بھی گردن لیتا ہوں
عمرو نے بھی وہاں سے تیور شمس کے یہ دیکھے پریشان ہوگئے دل سے کہتے ہیں خواجہ غضب ہوگیا اس
ملعون نے پہچانا بت خونریز گھبراتا تھا ہے کار سنگین جادو وند جہ بت خونریز گھبری ہوئی الامان الامان
کہہ رہا تھا کہتی ہے ای مقبول بارگاہ ساحری تنے کمال کیا اشارے کر رہا ہی تم لوگ کچھ دخل نہ دو بت خونریز
و اشارہ شمس سمجھ گیا سنگین جادو حیران ہے کہ شہنشاہ کے آنے پر کیوں کان کھڑے کئے ہیں یہ جل جھک کر
سلام کر رہی ہے خواجہ نے اسی جانب تخت آتا تھا تخت قریب رکھتے رکھتے تنزل کیا منہ سے آواز دی اے
ساحر کمی غائب ہو جا شمس نے کہا اے شہنشاہ آئیے یہ چاہتا ہے میرے قریب آئیں دو گرفتار کرلوں خواجہ
اسکے تیور پہچان گئے ہیں کب قریب جاتے ہیں دور سے حاضر حاضر کر رہے ہیں جیسے ہی سنگین کے قریب
ہوئے سنگین نے کہا اے شہنشاہ آئیے عمرو نے سنگین پہ حلقہ کمند کا مارا جیسے ہی یہ گری اتنا جلد تنزیل
کیا کہ بت خونریز کو پلک جھپکانا مشکل ہوگیا ایک چیخ ماری کہ استاد غضب ہوا میری نند جو عمرو نے لیا
شمس نے چاہا دو پتھر مار دوں خواجہ نے گلیم اوڑھ لی شمس کے ہوش اُڑگئے بت خونریز سر پیٹ رہا
ہے کہتا ہے اے استاد میں تو کہیں کا نہ رہا شمس نے کہا وہ نادان بیوقوف ہمارے اشارے کو نہ سمجھی ہم نے
تو پہلے ہی آگاہ کر دیا تھا کہ یہ سحر العجائب نہیں ہے عمرو عیار ہے اب اُسنے گلیم اوڑھ لی اب نہیں دکھائی دے
چاروں طرف دوڑتا پھرتا ہے تقاضائے کار یہ ہی فرنگی ہو چلا تھا اسنے دور سے دیکھا استاد کا تو پتہ نہیں ہے
بت خونریز ہائے بی بی ہائے بی بی کہکر رو رہا ہے شمس دوڑتا دوڑتا پھر رہا ہے کہتا ہے میں عمرو کو دیکھوں تو
بلاؤں میری نگاہوں سے غائب ہوگیا ہائے سنگین نے بڑی غفلت کی بری طرح سے بچا کہا استاد نے
اپنی جادوگری کو پکڑ لیا اُسی کا سنگین نام ہوگا یہ وقت ہے کہ عیاری کروں یکہ ساحر کی شکل بنکر دوڑتا قریب
شمس کے آیا پکار کر آواز دی اے شہنشاہ ہمارے شاہ دربار میں بیٹھے ہیں تمہاری جانبازی دیکھ رہے ہیں

اے مقبول بارگاہ سامری کیا کہنا شمس حیران ہے صورت دیکھ رہا ہے جی میں کہتا ہے کیا غضب ہے یہ عیار نہیں ڈرتے خوف نہیں کرتے برق تڑپتا ہوا برابر پہونچا کہا دیکھیے شہنشاہ آتے ہیں شمس نے چاہا سحر کرے ان برق نے حلقہ ہائے کمند مار دیے بھلا شمس کب حلقے کھاتا ہے حلقہ ہائے کمند سے تڑپ کر نکلا منہ سے آگ نکل گئی برق زمین پر گرا پاؤں زمین نے تھام لیے برق بھی پکڑے گئے جہان شیدا بھی تھی اسی مقام پہ برق گرا برق و شیدا دونوں پکڑے گئے خواجہ گلیم اوڑھے ہوئے دیکھ رہے ہیں کہ برق پکڑا گیا دل میں کہتے ہیں کہ یہ بھیا کیوں آیا جہاں جاتا ہے عیاری کو خراب کرتا ہے ناحق کو ہوشیار کیا شمس کھڑا ہوا دیکھ رہا ہے کہتا ہے او بہت خونریز تیری روح کا غائب ہونا بڑے افسوس کی بات ہے سنگین جادو نے اپنے کو پہنچایا کہ پہلو سے آواز آئی کہ اے شہنشاہ مجھکو بچائیے ساربان زادہ مجھکو قتل کیا چاہتا ہے شمس نے دیکھا سنگین جادو دوڑی ہوئی آتی ہے سمجھا تو یہ ضرور کہ اصلی سنگین نہیں اتنا نہیں سمجھا کہ عمرو عیار ہے سمجھا کوئی تیسرا عیار ہے یہ بھی سن چکا ہے کہ عمرو کے صحبت سے شاگرد ہیں ایک لاکھ چوراسی ہزار بیک پہ مشہور ہے اتنا اسکے منہ سے نکلا کہ اے سنگین کیونکر چھین عمرو نے لگا ملائی تیور بدل پائے ہے کہ اے خواجہ اسنے بھی پہچانا کہا اے شہنشاہ ساحران عمرو نے مجھکو صحرا میں جا کر درخت سے باندھا اتنا اسنے دھوکا کھایا کہ زبان میں سوزن نہیں دیا میں نے چاہا چہک کے آپ پر گروں وہ کود کے بھاگا اگر آپ چلیں تو میں گرفتار کرادوں یہ کہکر سنگین پہاڑ سے کودی شمس نے کہا میں بھی آتا ہوں بہت خونریز پہاڑ کودتا ہوا کہ صاحب شہر و شمس بھی کود پڑا عمرو تو یہ سوچکر بھاگے کہ مجھکو پہچان گیا ایسا نہو کہ شمس بھی سوچکر چلا کہ ایسا نہو بہت خونریز کہ ساربان زادہ گرفتار کرے مگر خواجہ ایک گل کی آڑ میں آئے تھے کہ شمس نے پہچانا کہ درخت سے ایک ناگن پیدا ہوئی یہ لپٹ گئی کہ اے ساربان زادے کہاں جاتا ہے عمرو نے خنجر مارا ناگن کٹ کے گری اندھیرا ہوا اس ہنگامے میں عمرو نے پھر گلیم اوڑھ لی شمس ڈھونڈتا پھرتا ہے بہت خونریز کہتا ہے استاد ہو گیا مر کر تماشا میں تو اپنی روح کو دیکھکر دوڑا تھا شمس نے کہا ارے یہ تیری روح نہ تھی ساربان زادہ تمہاری روح کی شکل بنا آیا تھا ناگن کو مار کر نکل گیا یہ ہمیشہ سے اسی درخت میں رہتی تھی بیک خنجر خوار اسکا نام تھا یہ اسکو شمر طلسم شیدا پہاڑ پہ بیہوش پڑی ہیں برق بھی اسی مقام پہ پڑا ہے شب رہا بہت خونریز و شمس صحرا میں عمرو کو ڈھونڈتے پھرتے ہیں کہ پہلو سے نعرۂ شیر کی صدا آئی نعرۂ صاحبقران

امیر عرب حمزہ ذی حشم
بہ رستم چہ سنجان ہے گیر و دار
ہر بازو شدہ فتح و نصرت نثار
زوج دہ بعزت بہادر معان
گہ رزم جنگ چہ پیہ ذلیل و نزار

منم قاتل کافران جہان
ز گنجاب طعن گردہ فشار
از بیم بجہلا نمر تافت شد
بہ بند از خوف دیوان قاف
در آنجا جو جاہ و ادب یافتم

منم صاحب چتر و تیغ و علم
ز تیغم گنہ داری انوشیروان
بہ دور با ختم جنگ شد آشکار
جہانے بہ پاز عدل و انصاف شد
بصحہ دون یہ گشتہ تکاب
سلیمان ثانی لقب یافتم

شمس نے جو صاحبقران کو دیکھا کہ امیر تلوار پکڑ کر چلے کئی ہزار ساحر پہاڑ سے اترے صاحبقران کو گھیر لیا عمرو نے بھی اپنے کو ظاہر کیا نعرہ کرکے چاہا نعرۂ عمرو

ہمہ فرزند ہشتم مہتر مہتران
مری نسل سے ملک پیدا ہوا

مرا نام ہی خواجہ خواجگان
مرے نام پہ غدر شیدا ہوا

اڑاتا ہون کفار کے مین دھوئین
مری چال سے ہی صبا پائمال
مرا اسپ ذی حشم نامدار
کہ آقا ہمارا حبا ... ہی

جھکاتا ہون دشمن کو ہر دم لہو مین
فلک کی جو گردش کا سامان ہوا
امیر عرب شیر پروردگار

مرا گل ہی گلشن فیسل و قتال
نشان تھا مری گرد پاپوش کا
یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہی

کسی کو پتھر مارا کسی پر حلقے لمند کے مار دیے کسی پر حباب مارا غول

حیران سمجھے کہ یہ دبلا پتلا تاتنیا کیا قیامت کرتا پھرتا ہی شیدائے شعبدہ باز اس حال مین دیکھ رہی ہین دل مین اپنے کہتی ہین کہ صاحبقران کو اپنے زندگی غلامون کا بڑا پاس ہی خود بھی تشریف لائے ہین پروردگار انکو بچائے اے معبود ایسا ہو انکے دشمنون پر کوئی زوال ہو خاص ہمارے واسطے صاحبقران زمان نے اپنے کو یکہ و تنہا یہان پہونچایا پروردگار انکو صحیح و سالم رکھے زمان انقلاب ہی دنیا کی کیا حقیقت ہی ہمارے واسطے یہ کدو کاوش کر رہے ہین اگر چہ لشکر تشریف لاتے لطف سے سرکوبی تا ای کریم رحم کر مین نے تیرا مذہب اختیار کیا سامری و جمشید پر لعنت کی تو عنایت کر ہر طرح تو اپنے فضل و کرم شریک کر سکتا ہی

نظم

کہ از خاک گردید اظہار قدرت
گہ از مہر بکشود اسرار قدرت
خداوند دین و دنیا نوشت است
بہر گلشن ابر گہربار قدرت

گہ از گل بخندید گلزار قدرت
بہر خطہ شد حکم تقدیر جاری
خدا کرد ... بہ طومار قدرت

گہ از ماہ و انجم والی زقدرت
بہر شہر شد گرم بازار قدرت
ہی بخشد از فیض خود آب و تابے

اسطرح ملک ملک کے ملکہ شہیدائے شعبدہ باز دعائین مانگ رہی ہین برق بھی تڑپ رہا ہی دیکھ رہا ہی کہ استاد کس رنگ سے رہے ہین صاحبقران اسم اعظم پڑھ رہے ہین بڑے زور وشور سے لڑ رہے ہین جسکے ہاتھ مارا اسکے دو ٹکڑے کیے بت خونریز نے کہا اے شمس یہ کیا باعث ہی کہ آگ برس رہی ہی اور حمزہ پر کوئی سحر تاثیر نہین کرتا شمس نے کہا اس کو کیا پوچھتا ہی اگر یہ شخص ایسا نہ ہوتا تو ہمارے فنا کی طلسم نور افشان کیون قصد کرتا صاحب اسم اعظم محترم و معظم ہی دیکھو اسم اعظم بند کرتا ہون یہ کہکر پڑھا ایک شیشہ جو دل سے نکالا ایک دستک دی ایک طائر پیدا ہوا طائر نے گرد سر صاحبقران چرخ مارا اگر خط کل گلے مین نہ ہوتا تو بیہوش ہو کے گرتے زبان مین لکنت آگئی مطلب منہ ہو گیا وہ طائر اڑتا ہوا قریب شمس کے آیا شمس نے شیشہ کھولا اسکو جھکایا ہاتھ اٹھا کہا آواز دی اے بت خونریز مین نے اسم اعظم بند کر لیا اب حمزہ میرے ہاتھ سے کہان جاتا ہی شیشے کا ہاتھ جو شمس نے اٹھایا عمرو نے سر سے گوپھن کھولا پتھر مارا کہ شیشے کے ہزار ٹکڑے ہو گئے طائر مر گیا صاحبقران کا اسم اعظم کھل گیا شمس تڑپ گیا عمرو نے بہ کلیم اللہ کی سنت ادا کرتا ہی تین مرتبہ اسی طرح شمس نے اسم اعظم صاحبقران بند کیا عمرو نے پتھر مار کے ہر مرتبہ شیشے کو توڑا چوتھی مرتبہ شمس نے آواز دی اے سارہ بان زادے دیکھو اسم اعظم یون بند کرتے ہین کیا مجال کہ جو بہرام فلک بھی ہاتھ ڈال سکے اگر سامری و جمشید ہوتے تو وہ بھی ہاتھ ملتے لیتے پتھر سے سر کو ... طائر پکڑا شیشے مین بند کیا اور عمرو نے پتھر مارا پانچوین مرتبہ آواز دی ارے کوئی حاضر ہو مجلسے کو ... ایک زنگی سیاہ و تیرہ درون حاضر حاضر کہتا ہوا سامنے آیا شمس نے آواز دی اے سیہ پوش سامری اسم اعظم لیا اب سارہ بان چالاکی تیرے ہاتھ ہی اسم اعظم لیکر وہین چلا جا زنگی تیغ برہنہ لیے ہوئے بہت خوب بہت خوب کہتا ہوا سامنے صاحبقران کے آیا

آواز دی یا امیر ذرا مجھ سے مقابلہ کیجیے تو آپ کو مزا ملے میں آپ کی جرأت ولیاقت کا مشتاق ہوں یہ کہکر ہاتھ پیچ
کا مارا امیر نے پیچ کو نیچے پر لگا تھا جیسے ہی وہ پیچ مار کر پلٹا امیر نے ہاتھ مارا زنگی نے سر آگے کر دیا اس سے
کوئی آگاہ نہ تھا سر امیر پر لگ گیا اُس خود سر کے سینے تک تلوار پہونچی صندوق سینہ کھلا ایک طائر تڑپ کر نکلا
اُس طائر نے گرد سر امیر چیخ مارا اگر عرض کر چکا ہوں کہ اسم اعظم بند ہونا یہ چیز ہی کہ زبان میں لکنت آجاتی ہی
طبیعت گھبراتی ہی الفاظ کامل زبان سے نہیں نکلتے سحر کرنے والا زبان پر قبضہ کرتا ہی صاحبقران خاموش
ہوئے وہ چیخ مار کر زمین میں گر کر غائب ہوا زنگی نے دونوں پاؤں زمین پر مارے غرق زمین ہو گیا اس
عمرو حیران کہ کیا کروں شمس سحر کرتا ہوا بڑھا خواجہ تو ہر مرتبہ گلیم اوڑھتے ہیں جادوگروں کا بلوہ ہی پہاڑ سے
ساحر اترتے چلے آتے ہیں ایک نعرا گیا سو آگے صاحبقران کے سحر اڑ کر دیا دامن صحرا لاشوں سے بھر گیا
لیکن احباب عالم انبوہ خلائق جیسے جہان سنا کہ طلسم کشا سے مقابلہ پڑا ہی زیکو و عجائب و غرائب نظر آتے ہی
و میانی قربانی حملہ کرتے ہوئے چلے آتے ہیں کوئی کمان لیکر یا کسی نے ناوک کی لی سنان نیزہ جھکائی کسی نے
ہاتھ تلوار کا مارا چار طرف سے صاحبقران پر وار پڑ رہے ہیں صاحبقران بھی شیرانہ لڑ رہے ہیں شمس تو
کھڑے کھڑے غائب ہوا امیر لڑتے ہوئے قریب ایک نخل کے پہونچے پہلو سے آواز آئی آقا مجھے بچائیے امیر
نے دیکھا خواجہ عمرو نخل کے سایے میں کھڑے رو رہے ہیں سارے بدن پر آبلے چہرہ اداس عالم یاس
خواجہ سے امیر نے کہا اسم اعظم بند ہو گیا منہ سے لفظ پورے نہیں نکلتے دل پر ہجوم غم و الم ہی اسم اعظم کے بند ہونے کا
کیا غم ہو تمہارا کیا حال ہی عمرو نے عرض کی بت خونریز نے سحر کیا میرے سینے میں [illegible] بدن پر آبلے پڑ گئے
برائے خدا حزبیل مجھے دیجیے میں اپنے سینے پر رکھوں ورنہ جلکر خاک ہو جاؤنگا دیکھیے ہر سر مو سے چنگاریاں
نکل رہی ہیں رگیں تک جسم کی جل رہی ہیں امیر گھبرائے عمرو گلیم اوڑھے ایک سمت کھڑا ہی اب جو نگاہ اٹھا کر
دیکھا صاحبقران میرے ہمشبیہ سے باتیں کر رہے ہیں آواز دی آقا ہوشیار ہو جائیے حزبیل نہ دیجیے گا
ورنہ پچھتائیے گا صاحبقران حزبیل اتار چکے تھے عمرو کی آواز گوش زد نہ ہوئی حزبیل ہاتھ میں عمرو نقلی
کے دیدی دیتے ہی اُسنے آواز دی منم شمس خاک بسر صاحبقران گر کر لوٹنے لگے شمس نے چاہا صاحبقران
کو اٹھا لوں کہ آسمان سے نعرہ ہوا دیکھا کیا کرتا ہی منم ملکہ زنار زنار رنگ گرگری صاحبقران پر سینہ سپر
کر دیا دوسری طرف سے نعرہ ہوا منم ملکہ فیروزہ جادو خود کہ ایک ابر از جانب [illegible] کرہ سے اٹھا مگر فیروزی
رنگ کا تھا ہوا ناظرین کو یاد ہوگا ملکہ فیروزہ فیروزہ پوش دختر عقاب جادو صاحبقران پر عاشق ہوئی
تھی چالاک سے وعدہ کر کے چلی تھی اسوقت آگئی بھوکی شمس پر ابر گرایا شمس [illegible] کے بند ہوا
فیروزہ فیروزہ پوش نے دوڑ کر صاحبقران کو اٹھایا صاحبقران آہ آہ کر رہے ہیں فرماتے ہیں اے میرا
سرکاٹ لو مجھے صدمہ نہیں تمہارا کلام کرنا ناگوار ہی دل سخت بیقرار ہی فیروزہ فیروزہ پوش ہوادار
پر ہاتھ رکھے ہوئے چلی آئی تھی ایک طرف سے نعرہ ہوا منم ملکہ گلشن سحر طراز زوجہ سالوس دوسری
طرف سے نعرہ ہوا منم ملکہ ناہید قمر طلعت دختر سالوس دیو بت عاشق صاحبقران ایک طرف سے
نعرہ ہوا منم ملکہ یاسمن گلگون پوش دختر جیحون عاشق خواجہ عمرو تمہیں کہتا ہوں کہ آج چالیس جادوگر
نامی وگرامی اس زور و شور سے آگئے کہ شمس خاک بسر کو دیوانہ کر دیا میدان کارزار لاشوں سے پاٹ
دیا چار سو سرداران نامی وگرامی ہوادار کو صاحبقران کے گھیرے ہوئے مصروف جنگ و جدال ہی

صاحبقران جب آہ کرتے ہیں سب ساحر بیقرار ہو جاتے ہیں ملکہ فیروزہ فیروزہ پوش جمال صاحبقران دیکھا اسقدر بیقرار ہوگئی ہو میں ایسی بدنصیب ہون مہینوں کا راستہ طے کیا صاحبقران کو اسحال میں پایا کاشکے نابینا پیدا ہوتی اس حال پر ملال میں صاحبقران زمان والی تاجدار نہ دنیا کو نہ دیکھتی **نظم**

وا ہوے ہرگز نہ وہ عقدے جو تھے تقدیر کے
سعی اپنے کرتے ناخن گھس گئے تدبیر کے

جو کمان داری ہو دم تک عاشق دلگیر کے
اس نشانے کو اڑا کر پر لگینگے تیر کے

جسکے قامت سے ہو آثار قیامت آشکار
خشتہ ہوتے ہیں مرید اُس کافر بے پیر کے

آشنا معنی سے بھی ہو جائینگے صورت پرست
دیکھ لینگے تجھکو بھی عاشق تری تصویر کے

ایک میرے قتل سے دو لطف ای قاتل ہوے
ننگ دل تیرا سنا جوہر کھلے شمشیر کے

کھاتے ہیں وہ چار رنگ خوبان گل رخسار پر
داغ جینا اس عشق میں تھے اپنی بھی تقدیر کے

بوسہ لیتا ہوں تو کہتا ہی طمانچہ مار کر
رہ گئے تعزیہ آئے قابل جو ہو تعزیر کے

گفتگو تونے غرور حسن سے اے بت نہ کی
رہ گئے مشتاق گردش اپنے تری تقریر کے

شہرہ ہو گیسوے پیچان کا تمھارے ہر طرف
جلتے ہیں چار سو اس بے صدا زنجیر کے

جنبش مژگان سے وہ خونخوار کھیلیگا شکار
سینہ کے نوبت لگا دینگے یہ دستے تیر کے

اپنے دیوانوں کو صحرا سے عدم پہونچا دیا
چیر ڈالا آسمان سے مانگ اُس پری نے چیر کے

آنکھ سے حسن پر وہ نازنین نادان نشین
عاشقون پر پیکر تڑپتے ہیں وہان نخچیر کے

قہقہے کرتے ہیں مثل کبک نالون کے عوض
عاشق شیدا تمھاری چاندسی تصویر کے

دولت دنیا سے آتش بنے جب پھیری نگاہ
جستجو آنکھ اٹھ گئی ڈرنے لگے اکسیر کے

غرض بیقراری ہونا امید کا ہنگامہ و حسرت دیکھنا کسنا کیون فیروزہ بیلوگون کو کس وقت خدا نے پہونچایا لیکن شمس ملعون جہیرجا پڑا زخمی کیا فیروزہ و آفتاب نے دو دو گولے مارے کہ طبقات زمین ہلا دیے عمرو نے دیکھا جادوگرون نے زمین ہلا دی لاشون کے انبار لگا دیے کوہ عجائب و غرائب کانپ رہا ہی بت خونریز گھبرا گیا کے ساتھ والون سے کہتا ہی یارو مین حمزہ کے ساتھ ایسا معرکہ دیکھا تھا شل زرج طلسم نورافشان حمزہ کے ساتھ ساحرون کا جانا ہوگی فوج بھی آپڑی مگر عمرو سخت بیقرار و پریشان ہی کیا تدبیر کرون اس ملعون کے سامنے جس صورت سے جاتا ہون لگاہ تلتے ہی پہچانتا ہی دیکھیے اب کیا ظہور کیا ہوتا ہی معدوم کی کیونکر رہائی ہوگی اگر صاحبقران کو رتے ہوتے نکال لیجا مین تو کیا نفع ہو حال صاحبقران کا یہ ہی کہ حضرت کل بھی کئی اسم اعظم بند ہوا کیا تدبیر کرون سو سو تدبیرون عمرو سوچ رہا ہی کوئی عیاری ذہن میں نہیں آتی بت خونریز تو سر پیٹتا پھرتا ہی افسران فوج نے پوچھا کیون ای شہنشاہ کوہ عجائب و غرائب آپ کیون اسقدر بیقرار ہیں کہتا ہی یارو مین لٹ گیا عمرو نے میری زوجہ کو پکڑ لیا عمرو نے فیروزہ کو آنگ ہلایا کیا مجھکو ملک طاؤس سحر بنا دیجیے اگر خدا چاہتا ہی تو مین اس شمس کو کو مارتا ہون مین نے کیا معقول تدبیر کی ہی جب اُسنے اسم اعظم بند کیا مین نے پتھر مار کر شیشہ توڑا نے طور سے اُسنے اسم اعظم بند کیا اب بدون قتل شمس کچھ نہوگا فیروزہ و آفتاب نے پھر جب کہنے عمرو کے ہمیشہ بنا دیا عمرو اور رنگ و روغن عیاری کا لگا کے شکل بران شمشیر زن بنا رومال سے ہاتھ باندھ

ہنس کو اٹھایا آواز دی فولاد ہزار سامری و جمشید کے بندۂ خاص و اخلاص شاہان طلسم نے میری
خطا معاف کی مگر ارشاد فرمایا کہ حمزہ کے ہاتھ سے شمس ناک پسر کو یہ صدمہ پہونچا کہ اپنے مسکن قدیم
سے نکل آیا اگر وہ خطا معاف کرے تو مین تمکو عہدۂ قدیم دون مین نے عرض کی تو یہ شمس کی مذہب
مسلمانان چھوڑا سامری و جمشید کو سجدہ کیا رومال سے ہاتھ بندھے ہوے ہین تم میری خطا معاف کرو
مذہب کے لالچ مین باپ کو بھی قتل کرونگی پیارا مجرم میرے قالب مین آیا یہ کہتے ہوے خواجہ ہنس کو اٹھا کر
پہلو سے لگا دیا شمس نے جو سر اٹھا کر دیکھا جی مین کہتا ہے کیا ستم کا عیار ہے ہنسا مکار و غدار ہے اب
اسکو اپنے دم آتش قہر و غضب مین پھونک دونگا یہ بھی تو یار لڑے کہ عمرو اسکا نام ہے خوب جھگڑا مچا کے
آزاد ہو کے یکایک آواز دی ای ملکہ عالم آپ خواجہ نے بھی تو رو رو کے پہچان لیا کہ یہ مجھکو پہچان گیا لیکن ایسی
بات منہ سے نہ کہہ سکتے ہو سے چپ ہو رہے ہین سب ساحران لشکر اسلام خاص افسران فوج کو اس راز سے
آگاہ دیتین کہ خواجہ عمرو کل تیران جاتے ہین شمس ہنس ہنسکر بلا رہا ہے کہتا ہے بی بی میرے پاس آؤ اب ہم سب
ملکہ تمکو سلطنت دلا دینگے سحر العجائب و شہر الغرائب تمہاری تابعداری کرینگے خواجہ کے رومال سے ہاتھ
بندھے ہوے آنکھوں سے آنسو جاری فرماتے جاتے ہین کہ وہ مصیبتین اٹھائین کہ ہمارے غلامون نے
بھی کبھی یہ مصیبت نہ دیکھی ہوگی شاخسار نے قید خانے مین کیا کیا صدمے دیے سامری و جمشید نے
پھر رحم کیا کہ ہم اپنے مذہب قدیم پر اپنے سحر اختیار کیا ہنس اٹھاتا ہے جا جا آتا ہے شمس بھی ہر مرتبہ مسکراتا
ہے اپنے جی مین کہتا ہے اسکو گرفتار کر لیا کہ دونگا ہاتھ کھولکر آتش قہر مین پھونک دونگا جب خواجہ عمرو
بالکل پہونچے ہاتھ رومال سے بندھے مین روتے ہوے چلے آتے ہین شمس جھک کے جاتا ہے کہ بی بی تمہارا
کیا اختیار تمہارا سب قصور ذات سے لوگ ہی ہوے ہم تمہاری شادی کے ساتھ شادی کرینگے اسکو
عجائب و غرائب کے قریب جو تاجدار رہتے ہین ان سب کی تصویرین منگا لینگے جسکو تم پسند کروگی اسکے
ساتھ بڑی دھوم سے شادی ہوگی یہاں نقل عرض کرتی ہین آپ کو سب طرح کا اختیار ہے جیسے ہی بالکل
بائین ہاتھ مین چند دانے ماش کے ہین اسواسطے کہ عمرو کے سر پر ڈالدونگا عمرو جل جائیگا داہنا ہاتھ
اپنے رومال پر لالا کہ لگی تھی یہ کہکر جھکایا کہ لو بی بی تمہاری خطا معاف ہوئی جیسے ہی رومال سے
ہاتھ کھلا بیہوشی اگری اسے کہکر شمس اسکو اٹھایا وہ بیہوشی تھی کرتی بھون دس بیہوش ہون دماغ مین
پہونچی ہاے کہکر گرا عمرو نے ہتوڑا حضرت داود علیہ السلام کا نکالا اس زور سے مارا کہ سر کے شمس کے
ہزار ٹکڑے ہوے ہڈیان تک چور ہو گئین صاحبقران جس مقام پر ہین آندھی سیاہ جو اٹھی ہوا دار
سب نے سکتہ ہا آفتاب نے دیکھا اسی مقام پر حزہ بیل پڑی ہے صاحبقران کے ہوش درست ہے
فورا چالاک وحشت ہوے خرزہیل اٹھا کر گلے مین ڈال ایسی آندھی سیاہ اٹھی کہ پہاڑ سے بھی رونے کی
آواز آئی پتھر سر ٹکراتے تھے بت خونریز گھبرا گیا اپنی نذر کو بھی بھولا کہتا ہے صاحبو ایسا ہوشیار ساحر
یون مارا گیا عمرو نے کمال کیا کئی مرتبہ پہاڑ سے رونے کی آواز آئی کوئی پکار پکار کے کہتا ہے ہمارا بھائی
مارا گیا افسوس ہے ایسا پہلوانشین سامری یون مارا گیا دو سو برس کے بعد سجاد سے نکلا تھا نہین پڑھا
اسم اعظم نہ کہا مگر لشکر ہی نے استعدر پر دیکھا ادھر پہاڑ سے برق پر داشتہ چھوٹین شب اپنے گھر
دوسر کیا کہ زمین ہلا دی بت خونریز سب کو جواب دلسکتا ہے کہ ملاحظہ شمس دیکھ سکتا ہے کہتا ہے

بار و غضب ہو گیا جسوقت عالمان مذہب جمع ہوے اور یہ صلاح ہوئی کہ سب ملکر نماز مین جب گوشہ
گمکر تیار ہوے تو سب نہ گئے تھے پہلے سب سے گوشے مین یہی کو داسیہ نشین سامری یہی تھا افسران
نے صلاح دی سارا دن لڑتے لڑتے گذرا اب طبل بازگشت بجوائیے پلٹ چلیے بت خونریز مجبور ہو کر
سحر مین کسی سے کمتر نہین ہے پہ نئے سردار جو آئے تھے انکو بھی سحر کرکے زخمی کیا فقط مارے جانے سے
شمس کے گھبرا گیا جو۔ دلو بھی اپنی بھولا حکم دیا کہ طبل بازگشت بجے طبل بازگشت پر چوب پڑی سرداران
صاحبقران بھی زعمدار بیقرار و حیران ہو رہے تھے طبل بازگشت کا بجنا غنیمت ہوا سب سرداروں کو
لیکر صاحبقران چلے کہ وہ عجائب و غرائب سے مثل ایک صحرائے سبزہ زار تھا اسمین لشکر آکے
اترا بارگاہ استادہ ہوئی معدوم گلپوش بھی آ پہونچی ملکہ شیدا نے معدوم کو پہونچایا جاہ و جلال
صاحبقران دیکھکر دنگ ہو گئی عرض کی تصدیق حضور کنیز مطیع اسلام ہوئی سامری و جمشید پہ
لعنت کی زمرہ سرداران عالی مین ملکہ معدوم گلپوش کو بھی کرسی ملی امیر تو بارگاہ مین آکر مصروف
عیش و نشاط ہوے خواجہ عمرو کو بڑا سہارا ہو گیا ملکہ سرداروں نے بھی شکرگذاری کی ملکہ یاسمن
کی ملازمت کرائی صاحبقران سب ساحروں سے فرماتے ہین آپ لوگوں نے بڑی تکلیف فرمائی
اپنے اپنے ملک پر جائیے ملک سالوس و ابلیس خود پرست کے ملک آپ سب صاحبوں کے
قبضے مین ہین انکو آباد کیجیے عدل و انصاف کے ساتھ بسر ہو سب ساحروں سے لپٹ گئے عرض کی
لونڈیاں غلام اس واسطے نہین آئے ہین کہ پلٹ جائین چاہتے ہین کہ تا بہ فتح طلسم نور افشان زیر
سایہ دامن دولت رہین ملکہ اخضر نے بھی عرض کی ابھی ان ساحروں کا جانا مناسب نہین ہے معدوم
بڑی لائق ساحرہ ہے معدوم کو کل سرداروں کا افسر کیا معدوم عرض کرتی ہے وہ بکرام تدبیر سے غافل
نہونگے حضور بھی دیر نہ کرین بموجب سمجھانے سب کے صاحبقران زمان بھی آمادہ ہین کہ انشاءاللہ
کو عجائب و غرائب کو بہت جلد فتح کرکے چلتے ہین کیون ملکہ معدوم گلپوش لوح طلسم نور افشان
کیونکر دستیاب ہو معدوم گلپوش نے عرض کی اس بارے لونڈی بخوبی آگاہ نہین ہے اتنا تو سنا ہے
کہ کوئی باغ ہے کہ اسکو باغ گلرنگ کہتے ہین وہان لوح ہے نہین معلوم کسی پھول مین ہے یا کسی غنچے مین
پنہان ہے یہ بھی نہین واقف کہ باغ گلرنگ کہان ہے صاحبقران نے فرمایا عنایت پروردگار سے
سب مقام ثابت ہو جائینگے لوح نہ پائینگے تو طلسم کیونکر فتح ہوگا ضرور ناب لوح کا پتہ ملیگا یہان تو یہ
کیفیت ہے بت خونریز جو لشکر آیا اسی وقت اسنے ایک نامہ بخدمت سحر العجائب و مصدر الغرائب
لکھا مضمون یہ تھا کہ ای شاہان نور افشان ملکہ معدوم کا تشریف لانا تو باعث فتور و فساد ہوا
وہ تو بگی مسلمان ہوئی اسکو جو قید کیا قیامت بپا ہو گئی ایک لڑائی پڑی شمس خاک بسر اپنے جوہر سے
عمرو کے ہاتھ سے مارا گیا جو مناسب ہو وہ کیا جائے صاحبقران صحرائے نرگستان مین فروکش
ہین مین نے جو سامان لشکر کشی کیا تھا سب لا کہ ساحر مبارزے سے اتر چکے ہین اب پھر جا کر جبل جنگی ہو اور کنگ
وہان سحر العجائب مہران آسمان سیر سے کہہ رہا ہے کیون صاحب کیا اب تم بدنے کو طلسم کشا کے نکالوگے
مہران نے خود بھی چھوٹے ہوئے ہین کہ جو بادشاہ سے بڑھ کے عرض کی نامہ دار بت خونریز آیا ہے لوگون سے
کہان گھر سے ہوئے حکم دیا بلاؤ نامہ دار نے آکے ہاتھ مین نامہ دیا وزیر طلسم کاؤس خیرنگ ساز

کچھ استاد پڑی ہو وے ستارہ شناسی ثابت ہوتا ہی کہ لشکر عمرو تک بھی نہ پہونچ سکا سب چپ ہو رہے یکایک
لشکر مین غل ہوا ہرکارے دوڑتے ہوے آئے خوشی کی خبر صاحب عمرو کو پکڑ لائے کاؤس نے کہا بڑا
کام کیا عمرو کہان بیٹھا تھا جو اسکے ہاتھ لگ گیا یہ کہکر پھر ورق دیکھا ورق تو جیب مین رکھ لیا اسکا آنا جانا
لوگون نے پوچھا کیون حضور خیر تو ہی کہا برق فرنگی شاگرد عمرو کا میرے عیار مسطور کو عمرو بنائے ہوے
آتا ہی مجھکو معلوم ہوگیا اس بات کا چرچا ہوا چوبدارون نے جو سنا باہر آئے ایک مرد کا منہ ہنس بے برق
کو دیکھنے لگا برق نے پکارا مرد ہے صاحب ذرا ادہر تو آیئے جب وہ مرد قریب آیا برق نے پوچھا
مرد ہے صاحب تم پہچانتے تھے مجھکو غور غور کے بہت دیکھتے ہو اسنے کہا حضور مین آپکے سراپا کو دیکھتا
تھا کہ کسی اعضا مین فرق نہین ہمارے آقا بھی اپنے کمال کا اندازہ رکھتے ہین فرما رہے ہین کہ ہمارے
عیار کو برق نے پکڑ لیا برق نے کہا وہ مالک ہین میرا منہ دیکھا انکے حال کھلجائیگا اب برق کتراتا ہوا چلا
اتنا سمجھ گیا کہ اے برق یہ تو اسکو حال معلوم ہوگیا شبرنگ خلیفہ عیار دکھائی دیا اسکو کنارے بلایا کہا بیٹا ایک کام
کر دو دم بھر کے واسطے میری شکل بنا لو مین نے عمرو کو جو پکڑا کئی سو عیار میری تلاش مین نکلے ہین مین کرنکی
فکر کرون خبردار یہ نہ بھولنا یہی کہنا کہ مین مسطور صبا دم ہون انعام خوب دل بھر کے لینا لاکھ دو لاکھ
پیدا ابھی ہو جانا اُسنے کہا بہت خوب شبرنگ خوشی خوشی اُستاد کی شکل بنا مسطور کی شکل عمرو پر پشتارہ
اپنے پشت پر لگایا تنتا ہوا اندر بارگاہ لے آیا کاؤس ہنسا کہا مسٹر صاحب آیئے مین تو آپکا مشتاق
تھا عمرو کے پکڑ لانے بڑا کمال کیا شبرنگ تنتا ہی اور کہتا ہی حضور خوب تلوار چلی کئی پیک بچے مین نے قتل
کیے عمرو کو بڑے زور و شور سے گرفتار کیا عمرو بلا سے روتا رہیگا آپکا اقبال شریک تھا جو جو شبرنگ
یہ باتین کرتا ہی کاؤس ہنس رہا ہی کہتا ہی میرے پاس تو آؤ موتیون کا مالا گلے سے اُتارا شبرنگ نے
کہا حضور پانچ لاکھ روپیہ لونگا کاؤس نے کہا جو مانگیگا وہی دونگا میرے قریب تو آ شبرنگ
سلام کرتا ہوا قریب آیا پشتارہ عمرو کا ڈالدیا پایہ تخت کو بوسہ دینے کو جھکا تھا کہ کاؤس نے ایک ہاتھ مارا
اور لغو کیا منہ کاؤس نیرنگ ساز ہمارے سامنے مکاری اور برق فرنگی انگریز بڑے تیز تھے شبرنگ کے
دو ٹکڑے ہوے بارگاہ والے کانپنے لگے کہا حضور آپ نے اپنے عیار کو مار ڈالا کاؤس نے کہا تم کیا جانو
مکار برق فرنگی عیار تھا اب جو شبرنگ مرگئے کہ مسطور کی آنکھ کھلی گلے مین گیند عیاری کا ٹنگا ہوا ہی بات نہین
کرسکتا غین غین کر رہا ہی کاؤس نے کہا یہ میرا عیار ہی اسکے گلے سے گیند عیاری کا نکالو شبرنگ کا جو خون بہا
عیارون سے کہا اسکا منہ دُھلاؤ منہ جو دُھلایا دیکھا شبرنگ خلیفہ مسطور کا ہی میان برق خدمتگار بنے
ہوے کھڑے ہین ہنس ہنسکر تعریفین کر رہے ہین حضور نے کیا ہاتھ مارا مسطور کے جو گلے سے گیند نکالا
یہ سر پیٹنے لگا کہا حضور میرے خلیفہ کو کیون مار ڈالا اب تو میان کاؤس کو سناٹا گیا برق تو باہر نکلا پھر
کاؤس نے اٹھا کر زمین دیکھا کہا یارو برق خدمتگار بنا ہوا باہر کھڑا ہی مسطور دوڑا برق چوبدار بنکر
کھڑا ہو گیا دیکھا اندر سے کئی سو پیک بچے نکلے خدمتگار پٹنے لگے کسی پہ جوتی کسی پہ لات خدمتگار چیختے ہین
غل مچاتے ہین بیرون بارگاہ ہنگامہ ہی سب خدمتگار گرفتار ہو کے سامنے کاؤس کے آئے کاؤس
نے کہا ان خدمتگارون مین تو برق فرنگی عیار نہین ہی سب نے کہا حضور ہم کہان گئے خدمتگار دہائی دیتے
ہین کہ ہم مفت مین ذلیل ہوے کاؤس نے کہا باہر چوبدار بنا ہوا برق فرنگی کھڑا ہی برق فرنگی تو

ساتھ نیک و بد امیان صاحبقران جلوہ فرما ہیں بارگاہ میں سب ساحر بیٹھے ہیں ذکر خواجہ دیرینہ ہو رہا
ہے صاحبقران فرماتے ہیں خدا عمرو کو ساحرون سے بچائے یہ ذکر تھا کہ ناگہاں خواجہ پشتارہ بدوش
آتے ہیں عمرو واحد آیا شیدائے شعبدہ باز نے کہا ہر چند خواجہ نے کاغذ پاک کیا مگر انجام بخیر نہیں معلوم
ہوتا ہے عمرو نے آتے ہی کاؤس کو ستون سے باندھ دیا آپ بھی سامنے کھڑے ہیں امیر نے کہا خواجہ اسے
ہوشیار کرو عمرو نے سوزن کا تو خیال نہ کیا کاؤس کو ہوشیار کر دیا اب جو کاؤس کی آنکھ کھلی اپنے دربار
صاحبقران کو دیکھا مخدوم گلپوش کو عہدہ جلیل پر پایا سب ساحرون پر افسر ہے مخدوم گلپوش
کی نائب شیدائے شعبدہ باز ہے بدملک اختر اس انتظام سے دربار آراستہ ہے عمرو نے پکار کے
آواز دی اے کاؤس دیکھ قدرت خدا کو برق نے وہ تباہیاں برپا کین کہ تجھے خود شبرنگ کر قتل کیا اب
بہتر ہے کہ اطاعت کر نام سامری و جمشید پر لعنت کر کاؤس نے نگاہ قہر و غضب طرف عمرو کے دیکھا
خیال کیا میری زبان میں سوزن نہیں ہے تجھے ہی آواز دی اے ساربان زادے قدرت سامری و جمشید بھی
صاف ظاہر ہے کہ تو ایسے ہوشیار سے یون دھوکا کھا کر زبان میں سوزن دینا بھول گیا عمرو کے ہوش
اڑ گئے کود کے بھاگا آواز دی مخدوم ہوشیار ہو جاؤ کاؤس نے قید توڑی تڑپ کے اٹھا مخدوم نے
گرز مارا کاؤس نے گرز کو باطل کیا بلکہ سخت کے گرا کئی سو ساحر مرے آفتاب پر نے عذار اکاؤس نے
کسی کو جواب نہ دیا سب ساحرون نے سر کے کاؤس نے کسی کے سحر کو نہ مانا تڑپ کے نکل گیا خواجہ عمرو نے
کہا اللہ بدلی مخدوم نے کہا اے شہریار یہ مون بلائے روز گار ہے نکل گیا کاؤس جو چلا مسطور نے بھی آگے
خبر پائی کہ وزیر اعظم لاہور جگر نکلے کاؤس صحرا میں اڑتا ہوا جاتا ہے خواجہ عمرو جو گھبرا کر بھاگے تھے صحرا میں
آگے ٹھہرے دیکھا ایک مسافر آتا ہے منہ میں پانی بھر آیا اس مسافر کو بیہوش کر کے لوٹنے لگے ادھر سے
کاؤس اڑتا ہوا آتا تھا آتے ہی جو آسمان سے عمرو کو دیکھا تڑپ کے گرا عمرو کو پنجے میں دبا لیا آواز دی اے ساربان زادے
تو نے مجھکو بڑا رنج پہونچایا باغ کیمیائے خاک ریز میں پہونچاتا ہون کہ جان کو تیری تا قید حیات پہونچے
تڑپ تڑپ کے مرے عمرو نے کہا معلوم یہ ہوتا ہے کہ اس باغ کی ویرانی کا وقت آگیا کاؤس نے کہا اچھا
او ساربان زادے تیری قضا اس باغ میں ہے یہ کہکے بلند ہوا عمرو کو بیہوش کر لیا کہ یہ راستہ نہ دیکھنے پائے
بہت دراز پیدا کیے ہوئے کوہ عجائب و غرائب سے گنبد ابت خونریز مکدر بیٹھا تھا اسے جانے سے
شمس خاک بسر کے کو پہونچاتا ہے راستے دیکھا کاؤس کسی کو پنجے میں دبائے لیے جاتا ہے پکار کے
آواز دی اے وزیر اعظم ذرا مین بھی اس خوشخبری سے آگاہ ہو جاؤن کاؤس اتر پڑا بت خونریز نے
پوچھا یہ وہی ساربان زادہ قاتل شمس ہے کاؤس نے کہا یہی گرفتار کر کے لیا یا تھا اے بت خونریز میرے
پہونچتے ہی ان ظالمون نے ہنگامہ ڈالا یا آخر مجھکو بے بھاگا مگر عنایت سامری و جمشید شریک حال تھی کہ
یہ زبان میں سوزن دینا بھولا میں نکلا ہوا آتا تھا یہ ظالم ایک مسافر کو لوٹ رہا تھا بت خونریز نے
کہا ہمارے کوہ میں قید کرو کاؤس نے کہا اے بت خونریز میں اسکو ایسے مقام پر لیے جاتا ہون کہ تا قید
حیات نہ چھوٹے بت خونریز نے کاؤس کو شراب پلائی کہا کیا کہون جب سے شمس خاک بسر
مارا گیا ہے سناتا ہے کاؤس رونے لگا کہا اے بت خونریز میں نے اپنی آنکھون سے کتاب میں دیکھا
کہ سب بزرگون سے تکلیف پہونچی ہے افسوس کی بات ہے بت خونریز نے کہا بھائی تحریر کا کیا اعتبار ہے

تجھے آج خاتمہ کرنا یا ایسے شخص کو گرفتار کیا اگر یہ مارا گیا تو خاتمہ ہے کاؤس نے کہا ایسے مقام پر لیے جاتا ہوں
کہ تا قید حیات رہائی غیر ممکن ہے یہ کہکر عمرو کو دوبارہ لیکر اُڑا خواجہ بیہوش ہیں کاؤس باغ کاؤسیہ میں
آکر پہونچا اس باغ میں اُسنے عمرو کو کوٹھری میں بند کر دیا جو انتظام یہاں کا ہے ناظرین پر واضح ہوگا اب
کاؤس وہاں سے پلٹا دربار میں سحر العجائب کے آیا سب حال بیان کیا سحر العجائب نے کہا ای
کاؤس تجھے غضب کیا سازبان زادے کو اُس مقام پر قید کیا جہاں وہ قتال عالم قید ہے اگر کسی وجہ
سے وہ رہا ہو گئی تو زمین ہلا دیگی زمین و آسمان متزلزل و متحرک ہونگے کاؤس نے کہا حضور غلام نے
یہ ترکیب کی ہے کہ عمرو تڑپ تڑپ کے مریگا قتل کرنا مناسب نہ تھا صاحبقران اندر طلسم کے گر چکے
ہیں کوہ عجائب و غرائب پر سامنا ہے بی صدوم گلپوش سے مقابلہ ہے دربار میں صاحبقران کے
عہد جلیل ملا ہے افسر بنی ہوئی بیٹھی ہیں قدرت سامری و جمشید کی آپ کے غلام کو روکتی نہیں مجھے
گرفتاری عمرو کی فکر تھی اس وجہ سے میں نہیں الجھا اب جاتا ہوں طبل جنگی بجوا کے سب کو گرفتار کر کے
زندان طلسمی میں پہونچا دونگا بڑے عرصے تک شہرا کیا کہ ای شہنشاہ آپ تحریر کتب کا خیال فرمائیے
سامری و جمشید نے جو چاہا لکھدیا طلسم نور افشان نہیں فتح ہو سکتا یہ کہکر کاؤس شاہان طلسم سے
رخصت ہو کے اپنے لشکر میں آیا مسطور حیران تھا کہ وزیر اعظم کہاں چلے گئے اُسنے آکے سب سے حال
بیان کیا کہا کل سے خاتمہ کرنے پر لشکر اسلام کے کمر باندھتا ہوں یہ کہکر شام کو طبل جنگی بجوایا ہرکارے
لشکر اسلام کے جو حاضر تھے خبر لیکر چلے دربار صاحبقران میں آکے حاضر ہوئے ہاتھ اُٹھا کر دعا و ثنائے
بادشاہی بجالائے قطعہ گل ریاض جلالت ہمیشہ خندان باد بہ نسیم لطف تو آرام دردمندان باد بدہ ہزار
نصرت و دولت نصیب فدایان تو بکام خاطر ما سرفراز نہدان باد وعرض کی ای شہریار کاؤس نے طبل جنگی
بجوایا کل اُسکا ارادہ ہے کہ لشکر معرکہ آرا سے نبرد ہو آتش کین و فساد کو دوبالا کرے خواجہ عمرو کو بھی
قید کر آیا خواجہ عمرو کا حال سنکر صاحبقران کو نہایت افسوس ہوا فرمایا خدا اُنکا حافظ ہے ہمارے یہاں بھی
الغرض طبل جنگی بنیابت رب اکبر بجے یہاں بھی طبل جنگی پر چوب پڑی برق نے اسد قران سے کہا ای
خلیفہ صاحب تجھے سنا استاد کو اُس کاؤس ملعون نے نہیں معلوم کہاں جاکے قید کیا ہے قران نے
کہا انشاء اللہ فکر کرینگے مگر میں نے خبر پائی کہ بیچ میں دو مقام حائل ہیں کہ جہاں سے گذر ہونا بہت دشوار
ہے لشکروں میں تیاریاں ہونے لگیں برق مہرات کے لشکر میں کاؤس کے ایک بڑھیا کی شکل بنکر
جابجا پھرنے لگا دردولت پر کاؤس کے پہونچا دیکھا ہزارہا ساحر دروازے پہ کاؤس کے بیچ
میں یہی ذکر ہو رہا ہے کہ یارو کوئی عیار نہ آنے پائے وزیر اعظم نے آرام فرمایا ہے برق فرنگی تو بڑھیا کی
شکل بنا ہی ہوا ہے اُسنے بڑھکر اُن ساحروں سے سوال کیا وہ سب ساحر لینا لینا کہکر دوڑے یہی
کہتے ہوئے کہ عیار آیا عیار آیا برق فرنگی تڑپ کے بھاگا الگ آگے ٹھہرا حیران ہے کہ کیا تدبیر کروں یہ
ملعون دیکھتے ہی پکارتے ہیں ایسا خوف دل میں سمایا ہوا ہے تھوڑی دور بڑھا ہے کہ ایک طرف سے
گانے کی آواز کان میں آئی برق فرنگی نے پلٹ کے دیکھا ایک خیمہ ہے اُسکا پردہ اُٹھا ہے ایک نازنین
بیٹھی ہوئی یہ غزل عاشقانہ گا رہی ہے غزل

| | جلایا صبح تک ہنس ہنس کے مینے شمع بالین کو | | رلایا یاد شب اُسنے جو تیری ساق سیمین کو | د |
|---|---|---|---|---|

خزان نے بیشتر کار گل و بلبل کیا آخر
ہوا افسوس ہوا ای بیمروت تو نہین آیا
تماشا دیکھتا ہون گھر مین بیٹھے ہفت کشور کو
تکلف سے ستمگر ہو مزاج عاشق شیدا
نئے ہر سال سرکار جنون سے داغ ملتے ہین
نہ ٹھہرا اسقدر شام شب فرقت سحر ہو کر
عدم پہونچائیگا شوق اُس کمر کا کھوجتی سے
سوا یا سپ ای گلگون قبا تجکو اگر دیکھین
پری بے پر سے پر لگا کے سو سو بار آتی ہے
حسین دیکھے تو مجنون سے سوا لیلی ہو دیوانی
سواری مین دکھائی دیگے تیری خاک ذرے
حسینون کو ہے لازم رحم اپنے عشقبازون پر
ہماری قبر ہو مشق خرام ناز کی تختی
بشر کو بعد نعمت کے ہو اجو کی انسے لعنت کی
ہمارے یار کی رہتی ہے جنگ زرگری اکثر

جزائے خیر دے اللہ صیاد ادب گلچین کو
غشی آجاتا ہے اکثر تیرے بیتابون کی تسکین کو
بنایا ہے مرا دل توڑ کر جام جہان بین کو
نہ دیکھا قمریون کی گردنون مین طوق زرین کو
بہار گل کیا کرتی ہے جاری تازہ آئین کو
دعا تو مانگ غافل مستعد اثر ہو آمین کو
سمجھتا ہون گڑھے مین گور کے گام نخستین کو
شبنم سنبل مریخ سمجھین حنائے زرین کو
ہوا ہے آج کل سودا تمہاری زلف مشکین کو
تمہاری دلفریبی چھین لے خسرو سے شیرین کو
ہوا ہون دیکھکر اک آفتاب خانہ زرین کو
رعیت پر رعایت چاہیے کرنی سلاطین کو
قلم کی چال ادا چلوائے اُن پائے نگارین کو
غنیمت جانتا ہے تنگ اپنے پائے چوبین کو
نہین کچھ دخل اس قضیے مین عقل مصلحت بین کو

قدردان جمع ہین تحسین کر رہے ہین تماشا کہہ رہی ہے آج شہنشاہ نے یاد فرمایا نہین برق فرنگی کنارے آیا
شکل سے سمجھ گیا کہ یہ کاوس کی معشوقہ ہے چوبدار بنکر سامنے آیا کہا ملکۂ عالم چلیے شہنشاہ نے آپکو یاد فرمایا
ہے منظور یہ ہے کہ آج شب بھر جاگین صبح کو مسلمانون سے مقابلہ ہونا ہے کہا بیٹا جلدی کرو ارے گلعذار
تو بیٹھ جانے مین دیر کرتی ہے چوبدار نے کہا بی گلعذار مین یہ عرض کرونگا آج کل مسلمانون سے مقابلہ ہے
عیارون کا ڈر لگا ہوا ہے مین تمکو بھی طریقہ تعلیم کر دون بی گلعذار ساتھ مرد ہے کے تنہائی کے خیمے مین نہین
چوبدار نے کہا بی گلعذار آج کل بڑی احتیاط چاہیے باتین کرتے کرتے گلعذار کو گلوری کھلا کے بیہوش کیا
کپڑے اسکے اتار لیے زیور بھی اُتار لیا اسی کی شکل بنکر باہر نکلے گلعذار کو زیر پلنگ ڈالدیا باہر آکے کہا
ای جان چلو۔ بیلی پر سوار ہوے چلے جب دروازے پر بارگاہ کاوس کے پہونچے ملازمون نے آواز دی
کون آتا ہے گلعذار کنیز کو دیکھ کر کہا ارے جمعدار کیا دیوانہ ہوا ہے ہم ہین وزیر اعظم سوتے ہین کہ جاگتے ہین
افسر نے کہا ابھی سو کے اُٹھے ہین اسباب سحر تیار ہو رہا ہے برق بلا تکلف سامنے آیا جھک کے سلام کیا
کاوس نے پوچھا کیون جان جہان آج تمہین عرصہ کیون ہوا کہا حضور آپ نے بلایا کا انتظار رہا کنیز
خود بیقرار رہی جگر ہوا اٹھیو کہا ای گلعذار کیا کرون کہ کیا کیفیت گذری کل پھر مقابلہ ہے گلعذار نے باتون مین
لگایا مسکرا کے گرد مین کہین گلوری لیا پان نوش کیجیے کاوس نے جیسے ہی گلوری کھائی گلوری
کھاتے ہی بیہوش ہو کے گرا برق فرنگی خنجر کھینچ کے چلا کہ اسکو قتل کرون کہ زمین شق ہوئی ایک زنگی نے
سر نکالا برق فرنگی دیکھتے ہی کود کے بھاگا زنگی نے کاوس کو ہوشیار کیا اب پلٹ کے دیکھا گلعذار
غائب تھی ہوا کہ عیار شکل گلعذار آیا تھا سامری جمشید نے بچا لیا خبر لو گلعذار پہ کیا گذری ملازم

دوڑے ہوئے آئے ناگاہ یہ حال سنکر رونے لگی تمام مکان مین ڈھونڈھا دیکھا پریشان ہوئی بی گلعذار برہنہ
پڑی ہوئی ہین گلعذار کو سب نے ہوشیار کیا لیکن سحر چل چکی تھی گلعذار بین شہری مگر وہان کاؤس
سوار ہوا لشکر کو ہمراہ لیکر طرف میدان کارزار کے چلا میان تمام سرداران نامی و پہلوانان گرامی
بدر دولت صاحبقران پر حاضر ہین کہ صاحبقران زمان برآمد ہوئے چار سو ساحران غدار سرداران
تا ہمارسات لاکھ ساحر لشکر پر ایک جانب بہرام گرد بن خاقان چین لشکر غیر ساحران سے لیے
ہوئے صاحبقران سب لشکر کو ہمراہ لیے ہوئے طرف میدان کارزار کے چلے قریب اپنی رکاب کے
خواجہ عمرو کو جو نہ پایا فرماتے تھے کہ نہین معلوم خواجہ عمرو پر کیا گذری۔ برق فرنگی عرض کرتا ہی
مین اس فکر مین تھا کہ کاؤس کو پکڑ لاؤن یا اس ملعون کو قتل کر دون مگر کچھ نہ بن پڑا صاحبقران کلام حسرت
کرتے ہوئے میدان کارزار مین آئے ملکہ مخدوم گلپوش لشکر ساحران کو جمانے لگین بہرام بھی لشکر
غیر ساحران درست کر رہا ہی اُدھر سے کاؤس لشکر ساحران لیکر بڑے زور و شور سے میدان کارزار مین
آیا صفین جما بین جب صفین جم چکین تو کاؤس میدان مین نکلا پکارکے آواز دی اے فرقۂ خداپرستان و
اے زبردستان حیلہ تمنا مرگ کی ہو نکلے ملکہ شیدائے شعبدہ باز مادر آفتاب شعلہ مزاج نے طاؤس
اپنا بڑھایا ملک اخضر نے پلٹ کے دیکھا کہ ملکہ شیدائے شعبدہ باز پاس صاحبقران کے پہونچین
دست بستہ عرض کی اجازت میدان صاحبقران زمان نے اجازت دی ملکہ شیدائے شعبدہ باز
طاؤس اُڑا کے سامنے کاؤس کے پہونچین آپسمین سحر چلنے لگے مگر کاؤس بلائے روزگار ہی جو سحر ملکہ
شیدائے شعبدہ باز نے کیا بنس بنس کے کاؤس نے دفع کر دیا آخر مین ایک دو ستھر زمین پر مارا ایک برق
چمکی شیدائے شعبدہ باز کا شانہ نشانہ ہوا شیدا اٹھا لی کاؤس نے چاہا کہ لوک سے گردن اسکو
دو ٹکڑے کر دون آفتاب شعلہ مزاج کو تاب نہ آئی بجلی کی طرح تڑپ کے سپنہ سپر کر دیا کاؤس نے
پھر سحر کیا ایک برق پھر چمک کے گری آفتاب شعلہ مزاج کا بھی سر زخمی ہوا دونون مان بیٹیان زخمی
ہوئین مخدوم گلپوش تڑپ کے جا پڑی زبان کا خون کاٹ کے پھینک مارا کاؤس پر جو خون زبان کا
پڑا کاؤس بیہوش ہو کے گرا مخدوم گلپوش نے چاہا اسکو ان تمام ساحر دوڑ پڑے اپنے مالک کو
اٹھا لیا ادھر سے ملک اخضر وغیرہ پہونچے حملہ ہونے لگی ملک اخضر جا کے مصروف جنگ ہوا آپ تو
صاحبقران زمان بھی نعرہ کرکے پہونچے بعد چند ساعت کاؤس کو ہوش آیا حملہ مین شریک ہوا
دوپہر تک خوب تلوار چلی اور خوب سحر ہوئے مخدوم گلپوش نے پھر کاؤس کو للکارا کاؤس سحر سے
مخدوم گلپوش کے زخمی ہوا اب اسنے ناچار ہو کے ساتھ والون سے کہا یا سنو دوپہر لڑتے لڑتے
گذرے الزم سحر کی خوشی ہو تو طبل امان بجے سب نے عرض کی جو کچھ آپ کے نزدیک مناسب
ہو وہ سامان کیجیے حکم ہوا اُسی وقت طبل بازگشت پر چوب پڑی لشکر جا بین کے الگ ہوئے
صاحبقران زمان سب ساحرون و غیر ساحرون کو لیے ہوئے ہمراہ شیدائے شعبدہ باز و ملکہ
آفتاب شعلہ مزاج زخمدار ہین آ کے اپنی صاحبقران نے زخم دوزی کرائی کاؤس بہت حیران
و پریشان پلٹا جب اپنے لشکر مین آیا بارگاہ مین آکے بیٹھا کہا یارو بڑے غضب کی بات ہی صاحبقران
کے ساتھ بڑے بڑے ساحرون کا ۔۔۔ بڑی اقبال مندی صاحبقران کی ہے ہر کہ نیا لیا افتادہ پڑی

غرض اس طور سے عالم ساحر شریک ہوئے ملکہ معدوم گلپوش رازداران طلسم سے صاحبقران
کی شریک ہیں آج انکے سحر سے میں زخمی بھی ہوا تم سنبھلون کی اگر صلاح ہو تو ایک عرضی شاہان طلسم کو
لکھوں سب نے کہا بہت مناسب ہے اسیوقت کاؤس نے ایک عرضی لکھی سب حال جنگ مندرج
کردیا سحر العجائب کو یہ عرضی پہونچی کہا یارو حقیقت یہ ہے کہ کاؤس اپنا مثل نہیں رکھتا مگر جنگ مسلمانان
میں بہت پریشان ہوا معدوم گلپوش کے ہاتھ سے زخم کھایا ہر چند اُسنے وہ کارنمایان کیا کہ کسی ساحر
سے نہ ہو سکتا یعنی عمرو عیار کو گرفتار کرکے جاکر باغ کاؤسیہ میں قید کیا جو عمرو سے یکہ زوری ہو حال اُسکا تحریر ہوگا
سحر العجائب نے کہا یارو تم میں سے ایک ساحر کو چاہتا ہوں کہ جاکے کاؤس کی مدد کرے محرم اسراردان
ایک ساحر زبردست ہے بیڑا اسکو نا ظاہر کہ میں رازدار طلسم ہوں سب شاہان طلسم مجھے دبا لیں بل کرکے اُٹھا
کہا غلام ابھی جاتا ہے تین لاکھ فوج ساحران ساتھ ہوئی محرم اسراردان چلا ایک صحرا میں آکے اُترا
رات کو وہان مقام کیا صبح کو بموجب قاعدے کے دھوتی باندھے ہوئے برہمنی لٹیا میں پانی بھرا ہوا بارگاہ
سے نکلا ساتھ والوں سے کہا یارو دیکھو تو یہان کوئی شوالہ بھی ہے ٹھاکر کو جاکر نہلادیں پھر سوار ہوں
ملازموں نے جاکے دیکھا کنارے پہ قریب کے ایک شوالہ ہے قریب والے وہیں پوجا پاٹ کرنے آتے ہیں
محرم اسراردان بھی جاکر مہیشا مورت کو نہلا کے باہر نکلا ہی چاہتا ہے طرف اپنے لشکر کے جاؤں کہ دیکھا
طرف سے قریب کے ایک برہمن خوب ماتھے کو رنگے ہوئے پڑتا ہوا اُترتا ہوا معلوم ہوتا ہے بھنگ کے نشے
میں ہے قریب پہونچکر محرم اسراردان کو سلام کیا محرم نے جواب دیکر کہا کیون دیوتا کہاں چلے کہا آپ
کون صاحب ہیں کہا میرا نام محرم اسراردان ہے افسر لشکر ہوں برائے مقابلہ مسلمانان جاتا ہوں اس
صحرا میں آکے اُترا تھا پوجا کرنے شوالے میں چلا آیا برہمن نے کہا ای محرم اسراردان مجھے ایک بات
میں بڑا تردد ہے ہمارے باپ دادا سامری و جمشید پرست رہے لیکن خیال جو کیا تو سب جلساز شعبدہ گر
تھے مسلمانون کا خدائے نادیدہ بڑا درست ہے انکے یہان کی کتاب میں لکھا ہے ایک قول کن کہدیا
زمین و آسمان تیار ہو گیا حقیقت میں خدا ایسا ہی ہونا چاہیے ایک دن تو وہ تھا کہ سامری و جمشید
کنارے دریا کے چٹائی بچھائے ہوئے بیٹھے رہتے تھے جسدن کسی نے پہنچا دو چار من اناج مل گیا انہیں
بسر اوقات ہوتی تھی یا چار مصاحب ساحر ایسے ملے انہیں دس پانچ نے ملکر انکو خداوند بنا دیا یہ خدائی
کیسی ہے مجھ کو شک ہوتا ہے آپ اُس مقام پہ جاتے ہیں کہ جہان وزیر اعظم موجود ہیں اُنسے ضرور یہ سوال
ضرور کیجئے گا برہمن نے جو ایسے ایسے سوال کیے کہ محرم اسراردان کے اعتقاد میں فرق آگیا اب یہی
خیال میں ہے کہ جاکر پوچھونگا دل سے باتیں کرتا ہوا چلا برہمن تو سوالات بتا کے چلا گیا محرم اسراردان
دل میں حیران ہے کہ یہ کیسے سوالات برہمن نے کیے کہ جسکے جواب ذہن میں نہیں آتے ہیں یہ سوچتا ہوا
محرم اسراردان اپنے لشکر میں آیا اُسی وقت سے اپنے جنیو توڑ ڈالا بتوں کو ایک لات ماردی
نہایت گھبرایا ہوا لشکر میں آیا سرداروں نے دیکھا افسر صاحب کچھ گھبرائے ہوئے ہیں پوچھا کیوں مزاج کیسا
ہے کہا صاحبو بڑے تعجب کی بات ہے اگر دو من کی ہانڈی بھی لیتے ہیں تو اسے بھی ٹھونک بجا لیتے ہیں نہ کہ
معبود و مذہب اگر تصور کرتے ہیں تو کوئی جواب ذہن میں نہیں آتا ہے اسوقت غیب سے ایک برہمن پیدا ہوا
حسب و نسب سامری و جمشید بیان کیا ایسے سوال کیے کہ ہم اسکو رد نہیں کرسکتے ہیں سنبھلون نے کہا

زمین پر جا پاٹ. غرض وہ تمام رات بھر وہاں رہا صبح کو کوچ کیا کاؤس جادو کی میدان داریان کرچکا برق فرنگی
نے بھی کئی عیاریان کین کاؤس جادو گرفتار ہوا کبھی کوئی زلزلہ زمین سے پیدا ہوا کبھی کسی طائر نے آواز دی
برق فرنگی حیران ہو گیا چاروں میدان داریوں مین سب سرداران تاجدار زخمی ہین صاحبقران زمان کو
نہایت انتشار ہو دل خواجہ عمرو کے واسطے بہت بیقرار ہے کہ کاؤس کو ہرکارون نے خبر دی کہ ایک ساحر
محرم اسرار دان آتا ہی کاؤس خوش ہو کہا یا سو شاہان طلسم نے بڑے شخص کو بھیجا یہ تو ایک ہی دن مین
خاتمہ کریگا حکم دیا جاؤ اسکو استقبال کرکے لاؤ جب کئی سو ساحران خود سر بڑھ کے استقبال کو گئے تب ہی
محرم اسرار دان کو لیکر آئے محرم بارگاہ مین کاؤس جادو کی آیا کاؤس سے صاحب سلامت کی محرم اسرار دان
نے کہا ای کاؤس مجھے تجھ سے چند باتین پوچھنا ہین کاؤس نے کہا بھائی بیٹھو شراب و کباب کا چرچا ہو جو
جو باتین کرنا منظور ہونگی وہ باتین کرنا محرم اسرار دان نے کہا کسی شی کو دل نہین چاہتا کاؤس جادو
نے انکے لشکرگاہ تک روایا تخلیہ کیا جب تخلیہ ہوا کاؤس نے پوچھا فرماتے آپ کیا فرماتے ہین محرم اسرار دان
نے کہا مجھے مقدمہ مذہب مین چند سوال کرنا منظور ہین کاؤس نے کہا ای بھائی کیا ضرور ہی میرا خود قلب نا صبور
ہی محرم اسرار دان نے کہا تم وزیر اعظم و دستور معظم ہو اور تم عاجز ہوے تو شاہان طلسم نور افشان بالکل
نابینا ہین وہ مذہب کا خیال نہین کرتے صاف صاف بتاؤ کہ سامری و جمشید کون تھے کاؤس نے
کہا سامری و جمشید برہمن تھے محرم اسرار دان نے کہا خداوند کیونکر ہے کاؤس نے کہا انکے مصاحبون نے
خداوند بنایا محرم اسرار دان بول اٹھا کہ بسا رشبہ باز ہوئے خداوند کیسے خداوند حقیقی مالک حقیقی
خدائے نادیدہ ہی کہ جسنے زمین و آسمان بنایا ستارے آسمان پر روشن کیے ماہ و خورشید کو کیا لیاقت دی
کہ ایک تسبیح انجمن شب ہی ایک کو دن کی گردش سے مطلب ہی جس شی کو دیکھتے ہین اوس سے ظہور قدرت پیدا
پایا جاتا ہی نام سے سامری و جمشید کے نفرت ہوتی ہی جی چاہتا ہے تو اس مذہب کو چھوڑتا یہ سنتے ہی کاؤس
کانپنے لگا کہا ای محرم اسرار دان تم وحشیون کی باتین کیون کرتے ہی ارے ہمارے باپ دادا کیا پاگل
دیوانے تھے کہ اس مذہب کو اختیار کیا ایسے کلمات دوبارہ مذہب نہ کہو اس سے ذلت مذہب ظاہر ہوتی
ہی محرم اسرار دان نے کہا ذلت کیسی مذہب مین تحقیق ضرور ہی چاہیے ہی کہ آدمی مناظرہ کرے مذہب کے
عیوب نکالے جو مذہب پاک و صاف ہو اسکو اختیار رہے کاؤس جادو نے کہا کیا آپ مذہب کے عیب
نکالیے مسلمانون کے شریک ہو جائیے سب عیب کھل جائینگے محرم اسرار دان نے کہا اگر مسلمانون کی شراکت
سے مذہب پاک ہوتا ہی تو ضرور شریک ہونگے یہ کہکر بارگاہ سے محرم اسرار دان اٹھا ساحرون کو حکم دیا
کہ ہماری بارگاہ الگ استادہ کرو اسکے سردار سمجھ کو سب پھرے ہوئے ہین اسی شک مین سب مبتلا ہین
اپنے مالک کے واسطے الگ بارگاہ استادہ کی جائے محرم اسرار دان وہان بیٹھا سردار سب آ کر جمع ہوے
کہا جو مجھ سے سوال و جواب ہوے سب نے کہا حضور ہم سب نے جب سے یہ سنا آیا اور یہ فقرے کہے گیا ابھی تحت
سے انتشار ہی دل بیقرار ہی ہزار ہزار طرح جواب سوچتے ہین مگر نہین ملتا محرم اسرار دان نے کہا بھائی مجھے
بھی سنا بدون شراکت مسلمانون کے ممکن نہین مگر بار و مقام افسوس ہی کہ مسلمانون سے کیونکر شریک
ہون کیا منہ لیکر صاحبقران کے سامنے جاؤن کوئی ایسا کار نمایاں ہو تا کہ انکو کچھ فائدہ پہونچتا اگر یون
گئے تو کیا قدر ہوگی ایک بول اٹھا کہ ای شہریار اتنا بڑا کام ہے تا کہین کہ صاحبقران پر احسان ہو یہ تو خوب

آپ کتاب ساحری مین دیکھ چکے کہ یہ طلسم فتح ہوگا اور صاحبقران ضرور فاتح ہین منازل عجائب سواے
سیاح ہین پس ہمکو بھی بخوبی ظاہر ہوا بلکہ آپ کو بھی یقین کامل ہوا نہ صاحبقران زمان طلسم نور افشان
فتح کرینگے طلسم اب نہین بچیگا عمر طلسم اب تمام ہوئی سب کتابون مین جو جو علامتین مرقوم ہین وہی
ہو رہی ہین کوہ عجائب وغرائب پر شمس کا نکلنا اور وہا سے جانا یہ کیا چھوٹی بات ہوئی جنکو سب لوگ
بزرگان دین جانتے ہین اے محرم اسراردان وزیر اعظم صاحب خواجہ عمرو کو قید کر آئے ہین دریافت
کرکے انکو رہا کیجیے اور عمرو کے ساتھ بخدمت صاحبقران چلیے محرم اسراردان کو یہ بات بہت
پسند آئی کہا اب زیادہ بلوہ نہ کرو ابھی مین جاکے کاؤس سے پوچھتا ہون کاؤس برہم بیٹھا ہوا
بارگاہ مین کہہ رہا ہے صاحبو محرم اسراردان کو بھی سودا ہوا اب وہ ہماری شراکت نہ کرینگے امروز
فردا مین بخدمت صاحبقران چلے جائینگے کہ مخبرون نے پہونچائی کہ محرم اسراردان آتے ہین اپنے
اپنے سردارون سے کہا اب اگر ویسے سوال وجواب کرین تو چار جانب سے گھیر کے گرفتار کر لینا سب
ساحر سنبھل سنبھل کے بیٹھے اسباب سحر بھی آگے رکھ لیے کہ محرم اسراردان ہنستے ہوے آئے کہا بھائی
کاؤس میری باتون کو معاف کرنا مین اپنے ہوش مین نہ تھا ایک برہمن دیوانہ ہمات باتین مجھسے
کہہ گیا تھا اسوقت جاکے جو مین نے سوچا تو یہ خیال دل مین آیا کہ باپ دادا ہمارے کیا بیوقوف تھے
کہ جو مذہب جمشید پرستی مین مصروف تھے جو بزرگون نے کیا اُسکی پیروی واجب ولازم ہے جو اُنکے
نزدیک بہتر تھا وہی ہم بھی بہتر جانتے ہین کاؤس جادو نے کہا بھائی سچ کہتے ہو کاؤس نے کہا
بھائی جو مذہب کا نہ اعتقاد کرے وہ دیوانہ ہو بزرگون نے ہمارے ان سب عیب وہنر کو سمجھ لیا ہوگا ہم کیون
تحقیق کرین بس ہمین اتنا کافی ہے کہ باپ دادا اسی مذہب پہ تھے چاہے سر کٹ جائے مگر مذہب مین
فرق نہ آئے محرم اسراردان نے کہا بھائی ہم اس بات پہ قائم ہین کاؤس نے محرم اسراردان کو گلے
لگالیا شراب وکباب کا چرچا ہوا جب محرم اسراردان نے دیکھا کہ یہ بھی محرم ہوا سمع رنج والم ہوا طرز
کلام مین گھل مل کے پوچھا بھائی مین نے سنا ہے کہ عمرو عیار کے شاگرد تلاش مین پھر رہے ہین ایسا نہو
عمرو کو رہا کرلین تمنے کوئی انتظام ایسا کیا ہے کہ عمرو چھوٹ نہ سکے بے اختیار منہ سے کاؤس جادو
کے نکلگیا بھائی ایک شاگرد کیسا اگر ہزار شاگرد آ جائینگے پیروی کرین اور جان بھی اپنی مٹا دین تو کبھی ممکن
نہوگا کہ مقام قید عمرو تک پہونچ سکین محرم اسراردان نے کہا ایسا تو کوئی مقام نہین دیکھو قریب
کوہ عجائب وغرائب آگیا دشوار تھا سب مسلمان بھی آگئے عیار بھی پہونچے کاؤس نے کہا بھائی
مین نے اسکو باغ کاؤسیہ مین قید کیا ہے جس قصر سے سلسلہ مکان محل کا ملا ہے اور قصر اسرار بھی قریب ہی
وہ سب مکان ایک ہی احاطے مین ہین سواے ہمارے تمہارے کون جا سکتا ہے جو کوئی جائیگا گرفتار
ہوگا پہلے کوہ عجائب وغرائب ملیگا اسکے بعد جو جو مقام ہین وہ تم خود جانتے ہو یہ سنکر محرم اسراردان
چپ ہو رہا رات کو اپنی بارگاہ مین آیا کاؤس سے یہ بھی کہہ آیا کہ آپ ایک ہفتہ تامل کرین اب ہم چلتے ہین کہ بعلو
تکلیف نہو تم بمقابلہ مسلمانان کو ہم سمجھ لینگے مین نے ایک سحر تیار کیا ہے کہ ایک ہفتے مین وہ سحر کامل تیار ہو جائیگا
تب تسکین پائیگا جب محرم اسراردان اپنی بارگاہ مین آیا گلگون جادو کو لشکر کا سپہ سالار ہے اس سے
کہا اے گلگون مین تو جاتا ہون یا تو اپنی جان دونگا یا عنایت سے خداے نادیدہ کے عمرو کو رہا کرکے لاؤنگا

ایک بجتہ جنگ ہی نہو گی تھے جو کوئی پوچھے ہی کہ دیکھا کہ سحر تیار کرنے صحراے فرح افزا میں سے گئے ہیں
گلگون جادو نے کہا بسم اللہ جائیے آپ کو پروردگار مظفر و منصور کرے دو خدمتگار محرم اسراردان
نے حاجت ہے کہا کل دن کو جاؤنگا برق فرنگی چوبدار بنا ہوا دربار میں محرم اسراردان کے حاضر تھا
دو جو دو خدمتگار رہجانے کے تھے انہیں سے ایک خدمتگار کو رات کو برق فرنگی نے بیہوش کیا اسکو
دنہ کو وہیں ڈالدیا آپ اسی کی شکل بنکر بستر بچھانے کے سو رہا صبح کو محرم اسراردان اٹھا چہدا سے کہا
دونوں خدمتگاروں کو بلاؤ برق باتیں بناتا ہوا ساتھ ہوا محرم اسراردان تخت اڑا کے چلا کاؤس کی
بارگاہ محرم اسراردان نے کاؤس کو پکارکے آواز دی بھائی صاحب جب تک میں نہ آؤں باطل جنگی
نہ بجوائیے گا یہ مقدمہ مسلمانان میں نے اپنی ذات پہ لیا میں سحر تیار کرکے اونکا گرفتاری طلسم کشا کی بھی صورت
نکل آئیگی کاؤس جادو خوش ہو گیا کہا اچھا بھائی جاؤ محرم اسراردان تخت اڑاتا ہوا جاتا ہو اول ہوا میں
کو عجائب و غرائب ملاحظت خونریز بچا تھا بت خونریز نے پکار کر آواز دی اے بھائی محرم اسراردان کہ
اتک اڑک جاتا کیسا محرم اسراردان اتر آیا جیسے ہی خدمتگار سامنے سے پہاڑ میں جنبش پیدا ہوئی جابجا سے شعلے
نکلنے لگے بت خونریز نے حیران ہوتے کہا بھائی محرم اسراردان یہ کیا معرکہ ہے پہاڑ کو جنبش ہو کسی کے
مٹانے کی کوشش ہو کسی مسلمان کا قدم آیا کیوں گھرایا محرم اسراردان نے کہا بھائی مجھے خطا
ہوئی مناظرے میں ایک دن میرے منہ سے نکلگیا کہ مذہب لات و منات باطل ہے اب میں صحراے
فرح افزا میں جاتا ہوں سحر تیار کرکے پیشوائی ہی باعث ہے کہ پہاڑ تھرانے لگا تو بھائی میں جاتا ہوں بت
خونریز نے بہت منع کیا محرم اسراردان نہ ٹھہرا جب تخت کو بلند کیا خدمتگار بولے یہ تعصب
اعتقاد کیا ہے مجھے شک ہوتا ہے کہ تم میں کوئی عیار تو نہیں ہے صاف صاف کہو ورنہ ابھی تخت سے گرا دونگا
برق فرنگی قدموں سے لپٹ گیا کہا حضور عیار کی کیا حقیقت تھی جو آپ کے ساتھ آتا آپ جس خیال میں ہیں
وہی خیال غلاموں کو بھی ہے محرم اسراردان نے کہا اب میاں ادھر سے تھوڑی دیر کے بعد منزل باغ گہربار
بلبل گہربار جادو وہاں کی حاکم دنا مرو آگی منزل ہے خدا خیر کرے اسواسطے پوچھتا ہوں ایسا نہو
وہاں جاکے کچھ خرابی ہو باغ گہربار جادو مقام عجائب و غرائب ہے برق فرنگی نے کہا جہاں چاہیے چلیے
ہماری ذات سے سوائے نفع کے نقصان نہو گا محرم اسراردان چپ ہو رہا وہ پھر تخت اڑا تھا کہ سامنے
سے ایک باغ بہشت آئین دکھائی دیا دروازے پر چند چوبدار خادم و خدمتگار حاضر ہیں اندر باغ کے
گلہائے رنگارنگ شگفتہ ہوے ہیں طرفوں نہریں بجوش و خروش بہ رہی ہیں فوارے ہزاروں چھوٹ
رہے ہیں خیابانے مرصع ہے صبا کے لٹ رہے ہیں چمن ہائے طولانی ہر نخل اٹھائی بلبلوں کی نغمہ سرائی
باغ کی رعنائی زیبائی عندلیبان خوشنوا چہک رہی ہیں ہر سمت جوش بہار بلبلوں کی پکار غل ہے اون
کے سرسبز ہاں سے زبانی تعریف میں ہندوستان کے مصروف ہیں عندلیبان خوشنوا بصد شوق ذوق
یہ غزل گا رہی ہیں

غزل

شاخ گل پر کب چہکتے ہیں یہ مرغان بہار — شکر کرتے ہیں گلستان میں غزلخوان بہار
گل کھلے ہیں موسم گل ہے یہ سامان بہار — عندلیبوں کو ہوا لازم شکر احسان بہار
چاہیے غنچے بلائیں لیں تصدق ہو نسیم — طشت گل میں دھوئے شبنم پائے جانان بہار

گل ہی ساغر بادہ ہی شبنم تو ساقی ہی صبا ‏ میکدہ ہی چمن گلشن ہی مستان بہار
جوش مستی سے ہوا جوش جنون کیونکر نہو ‏ نشتر فصاد کا نے بہر عرفان بہار
رقص کبک و نغمۂ بلبل سے جنت ہی چمن ‏ نرگس و گل کا لقب ہی حور و غلمان بہار
ہر روش گلدستۂ گل اس طرح سے ہین آراستہ ‏ تختۂ گلزار ہی اورنگ سلطان بہار
برگ و بر کا ذکر کیا ہین خار تاک زیر نگین ‏ کشور گلزار مین جاری ہی فرمان بہار
عندلیبون کو گلون سے ہی ہم آغوشی نصیب ‏ وصل اب بواسطہ ہی مہر و احسان بہار
فصل گل مین توبہ مل سے ہی رعنا کر الہی ‏ بے کہو ساقی ہی سب بر باد سامان بہار

محرم اسرار دان نے کہا یہ جو ہوشیار ہو باغ ملکہ گلفام گوہر بار آگیا اسی باغ کو باغ گوہر بار کہتے ہین یہ کہکر حجت اُتارا برق فرنگی ساتھ ساتھ مگر چپت وچالاک انکھیون مین حباب بیہوشی دبے ہوے کمندین کاندھے پر کمر کو باندھے ہوے دل دھڑک رہا ہی جیسے ہی باغ مین اُترے چند نازنینان مہ جبین واسطے استقبال کے آئین محرم اسرار دان کو لیکر چلین کنیزین پلٹ پلٹ کے برق فرنگی کو دیکھتی جاتی ہین برق بھی انکھین ملاتا جاتا ہی آخر ایک کنیز نے محرم اسرار دان سے پوچھا یہ میان خدمتگار آپ کے نئے ملازم ہوے ہین محرم اسرار دان نے کہا نہین پرانے ملازم ہین کنیزین خاموش ہو رہین آتے آتے بارہ دری مین آکے بیٹھے ملکہ گلفام گوہر بار واسطے استقبال کے آئین برق فرنگی نے دیکھا ایک نازنین نہایت حسین سرو قد خورشید خد عنبرین مو خال ہندو چشم جادو حقیقت مین زہرہ ہی جو یہ کہون

**نظم**

گورے سے بڑھ کے ہی اس طور مین نازک تنی
سخت مغرور ہی اور خو مین بہت کم سخنی
گل سے رخسار لب لعل ہین لعل یمنی
حیلہ عادت مین ہی خصلت مین ہی تو پرفنی
حسن محبوب مین قدرت کا تماشا دیکھا
اک خدائی کو صنم کے لیے شیدا دیکھا

جذب الفت کا یہ عالم ہی کہ ہی عالم گیر
سحر کا تون مین ہی اعجاز کی گویا تقریر
ایک عالم کو کیا حسن پری نے تسخیر
گرد محبوب مین رہتا ہی محب جم غفیر
دل فریبی سے ہی خود رفتہ و والہ عالم
کونسا دل ہی جہان مین جو نہین وقف ستم

قامت راست کو شمشاد کہون دلبر کے
الف زلف لکھا ہی ید قدرت نے نہ لے
ہاکر دون سرو کی تشبیہ قد جانان سے
قامت یار کو زیبا ہی قیامت کہیے
قامت سرو رعنا ن لگے اپکارنے کوکو
بولے حق سے قمری یہ ہو کو یا جادو

شب دیجور ہی کاشانہ کی سراسر چوٹی
ہی شب ہجر سے عشاق کی چوٹی لمبی
ہر زند ظلمات پہ سے خضر بھی بھٹکا جاتا ہی
ناگ کالا سر گنجینہ پہ بیٹھا ہی کوئی
دیکھ چوٹی مین یہ موباف نذری سے لگا
صبح کاذب ہی کہ تو جھوٹ شفق پیدا

چمن خوبی کا یہ تابت ہی وہ سیارہ ہی

سراپا سانچے مین ڈھلا ہوا معشوق پری چہرہ حسین جمیل خوش خلق آنکھین نرگس شہلا دہن غنچہ بادام موے میان
غنچہ دہان برق فرنگی صورت زیبا دیکھکر تڑپ گیا جی مین کہتا ہی ای برق ایسا حسن وجمال کبھی نگاہ سے
نہین گذرا ملکہ گلفام کو ہر بار نے جھک کے محرم اسراردان کو سلام کیا محرم نے مسکرا کر جواب دیا ملکہ
گلفام نے پوچھا ای محرم اسراردان مزاج کیسا ہی محرم نے کہا ای ملکہ عالم تمنے سنا ہوگا کہ طلسم پر بڑی
آفت پڑی ہی طلسم کشا آگیا ہی مجھکو شہنشاہ نے بڑے مقابلہ کیلئے مسلمانان بھیجا مین صحراے فرح افزا مین سحر تیار
کرنے جاتا ہون مسلمان تو خیر مگر عیار مسلمانان قیامت کے پرکالے ہین اُس نازنین نے محرم اسراردان
کو لاکے مسند پر بٹھایا برق فرنگی پشت پر کھڑا ہوکر مگس پرانی کرنے لگا مگر طبیعت گلشن جمال کی اُس نازنین
کی کر رہا ہی سراپا کو دیکھتا ہی سب اعضا درست چالاک وچست نہایت حسین وجمیل باتین کر رہی ہی مگر
ہونٹان جو کھلاتے ہین برق ہی کہ دل کو جلا دیتی ہی یکایک اُس ماہ پیکرنے پوچھا ای شہریار ہر چند کہ
آپ مصاحب ہین آپ کے برابر کسکا مرتبہ ہی لیکن اسوقت آپ سے مجھکو عجب طرح کی بو آتی ہی کہ اُسکا
زبان پر نہین لاسکتی مجھکو شرم آتی ہی کہ آپ کے خلاف نہ گذرے مگر مین یہ عرض کرتی ہون کہ آپ پلٹ جایئے
طرف صحراے فرح افزا کے جانا مناسب نہین ہی شگون برے ہین محرم اسراردان اُڑ گیا کہا ملکہ یہ کوئی بات
ہی مین ملتوی نہین جاسکتا ہون مین ایک کار ضروری کو جاتا ہون صحراے فرح افزا مین وہ سحر تیار کرون کہ مسلمانان
خیر خواہ سب گرفتار ہو جائین اور کہین ایسا سحر تیار نہین ہوسکتا ملکہ گلفام کو ہر بار نے کہا سنیے جان
من نہ ریگار سے نرگس کو دکھلاؤ ایک کنیز نہایت حسین وجمیل سامنے آئی کہا نرگس ایک غزل تو گا مگر
نہین سیان محرم اسراردان پر بدگمانی ہی اُسی مضمون مین غزل ہو اُس کنیز نے عرض کی حضور ایسا ہی ہوگا
وہ نازنین گنگنائی یہ غزل گانا شروع کی غزل

مسیحا مجھکو درد عشق کی تیرے دوا ہے — تری خاک قدم کو اے صنم خاک شفا ہے
یہی تم ہو فا اغیار کو تم باوفا سمجھے — ہمیں آفرین ہی آپ کی سمجھے تو کیا سمجھے
تمہارے غم کو شادی جانتے ہین ہیچ کر راحت — شہید ناز کوچے کو تمہارے کربلا سمجھے
سجا ہے باز آغم سے لبون پر جان آئی ہی — ارے او بے مروت ہم بھی سمجھ تجھے خدا سمجھے
ہوئی گر جان صدقے عاشقون کی تیرے صدقے — تغافل کیش کیا سمجھا مجھے تیری بلا سمجھے
فراق یار مین اوقات کاٹی اس مصیبت سے — دلون کو روز محشر رات کو کالی بلا سمجھے
خیال گلبدن مین سیر گلشن کی جو ای بلبل — تو عارض گل کو اور سنبل کو ہم زلف رسا سمجھے
طریق عشق مین ایمان جانا کفر کو سمجھے — مکان اُس بت کا قبلہ نقش پا قبلہ نما سمجھے
رخ وزلف صنم ہمکو نظر آئے جو ای رعنا — اُسے والیل سمجھے اور اُسے بدر الدجیٰ سمجھے

جیسے ہی اُس نازنین نے یہ غزل گائی محرم اسراردان کا رنگ رو متغیر ہونے لگا جب اُسنے غزل تمام کی تو
محرم اسراردان گھبرا کے بول اُٹھا مین تو عمرو عیار کو چھڑانے جاتا ہون یہ کہنا تھا کہ گلفام کو ہر بار نے آداب دی
آداب وتسلیمات اب مین آپ کو جانے دونگی محرم اسراردان کو بھی ہوش آیا کہا تو مجھے اولکا تہ کیا روک سکتی
ہی جیسے ہی محرم اسراردان اپنے مقام سے اُٹھا برق نے ایک ستون کی آڑ پکڑی گلفام کو ہر بار نے ایک

شاید بلا میں کوئی مشکل پڑے مگر شکر ہے کہ تمہارا سا تھ ہوا جب تم پہونچے ہو مقام پر خونریز پر کیا مقام اول تو
کوہ عجائب وغرائب ملنے لگا میں حیران تھا کہ میرا کیا مرض ہے اب کھلا کہ تمہاری وجہ سے پہاڑ کا پتا تھا اسقدر
شیطان اس پہاڑ پہ جمع ہیں کہ مسلمانوں کو قدم رکھنا دشوار ہے برق فرنگی نے کہا کل چلیے یہاں اب
ٹھہرنا مناسب نہیں آپ تو ساحر زبردست ہیں دیکھیے ہوائیں مختلف چل رہی ہیں محرم اسراردان نے اپنے
خدمتگار کو جو بیہوش ہوگیا تھا اسکو اٹھایا وہ خدمتگار کانپتا ہوا اٹھا روتا ہوا کہتا ہے حضور میرا بھائی کہاں گیا
یہ کون صاحب ہیں محرم اسراردان نے کہا چپ رہو تیرا بھائی بخیر وعافیت ہے کیوں گھبراتا ہے محرم اسراردان
و برق فرنگی اور وہ خدمتگار تخت پر سوار ہوے لاشہ گلفام گوہر بار کا پڑا ہوا ہے سناٹا ہوگیا تھا بستا ہے
محرم اسراردان کہ تخت اڑا ئے کہ آسمان سے برسنے کی آواز آئی اے محرم اسراردان تو نے باغ گوہر بار
کو برباد کیا گلفام گوہر بار کو مارا میرے ہاتھ سے بچکر کہاں جائیگا برق فرنگی تخت سے کود کر نارے ہو
آواز آئی او نا عیار پتھروں میں کیوں چھپتا ہے تیغ بتہ تیز اٹھایا ہے تیری جان ہی میں شاخ نکالی محرم اسراردان
نے دیکھا ایک ساحر ترسول ہاتھ میں سیاہی کی گانٹھ بنا ہوا ایک اژدر مہیب پر سوار اژدہا قلابہ آتشین
چھوڑتا ہوا اژدر کے زمین پر آتے ہی اس ساحر نے ترسول زمین پر مارا آواز دی او قاتل گلفام گوہر بار
میرے سامنے آ میں تجھے قتل کرونگا اب میرے ہاتھ سے زندہ بچکر کہاں جائیگا برق فرنگی بازی میں
چھپا ہوا تھا باغبان جادو کتا ہوا نکل آیا محرم اسراردان نے پلٹ کے دیکھا برق فرنگی بصورت اصلی کمند میں
اتا کے پھینک دی توڑا پتھروں کا ایک جانب پھینکا اپنے ہوش میں نہیں ہاتھ باندھے ہوے آتا ہے
اس ساحر نے آواز دی منم باغبان جادو کیوں اے محرم اسراردان اسی پر بڑا ناز تھا یہ کہکر ترسول کو
جنبش دی ہزار ہا شعلہ ہاے آتش محرم اسراردان پر گرے محرم اسراردان چمک کے شعلہ ہاے آتش سے
الگ ہوکے جو گرا باغبان جادو تو الگ ہوا اژدر کے دو ٹکڑے ہوے محرم نے چاہا تھا کہ چمک کے
بالاے آسمان جاؤں کہ باغبان جادو نے ایک چیخ ماری آواز دی ارے کیا میں اپنے صدمے سے
جاتا رہا کہا سے رنگا رنگ جلا کیا سنگ سحر بھی منایا جاے پکار کے کہا زمین سے ایک گلدستہ پیدا ہوا
محرم اسراردان پر کئی شعلے گرے ان شعلوں کو چاہتا ہے بجھاؤں لیکن وہ شعلہ ہاے آتش نہیں بجھتے دیکھا
محرم اسراردان نے کہ میں مبتلا ہے سحر کا چاہتا ہوں برق فرنگی تو فریاد کر رہا ہے یہی قسمت ہے
کہتا ہے میری خطا معاف فرمایے میں نے بہت برا کیا محرم اسراردان نے یہاں لا کے مجکو مرہم کیا
آنکھوں سے آنسو جاری ہیں اسقدر رو رہا ہے یقین ہے کہ روتے روتے جان دیدیگا محرم اسراردان نے
دیکھا برق فرنگی ہوش میں نہیں ہے باغبان جادو نے سحر کی بوچھار کر دی ایک دستک دی اور ایک
گلدستہ زمین سے نکلا طرف محرم اسراردان کے یہ اشعار پڑھتا ہوا چلا اشعار

وصل کی خواہش مراد دل انگور کی شاخ
بار انگور سے سجدے میں ہوا انگور کی شاخ

جھولاؤں جو کبھی باغ میں ہوکر سرمست
بڑھ کے ہاتھوں کو مرے تھام لے انگور کی شاخ

ابھی تو موہی ہے نہ دور ہوا ای ساقی مست
نشے سے آپ جھکی جاتی ہے انگور کی شاخ

باغ سیراب نہ کھاتا ہے بے کیف ہے مجھے
ہو لی آنچل انگور سے انگور کی شاخ

مست ساقی ازل ہوں جو ہوس ہو ری کی
شجر طور سے پیوند ہو انگور کی شاخ

مقام کو سحر سے معمور کیا ایک ساحر شکل کرکس معلق ہوا یہ ہوا یا کرتا ہی اگر کوئی بھی اس راہ سے نکلتا ہی تو یہ شیر کرکس اوسپر ٹوٹ کے گرتا ہی اوسکا ماریہ پڑا اور انسان بصورت ہوا دیکھیے عمرو کا کیا کیفیت ہوئی نے سرانجام تمسیل ہو رکھا ہوت کا مزا چکھا یہی خیال ہوا کہ عمرو ایسا شخص قید ہے مقابلہ تو عجائب و غرائب ٹلا ہو ابسا کا قدم ہوگا بھی یہ بہار شخ ہوگا دیکھوں کیونکر گذر ہو خدا بات سے گذاروں جادو سپہ سالار کو یہ کہکر لشکر میں چھوڑ آیا ہوں کہ میں خواجہ عمرو کو رہا کرنے جاتا ہوں اگر کاؤس پیچھے تو یہ کہنا کہ وہ صحراے فرح افزا میں گرفتار کرنے گئے ہیں صحراے فرح افزا ایک مقام ہے کہ ساحران طلسم زرافشان جاکے وہاں سحر کو زور دیتے ہیں بڑی بڑی مصیبت اپنے سر لیتے ہیں اس نام سے کیا عجب ہے کہ کاؤس جادو بھی خاموش رہے اگر اسپر یہ راز کھلا کہ محرم اسرار دان براے رہائی عمرو گیا ہے تو قیامت برپا کریگا میرے سارے لشکر کو قتل کر ڈالیگا ایک کو بھی زندہ نہ چھوڑیگا خداے نادیدہ ان سب لوگوں کا حافظ و نگہبان ہے عمر میری بھی سحر کرنے میں گذری ان مقاموں پہ تازہ حیلہ تائید غیبی شریک ہوگی گذر ہونا دشوار ہی اے برق فرنگی کیا کروں براے رہائی خواجہ عمرو جو دل پر گذری ہی اگر خداے فضل کیا اور خواجہ عمرو کو رہا کیا ورنہ جس کی تلاش میں چلا ہوں وہ سامان ممکن ہوگا اور اسی سامان سے آیا تو ان انسانوں کو

سامنے کو عجائب و غرائب کے [illegible] نظم

ختن ہے سبزۂ خط عارض محبوب پُرفن پر
ہوئے ہیں حبشی پیدا نے یہ اگر شمع روشن پر

گریباں چاک گل ہی ہیں جو دیکھا اون کی صورت
ہوا ہے اشتیاق و کوے جاناں مجھکو گلشن پر

کیا کیوں عشق اب دیکھو زکر طوف حرم ہی نے
نہیں کچھ شمشیر قاتل یہ وبال اوسکا ہی گردن پر

بجاے شمع گل ساقی بلوریں پاے رنگین ہوں
کبھی یارب گذر ہو اس پری کا میرے مدفن پر

جگر بھرتا ہی گڑے سرکشی سے میری فرقت میں
نئے کو رنگ سبقت لیگئی ہے آب آہن پر

فلک کے کو نظارہ میں کر سکتا نہیں ذرے
گماں ہی چشم دربان کا در جاناں کے روزن پر

میں وہ شوریدہ سر ہوں نہ تھا جو بعد مردن بھی
چڑھا جاتے ہیں پتھر لوگ آکر میرے مدفن پر

تسلی دل کو دیتا ہے تری مژگاں کی دوری میں
مسیحا ورنہ عاشق ہے سراپا دستہ سوزن پر

نہ دیکھا زیست بھر اس غیرت مہتاب کو جنے
چڑھاتا ہے فلک کیا کیا گل مہتاب مدفن پر

اسی صیاد کو گلگشت کا کیا آج ارادہ ہی
ہزاروں بلبلیں ہیں منتظر دیوار گلخن پر

خبر ہی جان و تن کی سجدہ گاہ عشق میں کس کو
جگر ہوتا ہی ناوک سے نشانہ ناوک افگن پر

فلک میں ماہ نو کو دیکھ کر حسرت یہ آتی ہے
لہو میرا نہیں لگتا کسی کے نعل توسن پر

گرے تھے اسکے ہی دو چار آنسو چشم جاناں سے
بجاے سبزہ نرگس پھولتی ہے میرے مدفن پر

کسی کے ساتھ ہو کر گرم سوتا ہوں جو خوابوں میں
قیامت آتے ہیں مجھکو جو پڑے رہتے ہیں گلخن پر

نہیں اس خوف سے ہوتا میں قتل غیرۂ اہل
نہ لگ جاے کہیں اسکا لہو قاتل کے دامن پر

تصور بعد مردن بھی جو ہے اس مہ تاباں کا
وہ گنبد کے عوض ہے برج خورشید اپنے مدفن پر

کسی کا قدر ہوتا ہی کسی کو کب زمانے میں
نہ جام و گل ہیں خنداں شیشۂ و بلبل کے شیون پر

اگر ہوتا ہی اک دانہ بھی اسمیں میری قسمت کا
فلک بجلی گرا دیتا ہی ناسخ میرے خرمن پر

برق فرنگی سا کوئی خلاف کا شخص شریک کرے جو آپ کی امداد دے دلی ہر اسکو خدا پورا کرے مجبور اگر یہ
آپ جاتے ہیں وہ رہی ہو جائیں محرم اسراردان تخت کو اڑاتا ہوا چلا آتا ہے جو جو راستہ طے ہوتا ہے برق فرنگی
دیکھ رہا ہے کہ رنگ روے محرم اسراردان متغیر ہوتا جاتا ہے تخت پر سب اسباب سحر مہیا ہے محرم اسراردان
کہتا ہے برق فرنگی جوان یکرنگی اب مقام قید خواجہ عمرو قریب آگیا حلق جادو ہشیبو کوکب روشن ضمیر کا
مقام بھی تھوڑے سے عرصے میں ملا چاہتا ہے یہ ذکر ہو رہا ہے کہ دور سے ایک دھواں سا معلوم ہوا برق فرنگی نے
دیکھا کہ دھوئیں کو دیکھکر آتش غم و الم اسقدر زیادہ مشتعل ہوئی محرم اسراردان وہ دھواں دیکھکر گھبرا گیا
کہا اے برق فرنگی ہوشیار ہو جاؤ یہی مقام کوہ بطلیموس ہے اس حکیم بافراست نے نہایت تکلف سے
اس مقام کو آراستہ و پیراستہ کیا ہے یہ سنکر برق فرنگی نے دس حباب دسوں انگلیوں میں دبا لئے حلقہ ہائے
کمند ہاتھوں میں لیے توبڑا پتھروں کا کاندھے پر رکھا خوب چاق و چوبند ہوکے بیٹھا محرم اسراردان نے
بھی جھولی پر ہاتھ ڈالا کل اسباب سحر جھولی سے نکالا اسباب سحر ہاتھوں میں لیے ہوے پسینا کا بھرے ہوے
بیٹھے بصد شور سے تخت کو اڑائے ہوے جاتا ہے اب جو قریب پہونچے دیکھا ایک کوہ فلک شکوہ ہے اس
کوہ سے دھواں نکل رہا ہے اور کوہ سے دس گز بلند ایک ساحر ہشیبو کوکب روشن ضمیر ہوا پر کھڑا ہوا ہے
جو طائر ادھر سے نکلا اسکے ہوش اڑ گئے اس ساحر نے اشارہ کیا ایک شعلہ بھڑک کے اس طائر پر گرا وہ
وہ طائر کباب ہو کے زمین پر پہونچا زمین سے ایک زنگی پیدا ہوا اٹھ اس کباب کو کھا گیا یہی تار بندھا ہوا ہے
محرم اسراردان کو تھرا رہا ہے رنگ چہرہ کا اب رہا ہے نشان کے حال سے بخوبی معلوم ہے کہ احوال بیان کا دیکھکر
مبتلائے غم والم ہے جیسے ہی ہشیبو کوکب نے محرم اسراردان کو آتے ہوے دیکھا وہیں سے آواز دی
کیوں اے محرم اسراردان کہاں جانے کا قصد ہے تمہارے حال سے بخوبی معلوم ہے اب مناسب یہی ہے
کہ پلٹ جایے آگے جانے کا قصد نکیجیے جنکی رہائی کے واسطے آپ جاتے ہیں وہ تا قید حیات ہے اب ہاتھ نہ لگے
محرم اسراردان نے یہ سنتے ہی سب اسباب سحر اٹھایا چاہا کہ سحر کرے برق فرنگی نے چاہا کہ میں تڑپ
زمین پر گروں کچھ بیہوشی وغیرہ اڑاؤں یا کہیں جا کے مخفی ہو جاؤں ہشیبو کوکب نے آواز دی کیا کرتا ہے
او برق فرنگی جوان یکرنگی یہ مقام ادب ہے اسکو کوہ بطلیموس کہتے ہیں یہاں بڑے بڑے حکمایان
اشراقیین آکے اس کوہ فلک شکوہ کی زیارت کرتے تھے تو نے اس کوہ کو ایسا حقیر سمجھا اب راستہ نہ لیگا
تخم آرزو نہ کھلیگا محرم اسراردان غصے میں آیا سب اسباب سحر پاش کے دانے مالائی سحر کے دانے
تسبیح نارنج کچھ پیکان سحر کے پھینک مارے ہزاروں برق ہشیبو کوکب پر آکے گرے ہشیبو کوکب
ہنس پڑا پکار کے آواز دی یا بطلیموس تو بھی زندہ ہوس تھا یا مصور دیا بس تھا اسوقت میری مدد کو آ
اس ظالم کے ظلم سے بچا یہ فقرہ اس ساحر کے منہ سے پورا نہ نکلنے پایا تھا کہ سب سحر باطل ہو کے زمین
پر گرے برق فرنگی نے جھولی پر ہاتھ ڈالا بیہوشی نکالی چاہا کہ بیہوشی اڑاؤں ہوا کی وجہ سے
تا بہ دماغ پہونچے یہ ساحر مرکے گرے یا بیہوش ہو قتل کر ڈالوں بیہوشی برق فرنگی کے ہاتھ
میں نہ آئی اس ساحر نے پکار کے آواز دی میاں برق فرنگی اب تو تجھے نہیں لوا ہمارا اب بود یاں
بیٹھنے لگیں تمھارا ٹھہرنا مناسب ہے تمپر خوف کیوں غالب ہے برق فرنگی دیوانہ ہو گیا محرم اسراردان
نے دو چار سحر اور کیے لیکن کوئی سحر اس ساحر کے نہ پہونچا اس ساحر نے ایک قہقہہ مار کے

آواز دی کیون ای محرم اسراروان حوصلہ پست ہوا اب تو کبھی سحر کا نام نہ لو گے محرم اسراروان نے فریاد کی آواز دی ای ہشتیہ کوکب اب توبہ کرتا ہون کبھی قصد ایسا نہ کرونگا یہ کہکر محرم اسراروان نے ایک چیخ ماری سب اسباب سحر چینک دیا تخت سے اترا برق فرنگی کا ہاتھ پکڑ لیا وہ جو دوسرا خدمتگار ساتھ تھا جل کے خاک ہوگیا برق فرنگی کا ہاتھ محرم اسراروان نے تھام لیا زیرکوہ رقص کرنے لگا چلا چلا کے یہ غزل عاشقانہ گانے لگا

غزل

نئے دعب کا کچھ جوش سودا ہوا ہی
محبت دن کا یہ خواب دیکھا ہوا ہی
نئے تمہیں آگے مرے نام وحشت
وہی حال اگلا سا میرا ہوا ہے
وہ وادی ایمن پہ موقوف کیا ہی
تمہی مدتون مین دل اچھا ہوا ہی
تعشق پہ ہر نوجوانی تمنا رہی
محبت بھے ظاہر مین پردا ہوا ہی
وکھیرا وجانان ای ہم ہی ہمسے
محبت روز لہر وز فردا ہوا ہی
نسیم اب کہان قدردان حسن ہین

خدا جانے ابھی مجھے کیا ہوا ہے
نہ عالم مین تھسا نہ تھسا جہان مین
ابھی کل کی ہی بات پیدا ہوا ہی
لہر بار سے دیدۂ اشک نما سے
ہمارا ہر اک دشت دیکھا ہوا ہی
کہا مین نے تنہائی ہی بات سن کو
ابھی کیا ہوا ہی ابھی کیا ہوا ہی
ہمارے تمہارے تو ہین دل کی باتین
ابھی اور بھی آج وعدا ہوا ہی
اگر تم بھی دیکھو تو سننے لگو
لے شہرہ بھی جو جو حیا ہوا ہی

تعلق ان آنکھون سے پیدا ہوا ہی
نہ ایسا ہوا ہی نہ ویسا ہوا ہے
پھر اٹھتا ہی درد محبت جگر سے
مرادامن آغوش دریا ہوا ہی
ذرا دم تو لینے دے ای چشم جادو
کہا ہنسکے تمکو تو سودا ہوا ہے
حجاب نظر سے کھلے بھید دل کے
تماشا اگر اسکا چرچا ہوا ہے
تماشین گے ہم آج تو مرے پہ چلینگے
مری جان یہ حال اپنا ہوا ہی
اس حال پر ملال مین یہ دونون

اسی مکان نے بیچ پھر رہے ہین اور ہشتیہ کوکب قہقہہ مارکے ہنس رہا ہی جب لکارکے پوچھتا ہی کہ میان محرم اسراروان کہان چلے تھے محرم اسراروان سب حال بیان کرتا ہی کہ مجھے مذہب سامری و جمشید سے نفرت ہوئی مذہب مسلمان سے محبت ہوئی برے رہائی خواجہ عمرو چلا تھا کا انکو رہا کروں یہان آکے پھنسگیا اب اگر تم رہا کردو تو مجھسے کبھی ایسی خطا نہوگی ہشتیہ کوکب آواز دیتا ہی ای محرم اسراروان ایسے خطا وار کو رہائی نہیں ملیگی مہینا ہوسکے بعد شاہان طلسم نور افشان جب ادھر سے گذر کرینگے تو انکی خدمت میں تمکو پیش کیا جائیگا وہ جیسا حکم تمھارے واسطے دینگے ویسا ہوگا ہم کچھ دخل نہین دے سکتے دیکھین اب کیا ہوتا ہی یہ دونون تو اس حال پر ملال مین میان مبتلا ہوئے ہین دیکھیے انپر کیا گذرے انکا حال تحریر کیا جائیگا لیکن اب حال مصیبت مآل مہترمہتران و مہتر بہتران و سرہنگ سرہنگان بساط بلاد بنی آدم مولانا سے عظم و مکرم جامع الفضل والکرم دو ندہ بیدرنگ قلعہ گیر بے جنگ مردان را سرسنگ و نامردان را پالہنگ صاحب منظور نظر ونرنگ امنی کہ عناب قطرت آب تیغ الاصحاب خنجرگذار عیار طرار خواجہ عمرو بن امیہ نامدار بیان کیا جاتا ہی کہ جب کالوس جادو نے لاکے خواجہ کو ایک مکان تنگ و تاریک میں قید کیا اسوقت خواجہ عمرو کی آنکھ کھلی دیکھا کہ مین ایک مکان تنگ و تاریک مین مقید ہون بہت حیران و پریشان ہوئے دل سے کہتے تھے کہ ای خواجہ یہ کس مقام پر قید ہوئے یہان سے نکلنا غیر ممکن ہر دن و رات یکسان معلوم ہوتا ہی اپنی مصیبت پر دل روتا ہی عجب طرح کا سامان ہی جب دن گذر چکا شام قریب ہوئی تو دیکھا کہ خواجہ عمرو نے دیکھا کہ شہنشاہ وکب روشن ضمیر تاجی شاہی

سر پہ دردو نیاں ایک آبخورہ پانی کا ہاتھ مین سامنے سے نمایاں ہوئے کہا لو خواجہ نوش کرو عمرو نے
خوش ہو کے کہا اے شہنشاہ کیا آپ نے سحر سے تو تشنگی کی آپ یہاں تک کیونکر پہونچے کوکب وہ دونیاں
اور آبخورہ پانی کا رکھکر چلے گئے خواجہ عمرو نے لاحول لا کہہ پوچھا کوکب نے کچھ جواب نہ دیا جب کئی دن
خواجہ عمرو نے یہی سیر کر دیکھا بلکہ ایک ہفتہ گذرا جب کوکب کہا کہ آتا ہی خواجہ عمرو پوچھتے ہیں کچھ جواب
نہیں ملتا جب ایک مہینا اسی حال پر ملال میں گذرا ایک دن خواجہ عمرو نے کوکب کا دامن پکڑ لیا کہا اے
شہنشاہ مقام افسوس ہے ہم آپ سے حال پوچھتے ہیں آپ جواب نہیں دیتے محبتانہ سابقہ میں فرق آیا
کیا خاک آپ کیونکر یہاں پہنچے یہ خدمت کیونکر متعلق ہوئی کیا حال آپ کو کیونکر یہ دریافت ہوا جب عمرو
نے دامن پکڑا تو وہ جادو جو بصورت کوکب بر شغل [illegible] قہقہہ مار کے ہنسا کہا او عیار ان زنا [illegible] سے
کچھ دیوانہ ہوا ہے کیا کوکب مجھ کو متعلق جادو ہشتیبہ کوکب کو کہ دامن میرا چھوڑ دے خواجہ عمرو نے کہا
اے شہنشاہ ساحران آپ ایسا ساحر صاحب عجائب و غرائب میری نگاہ سے نہیں گذرا ہشتیبہ کوکب خوب
قہقہہ مار کے ہنسا کہا خواجہ یہ تو بتاؤ کہ تم یہاں کیونکر پہونچے خواجہ عمرو نے کہا کہ وس جادو
وزیر اعظم شاہان نور افشان نے مجھکو گرفتار کیا قید کر کے یہاں پہونچایا ایک مہینا گذر چکا اس ساحر
نے کہا مجھکو کوکب نہ جانو کوکب تیرا دوست ہے میں تیرا دشمن ہوں وہ تیرا ہمراز ہے میں تیرا رہزن ہوں
ایک مہینا تمہاری سیاحی میں اور باقی ہے خورک مار دو کے دم ہو جاؤ گے بعد ایک ہفتے کے ہر گوشے سے
سامان سیاہ پیدا ہو گا وہ تمکو ڈس لیگی بس تمہاری عیاری ہو چکی اے خواجہ یہ طلسم نور افشان
ہے حکمایان سابق نے جو جو مقام تعمیر کیے ہیں وہ اب تک قائم ہیں اس راہ کا انتظام بڑے لطف سے
کیا گیا ہے خواجہ عمرو نے اس ساحر کو باتوں میں پھنسایا وہ ساحر باتوں پر خواجہ کی ہنستا جاتا ہے عمرو
نے کہا کیا کہوں اے شہنشاہ ساحران میں ایک بلا میں پھنسا ایک شاہزادی نے مجھکو بلا کے پیغام
بھیجا تھا مدت سے کسی فرزند حمزہ پہ عاشق تھی مجھکو اکا راز دان جانکے بلایا میں نے اسکو اپنے پاس
رکھ لیا حیران ہوں کہ اس بیچاری کو کیوں بلا میں پھنسا دے کیوں نہ دیا اب اسکو کسکے سپرد کروں یہ فقرہ
سنکر ہشتیبہ کوکب خوش ہو گیا کہا خواجہ اس عورت کو ہم بھی دیکھیں اگر پسند آئی تو کوئی تدبیر کرینگے تمکو
[illegible] خواجہ عمرو نے کہا میں اس عورت کو پیش نہیں کر سکتا اگر وہ بھی پسند کرے تو لیجا ہشتیبہ کوکب
نے کہا اچھا اس عورت کو لاؤ خواجہ عمرو نے کہا آپ منہ پھیر کے کھڑے ہوں تو میں اسے نکالوں
ہشتیبہ کوکب منہ پھیر کے کھڑا ہوا خواجہ عمرو نے زنبیل سے ایک نازنین کو نکالا نہایت حسین و جمیل سرو قد
خورشید خد کہا حضور یہ حاضر ہے آپ کو دیکھکر بیقرار ہو گئی وہ بھی ہنسنے لگی وہ ساحر ہشتیبہ کوکب
پیشانی جمال جہان آرا سے نازنین کو دیکھکر مبہوت ہو گیا اب تو تیرہ کیا کہا خواجہ میری تو جان اس نازنین
پر مائل ہے جو کہو میں دینے کو موجود ہوں خواجہ عمرو نے کہا اسکی قیمت سر حضور ہے یہ سراسر بیقصور ہے
یہ نازنین رشک حور ہے ہشتیبہ کوکب نے کہا سر کیا خواجہ عمرو نے کہا اسکو راضی کرو پس ساحر ہشتیبہ
کوکب نے اس نازنین کے آگے ہاتھ باندھے کہا اے جان جہان وائے آرام دل مشتاقان میں اس
مرحلے کا حاکم ہوں اس صحرائے سبزہ زار کا ناظم ہوں خاتون کل قرار دونگا دو ہزار کنیزیں ہندوں پرستش
حاضر خدمت کرونگا محل نہایت عمدہ رہنے کو دونگا دن کو کار سرکاری میں معروف رہتا ہوں

یعنی حق پیدا پہنچانا کرتا ہوں شام کو بھی ہوتی ہر چپ قیدی کو کہا ناپہونچا سکے تمام ست آپ ہی کی خدمت میں رہونگا بھی خدمت سے گردن تابی نہ کرونگا جب اُس ساحرنے یہ باتیں کیں اوس نازنین نے کچھ جواب نہ دیا خواجہ عمرو نے کہا ای شہنشاہ ساحران آپ ذرا منہ پھیر کے بیٹھے تو میں اُسکا عتاب دلی پوچھوں کہا نے آپ کو منظور کیا یا نہیں نام اس نازنین کا غنچہ دہن ہی نہایت کم سخن ہی مجھسے مانوس ہی حال دل بیان کریگی یا آپ دم بھر کے واسطے باہر چلے جائے شبیہ کوکب اُٹھکر باہر گیا خواجہ عمرو نے اُس نازنین کو اپنی صورت بنایا اور آپ اُس نازنین چاردہ سالہ کی صورت جگر بنا رہو سے بلک بلک کے رونا شروع کیا اور اُس نازنین کو سکھا دیا ہی کہ میری صورت پر تو ہوئے باتیں معقول کرنا آواز دی ای شہنشاہ آیئے اب جو وہ ساحر شبیہ کوکب آیا دیکھا وہ نازنین بلک بلک کے رو رہی ہی خواجہ عمرو سر جھکائے بیٹھے ہیں شبیہ کوکب نے کہا کیوں صاحب یہ کیوں اسقدر روتی ہو اس نازنین نے کہا کیا کہوں صاحب اپنی تقدیر کو روتی ہوں کہ میری تقدیر کہاں آ کے کھلی کہ تم تو دن بھر مجھسے جدا رہو گے ہجر کی رات مشہور ہی لیکن ہجر کا دن کیونکر کٹیگا پہاڑ ہو جائیگا تڑپ تڑپ کے مرونگی میری تو یہ کیفیت ہی کیوں صاحب

نظم

| | |
|---|---|
| پیچتی منصوبے گئے اُس سے نہ کچھ تدبیر کے | یوں سنتا ہی کر بلی گئے گئے تقدیر کے |
| مبتلا اکثر رہے ہم تو رسم و راہ پر | تنگ ہوے کیا کیا نہ دست یار کی تو میر کے |
| یہ حرارت ہی کہ دونوں کے اُڑائے ہیں دھوئیں | حق سے تو زخم ہیں شعلے نالۂ شبگیر کے |
| کافر گیسو ہیں ہم کفران نعمت کیوں کریں | مار کاکل کی پڑے شکر ہوں گر تکفیر کے |
| بیخبر کاکل بلا دل پھنسکے بچتا ہی نہیں | دام کے پھندے نہ یہ حلقے ہیں کچھ زنجیر کے |
| کل شبستان تصور میں عجب دیکھا ہی خواب | صبح اُٹھے بوسے لیئے لب گلگیر کے |
| جلد ہو کا شمر وصے وصل مجھکو بھی نصیب | ہم نشین معنی یہ ہیں اس خواب کی تعبیر کے |
| مرگئے حسرت میں لاکھوں کشتۂ تیغ نظر | سے لیے جو ہر اُس قاتل تری شمشیر کے |
| جان کردی ہم تمہارے زلف و ابرو پر نثار | قتل کے قابل نہ ہم لائق ہیں دار و گیر کے |
| بت پرستی چھوڑ کی صورت پرستی اختیار | ہیں خریدار اہوا ای یوسف تری تصویر کے |
| خستگان خاک ہو تک آشین نہ رعنا کیلیے | شور ہیں گور غریبان تک مری زنجیر کے |

اس مزے سے اُس نازنین نے ان اشعار کو پڑھا کہ اتنک تو شبیہ کوکب ہنستا تھا اب ہاتھ باندھ کر بیٹھ گیا کہا ای جان جہان وای آرام دل عاشقان میں تمہارا دل و جان سے تابعدار ہوں میں تمکو اپنے مقام خاص پر لیے چلتا ہوں مکان تمہید مشہور ہی مگر شبیہ کوکب نے خواجہ عمرو یعنے اُس نازنین کی کمر میں پنجہ دیا اور اُڑا عمرو نقلی نے پکار کے آواز دی کیوں ای شہنشاہ ساحران ہم نہیں رہینگے شبیہ کوکب نے کہا ای خواجہ تمہاری بھی مدد کرونگا یہ کہکر وہان سے چلا ایک مکان میں لیکر آیا اور نازنین نقلی یعنے خواجہ عمرو نے دیکھا ایک مکان نہایت تکلف سے سجا ہوا ہی ایک طرف ایک چھپر کھٹ بچھا ہوا ہی ایک گوشے میں اُس مکان کی کھڑکی لگی ہوئی تھی خواجہ عمرو نے جو سر جھکا کے دیکھا ایک صحرا معلوم ہوا اُس صحرا میں ایک ساحر کو دیکھا کہ برق فرنگی کا ہاتھ پکڑے ہوے تمام صحرا میں گاتا بجاتا پھرتا ہی

کل میں ملتے کہ تنگ دخمس جاتے ہیں مشکل کشتے ہیں خواجہ عمرو نے حیران ہو کے پوچھا کہ یہ ساحر کون ہے
ہشبیہ کوکب نے کچھ جواب نہ دیا لا کے پلنگ پہ بٹھایا کوٹھڑی بند کر دی خواجہ عمرو نے پھر پوچھا یہ ساحر
کون ہو تو اس ساحر ہشبیہ کوکب نے کہا محرم اسراردان مصاحب شہنشاہ نورافشان عمرو کی رہائی
کو جاتا تھا یہاں آکے اس بلا میں پھنسا اور میں عمرو کو دم دیکے تمکو لے آیا ہے دونوں بہت سحر میں مبتلا
ہیں یہ باتیں کر کے اس ساحر نے گلابی اٹھائی خواجہ عمرو نے اسکے ہاتھ سے گلابی چھینکر کہا کی سے بٹیا بیہوشی
کی ڈالدی جام لبریز کر کے کہا لو صاحب یہ ہشبیہ کوکب نے خوشی میں وصل کی کچھ خیال نہ کیا ایک آئینہ
قد آدم وہاں لگا تھا اسمیں ایک سنہرا جبہ وہ جنبش کر رہا ہے عمرو اسطرف پیٹھ کر کے بیٹھا ساحر خوش ہو
آرزوے وصل میں جام پی گیا پیتے ہی جام کے ہشبیہ کوکب کے ہوش اڑے لڑکھڑاتا ہوا قریب خواجہ
کے آیا ہاتھ بھیا ڈالنے لگا عمرو نے دل سے کہا یہ تو بڑا غضب ہوا اسکا قصد آبرو لینے کا ہے ایسا نہو لیکن
اصل مطلب پر آرہے تو عمر بھر کی آبرو خاک میں مل جائیگی یہ سوچکر خواجہ عمرو نے کہا صاحب گلابی اٹھاؤ
ایک جام ہم بھی تو ہیں تجھے شراب پی ہیں نہ پلاؤ گے ہشبیہ کوکب اٹھا کہ گلابی اٹھاؤں بیہوشی تاثیر کر چکی
تھی لڑکھڑا کے گرا چار طرف سے ہان ہان کی آواز آئی خواجہ عمرو نے ہزاروں ساحروں کو دیکھا کہ
چلے آتے ہیں آئینہ شق ہوا ایک ساحر زمین سے نکلا آواز دی اے عمرو کیا کرتا ہے خواجہ کب مانتے ہیں
خنجر مارا ہشبیہ کوکب کا شکم چاک قصہ پاک سب ساحر لینا لینا کہکر دوڑے خواجہ عمرو نے حقہاے
آتشبازی مارا ہزاروں ساحروں کے منہ جلے اس صحرا میں محرم اسراردان لڑکھڑا کے گرا برق فرنگی بھی
تڑپا ان دونوں کو ہوش آیا محرم اسراردان نے دیکھا خواجہ عمرو ایک صحرا میں گھرے ساحروں سے
لڑتے ہیں حقہ ہاے آتشبازی مار رہے ہیں محرم اسراردان نے کہا او برق خواجہ نے ہشبیہ کوکب
کو مارا محرم اسراردان تو ان ساحروں پر آپڑا برق فرنگی نے خنجر کھینچا ساحروں سے لڑنے لگا خواجہ عمرو
کو اب اور زیادہ تقویت ہوئی محرم اسراردان نے آواز بھی دی کہ خواجہ نہ گھبرانا میں آپہنچا عمرو نے بھی
بڑھکر ایک ساحر کے خنجر مارا محرم اسراردان تو لڑنے لگا برق فرنگی جوان بمرگی حقہ ہاے آتشبازی مارتا
ہے خواجہ عمرو نے جو اس ساحر کو مارا زمین شق ہوئی خواجہ زمین میں سما گئے الامان الامان کرتے ہیں لیکن کچھ
زور نہیں چلتا آنکھ بھی بند ہو گئی اب جو خواجہ کی آنکھ کھلی دیکھا ایک مکان تنگ و تاریک ہے لیکن اسمیں
شمع ہاے مومی و کافوری روشن ہیں ایک تخت پر ایک نازنین مہ جبین مسلسل و مطوق بیٹھی ہے آنکھ سے آنسو
جاری زبان میں سوزن ہاتھ پاؤں میں ماران سیاہ لپٹے تھے وہ ڈستے ہیں لیکن حیران حیران چاروں طرف
وہ نازنین دیکھ رہی ہے زلفیں لہرا لہرا کے گل ہو رہی ہیں اس نازنین نے خواجہ عمرو کو آتے ہوے جو دیکھا
سوزن کی جانب اشارہ کیا اور انگلی سے تخت پر یہ لکھا کہ اگر آپ خواجہ عمرو ہیں تو میری زبان سے
سوزن نکالیے میں دل و جان سے آپ کی شریک ہوں شکر ہے کہ وقت رہائی میرا آیا خواجہ عمرو
ہر چند کہ اس راز سے آگاہ نہ تھے لیکن تیور اس مہ جبین کے دیکھے کہ جانا محبت دیکھ رہی ہے۔ حسرت
یہ کلمہ کہا کہ میری زبان سے سوزن نکالیے کئی برس اس بلا میں گذرے رات کو خواب میں بندگان دین
نے انہوں نے بھی فرمایا تھا کہ کل خواجہ عمرو آئینگے تمکو قید سے چھڑائینگے عمرو نے فورا زبان سے سوزن
لیا چاروں طرف سے آواز آئی او ظالم یہ کیا کیا گنہگاران شاہی کو قید سے رہا کر دیا خانہ دل ہم مجنون کا

عمرو المدد سے بھر دیا خواجہ عمرو نے دیکھا دس ہزار جادوگر گوشہ قصر سے پیدا ہوئے سحر کرتے ہوئے خواجہ
چلے ایک ساحر نے دوڑ کے ایک دو ہتڑ مارا اور پکار کے آواز دی یاروا اس ساربان نا دست کو پکڑو لوا شنے
روح تطلیموس کو صدمہ دیا ساحر علق مارا گیا اب ہمارے دل کو کہاں آرام ہے عمرو ڈر کر کھڑا ہو گیا ادھر
نازنین اپنے مقام سے اٹھی صرف آنکھ سے اشارہ کر دیا تیر چلے تیر مژگان نے سینہ ہائے کلیجے مشبک کیے
لیکن وہ نازنین مہ جبین بسبب ضعف کے تھرا رہی ہے جدھر نگاہ اٹھا کے دیکھا کسی پر تیر پڑا کسی پر
تلوار پڑی کئی سو ساحر کشتہ ہو کے گرے دفعتاً ایک طرف سے نعرہ ہوا محرم اسرار دان عمرو
مرنے سے ساحروں کے اٹھا خنجر ہاتھ میں جا کے بات بات میں سب کو خنجر مارا اسکے دو ٹکڑے ہوئے
محرم اسرار دان نے جو اس نازنین کو دیکھا سراپا خوب محبوب مرغوب سب اعضا چالاک و چست ارادہ درست
پر ضعف بدرد و شور سے لڑ رہی ہے فقط ہاتھ ہلا دیتی ہے یا نگاہوں سے تیر چل رہے ہیں تیر مژگان نے
خطا نہ کی کوئی قربان ہوتا ہے کوئی سہم کے بھاگا کوئی گوشہ گیر ہوا محرم اسرار دان نے بھی آ کے زمین
ہلا دی ساحران زبردست تاک تاک کے مارے خواجہ عمرو پر جب کسی ساحر نے سحر کیا تو لڑکھڑا کے
گرے اس نازنین مہ جبین نے تاک کے اسی ساحر کو مارا زبان میں سوزن و حلقہ دراز سے دبا ہوا تھا
اب جو سوزن نکلا ابھی زبان قابو میں نہیں ہے زبان کو دہن میں لیا قصد کرتی ہے کہ نعرہ کروں چونکہ زبان
قابو میں نہیں ہے تو زبان کھول کے رہ جاتی ہے مگر نگاہوں سے لڑ رہی ہے تیر مژگان چل رہے ہیں جس پر اشارہ
کیا وہ مر گیا کئی ہزار ساحر مرے محرم اسرار دان بھی خوب خوب لڑ رہا ہے ساحر بھی کم نہیں ہوتے اگر دس
مرے تو سو اور پیدا ہو گئے ایک عجب قیامت ہے اس نازنین نے پکار کے آواز دی اے محرم اسرار دان تم رازدار ہو کر
ایسی حرکت کرتے ہو میں خورشید برق وش دختر سیماب تاج ہوں اس نحس کو گرادو مقصود جادو کا سر ہوگا
اسکو قتل کرو تب مہلت ملیگی ورنہ اس لڑائی میں جان جا چکی ایسا نہ ہو شاہان طلسم نور افشان کو خبر
ہو جائے یا ہت خونریز چل نکلے پھر کون سو لیگا میرا سحر رفتہ ابھی قابو میں نہیں آیا ہے دو برس کے بعد یہ
دن نصیب ہوا انشاء اللہ ثواب معاملے دلی حاصل ہوگا اے خواجہ عمرو شب کو بزرگان دین آئے تھے
سب کچھ بتا گئے ہیں جمال باکمال صاحبقران دکھا گئے ہیں محرم اسرار دان طرف قصر کے چلا تھا کہ ملکہ
خورشید برق وش نے زلفین عنبرین کو گردش دی ایک گوشہ قصر پر مکان کو دکھایا ایک ساحر زبردست
ایک تخت پر بیٹھا ہوا گولیاں آگ کی بنا بنا کے پھینک رہا ہے زمین کو لیکن ست ساحر پیدا ہوتے ہیں
ملکہ خورشید برق وش نے پکارا اے مقصود جادو اب تیرے قتل میں قصور نہوگا مقصود جادو
پسکر اپنے مقام سے اٹھا چاہا کہ لڑے اسی دن محرم اسرار دان نے جھپٹ کے کارد ہوا لگائی مقصود جادو
نے کارد سحر کو تا ملکہ خورشید برق وش نے ایک ٹکڑا کارد کا اٹھایا اپنی زلفوں سے جو مس کیا ہوئی
کارد بجلی ملکہ نے تاک کے سینے پر کہ مقصود جادو پر پھینک ماری اسکے سینے کو توڑ کے پار گذری
اندھیر ہو گیا زمین و آسمان نظر دکھائی دیتا تھا یہ صدا بلند ہوئی کشتی مرا نام میں مقصود جادو ہو مقصود
کا مرنا اندھیرا انتہا کا ہوا سب ساحر بھی جلنے لگے کوئی جل کر خاک ہوا کوئی قطرہ آب نایاب تھا زمین میں
جذب ہو گیا کوئی سر ٹکراتا تھا کوئی کنوئیں میں جا کے گرا کسی نے اپنے کو جھیل میں گرا دیا محرم اسرار دان
قریب ملکہ خورشید برق وش کے پہنچا تھا خواجہ عمرو و برق فرنگی بھی قریب ہیں کہ ایک ڈنکا ہوا

آئی ہے ہوا نے سیم گلعذار رنگین قبا دلبر نازنین ملکہ خورشید برق وش آپ آرام سے باغ میں آئیے وقت رنج و ملال دفع ہوا خدا نے اپنا فضل شریک کیا خواجہ عمرو نے دیکھا ایک جھونکا ہوا کا چلا سب کی آنکھیں بند ہو گئیں تھوڑی دیر کے بعد جو سب کی آنکھیں کھلیں دیکھا باغ بہشت آئین کھلا ہے رنگا رنگ و شگوفہ ہائے بوقلمون چمن ہائے نرگس کیسے رعنا و زیبا چشم مشتاقان پر سہرا رکھے سنبل پیچ و تاب زلف محبوب کا جواب عشق پیچا اپنی رعنائی پر پیچ و تاب کر رہا ہے بلند کنکر مرغ دل عاشقان دام ہیں بلبلیں خوشی میں دیواروں پر چہچہیں ہیں تماشا باغ کا دیکھ رہی ہیں باغبان قضا و قدر نے ڈالیاں لگائی ہیں سبز پوشان چمن قالینوں پر لگا۔ ڈال رہے ہیں ہر نہال اپنی رعنائی پر نہال روشین آئینہ نور سڑک کھنچی ہوئی سرو چمن اکڑ رہے ہیں قمریان طوق محبت۔ گلو معروف کو کو عندلیبان خوشنوا بڑے لطف سے زمزمہ سرائی کرتی ہیں یہ اشعار بہاریہ بزبان بے زبانی تعریف میں بہار کی پڑھ رہی ہیں

## نظم

پھر شجر سرسبز ہیں کہتے ہیں آتی ہے بہار — رنگ بدلا دیکھیے کیا رنگ لاتی ہے بہار
رتوں سے منتظر بیٹھے ہیں مشتاق جنون — دیکھیے کس کس کو دیوانہ بناتی ہے بہار
دیکھیے جب رنگ عالم اک نئے عالم یہ ہے — صورت انفاس ہر دم آتی جاتی ہے بہار
رہتی ہیں فصل خزان کی مدتوں تک کربلا — چاہنے والے کے واسطے گلشن میں آتی ہے بہار
سبز کر دیتی ہے یہ سرخ کر دیتی ہے پھول — رنگ کس کس طور سے اپنا جماتی ہے بہار
کوئی گل ہے سرخ کوئی زرد کوئی نیلگون — دیکھیے جب رنگ میں پھر رنگ لاتی ہے بہار
جلوۂ گلشن دکھا کر چھپتی ہے رہتی نہیں — کلفت رنج خزاں دل سے مٹاتی ہے بہار
عیب کے خود پردے میں کہتی ہے ظاہر ہوتی نہیں — آپ پنہان ہے مگر جلوے دکھاتی ہے بہار
حال ہو جاتا ہے ابتر رنگ عاشق کی طرح — سنتے ہی نام خزان کچھ سہم جاتی ہے بہار
غیر ممکن ہے کہ چھوڑے بے ہنسائے صبح کو — رات بھر غنچوں کو گلیاں کر گدگداتی ہے بہار
خندۂ گل کی صدا کیوں بے سبب آتی نہیں — جوش وحشت کے ہیں قصے سناتی ہے بہار
اپنے استقبال اول سے نہ کیونکر خوش رہے — پہلے سب سے باغ میں بلبل کو پاتی ہے بہار
آدمی کو دیکھنا لازم ہے چشم غور سے — اب بھلا ہنستے ہیں غنچے مسکراتی ہے بہار
آمد فصل خزان ہے لطف رخصت ہے نسیم — چلیے اب سب سے چمن سنتے ہیں جاتی ہے بہار

جوش پر بہار ہے غنچے مسکرا رہے ہیں گل خوشی میں پھولے جاتے ہیں جھونکے نسیم کے چل رہے ہیں بوئے عطر مجموعہ سے تمام باغ مملو ہو رہا ہے قلندر مشرب کی طرح سر کھلنے ہی دکھ کی لیتے ہیں نسیم نے خوشخبری سنائی بہار آئی بہار آئی اشعار قمر سنائی باغ میں سوسن نے گفتگو تیری ✤ چٹک گیا کوئی غنچہ جو آئی بو تیری ✤ فلک کو نالۂ سوزاں سے پھونک دے اے دل ✤ لگانے نہیں دیتا یہ آرزو تیری ✤ مطلع ✤ گلگشت اگر کو سے وہ گل رو نکلے ✤ ہم سودائی کے لیے باغ سے بھی ہو نکلے ✤ عاشق خستہ کا دل چیر کے دیکھے جو کوئی ✤ خوں بخت جگر نافۂ آہو نکلے ✤ اس باغ کو دیکھ کر خواجہ عمرو حیران ہو گئے کہ کیا باغ عالیشان ہے عمرو نے بڑھ کر پوچھا یہ کس کا باغ ہے ملکہ خورشید نے کہا اے شہنشاہ [illegible] یہ باغ آپ کی کنیز کا ہے ہمارے والد نامدار توسن تاجدار نامہ بھیجتے میاں کو کب نے انکے ساتھ

عمارت کی کچھ فتور ہوا آخر لڑائی پڑی والد آپکے ہاتھ سے مارے گئے مگر کوکب کو خوف خدا آیا مجکو نہین ستایا
اب جب زمانہ انقلاب ہوا کہ سحر العجائب وسحر الغرائب بادشاہ ہوے سحر الغرائب بھیا کسی وجہ مین
مسافر گذرا ہوا کنیز کو دیکھکر مائل ہوے میری والدہ کو پیام وصل دیا اُنھون نے جواب دیا اس حتیم کا منعقد ہونا
شہنشاہ کو زیبا نہین ہین معاف فرمائیے پس اُس بھیانے نوچ کو بھیجکر گھر کو گھیر لیا آخر والدہ قتل ہوئین مین
اُسنے گرفتار کر منگایا طالب وصل ہوا مین نے بھی جواب صاف دیا کہ جو تجھسے ہو سکے تصور ہرگز ہی نکر
ہم قبول نہ کرینگے آخر اُسنے مجکو قید کیا پھر دونون پیام سلام ہر سے دقتار آتے تھے ہمنے قبول نہین کیا
تھوڑے دنون کے بعد انقلاب ہو گیا بد لحج رقاسم ولایت ولا زوال الدہر یہ سب آپڑے اپنی جان کی
پڑگئی شادیان ہونے لگین اب کئی مہینے سے کوئی نہین آیا تھا کئی دن کا زمانہ ہوا کہ مین نے عالم خواب مین
دیکھا ایک بزرگ فرماتے ہین کہ ای خورشید کیون گھبراتی ہی خواجہ تیرید پہنچے اب تیری بھی رہائی کی تدبیر ہوگی
آج شب کو پھر خواب مین وہ بزرگ تشریف لائے فرمایا مبارک ہو کل صبح کو حلق جادو مارا جائیگا اس قہر کا خاتمہ ہوگا
مین انتظار مین تھی کہ آپ کا داخلہ ہوا باغ ہماری جاگیر رت باقی رہگیا میری وزیرزادی گلعذار رنگین قبا
اس باغ مین قید تھی وہی سیر کرکے آئی تھی یہ ذکر تھا کہ سامنے سے گلعذار ظاہر ہوئی نہایت حسین وجمیل
پانچ ہزار کنیزین پاشت پر مگر حیران وپریشان بال بڑھے ہوے ناخن بڑھے ہوے کپڑے میلے صورتین عمدہ
صاف ظاہر ہے کہ ماہ تابان گہن مین آگیا اس نازنین نے دیکھکر خواجہ کو سلام کیا خواجہ نے جواب سلام دیا محرم اسرار ان
کے ہاتھ پاؤن مین رعشہ ہو تھر تھر کانپ رہی ہے عرق سے کتی ہے خواجہ عجب صاحب اقبال ہین ان لوگون سے
اسطرح ملنا انہین کا کام ہے ان شاہزادیون سے کس طرح کلام کر رہے ہین گلعذار رنگین قبا نے لاکر بارہ دری
مین پہونچایا دیکھا مکان کسبت آراستہ ملکہ کو لاکر مقام صدر پر جگہ دی وزیرزادی پہلو مین آکر بیٹھی ایک طرف ملکہ
خورشید ایک جانب محرم اسرار دان وزیرزادی نے کہہ ڈالیان خدمت مین حاضر کین ملکہ نے کہا خواجہ کیون
تو ہی کوئی شئی گانی ہے یہ بھی خبر ہم پاچکے ہین کہ اس فن خاص مین کوئی آپکا مثل نہین اول تو خواجہ نے انکار کیا
جب ملکہ نے منت کی اور خواجہ بھی ناچار ہوے نکالی یہ غزل عاشقانہ بعد سوز وگداز گائی غزل

صبر وحشت اثر نہو جائے
کہین صحرا بھی گھر نہو جائے
رشک پیغام ہے عنان کش دل
نامہ بر راہبر نہو جائے
مجکو ہے وہ نشین مین مرتے ہین
زندگی پردہ در نہو جائے
کثرت سجدہ سے وہ نقش قدم
کہین پامال سر نہو جائے
میرے تغیر رنگ کو مت دیکھ
تجکو اپنی نظر نہو جائے
میرے آنسو نہ پونچھنا دیکھو
کہین دامان تر نہو جائے
بات ناصح سے کرتے ڈرتا ہون
کہ فغان بے اثر نہو جائے
ای قیامت نہ آئیو جب تک
وہ مری گور پر نہو جائے
مانع غلط ہی تف نالہ بار
سخت بدگو خبر نہو جائے
غیرت بے حجاب ملتے ہو
شب عاشق سحر نہو جائے
رشک دشمن کا فائدہ مومن
منت جی کا ضرر نہو جائے
ای دل آہستہ آہ تاب شکن
دیکھ ٹکڑے جگر نہو جائے
مومن ایمان قبول دل سے مجھے
وہ بت آزردہ گر نہو جائے

ملکہ خورشید برق وش رونے
لگی روبالیی وزیرزادی نے اشک رومال سے پاک کیے کہا واری جیسا مناسب ہے جو گذرا سو گذرا
محرم اسرار دان بھی بہت رویا ملکہ خورشید برق وش نے گلعذار رنگین قبا وزیرزادی سے کہا

خونی تیار ہو چکا مطیر نے سکندر کو آنا بے پروا سوار کیا طرف میدان خونی کے چلی جلاد
شمشیر لگا رہے ہیں مطیر دیکھ رہی ہے سکندر اسی طور سے شیرانہ سر خم کیے بیٹھا ہے سعید آگے
ساتھ ہے ایک کونے میں کھڑا اسکو ارد ہاہر جی میں کہتا ہے ہائے یہ شیر اگر قتل ہوا استاد کو اپنی جان دینگے
رہائی کی صورت نہیں معلوم ہوتی استاد والا نشراد پر کیا گذری برق نگاہ و جواہر پھرتے پھرتے عاجز آئے
آخر جواہر نے کہا آپ بالائے آسمان آسیئے میں یہیں تلاش کرونگا برق نگاہ نے جواہر کو اوتار دیا
جواہر ڈھونڈھتا ہوا چلا برق نگاہ ایک طرف پریشان ہے جا بجا ڈھونڈھتی پھرتی ہے تیسرے دن جواہر
ایک پہاڑ پر چڑھ گیا سر اٹھا کے دیکھا ایک طرف ہنگامہ دیکھا کودتے تڑپتے چلا قریب آ کے دیکھا
شاہزادہ سکندر زیر تیغ بیٹھے ہیں کلیجہ منہ کو آگیا قلب تھم گیا ایک فقیر کی شکل بنکے لشکر میں
آیا ہر چند کہ خاندان خواجہ سے اسکو عیاریاں نہیں ہوئیں مگر وہی شوخی شرارت غول میں آکر
کھڑا ہوا سر سے کو پہن کھولا تاک کر جلاد کو مارا سر اسکا اڑ گیا مطیر نے کہا ارے یہ کیا ہوا کہا
حضور جلاد دیوانہ تھا خنجر پھرا پھرا کے اپنے سر پر مار لیا دوسرے جلاد کو حکم ہوا وہ خنجر کھینچ کر چلا
جواہر کو کب تاب تھی اسکی کلائی پر پتھر مارا اڑ کے اسکا ہاتھ ٹوٹا ایک کنیز نے مطیر کی دیکھ لیا کہا حضور
وہ شخص کھڑا ہوا پتھر مار رہا ہے لینا لینا کہکے جادوگر دوڑے جواہر نے نعرہ کر کے خنجر کھینچا سعید
نے جو دیکھا یہ بھی جا پڑا اتنا تو پکار کر کہا استاد کہاں تھے کہا بھائی کیا بیان کریں فلک نے کیا
گردش دکھائی جیسے ہی ساحر جواہر پر چلے جواہر نے حقۂ آتشبازی مارا حقہ جو پھٹا کئی ساحر
منہ جلے سعید نے بھی حقۂ آتشبازی مارا اتنے میں برق نگاہ اڑتی ہوئی آسمان پر آئی تھی گیر و دار کی
جو آواز سنی متوجہ ہوئی دیکھا شاہزادہ سکندر ایک جانب مسلسل بیٹھا ہے وہی عیار جو میرے
ساتھ تھا وہ حقہائے آتشبازی مار رہا ہے اور سحرا ہوگئے دوڑی نعرہ کرکے گری آگے قریب جو پہنچی کہا
ای جواہر نہ گھبرانا ارے یہ کیا معرکہ ہے جواہر نے کہا حضور میں بھی ابھی آیا آقا کو اس بلا میں مبتلا
دیکھا لڑائی میں مصروف ہوا کہا ای سعید یہ کیا معرکہ ہے سعید نے تمام کیفیت بہ تفصیل بیان کی کہ
شتقال پہلوان سے مقابلہ پڑا اس ملعون نے مکر سے قید کیا مطیر شاہزادے کو لیکر طرف
شاخسار کے جاتی تھی خواہش وصل کی شاہزادے نے انکار کیا اس حرامزادی نے قتل
کا ارادہ کیا مطیر جادو ملازمان شاخسار سے ہے برق نگاہ کڑک کڑک کے گرنے لگی دونوں
عیاروں کو بھی بچا کی جاتی ہے ارادہ ہے شاہزادے کو لیکر نکل جاؤں مطیر بلائے روزگار
تھی وہاں تک نہیں جانے دیتی قریب ہے کہ برق نگاہ زخمی ہوکے گرے ساحروں کا چار جانب
سے بلوہ ہے اس نے تڑپ تڑپ کے صدہا کو قتل کیا زخمی ہونے سے مجبور و لاچار مطیر ملازم
شہنشاہ طلسم نور افشان کسی طرح میں بند نہیں ہوئی یکایک ٹھنڈی ہوا چلی غنچے مسکرائے پھولوں
نے آنکھیں کھولیں چراغ ہائے لالہ دشت میں روشن ہوئے صحرائے خارستان رشک گلشن ہوئے
جواہر کو یقین کامل ہوا کہ ملکہ نسیم تشریف آتی ہیں جواہر نے سر اٹھا کے دیکھا ملکہ نسیم [illegible]
[illegible] زرین ہال پر سوار عتاب و پیکار سکندر کو جو اس حال پر بلال میں دیکھا عتاب [illegible]
[illegible] حقہ نعرہ کیا اے جواہر نہ گھبرانا دستک دی پھول برسنے لگے نخل تھرائے عندلیبان خوشنوا

| | | |
|---|---|---|
| تھیں کسکا خیال آبرو تھا | بسدا تھے کیون ہیرے اعضا | اجی کہا مین بھی لفظ آرزو تھا |
| مرا داغ جگر کیا اسکو بھاتا | کروہ کل تھے مگر محتاج بو تھا | نہ چھوٹا آجتک دامن سے تیرے |
| یہ کیسا داغ تھا اسکا لہو تھا | قصور اپنی نظر کا تھا نسیم آہ | وگرنہ اسکا جلوہ چارسو تھا |

نسیم ہنسنے لگی مسکراکر کہا اس شہر کو بھی جس نے دیکھا مائل ہوا ایکدن تو تمنے بھی مگر انکو دیکھا
برق نگاہ نے خلاصہ طور پر اپنا حال بیان کیا نسیم خاموش ہو رہی برق نگاہ نے پوچھا کہ
آپ کو انسے کیا تعرف ہو نسیم نے کہا مین انکو نہین جانتی ہون مجھے عیار سے تعرف ہو میرے
میان ملازم رہا اسکو جو مصیبت مین پھنسا دیکھا چلی آئی برق نگاہ سمجھ گئی کہ یہ بھی شاہزادے پر
مائل ہو مطیر نے جو جھات پالی سحر کرتی ہوئی قریب پہونچی نسیم اور برق نگاہ کو دیکھکر اسنے خاک
اڑادی غبار جو اڑا قلب پر غبار غم و الم چھایا ملکہ نسیم و برق نگاہ بیہوش ہو کے گرین مطیر نے
اشارہ کیا کنیزین ٹوٹ پڑین ملکہ نسیم و برق نگاہ کو گرفتار کرلیا عیارون کو دیکھنے لگی کہ وہ شخص
جو اگ برسا رہے تھے وہ کیا ہوگئے یہ دونون بصورت مبدل ایک گوشے سے یہ معرکہ دیکھ رہے
تھے سعید نے کہا استاد اب کیا ہوگا جواہر نے کہا اگر خداوند سحر نے چاہا تو رات کو چیرا ملیگی
اپنی جان بچالینگے یہ دونون تو کنارے ہوئے مطیر ان دونون کو لیکر پلٹی ہو کہ صحرا سے گرد اڑتی
دیکھا مشتعل تیغزن ساتھ ہزار فوج کی جمعیت سے آتا ہی مطیر نے دیکھکر اسکا گھوڑا اردگاہ دیکھا
ہزاردن لاشہ پڑا ہی ساحر مارے گئے گھبرا کے پوچھا ملکہ عالم یہ کیا ہوا کہا اس نوجوان کے مددگار
آئے تھے کہ اسکو چھڑالیں ہین سے آنکھین شاخسار کی دیکھی ہین مین نے دونون کی گردن باندھی
مشتعل بھی اتر اب دونون لشکر ایک ہی مقام پر فروکش ہوئے مطیر بہت بیقرار ہوئی دل نے
کہتی ہو اس بدعت سے بھی کچھ نہ ہوا کنیز و نسے باتین کرتی جاتی ہو کہتی ہو صاحبو کوئی تدبیر کرو اب تو
مشتعل بھی آگیا یہ راز کھلے گا ایک فقیرنی نے سوال کیا دیکھا بڑھیا لٹھیا ہاتھ مین ہاتھ پاؤن مین
رعشہ جھریان چہرے پر پڑی ہوئین کمر مین خم دعائین دیتی ہو کہ بی بی آرزوے دلی پوری ہو دل کو
راحت رہے مطیر قلق مین مبتلا ٹھنڈی سانس بھر کے کہا بڑی بی آرام جان تو اڑگیا اٹھ پہر
رنج و ملال ہی یہی خیال ہو دیکھین تقدیر کیا دکھاے بڑھیا نے کہا واری یہ صورت زیبا یہ جاہ و
جلال رنج و ملال کیسا کہا بڑی بی کیا کہین ایک جلاد کے پاس ہمارا دل ہو وہ صدمے دکھاتا ہو اپنے
حال پر رونا آتا ہو جی چاہتا ہو طرف صحرا کے نکل جائین قبر مجنون پر جا کے بیٹھ رہین اپنا حال دل اسکو
سے کہین شاید کچھ تدبیر بتائین وہ استاد والاتراد ہین انکو بڑے بڑے ہتکنڈے یاد ہین عشق لیلی مین
کیا کیا صدمے اٹھائے ہمیشہ وصل سے محروم رہے آخر مین سنا ہو کہ قبر لیلی پر جا کے آنکھین
بند کر دین بڑھیا نے کہا واری وہ کون نامنصف ہو کہ جو آپ سی معشوقہ کو نہین قبول کرتا طرف
سکندر کے اشارہ کر کے کہا۔ بیت ایست کہ خون کردہ و دل بردہ بسے را ۞ بسم اللہ اگر تاب
نظر ہست کسے را ۞ بڑھیا نے کہا واری اس لڑکے کا راضی کرنا کتنی بڑی بات ہو نگاہون سے تو
اسکے یہ معلوم ہوتا ہو کہ تم پر مرتا ہو مگر تمنے کوئی اسے تکلیف دی کہ تجھے نفرت ہو گئی نگاہین محبت
کی پڑ رہی ہین مین تو بشرہ شناس ہون کوئی وقت ایسا تھا کہ ہمارے بھی چاہنے والے تھے

اب بھی نگوڑے دروازہ گھیرے رہتے ہیں میاں میں نے کسیکا دل نہیں دکھایا دو چار اب بھی سنکھیا
لیے کھڑے رہتے ہیں بڑھیا نے ایسی ہنس ہنس کے باتیں کیں کہ مطیر نے ہاتھ پکڑ لیا کہا مادر مہربان
تمھاری باتوں سے مزہ ملتا ہی آج یہیں رہجاؤ کہا بی بی اسوقت میں سب کے ساتھ چھوڑ دیا ایک نواسی
تھی اسکو بھی سامری جمشید نے بلا لیا آج اسکا نقشہ بعد موت کے دکھائی دیا کتاب سامری یہی
ہین اس صورت سے بہت مشابہ تھی ایسے ہی چھوٹے چھوٹے گال ننھے مسکرا مسکرا کے باتیں کرتی
تھی بی بی وہ بھی بہت فیاض تھی دروازہ پر لڑکوں کا مجمع رہتا تھا لوگوں نے لونڈوں گھیری نام رکھ دیا تھا
اسکو نظر لگ گئی اتنی برس کے سن میں مرے کیسے لڑکے فقیر ہو گئے جھولیاں گلے میں ڈالے ہوئے
کفنیاں کالی بیچارے نکلے گئے ہیں ہو حق کیا کرتے ہیں کبھی میں بھی اسطرف جا نکلتی ہوں ایک دن
خواب میں دیکھا کھڑی کہ رہی ہی کہ نانی اماں تم نے مجھکو کیوں جلا دیا چھاتیاں اور چھوٹی نواسی کو کاٹ
رکھا ہوتا چاہتی تھی خشک کرکے برادہ بنا رکھا ہوتا جس کا مانجھا ہوتا آسکے ننھے میں اسکو ملا دیا
جاتا کہ نوجوان کے ہاتھ ایک تو خاک پہونچتی اور چھوٹی نواسی کا برادہ جب کسیکی مسلمانی ہوتی برادہ
اسکا وہاں تک پہونچتا روح کو راحت قلب کو قوت آنکھوں میں بصارت حاصل ہوتی بی بی میں بہت
روئی میں نے جا کے اسکی منہ دوائی اور قبر پر جاکے کہا کہ بی بی مجھے بڑی خطا ہوئی اب اپنے واسطے
بھی وصیت کردنگی ہر وقت مرنیکے کہ جاؤنگی کہ یہی کام میرے واسطے کرنا مطیر جادو وہ ہنستی ہوئی بڑھیا
کو ساتھ لائی کہا نانی اماں آج تو یہیں رہجاؤ کہا واری لونڈی کیا بیکار ہی اس لونڈے سے جلدی
بات نہ کرنا جب کسی بات کا ارادہ کرے کہنا میرے سر میں درد ہی خوب جلانا تڑپانا جب قدموں پر گر
ناک رگڑے وقت پر یہ باتیں کرنا چاہیے ہیں میرے سر میں درد تھا آج تو مجھے حلال کر ڈالا غنچہ ناشگفتہ
کو شگفتہ کر دیا خانہ دل غم و الم سے بھر دیا ہی دیکھو بچارہ مرجھا آیا پنڈا اچھیکا ہی سر میں خلل جی بیکل ان
باتوں میں مردوے بہت خوش ہوتے ہیں جانتے ہیں ہم بڑے مرد ہیں بیٹا مجھے تو خبر بھی نہیں ہوئی کان
کی بہری ہوں جو دل چاہتا ہی وہ کس سے کہیں مطیر لیے ہوئے بارگاہ میں آئی سکندر کو قید خانے میں
بھیجدیا کہا بیٹا میں ذرا اس چھوکرے کے پاس جاکر جی چاہتا ہی اس لونڈے کو خوب جلاؤں دیکھوں
کیا کہتا ہی مطیر نے کہا مادر مہربان آپ کو اختیار ہی جو آپ نے فرمایا ہی اسکو بجا لاؤنگی کہا بیٹا ان مردوں
پر اپنی چاہت نہ ظاہر کرے اپنے یاروں میں بیٹھ کے کہتے ہیں فلاں عورت ہم پر مرتی ہی جان دیتی ہی
نگوڑے پھول جاتے ہیں تو نے اپنی محبت ظاہر کرکے یہ بلا اپنے سر لی اگر اپنا عشق ظاہر نہ کرتی
وہ تو خود تمکو دیکھے مرا جاتا ہی بن جائے ابھی دریافت کرتی ہوں یہ کہکے بڑی بی چلیں سعید بھی ایک
کنیز کی شکل بنا باتیں استاد کی سن رہا ہی جی میں کہتا ہی کہ سعید حقیقت میں خاندان میں عمرو کے
عیاری کا خاتمہ ہی کیونکر بیمثل بے نظیر ہی کہاں کہاں رہا یہ تو فرزندی سے عمرو بھی انکار کرتا ہی یقین کامل
ہی کہ اس خاندان سے کوئی لگاؤ ضرور ہی جو اہم قید خانے میں آیا سکندر کے قریب نسیم و برق کو
مسلسل بیٹھے ہیں زبان میں سوزن جسم میں مار سیاہ لپٹے ہوئے بڑھیا نے سکندر کو سلام کیا
کہا کیوں بیٹا ہماری بچی میں کیا عیب ہی ابھی کم سن ایک ہی بیکس ہی نگوڑی کے دودھ
کے دانت بھی ابھی نہیں ٹوٹے تجھے اسکو جلایا نگوڑی مرتی ہی کیوں بیٹا کیا وجہ انکار ہی سکندر نے

| | | |
|---|---|---|
| کرتی ہے بیاں پیش لحد آکے صبا رقص | الفت کا نہ جب سنکے تحمل آیا ہے خورشید | کس دھوم سے محفل میں پری کی ہے بدا رقص |
| تابوت کی سر سے دھوم زمین پر ہی شب بھر | ایوان فلک پر مری آہون کا ہے رقص | لے لیتے ہیں جان عاشق جانبازی کی کٹ کر |
| دکھلاتی ہیں جان جہان ہر خدا رقص | سو چہ تو نسیم آنکھی کس لطف سے گذر | ہر روز ہی سر شام سے تا صبح رہا رقص |

اس سنگدار سے اس غزل کو گایا کہ مطیر پر بس پڑی سو جنون کا مالا دیا اور جام پی گئی اب تو دور چلنے لگا جب برق نگاہ نے دس بیس کنیزوں کو بھی جام پلایا تو مطیر نے چلا کے کہا ارے حرامزادیو اپنے ہاتھ سے پیو میری نانی اس کس کو شراب پلائیگی یہ بھی ملحوظ رہے کہ جواہر نے سکندر کو بلوا کے دربار میں بٹھا لیا ہو قید کھلوادی فقط اتنا کلمہ سکندر سے کہوا دیا کہ صاحب مجھے تمھاری خواہش ضرور ہے قلب ناصبور ہے تمھاری بدعت کی وجہ سے انکار کرتا تھا مطیر بحال ہوگئی لشکر میں شراب چل رہی ہے جوتی پیزار کی نوبت آگئی ہے لوگ بیہوش ہو کر گر رہے ہیں یہاں دربار میں بھی اب دست درازیاں ہونے لگیں ایک کنیز نے ایک کو نگاہ غور دیکھا اٹھنے کہا ہوا کیا دیکھتی ہو چوٹی کو اسکی دیکھکر اسنے کہا لو سانپ تمھاری پشت پر آیا ہے یہ کہکے وہ اٹھی گر کر بیہوش ہوئی دوسری یہ سمجھکے اٹھی ہے کہ یہ بیری ہے تو کیا ہوا اب دس پانچ و میں اسطرح بیہوش ہوئیں بڑھیا نے کہا بیٹیا یہ کنیزیں کیسا ہلڑ کر رہی ہیں انکو منع کرو ورا گانے بجانے کا مزہ ہو معشوق کو کیفیت حاصل ہو تجسے وصل کا سوال کرے مطلب نکلے مطیر جھلا کے اٹھی اٹھتے ہی بیہوشی نے طمانچہ مارا الڑ کھڑا کے گری جواہر خنجر پکڑ کے چلا سعید بھی ایک کنیز کی شکل بنکے یہ سب معاملہ دیکھ رہا تھا جواہر تو کنیزوں کو قتل کرنے لگا سعید سوچا کہ اگر مطیر قتل ہوئی سکندر رہائی پائیگا اپنے لشکر میں جائیگا میرا مطلب نہ نکلا جواہر نے جو پانچ چار کنیزوں کو مارا اندھیرے میں شور لت بہرتا ہے شاہزادہ سکندر اسی تاریکی میں دوڑا نسیم کی زبان سے سوزن نکالا جواہر چاہتا تھا مطیر کو قتل کرے راہ میں اور کنیزیں ملیں انکو قتل کرنے لگا سعید نے مطیر کو ہوشیار کر دیا کہا ملکہ اٹھیے مطیر جو بیدار ہوئی دیکھا خنکی ہو رہا شور برپ رہا ہے ایک عیار طرار خنجر بکف ارکنیزوں کو قتل کر رہا ہے للکاری خبردار کیا کرتا ہے جواہر نے آواز دی میاں سعید میں نے آپکی حرکت دیکھی مطیر کو ہوشیار کر دیا سعید پیچھے ہٹا جواہر نے چاہا سعید پر جا پہنچ یہ دشمن ٹھہرا اتنے میں مطیر نے ایک دو ہتڑ مارا جواہر زمین پر گرا سکندر باہر نکلکر پشت مرکب پر سوار ہو کے ملکہ نسیم آسمان پر گئی دربار میں آکے پہونچی دیکھا دریا خون کا بہہ رہا ہے نسیم نے برق نگاہ کی زبان سے سوزن بھی نکال دیا تھا برق نگاہ نسیم سے رشک رکھتی ہے سمجھ گئی کہ یہ اصلی معشوقہ ہے پشت پر نسیم کے چلی آئی ہے نسیم نے جو دیکھا کہ مطیر جواہر کو قتل کیا چاہتی ہے زمین سے نعرہ کرکے گود مارا برق تڑپ کر گری مطیر نے چاہا چپن برق نے مطیر کے دو ٹکڑے کیے جواہر نے رہائی پائی سعید کی طرف دوڑا سعید نے تیغ مارا جواہر نے روک کر ہاتھ مار دیا کہ سعید کے دو ٹکڑے ہوئے برق نگاہ نے دیکھا مطیر قتل ہوگئی اب سکندر سے ملنا دشوار ہے گا تیور چڑھا کے ڈالے برق گری نسیم کا سر زخمی ہوا اہٹ کے دیکھا برق نگاہ نے مجکو زخمی کیا چمک کے جا پڑی نعرہ کیا کہ ہوا کیا عوض احسان کا یہی تھا مجکو بے رشک ہے برق نگاہ تڑپ کے گری کہ نسیم کے دو ٹکڑے کروں نسیم نے تیغ ہلالی ہلا دیا برق نگاہ کے بھی دو ٹکڑے ہوئے نسیم ساحرہ دیکھتی قتل کر رہی ہے ہنگامہ گیر و دار بلند ہے اس بیہوشی میں جو اٹھا ہاتھ سے نسیم کے واصل جہنم ہوا اشتعال ہے غرض

نے جو یہ ہنگامہ سنا گھبرا کے پوچھا یا رب یہ کیا معرکہ ہے خدمتگاروں نے کہا حضور نہیں معلوم یکایک
کیا آفت برپا ہوئی مرنے کی ساحروں کی علامت ظاہر ہوئی آواز آئی ہے کشتی مرا کا نام مرغ طیر و برق نگاہ جادو بود
یہ سنکر محل سے نکلا سوار ہوا دیکھا قیامت برپا ہے غرض اس حال میں قریب دربار ہے سکندر کو دیکھا نرغے
ہوئے آتے ہیں ستارۂ سحری چمک چکا ہے گریبان صبح غم میں کفار کے چاک ہوا شہنشاہ ماہ تابان بعد
پریشانی فوج انجم کو ساتھ لیکر داخل قلعۂ مغرب ہوا شہنشاہ زرین پوش بصد جوش و خروش
تخت چرخ زبرجدی پر جلوہ فرما ہو چکا ہے مثقال کی سب فوج تیار ہو چکی ہے سکندر بے خوف فوج مثقال
پہنچا پرے مثقال ہو ہو کرتا ہوا سامنے سکندر کے پہنچا خبردار خبردار کہکے ہاتھ مارا سکندر
نے تلوار کو تلوار پر روکا غصے میں لڑ رہے ہیں کہ مثقال نے متواتر کئی ہاتھ تلوار سے
لگائے سکندر نے سب وار روکے آخر میں جھلا کے ہاتھ مارا مثقال کا سر زخمی ہوا چاہا بھاگے
سکندر نے دوسرا ہاتھ مارا مثقال کا گھوڑا مارا گیا مثقال گرا سکندر کو دیکھ کے مثقال
نے پھر ہاتھ مارا سکندر نے بازو بچا کے کلائی پر ہاتھ ڈال دیا تلوار چھین کے پھینک دی کمر
میں ہاتھ ڈال کے اٹھا لیا چاہا زمین پر ماروں مثقال نے آواز دی الامان سکندر نے کہا
امان ہے عرض کی جب تک زندہ ہوں غلامی سے گردن تابی نکرونگا مثقال بصدق دل
قیصر پرست ہوا تمام فوج کو منع کیا سب اس کے ہمراہی قیصر پرست ہوئے صبح ہوتے ہوتے لڑائی
فتح ہوئی سب فوج کو ساتھ لیکر طرف اپنے لشکر کے متوجہ ہوئے جواہر خنجر زن ساتھ ہے
قضائے کار مسحوب نیزہ باز باپ ملکہ ارمغان زعفران پوش کا اپنے مقام پر بیٹھا ہے کہ
ہرکاروں نے خبر دی شاہزادہ سکندر زرین پوش زرین علم فوج لیے ہوئے آپکے
ڈانڈے سے جاتا ہے مسحوب کو اپنی جرات پر بڑا ناز ہے یہ تو خبر مل چکی کہ یہ سب لوگ براے
تباہی طلسم نور افشان جاتے ہیں مسحوب نے لشکر تیار کیا کہا بادشاہان طلسم کا نامہ پہنچ
چکا ہے یہ سب جوان براے بربادی طلسم نور افشان جاتے ہیں انکا روکنا واجب و لازم ہے
لشکر تیار ہونے لگا مسحوب محل میں آیا ملکہ ارمغان زعفران پوش سکندر کی یاد میں علیل
ہو گئی ہے آٹھ پہر رویا کرتی ہے باپ جو محل میں آیا زوجہ سے اپنی بیان کیا کہ میں براے مقابلہ سکندر
جاتا ہوں ملکہ ارمغان نے جو یہ معرکہ سنا پوچھا ابا جان یہ جوان سکندر کون ہے کہا بی بی یہ سب
جوان صاحب جرات و لیاقت براے فتح طلسم نور افشان جاتے ہیں ہر طرف سے طلسم
بلوہ ہے ہمارے نام حکم آیا ہے کہ یہ لوگ نکلنے نہ پائیں سنتا ہوں کہ جادوگروں کو مار کے پلٹا ہے یہ بھی خبر
ہرکاروں نے دی کہ انکے ساتھ ایک ساحر و بت کامل داخل ہے یہ کہکے کمر باندھتا ہوا باہر آیا تخت پر
سوار ہوا نقارے پر چوب پڑی ڈیڑھ لاکھ فوج ساتھ لیکر چلا شاہزادہ سکندر فوج کو لیے ہوے
آتے ہیں انکو بھی خبر ملی ہے کہ مسحوب نیزہ باز بادشاہ قلعہ ارمغان میں رہ گئے انکا لشکر کو
لا کے ایک صحرا میں اتارا جواہر و مثقال ساتھ ہیں ملکہ نسیم ایک بارگاہ میں داخل ہیں سکندر
نے کہدیا ہے ملکہ عالم اگر مسحوب ہمکو روکنے آئے تم دخل نہ دینا جب کوئی ساحر ہمارے
مقابلے میں آوے تو البتہ دخل دو وہ دیکھا سامنے سے گرد اڑی ملکہ نے کہا صاحب اسکے تو

مقدمہ در پیش ہوا ورنہ اب تک تا بہ طلسم پہونچتے راہ میں الجھاوے پڑے سکندر ملکہ کو سمجھا کر باہر نکلا
یہاں کر دیکھا ظرفے قلعے کے گرد آزری مسحوب نیزہ باز ڈیڑھ لاکھ فوج لے کے مقابلے میں پہونچا
ملکہ ارمغان زعفران پوش بعد جانے باپ کے پریشان پریشان اپنے باغ میں آئیں یاد میں
شاہزادے کی منھ ڈھانک ڈھانک کے رونے لگیں وزیرزادی نے پوچھا کیوں واری کیسا مزاج
ہے کئی دن سے آپ کو پریشان پاتی ہوں ملکہ نے آہ کی غم سے حالت اپنی تباہ کی کہا وزیرزادی کیا
پوچھتی ہے اصل تو یہ ہے غزل

کعبہ و دیر میں ہے کسکے لیے دل جاتا　　یار ملتا ہے تو پہلو ہی میں ہے مل جاتا
خدمت یار میں میں جیسے ہوں سائل جاتا　　کچھ نہ کچھ بوسہ و دشنام سے ہے مل جاتا
ترے دانتوں سے جو ہوتے کو مقابل جاتا　　صورت اشک گہر خاک میں مل جاتا
پھل ملا ہے تری تیغ سے ہمکو ای ترک　　پھول کی طرح ہر اک زخم ہے کھل کھل جاتا
رخ سے ہوتے ہوئے ڈھونڈھا دہن کا نقش　　بسمل کو چھوڑ کے کیوں جانب مشکل جاتا
پیر تو کرتے ہیں یقیں ہے کہ چھری بھی پھیرے　　زمزموں سے مرے صیاد ہے دل ہل جاتا
زخم کاری کی تری تیغ سے اللہ ری خوشی　　رقص کرتا ہوا دنیا سے ہے بسمل جاتا
طرفہ رکھتی ہے خرابات مغان کیفیت　　ہوشیار آکے ہے اس بزم میں غافل جاتا
رہ میں شان کری ہے تری بے دردی　　پھیر کے خالی جو کسی در سے ہے سائل جاتا
ای صبا تو ہی اڑا کر رخ لیلی دکھلا　　دشت مجنوں نہیں تا پردہ محمل جاتا
کون سی راحت جان کی ہیں یہ آنکھیں مشتاق　　گھر کے اندھیر ہے وہ رونق محفل جب آتا
آمد یار کی کانوں سے سنی ہے جو خبر　　چھیلے کانوں سے ہے آنکھوں کی طرف دل چلا

ملکہ تو اس حال پریشان میں ہیں خواصیں سمجھاتی ہیں ملکہ کو آرام نہیں آتا اب یہ خوف پیدا ہوا کہ باپ
سے اور شاہزادے سے مقابلہ ہے اگر کوئی باپ پر زوال آیا تو باعث بربادی باپ کی جرأت مشہور ہے
اگر باپ نے شاہزادے کو مارا تو اے ارمغان زندگی بیکار ہے کہو مگر صبر آمد بکنیے فلک کیا دکھاتے
یہاں مسحوب نے سکندر سے کہلا بھیجا کہ ہمارے ڈانٹنے سے نہ جاؤ سکندر نے کہا تو
واجب و لازم ہوا کہ ہم طرفے جائینگے اب لشکر کو نہ ہٹا لینگے مسحوب نے یہ کہکر طبل جنگی بجوایا
سکندر نے جواب میں حکم دیا کہ طبل جنگی یہاں بھی بجا دو دونوں لشکروں میں تیاریاں ہونے
لگیں مثقال عرض کرتا ہے کہ گیر اگر انذ امسحوب سے ملا ہوا تھا اکثر میں نے دیہات و قریات دبا لیے
کبھی کچھ نہ کر سکا اگر اسکے تھانے دار بھی ہمارے دیہات لوٹ لیے ہمیشہ جز و جاتا تھا لیکن پھر
مقابلے میں کبھی نہ آیا غلام اس سے مقابلہ کریگا سکندر فرماتے ہیں ابھی تم ہمارے قانون سے
آگاہ ہو چکے جب ہمارا نام لیکر پکاریگا ممکن ہے کہ ہم نہ جائیں اور آپنے اگر بطور عام آواز دی تو حکم
اختیار ہے چار پہر رات اسی ہنگامے میں بسر ہوئی بوقت سحر شاہزادہ سکندر سوار ہوئے طرف
میدان کارزار کے چلے جب لشکر تھوڑی دور رہا صحرا میں آکے صفیں آراستہ کیں باجے
بج رہے ہیں صفیں جم رہی ہیں نقیب نقابت کر کے ہٹے مسحوب نیزہ باز نے مرکب نکالا دل

مین اپنے پہلوان نہین سمجھتا ہون اسطرف فرکا افسر ہر دم کے پکڑونگا اب میرے ہاتھ سے کیونکر
بچیگا گھوڑے کو نکالا میدان مین آیا سراپا ڈوبا جب برگ خوب غرق عرق ہوا پکار کر آواز دی ای فرقہ
سحر پرستان جسکو تمنا مرگ کی ہو نکلے مین سکندر نکاشتاق ہون مشتعال نے قصد کیا تھا ہوس چھپا
کے رہگیا سکندر نے مرکب نکالا مقابلے مین مسحوب کے آئے ارمغان زعفران پوش نے
رات کالی بوقت سحر کنیزون سے کہا جا کر ذرا خبر تو لاؤ دیکھو تو وہان کیا گذری چند کنیزین فیروزی
کپڑے پہنے ہوے واسطے خبر کے آئین مسحوب کے مقابلے مین سکندر آئے نیزہ بازی پر مسحوب
کو بڑا ناز ہی لقب بھی مسحوب نیزہ باز ہی نیزے کو ہلاتا ہوا سامنے آیا نیزہ چلنے لگا دو گھڑی مین سکندر
نے نیزہ ہاتھ سے مسحوب کے نکالا مسحوب نے ہاتھ تلوار کا مارا سکندر لیٹ پڑا اندرون
پر چڑھا ہی سندر معوان برس شروع ہی دونون سے کشتی ہونے لگی مشتعال دیکھ رہا ہی کنیزین
ملکہ کو خبر پہونچا رہی ہین دعائین مانگ رہی ہی کہ یا لات و منات دونون کی خیر ہو پہر دن رہے
سکندر و مسحوب سے کشاکش کے زور ہونے لگے ایک مقام پر سکندر ریل کر کے چلے
مسحوب ملا سکندر نے چاہا نہ بڑھنے دون قدم بڑھا یاد بان پر موشخانہ تھا دونون پانون
سکندر کے موشخانے مین پڑے مسحوب نے بکہ مارا کولا سکندر کا اتر گیا مسحوب نے کچھ خیال
نہ کیا سکندر کی مشکین باندھ لین مشتعال رنجیدہ ہو کر پلٹا جواہر کو بھی انتہا کا قلق ہوا سکندر
کو بلا کے قیدخانے مین بھیجدیا کولا بٹھانے کا حکم ہوا کنیزون نے جا کے ملکہ کو خبر دی بیقرار ہو گئی
یہ بھی سنا ہی کہ مسحوب نے حکم دیا ہی کہ صبح کو سکندر کو قتل کریگا نہایت بیتاب و بیقرار سکندر
تڑپی اور روتے روتے بیہوش ہو گئی جب اسکی وزیرزادی نے آکر گلاب کیوڑا چھڑکا ملکہ کو ہوش آیا
کہا دادی آپ کو پریشان پاتی ہون ملکہ سے ضبط نہ ہو سکا بے اختیار کہہ اٹھین کہ دلپذیر تو نے سنا
شاہزادہ سکندر قید ہو گیا باپ نے قتل کرنے کو کہا ہی کوئی تدبیر ایسی کر کہ وہ شیر رہا ہو جائے
دلپذیر نے عرض کی کھانا تیار کرائیے بیہوشی ملا کر لے چلیے قید سے سکندر کو چھڑا دون ملکہ
نے کھانا پکوایا دلپذیر ساتھ ہوئی ملکہ کو بیچ مین کیا قریب قیدخانے کے پہونچی مشغول خیزن
بعدہ نگہبانی بیٹھا تھا آواز دی کون آتا ہی دلپذیر نے آواز دی ای مشغول ملکہ عالم بیمار ہو گئی
ہین یہ کھانا لات و منات کی نظر کا پکوایا تھا بھیجا ہی کہ قیدی کو بھی کھلا دو مشغول نے کہا رات کو
دروازہ نہ کھلے گا یہ قیدی ایسا نہین ہی دلپذیر نے کہا تم لوگ تقسیم کر لو ہم کہدینگے کہ قیدی کو
کھلا دیا مشغول نے اپنا بہرا حصہ لیا سب ساتھ والونکو کھانا تقسیم کیا دلپذیر نے کہا اس کھانے
کو رہنے نہین سب مل کے کھا لو سب نے ملکر کھانا کھایا کھا کے بیہوش ہو گئے دلپذیر نے
کہا اب شاہزادے کو رہا کر لیجیے ملکہ ارمغان اندر گئین دیکھا شاہزادہ سکندر سر زنجیر بہ
سر غم کیے بیٹھا ہی ارمغان نے دوپٹہ چہرے سے ہٹایا سکندر کی نگاہ جو چہرے پر پڑی
دیکھا ایک مہ جبین حور مثال نہایت حسین جمیل آنکھون مین آنسو بھرے کھڑی ہی سکندر
بیقرار ہو گئے کہا ای شہنشاہ خوبی کس ارادے سے اتفاق ہوا شرما کے کہا تمہارے حال پر رحم
آیا منظور ہوا رہا کر دین سنا تھا کہ کولا اترا ہی اپنے دل مین درد ہی کیسی تکلیف نہین دیکھی جاتی

اسوجہ سے یہ اتفاق ہوا یہ کہکے ملکہ نے ہتھکڑی کاٹی سکندر نے قید توڑ ڈالی شاہزادہ اٹھا ملکہ گھبرا گئی
کہا صاحب ایسی کیا جلدی تھی سکندر باہر نکلے ملکہ کے ہاتھ سے نیچہ لے لیا دلپذیر نے بڑھکر کہا
کہ طرف باغ کے چلیے تھوڑی دور چلے تھے کہ ازلال شبگرد کہ قوال طلایہ پھیرتا ہوا جاتا تھا ایک سپاہی
نے دیکھا کہ کچھ لوگ جاتے ہین کوتوال سے کہا دیکھیے وہ لوگ جاتے ہین ازلال نے بڑھکر آواز دی
کون جاتا ہے سکندر نے کہا ملکہ بہت جاؤ ازلال گھوڑے کو بڑھا کر قریب آیا ملکہ تو ایک نخل کی آڑ
مین ہو گئین سکندر نے نیچہ کھینچا ازلال قریب آیا کہا اے جوان تو کون ہے کہان جاتا ہے صورت پر جو
نگاہ پڑی پہچانا کہا ارے یہ تو وہی قیدی ہے جسکو ہمارے آقا پکڑ لائے تھے کیونکر رہائی پائی ہے یہ کہکے
ہاتھ تلوار کا مارا سکندر نے روک کے ہاتھ مارا کہ قوال صاحب کے دو ٹکڑے ہو گئے اُسی کے
مرکب پر سوار ہوئے چاہا کہ نکل جاؤن پیادون نے جو یہ معرکہ دیکھا کہ ہمارا مالک مارا گیا چہار
جانب سے سکندر کو گھیر لیا تلوار پڑنے لگی ملکہ نے جو یہ معرکہ دیکھا کہ شاہزادہ گھر گیا پریشان
و حیران کہ کیا کرون ٹہلتی ہوئی طرف باغ کے چلین مگر قدم نہین اُٹھتا پلٹ پلٹ کے دیکھتی ہین
بلوہ بڑھتا جاتا ہے کسی نے جا کے خبر مسحوب کو بھی کی یہ آنکھین ملتا ہوا اٹھا گھوڑے پر سوار ہوا
افسران فوج بھی تیار ہو کے دوڑے پلٹنین رسالے چلے آتے ہین ہر طرف سے بڑھ ہے کہ قیدی
نکلا جاتا ہے مسحوب اُسوقت یہ سوچتا کہ خیار طرفے شاہزادہ گھرا ہوا ہے مگر سکندر شیرانہ جنگانہ لڑ رہا
ہے جسکو جھپٹ کے ہاتھ مارا اُسکے دو ٹکڑے کیے کرتا شیخ ابی کا جسم مین پہنچ ہوا مسحوب نے
وہین سے للکارا او قیدی کہان جاتا ہے تجھکو کسنے چھڑایا ملکہ قریب باغ پہونچی تھین کہ ایک کنیز نے
بڑھکر خبر دی آپ کے والد آ گئے ملکہ بہت پریشان ہوئین کہا کیون صاحب اس حال مین یہ شیر
کیونکر مقابلہ کریگا ملکہ جبھی تھین اُسوقت یہ سوچی کہ شاہزادے اور مسحوب سے مقابلہ ہوا چاہتا ہے
مسحوب قریب آیا شاہزادہ بھی پہونچ گیا مسحوب نے کہا اے جوان تجھکو کسنے رہا کیا شاہزادے نے کہا
تجھکو خداوند سحر نے رہا کیا مسحوب نے نیزہ مارا شاہزادے نے گلو گاہ بچا کے ڈانڈ پر ہاتھ
ڈالا جھٹکا مارا نیزہ توڑ کے پھینک دیا مسحوب نے تلوار کا ہاتھ مارا شاہزادے نے خالی دیا کلائی پر ہاتھ
ڈالون تلوار چل گئی شانہ شاہزادہ کا نشانہ ہوا ایک بھیا نے بڑھکر نیزہ مارا کہ استخوان توڑ کر سنان
نکل گئی جب کئی زخم سکندر نے کھائے اور چند سردار آ پڑے انھون نے نیزہ و تلوار سے شاہزادہ کو
زخمی کیا شاہزادے کی لاچاری مگر اُس عالم مین بھی تلوار ہلا رہا ہے کسی نے بڑھکر گھوڑے کو مارا شاہزادہ
گھوڑے سے گرا گھٹنے زمین پر ٹیک دیے تلوار ہلا رہا ہے جو قریب آیا اُسکو ہاتھ مار دیا جوانمرد خنجر زن
اپنے لشکر مین طلایہ دے رہا تھا جبکہ یہ سنکر ہرکارون سے کہا خبر تو کیا معرکہ ہے ہرکارون نے آکر
یہ حال دیکھا کہ سکندر جھوم رہے ہین گھٹنے ٹیکے بہت تلوار ہلا رہے ہین ہرکارے چلے کہ جا کر شقال
سے خبر کرین لیکن مسحوب نے جو یہ حال دیکھا سردارون سے کہا یارو اسقدر یہ شیر زخمی ہے نہین
ہو سکتا کہ پکڑو تو بہتر ہے اسے ٹھہری کمندین مار کے پکڑو چہار جانب سے رسیان اور زنجیرین جو پڑین شاہزادہ
گر کے بیہوش ہوا اس حال مین مسحوب نے پکڑ لیا ہے ہو اسکندر پکڑ لیا گیا ملکہ در باغ تک پہونچی تھین
کہ کنیزون نے آکے عرض کی ملکہ غضب ہوا شاہزادہ پکڑ لیا گیا وہ دیکھیے کشان کشان لیے

جاتے ہین کلیجہ منہ کو آگیا پکار اٹھین ارے فلک نے یہ کیا سامان دکھایا ہاے دلپذیر دیکھ نوشابزادی کا کیا حال ہو دلپذیر نے دیکھا سر پیٹ لیا ملکہ نے کہا خدا دشمن کا بھی یہ حال نہ دکھاے کون انکو یہ خبر کرے کہ تونڈیکی یہ کیفیت ہے **نظم**

نظر بھر سے پہلے دوا دھر دیکھین تو
عشق مین دوستی درد جگر دیکھین تو
آخر اس جذبہ دل کا کچھ اثر دیکھین تو
ہجر جانان مین وہ دن ہین نہ وہ راتین اپنی
خوب شرمندہ شب وعدہ دعاؤن نے کیا
دلکو تھامے ہوے کیون بیٹھے ہین سنا دیجیے
جوش مارا کرین الفت مین شریک رنگین
آنکھ بھی جلوے کی مشتاق ہے اے حسرت دل
گرمیان عشق کی دیکھو کہ تقاضا ہے یہی
ڈھونڈھتی ہے دہن یار کو خاموشی بھی
آڈ ما بیٹھے قفس مین تجھے اے شوق چمن
تمے کہدینگے حقیقت ہے جو اسکی مونسے
دل مین بھی ایک دن آنا تھا ضرور انکو جلال

دیکھنا آنے بھی ہین داغ جگر دیکھین تو
کسطرح دلکی ہے لیتا ہے خبر دیکھین تو
ملتفت گو وہ نہون مڑ کے ادھر دیکھین تو
انقلاب فلکی شمس و قمر دیکھین تو
کس یہ ہنستی ہوئی آتی ہے سحر دیکھین تو
آپ آئینے مین انداز نظر دیکھین تو
آہین کہتی ہین کہ کچھ رنگ اثر دیکھین تو
کون ہے آپکا منظور نظر دیکھین تو
کیا نکرا تھینگے ہین ترے دل سے شرر دیکھین تو
ناز کی خود یہی کہتی ہے کمر دیکھین تو
لے بھی آڑتے مین یہ ٹوٹے ہوے پر دیکھین تو
جلوہ طور کو ہم ایک نظر دیکھین تو
حسرتون سے ہے جو آباد وہ گھر دیکھین تو

وزیر زادی اس غزل کو سنکر رونے لگی کہا واری آپ کے جوش نے تو بیقرار کر دیا ملکہ نے کہا مجھے دیکھا نہین جاتا چالیس کنیزین ساتھ مین سب نے کہا واری ہمارا بھی کلیجہ منہ کو آتا ہے کس بیدردی سے شاہزادے کو کھینچ رہے ہین ملکہ نے نقاب چہرے پر ڈالی مادیان شبگی پر سوار ہوئین چالیس کنیزون کو لیکر چلین جب سامنے پہونچین تو نعرہ کیا منہ نقاب اور بادلہ پوش کامین شانون سے اتارین چالیس تیر مارے سپاہی منہ کے بھل گرے ملکہ تلوار کھینچکر آپڑی اس جلدی مین آکے سکندر کو لیا مسجوب آگے بڑھ چکا تھا ملکہ نے سکندر کو اپنے گھوڑے پر ڈالا اب جو مرکب کو کڑا یا گھوڑونکی جھپٹ بیچھو کی چمک سوار پیدل ہٹے ملکہ سکندر کو لیکر نکل گئین چند سپاہیون نے جا با پیچھا کرین کنیزون نے پلٹ کے تیر مارے دو چار دو چار گرے سب سپاہی ٹھہر گئے ملکہ نکل گئین چوبدار فیروز دل حاضر مین دروازہ باغ کا کھلا ملکہ سکندر کو لیکر اندر آئین ستارہ سحری چمک چکا ہے حسن خورشید درخشان سلطنت کو لیکر بارہ دری مین آئین تانکے اپنے ہاتھ سے لگاے کنیزین عرض کرتی ہین واری دیکھیے زخم شانے پر بھی ہر ایک نے کہا ہو یہ بیچ پر بہت تیر کھائے ملکہ رونے لگین کہا صاحبو یہ شیر بیشہ جرأت جنگ وجدل مین یکتا ہے اس حالت مین بھی کہ گھوڑے سے گرے کوئی قریب نہ آسکتا تھا سب نے بلوہ کر کے گرفتار کیا وہان مسجوب جو آیا دیکھا پچاس ساٹھ لاشے پڑے تڑپ رہے ہین کسیکا ہاتھ کٹا ہے کسی کا منہ کٹا ہے کئی سو جوان زخمی پڑے ہین مسجوب نے پوچھا ارے کیا ہوا کہا حضور ایک نقابدار آیا شاہزادے کو چھڑا کے لیگیا ارے کہ مرگیا کہا حضور اسکے پیچھے بھی نہ جاسکے جن لوگون نے پیچھا کیا وہ بھی مارے گئے مسجوب

غصے میں پلٹا کہتا ہوا کہ یار وہ اس نقابدار کو تلاش کرو وہاں جواہر کو خبر جو پہونچی کہ شاہزادہ تو نہ آیا پھر
مشتقال بھی پیچھے سے نکلا فوج کو لیکر چلے تھوڑی دور چلے تھے جواہر نے کہا اے مشتقال میں جا کر
ذرا دیکھ آؤں تم ٹھہرتے ہوئے آؤ یہ کہکے جواہر بڑھا تھوڑی دور گیا تھا کہ دیکھا [illegible] ہوئے
آتے ہیں جواہر نے پوچھا کیا ہوا کہا حضور شاہزادہ لڑتے لڑتے گھوڑے لیے گرا آن پھیا ذن سے
لشکر میں گرفتار کیا لیکر چلے تھے کہ ایک نقابدار بادلہ پوش اگر پہونچا اسطرح لڑا کہ سو دو سو کو
قتل کر کے شاہزادے کو لیگیا یہ نہیں کھلتا کہ کہاں گیا مسحوب اب پلٹ کے گیا ہے اس سے لڑتا
بیکار ہے مشتقال لاچار پلٹا جواہر نے کہا اے پہلوان دوران آپ چلکر اتریے میں جا کے شاہزادے
کو تلاش کرتا ہوں یہ کہکے جواہر باتہمہ عیاری سے آراستہ ہوکے چلا یہاں جب مسحوب پلٹ کے
آیا اپنی بارگاہ میں بیٹھا اپنے عیار مہتر تیز رفتار کو بلایا کہا اے تیز رفتار نہیں معلوم سکندر کو کس نے
رہا کیا اور یہ نقابدار کون تھا کہ جو چھڑا کے لیگیا کیونکر مہتر ہو سکتا ہے کہ دریافت کر کے آؤ مہتر نے عرض
کی آپکا اقبال شریک حال ہے تو ابھی پتہ لگا کے حاضر ہوتا ہوں یہ کہکے مہتر چلا تمام شہر میں چھانتا
پھرتا ہے خیال میں گذرا شاید کوئی کنیز عاشق ہو کر لے گئی ہو ملکہ کے باغ کی طرف چلوں یہ سوچ کے
طرف باغ کے چلا پشت پر باغ کی پہونچا گانے کی آواز کان میں پہونچی مہتر پشت پر آیا کمند مار کے
دیوار پر چڑھا دیکھا شاہزادۂ سکندر والاحشم پہلو میں ملکہ ارمغان زعفران پوش کے
بیٹھے ہیں ایک گائن سامنے گا رہی ہے ہنگامۂ عیش و نشاط گرم ہے نازنینان مہ جبین بصد ناز و کرشمہ
حاضر خدمت ہیں یہ معاملہ دیکھکر جل گیا قضائے کار دوسرے گوشے کی دیوار پر میاں جواہر آکے
بیٹھے تھے اُنھوں نے اپنے آقا کو بیٹھے دیکھا بیقرار ہو گیا دیوار سے کودا مہتر تو ادھر بھاگا جواہر
سامنے سکندر کے بلا تکلف چلا آیا سامنے آ کے سلام کیا عرض کی آقا میں نے ایک سیاہ پوش
کو جاتے ہوئے دیکھا کیا عجب ہے کہ عیار شہنشاہی ہو اب اس جگہ ٹھہرنا مناسب نہیں ہے سکندر
نے کہا اے جواہر اگر فوج شہنشاہی آئیگی ایسا مقابلہ پڑے گا کہ وہ بھی یاد کریگا جواہر نے کہا
اُسکا ملک ہے فوج بھی زیادہ رکھتا ہے بہتر یہی ہے نکل چلیے جواہر کے کہنے سے سکندر سوار ہوئے
ملکہ نے نقاب چہرے پر ڈال لی چالیس کنیزیں ساتھ میں باغ سے نکلے مہتر نے جا کر مسحوب
کو خبر کی غصے میں سوار ہوا رات کا وقت تھا اس نے کسی سے کچھ نہیں کہا اکیلا چلا گھوڑے کو ڈالے
ہوئے غصے میں آتا ہے مہتر نے جو دیکھا کہ آقا اکیلے گئے ہیں اسنے آکر فوج میں خبر کی رسالیان فوج کے
سکندر کو لی پاؤ کوس نکلے تھے آگے بڑھے ہوئے چلے آتے ہیں کہ سامنے سے گرد اڑی سکندر
نے دیکھا کہ مسحوب نیزہ باز گھوڑے کو ڈالے ہوئے چلا آتا ہے سکندر نے کہا آنے دو وہاں سے
مسحوب نے للکارا کون جاتا ہے سکندر نے جواب دیا کہ دنی خویش آدمی پیش مستی اسکے سمجھ لے
یہ سنکے مسحوب غصے میں بڑھا مہتر کی زبانی لنجالی سن ہی چکا ہے کہ ارمغان کی ذات سے یہ سارا
فساد برپا ہوا گھوڑے کو بڑھا کے سامنے سکندر کے آیا شاہزادے نے پلٹ کے کہا کہ ملکہ تم ایک
نخل کی آڑ میں ہو جاؤ نقابدار تو نخل کی آڑ میں پوشیدہ ہو گیا مسحوب اور سکندر سے نیزہ چلنے
لگا تھوڑا دور گرا تھا کہ طرف صحرا سے گرد اڑی عیار فوج کو لیے ہوئے آ کے پہونچا سکندر نے کہا

ای مسحوب تمھارے حمایتی بھی آئے مسحوب بہت خفا ہوا پکار کر کہا او مغرور تو نے ان سب کو کیوں نہ
خبر کی فوج والے آکے دیکھنے لگے ہرکارے نے مشقال کو خبر پہونچائی مشقال بھی فوج لیکے پہونچا
سب او دیکھنے لگے رات کم باقی تھی تھوڑے ہی عرصے میں گریبان سحر چاک ہوا اسکندر نے نیزہ مسحوب
کا نکالا مسحوب نے ہاتھ تلوار کا مارا اسکندر نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا مسحوب نے گریبان میں ہاتھ
ڈالا دونوں گھوڑے سے کود پڑے ملا نسیم بھی آئی ہیں آسمان سے تماشا دیکھ رہی ہیں کہ شاہزادہ سکندر
کس مزے سے لڑ رہے ہیں جب دن ہوا تو کشتی ہونے لگی سکندر کس زور و شور سے لڑ رہے ہیں
مسحوب کو تنگ کر دیا ہے مسحوب جان دیے ہوے لڑ رہا ہے حال بیمثال دیکھکے ایک محبت ہوئی
ہے کہا ای مسحوب اگر تو جوان ہے مجھے زیر ہو جائے اور میری اطاعت کرے تو اس کو اپنے لشکر کا بادشاہ
کردوں زور و شور سے لڑ رہا ہے تمام دن لڑتے لڑتے گذرا شام کو مسحوب نے کہا اے جوان تیرا لشکر
بھی آگیا ہے دن واسطے لڑائی کے رات واسطے عیش و آرام کے ہے سکندر نے کہا ہمارا دستور نہیں
مسحوب نے کہا رات کو ہم تم جانبازی کرینگے کون دیکھیگا سکندر نے کہا تو یہاں کا بادشاہ
ہے تیرے نزدیک سب آسان ہے روشنی کو حکم دے رات کا دن کرنا کتنی بڑی بات ہے مسحوب نے
عیاروں سے اشارہ کیا اسی وقت روشنی ہو گئی کشتی ہونے لگی چار پہر رات اسی طور سے گذری جواہر
نے دیکھا کہ بعد آٹھ پہر کے شاہزادہ زیادہ زبان کرنے لگا جس مقام پر پکڑ لایا دو چار گھستے دیے
ذرہ پارہ پارہ پیشانی سے خون جاری مسحوب چاہتا ہے میں زیر ہو جاؤں مصیبت سے چھوٹوں
اپنی جان سے بیزار ہو رہا ہے شاہزادہ چاہتا ہے مسحوب کو زیر کردوں یہ اپنے کو بچاتا ہے ایک مقام پر
سکندر مسحوب کو پکڑ لائے مسحوب نے زمین تھامی ہے یہ چاہتے ہیں زیر کریں جواہر بھی بنگاہ
غور دیکھ رہا ہے کہ شاہزادہ کس لطف سے مصروف جنگ ہے مسحوب اپنی جان سے تنگ ہے شاہزادہ
نے ایک ہاتھ سے اندری چڑھائی چاہتے ہیں دوسرے ہاتھ کی بھی اندری کھینچیں کہ آسمان سے پنجہ گرا
سکندر کو پنجہ اٹھا لے گیا جواہر بیقرار ہو کے دوڑا کہ یہ کون شاہزادے کو لیے جاتا ہے اتنا تو پلٹ کے
مشقال سے کہا کہ آپ اہالیان فوج و لشکر سے ہوشیار رہیے گا میں تلاش میں شاہزادے کی
جاتا ہوں نسیم نے کہا بھیا جواہر یہ تو بڑا غضب ہوا شاہزادے کو کون لے گیا دل پر داغ دے گیا اے
جواہر کیا فلک کی شکایت کریں جس دن سے اسیر بابل ہوئے مصیبت ہی اٹھاتے رہے نظم

ہو کعبۂ دل برائے محبوب
سو سنے کا ڈلا ہو کیوں نہ پایل
ہو قلزم عشق بھی قیامت
جبتک زندہ ہو ساتھ دیا
انعدر ے فیض دولت حسن
دشمن ہیں اور ہے یہ کیا ہو
اے زاہدو ہیں مصلحت ہی

ہر گھر میں خدا کے جائے محبوب
اکسیر ہو خاک پائے محبوب
کہتے ہیں یہ آشنائے محبوب
اے عاشق باوفائے محبوب
تنفور ہی ہیں بوائے محبوب
کس منہ سے کروں ثنائے محبوب
جس بات میں ہو رضائے محبوب

کیا حسن ہے کیا لقائے محبوب
پتھر تو نہیں ہوں آدمی ہوں
دیکھا ہو اگر بتوں کی جا ب
دم ہی اکسیر چھڑک رہا ہو
شرمندہ شفق جمیل ہو جان
آنکھوں کو نصیب دیدن ہو

ہر حور پری فدائے محبوب
کب تک میں سہوں جفائے محبوب
اندھا کر دے خدائے محبوب
سو جان سے ہوں فدائے محبوب
خوش رنگ ہے کیا حنائے محبوب
ہر کان سنے صدائے محبوب

ملا نسیم نے کہا ای جواہر ہمارے قلب کو آرام نہیں
جواہر نے کہا ابھی آپ نہ گھبرائیے میں پتہ لگا کے آتا ہوں نسیم کو کب آرام آتا ہے نسیم اڑتی ہوئی چلیں

جواہر خنجر زن اُسی نشان پر چلا جس طرف بچہ شاہزادے کو لیگیا تھا دور سے اُسنے دیکھا ایک برق چمکتی ہوئی جاتی ہے معلوم ہوا کہ شاہزادے کو کوئی ساحرہ لیے جاتی ہے جواہر بھی جست و خیز کرتا ہوا جاتا ہے دیکھا کہ وہ لڑکا ہر ایک باغ مین اترا جواہر کھڑا رہا اندر سے کچھ کنیزین نکلین ایک کنیز کو جواہر نے بیہوش کیا اُسکی شکل بنکر اندر آیا یہان مسحوب یہ کہکر پلٹا تھا کہ اب لشکر سے سکندر کے بچھونگا مشتاق تیغ زن مرد مردانہ و شیر فرزانہ ہے اس نے کہلا بھیجا کہ جو تجھسے ہو سکے قصور نکر مسحوب کا ارادہ ہے کہ طبل جنگی بجوا دے جواہر جو اندر پہونچا دیکھا ایک جادوگرنی نہایت حسین شاہزادے کو پہلو مین لیے بیٹھی ہے شاہزادہ بنگاہ حسرت اُسکو دیکھ رہا ہے منتین کر رہی ہے کہ اے شیر بیشۂ جرأت و اے یکہ تاز میدان جلادت سابق مین جب آپ لشکر کو لیکر طرف طلسم نور افشان کے چلے تھے مین نے راہ مین آپ کو دیکھا مائل ہو دل مین آپکی تلاش مین پھرتی تھی آج دشمن سے لڑتے دیکھا آپ کو اٹھا لائی اے سکندر اگر میرا دس قبول کیجیے کا طیران جادو میرا نام ہے دربار مین سحر العجائب کے جاتی ہون آجکل روز انجمن نشاط و رنج منعقد ہوتی ہے آپ مشہور ہے کہ طلسم کشا نے کوہ عجائب و غرائب کو فتح کیا ہے اب تلاش لوح مین جائینگے ملا خورشید برق وش جو بادشاہ سابق کی دختر بلند اختر ہین کہ سحر مین انکا مثل نہین کوہ عجائب و غرائب پر آفت برپا کی وہ صاحبقران کے ساتھ جائینگی مین جواب خدمت مین سحر العجائب کے جاونگی اب جو صلاح ہوگی تو مین شاہون سے پوچھ لونگی کہ لوح کسکے پاس ہے انکا نام دریافت کرکے آپ کو خاص اسی مقام پر پہونچا دونگی سکندر نے کہا اے ملکہ طیران جادو ملکہ نسیم آتشخو دختر شاہین بلند پرواز سحر مین طاق شہرہ آفاق آپکے ساتھ میری نسبت قرار پا چکی ہے طیران نے کہا اے شہریار اگر خیر تمام ہی کی ساحرہ سالہا سال تک کرہ کاوش کرینگی تو نشان لوح کا نہ ملیگا اور مین پوچھ کے چل آونگی نسیم آتشخو بیچاری کہان ہین اگر تمام عالم کے ساحر اکٹھا ہو جائین تو بھی لوح کا پتہ نہ ملے سکندر نے کہا ہونگی ملکہ نسیم کے کوئی مثل ہم نہین کر سکتے طیران نے کہا اے سکندر اگر مجھسے انکار کروگے تو بہت پچتاوگے جواہر بشکل سنبل کنیز صحبت مین پہونچا جب طیران کو بہت پریشان پایا تو کہا اے ملکہ عالم آپ بیخودہ نہ ہون راضی کر دونگی یہ سنکے شراب و کباب کا چرچا کیا چاہتا ہے جھٹ پٹ اسکو مارکے نکل چلون بیٹھکر سامنے طیران کے بایان چھیڑ کے یہ غزل گانے لگا

| | |
|---|---|
| اپنے گلے کا ہار جو وہ گل اتار دے | تربت پہ اپنی چڑھکے یہ پھولا بہار دے |
| مانگے وہ دل تو جان کوئی جان نثار دے | اتنا تو حوصلہ مرے پروردگار دے |
| دل مین مجھے جگہ کوئی کسطرح یار دے | تو ہاتھ رکھکے دل کو تو پہلے قرار دے |
| کیا بس چلے مرا جو ابھی پھیر لو تم آنکھ | اللہ ان نگاہون کو کچھ اعتبار دے |
| کافر ہون اس صنم سے جو راحت طلب کرون | توفیق رنج دینے کی پروردگار دے |
| آنے لگے جو پردہ نشینون پر اپنا دل | بہتر ہے اسکے حق مین کہ پہلے پکار دے |
| کہتا ہے دل جگر سے کہ احسان ہے ترا | شب بھر کو اپنا وہ اگر مستعار دے |
| جب چاہون کھینچ لائے اُسے خوب یا خدا | مجبور عشق کو بھی تو کچھ اختیار دے |
| بستی ہے ویرانون کی یہ دشت جنون بھی کیا | رو کے مین خار راہ کو پھر لے آنکھ دے |

ملتا نہیں ہے یون کوئی روٹھا ہے جسے آج — بگڑے ہوئے نصیب کو یارب سنوار دے
گیسو انہ ہجر مین بہت ای جان مضطرب — تھوڑی سی رہگئی ہے اسے بھی گذار دے
اور کسیکی ابھری ہوئی گات کا خیال — اک چوٹ میرے دل مین ہے اسکو ابھار دے
ہوتی ہے صبح جاگ اٹھین اب کسیکے بخت — یہ بھی شب وصال موذن پکار دے
کہدو جلال رہتا ہے اور اضطراب دل — جھوٹی تسلیان نہ کوئی بار بار دے

یہ غزل جواہر نے گائی ملکہ طیران جادو چونکہ دل سے شاہزادے پر عاشق ہے آنکھوں نے آنسو جاری ہوئے کہا سنبل آج تو تمنے گانے مین زلف محبوب کا مزہ دکھایا دام مصیبت مین پھنسایا سنبل نے کہا نثار لیسے آپ تامل کرین مین راضی ہے دیتی ہون طیران نے کہا ای سنبل یہ دھوکا کھاتے این میرے ساتھ رہنے سے پتہ لوح کا ملیگا اگر لوح پاگئے اور ساتھ سیدار مغربی کے فتح طلسم مین مشغول ہونے گیا کیا ہزوروز چلیگا مین خبرین ہو نجاونگی آپکو بہ تکلف تا بہ طلسم نور افشان کے جاونگی ایسے مقام پر لوح کوکب نے رکھی ہے کہ طائر عقل کا بھی وہان گذر نہین ہو سکتا جو جائیگا دھوکا کھائیگا ہر چند کہ طلسم کشا کے ساتھ خورشید برق وش ساحرہ بےنظیر ہے مگر وہ معرکہ پڑیگا کہ طلسم کشا کی جان پر بن جائیگی طلسم کشا مین بڑے بڑے اوصاف ہین صاحب اسم اعظم آپ کے پاس کیا تحفہ ہے عیار انکا عمرو بلائے روزگار ہے سنبل نے کہا وہ ری عیار تو انکا بھی قیامت کا ہے کالا ہے طیران نے کہا ای سنبل جو عمرو مین اوصاف بھرے ہین وہ کسی مین کون کر سکتا ہے ہوش رہا مین جب ہجرہ ہم کیا ملک اخضر گوہر پوش اپنی شیشون کو لیکے آیا ملک اخضر کو اپنی لیاقت پر بڑا دعوی تھا عمرو نے سر میدان پکار کے کہا یہ جو گیند اخضر کے پاس ہے کل چھین لونگا سر میدان اُسنے آکے عیاری کی اخضر کو پکڑ لیگیا کسی کا زور نہ چلا کسکی مجال تھی کہ عمرو کو روکتا جواہر خنجر زن اگر بڑے عیار ہو نگے کسی کی صورت بنکر جا بیٹھینگے جو عمرو پاس چیزین مین وہ کہانسے لائینگے یہان یہ باتین ہو رہی تھین قضائے کار ملکہ نسیم آتشخو تلاش کرتی ہوئی آسمان پر آکے چمکین دیکھا شاہزادہ مسند پر بیٹھا ہے ایک کنیز بیٹھی سمجھا رہی ہے مگر نسیم اتر پڑین طیران نے کہا لو ملکہ نسیم بھی آگئین اُنسے اب صلاح کرو ملکہ نسیم بھی صحبت مین آکے شریک ہوئین کہا ای ملکہ عالم تمنے آنکو فتاح طلسم قرار دیا ہے یہ بتاؤ کہ لوح کی فکر کیونکر ہوگی ملکہ نسیم نے کہا خداوند سجر کو اختیار ہے جستجو ہمارا کام ہے آئندہ جو مرضی خداوند سجر کی ایک دفعہ جاکے پھنس چکے ہین اب بھی جان دینے کو موجود ہین یہ جانتے ہین کہ جسوقت سحر کرینگے زمین ہل جائیگی والدہ کا سحر قیامت ہے طیران نے کہا بہت بجا ارشاد ہوا جب مقام نہ معلوم ہوگا کیا کیجیے گا اپنی کل کیفیت طیران نے بیان کی ملکہ نسیم نے کہا کیا مضائقہ ای شاہزادہ مالا قدر ایک خیر خواہ ایسا بھی ممکن ہوا اگر یہ ساتھ رہینگی بیشک لوح کا پتہ ملیگا راہ راست بتائینگی ہم اسقدر نہ جان سکینگے یہ دریافت کرکے آئینگی انکی جستجو سے کام بن پڑیگا آخر یہ صلاح کامل ہوئی کہ ملکہ طیران کو شاہزادہ قبول کرے اور ملکہ طیران اس مقدمے خاص مین جستجو کرین ملکہ نسیم بھی اسپر راضی ہوئین سکندر نہ قبول کرتے تھے نسیم نے کہا ای شہریار کیا مضائقہ ہے اب آپ لشکر میں چلیے یہ بھی اپنا لشکر تیار کرین ہمارا لشکر بھی تیار ہے فوج کا حال دریافت کرین آپ کو جبرین صاحبقران

نہ پہونچنے پائیں کہ ہم آپ پہونچ جائیں اس صلاح کو سب نے منظور کیا ملکہ طیران نے اسیوقت
بیس ہزار کنیزان زرین پوش دس ہزار ساحر تیار کیے ملکہ طیران نے کہا آپ لشکر کو لیکر چلیں میں
دربار میں سحر العجائب کے جاتی ہوں حال لوح دریافت کرتی ہوں لیکن ای شہریار ہمارا دل سینے بیت
مجبور ہوں یہ کیفیت ہے نظم

جلوہ دراز جسکر یاد آیا
بعد مدت کے اختر یاد آیا
اپنا لوٹا ہوا گھر یاد آیا
بات تک کی نہیں گھر یاد آیا
کیا کسی اور کا گھر یاد آیا

مجکو احسان نظر یاد آیا
بیکسی ابھی وہ رونا تیرا
کیوں لگا دی ہے چھری پر گلی
بوسہ مانگا تو کیا شرما کر
دل ہوا چاک کتان کی صورت
ابر میں پھر نظر آتی ہے نسیم

جب ترا سوئے کمر یاد آیا
مجکو ہنگام سفر یاد آیا
کیا مجھے دیدۂ تر یاد آیا
تھا فراموش مگر یاد آیا
پھر کوئی رشک قمر یاد آیا
طرۂ زلف و دوسر یاد آیا

جب ملکہ طیران شعبدہ خورشید کی
کیفیت لالی گنگنش دل لگی
خلد میں جا کے نہ ٹھہرا دم بھر
کیا قیامت ہے یہ جلدی تیری
ہمسے رخصت طلبی کا باعث
ملکہ نسیم نے سنگتے سے

نکالا لیا کہا ای طیران نہ گھبرا خداوند سحر اس مشکل کو آسان کرین حقیقت میں سفر کہ عظیم ہے لشکر
اپنا طیران نے سکندر کے ساتھ کیا سکندر پشت مرکب پر سوار ہوے چالیس ہزار ساحر
پشت پر ملکہ نسیم طاؤس زرین بال پر طیران جادو طرف دربار سحر العجائب کے روانہ ہوئیں
یہان مسحوب نے طبل جنگی بجوایا مشتقال کب مہلت دیتا ہے اسنے بھی طبل جنگی بجوایا تیاریاں ہونے
لگیں مشتقال کہتا ہے میان مسحوب مقابل تو مجھے کرین شاہزادے کے ہاتھ سے تو بچ گئے میرے
ہاتھ سے نہ بچینگے چار پہر رات گذر گئی ستارۂ سحری آسمان پر چمک چکا ہے مسحوب لشکر کو لیکر میدان میں
آیا مشتقال مقابلے میں نکلا ایک میں پہر بھر کامل نیزہ چلا مطلب حاصل نہ ہوا تلوارین کھینچیں مسحوب
نے ہاتھ مارا مشتقال نے چاہا زیر بغل جا کے تلوار رد کرون تلوار پڑی شانہ نشانہ ہوا چاہا سر
کاٹ لوں اور کیدان رسالدار آپڑے مشتقال کو اٹھا کر لیگئے سردار زخمی ہوے کئی جانسے مارے گئے
مسحوب جھلا رہا ہے کہ صحرا سے گرد اڑی سب نے دیکھا شاہزادہ سکندر والا حشم وقت پر
آکے پہونچے چالیس ہزار ساحر پشت پر ایک طرف سے گرد اڑی شاہین بلند پرواز عاد
قزاق و گلشن سحر طراز ڈیڑھ لاکھ کے لشکر سے آکے پہونچے مسحوب گھبرایا سکندر نے
سبکو منع کیا کہ آپ سب صاحب الگ رہیں یہ جو دیکھا کہ چند سردار ہمارے مارے گئے کئی زخمی
پڑے معلوم ہو رہے ہیں آنکھوں کے نیچے اندھیرا آگیا سبکو منع کیا آپ لوگ الگ رہیں اگر ہاتھ میان
مسحوب قتل کرین کوئی دخل نہ دے مجھے شاق ہوگا سحر و ساحری کا موقع طلسم پر جا کے پڑیگا ساحر
الگ جا کر کھڑے ہوے مشتقال صف زن ہر چند زخم دار تھا مگر گھوڑے پر سوار دیکھ رہا ہے کہ سکندر مقابلے
میں مسحوب کے پہونچے تکا در زن ہوے نیزہ چلا تلوار چلی مطلب حاصل نہ ہوا آخر نوبت کشتی کی
پہونچی آٹھ پہر کی کشتی میں سکندر نے مسحوب کو زیر کیا مسحوب بصدق دل نجم پرست ہوا
مسحوب نے عرض کی میرے قلعے پر تشریف لے چلیے کل لشکر کو ساتھ لیکر سکندر قلعہ ادغان
میں آئے لشکر بیرون قلعہ اترا سکندر اندر قلعے کے آئے مسحوب کو تخت پر بٹھایا آپ ذرگل
شوکت پہ آکے بیٹھے مسحوب جو محل میں آیا زوجہ سے کہا کہ صاحب ہم تو نجم پرست ہوے
سکندر کی اطاعت کی تم سب یہ کہو کہ اعتقاد خداوند سحر کیا لات و منات سے جدا ہوے اب

اس نے کہا صاف طریقے سے ظاہر ہی کہ حال مقام لوح دریافت کرتے ہین کسیکو بھیجیے کہ جاکر خبر لائے
اور غلام جاتا ہی جوش محبت شاہان طلسم مین سمندر چلا کہ جاکر حال دریافت کرون اے طیران مکان پر
آئی چالیس ہزار فوج کو شاہزادے کے ساتھ روانہ کر چکی اب سو دو سو کنیزین جو باقی ہین انکو جمع کیا
اسنے صلاح کر رہی ہو صاحبو بڑی بات ہوئی کہ سکندر نے مجکو قبول کیا بی نسیم نے بھی اقرار کر لیا
اب تم سمجھو کیا صلاح ہی میرا ارادہ ہی بی گل اندام کو اپنے یہان دعوت مین بلاؤن مالک باغ
سبز پوشان جب وہ بھرے یہان دعوت مین آئین بیہوشی پلا کے انکو پکڑ لون قید کردون یہ صلاح کر رہی
ہی کہ ایک کنیز گلشن نامے اسنے کہا مجکو نامہ دیجیے مین لیکر طرف انکے جاؤن اپنے ساتھ لیکر آؤن
یہان گرفتار کر لیجیے طیران نے خوشی خوشی نامہ لکھا گلشن کو دیا مضمون یہ تھا کہ ہوا ہمارے یہان
جشن ہی تم بھی اگر شریک ہو بہتر ہم تم سب ملکر برائے مقابلہ طلسم کشا بیٹھیے جا بیٹھینگے گلشن نامہ لیکر چلی
ادہر سے گلشن جاتی ہی ادہر سے سمندر جوش و خروش مین آتا ہی سمندر نے جو گلشن کو
دیکھا آواز دی اے گلشن کہان جاتی ہو ذرا ٹھہر جاؤ گلشن ٹھہری سمندر نے ہاتھ پکڑ لیا حال
پوچھا اسنے صاف صاف کہدیا کہ بی طیران نے گل اندام کی دعوت کی ہی بلانے جاتی ہون
سمندر نے کہا صاف صاف کہو کیونکہ تمکو سامنے شہنشاہ طلسم کے بھیجونگا سچ کہو طیران نے
یہان سے جا کے کیا صلاح کی جب بہت دباؤ ڈالا سمندر آمادہ ہوا کہ قتل کردون گلشن ناچار
ہو گئی اور سب حال بیان کیا کہ ملکہ طیران سکندر پر عاشق ہوئی چالیس ہزار کا لشکر روانہ
کیا اب تدبیر یہ ہی کہ گل اندام کو بلا کے قتل کرین لوح حاصل کر کے سکندر کو دین سمندر
یہ حال سنکر بہت گھبرایا گلشن کو ترغیب دی کہ خبردار نامہ لیکر نہ جانا ورنہ گھر بار تمہارا صاف
ہو جائیگا اور وہ کاغذ بھی چھین لیا کہا خبردار اب پاس طیران کے نہ جانا گلشن تو اپنے گھر چلی
لیکن بڑا قلق ہی جی مین کہتی ہی یہ کیا ہوا حال میرے مالک کا کھل گیا اب یہ جاکے تہ تیغ کروا
ڈالیگا جاکر سکندر سے اطلاع کردی کہا اے سکندر غضب ہوا ملکہ طیران جادو نے جاکے لوح
کا حال پوچھا وہان سب حال کھل گیا سمندر انکے گرفتار کرنیکو گیا ہی نامہ مجھ سے لے لیا مجکو منع
کر دیا کہ ملکہ کے پاس نہ جانا ورنہ گھر بار ضبط ہوگا مین آپکی خدمت مین حاضر ہوئی ملکہ نسیم آئین کہا
مین جاکے سمندر سے سمجھ لونگی شاہین نے کہا بیٹا مین جاتا ہون جواہر نے کہا آپ سب صاحب بیٹھیے
مین جاکر اسکی تدبیر کر لونگا ہر چند سکندر نے سمجھایا جواہر نے نہ مانا یکہ و تنہا باسباب عیاری سے
آراستہ ہو کر چلا سوچتا ہوا چلا آتا ہی کہ اے جواہر جلد اپنے کو پہونچا دے یہان ملکہ طیران اپنی بارگاہ مین
بیٹھی ہی یہی ذکر ہی کہ اب گل اندام آتی ہوگی گلشن نامہ لیکر پہونچی ہوگی کہا ابھی بیہوشی ڈال کے
پکوایا شراب مین بیہوشی ملائی کہ آسمان پر برق چمکی سمندر جادو آ پہونچا ملکہ سمندر کو دیکھکر گھبرا گئین
سمندر نے کہا بی طیران چلو تمکو شاہان طلسم نے یاد فرمایا ہی طیران نے کہا آپ چلیے مین حاضر
ہوتی ہون ابھی تو دربار سے آئی ہون ایسی کیا ضرورت ہی مین آٹھ پہر اسی فکر مین رہتی ہون کہ کوئی
تدبیر ایسی نکلے کہ جاکر طلسم کشا سے مقابلہ کرون سمندر نے کہا او خانہ خراب تو سکندر پر
مائل ہوئی ہی اس سے وعدہ کر لیا ہی کہ مین لوح دلوا دونگی بربادی طلسم نور افشان چاہتی ہی ملکہ طیران

انکار کر رہی ہے سمندر کہتا ہے مین نے مفصل حال سنا ہے جسے انکار خدمت مین شاہان طلسم نور افشان
کے چل طیران و سمندر سے یہان تک فساد بڑھا سمندر آمادہ ہوا کہ زبردستی پکڑ لیجاؤنگا طیران
نے کہا مین تو نہ جاؤنگی سمندر پکڑنے کے خیال سے اٹھا طیران نے کہا ای سمندر اپنی آبرو بچاؤ
چپکے چلے جاؤ ایسا نہ ہو خرابی پڑے آخر دونون اپنے اپنے مقام سے آگے آپس مین سحر ہونے
لگے سمندر سحر پر طیران کے ہنستا ہے کہتا ہے قدرت سامری و جمشید کہ ہمارے مقابلے مین سحر
کرتی ہو اگر ہم کہ دریا جاری کرون اگر ثانی سامری ہو تو ڈوب جائے جو سحر طیران نے کیا سمندر
نے دفع کیا دو چار سحر ایسے کیے کہ سر طیران کا زخمی ہوا دوبارہ وشانہ نشانہ ہوا پانچ چار زخم طیران
نے کھائے سمندر نے ایک دو پتھر مارا برق کی کنیزین سب بھاگ گئین طیران گر کر بیہوش ہوئی پھر
سمندر نے مشکین باندھین زبان مین سوزن دیا ایک طرف گود مین پھینکا اور آواز دی ای خوشباش کو پکڑ
چلا آؤ تھوڑی دیر مین ایک جادوگر دس ہزار ساحر و نے آکر پہونچا سمندر نے کہا خوشباش یہ
دشمن شہنشاہ نور افشان ہے اسکی قید لیکر دربار شہنشاہی مین آؤ بادولت چلتے مین خوشباش نے
بہت خوب کہکے آداب بجا لایا سمندر تو اسیطرح جوش مارکے چلا گیا خوشباش قید طیران لیکے چلا
شاہزادہ سکندر انتظار آمد طیران کر رہے ہین کہ چند کنیزین آکے پہونچین تمام کیفیت بیان کی کہ حضور
شاہان نور افشان نے سمندر کو بھیجا سمندر نے ملکہ طیران کو پکڑ لیا شاہزادے نے چاہا سوار
ہون نسیم آکے قدمون پر گری کہا حضور تکلیف نہ فرمائین مین جاتی ہون خدا چاہتا ہے تو انکو چھڑا کے
لاتی ہون نسیم چلی ہر چند شاہزادہ سکندر نے منع کیا مگر ملکہ نسیم نے نہ مانا کہا بیجا خوف ہے ایسا نہو جواہر پر
کوئی افتاد پڑے جواہر عیار ایسا ہی ہے مگر ساحران نور افشان بھی بڑے بڑے ہوشیار مین ایسا نہو جواہر
گرفتار ہو جائے سمندر نے کہا کسی ایسے ویسے کو قید سپرد کی ہوگی سکندر کو تو بہت کہدیا کہ آپ
قصد کیجیے گا ملکہ نسیم آگے چلین خوشباش قید لیے ہوئے جاتا ہے دور سے جواہر نے دیکھا حیران ہے
کہ سر راہ کیا کرون آخر کنارے آیا رنگ روغن عیاری کا اتار سقے کی شکل بنکر تیار ہوا مشک دوش پر
رکھی پانی چھڑکتا ہوا پیاسونکو پلاتا ہوا لشکر کے ساتھ چلا خوشباش نے آواز دی ارے او بہشتی تو
کون ہے کہا حضور کا ملازم گرمی کی فصل ہے اس واسطے پانی پلاتا ہون کہ پیاسونکو تکلیف نہ ہو اہل
لشکر سیراب رہین خوشباش نے کہا ارے تیرا نام کیا ہے کہا حضور نام میرا دفتر مین آبرودار لکھا ہے
خوشنگوا کے دیکھ پیچھے خوشباش نے کہا مین تجھے نہین پہچانتا جواہر نے عیاری کی تو کی مگر باتین
کرنے مین کچھ اٹک گیا کہا حضور مشک مین پانی نہین رہا ہے جاکے بھر لاؤن یہ کہکے پیچھے ہٹا خوشباش
سمجھ گیا کوئی عیار ہے ایک دستک دی کہا یارو اسے گرفتار کرو پیادے دوڑے ایک پیادے کو
جواہر نے خنجر مارا اور دو تین جادوگرون کو مارا اور چاہا کہ ترب کر نکل جاؤن خوشباش نے سحر کیا
زمین نے پاؤن جواہر کے تھام لیے رنگ و روغن چہرے سے اڑ گیا دیکھا ایک دبلا پتلا عیار قطور سے
لگائے ہوئے کہا ارے تو کون ہے جواہر نے اپنا نام بتایا ہمنم جواہر خنجر زن عیار سکندر ہون اسے
رہائی طیران آئے تھے یہان گرفتار ہوئے خوشباش نے انکو بھی گرفتار کیا ہتکڑیان
بیڑیان پہنا کر برابر طیران کے بٹھا دیا طیران یادین سکندر کی بہت پریشان ہے جواہر کو

دیا کہ تب تک دلمیں کہتی ہی خداوند شجاع اسکو سر سبز رکھے کیسا میر اُسکو خیال تھا کہ عیار کو روانہ
کیا دیکھیے انجام کار کیا ہو عشق نے عجب رنگ دکھایا میان آکے گرفتار ہوئے نہیں معلوم وہ تیرہ
بختہ جرات کس حال میں ہو گا سامنے ہوتے تو عرض کرتی نظم

لیجیے اسکو الف قیامت کا
لذت عشق ہیچی ہے لیلے
رو دیے سنکر امامت کا
حسن سے عشق ہو ہیں ازلی
کس سے وعدہ نہیں قیامت کا
گھر بناتے اگر یقین ہوتا
وہ جو ہی خانہ امامت کا

ہم جان چھوڑتا نہ اے قاتل
مستحق ہو جو اس کرامت کا
مر مٹے ان کا حال کیا جانے
ہم بھی دم بھرتے ہیں قدامت کا
وصل میں ہجر کی خبر بھی رکھے
اس خرابے میں استقامت کا

وصف لکھا جو تیرے قامت کا
فصل ہی یہ تیری ندامت کا
بیہردی پیشوا کی لازم ہی
راہرو کو چہرہ سلامت کا
داد ری عاشقو نکی دلجوئی
تھا نہ معلوم روز شامت کا
حسب دلخواہ دے تجھے آتش

خیال میں بیٹھی ہی کہ ای طیران ہمارے ساتھ عیار بیکار گرفتار ہوا
یہ اس شہریار کا زینت پہلو قوت بازو ہے اس کی ذات سے بڑے بڑے کام نکلتے سنتے ایسا نہ ہو وہ
غیر کسی بلا میں مبتلا ہو جاے اسی سوچ میں طیران تھی کہ آسمان پر برق چمکی ہوا ٹھنڈی چلی آسمان
سے آواز آئی منم ملکہ نسیم آتشخو اوساحر خبردار آگے نہ بڑھنا ای طیران تو گھبرا نہیں آپہونچی
نسیم نے پلٹ کے سحر کیا جادوگر تمام اسکے خوشباش نے ماش کے دانے پھینکے اس کے
ساحر بیتاب ہوئے تھے مگر اسنے ماش کے دانے جو پھینکے ساحر یاتو بگڑ جاتے تھے یار کے ملانے سامنے
آکر اپنے نام کا نعرہ کیا سنکر اکر ہاتھ اٹھایا کہا کیوں صاحب قید کو طیران کی کہاں لیے جاتے
ہو ملکہ نے جو سنکر اسکے کہا زندان گوہر نما سے بیرق چمکی سب ساحرونکے قلب الٹنے ہونے لگے نظم

باز آئینگے نہ بازی عشق وشاد سے
دو طاق ہیں بلند فلک کی محراب سے
جور و جفا ہزار کرے ہم خفا نہ ہوں
بسمل تمہاری تیغ سے کس کس کے [illegible]
انجام ہو [illegible] قیامت کا کات

باہر ہیں اس جہو میں ہم اپنی بساط سے
حلقے میں آبرو کے ہیں دونوں [illegible]
خوشتر رہے خوشجمال سے خوش اختلاط سے
خوبان مرگ دل ہے حبالی میں یار کی
داخل جنت میں ہو گزر کرم ہوئے

حیران آن ابرو دن کو ہیں ہمارو [illegible]
عالم حصار میں نہ ہوں اس احتیاط سے
کیا کھا کے زخم کرتے ہیں ستو نکے [illegible]
بیزار روح جسم کے ہی ارتباط سے
یہ اشعار پڑھ پڑھ کے ناچ رہے

ہیں سب یہی کہتے ہیں ہم تمہارے عاشق ہیں خوشباش گھبرا گیا کہ یہ کیا غضب ہوا کبھی ماش کے
دانے پھینکتا ہی کبھی سامری و جمشید کو یاد کرتا ہی ہزار ہزار طرح کے سحر کیے کسی سحر کی تاثیر نہ ہوئی لاچار
ہو کے منہ پیٹنے لگا کبھی پکارتا ہی یا شہنشاہ نور افشان اگر غلام کی حفاظت کیجیے اس ظالم کے ہاتھ
سے بچایے سب ساحر دشمن ہو گئے بیٹھتا ہی غل مچاتا ہی ان ساحروں کا ولولہ بڑھتا جاتا ہی حرکات
لغو کر رہے ہیں کبھی ناچتے ہیں کبھی گاتے ہیں کبھی ہاتھ اٹھا کے کہتے ہیں ای ملکہ عالم ہماری جان
جاتی ہی ملکہ نے کہا ارے کیوں جان دیتے ہو طیران دجواہر خنجر زن کو چھوڑ دو اسی میں خیر ہو کہ
ان دونوں کو رہا کرو اگر اسکے خلاف کیا قتل ہو گے کئی نے تلواریں کھینچ اپنے گلے کاٹ ڈالے
جو ساحر باقی رہے وہ قہقہے مار کے ہنس رہے ہیں خوشباش انکی باتوں پر ہنس رہا ہی بیہانتک نوبت
بہم پہونچی کہ اپنے ہوش میں نہیں رہا فقر کو کلام سخت و سست کہتے ہیں کبھی کہتے ہیں او نامرد ہمیں کیوں

ساتھ لایا تو نے طیران کو کیون قید کیا کچھ ساحر یہ سنکے بڑھے کہ ہم تجکو بھی قتل کرینگے تیرے خون کا دریا بہائینگے ملکہ طیران اور جواہر کو چھڑا کے لیجائینگے ملکہ نسیم نے کہا ہم خود آتے ہین نسیم نے بڑھکر طیران کی زبان سے سوزن نیا لکہا بولا اُٹھو طیران جواہر کی اس نے جواہر کی قید کاٹی نسیم نے کہا تم نکل جاؤ مین خوشباش سے سمجھ لونگی خوشباش سحر کر رہا ہی سحر تاثیر نہین کرتا نسیم مقابلہ پر آ طیران نے کہا ملکہ عالم آپ تکلیف نہ کرین مین اس ملعون سے سمجھ لونگی نسیم تو الگ ہوئین طیران و خوشباش سے سحر چلنے لگا دو چار سحر چلے تھے طیران نے جھولی سے کاردستہ اُنکالی نکالکر خوشباش کو کھینچ ماری سینے پر خوشباش کے پڑی پشت کے پار گذری آندھی اُٹھی آواز آئی کشتی مرا نام مین خوشباش جادو بود خوشباش کا مرنا سب ساحر بھاگے ملکہ طیران و نسیم و جواہر ساتھ ساتھ چلے سمندر یٹ کے دربار مین آیا سحر العجائب نے کہا کیا کیا کہا حضور حقیقت مین وہ سکندر پر عاشق ہوئی جو نام آپنے بتلایا اُسکی فکر مین تھی راہ مین مین نے اسے گرفتار کیا جاکر طیران سے لڑا اُسکو گرفتار کر کے بدست خوشباش روانہ کیا ہی کیا سبب کہ وہ ابھی تک نہین پہونچا ہرکارونکو حکم ہوا کہ جاکر خبر لاؤ ہرکارے چلے تھے کہ ہمراہیان خوشباش آکر پہونچے تمام کیفیت بیان کی کہ خوشباش کو ملکہ نسیم بخت نے مارا طیران کو قید سے چھڑا کر لیگئی یہ سنکر سمندر آتشفا کہا حضور یہ بے ادبی تو جو ساتھ کی اُنکی جاکے گرفتار کر کے لاتا ہون طیران جو ساتھ نسیم کے چلی کہا مین ملکہ گل اندام کے پاس جاتی ہون اگر اُسکے پاس لوح ہی تو لاتی ہون نسیم نے کہا کہ پہلے شاہزادے کی ملاقات کو چلو جیسا کچھ وہ فرمائینگے ویسا کرنا نسیم نے کہا مجکو شرم آتی ہی کہ جاکر کیا روے سیاہ دکھاؤن ہرچند ملکہ نسیم نے رد کا طیران نہ رکی تڑپ کے بلند ہوئی طرف مکان گل اندام کے چلی باغ سبز پوشان مشہور تھا جب بہر و دیر رہبری کر چکی سامنے سے باغ سبز معلوم ہوا باغ بہشت آئین حقیقت مین باغ سبز پر جوش بہار ہی ہر طائر بیقرار ہی زمزمہ سرائی کر رہے ہین سبزۂ خوابیدہ بیدار ہوا ہر گرداب بحر آئینہ رخسار ہوا موج دست تمنائے معشوق ساحل کنار مراد نخل سرسبز شاداب ہیں مثل برق کے چمک رہے ہین شاخین ہاتھ بڑھاتی ہین آمد بہار کا مژدہ سناتی ہین عندلیبان خوش نوا الصید ادا یہ غزل گا رہی ہین

نظم

غزل جو ہے وہ محبوب نکتہ دان سنتا زمین شعر کا افسانہ آسمان سنتا
مزاج غنچے سے ہی بعد مرگ بھی دشوار زمین کے نیچے بھی ہون مین تو آسمان سنتا
کھلے نہ حالت دل کا زبان کو احوال سنا کرے ہی اگر گوش بے زبان سنتا
خوشی سے جامے مین پھولا نہین سماتا ہی بہار گل کی جو آمد ہی باغبان سنتا
زبان کو نسی مشغول ذکر خیر نہین کہان کہان نہین مین تیری داستان سنتا
قریب ہی یہ کہ حاصل کرے دل حضور رہی پتا لگایا ہی دل ہون ترا مکان سنتا
خوشی کے مارے زمین پر قدم نہین پڑتے جرس سے مژدۂ منزل ہی کاروان سنتا
نہ پوچھ کان مین کیا کیا کہا کسی نے پھرا ہون تیری خبر مین کہان کہان سنتا
فسانہ و رخ رنگین یار کیا کہتے چمن کو آگ لگاتا جو باغبان سنتا

زبان سے مری یوسف کہا نہیں جاتا
تمھارے حسن کے سودے کیون گران سنتا

نکلتا ہے جو وہ خونخوار اوچی بن ٹھنکر
ہر اک طرف سے ہون آواز الامان سنتا

کچھ احتیاج نہیں مجھکو خز ربازو کی
اجل کو اپنے ہون اپنا نگاہبان سنتا

مری فغان سے ہر گیسوے یار بل کھاتا
ملال ہوتا ہے کافر ہے جب اذان سنتا

بہار اشک دکھلا رہی ہے حیران ہیں
ہزار کیسے نہین ایک باغبان سنتا

کیا ہے زرد یہ سوداے خال مشکین نے
وہ رنگ ہے کہ جو تھا رنگ زعفران سنتا

چمن کو کوچہ قاتل مگر ہے سمجھا تو
شہید مجھکو ہون ہے نخل ارغوان سنتا

یہ شوق بوسہ ہے منہ اسکا چوم لیتا ہون
زبان سے جسکے ترے رخ مین ہون نہان سنتا

مجھے وہ وحشی حنا نہ یاد آتا ہے
کسی کے گھر مین جو ہون دست میہمان سنتا

جواب اُنسے ملے نہ کیونکر مین آنکھ بدلنا
کٹری مرے لیے ہر گوش بے زبان سنتا

رسائی دیر مین ہوتی جو برہمن کی طرح
بتون کو چھیڑ کے دو چار گالیان سنتا

ان ابروون کو ہین شاعر ہی کہ رہے کچھ کو
کسی سے تیغ کسی سے ہون مین کمان سنتا

کہون جو بال مین اسکو تو بال شیشے کا
مرکو ہون تن نازک کے درمیان سنتا

فراق یار مین ہے صبر زور دو دست
پچھاڑتا ہے جسکو ہے پہلوان سنتا

فلک سے تیر کو دیکر نشانہ بتنا مین
کوئی جو ابر دے خدا رکھے کان سنتا

قصور مجھسے ہوا ہو جو کچھ معاف کرو
خفا مزاج تمھارا ہون مہربان سنتا

جفا و جور و ستم مین مثال کرتا
وہ ترک اگر فلک پیر کو جوان سنتا

ہر چل رہی ہے ہوا باغ ہر تن کیسی
نہ گل سا رخ نہ تو غنچہ سا ہون دہان سنتا

سنا ہون قد سے ہو سے دیکھین جیسے زرد آنچل کا
تمھارا نام ہون مین شاخ زعفران سنتا

عجب باغ پر بہار ہے صحبت بلبلون کی بکار طیران دیکھتی ہوئی اس باغ سے گذری جاتی تھی کہ ناگاہ سے آواز جلسے کہ ایک غنچہ مسکرایا چمن نے آواز دی اے ملکہ طیران کہان جاتی ہو دیکھیے ملکہ گل اندام بلا رہی ہیں پلٹ کے طیران نے جو دیکھا چبوترے پر باغ کے ملکہ گل اندام مسند پر بیٹھی ہین گرد کنیزان موجود ہین سب چین سامان عیش و نشاط مہیا گل اندام نے مسکرا کے کہا کہ آو کہان جاتی ہو نسیم ری نے مجھکو خبر دی تھی کہ ملکہ طیران آپکی ملاقات کو آتی ہین لہذا علحدہ جانے کا کیا باعث ہم تو تمھارے بہت مشتاق ہین طیران جادو اتر پڑی دل سے اپنے کہتی ہے کہ اسی عظم و شان سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ صاحب بوج ہے اسنے تو ہمارا حال نہ سنا ہوگا اگر سامنے ملکہ گل اندام کے بیٹھی گل اندام نے کہا کہ خیر و عافیت کہو طیران نے کہا شکر خداوند سامری و جمشید کا تمنے سنا ہوگا طلسم کشانے کوہ عجائب غرائب کو فتح کیا ملکہ خورشید برق وش نے رہائی پائی اب بربادی طلسم کی تدبیرین ہو رہی ہین یقین ہے طلسم کشا اس راہ سے آئے تو تم اپنے کو بچانا گل اندام نے کہا طلسم کشا یہان آکے کیا کریگا طرف سے باغ لالہ زار کے راہ ہے یقین ہے وہ وہ کا بچے تین کہ طلسم کشا کو دانتون پسینا آجائے باغ لالہ زار ملازمان طلسم کشا کو جلا دیگا آجتک کبھی

کسی ساحر و غیر ساحر کا صرف باغ لالہ زار کے گزر نہیں ہوا جو اس طرف سے گیا باغ میں جا کے
پھنسا آفت میں مبتلا ہوا ہمنے تو نہیں سنا کہ کوئی اس طرف سے گزر رہے اپنے زمانے میں کوکب نے
کبھی اس باغ سے گزر نہیں کیا ملکہ بہاران شمشیر زن کہ ساحرہ بے فن تھی دریائے خون رواں
توڑا باغ لالہ زار کی سیر نہ کر سکی اور یہ جو باغ سبز پوشاں کہلاتا ہے یہاں بھی آدمی کے ہوش اڑتے
ہیں لوح سے ہمیں کیا کام ہے آپکے پاس ہو گی جو سحر میں یکتا ہوں تو صرف مالک باغ سبز پوشاں کہلاتی
ہوں آج کیا باعث ہے پہنچے ہمکو دیکھکر مسکراتے ہیں گلوں نے آنکھیں کھولیں نرگس اسی جانب
تک رہی ہے سنبل نے پریشان سنوارے ہیں عشق پیچہ پیچ و تاب میں چشم معشوقی کی کیفیت نہر کے
حباب میں کیا ہے شاہان طلسم سے کچھ رنج و ملال ہوا طیران نے کہا نہیں بوا مجھے کیا ضرورت
تھی جو شاہان طلسم سے تکرار پیدا کرتی خواہ مخواہ انھوں نے کہا تمام طلسم پر روشن ہے خود انکو مناسب
تھا یا نہ تھا گل اندام نے اپنے ہاتھ سے جام بھرا کہا بوا ایک دو گھڑی بات ہمارے ساتھ بھی یہ جام نوش کرو
اپنے باطن کا حال کہو طیران کے موئے جسم کھڑے ہو گئے انکار مناسب نہ جانا یہ دل نے کہا
کہ شراب پی اور غضب ہوا لیکن پھر اب کیا چارہ ہے لونڈی کی کیا مجال تھی کہ ان تک آتی اور بلا
کے لیجاتی انکا ہی فیض عام ہے نام ملکہ گل اندام ہے ایسی ایسی باتیں ولیں کیں جام لے لیا جیسے
ہی جام لبوں سے لگایا طفلان غنچہ نے غون غان شروع کی عندلیب خوشنوا ہنسی پتوں نے کف افسوس
ملے شاخوں نے ہاتھ بڑھاکے سر پر طیران کے سایہ کریں ہوائے معتدل چلنے لگی نہروں
میں جوش و خروش طاؤسان بدمست کو بیہوشی میں ہوش کا گل سنبل کا کوڑا بنا پنچوں کو دل لگی سوجھی
نرگس کی آنکھیں ابل آئیں جام پیتے ہی طیران کو نشہ ہوا گل اندام نے پوچھا کیوں بوا ایسا رنج
ہوا انکو صاف صاف کہو کس ضرورت پر اتفاق ہوا ہمارے واسطے کوئی نامہ بھی لکھا تھا تحریر
غنچہ و گل سے ثابت ہوا کہ تقدیر کا لکھا پیشانی تھی اب نہ تامل کرنا شراب و شباب نے پی انکو صاف
صاف کہو کہ یہ باتیں جو گل اندام نے کیں طیران نے کہا بوا ہم گنہگار شاہان طلسم نور افشاں
میں بیٹھے بیٹھے ہاتھ ہمارا پہاڑ کے نیچے دبا شاہزادہ سکندر زرین پوش زرین علم بیاکل ہوئی
انکی معشوقہ اصلی کہ جس کے ساتھ نسبت بھی ہو چکی ہے ماں باپ نے آ کے منسوب کیا امر رنج خوشی کی
سینے پر پڑا آخر وہ بھی راضی ہوئیں ہمنے یہ اقرار کیا کہ فکر لوح طلسم کر دینگے عہد و پیمان ہوئے شاہان
طلسم سے جا کے پوچھا کہ لوح کسکے پاس ہے انھوں نے آپکا نام لیا منظور ہوا آپ کو بلوائیں
بیہوشی دیکے قتل کریں کنیز نامہ لیکر چلی تھی راہ میں سمندر نے گرفتار کیا ہم گرفتار ہوئے ایک
ساحر ہم کو لیکر چلا نسیم نے آ کے مارا اب ہم خاص اسواسطے آئے کہ تمکو قتل کریں لوح لیکر
لیجائیں لیکن اب تو دام مکر میں پھنسے یہ جو حال ملکہ طیران نے بیان کیا گل اندام نے کہا بوا کیا
کہنا حقیقت میں بڑا کام کیا شاہان نور افشاں نے تمکو دھوکا دیا میرے پاس لوح کہاں لوح کا
راستہ جہاں ہے وہاں لیکر اس طلسم کا فتح ہونا بہت دشوار ہے گا بوا تمنے ناحق بیٹھے بیٹھے اپنے کو آفت
میں پھنسایا ہماری بوا کے واسطے زیور لاؤ کنیزیں دوڑیں کے انکے واسطے ہتھکڑیاں بیڑیاں لائیں ہتھکڑیاں
بیڑیاں سامنے رکھدیں بجائے سوزن ایک تکلا بھی لاکے رکھدیا گل اندام نے کہا بوا یہ زیور

پہنو طیران نے اپنے ہاتھ سے اپنی زبان مین ہلا دیا ہتھکڑیان بیڑیان پہنین طوق گلے مین
پہن لیا گل اندام نے دوسرا جام پلایا جام پیتے ہی ہوش آیا اپنے کو اس مصیبت مین دیکھا سہرا
گئین کہ مجکو کس نے قید کیا گل اندام نے کہا تیرا تمھارے طرار نے تمکو گرفتار کرایا آواز دی ارے
کوئی حاضر ہے سنبل جادو سامنے آئی کہا سنبل اسکی قید خدمت مین شاہان طلسم کے لے جا راہ مین
ہوشیار رہنا شاہزادہ سکندر بڑے زور وشور سے قلعہ مسحوب نیزہ باز پر فروکش ہین اگر انکو خبر
ہوئی وہ ضرور اسکی رہائی کو آ پہنچینگے بی نسیم آتشخو ایک حقیر ساحر کو مار کے بہت بلبلائی ہین انکی بھی ہوا
بگڑ چلی گرفتار ہو کر آئینگی ایک بار قید ہو چلی ہین سنبل نے طیران کو ارابے پر سوار کیا پانچ سو کنیزین
اسکے ساتھ مین قید لیکر طرف شاہان طلسم کے چلی یہان شاہزادہ سکندر قلعہ مسحوب پر فروکش
ہین ملکہ نسیم و جواہر آکر بیٹھے کیفیت رہائی طیران بیان کی کہا حضور ملکہ طیران فکر لوح مین گئی
ہین سکندر نے زانو پر ہاتھ مارا کہا یارو بے اطلاع کئی گئی کیوں ملکہ کو روانہ کر دیا ہے صلاح
تھی ایسا نہ ہو کسی بلا مین پھنس جائین نسیم نے مسکرا کے کہا آپ کو بڑا قلق ہے سکندر نے کہا
مقام انصاف ہے کہ آپنے ہمارے واسطے گھر بار چھوڑا شاہان طلسم نور افشان کی دشمن ہوئی ہم
کیونکر اسکا خیال نہ کرین اُنکی رنجیدگی کا ملال نہ کرین سکندر نے اسیوقت حکم دیا خبر لگاؤ اگر خدا نخواستہ
طیران کہین گرفتار ہو گئی تو مجھکو بڑا قلق ہوگا جواہر نے اسیوقت ہرکارے روانہ کیے دوسرے
دن ہرکارے پریشان آکر بیٹھے عرض کی اے شہریار غضب ہوا ملکہ طیران کو گل اندام نے قید
کیا سنبل جادو قید لیے ہوئے جاتی ہے اسی ڈانڈ سے فوج گذریگی سکندر نے ارادہ کیا تھا جواہر
قدمون پر گر پڑا کہا حضور تکلیف نہ کرین مین انکو رہا کر کے لاتا ہون سلطان زرین پوش بیقرار
ہو گئے کہا اے جواہر طلسم نور افشان کے ساحر بڑے بڑے ہوشیار ہین ایسا نہ ہو کوئی آفت پہنچے
جواہر نے کہا کہ ہمکو افسر شاطران کیا ہے یہی ہمارا کام ہے عیاری مین ہمارا نام ہے حضور منع نہ کرین یہ
کہکے جواہر خنجر زن برائے رہائی طیران چلے سوچتے ہوئے کہ کیا کرون جواہر ابھی قریب لشکر پہونچے
تھے کہ گل اندام اپنے باغ مین بیٹھی ہے لطف سبزہ پر بہار ہے عندلیبان خوشنوا زمزمہ سرائی کر رہی
ہین ایک عندلیب نے پرونکو جنبش دی ملکہ گل اندام سے آنکھ ملائی پکار کر آواز دی اے ملکہ عالم ذرا
ہوشیار ہو جائیے آپ باغ سبز پوشان کی حاکم ہین اس مقام عجائب و غرائب کی ناظم ہین ہر وقت
ہوشیار رہنا چاہیے آپ کو کچھ معلوم ہوا غنچے مسکرا رہے ہین گلون نے آنکھین کھولین سرو چمن اکڑ
رہے ہین بی طیران جادو کی قید کیے ہوئے بی سنبل جاتی ہین سکندر کو خبر ملگئی میان جواہر
صاحب عیاری کرنے چلے ہین یہ سنتے ہی اُٹھکر تالی بجا آواز دی ارے کوئی حاضر ہو بی نسیم سے مجکو ہوا کا
جھونکا جانا ایک لڑکے کو ساتھ لیکر ہمارے فتاح طلسم نور افشان چلی ہین کیا کھیل سمجھی ہین یہ جو
گل اندام نے آواز دی بارہ ہزار کنیزین سرو قد غنچہ دہن ہنستی ہوئی سامنے آئین کہتی ہوئی واہ کیا
ارادہ ہے ہم سمجھ گئے بی سنبل کو پریشانی ہوئی گل اندام نے کہا اب انکی شامت آئی ہے بی نسیم
نے اپنے نزدیک بہت بڑا کام کیا تھا مین دلکش بھی ساتھ مین ایک اشارہ مین ہوش نہ درست
رہینگے جب حاکم باغ سبز پوشان نکلے گشت کرے میان طلسم کتنا ہی گرفتار ہون اس لڑائی کا کاتب

بھی کر دین تمام ملکون مین خبر ہو چکی کہ طلسم نور افشان پر چہار جانب سے بلوہ ہے طلسم کشا
نے کوہ عجائب و غرائب کو فتح کر لیا اب تلاش کی جو نہ کرنے پائین راہ مین گرفتار کیا جائے یہ کہکے
تخت پر سوار ہوئی سحر بند جادو سہلہ مین بیٹھی ہر کہا ایک نامہ واسطے سکندر کے لکھو مضمون
یہ ہو کہ عیار کو برائے سنبل کیون بھیجا خود تشریف لائیے منتظم باغ سبز پوشان حاضر ہوتی ہے
بی نسیم اور شاہین و گلشن یا آپ طیران کو رہا کیجئے باہم آپ سے کے دلیے ارادہ فتاحی طلسم جانیگے
تحریر نے نامہ لکھا جو مضمون گل اندام نے کہا وہ درج ہوا گل اندام نے کہا نامہ کیونکر بھیجون
صلاح ہوئی کہ قاصد صبا کے سپرد کرو تحریر نے نامہ ہتھیلی پر رکھا جھونکا ہوا کا نامے کو اڑا لیگیا ملکہ
گل اندام چلین یہان سکندر قلعہ مسحور مین بیٹھے ہین شہنشاہ زرین پوش تخت پر ملکہ نسیم
و شاہین و گلشن سحر طراز سب دربار مین حاضر ہین دربار سکندر معمور کہ ایک ہوا چلی سب کی آنکھ
بند ہو گئی اب جو نسیم نے آنکھ کھولی ایک نامہ اپنے ہاتھ مین پایا اب جو پڑھا تو مضمون مذکور یہ تھا
کہا ای شہریار ملکہ گل اندام مالک باغ سبز پوشان آپ کو تحریر فرماتی ہین کہ ای شاہزادہ سکندر والا
حشم آپ ارادہ فتاحی طلسم نور افشان ـ لکھتے مین مقام افسوس ہے کہ عیار کے بھروسے پر طلسم کشائی
کا کرو دعوی فتاحی طلسم ہی تو خود لشکر کشی کر کے آئیے مقابلہ پڑے احوال کھلے سے سکندر نے کہا
لشکر تیار کرو اسیوقت لشکر تیار ہونے لگا ملکہ نسیم و شاہین و گلشن صلاح کر کے سوہو
ملکہ نسیم نے شفقت کی ایک بازو بند عمدہ تیار کر کے بازو پر سکندر کے باندھا اور کہدیا کہ آپ پر کسی
ایک کا سحر تاثیر نہ کریگا جو سحر غالب آئیگا اسکا سحر تاثیر کریگا یہ انتظام کر کے لشکر نے کوچ کیا جواہر کا
حال تحریر ہوتا ہے کہ وہ جو قریب لشکر سنبل پہونچے ایک پہاڑ پر سے چڑھ کے دیکھا ایک خیمے مین
ملکہ طیران قید مین سنبل کی بارگاہ استادہ ہی جادوگر یہان جابجا پھر رہے ہین جب جواہر پہاڑ سے
اترا ایک ضعیفہ کی صورت بنا چاہا لشکر مین جاؤن اب جو نگاہ اٹھا کے دیکھا صحرا خالی معلوم ہوتا ہی
لشکر سنبل کا کہین نشان بھی نہین تین مرتبہ جواہر پہاڑ پر چڑھا اترا تین مرتبہ اترا جب پہاڑ پر
جاتا ہی لشکر نظر آتا ہی جب زیر کوہ آتا ہی لشکر معدوم ہو جاتا ہی دل مین کہتا ہی جواہر کچھ سمجھ مین
نہین آتا جب پہاڑ پر جاتا ہون لشکر نظر آتا ہی جب پہاڑ سے اترا لشکر غائب ہو گیا اس تردد مین تھا
کہ پشت سے گرد اڑی نوبت نقارے کی آواز آئی دیکھا ایک ساحرہ نہایت حسین و جمیل زیور گل
مین لدی ہوئی بارہ ہزار فوج پشت پر نہایت کر و فر سے لشکر پیدا ہوا اب جواہر نے دیکھا کہ سنبل
بھی استقبال کو آئی نہایت درجہ جواہر حیران ہے کہ یہ کیا طلسم کہا ہوا تو سنبل جادو بھی ظاہر ہوئی ملکہ عالم
کہکے پایہ تخت پر سنبل نے ہاتھ ڈالا دوسری گرد اڑی جواہر حیران ہو کے دیکھنے لگا دیکھا لشکر
سکندر والا حشم بڑے کر و فر سے پیدا ہوا شاہزادہ پشت مرکب پر ملکہ نسیم طاؤس زرین بال کی
شاہین بلند پرواز ایک عقاب پر سوار و گلشن سحر طراز طاؤس زرین بال پر شہنشاہ زرین [illegible]
تخت پر ساحر و غیر ساحر ملا کر تین لاکھ کا لشکر اس کر و فر سے شاہزادہ بھی آ کر پہونچا ملکہ گل اندام
نے پکار کر آواز دی ای شاہزادہ والا قدر آپ عیار کے بھروسے پر طلسم کشائی کرنے نکلے ہین
آپکا عیار طیران کو رہا کرنے آیا تھا پہاڑ پر چڑھا کئی مرتبہ اترا بیچارہ اس کشتی سے حیران تھا آپ

اب لشکر کو لیکر آئے ہو حال کھلجائیگا بی نسیم ہوشیار رہنگی میں حاکم باغ سبز پوشان ہون ہرائے
گرفتاری سکندر آئی ہون نسیم نے کہا کیا مجال جو شاہزادے پر نگاہ ڈالے تو آنکھیں پھوڑدوں
گل اندام ہنسنے لگی کہا غصہ نہ کیجیے لشکر آتا ہے جب ہمارے آپکے مقابلہ پڑیگا تو حال کھلجائیگا
دونون لشکر آکر مقابلے میں اترے گل اندام نے پکار کے کہا آج شب کو انتظام ہوگا مگر میان جوامر
ہمارے لشکر میں آنیکا ارادہ نہ کیجیے گا آپ ہزار کوس پر تھے ہمکو خبر ہوگئی دونون لشکر مقابلے پر اترے تھے
لشکرون میں تیاریان ہونے لگیں ساحرون نے جابجا بارگاہیں استادہ کیں بارگاہ سکندر استادہ ہوئی
گل اندام نے اترتے اترتے ایک بدیعی بسوڑ نکی اپنے گلے سے اتار کے پھینکی ایک ابر سیاہ پیدا ہوا
لشکر پر سکندر کے آکے چھایا ملکہ نسیم اتر کے بیٹھی ہیں شاہین نے کہا اے فرزند ہے ظالم سے
مقابلہ ہے یکایک ابر ظاہر ہوا گلشن نے کہا لو بی بی سحر شروع ہوگیا ملکہ نسیم باہر نکل آئیں دیکھا ابر چھا
ہوا ہے لشکر کو گھیرتا جاتا ہے ملکہ نسیم نے کھڑے ہوکر سحر کیا جیسے ہی گوتہ طرف ابر کے پھینکا ابر پھٹا
ابر سے ایک نازنین مہ جبین خوش آواز با کرشمہ و ناز گوری گوری صورت کمر چست ارادہ درست
مسکرا کے سامنے نسیم کے آئی فراش ماہتاب نے فرش چاندنی بچھایا ہے شب کی رعنائی دیکھکر
اس نازنین نے جو ابر سے نکلی ہے ملکہ نسیم سے آنکھ ملائی کہا بی بی یہ چند شعر نسیم کے میری زبان سے
سن لیجیے یہ کہکے با الحان یہ اشعار آبدار گانے لگی

نظم

ظاہر ستمگار ہے جلوہ آبدار شب — نسبت زلف یار ہے باعث افتخار شب
شفق میں حسن سعادت جیسے ہے انکو گزرت — چشم [illegible] ہو رہا ہے حسرت انتظار شب
ہے کہیں جلد بے وفا دل نہیں مانتا مرا — چہرہ روز پر جھکا گیسوے تابدار شب
حال نہ پوچھ ہمنشین ہجر غم دلبر حسین — شعلہ آہ آتشین ہوتا ہے ہمکنار شب
وعدہ ہے وصل یار کا دو ہے بخت نارسا — اول شام سے ہوا اسلیے ہی اختصار شب
ہو کوئی آسمان جناب جسنے کیا یہ انتخاب — حافظ روز آفتاب ماہ ہے پاسدار شب
نالہ آتشین سے ڈر آب کہیں نہ ہو جگر — ہوتی ہے شام صبر کر اے دل خواستگار شب
جیتے کبھی نہ ایکدم فرقت یار کے ستم — صبح نہ ہونے دیتے ہم ہوتا اگر اختیار شب
دیکھتے ہیں نسیم ہم لحظہ بہ لحظہ ہے ستم — ہجر میں طول روز غم وصل میں اختصار شب

جب اس نازنین نے یہ غزل سامنے ملکہ کے گائی نسیم نے کہا میں تعجب کرتی ہون کہ تو ایسے ایسے
اشعار آتش خیز شعلہ انگیز گا رہی ہے اور تیرے منہ سے کوئی شعلہ نہیں نکلتا جل نہیں جاتی کیا ہے
جلتی ہے مثل شمع کیون پگھلتی ہے شاہین نے شرارت کی ایک شعلہ جھڑک کر اس نازنین پر گرا ہر بن
موسے اس نازنین کے آگ نکلی جلتی ہوئی قریب ابر کے پہونچی ابر میں روئی کے گالے سے تھے وہ
بھی جلنے لگے ابر جلکر خاک ہوا شور ہوا کشتی مرا نام من ریحان سبز پوش بود گل اندام اپنے
مقام پر بیٹھی تھی کہ یہ آواز کانون میں آئی بس یہ آواز سنکر گل اندام جھلا گئی آواز دی ارے کمبخت نیرنگ
تو نے سنا کہ کیسا مرکہ ہوا بی نسیم نے ایسی ہوا باندھی میان شاہین نے اپنی بلند پروازی دکھائی
بی گلشن نے بڑا سحر کیا دکھا کر [illegible] ایک کنیز ادنی عرض کی جو ارشاد ہو [illegible]

زبان ہلا سکے پھوڑ پھوڑ کے رہیں وہ فریاد و الغیاث بلند ہو کہ بی نسیم بھی اپنا سحر بھولیں ہوا
ایک ہوا اُڑا لی ہے کہ اپنے معشوق کے واسطے ایک بازو بند بنایا ہے بازو پر سکندر کے باندھا ہے
گل اندام نے کہا نیرنگ کسی بات کا خیال نہ کر یادہ شعبدہ ہو کہ اپنی جان سے بیزار ہوں دیکھیے تو
کیا آفت برپا کرتی ہوں نیرنگ نام ہے شعبدہ بازی میرا کام ہے یہ کہکے وہ کنیز غائب ہوئی نسیم
آئی ہیں سکندر کے دربار میں کرسی پر بیٹھی ہیں ذکر ہو رہے ہیں نسیم نے کہا صاحب تجھے سنا انہوں
نے ایک سحر کیا تھا اُسکو بھی مٹایا اب اور نئی شعبدہ ہوگا آج رات تو آرام نہ کرنا کہ دیکھا ایک
ابر گلنار اٹھا تھا نسیم نے چاہا اپنے مقام سے اُٹھوں آواز آئی کہ اپنے مقام پر بیٹھی رہو اب اُٹھنے کا
قصد نکرنا شاہین نے بھی قصد کیا تھا کہ اُٹھکے سحر کروں ایک آواز مہیب آئی کہ زمین تھرائی اُس
آواز مہیب میں یہ صدا تھی کہ اے ملکہ نسیم اپنے سحر پر ناز نکرنا ہم لوگ ساکنان طلسم نور افشان میں
مالک باغ سبز پوشان صاحب عظمت و شان ہیں کبھی کسی نے زیادتی نہیں کی ہمارے باغ پر کسی
شہنشاہ سابق کا بھی گذر نہیں ہوا بادشاہ حال کی تو کیا مجال کہ جو اس راہ سے گذر کریں ہمارا مقام
مشہور ہے ہم حاکم در بند سحر ہیں ہمارے قبضے میں گنبد سحر ہیں نسیم اُٹھتے اُٹھتے بیٹھ گئیں لشکر
میں بوندیاں پڑنے لگیں اہالیان لشکر نے دیکھا ایک زنگن سیہ فام لہراتی ہوئی سامنے آئی
سبکو دیکھکر ہنسی کہا صاحبو مقام افسوس ہے کہ تمنے عجائب و غرائب طلسم میں پانون رکھا نظم

قاصد جو پڑھ چکیں وہ مرا ماجرائے خط
وہ پڑھتے پڑھتے بھول گیا ماجرائے خط
فرصت کہاں ہے ضعف سے [illegible]
کہتا کہ میں نے جان لیا مدعائے خط
گر خط نہ پڑھ سکیں تو زبانی ہی نامہ بر
اب اور ہی ہوا ہے نہیں ہے سوائے خط
[illegible] بیان نامہ بر [illegible]
کیونکر لکھوں کہ دم ہیں مرے آشنائے خط
آجائے نامہ بر کسیکے فریب میں
تعریف مدعا میں کروں یا ثنائے خط
پڑھکو وہ خط شوق سر اُٹھکے گھرے ہے
مضمون پاک ڈھونڈھ رہے ہیں برائے خط
[illegible] مدعا کے نظارہ کا شوق ہے
دیتا ہوں نقد جان میں مجھے رونمائے خط

کہتا کہ یاد آتا ہے اک خط قفائے خط
افسانہ ہائے ہجر کی طولانیاں یہ تھیں
قاصد ہمارا شوق ہی کاہن ہے جائے خط
نازک مزاج ہیں کہیں آزردگی نہ ہو
کہہ دینا مدعائے مصیبت فزائے خط
غفلت یہ تھی القصور خسار یار سے
نکلا ہزار بار ہی منہ سے ہائے خط
آجائے نامہ بر جو لیں مرگ ہم نشین
دیہی نہ مدعی یہ کھلے مدعائے خط
مضمون خون دلکو بھی تشہیر سے کہا
تعظیم خواستگار رہا ماجرائے خط
برسوں گذر چکے ہیں انتظار میں
قاصد دکھا دے ناصیہ خوشنمائے خط
آخر نسیم نامہ و پیغام تا کجا

تم تشنگی کا حال جو لکھا تھا یار کو
برسوں پڑھا کیے نہ ہوئی انتہائے خط
خط نامہ بر کو پھیر دیا اور یہ کہا
جلدی نہ کیجیو مرے قاصد برائے خط
کیا ذکر نامہ بر کہ دم واپسین ہے جان
لکھا ہزار بار وہی مدعائے خط
سمجھیں نہ کیونکر صاف کہیں حال واقعی
دینا مرے مزار پہ لا کر ہوائے خط
قاصد جواب نامہ لکھا یار نے مجھے
اس سنگ پہ ہی شوخی رنگ حنائے خط
پر ہجر کار شوق وہ ہمکو ہیں جانتے
معلوم کچھ نہیں سبب التوائے خط
قاصد زیادہ اس سے بھی کیا فرد ہے
بہتر یہی کہ آپ چلو تم بجائے خط

جس وقت اُس زنگن نے یہ غزل گائی اور یہ اشعار عبرت آثار پڑھکے غائب ہوئی مینہ میں
بوندیاں پڑنے لگیں لشکر میں سکندر کے غریو بلند ہوا گھبرا کے سکندر نے فرمایا کہ دریافت
کرو یہ شور کیسا ہے ہرکاروں نے آکے خبر ظاہر کی کہ نخل سب جل رہے ہیں زمین سے شعلے نکل

رہے ہیں سیکڑوں بندگان خداوند تجر جل گئے سکندر نے پلٹ کے دیکھا کہ سب ساحر خاموش بیٹھے ہیں اور بازو پر جو اسم بندھا تھا اسکے حرف مٹ گئے سکندر نے چاہا آہ کرون جواہر بیقرار ہو گیا کہا اے شہریار سارا لشکر آفت میں مبتلا ہے رونے کی بجلے آواز آتی ہے بوندیان پڑ رہی ہیں ابر چھایا ہوا ہے اب لشکر سکندر میں سب جادوگر خاموش ہیں ملکہ نسیم جواب نہیں دیتیں شاہین کے ہوش اڑے ہوئے ایک کونے میں جا کے ٹھہرا ہم نہیں کر سکتا گلشن بی بی لاکھ طرح چاہتی ہیں کہ سحر کرون ممکن نہیں ہوتا کئی مرتبہ گلشن آئیں کچھ سوچکر بیٹھ گئیں باہر کے اندر کے ساحر سب ایک ہیں کسیکو سحر نہیں بن پڑتا ہر چند قصد کر رہے ہیں کوئی ساحر اپنے مقام سے اٹھ نہیں سکتا شاہین و گلشن نے بڑے بڑے زور مارے مگر کچھ نہ ہو سکا اب لشکر میں فریاد بلند ہے لشکر والے پریشان صاف معلوم ہوتا ہے بدن میں آگ جل رہی ہے ہڈیان جل کے خاک ہوجائینگی فریاد و الغیاث کی صدا بلند کر رہے ہیں پکار رہے ہیں اے خالق بے نیاز اے رب کارساز وقت مدد ہے اب مدد کر اس بلا کو اٹھا نظم

| | |
|---|---|
| حاضر و ناظر بود ذات خدا نزدیک و دور | مالک از بندہ نمیگردد جدا نزدیک و دور |
| حکم حق جاری است در ارض و سما نزدیک و دور | ہست آن فرمان روا فرمان روا نزدیک و دور |
| میرساند روزی ہر روزہ در ہر روز و شب | حضرت رازق بہر شاہ و گدا نزدیک و دور |
| جستجو در مسجد و بتخانہ ناحق میکنند | ہست چون نور خدا جلوہ نما نزدیک و دور |
| باعث حرص و ہوا خاک تن این خاکسار | می پرد مثل غبار اندر ہوا نزدیک و دور |
| گاہ در مشرق برفت و گاہ در مغرب رسید | گرد بہر رزق و دق تا کجا نزدیک و دور |
| ہر کجا باشی مدد گار تو حق ہمراہ تست | در گذرگاہ طریقت ہند یا نزدیک و دور |

عجب لشکر میں ہنگامہ ہے ہر شخص رو رہا ہے ابر گھر کر لشکر پر چھا گیا شاہزادہ اپنے مقام سے اٹھ نہیں سکتا نسیم و شاہین و گلشن اپنے اپنے مقام پر حیران و پریشان جھونپڑی میں جب ہاتھ ڈالتی ہیں اسباب سحر جھونپڑی سے نہیں نکل سکتا مجبور ہو کے رہ جاتے ہیں کیسے بنائے کچھ نہیں بنتا ہے ابر اپنا زور دکھا رہا ہے بوندیان پڑ رہی ہیں ابر کا زور بڑھتا جاتا ہے سیاہی ابر کی دیکھ کے قلب تھراتا ہے قضا سے شاہزادہ ضیغم شیر شکار آتشخو کو مار کر اسی صحرا میں پہاڑ کے اس پار فروکش ہے اپنے لشکر کی نگہبانی کر رہے ہیں یکایک فریاد و الغیاث کی آواز کانون میں آئی نیرنگ صبا رفتار عیار ساتھ ہے نیرنگ نے کہا دیکھو تو یہ کیسی آوازیں آتی ہیں کوئی رو رہا ہے لشکو لئے سنو و صعود ہا ہے ہزارون آدمی فریاد کر رہے ہیں یہ کیا غضب ہوا کس پر آفت آئی ہے نیرنگ صبا رفتار بانہاے عیاری سے آراستہ ہو کے چلا آواز کے نشان پر آتا ہے پہاڑ پر چڑھ کے دیکھا دو لشکر مقابلے میں اترے ہیں ایک لشکر پر ابر چھایا ہے ابر سے بوندیان پڑ رہی ہیں صداے فریاد و الغیاث بلند ہے نیرنگ فرزند ضرغام شیر دل ہے نہایت عاقل و کامل ہے پہاڑ سے اترا قریب لشکر کے آیا ایک فقیر بنکر ساحرون سے پوچھا کیون صاحبو یہ کیا معرکہ ہے اس لشکر والے کیون روتے ہیں کیون اسقدر بیقرار ہوتے ہیں ساحر نے کہا وہ لشکر سکندر زرین پوش زرین علم ہے یہ لشکر ملکہ گل اندام ہے ملکہ گل اندام نے سحر کیا صبح ہوتے ہوتے سب کا خاتمہ ہو جائیگا ایک پہر رات اور باقی ہے یہ سنکر

نیرنگ روتا ہوا بھاگا آکر دیکھا شاہزادہ ضیغم کنارے پر لشکر کے کھڑے ہوئے ہین کہ یکایک
نیرنگ روتا ہوا آیا ضیغم نے پوچھا خیر تو ہی عرض کی حضور لشکر سکندر پر بڑی آفت ہی
گل اندام نامے کوئی ساحرہ ہی مالک دربند طلسم نور افشان ہی انتہاے سحر ہی کہ جواہر خنجر زن نے
ارادہ یہان عیاری کا کیا وہان انکو خبر ہو گئی لشکر لیکر آئی ہین سبکا خاتمہ ایک ہی سحر مین کیا اب
پہر بہر اور باقی ہی اہالیان لشکر سکندر کا خاتمہ ہو جائیگا ضیغم کا بہی دل کانپ گیا کہا بڑے
افسوس کی بات ہی ہمارا تاجر زادہ غنیا لقال ہی اُسکو اپنا فرزند سمجھتا ہو جہان انکی خدمتگذاری
کی انکی مدد بہی کرنا واجبات سے ہی نیرنگ نے عرض کی جادوگر کا مقدمہ ہی سمجھ کے چلیے گا ضیغم نے
کہا سمجھا بوجھا ہی برقان برق وش کہ عاشق جمال شاہزادہ والا قدر ہی شاہزادے نے جو
بوق ترکی بجایا یہی آواز تھی کہ ای قزاقان تیار شوید پہلی آواز مین گھوڑون پر کاٹھیان پڑین دوسری
آواز مین پشت ہاے مرکب پر سوار ہوے تیسری آواز مین سب جمے ہوے سامنے آلے ضیغم
بہی گھوڑے پر سوار ہو چکے ہین دیوانون کو ساتھ لیکر بڑھے جب لشکر گل اندام مین پہونچے بوق ترکی
بجایا قزاقان بزنید نگر بہ ہوشیاری اب جو قزاق تلوارین کھینچکر گرے لشکر کفار مین ہلکہ ڈالدیا
گرد وغبار اُڑنے لگا قزاقون نے طنابین خیمون کی کاٹین بارود کے فتیلے پہینکے خیمے جلنے لگے
اس اندھیرے مین جسکے ہاتھ مارا آ تیغ کے دو ٹکڑے ہوے اول نعرہ نام صاحبقران کا کیا پہر
نعرہ لندھور پہر نعرہ مالک پہر اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ ضیغم شیر شکار از تصنیف مصنف

منم ضیغم بیشۂ صفدری
کشم تیغ کین درمیان صف
منم نام آور یل پہلوان

منم حامل رایت برتری
بلرزند از خوف دیوان
عدو سکند الامان الامان

منم شیر میدان اخشت برزو
منم سالک مسلک راستی
منم نیر ہی صاحبقران

صف دشمنان میکنم گرد برد
بفوج عدو ہمی برابہی
منم گوہر درج صاحبقران

اس زور و شور سے شاہزادہ آکے گرا کہ لشکر مین ہلکہ ڈالدیا جادوگر دہکے مرنیکی صدائین بلند
ہوئین گل اندام خیمے سے نکلی نکلکر دیکھا سب لشکر قتل ہو رہا ہی جادوگرنیون سے پوچھا ارے
یہ کیا معرکہ ہی جادوگرنیون نے عرض کی طلسم کشا آگئے لندھور مالک کے نعرے کی آواز سنی
چالیس لاکھ فوج ہی سارا لشکر آپکا گہرا ہوا ہی گل اندام نے کہا حقیقت مین ہر مقام پر تلوار چل رہی ہی
ساحر اپنے تئین کیا بچا سکتے مین آپس مین لڑ رہے ہین بہائی نے بہائی کو مارا باپ نے بیٹے کو قتل
کیا جسطرف نکلا جسکو آتے دیکھا اُسی پر جا پڑا تلوار چلنے لگی سحر ہو رہے ہین شہر رہا جادوگر
مرکے گر پڑے لاشے پھڑک رہے ہین خیمون مین آگ لگادی گل اندام حیران ہو گئی اپنے
کنیزون سے کہا ارے یہ تو دریافت کرو کہ لشکر حمزہ کسطرف ہی اور ہمارا لشکر کہان ہی کوئی
سردار ہمارا معلوم نہین ہوتا ہمارے ملازمون کے مرنیکی آواز بہی آتی ہی دمبدم آواز آتی ہی
منم صاحبقران زمان کشندۂ کافران آخر دیکھو تو صاحبقران کدہر ہین کنیزین کہتی ہین
واری اندھیرے مین کدہر جائین کیا دریافت کرین افسر کو کیونکر پائین اگر دشمن کو دیکھ لین
قیامتین برپا کرین دشمن سے لڑین سحر نہین کر سکتے ہین خوف ہی کہ ایسا نہو اپنے ساتھ والے پر
ہو ہر مقام متردد ہی گل اندام نے کہا پہر آخر کیا کرین لشکر کو قتل ہو جانے دین دیکھتے ہو منہ سے

ساحر مار گئے آپ بڑی صاحب اقبال ہیں یہ کہتا ہوا قریب پہونچا ایک طرف سے برقان بھی پہونچی
قیامت کر رہی ہے دور سے جو دیکھا شاہزادے کو تڑپ کر چلی کئی ہزار آدمیوں کو کاٹ کے چمکی گل اندام
نے چاہا بڑھوں کہا ارے یہ کون جادوگرنی ہے نیرنگ نے کہا: بیٹھے دوسرا ملکہ ابر اٹھا جیسے ہی
گل اندام نے اس طرف کو دیکھا نیرنگ نے تڑپ کر خنجر مارا اور نعرہ کیا منم نیرنگ عیار رفتار گل اندام
لڑکھڑا کر گری وہاں ملکہ نسیم کو ہوش آیا ابر ٹکڑے ٹکڑے ہو کے زمین پر گرا آندھی سیاہ اٹھی آواز آئی
کشتی مرا نام ہے گل اندام جادو کبود ادھر نسیم و شاہین و گلشن ہوش میں آئے سحر کرتے ہوئے بارگاہ
سے نکلے سکندر گھوڑے پر سوار ہوئے ضیغم نے جو دیکھا کہ اب لشکر سکندر آتا ہے نقاب چہرے پر
ڈالی بوق ترکی بھی بجایا قزاق ہمت کے پشت پر ضیغم کے آئے ضیغم ان سب کو ساتھ لیکر روتے ہوئے
نکل گئے چلتے چلتے خزانہ لوٹ لیا ایک ایک قزاق نے ایک ایک توڑا اٹھا لیا ضیغم تو مڑتے بھڑتے نکل گئے
برقان برق وش آسمان پر جا کے چمکی سکندر نے آکر لشکر گل اندام کو تہ تیغ کیا صبح ہوتے ہوتے فتح
نصیب ہوئی ساحروں نے فریاد کی الامان الامان کی صدا بلند ہوئی سب مال و اسباب سکندر نے
قبضے میں کیا جواہر نے عرض کی ای شہریار وہی نقابدار سبز پوش آج کس دھوم سے آکے لڑا گل اندام
کو نیرنگ عیار نے مارا ورنہ آج سرکار کی فتح نہ ہوتی اسی مقام پر بارگاہ زربفتی استادہ ہوئی سکندر
مع سلطان زرین پوش کل سرداران نامی و ساحران گرامی لیکر داخل بارگاہ ہوئے محفل عیش و عشرت
آراستہ ہوئی دماغ تر ہیں جام ارغوانی گردش میں ہر ایک کو خوشی ہوئی کہ شاگردان جواہر دوڑے ہوئے
آئے ہاتھ اٹھا کے دعا و ثنائے بادشاہی بجا لائے بعد دعا و ثنا کے عرض کی ای شہریار ابھی خبر ملی ہے
کہ طلسم کشا نے کوہ عجائب و غرائب کو فتح کیا اب تلاش لوح کا قصد ہے سکندر طرف نسیم کے متوجہ
ہوئے کہا کیوں ملکہ عالم اب کیا ارادہ ہے ہم تو طلسم پر جا بیٹھے ہیں مجبور ہیں نسیم نے کہا ای شہریار
چلنے کا آپ کو اختیار ہے خواہ جائیے خواہ نہ جائیے یہ ایک ساحرہ وہاں کے در بند کی حاکم تھی آپ نے یہ
رنگ دیکھا یا خاص ساحران طلسم کیسے ہونگے سکندر نے کہا خداوند سحر مالک ہیں دیکھا چاہئے کیا شاخ
پیدا ہوئی ہم عاجز ہوئے خداوند نے اور سبب پیدا کیا نہیں معلوم یہ نقابدار سبز پوش کون ہے
اس لاچاری میں آکے مدد کی حسب موج بالی قیامت برپا کردی اور اگر تقدیر میں نہیں ہے پھر جا کر
قید ہونگے طیران نے عرض کی واری جاؤں مجھے سحر العجائب نے فقرہ دیا حضور چلیں باغ سبز پوشان
تک بعد آپ کا قبضہ ہوا باغ لالہ زار پر جو کچھ گذرے گی کھل جائیگا میں برائے جانبازی حاضر ہوں
ہر چند کہ قتل گل اندام کا دعوی تھا مگر امر حل فتح ہوا اب آگے باغ سبز پوشان کے گذر کر جیسی ہوگی
دیکھئے سکندر نے ملکہ طیران کو کل لشکر کا منتظم کیا ملکہ نسیم نے ایک ابر سحری تیار کیا اس ابر
میں مخفی ہو کر تین لاکھ فوج سکندر ساتھ لیکر بہ ہدایت طیران چلے طیران سب کے آگے
آگے ہدایت و رہبری کرتی ہوئی سکندر کو لیے ہوئے جاتی ہے کہ اکا ذکر وقت پر تحریر ہوگا اب انکو یہیں چھوڑیں

دو کلمہ داستان صاحبقران زمان شریک ہونا ملکہ خورشید برق وش دختر بادشاہ سابق کا روانہ ہونا
طرف کوہ لالہ زار کے اور ذکر سحر لالہ زار کا و دیگر حالات متعلقہ داستان بذا ساقی نامہ مصنف

پلا ساقیا جلد پھر جام کو
بہ تلاش لوح طلسم نگار
منازل کی طے میں مصیبت پڑی
منازل سے گو لوح کے دور ہیں
فراست کا دم بھر رہا ہے قلم
کہ تلاش مشکل کے سائل ہوئے
منم آئینہ ساز میدان جنگ
شہنشاہ اقلیم میدان جنگ
منم ضیغم بیشۂ صفدری
منم قاتل کافر خود سری
ضمیرم چو آئینہ صاف ہست
شدم در جہان مدح خوان امام
نہال گلستان فضل و کمال
نہیں صاحب علم کا قاعدہ
وہ سب صاحب فہم ذی جود ہیں
کریں گے وہ انصاف کے خود کلام
طلسمات کے خوب دریا بہے
طبیعت کا بھی ہو گیا امتحان

کہ تلاش کا لوح کی قصد ہے
عجب جستجو ہے بڑی آرزو
کہ ساحر طلسمات کے بھی لڑے
مگر جستجو سے قلم ہے مزور
کہ طے ہو یہ راہ طبیعت شیم
منم رستم محفل شاعری
زکلکم شود بیژن و گیو تنگ
منم سنگی مسند گیرودار
منم کاتب جنگ فرمانبری
فریدون ملک سخن گستری
ز لمم مائل نظم انصاف ہست
منم صاحب علم افضل و ہنر
منم سرو گلزار باغ جلال
سخن سنج ہیں ناظر ذی کمال
مطالب مراتب میں سوچو انہیں
کہینگے بالانصاف و لطف عطا
یہ اشعار رنگین بجودت کہے

سچے ہیں امیر عرب نامدار
کہ کرنا پڑی لوح کی جستجو
قلم کی روانی پہ مغرور ہوں
کہ نزدیک ہے عقل سے راہ دور
بڑے ساحر و نسے مقابل ہوئے
منم صفدر بزم اسکندری
منم فاتح لشکر روم و زنگ
ز نامم شود رونق کارزار
منم افسر لشکر شاطری
کہ سہراب یل یافتہ برتری
منم ناظم و نثر خوان امام
سخن آفتاب و تخلص قمر
قمر اس بیان سے ہے کیا فائدہ
کہ انصاف میں ہیں جستہ خصال
سمجھ لینگے نیکی بدی کو تمام
قمر آفرین مرحبا مرحبا
یہ کہدو میں ہوں صاف کج مج زبان

چہرہ رہبروان منازل طلسمات وحسرت آیات و کام فرسایان صحرائے پر آفات مصیبت سمات، گلہائے مضامین جستہ آئین کو پیش گاہ ناظرین والا یون پیش کرتے ہین شعر مصنف سخن سنج ادائے شیرین مقال + چنین می نگارد زکلک خیال + سابق مین تحریر کر چکا ہون کہ کوہ عجائب وغرائب پر بڑی لڑائی ہوئی بلا خورشید نے دہ ہوئے کہ عالمان مذہب سامری نہایت تنگ ہوئے آپس مین معروف جنگ ہوئے سب دربار مین آ کے داخل ہوئے لاکھون ساحر کوہ عجائب وغرائب پر مارا گیا کوئی احمق ایسا نہ بچا کہ جا کر سحر العجائب وسعر الغرائب کو خبر کرتا مگر یہ خبر ایسی نہ تھی کہ مشتہر نہ ہو سیماب سیمتن ساحر کہ ہر سال کوہ عجائب وغرائب پہ مال لیکے اترتا ہے اب جو پہونچا تو لشکر صاحبقران اترا ہوا دیکھا یہ تاجر خود سامری پرست ہے خبر دریافت کی مال بیچا طرف شاہان طلسم کے چلا بعض بعض مقامات پر تاجر زل نے خبر پہونچائی زاغ وزغن اڑتے ہوئے پہونچے ہر ایک کی زبان پر صدائے افسوس تھی ہیہات ہیہات پکارتے تھے بہت خونریز کا نام لیکر بیٹھتے تھے ہر ایک طائر کا بھی خلل تھا کہ آج رونق طلسم نور افشان مٹی ہوا شخص مارا گیا سحر العجائب وسعر الغرائب دربار مین بیٹھے ہین تمام ساحران طلسم بھی بیٹھے ہین صلاح گرفتاری طلسم کشا ہو رہی ہے کہ چوبدار نے عرض کی سرکار کا تاجر قدیم سیماب سیمتن در دولت پہ حاضر ہے حکم ہوا آنے دو سیماب سامنے آیا بیتاب وبیقرار

گویا سیماب خود کشتہ ہوا یہی اکسیر ہوا کہ مال بک گیا سحر العجائب نے پوچھا کیون ای سیماب
اسقدر کیون بیتاب ہو سیماب نے کہا حضور کو کچھ خبر بھی ہی بت خونریز مارا گیا کوہ عجائب و
غرائب پر مسلمانون نے قبضہ کر لیا جس مقام پر بزرگان دین کا تختہ تھا اُس مقام پر لشکر
مسلمانان کو دیکھا کیا کہون کہ مندسہ کا کیا حال ہوا بزرگان دین کا بت جب مین جاتا تھا
نذر و نیاز چڑھاتا تھا وہان مسلمانون کو پھرتے دیکھا کلیجا ٹکڑے ہو گیا حضور نے سلطنت کی
کوئی فکر نہ کی کوکب کے واسطے صاحبقران اپنی جان سے تنگ آئے آپ نا حق لڑتے ہوئے
ضرور آ پہنچے جسدن سے آپ نے سلطنت کی کوئی ساعت راحت بھی پائی چہار طرف
مسلمانون کا بلوہ ہی دوسرا ہرکارہ آکر پہونچا اُسنے عرض کی ملکہ گل اندام الکسی سبز پوشان
قتل ہوئی یہ سنکر سحر العجائب گھبرا گیا ایک مشیر نے اُٹھ کے عرض کی حضور
کوہ عجائب و غرائب کی کیا حقیقت تھی کبھی سنا ہان کوہ عجائب و غرائب کسی مقام پر ڈھیے
مقام اوج پاٹ کا تھا بزرگان دین نے اُس مقام پر سمادھ لی تھی اور وہان کیا تھا بہت
سحر العجائب نے کہا کوئی ایسا ہی کہ جا کر صاحبقران کو روکے سمندر نے عرض کی حضور
زبانسے نکالنا مناسب نہین مقام اوج تک تو پہونچنا نہایت دشوار ہی اگر کوکب قید سے
چھوٹین اور وہ بھی اختیار کرین اور صاحبقران کو ساتھ لیکر چلین تو شاید مقام اوج
تک پہونچین سمندر نے کہا اگر حکم ہو تو غلام جائے جا کر لالہ زار کو آگاہ کرے سمندر جادو
بجوش و خروش اپنی فوج لیکر بارہ ہزار ساحر سے واسطے خبر کرنے ملکہ لالہ زار کے چلا
یہان صاحبقران زمان دربار جمشید نشان مین جلوہ فرما ہین کہ ملکہ خورشید برق وش
اپنے مقام سے اُٹھین دست بستہ عرض کی سب بربادی کوہ عجائب و غرائب کا طلسم مین
ہنگامہ ہوگا یقین ہی کچھ تدبیر ہو اب حضور تشریف لائیے فوج مین چلئے اسوقت صاحبقران بازین
ملکہ سلماے گوہر پوش کے بیٹھے تھے ملکہ خورشید برق وش نے جو یہ کہا صاحبقران نے
بیقرار ہو کے جواب دیا ای ملکہ مین کیا بتاؤن کہ مین کون ہون اسوقت کہان ہون خود بخود
طبیعت پریشان ہو رہی ہی معلوم نہین سلماے گوہر پوش کا مزاج کیسا ہی کس سے کہون کہ جا کر
[illegible] عرض کرے نظم

اپنی میت پر کب یار تو حسرت تو نہ تھی
اب بھی عشق [illegible] اثر مین کچھ اثر پاتے نہین

ٹکڑے اپنے دل کے [illegible] ہو جاتے
دیدۂ گریان سے کیا فرقت مین ہم پاتے نہین

نام لے لیکے کار اُٹھتے ہو سنسان خیر ہا
تمکو سوتے مین بھی اُس سے بے خبر پاتے نہین

کیا غضب فدا رو رہین ہے درد جگر سے ہو گیا
دکھا دیا تے [illegible] جدھر جئے اُدھر پاتے نہین

واہ رے میرے دل خود گم کہین تو کدھر
وہ بھی اپنے پاس تجکو بیشتر پاتے نہین

کاش مر جاتے تو بہتر تھا فراق دوست مین
دشمنون کی بھی دعا مین ہم اثر پاتے نہین

ہوتے آیا تو کہان ابتک نکلے پاس ہر
اب ہی مین ہم تجھے اور نامہ بر پاتے نہین

آنسو لئے چلے آتا ہی جب سر آتا ہی تو
فتنے تیری چال کو ای فتنہ گر پاتے نہین

دیکھتے ہیں کیوں آنکھوں کو ہر دم کچھ نہ پوچھ
تھے جو دل کے چور انہیں وہ نظر پاتے نہیں
بے تامل دے دیا ہے آپنے ظالم کو جو دل
خود وہ کہتے ہیں کہ تجھسا بے جگر پاتے نہیں
صورت درد نہاں دل میں ہمارے ہو نہاں
تم جہاں ہو جانتے ہیں ہم مگر پاتے نہیں
خوب ہنستا ہے تڑپ پر دل کے از زخم جگر
بسمل تیغ ادا کب تجھے بسر پاتے نہیں
لیگئی کیا جانے از خود رفتگی ہملو کہاں
بے خبر وہ ہیں کہ اپنی بھی خبر پاتے نہیں
جو صدا ہے میرے نظارے کا دل میں رہ گیا
آنکھ پائی ہے مگر تاب نظر پاتے نہیں
یار مست حسن ہے تم بیخود عشق اے جلال
ہوش میں دونوں کو ہم دو دو پہر پاتے نہیں

ملکہ خورشید برق وش نے سر جھکا لیا عرض کی حضور طلسم کشا ہیں اور حضور کو معرکہ ہائے عظیم درپیش ہیں حضور اپنے کو ہوش میں رکھیں ایسا نہ ہو ساحران غدار صدمات پہونچائیں باغ لالہ زار پر خون کے دریا بہا چکے بڑے بڑے ساحر باغ لالہ زار پر آ نکلے یہ ذکر تھا کہ برق نے بڑھکے عرض کی آگے آگے ایک نازنین نہایت حسین گیسو کمر کے نیچے تک کھلے ہوئے گریبان وہاں پشت پر کئی سو کنیزیں اسطرف آتی ہیں صاحبقران نے فرمایا پردے بارگاہ کے اٹھا دو پردے جو اٹھے صاحبقران نے نگاہ اول پہچانا ملکہ لیلائے عنبرین مو بال کھولے ہوئے خراش ناخن غم جابجا پشت پر کئی سو کنیزیں ہائے ملکۂ عالم کہتی ہوئی آتی ہیں صاحبقران گھبرا کے باہر نکل آئے لیلائے عنبرین مو مجنون وار بیقرار پکارتی ہوئی ہائے میرے وارث پر کیا گذری کسطرف جا کے ڈھونڈھوں امیر کو دیکھکے قدموں سے لپٹ گئی عرض کی اے شہریار بعد تشریف لانے حضور کے سیار استارہ شناس کاہن طلسمی سے ملکۂ عالم باتیں کر رہی تھیں کہ اے سیار دیکھو تو صاحبقران عالیشان کہاں ہیں وہ خبر نزول اجلال و ورود اقبال حضور کی پہونچا رہے ہیں کہ تا بکوہ عجائب دعزر انسب دیکھے حوج لڑائیاں جو ہیں ان سب کے نقشے کھینچ رہے تھے جیسے نسب سے تھے قصر میں حاضر تھے اسطرح کی ایک آواز آئی کہ قصر زمردین تھرا گیا کئی دیواریں قصر گوہر نگار کی گریں اس صدا نے ایسا پریشان کیا کہ ہم کنیزوں کو ساتھ لیکر قصر سے بھاگ نکلے جو قصر سے باہر نکلکر دیکھا اس قصر پر اندھیرا چھایا ہی بعد عرصہ دراز وہ تاریکی دفع ہوئی قصر میں سے جا کے دیکھا مقبول تاجدار اور ملکہ مہاماہ گوہر پوش و سیار اختر شناس غائب ہو گئے آج ایک ہفتہ گذرا حضور کا پتہ دریافت کرتے ہوئے گرتے پڑتے یہاں تک پہونچے صاحبقران بیتاب ہو گئے کلیجا تھام لیا جلال جہات عالم کا نام لیا سب سرداروں نے دیکھا کہ صاحبقران کا رنگ متغیر خواجہ عمرو سے فرماتے ہیں کیوں خواجہ یہ کیا ہوا کچھ تمہاری سمجھ میں آیا کہ یہ کیا سحر کیا ہو حقیقت میں دنیا عجب مقام ہے یہ کیفیت ہے

نظم

خدا یاد آگیا مجکو بتوں کی بے نیازی سے
ملا بام حقیقت زینۂ عشق مجازی سے
رسائی مصر تک اسکی تو مشکل ہے [illegible]
مہ کنعان کو کیا نسبت ہے خورشید حجازی سے
طرحداری کریگی عاشقوں کو جامہ سے باہر
گریبان چاک ہونگے یار کی دامن درازی سے
صفائے قلب سے زیر نگیں ہیں بحر و بر دونوں
ملا رتبہ سکندر کا مجھے آئینہ سازی سے

جبین سائی سے ای بت تیرے کوچے کو ہر مجھ — نہ دکھلائے خدا اُس کعبہ کو خالی نمازی سے
پناہ ای بد فریب و قہر سے اللہ کے مانگو — سزا دیتا ہی حاکم آدمی کو قلب سازی سے
ہزاروں کشتی تن پار اُتری گھاٹ سے آگے — رہے دریائے خون جاری تری تیغ جہانی سے
تن مجروح کا میرے پڑے اُسپر جو یہ چھالوں — یقین ہی موم شمع سا جائے آہن کی گدازی سے
رہے ہیں بند اک کان ملاحت کے نقود ین — مزا لوٹا ہی آنکھوں نے مری نظارہ بازی سے
شب آدینہ بھی آتا نہیں گور غریبان پر — ہنوز آگے نہیں وہ شمع دسگیں نوازی سے
کمیت خامہ خوش رفتار ہی کس مرتبہ آتش — قدم میں تو دسے آگے رہا سرپٹ میں تازی سے

اسطرح صاحبقران نے یہ اشعار پڑھے کہ عمر دے کلیجہ تھام لیا دست بستہ عرض کی
ای صاحبقران آپ کیوں گھبراتے ہیں ملکہ خورشید برق وش کو بلائیے وہ علم کہانت میں بھی کامل
ہیں فقط سمت بتلا دیں میں پتہ لگا لاؤنگا تردد نہ ہوا اُسیوقت ملکہ خورشید برق وش کو طلب کیا
یہ بھی صاحبقران جانتے ہیں کہ ملکہ خورشید برق وش بھی عاشق ہیں شہر یار فرمایا ای ملکہ عالم دیکھو
تو ملکہ سلطانے کو مہ پیکر کون لے گیا ہی دست بستہ عرض کی ای کنیز دیکھتی ہی خواجہ سمت کہیں میں
نام و نشان سب تعلیم کرونگی میں سب پتہ نشان آپ کو تعلیم کرتی ہوں لیکن صاحبقران زبان سے
عرض کیجیے کہ آپ برائے تلاش لوح تکلیف فرما دیں ایسا نہ ہو کوئی اور انتظام ہو جائے ملکہ نے
اُسیوقت تختہ تعقل پر قرعہ تفکر کو پھینکا بعد عرصہ دراز سر اُٹھایا عرض کی ای شہریار شاہان طلسم کا
یہ کام نہیں ہی خیار جادو مالک باغ نیلگون آرہا ہو اجاتا تھا حال جہان آرا سے ملکہ کو دیکھکر عاشق ہوا
یہ اُسیکی ہیبت ناک آواز تھی ملکہ عالم و سیار ستارہ شناش کاہن و مقبول تاجدار کو اُٹھا کر لے گیا
باغ نیلگون میں جا کے رکھا ہی اگر حکم ہو تو کنیز خود جائے اور ملکہ عالم کو رہا کر کے لائے خواجہ نے کہا
تمہارے آپکی ضرورت نہیں ہی باغ نیلگون کی کیا کیفیت ہی عرض کی ای خواجہ عمر و بامیں ہر اُسی صحرا کے
صحرائے نرگس ہی خوش نگاہ جادو وہاں کی حاکم ہی وہ ضرور فساد برپا کریگی اگر اُس صحرا سے آپ
نکل گئے تو آگے بڑھکے باغ نیلگون ملیگا وہیں ملکہ عالم و مقبول تاجدار قید میں خواجہ یہ سُنتے
سُنکر چلے برق نے بھی یہ حال سُنا پہلے برق فرنگی چلا خواجہ نے پلٹ کے دیکھا کہا ای شہریار
میاں برق گئے اب جا کر ہوشیار کر دینگے میں ہر چند منع کرتا ہوں وہ نہیں مانتے اب جا کر آفت برپا
کرینگے یہ کہکے خواجہ بھی چلے گئے برق کا حال تحریر ہوتا ہی کہ یہ شتگین لگاتا ہوا جاتا ہی کہ جاکر خوش نگاہ
کو ماروں سامنے پہونچا دیکھا ایک صحرا لہلہائے نرگس لاتعد و لاتحصی ہیں برق فرنگی ایک بڑھیا
کی شکل بنکر چلا جیسے ہی قریب گلستان نرگس پہونچی ایک آواز آئی کوئی عیار آیا ہی ای خوش نگاہ
آگاہ ہو جاؤ آخر میں صحرا کے ایک گنبد تھا اُسکا دروازہ کھلا ایک ساحرہ کو دیکھا کالے کپڑے پہنے
ہوئے بڑی بڑی آنکھیں جھکاتی ہوئی چاروں طرف دیکھتی ہوئی برق بھاگ کر ایک غار میں پہونچا
خوش نگاہ نے پکار کر آواز دی ای محافظان صحرا کیا ہی گلوں سے آواز آئی نام ہم نہیں جانتے
کوئی عیار اس صحرا میں آیا ہی یہی عرض کرتے ہیں کہ وہ مرد مسلمان ہی کہ اُسکا عکس جو زمین پر پڑا تھا
دلپر صدمہ پہونچا خوش نگاہ نے چار جانب نگاہ اُٹھا کے دیکھا کسی کو نہ پایا کہا دیوانے ہوئے ہو

یہان کون آسکتا ہی یہ کہکے پھر گنبد مین چلی گئی دروازہ کھلا ہی چند کنیزون کو اشارہ کیا کنیزون نے
سامان رقص شروع کیا وہان جو گانا ہونے لگا برق فرنگی بیٹھے بیٹھے سوچا اب مین باہر نکلون
اپنے کو پاس خوش نگاہ کے پہونچاؤن گڑھے مین بیٹھے بیٹھے برق نے پوست آہو نکالا اُسکو اپنے
جسم پر آراستہ کیا آہو وحشی بنکر گڑھے سے نکلا جیسے ہی گڑھے سے نکلا صحرا مین چرا کرنے لگا وہان
کے آہوون نے آکے گھیرا کوئی سینگ مارتا تھا کوئی دولتی مار دیتا ہی کوئی لپشتک مارتا ہی برق
طرف گنبد کے بھاگا خوش نگاہ دیکھ رہی ہی آنکھ ملتے ہی یہ سمجھی یہ آہو ملول و حزین بھاگا ہوا آتا ہی
اپنے آنکھ ملا کر چیکارا وہ آہو بھاگ کر قریب خوش نگاہ کے پہونچا اور آہو در گنبد پر بیٹھے غل مچا
رہے ہین سب آہو آکر دروازے پر جمع ہین دیکھا برق جو بھاگا خوش نگاہ کے قدمون سے
آکے لپٹ گیا رانون مین منھ ڈال دیا خوش نگاہ نے پشت پر ہاتھ پھیرا چیکارتی جاتی ہین آہو قدمون
پر سر رگڑ رہا ہی کنیزون سے اشارہ کیا کہ یہ آہو کسی کا پالو ہی وحشت کا نام نہین آہوان صحرا اسکو ستانے
ہین یہ کہکے کنیزون سے اشارہ کیا کنیزون نے ساز بجائے ایک نازنین گانے لگی آہو کو دیکھا کہ سم
پر پاؤن پڑتا ہی خوش نگاہ نے کہا حقیقت مین کسی نے خوب سکھایا ہی دیکھو تو کیا کمال کر رہا ہی
سم پر پاؤن پڑتا ہی جس دھن مین گانے والے گاتے ہین اُسیطرح زبان ہلتی ہی پاؤن کو بھی لطف
سے گردش ہی خوب سکھانے والے نے سکھایا یہ ذکر تھا کہ کنیزون نے عرض کی آج کیا ہو گیا
گل ہاے صحرا غنچہ ہاے گل پتے غل مچاتے ہین کوئی غیر آیا یہ کون پکار رہے ہین ایک کنیز نے
عرض کی حضور من کی پھول غل مچاتے ہین خوش نگاہ نے جھلا کے کہا ایک یہ آہوے وحشی غیر صحرا سے
جو آگیا تو پھولون کو یہ جوش ہی غل مچا رہے ہین ہین اسکو پالونگی آہو بھی ملکہ کو لپٹا جاتا ہی کبھی گرد
پھرتا ہی کبھی رانون مین منھ ڈال دیتا ہی کبھی منھ سے منھ ملاتا ہی کہ ایک کنیز نے عرض کی ایک بیچارہ
بڈھا گویا در گنبد پر حاضر ہی فقیر بھیک مانگنے والا حضور کو دعائین دیتا ہی اُسی کو دیکھکر پھول غل
مچا رہے ہین خوش نگاہ نے نگاہ قہر پھولون پر ڈالی آواز دی اگر کسطرح جب عیار آئیگا تو کوئی اندر
کوہ عجائب و غرائب ایسا مقام وہان مزدور کا سب سامان وہان جاکر پہونچ گئے کسی موکل نے مزدور کا
یہ کہکے جو نگاہ قہر ڈالی سب پھول جل گئے چند ماش کے دانے آہوون پر مار دیئے آہو بھی جل کر
خاک ہوے موکلون کو ہزارون باتین سنائین سبکو جلا دیا گویا اندر آیا دیکھا ایک شخص نحیف ضعیف
آب روان کا کرتا پہنے ہوے آستین چکن کی بوٹیان بنی ہوئین مگر اُن بوٹیون کو کیڑے کھا گئے ہین
کمر سرخ دوپٹہ جسکو چیرا کہتے ہین سر پر باندھے ہوے جوتا گٹھیلا بھاری زر دوزی سلما ستارے اُسکے
اُکھڑے ہوے زردوزت ظاہر ہی چلنے مین خاک اُڑ کر سر کو پہونچتی ہی طنبورہ بڑا سا ہاتھ مین کھڑے ہو کر
دعائین دینے لگا آہو نے بھی ہنس کے بڑے میان کو دیکھا کانپنے لگا بڑے میان نے کہا بیٹا
اچھے رہے آہو دوڑ کے بڑے میان کے قدمون سے لپٹ گیا خوش نگاہ نے کہا بڑے میان
اس آہو کو خوب سکھایا سم پر پاؤن بجاتا ہی زبان اس طور سے ہلاتا ہی صاف معلوم ہوتا ہی کہ
غزل گاتا ہی بڑے میان نے کہا حضور غریب کا گھر بنی کمول کے بھاگ آیا یہ آہو میرا پالو ہی اب اسکی
کرامتین دیکھیے میرے ساتھ شریک ہوگا خوش نگاہ سمجھی کہ بڑے میان کیا گا لینگے پھر صحرا مین

کرنے لگے آواز بھی نہ نکلی کی کچھ کالیت ہو گا مگر آہو خوب ناچے کا بڑے میان نے طنبورہ ملایا خوش نگاہ سے آنکھ ملا کے کہا ملکہ عالم سنیے کیا ہان بیٹا آہو کو دیکھا کہ طنبورے کا ساتھ دینے لگا گنگنانے کی آواز آتی ہی اور بڑے میان نے گنگنا کے ساتھ تکلف کے دھن میں ڈوبا ہوا صاف ثابت ہوتا تھا کہ کوئی عمدہ گویا یہ اشعار گا رہا ہی نظم

بہار آئی چھکا ساقی شراب بیخ پرور سے
خزان کا غم بھلا دے بادۂ گلگون کے ساغر سے

صفائے قلب کو حاصل کیا ہیں نے مقدر سے
یہ آئینہ مرے ہاتھ آگیا بخت سکندر سے

نگاہ ناز کا سائل ہوں خوبان ستمگر سے
فغان کے تیر کا مشتاق ہوں ترکون کے لشکر سے

جدائی دل کو پیش آئی کس پاکیزہ گوہر سے
تری ہر رشتۂ باریک اپنے جسم لاغر سے

کیا ہی عشق پیدا گردش چشم فسون گر سے
یہ کیفیت ہیں حاصل ہوئی ہی دو کساغر سے

نہ خط لیجاے ہیر آنا کوئی پھر جان کے ڈر سے
جواب نامہ لکھا یار نے خون کبوتر سے

لکھے ہیں سیکڑون یک لخت مضمون لب شیرین
گھوٹے خامہ کو پھر بھر دیا ہی ہیں نے شکر سے

کمال عشق حسن گل سے بلبل کو ہوا حاصل
صیاد دیکھول آڑا لائی تھی کمن تیرے بستر سے

شگفتہ خاطر افسردہ کیے خالون کے بوسے
دل بیمار کو صحت ہوئی معجون عنبر سے

پھنسانا چاہتا ہی باغبان بلبل کو چھندیں
کمر سودائی ہی صیاد کی پھولونکی چادر سے

صف مژگان کی جنبش نے غبار خط کیا پیدا
نو گردو کی بنیاد ہی تحریک لشکر سے

کسی دیوار کے سائے کا عالم یاد آئے گا
قیامت ہوگی پھر گرمی خورشید محشر سے

خریدار اک نہیں اسکا ہزار دن انکھے کا منکین
دل وحشی مرا بیقدر ہی جنگلی کبوتر سے

ملیگا وہ پری رو مجکو ہیں دیوانہ ہون جسکا
شکر خورے کو رزق اللہ پہونچاتا ہی شکر سے

جفائے حسن کا جسکو گلہ ہی سخت نادان ہی
نہیں خالی کوئی شمشیر خونریزی کے جوہر سے

قفس میں بھی بہار باغ سے حاصل حضوری ہی
چمن کی سیر کر لیتا ہوں میں دل سے صنوبر سے

خیال سینہ کب آتا ہی دل کو کعبہ رو میں
پھرا ہی کون جا کر آجتک اللہ کے گھر سے

عداوت بے شعوروں کی خبر ہونی نہیں سکتی
سو اکس روز دیوانہ کوئی لڑکون کے پتھر سے

خدا نے حسن کا رتبہ کیا ہی عشق پر غالب
جو اسکو باز سے ہی شوق تو مجکو کبوتر سے

پریزادون کے پیچھے ہیں ہوے ہیں گرد آلودہ
ہمارے پاؤن کو دھویئے آب جوش کوثر سے

ہوس بوسے کی خط نے نیفت لب سے کیا
کسی نے شہد کو چھوڑا نہیں زنبور کے ڈر سے

قیامت کی دل مشتاق پر سیر گلستان نے
کوئی بوٹا سا قد یاد آگیا مجکو صنوبر سے

وہ ماتم دوست ہوں رو یا کیا ہون رات بھر اکثر
چراغ گور اگر گل ہو گیا ہی باد صرصر سے

اس رنگ میں یہ غزل گائی کہ خوش نگاہ رونے لگی اب یہ کیفیت ہی کہ خوش نگاہ پھول نہی ما سے آنار اتار کے دی رہی ہی اب عمرو نے اپنا رنگ جمایا برق بھی آہو بنا ہوا اپنے تماشے کر رہا ہی سر کھول کھول کے گاتا ہی خوش نگاہ کہتی ہی اے صاحبو بڑا غضب یہ ہی اسکی زبان سے لفظ بھی معنی اشعار کی سمجھ میں آتی ہیں بڑے میان صاحب آپکا نام کیا ہی آپنے آہو کو بڑی شفقت سے پالا ہی

ترچھے میان نے کہا کہ جگر اُستاد خورد و برد کئے ہین میری زوجہ شیان خانم رات رات بھر اسکے
سامنے الاپتی ہین خود بھی پیر بجاتی ہین اُسکو بھی سکھاتی ہین رات کو اپنے پاس لیکر سوتی ہین ای حضور
یہ آہو بھی ہر رات کو اُس پر چڑھ بیٹھتا ہی مین نے اکثر دیکھا مگر ٹال گیا سوچا کہ آدمی سے بچے آہو میرا
رقیب ہی وہ اسکے اوپر ہی اب خواجہ کا قصد ہوا کہ رنگ جم چکا انہین جلیبین سب تعریف کرتی
ہین کوئی کہتی ہی میان خورد و برد وہی غزل گاؤ سب خواجہ کے قبضے مین ہین برق بشکل آہو اشارے
کر رہا ہی کہ عمرو نے کہا ملکہ عالم سمجھین یہ کیا اشارے کرتا ہی میری زوجہ اسکو شراب پلاتی ہی اب
اسوقت شراب منگوائیے دیکھیے کس مزے سے یہ شراب پیتا ہی حضور شراب پیکر یہ آہو ہزار رنگ
لائے گا شراب کا جو نام لیا آہو اچھلنے لگا کودتا ہی میخانے کی طرف اشارے کرتا ہی خواجہ کا رنگ
بندھا ہوا ہی چاہتے ہین کہ شراب منگاؤن کنیزین دوڑین کہ جا کر شراب لادین آہو بڑے تماشے
کر رہا ہی کہ صحرا سے گرد اڑی عمرو نے دیکھا ایک کرگدن مست کس زور شور سے آتا ہی جس نخل پر
ٹکر ماری وہ نخل زمین پر گرا سیکڑون نخل گراتا ہوا چلا آتا ہی عمرو سمجھے کرگدن صحرائی ہی صحرا مین آتے
آتے غائب ہو گیا خوش نگاہ نے دیکھا گنبد کی چھت ٹوٹی ایک ساحر سیہ فام نعرے کرتا ہوا اور
کہتا ہوا باش ای ساربان زادے عمرو گھبرا کر اٹھا چاہا کلیم اژدہا لون جست و خیز کرکے نکل جاؤن
مگر اُسنے نعرہ کیا منم کرگدن جادو ایک دو ہتڑ مارا کہ خواجہ لڑکھڑا کر گرے آہو کی گردن پکڑی کہا
ای ملکہ عالم عجب معرکہ گذرا آپ جانتی ہین مین صحرا اندر رہتا ہون باغ نیلگون مین برائے ملاقات
چنار گیا بڑے شور سے نکلا ای چنار تنے بڑا غضب کیا کہ مقبل تاجدار اور سلماے گوہر پوش
اور سیارہ ستارہ شناس کو پکڑ لائے اب تمہاری تلاش مین عیار چلے ساربان زادہ ہوائی خباثت
رکھتا ہی انھون نے ورق سامری نکالا اس مین دیکھ کے منہ پیٹ لیا اور کہا بڑا غضب ہوا عمرو
بشکل بچہ کلاوت گنبد خوش نگاہ مین پہنچ گیا اور ایک غضب یہ ہی کہ مہتر برق فرنگی آہو بنا ہوا
عیاری کیا چاہتا ہی تب مین وہان سے چلا کرگدن بنکر آیا چھت توڑ کر پہنچا خواجہ باتین بنانے
لگے کہ مین تو گویا ہون کوئی یار دوست نہین رکھتا کرگدن نے منہ پر ہاتھ پھیر دیا رنگ و روغن
عیاری کا اڑ گیا صورت اصلی ظاہر ہوئی برق فرنگی پر کوڑا یکو کے کمزور ہوا کہ میان برق اب
نکلو آہو بن چکے برق نے کھنڈیان کھولین اب برق بھی ظاہر ہوے خواجہ کا بھی حال کھلا
خوش نگاہ کے ہوش اڑ گئے کہا ای کرگدن ان دونون کو لیجے جاؤ کرگدن نے کہا آج چنار
خدمت صحر العجائب و مصر الغرائب مین گئے ہین یہ بڑے غضب کی بات ہی کہ وہ ملکہ سلماے گوہر
پوش عاشق ہین سلماے گوہر پوش قبول نہین کرتی شاہ کو اپنا معین قرار دیجئے سب کنیزونکو رخصت
کیجیے یہ جاکر صحرا مین ٹھہرین ہم آپ شب بھر ان دونون کی حفاظت کرین صبح کو خدمت
چنار مین لیجاؤنگا خوش نگاہ کے ہوش و حواس پراگندہ برق کو آہو سے انسان بنتے دیکھا
عمرو کا کانپنا دیکھ کے دل بیقرار کنیزین سب صحر کی تھین خوش نگاہ نے اشارہ کیا سب کنیزین غائب
ہوئین کرگدن جادو و ملکہ خوش نگاہ نے عمرو و برق کو ایک کونے مین بٹھا دیا اب دونون
شراب خواری مین مصروف ہین کہ مہتر قران نامدار حسب خواجہ و برق چل چکے مہتر قران بھی انکے

تعقب میں آنے برق کا آہو بنے جانا دیکھا ایک گوشے میں بیٹھے وجد کر رہے تھے کہ حقیقت میں برق نے
کس لطف سے گنبد میں پہونچا پھر دیکھا قران نے کہ استاد گوتے بنکر سیو بچے پھر دیکھا
کہ کرگدن نے آکر خواجہ برق کو پکڑ لیا مہتر قران کے ہاتھ پاؤں میں رعشہ آگیا اب دیر سے
میں مہتر قران کھڑے ہوئے دیکھ رہے ہیں کہ کرگدن اور خوش نگاہ شراب خواری کر رہے ہیں
استاد اور برق سرنگون آخر سوچے کہ ای مہتر قران یا تو آج جان دی یا استاد کو چھڑایا یہ تو سمجھ لیا
کہ استاد و برق کرگدن کے سحر میں ہیں اسی کی گردن تو یہ سوچ چلے مہتر قران نے شیر کی کھال نکال
اپنے جسم پر آراستہ کرکے شیر بر بنے ہوئے جست و خیز کرتے ہوئے چلے کئی آہو گوشۂ صحرا سے
نکلے مہتر قران کو دیکھکر چھپا ہیں سب نے آگے قران نے جھپٹ کر ایک آہو کو چیر ڈالا اور آہو
بھاگے کرگدن نے جو یہ معرکہ دیکھا کہا تو ملک شیر آتا ہی بڑھکر سحر کردن اسکے ہاتھ پاؤں بیکار ہوں
ورنہ گنبد میں گھس آئے گا ہمارا تمہارا تو کیا کر سکتا ہی قیدیوں کو کھا جائے گا یہ کہکر کرگدن
نکلا مہتر قران نے جھولی سے بیہوشی نکالی وہ بیہوشی زمین پر گرادی پنجوں سے اڑاتے ہوئے
چلے جیسے ہی کرگدن جھپٹ کے آیا اور قصد کیا کہ گولہ ماروں یا ایسا سحر کروں کہ زمین اسکے پاؤں
تھام لے مہتر قران نے ایک بجھوو کا مارا کرگدن کے ہاتھ سے گولہ چھوٹا یہ جھکا کہ گولہ اٹھاؤں
قران نے دونو پنجے زمین پر مارے غبار جو اڑکر منہ پر کرگدن کے پڑا ارے کہکر گرا مہتر قران
نے ایک پنجہ مارا اسکا کلا نوچ لے گئے دوبارہ دونوں ہاتھوں سے پاؤں تھام کے چیر ڈالا
کمر گہ ان کو چیر کر پھینک دیا خوش نگاہ غل مچانے لگی کہ ارے شیر نے کرگدن کو مارا کرگدن کے
مرتا ہی اندھیرا ہو گیا خواجہ برق لوٹے بھاگے خوش نگاہ سحر کرتی ہوئی باہر نکل آئی مہتر قران
تو ایک جانب بھاگ گئے اب یہ کب ٹھہرتے ہیں عمرو نے کلمہ آدمی برق ایک غار میں جاکے
چھپا خوش نگاہ یہ کہتی ہوئی دوڑی کہ ارے شیر صحرائی نے کرگدن کو مارا جب اسنے دیکھا
کہ شیر بھاگ کے نکل گیا پلٹ کے طرف گنبد کے چلی کہ قیدیوں کو جاکے دیکھوں کہ پہلو سے
آواز آئی منم کرگدن جادو ای خوش نگاہ کیوں گھبرائی ہی شیر صحرائی مجھکو کیا مار سکتا ہی اسی دن
واسطے ہم شبیہ رکھتے ہیں خوش نگاہ نے پلٹ کے دیکھا کہ کرگدن اکڑتا ہوا چلا آتا ہی کہا ای
کرگدن یہ لاشہ کسکا پڑا ہی کہا ای خوش نگاہ ایسے شعبدے ہزاروں کرتا ہوں شیر کی آواز
سے میں بیہوش ہوا میرے گرتے ہی میرا ہم شبیہ آیا مجھکو ہٹا دیا اپنی جان دی مجھے کون مار سکتا ہی
خوش نگاہ خوش ہو گئی کہا ای کرگدن بڑی چالاکی کی کرگدن باتیں کرتا ہوا طرف گنبد کے چلا
اور کہا ملکہ غضب ہوا قیدی بھاگ گئے گنبد میں سناٹا معلوم ہوتا ہی خوش نگاہ نے کہا کہاں جائینگے
اب میں صبح کو ایسے سحر کرونگی کہ جہاں کہیں ہونگے چلے آئینگے گرفتار کرلونگی کرگدن نے پیچھے
ہٹ کے کہا وہ دیکھیے نخلستان میں دونوں بیٹھے ہیں صورتیں بدل رہے ہیں ملکہ میرے تو ہوش
درست نہیں تم سحر کرو گولہ مارو کہ ان دونوں کے پاؤں زمین تھام لے خوش نگاہ نے جیسے ہی
منہ پھیرا کہا کہاں کرگدن نے حلقے کمند کے گلے میں ڈال دیے اور اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ عمر

| مرا نام ہے خواجۂ خواجگان | عمرو فلک تشتم مہتر مہتران | مری نسل سے ملک پیدا ہوا | مرے نام پر غدر شیدا ہوا |
| --- | --- | --- | --- |

اڑاتا ہوں گلزار کے میں ہیرے
فلک کی جو گردش کا سامان ہے
یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہے

جھکاتا ہوں غدار کو میں کمان
نشان تمہاری گردن پر ہو تیر کا
کہ آؤ ہمارا جہانگیر ہے

مرا نام ہو گلشن قتیل و قتال
سر افسر و خیمہ نامدار

مری چال سے ہو سبا پامال
امیر عرب شیر پروردگار

خنجر مارا کہ پری خوش نگاہ کا بھی خاتمہ ہوا آواز آئی تھی مرا نام من خوش نگاہ جادو بود عمرو نے دونوں کے کپڑے اتار لیے برق سے ملاقات کی کہا اب نہ تو سمجھتا ہے نہ بوجھتا ہے عیاری کر بیٹھتا ہے کہ مہتر قران بھی آگئے عمرو نے کہا اے قران تم آج بہت سے بنتے ہوا پنے نزدیک آپ نے بڑی عیاری کی یہ کوئی بات نہ تھی قران نے کہا استاد میں کبھی دخل بھی نہیں دیتا ہوں عمرو نے کہا اب میرے ساتھ کوئی نہ آئے میں طرف باغ نیلگون کے فکر میں چنار کی جاتا ہوں اگر خدا چاہتا ہے تو ان قیدیان بلا کو لیکر آتا ہوں یہ کہکر خواجہ طرف باغ نیلگون کے چلے برق و قران الگ گئے اور خواجہ عمرو دو تین کوس راستہ طے کر کے ایک صحرائے ویران میں پہونچے دیکھا بیچ میں صحرا کے ایک باغ چہار دیواری سنگ مرمر سفید کی ایک ابر نیلا آسمان پر چھایا ہوا ہے خواجہ ڈرتے ڈرتے قریب باغ کی دیوار کے آئے کمند مار کر دیوار پر چڑھے باغ میں اترے دیکھا اس باغ میں ایک چمن لگا ہوا ہے سناٹا ہے خواجہ حیران کہ انسان کا بیابان نشان بھی نہیں یہ کیا سحر کہ ہے خواجہ گلیم اوڑھ کے بیٹھے جب گل آفتاب شاخ کہکشان پر چھایا ہوا ہے خزان چلی برگ سیارگان ثابت ہوئے گل صد برگ ماہتاب بصد رعب و داب باغ اخضری میں کھلا ہوا ہے سرد چلی اب جو خواجہ عمرو نے نگاہ اٹھا کے دیکھا سبحان اللہ ایک باغ دلکشا دیکھا کہ گلہائے رنگا رنگ شگوفہ ہائے بوقلمون ہر پھول قطع دار باغ پر جوش بہار ہر چمن سرسبز و شاداب سنبل کا پیچ و تاب نرگس آنکھیں لگا رہی ہے عندلیبان خوش نوا وقت طرب ہے لیکن یہی مطلب ہے کہ پہلوئے گل میں پھول سے زمزمہ سرائی کرین باغ کے بھید و یکھین جوانان چمن اگر روبے ہیں بلبل خوشنوا چاہتی ہے غزل حافظ شیراز گاؤن پھولوں کو لبھاؤن قطعہ

مطرب خوشنوا بگو تازہ بتازہ نو بنو
یاسمنی چو لعبتی خوش بنشین بجلوے
بر زحیات کی خوری گر نہ مدام می خوری
ساقی سیم ساق من مست میم بیار پیش
شاہد صد دل بارے من میکند از برا خف
باد صبا چو بگذری بر سر کوے آن پری

باد دلکشا بجو تازہ بتازہ نو بنو
بوسہ ستان بکام از و تازہ بتازہ نو بنو
بادہ بخور بیاد او تازہ بتازہ نو بنو
زود کہ بر کنم سبو تازہ بتازہ نو بنو
نقش و نگار و رنگ و بو تازہ بتازہ نو بنو
قصۂ حافظش بگو تازہ بتازہ نو بنو

نہر میں فوارے چھوٹ رہے ہیں حباب نہر مثل چشم معشوق موجۂ آب رواں تیغ براں یا آئینہ صاف و شفاف کہوں آب مروارید آب آب ہو اگر آب ہو تو ایسا آب ہو آئینہ کہو تو زیبا ہے باصفائی کو شکل محبوب بے مثال دون خود غرق آب خجالت ہوں دریا دلی اپنا مزہ دکھاتی ہے سامنے اس پانی کے دریا کی بھی آبرو مٹی جاتی ہے خواجہ حیران تھے کہ تھوڑے ہی عرصے میں صرف پلک جھپکی باغ تیار ہو گیا وہ نخل چنار جو وسط باغ میں ہے پتیاں اسکی دیکھنے لگیں مثل ماہ تاباں چمکنے لگیں بیچ نخل شق ہوئی ابر نیلگون سے ایک ساحر نکلا لباس عمدہ پہنے گرسیہ فام بد انجام

کالی کالی صورت بالکل کی سورت شہلتا ہوا قریب نخل چنار آیا چبوترے کی جانب اشارہ کیا ایک ہوا
چلی پلک جھپک گئی بعد چشم زدن دیکھا کہ نہایت عمدہ فرش بچھا ہوا ہے اب اُس ساحر نے پنج نخل پر
ہاتھ ڈالا پنج نخل چنار شق ہوئی اُس میں قفس لیکر ایک زنگی نکلا یہ جو ساحر ابر سے آیا تھا آ کے تینوں قفس
لے لیے صاحبقران نے جن صورتوں کا پتہ دیا تھا ایک قفس میں مقبول تاجدار کو دیکھا ایک
قفس میں سیارہ ستارہ شناس ایک میں ملکہ سلماے گوہر پوش کو دیکھا جمال بے مثال سلما دیکھکر عمرو
کے ہاتھ پاؤں میں رعشہ آیا جی میں کہتا ہے ای عمرو حمزہ کی بیتابی بست جاے ہے سر جھکاے ہوے
قفس میں بیٹھے میں آنکھوں سے آنسو بہ رہے ہیں صاف ظاہر ہے کہ مشاطۂ تقدیر نے موتیوں کا سہرا
چہرے پر آراستہ کیا ہے چند اشک اٹک کر نوک مژگان میں سجے ہیں شاخ مژگان پھلی بار لا لی
ثمر لا گئے رہے جیسے جسم میں نکلے چلے ہو شتہ گوہر درخشان سفید و براق جب چمک جاتے ہیں ستارہ ہاے
آسمان شرماتے ہیں عمرو دیکھ رہا ہے کہ اُس ساحر نے تینوں قفس قریب مسند کے اکیلا بیٹھا ہے ملکہ
سلما کے سامنے ہاتھ باندھ کے اٹھا کہا ای ملکہ عالم چنار جادو میرا نام ہے اس باغ نیلگون پر
میرا قبضہ ہے سحر العجائب و مصر الغرائب شاہان طلسم حال میری نہایت آبرو کرتے ہیں کوئی کام
بدون میری صلاح کے نہیں ہوتا اب طلسم کشا سے مقابلہ ہے مجکو سب خبریں معلوم ہیں ای ملکہ عالم
یہ جاہلون نے مشہور کیا ہے کہ طلسم شکست ہوگا اسی طلسم میں طلسم کشا کے قتل کا بند و بست ہوگا
حکمایان اشراقین نے ایسے انتظام سے اس طلسم کو بنایا کہ اگر طلسم کشا لوح بھی پا جاے دو مرحلے
فتح نہ کر سکے ہر مرحلے پر وہ مصیبت پڑے کہ انسان اُسکی برداشت نہ کر سکے مختیاں لوح بیچ
صندوق میں لوح ملنا تو ممکن ہی نہیں یہ گمان آپ ہرگز نہ کریں ای مقبول تاجدار تمھاری بھی عنقا
سامنے شاہان طلسم نور افشان کے گرداو نکاسیان کا ہیں آپ بھی اپنی خبر منا لیجے آپکے سلطان
ہونے سے شاہوں کو بڑا صدمہ ہوا اتم کاہن ہوکر اس بات کے قائل ہوے کہ طلسم نور افشان
فتح ہوگا نہایت ناممکن ہے سیار کی زبان میں سوزن مبتلاے دام رنج و محن لیکن جواب دیا کہا ای
چنار جادو کیوں غرور کرتا ہے طلسم کشا صاحبقران زمان ہیں جنھوں نے کوہ عجائب عزوار
کو فتح کیا اب صاحبقران کو کون روک سکتا ہے مرحلے خواہ سخت ہوں یا نرم صاحبقران خود
اس طلسم کے فتاح ہیں بزم جرأت کے مصباح ہیں سپہری بہادر انکے مداح ہیں ہم اسکے
خیر خواہ ہیں ای چنار جادو یہ گمان تمھارا باطل ہے ہماری اگر موت آگئی جب بھی طلسم فتح ہوگا اور
تم کو ہم سزا پائینگے ہماری روح کو راحت ہوگی پروانہ بنکے صحبت عیش و طیش میں آئینگے خواب
میں مبارکباد دینگے یہ کلمات سیار کے سنکر چنار کانپنے لگا کہا او سیار کیوں سودا ہوا ہے یہ
خیالات دل سے نکال دو او ملکہ سلما کی جانب متوجہ ہوا کہا ملکہ عالم اب تک میں نے اپنی بیقراری کو
آپکی راے پر چھوڑا اپنی غلامی میں قبول فرمائیے کہاں تک جفائیں اٹھاؤں ڈر ہے کہ تڑپ تڑپ
کے مر جاؤنگا اب تو یہ کیفیت ہے نظم

قبضہ ہوا اسیر تمھارے حسن سے نوخیز کا
لطف ہو سو جان سے دل نرگس خونریز کا

کام ابرو کے اشارے سے ہے تیغ تیز کا
سر کو سودا ہے تری زلف بلا انگیز کا

جب لب شیرین سے گالی دی ہی مجکو یار نے ۔ ذائقہ حاصل ہوا ہی شہد زہر آمیز کا
تا ابد دل کو نہ ہووے گی ملاحت یار کی ۔ عشق ہی روز ازل سے حسن شور انگیز کا
بیستون پیچھے بنا کھود اسکو پہلے کوہکن ۔ دل مین شیرین کے ہوا ہی وہ جو گھر پرویز کا
جا بجا ہے آغاز خط ہو گل سے رخ پر یار کے ۔ دل کو لہراتا ہی جوبن سبزۂ نوخیز کا
عاشقون کے خون مین نہلا کے تیغ یار نے ۔ رنگ گلگون کر دیا اس ماہ کے شبدیز کا
نشے مین دکھلا کے آنکھین قتل کرتا ہی وہ ترک ۔ کام کرتی ہی شراب تند تیغ تیز کا
بھولتی آنکھین نہین اکدم مجھے ای شہسوار ۔ یاد تیری دل سے رکتی ہی خلش مہمیز کا
جیسے دکھلایا ہی آنکھون نے ترا حسن شباب ۔ نشہ رہتا ہی ہمین اک ساغر لبریز کا
کم نہین عباسیون سے مفسد و پرداز غیر ۔ تو جو دے دکھلا کے آنکھ انبر غضب چنگیز کا
مہربانی حال پر میرے نہ فرمائین طبیب ۔ درد سر ہوگا نہ مجھ بیمار سے پرہیز کا
خط نہ لکھا یار نے اچھا کیا تھا ناگوار ۔ ہاتھ سے قاصد کے آنا اسکی دستاویز کا
صور اسرافیل کا پھکنا اسے افسانہ ہی ۔ کشتہ ہی جو تیرے بالائے قیامت خیز کا
مین کنایے کی کہی جو گفتگو کرتا نہین ۔ ناگوار آتش ہی سننا حرف طنز آمیز کا

ملکہ سلماسہ نے جواب دیا ای چنار اگر تو جان کا خواہان ہی بسم اللہ مگر ہماری عصمت پر حرف نہ آئیگا اپنے اختیار بہر تو نہ قبول کرینگے دیوانے ہوجائین سڑی ہوجائین جو کچھ چاہے ہو جائے چنار نے کہا ای ملکہ عالم شاہان نور افشان کے پاس ایک گلدستہ ہی اسکی یہ صفت ہی جہان کسیکو سنگھا دیا جائے وہ اُسپر مائل ہو جائے عشق کا دم بہرے عمر بہر انکار نہ کرے ای ملکہ عالم دور دراز در سمجھاتا ہون ورنہ وہ گلدستہ پہر بہر کو مانگ لاؤنگا تب آپ کو معلوم ہوگا جو میری کیفیت ہی وہ آپکی صورت ہوگی ملکہ سلماسہ رونے لگی کہا ای چنار اگر تو نے ایسا کیا تو جب کبہی ہوش مین آؤنگی مجھے مردہ پائے گا نہ زندہ نہ دیکھے گا اول تو خدائے تحقیق نے ازل سے میرا پیوند ساتھ طلسم کشا کے قرار دیا ہی جب کبہی یہ ذکر سنتی تہی پہرون سوچتی تہی کہ نہین معلوم کس خاندان سے ہونگے مگر شکر کرتی ہون پروردگار کا کہ طلسم کشا فرزند سجادہ خانہ کعبہ ہم فراش راہ دین اسلام لقب صاحبقران اعظم محترم و محتشم یقین تو یہ ہی کہ اگر تو نے یہ حرکت کی تیرے اہل و عیال سے ایک کو باقی نہ رکھینگے جنے حال دل اپنا کہدیا اب تجکو اختیار ہی چنار مجبور رہ ہ مقبول تاجدار سیارہ ستارہ شناش کو سمجھے بیٹھا گیا کہ تا ہمقفس ملکہ کا رکھا ہی شگفتہ ہوا اور باغ پر آیا دیکھا طرف سے صحرا کے ایک بڑھیا بال سفید ململ کا پائجامہ پہنے ہوئے محمودی کی چادر سر پر تانے تہے ایک نخل کے سائے مین پہونچی بلک بلک کے رونے لگی کبہی لات و منات سے فریاد کرتی ہی کہ یا لات و منات میرے واسطے حکم بہیجو کہ مین اپنے فرزند کو دیکھون کبہی سامری و جمشید کو پکارتی ہی کہ یا سامری و جمشید آؤ میرے فرزند کی صورت مجھے دکھاؤ چنار قریب پہونچا کہا ای مادر مہربان کیون روتی ہو تمہارے رونے سے دل ٹکڑے ہوا جاتا ہی بڑھیا نے منہ کہول کے صورت چنار کی دیکھی بلائین لینے لگی کہا مین تصدق سامری و جمشید کے ہوجاؤن کہ ابہی میرے فرزند کی صورت دکہادی کیون ای نور نظر

تیرا کیا نام ہی جہاندار نے کہا مادر مہربان کیا نام بتاؤن اس رنج و الم مین مبتلا ہون کچھ کہہ نہین سکتا جی
چاہتا ہی کسی صحرا مین نکل جاؤن فلک نے وہ رنج دکھایا ہی کہ قبر مجنون پر جا کے فقیر بنکے بیٹھ رہون
اُستاد مجنون سے کچھ سیکھون شاید رنج و ملال رفع ہو اچھا یہ کیفیت ہی کہ نظم

محبت حلقہ در گوش دل ماست
مئے الفت فراموشی ندارد
ادب یک جام سرجوش دل ماست

چہ دریا ہا کہ در یک قطرہ خونست
دو عالم بیخودی ہوش دل ماست
مئے معنی کشد از جام صورت

فراموشی فراموش دل ماست
زمین و آسمان جوش دل ماست
بنالے چیدہ ام از سینہ صافی
اسیر آئینہ ہوش دل ماست

یہ سنتے ہی بڑھیا نے بلائین لین کہا بیٹا کیا درد ہی کیا رنج ہی ہمارے ہین تو آج شاد ہو گئی اصل حقیقت
یہ ہی کہ مین قریہ گرد آباد کی زمیندارنی ہون شوہر میرا بڑا صاحب دولت و جاہ ایک اولاد چھوڑ کر
مر گیا اُس بیٹے کے ساتھ جان و مال صرف کیا اتنا بڑا تماشبین ہوا کہ لاکھون روپے مشاطے مین نے اسکے
واسطے لاکھون بہو بیٹیون کو آوارہ کر دیا گھر پر ہجوم رہتا تھا ڈولیان چلی آتی ہین وہ شیر میٹھا گریخ - ہاہا
وہ ترکیبین بتائی تھین جو آئی اُس پر عاشق ہوئی چوتھا دن ہوا کہ بیمار ہو کے مر گیا ان چھاتی پھرتی
تھی کہ میرے بچے کو کون لیگیا صدہا عورتین اُسکی عاشق زار روتی پھرتی ہین اب بھی میرے پاس سب
کچھ ہی جس چیز کی خواہش ہو تو مثل اُسکی صورت کے تیری صورت زیبا دیکھی بالکل یہی صورت
یہی جمال یہی خط یہی قد زیبا یہی رعنائی زیبائی اسوقت بلک کے جو مین نے دعا کی سامری و جمشید
نے اُسکے ہمشبیہ کو دکھا دیا بیٹا جو ضرورت ہو مجھے لو رنجیدہ ہونیکا کیا باعث ہی کیون رنج کرو علاقہ
موجود ہی جہیز ڈالو روپیہ پیسا سب کچھ حاضر ہی جہاندار نے بھی مادر مہربان کہکر گلے مین ہاتھ ڈال دیے
کہا ای مادر مہربان کہنے بیٹھے اپنی جان کو ایک عذاب لگایا قصر زمرد نگار جو مشہور ہی وہان کی
شاہزادی ملکہ سلماے گوہر پوش اپنے قصر مین جلوہ فرماتی میرا اُدھر سے گذر ہوا عاشق ہو کے
اُسے اٹھا لایا آج سات دن گذرے ہین کہ منت خوشامد کرتے کرتے زبان گھس گئی وہ کسی طرح قبول
نہین کرتی ہی سواے انکار کے اقرار کا نام نہین سب سامان عیش بجز ترک سوا دن بھر حفاظت
مین رہتا ہون ایک خادم تک پاس نہین رکھا بجز اسکے یہ ہی کہ وہ معشوقہ ہی طلسم کشا کی اسلیے سلیمان زاہد
ادھر کا قصد کرے اس خوف مین خادم تک ساتھ نہین رکھا بڑھیا نے کان پکڑ کے دو طمانچے مارے کہا
ارے موذی کمبخت جدھر نگاہ اٹھا دے صفین پامال ہو جائین معشوقان پری چہرہ آرام دہ پائین تو نے
پھر خوف کیا ہی تو خطا ایسی سرزد ہوئی کہ معشوق کو اسقدر ناز ہی تیری باتون مین سوز و گداز ہی مین تو اسکو
اگر وہ سرکش کون ہی جہاندار خوشی خوشی بڑھیا کو اندر لیکر چلا کہ ایکطرف ایک نازنین مہ جبین دیوانہ وار بیٹھی
مثال اشعار عاشقانہ پڑھتی ہوئی زبان پر یہ الفاظ جاری تھے نظم

روے گلگون لش چو یاد آمد بدل ہمار
شد صبا مشاطہ حسن عروسان بہار
صبح تعلیم ست ہر برگ درختان غنچہ را
شد دل جاسے گل وشنا صبا ملک
غنچہ بامن در چمن آمد کہ بشنو نیک گفت

سودہ گشت چون شد خاک شہیدان بہار
باغبان ہردم بیاد ساغر چشم نگار
تا بخواند وصف تو طفل دبستان بہار
خارہ پیراہن گل دیدم و میرون خود
بسمل یکتا چمن پیراے لبستان بہار

صبح جام بر عارض گل قطرہ شبنم شکست
جام گل جای نہد بر طاق بستان بہار
سجدہ ام تکلیف سیر بوستان داد عشق
کار من چون نشتر چرا بشکست در جان بہار
تا نگردد دست فرسود نگاہ عندلیب

خار در پہلوے گل آمد نگہبان بہار | حیف چون گرد آلہ آباد میلادم شہید | خانہ سوز عشق ہو از یاد مستان بہار

پکار کر آواز دی صاحب ٹھہر جاؤ ذرا مین صورت زیبا دیکھ لون میری جان جاتی ہو دوڑ کے اُس نازنین نے چنار کا ہاتھ پکڑ لیا کہا کیون صاحب کہان تھے خواب مین آکر متاع صبر و شکیب کو لوٹ لیا اور پھر چھپتے پھرتے ہو قریب آکر دامن تھام لیا چنار حیران ہو کہ یہ کون ہو کہا صاحب یہ کیفیت ہوئی مین اپنے تعزین بڑی سوتی تھی نام محبت سے قلب کو نفرت شعر غزل رباعی کا پڑھنا عیب جانتی تھی اُستاد عشق نے دیوان کے دیوان یاد کرا دیے اب آٹھ پہر بیتابی بیخوابی ہو آج تین دن کے بعد آپ کو پایا اگر باغ مین جاتی ہون خاک اڑاتی ہون عندلیبان خوشنوا ہمارے حال پر ہنستے ہین پھول آوازے کستے ہین دل کی یہ کیفیت ہو نظم

حاکم از یاد خط سبزش بدوران بہار
بادِ چون پروانہ میگردد بغربان بہار
در گلستان گر کنم وصف بیاض گردنش
لالہ سر بر زد برنگ لعل از کان بہار
تا د رخسارش نمک سود ملاحت شد چمن
سن ز شوخی باد را افتادم بر مستان بہار
از ازل ربط نیاز آمد بناز بے نیاز
عادت عیاز ورا در صبح خندان بہار
در الہ آباد یاد گلشن دارم شہید

اپر طاؤس مست رقصان در گلستان بہار
آسمان یک لخت گلگون شد ز صبح چمن
گل کند صبح قیامت از گریبان بہار
دامن گلگون چرا از گریہ بس میکشی
گل ز شور عندلیب آمد نگہدان بہار
دہنا در ہجر ہر سالہ عید زد جہ عود
تا قیامت دست گلچین ہست دامان بہار
در میان زندگی گل نیز در دستان گل
در قفس خواہم وصال ہمصفیران بہار

لسبکہ از گلہا فروزان شد چراغان بہار
بعد ازین خون شفق بارد ز باران بہار
تا حدیث آن لب گلرنگ آمد بر زبان
گاہ بے از شبنم نشہ آلودہ دامان بہار
سنبل و گل بود باہم خفتہ در آغوش ہم
غیرت عطر ست از شب جیب و دامان بہار
تا صفائی گردن آن ماہ پیکر دیدہ است
اندرین باغ فرصت جبل فرح طوفان بہار

چنار حیران ہو کہ یہ نازنین کون ہو جو عاشق ہوئی صورت کو دیکھکر جھکا جاتا ہو بڑھیا نے جو اُس نازنین سے آنکھین ملائین کچھ اشارے بھی آپس مین ہوے بڑی بی قہقہہ مار کر ہنسی کہا دیکھ نگوڑے خواب مین تو نے جاکر اُسکی دولت صبر لوٹ لی کر دنا دیوانی ہو کر گھر سے نکل آئی یہ میری بہو ہو اب علیحدہ مکان بنواؤنگی بہو کو اُس مکان مین بٹھاؤنگی اپنی بھی خدمت کرونگی نازنین جو رونے لگی بڑھیا نے اپنی چادر سے آنسو پونچھے کہا بی بی کیون روتی ہو تمکو یہ خاتون محل قرار دیگا کیون بیٹا جو مین کہتی تھی وہ ظاہر ہوا اصطبل بنانا آتی گھوڑیان آئینگی کہ شکل پڑیگی وہ کونسی عورت ہو کہ جو تجھ ایسے شیر سے انکار کریگی ہو نازنین رونے لگی کہا ہو اماں جان میری سوت بھی ہو سوت کا کیا ٹھکانا ساتھ رہونگی جان دیدونگی بڑھیا نے کہا بی بی کیون گھبراتی ہو تو بیاہتا ہوگی وہ اُڑھری ہو گھر والی وہ بازاری کیون بیٹا اسکو دیکھکے راضی ہو گئے چنار پھولا جاتا ہو دل مین اپنے خوش ہو کہ مادر مہربان نے کیا مرتبہ بڑھایا یہ نازنین گھر سے آوارہ ہو کر نکلی میری محبت مین یہ سودا ہوا اب دونون کو ساتھ لیکر طرف باغ کے چلا بڑھیا کہتی جاتی ہو بیٹا اُس سے بات نہ کرنا منہ پھیر کر بیٹھنا مین سمجھا دونگی نازنین کہتی ہو سوت سے دن رات جھگڑا رہیگا بڑھیا گلے لگا لیتی ہو کہتی ہو بی بی تم کیون روتی ہو شب کو میرا بچہ تمہارے ہی گھر مین رہیگا وہ بھی پڑی رہیگی مرد ہو اسپر طبیعت آگئی اب مین وہ فقرے کرونگی کہ وہ خود عاشق ہو جاے آٹھ پہر تڑپے اسکو بھی لطف زندگی نہ ملے بیٹا اسکے پاس آنا اسکو ترسانا چنار دیکھ رہا ہو غنچہ دل جھک رہا ہو پھولا ہوا دل مین کہتا ہو اے چنار کیا خوش نصیبی ہو یہ معشوق اُس سے زیادہ خوبصورت ہو اگر ماننے مانے تو ہے

لیکن میری مادر مہربان اسکو بھی راضی کر دینگی کیا زبان مین تاثیر ہی بڑی بی ہنستی جاتی ہین نازنین لپٹی جاتی ہی صاحب مین تو بہت بیقرار ہون کبھی بڑھیا سے آنکھ ملا کے کہتی ہی جلد کام ہو مطلب نکلے بڑھیا ہنستی جاتی ہی کہتی ہی پھر کیون گھبراتی ہو سب مطلب ہوگا اب زمانہ قریب ہی مقام تردد نہین بڑا کام کیا اب کام کیے لیتے ہین نازنین کہتی ہی خوشدامن صاحب مین تو جانتی تھی کہ میری ساس بڑی خلیق ہی رفیق ہی شفیق ہی ویسی ہی آکر پایا اب باسانی مطلب نکلے گا یہی باتین کرتی ہوئی اندر باغ کے آئی قفس ملکہ سلماے گوہر پوش کا رکھا ہی یادمین صاحبقران کے رو رہی ہی اس بیقراری اشکباری مین یہ اشعار عبرت آثار زبان سے نکل جاتے ہین نظم

غنچہ سان خاموش بیٹھے ہین سخن کی ہی ہوس
دامن قاتل کو وقت قتل کیونکر چھوڑتا
شوق مردن کو بھی سامان سفر درکار تھا
تلخی خسرو ہو شیرین کام شادی مرگ کیا
ہم عشق لالہ رو سے داغ دل کیا کیا کھلے
سر سے شعلے اٹھتے ہین کسطرح ماکون کیا کرون
ہی گریبان گیر وان ناز تغافل اب تلک
گر یقینی وان دعا ہوتی ہی ہم مومن قبول
قافیہ کیا تنگ ہی وصف دہن کی فکر مین
بیکسی سے جان تھی اپنی کفن کی فکر مین
ہی از خود رفتگی ترک وطن کی فکر مین
جد ناگفتنی ہی انتقام کوہکن کی فکر مین
جا کر گلچین کو تا ساج چمن کی فکر مین
جل گیا جی ضبط آہ شعلہ زن کی فکر مین
جی چلا یان باعث دیر آمدن کی فکر مین
جا پہنچے مجھے بھی طفل برہمن کی فکر مین

چالاک نے دیکھکر کہا اے مادر مہربان دیکھیے طلسم کشا کے واسطے رو رہی ہی کہنا اسے کہ سے احمق تیرے واسطے بیقرار ہی طلسم کشا کیا مجھے بہتر ہوگا یہ ناروسا قد قابل ہر قد یہ کالی کالی صورت یہ بھولے بھولے گال قلب پر ہجوم غم و ملال یہ صفتین طلسم کشا مین کہان ہین مین نے تصویر دیکھی ہی چربی کا پتلا اپنی ایسے پر عورت کیا مائل ہو خیال کر تیرا ملکہ لے لیکر رو رہی ہی ان لکتون کو ہم سمجھتے ہین تو کیا بجے گا مین انکو جانتی ہون نازنین تو لپٹی ہی جاتی ہی بڑھیا بڑھکے قریب قفس کے آئی کہا بیٹا تم اپنی معشوقہ سے باتین کر دین انکو سمجھائے لیتی ہون بعد انکے اس سے بھی مطلب ہو جائیگا چالاک تو خوشی خوشی اس نازنین پر دست اندازی کرنے لگا نازنین نے پٹ پکڑ کے دو طمانچے مارے کہا نگوڑے چیلے میرے دل کا تو حال پوچھ مطلب کی جانب رجوع ہوتا ہی ارے ایک جام شراب کا پلا دے مین کمبخت بیہوش ہو جاؤن بیہوشی مین سر کاٹ لے خنجر گلے پر پھیر دے یون تو ناممکن ہی میرے سینے پر چھری پھرچکی اب تو تیرے قابو مین ہون جسطرح جی چاہے جان لے گھر بار چھوٹا بھلا شوہر ڈھونڈھتا پھرتا ہوگا ایک ایک سے کہتا ہوگا کہ میری جورو سعادت کی ہاے کہان ڈھونڈھون مجھے اسکی بھی یاد ہی کبھی کبھی وہان بھی جاؤنگی اسکی بھی خیر و عافیت پوچھ آؤنگی ورنہ گھر برباد ہو جائیگا مزا یہ ہی کہ دونون گھر آباد رہین بجلی بات کو اس بے دن کو بڑھیا نے یہان سر جھکا کر ملکہ سلما سے کہا ملکہ نہ گھبرا اسنم مہر سپہر عیاری وہ میرا شاگرد برق فرنگی ہی دام مکر مین پھنسائے ہین اب قتل کیا جاتے ہین دیکھو برق اپنا رنگ جما رہا ہی تم بھی اشارہ زبان سے کہدو کہ میری تجھپر جان جاتی ہی تو نے ابتدا سے ظلم و بدعت کی اسوجہ سے نفرت ہوئی اگر تو میرے ساتھ محبت کریگا مین تجھے کیا انکار کرونگی ملکہ نے کہا خواجہ خدا تمکو سلامت رکھے

تمنے بڑا کام کیا لیکن مجھسے پھر نہ کہوائیے میری زبان سے نہین نکلتا مین اس مرد دازلی کی معشوقہ ہون
اس طلسم مین خواجہ ہمیشہ سے ہمارے بزرگ مسلمان ہین میرے باپ کی عملداری ہے اس ملک کا
اسلام آباد نام ہے ہمیشہ جشن مولود مسعود اشرف الانبیا ہوے کبھی کوئی ساحر دخل نہ پا سکا اب جب بے اعتدالی
شروع ہوئی ساحرونکو یقین کامل ہوا کہ اہل اسلام سے فساد شروع ہو گیا اسی وجہ سے یہ
حرکتین ہوئین والد کا قید ہونا ہے کیا چھوٹی بات ہے عمرو نے کہا خیر مین سمجھ لونگا آپ کو کلام کرنا بھی سخت
دشوار ہے خیر مین دیکھون کیا ہوتا ہے عمرو نے پلٹ کے دیکھا کہ برق فرنگی نے چنار کو ایسا عاجز کیا کہ
ہاتھ پکڑے ہوے برق کا چنار طرف باغ کے چلا جھومتا ہے کہ ان جھاڑون مین ساری رات
گذری اب خواجہ کو جلدی ہے پکار کر کہا کہ بھئی اپنا کام کرو چنار سے آنکھین ملا کے کہا دیکھو صبح
ہو گئی اسنے مہلت کرد تو پھر انکو تو جھکے عشق کا تمہین اعتبار ہے پہلے اسی کو تنہائی مین لے جاؤ پھر
برق فرنگی نے ہاتھ پکڑ کے کھینچا کہا صاحب ساری رات کائین کائین مین گذری اب صبح کو پھر دن
تو سنا تو دل کی آرزو تو نکالو چنار سر جھکائے ہوے ساتھ برق کے اندر بارہ دری کے چلا
جیسے ہی قصد کرتا ہے کہ بارہ دری کے اندر جاؤن کہ ایک پتہ درخت سے گرا وہ اوڑ کے ہاتھ مین
چنار کے آیا چنار نے دیکھا کہ اسمین مرقوم ہے کہ یہ عیار مکار نہ جانے پائے ای چنار ہوشیار ہو
برق نے پلٹ کے دیکھا ایک پتہ ہاتھ مین ہے چنار کچھ پڑھ رہا ہے تیور پر بل پڑتے جاتے ہین
برق نے دیکھا کہ کسی نے چنار کو ہوشیار کیا پکار کر آواز دی استاد ہوشیار ہو جائیے ملکہ کو راضی
کیا کہ تمہین برق سمجھے بیٹا چاہتا ہے کہ عیاری کر کے نکل جاؤن لیکن چنار نے پتہ پڑھتے ہی نگاہ
بھر طرف برق کے دیکھا برق نے حلقے کمند کے مارے چنار تڑپا حلقے کمند کے جل گئے
دو پتھر مارا برق تڑپ کر گرا ملکہ سلما نے کہا خواجہ غضب ہوا عمرو ہان ہان کرتا ہوا دوڑا کہان
چنار کیا کرتا ہے خبردار ہاتھ تلوار کا نہ مارنا جست کر کے برابر ہو بیچ چنار کے منہ سے نکلا او مکار
الگ رہ میرے پاس نہ آ عمرو نے لپک کے حلقے کمند کے مارے وہ تڑپ کے نکلا قصد کیا عمرو
پر بھی دو پتھر مارے برق نے حباب مار دیا اور اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ برق تصنیف مصنف

لقب ہے مرا برق خنجر گزار
کرون سیکڑون کو مین [illegible]
بزیر قدم عرب ہے شرق تا ہی

کہ استاد ہین خواجہ نامدار
ارسطو سے تعلیم شاگرد ہے
چھلاوا ہون مین نام ہے [illegible]

تڑپنے مین ہین برق رفتار ہم
در نگہ [illegible] اسیر [illegible]

لے کون مکار و غدار ہے
تڑپ سے مری [illegible]

چنار دم سے گرا عمرو نے لپیٹ کے خنجر مارا

چنار کا طلسم چاک قصہ باب ہوشمند وسکنے مقبول تاجدار اور ملکہ سلما سے گوہر پوش نے رہائی
پائی اور سیارہ ستارہ شناس جو جیوتا آئے مقبول سے کہا کہ جلد نکل چلیے عمرو نے بڑھ کر ملکہ
سلما کو تو زنبیل مین رکھا کہا مین وعدہ کر کے آیا تھا ملکہ سلما کو لیے جاتا ہون مین جا کے پیش کرونگا
دو چار کو وہی کار و ذمہ دار ہو جائیگا اب جو پلٹ کے عمرو نے دیکھا باغ ویران ہو گیا نخل سب جل گئے دیوارین
گر گئین تمام ویرانہ ہو گیا خواجہ برق کو ساتھ لیکر چلے مگر پلٹ کے دیکھا ایک بونڈا گرد کا زمین سے
بلند ہوا لاش چنار اٹھا کر لیگیا عمرو نے کہا ای برق جلدی نکل چلو چنار کا لاشہ کوئی لے گیا برق
اور خواجہ دوڑتے ہوے چلے تھوڑی دور راہ طے کی تھی دیکھا ایک کوہ فلک شکوہ اسکے درے مین

کچھ مال رکھا ہے صندوق کھلے ہوئے رکھے ہیں عمرو نے کہا برق سے کہ بیٹا تم تو آگے بڑھو میں آتا ہوں
برق نے کچھ خیال نہ کیا برق تو آگے بڑھا خواجہ درۂ کوہ میں آئے اسباب اٹھا کے زمین میں رکھنے
لگے خواجہ اسباب اٹھا اٹھا کے زمین میں رکھتے جاتے ہیں چہار جانب دیکھ رہے ہیں انسان کیسا
حیوان بھی نہیں ایک نخل پر دیکھا کہ ایک بندر بیٹھا ہوا ہے بہ نگاہ غور طرف خواجہ کے دیکھا شکل انسان
کے آواز دی کہ او ساربان زادے میں نے دیکھ لیا مال تو نے اٹھا کر زنبیل کیا یہ مال ہے ملکہ
نزہان سبز پوش کا تو نے غضب کیا خواجہ نے کچھ خیال بھی نہ کیا اب جو چاہا دوسرا صندوق
اٹھاؤں بندر نے کہا او بے ادب اب بھی نہیں مانتا یوں نہ مانے گا آواز دی اے سیمتن کہاں ہے
صندوق سے ایک پتلی چاندی کی اچک کے نکلی خواجہ نے چاہا جست کر کے نکل جاؤں پتلی
ہاتھ میں لپٹ گئی بندر تو جلکر خاک ہوا پتلی نے اس زور سے خواجہ کا ہاتھ پکڑا یقین ہوا کہ ہڈی
ٹوٹ جائیگی ہر چند خواجہ چیختے پیٹتے ہیں وہ چاندی کی پتلی جواب بھی نہیں دیتی کمر میں لپٹ کر کے اڑی
خواجہ نے دیکھا ایک دریا بیچ میں موج مار رہا ہے کس زور شور سے بہ رہا ہے کہ دیکھکر خوف آتا ہے قلب تھرتھراتا ہے
ایک بڑی مچھلی منہ کھولے تہ سے بیٹھی ہے کہا اے سمک ہاں مچھلی نے منہ کھولا پتلی نے خواجہ کو مچھلی کے
منہ میں ڈال دیا خواجہ بیہوش ہو گئے یہ نہ معلوم ہوا میں کہاں گیا شکم میں کیا عمر گذرا اب جو آنکھ کھلی دیکھا
ہاتھ پاؤں میں بیڑیاں ہتھکڑیاں ایک زنجیر کمر میں بندھی ہے دو زنگی کشاں کشاں لیئے جاتے ہیں خواجہ
نے گھبرا کے کہا بھائیو مجھے تمھاری کیا خطا کی ایک زنگی نے ایک گھونسا منہ میں مار کہا ساربان زادے
مال ملکہ نزہان سبز پوش کا لیکر زنبیل میں رکھ لیا اور پھر کہتا ہے کہ میں نے کیا خطا کی میمون نے منع
کیا اسکا بھی کہنا نہ مانا پھر ہم سے پوچھتا ہے اب تیری روبکاری سامنے ملکہ نزہان سبز پوش کے ہوگی
جیسا حکم دینگی ویسا کیا جائے گا علاوہ اسکے اُنکے بھائی چنار کو مارا باغ نیلگون کو برباد کیا اب تو
خواجہ خاموش ہوئے اندر شہر کے آئے دیکھا شہر نہایت آباد دوکانیں رنگی ہوئیں شہر میں آئینہ بندی
نازنینان مہ جبین گردن پہ ناچ مجرے کر رہی ہیں دوکانوں میں بزاز صراف جوہری بیچے سبز سرخ زرد
پگڑیاں سروں پر ہنگامہ خرید و فروخت گرم دلال بے شرم خواجہ دیکھتے بھالتے زنگی خواجہ کو لیے
جاتے ہیں جس طرف سے گذرتے ہیں وہ آن زنگیوں سے پوچھتا ہے کہ کیوں بھائی یہ کون ہیں زنگی
روتے ہیں جواب دیتے ہیں کہ یارو یہ ساربان زادہ عمرو عیار قاتل چنار جادو گستاخی تو دیکھیے درۂ
کوہ میں جو مال رکھا رہتا تھا وہ اٹھا لیا جس سے زنگی مارے جانے کا چنار کے حال سنتے ہیں
وہ چیخیں مار مار کے روتا ہے یہی کہتا ہے کہ ہائے ایسا ساحر زبردست منتظم کار کا اس طور سے مارا گیا
کچھ زور نہ چلا عمرو یہ باتیں سنتا ہوا دل میں کہتا ہے کہ عمرو کس مصیبت میں پڑے برق کا بھی ساتھ
چھوٹا اسکو بھی رخصت کیا وہ میاں چست و چالاک تھا بہت جلد عیاری کرتا تھا زنگی لیے ہوئے خواجہ
کو دروازہ الامارہ شہنشاہی پر آئے دروازے پر چوبدار یساول حاجب دربان بڑے بڑے ساحر
شغل رہے تھے میں جس نے عمرو کو دیکھا آنکھیں بند کر لیں اور یہی کہا اے افسر سیہ پوشان تم اس کو اس
شہر میں کیوں لائے سامری کی جمشید سبکی جان بچائیں جب ظالم کا قدم آیا ہے جہاں اسکا گذر ہوا
وہ ملک ویران و برباد ہوا دیکھیں اس شہر آباد پر کیا گذرے زنگی خواجہ کو لیے ہوئے اندر بارگاہ کے

آگے عمرو نے دیکھا بڑی بارگاہ ہے گرد سو جادوگر زنگلون پر بیٹھے ہین تخت پر ایک ساحرہ سیہ پوش بہ نخوت تاج سر پر رکھے ہوئی عدل و انصاف کر رہی ہے زنگیون نے پکار کر آواز دی ای ملکہ نریمان یہ قیدی حاضر ہے اسنے چنار کو مارا تمام راستہ ویران ہوا سرکار کا مال بھی لے لیا ہمیون نے ہرچند کہا کہ یہ مال ملکہ نریمان کا ہے اسنے نہ مانا یہ سنکر نریمان نے چیخ ماری رو لی کہا صاحب غضب ہوا اب مین اسکو قتل کرونگی زندان سیاہ مین لیجا کر اسے قید کرو اس اقلیم کے آفتاب کو اسنے مارا زندان سیاہ مین شب بھر قید رہے کل تمام اہل شہر کو خبر کر دی جائے گی صبح سویرا ہونیکے لگا زنگی خواجہ کو لیے ہوے ایک مکان کا قفل اسکا بند تھا زنگیون نے خواجہ کو اس مکان مین داخل کیا عمرو نے دیکھا مثل گور بیہودان تنگ و تاریک ہے حقیقت مین پردہ ظلمات ہے بلکہ ظلمات کی سیاہی بھی مات ہے حال جیر کا شب کھون آنکھ سے تیرے سے مثال دودن اس حال کے تحریر مین چشم قلم سے اشک سیاہ ٹپک رہے ہین کہ خواجہ ایسے مکان مین جا کے قید ہوے عمرو دیوانہ ہو گیا چیخین مار مار کے روتا ہے کسی شے پر نگاہ نہین جمتی کہ اپنا ہاتھ اپنے کو آپ نہین معلوم ہوتا ہے گھبرا کے عمرو اپنے اعضاے جسمی کو ٹٹولتا ہے کہ میرے اعضا تو سب صحیح ہین یا اعضا کٹ گئے اس مصیبت مین یہ دوست بھی ایسے وقت مین جدا ہوے اور چیخین مار مار کے روتا ہے ایک آواز عجیب کان مین آئی کہ او ساربان تو دے تو نے فلک کے ملک ساحرون کے تباہ کیے آج آکے مصیبت مین پھنسا مصیبت ساحران کو بھول گیا ذرا سی مصیبت جو پڑی تو روتا ہے آج روح سامری کو راحت ہوئی تجھ ایسا دشمن اس بلا مین پھنسا اب صبر کر تو اب نہین بچ کے صبح کو دار پر کھنچے گے عمرو چپ ہو جاتا ہے رات بھر عمرو نے کیا کیا فقرے کیے ہر مرتبہ پکارتا ہے ای آواز دینے والے ذرا سامنے تو آؤ ہم سے کچھ کہینگے جواب ملتا ہے کہ ہماری قضا آمنکر نہین ہے ہم تمہارے سامنے نہ آئینگے جنے کتاب سامری پڑھی ہے مات لکھا ہے کہ عمرو سے الکمہ ملی اور مارا گیا اسو سے ہم پردے مین تجھسے بات کرتے ہین تمہارے سامنے آنا نہین چاہتے ہم تمہارے سامنے نہ آئینگے صبح کو صورت دکھائینگے رات بھر خواجہ تڑپے قفل چاہا کہ پردے مین باتین رہین ہرچند خواجہ نے آوازین دین کوئی سامنے خواجہ کے نہ آیا وہ وقت آیا کہ قیدی زندان فلک یعنی ماہ تابان جا کر داخل قید خانہ مغرب ہوا اور شہنشاہ زرین پوش بعد جرق و خروش خنجر مہر کرتے نیز خطوط شعاعی ہاتھ مین فوج صباح ہمراہ بعد شوکت و جاہ میدان فلک زبرجدی مین ٹہلنے لگا دروازہ زندان کا کھلا بارہ ہزار زنگی با تیغ برہنہ آکر پہونچے خواجہ کو قید خانے سے نکال لا باہر نکل کر دیکھا کہ لاکھون ساحر فیل و خیل ذیل ذیل طرف میدان خونی کے جاتے ہین ہر ایک کا یہی قول ہے کہ آج روز عید ہے وہ شخص قتل ہوگا جس نے نام سامری مٹانے کا قصد کیا چنار ایسے شخص کو مارا گھر کے گھر ویران کیے آج قتل ہوگا روح سامری شاد ہوگی مذہب لات و منات کی حفاظت ہوئی زنگی خواجہ کو کشان کشان لیے جاتے ہین کہ ڈنکے پر چوب پڑی دیکھا عمرو نے کہ ملکہ نریمان تخت پر سوار گرد ساحر کھڑے ہوے لاکھ جادوگر پشت پر ملکہ نریمان کہتی ہوئی کہ اس قیدی کو مار دو تمام شہر والے چلکر تماشا دیکھین اپنے اپنے گھرون مین عید کرین آج وہ شخص قتل ہوتا ہے کہ جسنے چنار ایسے شخص کو مارا اب ہم یہان سے خروج کرینگے طلسم کشا کو بھی دم دیکر پکڑ لائینگے وزیرون نے عرض کی داری طلسم کشا پر کیونکر تجھ قابض ہوگا

مین نے شب ہی کو قصد کیا تھا کہ جاؤن پھر خیال مین آیا کہ صاحبقران سے عرض کرون تو جاؤن اب
میرا ٹھہرنا مناسب نہین ہی ایسا نہ ہو انکے دشمنون پر کوئی افتاد پڑے مین خود پریشان ہون کب دل چاہتا
ہی کہ سامنے سے صاحبقران کے اٹھون؟ پھر یہی خیال ہی کہ انکو لوح طلسمی سے تماشا ئی طلسم مین مصروف ہون
صاحبو اپنی تو یہ کیفیت ہی **نظم**

بہار نقش و نگارین ہی یار کے باعث
نمود گل کی ہی صورت ہزار کے باعث
نہ کوئی چاہنے والا تھا جب مین عاشق تھا
فزائے باغ ہی گل ہزار کے باعث
لگے نگاہ کے گنہگار ہو گیا آنکھو
حواس باختہ رہین انتشار کے باعث
نمونے حسن ہی عاشق کا اک جہان انکا
ملال ہوتا ہی اب دل کو یار کے باعث

نہان ہون چشم سے مین چشم زار کے باعث
چمن ہی گم مری آنکھ گلعذار کے باعث
گرا دیا مری غفلت نے آنکی نظرون سے
ترقیان ہوئی ہین خاکسار کے باعث
شگفتہ گلشن دل داغ سے ہی چھالون کے
خجل ہوے ہین فشار فشار کے باعث
نہ اختلاط مناسب تھا نہ رنج انکے
ہجوم بلبلان کا ہی بہار کے باعث
اسوقت با ... [illegible]

عدم ہون عشق میان نگار کے باعث
عبث وہ نالۂ عاشق سے تنگ بیٹھے ہین
سبکسار ہوا ہون مین کوہ وقار کے باعث
خزان مین پھر یہ کہان چہچے عنادل کے
بہار باغ ہی اس لالہ زار کے باعث
بلا ہی زلف پریشان یار کا سودا
شفا وہ ہو گئے بوس و کنار کے باعث
نہ وچیہ تو رکھتا ... مزاجیان انکی

اسوقت با ... کا ہی مین ہرساحر کا یہی ارادہ تھا کہ خواجہ کی مدد کو جاتین
خورشید برق وش نے سب کو منع کیا کہ آپ لوگون کو راستہ نہ ملے گا صاحبقران زمان نے فرمایا کہ
ملکہ جائے جائے ایسا نہ ہو ہمارا یار وفادار قتل ہو جائے ملکہ خورشید اسی وقت طاؤس زرین بال پر سوار
ہوئین اسباب سحر ... رکھکر تلاش مین خواجہ عمرو کے چلین یہان خواجہ عمرو رات بھر قید خانے
مین جلا نے جیتے کوئی تدبیر نہ چلی جب گریبان سحر انکے غم مین چاک ہوا عمرو کو قید خانے سے نکالا پتلیان
سیہ فام نے ... خواجہ نے دیکھا ملکہ زیجان جادو تخت پر سوار آگیین جابجا گھیرے
ہوے خواجہ کو لیکر طرف میدان خونی کے چلی دیکھا عمرو نے دارین استادہ ہین جلاد شمشیرین لگا رہے
ہین زیجان نے پکار کر آواز دی خواجہ رات بھر خوب مکر کیے کوئی پیش نہ آیا یہ تمام طلسم نور افشان ہی
یہان کوئی مکر و عذر نہین چلتا خواجہ نے کہا ملکہ عالم آپ ایسی ساحرہ میری نگاہ سے نہین گذری مجھے
اپنی خدمت مین رکھیے بہت راضی کرونگا زیجان نے کہا آپ مہربانی فرمایے ای عمرو میرے پاس کتابین
میرے پاس تصنیف کردہ سامری موجود ہین سب مین یہی مرقوم ہی ہر ایک ساحر کو یہ حال معلوم ہی کہ
عمرو کی قضا کسی جادوگر کے ہاتھ سے نہین آج مین حکم سامری جمشید سے قائل ہون اب اگر شہنشاہ کو
بھی لکھکر بھیجون تو مین زمانون سرکاٹ کے بھیجون خواجہ کتمھین خبیث تھا اگر میری سرحد مین نہ آتے
چنار جادو کا مارے جانا ہمیر ... شاق ہوا جسوقت چنار جادو کو تمنے مارا ہمکو اسیوقت سے فکر تھی
مجھے انتقام تمھاری گرفتاری کا کر لیا عمرو کو لا کے میدان خونی مین پہنچایا ہر چند خواجہ روئے پیٹے
مگر زیجان نے کچھ سماعت نکی جلادون کو اشارہ ہوا جلادون نے خواجہ کا پیچھا باندھ کے دار مین
لٹکایا زیجان جادو نے تیر و کمان لیا بارہ ہزار جادوگرنیان پشت پر آگئین اسوقت عمرو نے بیقرار ہوکے
دعا کی پکار رہا ہی کہ ای رب کارساز ای مالک بے نیاز مین کس بلا مین آکے پھنسا یہ انجام نہ سمجھا تھا
اب تو جان بچانا دشوار معلوم ہوتی ہی آقا سے نامدار انتظار کرتے ہونگے کہ ہمارا غلام نہین آیا یہان غلام
اس بلا مین پھنسا یہی آرزو ہی کہ اپنے آقا کی زیارت کرون اس خیال مین بیقرار ہوکے آواز دی ای

آقائے نامدار ای مولائے قدرشناس نظم
تیر تغافلش طپیدنم ہوس است
گریبان دریدنم ہوس است
یارب آتش فتد بہ بال پرم
از لب او شنیدنم ہوس است
چون قبا سرو جامہ زیب ترا
وصل در خواب دیدنم ہوس است

گل ز وصل تو چیدنم ہوس است
چہ قدر آرمیدنم ہوس است
بکشائید بند از پایم
از قفس پریدنم ہوس است
چہ قدر وحشت است در طبعم
تنگ در بر کشیدنم ہوس است

خار از دل کشیدنم ہوس است
بگذارید دست من یاران
سر بصحرا کشیدنم ہوس است
زان بخشم آمدنش کہ دشنامے
کہ ز خود ہم رمیدنم ہوس است
روز و شب خواب میکنم واقف

عمرو نے جو ملک بالک کے دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچی یکایک نے تیر پھر کمان میں پیوست کیا بارہ ہزار کنیزین لیس ہوئین زریان نے کمان کو کھینچا عمرو نے بیقرار ہوکر آنکھیں بند کرلین بارہ ہزار تیر چھوٹے طرف سینۂ بے کینۂ خواجہ کے چلے جب قریب خواجہ کے پہونچے ایک ہوا کا جھونکا چلا کہ تیر اُلٹے پھرے انہین کنیزون کے سینون پر پڑے توڑ کر پشت کو پار گذرے بارہ ہزار کنیزین گرین عمرو نے دیکھا جادوگرنیون کے مرنے کی صدا بلند ہوئی پھر بجلی چمکی آسمان سے مین ایک برق زنگلیون پر گری زنجیر کٹی خواجہ عمرو زمین پر گرے دیکھا ملکہ خورشید برق وش آتش اندکی مین خواجہ کے جسم کی قید دور کر رہی ہین خواجہ نے کہا ای ملکہ تمنے بڑا احسان کیا ملکہ نے کہا خواجہ اب ٹھہرنا نہین نکل جاؤ خواجہ تو کود کر ایک جانب ہوے یہ بھلا کب بھاگتے ہین ہزارون کنیزون کے لاشے پڑے ہین کنیزین زیور پہنے ہین کلیم اودھر سے زیور اتارنے لگے زریان نے جو یہ حال دیکھا ایک چیخ ماری کہ یہ کیا معرکہ ہی عمرو دار کے اندھیر اچھایا ہوا ادھر خورشید نے ایک گولا مارا آتش گولے سے شعلے چمکے تاریکی کو برطرف کیا زریان نے دیکھا عمرو دار پر نہین ہی ملکہ خورشید نے چاہا کہ اڑکر بالائے آسمان جاؤن زریان نے گولا مارا آواز دی او گیسو بریدہ تو نے عمرو کو چھڑایا میری اقلیم سے نہ جانے پائیگا ای سوفار عمرو کر لینا ای ہیکان عمرو کے کلیجے کو مشبک کر دے یہ کہکے زریان طرف ملکہ خورشید کے متوجہ ہوئی زریان نے گولا مارا ملکہ خورشید نے اشارہ کیا دو چھ ہزار یا برق گری کئی ہزار کنیزین زریان کی داخل جہنم ہوئین بجلی چمکنے لگی رعد گرجا بوندیان پڑین جسپر بوندیان پڑین جلکر رہگئی بونوی کیا گلکاری ہی کئی ہزار کنیزین قتل ہوکے گرین خواجہ مردون کو لوٹتے پھرتے ہین کسی کے کپڑے اتارے کسی کا زیور اتارا کسی کے مردے کو گود مین لیکر بھاگے ایک درخت کے سائے مین آکے بالکل زیور و لباس اتار لیا لاشہ پھینک دیا کنیزون نے دیکھا لاشے کنیزون کے برہنہ پڑے سر زمین پر تڑپ رہے ہین ہر طرف الامان الامان کی صدا بلند ہی کنیزین چاہتی ہین ہم بھاگین کیا مجال جو وہان سے ٹل سکین صاف ظاہر ہی کہ پاؤن مین زنجیر پڑی ہی ہنگامۂ گیر و دار بلند ہی خواجہ نے ہزار ہا کے لباس اتار لیے کلیم خواجہ نے اتاری خورشید زریان سے لڑ رہی ہین پکار کر آواز دی خواجہ تمہارا ٹھہرنا بہتر نہین ہی دیکھو کوئی افتاد نہ پڑے خواجہ کب مانتے ہین کلیم اودھر سے کہا مین گیا ملکہ خورشید تو سمجھین کہ خواجہ نکل گئے خواجہ لوٹتے پھرتے ہین خزانے پر جاکے مال مارا اور اسے لیکر زنبیل مین خزانہ دار کو بھی فقرہ دیکر ہٹایا کہ تمہین ملکہ بلاتی ہین جب وہ ہٹا خزانہ لوٹ لیا خورشید و زریان سے اسقدر سحر چلا کہ ہزار ہا نخل جلے ہزار ہا کنیزین زریان کی قتل ہوئین جو باقی ہین وہ بھاگتی پھرتی ہین اسقدر آگ برسی کہ تمام لشکر

زریمان کا قتل ہو اساحر جل جلکر گرے زریمان نے دیکھا خورشید کے سحر کو ترقی ہر آفتاب سحر بھلو کی
بلند کفار وردمند اسنے جھولی پر ہاتھ ڈالا اور چلا کے آواز دی ای پیکان دسوفار میرے پاس
نہ آؤ کے تیر اندازی نہ دکھاؤ گے پہلو سے آواز آئی حاضر تو ہون بس اسنے ایک تیر نکالا تیر کو
اپنے خون مین رنگین کیا پھر کمان مین پیوست کر کے ملکہ خورشید نے دیکھا یہ تیر خالی نہ جائیگا نشانہ
کو نشانہ کریگا اپنی انگلی کاٹ کے چند قطرے خون کے زمین پر ٹپکا دیے اسی خون پر آ کے وہ تیر گرا
زریمان نے جو دیکھا کہ میرے سحر کو باطل کیا گھبرائی ملکہ خورشید نے وہی تیر اٹھایا سینگ کی کمان بنائی
وہی تیر زریمان پر مارا زریمان کا شانہ نشانہ ہوا قطرے خون کے جو ٹپکے وہی خون اسنے چلو مین
لیکر کھینچ مارا ملکہ خورشید پر خون برسنے لگا کئی خنجر بھی گرے خورشید ایسے سحرون کو کب مانتی ہے ہنس
ہنس کے ایسے سحر دفع کرتی ہے زریمان نے زبان اپنی کاٹی وہ خون پھینکا خورشید نے اسکو بھی
دفع کیا زریمان نے خوب آگ برسائی خنجر گرے تلوارین چلین ملکہ خورشید نے سب حربون کو دفع کیا
نیمچہ ہلالی بنام انتقام سے کھینچا آواز دی ای زریمان مین چلونگی یہ کہکے نیمچہ کھینچ مارا زریمان نے ہر چند
چاہا دفع کرون عین گلوگاہ پر آ کے پڑا سر کٹ کے زریمان کا گرا اندھیر ہو گیا قلعہ ویران ہونے لگا سب
جادوگر بھاگے ملکہ خورشید نے تڑپ تڑپ کے لاکھون کو قتل کیا بعد عرصہ دراز کے آواز آئی کشتی مجا
نام من زریمان جادو بود ان سب کو مار کر خورشید نے چہار جانب ڈھونڈھا آوازین دین مگر خواجہ کو
دیا یا دل گھبرایا کہ ای خورشید یہ کیا ہوا خواجہ کو کیا کوئی لے گیا آپ سے تو وہ نہ گئے ہون گے
خدا نخواستہ کوئی پکڑ لے گیا سب طرف سے خاک چھان کے ایک جانب چلین خواجہ پر یہ سانحہ
گذرا کہ مردون کے کپڑے اتارتے پھرتے تھے جب زریمان کا سر کٹا اور لاشہ زمین پر گرا خواجہ
نے پہلے تاج لیا پھر چاہا لاش کے کپڑے اتار دون لاش خواجہ کو لپٹ گئی اسی اندھیرے مین لیکر
ہوا ہو گئی ملکہ خورشید تلاش کر کے ناچار ہوئین حیران و پریشان کہ خواجہ کیا ہوئے اس بدحواسی
مین لاشے کا زریمان کے خیال نہ کیا ایک جانب چلین خواجہ کا احوال سنیے کہ وہ لاشہ خواجہ کو لیے ہوے
ایک پہاڑ پر پہنچا وہان پہنچ جاکے آواز دی کہ ای سامان جادو یہ قیدی خدمت مین سحر العجائب
کی لیجا لاشہ زریمان کا زمین مین غرق ہو گیا ایک جادوگر زمین سے نکلا اسنے خواجہ کو گرفتار کیا ایک قفس
آہنی مین بند کر کے ایک سمت چلا منظور یہ ہے کہ خدمت مین سحر العجائب کے عمر دکو لے جاؤن خواجہ
حیران ہین باتین کرتے ہین وہ جواب تک نہین دیتا اب خاموش بیٹھے جاتے ہین کہ دیکھین کیا ہوتا ہے کس
بلا مین پھنسے کا ہیکو اسکے کپڑے اتارے وہ ساحر خواجہ کو لیے ہوے پھر پھر کا ل اڑا ایک مقام
پر آیا ایک نخل کے سایے مین ٹھہرا دم لینے لگا چاہتا ہے دم سے تو ان ٹھہر کر تو پھر اڑ دون خواجہ خشتن
خوشامدین کر رہے ہین فرماتے ہین ای سامان تم ایسا ساحر میری نگاہ سے نہین گذرا
مین تمھاری اطاعت کرتا ہون مین سامری پرست ہون پہلو مین اسی نخل کے ایک شوالہ تھا بلا
اس مین سے آواز آئی سامان جادو ہمارے دشمن کو ہمارے سامنے لاؤ ہم اسکو جہنم مین
پھینک دین سامان حیران ہو گیا اب جو خیال کر کے دیکھا تو ایک ویرانہ بت شوالے مین رکھا ہے
ہار و غیرہ وہان بہت سے پڑے ہین معلوم ہوتا ہے کسی کا گذرگاہ ہے سامان نے بت کے سامنے

کھڑے ہوکے عرض کی جو آپ نے مجکو آواز دی تو مین حاضر ہوا آواز آئی ہم خداوند سامری ہین اسوقت
پھرتے ہوے چلے آئے کچھ دعا مانگ تو ہمارے دشمن کو لایا ہے مجکو دلشاد کیا ہے تمکو اپنے پاس بلایا
سامان نہایت پریشان کہ آجتک کبھی پتھر کے بت نے بات نہ کی تھی بیشک بیان ظہور خداوندی ہے
وجد مین آکر بیٹھ گیا پکار کر آواز دی یا خداوند یہ دشمن آپ کا حاضر ہے آواز آئی در وا نہ بیٹھ لو ہم تجسے ملاقات
کرینگے تمہاری بہت بڑی آبرو دیہی سب بھائی ہمارے تمہاری ملاقات کے مشتاق ہین تمکو آسمان پر
لے چلین گے بہشت و دوزخ دکھائینگے جہنم مین زیادہ شہرتاوہ تمھارا انتقام ہے سامان نے دروازہ پھیر اعمرو
کا پشتارہ ایک طرف پڑا ہے اسی کے سحر مین خواجہ مبتلا ہین سامان نے دیکھا پہلوے جسم جسیم کی آواز آئی
دیکھا ایک شخص پہلوے بت سے پیدا ہوا سر سے پا تک سرخ لباس پہنے ہوے
آواز دی ہم خداوند سامری صورت اصلی دیکھے گا یہ کہکے نقاب چہرے کی اٹھائی ایکطرف سے
چہرہ دیکھا ایک نازنین مہ جبین ناک مین نتھ سامان یہ دیکھکر مر گیا دوسری طرف سے چہرہ دیکھا
ایک جوان مرد کو دیکھا بڑی بڑی آنکھیں تلوار کمر مین لگی ہوئی سامان نے چاہا جھک کے سجدہ کرے
کہا ابھی سجدہ نہ کرنا تیرے جسم مین کثافت بھری ہے پہلے پاک تو ہو نے پہلو مین اسی بت کے
ایک شیشہ رکھا ہے اسکو اٹھا لے سامان نے اٹھایا کہا سب نے جاپینہ آئیگا ساری کثافت نکل
جائیگی اسنے گلابی پی شراب پیتے ہی کہا یا خداوند ہڈیان جلی جاتی ہین کہا یہ شراب محبت ما بدولت
ہے رگین اور جسکی ہڈیون مین نرمی ہوگی ذرا ٹہلو جیسے ہی دو قدم چلا بیہوش سے نے طمانچہ مارا دم سے گرا
جیسے ہی گرا نعرہ ہوا

**نعرہ برق تصنیف مصنف**

| | |
|---|---|
| تڑپنے مین بھی برق رفتار ہون | لیے کون مکار و غدار ہون |
| دیکھ پر میرا اپہرا ہر با | تڑپ سے بری طرح ہوا رہا |
| لقب ہے مرا برق خنجر گذار | کہ استاد ہین خواجہ نامدار |
| کردن سیکڑون کوس کی | ارسطو ابھی شاگرد ہے |
| ہر پر قدم مغرب ہی مشرق ہے | چیلا دو ہون ہین ہم |

یہ کہکے خنجر مارا سامان کا شکم چاک ہے بیہوش خواجہ کو ہوش آیا برق کو گلے سے لگایا کہا بیٹا آج تمنے
عیاری کی یہان تک کیونکر پہونچے کہا استاد مین تلاش مین جاتا تھا مین نے دیکھا آپ کو جادوگر لیے
جاتا ہے مین اس شوالے مین چلا گیا بارے عیاری بن پڑی اگر حکم ہو تو مین یہ کپڑے اتار لون خواجہ نے
کہا بس الگ رہیے یہ بھی کوئی عیاری تھی خواجہ نے کپڑے سامان کے اتار لیے دونون جست و خیز
کرتے ہوے جاتے تھے مین دیکھا سامنے سے ایک ساحر آتا ہے پرچہ کاغذ کا ہاتھ مین جیسے ہی اسکو خواجہ
نے آتے دیکھا کہا بھیا بھاگو ہماری تمھاری فکر مین آتا ہے اسی جانب دیکھ رہا ہے ایک طرف برق تڑپ
کے بھاگا اس ساحر نے دور ہی سے آواز دی ای برق ٹھیرو کہان جاتے ہو غضب کیا سامان کو مارا
حکم شہنشاہ طلسم ہے کہ دونون کو گرفتار کرکے لاؤ یہ کہکے ایک گولہ پھینکا ایک طرف خواجہ گرے ایکطرف
برق گرا اسنے جیب سے دونون کو گرفتار کیا نعرہ کیا ہم ارقم جادو دونون کی مشکین باندھ کے
چلا وہان ملکہ خورشید قریب اس شوالے کے پہونچین دیکھا سامان کا لاشہ پڑا ہے سمجھین کہ اسکو مارا
نگران پیر ہاتھ رنگ کے دیکھا کہا ارے غضب ہوا خواجہ و برق گرفتار ہو گئے یہ کہکے تلاش کرتی
ہوئی چلین ایک مقام پر دیکھا کہ ایک ساحر سیہ فام خواجہ و برق کو کشان کشان لیے جاتا ہے تڑپ
کے تڑپ کے پہونچ نہین سکتا ملکہ کا کلیجا منہ کو آگیا للکار کے جا پڑین ارقم نے جو ملکہ خورشید کو دیکھا

کانپ گیا کہا ای ملکہ غضب کیا تم نے شاہان طلسم سے بغاوت کی چاہا عمرو و برق کو لیکر نکلون ملکہ نے دو ہتھڑ مارا ارقم منہ کے بل زمین پر گرا عمرو و برق چھوٹے جستین کرکے بھاگے ارقم دوڑا کہ عمرو و برق کو پھر گرفتار کرون ملکہ نے طرف عمرو و برق کے نہ جانے دیا ملکہ پر گولا مارا ملکہ نے گولے لوکا گولا ٹکرا کے ہوا نے گیے ملکہ نے خالی دیے جب پانچ چار سحر پر کر چکا تو آواز دی کہ ارے ہمارا ابھی کوئی دار روکیگا آواز دی ای سیاہ پوش لینا کالی کالی صورت کا ایک آدمی سامنے ہویدا ارقم نے گولا مارا سیاہ پوش نے گولا ہاتھ مین رکھ لیا جب سحر ارقم نے کیے سیاہ پوش نے پونچھین روک کے آخر کو تلوار چھین لی اور ناگین ارقم کی پکڑ کے چیر ڈالین سلام کرکے سیاہ پوش رخصت ہوا کہہ گیا جب غلام کو یاد کیجیے گا حاضر ہونگا ملکہ خواجہ و برق کو ساتھ لیکر یہان مین بیان صاحبقران بیقرار ہو رہے ہین کبھی یاد خواجہ کی آتی ہے کبھی سلماے گوہر پوش کے واسطے طبیعت گھبراتی ہے اخضر وغیرہ سے عرض کی سرکار کو بہت منتظر پاتے ہین امیر نے فرمایا کیا پوچھتے ہو خواجہ ابتک پلٹ کے نہین آئے خورشید کو بھی آئے ہوئے کئی دن گذرے ابتک کچھ حال نہ معلوم ہوا نہایت انتشار ہے

نظم

دل بیتاب کو گر باندھ کر رکھون نہ ٹھہریگا
طپش سے خاک مین بھی عاشق مدفون نہ ٹھہریگا
نہ ٹھہرا بوسہ تو دیوانہ دل مفتون نہ ٹھہریگا
اگر گردش یہی ہے مجنون کی چشم میگون کی
وہ ہے خط مین شکایت اسکی شکستہ نظر کی ہے
آسے خورشید کی ہے طرح زانوے جانان کی
سراپا بس گر موشوخی قائل ہون محشر تک
کیا پھر عیادت گر ارادہ اسنے آنے کا
ہوئی تاثیر گر تھوڑی سی بھی ہوش سرو موزون کو
سہ نہ نکلے ہم طول شبہاے جدائی سے
وہ شاعر ہون کہ باندھونگا خم زنجیر کاکل سے
طواف کعبہ کا خوگر ہو دیکھو صدقے ہونے دو

سوا اس در کی زنجیر دن سے یہ مجنون نہ ٹھہریگا
اگر گنبد قبر کا جون گنبد گردون نہ ٹھہریگا
اگر وان دن نہ ٹھہریگا تو وہان بھی یون نہ ٹھہریگا
کف ساقی مین جام بادۂ گلگون نہ ٹھہریگا
پہر دل کہ جتنا ایک اک لکھدون نہ ٹھہریگا
یہ سر کیسے ہے ہمدم جسطرح رکھون نہ ٹھہریگا
مرے زخمون سے جاری ہے پیکا خون نہ ٹھہریگا
تو جبتک جان ہے درد دل محزون نہ ٹھہریگا
زمین کیا آسمان پر نالۂ موزون نہ ٹھہریگا
کہانتک دیکھیے وہ حسن روز افزون نہ ٹھہریگا
اگر دل کے تعلق کے دو میان یہ مضمون نہ ٹھہریگا
جو سمجھو ذرہ ہون ہے موس یون نہ ٹھہریگا

دربار مین صاحبقران کے یہی ذکر ہو رہا ہے ملکہ زنار نے کئی مرتبہ عرض کی کہ کنیز جائے انکی خبر لائے امیر نے فرمایا کہ وہ راستہ ایسا ہے کہ آپ لوگون کو نہ ملے گا یہ ذکر تھا کہ آسمان پر برق چمکی سیار مقبول اچھل کر تخت پر سوار کیے ہوے پسینے پسینے گھبرایا ہوا آکر پہونچا مقبول دوڑ کے صاحبقران کو لپٹ گیا عرض کی خداحضور کو سلامت رکھے کہ اس قید مین حضور نے مدد کی خواجہ نے جا کر چنار کو مارا مگر ابھی تک خواجہ تشریف نہین لاے امیر نے فرمایا کہ مین نہایت مشتاق ہون آپ لوگون نے خواجہ کو کہان چھوڑا مقبول نے عرض کی جہان چنار مارا گیا خواجہ نے ہمسے کہا تم چلو مگر نجوم ہماری خبر دیتی ہے کہ راہ مین بڑے بڑے مصائب اٹھائے امیر نے کہا ملکہ خورشید برق دمشق انکی تلاش مین گئی ہین سیار نے کہا فضل الہی شامل حال ہے ملکہ خورشید کا حضور مثل نہین جب سحر العجائب دمصر الغرائب

تب خواجہ نے بارگاہ شاہی مین آکر ملکہ کو نکالا مسند پر بٹھایا لیلا نے بلائین لین کہا وارفی بوسے صدقے اُتھائے ملکہ نے سر جھکالیا امیر نے جلسہ آراستہ کیا لشکر مین روشنی کا حکم ہوا مقبول تاجدار نے بہت کچھ سامان منگوایا رات کو بڑی دھوم سے جلسہ آراستہ ہوا نازنینان پریزاد حاضر ہین امیر نے ملکہ خواجہ سے کہا خوب نے بجاتا ہی اس جلسہ مین ملکہ خورشید ملکہ آفتاب ملکہ لالہ عذار وغیرہ سب جمع ہین ملکہ سلما نے خواجہ سے کہا آج آپ نے بجائیے عمرو تو اسکا مشتاق تھا صورت تو بہت مبارک ہے کوئی پسند نہین کرتا ہی یہی خیال ہے کہ گانا میرا لیلا بھی سن لے شاید مجھ مجنون پر رحم آوے اُچک کے بیچ مین جلسہ کے آبیٹھے خواجہ نے زمین سے نکالی نئے طور سے یہ غزل گائی نظم

جلوے ہین شیش محل مین ترے رخسارون کے — آئینے گر نہ پڑین ٹوٹ کے دیوارون سے
گال ملنے دے پری رو مجھے رخسارون سے — سردمہری تری جائیگی ان انگارون سے
نور کمرے مین یہ پھیلا ترے رخسارون سے — گر پڑا سایہ پھسلتا ہوا دیوارون سے
آئینے پشت بہ دیوار نظر آتے ہین — سینے ہین آئینہ رو دل کے جو بیمارون سے
تیرے گھر ہی جہان سلف کا نقشہ — سب کی تصویرین ہین کھنچی ہوئی دیوارون سے
ہجر مین جس سے مخاطب ہوسے ہم اسکے ہوسے — پہرون ہی باتین کیا کرتے ہین دیوارون سے
روک لیگی نہین پردہ نشینی تیری — تاک لینگے کوئی روزن ابھی دیوارون سے
تو روش پر جو چلا سلکے کا عالم یہ ہوا — نہ اُڑے مرغ چمن باغکی دیوارون سے
قوت نامیہ سمجھنے کا جو یون سا یہ قد — سرو اک روز نکل جائینگے دیوارون سے
یون نہ جلا کے شب وصل مین تقریر کرو — کان اغیار لگائے نہ ہون دیوارون سے
تو نے گلگشت جو موقوف کیا ای گل تر — پھول مرجھائے چلے آتے ہین گلزارون سے
بیچ پڑ جائینگے دم گھٹ کے نکل جائینگے — نہ الجھ بیٹھے زلفون کے گرفتارون سے
ناوک اندازیون کی مشق کمان تک ای ترک — خون انگلی کا ٹپکنے لگا سوفارون سے
غل یہ کیسا نہین پالی یہ بٹیرون کی صفیر — مرغ مضمون کو لڑاتے ہین یہان یارون سے

رات بھر نہایت تکلف سے جشن رہا ملکہ لیلا کو گانا خواجہ کا بہت پسند آیا خواجہ کا ارادہ ہے کہ بوقت سحر صاحبقران سے تقریر کرونگا آپ کا عقد ساتھ سلما کے ہو اور مجھے لیلا قبول کرین جب صبح ہوا جلسے کی عجیب کیفیت ہے نازنینان سہ جبین کے چہرے اداس گلوریان طلعت مین پھیکی ہین صاف ثابت ہے کہ یاقوت کے ٹکڑے یا لخت دل عاشقان ہے طائر آشیانون سے نکلے ہین فرش مین جابجا شکنین صاف ثابت ہوتا ہے کہ گانے کا جلسہ جو موقوف ہوا فرش بھی چین بر جبین ہے گلن مین جابجا پروانے جلے ہوے پڑے ہین عندلیبان خوشنوا زمزمہ سرائی کر رہی ہین مقبول تاجدار کا یہ ارادہ ہے کہ صاحبقران سے بمقدمہ عقد سلما عرض کرون امیر خود مشتاق ہین کہ معرفت خواجہ کے تقریب کرون بعد اس عقد کے تلاش لوح کو جاؤن سب ساحر بھی رفع ضرورت کو گئے ہین امیر کو منظور ہے کئی دن جلسہ رہے اسی عقد مین جشن بھی ہو عمرو بھی منتظر بیٹھا ہے کہ ملکہ سلما نے لیلا سے اشارہ کیا کہ چوکی پر پانی رکھوا دو لیلا نے خود آفتابہ ہاتھ مین لیا آگے آگے ملکہ سلما پیچھے پیچھے لیلا تھیں بیت الخلا مین گئین دو دون کا اس پیچھے

میں جانا اور خواجہ صاحبقران سے کہہ دے ہیں آقا میرے عقد کے میں ضرور فرمائیے میں نے واسطے ملکہ
سلما کے اپنی جان نثار دی صاحبقران فرماتے ہیں لیلا کو اختیار ہے نہ مانیں گی تو میں کیا زبردستی کرونگا
عمرو نے کہا میرے دل کو یقین ہے کہ میرے کہنے پر اسکو بھی توجہ ہوئی رات کو اشارے بھی ہوئے تعجب
پائی جاتی ہے صاحبقران فرماتے ہیں مجھسے تو یہ کہتی تھی کہ میں کسی طرح عمرو کو قبول نہ کرونگی عمرو نے عرض
کی خدا آپ کو سلامت رکھے آپ میری سفارش کر دیجئے مقبول تاجدار کو بھی یہی منظور ہے کہ خواجہ کا
عقد ساتھ لیلا کے ہو یہاں کنیزیں در بیت الخلا پر کھڑی ہیں جب عرصہ گذرا تو انھوں نے آواز دی کچھ
صدا نہ آئی ایک کنیز نے پکار کر کہا خواجہ یہاں تشریف لائیے ملکہ و وزیرزادی کو بیت الخلا گئے ہوئے
عرصہ ہوا ہے کئی آوازیں دیں کوئی جواب بھی نہیں دیتا عمرو گھبرا کے دوڑا کنیزوں سے کہا تم راز دار ہو
اندر جاؤ کنیزیں جو اندر گئیں دیکھا ملکہ سلما و لیلا نہیں ہیں زمین سے معلوم ہوتا ہے کوئی نکلا طبقہ زمین کا
پھٹا ہوا کچھ ماش کے دانے بھی پڑے ہیں عمرو نے تو ہائے ملکۂ عالم کہکے چیخ ماری صاحبقران
عمرو کی آواز سنکر دوڑے پوچھا کیوں خواجہ خیر تو ہے عمرو نے کہا ای شہریار بیت الخلا سے شاہزادی اور
وزیرزادی غائب ہو گئیں صاحبقران گھبرا کے دوڑے مقبول تاجدار سیارہ اختر شناس
ترتیب آیا ملک اختر و آفتاب وغیرہ و ملکہ خورشید برق وش سب نے آ کے جاؤ کیا ہر چند جستجو کی عقل
دوڑائی پر ذہن میں نہ آیا کون لیگیا امیر نے فرمایا کہ فتاحی طلسم ہو چکی جبتک ملکہ کا پتہ نہ ملیگا حمزہ تلاش
لوح کو نہ جائیگا عمرو کا تڑپنا پھڑکنا عرض کرنا یہ کون دشمن لگا ہوا تھا ملکہ خورشید برق وش نے کہا خواجہ
بیقرار نہ ہو صبر کرو یہ مقدمہ معشوق طلسم کشا ہے پتہ ملیگا غنچۂ آرزو کھلیگا کوئی آنکھ اٹھا کر دیکھ نہیں سکتا تقدیر
میں جو رنج و ملال ہے وہ ضرور ہوگا خواجہ کو ہاتھ پکڑ کے الگ لائیں کہا خواجہ صاحبقران کو تلاش
لوح پر آمادہ کرو عمرو نے کہا انکے ہوش درست نہیں ہیں تلاش لوح کون کریگا ملکہ خورشید نے کہا خواجہ بدون
حصول لوح کوئی مطلب نہ نکلے گا لوح کنجی ہے قفل طلسم کی مقامات طلسم باطن پر پہونچنا دشوار ہوگا
یہ بخوبی ظاہر ہے کہ سب ساحر آپ کے نام کے دشمن ہیں میرے واسطے بھی رہزن ہیں آٹھ پہر سب کو
یہی فکر ہے کہ ملکہ خورشید کو صاحبقران سے جدا کریں میں سلطنت طلسم کی ذی حق ہوں میرے
باپ کو اس بدعت سے مارا میں سالہا سال قید رہی اتفاق کی بات ہے یہ بات بن گئی مگر آپ تلاش لوح میں
تامل نہ کریں عمرو نے کہا میں عرض کرونگا جانے نہ جانے کا انکو اختیار ہے صاحبقران جو پلٹ کے
بارگاہ حشمانی میں آئے سر جھکا کے بیٹھے کسی سے کلام نہیں کرتے عمرو نے عرض کی ملکہ خورشید
فرماتی ہیں کہ آپ تلاش لوح میں مصروف ہوں امیر نے فرمایا کہ خواجہ میری تو عجب کیفیت ہے مجھے تو
کلام کرنا دشوار ہے کیا کہوں کہ کیا کیفیت ہے جی چاہتا ہے آپ دوا نہ ترک کروں طرف کسی صحراے وحشت
خیز کے نکل جاؤں ناقہ مجنوں بنجاؤں فقیر بنکے بیٹھوں ابھی جفا سے اسنے مہلت پائی تھی فلک نے پھر
گرفتار پنجۂ تقدیر کرایا مجھسے نہیں ممکن ہے کہ میں تلاش لوح میں جاؤں یہ ذکر تھا کہ ہرکارے دوڑے
ہوئے آئے عرض کی سمندر جادو طرف سے شاہان طلسم کے ایک لاکھ فوج لیکر آیا ہے امیر نے
رو کے فرمایا ہم اپنے حال پر ملال ہیں جو شاہان طلسم چین نہیں لینے دیتے ملک اختر نے عرض کی
حضور اسکا فکر نہ کریں ملکہ خورشید برق وش بھی تباہ ہو گئیں اختر نے عرض کی ای شہ ساحران

ایک بجو رہی اُسی وقت نقارے پر چوب پڑی ملکہ خورشید برق وش نے سب لشکر تیار کیا لشکر
ساحران سے آگے بڑھکے اُتری ملکہ خورشید و آفتاب پنہاں رہی ہیں سب ساحر و سردار استادہ ہیں
ہیں کہ صحرا سے گرد اُڑی دیکھا سب نے کہ سمندر جادو نہایت جوش و خروش میں دریا دلی دکھاتا ہوا
فوج میں پہلا اسکی فوج میں تین لاکھ ساحر اسکی پشت پر کھڑے ہوکے سمندر دیکھنے لگا کہ ملکہ خورشید
سب کے آگے زنار وغیرہ نہایت رعنائی سے کھڑی ہیں آمد آمد فوج ساحران دیکھ رہے ہیں دو کوس
لشکر لشکر کو اُتارا ساحران غدار جا بجا اُترنے لگے ساحروں نے اپنے اپنے خیمے استادہ کیے اب سب
ساحروں پر علم ملکہ خورشید کا ہے سب لشکر کا انتظام کر رہے ہیں خیمے میں کانپ کے فرماتی ہیں کہ
تمکو ان لوگوں کو کچھ خوف خدا اور رسول نہیں ملک و مال کیا آبرو کی خواہش ہوئی اب جان کے طالب ہیں
کیا یہ تھا ہم پر غالب ہیں سمندر نے جو ملکہ خورشید برق وش کو دیکھا دور سے سلام کیا ملکہ نے فرمایا
وہ تمکو ام بد انجام مردود خاص و عام تجکو شرم نہیں آتی ہمکو سلام کرتا ہے طعن و تشنیع کرتا ہے خیر میدان کارزار
میں سمجھا جائیگا سمندر کانپتا ہوا بارگاہ میں آیا مشیروں وزیروں سے صلاح کرنے لگا کہ عجب بڑی مشکل
کی بات ہے کہ ملکہ خورشید برق وش سب کی افسر ہیں زنار و آفتاب بھی موجود ہیں میں سب سے
مقابلہ کرونگا اگر ملکہ خورشید نکلیں تو مجھے اُنسے مقابلے میں حجاب ہوگا ایک دن وہ تھا کہ بطور ملازم
اُنکے والد کے پاس حاضر ہوا اب شاہان نور افشان کو نامہ لکھا جائے کہ ایک ساحر کوئی اور
روانہ کیجیے کہ اگر ملکہ خورشید میدان میں نکلیں تو اُنسے مقابلہ کرے اور میں سب سے سمجھ لونگا اسی
مضمون کا نامہ روانہ کیا شاہان نور افشان تخت پر بیٹھے ہیں نامے کو پڑھکے سحر العجائب نے آواز
دی کہ سمندر نے مدد طلب کی ہے ایک ساحر ہے شیران سلطنت میں کہ نام اُسکا سرخاب دریا نشین ہے
اپنے مقام سے اُٹھا کہ حضور خورشید سے جا کر مقابلہ کرے کہ میاں سمندر بہت خوف کرتے ہیں میں جاکر
مقابلہ کرونگا بی خورشید کی مشکیں باندھ کے لاؤنگا سحر العجائب نے تین لاکھ ساحر اسکے بھی ساتھ کیے
سرخاب دریا نشین اُسیوقت لشکر تیار کر کے چلا سمندر کو آتے ہوئے دو دن گذرے طبل جنگی
نہیں بجوایا کہہ رہا ہے کہ بڑا خوف ہے بڑے شرم کی بات ہے جسکے ملازم رہے اُسی سے مقابلہ کریں جب
سامنے جاتے ہیں تو آنکھ نیچی ہے کیونکر مقابلہ کرینگے یکایک ہرکاروں نے خبر دی کہ سرخاب دریا نشین
آتا ہے سمندر نے جو سنا کہ سرخاب دریا نشین قریب آپہونچا ہے استقبال چلا سرخاب دریا نشین
گھوڑے پر سوار تین لاکھ ساحر پشت پر راہ میں دونوں بھٹے ملاقات ہوئی سمندر نے سرخاب کو
سلام کیا سرخاب نے جواب دیا سمندر نے کہا بھائی بڑے تعجب کی بات ہے تم مجھسے زیادہ مقرب رہے
اگر ملکہ خورشید برق وش میدان میں نکلیں ایک دن وہ تھا کہ اُنکے سامنے ہاتھ باندھے کھڑے
رہتے تھے آج اُنسے مقابلہ کریں سرخاب نے کہا ہم تو ملکہ خورشید کی مشکیں باندھینگے کیا اُنسے
سحر میں کم ہیں سمندر نے کہا بھائی ذرا سمجھ کے بات کرو ایسے کلمات سخت نہ کہو حقیقت میں سحر العجائب
و معمر الغرائب نے بڑی غلطی کی ہے کہ شاہ حامی ہے ہر ملکہ کو قید کیا پھر خوف نہ آیا دیکھیے اُنکی خدا نے کیا مدد کی
کس طرح عمرو پہونچا کس لطف سے رہا کیا خدائے نادیدہ نے گھر میں انصاف ہے سرخاب نے کہا اے سمندر
تجھے کیا ہو گیا ہے کہ شاہان نور افشان کو برا کہتا ہے اور تعریف مذہب خدائے نادیدہ کرتا ہے کیا ساحری بھی چھ

پھر کمان دونون کو پکڑ لو چار طرف سے ساحر بلوہ کرتے ہین جب آفتاب نے اشارہ کیا غول سے نکلکر
مثل تیر اعظم چمکی ہر جسم غول پر جا پڑی ہزارون کے سر کاٹ لیے زنتار نے بڑھکر سرخاب پر سحر کیا آفتاب
خوب زد و برد شور سے لڑ رہی ہے سرخاب کا جو سامنا پڑا للکارا نامرد کہان جاتا ہے آگے نہ بڑھنا ورنہ
بہت پچھتائیگا سمندر رخ نے کہا اچھا کیا مذہب کو پختہ کرتا تھا تجھے کیون ناگوار ہوا جو ہزارہا بندگان خدا
کو قتل کرا دیا کیا مجکو نفع ہوا سرخاب نے گولا مارا آفتاب نے چمک کے وہ گولا کاٹا گولا جو کٹ کے
گرا اسمین سے برق چمکی سر پر سرخاب کے گری سرخاب کا سر زخمی ہوا سرخاب نے اپنا خون ملکہ
آفتاب پر کھینچ مارا آفتاب تڑپ کر الگ ہوئی اپنے کو گولے سے بچایا ہاتھ جو ہلایا برق تڑپ کر
گری کہ سر سرخاب کا زخمی ہوا تو سمندر بھی پلٹ پڑا فوج سرخاب کو قتل کرنا شروع کیا سرخاب
چاہتا ہے بھاگ کے نکل جاؤن آفتاب و سمندر نے فوج کو گھیر لیا بڑے زد و برد شور سے قتل کر رہے
ہین قضائے کار ملکہ مہران آسمان سیر واسطے سیر و شکار کے نکلی ہین تخت پر سوار ساتھ لاکھ
ساحر ہمراہ سیر کرتی ہوئی جاتی ہین کہ آہ ہو کی صدا کان مین پہونچی ہان جو سر اٹھا کے دیکھا ملکہ
آفتاب شعلہ مزاج تڑپ تڑپ کے لڑ رہی ہین ایکطرف سمندر رخ بادہ جوش و خروش مین قتل کرتا ہوا
سرخاب کے لشکر کو جاتا ہے مہران یہ کہہ رہی ہے کہ میرے سامنے سمندر واسطے مدد کے طلسم کشا کے
گیا تھا اور سرخاب اسکی مدد کو بھیجا گیا تھا انکے لڑنے کا کیا باعث کنیزون نے بڑھکر خبر دی کہ ان
دونون مین تکرار ہوئی آپس مین لڑنے لگے آفتاب نے اگر سمندر کا ساتھ دیا سرخاب کو زخمی کیا اب
لشکر سرخاب نے شکست کھائی وہ قتل کرتی ہوئی چلی آتی ہین کئی لاکھ جادوگر مارے گئے لاشون کے
انبار ہین تماشا عرض کرتے ہین کہ سمندر نے مسلمانون سے فریاد ہین کی انھون نے خبر پائی وہ دوڑ
پڑے انکو نہین معلوم خبر کسنے دی یہ سنکر مہران کو غصہ آیا کہا مسلمان بڑے ظالم ہین یہ لوگ آپس مین
لڑے تھے انھون نے کیون دخل دیا لڑتے بھڑتے ہمارے دربار مین فریادی آتے انصاف کیا جاتا
جسکی خطا ہوتی اسکو سزا دیجاتی یہ کہکے تخت سے اٹھی ساتھ لاکھ جادوگر بھی ہمراہ لیکر بڑھے کہ حضور
تکلیف نہ کرین جسکو حکم ہو مشکین باندھ کے سامنے لائین کہا صاحبو آفتاب کو دیکھو بیر انکی جان کیا
ہو رہی ہین کہ دربار مین بھگا کرین مسلمان پھرا کر لے گئے ہ نب طلسم کشا کی عاشق ہشمین ہین بی زنتار
نے بھی یہی کام کیا ایک طلسم کشا پر یہ صدہا نازنینان سیمبین عاشق ہوئی ہین حمزہ کے میان اسمعیل بن
جائیگا ایک میان طلسم کشا اگر اسقدر معشوقان دہر پھر وان شہزادیون نے اپنی خوبیان کی ہین مین آج
آفتاب کو زندہ نہ چھوڑونگی یہ کہکے تخت سے اٹھی جیسے ہی آفتاب کرسی کہ جلوے سے ظاہر ہوا انہمہ ملکہ
مہران آسمان سیر خاتون محل شہنشاہ طلسم آفتاب کی جو نگاہ پڑی گھبرا گئی چاہا نکل جاؤن مہران نے
سحر کیا آفتاب مین گھس لگا ایک عقرب سیاہ پیدا ہوا آتے آگے ڈنک مارا آفتاب تھرا گئی لڑکھڑا کر
گری چہرہ سیاہ و حال تباہ کنیزون نے چاہا سنبھالین مہران نے سحر کیا کنیزین جلنے لگین کئی ہزار کنیزین
جلکر گرین سمندر پر نعرہ کیا اد سمندر بڑا جوش و خروش ہو کے مسلمانون کو پکارے مدد بلایا ہے سمندر
نے پلٹ کر جواب دیا کیا بیہودہ بکتی ہے ہم انکے غلام ہین ہمارے مالک نے خبر پائی آتے ہین تیرے لگو کی
زوجہ ہیر تھر اسون کو پکڑ پاس نہ آیا شہنشاہ کو کب کر قید کر لیا اس پر یہ غرور ادھر ام کی فکر اپنی یاد

زبان ہو گیا سامنے سے ہٹ جا ورنہ بہت پچھتائیگی کل کا ذکر ہے شہر مہرانیہ میں کہ سے پہنچی تھی جا کر
سحر العجائب کے گھر میں بیٹھی بڑی شاہزادی ہو گئی مہران جل گئی سمندر پر سحر کیا ایک حباب گرا پیچ
دریا زنجیر ہو کر لگے میں پڑی سمندر کو پکڑ لیا چہار سمت سے ساحر ٹوٹ پڑے کشاں کشاں سامنے لیکر
آئے تخت اسکا ٹھہرا ہوا ہے کل ساحر جمع ہیں آفتاب و سمندر مشکین بندھی ہوئی سامنے آئے مارے
غرور کے زبان میں سوزن بھی نہیں دیا مہران نے پکار کر آواز دی ارے دیکھو جنگل میں اسوقت
عیب آدم خوار پھر رہا ہوگا انکو کہا جا دیگا کنیزیں گئیں جا کے دیکھا جنگل میں نخل کے سائے میں ایک
جادو گر بیٹھا ہے جانور مرے ہوے اسکے سامنے پڑے ہیں ہر مرتبہ قصد کرتا ہے کہ گوشت انکا کھاؤں آپ ہی آپ
کہ رہا ہے کہ بھلا کس جانور کو کھاؤں جو کوئی کئی دن کا مرا ہوا ہو کس سے شروع کروں کنیزوں نے پکارا اے
عیب آدم خوار چلو ملکہ مہران آسمان سیر بلاتی ہیں دو گنہگار تمکو کھانے کو ملینگے عیب جھومتا ہوا
چلا یہاں جب آفتاب اور سمندر پکڑے گئے تو ذکار [illegible] سپاہی لشکر میں آئی اور خورشید برق وش سے خبر
کی خورشید یہ سنکر اٹھی کہا ابھی جا کر حرامزادی سے سمجھونگی مہران آسمان سیر بڑی مغرور ہو گئی ہے آخر
وغیرہ ہاں ہاں کرتے ہوے آئے کہ حضور تکلیف نہ فرمائیں ہم لوگ جاتے ہیں انکو چھڑا کر لاتے ہیں خورشید
کے ساتھ سب ساحر تیار ہونے لگے کوئی کمر باندھ رہا ہے کوئی اسباب جمع کر رہا ہے کوئی کہتا ہے ابھی
جا کر قیامت برپا کرینگے مگر اخضر نہایت عقلمند ساحر ہے بادشاہ طلسم [illegible] سے کہہ رہا ہے کہ میں نے مہران
کو نہیں دیکھا سنتا ہوں کہ سحر العجائب کی چھوکری ہے انھوں نے زر و جواہر تحفے وغیرہ بھی دیے ہونگے ہتھیار
طلسم اسکے قبضے میں ہونگے ملکہ خورشید سے اسکا مقابلہ ہونا مناسب نہیں صاحبو جہانتک ہو سکے
ملکہ کو روکو یہ برائے مقابلہ مہران آسمان سیر نہ جائیں اول تو اس بات پر وہ زیادہ رشک کریگی کہ معلوم ہے
اسکا عاشق تھا قید کیا تھا اسی واسطے کہ اپنے قبضے میں کروں خواجہ عمرو رہا کر لائے وہ دونوں بھیا
آنکہ پھر اسی فکر میں رہتے ہیں کہ صاحبقران سے اور فلاں ساحر سے کیا گذری یتیل ہمیشہ ساحری
اسکے پاس ہے مرأت واقعہ میں بھی حال دیکھ سکتا ہے ایسا نہ ہو وہ خود آپڑے کنیزیں ملکہ سے بڑھ بڑھ
کے عرض کرتی ہیں ملکہ جواب دیتی ہیں صاحبقران باتوں میں دخل نہ دو بڑے افسوس کی بات ہے
کہ ہمارا سردار جائے قید ہو ہم اسکی مدد کو نہ جائیں کل کو کوئی ہمسے کیا امید رکھیگا صاحبقران زمان
اپنے ملازموں کا کسقدر پاس کرتے ہیں دیکھو انکی سلطنت کو کیا بعد ہے اگر ایک خدمتگار کہیں قید
ہو جاتا ہے تو انہیں کیسی کاوش کرتے ہیں میں بھی تو انہیں کی کنیز ہوں کیوں اپنے ساتھ والوں کو عزیز رکھوں
یہاں تو ملکہ خورشید کو روک رہے ہیں ملکہ نہیں مانتی اسلحہ سے ہر ذات پیرا آراستہ کر رہی ہیں تاج یاقوت نگار
عطائے صاحبقران سر پر رکھا ہے بھاری لباس زیب جسم فرمایا کنیزیں بھی آراستہ ہوئیں گلعذار نگین قبا
اہالیان لشکر کو ترغیب دے رہی ہیں کہ آج خوب مقابلہ پڑیگا مہران سے مقابلہ ہے کنیزیں کہتی ہیں وہ کسی
بازاری کیا ہے اسکی خورد اچاک نکلے گی یا مشکیں باندھ کر لائینگے لشکر میں تلاطم ہے یہ خبر صاحبقران کو پہنچی
بارگاہ سے نکل آئے خواجہ عمرو بھی ساتھ ہیں امیر نے اسکے ہاتھ پکڑ لیا فرمایا اے ملکہ عالم تم کیوں
غصہ کرتی ہو اگر انپر کوئی جفا پڑیگی ہم خود جا بیٹھے رہا کر کے لائینگے خواجہ عمرو دیو بیٹے کہا اختیار تکلیف
کرنا ہے ضرور نہیں ملکہ نے سر جھکا لیا دست بستہ عرض کی حضور ایسا نہ فرمائیں میں ضرور جاؤنگی امیر کے آنے

سے جملہ سردار بہرام وغیرہ بھی آئے ملکہ خورشید شرمائی ہوئی سر جھکائے ہوئے امیر تو تو کچھ جواب
نہین دیتی ہین مگر اور زبان ست یہ جواب ہے کہ آپ لوگ کیون گرد کا دخل کرتے مین مین ضرور جاؤنگی بیان
دیہ رنگ ہے جملہ سردار ملکہ کو سمجھا رہے ہین اور ملکہ نہین مانتین آخر مین لاچار ہو کے یہ فرمایا کہ جو مجھکو زیادہ
دق کیا جائیگا تو مین چھپ کے چلی جاؤنگی مگر آفتاب و سمندر کو اپنے ساتھ لاؤنگی زبان کٹین ہین مہیب آدم خوار
کو ملاکر لے لین مہران آسمان سیر نے دونون کی زبان مین سوزن دلوایا سمندر رو آفتاب بندھے ہوئے
کھڑے مین یہ مہیب آدم خوار اگر سوچی خلط کرتا ہوا دمن سے نعرہ کیا منم مہیب آدم خوار غلام شہنشاہ
طلسم نور افشان دس جانور روز کھاتا ہون جب آدمی کا گوشت ملتا ہے اس نعمت کو کھا کر بہت خوش ہوتا ہون
شہنشاہ کو دعائین دیتا ہون مہران نے کہا ای مہیب آدم خوار یہ دونون گنہگار حاضر ہین انکو لے
جا دسکم ملگیا کہ انکو کھا لینا مہیب خوب قہقہے مار کے ہنسا مہران نے کہا ای مہیب کیا ہنستے ہو کہا مین
اپنی عقل پر ناز کرتا ہون کہ اسوقت کیا خوب بات سوجھی جو سمجھا وہی ہوا ملکہ نے کہا ان دونون کو مہیب
نے دونون کو اٹھا لیا کہا اپنا سحر تو اتار لیجیے جب انکو چبا کر نگلونگا تو انکو تکلیف پہونچے مہران نے
دونون پر سے سحر اتار لیا زبان مین سوزن دے دیا اسوقت ملکہ آفتاب کی بیقراری یاد مین صاحبزادون
کی اشکباری رو رہی ہین یہ اشعار عبرت آثار زبان حال سے فرما رہی ہین

غزل [illegible]

کلام یار کی ہم تنگی دہن مین نہین | یہ گفتگو ہے سوے [illegible]ن مین نہین
خیال رخ ہے تو دل کسطرح ہو بیداغ | یہ روشنی تو کسی شمع انجمن مین نہین
وہ ناتوان ہون کہ کہتے ہین لوگ دفن کرو | کفن ہے قبر مین مردہ مگر کفن مین نہین
خدا کے واسطے سر کو اٹھاؤ ذرا تو سے | غضب کی شرم ہے یہ شرم تو دلھن مین نہین
ستال دیتے ہین شاعر سمجھ کے کیا اُس سے | تمھاری آنکھ کی شوخی کسی ہرن مین نہین
سوال وصل کا دیتے نہین جواب مجھے | عجیب بات ہے گویا زبان دہن مین نہین
عبث ہے شہرہ خوبی عروس دنیا مین | یہ بھینی بھینی تو خوشبو کسی دلھن مین نہین
کیے ہین نالۂ سوزان یہ کسنے گلشن مین | وہ کون شاخ ہے جو سوختہ چمن مین نہین
کریگے صید یہ صیاد کسکو حیران ہون | نشان بلبل بے خانمان چمن مین نہین
برائے سیر چمن کوئی آئیگا یا رب | خوشی سے ہر گل تر اپنے پیرہن مین نہین
ہے بعد مرگ بھی وحشت کا زور شور وہی | ہے رنگ جیب کوئی تار تک کفن مین نہین
تمھارے پھول سے عارض مین ہے جو شادابی | یہ رنگ روپ تو نسرین و نسترن مین نہین
سنی ہے آمد صیاد کی خبر شاید | ہجوم بلبلون کا آج کل چمن مین نہین
بہار گلشن الفت ہے دیدہ کے قابل | چمن مین پھولون کے جھلوگے گا یہ ان بن مین نہین
تمھارے گیسوئے عنبر فشان کی بو ای گل | تتار مین تو کہان نافۂ ختن مین نہین
عجیب حسن سے بل رخ پہ کرتے ہین گیسو | یہ پیچ و خم تو کسی مار و یاسمن مین نہین
جو کنگھی کرتے ہو تو دیکھو سنبھال کر کرنا | دل غریب تو گیسوے پر شکن مین نہین
کیا ہے گرمی رخسار آتشین نے خشک | [illegible]ی کا نام بھی سر چشمۂ دہن مین نہین

نجات نار جہنم سے غیر ممکن ہے | تمہلو زمرہ حب آل شفاعت بن ہیں

حبیب نے کہا چپ رہ کیا بیہودہ بکتی ہے یہ کہکے دونون کو ہاتھ پر اُٹھا لیا کہا ملکہ عالم لیے جاتا ہون مہران نے کہا تمہین اختیار ہے حبیب اُسیوقت آفتاب و سمندر کو لیکر چلا چلتے وقت ایک پرچہ کاغذ کا ہاتھ میں دیا کہا ملکہ اسکو پڑھ لیجیے گا غلام نے ایکی مینے مین اتنے آدمی کھائے آپ کے اقبال سے شکم پر رہتا ہے یہ پرچہ پھینک کر حبیب لیے ہوئے دونون کو بھاگا چشم زدن مین آنکھون سے مخفی ہوا مصاحبون نے کہا ملاحظہ تو فرمائیے اس پرچے مین کتنے آدمی لکھے ہیں ملکہ نے جو پرچہ کھولا اُس مین لکھا تھا او ملعونہ تیری مجال تھی کہ ملازمان صاحبقران کو قید کرے العبد عمرو قران تصنیف مصنف

سریع السیر چون باد بہاری | جہان سر ہنگ در خنجر گذاری | امیدان از دم اتش فشانم | منم مہتر قران تشبیر زمانم

اُدھر یہ دیکھا تو نے ملکہ آفتاب و سمندر کو لیے جاتا ہون مہران آسمان سیر کو سناٹا آگیا رنگ رو متغیر ہوا مصاحبون نے پوچھا حضور خیر تو ہے مہران نے کہا صاحبو بڑا غضب ہوا حبیب آدم خوار مارا گیا مہتر قران نے پہلے ہی اُسکو پکڑ کے زندہ درگور کر دیا اُسی کی شکل بنکر بیٹھا تھا جنے اُسے بلوایا ہی آفتاب و سمندر کو لے گیا یہ کہکے رنجیدہ ہوئی کہا میں جاکر شاہان طلسم نور افشان سے فریاد کرونگی مہتر قران نے یہ حرکت کی عذاب شہنشاہی میں مبتلا ہوگا یہ کہکے رنجیدہ ہوئی طرف قلعہ طلسمی کے جاتی ہے یہان صاحبقران زمان وغیرہ ملکہ خورشید برق وش کو سمجھا رہے ہیں کہ سامنے سے گرد اُٹھی دیکھا کہ مہتر قران سمندر و آفتاب کو لیے ہوئے زبان سے سوزن نکالتے ہوئے آپہونچے آفتاب و سمندر نے دیکھا کہ جملہ ساحران نامی و سرداران گرامی ایک مقام پر کمر بستہ ہیں لشکر ساحران تیار ہو رہا ہے سمندر بحکم صاحبقران سے قدمبوس ہوا گو دیر نے لگا صاحبقران نے فرمایا کیونکر رہائی پائی عرض کی آپ کے عیار مہتر قران عالی وقار ہمکو رہا کر کے لائے صاحبقران نے مہتر قران کو بہت بھاری خلعت دیا عمرو نے کہا یہ کیا بڑی بات ہوئی ایک جادوگر کی شکل بنکر ساتھ گئے چلے گئے واہ کیا خوب عیاری ہے لو میان قران خلعت اُتار دو بادشاہون کی دی ہوئی چیزین آٹھ پہر نہین پہنے رہتے ہیں ہم احتیاط سے رکھ چھوڑینگے قران نے سہولیت مین خلعت اُتار دیے یہ دیا خواجہ نے چوم چاٹ کے نذر زنبیل کیا شاہان نور افشان دربار مین بیٹھے تھے کہ مہران روتی ہوئی آکے بیوفی شاہون سے سب حال بیان کیا پرچہ بھی دکھایا کہ مہتر قران نے یہ بے ادبی میرے ساتھ کی سحر العجائب بائین طرف بیٹھے کہا ارے کوئی حاضر ہے قلماق جادو برادر ارماق ایک ساحر ہے اپنے فلک سے اُترا ارماق وہ ساحر ہے کہ ذکر آچکا جب قلماق سامنے آیا اور کہا غلام کو حکم ہو کہ غلام جاکے مسلمانون کو سزا دے سحر العجائب نے کہا کہ ہمکو عیارون سے بڑا رنج ہے بجا مناسب ہے کہ جاکر پہلے عیارون کی فکر کرو عمرو و قران و برق اگر ان تینون کو ساتھ پکڑ لائے تو عہدہ وزارت ملیگا کئی وزیر مارے گئے جگہ اُنکی خالی ہے یہی عہدہ تمکو مل جائیگا قلماق نے کہا غلام ایسا ہی کریگا یہ کہکے قلماق تخت پر سوار ہوا تین لاکھ فوج کی جمعیت سے چلا جب باہر نکلا تو ارماق اسکا بھائی بیقرار ہو کے آیا کہا اے برادر اگر عمرو کو گرفتار کرنا تو میرے پاس روانہ کرنا مجھے عمرو کے دیکھنے کا بڑا اشتیاق ہے اُسکی عیاریان جو ہوش کر باتین دیکھین تو ہوش اُڑ گئے کہ یہ عیاریان اسکو کہان سے دستیاب ہوئین میرے پاس

آئے تو میں قتل کروں اور پوچھوں کہ یہ عیاریاں کہاں سے دستیاب ہوئیں قلماق نے کہا میں ضرور قید عمرو کی اردادہ کرونگا یہ کہکے تین لاکھ ساحروں کی جمعیت سے طرف لشکر اسلام کے چلا پہلی منزل میں راہ میں ایک قلعہ ہے کہ زر مہر جادو وہاں کا حاکم ہے خبر سنی کہ قلماق آتا ہے سنا کہ مصاحبان شہنشاہ سے ہے زر مہر جادو تخت پر سوار ہو انکے آیا استقبال کرکے قلماق کو اپنے قلعے میں لایا سامان دعوت مہیا کیا قلماق واسطے سیر کے نکلا پھرتے پھرتے قریب ایک باغ کے گذر ہوا اسم کرکے بلند ہوا اب جو دیکھا تو سبحان اللہ باغ بہشت آئین بیچ میں باغ کے چبوترہ بلور کا مسند پر ایک نازنین مہ جبین نہایت حسین بیٹھی ہے گانا ہو رہا ہے ایک نازنین شوخ و شنگ موسوم بہ اورنگ یہ غزل گا رہی ہے

**نظم**

موسم گل میں عبث کرتی ہے نالے بلبل
دست صیاد سے للہ بچالے بلبل
اشک بھر آتے ہیں آنکھوں میں برنگ شبنم
گھر کو صیاد ذرا باغ سے جانے بلبل
آتش گل دم نظارہ فروزاں جو ہوئی
جلنے لگتے ہیں ہر نخل کے ڈالے بلبل

کوئی صیاد کے کردے نہ حوالے بلبل
موسم گل ہے کہاں اور کہاں کنج قفس
یاد آتے ہیں جو برسات کے جھولے بلبل
گھات سے ہاتھوں میں لاسا ہے چھپائے
پھر گئے پا سے نظر میں مرے چھالے بلبل

ہے کئی روز سے وہ فکر گرفتاری میں
تجھکو اللہ مصیبت سے نکالے بلبل
شوق سے شاخ گل تر پہ نشیمن کرنا
آشیانے سے نہ بازو کو نکالے بلبل
وجد گلزار کو ہوتا ہے ترے نغموں سے

کنیزوں کے نام لینے سے معلوم ہوا کہ ملکہ منیر آفتاب طلعت دختر زر مہر جادو اپنے باغ میں بیٹھی ہیں ناچ گانا ہو رہا ہے قلماق سر گیا لاکھ ضبط کیا نہ ہو سکا آخر سحر کرتا ہوا اندر آیا ملکہ منیر کو خبر ہوئی کہ قلماق جادو جسکو باواجان نے بطور دعوت اتارا ہے وہ بلا تکلف ہمارے باغ میں چلا آیا منیر نے بنفشہ جلبن سے کہا جاکر انکو روکو کہنا کہ یہاں ملکہ منیر آفتاب طلعت دختر شہنشاہ جلوہ فرما ہیں مرد کا اس جلسے میں کام نہیں یہاں آنے کا ارادہ نکرنا بنفشہ نے جاکر قلماق سے کہا قلماق بنفشہ کے قدموں پر گر پڑا کہا اے بنفشہ ہماری تقریب کرو ملکہ ہمیں سرفراز کریں بنفشہ نے جاکر ملکہ سے کہا ملکہ نے مسکرا کے کہا یہ دیوانہ ہے کہدینا کہ خبردار شامت نہ آوے بڑے بڑے شاہوں کے نامے آئے ہیں نے انکو نہیں قبول کیا تم کس شمار میں ہو اپنی صورت تو بنوا کے یہ یہاں وہ کنیزیں پریچہرہ جمع ہیں کہ اگر راجہ اندر کا گذر ہو تا پریوں کو بھول جاتا اپنے دل میں کیا سمجھا ہے جو ایسی باتیں کرتا ہے جادو جاکر کہدو کہ باغ کے باہر جائے بلا تکلف بے ہمارے پوچھے باغ میں چلے آئے تم والد کے مہمان ہو تمہیے کیا کام ہے قلماق نے کنیزوں سے کہا ملکہ عالم سے کہنا کہ میرا یہ عرض کرنا بالا بالا نہ جائیگا اب ہم انکے باپ سے کہیں گے زر مہر کبھی ہمسے انکار نہ کریگا ہم شیران سلطنت میں سے ہیں برائے گرفتاری عیاران جاتا ہوں عہدہ وزارت ملیگا یہ کہکے قلماق غصے میں کانپتا ہوا آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے چہرہ اداس عالم یاس دل سے باتیں کرتا ہوا کہ میں شکار کو آیا تھا خود شکار ہوا ایسا مجبور و لاچار ہوا دیکھوں زر مہر کیا کہے اگر اسنے انکار کیا تو فساد ہوگا یہ تو دل سے یہ باتیں کرتا ہوا اپنی بارگاہ میں آیا لیکن خواجہ عمرو بن امیہ ضمری جو سامنے صاحبقران کے آئے دیکھا صاحبقران ملول بیٹھے ہیں پوچھا کیوں شہریار خیر تو ہے امیر نے فرمایا خواجہ کل سے بدیع الزمان واسطے شکار کے گئے ابھی تک پلٹ کے نہیں آئے میں نے تاکید کی تھی کہ اے نور نظر ساحروں سے یہ ملک مملو ہے شب کو کہیں نہ رہنا نہیں معلوم کیا معرکہ گذرے امیر نے ہزار ریخ

سنکر خواجہ کو دیے اور کہا تلاش کرکے بدیع الزمان کو لاؤ خواجہ عمرو بارگاہ سے نکلکر نہ جانے پھر آئے سوچنے لگے کہ مین کسطرف جاؤن دیکھا سامنے سے ہرکارے آکر پہونچے غرض کی استاد قلماق جادو طرف سے شاہان طلسم نور افشان کے براے گرفتاری عیاران آمادہ ہی ارادہ کرکے چلا ہی کہ مین سب عیارون کو جاکر گرفتار کرونگا یہان سے بارہ کوس پر قلعہ زرمہر ہے وہان ٹھہر گیا فردا یا پس فردا تک ضرور لائیگا یہ سنکر خواجہ طرف قلعہ زرمہر کے چلے قلماق بارگاہ مین آیا مشیران سلطنت سے اسنے حال اپنے عشق کا بیان کیا سب نے کہا حضور زرمہر جادو سے کہین وہ اپنا فخر جانکر اپنی بیٹی کی شادی آپ کے ساتھ کردیگا حضور کیون ملول ہوتے ہین جوش عشق مین بیقرار قلماق بارگاہ زرمہر مین آیا اسکے بھی جملہ سردار بیٹھے ہین زرمہر نے برابر اپنے تخت کے جگہ دی پریشان پاکر پوچھا کیون برادر مزاج کیسا ہی قلماق کا دل بھر آیا تھا بے اختیار رونے لگا کہا اے برادر کیا کہون عجب کیفیت ہی تبو حالت ہی نظم

پنہان ملول بودن و پیدا گریستن
من خود کنم کہ گریہ بحالم کنی دلے
صد سال میتوان بہ تمنا گریستن
عمرم بگریہ ہاے ہوس صرف شد کنون
تا کی ز شوق سدرہ و طوبی گریستن
عرفی اگر بہ دست نداری کہ در فراق

ای دیدہ شرم دار کہ مشرب نداشت عشق کو
می زیبدت بہ نرگس شہلا گریستن
بیدرد را بہ صحبت ارباب دل چہ کار
عیسی بتازہ یاد مریم و وا گریستن
ہر کس کہ ہست گریہ بحالش ہمیشہ لیک
در دست ز دل نمی برد الا گریستن

خوش در خورست حسرت طوبی گریستن
رسوا نگاہ کردن و رسوا گریستن
گر کام دل بگریہ میسر شدی زیار
خندیدہ آشنا نبود ما گریستن
تا بے بیاد سرو قدے گریہ ہم خوش است
نتوان لبالب تن تنہا گریستن

زرمہر نے گھبرا کر کہا بھائی کیون خیر تو ہی قلماق نے ضبط کرکے کہا اے برادر تم مرتبے سے میرے آگاہ ہو کہ شہنشاہ طلسم نور افشان کا مشیر کہلاتا ہون اب براے گرفتاری عیاران حکم ہوا ہی عہدۂ وزارت ملیگا غنچۂ آرزو کھلیگا مین تمھاری بیٹی پر مائل ہوا اسپر آفتاب طلعت کو دیکھا اپنے ہوش مین نہین ہون اگر چاہتے ہو کہ میری جان بچے تو ابھی شادی کردو یہ بھی خوب جانتے ہو کہ اگر مین شاہان نور افشان سے کہونگا تو وہ بھی تمسے کہینگے تمکو قبول کرنا ہوگا یہ بھی خوب آگاہ ہو کہ مین تمسے کسی بات مین کم نہین ہون سحر مین مشہور عالم ہی اگر سامری و جمشید بھی زندہ ہوتے تو حلقہ غلامی میرا کان مین ڈالتے اسطرح سے کہا کہ زرمہر کو نہایت ناگوار ہوا مگر ضبط کرکے خاموش ہو رہا یہ جواب دیا کہ بھائی تمنے بہت بجا فرمایا شاہان نور افشان کو کسی کی بیٹی بیٹا پر کیا اختیار ہی آج مین اُسکی مان سے ذکر کرونگا کل تمکو جواب صاف دونگا ابھی مین اقرار و انکار کچھ نہین کرتا قلماق غصے مین بارگاہ زرمہر سے اُٹھا اپنی بارگاہ مین آیا ساتھ والون سے کہا ہم جانتے ہین اسی مقام پر فساد ہوگا زرمہر نے ایسا مہمل جواب دیا کہ جی جیا ہتا ہی جیالی پر چڑھ بیٹھون میری عجیب کیفیت ہی کس سے اپنی حالت دل بیان کرون اگر اُس معشوق پریچہرہ کا سامنا ہو تو قدمون پر سر رکھدون ہر وقت یہی خیال ہی قلب ہجوم غم و ملال ہی

نظم

کیا قہر ہے بتوں کی توجہ حیا کے ساتھ
یکسان رہا ہے کون کسی سے لقا کے ساتھ
دیکھا تو آئنے پر نگہ نارسا کے ساتھ
وصل و فراق و شادی و غم ہین وفا کے ساتھ

بیہوش ہو بیقرار ہو کہ کیا کروں کیونکر ہوشیار ہو کہ کام کروں نہیں معلوم کس گلستان کا پھول ہو کس فلک کا قمر ہو بائین شانے پر کمان کیانی پڑی ہوئی تیغہ ہلالی زیب کمر سپر فولادی پشت پر زرہ سونے چاندی کی کڑیون کی زیب جسم حیران حیران روئے زیبا کو دیکھتی ہو اس خیال مین ہو کہ صحرا سے گرد اڑی مجھ بہلیے فراول سامنے سے معلوم ہوئے شرم آئی دل مین یہ خیال ہوا کہ اسی کے ملازم آتے ہین شرما کر ناچار سر زمین پر رکھدیا اپنی مادیان پر سوار ہو کر طرف اپنے باغ کے چلی یہان جو بہلیے فراول آگے پہونچے شاہزادے کو بیہوش پایا گلاب کیوڑہ بیدمشک چھڑکا شاہزادہ ہوشیار ہوا گھبرا کے چہار جانب دیکھنے لگا ملازمون نے پوچھا کیون شہریار مزاج کیسا ہو شاہزادے نے بیقرار ہو کے فرمایا کیا حال بیان کرون عجیب حالت ہی کیا کیفیت اپنی کہین کیونکر خاموش رہین اور دل نہین مانتا لنظم

اور کیا الفت مرد مین دلا ملتا ہی
عشق کامل جو بتون سے ہو خدا ملتا ہی
مین سناتا ہون جو انکو تو وہ یہ کہتے ہین
دہن تنگ کا غنچون سے پتا ملتا ہی
کس زبان سے کرون ہم شکر تری رحمت کا
جو بڑھکر تیغ سے قاتل کی گلا ملتا ہی
تا دل فکر سے کرتا ہون مین عشق کو تشکار
ا کیا ملتا ہی اک غنچہ و کشتا ملتا ہی
دیکھو ہون نہ دلستکین شب غم مین لکھو

سر کو اک داغ جنون ہو تو سر ملتا ہی
کیون یہ بیکار جلاتے ہین دل عاشق کو
گالیان کھاتے ہین کچھ مجکو مزا ملتا ہی
فرقت یار مین اتنا بھی نہ گھبرا اے دل
جو کہ ہم مانگتے ہین اس سے سوا ملتا ہی
داغ دل ہوتے ہین افزا خوشی سے
کمر یار کا مضمون جو نیا ملتا ہی
تو نیا جان کے آنکھو نہین لگاتے عشق
چاند مین یار کا نقشہ جو ذرا ملتا ہی

نہ ابدا عشق مجازی ہو حقیقی کی دلیل
داغ دیتے ہین جو مہرو انھین کیا ملتا ہی
رنگ گل تو کمر یار سے اشبہ ہی کمال
جو کہ جنجر جاتا ہی اک روز دوا ملتا ہی
شوق سے کٹتے ہین اے شوق شہادت کے
جب گلے سے مرے وہ ماہ لقا ملتا ہی
کھولتا ہو گرہ دل کو وہ ناخن کیطرح
نہین اس گل کا غبار لعت یا ملتا ہی

ساتھ وہ آئے حیران کہ شاہزادہ کیا فرماتا ہی نہین معلوم مزاج پر کیا گذری ہی شاہزادہ اسی فکر مین ہو کہ خواجہ بھی اسی مقام پر آ کے پہونچے دیکھا بدیع الزمان زمین پر سر پھیلائے بیٹھے ہین گریہ و زاری کر رہے ہین نہایت پریشان ہو عمرو نے اُنکے کان پکڑ لیے کہا تم تو یہان بیٹھے رو رہے ہو وہان آقائے نامدار کا عجب حال ہو تمھاری یاد مین بیقرار ہین چلو گھر چلو بدیع الزمان کی آنکھون سے آنسو نکلنے لگے کہا عمر نامدار عجب کیفیت ہی اگر آپ مجکو گھر لے جا سکینگے زندہ نہ پا سکینگے اسوقت یہ کیفیت ہی نظم

صفحہ پر اک مرے دیوان کا صف ماتم ہی
دل مین آتا ہی کہ اب اپنے گلے کو کاٹون
اپنے مجموعہ کا ہر ایک ورق برہم ہی
دل کو آنکھون نے کیا کشتہ رخسار بلیغ
عالم الغیب ہوا کوئی انہین محرم ہی
کھینچ لاتا ہی جو جل جاتی ہو جذب دل کی
شانہ و آئینہ مادا کف و ناخن محرم ہی
وعدہ شربت دیدار ہو بیمارون سے
زخم فرقت سے ہیلی وصل ترا مرہم ہی

خاکساری سے جھکا ہی سر شوریدہ مرا
ہم جان چھوڑکے قاتل کو ندامت کم ہی
سے دیکھا ہی محبت کی نظر سے انکو
نہ سمجھتے تھے ہم اسکو ہی فلک بھی ہم ہی
زندگانی سے جو تنگ آ کے ہو دل گھبرایا
منتظر یار کا ہون آنکھون مین جو تنگ دم ہی
بام پر جب سے ہو اک رخ سیہ دیکھا
دم کو دینے کو مسیحا بھی مرا حاضر ہی
وصلت حور کی حسرت نہ ہیکی الس

واقعہ دل کا جو موزون ہو تو مضمون ایسا
وائے بر حال ندامت سے جو کر دل خم ہی
دل کہین جان کہین چشم کہین گوش کہین
صف مژگان ہو تلے زلف سیہ برہم ہی
کیا کہون مین کمر یار ہو کیسی نازک
پوچھے جاتا ہون مرد دل سے کہ کیا عالم ہی
زلف رخ کو مین چھپائے وہ چھپاتے کہتے
روح دیوانہ ہو سپہر فلک اعظم ہی
درد مندان محبت کا ہی تو تسکین بخش
خلد میراث سمجھ اپنی ہی آدم ہی

عمرو نے کہا تم غم مت کرو چلے اپنے باپ کے سامنے بیان کیجیے مین یہ معاملات نہین سنتا آج دو دن آپ کو
گمشدہ ہوئے گذرے بدیع الزمان نے بازو سے جوشن کھولا کہا عمو نامدار یہ بازوبند ملکہ مہجبہ خاتون نے مجکو دیا تھا
اور وہان ملکہ گوہر ملک کی میری خوش دامن ہین ایک سال کا خراج ملک سنجان کا اسمین صرف ہوا عمرو نے
کہا بیٹا حمزہ وہان رو رہا ہی رونے دو مجھسے اپنا حال مفصل کہو بیٹا مان باپ بھی تو بیٹا بیٹا کے بھرے بیٹھے
ہوتے ہین ڈھونڈھ ڈھونڈھ کے شادی کرین گھر مین پردے والی لاؤ بیٹا یہ بازوبند مجھے دو مفصل حال کہو
بدیع الزمان نے بازوبند دیکر عرض کی مین شکار کھیلتا ہوا آتا تھا ایک قاتل عالم کو اس نخل کے
سائے مین دیکھا مین بیہوش ہو کے گرا دیکھ لیجیے نشان سے معلوم ہوتا ہی کہ وہ قاتل یہان بیٹھا
سر میرا زانو پر رکھا ملازمون کی آمد دیکھکر چلدی ہو گی عمرو نے کہا بیٹا تم یہان اترو مین فکر مین جاتا ہون
مین تلاش کر کے لاتا ہون انشاء اللہ پتہ لگا کے آؤنگا بدیع الزمان نے اسی مقام پر بارگاہ استاد
کرائی حیران حیران اترے خواجہ جستجو کرتے ہوئے چلے یہ تو خبر زبانی ہرکارون کی پاچکے تھے قلماق
واسطے روکنے لشکر اسلام کے آتا ہی اب قلعہ زردمہر پر ٹھہرا ہی خواجہ عمرو اسی طرف چلے یہان
قلماق جب بہت گھبرایا زردمہر نے اپنی صحبت مین کہا کہ قلماق کچھ دیوانہ ہوا ہی اپنی صورت تو دیکھے مجھکو اس
نے پیغام دیا تھا کہ اپنی بیٹی کی شادی ہمارے ساتھ کر دیجیے قبول نہ کیا نہ یہ سمجھا کیا سمجھا ہی قلماق کے
ہرکارے گئے ہوئے تھے انھون نے آکر قلماق سے کہا قلماق یہ سنکر برہم ہوا کہا یہ زردمہر کیا سمجھا ہی
ابتدا دم بھر مین ٹکڑے ٹکڑے معشوق لونگا یہ کہکے ایک نامہ لکھا کہ اے زردمہر بہتر یہ ہی کہ بیٹی کی شادی
ہمارے ساتھ کر دو ورنہ بہت پچتاؤ گے یہ نامہ جو زردمہر کے پاس پہونچا زردمہر نے نامے کو چاک کیا اور
جواب صاف دیا قلماق نے لشکر اپنا علیحدہ کیا قلعے سے تین کوس ہٹ کے اترا زردمہر نے بھی
سامان لشکر کشی کیا جانبین سے طبل جنگی بجے صبح کو دونون لشکر میدان مین آئے قلماق میدان
مین نکلا چار چار دو گرز زردمہر کے دن بھر مین قتل کیے زردمہر کبیدہ کبیدہ یا زردمہر کو ہزار تردد ہی قلماق
یہ کہکے پلٹا کہ اے زردمہر کل میدان مین میرے تمھارے مقابلہ ہوگا ٹکڑے ٹکڑے قلعہ لونگا یہ کہکے پلٹا
ایک ہفتے کی مہلت قلماق سے زردمہر نے لی پریشان تھا کہ کیا کرون کبھی خیال مین آتا ہی کہ شاہان
نورافشان کو عرضی لکھون اسی تردد مین یہ کہکر مہلت لی ہی کہ آٹھوین دن یا شادی کر دونگا یا مقابلہ
کرونگا یہ تو اس تردد مین ہی خواجہ جو وہان پہونچے یہ معرکہ دیکھا رات کو ایک کنیز کی شکل بنکر باغ مین ملکہ
منیر کے آئے جب جلسہ آراستہ ہوا اس جلسے مین ہو کے ملکہ سے ملاقات کی اپنا حال ظاہر کیا ملکہ
رونے لگین کہا خواجہ تمھارا احسان ہوگا یہان قیامت برپا ہی قلماق نے والد کو بہت حیران کیا
ہی ایک ہفتے کی مہلت بمشکل لی ہی شاہزادہ یہان آئے مین اسکے ساتھ نکل جاؤن خواجہ جاکر
بدیع الزمان کو اس باغ مین لایے عاشق و معشوق سے ملاقات ہوئی ادھر شکایت و شکایتین
نکلے جب جلسے مین آکے بیٹھے خواجہ نے اس روز خوب نوازی کی ملکہ منیر کی وزیرزادی بیٹھے
شعلہ رخسار اسپر خواجہ مائل ہوئے ملکہ سے کہا یہ میری بلائین لیتی ہی شعلہ رخسار نے کہا
اس نگوڑے کے منہ مین آگ لگے اس نگوڑے کی آنکھون مین چربی چھائی ہی نگوڑا مارا جائیگا
خواجہ نے بمشکل اسکو بھی راضی کیا لیکن بدیع الزمان نے ملکہ کو بہت متردد پایا شاہزادہ

بدیع الزمان نے بہ مشکل پوچھا ملکہ رونے لگین کہا ای شہریار کیا عرض کرون بڑا ظلم آپ کے آنے کا تھا تقدیر نے آپ کو بلا دیا مجھے اپنے محبت دار لوگون سے یہ امید نہ تھی مگر خدا ے نادیدہ نے بڑا فضل کیا اپنی تو یہ کیفیت ہی

نظم

ای جنون خار ہون صحرا کی ہوا سے پیدا
ہو گئے رنگ یہ دنیا کی ہوا سے پیدا
لالہ و گل ہین زمین پر تو فلک پر شفق
گل کی بو بات ہوے تجھ جو ذرا سے پیدا
وصوپ مین نو جو نکلتا ہی کبھی ای خورشید حسن
کیجیے ربط کسی مہر لقا سے پیدا
رعد کا شور ہو مور دنگی صدا سے پیدا
آبلے ہوتے ہین اپنے کف پا سے پیدا
چاہیے اشک بھی ہون آنکھ کے پیچھے پیچھے
رنگ کیا کیا ہوے خون شہدا سے پیدا
تخت پریون کے اڑا لائے جو دیوانون
سایہ ہونا ہی پر و بال ہما سے پیدا
جو ہوا ابر بہاری ہو ہوا سے پیدا
نہ تو مجنو کے ہوے تھے ہم بیابا سے پیدا
آمد قافلہ ہو بانگ درا سے پیدا
قد کشی آج وہ سرو دون سے ہین کہ نہ تھا
یارب ایسی کوئی آندھی ہو ہوا سے پیدا
غور ہو موسم سرما تو قریب ای آتش

کہا خواجہ عمر اشم یہ ہی کہ قلماق جادو نہایت زبردست ہی والدہ دربار ذو الاشادی کا طالب ہی بدیع الزمان سنکر خاموش ہو رہے بلکہ کہا اسکی کیا مجال ہی سمجھا جائیگا وعدے کا ہفتہ گذرنے دو ملکہ نے عرض کی ای شہریار اگر خدا نخواستہ یہ ہفتہ گذرا اور اسنے طبل جنگی بجوایا اور والدہ پر غالب آیا تو باغ مین آنیکا قصد کریگا کنیز کی آرزو یہ ہی کہ چار دن گذرے ہین چار دن مہلت مین اور باقی رہین ابھی آپ مجکو نکال لے چلیے مشہور ہو جائیگا ملکہ غائب ہو گئین اگر والدہ پر غالب بھی آلے گا تو کیا کریگا انکو بھی کتنا مناسب ہو گا کہ ملکہ کا نشان نہین بدیع الزمان نے کہا ملکہ داخل چور دن کے ہم تمکو نکال لے جائین مصنف اس داستان کو یون تحریر کرتا ہی کہ چار شبانہ روز اسی گریہ وزاری مین گذرے خواجہ بھی شعلہ رخسار کی محبت مین یہین پڑے ہوے ہین یہ بھی بدیع الزمان سے نہین کہتے کہ چلیے وہان ساتوین دن قلماق نے غصے مین طبل جنگی بجوایا ملکہ نے عرض کی ای شہریار اب رات بیچ مین ہی صبح کو قیامت برپا ہو گی وہ ملعون لڑائی فتح کر کے ادھر توجہ کریگا اسکو اپنے سحر پر بڑا ناز ہی مجھے بھی اسنے سوال وصل کیا تھا مین نے اپنے باغ سے نکال دیا بدیع الزمان نے کہا کل کی لڑائی کا ذکر سن لین تو تمکو لے چلین گے پھر رات تک یہی باتین رہین پھر رات رہے شہزادے بدیع الزمان نے مرکب تیار کیا کہا ملکہ تمہارے باغ کے قریب صحرا ے سبزہ زار ہی ہم لشکر دیکھیں گے آئیے تمکو لے چلینگے ملکہ چلنے لگین کہا ای شہریار مین آپ کے لشکر کا مقام دریافت کر چکی ہون لشکر صاحبقران کا دہنہ کوہ عجائب و غرائب بر فرد کش ہی مین وہان چلی جاؤن گی صاحبقران سے اپنا حال عرض کرونگی کہ ای شہریار یہ مسلمان ہان وہ کافر بھیجا کرتا ہی مجھے کافر کے ظلم سے بچا کے اپنے سایہ دامن دولت مین چھپا لیجیے بدیع الزمان نے کہا بعد ہمارے آنیکے سمجھا جائیگا بدیع الزمان گھوڑے پر سوار ہو کر طرف صحرا کے روانہ ہوے صحرا مین جاکر نقاب چہرے پر ڈالی یہان رات بھر لشکر زرد مہر مین اور قلماق مین طبل جنگی بجے رات بھر تیاریان رہین صبح کو دونون لشکر میدان مین آئے قلماق جوشان خروشان تخت پر سوار پہلو مین گرگون مسلح اس جاہ و حشم سے کہ شان دیکھا رہا ہی صفین جمین نقیبون نے نقابت کی گرد کیت رہ کا لیکر چلے میدان مین سناٹا ہوا قلماق میدان مین آیا گرگون کو مخبر کیا پکار کر آواز دی ای زرد مہر مجھ سے مقابلہ کر زرد مہر تخت سے اترا کمر باندھنے لگا ساحرون نے آگے گھیرا کہا ای شہریار ہم جا کے مقابلہ کرین زرد مہر کی آنکھون سے آنسو

جنے کہا یارو آج وہ خود میدان مین آیا ہی تم مین سے کوئی اسکے مقابلے کے لائق نہین ہی مین جاکر آگ برسا
دونگا قلماق کو مہلت نہ دونگا اگر میرا حربۂ سحر چلگیا تو مین نے اسکو مارا حقیقت مین نہایت زبردست
ہی بادۂ سحر و ساحری سے مست ہی مین بھی آج کوئی بات اٹھا نہ رکھونگا لشکر مین زر مہر کے ایک غریب
افسر قدمون سے لپٹے ہوے کہہ رہے ہین کہ ہم حضور کو نہ جانے دینگے غلامان جانباز جاوینگے آپ
تماشا دیکھین زر مہر نہین مانتا اسباب سحر جمع کر رہا ہی قلماق نے جو یہ معرکہ دیکھا غصہ مین پکار کر آواز
دی ای زر مہر کیا مین دمین آکر خدمت کردون زمین بوس دونگا پیر الکنا نہ مانا اب میرے مقابلے مین
کیون نہین آتے ہو غرور کر ہو زاری بلند ہی کیون اپنی جان دیتا ہی اب بھی معاف کرتا ہون کہ اگر
منیر آفتاب طلعت کی شادی میرے ساتھ کردے یہ قلعہ تجکو جاگیر مین دلوا دونگا جبتک میرے
اختیار مین ہی تیرے مرتبے کی ترقی ہوگی ورنہ دمین آگ کے بھبوکے دونگا میرے ہاتھ سے بچنا
دشوار ہی مین وہ ساحر ہون کہ شاہان طلسم نے واسطے روکنے طلسم کشا کے مجھکو قرار دیا ہی اور
عیارون کے قتل کا بھی میرے نام حکم ہی تمھاری کیا حقیقت ہی قلماق بلبلا رہا ہی یہان زر مہر کو
جب سردارون نے بہت سمجھایا تو اسنے بیقرار ہو کے کہا کہ مین نے آٹھ دن کی مہلت لی ہونے
دو سو خداوندون سے التجا کی کہ کوئی سبب ایسا پیدا ہو کہ قلماق سے میری جان بچے ہو سکے
دونون مین سے ایک نے میری نہ سنی یہ آٹھ دن مجھکو جاپ کرتے گزرے اسوقت یاد دین عہد کرتا ہون
مسلمانون کے خدائے نادیدہ کو یاد کیا اگر وہ خدا برحق ہی میری مدد کرے مین طلسم کشا کی نصرت
کرونگا یہ کہکے پلک کے اسنے آواز دی ای آسمان کے خدا اے نادیدہ میرے حال پر رحم کر اپنی
جانب سے مدد بھیج مین مجبور و لاچار ہون خوب سمجھتا ہون کہ یہ سحر مین مجھسے زیادہ ہی تیرا مذہب اختیار
کرنے پر یہ حقیر آمادہ ہی پلک سے جو اسنے دعا کی قلماق نے کینڈے کو مہمیز کیا آواز دی کہ او زر مہر تا
نہین مین خود آتا ہون چاہتا ہی کینڈے کو بڑھاوے سب نے دیکھا کہ از طرف بیابان گرد بے
برخاست ایک طرف گرد باریک اڑی دیکھا ایک نقابدار زمرد پوش نقد جوش و خروش گھوڑا
کوداتے ہوے آتا ہی مرکب باد رفتار طرارے بھرتا ہوا ادھر سے نقابدار نے نعرہ کیا او قلماق
خبردار اس لشکر کی طرف نہ جانا مین تیرا حریف آپہونچا سب حیران ہین کہ یہ نقابدار عالی مقدار
کون ہی مین شیکون مین مرکب نقابدار کا قریب قلماق کے پہونچا ایک تختی مثل ستارہ ہی
کے گلے مین پڑی ہوئی زر مہر کی طرف آواز دی ای زر مہر دیکھو کمر باندھتا ہی ہم تیری مدد کو
آئے ہین نقابدار جب سامنے قلماق کے آیا قلماق نے کہا ای نقابدار عالی مقدار تو کیون
اس معرکے مین دخل دیتا ہی نام تیرا کیا ہی نقابدار نے کہا ملک الموت جان کافران نام ہمارا زبان
سنان نیزہ بتا دیگی قلماق نے غصے مین آکر ایک گولہ مارا ہزارہا شعلۂ آتش نقابدار پر گرے گھوڑا
چراغ پا ہوا نقابدار کو کچھ صدمہ نہ پہونچا مرکب شعلہ ہاے آتش سے جھجک کے نکلا قلماق نے جھک کے
نیزہ مارا نقابدار نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا قلماق جب نیزہ مارتا ہی سحر بھی پڑھتا
جاتا ہی مگر سحر تاثیر نہین کرتا فنون سپہ گری کو صرف کر رہا ہی سحر کا بھی دم بھر رہا ہی نقابدار نے کاٹھ
سے پھیرا مارا کہ نیزہ ہاتھ سے قلماق کے نکل گیا آسمان پر جاکے چمکا زمین پر گرا لشکر زر مہر

مین تڑپ ہوا وہ مار اقلماق نے غصے مین آکے تیغہ سحر کھینچا کئی سحر پڑھے خبر دار خبر دار کہکر ہاتھ مارا
لقابدار نے گرد اسپر کا آگے کیا آنچ تک بھی پہنچا یا صاف وار کو رد کیا جیسے ہی وہ تلوار مار کے پلٹا
نعرۂ شیرانہ کیا بیت تو ضرب بزدی ضرب من نوش کن ✤ ہمہ شادی از دل فراموش کن ✤ دور مجلس
گذشت و نوبت ماست ✤ ہرکہ لاف زند روز نوبت اوست ✤ یہ نہ کہنا خبردار نہ کیا تھا تیغہ برق مثال نیام
انتقام سے کھینچا صاف ثابت تھا کہ مار سیاہ و بجلی چمک کے نکلا یا کہ ابر سیاہ سے خورشید درخشان
نکلا یا آہ دل مظلومان لقابدار نے خبردار خبردار کہکر ہاتھ مارا آنچ کا بھی عکس کی الا اس روسیاہ
نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا تیغہ برق تاب جو گرا ابر سپر کے ٹکڑے اڑ گئے سپر کو کاٹ کر تلوار سر پر گری
تاج کو کاٹ کر بالو سر پر جگہ کی تھی یا زیر زنگ تلوار نے بوسہ دیا اہالیان لشکر نے جو اپنے آقا کو اس طرح
پایا تین لاکھ سوار پیدل فوج کے دل بدیع الزمان پر آ پڑے بدیع الزمان نے نعرہ کیا
منم بر در دشت و غا کیہ تاز میدان ہیجا نعرہ بدیع الزمان تصنیف مصنف بطرز نو

| | | | |
|---|---|---|---|
| منم قاتل کافران جہان<br>ز تیغم شود در صف کافران<br>علم تیغ در باختر شد بیک | نہال گلستان صاحبقران<br>ہر ساحران الامان الامان<br>لقا گشتہ حیران چو آئینہ یک | بدیع الزمانم یل شیر دل<br>ز کنجاب تیغم چون جنگ کرتا<br>یل صف شکن نامور صولتان | نہ سہراب و رستم نہ ہم جبل<br>مرا سی شدان کافر بد دغا<br>بدیع الزمان ابن صاحبقران |

تلوار کھینچ کر جا پڑے سب ساحرون سے تلوار چلنے لگی ادھر سے زمرد سحر نے حکم دیا کہ یارو اس شیر کو
بچاؤ مشتاق جادو بھائی قلماق کا اس جنگ مین شریک ہے اس نے جو یہ معرکہ دیکھا کہ بھائی میرا اسکے
ہاتھ سے لقابدار کے مارا گیا اور نعرے سے معلوم ہوا کہ بیٹا صاحبقران کا شاہزادہ بدیع الزمان
ہے اپنے کنارے آکر اپنے سحر سے دریافت کیا کیا باعث ہوا جو بھائی میرا مارا گیا سحر سے اسکو معلوم
ہوا کہ اس شاہزادے کے پاس ہر زنبیل ہے اسپر سحر تاثیر نہین کرتا جنگ سے نکل کے بھاگا ملکہ منیر کی
صورت یہ بھی دیکھ چکا ہے جی مین کہتا ہے کہ بھائی صاحب اس حسرت مین گئے مین اس معشوق کو اپنے
قبضے مین کرون یہ سوچ کے میدان جنگ سے نکلا خواجہ عمرو الگ سے یہ معاملہ دیکھ رہے ہین
کہ یا تو یہ افسر اعلی فوج کو حکم دے رہا تھا یا فوج سے نکل کیا معاملہ ہے خواجہ عمرو دیکھتے ہوئے چلے جب
مشتاق جادو نکلا پانچ سو ساحرون کو اسنے اشارہ کر کے اپنے ساتھ لیا طرف باغ ملکہ منیر کے چلا
خواجہ الگ الگ دیکھتے چلے آتے ہین قریب باغ ملکہ کے آکے ساحرون کو حکم دیا چار جانب سے
گھیرے مارو ملکہ منیر فراق شاہزادہ والا قدر مین پریشان بیٹھی ہین کنیزون سے کہہ رہی ہین کہ معلوم
ہوتا ہے شاہزادہ جا کر شریک جنگ ہوا ہمارا کہنا نہ مانا ہر وقت فلک در پے آزار ہے اپنے اوپر مصیبت ہے
قلب کی یہ کیفیت ہے نظم

| | |
|---|---|
| کب مین فارغ قید وحشت سے لڑکپن مین رہا | پاؤن مین زنجیر پہنی طوق گردن مین رہا |
| دل پریشان تھا سو آنسو بھی پریشان ہو گئے | ایک قطرہ آنکھ مین تو ایک دامن مین رہا |
| آنے آنے تا گلو سوز نفس سے جل گیا | الغرض بھی کوئی پیراہن نہین تن مین رہا |
| رنج تا حق فرق کب عصمت مین آیا آپ کی | پردۂ نظارہ میرا چشم روزن مین رہا |
| کھلتے کھلتے تن لبسان رشتۂ باریک تھا | مدتون مسکن ہمارا چشم سوزن مین رہا |

بی صفائی غیر نے لیکن کدورت کم نہیں | بعد صیقل مورچہ ویسا ہی آہن میں رہا
کافر و دیندار ہم مشرب محبت میں ہوے | فرق کیا تسبیح و زنار برہمن میں رہا
ابتدا میں راحت دامان مادر تھی نسیم | انتہا کا بھی مزا آغوش مدفن میں رہا

اس تردد میں تھیں کہ چہار جانب سے باغ پر گولے پڑنے لگے ملکہ نے گھبرا کر کہا ارے یہ کیا ہوا کنیزون
نے دوڑ کے دیکھا کہ ایک جادوگر آگے آگے پانچ سو ساحرون سے باغ گھیرے ہوئے سب گولے
مار رہے ہیں ملکہ نے اشارہ کیا ان سب کو روکو کنیزین لوکو مٹون پر چڑھکے گولے روکتی ہیں اور گولے
مار رہی ہیں مگر مشتاق بلند ہوا آسمان سے دیکھا کہ ملکہ ایک نخل کے سائے میں کھڑی ہوئی ہیں
مگر حیران پریشان کہ یہ کیا سحر کہ ہر مشتاق سحر کرتا ہوا آسمان سے اترا قریب نخل آکر خاک تمر
جمشیدی پھینکی ملکہ بیہوش ہو کے گرین مشتاق نے ملکہ کی کمر میں پنجہ دبا لے اٹھا کنیزون نے جو دیکھا ایک
ساحر ملکہ کو پنجے میں دبائے لیے جاتا ہے غل مچا کر بھاگے لیکن کوئی کنیز نکل گئی کوئی کسی مقام پر چھپی خواجہ
اسوقت قریب باغ پہونچے کہ مشتاق ملکہ کو لیکر مع پانچ سو ساحرون کے باغ سے چلا عمرو نے
اسکا پیچھا کیا سمجھ گئے کہ ملکہ منیر آفتاب طلعت کو لیے جاتا ہے یہان بدیع الزمان نے لڑائی فتح کی سب
ساحر بھاگ گئے زر مہر شاہزادہ بدیع الزمان کو باعزاز و اکرام لیے ہوئے پیشا بارگاہ میں آکر عرض کی
تاج و تخت حاضر ہے جلوہ فرمایئے بدیع الزمان نے کہا ای زر مہر تاج و تخت تمکو مبارک ہو
ہمین خواہش یہ ہے دین حقیقی ہے اطاعت اسلام کی اختیار کرو زر مہر بصدق دل مطیع ہوا مگر حیران ہے کہ اس
شیر نے میری مدد لیون کی تخت پر بیٹھا ہے مگر سر جھکائے بیٹھا ہے وزرا امراسے کہ رہا ہے کہ اس شہریار کے
آنیکا سبب نہ ثابت ہوا اور بارگاہ سے رونیکی آواز آئی دیکھا چند کنیزین روتی ہوئی سامنے آئین عرض کی
ای شہریار آپ تو باغ سے اسطرف آئے وہان مشتاق جادو پانچ سو ساحر لیکر پہونچا ملکہ کو گرفتار
کر کے لیگیا یہ سنکر بدیع الزمان پریشان ہوے اب زر مہر کو بھی کنیزون کی زبانی دریافت ہوا کہ
شاہزادے پر ملکہ عاشق ہین شاہزادہ باغ سے ملکہ کے حال سنکر یہان آیا گویا اپنے رقیب کو مارا
بدیع الزمان نے کہا کچھ تمکو معلوم ہوا کہ کس مقام پر گیا زر مہر نے عرض کی اور تو مجھے نہیں معلوم ایک
خبر مین نے سنی ہے کہ یہان سے بارہ کوس پر ایک صحرا ہے وہان کا حاکم کہ اسکو اخرس صحرا النشین
کہتے ہین اسکے نام پر اسکو بڑا گھمنڈ تھا کئی مرتبہ اسنے ذکر کیا کہ اگر اخرس کو لکھون تو وہ آکے قیامت
برپا کردے کیا تعجب ہے کہ وہین گیا ہو بدیع الزمان نے کہا لشکر تیار کرو اسی وقت لشکر تیار ہوا
بدیع الزمان پشت مرکب پر سوار ہوے زر مہر تخت پر سوار ہوا بارہ ہزار ساحر ساتھ ہوے
طرف صحرائے اخرس کے چلے لیکن خواجہ عمرو جو تعقب میں مشتاق کے چلے تھے خواجہ نے
دیکھا مشتاق جادو اترا جیسے ہی یہ زمین پر آیا ملکہ کی زبان میں سوزن دیکر ایک محافے
میں سوار کیا اسی صحرا میں کھڑا ہے کہ پہلوے دشت سے گرد اڑی دیکھا ہزار ہا خرس آگے
آگے ایک خرس کلان ایک خرس خورد پر سوار آکر پہونچا زمین پر اترا اسکار کر آواز دی کیون بھائی
مشتاق کیونکر آنے کا اتفاق ہوا مشتاق نے اپنے بھائی کے قتل کا حال بیان کیا اور کہا
اس مشفق طرید کو مین نکال لایا چاہتا ہون کہ تمہارے ملک مین رہون اخرس نے کہا تمہارا

عمرو نے مجانے کو ساتھ لیا مشتاق بھی ہمراہ ہوا خواجہ پیچھے پیچھے چلے گوشہ صحرا مین جاکر
سب غائب ہوگئے عمرو نے دیکھا وہی صحراے ویران نہ انسان نہ حیوان کف دست میدان عمرو
حیران کہ یہ کیا ماجرا ہوا اسی سوچ مین تھے جنگل سے باہر نکلے کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا شاہزادہ
بدیع الزمان و زرد مہر مع لشکر کے آکر پہونچے خواجہ عمرو نے بدیع الزمان سے ملاقات کی پوچھا
ای نور نظر تمنے اس صحرا کی کیونکر خبر پائی کہا زرد مہر نے بیان کیا خواجہ نے پوچھا ای زرد مہر یہ کیا معاملہ
ہوا کہ اخرس آکر مشتاق کو لے گیا اسی صحرا مین جاکر غائب ہوا مین تلاش کرتا ہون مگر نہین ملتا
زرد مہر نے کہا ای شہنشاہ اوج عیاری یہان سے بارہ کوس پر ایک باغ ہے اسمین اخرس مشتاق کو
لیگیا مین آپ کو بطور ایلچی کے روانہ کرتا ہون اور ایک انگشتر دیتا ہون وہ دستگیری کریگی مقام آباد
آپ کو ملیگا آپ اپنے کو پاس اخرس کے پہونچائیے پھر جو کچھ آپ سے بن پڑے دیکھئے بدیع الزمان
نے کہا ای زرد مہر بشکل ایلچی مجکو روانہ کرین دربار مین انکے جاکے ہنگامہ ڈالدونگا خواجہ نے کہا
ای نور نظر تمہارا جانا مناسب نہین ہے زرد مہر نے نامے مین یہ مضمون لکھا ای اخرس صحرا نشین
ہمارے تمہارے بھی مدت سے ملاقات ہے مقام تاسف ہے کہ تمنے مشتاق کو اپنے گھر مین جگہ دی
وہ ہماری دختر کو چرا کر لیگیا بہتر یہ ہے کہ دختر کو ہماری روانہ کرو خواجہ یہ نامہ لیکر ایک جادوگر
کی شکل بنے انگوٹھی زرد مہر سے لی طرف باغ اخرس نگار کے چلے کوئی تین کوس راستہ طے کیا تھا
کہ دور سے دیکھا ایک صحراے ہول خیز دہشت انگیز بیچ مین ایک باغ ہے گرد اسکے ہزارہا ساحر
آتے ہین باغ سے شعلے نکل رہے ہین خواجہ عمرو حیران کہ یہ ساحر مجھے کاہیکو جانے
دینگے ضرور روکینگے ایک چشمے پر آکر ٹہرے ٹہل رہے ہین کہ آسمان سے برق چمکی ایک
ساحر آکر پہونچا آپنے قصد کیا کہ چشمے پر پانی پیون خواجہ بشکل ساحر تھے پکار کر آواز دی او
بیجا کیا کرتا ہے خبردار پانی نہ پینا ورنہ ابرد بندگی ہمیشہ موج مین رہیگا بہت بڑی جفا سے کا پانا
پانی مشکل ہوگی غرق دریاے خجالت ہوگا اس ساحر نے پلٹ کے دیکھا ایک ساحر گالیان دیتا
ہوا آتا ہے کلمات سخت کہتا ہے اس ساحر نے کہا بھائی زبان سنبھالو عمرو نے کہا ای گدھے تیرے
واسطے زبان کیا سنبھالین مناسب یہ تھا کہ جو تو سنبھالتے تجکو ذلیل کرتے لوگون ہے جو بلا تکلف پانی
پینے کا ارادہ کرتا ہے یہ مقام درد سامری و جمشید ہے اس پانی مین بڑا بھید ہے پیا اور مرا اس ساحر
نے کہا سحر العجائب و مصر الغرائب نے مجکو بھیجا ہے کہ جاکر اخرس کو آگاہ کرو کہ مشتاق کو مع معشوقہ
کے ہمارے پاس بھیجدے ہمارا اتنا بڑا سردار مارا گیا ہم انکا بدلا لینگے یہ نامہ لیکر پاس اخرس
کے جاؤنگا عمرو نے کہا بھائی اب معلوم ہوا کہ ہم تم ایک تھیلی کے چٹے بٹے ہین ہم بھی شاہان
طلسم کے ملازم ہین اس پانی کو سواے سامری و جمشید کے کوئی نہین پیتا ہے ساحران یہان
آکر نہاتی ہین جب وہ بال دھوتی ہین ہزارہا ماران سیاہ انکے بالون سے گرتے ہین وہ سب سانپ
اسی مین گل کے رہجاتے ہین جو کوئی اس پانی کو پیتا ہے پانی ہو کر بہجاتا ہے اسواسطے تجکو منع کیا ہے
اگر پیتے پانی ہوکے بہجاتے وہ ساحر تحسین کرنے لگا عمرو نے باتون مین لگاکے
اس ساحر کو بیہوش کیا وہ نامہ اسکی جیب سے نکالا اس ساحر کو درہ کوہ مین ڈالدیا آپ اسکی شکل

پہنچے جب قریب اُن ساحرون کے پہونچے اُن سبھون نے پوچھا میان پلنگ جادو کہان سے
آتے ہو کہا نامہ لیکر آتا ہون ساحرون نے جاکر اخرس کو خبر کی اخرس پہلو مین مشتاق کے بیٹھا
ہے کہا ای مشتاق سنا تمنے یہ نامہ دار آتا ہی سمجھے کہ نامہ دار کون ہی مشتاق نے کہا بھائی مین نہین
سمجھا اخرس نے کہا عمرو عیار ہی پلنگ جادو کو بیہوش کر کے قوال آیا اُسکی شکل بنکر آیا ہی لیکن آنے دو
مین گرفتار کر لونگا چند ساحر لے اُنھون نے کہا میان پلنگ صاحب چلیے عمرو نے دیکھا ساحرون نے
گھیر لیا خواجہ سمجھ گئے کہ شاید ہمکو پہچانا ساحر کہتے ہوے کہ میان پلنگ چلو شہنشاہ اخرس نے یاد
فرمایا ہی خواجہ سرنگون مگر سوچ مین کہ اُنکے قبضے سے کیونکر نکلون ب ساحرون نے چہار جانب
سے گھیر لیا یہ سوچتے ہوے چلے آتے ہین اندر باغ کے پہونچے دیکھا ہر نخل مثل شمع کافوری جل رہا ہی
یعنی شعلہ جوالہ طائر آگ کے بچے بنے ہوے خواجہ عمرو کی جانب دوڑتے ہین وہ ساحر جو گرد ہین وہ
منع کرتے ہین کہ یہ گنہگار نہین ہی پلنگ جادو کو ملک اخرس نے بلایا ہی شعلے ٹھہر جاتے ہین آتے
آتے در بارگاہ اخرس پر پہونچے دیکھا ایک بارگاہ کلان استادہ ہی پردہ ڈیوڑھی کا پڑا ہوا ہی گرد سالار کرسی پر
بیٹھا ہوا ہی جن جادوگردن نے خواجہ کو گھیرا ہی اُن سب کا افسر قتیل جادو ہی عمرو نے کہا
ای قتیل یہ دربار شاہان طلسم ہی بادشاہون کا دستور ہی بقول سعدی گہے بسلامے برنجند و گاہے
بدشنامے خلعت دہند تم جاکر عرض کرو دیکھو کیا ارشاد ہوتا ہی خواجہ کو چھوڑ کر قتیل اندر گیا
خواجہ نے ساحرون سے کہا ذرا الگ کھڑے ہو مین کچھ اشیا پوجا پاٹ کے نکالونگا تمکو
دکھلاؤنگا وہ ساحر ہٹے عمرو نے بارگاہ دانیال نکال کے استادہ کی اب ساحرون نے دیکھا
ایک پلنگڑی نہایت معقول لگی ہوئی ہی اُس پر خواجہ بیٹھے ہین ایک کنیز نہایت حسین پاؤن دبا
رہی ہی پانچ کرکے سیاہ سونٹے ہاتھون مین لیے ہوے ٹہل رہے ہین کنیز نے جو پیر دبائے خواجہ
نے آنکھ کھول کے کہا ارے تونے مہندی نکالی ہر رنگ حنا میرے پاؤن مین چھٹتا ہی جاکر ہاتھ
دھو اب تو ساحر لینا لینا کہکر دوڑے جو قریب بارگاہ پہونچا طناب پر ہاتھ رکھا سر نیچے ٹانگین اوپر
دم سے گر اُلٹا لٹک گیا کرسی والے دوڑے سونٹا مارا سر پھٹا مرنے لگا اُسکے صدا بلند ہوئی ہزارہا
ساحر مرنے لگے گرگون کا سونٹا چل رہا ہی وہان قتیل نے جاکر عرض کی کہ دروازے پر پلنگ لعنتی
حاضر ہو اخرس نے چاہا تھا کہ جواب دے کہ وہ بارگاہ پر ہنگامہ ہوا لیجیو پکڑیو کی آواز آئی
مشتاق نے کہا ارے یہ کیا شور ہی ہرکارون نے جاکر عرض کی عمرو عیار بگڑ گیا ہزارون جادوگر
اُسکے ہاتھ سے مرے ہین اخرس آنکھ دوڑا مشتاق سے کہا کیا آفت میرے ملک مین لائے مشتاق
نے کہا آپ نہ گھبرایئے کیا مجال کسیکی جو آپ سے آنکھ چار کر سکے جادوگردن نے پردہ بارگاہ کا اُٹھا
دیکھا ہزارون جادوگر مرے پڑے ہین خواجہ عمرو اپنی چارپائی پر بیٹھے ہوے پڑے ہین کنیز پاؤن
دبا رہی ہی مشتاق چلایا کہا ارے اس ساربان زادے کی ٹانگ پکڑ کر گھسیٹ لو ایک جادوگر نے کہا
کہ آپ زمین مین ٹانگ پکڑ کے کھینچیے مشتاق جو چلایا دوڑ کے قصد کیا کہ بارگاہ مین گھس جاے
طناب پر جیسے ہی ہاتھ رکھا دم سے منہ کے بل گرا اخرس نے ٹانگ پکڑ کے کھینچا دم مین سونٹے مارے
مشتاق فریاد کرنے لگا اخرس پکارتا ہوا دوڑا کہ ارے کیا کرتا ہی عمرو نے کہا اسکی ٹانگ کاٹ لو

اخرس نے کٹڑے ہو کے سحر کیا اسقدر سحر کیا کہ آسمان سے آگ برسی ہزاروں جادوگر جلے پتھر برسا
صدہا کے سر پھٹے جادوگروں نے کہا حضور مروت فرمایئے آپ کا لشکر تباہ ہو رہا ہے اخرس نے ہاتھ
رد کا دیکھا ہزاروں کے لاشے پڑے تڑپ رہے ہیں اخرس نے ہاتھ رد کا سحر کرکے بھی شرمندہ
ہوا دیکھا مشتاق کی چھاتی پر ایک کرگا چڑھا بیٹھا ہے اب یہ منتیں کرنے لگا کہ ای عمرو یہ میرا امتحان
ہے اسکو چھوڑدو عمرو نے کہا ای اخرس اگر تو اسکی زندگی چاہتا ہے تو ملکہ کو میرے حوالے کردے
نہیں تو اسکو مار ڈالونگا اور ملکہ معشوقہ بدیع الزمان ہے اسکو کوئی رکھ نہیں سکتا زمین و آسمان
ملا دیگا لشکر لیے ہوسے صحرا میں اترا اسی وقت میں واپس جاؤنگا تو وہ یکہ و تنہا تمہارے لشکر
میں گھس آئیگا صاحب لوح محفوظ ہو کوئی جواب نہ دلیگا اسطرح عمرو اور اخرس سے کلام ہوتے
اپنے مشیروں سے صلاح کی سب نے یہی کہا کہ حضور اس بلا کا ٹالنا ہی بہتر ہے ایسا نہ ہو کہ ملک پر کوئی
آفت آجائے اپنے ملکہ کو ملوایا ملکہ پہنچی دن سے آب و دانہ بند تھا ہزار ہزار سمجھانے والوں نے
سمجھایا یہ خبر کنیزوں نے اکر کہی کہ آپ کے واسطے عمرو نے قیامت برپا کردی مثل گل کے شگفتہ ہوئیں کہا
لیکن کون ملکہ سکتا ہے فکر ہے کہ انکو ناگوار ہوا اس حرامزادے نے عین گرمی جنگ میں یہ فساد برپا کیا ہوگا
تھا کہ اخرس آکر پہونچا کہا ای ملکہ عالم عمرو نے قیامت برپا کی ہے چلیے ملکہ کو لیکر آیا ملکہ نے نقاب چہرے پر
ڈالی عمرو نے بہان ترکے سے کہا مشتاق کی زبان تو کاٹ تو آپنے فوراً زبان کاٹ لی اخرس نے کہا
خواجہ مشتاق کو چھین دیجیے ملکہ کو لیجیے عمرو نے کہا ملکہ کو لاکر ملکہ کو اپنے پاس بلا لیا پاس بٹھا لیا
اخرس سے کہا میں مشتاق کو ابھی دیتا ہوں آپ خاطر جمع رکھیے یہ کہکر تھوڑی دیر ٹھہر کے عمرو نے ملکہ کو
داخل زنبیل کیا اخرس سے کہا کچھ نقد دلوایئے بیلا اسقدر خرچ ہے لاچار ہو کر دس ہزار روپیہ بھی دیے
خواجہ نے کہا اب آپ سب لیے جاتے ہیں میں مشتاق کو چھوڑکر نکل جاؤں سبھوں نے دیکھا کہ
مشتاق بیہوش پڑا ہے سب کو ہٹا کے عمرو نے بارگاہ و دانیال کو اٹھایا پکار کر آواز دی لو جانبر ہو جائے
میں سب نے دیکھا خواجہ غائب ہوئے دو چار تختے آتشبازی کے بھی مار دیے کچھ ساحر جلے بہر
جادوگر ڈر کے بھاگے اب دوڑ کے اخرس نے آکر مشتاق کو اٹھایا دیکھا تو منہ سے نہیں بولتے
کہا بھائی بات کا جواب تو دو مزاج کیسا ہے منہ جو کھولا دیکھا زبان کٹی ہوئی ہے تڑپ تڑپ کے
اسی صدمے میں مشتاق مر ا چلا گیا اسنے کہا عمرو میرے ساتھ بڑا فریب کر گیا جہاں ملیگا اسکو
لاؤں گا قہر و غضب میں آکر تلاش عمرو میں چلا یہاں خواجہ لشکر بدیع الزمان میں آئے بدیع الزمان
نے دیکھتے ہی پوچھا کہو نامدار کیا ہے ای عمرو نے کہا بیٹا معشوق کا ملنا بہت مشکل ہے بدیع الزمان
کے منہ پر ہوائیاں اڑنے لگیں پیچھے پر ہاتھ ڈال کے اٹھے کہا ابھی جاکے لاؤنگا جسوقت
بدیع الزمان اٹھے عمرو نے کہا بیٹا ٹھہر جاؤ وہاں سے تو میں لایا راہ میں قرمندوں اوروں نے چھین لیا
نذر مہر نے کئی ہزار روپے دیے تب خواجہ نے ملکہ کو دیا نذر مہر نے بڑی دھوم سے سامان شادی
کیا اپنے قلعے کو پلٹ کے آئے خواجہ وزیر زادی پر عاشق ہیں خواجہ ناچنا کھینچے پھر رہے ہیں
کہ اخرس اڑتا ہوا آیا اسنے جو خواجہ کو دیکھا کڑک کے گرا آواز دی منہ اخرس جادو خواجہ کو
اٹھا لے چلا لشکر میں ہڑ بڑ ہوا ہرکاروں نے جا کے بدیع الزمان سے کہا بدیع الزمان نے

قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا میرے واسطے عمر ناہوار گرفتار ہوے زرد مہر نے عرض کی آپکے ملک
پر جانا بہتر نہیں ہے ایسا نہو کہ سرکار کے ساتھ کچھ مکر و حیلہ کرے ہر چند سب نے کہا بدیع الزمان نے
نہ مانا تلوار کے قبضے پر ہاتھ ڈال کے گھوڑے پر سوار ہوے ساحروں نے قصد کیا سبکو منع کر دیا
کہ ہمارے تعقب میں کوئی نہ آئے یکہ و تنہا چلے یہان اخرس نے خواجہ کو لا کے اپنے باغ میں باندھا
کہ رہا ہم کیون سارہ بان زادے تو نے مجھکو دم دیا۔ ویسے بھی لیا مشتاق ہیرے ملک میں مرا مجھکو
بڑی شرمندگی ہوئی آپکے عزیز مجھسے شکایت کرینگے یہ خبر تا بہ شہنشاہ نور افشان پہونچیگی یہ مشتاق
کے واسطے یہ ذلت ہوئی تجھے کچھ دخل نہ دیا اب میں تیرا سر بخدمت شاہان نور افشان روانہ کرونگا
کہ لشکر میں ہنگامہ ہوا اور نعرۂ بدیع الزمان کی آواز آئی نعرۂ بدیع الزمان از تصنیف مصنف

ستم قاتل کافران جہان
زتیغش شود وصف کافران
علم تیغ ور باخر شد بجنگ

انسال گلستان صاحبقران
ہمہ ساحران الامان الامان
تماشت حیران چو آئینہ ہم

بدیع الزمانم یلی شیر دل
زگنجاب کشتم چو جنگ آزما
ای عنا شکن نامور پہلوان

کہ سہراب و رستم ز تیغم خجل
فراری شدان کافر کم دغا
بدیع الزمان ابن صاحبقران

لشکر میں ہنگامہ ہوا اخرس نے پوچھا ارے یہ کیا معرکہ ہے کہا پسر حمزہ نے قیامت برپا کر دی اخرس
نے کھڑکی سے دیکھا بدیع الزمان لڑتے ہوے آتے ہیں اخرس نے بڑھکر سحر کیا بدیع الزمان پر
آگ برسائی گولے مارے مگر تاثیر نہ ہوئی بدیع الزمان نے بڑھکے علم فوج کو قلم کیا شاردق
کہ سپہ سالار لشکر کا تھا آنت بڑھکے تیغے کا ہاتھ مارا اسکی سحر بھی بیکار لیکن تاثیر نہ ہوئی بدیع الزمان نے سر کو
بتاکے کر ہاتھ مارا اشاردق جادو کے دو ٹکڑے ہوے تب اخرس گھبرا گیا جا بانکل جادوگن کی گولے
بدیع الزمان پر مارے لیکن تاثیر نہ ہوئی اندھیرا ہو گیا تب میں بدیع الزمان اس اندھیرے
سے جب نکلے اخرس نے سحر کیے اپنے بازوون پر پر پیدا کیے ترتیب کے بلند ہوا بدیع الزمان نے دیکھا
کہ اخرس جاتا ہے تیر اس طرف سے کمان ترکش سے تیر نکال کے تاک کر مارا سینہ پر کینہ پر پڑا سینے کو توڑ کر پار گذرا
لاشہ اسکا زمین پر گرا آواز آئی کشتی مرا نام من اخرس جادو بود اس عرصے میں زرد مہر بھی پہونچ
گئے اور خواجہ کو درخت سے کھولا خواجہ نے کھلتے ہی لوٹنا شروع کیا سیکڑوں لاشہ برہنہ پڑے زرد مہر
نے اکثر فوج کو قتل کیا فوج والون نے فریاد کی بارہ ہزار جادوگر دائرۂ اسلام میں آئے بدیع الزمان
نے سبکو مسلمان کیا قلعہ زرد مہر آئے تمام مطیع اسلام ہوے کلمہ پڑھا سحر سے توبہ کی زرد مہر نے کہا
غلام بعد فتح طلسم نور افشان کلمہ پڑھیگا ابھی حضور کو بڑے بڑے معرکہ ہاے عظیم درپیش ہونگے
شاہان نور افشان سے مقابلہ پڑیگا وہ بیچارے ساحر زبردست ہیں جو غلام سے بن پڑیگا
وہ خدمت کریگا بدیع الزمان نے بخوشی قبول کیا ساتھ ہزار لشکر ساحران ساتھ لیکر طرف لشکر
صاحبقران کے چلے کہ انکے پہونچنے کا ذکر عرض کیا جائیگا خواجہ عمر کو پہلے روانہ کر دیا کہ سب کیفیت
صاحبقران سے بیان کریں خواجہ تو روانہ ہو گئے اب لشکر کو لیکر بدیع الزمان طرف صاحبقران
کے چلے میں لشکر ساحران دفتر ساحران سرداران نامی پہلوانان گرامی شاہزادے کے ہمراہ ہیں دشمنوں کو فکر تھی
کہ اس شیر کو روکیں تا بہ طلسم نور افشان نہ جانے دیں اگرچہ شیر بیچ کیا شکی قیاس نہیں
ہر جا ہونگی لوح محفوظ پاس اس شیر بیشۂ صاحبقرانی کے موجود ہیں بطرح فضل معبود کے نکالکر دفعتہ ہر ایک کو

## دو ملکے داستان صاحبقران کے لکھے جاتے ہیں کہ جانا واسطے تلاش لوح کے اور خواجہ کا براے تلاش ملکہ سلماے گوہر پوش و لیلاے عنبرین مو کے جانا باقی حالات متعلقہ داستان ہذا ساقی نامہ تصنیف مصنف

چل اے توسن کلک جادو نگار
خبر تجھکو کچھ ہے کہ میلا ہوا
ترے گلشن نظم میں اے نگار
ہوے شہرے ہر سمت تحسین کے
شگفتہ ہیں گلہاے اوراق نظم
نہیں قصۂ نو بطرز کہن
شگفتہ ہوا غنچۂ آرزو
سراپا سے ظاہر ہے رنگ ادا
سراپا کی تعریف و توصیف ہے
کہ مضمون رنگین مجھے مل گیا
مسیحا لب یار کو لکھدیا
نگینے ہیں یاقوت کے بیدرنگ
سیہ ہے زلف پرخم کہ دام بلا
کہ منزل سیاہی کی کرتا ہے طے
قد دوش سرو گلزار شیرین ادا
کہ ابھرے ہوے دو ہیں جیسے ثمر
دلم مائل سیر بستان حسن
ہوا طبع نازک کا پھر امتحان

دکھا مجھکو باغ سخن کی بہار
ہوے جمع زندان سخن خوانیان
ہوا جوش ہر رنگ فصل بہار
ہر اک سمت ہے ابر چھایا ہوا
بلندی پہ ہے قصۂ طاق نظم
کہ ہے بلبل طبع پھر نغمہ زن
نئے رنگ کی ہے مجھے جستجو
رخ یار کو چاند کیونکر کہوں
مجھے منزل تہمت کرنا ہے طے
دہن درج گوہر تو دندان گہر
مرا کلک ہے آج معجز نما
یہ اعجاز طبع رسا پڑ گئی
شب ہجر عاشق کا دھوکا ہوا
گلو ہے صراحی آب بقا
لبش قوت جان و دل خستہ ہا
دیا ہیں حباب ہم حسن یار
قمر چہرہ نوبا شمع ثنا خوان حسن

بہار مضامین کا ریلا ہوا
قلم کا ہوا آج پھر امتحان
شگفتہ ہوے گل مضامین کے
صبا نے یہ مژدہ چمن میں دیا
کدھر ہیں سخن سنج شیرین سخن
سناتا ہے رنگ بہار چمن
مرا ساقی گلعذار آگیا
ضیا دیکھکر رنگ خاطر ہیں یون
مرا غنچۂ آرزو کھل گیا
چمکنے میں ہیں فخر شمس و قمر
دکھایا ہے سرخی نے کیا خوب رنگ
سرے کلک میں جان پھر آگئی
یہ ہے مانگ یا راہ ظلمات ہے
دہا شیشہ ہے بلطف دعا
وہ سینہ جسے نون کی مد نظر
وہ ہیں مرہم زخم جان فگار
نثار سراپاے جان جہان

چہرہ ثنا خوانان طلسم پر آفت سحر و ساحری و مشتیان تلاش لوح افسون گری اس داستان شوکت بیان کو گوہر گوش سامعان ذیہوش کرتے ہیں قطعہ

مرا بلبل طبع پھر نغمہ زن + سناتا ہے پھر قصۂ صفشکن + لکھوں اب طلسمات کے مرحلے + کہ حالات ظاہر کردن لوح کے + جب خواجہ عمرو خدمت بدیع الزمان سے پلٹ کے آئے سب حال جنگ و جدل بیان کیا ملکہ خورشید برق دش نے عرض کی اے شہنشاہ اوج عیاری آپ آگاہ نہیں جس مقام میں اخرس کو قتل کیا تھا وہین سے پتہ ملتا تو رہائی ملکہ سلماے گوہر پوش و لیلاے عنبرین مو کی ہوتی شکر ہے کہ اس حیلے سے وہ بھی مارا گیا اب صاحبقران کا واسطے تلاش لوح کے جانا واجب و لازم ہے خواجہ عمرو نے بھی عرض کی کہ بدیع الزمان منزلین طے کرتے ہوے آتے ہیں قلعۂ زرد مہر قبضے میں آیا یقین ہے اگر پہونچے درمہ جادو انکے ساتھ ہے ساتھ بہزاد ساحرون کا لشکر ہمراہ قاسم نے

جو حال شوکت بدیع الزمان سنا تھا بیان کر ملکہ خورشید سے کہا کہ ملکہ جانم ایک بزرگ نے مجھکو تلوار دی تھی
کہ تیغ سحر کش اُسکا نام ہے عجائب سحر العجائب دمصر الغرائب مجھکو گرفتار کرکے لے گئے ہیں خواب میں معلوم ہوا
تیغہ کا یا ہوا ملکہ نے اسیوقت بطور ستارہ کھنچا ہی کہا کہ شہر یار بیاری دلبند صاحبقران عالی وقار قلعہ کیوس یہانسے
چالیس کوس پر ہے حمایت خارستان و کوستان ہے اُسکے سردار خونخوار قتل ہو اور قلعہ کیوس فتح کیا جاوے تو
یقین کامل ہے کہ وہ تلوار آپ کو دستیاب ہو ملکہ خورشید سے یہ پوچھکر قاسم اپنی بارگاہ میں آئے قیماس خان
وغیرہ کو بلا یا شاہزادہ عمرد گورزاد ختنی فرزند صاحبقران کہ انکے لشکر کے بادشاہ ہیں آئے تھے انسے بھی کہا کہ آپ
نے سنا کہ کشتی گیر نے جا کر کیا کیا بسبب لوح محفوظ کے اخرس جادو کو مارا ملکہ خورشید سے میں نے پوچھا تھا
انھون نے نشان بتلایا تیغہ جو مجھکو ملا تھا وہ بھی جسکے پاس ہو اُس پر سحر تاثیر نہیں کرتا ہے میں انشاءاللہ میں اپنی جگہ
بیٹھے کیا کرونگا اگر آپ سب صاحبونکی خوشی ہو تو جا کر قلعہ کیوس فتح کرون اگر تلوار حاصل ہو جاوے تو میں بھی
ماداجان کے ساتھ طلسم میں داخل کرون مہتر سمک یلدائی کہ انکا عیار ہے فرزند خواجہ عمرو ہے انھونے عرض کی کہ
حضور ضرور تشریف لے چلیں اگر خدا نے فضل کیا اور تیغہ سحر کش ملگیا تو جو ہر جرات کیا دکھائینگے کشتی گیر کی کیا
مجال ہے کہ مثل آپ کے جرات دکھاوے رات کو قاسم نے اپنے رفیقون سے کہدیا سب آمادہ ہوے قاسم
نے عمرد گورزاد ختنی سے بھی کہا عمرد گورزاد ختنی بھی تیار ہو نکل گئے سمک بھی مع سامان صحرا میں پہنچا
قیماس خان خاوری فوج کو لیکر صحرا میں آئے شب کو قاسم نے مرکب اپنے ہاتھ سے تیار کیا شبرنگ زہرہ
جبین سلیمانی پر سوار ہوکے صحرا میں آئے عمرد گورزاد ختنی کو تخت پر سوار کیا سمک نے رکاب پر ہاتھ رکھا
پانچ ہزار سوار و پیدل سب کو اپنے ساتھ لیکر طرف قلعہ کیوس کے چلے صبح کو صاحبقران کو خبر ہوئی کہ قاسم
مع لشکر نکل گئے صاحبقران واسطے سلامتی کے خود بیقرار ہیں آنکھوں کے نیچے اندھیرا آگیا فرمایا سب صاحبوں کو
اختیار ہے میں کس کس کو سمجھاؤن شوکت بدیع الزمان سنکر انکو تاب نہ آئی خدا انکا حافظ و نگہبان ہے ملکہ خورشید
کو طلب کیا ملک اخضر کو کل لشکر کا سردار کرکے فرمایا ہم تلاش لوح میں جاتے ہیں آپ لوگ بھی اگر راستہ پاویگے
تو چلے آئیے گا خورشید نے عرض کی میں ضرور ساتھ چلونگی جس مقام پر کوئی مشکل ہوگی کنیز فوراً آپ کو بچھلی شب کو
صاحبقران نے عبادت کی دعا مانگی ہدایت ہوئی کہ مع خورشید تلاش لوح میں طرف کوہ ہفت جوش کے جاؤ
وہیں سے پتہ لوح کا ملیگا اول وہاں میلہ ملاحظہ فرمانا بعد ختم میلے کے پتہ لوح کا ملیگا صبح کو صاحبقران نے یہ
سب حال ملکہ خورشید اور عمرو سے کہا عمرو نے کہا میں بھی پہونچونگا مفلس کا میلہ دیکھنا بہت ضروری ہے
غرض جب دن چڑھے صاحبقران نے ملکہ خورشید سے پوچھا خورشید نے عرض کی سامنے کوہ عجائب و غرائب کے
ایک دریا ہے قہار ہے حضور کشتی پر سوار ہوکے جائیں جب وسط دریا میں پہنچیں گے کشتی چرخ مارے گی ایک نہنگ
دریا سے پیدا ہوگا منہ کھول کے حضور کی جانب چلیگا اسوقت ملک بحر و بر کو یاد کرکے دہن نہنگ میں کود پڑے گا
راستہ کوہ ہفت جوش میں پہنچیگا میں بھی اپنے کو پہونچاؤنگی صبح کو صاحبقران نے کل لشکر اسی مقام پر
چھوڑ کے تنہا قریب دریا تشریف لائے دیکھا ایک دریا ہے قہار و زخار اطراف آفتاب موجزن بحر رواں ہے صاف شفاف ہے
کہ تلوار چل رہی ہے حباب مثل چشم حیران ... جلدبان ہو جاتی ہیں نہنگان خون آشام سر نکالے ہیں آواز
سیب آرہی ہے مچھلیوں کی ماہیت سمجھ میں نہ آیا
ہوکر دریا کو دیکھا اسم اعظم پڑھا کہ کشتی پیدا ہوئی [illegible]
[illegible]

کشتی رواروی کرتی ہوئی چلی خواجہ عمرو کنارے سے دیکھ رہے ہیں ملکہ خورشید اُتر آسمان پر چمکیں کہا خواجہ ہمارا
بھی جانا واجب و لازم ہے دریا میں خیال کر کے دیکھو ایک ماہی کلان تمہاری جانب دیکھ رہی ہے آئیے ہم ہیں [illegible]
خوف نہ کرنا مقام مقصود پر پہونچو گے خواجہ نے دیکھا حقیقت میں ایک ماہی کلان دریا سے منہ کھولے نکلی
طرف خواجہ کے دیکھ رہی ہے خواجہ نے جو اُس مچھلی کو اس حال سے دیکھا جان پر بن گئی دریا کے نام سے ڈرتے
ہیں جاتے ہیں کہ پانی میں گرے اور ڈوبے مگر دل کو مضبوط کر کے جسم سے پھاند پڑے مچھلی نے خواجہ کو نگل
میں لیا یہ نہ سمجھی کر گیا نیچے خواجہ کو یہ معلوم ہوا کہیں کسی بلندی سے گر پڑے یا نون اوپر معلوم ہوتا ہے چلا جاتا ہوں
ادھر سے امیر وسط دریا میں پہونچے کشتی نے چیخ مارا ایک نہنگ نے دریا سے منہ نکالا امیر کی طرف چلا امیر
دونوں پر جا کے پھاندے عرصۂ دراز تک افتان و خیزان گئے بعد عرصہ دراز زمین پر پانون قائم ہوئے دیکھا
تو پہلو میں خواجہ کھڑے ہیں امیر نے فرمایا خواجہ تم پر کیا گذری عمرو نے عرض کی بہر نوع آپ کے پاس پہونچا
جو سانحہ گذرا تھا وہ بھی بیان کر دیا کہا دیکھیے ملکہ خورشید کیونکر پہونچتی ہیں امیر فرما رہے ہیں کہ وہ سوار [illegible]
صاحب شوکت و شان نزدیک پہونچ جاتے ہیں ہم تمک آئے تھی عمرو نے صورت بدل لی ہے خدمتگار بنا ہوا امیر سے
باتیں کر رہا ہے کہ سم سے گرد اڑی دیکھا ایک تاجدار جلیل تخت پر سوار ایک مرکب باساز و یراق مرصع کار [illegible]
میں کوتل پشت پر فوج کے دل کے دل بارگاہیں خیمے چھکڑوں پر لدے ہوئے اُس بادشاہ نے تخت سے اتر کر امیر
سے صاحب سلامت کی کہا کہ خواجہ شمس بازرگان آپ کا مال میلے میں گیا امیر نے بھی مصلحتاً جواب
دیا کہ ہاں گئے تھے ہمارے روانہ ہو گئے تاجدار نے کہا کیوں سوداگر صاحب کیا مجھکو نہیں پہچانا امیر نے سر
ہلایا کہ میں بخوبی پہچانتا ہوں تاجدار نے کہا اسرار تاجدار میرا نام ہے میلے میں کوہ ہفت جوش پر جاتا ہوں
خواجہ ہمارے ساتھ چلو وہاں کی کشتوں نے تمہاری دوکان آراستہ کی ہوگی میلے میں چلکے اپنی دوکان
پر بیٹھنا کہ کشتوں نے سب سامان درست کر دیا ہوگا امیر سوچے کہ اس تاجدار کے ساتھ براحت تا بہ کوہ
ہفت جوش پہونچینگے جو جو وہ کہتا ہے صاحبقران ہاں ہاں کرتے جاتے ہیں اُس تاجدار نے وہ مرکب
پیش کش کیا امیر اُس پر سوار ہوئے خواجہ عمرو دمبدم دیکھتے ہیں کہ میرے آقا کی صورت تو نہیں بدل گئی ہے
دمبدم خواجہ شمس کہتا ہے امیر پشت مرکب پر سوار تاجدار کے ہمراہ چلے جاتے ہیں وہ تاجدار نہایت تکلف
سے پیش آیا ہے خارستان و کوہستان کو طے کرتے ہوئے جاتے ہیں امیر فرماتے ہیں کیوں خواجہ جو ہم تنہا ہوتے تو ان
مقامات کو کیونکر طے کرتے عمرو بھی سرنگون خواجہ کی صورت بدلے ہوئے ہیں تھوڑی دور راستہ طے کیا تھا بڑے
بڑے پہاڑ راہ میں ملے کہیں درہ ہائے کوہ سے راستہ ملا کہیں چوٹی پہاڑ کی پر چڑھنا پڑا امیر پہاڑ سے اتر سے
اسطرح دوپہر سیر کی کہ نوبت نقارے کی آواز کان میں آئی امیر نے پوچھا اے اسرار تاجدار یہ کیسی آواز
کان میں آتی ہے اسرار نے کہا سوداگر صاحب آج تو آپ عجب ہے کوہ ہفت جوش آ گئے امیر نے کہا ہاں
مجھکو مقام فراموش ہوا ایک پیچ اور طے کیا تھا دیکھا ایک کوہ فلک شکوہ اُس پر ایک حجرہ بنا ہے اس میں تصویر سنگ
مرمر سفید کی گرد حجرے کے گھنٹے لوازم ناقوس نواز جمع ہیں [illegible] پڑھ رہے ہیں دامنہ صحرا میں ہزار ہا دوکانیں
بڑے بڑے تاجران جلیل کی آراستہ ہیں کثور و کھنک رہا ہے دوکان بزاز سر تا پا نازک کپڑے عمدہ عمدہ میں سکے کی شستہ [illegible]
خارجہ ایسوں کی تعریف بیکار ہے پسنا لالی بڑے جوہری چپکی مل رہے ہیں یاقوت [illegible] زندان
نہایت تکلف سے اپنی دوکانوں پر بیٹھے ہیں جواہر اعلیٰ و بیش قیمت کا ڈھیر حقیقت میں وہ [illegible]

دوکان کی دہلیز پر باتیں بیچ کھوچ کی ہو رہی ہیں ایک جانب گلفروش بسے ہیں زیور گل بن رہا ہے بو باس آنکلی
ہار پھول لو دام خریدار اُس بازار پر بہار ہے ہر طرف یہی پکار ہے پلنگ توڑ سیلا خریدار البیلا سب طرح کے پھول
دوکانوں پر ہیں ہار بنا رہے ہیں ہر طرف یہی غل ہے کہ بارجہ کے ایک جانب پڑا ہنگامہ مداری اپنا تماشا کر رہا
ہے ایک لڑکے کو نچوا رہا ہے اس سے کہہ رہا ہے میاں لڑکے ایک پہلوان سے لڑوگے لڑکے نے کہا آپکے باپ سے
لڑ بھڑ کے مداری نے کہا اسکے چار بھائی ہیں لڑکے نے کہا میرے دس بھائی ہیں یہی بات مجھکو بھائی مداری نے
کہا اسکے دس دوست ہیں لڑکے نے کہا میرے پچاس یار ہیں دیکھنے میں ذلیل و خوار ہیں مداری نے باتوں میں
لگاکر کہا میاں لڑکے تمہارے حریف کے دس باپ ہیں لڑکے نے کہا بیوقوف آپ ہیں اُس شخص کے چندرہ باپ
باپ ہیں سب تماشا میں ہنستے ایک جانب توتی بج رہی ہے پلدان سیاہ لہرا رہے ہیں ایک جانب سے آواز
آتی ہے خیال کی زبان میٹھی ہوئی جاتی ہے مزہ پیڑوں میں ایک جانب جماؤ ہیں بہت ست دھولی دل کے اُجلے ظاہر
کے میلے کشتی کرنے پر آمادہ اپنے حریف کی جان کو کلپ رہے ہیں آواز سے جھنکتے ہیں دھولی کا کتانہ طرکانہ ایمانٹ کا
ایک جانب ابرو دار بہشتی گلبدن کے پائجامے سرخ لنگیاں کمر سے بندھی ہوئی چھڑکاؤ کر رہے ہیں دھوبیوں پر جب
پڑے ٹھنڈے ہو رہے ہیں بننے والے لوٹ کر رہے ہیں ایک جانب ہزار ہا گز زمین سبزہ رنگ نازک بدن ہیلے ہوا
عجب طرح کا اس میلے میں ہنگامہ ہے ایک جانب ہزار ہا چٹائی بچھی ہے مدک کے چھینٹے اُڑ رہے ہیں ایک جانب ہزار ہا
جوان چہرے زرد رنگت سے دھوئیں اُڑ رہے ایک کا سر ایک کا پیر نگالیاں عمدہ ہاتھ میں خوانچہ درست پینے میں
چالاک وچست چانڈو اڑا رہا ہے ایک جانب سرخ پالین استادہ ہیں بھنگیڑ بیٹھے گھٹنوں پر میٹھی ہیں جوڑے ترچھے بندھے
ہوئے پینے والے دم مار رہے ہیں آواز دیتے ہیں پی ساقی سال جہان کا مزہ بلوا کر جاؤں کے لٹتے ہیں جیسے
ایک جانب بھٹیاں شراب کی لالہ لالہ کی صدا بلند جبہ دھاسے رسیں ہو رہے ہیں شراب کے مضمون کے شعر
ساقی بچے پڑھ رہے ہیں ایک جانب گاڑھی چھن رہی ہے سبزی کی پیالے بن رہے ہیں پینے والے پکار رہے ہیں
ای معشوق سبزہ رنگ ایسی گاڑھی چھنی کہ پینے والے کی جان پر بنی جوتے کا غاکر اہے آنکھوں میں ڈورا پڑا ہے ایک جانب
سے آواز آتی ہے پونڈے کی گنڈیریاں کہیں آواز ہے مزہ پیڑوں میں کس لطف پر میلا ہے تماش بینوں کا ریلا ہے
صاحبقران اس تاجدار کے ساتھ کھڑے یہ تماشا دیکھ رہے ہیں کہ ایک طرف سے چند گماشتے سرخ و زرد
پگڑیاں باندھے ہوئے جامے زیب جسم امیر کو آکر سلام کیا عرض کی خواجہ صاحب دوکان پر چلیے گاہک
چلے آتے ہیں آپ کے نہ ہونے سے پھر جاتے ہیں امیر نے طرف تاجدار کے دیکھا تاجدار نے کہا خواجہ صاحب
جائیے اپنی دوکان پر بیٹھیے ہم بھی آتے مال خرید لینگے امیر نے چاہا گھوڑے کو بڑھاؤں مرکب نے قدم بڑھایا
اسم اور تاجدار نے کہا آپ تکلیف فرمائیے پیدل ہی جائیے آپ کی دوکانداری کا وقت ہے امیر گھوڑے سے
اُترے اُن گماشتوں کے ساتھ چلے ملحوظ خاطر ناظرین والا مقام رہے کہ خورشید نے سمجھا دیا تھا کہ جو معرکہ
گزرے خاموش رہے گا صاحبقران گماشتوں کے ساتھ چلے خواجہ عمرو نے جو دیکھا کہ صدہا تاجدار چلے
آتے ہیں جواہر لشکر کو اپنے اُتار کشتیاں جواہرات کی لیکر طرف بہار کے چلا یہی غلغلہ ہے کہ خداوند نعمت جو تن
کو نذر چڑھائیں اپنی اپنی مرادیں پائیں خواجہ سوچے کہ اب حمزہ کا ساتھ چھوڑو امیر کو لوٹ کا تھے اپنے ساتھ
لیکر چلے ایک دوکان نہایت تکلف سے آراستہ تھی گماشتوں نے عرض کی آپ دوکان پر تشریف رکھیے امیر مسند
پر بیٹھے گماشتے دست بستہ حاضر ہیں جو خریدار آیا امیر نے اشارہ کیا گماشتوں نے مال حاضر کر دیا غلے میں

روپے جمع کرتے جاتے ہین خواجہ عمرو جو ملا ہے کو وہونچے دیکھا دروازہ حجرے کا کھلا ہی لعنت دوزنا قوس نواز
حجرے مین ایک شخص مہنت وضع بت سنگین کے آگے بیٹھا ہی ایک حوض ہی کہ اسمین جواہرات لیکر ڈھیر کرتا جاتا ہی تاجران
جلیل نے کشتیان جواہرات کی چڑھائی ہین سامنے اُس مال کو رکھ دیتے ہین ہزارہا بیچے مہاجن کھڑے ہین اُس مقام
پر چونکہ چڑھاتا ہی ایک بار گیندے کا مہنت سے پاتا ہی خواجہ کھڑے دیکھ رہے ہین حوض کو جو جواہرات سے بھرے
ہوے دیکھا منہ مین پانی بھر آیا ہی مین کہتے ہین یہ مہنت بڑے خوش ہین خواجہ نے کنارے جاکر رنگ روغن عیاری کا
نکالا ایک تاجر جلیل کی شکل بنکر تیار ہوے دو کشتیان جواہرات کی بڑی بڑی تختیان الماس کی کنٹھے یاقوت
اجر کے اور چند اشرفیان ایک کشتی مین دو گلابیان شراب کی دو کشتیون مین کباب سر پر رکھے لیے ہوے ننگے پاؤن
تعریفین خداوند ہفت جوش کی کرتے ہوے آتے ہین صاحبو مین بری سے بیکار تھا خداوند ہفت جوش
سے بیان دعا مانگی اب ڈیڑھ سو محل ہین چار سو لڑکا پیدا ہوا کا کون میرے نام کا آباد ہی ظاہر ہوا کہ ایک تاجر آیا ہی
جواہر اعلیٰ واسطے نذر کے لایا ہی جسنے دیکھا کہا تاجر جلیل کس خضوع وخشوع سے آتا ہی خواجہ جاتے جاتے قریب
حجرے کے پہونچے وہ کشتیان سامنے مہنت کے رکھین سجدے کے واسطے جھکے مہنت اٹھ بیٹھا خواجہ نے
سجدہ کیا دو انگلیون کی محراب بنا کر دلسے عرض کی سجدہ پہ بدکار کو زیبندہ ہی دست بستہ سامنے مہنت کے کھڑے
ہوے کہا میری مراد دلی پوری ہوئی خداوند نے مجھکو مرد بنایا نہ یقین ہو تو دیکھ لیجیے یہ کہکے خواجہ نے دامن
ہٹایا مہنت کو کھڑا کر کے دکھایا کہا آپ نائب خداوند ہین ذرا ہاتھ لگا لیجیے سوال اور کرون مہنت ہٹا جاتا ہی خواجہ
سب کو دکھا رہے ہین جو دیکھتا ہی شعر یہ پڑھتا ہی فرماتے ہین یارو دیکھو یہ فیض خداوندی ہی بالکل کم را نہین ہوتا
تھا چند دن سے خداوند نے نظر عنایت کی ڈیڑھ سو محل میرے ہین مہنت جو پیچھے ہٹا خواجہ نے کہا آپکو ہاتھ
لگانا پڑیگا بہت ہاتھ لگا لیجیے آخر مہنت نے لاچار ہو کر ہاتھ لگایا خواجہ نے غل مچایا دیکھو صاحبو نائب صاحب نے
جو ہاتھ لگایا دو گز اور بڑھ گیا یہ کہکے ہاتھ باندھ کے سامنے کھڑے ہوے جواہر تو سب حوض مین ڈال دیا حوض کو دیکھکر
وجد کر رہے ہین دلمین کہتے ہین کہ خواجہ اگر یہ جواہرات ملے تو اس سال کا سودا ہو جاے کہا مہنت جی صاحب یہ
شراب نذر خداوندی کی ہی اگر پھیر کر لیجاؤن کسکو پلاؤن امیدوار ہون کہ ایک جام نوش فرمایئے اگر قبول فرمائین تو ایک
جام خداوند کو پلاییے بت سنگین سے آواز آئی ای نائب قدرت اسکا کہنا بدل وجان قبول ہی ایک جام بھر کے قدرت کے
دہن سے لگا دو لبکی لہائی قریہ آباد ہوا ابتر عمرو نے جام بھرا دہن سے بت سنگین کے لگا دیا وہ پتھر کا بت شراب پی گیا ایک
چھینک سی آواز آئی اندر اس بت کے ہفت جوش رہتا ہی شراب پیتے ہی بیہوش ہو گیا کہا مہنت صاحب آپ بھی نوش
فرمایئے عمرو سمجھ گیا جو کوئی ملعون اس مین تھا وہ بیہوش ہوا دروازہ حجرے کا بیٹھکے عمرو والا آیا پکار کر آواز دی کہ ای امر
نذر لیجیے قدرت سے راز و نیاز کا وقت ہی مہنت کے سامنے ہاتھ باندھے جام بھر کر پلایا مہنت پیتے ہی گھبرایا کہا سوداگر
صاحب اس شراب مین کیا تھا دل گھبراتا ہی عمرو نے کہا اٹھ کے ٹہلیے جیسے ہی مہنت اٹھا لڑکھڑا کے گرا عمرو نے اسکو
اٹھا کے نذر زمین کیا مہنت کی شکل بنکر بیٹھے دروازہ کھولا نذر چڑھانے جو لوگ آتے تھے انسے کہا میلے مین آواز دو
مٹکے شراب کے لیکر آؤ آج فیض خداوندی جاری ہوگا لوگون سے جو میلے مین آواز دی سب دوڑے امیر دوکان پر بیٹھے تھے
امیر نے دیکھا انکے پرچہ پڑی اسرار تاجدار دوڑا ہوا آیا عرض کی خواجہ شمس صاحب بالا ہے کو جا لیجیے
فیض خداوندی جاری ہوتا ہی امیر نے فرمایا آپ چلیے مین آتا ہون امیر کو یقین کامل ہوا کہ عمرو پہونچا یہ اسی کا فقرہ ہی
امیر عقب مین اسرار تاجدار کے چلے یہان تھوڑے عرصے مین پہاڑ پر جا کر سبھون نے لاکر مٹکے شراب

تیرا پاس شاہان نورافشان کے پہونچا یہ لکلاسے ایک تیغ خون آلود نکالا ہے جیسے عمرو سے
چلا اسوقت خواجہ کی بیقراری ملک لباب کے دعائیں مانگنے لگے و بعد نگا اس وقت سے بجا النظم

خداست واحد و یکتا و بی مثال احد ... خداست ذات صمد لم یلد و لم یولد
ز رنگ احمر و اخضر عیان نشان رنگین ... نمود جلوہ کہ از ابیض و گہ از اسود
امین بیکسی است و جلیس تنہائی ... نمایت غم و عجز و درد و رنج و مدد
ہر لطیفہ روی خداست پوشیدہ ... خداست وصل بہر عضو و استخوان جسد
بچشم اہل بصیرت ہمی دہد جلوہ ... خلا بتکدہ و دیر و کعبہ و مسجد
خدا مطالب ہر بندہ بی طلب بخشد ... دہد مآرب و مقصد بصاحب مقصد
کند فقیر و امیر و غریب و دو و تمند ... زوار و ہر مکان آخرش بکنج لحد
نہ والیان ولایت نہ مالکان مکان ... نہ اہل تخت بماند و نہ صاحب مسند
بغیر ذات جناب احد بوقت حساب ... بود بہد بقا یا نہ صد ہزار نہ صد
نہ بیرون شمار است فضل ربانی ... لطفات زیادہ عنایتش بیحد
خدا در آئینۂ دل صفا نظر آید ... چو پاک سینہ شود از غبار کبر و حسد
زشت نظم ہندی بحمد باری نظم ... چنان نفیس کہ مطبوع اہل طبع شود

عمرو نے جو لباب کے دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا جیسے ہی ہفت جوش تیغ کھینچکر چلا صاحبقران
تختے میں کھڑے دیکھ رہے ہیں اب جو لیث کے دیکھا کہ عمرو تڑپا زمین میں لوٹ رہا ہے دل
بیقرار ہو گیا ایک ساحر تیغ کھینچے ہوئے قتل کرنے جاتا ہے ہوش درست نہ رہے وہیں سے آواز دی
اور ہیہات کیا کرتا ہے میرے سامنے میرے قوت بازو و زینت پہلو کو قتل کرتا ہے نعرۂ صاحبقران

تصنیف مصنف بطرز نو

منم قاتل کافران حسابان ... منم صاحب چتر و تیغ و علم ... اتیم عرب حمزہ ذی حشم
ایک گنجاب ملعون گروہ مفسدان ... نہ تیغم فراری او شیران ... چو رفتم بہ میدان پئے گیر و دار
گلاد چون بجولان گہ قاف شد ... چو دربا خبر جنگ شد آشکار ... بہ بازو شدہ فتح و نصرت نثار
بلرزید از خوف دیوان قاف ... جزا بر بہانہ عدل و انصاف شد ... زدم دیو عفریت را در مصاف
ورا نجا چو جاہ و ادب یافتم ... سمندون بدبخت گشتہ شکار ... کہ ار حیلہ بدین ذلیل و نزار
... جہان تاجی لقب یافتم ... لیث کے ہفت جوش نے

دیکھا آواز دی او حمزہ کیا کرتا ہے خبردار آگے نہ بڑھنا میں خداوند ہفت جوش محافظ مقام لوح
طلسم نورافشان او حمزہ کہیں لمعہ کاوش کی ناحق کو گنگ کی لوح تک نہ پہونچیگا اگر ہیں بھی
نا مل کروں اور باستہ نہ روکوں تب بھی مقام تک لوح کے نہ پہونچیگا صاحبقران اسم اعظم پڑھتے
ہوئے چلے ہفت جوش نے کئی سحر کیے صاحبقران پر بسبب اسم اعظم کے تاثیر نہ ہوئی
غصہ مارے ہفت جوش ہنسا آواز دی ای کو دہ ہفت جوش جلد آگاہ ہو گیا باعث ہے کہ حمزہ
پر سحر تاثیر نہیں کرتا ہے یہ جواسنے آواز دی ایک طائر پتھر کو توڑ کے نکلا اور پکار کے آواز دی اور
ایک شاخ پر جا کے بیٹھا نغمہ سرائی کرنے لگا بفصاحت آواز دی یا صاحبقران یا شعار سنیے

یقینا ہے بہت پسند خاطر ہون آپ کے بزرگان دین کی تعریف و توصیف ہے یہ تعلم حقیقت مین کشتی نظم

ہون عاشق دیوانہ جو معشوق خدا کا / غل نالۂ زنجیر ہے ہر فصل کے جلے کا
بیہوش کیا ہر کسی با ہوش سے مجھکو / جھگڑا نہ رہا یار و عذاب دوسرا کا
صدقے ترے او شاہ روح و تن عاشق / وہ غیظ مین اب وقت ہے وعدے کی وفا کا
ترچھی نظر روح لند اشوق ہم آغوش / اب ہاتھ نہ احسان اٹھائینگے دعا کا
مذبح کو بجا دون عرق شرم سے اپنے / اچھا ہے جو تیری نگہ لطف فنا کا
منہ پہ بھی لاتی نہ تری نکہت گیسو / احسان نہ ہوا رخ پہ بھی باد صبا کا
ہر بیخودی شوق نہ گریہ ہے نہ فریاد / اے دوست چھپا مجھے تعلق رفقا کا
کیا فکر عذاب لحد ی مردہ دلون کو / ہے اور ہی جھگڑا ترے مفتون لقا کا
خاموش زبان شرم سے آنکھین سوز الفت / ہین صدقے یہ انداز ہے تسلیم و رضا کا
شمشیر محبت سے ہوا چاک جو سینہ / ہر زخم جگر قفل بنا مثل گلے کا
قربان اٹھا عارض پہ نور سے پردہ / مرجاؤن نہ عاشق پہ ہوا احسان قضا کا
مدت سے ہے یہ دھن ترے کوچے مین نہ جاؤ / ہوا اوج پہ اقبال مرے بخت رسا کا
عاشق کی ہے یہ خاک قدم رکھ نہ کے گذر جا / بوسہ ہی ملے کر لی عذار کف پا کا
مطلب ہے مرا عارض پر نور کا جلوہ / عاشق ہون ترا نام کو بندہ ہون خدا کا
اعمال نسیم اپنے برے ہین کر بھلے رب / لیکن ہے بھروسا ہمین محبوب خدا کا

اس طور سے اس گلزار نے یہ اشعار نعت پڑھے کہ صاحبقران حیب ہو گئے آنکھون سے آنسو جاری ہی حضرت کا نام سنتے ہین اور روتے ہین تلوار کو ہاتھ سے پھینک دیا سپر پشت سے گری کمان کیانی مین خم خنجر بیدم دل دردمند طائر تیر بیہوش و حواس باختہ ہوئے اپنے جسم کا ہوش نہ رہا گلزار سرائی کیے جاتا ہے قصیدے سے اشعار پڑھتا ہے کبھی حمد مین کبھی نعت مین منقبت بخت جوش تیغ کھینچکر طرف صاحبقران کے چلا کہ حمزہ پہلے تجھکو قتل کرونگا اسکے بعد عمرو کو قتل کرونگا یہ کہکر طرف صاحبقران کے چلا صاحبقران ایسے مبہوت ہین کہ خود فرماتے ہین مین خود جان دینے پر آمادہ ہون ای بخت جوش میری مشکل آسان کر دے مین اپنی زندگی سے بیزار ہون تصور کیا تو دنیا ناپائدار ہے اس چند ساعت کا کیا اعتبار ہے نظم

نہ بر تخت شہی شاہ ہفت کشور زمان روا ماند / نہ ماند حالت شکل قیصر جینوا ماند
نہ حسن جان فزا ماند نہ شکل دلربا ماند / نہ یار و آشنا ماند نہ خویش و اقربا ماند

درین دنیای دون چیزی کہ باقی از فنا ماند
خدا ماند و حق ماند خدا ماند و خدا ماند

نہ این دولت نہ این حشمت نہ این شوکت نظر آید / نہ این حکمت نہ این عزت نہ این حرمت نظر آید
نہ این فخر و نہ این وقر و نہ این عظمت نظر آید / نہ این حسن و نہ این خوبی نہ این صورت نظر آید

درین دنیای دون چیزی کہ باقی از فنا ماند

خدا ماند و خدا ماند و خدا ماند

شد ہم باد چون باد خزان ہر تختہ گل را — نماند خواہش سیر چمن اہل تجمل را
نہ ریحان را بو و جلوہ درین بستان نہ سنبل را — نہ بیند کس درین گلزار بلبل ہا و بلبل را

درین دنیائے دون چیزے کہ باقی از فنا ماند
خدا ماند خدا ماند و خدا ماند و خدا ماند

نہ دارا ماند در دار جہان باقی نہ اسکندر — نہ آن تخت و نہ آن بخت و نہ آن تاج و نہ آن افسر
نہ آن ملک و نہ آن مال و نہ آن گنج و نہ آن لشکر — نہ آن انبار سیم و زر نہ آن گنجینۂ گوہر

درین دنیائے دون چیزے کہ باقی از فنا ماند
خدا ماند و خدا ماند و خدا ماند و خدا ماند

چو فرمان قضا آید درین دوران نماند کس — بدار الملک دنیا از شہنشاہان نماند کس
بدیں ان خانۂ عالم زادہ کانان نماند کس — ہم از وحش و ہم از طیر و ہم از انسان نماند کس

درین دنیائے دون چیزے کہ باقی از فنا ماند
خدا ماند و خدا ماند و خدا ماند و خدا ماند

صاحبقران نے رو رو کے یہ اشعار پڑھے ہفت جوش نے کہا عمرو دنیا کو تو جانتا ہے کہ ناپائدار ہے ہزاروں جادوگر تیرے ہاتھ سے مارے گئے تمام ملکوں میں کھلبلی ڈالدی امیر نے اس حال میں کہ مبہوت ہو رہے ہیں طائر کی زمزمہ سرائی موقوف نہیں ہوتی اسی طرح پر کھول کھول کے آنکھیں صاحبقران سے ملائے ہوئے تعریف خدا و رسول کر رہا ہے ہفت جوش چاہتا ہے کہ صاحبقران کو قتل کروں عمرو تو ہوش میں ہے ملک بلک کے دعائیں مانگ رہا ہے کہ پروردگار میرے آقا کو بچانا مجھکو روز سیاہ نہ دکھانا حقیقت میں کس بلا کا سحر ہے اسی طائر کی جانب متوجہ ہیں کہ خود اپنی زبان سے فرماتے ہیں اے ہفت جوش بار میرے سر سے اتار دے اب ذلت و رسوائی گوارا نہیں چاہتا ہوں دنیا کو چھوڑوں خدمت میں اسکی پہونچوں جسکی طائر صفت کر رہا ہے تعریف اس معبود کی زمینہ و دستر ہے صفت جناب اشرف انبیا صفت پروردگار ہے وہ مقبول بارگاہ خدا محبوب کردگار ہے عمرو نے بلک کر چیخ ماری اور ہفت جوش سے کہا کہ مجھکو قتل کر میرے آقا پر ہاتھ نہ اٹھانا اب نہ قدم بڑھانا ہفت جوش کب سنتا ہے طرف صاحبقران کے تیغ کھینچے ہوئے چلا چاہتا ہے کہ ایک ہاتھ مارون کہ سر صاحبقران کا اڑ جائے قضائے کار ملکہ خورشید برق وش چھپر پہ جا بیٹھی پیدا اسکے دل مین اسوقت آکے آسمان پر چمکیں پہلے سے دل کو یقین تھا کہ ہفت جوش پر فساد پڑیگا نجوم میں کامل سحر و ساحری میں عاقل رازدار طلسم خورشید برق وش اسم مقامات عجائب و غرائب کو دیکھتی چلی آسمان پر چمکیں اول تو پہلے کو کشا ہوا پایا دل میں اپنے خوش ہوئیں کہ خواجہ کا تشریف لے جانا خالی کب جا سکتا ہے کہ عمرو چیلے سے ملک نیل کو کر سکتا ہے سب دو کامیں اعجاز ہیں جب اپنے دل مین خوش ہوتی اِدھر چلی آتی ہیں ایک طرف سے کراہنے کی آواز آئی ملکہ نے دیکھا کہ ہفت جوش پر ہزاروں لاشہ تڑپ رہا ہے کسی کا ہاتھ کٹا ہے کسی کا منہ کٹا ہے کسی کا شکم چاک ہے

مگر سب لاشے برہنہ پڑے ہین ملکہ اپنے مقام پر بجنسہ چپ بیٹھی ہین کہ خواجہ کلام خواجہ احسن عمادی عیار
طراران سب کا رہزن ہوا خیال کرتے کرتے ایک جواب دیا خواجہ پٹے زمین پر لوٹ رہے ہین
اب تو پریشان ہو مین کہا اے خورشید کیا غضب ہوا اس سوچ مین تھین کہ دیکھا ایک جانور ایک شاخ نخل پر
بیٹھا ہوا غم دنیا مین یہ شعار پڑھ رہا ہے **نظم**

| | |
|---|---|
| ہست اندر چشم اصحاب نظر مال ہیچ | تخت و دولت تاج و حشمت مسند و اجلال ہیچ |
| گر نماند ہر کرا کامل بہ دنیا عمر خویش | ہست حاصل ہمچو ماند در حال و استقبال ہیچ |
| نیست قدر مال و زر در دیدۂ اہل کمال | ہیچ علم و ہیچ ملک و دولت و اقبال ہیچ |
| عزت حاصل نگردد بندہ را جز بندگی | ہست حسن صورتش بی زینت اعمال ہیچ |
| در پی انجام مہام عالم فانی بود | بہر انسان تلاش سعی و استقلال ہیچ |
| ہیچ قوت ہیچ طاقت ہیچ نمود و ہیچ شور | ہیچ حاتم ہیچ سام و ہیچ رستم زال ہیچ |
| ہیچ شکل و ہیچ صورت ہیچ حسن است جمال | خوبی رخسار ہیچ و زیب خط و خال ہیچ |
| ہین بیا در زندگی از یاد حق غافل مباش | ہیچ وقت و ہیچ روز و ہیچ ماہ و سال ہیچ |

اور صاحبقران زمان ان اشعار کو گوش ہوش سن رہے ہین تلوار پھینک دی ہے پھر زمین پہ پڑی ہے
کمان کو شانے سے اتار کے پھینکدیا تیر ترکش سے گرے ہین شل طائر پر بند اسیر ملول و حزین و
دردمند ملکہ کے ہوش اڑ گئے یقین کامل ہوا کہ ہفت جوش نے دیوانہ کیا یہ اسی ملعون کا سحر ہے
نگاہ پڑی دیکھا ہفت جوش تیغ کھینچے ہوئے ہر طرف سیر کرتا پھرتا ہوا جاتا ہے یہی لشکر ہے کہ جہان
حمزہ رہتا منہ خداوند ہفت جوش جن لوگون نے تمکو ہدایت کی کہ تلاش لوح مین جاکر دیکھو
وہ تمہارے دشمن تھے وہ راہزن رہزن تھے یہ کسی نے بتایا کہ وہان خداوند ہفت جوش
رہتے ہین جنھون نے سب کو پیدا کیا چند ساعت کے واسطے استغفر اللہ بندگان خدا کو قتل کیا کچھ خوف
ہمارا دیا ملکہ خورشید برق وش بلند ہوکر سرشاخ نخل سے زمین پر نکال کر پیشانی پہ مارا چند قطرات
خون ہاتھ مین ہے رنگ رو متغیر نہایت حیران و پریشان دل مین یہ کہ اپنی جان مٹاؤ صاحبقران کو
اس آفت سے بچاؤ وہ خون ہتھیلی پر رکھا سامنے طائر کے آواز دی ارے تو مدت سے بھوکا پیاسا
ہے لے یہ تیری خوراک موجود ہے کیون زیادہ باتین بناتا ہے قفس سے کیونکر چھوٹا ہاتھ آفتاب تھا
اسپر چند قطرات خون دیکھے طائر نے خون پر منہ مارا پھر تو اور خون پیا خون پیتے ہی جیسا ہوا
پکارنے لگا یا صاحبقران ہوشیار ہو جا ہے صاحبقران مبہوت لب پر مہر سکوت آہ و آہ کر رہے
ہین دمبدم اپنی زبان سے فرماتے ہین اے ہفت جوش ذبح نے بتا کام کیا حال دنیا تیری وجہ
کھلا گیا یہ مقام لائق سکوت نہین کسکو اس آنے کے سامنے جرأت نہین مین سمجھ گیا اب مین نے
اس دنیا کو ترک کیا ملکہ خورشید برق وش نے اس طائر سے آواز دی ارے ہوش مین آیا
طائر نے کہا مین تو بیدار ہون میرے ہوش اڑے آپ نے کیا نعمت کھلائی اب رخصت ہوتا
ہون یہ کہکر سر آگے کیا ملکہ نے بہ اطمینان طائر کا سر کاٹا قطرات خون طائر کے لیکر طرف
ہفت جوش کے پھینکے ہفت جوش نے جو ملکہ خورشید برق وش کو دیکھا آواز دی او

اپنا تلوار اٹھالی مالک نے کہا تلوار روکے پڑ رہے کیون اسقدر بدحواس ہوتا ہی سست و لرزان خدا کی
لی او ملعون اب جہنم مین جائیگا دل مین ہجوم غم ہو گیا اب تو جان بچاؤ اس قدر نہ گھبراؤ طائر نے جب
دروازہ بند کیا اڑ کر سامنے آیا ہفت جوش کے سر پہ سایہ کیا ایک چیخ ماری کہ زمین تھرا گئی
منہہ سے شعلہ نکلا وہ طائر جلا خاک اسکی ہفت جوش پر گری یہ معلوم ہوا کہ تودہ بارود مین
چنگاری آگ کی ڈالی آہ کر کے ایک چیخ ماری مثل طاوس آتشبازی جلنے لگا ہر اعضائے جسمی
سے شعلہ آتش نکلنے لگا سارے پہاڑ پر دوڑا دوڑا پھر رہا ہی جسم سے شعلے بلند ہو کر ان دوکانون پر
گرے کہ جو دوکانین بازارون مین آراستہ مین بیچنے والے برسر کوہ جمع ہین دوکانین سب جلین
ایک آندھی سیاہ اٹھی سنگباری و برقباری ہونے لگی بعد عرصہ دراز آواز آئی الکشتی مرا نام من
ہفت جوش بود مالک کوہ ہفت جوش جب یہ آواز آئی ملکہ خورشید برق وش تڑپ کر آسمان
پر پہونچین پکار کر آواز دی یا صاحبقران اپنے کو بچائیے اس صدا سے صاحبقران کو ہوش آیا
خواجہ عمرو نے بڑھکر پوچھا ای آقاے نامدار ای مولاے قدرشناس اسقدر آگ لگی ہی
تمام صحرا جل رہا ہی ہر نخل سے شعلہ آتش نکل رہا ہی بالکل کچھ سوجھتا نہین صاحبقران بھی
فرما رہے ہین اپنا ہاتھ اپنے کو نہین معلوم ہوتا ہی یہ ظلمات ہی کسقدر تاریکی ہے جوش کیا ہی
دو گھڑی کامل یہی ہنگامہ رہا بعد عرصہ دراز آواز آئی کہ ہفت جوش مارا گیا صاحبقران
نے دیکھا کہ وہ سب اندھیرا دفع ہوا خواجہ عمرو قریب کھڑے ہین ایک پرچہ کاغذ کا آگے
پڑا ہی پرچہ اٹھا کے دیکھا اسمین تحریر تھا کہ ای شہریار مبارک ہو کہ ہفت جوش مارا گیا درہ کوہ مین بہت جلد
داخلہ کیجیے اخرس جادو جو مارا گیا تھا اسی کا مقام ملیگا اس باغ مین داخلہ ہو اس کاغذ کو بھی ملاحظہ
فرمائیے گا صاحبقران اسی وقت کوہ سے اترے دیکھا سب پہاڑ بارود کا تین جلی پڑی ہین عجب
بربادی ظاہر ہوتی ہی صاحبقران نے فرمایا بموجب ہدایت کے طرف باغ اخرس کے
جاتا ہون عمرو نے کہا آقا مین بھی ساتھ چلون امیر نے فرمایا کاغذ سے ممانعت ظاہر ہی تمھارا ساتھ
چلنا مناسب نہین ہی عمرو نے کہا ای شہریار تنہا اس صحرا مین کیا کرون کیونکر آپ تک پہونچون امیر
نے فرمایا چونکہ پرچہ کاغذ سے ممانعت ظاہر ہی ملکہ خورشید برق وش نے تحریر فرمایا ہی تمہا لیبد
تمہارا یہ لکھا ہی کہ اپنے کو بہ تعجیل باغ اخرس مین پہونچائیے مین اب نہین ٹھہر سکتا خواجہ تو اسی دشت ویران
مین حیران و پریشان رہین کہ انکا حال تحریر ہوگا صاحبقران بسم اللہ کہکر درہ کوہ مین داخل ہوے
دیکھا نہایت اندھیرا ہی صاحبقران اس کاغذ کو ملاحظہ فرما چکے ہین اسم جو حاشیہ کاغذ پر مرقوم تھا
اسکو ورد زبان کیا اس اسم کے پڑھنے سے روشنی ہوئی روشنی مین صاحبقران درہ کوہ سے
باہر نکلے دیکھا بیچ مین صحرا بعد صحرا کے دروازہ ایک باغ کا مثل آغوش عاشق کھلا ہی در باغ پر
مرقوم ہی کہ باغ اخرس جادو صاحبقران نے کاغذ کو دیکھا طرف سے ملکہ خورشید برق وش
کے مرقوم تھا کہ ای شہریار اندر باغ کے جائیے جب امیر اندر باغ کے آئے دیکھا ایک نخل نہایت
سرسبز و شاداب پھولون سے بوے خوش آتی ہی گل اسکے مثل سر انسان لب و دہان آنکھین سب انسان کی
دو پھل آپسمین باتین کر رہے ہین ایک نے کہا بھائی کیا ارادہ ہی دوسرے نے کہا طلسم کشا آگیا

تیسرے نے کہا ہمارا وقت اختتام آیا ہمارا افسر اختر پہلے ہی مارا گیا چوتھے نے کہا ہمارا کیا اختیار ہے پانچویں نے کہا میں مجبور ہوں ناچار ہوں چھٹے نے کہا اکو بلاتا ہوں ساتویں نے کہا میں تو جاتا ہوں آٹھویں نے منہ سے شعلۂ آتش چھوڑا سب سر جلنے لگے امیر نے بڑھکر نخل کو اکھیڑا نخل الگ گرا وہیں نقب کا ظاہر ہوا بسم اللہ کہکر نقب میں داخل ہوئے دیکھا ایک صحرائے سبزہ زار فرح و دلکشا طائران زمزمہ سرا نغمہ بان بے زبانی تعریف ایزد سبحان میں مصروف ہیں نہریں موج مار رہی ہیں حوض آب کی تلواریں چل رہی ہیں تیز تیز ماہیان ابھر تی ہیں اے اختر س کا نعرہ کرتی ہیں صاحبقران اس حوض میں پھاند سے ایک غوطہ ہوا آواز آئی اے طلسم کشا یہ کیا کیا پانی میں جا کے اپنی آبرو بچانا تھوڑے عرصے کے بعد پاؤں زمین سے آشنا ہوئے دیکھا ایک صحرا رشک گلشن چراغ لالہ روشن شگفتہ بیابان مثل جوانان سبزہ رو بصد جوش و خروش اکڑ رہے ہیں چشم نرگس شہلا میں سیخ نمود سے چھپ رہے ہیں سنبل نے زلف عنبریں کو بنا پٹیاں درست ہو رہی ہیں کاکلیں بنا میں صاف ظاہر ہو کہ ماران سیاہ لہرا رہے ہیں اپنی زلف پیچاں زہر رعنائی آغاز ہی تا تار زلف عنبریں کا زلف محبوب پر طعن کرتا ہو ہوئے عنبر آ رہی ہے زمین مشک بیز ہوا عنبر خیز کسی طرف سے آواز نکلتی ہے اس زلف پیچاں کا ہر کوئی سودا ہی دام زلف معنبر نے جلو گیر آرا دیکھیں اس دام سے کیونکر نکلیں کا ب اس بلا میں پھنسے ہیں دیکھیں تقدیر کیا دکھائے آرزو ہی کہ زلف عنبریں نظر آئے نظم

| | |
|---|---|
| وہ کہ دن ہی یار کی مشاطہ نے پری چوٹی | زہے صد کرتی ہے جسم ہار کہ پری چوٹی |
| نہ جھٹکے پھر دل سودا زدہ کیسی اپنا | لیے جو کوچۂ کاکل کی رہبری چوٹی |
| جو پرورش دل مشتاق کی ار ہے نظر | ازہ ہو دراز نپٹے سایہ گستری چوٹی |
| لگائے میرے دل مبتلا کو اک کو ثا | سنوار دے اسے فوراً خود سری چوٹی |
| جو بال کھلتے ہیں تا بجے ہیں کھیان | رشک نافہ ہر جو رشتا تو عنبری چوٹی |
| مدار کی چمن آرا جو تیری مشاطہ | بنا دے سنبل گلزار و سبز ہی چوٹی |
| جلال دیکھے کبھی شانۂ دل صد چاک | نکل کے ایک کی چوٹی سے دوسری چوٹی |

غرض اس طرح کا اس صحرا میں ہنگامہ ہے بلبل نالان زمزمہ سرائی کر رہی ہے قمری کو کو کا دم بھر رہی ہے سرو اہلی سرکشی بہانہ ہر نخل چمن کو اغماز تھا صاحبقران بنگاہ شوق سیر صحرا دیکھ رہے ہیں کہ ایک طرف سے گرد اڑی ہزار ہا آہوان صحرا پشت پہ ناگے مجبو لیس زر لٹی گلون میں زنار پہنے سے تجسم جھم کرتے ہوئے چلے آتے ہیں سچ میں ایک آہوئے کلان سنگو نیان مثل زلف محبوبان پیچ و تاب کھائے ہوئے پشت پہ اس آہوئے زین مرصع کا کسا ہوا پشت پہ ایک معشوق پیکر گل اندام سرو قد مہر پیکر چشم میں جادو خال ہندو شعر بہر خندہ کرتب بر اپنے تمک بر دل خستگان سینتے بلکہ یہ شعر صادق آتا ہی بیت زلف معنبر بہ رویت تیرہ شب است وادی موسی ٭ چاہ صبر م ورگرد عشقت وا نند یوسف دست زلیخا ٭ اگر سراپائے حسن دلفریب کی تعریف کروں صرف ادصاف زلف عنبریں میں ہزار دستہ کاغذ پر خط ریحان لکھوں تو بھی تعریف ختم نہو نظم مصنف

عجب حسن ہو یار کا دلفریب کہ دیکھے سے دل ہو مرا ناشکیب وہ زلف معنبر ہو دام بلا

اس حوض مین نہاؤ معشوق کے سامنے چلنے کو صورت زیبا چاہیے امیر راضی ہو گئے پیرہن تن سے کھولکر رکھی بڑھیا نے اپنے پاس سے لنگی دی امیر نے لنگی باندھی لباس اپنا کنارے حوض کے رکھا جیسے ہی حوض مین غوطہ مارا اب جو آنکھ کھلی اپنے کو ایک شہر وسیع مین پایا صرف لنگی باندھے ہین سے حیران و پریشان کہ یا صاحبقران یہ کیا ستم ہوا خیال کرتے ہین تو اسم اعظم بھی فراموش اب تو صاحبقران کو بڑا افسوس ہوا کہ یہ کس بلا مین مبتلا ہوا مگر وہ ضعیفہ موسومہ فرتوت جادو جب ہفت جوش مارا گیا اور لاشۂ ہفت جوش پاس سحر العجائب و مصر الغرائب کے پہونچا واسطے ہفت جوش کے بہت افسوس کیا اور فرتوت جادو سے فرمایا کہ اسکو صحرائے ریگستان آخرس مین پہونچا دو اگر ہوسکے طلسم کشا کو دھوکا دو فرتوت نے وعدہ کیا بصورت مذکور آئی اتنا فرتوت کو ضرور ثابت ہوا کہ طلسم کشا غنچۂ آرزو سے دلکشا پر عاشق ہوا ہی جسطرح حوض کیا اسی طور سے لباس صاحبقران مع تیغ عقرب سلیمانی و سپر گرشاسب و خنجر رستم و خود ہود و زرہ داؤدی و حرز اسمٰعیل و اسم اعظم دھوکا دیکر لیگئی صاحبقران آوارہ و پریشان اُس شہر کی سیر کو پہونچے جسطرف جاتے ہین کوئی آدمی دوکان پر نہین آنے دیتا دن بھر صاحبقران اُس شہر مین پھرے شام کو ایک کوفے مین جاکے ٹھہرے کہ دیکھا ایک جوان سپاہی وضع ایک دروازہ کھولکر نکلا صاحبقران کو دیکھکر رونے لگا کہا ای جوان یہ کیا حال ہی کس بلا مین آپکو پھنسایا صاحبقران نے فرمایا گردش فلک اس طرح ایک ضعیفہ دھوکا دیکر سب اشیا لیگئی اس جوان نے کہا میرے غریب خانے مین آئیے اس شہر مین سب کافر رہتے ہین کوئی آپ کو نیوتا نے دیگا مین مرد مسلمان ہون یہ بھی مشہور ہو گیا کہ آپ غنچۂ آرزو سے دلکشا پر عاشق ہین اسی وجہ سے وہ آپ کا اسم اعظم لیگئی اگر آپ مجھے بفرزندی قبول کرین ملکہ کی ایک کنیز ہی کو ہمراہ و خدمت سے اسیر میری جان جاتی ہی تو مین آپ کو تا بہ صحبت ملکہ غنچۂ آرزو سے دلکشا پہونچا دون یون اگر آپ پہنچینگے گرفتار ہو جائینگے اسم اعظم لیکر فرتوت گئی ہی وہان سے ملکہ تک انگا بیان کے سامنے آپ کو گرفتار کرینگے اگر حضور کمہار کے ساتھ میری شادی کرادین تو میری ماں قوم کی مالن ہی وہ زیور گل لیکر روز جاتی ہی آپ کو بھی اپنے ساتھ لیجائیگی امیر نے فرمایا ای جوان میرے لباس کے ملنے کی تدبیر کر اسم اعظم و حرز اسمٰعیل بھی خدا دلوا دیگا کہ مین اس ذلت سے نجات پاؤن وہ جوان موسوم بہ گلفروش کہا صاحبقران کو لیکر اپنے مکان مین آیا بڑھیا مالن اسکی بیٹھی ہوئی زیور گل بنا رہی تھی صاحبقران کو دیکھکر کھڑی ہو گئی عرض کی ای شہریار آپ نے کیونکر یہان سرفراز کیا امیر اپنے حال زار پر بہت روے فرمایا کہ ای مادر مہربان کیا بیان کرون فلک نے یہ سامان دکھایا اسی آوارگی مین یہانتک آیا تمھارے بیٹے کو میرے حال پر رحم آیا اب میری کفالت کرو کسی طرح میرا لباس مجھکو ملے کہ مین کہین جانے کے لائق ہون بڑھیا نے کہا ای فرزند آج رات کو مین تمکو صحبت ملکہ عالم مین لیچلونگی میرا فرزند بھی ایک کنیز پر عاشق ہی وہ بھی ساتھ جائیگا روز اس سے وعدہ کرتی ہون مگر خوف اب تک نہین لیگئی کہ ایسا نہو حال کھلجائے تو خرابی ہو جب تم ساتھ ہوگے تو کیا خوف ہی اسکا بھی وعدہ وفا ہوگا تم سے ملکہ کو دیکھ لینا خبردار کسی مقدمے مین دخل نہ دینا یہ کہکر بڑھیا نے پلاؤ مرغ کا تیار کیا صاحبقران و گلفروش کے بیٹھکر کھانا کھایا ای بڑھیا

مکان میں آرام فرمایا جب دن تمام ہوا شام ہوئی گل ماہتاب گلستان چرخ زبرجدی میں شگفتہ ہوا
غنچہ ہائے سیارگان چمن چرخ نیلوفری میں ظاہر ہوئے شاخ کہکشان پھولی پھلی ستاروں کے
سر سبز و پختہ ہوئے ضعیفہ نے کہا ای فرزند چلو امیر نے کہا ای مادر مہربان بڑے شرم کی بات ہے
کہ میں اسطرح برہنہ تمھارے ساتھ جاؤں اگر کسی نے دیکھا کیا کہیگا بڑھیا نے کہا ای فرزند میں
غریب آدمی ہوں جو لباس میرے پاس ہے لاؤ اگر وہ پسند ہو تو بسم اللہ حاضر ہو امیر نے فرمایا برہنہ
ہونے سے تو بہتر ہو بڑھیا ایک پشتارہ اٹھا کر لائی کہا ای فرزند کل ایک سبزہ فروش میرے
ہاتھ یہ پشتارہ بیچ گیا ہے اسنے کہا تھا کہ اسمیں لباس قابل شاہان جہان ہے ہم نے قیمت
دیدی مگر کھول کے نہیں دیکھا اسکو کھولو بسم اللہ جو اسمیں سے نکلے اسکو زیب جسم کرو امیر نے
جو اس پشتارے کو کھولا مثل گل کے شگفتہ ہوگئے خاص اپنا لباس اسمیں پایا سرہ واڑی
خود ہو دشنہ صمصام و قمقام صاحبقران نے کہا ای مادر مہربان یہ لباس تو میرا ہے کہا مبارک
ہو سنو کل ایک دست فروش بیچتا ہوا آیا بیچ گئی ہزار روپیہ دیکر خریدا دیکھا بھی نہیں کہ اسمیں
کیا ہے بسم اللہ اگر تمھارا لباس ہے تو زیب جسم کرو صاحبقران نے خوشی خوشی وہ لباس زیب جسم
کیا بڑھیا کے ساتھ چلے وہ جوان بھی ساتھ ہوا لگ کر چون میں پہنچے تھے طلایہ پھر رہا ہے ہر شخص
سے اپنے کو بچائے ہوئے ساحر پکار رہے ہیں کہ طلسم کشا اس شہر میں آوارہ ہے جو کوئی اپنے
گھر میں جگہ دیگا سزا پائیگا چاہیے کوئی اپنے گھر میں جگہ نہ دے بڑھیا راہ میں کہتی جاتی ہے کہ ای
فرزند سنتے ہو تمھاری تلاش ہو رہی ہے اگر کسی نے دیکھ لیا تو میں بھی گرفتار ہو جاؤنگی صاحبقران
نے فرمایا کیا مجال کہ تم پر کوئی دست انداز ہو سکے ایک کوچے سے نکلے ہیں دس جوان گھرے
تھے انمین سے ایک افسر نے دیکھا پکار کر آواز دی کون جاتا ہے جوان گلفروش نے آگے
بڑھکر کہا میں ہوں گلفروش کیا پوچھتے ہو تمھارے کون ہے کہا میں ہوں اور مادر مہربان ملکہ عالم
کے باغ میں جاتے ہیں اسنے کہا تیسرا شخص کون ہے بڑھیا دوں سے اشارہ کیا اس تیسرے
شخص کو پکڑ لو امیر نے تلوار کھینچی پیادے نے جیسے ہی چاہا ہاتھ پکڑے امیر نے تلوار ماری
اس جوان کے دو ٹکڑے ہوئے اب تو پیادوں نے چار جانب سے گھیرا امیر نے پلٹکر دیکھا
کہ دو جوان گلفروش اور وہ بڑھیا غائب ہو گئی صاحبقران تنہا نہ پلٹا نہ ڈرے ہیں کہ ایک
نوبے کی آواز ہوئی دیکھا ستارۂ سحری آسمان پر چمکا ضیائے نیر اعظم ظاہر ہوئی ڈنکے پر چوب
پڑی دیکھا ایک بادشاہ تخت پر سوار پکارتا ہوا آتا ہے ای جوانو گرفتار کرو اسنے ہمارے جانثار کو
مارا میرے ملازم اسقدر مارے گئے سب کے خون کا بدلہ لونگا اب جو اس بادشاہ نے
یہ آواز دی چار جانب سے سب ٹوٹ پڑے نیزے کی سنانیں امیر پر پڑنے لگیں امیر نے
خیال کرکے دیکھا کہ میرا لباس میرے جسم میں نہیں ہے حیران ہوئے کہ میں جو لباس پہنے تھا
وہ کیا ہوا مگر وقت جنگ دل دردمند سوائے خاموش ہو رہنے کے اور کیا چارہ تھا جب زخم
جسم پر آنے لگے تب یقین کامل ہوا کہ وہ اشیا مارے ہمین تھے تلوار بھی واہیات سی ہاتھ میں ہے
عوض نیمچۂ گرشاسب کے سپر وہ ہاتھ میں ہے کہ پھول جھکے گرے ہوئے سپاہی نہ مدد خود واہیات سا

سر پر تلوارین چو پڑین خود سر سے گرگیا چند زخم کھا کر صاحبقران زمین پہ گرے اُس بادشاہ نے کہا کہ اس شخص کو گرفتار کر لو کافرون نے اژدر وے ہوکے گرفتار کر لیا ہنگامہ ہوا کہ اُس شخص کو گرفتار کیا کہ جسکی ذات سے یقین تھا کہ تمام ساحران باقی نہ رہینگا خدا اسکی شر سے بچائے پاس میخوار خونخوار کے لیے چلو وہ عدالت کریگا زنجیر کمر مین صاحبقران کے بند ہی ہوئی مگر خانہ زنجیر مین غل ہوا امیر جسو تھے ہوے ساتھ ان بیچارون کے چلے طرف دار الامارہ کے لیے جاتے ہین مگر ملکہ غنچۂ آرزو سے دلکشا نے وہ رات تڑپ تڑپ کے کاٹی ہر چند کنیزون نے پوچھا ملکہ نے راز دل نہ بتایا صبح کو اُٹھین چہرہ اداس عالم اُداسی منھ دھو نے بیٹھی ہین کہ ایک کنیز خوشی خوشی دوڑی ہوئی آئی عرض کی واری مبارک ہو طلسم کشا کو گرفتار کر لیا پاس میخوار مردار خونخوار کے لیے جاتے ہین ملکہ غنچۂ آرزو سے دلکشا کا کلیجہ ہلگیا کہا اپنے آنکھون سے دیکھا کنیز نے عرض کی واری مین بازار مین سودا لینے گئی تھی کہ مین نے بازو سنا کہ سرشار حرام نوش وزیر اعظم میخوار فوج لیکر آیا اُسنے حملہ کیا انکے ہاتھ سے دو چار سو جوان مارے گئے اکیلے کس کس سے لڑتے زخمون مین چور چور ہوکر گرے میرے سامنے گرفتار کر لیا یہ سنتے ہی ملکہ کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوے بے اختیاری مین منھ سے نکلا نظم

سبب چین میری خاطر بسمل میں رہتے ہیں
کسی سے پوچھ لینا تھا مکین کس دل میں رہتے ہیں
شناسا ہے ہمیں تیغ ناز کے بسمل میں رہتے ہیں
کہ ہم بھی حسرت نظارۂ قاتل میں رہتے ہیں
کسی پر یار خود قتل ہونے نہیں دیتے
نہ رہنے کی طرح ہم یار کی محفل میں رہتے ہیں
ہما سے جا رہے ہیں یا بات ہی بھول جائی کوئی
کہا کہتے نہیں لب سے یہ مشکل میں رہتے ہیں
نہ سمجھے کہیں مشکل کا وہ تار رسا ہم بھی
جہاں سے چلتے ہیں پھر اسی منزل میں رہتے ہیں
ملا کم گشتۂ زلف سیہ کو پا چکیں آنکھیں
نہیں تو ڈھونڈتی ہیں چھپ کے ہو کے کہیں بچھتی ہیں
کدورت کی چشم خشک کا آنسو یہ کہتا ہے
نکلتے نہیں ہم اٹکے آب دل میں رہتے ہیں
امانت شوق سجدہ کی کشش جبتک نہیں کرتی
سبب نقش جذب الفت کا دل میں رہتے ہیں
برابر دیکھے جاتے ہیں حسرت موزون اکثر بس
شب وعدہ امتحان شاہد عادل میں رہتے ہیں
جو طالب دل کے ہیں ان سے یہ کہتا ہے دل سوزان
ہتھیلی کا پھپھولا ہم کف سائل میں رہتے ہیں
فراق یار میں کہتا ہوں استقلال سے اپنے
جو ثابت آشنا ہیں ساتھ ہر مشکل میں رہتے ہیں
کسی مجنوں کی میت دیکھنا بارت میں دیکھیں
محل پڑتے ہیں یا لیلی ادا محمل میں رہتے ہیں
نہ پہونچا دل کبھی آغوش تک اس بحر خوبی کے
اشارے دور ہی سے کشتی و ساحل میں رہتے ہیں
مجھے قدر ہر دل شیدا کی عشق کے دن نہ بہکانے
یہ کیسے منع وہ ہشیار ہیں غافل میں رہتے ہیں
جلال آخر طریق عشق میں بہکانے سے کوئی
ادھر رخ بھی نہ کرنا خضر جس منزل میں رہتے ہیں

یہ غزل رو رو کے ملکہ نے پڑھی اور بیقرار ہوکے آنسو بہیں اور یہ کہہ کر اپنے منھ سے نکلا کہ کوئی اس شخص پر دست دراز نہ ہو سکتا صاحب اسم اعظم امیر باکرم والا ہمم کون اُنپر ہاتھ ڈال سکتا تھا یہ بدنصیب کے خیال میں تکرار مین پھنسا یا قلوت نے اسم اعظم بند کر لیا ورنہ کسکی مجال تھی کہ اُنپر ہاتھ ڈالتا ملکہ یہ کہکر رو رہی تھی کہ دوسری کنیز دوڑی ہوئی آئی عرض کی واری مبارک ہو کہ

طلسم کشا قید ہو گئے پاس منیجوار کے لیے جاتے ہین ہم شاد اہم ہوش پکڑا یا اب رو بکاری ہو گی اب
وہ حکم دیگا ملکہ آہ کر کے اٹھین کہ آسمان پر سناتا ہوا فرلتوت ہاتھ دو اگر یہ بھی جھک کے سلام کیا
خود ہود و زرہ داؤدی وغیرہ سلاح صاحبقرانی و حرز بیل شیشۂ اسم اعظم سامنے ملکہ کے رکھدیا کہا
واری طلسم کشا کی آپ کے نام پر جان جاتی ہی مین نے آپ کے نام پر حوض خونخوار مین غوطہ کھلوایا
اسم اعظم بند کر لیا سلاح اپنے قبضے مین لیے اب آپ کو فرد بیٹ آتی ہون طلسم کشا آوارہ ہو گیا
اب اسی شہر مین پہونچیگا منیجوار کے ملازم گرفتار کر لینگے ملکہ نے کہا ای فرلتوت بیٹھو ہم تمہین خدمت
مین قالہ کی با آبرو روانہ کرینگے تمنے بڑا کار نمایان کیا ایسے ہوشیار جوان سے اسم اعظم و حرز بیل
لینا تمہارا ہی کام تھا فرلتوت کا ہاتھ تھام لیا ایک کمرے مین لائین کہا ای فرلتوت شراب
پیلو یہ کہکر جام شراب پلایا فرلتوت اٹھ اٹھ کے سلام کرتی ہی ملکہ ہر مرتبہ جام لبریز کر کے
اسی کو دیتی ہین ایسی شراب پلائی کہ فرلتوت بیہودہ بیٹھے گئی اٹھی کہ کمرے سے نکلون دہلیز کے
گری بیہوش ہو گئی ملکہ نے ایک گوشے مین اسے قتل کیا لاشہ کنج باغ مین دفن کر دیا حرز بیل و سلاح
شیشۂ اسم اعظم صاحبقران مخفی کر کے نکلی کنیزون سے کہا خبردار میرے پیچھے کوئی نہ آئے
مین کار ضروری سے جاتی ہون کنیزون کی کیا مجال تھی کہ پیچھا کرین ملکہ دو شاطین پر پرواز پیدا
کر کے آسمان مین نمود ہین یہان صاحبقران کو لیکر دربار مین منیجوار مردار خوار کے آئے صاحبقران
نے مثل اہل اسلام کے صاحب سلامت کی سب کافر بگڑنے لگے منیجوار نے اشارہ کیا کہ جو شخص
چراغ سحری آفتاب سر بام ہو رہا ہی اس سے تکرار کیا کرنا پکار کر آواز دی کیون یا صاحبقران
کوہ عجائب و غرائب کو فتح کر کے اب کوشکین نہوئی اس چھوکری کے بتانے پر ادھر چلے
آئے شاہان طلسم نے اس کو بہلا کے تمہارے پاس بھیجا ہی کہ تمکو آوارہ دشت ادبار کرے یہ سودا
خام ہی کہ لوح طلسمی کے متلاشی ہو طلسم نورافشان کی لوح ہی نہین تھی امیر نے کہا کیا بیہودہ
بکتا ہی کوئی مشکل ایسی نہین ہی کہ جسکا حل نہو انشاء اللہ لوح طلسمی حاصل کرینگے منیجوار نے کہا جاکر
قتل کرو صاحبقران کو ساحرون نے کھینچا بیرون قصر شاہی لا کے مارین استادہ ہوئین جلاد
شانہ کش لگانے لگے منیجوار اپنے نائب کو ہمراہ لیے ہوئے میدان خونی مین آیا حکم دیا کہ حمزہ کو
جلد قتل کرو آج یقین ہوا کہ ابھی زندگی ہم لوگون کی ہی کہ یہ شخص گرفتار ہوا اگر یہ شخص زندہ رہتا تو
کوئی ساحر رہ سکتا تھا یہ کہتا تھا جلاد نے جیسے ہی بڑھکر صاحبقران کو کھینچا چاہا ہاتھ تلوار کا
مارنے ایک برق گری کہ جلاد کے دو ٹکڑے ہوئے بادشاہ و وزیر دونون ہنسکر یہ کہتے ہو
کر اٹھے یہ کسکا فعل ہی کہ زیر تخت سے ایک اژدہا پیدا ہوا ملعونون نے چاہا کہ دے جا کہ
جیسے ہی بادشاہ و وزیر ہو دے اژدہے نے منہ سے شعلۂ آتش چھوڑا مردون کی آنکھون مین
اندھیرا آیا اژدہے نے دم سے کھینچا مع تخت دونون کو نگل گیا ایک برق چمک کے گری زنجیر کٹی
صاحبقران بیہوش ہو گئے اب جا کہ کمل اپنے جسم پایا سلاح پایا حرز بیل گلے مین
اسم اعظم یاد دیکھے عقرب کا قبضہ ہاتھ مین اب تو صاحبقران نعرہ کر کے جا پہنچے دیکھا
ایک ساحر سیہ فام سب کا افسر لینا لینا کہتا ہی امیر کے کان مین آواز آئی یا صاحبقران

ای غازی بجا ہے ای شہسوار معرکہ جانبازی ای جوان مجازی یہ سیہ فام جو سامنے ہے اسکو تیر سے
مارو مراد دلی حاصل ہوگی صاحبقران نے کمان کیانی دوش سے اُتاری تیر بجر کمان میں پیوست
کرکے مارا سینے پر اُس سیہ فام کے پڑا توڑ کر پشت کو پار نکل گیا اُسکا مرنا تھا کہ آندھی سیاہ چلی
صاحبقران کی اب جو آنکھ کھلی تو دیکھا شہر غائب ہوا ہے کو اُسی صحرا ے ویران میں پایا اِس
مقدمے میں نہایت پریشان ہوے کہا صاحبقران وہ شہر وغیرہ کیا ہوا لاکھوں جادوگر جو
سب غائب ہوگئے شہر آباد تھا جادو دکھا دیا کیا معرکہ گذرا اس سوچ میں تھے کہ ناگاہ
ایک جوان سامنے آیا جھک کر امیر کو سلام کیا عرض کی ای شہریار آپ کے ایک دوستدار
نے یہ پرچہ کاغذ کا آپ کے پاس بھیجا ہے امیر نے کاغذ ہاتھ میں لیا دیکھا وہ کاغذ ہے جو ملکہ
خورشید برق وش نے دیا تھا اب اسمیں نوشتہ پایا کہ یا صاحبقران آپنے معرکہ عظیم سے
سلامت ہاتھ مہر بھی یہ دن نصیب ہوتا شکر ہے پروردگار کا کہ بلاے ناگہانی سے فراغت
پائی اس پرچے کے جانبے پہ ملاحظہ فرمایے عبارت مرقوم ہے اسکو پڑھکر کار بند ہوجیے امیر نے
حاشیہ کاغذ پر نظر ڈالی لکھا تھا کہ ای فاتح طلسم وہ سیار این عجائبات اگر خدا اپنا فضل کرے
اور ہمیشہ سلامت رہے تو وقت خوشی کا آیا ہے واقعات عجیب و غریب ظاہر ہونگے عبارت کو ابھی
پڑھ چکے تھے کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا تاجدار عالیشان تخت پر تاج شہریاری بر سر جا رکھے شاہی
مسند پشت پر چالیس ہزار سوار و پیدل فوج کے دل نوبت نقارے سے بجاتا ہوا اسی جانب
آتا ہے صاحبقران پڑھنے سے کاغذ کے رک گئے وہ تاجدار تخت سے کود پڑا اب آپ کہاں
تکلیف فرماتے ہیں غریب خانہ پر تشریف لیجیے صاحبقران کو مرکب دیا آپ چوب و چاق ہاتھ
میں لیکر صاحبقران کو لیچلا صاحبقران حیران ہیں کہ یہ کون بزرگ ہے کہ اس خاطر و مدارات
لیے جاتا ہے جیسے ہی یہ خیال دل میں صاحبقران کے آیا اُس تاجدار نے دست بستہ عرض کی میرا
نام ہے شہنشاہ مہمان نواز آپ جو کہ میری حوالی میں تشریف لائے اب مجھکو واجب و لازم
ہوا کہ اپنے غریب خانے پر لیجاؤں جو اس خاکسار کو ماحضر میسر ہو وہ تناول فرمایے غلام کا
ہمیشہ سے یہی کام ہے باپ دادے آبا و اجداد کو یہی طریقہ رہا کہ ہمیشہ مہمان نوازی میں بسر اوقات
کی چونکہ حضور کو متردد پایا یہ راز بھی ظاہر کر دیا ایک ہفتہ حضور غلام کو سرفراز کریں ایک امر
اور بھی ظاہر کرنا منظور ہے اگر ایک مہینا حضور کرم فرمائیں اور غلام کو سرفراز کریں جو جو تلاش
حضور کو ہے غلام اُسکے نشان گذارش کریگا اس حوالی میں میرا رہنا تائید ربانی ہے ہرگز یہاں کے
ساحران زبردست رہتے ہیں اُنکے بیچ میں ایک مرد مسلمان کا رہنا سبب غلام کے دشمن ہیں
بیچ میں اُن سب کے یہ غلام بسر کر رہا ہے اب حضور کا تشریف لانا اور سرفراز کرنا سارے طلسم میں
ہنگامہ ہو جائیگا یہ خبر تمام طلسم میں مشہور ہوگی کہ مہمان نواز آج طلسم کشا کو اپنے گھر لیگیا میرا ملک
مال سب آپ کے نام پر نثار ہے کیا روز سعید ہے بلکہ بہتر از عید ہے کہ طلسم کشا مجھکو سرفراز کرکے حویلی
کلبۂ احزان کو قدوم میمنت لزوم سے منور فرمایے صاحبقران خوشبیانی پر اُس تاجدار کی نہایت
خوش ہوا اہلیان لشکر تعظیم و تکریم صاحبقران کو لیے ہوے جاتے ہیں تاجدار اس طرح کیا تھا کہ کہا تھے

ایک قلعہ معلوم ہوا بالکل چاندی کا مصفا اسپر کیا ہوا عکس جو اسپر نیر اعظم کا پڑا چمک دمک بازو ضوسے
قلعہ کے دامن قلعہ منور روشنی اسکی نزدیک و دور مہمان نواز نے عرض کی اے شہریار یہ قلعہ
نقرہ نگار ہی جسپر ورزے اس قلعے کی بنا ہوئی جو بادشاہ تخت پر بیٹھا ایک نے ایک کو یہی وصیت
کی کہ وہ بادشاہ خوش نصیب ہو آرام و راحت سے قریب ہی کہ جس تاجدار کے زمانے میں طلسم کشا
تشریف لائے جس وقت غلام کو ہرکاروں نے خبر دی کہ طلسم کشا تمہاری حوالی میں آگئے مجھے
بڑا تعجب ہوا کہ ہیلے سے صحرائے ہفت جوش کے کیونکر مملکت پائی صاحبقران نے فرمایا
اے مہمان نواز وہاں کے عجائب و غرائب کیا بیان کروں حقیقت میں فضل خدا شریک حال
ہوا ورنہ نکرے ہفت جوش سے نکلنا بہت دشوار تھا مگر خدا نے اپنا فضل کیا خواجہ عمرو نے مدد
کرنا کیوں اے مہمان نواز خواجہ عمرو سے اب کیونکر ملاقات ہوگی مہمان نواز نے عرض کی جہاں حضور
ہونگے خواجہ وہیں پہونچینگے انکی کیا تعریفیں ہمارے یہاں کتابوں میں مرقوم ہیں انکے نام کی
دھوم ہی ہر ساحر انکے نام سے تھرتا ہو وہ ضرور آپ کے پاس آئینگے اس شوکت و شان سے
صاحبقران کو ساتھ لیے ہوئے مہمان نواز داخل قلعہ ہوا امیر نے دیکھا جیسے ہی میدان خالی قلعے میں
ہوا تمام مرد کا نزار انہیں اپنی دو کانوں سے کرودے کوئی سلام کرتا ہو کوئی دعائیں دیتا ہو کہ آج ہمارے
واسطے فخر ہوا بزرگ ہمارے اسی تمنا میں مرگئے جو جمال جہاں آرا ہمنے دیکھا لاو فخر کو عرش اعلی تک
پہونچائیں تو زیبا ہو صاحبقران نہایت خوش ہیں کہ یہاں کے لوگ ہمارے بہت مشتاق تھے
تو بھی صاحبقران خلق مجسم ہیں ایک ایک سے خلق سے ملتے ہیں کسی سے مصافحہ کسی سے معانقہ
سب سے باتیں کرتے ہوئے قریب دولتخانہ شاہی پہونچے دروازے پر سب کا سلام لیتے ہوئے
اندر بارگاہ کے آئے ایک جانب تخت زبرجدی کا ایک دنگل مقبول البحل دنگل شمع دیکھا امیر حیران ہوگئے
فرمایا اے مہمان نواز یہ دنگل تجھے کہاں سے پایا یہ وہ دنگل ہے جسپر ایرج و نوذر الکم سے نسا در بیٹھ
نسلے کو زمانے ہمکو تجلی یاد ہیں عرض کی جب کاہنان طلسم نے آپ کی تصویر کھینچی اور ملکہ مخمورہ ارزہ و کلکشا
نے عشق لکھا نام مخمورہ ارزو کا سنکر خوش ہوگئے فرمایا کہ آپ لوگ نام سے اس محبوب جانی
یار جادوان کے بخوبی آگاہ ہیں مہمان نواز نے کچھ جواب نہ دیا اور باتوں میں ٹالا دنگل رستم کا
جواب دیا کہ آپ یہ نہ جانیں کہ یہ دنگل رستم ہو آپ کے واسطے اسباب شوکت و حشم مہمان نواز
کر صاحبقران نے تخت زبرجدی پر بٹھایا آپ از بصورت دنگل رستم پر بیٹھے وزرا امرا بھی اپنے
اپنے مقام پر ہر ایک کی زبان پر یہی جاری ہو کہ آج طلسم کشا نے سرفراز کیا صاحبقران بھی
خوش بیٹھے ہیں کہ چند سرکا سے دو شخص ہمسنگ کے ہاتھ اٹھا کے دعا دی قطعہ کہ تا سبزہ
روئیدہ باشد بباغ ✤ گل سرخ تابد چو روشن چراغ ✤ نگین سعادت بنام تو باد ✤ ہمہ کار
عالم بکام تو باد ✤ شہریار عالم کی عمر دراز ہو نقابدار جواہرپوش تشریف لاتے ہیں ہوشیار
ہو جائیے مہمان نواز نے ایک کرسی جواہرنگار پہلو میں اپنے تخت کے بچھا دی اٹھ کھڑا ہوا
صاحبقران سے کہا ہوشیار رہیے امیر نے کئی مرتبہ یہ جملہ کہ نقابدار جواہرپوش کون ہی
عرض کی کہ آپ یہ حال کھلیگا دیکھا جو تخت دیدہ بارگاہ کا اٹھا کئی ہزار نقابداران جلبر پوش آتے آگے

ہر چند صاحبقران یہ اشعار پڑھتے ہیں مگر مہمان نواز جواب باصواب نہیں دیتا کہ ہرکارے
دوڑتے ہوئے آئے بعد دعا و ثنا کے عرض کی کہ خارستان نے طبل جنگی بجوا دیا اب آشکارا یہ
ہے کہ لشکر معرکہ آرائے نبرد ہو آتش کین و عناد کو دوبالا کرے مہمان نواز نے حکم دیا کہ ہمارے
یہاں بھی لبنا یہت سب لشکر طبل جنگی بجے عرض کی ای شہریار سبھی بہیں گے یہ بڑا ساحر ہی سحر کی
حوالی کا یہی حاکم ہے پہلے اسی سے مقابلہ پڑیگا اور ساحر بھی تعد کرینگے یہاں بھی طبل جنگی بجا ہر چند
صاحبقران نے پوچھا ذکر جنگ و جدل میں مہمان نواز نے ٹالا حال مفصل نہ بتلایا تیاریاں لشکر میں
ہونے لگیں جب خاصے کا وقت آیا اور صاحبقران آ کے بیٹھے امیر نے کھانے سے ہاتھ کھینچ لیا
اور فرمایا ای مہمان نواز ہم ہرگز کھانا نہ کھائینگے تم کیسے مہمان نواز ہو کہ ایک بات نہیں بتاتے
ہم ہرگز کھانا نہ کھائینگے تمھارے گھر میں رہینگے جب آب و دانہ ترک کیا مہمان نواز نے عرض کی
حضور خاصہ نوش کریں میں مفصل عرض کر دونگا غلام کو افسوس آتا ہے اور حضور کا انتشار بڑھ جائیگا جب اس
جنگ سے حضور مہلت پاتے میں مفصل عرض کر دیتا حضور ضد کرتے ہیں تو عرض کیے دیتا ہوں اصل کیفیت
یہ ہے کہ جب حضور کے آنے کی خبر مشہور ہوئی کہ ہفت جوش ملک کی گردش سے نئے ہوا وہ بھی حضور پر
مائل ہوئی ہیں آپ سے زیادہ انکا حال ابتر ہے ادھر شکار کو آئیں آپ کی خبر معلوم ہوئی صرف آپ کی ملاقات
کو آئی تھیں طلسم کے قاعدے نے انکو نہ ٹھہرنے دیا روتی ہوئی پلٹ گئیں وہ اب باغ نگارین میں ہیں
باغ بہار کہ خاص انکا مقام ہے آپ ہی کے فراق میں انسے باغ بہار چھوڑا باغ بہار میں انکو حضور
کی خبر نہ ملتی تھی اور باغ نگارین سے لمحہ لمحہ کی خبر انکو ملتی ہے صرف آپ کی خبر کے واسطے باغ نگارین
میں رہنا اختیار کیا صرف اسلیے کہ آپ کی خبر ملتی رہے شاہان طلسم نے اعتراض بھی کیا کہ ملکہ جہان عالم
باغ نگارین میں کیوں جاکے رہیں نگار جادو اس باغ کی نگہبان ہے نگار جادو نے تحریر کیا تو ملکہ
عالم کی طبیعت بے لطف ہے صاحبقران نے فرمایا ای مہمان نواز میں تمھارا بہت ممنون و مشکور
ہوں اور بڑا احسان ہوگا کہ تا بہ باغ نگارین مجھکو پہونچا دو عرض کی حضور اب تو طبل جنگی بج چکا
کل اس سے مقابلہ کیجیے شب کو میں حضور کو باغ نگارین میں لیجاؤنگا جو کام میرے اختیار میں ہے
اسمیں تامل نہ ہوا ہے نہ ہوگا اتنا کہنے سے مہمان نواز کے صاحبقران کو تسکین ہوئی خاصہ نوش کیا پھر محفل
آنے لگے اختر شماری کر رہے ہیں ٹھنڈی سانسیں بھر رہے ہیں کبھی اٹھتے ہیں کبھی بیٹھتے ہیں خادموں نے
کئی مرتبہ عرض کی مزاج اقدس کیسا ہے حضور آرام کیوں نہیں فرماتے صبح کو خارستان سے سامنا ہے
امیر نے کہا تم لوگ باہر جا کر سو رہو ہمارے متفکر ہے میں دل نہ ہو جب مہمان نواز نے باغ نگارین
ذکر کیا تھا تو باتوں باتوں اشارہ نشان بتلایا تھا کہ فلان جانب باغ نگارین ہے جب خادم باہر گئے تو امیر
اپنے مقام سے اٹھے لباس شبگونی جسم پر آراستہ کر کے حلقہ ہائے کمند بازو و پیر باندھے سپر و شمشیر
لیکے چلے جو نشان مہمان نواز نے بتلایا تھا اس نشان پر چلے قریب دیوار قلعہ تنے کمند مار کر آپ پار
اترے شب کا وقت جا بجا سناٹا ہمراہ کا تمام … طبیعت پر انتشار دل بیقرار سوچتے ہوئے یا صاحبقران
اُتر تا نہ باغ نگارین پہونچے اس محبوب کو دیکھا مشقت قبول ہوئی اور اگر زیارت سے محروم رہے
تو بڑی مشکل ہوئی دیکھیں فلک کیا دکھائے حقیقت میں فلک نے انقلاب دکھایا ہے اب تو صبر نہیں ہو سکتا نظم

سرنگون چہرہ زرد پژمردہ ہوں ہیں رہ سر درحلقہ بیٹھی ہیں ایسا ایک نازنین شعلہ جوالا اس مزے سے یہ اشعار گا رہی
ہے سب قمر صاحب کے اشعار اسکو یاد ہیں گویا شاگرد قمر ہے جواب ان اشعاروں کو گانا شروع کیا **نظم**

میں پاکر ہیں پھر دیا کس طرح دوان کی خبر
وہ دل میں رہتے ہیں پہ سے دل سے کام نہیں
لحد میں بدن نے جسم کی کو چھوڑ دیا

ہمیر دن کو نہ ہی دل کی جان کی خبر
یہ کیا غضب ہے مکین کو نہیں مکان کی خبر
مکین کو خاک نہیں اپنے اب مکان کی خبر

رنگین ادا نے جو یہ شعر گائے بلبل کے بتلانے کی صاحبقران نے دیکھا کہ ملکہ کی آنکھوں سے آنسو
جاری ہوئے ٹھنڈی سانس بھر کے فرمایا اے صاحب شہریار سے تو صبح کو ساحر سے مقابلہ ہو گیا جاری
سلطا ہے کوہ پر دوش پہ کیا گذری قہر خاتے ہیں کیسی گمراہی ہوگی نام ملکہ سلطا کا سنکر صاحبقران کی
گھبرا نے آنکھوں کے آگے تصویر ملکہ سلطا کی پھر گئی قصد کیا کہ سامنے نکلکر آرزو ہے دلکشا کے جاؤں
حال ملکہ سلطا کا پوچھوں کہ آسمان پر بجلی چمکی دیکھا ایک ساحر تخت پر سوار کئی سو جادوگر زبان تخت کو
گھیرے ہوئے وہ تخت آکے اترا ملکہ اس جادوگر کو دیکھکر رنگین اٹھی آکر ملکہ کو سلام کیا کہا حضور
کئی دن اس باغ میں گذرے شہنشاہ آپ کے یہان تشریف رکھنے سے گھبراتے ہیں آپ کو طلب کیا
ہے ملکہ نے آنکھوں میں آنسو بھر کر کہا کہ صاحب میرے مقدر ہے میں کسی کو کیا دخل ہے جہان میرا دل
لگیا وہان رہونگی اس جادوگر نے کہا آپ ایسا نہ فرمائیے آپ کو اپنے مقدمے میں ایسا اختیار نہیں ہے
اسوقت چلئے آپ کو یاد فرمایا ہے مطلب یہ ہے کہ آج سلاح گرفتاری طلسم کشا ہو رہی ہے آپ بھی صلاح میں
شرکت کریں ملکہ نے ٹھنڈی سانس بھر کے کہا کہ ای مکار جادو تجھکو میرا حال بھی معلوم ہے میں اپنا
حال کیا کہوں تیرے ساتھ کیونکر جاؤں یہ حال ہے کہ قلب پہ ہجوم غم و ملال ہے **نظم**

کشتۂ تیغ دلستان ہے دل
ہو سبک تن بہت گران ہے دل
سانس آتی ہے تن میں تنگ رک کے
آج خالی تہ مکان ہے دل
یاد میں کس کے دست رنگین کے
تودۂ تیر بے کمان ہے دل

مرغ بسمل صفت طپان ہے دل
آج کچھ صبح سے تڑپتا ہے
کسقدر میرا ناتوان ہے دل
نیند آتی ہے چین سے مجھکو
صورت چشم خونفشان ہے دل
نور صبح کو میان دیکھو تم

جان کے ساتھ جائے دل بھی مرا
صورت مرغ نیم جان ہے دل
نہ تو ہے نہ جان ہے تن میں
آج کل مجھپہ مہربان ہے دل
تھک گیا ہوں مہر کی صورت
میں وہیں ہوں جہان جان ہے دل

ہر چند ملکہ نے یہ اشعار سو سو سے پڑھے اپنا حال ظاہر کیا اور یہی کہا کہ ای مکار میں اسوقت نہ
جاؤنگی مکار نے کہا نہ جانے گی مگر میرے تخت پہ تو سوار ہو جیے ملکہ اچک کے اس تخت پر بیٹھیں کہ
جادوگرنی نے ہاتھ تخت پہ مارا تخت اڑا اور لیکے بلند ہوئی تمام کنیزین ہے ہیجان پیدا کر کے ساتھ چلیں اور
بیقرار ہوئے دو ڈوسے قتل کی ٹھوکر لگی کہ بیہوش ہوگئے اب جو آنکھ کھلی دیکھا سجا ہے پر بیٹھا
تماشہ رہا ہوں مہمان نواز عرض کر رہا ہے ای شہریار چلیے لشکر سلیمان کا سردار میں ہے گئے ہیں
سب انتظار میں ہیں صاحبقران اپنے حال پہ حیران کہ بقول شاعر فرد چمن میں دفن ہوا کوئی یار
میں نکلا ◆ زمین میں بھی نہ ٹھہرا وہ بیقرار ہوں میں ◆ خیال میں یہ ہے کہ اگر میں مہمان نواز سے کہوں
کہ میں باغ میں ملکہ کے گیا تھا تو یہ کیونکر یقین مانیگا صندوق سلاح طلب فرمایا مسلح ہو کے طرف

میدان کارزار کے چلے پر سوچ رہے ہین کہ یا صاحبقران یہ واقعہ تمنے خواب مین دیکھا یا اصل مین رستہ طوکرکے گئے گیا کسی سے ذکر بین خواب تو نہ تھا مین بیماری تھی تقدیر کی کمی مزاج کی برہمی دیکھین اب میدان کارزار مین کیا گذرے افسوس ہو کہ ملکہ سے کلام نہ کرنے پائے صحبت مین بھی جاکر نہ بیٹھے اس مبتلا سے دام مصیبت سے کچھ کلام ہوتا امیر تو اس خیال محال مین میدان کارزار مین پہونچے صفین جمین خارستان صحرانشین لشکر کو ساتھ لیے ہوئے زرستان خوش چشم پہلو مین کھڑا ہی اول صفین جمین نقیبون نے نقابت کی گردکیت نے کرکم کہا زرستان نے اپنا مرکب نکالا میدان مین آکے آواز دی اے مہمان نواز تونے یہ غضب کیا اپنے گھر مین طلسم کشا کو مہمان کیا اب میرے مقابلے مین آو صاحبقران نے مرکب بادرفتار بڑھایا سامنے مہمان نواز کے آکے کہا اے مہمان نواز اجازت میدان مہمان نواز تخت سے کود دست بستہ عرض کی آپ ہمارے مہمان عزیز ہین غلام مقابلے مین جائیگا دشمن کو جواب دیگا حضور تکلیف نہ کرین ایسا ہو سکتا ہی کہ میزبان تماشا دیکھے اور مہمان میدان کارزار مین جائے یہ ہمارے یہان کا دستور نہین ہی صاحبقران نے فرمایا کہ اے مہمان نواز یہ غیر ممکن ہی ہرچند صاحبقران چاہتے ہین میدان کارزار مین جاوٗن مگر مہمان نواز قدمون پر گرتا ہی کہ مین آپکو میدان مین نہ جانے دونگا صاحبقران ہرچند غصہ کرتے ہین مگر مہمان نواز قدمون سے نہین ہٹتا ہی یہہ جو ہولی زرستان نے آواز دی تم مین سے کوئی میرے مقابلے کو نہین آتا مین وہین آتا ہون صاحبقران نے فرمایا اے نابکار جلیل کیون ساحر سے ذلیل کراتے ہو اس لعون کی یہ مجال ہی کہ ایسے کلمات کہے مین ابھی جاکے اسکو زبان تیغ سے جواب دیتا ہون صاحبقران دامن جھڑاکے چلے ہین کہ اے بیہودہ بیان گردے بغاست گرد باریک اوٹھی سب اسی طرف متوجہ ہوے دیکھا ایک مرکب مشکین پہ زین با ساز مرصع کلدار سے بھرتا ہوا آتا ہی

## نظم

کرشیدہ ہی خامہ کا پا لنگ ہر
تڑپتا ہی میدان مین سیماب وار
قدم با قدم مائل جنگ ہر
دکھاوے کا محتاج ہو کس طرح

طلا ہی کہ جب رنگ مشکین اسے
صبا نام رکھون تو بیرنگ ہر
قدم کی روانی کو دریا کہون
کہ وسعت جہان کی بہت تنگ ہی

کہ وسعت توسن رقم کیا کرون
اسی سے لقب اسکا شبرنگ ہی
مراک نعل ہی جیسے پیتال
سے کوہ گران ہی وہ پاسنگ ہی
اسی کیفیت سے مرکب آتا ہی

صبا تصور کرین کھارہی ہی دونون لشکرون سے احسنت و آفرین کی صدا آرہی ہی پشت مرکب پر نقابدار جواہر پوش نیزہ ہلاتا ہوا گھوڑا جھکاتا ہوا سنان نیزہ مثل زبان افعی چمکتی ہوئی تیغہ ہلالی حمائل کمر سپر فولادی پشت پر خنجر کمر سے لگا ہوا نہایت سج دھج سے قریب زرستان آکے پہونچا آواز دی او نامرد مردون کیے یا پوش کی کہ مہمان نواز نے تیرا کیا نقصان کیا ہی کہ تو اسپر لشکر کشی کرکے آیا جلد حربہ کر زرستان نے کہا اے نقابدار بقول شخصے دریا مین رہنا اور مگر مچھ سے بیر شاہان طلسم کی عملداری مین رہتا ہی اور ہمارے مقابلے کو آیا جو نقابدار نے کہا اب وہان عملداری شاہان طلسم کدھر گئی اب زمانہ شاہی طلسم کشا کا ہی وہ جلیل سامنے کھڑا ہی ایسا نہو اسکو غصہ آدے حربہ کر زرستان نے کہا اے نقابدار تیرا کیا نام ہی جو اگر شاہان نورافشان پوچھینگے کہ کس سے مقابلہ کیا تو کیا نام بتاوٗن نقابدار نے کہا نام ہمارا سنان نیزہ و جوہر شمشیر سے آشکار ہوگا تیرا سحر کرنا بیکار ہوگا صاحبقران

یہ حال ہو کہ کلیجہ پارے ہین فرماتے ہین کیون ای تاجدار یہ وہی نقابدار ہی جو دربار گاہ گلپاب آیا تھا مہمان نواز
عرض کرتا ہی ای شہریار نقاب چہرے پر ہی مین کیونکر پہچانون آشنا بھی نہین آگاہ کہ یہ نقابدار کہان سے آیا
امیر حیران پریشان ہر مرتبہ چاہتے ہین گھوڑے کو بڑھاؤن مہمان نواز قدمون سے لپٹ جاتا ہی کہتا
ہی غلام امیدوار ہی کہ یہان آپ بطور مہمان ہین کوئی تکلیف نہ پہونچے وہان زنگستان نے گرز مارا پر
نقابدار نے گوشہ سنان نیزہ لگائی گرز ٹکڑے ٹکڑے ہو کر زمین مین غرق ہو گیا نیزے کو دراہی بھی
پیچ وتاب دیتا ہوا مثل آہ عاشقان بکاکل معشوقان سینۂ زنگستان کو تاک تاک کر نیزہ مارا نیزہ سینے
زنگستان کے پڑا تودۂ دشت کر پار گذرا بہ دیگر پشت گردن سے اسکو اٹھا لیا چرخ دیکر زمین پر
مارا زنگستان فی النار والسقر ہوا نقابدار نے زنگستان کو مار کے نیزہ ہلایا آواز دی
ای خارستان صحرائی تمہارا اکا تماشا سب کی آنکھون مین کھٹکا اسوقت ہو بھی خار ہی کوئی بھی تیرا غمخوار ہی
کسی کو بیچ بیچ فساد کے بیچ جادو در پہلا تول سمجھے جز فسادی آتی ہی پانچ چار سحر نقابدار پہ کے نقابدار
نے نیزہ مارا بیچ جادو کے سینہ پر پڑا کر پشت کو اسکی توڑ کر پار گذرا سات ساحر بیچ و ثمر و ہرک و
زرک وغیرہ ایسے کئی ایک نکلے شام تک نقابدار نے سات جادوگر مارے ہر ضرب پہ امیر
آفرین کرتے ہین بیگ فرماتے ہین نقابدار پرامرد سپاہی ہی ساحرون پر کس زور وشور سے چاہتا ہون کہ سکا
مقابلہ کر سکتا ہی جو مقابلہ کریگا مارا جائیگا اسکے ہاتھ سے پناہ نہ پائیگا شام کو نقابدار نے مرکب پھیر لیا
ہر چند پکارا مگر خارستان مقابلے مین نہ آیا بلین حجابانہ کر رہا نقابدار مرکب اڑاتا ہوا طرف صحرا کے
روانہ ہو گیا خارستان پکارا تم لے مہمان نواز آج تو یہ نقابدار ملک آیا تم سب بچے کل میرے
ہاتھ سے کہان بچکر جاؤگے یہ کہکر پلٹا صاحبقران کو مہمان نواز ہمراہ اپنے خاطر مدارات کرتا ہوا لیکر آیا
صاحبقران قدم بقدم یہی پوچھتے ہین کہ ای مہمان نواز تمہاری مہمان نوازی نے شرمندہ کیا ہی تیسے
ممنون ومحجوب ہون لیکن مقام تاسف ہی کہ جو کچھ ہم پوچھتے ہین اسکا جواب صاف نہین دیتے اب تک
اپنا وعدہ وفا کرو تمنے کہا تھا کہ باغ رنگین مین سے چلینگے مہمان نواز نے عرض کی حضور اب اسکو
نہ پوچھین شب کی باتین حضور یاد کرین غلام پہ نہ بیاد کرین حال کھلا جاتا ہے حضور اپنے نزدیک سوچکر
خاموش ہو رہین حضور ہی کی گستاخی نے یہ تماشا دکھایا کہ نقابدار میدان کارزار مین آیا مجھے زیادہ اسکی
بابت مین کہنا مناسب نہین آپکے رنج وملال کا طالب نہین ہی چاہتا ہون کہ حضور کو ملال نہ پہونچے
جو دو چار روز مجھے سرفراز کرین کوئی ملال ذات اقدس کو نہ پہونچے اس نکتے کو سنکر صاحبقران خاموش
ہوے حیران تھے کہ رات کو میرا جانا اسپر کیونکر کھلا سرنگون ہوے مہمان نواز صاحبقران کو بارگاہ مین
لایا صاحبقران کو دخل ریختہ پر جلوہ گری امیر کے خیال مین گذرا کہ آج شب کو پھر جائینگے اور یہی امیر کو
خیال آیا فرد کار خود را خود کنم تا خوب آید گشت من کس نخارد پشت من جز ناخن انگشت من جیسے ہی
صاحبقران کے یہ دل مین آیا مہمان نواز نے ہنسکر کہا ای شہریار جو کام حضور کرین سمجھکر ہی لیاقت کا خیال
رکھین اور یہانتک وثوق سے کوئی افتاد پہونچے صاحبقران نے کچھ جواب نہ دیا صاحبقران تو اس خیال مین
کہ شب کو جاؤنگا معشوق پریچہرہ کو دیکھونگا جب خادمون کو ہٹا دیا امیر نے لباس شب دوزی تحت پہ
اب سنیے نگار کا ذکر عرض کیا جاتا ہی کہ نگار جادو جو ملکہ کو اپنے ساتھ لیگئی اپنے مکان پہ لائی عرض کی

اے ملکۂ عالم آپ کی گستاخی شاہان طلسم تک پہونچ چکی ہے آپ کی نگہبانی کا حکم ہے آپ کو آگاہ کرتی ہون
کہ طلسم کشا آپ کے باغ مین آئے تھے یقین تھا کہ آپ سے ملاقات کرتے مین کتاب سامری دیکھ کر
پہونچی آپ کو لے آئی اب آپ دو چار روز مین تشریف رکھیے باغ نگار مین مین نہ جاؤنگی ملکہ سے ایسا
مجھے تو ایک مقام پہ بٹھا جائیگا اے نگار جادو تجھ سے کسی نے ایسی خبر کہی ہے سراسر خلاف ہے مین کل
واسطے ملکہ کے مزید جاؤنگی نگار جادو نے ملکہ غنچہ آرزو سے دلکشا کو ایک بارہ دری مین رہنے کا
مقام دیا ہوا اور ایک پرچہ کاغذ کا کنارے سے آکے لکھا مضمون یہ تھا کہ اے سیلاب جادوگر تاری طلسم کشا کی
مین نے تمہیر کیلی تھی ہی ایک روز آفت آئی تھی ملکہ سلسلے گوہر پوش دلیلا سے عنبرین مو کو لیکر
پہونچانی ہے طلسم کشا کو دو باؤن کی تلاش ہے تلاش لوح اور تلاش تیہ ملکہ سلسلے جسوقت انکو معلوم ہوگیا کہ یہان
سیلاب جادو نے یہ آفت برپا کی ہے طلسم کشا ضرور تمہارے پاس پہونچیگا جسدن طلسم کشا لوح پا گیا کوئی
کچھ نہ کر سکیگا بہتر ہے کہ صبا صبادم صبارہ کو میرے پاس روانہ کرو مین طلسم کشا کو گرفتار کرا دون اور
خدمت مین شاہان طلسم کی بھیجدون یہ مقدمات راز و نیاز ہین کسی اور پر ظاہر نہونے پائین یہ نامہ ایک ساحر
لیکر پاس سیلاب جادو کے پہونچی سیلاب نے نامہ پڑھتے ہی صبا صبادم صبارہ کو بلا کے
حکم دیا کہ پاس ملکہ نگار جادو کے جاؤ جو حکم دین بجا لاؤ وہی جادوگرنی لیکر صبا صبادم کو پاس
نگار کے آئی نگار کے پاس جب صبا صبادم پہونچی تو نگار اسکو لیکر ایک گوشے مین آئی ملکہ
اس بارہ دری مین اپنی کنیزون کو الگ کر دیا تنہا بیٹھی رو رہی ہین دعائین مانگ رہی ہین کہ اے پروردگار
صاحبقران نامدار کو دشمنون کے ہاتھ سے بچانا اپنی تو یہ کیفیت ہے کہ کنگھی چوٹی سب چھوٹی آئینے کے
نام سے نفرت ہے اصل مین یہ کیفیت ہے نظم

ہو گیا ہے حیرتی روے دلبر آئینہ — نشست بر روئے ہی رہتا ہے اکثر آئینہ
کیون مکدر ہو گئے دنیا جو کر کر آئینہ — تمکو دل کا دیکھیے ہم بہتر سے بہتر آئینہ
نازنین دکھلانہ اپنا آتشین رخسار تو — پارے کی صورت بکھر جائیگا از کر آئینہ
زندگی ہے آنکھ کیا تجھ سے کہ قسمت رہ گئی — اتحو ہے آشون پہر تیرے برابر آئینہ
غسل کے آئینے خانے مین جانا کیا ضرور — سکتا ہے تجھی کی ادا جل چشم جو ہر آئینہ
ہے مرے کا مرقع میرے سینے مین بھرا — دل مرا تصویر کھینچنے کا ہے دفتر آئینہ
صاف کرون گو مشکور انکا حسن ہو — پہلون کے حیرت ہی مین رہتا ہے اکثر آئینہ
لا تعلم روم دونون ہین ازل سے بے غرض — مین ہون سیماب اور تو ہے اے ستمگر آئینہ
خاکساروں سے طرح دل جو چاہو حسن کی — خاک سے شفاف ہو جاتا ہے اکثر آئینہ
یون تو ہمیشہ یار رہنے کو نہین کرتے ہین شیخ — آنکھ رغبت کی مگر ڈالے نہ زاہد پر آئینہ
صبحدم منھ دیکھ لیتے ہین تصور مین ترا — ہم نہین رکھتے سر بالین بستر آئینہ
رلسہ و یا کمی سے ہوئے ہین اپنے ساز شرمسار — جسطرح آب بھی ہے خشک بسی پر آئینہ
لیکے ماہیرا و شوخی سے بلا اے صنم — کیا ہوا دو آب کا اے ہند ہے پر ورد آئینہ

دل سے کہہ رہی ہین کہ اے غنچہ آرزو سے دلکشا دیکھیے قبولۂ ارنو کیونکر نکلے اس شہر پناہ سے اے الیان طلسم

باغی ہو رہے ہیں تمام عالم دشمن ہو رہا ہے تمہارے ہاتھ سے اس شہریار کو بچانا مجھے روز سیاہ نہ دکھانا جب یاد صاحبقران کی آتی ہے دل گھبراتا ہے شب بسر ہوتی نہیں صبح کو نقابدار ملکہ ہو کہیں خارستان صحرائی کے ساتھ جا دو کو مارے شام کو خوشی خوشی زمین نگار جادو نے پوچھا واری آج کہاں شکار کھیلا مسکرا کر جواب دیا کہ آج خوب شکار ہوا بڑے بڑے ساحر مارے نگار جادو خاموش ہو رہی کچھ دن نے آکر گھیر لیا ملکہ جا کر باہر درمیں بیٹھیں نگار جادو نے صباے صبا دم کو بلایا کہا اے صباے صبا دم کل اہلیان طلسم کی جان بچاتا ہو تم باغ نگارین میں جاؤ باغیں پر کشش کے جو فلان نخل ہے اسکے سلے میں آکے صاحبقران بیٹھینگے اپنے طور سے پہونچا کر امیر تمکو نہ دیکھنے پائیں صباے صبا دم چمن کی واری ہوا ابھی میرے سامنے تھوڑیں کھاتی ہے اسطور سے جا کر چھپون کر سایہ نخل ہی مجھے نہ دیکھ سکے میں تو ہمیشہ سے اسی فکر میں تھی جب روز سے میان سیلاب جادو سلماے کو ہوش کر عاشق ہوکے لائے اور اُنپر جیسے جور ہوتے ہیں اُنکی بیتابی پر وہ تمہیں روتے ہیں چراکادن ہوں میں ڈھیلتا جاتا ہے ملکہ کا ضعف بڑھ گیا تھا ہر وقت خیال تھا کہ میان سیلاب کی فکر کرنے خواجہ عمرو ضرور اسکے کیونکہ لیلاے عمر ہوں موے خواجہ عمرو عاشق ہیں لیلا اُنکے کاٹنے پر مائل ہوئی قید خانے میں بھی یاد کیا کرتی ہے پہر رات گئے صباے صبا دم روانہ ہوئی باغ نگارین میں آئی اُس درخت کو پہچان کر حلقہ باے کمند لگائے پتوں پر بیہوشی ڈالی پھولوں کو آغشتہ بہ بیہوشی کیا باغ میں اپنا رنگ جمایا نخل پر اک گوشے میں مخفی ہوکے بیٹھی لیکن صاحبقران زمان لباس شہزادی جسم پر آراستہ کرکے قلعے سے باہر نکلے اندھیری رات صحرا کا سناٹا گھبرا کے چار جانب دیکھتے ہیں بیتاب ہوکر فرماتے ہیں

## نظم

رستے بھر بھی عمر خضر زلف پریشان کو
بلک مرغ دل مجروح عاشق کی اگر پانکو
مجھے سودا ہے اک لیلی ادا کی زلف مشکیں کا
وہ اٹھکر دو قدم چلتے ہیں جب اک حشر ہوتا ہے
بُرے بد عقل ہیں تشبیہ شاعر اس سے دیتے ہیں
چلا ہے درد و رنج آہ و نالہ لیکے ساتھ اپنے
عجب تجھکو خدا نے نور کا پتلا بنایا ہے
یہی اک نور رخ نگاہ سحر اپنا وظیفہ ہے

ہوا شاعر دیکھتے طول شب تاریک ہجران کو
تو لا دو سوزن مژگان میں تار زلف پیچان کو
کرون میں سرمہ چشم جنون خاک بیابان کو
قیامت جانتا ہون قامت موزون جانان کو
تمہارے ہونٹوں سے کچھ نسبت نہیں لعل بدخشان کو
تامل سے خدا تم دیکھنا اس زلف کے ساوان کو
خجل کرتا ہے تیرا حسن عارض ماہتابان کو
خداوندا دکھا دے آج تو اس مہر تابان کا

اس تردد میں گرتے پڑتے اس شب تیرہ و تار میں باغ کو طے کرکے قریب دیوار باغ پہونچے جس میں نے سیڑھی کاٹ کے گئے تھے اسی سیڑھی سے سر نکال کے دیکھا کہ آج باغ میں سناٹا ہے سمجھے کہ کہیں تشریف لے گئی ہے کسی وقت پر آئینگی صاحبقران باغ میں آئے اسی نخل کے سایے میں بیٹھے اسی انتظار میں کہ اب معشوق کی زیارت ہوگی خیال میں اُس گل خوبی کے پھول توڑ توڑ کے بو سونگھتے ہیں دل سے فرماتے ہیں اری گل باغ محبت کی بو آتی ہے غنچہ دل توڑ توڑ کے سونگھ رہے ہیں بیہوشی بھی وہاں بچھی ہے جہاں پیر رکھا خاک اڑی وہ بیہوشی دماغ میں پہونچی پھول بھی سونگھ رہے ہیں وہ بیہوشی بھی تاثیر کرتی ہے صباے صبا دم گوشے سے دیکھ رہی ہے دل میں اپنے خوش ہوکر میری

عیاری تاثیر کر رہی ہے مگر صاحبقران پھولوں کو سونگھتے جاتے ہیں اور یہ اشعار جوش حسرت تخم آرزو میں پڑھتے جاتے ہیں

**نظم**

گل کر دیا جو اس نے گل تر کے چراغ گل ۔ ڈھونڈھا چراغ لیکے نہ پایا سراغ گل
رندوں سب ہیں نشۂ عشرت سے بے نصیب ۔ لبریز ہو شراب سے کیونکر ایاغ گل
سنتے زبان موج ہوا سے سنی یہ بات ۔ مانند داغ لالہ نہ گل ہی نہ داغ گل
اس گل کی بو جو باغ میں کل لیگئی نسیم ۔ ہر موج بوئے گل ہوئی بوئے دماغ گل
دشمن سے بھی نہیں ہے حسینوں کو کچھ ضرر ۔ رہتے ہیں آب و باد میں روشن چراغ گل
اور رنگ گل خزاں میں جو کرتی ہے جستجو ۔ پاتی ہے تیری کفش میں بلبل سراغ گل
بلبل شراب عیش سے کیا بے نصیب ہے ۔ لوٹا ہوا ہے روز ازل سے ایاغ گل
ملتا نہیں خزاں میں کہیں جب روش سے گل ۔ ملتا نہیں بہار میں بلبل دماغ گل
فانوس دیکھے بلبل شیدا کا حوصلہ ۔ دل میں برنگ غنچۂ لالہ ہے داغ گل
اکثر وہاں خزاں ہے ہمیشہ یہاں بہار ۔ دل باغ باغ عشق ہے بلبل وہ باغ گل
ناسخ شراب پی شب تاریک ہے تو کیا ۔ روشن ہے صحن باغ میں ہر سو چراغ گل

صاحبقران یہ اشعار پڑھتے پڑھتے گھبرائے معلوم ہوا جیسے میں آگ لگ گئی حیران ہوئے بوئے گل نے یہ کیا اثر کیا کہ اسکے سونگھتے ہی دل کی موقوف ہوا سونگھتے ہی دل بیٹھا اور گر کے بیہوش ہوے صبا صبا دم گوشے سے نکلی اپنی عیاری پر ناز کیا کہ مجھسے بڑا کار نمایاں سرزد ہوا اب ملکہ نگار کی خوشی ہوگی اب طلسم کشائی کیسے جا لیکے صاحب شاہان نورافشان کے بیان کردگی رہنے دے حمزہ کو زیر کیا صحرا میں حمزہ کو لوکا لوٹتے ہیں حباب مار دیا اور بیہوش ۔ باغ میں ہی حلقۂ کمند سے ہاتھ پاؤں باندھے چادر عیاری میں پشتارہ لپیٹا دوش پر پشتارہ لگایا لیکن دیکھا کہ تیغ قریب ہے اور صبا صبا دم دور جاتا ہے باغ میں دھنسا جاتا ہے نہ انسان نہ حیوان دو چار پڑھیاں جابجا جھیلوں میں پڑی ہیں بقول شخصے وہ ہوا کو کیا دیکھا سکیں جست و خیز لیتی ہوئی در باغ سے اگلی طرف ملکہ نگار جادو کے قصر کے چلی یہ تو جست و خیز کرتی ہوئی صحرا میں جاتی ہے لیکن مہر سپہر عیاری جو کوہ ہفت جوش سے ادھر مار کر اترے صاحبقران کو جاتا بھی دیکھا دو کانیں بھی ہیں سب لوٹیں اب جست و خیز کرتے ہوئے بجائے صورت صحرا کی تبدیل ہو گئی عقل سے سوچے کہ ہفت جوش بیابان کا مالک تھا وہ مارا گیا اس وجہ سے صورت صحرا کی تبدیل ہوئی جست و خیز کرتے ہوئے جاتے ہیں اب صورت صاحبقران کی آنکھوں کے نیچے پھر رہی ہے جوش محبت آقائے نامدار میں دل بقرار خیال میں ہے اے خواجہ نہیں معلوم آقا پہ کیا گذری اب یہی دل کو خیال ہے کہ اپنے آقا تک کیونکر پہنچوں اے عمرو یہ طلسم بہت وسیع ہے دو پہاڑ ایسے ایسے جلیل فتح ہوئے کہ جنکا ذکر بہار شجاعت سے ہوا ابھی تک لوح کا پتہ نہیں ملتا مات کا وقت صحرا کا سناٹا فراش باد نامان سے فرش چاندنی کا بچھایا ہے ذرہ ہائے بیابان مہر آسمان سے ہمسری کر رہے ہیں طائر آشیانوں میں چہک رہے ہیں اس طرح کا جو سامان صحرا میں نظر آیا ملکہ لیلا سے عنبر بن مرو کی یاد آئی خواجہ کا

دل بیقرار ہو گیا دل سے کہتے ہین خواجہ عمرو نہین معلوم اُس گوہر یکتا سے ہجر خدا پر کیا گذری ہوگی بے اختیار یہ اشعار زبان پر آئے

## نظم

تمھارے ہجر مین مجھ ملال ہی کہ نہین
خدا ہی جانے اُنھین کچھ خیال ہی کہ نہین
کلام اُسین ہارے مدعی ملال ہی کہ نہین
دکھا کے عارض پر نور وہ لگے کہنے
مبت وہ کہتے تھے نفرت ہی تیری صورت سے
ہزارون اُنگلیان اُٹھتی ہین مہر نظارہ
جھکا کے فاتلہ عتاب لب کا وہ بولے
رکاب ہی جو مہ نو تو کہکشان اے چرخ
یہ آفتاب پہ سونے سے پوچھے اک دن
سوال ہی مرا اے دل یہ مرشگافون سے
یہ بات پوچھنی زیبا ہی خوش جمالون سے
کمر کو تار شعاعی کہا تو وہ بولے
کھلیگا عیب معمایہ غیب دانون سے
ہلاک چلے گیا نرد جان عاشق کو
عبث ہی عذر تمھین دل کے پھیر دینے مین
کیا اسیر بلا میرے طائر دل کو
بس تمنا ہی قیامت کا سامنا غافل
وہ گل ہی صبح سے معروف سیر گلچینی
وہ عکس زلف کا عارض پہ دیکھکر بولے
سیاہ نہ دل نور ہی گناہون سے

ملاحظہ ہو مرا غیر حال ہی کہ نہین
مرے فراق کا دل مین ملال ہی کہ نہین
بتاؤ یار سے اب بول چال ہی کہ نہین
ترقیون پہ یہ ماہ کمال ہی کہ نہین
گرچلیا اُنھین مجھ مین کمال ہی کہ نہین
وہ کہہ رہے ہین کہ ابرو ہلال ہی کہ نہین
بتاؤ اب تو طبیعت بحال ہی کہ نہین
سمند نازکی یہ سر دوال ہی کہ نہین
ضیا مین مہر درخشان وہ گال ہی کہ نہین
ثبوت اُنکی کمر کا محال ہی کہ نہین
وہ ماہ حسن عدیم المثال ہی کہ نہین
کہ یا وادر بھی کوئی مثال ہی کہ نہین
دہان یار مین جائے مقال ہی کہ نہین
خرام یار بھی پھر کی چال ہی کہ نہین
تمھارے پاس امانت یہ مال ہی کہ نہین
تمہارا گیسوے پیچ جال ہی کہ نہین
کچھ اپنے جرم پہ بھی انفعال ہی کہ نہین
شجر بر یک چمن مین نہال ہی کہ نہین
اس آئینے مین بتاؤ تو بال ہی کہ نہین
مآل کار کا بھی کچھ خیال ہی کہ نہین

ان اشعارون کو خواجہ پڑھتے ہوے شب ماہ مین ٹہلے جاتے ہین یہی خیال ہی کہ آپ آقا تک پہونچے یا نہین معلوم آقاے نامدار پر کیا گذری خدا کرے لوح ملگئی ہو لیکن اے عمرو لوح کا ملنا بہت دشوار ہی قلیل رات باقی رہی کہ خواجہ تھک گئے ایک نخل کے سایے مین لیٹے انتشار مین نیند نہین آتی خواجہ تڑپ رہے ہین کہ یکایک دیکھا کہ عیار کامل ماہ تابان چرخ نیلی سے جست و خیز کرتا ہوا فوج شاطران ثوابت و سیارہ کا ہمراہ جاکر قلعہ مغرب مین مخفی ہوا خواجہ عمرو تڑپ رہے ہین سپیدہ سحری ظاہر ہونے لگا کہ زنگ کی آواز کان مین آئی خواجہ نے سر اٹھا کے دیکھا ایک عیارہ طرارہ منظورہ بارے زرد لقبی سے آراستہ چست و چالاک جیسا کہ پشتارہ دلکش پیچھے پیچھی ہوئی آتی ہی عمرو حیران ہو گیا کہ یہ کون ہی پشتارہ کسکا لیے جاتی ہی خواجہ اُٹھین ٹہلتے ہوے آگے شاہراہ ایک مقام دیکھکر حلقہ ہاے کمند خم پشش کیے وہ عیارہ آتے آتے قریب کمند پہونچی

اسکے کپڑے نہ اتارو ہم دشمن کی ذلت نہیں چاہتے داروغہ نے دست بستہ عرض کی آپ کا حکم سر آنکھوں پر
لیکن غلاموں کی تنخواہ میں کٹ جائیگا اخبار نویس فورا پہونچیگا حساب پوچھا جائیگا عورت کے کپڑے کیوں
نہیں اتارے امیر نے داروغہ کو جھڑک دیا کہ کیا بیہودہ بکتا ہے داروغہ سرنگون ہوا صبا ے صبادم
اسی میدان میں دوڑنے کی بقول شخصے بہا چلی رہی ہے حیران ہے کیونکر یہاں سے نکلوں ایک طرف سے
ایک حجرہ آگے لگا اس حجرے سے ایک شاہزادی اتری کئی ہزار کنیزان زمین پوش صبا ے صبادم
نے جھک کر سلام کیا شاہزادی نے پوچھا بی بی تم کون ہو یہاں کیونکر آنے کا اتفاق ہوا معلوم ہوتا ہے
تازہ وارد ہو صبا ے صبادم نے سب حال بیان کیا اور رونے لگی شاہزادی نے کہا [illegible]
رہو ہمسے اپنی کنیزوں میں شریک کیا طرف قصر زبرجدی کے چلی صبا ے صبادم نے پوچھا آپ یہاں کی
حاکم ہیں شاہزادی نے کہا ہم خواجہ عمرو کی کنیز ہیں صبا ے صبادم کے ہوش اڑ گئے صبا ے
اس حال پر [illegible] میں ہے لیکن خواجہ عمرو نے بعد داخل کرنے صبا کے . نمک در روغن عیاری کا نکالا
صبا ے صبادم کی شکل بنکر تیار ہوے ایک کنواں سا وہیں جاتا تھا اسکو جا کر مار کے بیہوش کیا
حلق میں اسکے گیند عیاری کا ٹھونس دیا اپنی شکل اسکو بنا پشتارہ اسکا دوش پر لگا طرف باغ
نگار جادو کے چلے یہاں نگار جادو رات بھر انتظار میں جاگی کنیزوں سے کہ رہی ہے کہ صبا ے صبادم
صاحبقران کو گرفتار کرنے گئی ہے ابھی تک واپس نہیں آئی کیا معرکہ گذرا کہ زنگ کی آواز آئی دیکھا
صبا ے صبادم پشتارہ بدوش آتی ہے پکار کر پوچھا اری صبا ے صبادم کیا معرکہ گذرا عرض کی
واری اس شخص کو گرفتار کیا کہ جسکی وجہ سے صاحبقرانی صاحبقران کی رونق ہے خارستان اسلام اسی کی
وجہ سے رشک گلشن ہے گلزار صاحبقرانی عیار اسلام ثانی ملک عقلی آہا دور چوبدار [illegible] اسی نے
مثنا یا قمقش کو بدریا دلی بحر قلزم میں جا کر گرفتار کیا نگار جادو نے پوچھا مفصل حال کہہ عرض کی واری
میں حمزہ کی فکر میں تھی بیرون باغ سے زنگ کی آواز آئی میں نے نکلکر دیکھا عمرو آتا ہے میں اسپر جا پہونچی
رات بھر تجھ چلا صبح ہوتے گرفتار کیا لیکن واری اسکو ہوشیار نہ کیجیے آج مجھکو بڑی خوشی ہے
عیاری کا پردہ دنیا سے خاتمہ ہوا حکم جشن آراستہ کیجیے خوب شراب [illegible] گائیں بجائیں عمرو
قتل کریں نگار نے کہا ہوشیار کرکے اسکا حال تو پوچھیں کہا واری نہیں معلوم کیا کہیگا میرا تو اسکے
[illegible] سے دل کانپتا ہے بات بھر میں اسنے ہزاروں عیاریاں کیں میں نے نہیں مانا آخر گرفتار کر لیا
ہر قلیل [illegible] تک کہتا تھا کہ میں عمرو نہیں ہوں ہوشیار ہوگے نہیں معلوم کیا قیل لائیگا لہذا اسکا
خواجہ [illegible] نامناسب نہیں ہے یہ کہکر عمرو نقلی کو ایک ستون سے باندھا آج صبا ے صبادم
فوج شاطر [illegible] نہیں ہیں نگار جادو نے دیکھا آنکھیں پھرتی ہے لیکن عمرو حیران ہے کہ اسلیے قتل
سپیدہ سحری [illegible] حاصل ہوگی لوح کا پتہ کیونکر ملے نگار جادو سے بیخبر باتیں کرنے لگے
عیارہ طرارہ گلگشت باغ نگار ہیں میں نہ آئیگا اگر حکم ہو تو میں لشکر مہمان نواز میں جاؤں
آج ہی عمرو حیران بھی مقابلے میں اترا ہے وہاں جا کے عیاری کروں حمزہ کو پکڑ لاؤں لیکن حضور
شاہزادہ ایک مقام [illegible] یا نہو حمزہ کو [illegible] تو غضب ہو لیکن نہونے پر تو حمزہ کا مقابلہ نہیں
ہو بلکہ سب اکرم نگار کے منہ سے نکلا کہ صبا ے صبادم [illegible]

مبہوت ہوئی ہی برق جادو شریک تھین اُس سوز چاہ الماس مین قیامت بپا تھی ہر گلی کوچے مین
یہی شور تھا کہ آفتاب چاہ الماس غروب ہوا ای صباے صبا دم تونے جسطرح نی بجائی قسم ہی
سامری و جمشید کی یہی صدا تھی کہ دل کو برماتی تھی صدا اسے دلربا موسیقار کو شرماتی تھی اسی طرح
سے آج تونے نی بجائی صباے صبادم نقلی نے عرض کی ولدی یہ کیا سا قیدی کو دیکھیے یہ ہوا طرح
سب شراب مین بیہوش بھی ہون حکم ہو تو سب کو قتل بھی کرون اب کیا چوکونگی ایک ایک سے
منہ مین تھوکونگی واری میری باتون کو خیال نہ فرمایئے مین آج خوش ہون جو دل مین آئیگا وہ کہونگی
نگار نے کہا ای صباے صبادم شاہان طلسم کے سامنے تیری آج بیان کرونگی وہ مرتبہ ملیگا
کہ شاہان جہان رشک کرینگے صباے صبادم نے جام لبریز کرکے نگار کو دیا اور یہ اشعار
جھوم جھوم کے پڑھے

**نظم**

ساقیا دے مجھے شتاب شراب
دل کو کرتی ہی کباب شراب
ہی سزاوار عیش آخر عمر
ساتھ اپنے مین جناب شراب
فصل مین پینا عجب نہین ہی اگر
داغ دل رشک ماہتاب شراب
داغ دل پر نمک چھڑک اپنے
منہ مطرب مین سحاب شراب

کب سے کرتا ہون مین شراب شراب
ہین قلوب اُسکے نور سے روشن
صبح پیری ہی آفتاب شراب
ہی مری مستی اور ہشیاری
ابر برسا نے جاے آب شراب
نرگس مست یار کے آگے
کر نہ ای محتسب خراب شراب

ہجر مین آگ ہو گیا پانی
کیون نہ کہلاے آفتاب شراب
ہی مرا جام زندگی لبریز
کہ ہی بے لطف وقت خواب شراب
ساقیا ہی تری جدائی مین
ہی الٰہی غیرت سے آب آب شراب
نہین ساقی تو کیا کرون ناسخ

اس غزل کو اس نوع سے گایا اور نگار کو جام پلایا تمام کنیزین
بے شراب پیے مست ہو گئین اب تو خواجے دورہ باندھا نگار نے کہا ارے حرامزادیو اپنے مقام
اُٹھتی نہین ہوا پے اپنے ہاتھ سے پیو وہ نازنین بیہوش دربار مین شاہ کے بھی کبھی اسطرح نہین
اُٹھی آج اُسکو ایسی ہی خوشی ہی کہ خود سب کو شراب پلا رہی ہی تم بھی اپنے اپنے ہاتھ سے پیو
کنیزین اپنے اپنے ہاتھ سے پینے لگین محفل مین ہنگامہ گرم ہوا تھوڑے ہی عرصے مین عمرو نے
دیکھا دست درازیان ہونے لگین کسی نے کسی کی چوٹی پکڑی کشاکش ہونے لگی کسی نے پاجامہ
اُتار کے پھینکدیا ننگی دوڑی دوڑی پھرتی ہی دوسری نے آواز دی او ننگ خاندان کچھ شرم ہی
بے حمیری نے کہا تو اس کام مین شرم ہی ہر طرف ہڑبونگ ہی سبب اُن صباے صبادم کو سوجی ہی
کہ بی نگار آج دیکھیے ان مستانیون کو کیا ہوا ہی کوئی جواب نہین دیتی کوئی چمن مین جاکر گری بیہوش
ہو گئی کوئی شاخ گل سے جاکے لپٹی کہ رہی ہی پیارے کہان تھے وعدے کے خلاف کیا
آج بعد مدت کے آئے کوئی درخت سرو سے لپٹی جب وہ بس بیہوش ہوئین سب کنیزین
دورہ باندھکر اُٹھین کوئی غزل گاتی ہی کوئی صباے صبادم سے آواز ملاتی ہی کوئی لڑکھڑاتی
ہی سو دو سو لون بیہوش ہوئین نگار چلائی کہ ارے ان کمبختون کو کیا ہوا کیون دیوانی ہوئی ہین
نگار نے چلاکے کہا اسے ایک جگہ بٹھو دیکھو تو صباے صبادم خوب گا رہی ہی جیسے ہی
چلاکے اُٹھی لڑکھڑائی عمرو نے نعرہ کیا نعرہ خواجہ عمرو

مرا نام ہی خواجہ خواجگان

آنکھون کے نیچے اندھیرا آیا قلب تھرایا بارہ دری مین جا کے سو رہی اب جو نشہ اترا آنکھ کھلی یہان یہ
ہنگامہ دیکھا آب کر دیکھکر دل کو تسکین ہوئی سیلاب نے کہا اے نازنین شہرون مین جو بشکل عمرو بندھا ہے
یہ کون ہی کہا حضور کسی گنوار کو اپنی شکل بنا کے لایا سیلاب چہرۂ زیبا کو دیکھکر شگفتہ ہو گیا کہا آؤ
پاس بیٹھو مگر ظالم نام نہ بتایا دل کو بیقرار کیا مین آنکھون سے حاضر ہون تم میرے باغ مین رہا کرو
اپنے مصاحبون مین شریک کرونگا وہ مرتبہ کرون تمام نازنینان مہ جبین رشک کرین نام تو بتا دے کہ
دل کو تسکین ہو وہی نام ورد کرون اُس مہ جبین نے کہا مجکو نہال آرزو کہتے ہین مان باپ کے یہان
اولاد نہ ہوتی تھی ایک شاہ صاحب نے آکے آواز دی کہا لڑکی پیدا ہوگی لیکن اسکی ذات سے
بڑے بڑے فساد برپا ہونگے جسکے گھر مین جائیگی اُس گھر کو ویران کریگی میان تم بھی اپنے کو بچانا
سیلاب نے کہا اے جان جہان واے آرام دل مشتاقان مین تجکو خاتون محل قرار دونگا شاہان طلسم کا
یہی حکم تھا کہ جس شاہزادی کے ساتھ دل مین آئے شادی کرو سب شاہان طلسم شریک ہونگے حاکمان
مرحلہ بھی آئینگے اس دھوم سے شادی ہو کہ سب عالیجاہ لوگ جمع ہون اب مین تجکو خدمت مین شاہان
طلسم کے بھی لیچلونگا نہال آرزو سے باتین کرتا ہوا سیلاب طرف اپنے باغ کے جاتا ہی [illegible]
کہ لاشہ نگار بھی تخت پر پڑا ہی بعد جانے سیلاب جادو کے ساحرون نے ملکہ سلماے گوہر پوش
کو قید خانے سے نکالا لیلاے عنبر مو بھی ساتھ ہی ملکہ سلما دلی ہو گئی ہین آنکھون مین حلقے
پڑے ہوے پژمردی ہو رہی زلفین پریشان کمر مین خم لبون پر دم جب بہت بیقرار ہوتی ہین بلک بلک کے
روتی ہین یہ اشعار عبرت امیر دشت الم زبان پر جاری ہین

نظم

ہیبت سے مرغ روح بدن سے نکل گیا — تیر نگاہ جب کوئی سن سے نکل گیا
تکلیف ہو نہ بازوے قاتل کو اسلیے — اک ایک استخوان مرے تن سے نکل گیا
کیا تنگ گور کن دل بیتاب سے رہے — گڑھا ہی جب مزار کفن سے نکل گیا
کیا کیا نہ دود آہ نے کین سربلندیان — ایسا بڑھا کہ چرخ کہن سے نکل گیا
اللہ رے سوز ہاتھ ابھی تک بندھے نہ تھے — شعلہ بھڑک کے تار رسن سے نکل گیا
بخشی دراز دستی وحشت نے مخلصی — لاشہ مرا حجاب کفن سے نکل گیا
اب جاے حسن سبزۂ نوخیز ہی نمود — آب حیات چاہ ذقن سے نکل گیا
لاشہ مرا لحد سے ہوا جاے ہمکنار — دولھا کا اشتیاق دلھن سے نکل گیا
مضمون آبدار لے جنبش لبون کو دی — گوہر سخن کا درج دہن سے نکل گیا
تن کاہش فراق سے مثل خیال تھا — لاغر لحد سے صاف کفن سے نکل گیا
پائی نہ قدر میرے سہی قد کے روبرو — بل راستی کا سرو چمن سے نکل گیا
اصلاح کی یہ نکہت گیسوے یار نے — سودا دماغ مشک ختن سے نکل گیا
یاران رنج و دوست سے تھے دین وہ اور ہمین — مین منھ چھپا کے اپنے وطن سے نکل گیا
نابغ ہوئی نہ کچھ بھی سپر آسمان نسیم — ہر تیر آہ چرخ کہن سے نکل گیا

پھر ملکہ اسما پوچھتی ہین کیون صاحبو آج مجھ کمبخت کو قید خانے سے کیون نکالا آج کیا پھر بلا ہی

ہمیں تو اب زندگی کی بھی امید نہیں کہ ہم قید سے نجات پائیں سیلاب نے ہمارے بزرگوں سے ہمیں چھڑا
یہاں لا کے ہونچایا خدا اسکا بدلا اسکو دیگا بھلا یا دعوی عشق کرتا ہی ہمپر مرتا ہی خدا اسکو موت دے
اور یہ تڑپ تڑپ کر مرے یا مارا جائے ہمارے وارث کو خبر نہیں ہوئی لیکن یہ ناممکن ہی ضرور
خبر ہوئی ہوگی رونا یہ ہی کہ ایک سر ہزار سودے یقین تو ہی کہ ضرور کوشش کریں خلاف ضرور
گذرا ہوگا وقت پر موقوف ہی یہ کہتی ہیں اور ملکہ سلماے گوہر پوش بلک بلک کے روتی ہیں ساحر
منتیں کرتے ہیں کہ اے ملکۂ عالم بڑے افسوس کی بات ہی سیلاب جادو ساحر زبردست بادشاہ ملک کا
آجکل اور زیادہ اختیار رکھے ہیں اُسے آپ کیوں نہیں قبول کرتی ہیں ہم لوگوں نے آج اسی واسطے
آپ کو نکالا ہی کہ تنہائی میں سمجھائیں وہ عاشق صادق ہی ایسا نہ ہو حضور کے ساتھ کچھ بدعت کر بیٹھے
اتنا ہم عرض کرتے ہیں کہ اب وہ لاچار ہو رہے ہیں گرد تمام ساحر ہیں بیچ میں ملکہ سلماے گوہر پوش
و لیلاے عنبریں مو شاہزادی وزیر زادی سے لپٹ لپٹ کے روتی ہی لیلاے عنبریں مو
بھی انتہا کی بیقرار ہی کہتی ہی حضور صبر کریں یہ مناسب نہیں کہ آپ اپنے کو اسقدر پریشان کریں
ایسا نہ ہو دشمنوں کی جان پر بنجائے ملکہ سلما فرماتی ہیں اے بہن ہمارے برابر کوئی بدنصیب ہوگا
جس دن سے ہوش سنبھالا رنج و ملال ہی اُٹھائے جس دن سے یہ جشن ہوا اُس دن سے
گرفتار مصیبت ہیں وانا سے اسرار الفت ہیں اب دیکھیں تقدیر کیا دکھائے صاحبو ہمسے ان باتوں کا
ذکر نہ کرو ہمنے ایسے امر کو مانا ہی نہ مانینگے ساحروں کے بیچ میں ملکہ سلما بھی ہیں اور ساحر سمجھا رہے ہیں
کہ اے ملکہ سیلاب جادو عمر بھر آپ کو قید میں رکھیگا اور قید سے نہ چھوڑیگا کیوں لطف زندگی
آپ کھوتی ہیں کیوں اسقدر پریشان ہوتی ہیں مناسب ہی کہ جو سیلاب کہتا ہی اُسکو قبول کیجیے ملکہ
انکار کر رہی ہیں بلکہ اپنے حال زار پر بلک بلک کے روتی ہیں کبھی شکوۂ بخت واژگون بہ خون
آنکھیں بھیوں لیلا سمجھاتی ہی کہ واری اپنے کو سنبھالیے اسقدر بیتاب نہ ہو جیے ایسا نہ ہو دشمنوں
کی جان پر بنجائے تو ہم کدھر کے ہونگے سیلاب جادو تو اس کنیز کو لیے ہوئے آتا ہو مگر گرداب جادو
اپنے مقام پر بیٹھا تھا یہ سیلاب کا بڑا بھائی ہی اپنی صحبت میں بیٹھا تھا کہ اسکو خبر لی کہ نگار جادو کو
کسی نے قتل کیا گھبرا کر اُسنے کہا ارے ہونچنے والا نگار جادو تک کیونکر ہونچا قصر سے باہر نکلا
طرف قصر نگار کے نگاہ اُٹھا کر دیکھا آندھیاں کالی اُٹھ رہی ہیں طائران نغمہ سرا غل و شور
مچا رہے ہیں جل جلکر گر رہے ہیں کچھ طائر اُڑتے ہوئے اس طرف بھی آئے ایک طائر سے اسنے پوچھا
ارے تمھاری تباہی کا کیا باعث ہوا طائر نے کہا ہمارے مالک کو مار ڈالا پوچھا ارے کسنے مارا
طائر نے کہا یہ ہمیں نہیں معلوم یکایک ظاہر ہوا کہ نگار قتل ہو گئی ہم لوگ قید سے چھوٹے نکل بھاگے
گرداب اپنے مقام سے چیخ مارتا ہوا اُٹھا آسمان میں ڈوبا ہوا جاتا ہی گذر اسکا طرف مکان
سیلاب کے ہوا نگاہ جو پڑی دیکھا سب ساحر بیٹھے ہیں بیچ میں ایک نازنین سرو قد خورشید خد
چہرہ آفتاب عالمتاب ایسا حسن و جمال کبھی نگاہ سے نہیں گذرا تھا صورت زیبا دیکھکر ٹھہر گیا
آسمان سے اُترتا ہوا زمین پر آیا سب ساحروں نے گرداب کو سلام کیا گھبرایا ہوا تھا پوچھا
بھائی سیلاب کہاں ہیں سب نے کہا حضور مرنے کی نگار کے خبر پاکر مکان پر نگار کے گئے ہیں

کہ اے ملکۂ عالم غلام کو قبول فرمائیے جان و مال سب حاضر ہے ملکہ فرماتی ہین اے گرداب قتل کر ڈال ایسے کلمے زبان سے نہ نکال ہم بخوشی جان دینگے بربادی عصمت نہ گوارہ کرینگے سامنے سے نعرہ ہوا او ملعون یہ تو نے کیا حرکت کی ہے شرط کہ قصر وغیرہ تیرا سب پھونکدون گرداب یہ کہکر اُٹھا کہ کیون شامت آئی ہے بس اب اس بات کا ذکر نہ کر ہو سکتا ہے کہ اس محبوب جانی کو تیرے حوالے کردون اپنی صورت تو دیکھ کر یہ منظر بہ صورت خار صحرا سے جہالت بد سیرت مین شہریار ملک لیاقت ہون دیکھ کیسا خوبصورت ہون سیلاب تخت سے اُتر کر زمین پر آیا نازنین لوگو سے غائب ہوئی دونون مین سحر چلنے لگا سیلاب نے کیسے کیسے سحر کیے تیر برسے خنجر گرے گرداب نے سب کو دفع کیا دو گھڑی کامل سحر چلے گرداب نے غصے مین آکر کئی ایک سحر کیے جب وہ سحر دفع ہوئے ایک قصر کی جانب بھاگا کارد سحر نکالکر لایا اپنی پیشانی کا خون اُس کارد پر ڈالا آواز دی اے سیلاب جادو اسی مین خیر ہے کہ چلا جا مین وہ سحر لایا ہون کہ جسکا دفعیہ سامری و جمشید کو بھی نہین معلوم تھا یہ کہکے لاکھ لاکھ ڈرایا دھمکایا مگر سیلاب جوش مین ہے گرداب نے بہت بہت سمجھایا نہ مانا خوب جھنجھلایا نشانہ گرداب کا نشانہ ہوا گرداب غصے مین پیچھے ہٹا وہی کارد سحر نکالی اُسپر اپنا خون ڈالا وہی کارد کھینچ ماری سیلاب نے ہر چند رد کا مگر چھری آکر سینہ پر گئی بر پڑی تو مُڑ کر پشت کو پار گذری لاشہ سیلاب کا گر جلنے لگا ایک بونڈلا گرد کا اُڑا آواز آئی کشتہ مرا نام مین سیلاب جادو بود وہ بونڈلا لاشہ اُٹھاکے لیگیا گرداب چرخ مارتا ہوا سامنے قفس کے آیا کہا ملکۂ عالم آپ نے دیکھا مین نے آپ کی جوش محبت مین اپنے بھائی کو مار ڈالا آپ نے میرے سحر کو دیکھا ملکہ نے کہا او بیحیا تجھپر لعنت ہے کہ بھائی کو تو نے یون مارا اُسپر فخر کرتا ہے جادو سے ہمارے سامنے نہ آنا ہے کیسے تو ویسی ہی کارد سحر ہمکو بھی مار دے گرداب قدمون پر گرنے لگا ملکہ چیخ مار کر اُٹھین کہا او کمبخت خدا تجھکو غارت کرے کیون ہم غریبون کو ستاتا ہے سامنے سے ہٹ جا کلمات بیہودہ زبان سے نہ نکال ہم اپنے حال مین ہین زندگی سے بیزار مجبور و ناچار اب یہی بہتر ہے کہ ہمکو بھی ایک تلوار مار دے ہم اسی رشک مین اپنی جان دینگے اب نہ زندہ رہینگے قلب پر وفور غم و حسرت اپنی وہ کیفیت تیری یہ صورت بس قتل کر ڈال یہی بہتر ہے ہم نہ جانتے تھے کہ یہ جفائین اُٹھائینگے کہ شکے جان جائے اس کشاکش سے چھٹ جائین یہ راتین سیاہ مثل پردہ ظلمات تڑپ تڑپ کر کٹتی ہین جان وہ سخت ہے کہ جسم سے نہین نکلتی آہ کرنے مین کوئی ہنسی نہین چلتی اپنے حال پر تاسف آتا ہے اب تو یہ کیفیت ہے نظم

بعد از وداع روح بھی قید عدو مین تھا
خنجر زبان نکالے ہوئے آرزو مین تھا
یا وہ کوئی عروس ہے ساقی کہ رات بھر
یہ مدعا وہی جو تری گفتگو مین تھا
دشمن سے بھی ہمیشہ رہا مجکو اتحاد
اتنی تو آبرو تھی کہ مین آبرو مین تھا
منظور تھی جو شہرت حسن سخن نسیم
مین صورت زلال لحد کے گلو مین تھا
نالے ہمارے زخم جگر کے اُلجھ گئے
ہر سست کی نظر سے حجاب سبو مین تھا
پیوند نالہ چاک دہن مین ہنر ور ہے
مانند دست یار میان عدو مین تھا
مطلب کی بات کہہ نہ سکے ہم رات بھر
مانند غنچہ پرورش رنگ و بو مین تھا
کیسا مزا ہمارے جگر کے لہو مین تھا
بل تل ہوئے زلف جو تار رفو مین تھا
افسانہ میرا کیون نہ سراپا فریب ہے
آج انتہا کا نسخہ صد انشو مین تھا
تھا گو کہ ایک نقطۂ تنہا ہزار شکر
معنی بھی منہ چھپائے ہوئے گفتگو مین تھا
اے گرداب کیون اپنے تئین

اس دریاے محبت مین ڈالا اس گرداب سے کیونکر نکلیگا آبرو پر بنیگی کیون پانی پانی ہوتے ہو ان باتون پر گرداب جھلا رہی ہی کہتا ہی اے ملکۂ عالم مین نے آپ کے واسطے جفا اُٹھائی اپنے بھائی کو قتل کیا ہمشیرہ صاحبہ بھی آپ ہی کی وجہ سے قتل ہوئین اور آپ ایسا فرماتی ہین نگار سے مارے جانے سے بازو ہمارا ٹوٹ گیا ہمکو بڑا افسوس ہی کہ نگار کو کسنے مارا نگار وہ علم شعبدہ سے ماہر تھی نہین معلوم اسکو کیونکر مارا یہ باتین کر رہا ہی اور ملکہ سلما اپنے حال زار پر روتی ہین کہ ایکطرف سے آواز آئی کہ بھیا کیون روتے ہو اشکون سے منھ دھوتے ہو مین اس ظالم کو راضی کر دونگی اسکی مجال ہی کہ تمکو شوہری نہ قبول کرے مجکو کون مار سکتا ہی مین نے بھی انتظام کر لیا تھا گرداب نے جو نگار جادو کو آتے ہوئے دیکھا بحال ہو گیا کہا بہن تجکو دیکھکر دل شاد ہوا مار بان زادے سے کیونکر جان بچائی نگار نے کہا اے گرداب خود بخود میرے دل مین آیا کہ مین نے اپنے ہمشیرہ کو چھوڑ ہو یا جب اتنا دل مین خیال آیا تھا کہ کوئی آفت آنیوالی ہی مگر کیون بھائی سیلاب کو کسنے مارا گرداب نے کہا سیلاب میرے ہاتھ سے مارا گیا مین تمھارے قتل کی خبر پاکر چلا باغ سیلاب مین گذر ہوا اس مہ جبین کو دیکھکر عاشق ہوا اُٹھا لایا میان سیلاب کی قضا دامنگیر تھی دوڑے آئے مجسے لڑنے لگے مجسے بُرے بھلے ہوگیے مین نے ایک کار دماردی خاتمہ ہوگیا نگار واسطے سیلاب کے بہت روئی کہا بھیا غضب کیا قوت بازو زینت پہلو کو مارا تمکو یہ مناسب نہ تھا گرداب نے کہا اب تو میرے ہاتھ سے مارا گیا جو گذری وہ گذری اس نازنین پر میری جان جاتی ہی اگر اسنے قبول نہ کیا تو اپنی جان دونگا نگار نے گلے سے لگا لیا کہا بھائی صاحب اسقدر کیون بیتاب ہوتے ہو اسکو ہم راضی کر دینگے یہ معشوقۂ طلسم کشا ہی طلسم کشا کو بھی ہین تم گرفتار کرینگے پھر چپکے سے کان مین کہا بھائی عورت کی راز دان عورت ہوتی ہی جلسہ آراستہ کرو مین ابھی راضی کر دونگی تمھارے پہلو مین اسکو بٹھاؤنگی کیون گھبراتے ہو نگار نے ایسی باتین کین کہ گرداب کو تسکین ہوئی نگار نے کنیزون کو آواز دی اری تشفلدیا ٹکر ٹکر دیکھ رہی ہو دیکھتی ہو کہ مالک بیقرار ہی شراب و کباب لاکے رکھو مین اپنے بھائی کے سامنے گاؤن اور باتین بھی ہونگی اس نگوڑی کو ترساؤن گرداب حیران ہی کہ ہمشیرہ صاحبہ کیا کہتی ہین نگار نے کان پکڑکے دو طمانچے مارے کہا ارے نگوڑے مجھ مین اسمین کیا فرق ہی جو اسکے پاس وہ میرے پاس بھی ہی بس پہلے مجسے مطلب حاصل کرو یہ دیکھکر جلے جب یہ سوال کرے انکار کرو آخر بیقرار ہوکر خود راضی ہوجائیگی گرداب نے کہا ہمشیرہ خوشی تمھاری شراب لاکے رکھی گئی کشتیان کباب کی گرداب کو مسند پر بٹھایا قفس ملکہ کا چھت مین لٹکا دیا آپ بیچ مین آکے بیٹھی گلے سے نکالی کہا بھیا سنو اور وصل پر ہمارے آمادہ ہو یہ کہکے یہ غزل عاشقانہ موافق وقت کے شروع کی

**نظم**

میرے مرنے کی خبر سنکر وہ کچھ شادان نہین ۔ ہاے اب کیا کیجیے یہ بھی اُسے ارمان نہین

اشک میرے پاؤن چومین خون دل ابل رہے تھا ۔ تم اگر آؤ تو حاضر کوئی سامان نہین

آہ میری نامرادی کسقدر منظور ہے ۔ لطف بھی وہ اُسنے سوچا جسمین کچھ احسان نہین

التماس حال کرتا ہون مین رو رو کر تو کیا ۔ در عبث ہی اشک کا قطرہ کوئی طوفان نہین

سرنگون مجکو کیا کیون اے ہجوم انفعال ۔ یہ تو شرم گفتگو ہی شکوۂ جانان نہین

| | |
|---|---|
| دیکھنا ظالم کیا سکھایا جلد بتاب ستم سے | تر ہوا لیکن کبھی تر دامن مژگان نہیں |
| اس ترش روئی سے بے احسان ہی رہنا تھا خوب | گو لیے بوسے مگر کچھ بھی مزا ای جان نہیں |
| کسکی دزدیدہ نگاہیں سینے میں کرتی ہیں گھر | پھر یہ کیون کہتے ہو میرے دل مین کچھ ارمان نہیں |
| یہ تو مشکل ہی کہ مین ہون اور کبھی دیکھیے نہ غیر | آدمی ہون کچھ تمھارا خندۂ پنہان نہیں |
| ہی جو اس بےرحم کی مرضی تو بہ سون سے نسیم | کشمکش ہے جسکو حاصل فراق جان نہیں |

اس رنگ سے اس غزل کو بجایا کہ گرداب اٹھکر بہن سے لپٹ گیا کہا ای ہمشیرہ کیا خوب بجائی ہی دل بیقرار کر دیا نگار نے کہا جیتا ابھی کیا سنا ہی آج ساری محفل کو خوش کرونگی مگر کیون بھیا طلسم کشا لڑتا بھڑتا آتا ہی لوح کہان پا سیگا گرداب کے منہ سے نکلگیا یہانسے بارہ کوس پر باغ ہسکلان بن قہار ہی اسی ساحر کے قبضے مین لوح ہی یہ کہکے پچھتانے لگا کہا ہمشیرہ اسوقت جوش مین میرے منہ سے یہ نکلگیا کسی سے اسکا ذکر نہ کرنا آجتک کوئی ہسکلان بن قہار کے نام سے بھی آگاہ نہیں ساتھ جو سب ساحر میرے یہان قید ہین وہ سب واسطے طلسم کشائی کے لائے آخر یہان آکر پھنسے طلسم کشا بھی آکر پھنسیگا باغ ہسکلان عجائب و غرائب ہی اگر ارسطو و لقمان بھی وہان جائین تو دام فریب و کر مین پھنسین یہ کہکے کہا بہن یہ نوازی تھی گئے بتائی کہا بجا ئیصاحب ایک دن رات کو سامری و جمشید خواب مین آئے یہ سب کمال بتلا گئے اب شراب پلا نا دیکھو یہ کہکے نگار نقلی نے جام بھرا اشعار عاشقانہ پڑھے کہا لو بھیا جام پیو گرداب نے جام پیا اتنے عمرو نے دو...و شروع کیا ایک گھڑی بھر مین دست درازیان ہونے لگین جوش مین گرداب اٹھا خنجر کھینچ مارنے لگا ہی لیے جاتا ہی گرداب مین بہن کے پاس سونگا بہن سے بہتر کون معشوق ہی یہ کہکر گرا بیہوش ہوا عمرو خنجر کھینچکر چلا کہ اسکو قتل کرون کہ پہلو سے آواز آئی او ساربان زادے کیا کرتا ہی مین گلرنگ جادو مصاحب گرداب داغ ہو کہ گلرنگ واسطے شکار کے گیا تھا جس وقت پلٹ کے آیا یہ معرکہ دیکھا عمرو نے چالاکی جست کرکے نکلنا چاہا اسنے ایک دو... زمین پر مارا خواجہ کے پاؤن زمین نے تھام لیے گلرنگ نے بڑھکر باران سحر برسایا گرداب کو ہوشیار کیا گرداب نے اٹھتے ہی سر پیٹ لیا کہا ای گلرنگ تم خوب وقت پر پہونچے گلرنگ و گرداب باتین کرنے لگے باران سحر جو برسا اور ساحر بھی ہوشیار ہونے لگے جو اٹھا یہی کہتا ہوا اٹھا کہ گلرنگ جادو نے ہماری جان بچائی عمرو نے جو دیکھا کہ پاؤن میرے زمین نے تھام لیے گرداب و گلرنگ آپس مین بغلگیر ہو رہے ہین اپنے جینے پر بڑا ناز ہی عمرو کو خیال آیا کہ زنبیل مین صاحبقران موجود ہین گرداب و گلرنگ خوش بیان کر رہے ہین عمرو نے منہ زنبیل کا کھولا صاحبقران کو زنبیل سے نکالا کہا آقا اسم اعظم پڑھتے ہوئے نکلے امیر نے زنبیل سے نکلتے ہی اسم اعظم پڑھا عمرو کے پاؤن چھوٹے امیر نے ارادہ کیا کہ باشیدای کافران بھیجا ہی کہ داند داند و ہر کہ نداند بشناسد نعرۂ صاحبقران تصنیف مصنف

| | |
|---|---|
| منم صاحب چتر و تیغ و علم | منم قاتل کافران جہان |
| ز تیغم فراری کلاہ نوشیروان | ز گنجاب ملعون کرده فرار |
| چو در باختر جنگ شد آشکار | گذر چون بجو لا گہہ قاف شد |
| امیر عرب حمزۂ ذی حشم | |
| چو رفتم بستان بے گرو دار | |
| ببازو شد فتح و نصرت نثار | |

| | | |
|---|---|---|
| جز اثر پر از عدل النساں شد | ز دم دیو عفریت را در مصاف | بلرزند از خوف دیوان قاف |
| سمندون بد بخت گشتہ شکار | کو ار جنگ بیمن ذلیل و نزار | در انجا چو جاه و دو ب یافتم |
| سلیمان ثانی لقب یافتم | | |

نعرہ کرکے صاحبقران لڑنے لگے عمرو حقۂ آتشبازی مار رہا ہی
لگی سو ساحر جلکر رہے پہلو مین صاحبقران کے کھڑا حقۂ آتشبازی مار رہا ہی گرداب نے جو ملکہ
یہ آفت دیکھی ہوش پراگندہ ہو گئے سحر کرنے لگا بسبب اسم اعظم کے سحر امیر پر تاثیر نہین کرتا کلاہ نامدار
کو تڑکا امیر نے نیزہ مارا سینے کو توڑکر پار گذرا گلزنگ کے سر لگے اندھیرا ہوا قفس سے ملکہ
سلماے گوہر پوش و لیلاے عنبر بین موء دیکھ رہی ہین ملکہ فرماتی ہین کیون لیلا تو نے دیکھا
عمرو نے کیا غضب کیا حقیقت یہ ہی کہ عمرو کا عیاری مین مثل نہین کس وقت پر صاحبقران کو
نکالا ہی دیکھیے اب تقدیر کیا دکھاے دل چاہتا ہی عمرو کے نثار ہون کس جرأت و شوکت سے جنگ
کر رہا ہی اگر دور ہوتی تو عمرو کو یہ نامہ لکھکر بھیجتی نظم

قاصد جو پڑھ چکیں وہ مرا ماجراے خط
کہتا کہ اور آتا ہی اک خط قفاے خط
کم گشتگی کا حال جو لکھا تھا یار کو
وہ پڑھتے پڑھتے بھول گیا ماجراے خط
افسانہ ہاے ہجر کی طولانیان یہ تھین
برسون پڑھا کیے نہ ہوئی انتہاے خط
رخصت کہان ہو ضعف سے کچھ حال لکھ سکین
قاصد ہمارا شوق ہی بس ہی بجاے خط
نازک مزاج ہین کہین آزردگی نہ ہو
جلدی نہ کیجیو مرے قاصد براے خط
کیا ذکر نامہ بر کہ دم واپسین ہی یان
اب اور سہی ہجر ہی نہین ہی ہواے خط
تھا دھیان نامہ بر مین لگا وقت واپسین
نکلا ہزار بار ہی منھ سے ہاے خط
سمجھین نہ کمر صاف کہین حال واقعی
کیونکر لکھون کہ وہ ہین مرے آشناے خط
آجاے نامہ بر جو پس مرگ ہمنشین
دینا مرے مزار پہ لاکر ہواے خط
قاصد جواب نامہ لکھا یار نے مجھے
تعریف مدعا مین کرون یا ثناے خط
پرہیزگار شوق وہ ہمکو ہین جانتے
مضمون پاک ڈھونڈھ رہے ہین براے خط
قاصد زیادہ اس سے ہوس کیا ضروری
دیتا ہون نقد جان مین تجھے رونماے خط

لیلا ملکہ بلک بلک کے رونے لگی کہا الہی دعا کرو کہ انجام بخیر ہو چارطرف سے ساحر سحر کر رہے ہین
خدا انکو بچاے ان ساحرون کے بجاے آگ برس رہی ہی وہ دیکھو نگوڑے گرداب نے دریاے
سحر بنایا صاحبقران جب کسی ساحر کو قتل کرتے ہین اندھیرا ہو جاتا ہی صاحبقران اسی اندھیرے
مین ساحرون کو قتل کر رہے ہین ہنگامہ گیر و دار بلند ہی تیغ عقرب علم کافرون کے کیون پیدم گردا
گھبراے کہتا ہی ارے یارو طلسم کشا کیونکر آ گیا ساحر کہتے ہین عمرو نے زنبیل سے امیر کو نکالا
نکالتے یہ کہدیا کہ آقا ہوشیار ہو جاے برق شمشیر تڑپنے لگی ممکن نہین کہ کوئی اس سے بچے حمزہ
صاحب اسم اعظم حرز ہیکل کا جنبش قتل کفاران کی کوشش نگاہ صاحبقران کی کفار پر پڑی کہ
سر مرتبہ چاہتے ہین تا بہ گرداب جادوان گرداب سحر کے سمجھاتا ہی ساحرون کو پکار رہا ہی کہ یارو
اسکو مار لو ہو نکرو نیزہ و دینے اور ساحر ہرچند کوشش کرتے ہین ارادۂ قتل صاحبقران پر مرتے ہین

جو ساتھ تھے کیا علف شمشیر آبدار ہوا کئی ہزار ساحر جب مارے گئے گرداب قصر سے نکلا صاحبقران بھی
تیغ تانے اس خیال میں کہ گرداب کو قتل کریں باہر نکلے گرداب نے ایک چیخ ماری کہ صحرا سے
چار ہزار ساحر اور پیدا ہوئے صاحبقران پر آ پڑے خنجر و تیر و تفنگ چلنے لگے صاحبقران تن
تنہا تیغ زنی کرتے ہوئے شیرانہ و رستمانہ لڑ رہے ہیں چہار جانب نگاہ ہر مرتبہ چاہتے ہیں جا کر گرداب
کو ماریں گرداب سحر کر کے ہٹتا جاتا ہے جب دیکھا گرداب نے کسی طرح مہلت نہیں ہوتی تو اسنے
ہاتھ کو زمین پر مارا ایک دریا جوش مارتے ظاہر ہوا گرداب دریا میں جا کودا پڑا امیر کو فکر قتل
گرداب تھی اسم اعظم پڑھکر دریا میں پھاند پڑے گرداب نے چاہا کہ ملاحی کاٹ کے نکل جاؤں امیر
سب فنون میں طاق شہرہ آفاق تھے غوطے لگاتے ہوئے برابر گرداب کے پہونچے گرداب نے دیکھا
حمزہ نے پیرا دریا میں پیچھا نہ چھوڑا آواز دی ای نہنگ طلسمی لینا ایک نہنگ نے سر نکالا
صاحبقران پر حملہ کیا امیر نے ہاتھ تلوار کا مارا کر نہنگ کے دو ٹکڑے ہوئے ایک ماہی کلان
پیدا ہوئی آنے قصد کیا صاحبقران کو نگل جاؤں صاحبقران نے کلے میں ہاتھ ڈالکے چیر ڈالا
مچھلی کے مرتے ہی دریا خشک ہوا گرداب نے دیکھا کہ میں خشکی میں کھڑا ہوں اب مایوس ہوا
تیغ کمر سے کھینچا خبردار خبردار کہکر امیر پر ہاتھ مارا امیر نے تلوار کو تلوار پر رد کا الجھا دے سے
ہاتھ نکالکر ہاتھ مارا گرداب کے دو ٹکڑے ہوئے صدا ئیں سبب آنے لگیں خواجہ عمرو
لاشوں کو لوٹتے پھرتے ہیں جو ساحر مر کر گرا اسکے کپڑے اتار لیے ہزاروں لاشے برہنہ پڑے ہیں
خواجہ لوٹتے پھرتے ہیں کہ یکایک آواز آئی کشتی مرا نام میں گرداب جادو بود ہوا چلی اندھیرا
موقوف ہوا امیر نے فرمایا خواجہ اسے قصر میں جا قفس ملکہ کا اتار لاؤ عمرو دوڑا اندر جاکے دیکھا
قفس چھت میں ندارد عمرو روتا ہوا باہر نکلا کہا ای شہریار قفس ملکہ کا نہیں ہے صاحبقران
نے سارا مکان چھان ڈالا کہیں قفس کا پتہ نہ پایا بیتاب و پریشان ہوئے فرمایا کیوں خواجہ
یہ کیا غضب ہوا عمرو نے کہا آقا میری سمجھ میں نہیں آیا کہ کون دشمن لگا ہوا تھا کہ جو قفس لیگیا

صاحبقران یاد میں ملکہ سلما کی بیقرار ہیں فرماتے ہیں نظم

| | |
|---|---|
| حال دل کیونکر کہیں ہم پر نہیں پاتے ہیں آج | تیرے بوسوں کی لب نازک قسم کھاتے ہیں آج |
| حکم تھا روز گذشتہ میں کہ ہم آتے ہیں آج | جو کہا تھا کل وہی پھر آپ فرماتے ہیں آج |
| رنگ عارض غیر کے بوسوں نے پھیکا کر دیا | دیدۂ بیدار آگے جسے شرماتے ہیں آج |
| مژدہ ای دل ہاتھ سے دامن قاتل ہے رہا | ہاتھ آغوش اجل میں چاکے پھیلاتے ہیں آج |
| اب تو یہ نوبت ہوئی تم بھی قدم رنجہ کرو | جا بچے عیسی احبا دینے آتے ہیں آج |
| منزل مقصود تک جا سکنے کی طاقت جو نہیں | جا بجا آنسو مرے تھک تھک کے رہجاتے ہیں آج |
| دم نہیں لیتے جو منہ کھولیں امان کے واسطے | متصل تیر نگہ وہ ہم پہ برساتے ہیں آج |
| آرزو مند لقا تھی کر مری دیوانگی | دیکھنے کو دیدۂ زنجیر ترساتے ہیں آج |
| غفلت قاتل سے حاصل ہے ہمیں پژمردگی | زخم تن اپنے ہرے ہو ہو کے مرجھاتے ہیں آج |
| دیکھتے ہیں ابر رحمت سے ترے کیا کیا | ای فلک ہم دامن فریاد پھیلاتے ہیں آج |

کی ہے تعلیم میا تیغ ادب آموز نے — اسلیے ضبط کرتے ہیں زخم شرمائے ہیں آج
خندۂ دزدیدہ کو ہے ہر دہان زخم میں — شادی اندوہ سے دل اپنا بہلاتے ہیں آج
شام فرقت نے سکھائے ہیں مجھے کیا کیا خیال — ای فلک ہشیار پھر نالے مرے آتے ہیں آج
آؤ قبل از حشر ملکر فیصلہ کرلین ہم — زندہ کر لینا ہمین تو تیغ مرجاتے ہیں آج
ہین خیالی نامہ و پیغام اسنے ای نسیم — متصل پیک تصور اپنے دوڑاتے ہیں آج

عمرو نے کہا آقاے نامدار صبر کیجیے انشاء اللہ وقت پر ملاقات ہوگی نہیں معلوم کون دشمن لگا ہوا تھا
خواجہ سمجھا رہے ہیں صاحبقران کی بیقراری بڑھتی جاتی ہے ہر مرتبہ چاہتے ہیں گریبان چاک کرون
عمرو کہتا ہے ای آقا صبر کیجیے مطلع مصنف ننگ جامہ دری و پاس عزیزان کیا + ورنہ میں
بارہے جھوٹے تو گریبان کیا + امیر ہر دم انتشار میں فرماتے ہیں خواجہ اب کہاں تلاش کرین
وہ ماہتاب کس ابر میں چھپا اس آہوے رم خوردہ پر کیا گذری یہ کہتے ہوئے باہر نکلے ہیں
کہ آسمان پر برق چمکی دیکھا ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا ہنس پر سوار تاج سر کے آگے ہوتی ہیں عرض کیا
آقاے نامدار الحمدللہ خدا نے اپنا فضل شامل کیا گرداب و سیلاب دونوں اتر گئے اب دیر نہ کیجیے
یہاں سے دو کوس پر جائیے ایک چشمہ آب ملیگا کہ پانی اسکا مثل آب گوہر صاف و شفاف ہے اس
چشمے میں بسم اللہ کہکے پھاند پڑیے گا قریب باغ ہیکلان بن قہار پہونچیے گا لیکن قید ہے کہ خواجہ بھی
ساتھ ہوں خواجہ کا وہان جانا واجب و لازم ہے امیر نے عمرو کو ہمراہ لیا امیر سے ملکہ نے عرض کی
پہلے سے حضور بائین سمت جائین دو کوس پر جا کے ایک چشمہ آب ملیگا اسی چشمے میں اپنے تئین گرا دیجیے
یہی راستہ باغ ہیکلان بن قہار ہے یہ کہکے ایک کاغذ بھی اپنے پاس سے دیا کہ اس پرچے کو
ملاحظہ فرمائیگا جو ضرورت سرکار کو ہوگی موافق اس ضرورت کے اس پرچے کو ملاحظہ فرمائیے گا
پرچہ امیر نے اپنے پاس رکھا ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا تو امیر کو سمجھا کے چلی گئین صاحبقران بعد
جانے ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا اسی سمت روانہ ہوئے خواجہ عمرو ساتھ ہیں دو کوس
راستہ طے کرکے صاحبقران زمان نے پرچے کو دیکھا اسمین مرقوم تھا کہ سامنے چشمہ آب ہے اسمین
اپنے تئین پہونچاؤ یہی راستہ باغ ہیکلان بن قہار کا ہے صاحبقران قریب چشمہ آئے عمرو نے کہا
آقا میں تو پانی سے ڈرتا ہون پناہ پانی مشکل ہوگی سیری آہ دیکھو مگر پہلی امیر نے پھر کاغذ کو دیکھا
مرقوم تھا کہ ای طلسم کشا واسطے شہنشاہ اوج عیاری کے یہ راہ مقرر ہے جب آپ پانی میں داخل ہون
خواجہ کو مناسب ہے اسم حاشیہ کاغذ ورد زبان کرین صحرا سے ایک اژدہا پیدا ہوگا منہ کھولے اشارہ کریگا
خواجہ اسکے دہن میں کود پڑین آپکے پاس پہونچینگے عمرو نے کہا ای آقاے نامدار میں دہن اژدہا
میں کیونکر پھاندونگا امیر نے فرمایا کہ خواجہ یہی حکم نکلتا ہے صاحبقران قریب چشمے کے پہونچے دونون
پیر جامے جسم سے کودے پانی نے جوش مارا عمرو نے وہ اسم ورد زبان کیا ایک اژدر صحرا سے
پیدا ہوا عمرو لاچار ہوکر اسکے منہ میں پھاند پڑا صاحبقران کی جو آنکھ کھلی اپنے کو ایک صحرا میں
پایا صحرا ہے سبزہ زار نواح دلکشا صحرا پر بہار عندلیبان خوش نوا زمزمہ سرائی کر رہی ہیں ہزاران
صحرا اچھل کود میں نہرین آب صاف و شفاف سے مملو قمریان کوکو کر رہی ہیں فاختہ قلندر مشرب

ازل کی خاکستری کا زیب جسم ہو۔ صورت حق سرو باغبان قضا و قدر کا انہدام ہنر میں حباب کے معکوس جام ہوجے
کی کلا بیان لباب مرغ دل طائر مست صاحبقران کو صحرا اپسند آیا راہ کو طے کرتے ہو جاتے ہیں
لیکن خواجہ عمرو جو دہن اژدر میں گرے یہ بھی اُسی صحرا میں پہونچے صورت بدلی ایک مرد مسافر
کی صورت بنے ہوئے کہ ایک طرف سے آواز آئی اے فرزند تھوڑی دیر کا وعدہ کرکے نکلے تھے
آج کئی روز سے کیون نہین آئے عمرو یہ صدا سنکر گھبرا گیا ایک ضعیفہ گوری صورت معقول وضع نے
آکر عمرو کا ہاتھ پکڑ لیا کہا کیون بیٹا مجھسے کیا خطا ہوئی کہ تم جنگل مین مارے مارے پھرتے ہو نہین تمھاری
دلہن قصبے والے پوچھتے ہین کہ بڑی بی صاحبہ تمھارا فرزند اسعد جوان کہان گیا خواجہ ان
باتون پر حیران ہین مگر خاموش ضعیفہ کی صورت دیکھ رہے ہین ضعیفہ نے سوسے باتون تک
بلائین لین کہا میرے بچے کو کسی نے کیا کر دیا کچھ جواب نہین دیتا خواجہ اس ضعیفہ کی باتون پر
حیران ہین کہ کیا جواب دین بڑھیا نے ہاتھ پکڑ لیا ہاتھ پکڑے چلی خواجہ چپکے چلے آتے ہین جب
پوچھنے کا ارادہ کرتے ہین تو بڑھیا روتی ہے کہتی ہے بیٹا میری خطا تو بیان کرو آخر گھر مین کس سے ملال ہے
تھوڑی دور راہ طے کی تھی کہ ایک لڑکی بارہ تیرہ برس کے سن کی پکارتی ہوئی کہ اے اماں بھیا ملے
بڑھیا نے روکے جواب دیا کہ بھائی تمھارے ملے مگر کچھ تمسے نہین بولتے نہین معلوم کسی نے
کیا کر دیا وہ لڑکی آئی بھائی بھائی کہکے لپٹ گئی ہی کہے جاتی ہے بھیا اسعد نوجوان کچھ تو بولو ہاں
جواب دو کس سے تمکو ملال ہوا تھوڑا ہی راستہ خواجہ نے بڑھیا کے ساتھ طے کیا تھا دس بارہ
لڑکیان جمع ہو گئین بھیا بھیا کہکے لپٹی جاتی ہین خواجہ کسی کو جواب نہین دیتے سر جھکائے ہوئے
چلے جاتے ہین جب اس جنگل سے نکلے دیکھا ایک قریہ نہایت آباد ہے جابجا کسان لوگ زراعت
کر رہے ہین جسنے اپنے کھیت پر سے دیکھا پکار کر آواز دی میان اسعد نوجوان کہان تھے بڑھیا
روتی پھرتی ہے تمھاری مان کا رونا ہمسے دیکھا نہین جاتا عمرو سر جھکائے چپکا چلا آتا ہے کہ ایک
نازنین چاردہ سالہ سامنے سے آئی میان کہکے لپٹ گئی کہا اماں جان آپ چلیے مین اپنے وارث کے
سبب پوچھونگی اب عمرو حیران کہ یہ نازنین کون ہے کہ مجھے وارث بتاتی ہے ضعیفہ نے اُسکے ہاتھ
مین عمرو کا ہاتھ دیا کہا بی بی تمھارا راج دسہاگ قایم رہے نہین معلوم تمھارے شوہر کو کسی نے
کیا کر دیا کہ بات کا جواب نہین دیتے وہ نازنین رونے لگی ہر مرتبہ لپٹ لپٹ جاتی ہے اور کہتی ہے
کہ ارے میرے وارث کو کیا ہو گیا بات کا جواب نہین دیتے عمرو حیران کہ اس بڑھیا سے چھوٹا تو
اس جوان عورت نے لیا لپٹی جاتی ہے دم بدم یہی کہتی ہے کہ صاحب کچھ بات کا جواب دو اگر تمھین
اپنی مادر مہربان سے کچھ ملال پہونچا ہے مجکو الگ لیکر رہو سب گرستی کرنا پڑیگی لیکن الگ ہونا
تو یہ خیال رکھو جو اسباب مجکو جہیز مین ملا ہے وہ اپنا پہچان کے الگ کر لینا ورنہ خانہ داری
مین مشکل پڑیگی عمرو حیران کہ کیسا اسباب کیسی شادی قریے مین جو ملتا ہے وہ یہی کہتا ہے کہ اے
اسعد نوجوان کہان گئے تھے زوجہ تمھاری کل سے بہت بیقرار تھی کھیت کھیت اسے تمکو
ڈھونڈھا عمرو انکو بھی کچھ جواب نہین دیتا گویا منھ مین زبان نہین ہے قریے مین جاکے قریب ایک
مکان کے پہونچے دیکھا کہ مکان چھوٹی سی سے لبا ہوا دروازہ مکان کا کھلا ہوا قریب دروازے پہونچے

پانچ سات لڑکیاں دوڑ پڑیں گھر میں غل ہوا کہ صاحبزادہ آیا ایک بڈھا نکلا فرزند کہکر اسنے گلے لگا لیا
کہتا ہے بیٹا کہاں چلے گئے تھے ماں تمہاری روتی تھی اب عمرو اور زیادہ حیران سب ملازم وکنیز
مکان کے لائے ایک طرف کوٹھے میں اس زن حسین نوجوان کے عمرو کو کمرے میں لاکے بٹھایا کہا
صاحب بیان مجھ میں کسی سے کیا واسطہ میرے ساتھ بیٹا آتا تھا ہوا جو تمہاری خوشی ہو وہ کروں اگر کچھ
منظور ہو تو مکان کرائے کا لو میرے باپ کے وقت کے دو چار درخت لگے ہیں انکو کٹوا کے وہ میاں بنواؤ
زمین زمیندار سے لو مکان بنواؤ وہاں اٹھ چلیں گھر جو سے عمرو کو کہیں یہی کیے جاتے ہیں کہ بات
کر وہ لڑکیاں بڑھیا بڈھا دوڑا گیا گھڑا بھر کے شراب لایا کہا لو بیٹا شراب پیو اب جو بات کرے عمرو حیران
رکہا تنک خاموش بیٹھا رہونگا اب ان سب کی گردن لون بڈھے سے کہا ابا جان میرا کھیت جو لیا
اُس قلق سے دل پر صدمہ ہے اس وجہ سے بات نہ کرتا تھا بڈھے نے کہا بیٹا شراب پیو کہا مالک
زمیندار کا روپیہ میں ادا کرونگا تم کیوں صدمہ کرتے ہو بڑھیا نے پکار کے بڈھے سے کہا صاحب
تمنے سنا تمہارے بیٹے کی زراعت خشک ہو گئی اس وجہ سے وہ بات نہیں کرتا ہے وہ روپیے جو الگ
رکھے ہیں وہ لاکر اسکو دیدو روپیے کا نام سنکر خواجہ نے بڑھیا سے کہا اے مادر مہربان مجھکو ڈر
معلوم ہوتا تھا ایسا نہ ہو زمیندار مجھکو پکڑ لیجائے اور قید کرے اس ڈر کے مارے نہ بولتا تھا بڑھیا نے
پچاس روپیے لاکے عمرو کے آگے رکھے اب تو عمرو بھی اماں جان کہکے لپٹ گیا سونے کے کڑے
بڑھیا پہنے تھی کہا اے مادر مہربان کڑے تمہارے میلے ہو گئے ہیں لاؤ میں اُجلے کر دوں بڑھیا نے
کڑے اُتارے عمرو نے کڑے بدل لیے پیتل کے کڑے بڑھیا کو پہنا دیے اب تو عمرو نے دست درازی
شروع کی لڑکیاں جو بہنیا بھتیجا کہکے پاس بیٹھیں تھیں عمرو نے انکے بھی زیور اتارے اب بدل بدل کے
سب کو دیے جاتے ہیں شراب میں بھی بیہوشی ملائی جام بڑے میاں کو دیا کہا ابا جان پہلے آپ ایک
جام پیجیے تو پھر ہم لوگ پئیں بڈھے نے کہا بیٹا میں تو تمہارے واسطے لایا ہوں عمرو نے کہا پہلے
آپ پئیں تو میں پیونگا عمرو نے زبردستی بڈھے کو شراب پلا دی پھر دوسرا جام بڑی بی کو پلایا زوجہ
جو اشارے کرتی ہے خواجہ کہتے ہیں ٹھہر جاؤ تمہیں بھی دیتا ہوں پہلے بڑے بوڑھوں کو پلانا چاہیے
اب تو عمرو نے اُن لڑکیوں کو بھی پلایا بعد اسکے زوجہ کو جام دیا جھککے ایک بوسہ لیا زوجہ نے
ایک طمانچہ مارا عمرو نے بیہوشی ملاکر سب کو شراب پلائی تھی تھوڑے ہی عرصے میں قیامت برپا ہوئی
چھت دیوار آپس میں چلنے لگی بڈھا یہ کہکے اُٹھا او سعد تو نے یہ کیسی شراب پلائی دیکھ تو لڑکیاں
ننگی ہو گئیں سب چیزیں اُلٹی دکھائی دیتی ہیں کیا اُنکے ساتھ بھی کوئی حرکت کریگا تجھے کیا منظور ہے کہکے
طرف عمرو کے دوڑا بیہوش ہوا بڑھیا کہے میرا وارث کہکر چلی یہ بھی گری وہ عورت نوجوان جو پہلو میں عمرو
کے بیٹھی تھی وہ یہ کہکے اُٹھی کہ جا گور سے میں تیرے گھر سے نکل جاتی ہوں یہ کہکے دوڑی لڑکھڑا کر گری
بیہوش ہو گئی اب تو عمرو نے کچھ کھینچ کر اُٹھا پہلے سارے گھر کی تلاشی لی منصور دن میں اثاثہ بھرا تھا وہ سب عمرو
نے زنبیل لیا برتن بھی اُٹھا کے زنبیل کے اب عمرو نے پہلے بڑھیا کو خنجر مارا دو ٹکڑے ہوئے پھر گھر
کو قتل کیا اندھیرا ہو گیا آواز آئی کشتی بہار نام میں ببران جادو بیدعا گھر سے باہر نکلا سب قریے والے
دوڑے ہر طرف یہی غلغلہ ہے کہ ببران جادو کو کسنے مارا عمرو نکلکر بھاگا قریے والے دوڑے چلے آتے ہیں

سب بیکار رہے ہیں کہ یہ چور جانے نہ پائے ارے اس مکار نے غضب کیا بیران کو دم دیکے مارا
وہی علامت ہے طلسم کشا آگیا عمرو نے کئی حقہ ہائے آتشبازی مارے شعلہ ہائے آتش بھڑکے جب اُن
سواروں کے منہ جلے تو ملعونوں میں گرے یہ عمرو کے کان میں آواز آئی کہ بیران جادو ایک ساحر کو لگا کر
لایا تھی اُسنے سب کو قتل کیا اب نکلا بھاگا جاتا ہے عمرو بھاگکر صحرا میں پہونچا اب عمرو نے بلند دیکھا وہ سب
بلند کے عمرو صاحبقران کو تلاش کرتا ہوا چلا گر صاحبقران صحرائے سبزہ زار کو طے کر کے ایک نخل کے
سائے میں ٹھہرے حیران ہیں کہ نہیں معلوم عمرو پر کیا گذری کیونکر یار وفادار کا پتہ ملے اس سوچ میں کھڑے تھے
کہ سوائے گرد اڑتی دیکھا کہ ایک تاجدار تخت پر سوار ساٹھ ہزار فوج پشت پر علمہائے زنگاری کے
پھریرے کھلے ہوئے اُس تاجدار نے جو صاحبقران کو دیکھا عیار سے کہا دریافت تو کرو یہ کون ہے
حقیقت تو کہتی ہے کہ سوا طلسم کشا کے اس مقام پر اور کوئی نہیں آسکتا ہے یہ سنکے اُس تاجدار نے عیار کو
بھیجا عیار قریب صاحبقران کے آیا جھککر سلام کیا صولت و سطوت دیکھ کر چپکا کھڑا ہے نام نہیں پوچھ سکتا
صاحبقران نے کہا کیوں اے عیار کیا ہے دست بستہ عیار نے عرض کی ہمارے تاجدار کا مستان نام
لقب ہے قلعہ مینوشان کے حاکم واسطے گشت کے نکلے تھے آپ کا نام نامی و اسم گرامی کیا ہے دریافت
فرماتے ہیں صاحبقران خیال میں عمرو کے کھڑے تھے طبیعت مکدر بیدل رہے دل کی خفگی میں فرمایا
اے عیار جا کے اپنے تاجدار سے کہدے تُو نے نام سُنا ہوگا زلزلہ قاف ثانی سلیمان حمزہ صاحبقران
امیر عالیشان داماد نوشیروان دادا شہپال بن شاہرخ شوہر آسمان پری سر کن پردہ قاف
مور د عدل و انصاف سپہ آرا ہ دین اسلام مشہور خاص و عام برائے فتاحی طلسم نور افشان
آیا ہوں یہ سنکر عیار ہیگا مستان تاجدار سے کہا صاحبقران زمان تشریف لائے ہیں مستان تاجدار
نے طرف فوج کے دیکھا کہا جو یہی شخص واسطے طلسم کشائی کے آیا ہے اگر تم سب نے گھیر کر گرفتار کر لیا
شاہان طلسم نور افشان بہت خوش ہونگے لکھ جاگیر میں ملیگا اہالیان فوج نے کہا انکو گرفتار کرنا
کتنی بڑی بات ہے [illegible] سوار و پیدل لینا لینا کہکے طرف صاحبقران کے چلے صف سے گھوڑا بڑھا کر
ایک سوار [illegible] امیر نے نیزے کو خالی دیکر اُس سوار کو گھوڑے سے اٹھا لیا پشت مرکب پر
سوار ہو [illegible] مردہ کیا نعرہ صاحبقران تصنیف مصنف

امیر عرب حمزہ [illegible]
کہ [illegible]
[illegible]
کہ [illegible]

منم قاتل کافران جہان
چو در باختر جنگ شد آشکار
زدم دیو عفریت والد صبان
در انجا جاہ و ادب یافتم

ز بیم فراری انوشیروان
بازو شدہ فتح و نصرت نثار
بلرزند از خوف دیوان قاف
سلیمان ثانی لقب یافتم

منم صاحب نیزہ و تیغ و علم
چو در گشتم بستان بے کیوبار
گذر چون کنم جولان گہ تا شہ
شدہ دین بد بخت گشتہ شکار

نعرہ صاحبقران سے

زمین [illegible] ملعونوں کو درہم برہم کرتے ہوئے جاتے ہیں کئی رسالداروں کو مارا جب ملعونوں میں پہنچ
تو کہ [illegible] مستان تاجدار غل مچا رہا ہے کہ جلد اس جوان کو گرفتار کر لو بچنے نہ پائے شاہان طلسم
خو [illegible] شاہ طلسم نور افشان ہے کہ جو طلسم کشا کو گرفتار کرکے لائیگا دولت دنیا سے خالی ہو گا
[illegible] سینہ سے بڑھا کے جاتے تھے میں جب اُنھوں نے بڑھکر ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے ہاتھ مارا
[illegible] دو ٹکڑے ہوئے کئی پہلوان نامی ہاتھ سے صاحبقران کے مارے گئے مستان تاجدار

نہایت گھبرایا ہوا کہ ایسے پہلوان جنکو جرأت پر ناز تھا وہ اس جوان کے ہاتھ سے یون مارے گئے کہ جنکا
عدیل و نظیر نہ تھا صاحبقران ہر مرتبہ گھوڑے کو بڑھاتے ہین کہ تاجدار پر جا پڑین ساٹھ ستر ہزار
سوار جو دائرے گرد دار بلند نیزے تلوارین گرز کمندین پڑی ہین صاحبقران سب کے حربون کو
دفع کرکے جسپر جا پڑے اُسکو تہ تیغ کیا اور جس غول پر گئے صفون کو درہم و برہم کیا علمدار فوج کو دیکھا
کہ بڑی جستجو کر رہا ہے علم کو گردش دیتا ہے صدا بھی دیتا ہے کہ ہان یارو بڑے افسوس کا مقام ہے کہ ایک
شخص کو تم ستر ہزار جوان گرفتار نہین کرسکتے دنیا پائدار ہے کیا ایک جوان سب کو مار ڈالیگا ایک دن
مرنا ضرور ہے اس حال سے قلب ناصبوری خیال تو کرو بڑے بڑے شاہان جلیل جنکی تلوار کی دھاک تھی
وہ کیا ہوئے کہان گئے نظم

| | | |
|---|---|---|
| وجہ ہوا کسی پہ نہ ظاہر عقلاء کے اوپر | ہمنے دیکھا ہوا ہیچ ہین ای اہل نظر | ہاتھ رکھے تھے سکندر نے کفن سے باہر |
| سفر دور و دراز بست و دانجیر ہم | نہ بنے وہ کتنا تھا یہ دست تہی نکلا کر | زاد در وہیچ نہ داریم چہ تدبیر کنیم |

جب علمدار ایسے اشعار پڑھتا ہے فوج کا جوش بڑھتا جاتا ہے چار طرف سے
بیچارہ صاحبقران پر ہجوم کرتے ہین سیستان تاجدار نگار رہا ہے یارو ایک اکیلے کا گرفتار کرنا کیا دشوار ہے
چار جانب سے بلوہ کرکے گرفتار کرلو کل فوج نے بلوہ کیا صاحبقران مصروف جنگ ہین کہ خواجہ عمرو
بھی آکر پہونچے ہیران جادو کو مار کر آئے ہین جلتے ہوئے چلے جاتے ہین کہ ایسی صدا کان مین آئی
ایک پہاڑ پر چڑھ کے دیکھا کہ صاحبقران زمان ستر ہزار فوج مین گھرے ہوئے جنگ مستانہ کرتے ہین
قلب ہلگیا عمرو نے یہ بھی دیکھا کہ سب غیر ساحر ہین عمرو پہاڑ سے اُترا سامنے آکر خواجہ نے اپنے نام کا نعرہ کیا
نعرہ خواجہ عمرو تصنیف مصنف

| | | |
|---|---|---|
| مری نسل سے کہ پیدا ہوا | مرا نام ہے خواجۂ خواجگان | عمرو و حیشم مہتر مہتران |
| جھکاتا ہون دشمن کو ہر دم نگون | ہے نام پر غدر شیدا ہوا | اُڑاتا ہون کفار کے ہین جو تین |
| فلک کی جو گردش کا سامان ہوا | میرا کمر ہے گلشن قیل و قال | مری چال سے ہے صبا پائمال |
| امیر عرب شیر پروردگار | نشان تھا مری گرد پا پوش کا | مرا میر زعیشم نامدار |
| | یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہے | کہ آقا ہمارا جہانگیر ہے |

نعرہ کرکے عمرو نے آواز دی ای آقائے نامدار غلام بھی آپہونچا یہ کہکر عمرو نے بھی جناب آغاز کی ایسی
جنگ کا طریقہ شروع کیا اول دو تین حقہ ہائے آتشبازی مارے ایک مقام پر سوار بہت سے کھڑے تھے
عمرو نے پچھو مدر زنبیل سے نکال گھوڑے کی دم مین باندھدی یہ دوا کی کہ اُسے داغ دیا بقول شخصے
کافرون کو داغ دیا اب رسالے مین کھلبلی پڑی ہزارہا سوار پائمال ہوگئے امیر نے جو اتنی مہلت پائی
تلوار کھینچے ہوئے قریب علمدار کے پہونچے علمدار علم کو گردش دے رہا تھا صاحبقران نے نعرہ کیا گھوڑے کو
جوڑا انکو دونون مین مسلا دونون ٹاپین اُسکے ہاتھی کی مستک پر رکھدین علمدار نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے
بھی اُسکا وار رد کرکے ہاتھ تلوار کا مارا مع ہاتھی علمدار کے دو ٹکڑے ہوگئے ہاتھی جو گرا گھوڑا اُلٹا امیر
مرکب سے جدا ہوئے سیستان تاجدار نے فوج کو لیکر بلوہ کیا گھوڑا امیر کا مارا گیا مسعود صبا رفتار
جو کہ اسکا تین سو بیچون کو لیکر آیا صاحبقران کو جو پیدل پایا حلقہ ہائے کمند پڑنے لگے امیر کمندون مین
پھنسے چار جانب سے بیچارے ساحر دوڑے بلوے کے ٹوٹ پڑے گرفتار کرلیا عمرو یہ حال دیکھکر ٹوٹ پڑا
مسعود نے کہا یارو ساربان زادے کو پکڑلو عمرو دلکیم اوڑھکر پوشیدہ ہوا مسعود نے ہر چند ڈھونڈھا

عمرو کو نہ پایا خواجہ اس فکر مین ہین کہ کسی طرح صاحبقران کو رہا کرون ان عیارون نے صاحبقران کو
سلسل و طوق کیا مستان نے جو شمار کیا چھ ہزار آدمی مارے گئے کہا یارو اکیلے طلسم کشا نے چھ ہزار آدمی
مارے عمرو ایک سپاہی کا لباس پہنے ہوئے قریب آرابے کے ہے مستان تاجدار نے مسعود عیار کو
بلایا کہا ارے عمرو کو تلاش کیا مسعود نے چپکے سے کہا حضور وہ عیار نہین ہے چھلاوہ ہے اسلئے [illegible]
لیکن صاحبقران قید ہوئے ہین اب رہائی آئیگی مین فکر مین ہون یہ کہکے اسنے عیارون کو مقرر کیا
دس کہین کو ہوشیار رہنے دس آرابے کے ساتھ ہین کچھ عیار اپنے پیچھے رکھے مستان تاجدار نے امیر کو آرابے
پر سوار کیا اب یہ فکر ہے کہ بخدمت شاہان نور افشان لیچلون چلکر انعام لون جب طلسم کشا کو پیش کرونگا
یقین ہے ملک جاگیر مین ملے اسی وقت اسنے کوچ کر دیا عمرو نے کنارے آکر رنگ و روغن عیاری کا
نکالا ایک بہشتی کی شکل بنکر مشک دوش پر لگائی کٹورہ کھنکھناتے ہوئے سب کو پانی پلاتے ہوئے
چلے مسعود نے دور سے دیکھا عیارون کو اشارہ کیا کہ عمرو بہشتی بنا ہوا آتا ہے ہوشیار رہنا عیار
گھیرتے ہوئے چلے عمرو نے قریب آکے صاحبقران سے آنکھ ملائی کہا ارے قیدی پانی پیئے گا ایک
سپاہی نے کہا قیدی کو پانی نہ پلانا امیر نے آنکھ سے اشارہ کیا خواجہ ہٹ جاؤ عیار تمھاری تلاش مین ہین
عمرو سمجھا مجکو قریب بلاتے ہین عمرو کٹورہ لیکے بڑھا جام مین پانی چھلکاتا ہوا آخر صاحبقران بول اٹھے کہ
خواجہ عیار تمھاری فکر مین ہین عمرو نے چاہا ہٹون مسعود نے پکارا ارے بہشتی پانی اس طرف لا
عمرو پیچھے ہٹا مسعود نے کہا او بہشتی ہم بلاتے ہین ہمارے پاس نہین آتا عمرو نے کہا آپکے پاس آکر کیا کرون
جو آپکا مطلب ہے وہ مین سمجھ گیا عمرو نے کہا پانی پیجیے آپ عیار نظر آرہے ہین ہم بھی اپنی فوج مین [illegible]
مسعود جھپٹ کر قریب آیا اسنے تو ہاتھ بڑھایا کہ یہ کٹورہ مجھے دے تو مین پکڑ لون عمرو نے وہ کٹورہ
کھینچ مارا مسعود کی پیشانی پر پڑا آواز دی ارے اسکو لینا جانے نہ پائے چار طرف سے تین سو پیچھے
عمرو پر ٹوٹ پڑے عمرو نے بھی خنجر کھینچا لڑنے لگا کل فوج مین غل ہوا عمرو کو مسعود نے گھیرا ہے
مستان تاجدار گھوڑا بڑھائے ہوئے آگے فوج کے تھا یہ خبر سنکر پلٹا دیکھا تین سو عیارون مین عمرو تنہا
لڑ رہا ہے اسنے سوارون کو اشارہ کیا سوار بڑھے اب تو عمرو گھبرایا کئی ہزار نیزے ایک وار چلے عمرو نے
جست کی کہ ان سب کے بیچ سے نکلجاؤن عیار پیچھا کیے چلے آتے ہین ایک مقام پر ایک سوار نے نیزہ
مارا عمرو نے خم ہوکے خالی دیا بیٹھ کے پلٹ کا ہاتھ مارا وہ سوار گرا اب سوارون نے نیزے مارے
کئی نیزے جسم پر پڑے عیارون نے آگے حلقہ ہائے کمند مارے سب عیار ایک ہی مرتبہ ٹوٹ پڑے ہاتھون ہاتھ
عمرو کو بھی گرفتار کر لیا اب تو مستان تاجدار ہنسنے لگا کہا صاحب میری اقبالمندی دیکھی عمرو و حمزہ دونون
گرفتار ہوئے اب انکو لیکر خدمت مین شاہان نور افشان کے جاؤنگا ملک جاگیر مین لینگے بادشاہ
خوش ہونگے عمرو کو بھی گرفتار کرکے اسی آرابے پر سوار کیا لیکر چلا صاحبقران فرماتے ہین خواجہ
یہ احوال اپنی ظاہر ہے کس کس مقامات سے اب لوح کا پتہ اتنا ملا تھا کہ باغ ہیکلان بن قہار مین
جانا چاہیے اب نہین معلوم یہ ہمیں کہان لیجائینگے افسوس ہے کہ ہم باغ سے الگ ہوئے جاتے ہین عمرو کو
بھی بڑا افسوس ہے کہ باغ ہیکلان بن قہار سے دور ہوئے جاتے ہین صاحبقران کو بڑا افسوس ہے
رات کو ایک منزل پر اترے خواجہ بھی قید مین عمرو نے رات کو ایک [illegible] عیار کو بلا کے

باتون مین لگا کے بیہوش کیا مسحور کا بھائی ہی منظور اسکا نام ہی عمرو منظور کی شکل بنکر باہر نکلا اسی خیال مین کہ جا کے بادشاہ کو بیہوش کرون اسی کی شکل بنکر صاحبقران کو چھڑاؤن مسحور کو بڑا خیال ہی چارپائی کے نیچے بادشاہ کی یہ سوا جیسے ہی عمرو بارگاہ کے اندر آیا مسحور نے دیکھا ایک سیاہ پوش آیا ہی زیر پلنگ حلقہ اسے کمند بچھائے جیسے ہی خواجہ قریب پلنگ کے پہونچے مسحور نے جھٹکا مارا عمرو گرا مسحور چھاتی پر چڑھ بیٹھا خواجہ کے گرنیکا دھماکا ہوا مستان تاجدار بھی جاگا کہا ای مسحور کیا ہی کہا حضور مین جانتا تھا کہ اس ساربان زادہ کی ذات سے فساد برپا ہوگا مین زیر پلنگ آکے سو رہا جو مین نے خیال کیا تھا وہ ہوا دیکھیے میرے بھائی کو گرفتار کرکے آیا مستان نے کہا ای مسحور ایک بڑی مشکل ہی سنا ہی ان مسلمانون کے مددگار مثل قطرات باران بھی پیدا ہوتے ہین سرکاٹ کے جلد حفاظت انکی نہ ہو سکیگی مسحور نے کہا حضور میری بھی یہی راے ہی خواجہ دوبارہ گرفتار ہوگئے اب جو صبح کو مستان اُٹھا مقام کو لدوایا کہ آج سب اسی مقام پر رہین میدان خونی کی تیاری ہو عمرو و صاحبقران کو قتل کرینگے ایک منزل مین تو انھے یہ قیامت برپا کردی ہی اتنی منزلین کیونکر ہونگی اسی وقت میدان خونی کی تیاری ہونے لگی سب افسرون نے بھی کہا کہ حضور ہم بھی یہی چاہتے ہین انکا سر جلد کاٹیے زندہ انکا جانا بہت دشوار ہی اسی وقت میدان خونی کی تیاری ہوئی دار ہین استادہ ہوگئین جلاد آکے شلنگین لگانے لگے ہر طرف یہی غلغلہ تھا شعر سلطنت سلطان کند فریاد بر جلاد چیست ۰ مرغ را دانہ بلا شد طعنہ بر صیاد چیست ۰ کسکا رشتہ حیات منقطع ہوا کسکا ساغر عمر لبریز ہوا کون مغضوب درگاہ سلطانی ہی تیغہ بآبدار رکھتا ہون بازو پر قوت ایک ہاتھ مین سر کو تن سے قلم کرتا ہون قتل کرنا ہمارا کام جلانا کام لات و منات کا مستان نے حکم دیا صاحبقران و عمرو کو لاؤ داروغہ زندانخانہ گیا صاحبقران و عمرو کو میدان خونی مین لائے عمرو نے دیکھا میدان خونی کی تیاری ہی دارین استادہ جلاد شلنگین لگا رہے ہین عمرو گھبرا گیا دعائین کرتا ہی کہ خداوندا آقاے نامدار کو بچا بلک بلک کر دعائین کرتا ہی نظم

ہر کرا حامی تو ئی ای کردگار
گلشن فردوس و جنات النعیم
تو قدیری و غفوری و شکور
بہر عاصان ہی زبان لطف عمیم

ما گنہگاران رحم کن یا کریم
او نمیدارد ز دشمن خوف و بیم
میکنی اے چارہ ساز جان و دل
تو قدیری و علیمی و حکیم

ہم غریبان رحم فرما یا رحیم
خاکساران از تو حاصل میکنند
چارۂ بیماری درد الیم
بہر خاصان ہست لطف خاص تو

عمرو تو بلک بلک کر دعا کر رہا ہی جب زیر دار صاحبقران کو لائے جلاد تلوار کھینچکر صاحبقران پر آیا عمرو نے آواز دی او بیحیا نا منصف یہ آقاے نامدار مین انکا غلام خاکسار پہلے مجھکو قتل کر آقا پر ہاتھ نہ اُٹھا جلاد طرف عمرو کے پلٹا امیر نے فرمایا او نادان پہلے مجھکو قتل کر مین طلسم کشا ہون جرأت و ہمت مین یکتا ہون اُس بیچارے کے قتل کرنے سے کیا حاصل ہوگا مستان تاجدار نے اشارہ کیا دونون کے سر کاٹ لو جب جلاد طرف عمرو کے چلا امیر نے بلک کے دعا کی اے معبود حقیقی اتنی مہلت دے کہ طلسم نور افشان کو فتح کرون کوکب کو قید سے رہا کرون تیر دعا امیر کا ہدف اجابت پر پہونچا ناگہاں ایک سوار زرین پوش جسکے سر پر باز سفید سایہ فگن ہی تھا ہی صحرا مین شکار کھیل رہا تھا کہ آواز گیر و دار کان مین آئی عیار سے کہا دیکھو تو یہ کیسا غلغلہ ہی عیار مثل عقاب کے آیا مثل پیک نظر پلٹ کے

ارزاں ہوا یا حرص کی ای شہریار صاحبقران نامدار زیر تیغ بیٹھے ہیں جلاد قتل کیا چاہتا ہے نقابدار نے مرکب
اڑایا پشت پر بارہ ہزار جوان تھے ایک ایک نے زمانیکا رستم و سہراب ذکر قتل صاحبقران سے سب بیتاب
اور سفید سر پر سایہ کیے ہوئے نقابدار نے قریب فوج کفار آکے نعرہ کیا یا شیدائی کافران بیحیا و ای نابکاران ہم عنا
منم نقابدار زرین پوش معرکہ برد بجرای زمانیکا صاحبقران صاحب شوکت و شان سب سردار اسکے
تلوار کھینچکر آگے نقابدار نے دور سے دیکھا کہ جلاد صاحبقران کو قتل کیا چاہتا ہے نقابدار نے تیر سے
دونوں جلادوں کو مارا صاحبقران سے آنکھ ملا کر آواز دی حضور نہ گھبرائیں غلام آپہونچا یہ کہکے پھر نعرہ کیا
میں غلام صاحبقران کو غیرت آگئی ہلکہ مارا ہتھکڑی ٹوٹی غصے میں قید کو مثل تار عنکبوت کے توڑ کے
پھینکدیا عیار نقابدار نے آکر عمرو کو رہا کیا یہی کلمہ کہا خواجہ یاد رکھنا احسان کو فراموش نہ کرنا عمرو
نعرہ کر کے اٹھ کھڑا ہوا منم نہنگ بحر عیاری ہزبر دشت طراری غلام صاحبقران عالیوقار عمرو بن
امیہ ضمری نامدار نقابدار نے جو صاحبقران کو پیدل دیکھا قریب آکے گھوڑے سے کودا عرض کی
حضور سوار ہوں صاحبقران نے فرمایا ای نقابدار یہ احسان کیا کم ہے کہ تم عین وقت پر آئے امیر نے
یہ کہکے ایک سوار کو مارا مرکب لیا لڑنے لگے جنگ میں مصروف ہیں نقابدار ہر مقام پر ادب کرتا ہے
جہاں صاحبقران نے مرکب بڑھایا نقابدار بسم اللہ کہکے پیچھے ہٹجاتا ہے عرض کرتا ہے غلام تو یہی
میں ہے کہ حضور کے دست حق پرست سے لڑائی فتح ہوگی میری کیا مجال ہے کہ آپکے سامنے لڑوں
صاحبقران فصاحت و بلاغت نقابدار کی دیکھکر حیران ہیں دمبدم یہی عرض کرتا ہے ای شہریار میری
عرض قبول نہ ہوئی صاحبقران تلوار کھینچے ہوئے پلٹ پڑتے ہیں فرماتے ہیں ای نقابدار یہ گوئے
میدان ابھی امتحان ہو جائے نقابدار ہاتھ باندھ کے عرض کرتا ہے میری کیا مجال ہے کہ سرکار سے
مقابلہ کروں یہ ضرور چاہتا ہوں کہ ہاتھ اسے صاحبقرانی لمیں امیر فرماتے ہیں ای نقابدار بہادران
پانوں کا ملنا بہت دشوار ہے جب تک مجکو زیر نہ کروگے پانے نہ پاؤگے نقابدار عرض کرتا ہے میری
کیا مجال کہ جو سرکار کے سامنے نام جنگ و جدل لوں یا بے ادبی کروں ہاتھ اسے صاحبقرانی کی خواہش
ہے ہر وقت یہی کاہش ہے اگر میری صاحبقرانی تائید یزدانی سے ہے تو ضرور پالے ملینگے اور اگر میں نے
دعوی باطل کیا ہے تو پانے نہ ملینگے صاحبقران فرماتے ہیں ای نقابدار بہادر جب ساتھ ہر کا شمشیر زنی کا
تمام عالم کی گنتی ہوئی تب یہ اشیاء عہدہ میسر ہوئے کیونکر ہو سکتا ہے کہ انکو بے لڑے بھڑے حوالے
کر دوں خواجہ عمرو دیکھتے ہیں کہ عیار بھی ہیک چمکا کر اڑا ہے مسعود صبا رفتار تین سو پیکیوں کو ساتھ
لیے ہوئے مصروف جنگ تھا عیار یکہ و تنہا مسعود پر جا پڑا آواز دی او نامرد ہے تو مقابلہ کر تین سو پیکیوں
میں شمشیر چلنے لگی کئی سو پیکیے مارے لڑتا بڑھتا برابر مسعود کے پہنچا مسعود نے کئی ہاتھ تلوار کے مارے عیار
نقابدار نے سب وار خالی دیے جبدہ تلوار مار کے پلٹا آواز دی ایک وار مردان عالم کا تو قبول کر
یہ کہکے بالٹ کا ہاتھ مارا یا دونوں پاؤں مسعود کے اڑگئے گرتے گرتے عیار نے سر بھی مسعود کا کاٹ لیا
نیزے پر رکھ کے بلند کیا سب نے دیکھا کہ مسعود مارا گیا ہوش و حواس پراگندہ ہوئے صد با سپاہی
بھاگنے لگے ہر طرف یہی ہنگامہ ہے کہ مسعود صبا رفتار ہاتھ سے عیار نقابدار کے مارا گیا اب انتظام لشکر
بہت دشوار ہے صاحبقران لڑتے بھڑتے قریب مستان تاجدار پہونچے افسران فوج نے دیکھا کہ

صاحبقران ہمارے افسر ہر جاتے ہین ہمارا جانب سے امیر پر حملہ کیا نقابدار نے یہ دیکھا اُسی مقام پر
شمشیرزنی کی کئی سو کافر ہاتھ سے نقابدار کے مارے گئے سرداران نقابدار بھی اُسی مقام پر پہونچے امیر نے
ذرا مہلت پائی لڑتے بھڑتے جنگ رستانہ کرتے قریب تخت تاجدار پہونچ آگئے۔ ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے
بازو بچاکے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا تلوار چھین کے پھینکدی کمر زنجیر مین ہاتھ ڈالا نعرۂ شیرانہ کیا نظم

| | |
|---|---|
| چنین نعرہ زد میر صاحبقران | که سیمرغ لرزید در کوه قاف |
| چنین نعرہ زد آن محقق جبر | که آہن دلی را دریده جگر |

بارہ گردی تک صدائے نعرہ صاحبقران پہونچی زمین تھرائی آسمان چکر
مین آیا طائر آشیانون سے اُڑے غلغلہ ہوا صاحبقران اعظم نے نعرہ کیا نقابدار نے عیار سے کہا ای
عیار حقیقت مین یہ صاحبقران اعظم ہین ان پر کون ہاتھ ڈال سکتا ہی لڑائیان جھیلے ہوئے جان پر
کھیلے ہوئے بقوت صاحبقرانی لڑرہے ہین جس غول پر جا پڑے اُسکو درہم برہم کردیا لاشون سے
میدان کارزار بھر دیا جب مستان تاجدار کو امیر نے اُٹھایا دست حق پرست پہ بلند کیا مستان
نے عرض کی ای شہریار الامان اصل تو یہ ہی کہ مین ایسا صاحب اقبال آپ کو نہ سمجھا تھا امیدوار ہون
کہ قدمبوسی میری قبول ہو مین بصدق مسلمان ہوتا ہون صاحبقران نے ہاتھ سے رکھدیا مستان
کلمہ پڑھکے بصدق مسلمان ہوا اہلیان فوج کو آواز دی خبردار اب کوئی ہنگامہ نہ کرے سب
امیران سلطنت وپہلوانان پایۂ اعتبار رومال سے ہاتھ باندھکر حاضر ہوئے پچاس ہزار
سوار سے مستان مسلمان ہوا ہر خورد وکلان صاحب ایمان ہوا مستان تاجدار صاحبقران
کو لیے ہوئے اہتمام سواری کرتا دم محبت صاحبقران عالیشان کا بھرتا ہوا لیکر قلعہ مہرستان مین آیا
پہلے قلعے مین خبر پہونچی کہ ہمارا بادشاہ مسلمان ہوا طلسم کشا کی آمد ہی سب وزرا وامرا ودوکاندار
واسطے تماشے کے بازارون مین کھڑے ہین جب صاحبقران قلعے مین آگئے دونون ہاتھون سے سب کا
سلام لیتے ہوئے دارالامارۂ شاہی مین آئے مستان تاجدار نہ مانتا تھا امیر نے اُسکو تخت پر بٹھایا
آپ دنگل پر آکے بیٹھے خواجہ عمرو کرسی پر صحبت عیش آراستہ ہوئی امیر نے فرمایا خواجہ آج مدت کے بعد
یہ دن نصیب ہوا فراق نے ملکہ سلماسے گوہر پوش کے مار ڈالا بیقرار ہی اصل کیفیت تو یہ ہی کہ
خواب وخور حرام ہی بیچینی مدام ہی بیتابی دل سوا ہی زندگی شاق ہی ملکہ کے ملنے کا اشتیاق ہی کیفیت دل یہ ہی نظم

| | |
|---|---|
| الجھاتا ہی نہایت دل کو خط رخسار جانان کا | کھٹکیگا مجھے کانٹا سا سبزہ اس گلستان کا |
| روان رکھتا ہی خون آنکھون سے ہر اک مہرتابان کا | شفق آلودہ رہتا ہی ہلال اپنے گریبان کا |
| خدا سر دے تو سودا دے تری زلف پریشان کا | جو آنکھین ہون تو نظارہ ہو اپنے سنبلستان کا |
| جگر خون پان کھاکر کرچکے لعل بدخشان کا | لو مہندی جو پھیرا چاہئے ہو پنجہ مرجان کا |
| دل صد پارہ کو سودا ہی اک گیسوے پیچان کا | نگہبان افعی مشکین ہی اس گنج شہیدان کا |
| یہی جو آتش حسن بتان کی گرمجوشی سے | جلا ہندو کے مردے کیطرح زندہ مسلمان کا |
| حسینون کو دیا دل جسنے اپنی جان پر کھیلا | روا رکھتے ہین خون یہ لوگ بے تقصیر انسان کا |
| گریبان گیر قاتل ہونگے ہم فردائے محشر کو | ہمارا معتبر خون ہی ہر اک ہاتھ اُنکے دامان کا |
| لب دندان سے تیرے لعل وگوہر کو ہی کیا نسبت | نہ وہ ہمسنگ ہی لب کا نہ وہ ہمپلہ دندان کا |

فدا شیر تک محبت ہو گئی جو اس کی ظلمت ہی
لکھے ہین سرگذشت دل کے مضمون بلقلم اس
بہت سے بوسے لینے سے کیا کم ارتباط نے
چھری صیاد نے حلقوم بلبل پر جو پھیری ہی
عدم کو بازگشت روح ہی اک روز سی
وہ جانیگا ہماری حالت دل جسنے دیکھا ہی
نہین کچھ دفتر گل ہی مین لکھی سرگذشت اسکی
اٹھا دے نرگس شہلا نہ آنکھ اوپر اگر دیکھے
خط نوری نے دلوائے لب جان بخش کے بوسے

دہان یار کو سمجھا مین چشمہ آب حیوان کا
تماشا فلک کا ہی مطالع میرے دیوان کا
یقین ہی سیر خوری رتبہ کھو دیتی ہی مہمان کا
بنا ہی نخل ماتم ہر شجر میرے گلستان کا
ارادہ بندہ رہا ہی مصر سے یوسف کو کنعان کا
اشارہ ابروے پیوستہ پر کشتہ مژگان کا
شہادت نامہ بلبل کی ہی ہر پتا گلستان کا
مرے عز امش کی آنکھ مین سرمہ صفاہان کا
دکھایا خضر نے آتش کو چشمہ آب حیوان کا

عمرو نے سمجھا یا کہ اے شہریار یہ تو ظاہر ہی جو ساحر لے گیا ہو گا اسی طلسم کا رہنے والا ہو گا انشاء اللہ ضرور
ملاقات ہو گی نقابدار نے کہا اب فلان سے کیا وعدہ فرماتے ہین امیر نے کہا اے نقابدار بار بار کہنے مین
مجکو صدمہ ہوتا ہی اگر برگزیدہ ہو جائے تو نقابدار نے کہا خیر اے شہریار ہم یہ سمجھے تھے کہ حضور کے خیال مین
اور ہی کچھ ہی جو قضا و قدر کو منظور ہو گا وہ ہو گا یہ کہکے نقابدار نوبت و نقارے بجاتا ہوا طرف مصر کے
روانہ ہوا صاحبقران جلسے مین آکے بیٹھے دیکھا امیر نے کہ مستان تاجدار کو مسلمان ہونے کی
بڑی خوشی ہی صاحبقران جو بیٹھے اپنے ہاتھ مین چوب دہاق لے مستان انتظام کرتا پھرتا ہی شراب
اپنے ہاتھ سے لالاکے رکھتا ہی طائفے عمدہ عمدہ بلائے ہین کہتا ہی آج دماغ میرا آسمان پر ہی صاحبقران
سوکن پر بیجز ثانی سلیمان نے مجکو سرفراز کیا ہی مین نے اپنی لیاقت پر ناز کیا ہی شہر ملکہ مہر نگار نے
مجکو اس طور سے مسلمان کیا کہ میرے گھر مین تشریف لائے مین نے کیا شرف پایا صاحبقران نے
پوچھا تمھاری سلطنت کا خراج کہان جاتا ہی عرض کی حضور طلسم نور افشان کے خراج گزار ہین
سحر العجائب و مصر الغرائب کے تابعدار ہین امیر نے فرمایا کچھ تمکو معلوم ہی کہ باغ ہیکلان یہان
قہار یہان سے کتنی دور ہی عرض کی یہ نام جو حضور نے لیا اس سے تو مین آگاہ نہین لیکن یہان سے
پانچ کوس پر ایک باغ ہی جنت نظیر وہ مسکن ساحران کہلاتا ہی یہ بھی مشہور ہی کہ کوکب نے
اپنے زمانے مین کہ جب جہانگیر بن صاحبقران نے لوح حاصل کی اور طلسم فتح کرتا ہوا چلا
بعد عرصہ دراز صاحبقران زمان تشریف لائے اور جہانگیر کو زیر کیا یہ ثابت ہوا کہ یہ فرزند
صاحبقران ہی ولادت باسعادت شاہزادہ جہانگیر بحوالہ دفتر طہران ہی وہ قاف کی ٹھہری بلکہ ریحانہ پری
بادشاہ طلسم صاحبقران سے عشق لگا انکے بطن اور صلب صاحبقران سے یہ شیر بیشہ صاحبقرانی
پیدا ہوا لوح پاکر قیامت برپا کر دی تمام طلسم کوکب کو درہم و برہم کیا جب صاحبقران نے آکے
اس شیر کو زیر کیا لوح کوکب کو دی حضور ہم سنتے ہین کہ کوکب نے لوح اس باغ مین رکھی تھی
ابتک ہی امیر نے طرف عمرو کے دیکھا عمرو نے کہا اب لشکر کشی کرنا اسی باغ پر واجب لازم ہی
حضور لشکر کشی کرکے چلین انشاء اللہ لوح وہان حاصل ہو گی صاحبقران نے مستان تاجدار
سے فرمایا سامان لشکر کشی کرو اکیلے جاتے تھے خدا نے تمھارا ساتھ کر دیا مستان تاجدار نے

صاحبقران نے فوج کو بلا کے حکم دیا سات ہزار فوج مین تیاری ہونے لگی دوسرے دن عرض ہوئی کہ سب ملازمان
شہنشاہی تیار ہین صاحبقران زمان سوار ہوئے لشکر کو ساتھ لیکر بیرون قلعہ تین کوس تک بڑھے ارادہ
ارادہ ہے کہ صبح کو کوچ کریں طرف باغ ہیکلان بن قہار کے جہان اتفاقات قضا و قدر مستان تاجدار نے
صاحبقران سے عرض کی ای شہریار یہان سے صحرائے غولان قریب ہے لشکر سرکاری بھی اس مقام پر
آگے اترا ہے ایسا نہ ہو کہ رات کو غولان بیابانی صحرا سے نکل آئین لشکر سرکاری کو ستائین اسکا انتظام
حضور ضرور کرلین صاحبقران نے فرمایا ہم خود طلایہ دینگے ہر چند سردارون نے عرض کی کہ حضور
تکلیف نہ فرمائین غلامان جانثار انتظام کرینگے صاحبقران نے نہ مانا چند سوار ساتھ لیے خواجہ عمرو
بھی ہمراہ ہین سوارونکو ہمراہ لیکر بازارون کا انتظام کرکے دو پہر رات رہے صرف خواجہ عمرو ہی ساتھ
ہین کہ صاحبقران کے کان مین آواز آئی صاف کان مین آواز آرہی ہے کہ ای ہوائی فلک کج رفتار کہانتک
میرے ساتھ جفا کریگا اب تو میری یہ کیفیت ہے نظم

باغبان ممنون ترے ہم اس گلستان مین نہین
جز دل صد چاک گل اپنے گریبان مین نہین

ذکر کیا شاہ و گدا کا اصل مین دونون ہین ایک
فرق مرجانے کے بعد انسان و حیوان مین نہین

علت حق پوش ہے کیون نہ عصیان کیجیے
شغل بہتر میکشی سے ابر باران مین نہین

اسفل و اعلی مشابہ ہین بہم لیکن ہے فرق
اوج انجم دیدہ غول بیابان مین نہین

قدر کیا اسکو بھلا داغ دل عشاق کی
داغ چیچک تک کوئی اعضاء جانان مین نہین

غول کی آنکھیں چراغ اور آشیان قندیل ہے
اک شب تاریکی اپنی کنج ویران مین نہین

کیا مرے تلوے مین کانٹا ہے کسی نے دیکھنا
غیر کا نقش قدم تو کوچہ جانان مین نہین

کسقدر رنگ گلشت مین تابان ہے وہ روے آتشین
روشنی ایسی چراغ زیر دامان مین نہین

خانہ دل ہے رشک آہ بے تاثیر سے
آجتک روزن کوئی دیوار جانان مین نہین

کیون ہے خسن سبز کو عمر ابد مانند خضر
آب حیوان گر ترے چاہ زنخدان مین نہین

دیکھتے جذب زلیخا کھینچتا کیونکر اسے
کیا کرین یوسف ترے چاہ زنخدان مین نہین

دم دبا جاتے تھے جسکے سامنے شیر ژیان
غیر روباہ و شغال اب اسکے ایوان مین نہین

کیا تری بالی کی ارتی مین چمکتا ہے بدن
یہ فروغ ای سرو قد سرو چراغان مین نہین

آمد موسی دا رون کی قوی ہے یہ دلیل
کونسا فرعون ہے جو فکر و سامان مین نہین

آب حیوان پر سکندر سے یہ ساقی نے کہا
میکشی کا لطف کچھ بھی آب حیوان مین نہین

مثل مجنون کیلیے صحرا البصرا ہے خراب
کیا رسائی تجکو ناسخ کوے جانان مین نہین

صاحبقران اس صدا کو سنکر بیقرار ہوگئے کہا خواجہ یہ کس ہجران دیدہ آفت کشیدہ کی آواز ہے کلیجہ ٹکڑے
ٹکڑے ہوتا ہے کوئی ہائے ہائے کر کے روتا ہے کسی مصیبت مین فقیر ہے پھر آواز آئی کہ یا خداوند ملک الموت کو
حکم دیجیے کہ میرا قبض ارواح کرے اب مجھے صدمات ہجران نہین اٹھ سکتے امیر نے فرمایا بیشک کوئی ہجران
آفت کشیدہ ہے مبتلاے درد فراق اپنے معشوق کا مشتاق چلیے دیکھین تو کہ یہ کون ہے عمرو نے ہر چند منع کیا
کہ آقا وقت شب ہے نہین معلوم کیا مطلب ہے یا کوئی غول بیابان دھوکا دیتا ہو کیا ضرورت ہے صاحبقران نے

نا چار اسی طرف چلے صدا دم بدم کان میں آتی ہے کبھی اشعار عاشقانہ کبھی الفاظ وحشت صاحبقران
گھبراتے ہیں دم بدم یہی فرماتے ہیں کہ خواجہ مصیبت زدہ کوئی شخص معلوم ہوتا ہے یہ کس درد رسیدہ کی آواز
کوئی شخص عجب سوز و گداز سے روتا ہے عمرو ساتھ ساتھ صاحبقران کے صاحبقران نے مرکب بھی
تنہا رہنے کے چھوڑ دیا جو قریب جاتے ہیں آواز سوز و گداز کان میں آتی ہے طبیعت زیادہ
گھبرائی ہے دو کوس راہ طے کی تھی کہ دیکھا ایک درخت ہے اسکے سائے میں ایک جوان حسین و جمیل
خاک کا پتلا بنا ہوا مطابق مضمون شعر فرد مارا زخاک کویت پیراہن است برتن + آن ہم ز اشک تر
صد چاک تا بدامن + کبھی اٹھتا ہے کبھی بیٹھتا ہے اگر کوئی آہوے صحرائی سامنے سے گذرا اسکے پیچھے
یہ کہتا ہوا دوڑا کہ ای آہوے صحرائی میرے غزال رم خوردہ کی خبر بتا آہو کر چھال بھر کے نکلگیا زمین
پر گر اتڑپا یہ دکھ اٹھا طائران صحرا ملنے پر اس جوان کے اشک حسرت بہاتے ہیں بعضے جانور
یہ کہکے اڑ جاتے ہیں بقول فرہمت جانور کہتے ہیں یہ آپس میں + دل نہ ہو آہ غیر کے بس میں ہر جگہ
کہ وقت شب پر طائر آشیانوں سے منہ نکال لیتے ہیں اشک حسرت آنکھوں سے بہاتے ہیں بولنے
سے طائروں کے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ بھی سمجھاتے ہیں کہ ای جوان صبر کر تیری آہ سے دل ٹکڑے
ٹکڑے ہوتا ہے زمین کو جنبش ہوا کو سناٹے کی کوشش صاحبقران بیتاب ہوگئے زیر درخت
وہ جوان پڑا ہے آہ آہ کر رہا ہے کبھی آنکھیں بند کبھی کھول لیں امیر نے قریب آکے فرمایا ای جوان
تو کون ہے اپنے نام نامی سے آگاہ کر کئی مرتبہ صاحبقران نے فرمایا اسنے کچھ جواب نہ دیا امیر کو
رحم آیا اسی مقام پر بیٹھ گئے فرش خاک کو اپنا بستر بنایا سر اسکا اٹھا کر اپنے زانو پر رکھکر گرد
غبار رخسار سے پاک کیا تب اس جوان نے آنکھ کھول سر اپنا زانوں پر صاحبقران کے پایا
کہا ای غریب نواز تو کون بزرگ ہے کہ مجھ مصیبت زدہ کے حال پر یہ رحم کیا جب سے ہم دیوانے ہوئے
جو اپنے تھے وہ بیگانے ہوئے تو نے بڑی مہربانی فرمائی یہ کہکے رونے لگا صاحبقران زبان لطف
سے پیش آنے لگا فرمایا ای جوان بس تیری آہ دل پر تاثیر کرتی ہے حال اپنا بیان کر انشاء اللہ
تیرے مطلب کی کوشش کرونگا اگر اپنے معشوق سے چھوٹا ہے اس سے ملاؤنگا تیرے معشوق کو تیرے
پہلو میں بٹھاؤنگا یہ جو امیر نے محبت کہا وہ جوان اٹھ کے گرد پھرنے لگا کبھی کہتا ہے ای مسیحاے درد
الفت وای چارہ گر حال مصیبت دست ایسے کلمات تو نے کہے ہر چند کہ اصل امر کا ہونا ناممکن ہے میں
حسرت و یاس میں تڑپ تڑپ کر مر جاتا تھا دل کو بیقراری آنکھوں کو اشکباری تو نے ایسا کچھ کہا
کہ دل پر تاثیر کر گیا دل کو تقویت روح کو راحت آنکھوں میں بصارت زبان کو خدا نے صاحب
تاثیر کیا اصل کیفیت یہ ہے یہاں سے قریب ایک قلعہ ہے کہ اس قلعے کو قلعۂ گلپوشان کہتے ہیں
باپ میرا گلپاش سبز رنگ سازدہان کا حاکم ہے مجھ بدنصیب کا نام نرگس تاجدار ہے جس دن سے
پیدا ہوا علمداری کو اپنے قلعے کی زور دیا کئی قلعے تسخیر کیے دور تک علمداری ہوئی ایک دن برائے
شکار صحرا میں آیا یہاں سے قریب ایک باغ ہے بوستان رضوان کو داغ ہے حقیقت میں ایسا باغ
نگاہ سے نہیں گذرا القصہ اس باغ کا باغ سبز رنگ ہے عندلیبان خوشنوا زمزمہ سرائی کرتی ہیں
اتفاقات قضا و قدر وہاں کا حاکم کوئی ساحرہ ہے میں اس کے نام سے بھی آگاہ نہیں ہوا اسکی

دختر بلند اختر ملکہ نیرنگ گلپوش وہ بھی واسطے شکار کے صحرا میں آئی میں نے اُسکو دیکھا اُسنے مجھ غریب
پر نگاہ ڈالی آپسمیں عاشق ہوئے چند ساعت اُسی صحرا میں صحبت رہی آپسمیں وعدے رہے دوسرے
تیسرے دن یہان آنے لگی اُسی صحرا میں ملاقات ہوتی تھی اب یہ وعدے ہوئے تھے کہ اُسنے
ہمارے قلعے میں آنیکو کہا تھا ایک کنیز دراندازنے اُسکے باپ سے کہدیا اُس ظالم اظلم نے حکم لگایا
کہ خبردار صحرا میں شکار کو نجائے اُس روز سے میں آوارہ ہون اُس باغ میں ہزارہا ساحر فوج کش ہین
اب جانیکا ارادہ کیا اُن نگہبانون کے سبب سے ہوا بھی عراقی ہوئی جاتی ہے فراق میں اُس محبوب
دلفریب کے مجنون تڑپا باپ نے میرے خبر سُنی اُسنے وزیر و ندیم بھیجے میں نے حال بیان کیا سنتا ہون
کہ باپ نے اُسکو نامہ لکھا باپ نے اُسکے جواب سخت دیا کہ اگر تم ساحر ہوتے تو ہم اپنی بیٹی کی شادی
تمہارے بیٹے کے ساتھ کرتے باپ نے مجھکو آکے جواب صاف دیا کہ ای نور نظر اُس سے ہاتھ اُٹھاؤ
ایسی باتون کا ذکر نہ کرو ورنہ باعث خرابی ہے باپ کے سامنے میں نے کچھ جواب دیا باپ نے کہا اگر
اُسکا باپ انکار کرتا ہے میں تمہاری اور جگہ شادی کرتا ہون جب دل نہت بیقرار و پریشان ہوا دیوانہ
ہوکر نکل آیا ایک ہفتہ گذرا کہ اسی صحرا میں پریشان ہون چاہتا ہون روح قالب سے نکلجائے
صاحبقران نے ہاتھ پکڑ کے گلے سے لگالیا کہا ای نرگس تاجدار اپنی اس ضرورت کو موقوف رکھو
پہلے تمہارے کام کو چلونگا تمہاری شادی کرکے اپنی ضرورت کو جاؤنگا نرگس تاجدار کو لیکے
ساتھ لیا لشکر میں لیکر آئے مستان تاجدار کو خبر ہوئی فرزند کو لیکر لپٹ گیا کہا ای شہریار یہ بیر اصنعا ہے
پھر کہا ای فرزند تمنے یہ کیا حالت بنائی ہے پھر کہا ای شہریار وہ بڑا ساحر زبردست ہے آپ کے
کانون میں پہنچتے ہین اُسکے باپ نے بڑے انتظام کیے کئی پہلوان بلائے بڑے بڑے حکیم آئے کاہن نجومی
پنڈت جمع ہوئے مگر کوئی مطلب نہ نکلا ایسا نہو دشمنون پر کوئی خرابی واقع ہو صاحبقران نے فرمایا
ای مستان تاجدار ہم ایسی مصیبت کو راحت جانتے ہین کچھ مقام تردد نہین ہے صاحبقران نے
لشکر کو طلب کیا یہ خبر قلعہ گلپوشان میں پہونچی نرگس تاجدار کے باپ نے سُنا کہ میرے فرزند کو
بمحبت صاحبقران اپنے ساتھ لیکے بیس ہزار فوج لیکر یہ بھی آکر صاحبقران سے ملا فرزند کو بہت
خوش و خرم پایا نہال ہوگیا کہتا تھا ای شہریار آپ نے بڑا احسان کیا اس دیوانے کو ہوش میں لائے
آپ کی وجہ سے پھر یہ ہوش میں آیا میں تو مایوس ہوچکا تھا صاحبقران نے فرمایا انشاء اللہ بڑے
دھوم سے اُنکی شادی کرینگے باپ بیٹے صاحبقران پر نثار ہوئے کئی دن صاحبقران نے اُسی
مقام پر قیام کیا ایک دن نرگس نے بھی کہا حضور غلام صبر کریگا دل پر جبر کریگا حضور ابھی کوچ نکرین
صاحبقران نے فرمایا تمہارا حال دیکھا مجھکو افسوس ہوتا ہے لیکن صاحبقران نے حکم دیا کہ لشکر
تیار کرو لشکر آراستہ ہوا صاحبقران کوچ کرکے چلے نرگس بھی رہبری کر رہا ہے تین منزلین طے کرکے
چوتھے دن ایک صحراے سبزہ زار میں پہونچے دیکھا سامنے ایک باغ ہے دروازہ اُسکا کھلا ہے ساتھ ہزار
فوج ساحرون کی درۂ باغ پر فروکش ہے صاحبقران نے اُسی مقام پر قیام لشکر کا حکم دیا بارگاہ فلک اشتباہ
استادہ ہوئی طبل پر ڈانڈے کی چوب پڑی جمشید خود پسند بارہ دری میں بیٹھا تھا وزرا سے کہا دیکھو تو
یہ نوبت ونقارہ کیسا بجا عیار اسکا کرگا و ساری اُسکا لقب ہے دوڑا ہوا گیا تھوڑی دیر کے بعد

باہت سے آیا عرض کی صاحبقران زمان جو فکر فتاح طلسم نور افشان ہین کسی وجہ مین نرگس تاجدار
سے ملاقات ہوئی سرکار کی دختر کے خواہان ہو کر آئے ہین لشکر صاحبقران اُتر رہا ہی جمشید خود پسند
باغ سے نکل آیا لشکر صاحبقران کو دیکھکر ہنستا ہوا اپنی بارگاہ مین داخل ہوا کہا حمزہ کی تقنا دامنگیر
ہوئی نرگس تاجدار کے ساتھ مین اپنی بیٹی کی شادی کردونگا میرے خدمتگار بھی اُس سے بہتر ہین اگر زبان
ہلا دون تو زمین کو آسمان پر پہونچا دون سحر کر کے نرگس کو اور اُسکے مددگار کو جانور بناکر ہوا مین چھوڑ دونگا
یہ کہکر حکم دیا کہ طبل جنگی بجے بہت مابدولت کو ناگوار ہوا کہ اس طرح بلا تکلف ہمارے لشکر کے سامنے
چلے آئے اُسی وقت نقارۂ رزمی پر چوب پڑی لشکر صاحبقران فروکش ہو رہا ہی امیر داخل بارگاہ ہوئے
کہ صدائے طبل جنگی کان مین پہونچی امیر نے مستان سے پوچھا کہ دریافت کرو یہ کیسا نقارہ بجا ہے
عرض کی ہرکارے گئے ہین خبر لیکر آتے ہونگے یہ ذکر تھا کہ ہرکارے آکر پہونچے بعد دعا و ثنا کے عرض کی
جمشید خود پسند نے طبل جنگی بجوادیا کل اُسکا ارادہ ہی کہ نکلکر معرکہ آراے سحر ہو آتش کین و عناد و فساد
دوبالا کرے صاحبقران نے فرمایا خواجہ کمند وہ ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی بتائید ربانی طبل جنگی بجے
جیسا کچھ نقاش ازل و کاتب قدرت نے ہماری قسمت مین رقم کیا ہی وہی پیش آئی ہی بموجب ارشاد
صاحبقران خواجہ نے حکم دیا یہان بھی طبل جنگی بجا خواجہ ٹہلتے ہوئے نکلے کنارے پر لشکر کے
آکے دیکھا کہ لشکر کفار مین تیاری ہو رہی ہی خواجہ ٹہلتے ہوئے ایک خدمتگار کی شکل بنکر لشکر کفار
مین آئے دروازے پر جمشید کے پہونچے دروازے پر درگہ سالار چوبدار پیادل ہو حاضر تھے
ایک چوبدار سے عمرو نے کہا کہ جاکر شہنشاہ سے عرض کرو در دولت پر ایک خدمتگار حاضر ہی
سرکار سے کچھ عرض کریگا درگہ سالار نے جاکر عرض کیا حضور ایک خدمتگار در بارگاہ پر حاضر ہے
عیار اسکا گاو سامری کرسی پر بیٹھا ہی اُسنے کہا حضور بلائیے مین خوب جانتا ہون لشکر مین امیر
کے عیارون کا بڑا ہنگامہ ہی کیا عجب ہی کہ کوئی عیار آیا ہو غلام تو حاضر ہی میرے سامنے وہ کیا
عیاری کریگا بادشاہ نے کہا بلالو چوبدار نے جاکے کہا خدمتگار اندر آیا بادشاہ کو جھککر سلام کیا
بادشاہ نے کہا کیون ای خدمتگار کیا ضرورت ہی عرض کی حضور کے مقابلے مین طلسم کشا آیا ہی حضور
کنارے چلین کچھ عرض کرونگا گاو سامری اپنے مقام سے اُٹھا کہا ذرا میرے پاس آو جیسے ہی
خواجہ اُسکے قریب گئے اُسنے یہ کہکے حلقے کمند کے مارے کہ او عیار غدار غضب کیا مین تو جانتا تھا
کہ لشکر حمزۂ عرب کا آیا ہی اب عیار ضرور آئینگے جیسے ہی اُسنے حلقہ ہاے کمند مارے گردن و کمر مین خوب
لگی پھر سے خواجہ نے چاہا جست کرون یہی قصد تھا کہ سبک ہو کر نکلجاؤن عمرو نے جست کی اب تو
گاو سامری نے دیکھا کہ حلقہ ہاے کمند سے عیار تڑپکر نکلچلا تو یہ بھی ملحوظ رہے کہ یہ پہچانتا نہین
یہ سمجھ گیا کہ یہ عیار ہی جیسے ہی عمرو جست کرکے الگ گرا گاو سامری کسیقدر سحر بھی جانتا ہی اُسنے
یا سامری کہکر دو منتر زمین پر مارا عمرو ولڈکھڑا کر گرا زمین نے پاؤن تھام لیے جمشید خود پسند
گھبرا کے کھڑا ہو گیا کہا ای عیار طرار کیا ہی گاو سامری نے کہا ای شہنشاہ یہ عیار لشکر سلطانی کا
ہی یہ کہکے منہ پر ہاتھ پھیرا رنگ و روغن عیاری کا اُڑگیا چند کس نے کہا یہ عمرو عیار ہی عیاری کرنے
آیا تھا اسی نے تمام ملک برباد کیے حمزہ کی سب لیاقت اسی پر ہی گاو سامری نے کہا اگر اسکو مارا

تو دنیا کو پاک کر دیا روح سامری و جمشید بھی شاد ہو گی یہ کہکر گاؤ سامری برائے قتل خواجہ بڑھا پکار کر آواز دی او ساربان زادے اب تجھکو قتل کرونگا یہ خیال آیا کہ گاؤ سامری یہان موجود ہے جیسے ہی تیغ کھینچکر بڑھا پہلو مین ایک چوبدار چاندی کا عصا لیے کھڑا تھا اُسنے کہا مہتر صاحب یہ عیار طرار مقبول بارگاہ خداوند جمشید ہے اسکی بزرگی مین بڑا بھید ہے اسکو قتل نہ کیجیے اسکو قتل کرکے بہت پچتایئے گا چین نہ پایئے گا گاؤ سامری نے کہا تو کون ہے تجھے ہمارے مقدمات مین کیا دخل ہم ضرور اسکو قتل کرینگے چوبدار نے کہا دیکھیے بادشاہ بھی منع کرتے ہین ایسا نہ ہو کہ آپ کو خفا ہون دیکھیے کیا فرماتے ہین گاؤ سامری پلٹا جیسے ہی اُسنے منہ پھیرا مرد ہے نے عصا سر پر مارا کہا او میلے ہمارے استاد کو قتل کرنا ہم دیکھ سکتے یہ ممکن نہین نعرہ قران

جہان سر سنگ در خنجر گذاری　　بمیدان اژدر آتش فشانم

سریع السیر چون باد بہاری　　منم مہتر قران شیر زیانم

عصا سر پر گاؤ سامری کے پڑا کر سر اسکا پھٹا رہتے ہی اسکے اندھیرا ہوا خواجہ کے پانون چھوٹے مہتر قران ایک جانب نکلگئے خواجہ نے اندھیرے مین جمشید کو تیغ مارا جمشید جھک گیا تیغ کی جھٹک بچا گاؤ وار خواجہ کا خالی گیا جمشید نے چاہا گرفتار کرون خواجہ بارگاہ سے نکلکر بھاگے باہر نکلکر دیکھا عیار طرار جانگر د ماہتابان مع شاگرد توبت و سیارگان قلعۂ مغرب مین پنہان ہو چکا شہنشاہ روز مع فوج ضیا و شعاع بصد رونق تخت چرخ فلک زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا لشکر سلطانی طرف میدان کارزار کے جارہا ہے عمرو حیران ہے کہ شب گذر گئی اُس وقت لشکر مین پہونچا کہ امیر گھوڑے پر سوار تخت پر شہنشاہ گلپاش ساٹھ ہزار فوج پشت پر خواجہ عمرو کو جو دیکھا گھبرائے آتے ہین امیر نے پوچھا خواجہ خیر تو ہے عمرو نے سب کیفیت گذشتہ بیان کی کہا حضور جان بخش ہیرا وقت پر پہونچا امیر نے فرمایا مہتر قران کیونکر آیا عمرو نے کہا نہین معلوم کیونکر پہونچے کہ دیکھا سامنے سے مہتر قران بھی آتے ہین امیر نے فرمایا ای قران تم کیونکر آتا ہے عرض کی غلام حضور کی تلاش مین صحرا مین پھرتا راہ مین چند راہگیر ملتے تھے انکی زبانی سُنا کہ صاحبقران نرگس تاجدار کو ساتھ لیکر گئے ہین غلام ڈھونڈھتا ہوا یہان پہونچا شکر ہے کہ یہ کام بن پڑا یہ کہکر مہتر قران بھی صاحبقران کے ساتھ چلے ادھر سے دیکھا تو آمد آمد لشکر جمشید خود پسند ہے جمشید گینڈے پر سوار نہایت غصے مین تاج کج کیے ہوئے لمبیان رسالدار گھیرے ہوئے ڈیڑھ لاکھ ساحران غدار پشت پر صدا ہے یا سامری و جمشید بلند ساحران خود پسند یہ جو خبر پائی کہ غیر ساحرون سے مقابلہ ہے نہایت خوش چلے آتے ہین کہتے ہین ایک دم مین خاتمہ کرینگے جب لشکر جمشید میدان کارزار مین پہونچا صفین آراستہ ہوئین نقیب نقابت کر چکے لڑکیت ہے جمشید نے پلٹ کے طرف ساحرون کے دیکھا ضیغم مغرور جادوگر نامی پہلو مین کھڑا ہے طاؤس کو اپنے بڑھا کر سامنے آیا عرض کی اجازت میدان جمشید نے ضیغم مغرور کو اجازت دی یہ ملعون میدان مین آیا پکار کر آواز دی ای فرقۂ خداپرستان مین نرگس کا خواہان ہمین ہون جو مدگار نرگس تاجدار بنے ہین فتاح نور افشان لقب پایا ہے اگر وہ آئین تو حال معلوم ہو نرگس تاجدار کا ارادہ تھا کہ مین سامنے صاحبقران کے جان دون میرے واسطے کہ دکا دشمن ہے اسکے باپ کے بھی ملازم کھڑے ہین ہر ایک کا یہی قصد ہے کہ میدان کارزار مین جائین اپنے مالک پر جان نثار کرین

امیر نے فرمایا خواجہ میدان کو قرق کر دو عمرو نے کلاہ نمدی کو اچھالا سب کو معلوم ہوا کہ خود صاحبقران
نکلینگے پیدل ہو کر قریب صاحبقران کے آئے امیر ایک ایک سے رخصت ہوئے اُسوقت نرگس کی
بیقراری عرض کرتا تھا اے آقاے نامدار آپ غلام کے واسطے یہ کد و کاوش کرتے ہین حکم ہو تو مین سکون[?]
امیر نے فرمایا وہ میرا نام لیکر نکلا ہے اب سب ٹہرے صاحبقران نے گھوڑے کو بڑھایا جب سامنے
ضیغم کے پہونچے فرمایا کہ ای ساحر بہتر یہ ہی کہ جا کر اپنے بادشاہ کو سمجھا کہ اپنی دختر کی شادی ساتھ
نرگس تاجدار کے کردے ورنہ بہت پچتائیگا ضیغم نے امیر پر سحر کیا امیر نے اسم اعظم پڑھا سحر باطل ہوا
آتش سوزش کی دریلے[?] سحر بنا کسی سحر نے صاحبقران پر تاثیر نہ کی امیر اسم اعظم پڑھتے ہوئے قریب
ضیغم کے پہونچے اُسنے ہاتھ تلوار کا مارا صاحبقران نے اسم اعظم پڑھکر تیغہ عقرب سلیمانی پر روکا
جیسے ہی وہ تلوار مار کے پلٹا مگر ایسا سحر کیا تھا کہ صاحبقران پر آگ برسی پانی گرا خنجر گرے تلوارین برسین
تیر چلے مگر کسی شی کی بسبب اسم اعظم کے تاثیر نہ ہوئی امیر نے نعرہ شیرانہ کیا ہاتھ تیغہ عقرب سلیمانی کا
مارا ضیغم نے سپر سحر کو چہرے کی پناہ کیا امیر نے اسم اعظم پڑھکر ہاتھ مارا ضیغم کے دو ٹکڑے ہوئے
ضیغم کا مارے جانا دلیم مردار خوار جانا اسکا آپڑا دو گھڑی کامل سحر کیے صاحبقران پر کسی سحر نے
تاثیر نہ کی امیر نے اُسکو بھی ہاتھ مارا اسکے بھی دو ٹکڑے ہوئے خنجر پران ایک ساحر تھا وہ آپڑا تمام[?]
صاحبقران سے لڑا سحر کرتا ہی اور بھاگتا ہی کبھی جست کرکے شاخ نخل پر جاتا ہی کبھی لگا ابر مین چھپکے
پانی برساتا ہی جب دو پہر کامل اُسنے صاحبقران کو حیران کیا عمرو کے منھ سے نکلا کہ یا صاحبقران
تیر ماریے یہ ملعون ایک مقام پر قایم نہین ہوتا ہی امیر نے تیر مارا خنجر پران بھی ہلاک ہوا گیارہ
ساحر مرنے جمشید خود پسند کے نکلے امیر کے ہاتھ سے فرداً فرداً مارے گئے شام کو طبل بازگشت بجا
جمشید خود پسند جھلاتا ہوا اپنی بارگاہ مین آیا کہا یارو مین خود لڑونگا سبھون نے کہا آپ ایسا کام
نہ کیجیے گا غلامان جانثار کسواسطے ہین سب سے کہا یارو یہ تو بتلاؤ کہ حمزہ پر سحر کیون نہین تاثیر کرتا
ایک شخص نے جواب دیا کہ مین نے سُنا ہی حمزہ صاحب اسم اعظم ہی جمشید نے کہا مین اسکی بھی تدبیر کرونگا
یہ کہکے اُسنے طبل جنگی بجوایا صاحبقران لرزان[?] جو پلٹ کے آئے بیٹھے تھے کہ صداے طبل جنگی کان
مین آئی یہ بھی ہرکارون نے عرض کی کہ آج اُسکے مصاحبون نے اُس سے حضور کے اسم اعظم کا ذکر
کیا ہی اُسنے دعوی کیا ہی کہ کل مین اسم اعظم بند کرونگا امیر نے فرمایا خداے ما بزرگ است
اپنی جان دونگا مگر اس جنگ سے منھ نہ پھیرونگا نرگس تاجدار جو بارگاہ صاحبقران سے
اپنی بارگاہ مین آیا مصاحبون سے کہا باہر جاکے ٹھہرو سب کو رخصت کرکے تنہا بیٹھا تصویر معشوق
کی آنکھون کے آگے پھری دل سے باتین کرنے لگا کہ ای نرگس دیکھین تقدیر کیا دکھائے گیارہ سردار
آج صاحبقران نے مارے لیکن جمشید خائف نہ ہوا اب اُسنے یہ دعوی کیا ہی کہ اسم اعظم حمزہ
بند کرونگا اگر خدانخواستہ اُسنے اسم اعظم بند کرلیا تو بڑی مشکل ہوگی معشوق کا ملنا بہت دشوار ہی
گیارہ سردار نامی صاحبقران زمان نے مارے اُسپر بھی جمشید آمادہ حرب و پیکار ہی معشوق کا
ملنا مشکل ہوگا دل جو بیقرار ہی معشوق کے ملنے سے قلب کو یاس بدحواس اُسنے اختیاری مین بیساختہ
یہ اشعار عاشقانہ زبان سے نکل گئے نظم

بیخبر ہی انجمن بیہوش ہی جاتا نہ آج ‏ — خوب چکر دی ہی گردش پیمانہ آج
حسرتین عاشق کی اپنے دیکھ لے ہنگام نزع ‏ — ایک دم تو اور بھی پہلو سے ظالم جا نہ آج
صحبت اک حور بہشتی سے جو حاصل ہی مجھے ‏ — رشک فردوس معلا ہی مرا کاشانہ آج
تیری ناخن سے دامان جراحت چاک ہی ‏ — امتحان عشق کرتا ہی ترا دیوانہ آج
جان جان ثابت ہوا شب رفت بیداری ہوئی ‏ — محو خواب شرم ہی کیون نرگس مستانہ آج
فیصلہ ہو جائے باہم اب ادھر ہون یا ادھر ‏ — گفتگو کرتے ہین خود قاتل سے بیباکانہ آج
جھکیا اشک ندامت دیدہ زنجیر مین ‏ — شرم سے پانی ہوا ایسا ترا دیوانہ آج
صورت بسمل طپان تھا مین فراق یار مین ‏ — کیا کہون کیا کیا رہا ہی حال بیتابانہ آج
خیر ہی کسواسطے گھبرا رہے ہو اسطرح ‏ — کسطرف جاتے ہو کیون ہی حال بیتابانہ آج
پھر بہار آئی بڑھے جوش جنون کے ولولے ‏ — لیچلا پھر سوئے صحرا شوق بیتابانہ آج
جام گیا غم کے غم خالی نہ کردین تو سہی ‏ — دیکھ لے ساقی کمال ہمت مستانہ آج
کیا ادب ہی محفل رندان ساغر نوش کا ‏ — کرتی ہی موج حبابھی لغزش مستانہ آج
ہی ہجوم کیف مستی لڑکھڑاتے ہین قدم ‏ — لیچلے دیکھین کدھر کو لغزش مستانہ آج
چشم ساغر دل ہی مینا شوق مے کیفی ہی روح ‏ — آمد انفاس مین ہی لغزش مستانہ آج
ہاتھ مین ساغر بغل مین شیشہ سر پہ ہو سبو ‏ — کیجیے پیر مغان کی خدمتین مستانہ آج
دیکھتا ہی سوے ساغر کیون نگاہ تیز سے ‏ — دیکھیے لاتا ہی آفت کیا دل مستانہ آج
جوش مستی یا کون کسکے نہ ڈالیگا نسیم ‏ — گردشین کیا کیا نہ دیگی گردش پیمانہ آج

فراق محبوب مین اسقدر بیقرار ہوا یہ بھی خیال کیا کہ ای نرگس تاجدار ملنا معشوق کا مشکل ہی اسکو کبھی تمھاری یاد ہوگی وہ گوشہ نشین کیا کرے مگر ایک بات مشکل کی ہی کہ وہ ہمسے آگاہ تھی اگر قصد کرتی تو ہم تک چلی آتی ہم مجبور و لاچار تھے وہ مجبور و لاچار نہ تھی یہ اسنے ذکر کیا تھا کہ ہم ہجر مین کامل و اکمل ہین مگر فلک نے کیا گردش دکھائی اب معشوق تک پہونچنا بہت دشوار ہی جوش جو آیا تو لباس شبروی پہنکر ہتھیار لگائے یکہ و تنہا سمت باغ آتش فشان چلا اول سامنے فوج کے آیا ادھر سے پلٹا پشت باغ پر تمام خارستان تھا پھرتا ہوا وہان پہونچا دیکھا دیوار باغ تک پہونچنا بسبب کانٹون کے دشوار ہی پر تار رختہاے خار سے الجھتا ہوا قریب دیوار باغ پہونچا کمند مارکے دیوار پر چڑھا کچھ باتین کرنے کی آواز کان مین آئی دیوار سے اترا ایک نخل کے سایے مین آکر کھڑا ہوا دیکھا ملکہ سبز رنگ سرنگون بیٹھی ہین گرد کنیزین سمجھا رہی ہین کہ آپ اسقدر کیون ملول ہین اسقدر مکدر نہ ہوجیے ملکہ ٹھنڈی سانس کھینچتی ہین کہتی ہین صاحبو کسی کو کسی کی کیا خبر ہی جو مجھپر گذرتی ہی وہی خوب جانتا ہی نظم

باغ مین کیا راز وہ لالہ رو ہو جائیگا ‏ — رنگ گل غیرت سے پنہان مثل بو ہو جائیگا
بارے کچھ ہوتی چلی ہی آشنائی عشق سے ‏ — آرزو مند اب دل بے آرزو ہو جائیگا
انجمن مین ادسی قامت نہ اپنا عکس ڈال ‏ — شرم سے سرو لب جو آبجو ہو جائیگا
سخت حیران ہون جو بگڑیگا تو سنتے ہین ‏ — گردیو نگا اور بھی وہ تندخو ہو جائیگا

پڑگئی ہی جو شراب تند پینے کی اُسے — اب تو آگے سے بھی وہ تندخو ہو جائیگا
دل مرا کہتا ہی صاف آئینہ کہتا ہی کہ مین — پاک یہ قصہ تمھارے روبرو ہو جائیگا
مین وہ میکش ہون کہ گھڑا اٹھنگے اگر مستی مین ہم — دستگیر اپنا وہین دستِ سبو ہو جائیگا
کوزۂ مے جو اعطا خالی اگر ہو گا یہان — تیری مسجد کے لیے ظرفِ وضو ہو جائیگا
عشق اگر خونخوار ہی تو ہی یہان بھی جوش خون — غم نہین کیا ای جنون کار لہو ہو جائیگا
غم اگر مجکو نہین ہی اُس پابستی پوشش کا — جسم تو کیا زرد سب میرا لہو ہو جائیگا
چاک مجکو سوختہ کا ہی گریبان نا سحا — رشتہ ہائے شمع سوزان سے رفو ہو جائیگا
کیا پیون مے ہجر ساقی مین کہ لگا دیگی ڈاک — بس گلو میرا ابھی شیشے کا گلو ہو جائیگا
گر یہ نکلے از خود اگر نشے مین ہوگی نماز — زاہد اپنا چشمۂ غم سے وضو ہو جائیگا
مین سے سویا کرون تیری یاد بدولت عشق کا — خواب ہی مین میری تربت پہ جو تو جائیگا
چھوڑ دیگا غیر سے ملنا اڑا نا آنکھ کا — صلح پر راضی اگر وہ تندخو ہو جائیگا
کاکلِ پیچان جانان کا اگر غم ہی یہی — سوکھکر مار سیہ مانند مو ہو جائیگا
دوڑتے ہین اطفال سے کہنے کو ناصح عقل کا — شہرہ اب اپنے جنون کا کو بکو ہو جائیگا

آنکھون سے آنسو جاری کنیزین سمجھا رہی ہین کہ واری صبر کیجیے ملکہ فرماتی ہین صاحبو کیا خاک صبر کرون انصاف کرو کہ وہ ہجران رسیدہ آفت کشیدہ کیونکر تا بہ طلسم کشا پہونچا طلسم کشا کو لیکر یہان آیا ساہر کا وہ ساحری عیاری سے مارا گیا رہا مران نامی صاحبقران نے قتل کیے اسیر بھی والدین دیے گل کے معرکے مین دیکھیے کیا ہو ہو خانے مین داخل ہین اُنکا سحر زمین کو ہلا دیگا سننے والون کے کان بہرے اگر صاحبقران کا اسم اعظم اُنھون نے بند کر لیا تو ایک سحر مین سارے لشکر کو گرفتار کرلینگے اگر میری رسائی اُس کمبخت تک ہوتی تو کہتی کہ اُسے خدا کا واسطہ ابھی کیا اس باغ پر پڑے جادو ہونگے اگر بھائی صاحب نے اُنکی خبر پائی تو وہ لشکر لیکر مدد کو آئینگے صاحبقران کا بیان سے بچکے جانا بہت دشوار ہی ساحرون کا تار بندھ جائیگا اے میری بدنصیبی ہیبت کہان جاکے الجھی یہ کہکے بیقرار ہوکے دوپٹہ منھ پر رکھکے رونے لگی اشک جو آنکھون سے معشوق کی نکلے تیر بنکر کلیجے پر پڑے کہ قلب و شبابِ تاب نہ رہی چیخ مارکے رویا ہائے جان جہان کہکے زمین پر گرا ملکہ یہ کہکے دوڑین ارے یہ آواز اُسی سوختۂ آتش محبت کی ہی یہ کہکے دوڑین دیکھا زیر نخل گلِ بوستان محبت سرور روان باغ مودت بیہوش پڑا ایڑیان رگڑ رہا ہی اپنے عاشق کو دیکھکر بیقرار ہوگئین زمین پر بیٹھکے سر زانوون پر رکھ لیا جوشِ محبت مین منھ پر منھ رکھد یا پکارکر آواز دی ای عاشق صادق وای یار موافق تیری محبت مین معشوق حاضر ہی آنکھیں کھولو منھ سے بولو اشک حسرت جو آنکھون سے ٹپکے اشکون نے کام گلاب کا کیا بوے زلف عنبر دماغ مین پہونچی اُسنے کام لخلخے کا کیا اُس کشتۂ تیغ ابرو نے آنکھ کھولی تو سر اپنا زانوے محبوب پہ پایا دماغ عرش اعلیٰ پر پہونچا لوٹ مارکے اُٹھ بیٹھا جوشِ محبت مین گرد پھرنے لگا اُس مہ جبین نے ہاتھ پکڑ لیا کہا صاحب جوشِ محبت کو موقوف کیجیے مین ابھی تمھارا ذکر کر رہی تھی عشق صادق کی کیا تاثیر ہی کیون صاحب تمنے یہ کیا غضب کیا نرگس تاجدار سے

آنسو بھر کے کہا ای جان جہان و ای آرام دل مشتاقان جب صاحبقران کے ہاتھ سے لیا دہ جہاں دل
مار گئے مہتر قران نے کاد سامری کو مارا لیکن جمشید خود پسند پر کچھ خوف طاری نہ ہوا اس وقت
بیٹھے بیٹھے خیال آیا کہ جمشید تنہا ستین پر پاکر بگا معشوق کا ملنا مشکل ہے اس جوش میں چل نکلا شکر ہے کہ وقت
نیک تھا ملکہ ہاتھ رکھ کے فرش پر لائیں دونوں سرنگون غم سے کلیجہ خون ایام ہجر یاد کر کے خوب رو لے
کنیزیں خاموش بیٹھی ہیں جب ملکہ نے دیکھا کہ نرگس تاجدار نہایت بیقرار ہے کہا میں محبت سے ہاتھ ڈال کے
کہا صاحب تمہارے رونے سے کلیجہ پھٹتا ہے جو تمہارا دل چاہے میں تمہارے ساتھ کرنے کو حاضر ہوں
آخر تمہاری کیا مرضی ہے نرگس نے کہا ملکہ میرے ساتھ نکل چلو صبح کو مشہور ہو گا کہ ملکہ غائب ہو گئیں کی وقت
دو مرکب منگائے ایک پر شاہزادہ سوار ہوا ایک پر ملکہ نکلکر باغ سے کنیزوں سے اتنا کہا جس کو
منظور ہو ہمارے ساتھ آئے سات آٹھ کنیزیں ساتھ ہو گئیں کہ وہ قدیم رفیق ہیں باقی سب رنگین
کوئی اپنے گھر گئی کسی نے جنگل کا راستہ لیا کوئی وہیں حبیب رہی کہ بعد جانے ملکہ کے یہاں کا اسباب
لیجاوینگی یہ دونوں عاشق و شیدا مائل و مبتلا گھوڑوں پر سوار ہو کر باتیں کرتے ہوئے طرف لشکر
صاحبقران کے جاتے ہیں ایک کنیز موسومہ بہ سرو لب جو جو باغ سے نکلی تو دل سے کہتی ہے
ہم اسی شہر کے رہنے والے ہیں اگر جمشید فکر کرے اور ہمکو پکڑ بلائے اور اعتراض کرے کہ تمنے ہمکو خبر کیوں
تو ہم کیا جواب دینگے یہ سوچکر لشکر میں جمشید کے آئی اتفاق قضا و قدر جمشید بھی خانے سے سحر کو
نکلا ہے اس فکر میں کہ اسم اعظم حمزہ کیونکر ہنکر دون پھر دل سے کہتا ہے میدان میں ہر وقت مقابلہ
بند کرونگا کبھی سوچتا ہے رات ہی کو جا پڑوں سوتے میں حمزہ کو جبا دون کہ سامنے سے دیکھا ایک
کنیز آئی ہے پکار کر آواز دی کون آتا ہے بقول شخصے سرو لب جو آزاد ہے اسنے پکار کر آواز دی کنیز شہنشاہ کی
بضرورت کو حاضر ہوئی ہے جمشید بھی آگے بڑھا کنیز قریب آ کے پہونچی جمشید نے پہچانا پوچھا
صاحبزادی کا مزاج کیسا ہے کہا حضور بزرگوں سے سنتے تھے کہ تیرھویں صدی میں کنواریاں
بر مانگینگی اب وہ آنکھوں سے دیکھ لیا صاحبزادی نکل گئیں نرگس تاجدار نہیں معلوم کس سبب
سے پہونچا در حکایت و شکایت کھلے ابھی پہونچنے نہ پائے ہونگے وہ سامنے جو صحرائے خارستان ہے
ادھر سے گئے ہیں یہ سنکر جمشید بیٹا شہلا سے شبگرد کوتوال کھڑا ہے کہا ای شہلا بیٹا یہ زر دکھلے جانے
نہ پائے شہلا نے گھوڑا دوڑایا آگے آگے کنیز گھوڑا اڑائے شہلا پشت پر پانچ چھ سوار یہاں دونوں
جاتے ہیں کہ گھوڑے کی سم مرکب کی صدا کان میں آئی ملکہ نے کہا خدا خیر کرے ایسی راہ سے ہم تکے اس راہ
سے انسان کا گذر نہیں ہوتا معلوم ہوتا ہے کوئی آتا ہے نرگس تلوار پکڑ کے آگے بڑھا آواز آئی ای دزدان مکار
آگے نہ بڑھنا نام شہلا ہے شبگرد ملکہ نے کہا صاحب ہٹو کوتوال لشکر ہے نجر کر پکا نرگس پیچھے ہٹا شہلا
نے بڑھ کر گرز مارا ملکہ کا گھوڑا بدلگامی کرنے لگا ملکہ کو دیر یں جھولی میں ہاتھ ڈالکر دیو ثعال یا سامری
کہکر کھینچ ماری کارد شہلا کے سینے کو توڑ کر پار گذری وہ پانچوں چھوں سوار تلواریں پکڑ کے دوڑے
آنہر نرگس جا پڑا اک سمے کا ملکہ ہروار [illegible] نرگس نے ہاتھ مارا اسکے دو ٹکڑے ہوئے کنیز کو ملکہ نے
تیر سے مارا ایک سوار گھوڑے کو کڑکا کر بھاگا ملکہ نے پوچھا کیا جمشید کنارے پر لشکر کے کھڑا تھا
اسنے آواز دی ای شہنشاہ دوڑیے یہ سنکر جمشید دوڑا آتے ہی للکارا او گیسو بریدہ کہاں جاتی ہے

باپ کی آواز سنکر ہاتھ پانؤن مین رعشہ آگیا پلٹ کر کہا تو خود با امان آگئے ایک سحر مین ہم ایسے ہزارون کو پامال کر دینگے جمشید جست کر کے سامنے آیا نرگس نے چاہا تھا کہ گھوڑا جھکا کے نکلون جمشید نے آواز دی او مرکب خبردار رہبری نہ کرنا اسی مقام پر ٹھہر جا گھوڑے نے پانؤن زمین مین گاڑ دیے نرگس کوڑے مارتا ہے مگر مرکب قدم نہین اٹھاتا ملکہ خیر نگ نے چاہا پرپرواز پیدا کر کے بھاگون جمشید نے ایک دو تھپڑ مارا خیرنگ بھی زمین پر گری جمشید کی پشت پر اور لوگ آگئے تھے سب کو منع کیا کوئی یہان نہ آئے شرم آتی ہے اگر ہماری فوج آئیگی تو طعن و تشنیع کرینگے ایک سوار سے کہا کچھ کنیزین لاؤ وہ سوار دس بارہ کنیزین لایا سوسن و گلبدن و یاسمن وغیرہ حاضر حاضر کہکر دوڑین وہان پہونچین جہان جمشید خود دیکھ رہا تھا جمشید نے کہا چند روز یہ گنہگار رہے مگر ہمارا دادا مشہور ہے اسکی مشکین باندھو لو کنیزون نے بمشکل نرگس کو گھوڑے سے اتار مشکین باندھین کھچھے مین اسنے ملکہ کی زبان مین سوزن بھی نہ دلوایا کہا اس گیسو بریدہ کی بھی مشکین باندھ لو ملکہ خیرنگ و نرگس کو گرفتار کر کے لیکے پاپا ماما کو تو محل مین بھیجا کنیزون سے کہا خبردار اسکی حفاظت کرنا چالیس پچاس کنیزین ملکہ کو لیکر محل مین گئیں وہان جو یہ ہوشیار ہوئی ملکہ بلک کے رونے لگی کبھی پکارتی تھی ای فلک کجرفتار وای گردون غدار یہ کیا کجروی ہے جو میرے ساتھ کی کانٹے باپ نے قتل کیا ہوتا مین اس کشاکش سے چھوٹ جاتی ہائے افسوس صد افسوس نظم

انصاف کی ترازو مین تو لا عیان ہوا / یوسف سے تیرے حسن کا پلہ گران ہوا
اہل زمین سے صاف کہان آسمان ہوا / نرگس ہو ز برج ماہ مین فرش کتان ہوا
معدوم داغ عشق کا دل سے نشان ہوا / افسوس چراغ ہمارا امکان ہوا
وہ ٹکڑے ایک وار مین خود حباب ہے / گرداب موج تیغ کو سنگ نشان ہوا
دیکھا جو مین نے اسکے سمندر کی آنکھ کے / گلزار آگ ہو گئی سنبل دھوان ہوا
ملتا نہین دماغ ہے گیسوے یار کا / نکہت اندنون مین مشک کا سودا گران ہوا
خوش چشمون کے فراق مین ہائے پیچ و تاب / شاخ غزال اپنا ہر اک استخوان ہوا
سختی راہ عشق سے واقف ہوئے نہ پانؤن / جوش جنون مرے لیے کشت روان ہوا
ابرو عاشقان ہے ہوا حسن کو غرور / کثرت سے مشتری کی یہ سودا گران ہوا
پیوند خاک ہو گئے اک بت کی راہ مین / پتھر ہماری قبر کا سنگ نشان ہوا
پھینکا کہیں پیر فلک نعل کی طرح / کوئی نہ طفل اشک ہمارا جوان ہوا
تو دے کھنچے گیا لب دریا جو چاندنی / استاد تجکو دیکھ کے آب روان ہوا
انسان کو چاہیے کہ نہ ہو ناگوار طبع / بے سبک آئے جو کسی پر گران ہوا
اس گل سے عرض حال کی حسرت ہی رہ گئی / کانٹے پڑے زبان مین جو ہیل جیان ہوا
انصاف مین نے عالم اسباب مین کیا / ہنوائی چاندنی جو میسر کتان ہوا
قاتل کی تیغ سے رہ ملک عدم لی / آہن ہمارے واسطے سنگ نشان ہوا
فکر بلند نے مری ایسا کیا بلند / آتش زمین شعر سے پست آسمان ہوا

ملکہ اس حال پر ملال مین تھی ماں نے جو خبر سنی قریب آ کے کہا بیٹا خاموش رہو ایسا نہ ہو وہ ظالم آ کے قتل کرے

نیرنگ نے کہا ای مادر مہربان اگر مجھکو کوئی قتل کرڈالے تو مین جانون میری مشکل آسان ہوئی
وہ تاجدار وہان جاکے قید ہوا دیکھیے اب صاحبقران کیا کرین بیان صبح کو صاحبقران زمان
آکے بارگاہ مین بیٹھے گلپاش تاجدار آکے تخت پر بیٹھا صاحبقران نے پوچھا ہمارا فرزند کہان ہی
عرض کی ای شہریار خوشی مین اُسکو ملال ہوا جس وقت سے حضور میدان سے ملتے ہین اُسکو
نہایت غمگین پایا یقین ہی کہ اپنی بارگاہ مین ہو صاحبقران نے فرمایا کسی کو بھیجو اگر اُسکی خوشی ہو تو
مین ابھی تلوار پکڑ کے گھس جاؤن اودھر کے نیرنگ کو نکال لاؤن شاہ نے عرض کی حضور یہ تو ہم
گوارہ نہ کرینگے کہ حضور لشکر دشمن مین اکیلے جائین یہ ذکر تھا کہ ہرکارے دوڑے ہوئے آئے
عرض کی ای شہریار غضب ہوا نرگس گرفتار ہو گیا گھبرا کے صاحبقران نے فرمایا کیا باعث
ہوا رفیقون نے سب کیفیت بیان کی صاحبقران نے فرمایا خواجہ بڑھکے دیکھو تو جو بدال اگر
ایک موے جسم نرگس کم ہوا تو جمشید کی آنکھین نکال لونگا خواجہ بھی بیقرار ہو کر اُٹھے صورت بدلکر
لشکر جمشید مین آکے دیکھا لشکر مین جا بجا یہی چرچا ہی کہ اب جمشید نرگس کو قتل کریگا عمرو بارگاہ
جمشید مین آیا دیکھا جمشید تخت پر بیٹھا ہی مگر نہایت درہم برہم کوئی رفیق بات نہین کر سکتا ہے
تھر تھر کانپ رہا ہی رفیقون سے کہتا ہی نرگس کو جلد لاؤ عمرو نے دیکھا نرگس تاجدار زنجیرون مین
بندھا ہوا سامنے جمشید کے آیا زنجیرین ہلاتا ہوا خانہ زنجیر مین غل ہو جمشید نے پکار کے آواز دی
کیون او نرگس تو نے ناموس شہنشاہی مین رخنہ اندازی کی کچھ خوف نہ آیا نرگس نے کچھ جواب
نہ دیا جمشید نے کہا جلد میدان خونی کی تیاری کرو دار استادہ ہو اس سردار کو دار پر کھینچو کل
حمزہ سے سمجھ لونگا اُسی وقت ملازمون نے بیرون بارگاہ میدان خونی کی تیاری کی دار استادہ ہوئی
جلاد بلائے گئے عمرو نے دیکھا بڑا غضب ہوا آقا کو جاکر خبر کرون یہان تو یہ رنگ ہی کہ جمشید
کانپتا ہوا نکلا رفقا سب خوف کر رہے ہین کہ دیکھیے آج کیا ہو عمرو بھاگا خدمت مین صاحبقران
کی آیا امیر نے پوچھا کیون خواجہ کیا گذری عمرو نے کہا آقا کیا عرض کرون وہ حال پر ملال
دیکھا کہ عرض نہین کر سکتا جمشید نے بیٹی کو تو محل مین قید کیا نہین معلوم اُسپر کیا گذری نرگس
کو گرفتار کرکے سامنے بلوایا اُس سے خطاب کیا وہ بیچارہ کیا جواب دیتا اب اُس ظالم نے میدان
خونی کی تیاری کی ہی یہ سنتے ہی صاحبقران نے قبضہ عقرب پر ہاتھ ڈالا یہ کہکے اُٹھے کہ
اگر نرگس قتل ہوا میرے قلب پر صدمہ پہونچیگا باپ نرگس کا یہ جلالت صاحبقران دیکھکر
تخت سے اُٹھا قدمون پر گر پڑا کہا ای شہریار خدا آپ کو سلامت رکھے معلوم ہوا اسکی یونہین قضا تھی
وہ ساحر زبردست ہی ایسا نہ ہو دشمنون پر سرکار کے کوئی افتاد پڑے مین سلامتی کو حضور کی فراق
فرزند سے اچھا جانتا ہون صاحبقران نے فرمایا ای عم نامدار آپ ایسا نہ فرمائین جسدن
نرگس قتل ہوگا مہران حمزہ کا بھی سر پڑا ہوگا جو زبان سے مردان کا نکلے کہا وہ کیا نرگس کے باپ کو
یہ کہکے ہٹا دیا فرمایا کہ اب آپ دخل نہ دین جو آپ فرمائینگے مین قبول نہ کرونگا ایسا نہ ہو آپ کو
ملال ہو یہ کہتے ہوئے صاحبقران بارگاہ سے نکلے کیفیت یہ ہی کہ تیغہ عقرب کے قبضے پر ہاتھ
زلفین طبلی پیچ و تاب کھا رہی ہین لشکر مین جو یہ خبر مشہور ہوئی سب سرداران نامی افسران ...

آکر جمع ہوئے صاحبقران پشت مرکب پر سوار ہوئے سب خواجہ کو بُرا کہہ رہے ہیں کہ خواجہ نے
غضب کیا یہ خبر صاحبقران سے مفصل نہ کہنا تھی عمرو نے کہا یارو تم کیا جانو یہ شیر بیشۂ عربستان
طوطا چشم بھی ہے اگر یہ خبر نہ کرتا پھر آفت آتی اُس وقت یہ کسی کی بات نہ مانتے مجھے فرمانے کہ
نرگس تاجدار کو حاضر کرو میں کہانسے لاتا بس یہی مناسب تھا کہ جو کیا صاحبقران پشت مرکب
پر سوار ہوئے بغیظ و غضب تمام چلے پشت پر سرداران نامی ہر ایک کا یہی قصد ہے کہ ایسے آقا پر
جان نثار کریں ہمارے سردار کے واسطے کیا کد و کاوش کر رہے ہیں ایسے جلیل بھی پردۂ دنیا
میں ہیں کہ غیر کے واسطے اپنی جان دیتے ہیں یہاں جمشید نے اشارہ کیا نرگس تاجدار کے پاؤں میں
زنجیر باندھی [illegible] اُس سردار کو سرنگون لٹکا دیا بارہ ہزار تیرانداز پشت پر خود بھی تیر و کمان
ہاتھ میں لیکر کھڑا ہوا سب تیراندازوں سے کہا جکڑے ہوے یہی جوان تمہارا نشانہ ہو اگر کسی کے
تیر نے خطا کی فوراً اُسکو قتل کرونگا بارہ ہزار تیرانداز پشت پر سے ہوئے سپر کمان کئے کھڑے ہیں
طائران تیر پر تولا چاہتے ہیں کہ صحرا سے گرد اُڑی سب نے دیکھا صاحبقران زمان تیغۂ برتاب
دست زبردست میں دہن سے نعرہ کیا با شیدا ای کفاران بیحیا منم زلزلۂ قاف ثانی سلیمان
حمزۂ صاحبقران امیر عالیشان اگر ایک موے جسم نرگس کم ہوا خون کے دریا بہا دونگا نعرۂ
صاحبقران سے زمین تھرائی سواروں کے ہاتھ سے تیر و کمان گر پڑے جانور آشیانوں میں
غلطانے لگے نخل کانپ رہے ہیں ہرکارے دوڑے دوڑے پھر رہے ہیں صاحبقران اُن
تیراندازوں پر ٹوٹ پڑے گوشہ ہائے کمان قلم کیے سو دو سو تیرانداز جو مارے گئے تیرانداز
سہمے ہوئے گوشوں میں جا کے چھپے عمرو نے حقہ ہائے آتشبازی پھینکے دس پانچ کے منہ جلے
جمشید نے بڑھکر سحر کیا آگ برسنے لگی ہمراہیان صاحبقران گھوڑوں سے گرے بعض کے گھوڑے
بدلگامی کرنے لگے مارے مارے پھرے صاحبقران نے اسم اعظم پڑھا جمشید کے سحر کی تاثیر جاتی رہی
اُلٹے پھرتے قریب دار کے پہونچے نرگس کو سرنگون دیکھکے قلب تھرا گیا جھپٹ کر زنجیر کو قلم کیا
نرگس رہا ہوتے ہی قدموں سے لپٹ گیا اور اپنی آنکھیں قدموں پر ملیں باپ نرگس کا تصدق
ہوتا تھا کہ ای آقاے نامدار آپکے تصدق ہیں میں نے اپنے فرزند کو پایا صاحبقران زبان نے
نرگس کو گھوڑے پر سوار کیا نرگس پروانہ وار گرد صاحبقران پھرتا ہے ایک طرف کلپاش تیغ
ہاتھ میں لیے ہوئے صاحبقران چاہتے ہیں جمشید پر جا پڑوں جمشید نے سحر سے آگ برسا دی
طرف جنگل کے گولہ مارا دریاے قہار پیدا ہوا مچھلیاں نکلکر لشکر والوں کو ہلاک کرنے لگیں جسکے
سینے پر مچھلی پڑی توڑ کر پار گذر گئی کئی سو جوان لشکر کے مارے گئے جو قتل ہوا صاحبقران کو بہت
ناگوار ہوتا ہے امیر نے اسم اعظم پڑھے اُس دریا کو بھی مٹایا جمشید نے جب دیکھا کہ صاحبقران
نے قیامت برپا کر دی جو ساحر سحر کرتا ہے صاحبقران بے قتل کیے اُسکو نہیں چھوڑتے ہیں یہ بھی
اسنے دیکھا کہ بہت سے ساحر مرے زبان کاٹ کے خون ایک گولے پر ڈالا گولہ طرف صحرا کے
پھینکا آواز دی ای کیوس مردار خوار جلد آکر حاضر ہو میں نے عمر بھر تجھکو خوراک کھلائی جنگل سے
مردہ ڈھونڈھکے لاتا تھا ہمیشہ بھوگ دیا تجھکو راضی رکھا یہ وقت مدد کا ہے جو اسنے آواز دی

صحرا سے ایک گردن مست اسپر ایک زنگی زبردست تیغ ہاتھ مین صاحبقران کو للکارتا ہوا نام لیکر پکارا یا صاحبقران ذرا مجھسے مقابلہ کیجیے صاحبقران طرف زنگی کے چلے دوسری طرف سے ایک غزال پیدا ہوا اسپر ایک جادوگر سوار ان دونون نے کیا فتور کیا جب امیر طرف غزال سوار کے چلتے ہین تو گردن سوار پکارتا ہی نام لیکر للکارتا ہی کہ یا صاحبقران مجھسے مقابلہ کیجیے آپکے جرأت کی بڑی تعریف سنی تھی آکے مقابلہ کیجیے ہم تو ہمیشہ سے سُنتے ہین کہ آپ نے بڑے بڑے پہلوانون سے مقابلہ کیا یہ صداے حیرت افزا سُنکر صاحبقران پلٹ پڑتے ہین تب غزال سوار ایسے ایسے طعن و تشنیع کرتا ہی غزال سوار گردن سوار نے ایسا صاحبقران کو حیران کیا ہی کہ پسینے پسینے ہوگئے جمشید کھڑا ہوا سحر کر رہا ہی جب سحر کرتا ہی زمین تھرا جاتی ہی آسمان سے الامان کی آواز آتی ہی چاہتا ہی صاحبقران کو اس حیرت مین ڈالکے اسم اعظم بند کردون اس سحر سے یہ بھی ہوا کہ صاحبقران کی طبیعت پراگندہ ہی کہ ورد پڑھتا جاتا ہی چہرہ اُداس عالم یاس جمشید چاہتا ہی کہ صاحبقران تھک لین تو اسم اعظم بند کردون عمرو نے جو یہ معاملہ دیکھا ایک ساحر کی شکل بنکر چلا ساحرون کا اسقدر بلوہ ہی کہ راہ چلنا دشوار ہی قضاے کار شبیہ جادو وہان ملکہ نیرنگ کی بیکایک گھبرائی ہوئی سامنے بیٹی کے آئی کہا بی بی بڑا غضب ہوا ابھی مجکو کنیز نے خبر دی تمھارے باپ نے نرگس تاجدار کے قتل کرنیکا ارادہ کیا تھا صاحبقران و داماد نوشیروان یہ خبر سُنکر آپڑے سُنا ہی کہ ہزارہا جادوگر مارے گئے مگر تمھارے باپ سحر مین طاق شہرۂ آفاق یہ بھی مشہور ہی کہ صاحبقران پر سحر تاثیر نہین کرتا صاحبقران صاحب اسم اعظم ہین اسی وجہ سے اُنپر سحر تاثیر نہین کرتا ملکہ نرگس نے گھبرا کے کہا والدہ ماجدہ آپ کا احسان ہوگا تو تشریف لیچلیے مین بھی ذرا تماشا دیکھون دونون طرح مجکو مشکل ہی اگر وارث مارا گیا تو عمر اپنی گوشے مین بیٹھ کے بسر کرونگی زندہ نہ رہونگی کیا تعجب ہی فقیرنی بنکر اُسکی قبر پر بیٹھون اگر باپ پر کوئی افتاد پڑی اُنکا بھی غم نہ اُٹھیگا اُنھون نے کس ناز و نعم سے مجکو پالا دل پر ہجوم غم و الم ہی دیکھون تقدیر کیا دکھائے

رنج راحت کا مرے واسطے ساماں ہوگا — مشغل راہ عدم داغ عزیزان ہوگا
گیسوؤن سا نہ کوئی رہزن ایمان ہوگا — قتال ستم دے ترے خون مسلمان ہوگا
رنگ بدلا نظر آتا ہے ہوا کا مجھکو — گل تازہ کوئی اس باغ مین خندان ہوگا
مجھ جگر سوختہ کی خاک ہی سرمے سے سیاہ — گوشۂ چشم کوئی گوشۂ داماں ہوگا
عود کرنے کی نہین روح نکلکر تن سے — پھر نہ ہوگا یہ گھر آباد جو ویران ہوگا
نالۂ بلبل شیدا مین اگر ہے تاثیر — دست صیاد مین گلچین کا گریبان ہوگا
بوے مے رکھتی ہی اس سیب مین کیفیت — محتسب توڑکے شیشے کو پشیمان ہوگا
نہین فرہاد کا محتاج مین دیوانہ نہین — ای جرس میرے لیے قافلہ نالان ہوگا
سایے مین اسکے مری گور کھدیگی لیکن — ای پری رو ترے دیوار کا احسان ہوگا
آتش عشق سے ہوتا ہی سراپا تن داغ — وہ گنہگار ہون جو سرو چراغان ہوگا
خط کا آغاز قیامت ہی رخ رنگین پر — خار و گل دیدۂ انصاف مین یکسان ہوگا
دست گستاخ مین قزاق کا پاتا ہون ہنر — ایک دن یار مرے ہاتھ سے عریان ہوگا

حسن کا خاتمہ تو عشق کا میں خاتمہ ہوں | نہ گدا مجھسا نہ تجھسا کوئی سلطان ہوگا
بعد میرے نہ گرفتار ملیگا مجھسا | زلف خوبان کا بہت حال پریشان ہوگا
بے نیازی سے قریب ای بت عیارہ رہے | ہم نہ مانینگے خدا صورت انسان ہوگا
اُسکے عاشق ہیں زبس خرد و بزرگ ای آتش | رشک ہوگا مجھے گر طفل بھی گریان ہوگا

اس طرح بلک کر یہ اشعار پڑھے کہ شیشہ جادو رونے لگی کہا بیٹا تیرے جوش دخروش نے کلیجے چھلنی
کر دیے کہا ای مادر مہربان سینون ہوگئے مجھے ضبط کرتے ہوئے تاب ضبط و صبر باقی نہیں ہی یقین
ہی کہ دل پہلو کو توڑ کے نکل جائے پسلیون کا دام روکے ہوئے ہی اس دام میں دل پھنسا ہی دو دام
ہے دام ایک دام زلف معنبر محبوب اُسکے حلقون کی کشاکش معشوق ہوش دوسرا جال پہلو کا دلکو روکے ہی
دو جال کشاکش کر رہے ہیں شیشہ جادو کا دل بیقرار ہوگیا بیٹی کو لیکے کوٹھے پر آئیں ملکہ نیرنگ
نے سر اُٹھا کر دیکھا شاہزادہ نرگس تاجدار پہلو پر صاحبقران کے تیغۂ آبدار ہاتھ میں کھینچے ہو
لڑائی پر تلا ہوا جب کسی نے سحر کیا اور نرگس بیکار رہا صاحبقران نے پڑھکر اسم اعظم پڑھا اس
ساحر کو قتل کیا اسی طرح نرگس کو بچا رہے ہیں جہان حربہ ہائے سحر چلے اپنا سینہ سپر کر دیتے ہیں
نرگس کو بچاتے ہیں ملکہ نیرنگ دعائیں دینے لگیں کہ ای پروردگار ای آسمان کے خدا اس نادیدہ
اس جلیل کو آفت ارضی و سماوی سے بچا نا کسی آفت میں پھنسانا خدا اُسکو پہر لا کے بچائے ای رحیم نیک
ذات سے سب کچھ امید ہی تیری مشیت میں بھید ہی نظم

حسن خلق و دوستی دا اتحاد | بندہ را چیزی کہ شائستہ کند | نامرادان را کند اہل مراد
میرساند خاک را بر اوج چرخ | عجز و تسلیم و نیاز و انقیاد | اعتقاد است اعتقاد است اعتقاد
در سخاوت سر کو دست خود کشاد | دم غنیمت ہست در دنیاے دون | حق نسازد بند باب دولتش
باش ساکت مثل خاک ای خاکسار | تیزی و تندی مکن مانند باد | چون نباشد بر قیامش اعتماد
کن کہ محفوظ ہر این جہاد | ہر گنہ کردن مکن خود را دلیر | جنگ کن با نفس کافر جنگ کن
خرج کن در راہ مولے خرج کن | تا شود دولت غلام خانہ زاد | ملک کن تدبیر ہیرا اشداد
ہر کہ اندر خاک گنج زر نہاد | ہر کہ باشد شاغل اندر بندگی | خاک ہم حاصل نشد زان دولتش
کن کرم یارب بحالش کن کرم | ہست ہندی خاکسار و خانہ زاد | ہست نعم العبد از جملہ عباد

جھک جھک کے زمین پر سجدے
کرتی ہی لیکن صاحبقران کو عمرو نے جو اس آفت میں دیکھا کبھی غزال سوار کی جانب لپکتے ہیں
کبھی گردن سوار کی جانب جاتے ہیں عمرو ایک ساحر کی شکل بنکر چلا اس فکر میں کہ ایسا نہ ہوتا کہ
کوئی زوال آجائے یہ جو عمرو نے دیکھا کہ صاحبقران اسم اعظم رک رک کر پڑھتے ہیں جمشید
نے سحر کی بوچھار کردی ہی ایک غل کے سامنے میں کھڑا ہوا سحر کرتا ہی کبھی زمین پر دفعتاً مار کبھی ان
سوارون کو زرد دیا پکار پکار کے کہتا ہی ای کیومرس مردار خوار میں تیرے واسطے دریا سے کھینچ
کر دے لایا تیرا ایجوگ کبھی ناغہ نہیں کیا آج اُسکا بدلا کر حمزہ کی زبان بند ہو مسلمان دوڑے دوڑے
دردمند ہو کبھی ساحرون پر لوٹے مارتا ہی کہ ارے یارو تم بہت ہو گھیر کے سب کو مار لو ساحر
بلوہ کرکے آئے ہیں صاحبقران شیرانہ لڑ رہے ہیں کہ عمرو قریب جمشید کے پہونچا اور لیا ساحر

اُس مقام پر موجود ہی اسکے حکم سے جنگ کر رہے ہیں کہ عمرو نے پکار کے آواز دی ای جمشید تو مالک
جمشیدیہ ہی تیری ذات سے علم ساحری کو رونق ملی پلٹ کے جمشید نے دیکھا کہ ایک ساحر
تعریفیں کرتا ہوا آتا ہی بہایت نحیف و ضعیف جمشید نے جھکر سلام کیا ساحر نے کہا بیٹا جیتے رہو
کیا کمال کر رہے ہو تھوڑی کسر اور باقی ہی اسم اعظم حمزہ بند ہوا چاہتا ہی تمھارا پیر کیا کام کر رہا ہی
اسکو مٹا دو کہ چست و چالاک ہو کے آئے ہیں سامری کی آنکھیں دیکھیں ہیں جب چست و چالاک
ہو کے آئینگے ابھی دورے ہیں یہ ضرور گرفتار لینگے جمشید نے دستک دی کہ گردن سوار دغزال ہوا
غائب ہوئے ساحر قریب آیا کہا ای جمشید اب ٹھہرکے بلانا کمال سحر دکھانا جمشید کہہ رہا ہی
آپ کی مہربانی آپ کا نام کیا ہی کہا بچیلا اسی جنگل میں رہتے ہیں چالیس برس سے پوجا پاٹ کرتے ہیں
اب سرکار سامری سے دو پوریان دو کچوریان دو آلو ایک اردی ہمارے واسطے آتی ہی
آلو ہم کھائیں اردی تمھاری ہو دکھلائیں تمکو بھی سامری و جمشید نظر آئیں وہ دیکھو درے
سے سامری اشارے کر رہی ہیں آج تو لنگا بھاری ہیں سے آئی ہیں چندری بھی اوڑھے ہیں
نتھ بھی پہنے ہیں جمشید اُدھر پلٹا پلٹنا تھا کہ بجلی چمکی عمرو نے جال الیاسی مارا جمشید کو جال
میں لیا جمشید چیخا کہ یارو مجھے بچاؤ ساحر دوڑے عمرو نے جال زنبیل میں ڈالا جمشید کو لے بھاگا
غلغلہ ہوا ارے لے گیا ارے لے گیا ملکہ نرگس نے جو کوٹھے سے یہ دیکھا ماں سے کہا کیوں ای
مادر مہربان آپنے دیکھا کہ باباجان کو خواجہ عمرو پکڑے گئے ساحر بولے جب جمشید خود بھی
غائب ہوا صاحبقران لشکر ساحران پر اسم اعظم پڑھنے لگے ساحر سحر بھولے عمرو نے دو چار
حقہ ہاے آتشبازی مارے ساحروں نے فریاد فریاد کی صدا بلند کی ہر طرف یہی ہنگامہ تھا
یا صاحبقران الامان آپ کا مذہب اختیار کرتے ہیں برق شمشیر سے پناہ نہیں ملتی اب ہمکو
پناہ دیجیے شہزادوں کو تباہ نہ کیجیے امیر نے یہ صدا سنکے تلوار روکی افسران فوج جمع ہوکر حاضر ہوئے
اطاعت اسلام قبول کی صاحبقران نرگس تاجدار کو ساتھ لیے ہوئے اُس باغ میں آکے بیٹھے
شبیہ جادو نے بیٹی سے کہا کہ ای نور نظر اب کیا ہوگا ملکہ نے کہا ابتو ہمارے تمھارے منقطع ہوگی
اب دیکھیں باباجان کیونکر ہے صاحبقران نے نرگس کو حکم دیا زنانی ڈیوڑھی کا بند و بست کرو کہ
کوئی غیر وہان جانے نہ پائے نرگس دعائیں دیتا ہی آنکھیں قدم اقدس پر ملتا ہی اپنے ملازم زنانی ڈیوڑھی پر
بھیجدیے ملکہ کو خبر پہونچی کہ نرگس کا زنانی ڈیوڑھی پر انتظام ہی کہا کہ مادر مہربان صاحبقران زمان نے
انتظام یہان کا آپ کے خویش کے سپرد کیا انہیں کے ملازموں کا پہرا ہی شبیہ کو تردد ہی کہ دیکھوں
میرے شوہر پر کیا گذرے یہان صاحبقران نے جب انتظام سے فوج کے فراغت پائی فرمایا
خواجہ جمشید کو لاؤ عمرو نے زبان میں سوزن دیکر مشکیں بندھی ہوئیں جمشید کو پیش کیا ستون سے
باندھ دیا اب عمرو نے جمشید کو ہوشیار کیا جمشید کی جو آنکھ کھلی دیکھا تخت سلطنت پر کلپا ترش تاجدار
نرگس کا باپ جلوہ فرما ہی نرگس تاجدار کرسی پر صاحبقران زمان دنگل شوکت پر جلوہ فرما ہیں
تمام رئیسان شہر و وزیران سلطنت دست بستہ کھڑے ہیں صاحبقران نے فرمایا ای جمشید خدا
کو حق جانو اور اُس سے ڈرو دیکھو پروردگار نے کیا سامان کیا نرگس تاجدار کو بہ دامادی قبول کر

نرگس تاجدار ہمارا فرزند ہی نرگس کے واسطے ہمنے آنکھون سے استقبال کیا عین آرزو ہی کہ یہ داماد ہی
قبول کرو پروردگار وحدہ لاشریک ہی یہی اعتقاد ٹھیک ہی لات و منات کیا سامری و جمشید کون
تھے چند کلمے اسپنے مذمت کفر مین اور چند باتین ثبوت وحدانیت مین اس فصاحت و بلاغت سے
ارشاد فرمائین زنگ کفر آئینۂ قلب سے جمشید کے دور ہوا دل کو سرور ہوا پکارا اُٹھا کہ مین تابعدار ہون
بیٹی میری حضور کی کنیز ہی حضور بعنایت عزیز فرماتے ہین اپنے غلامون کا مرتبہ بڑھاتے ہین صاحبقران
نے اپنے دست حق پرست سے سوزن زبان سے نکالا جمشید رہا ہوتے ہی قدمون پہ گرا جمشید
حق پرست نام ہوا بصدق دل مطیع اسلام ہوا اُسی وقت ترنج خوشبوئی سینے پر نرگس تاجدار کے
لگایا نرگس کی آنکھون مین خنکی دل کو فرحت روح کو راحت ہر مرتبہ آنکھین قدم اقدس امیر پر
ملتا تھا جمشید خوشی خوشی محل مین آیا زوجہ اُسکی شبیہ جادو دوڑ پڑی ملکہ شیرنگ چمپکی جمشید نے
کہا صاحب مبارک ہو ہم مطیع اسلام ہوئے صاحبقران نے نرگس کو فرزند فرمایا کیا رتبے کی بات ہی
کہ صاحبقران زمان کو ہمدمی کہون بیٹی کو بلادین اُسپر قربان ہون اُسی کے تصدق مین یہ مرتبہ
حاصل ہوا ملکہ شیرنگ شرمائی ہوئی آئین باپ نے بیٹی کے ہاتھ آنکھون سے لگائی کہا بی بی نرگس
سے مین نے تمکو منسوب کیا ملکہ شیرنگ نے سر جھکا لیا دست بستہ عرض کی جو حضور نے مناسب جانا
وہ کیا لونڈی کو کیا دخل ہی ملکہ شبیہ بھی مطیع اسلام ہوئین مصنف عرض کرتا ہی صاحبقران نے
بڑے دھوم سے نرگس کے ساتھ شیرنگ کی شادی کی عاشق و معشوق صاحبقران زمان کو
دعائین دیتے تھے جب جشن شادی سے صاحبقران نے فراغت پائی جمشید حق پرست تخت پر
ایک تخت پہ والد ماجد نرگس تاجدار بھی کرسی پر بیٹھا ہی دور دور سرداران کا مجمع ہی
جمشید نے دست بستہ عرض کی اب حضور کا کیا قصد ہی صاحبقران نے بیقرار ہو کے فرمایا ای
جمشید حق پرست کیا بیان کرون دو طرح کی جستجو مجھپر واجب و لازم ہی اول تلاش قید سلمانے کو ہر
کن کن مقام پر تلاش کیا مگر ملنا اُنکا منظور پروردگار نہ تھا اور کوئی اُٹھا لے لیگیا ان دونون زنیان چمن
کا قید ہونا مجھے بہت شاق ہی دل اُنکی ملاقات کا مشتاق ہی دوسرے تلاش لوح مین اسقدر خاک
چھانی ہی کہ جسکا ذکر نہین کر سکتا لشکر کہین ہی مین کہین کیا باعث پریشانی ہی دختر بادشاہ سابق
طلسم نورافشان ملکہ خورشید برق وش کہ خواجہ عمرو نے جان اپنی مٹا کے انکو رہا کیا اسی کی
ہدایت سے مین یہانتک پہونچا اب یہ پتہ ملا تھا کہ باغ ہیکلان بن قہار مین لوح ہی اس جستجو مین
تھا کہ نرگس سے ملاقات ہوئی دل نے یہ کہا کہ جو زنانہ قید کوکب کا ہی اُسمین فرق نہ پڑیگا خدا اُسکو
رہا کرے باغ ویران کو کس کد و کاوش سے فتح کیا شاخسار جادو کو جب کچھ بن نہ پڑا قید کوکب و
ہمراہ ان دلارامین کو لیکر اور کہین چلیگئی ملکہ نے مجھسے کہا کہ اب آپ اُنکی رہائی کی فکر نہ کرین جب
جب لوح طلسمی ملیگی اور مرحلہ جات فتح ہونگے اُسی ضمن مین رہائی کوکب کی بھی ہوگی اب مین
جستجوے لوح مین مصروف ہون جمشید نے کہا ای شہریار ہیکلان بن قہار رشتے مین میرا بھائی
ہوتا ہی حضور یہان سے لشکر کشی کرین لشکر تو مقابلے مین اُترے وہ تو آپ سے جنگ مین مصروف ہو
پشت ہی پہ یکہ و تنہا داخلہ کیجیے مین عرض کرتا ہون کہ وسط باغ مین ایک نخل چنار ہی تیمیان اُسکی

مثل شعلہ جوالہ دہکتی ہین اُسکی بیچ مین لوح ہی مگر غلام کا شریک ہونا اس مکار کو ضرور خبر ہوگئی ہوگی
ورنہ یہ عرض کرتا کہ حضور رکھ دو تنہا جائین اب لشکر کشی ضرور ہے اُسی سے [illegible] نکل آئیگا یہ سب
حال سُنکے صاحبقران نے خواجہ سے بیان کیا عمرو نے عرض کی انشاء اللہ اسی حیلے مین لوح ضرور
ملیگی صاحبقران نے تیاری لشکر کو حکم دیا ساٹھ ہزار سوار و پیدل نرگس تاجدار دختر نرگس کا باپ
تخت پر جمشید نے اپنے بیس ہزار سوار ساتھ لیے ساتھ صاحبقران کے ہولیے اب کوچ کرکے
بغرض بیدلی رہ حشمت جمشیدی طرف باغ ہیکلان کے چلے کہ انکا ذکر وقت پر تحریر ہوگا

## دو کلمہ داستان شاہزادہ ملک قاسم لال خفتان خونریز خاور سپاہ کہ تلاش مین تیغہ سحر گُش کے روانہ ہوئے ہین و دیگر حالات متعلقہ داستان ہذا

### خمسہ عوض ساقی نامہ

من ز پیش آمد اغیار چو رفتم رفتم ۔ مرد از راہ کہ بیزار چو رفتم رفتم ۔ ہا چنین رنجش و آزار چو رفتم رفتم
از جفائے تو من زار چو رفتم رفتم ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

جب کہ جی بیٹھ گیا ناز اُٹھانا معلوم ۔ اُٹھ گیا دل تو سماجت سے بتانا معلوم ۔ آ بنی جان پہ جب دم تو بچانا معلوم
پھر گئی جیسے طبیعت تو پھر آنا معلوم ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

در پہ جو گئے آتے ہین گے جاتے ہین ۔ ہم نہین آپکے ہر بار کہے جاتے ہین ۔ جو ہیں صرف کسی سے بھی سہے جاتے ہین
اپنی پھر خاطر الفت سے رہے جاتے ہین ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کسلیے کوئی حریف غم و حرمان ہوگا ۔ پائمال ستم رشک رقیبان ہوگا ۔ تختۂ مشق جفا ہائے نمایان ہوگا
چھوڑ دینے جو نہین دیکھ پشیمان ہوگا ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیا ہی دیوانہ سمجھ کا تری ای یار ہو نہین ۔ قابل لطف عدو لائق آزار ہون مین ۔ غیر کو عیش ہوا در پئے بیزار ہون مین
ہاتھ سے مجکو کھو دیکھو وفادار ہون مین ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

صبر آئے جو عدو کو بھی ستائے تو کبھی ۔ نہ لگے آگ جو اسکو بھی جلائے تو کبھی ۔ ہی یہین پر جا کہن ہان کہ نہ آئے تو کبھی
ہم کو دن آپ کو ایسا کہ نہ پائے تو کبھی ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

رحم ہرگز نہین آتا تجھے بیداد ظالم ۔ دل ٹھہرتا نہین ٹھہرے کوئی کیونکر ظالم ۔ تیری محفل سے چلے سخت کدر ظالم
ای دل زار از جفا پیش ستمگر ظالم ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

ایسے دل موڈ کے پھر شکل دکھائیگا کوئی ۔ اور کیا کرکے یہ غم دل سے بھلائیگا کوئی ۔ کونسی بات ہی جس بات پہ جائیگا کوئی
سر پھرا ہی کہ ترے پاس پھر آئیگا کوئی ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیوں آزردہ ہون کچھ جان سے بیزار نہین ۔ مجھ مین تاب ستم غیرت اغیار نہین ۔ جس سے ملجائے تجھے ڈھونڈ کے وہ آزار نہین
اپنی ہو ترک وفا سے تو دشوار نہین ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیا ترے عشق مین باقی ہو سراسر رنجش ۔ یعنی موجود تھی ملنے کی برابر رنجش ۔ بسکہ ہوتی گئی ہر بار فزون تر رنجش
اپنی بیحد و نہایت ہی ستمگر رنجش ۔ لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

[illegible] جب آزار کو لیے پایا | عدم آباد کو ناچار سفر ٹھہرایا | تو سمجھا نہ سمجھ میں نے تجھے سمجھایا
یہ نہ سمجھو کہ گیا اور سمجھ سے آیا | لطف کن لطف کہ این بار جو رفتم رفتم
اے صنم رشک سے کب تک کوئی ناشاد رہے | مثل ناقوس سدا ہمدم فریاد رہے | دیر ویران تھی کعبہ مرا آباد رہے
بیٹھے مومن یہاں چلا جاؤں گا میں یاد رہے | لطف کن لطف کہ این بار جو رفتم رفتم

پہرہ رہروان بادہ حیلہ سازی دطے کنندگان منازل سرفرازی داستان شوکت عنوان خاور سپاہ نوجوان کو یوں
تحریر فرماتے ہیں شعر مصنف ترنم سرایان شیرین مقال + چنین مینگارد زر کلک خیال + شاہزادہ ملک قاسم
مع لشکر ظفر اثر جو کہ خبر جاہ وجلال بدیع الزمان سن چکے تھے کہ کئی قلعے فتح کر کے آتے ہیں یہ خبر بھی سنی کہ جہاں
شیشہ سحر کش پاس کیوس مردار خوار کے ہے اسی جانب جاتے ہیں بادشاہ لشکر عمر گورزاد حبشی وغیرہ
ہمراہ ہیں سمک یلداقی عیار عرض کرتا ہے ای شہریار اگر قلعہ کیوس پر پہونچے اور شیشہ سحر کش ملگیا تو
آپ ہی کے ہاتھ سے طلسم فتح ہوگا شاہزادہ خاور سپاہ کو بھی جلدی ہے فرماتے ہیں یہ تحفہ دستیاب ہو
آشنا تو ہو جائے کہ پھر سحر کسی کا تاثیر نہ کرے سمک کہتا ہے میں نے سنا ہے شاہان نور افشان نے اس شیشے کو
باغ میں کیوس مردار خوار کے رکھا ہے اسی طرح رہروی کرتے ہوئے ایک صحرائے سبزہ زار میں پہونچے
نواح دلکشا کو دیکھ کر شاہزادہ گھوڑے سے اتر پڑا صحرا میں ٹہلنے لگا سمک سے فرماتے جاتے ہیں کہ اگر
مناسب ہو تو آج اسی مقام پر مقام ہو شاہزادہ ٹہل رہا ہے ساتھ والے بھی اترنے لگے بادشاہ لشکر بھی
ٹہلتے ہوئے قریب آئے فرمایا ای شہریار ابھی اس مقام پر اترنا مناسب نہیں ہے دو چار کوس نکل چلیے شاہزادے
نے بند قبا کھول لیے تھے کہ یکایک آسمان سے ایک پنجہ گرا قاسم کو وہ پنجہ اٹھا لیگیا شاہزادہ عمر گورزاد حبشی نے
سر پیٹ لیا فرمایا ای سمک یلداقی غضب ہوا شاہزادے کو کوئی اٹھا کے لیگیا جلد تلاش میں جاؤ
سمک نے کہا اب آپ لوگ اسی مقام پر اتریں جب تک میں پلٹ کے نہ آؤں جب تک یہاں سے لشکر نہ
بڑھے جب آؤں تو حضور کو اسی مقام پر پاؤں یہ کہکے سمک یلداقی قنطورہائے زر بفتی لگا کے روانہ ہوا
بادشاہ مجبور و لاچار مضطر و بیقرار اسی مقام پر اتر پڑے فرماتے ہیں کہ یار و جو دل میں حسرت ہے کہ جب تک
طلسم نور افشان کو فتح کریں وہ تقدیر پوری ہونے نہیں دیتی اگر ہمارے شاہزادے کے ہاتھ سے طلسم نور افشان
فتح ہو بڑی خوشی کی بات ہے بڑا افسوس یہ ہے کہ شہنشاہ کوکب روشن ضمیر کو قید کر لیا بادشاہ تو اس
انتشار میں ہیں سمک یلداقی بیقرار بیقرار جاتا ہے فکر ہے کہ ای سمک یہ کیا ہوا کون دشمن لگا ہوا ہے
صورت بدلے ہوئے ہے مسافر کی صورت بنائے ہر مقام پر پتہ و نشان دریافت کرتا جاتا ہے لیکن قاسم کی جو آنکھ کھلی
دیکھا ایک ساحرہ سیہ فام مسند پر بیٹھی ہے اپنے ہاتھ پاؤں بیکار پائے اپنا نام صنم جادو بتاتی ہے کہہ رہی ہے
کہ ای قاسم میرا وصل قبول کریں مدت دراز سے تجھ پر عاشق ہوں جب تو قید خانے میں قید تھا میں
ملاقات کو شاخسار کے گئی تجھ پر عاشق ہوئی قصد کیا کہ تیری رہائی کی تدبیر کروں جب سنی تو یہ سنا
کہ تم قید سے چھوٹ گئے تمام بیابان چھلنے بہار دیکھنے پھر آیا آج اس دشت سبزہ زار میں تمکو پایا اٹھا لائی
اب میرا وصل قبول کرو وہ مرتبہ کروں کہ عالم عالم رشک کرے قاسم گالیاں دینے لگے کہ او ملعونہ کیا
بکتی ہے کہیں مجھے ہو سکتی ہی نہ صنم جادو نے قاسم کو قید کیا اب مصنف عرض کرتا ہے کہ کیوس مردار خوار
کی دختر ملکہ زرین گیسو کشادہ اس کی مصاحب ہے اعتکاف میں کیوس مردار خوار کو قتل کروں دام تزویر

پھیلاؤں تمکو بادشاہ بناؤں جب قاسم نے نہ مانا ایک مکان میں قید کر رکھا تھی چونکہ ملکہ زرین گیسو کشا کی مصاحب تھی آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے ہونٹھوں پر خشکی آنکھوں میں تری تمام اس میں ابتری سامنے ملکہ کے آئی ملکہ نے صنم جادو کو جو اس حال میں دیکھا پوچھا کیوں صنم جادو آج مزاج کیسا ہے صنم جادو کا دل بھرا ہوا تھا ضبط نہ ہوسکا عرض کی رو رو کر کیا کہوں میرا تو یہ حال ہے نظم

سرکشی اور ہوا ب کسل گوارا مجکو — راست خوش آگئے نہ جب گردن مینا مجکو
ہاتھ پر رکھکے دیا جام شراب پرنور — آج ساقی نے دکھایا ید بیضا مجکو
نکہت گل کی طرح باغ جہان میں ہے محیط — تجھسے خالی نظر آئی نہ کوئی جا مجکو
گل سے چھپتی نہیں بو راز چھپیگا کیونکر — گر نہ دے چاک گریبان کہیں رسوا مجکو
رد ٹھکرا اپنے صنم سے جو چلا میں افسوس — نہ ملا کوئی ناقوس کلیسا مجکو
آج مہمان ہوں اک مہ لقا کے گھر میں — عشق میں بار سے ملا اوج مسیحا مجکو
وہ تو غفلت سے یہ کہتا ہے کہ کل آؤنگا — اور اک دم نہیں جینے کا بھروسا مجکو
کھینچے جلاد اجل خط مری گردن پہ کہیں — یاد آیا ہے اب اُس طفل کا گنڈا مجکو
بستر غم پہ ہے ضعف کہ رہتا ہے خیال — چین ڈالے نہ کہیں صورت دیبا مجکو
تو بھی اشکوں کی روانی کا نہ ہو مجھسے بیان — بہہ تقریر لیں گر لب دریا مجکو
دست پیغامبر یار میں مکتوب نہیں — آکے موسے نے دکھایا ید بیضا مجکو
رنج ہجران صنم دل کے برابر ہے عزیز — ہے سوا اور شب دیجور سویدا مجکو
وہ خریدار ہوں بازار جہان میں تلخ — غیر سودا نہیں ملتا کوئی سودا مجکو

ملکہ زرین گیسو کشا نے فرمایا کیوں اے صنم جادو مزاج کیسا ہے یہ تنے اشعار کیسے پڑھے یہ پہیلی میری سمجھ میں نہیں آئی ہے صنم جادو رونے لگی کہا اے ملکہ عالم کیا عرض کروں عجب سانحہ کنیز پر گذرا حضور تو بخوبی واقف ہیں کہ ملکہ شاخسار جادو کہ جو داروغہ باغ ویران ہیں بیسے اُنکے بہنا یا ہے ایک دن جو لاقات کو گئی سبزہ صاحبقران وہاں قید تھا یعنے شاہزادہ غادرسپاہ صاحب عزت و جاہ اُسکو دیکھکر کنیز مائل ہوگئی گیا اُسکے حسن و جمال کی تعریف کروں ایسا جوان رعنا صاحب شوکت و لیاقت میری نگاہ سے نہیں گذرا کوئی باعث ایسا ہوا کہ وہ قید سے چھوٹ گئے میں تلاش میں تھی آج اُسکو ایک صحرائے سبزہ زار میں پایا اُٹھا لائی لاکھ لاکھ طرح پر سمجھایا وہ ظالم نہیں مانتا اس طرح پر رو رو کے صنم جادو نے حال بیان کیا کہ ملکہ کے دل پر تاثیر ہوئی دل مشتاق ہوا کیونکر اُس جوان کو دیکھوں کہا کیوں صنم کہا جادو تو نے اب کیا کیا صنم جادو نے کہا میں نے قید کیا ملکہ نے کہا اے صنم تمکو اُسکے حال زار پر رحم آیا صنم جادو رونے لگی کہا واری اُسکی بھولی بھولی باتوں نے مجکو مارا مگر بڑا اکیلا ہے جو بات کہی اُسکا جواب ٹکا سا دیا مکوا اب جھکاتا ہے اس طرح جو صنم جادو نے حال قاسم کا بیان کیا کہ ملکہ کو بھی رغبت ہوئی کہ میں کسی طرح اس نوجوان کو دیکھوں اور باتیں کروں بلکہ اگر ہو سکے تو قید سے رہا کر دوں اس وقت خاموش ہو رہی پھر پوچھا اے صنم جادو اب کیا کرو گی کہا واری پھر سمجھاؤں گی شب کو ارادہ ہے کہ جلسہ آراستہ کروں اس جوان کو سمجھاؤں اگر اُسنے مانا تو خیر ورنہ شاہان طلسم نور افشان کا یہ دشمن ہے اسی کا جد بعہد جد ولکہ فتح کرتے ہوئے

ملتے آتے ہین یہ جوان بھی کسی فکر مین ہر ملکہ خاموش ہو رہی صنم جادو گئی ملکہ نے کنیزون سے کہا صاحبو صنم جادو ایسی باتین کر گئی کہ میرا خود بخود دم گھبراتا ہی مجکو بخوبی یاد ہی کہ ایک دن والدہ نے بھی ذکر کیا تھا نہین معلوم کیا باعث تھا کہ پوتا حمزہ کا شاہزادہ تھا ور سپاہ برائے فتاحی طلسم نور افشان جاتا ہی یا جاتا تھا آج مین والدہ سے پوچھونگی یہ سوچکر چپ ہو رہی دن تو ملکہ نے تڑپ تڑپ کر کاٹا شام کو یہ کہکر کوٹھے پر چڑھی کہ دیکھون بی صنم جادو کیا کرتی ہین جس وقت سے وہ گئی ہین دل کو خود بخود بیقراری ہی دل چاہتا ہی مین نکلجاؤن گریبان چاک کرون دل کی یہ کیفیت ہی نظم

بس ہی عذاب ہجر ترے دل کباب کو
مرقد مین آئینگے نہ فرشتے عذاب کو

ہنسیے نہ دیکھ دیکھ کے چشم پر آب کو
حاجت نہین ہی برق کی کچھ اس سحاب کو

ہم رند بے شراب تھے ساقی مرے ہوئے
جیسی کا لب کہین لب جام شراب کو

دی عشق رخ نے قید غم دہر سے نجات
چھٹی ملی جو پڑھ چکے ہم اس کتاب کو

چھٹکر بھی ہم بیٹھنے کبھی اُٹھنے ای فلک
پھر انقلاب ہوگا ترے انقلاب کو

کہتے ہین مجھسے بوسہ دہ دیگر شب وصال
صاحب ذرا نہ چھو لیے گا اب حساب کو

دکھلا دے ساقیا لب ساغر کا معجزہ
اٹھا دے دو دو آتش می سے سحاب کو

لو پھر کمند جنبش موج ہوا ہوئی
شوق چمن ہوا دل خانہ خراب کو

قطرے کی جا ٹپکنے لگے غنچہ اسے گل
دھویا جو یار نے رخ رشک گلاب کو

دل مین ہوا ہے رخ کو ترے دیتے ہین جگہ
رکھتے ہین مہد غنچے مین بوے گلاب کو

آغوش پر کرم تو بظاہر نہین مگر
چپکر وہ میری آنکھون مین آتے ہین خواب کو

بہکا ہی بام پر ترے جلوے کو دیکھکر
بھولا ہوا ہی وقت غروب آفتاب کو

زیبا ہی سب غرور حسینون کے واسطے
ہی ماہ کو جمال جلال آفتاب کو

خالی پلا نہ شربت دیدار وقت قتل
قاتل ملا لے تیغ تبسم کی آب کو

ہوتے ہے روند ڈالیے مجھ سوختہ کی خاک
سرمہ ضرور چاہیے چشم رکاب کو

دوبارہ دور ساقی کوثر نے ای صفیر
پھیرا ہی جام مے کی طرح آفتاب کو

ملول و حزین ملکہ زرین گیسو کشا حیران و پریشان و مضطر و بیقرار کوٹھے پر آئین سر اٹھا کے دیکھا کی صنم جادو سرنگون بیٹھی ہی سامنے ایک آفتاب عالمتاب شہریاری و کوکب حشمت افروز جہانداری نہنگ بحر جرات آفتاب عالمتاب آسمان جلالت شمکرہ بان بیڑیان پہنے بیٹھا ہی صنم جادو منتین کر رہی ہی ٹھنڈی سانسین بھر رہی ہی کبھی کہتی ہی کیون او ظالم میرے قتل کا طالب ہی تیرا عشق میری جان پر غالب ہی ای قاسم جان دیدہ و دل جب صنم جادو بہت کہتی ہی او دل تو قاسم کچھ جواب نہین دیتے جب یہ درہم و برہم ہو کے کہتی ہی کہ او مغرور جواب تو دے ہائے کیا کرون فلک نے کیا سامان دکھایا راتون کو نیند نہین آتی ہی طبیعت رہ رہ کے گھبراتی ہی کدھر نکلجاؤن کسکو اپنا حال دکھاؤن نام کمبختون کا مشہور ہو گیا کل شب کو کیسی کیسی تڑپی کسی طرح نیند نہ آئی ہر مرتبہ غل مچاتی تھی تڑپ تڑپ کے رات کاٹی جب دم لبون پر آیا تب گریبان سحر چاک ہوا روتی ہوئی اُٹھی زبان پہ

یہ اشعار عاشقانہ گا رہے تھے غزل مومن

مین ہلاک اشتیاق طرز گفتن ہو گیا | دوستی کیا کی کہ اپنا آپ دشمن ہو گیا
دھو دیا اشک ندامت نے گناہون کو مرے | تر ہوا دامن تو بارے پاک دامن ہو گیا
ہو گیا سُنکر نوید وصل شادی مرگ مین | لب تلک یہ زمزمہ آیا کہ شیون ہو گیا
کون سا گذرا بیابان سے شہسوار نازنین | سبزۂ تربت مرا پامال توسن ہو گیا
زخم تو بھی مرہم زخم کہن ہو چارہ گر | بند تیر یار سے سینے کا روزن ہو گیا
ہم جلوسے کو بھی وہ کہتے ہین اب بے پردگی | جسم کا ہے دیدہ وہ کسکا صرف چلمن ہو گیا
بسکہ مین سارے برس روتا رہا غم مین ترے | جیٹھ اور بیساکھ کا بھی چاند ساون ہو گیا
اُف رے سوز عشق بریان دلکی انگیٹھی ہے | شہر مین گل پہ جلوہ تا وہ بھی گلخن ہو گیا
پانون زندان سے اُٹھے کیا سر اُٹھا سکتے نہین | حلقۂ زنجیر آخر طوق گردن ہو گیا
جانتے ہین کیا ملائک اُس پری رخسار کو | پردۂ [illegible] پردۂ افلاک چلمن ہو گیا
شہر مین ہے شہرہ کس قد قیامت ناز کا کہ بن | جلوہ گاہ حشر ہر کوچہ و برزن ہو گیا
خاک اُڑائی مین نے کیا طرز جنون قیس کی | شہر جہان آباد سارا نجد کا بن ہو گیا
مومن دیندار نے کی بت پرستی اختیار | ایک شیخ وقت تھا سو بھی برہمن ہو گیا

اسقدر بیقرار و بیتاب ہی قاسم سے ہرچند کہتی ہی قاسم سے جواب سخت ملتا ہی کبھی قدمون پر گرتی ہی کبھی گرد پھرتی ہی قاسم کی بیقراری طلسم جادو کی اشکباری لکھنے سے دور ہی حال مصیبت مال دیکھا بیقرار ہین بحال تباہ قاسم دلبیکر ہوش درست نہ رکھے کوشمہ سے اُترین گھر آنکھون مین آنسو بھرے ہوئے خاموش اکر بیٹھین ہر چند کنیزین پوچھتی ہین کہ مزاج اقدس کیسا ہی ملکہ کچھ جواب نہین دیتین جب کنیزون نے بہت پوچھا کہا حال مصیبت مال اس نوجوان کا دیکھکر دل ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا کیون صاحب عشق و عاشقی زبردستی بھی ہوتی ہی یہ کیا قیامت ہی کہ وہ تو انکار کرتا ہی اب یہ جرات ازبری لوٹی پڑتی ہی رات بھر ملکہ بیقرار رہین صبح کو اُٹھین محلدار نے عرض کی چوبدار شاہی آیا ہی آپ کے والد نے یاد فرمایا ہی کہ دو دن سے ہمنے ملکہ کو نہین دیکھا جلد بلا لاؤ ملکہ بستر سے اٹھین کہا اچھا لاؤ محافہ کنیزین تیار ہو کے آئین ملکہ محافے مین سوار ہو کے گئین جب محل مین اُترین ناظر نے جا کے کیوس سردار خوار سے کہا کہ صاحبزادی تشریف لائی ہین کیوس محل مین آیا بیٹی کو گلے سے لگایا ملکہ نے پوچھا اے والد نامدار مین سنتی ہون کہ طلسم کشا نے کوہ ہفت جوش کو فتح کیا اور طلسم کی فکر مین پھر رہے ہین ایک دن نبیرہ حمزہ کا آپنے ذکر کیا تھا کہا فرزندان حمزہ بھی برائے طلسم کشائی آئے ہین آپ نے ذکر خاور سیاہ کیا وہ کس منزل مین تھا کیوس سردار خوار نے کہا اے نور نظر یہ ذکر نہ کر وہ ایک بیٹے نے حمزہ کے لوح محفوظ پائی ہی کہ اُسپر سحر تاثیر نہین کرتا نبیرہ حمزہ نے تیغہ سحر کش پائی ہی اگر فتح کیے کوئی اُسکا سامنا نہ کر سکتا تھا شاہان طلسم جو گئے تیغہ اُنکے قبضے سے نکالا اے نور نظر چونکہ مین انتظام طلسم پر ہون حفاظت میرے متعلق وہ تیغہ شاہان طلسم نے میرے پاس بھیجا مین نے اُسکو خزانے مین رکھا ہی اب بھی وہ نبیرہ حمزہ کہین ازور رہا ہی بڑی بات یہ ہی کہ ابھی تک یہ نہین ثابت ہوا کہ وہ تیغہ میرے پاس ہی ورنہ وہ ادھر کا قصد کرتا

نے سوسن سے پوچھا کہ تیغہ آپ نے خزانے مین رکھا ہی مگر اُسکی کنجی کہان ہی کہ سوسن نے کہا کنجی اُسکی میرے
پاس ہی خبردار اے فرزند اسکا ذکر کسی سے نہ کرنا ورنہ میری جان پر بنیگی ملکہ چپ ہو رہی مگر دل کو خلش
بیقراری کہ اُس جوان سے کیونکر ملاقات کرون با صد ملون اگر تیغہ اُسکے پاس پہونچگیا تو قیامتین
برپا کریگا شاہان طلسم سے بھی مقابلہ پڑچکا اپنے پلنگ پر جاکے سو رہی بیقراری مین نیند کہان
جب ملکہ زرین گیسو کشا نے دیکھا کہ رات کم باقی رہی اور محل مین سناٹا ہوا دبے پاؤن اُٹھی قریب
باپ کے آئی ازاربند سے اُسکے کنجی کھولی دوڑی ہوئی قریب خزانے کے پہونچی قفل کھولا نشان تو
دریافت کرچکی تھی تیغے کو اپنے قبضے مین کیا لیکن دیکھا کہ رات بہت کم باقی ہی گھبرا کر چلی اسقدر
بیقرار تھی کہ ایک کنیز سوسن نامے جو پاس تھی اُسکو ہمراہ لیا دروازہ محل کا کھولکے چلی کہا کہ جان
سوسن اسوقت صنم جادو کیا کر رہی ہوگی کہا حضور اُسی قیدی پر ظلم و بدعت کرتی ہوگی ہرچند جلد نیام
اگر تیغہ بران مہتابان نیام مغرب سے نکلا یہان صنم جادو رات بھر قاسم کو لیے بیٹھی رہی ڈرایا دھمکایا
یہ ملحوظ رہے کہ جسم پر قاسم کے جسقدر قید ہی وہ سحر صنم جادو کی ہی جب صنم جادو نے دیکھا کہ اب
صبح ہوگئی یہ کہکر اُٹھی کہ اے جوان آج تجھکو قتل کر دونگی قتل کرکے مین بھی زندہ نہ رہونگی چادر سیاہ
بارہ دری مین بیٹھے ہے یاران سیاہ سحر جسم مین پنہے ہوئے ہین پہلو بدل رہے ہین صنم جادو
غصے مین چلی اس خیال مین کہ کمرے سے تلوار نکالکر لاؤن اسکو ڈراؤن شاید جان کے خوف سے
قبول کرے ملکہ زرین جو چلی تلوار قبضے مین سوسن کنیز پشت پر خوف بھی دل کو ہی کہ صنم جادو
ساحرہ ہی اتفاق سے جس کمرے مین آکے ملکہ چھپین منظور یہ ہوا ہی کہ چھپ کر دیکھون قاسم کے
ساتھ کیا کر رہی ہی ملکہ نے دراسے دیکھا کہ صنم جادو افتان و خیزان آئی ہی شب بھر شراب پی
اُسکا خمار غصہ مزاج مین کہ ہاے رات بھر شراب پی ہی اُسکا بھی خمار نہ دفع ہوا غصہ از حد کہ
ہاے اس ظالم نے میرا کہنا نہ مانا تیغہ برہنہ کھینچکر سامنے جاؤن شاید بخوف قبول کرے اسی پیچ مین
دل سے باتین کرتی ہوئی لڑکھڑاتی ہوئی آئی ہی زرین گیسو کشا نے دیکھا کہ صنم جادو اسی کمرے مین
آئی ہی تیغہ کھینچکر سے نکل للکارا کہ او صنم جادو ایک بندۂ خدا کو رات بھر ستایا تیرے کیا
ہاتھ آیا کوئی ایسا ستم کرتا ہی وہ تیرے اوپر عاشق نہین اور تو جان دیتی ہی عشق و عاشقی زبردستی
بھی ہوتی ہی صنم جادو نے جو سر اُٹھایا چونکہ اسکی نوکر رہی ہی ہنس پڑی کہا واری آپ کیون میرے
مقدمات مین دخل دیتی ہین حقیقت مین اس ظالم کو قتل کر دونگی ملکہ نے تیغ کھینچا کہا حرامزادی مین تجھکو
قتل کرنے آئی ہون صنم نے حقیر جانکر آنکھ سے اشارہ کیا کہ تیغہ اسکے ہاتھ سے چھوٹ پڑے پھر
اسم جو بھی پڑھا وہ تیغہ سحر کش ہی سحر کب تاثیر کرتا ہی جیسے ہی اسنے دوایا نیچے آنکھون کے نیچے چمکا
یہ بھولی ملکہ نے پیترا بدلکے ہاتھ مارا کہ صنم جادو کے دو ٹکڑے ہوئے ملکہ کے بے اختیار منہ سے
نکلا گیا وہ مارا سوسن خواص نے کہا واری کیا کارنمایان کیا اس ظالم کو خوب واصل جہنم کیا یہی مناسب تھا
ہی حضور نے کیا صنم جادو کے مرنیکی علامت یہ ہوئی ہی شور غلغلہ اُٹھے قاسم کے جسم سے یاران سیاہ
جلکر گرے قاسم بھی اُٹھے سمجھے کہ کسی نے صنم جادو کو مارا اب تو میری رہائی پائی جابجا ساحرون سے
لڑائی پڑی قاعدہ ہے سب آگاہ ہوگئے مین دھوم کے قاسم چلے ہتھیار لئے اُسی مقام پر رکھے تھے تیغہ حمائل کیا

گمان کیا کہ دوش پر ڈالی صحن کی جانب چلے دیکھا تو آسمان سے آگ برس رہی ہے آواز آ رہی ہے کہ کشتی مرا
نام ہے صنم جادو بہ وقاسم حیران ہیں کہ کس دوست صادق نے اسکو مارا یہان ہمارے ساتھ دوستی کرنیوالا
کون تھا معبود حقیقی نے غیب سے یہ سامان کیا ادھر سے ملکہ زرین گیسو کشا آتی ہیں ادھر قاسم بارہ دری
سے نکلے اب قاسم کی نگاہ پڑی کہ ایک نازنین حور وش ماہ آسمان حسن و جمال خورشید درخشان چرخ جمال
بوٹا سا قد نکسن لباس بھاری پہنے ہوئے دریاے جواہر مین غرق فرد مانگ اُسکی کہکشان زہرہ جبین
ابرو ہلال پنجہ خورشید اُسکے گیسو دنکا شانہ تھا پنجہ ہلالی چمکاتی ہوئی غنچہ دہن داگو ہر ابدار سے منہ
کھل رہی ہے خواص سے فرماتی ہوئی آتی ہین کہ ایک بندہ خدا کو اس حرامزادی نے ناحق قید کیا قتل کرنے
چلی تھی یہ نہ سمجھی تھی کہ ہماری موت قریب ہے قاسم کی جو نگاہ پڑی بیقرار ہو گئے پکار اُٹھے اے شہنشاہ خوبی دو
اے رنگ و بوے گل حدیقہ محبوبی تحسین ہے اس سنگدل کو مارا ہمپر بڑا احسان کیا ملکہ نے شرما کر سر جھکا لیا
ادھر سے قاسم جاتے ہین اُدھر سے ملکہ زرین گیسو کشا مسکراتی آتی ہین کبھی ہنسکر سر جھکا لیا کبھی شرمانا
کبھی جلدی مین منہ سے نکلگیا کہ صاحب الگ رہیے میرے قریب نہ آیے اسوقت خون میرے سر پر
سوار ہے ایسا نہ ہو تجھ چلجاے قاسم مسکرا کر فرماتے ہین میرے واسطے تیغ کی کیا ضرورت ہے جنبش ابرو
کافی ہے ہم تو گرفتار طرۂ گیسو ذبح خنجر ابرو ہوئے اب تم کیون قائل فراق ہو تیر مژگان دل پر پڑے ہم تو
زخمی بخوبی ہو چکے ہاتھ کیون ہلایے جنبش ابرو کافی ہے ملکہ نے مسکرا کر کہا صاحب ان باتون کو مین نہین
جانتی کہ آپ بے تلوار ذبح ہو گئے ان باتون سے کیا فائدہ البتہ قلق تو ضرور ہوا ہوگا تمھاری جیسی قتل ہوئی
یہ باتین اگر آپ اُس سے کرتے تو زیبا تھا یقین ہے کمبخت کو سنے کی بیٹھنے والی سحر و ساحری کو بھی نہین جانتی
ان باتون کو کچھ نہ سمجھون آپ بھی تلوار کھینچیے اپنے چاہنے والے کا بدلا لیجیے یہان تو یہ رنگ ہے وہان
کیوس مردار خوار کی جو آنکھ کھلی آواز آئی کشتی مرا نام ہے صنم جادو بہ دگھبرا کر صحن خانہ مین آیا سر اُٹھا کر
دیکھا قمر صنم سے یہ آوازین آ رہی ہین یون بلٹ کے دیکھا خزانے کا دروازہ کھلا ہوا پڑا ہے ازار بند پر
ہاتھ ڈالا کنجی کو جو نہ پایا منہ سے نکلا یا وغضب ہوا نہ دیکھا اسکی صہبا سے جادو کہتی ہوئی دوڑی
صاحب کیا ہوا اسنے کہا صاحب غضب ہوا ارات کو تھا۔ ہی صاحبزادی بلند اقبال شتیغہ عرش
کا مجھسے حال پوچھا یا شاید صنم جادو لیکے اُسکے مرنیکی آواز کیون آئی یہ کہکے بلند ہوا آسمان پر
آکے دیکھا کہ تیغۂ سحر کش زرین گیسو کشا کے ہاتھ مین ہے قاسم عذر کرتے ہوئے چلے آتے ہین بیلا
تصور قاسم دیکھ چکا ہے تلوار کو بھی پہچانا کہ ملکہ کے ہاتھ مین ہے پکار پکار کے کہ رہی ہے کہ صاحب
اپنا تیغ لیجیے ٹھنڈے ٹھنڈے اپنے لشکر کو جایے ہین آواز سے نہین بھتی قاسم فرماتے ہین تیغ
تمھارے پاس اتنا تیز ہے کہ ایک ہاتھ ہمکو بھی لگا دو اپنی تو یہ کیفیت ہے **نظم**

| | |
|---|---|
| کس منہ سے کہتے ہو کہ ترا دل بدل گیا | لیجیے آپ کا مزاج نہ تھا جو بدل گیا |
| خالق کو بھی پسند جو ہے گرسنگی مری | پتلا ہزار بار بنا اور بدل گیا |
| اب جاے خون دہان جراحت مین پیپ ہے | کیا انقلاب ہے کہ لہو تک بدل گیا |
| مانند طفل اشک ہون ابتر سرشت مین | پیدا ہی ہوئے آنکھ سے باہر نکل گیا |
| انجام عمر سے بڑھی کیا کیا خمیدگی | دن کم رہا تو سایۂ دیوار ڈھل گیا |

اللہ ری بیکسی کہ یہ نوبت ہوئی آجکل
ارمان تک بھی دل سے ہمارے نکل گیا

پھبتی شناسائی یار نے آئے ہلال عید
ملنے کو جھک کے جو مین قریب بغل گیا

ان التفات یار سے بیمار جان بلب
اچھا تو کیا ہوا ہی مگر کچھ سنبھل گیا

بوسون سے غیر کے لب شیرین ہوئے ہین تلخ
بگڑی وہ چاشنی وہ قوام عسل گیا

کب برہمی کی شکل نہ پیش نظر رہی
کس روز تیرے طرۂ گیسو سے بل گیا

ممکن نہین کہ راست کبھی کج مزاج ہو
اس چرخ پیر کا نہ جوانون سے بل گیا

پھر کہدیا کچھ اس بت وعدہ خلاف نے
پھر کچھ دنون مریض محبت سنبھل گیا

تھا خوف اسقدر چمن روزگار سے
جب کوئی گل ہنسا تو مرا دل دہل گیا

صیاد ساتھ ہی چمن کائنات مین
قسمت تو پیا کر گئی اگر دل بہل گیا

مدت کے بعد ربط سخن پھر بڑھا نسیم
مضمون کی تازگی سے ذرا دل بہل گیا

آسمان سے پہونچ کہ کیوس مردار خوار نے دیکھا بیٹی کو للکارا کہ او گیسو بریدہ کیا کرتی ہی خبردار تیغہ نہ دینا ورنہ بوٹیان کاٹ کے کھا جاؤنگا باپ کی جو آواز سنی ہاتھ پاؤن مین رعشہ آ گیا اس زور سے کیوس نے آواز دی کہ زرین گیسو کشا تھرتھر کانپنے لگی تیغہ ہاتھ سے چھوٹ کر زمین پر گرا گھبراہٹ مین منہ سے نکلا بابا جان مجھے خطا ہوئی لیکن اس جوان کو قتل نہ کیجیے گا اب تیغہ تو زمین پر پڑا ہی کیوس کندے باندھے چلا کہ تیغہ اٹھالون قاسم نے جو دیکھا کہ یہ ساحر بڑے زور و شور سے آتا ہی ملکہ خوف سے زمین پر گر پڑی اٹھتی ہی مگر دل بیٹھا جاتا ہی باپ کے خوف سے قلب تھرتھراتا ہی قاسم نے چاہا دوڑ کے تیغہ اٹھالون کیوس مردار خوار قریب آ چکا ہی خیال مین آیا کہ ای قاسم پہلے اسکو مارو اگر اس محسن کو پکڑ کے لیجائیگا وہ سزا دیگا کہ یہ اٹھا نہ سکیگی کیوس تو کندے باندھے ہوئے آتا ہی کا بالکل خیال نہین یہ منظور ہی کہ تیغہ اٹھالون قاسم نے قربان سے کمان ترکش سے تیر یازدہ مشتی زنبورک خدنگ سخت سوفار زہر پیکان عقاب پر بعد گرد و فراز کمان مین پیوستہ کیا جیسے ہی کیوس نے چاہا تیغہ پر گرون قاسم نے تاک کے تیر مارا سینہ پر کینے کیوس پر پڑا مہرۂ پشت کو توڑ کے پار گذرا کیوس دم سے زمین پر گرا تڑپ تڑپ کر جان دی ملکہ اٹھ کھڑی ہوئین کہا صاحب کیا کمال کیا اگر تیغہ اسکے قبضے مین جاتا قیامت برپا ہوتی ملکہ چاہا بڑھ کے زمین سے اٹھین اب قاسم بڑھے کہ مین تیغہ اٹھالون وقت وہ ہی کہ سحر العجائب و مصر الغرائب اپنے دربار مین بیٹھے ہین ذکر طلسم کشا ہو رہا ہی مصاحبون نے کہا تصویر سامری سے پوچھیے اب طلسم مین کیا ہو رہا ہی کوٹھا کھولا سونے کی پتلی ہنستی ہوئی نکلی سحر العجائب نے کہا ای ہمشیرہ سامری طلسم مین کیا کیفیت ہی پتلی نے کہا اوس سحر کو تو بیان کرو کی اس وقت ایک معرکہ حیرت افزا گذرا ہی شاہزادہ قاسم نبیرۂ صاحبقران اپنے دادا کے لشکر سے جدا ہوا تھا جیسے موت نے کیونکر گھیرا صنم جادو مدت سے عاشق تھی سامری نے جمشید نے یہ تقدیر کی کہ زرین گیسو کشا دختر کیوس اسپر عاشق ہوئی تیغہ سحر کش چرا کے لائی اسی تلوار سے صنم جادو کو مارا کیوس مردار خوار پہونچا پسران حمزہ سب صاحبان لیاقت و جرأت ہین ہراس فلک سے بھی نہین ڈرتے قاسم نے کیوس کو تیر مارا اسپر مجکو ہنسی آئی امی کہ

تیغہ زمین پر پھینک یہ سنتے ہی سحر العجائب نے آواز دی ای عقاب لینا ایک جادوگر ٹر ٹر کر اُٹھا عقاب
بنکر چلا اُس وقت پہونچا کہ ملکہ قاسم کی دور سے بلائیں لے رہی ہیں کہتی ہیں صاحب کیا کمال کیا
قاسم کہہ رہے ہیں ای جان جہان تمہاری محبت نے یہ کام کرایا ورنہ مجھسے کیا ہو سکتا تھا تمنے
بڑا کار نمایاں کیا صنم جادو کو مارا اگر آپ میرے حال پر مہربانی فرمائیے میری عجب کیفیت ہے اپنے
قابو میں نہیں ہوں

نظم

شبنم ز ابر دیدہ فشانیم بر چمن
آتش ز سوز سینہ در دل شمع اثر کنیم
مخفی قطار ہفتہ ایام بگسلد

کو ہمدمے کہ نغمۂ داؤد سر کنیم
لبہائے غنچۂ سرخ چو خون جگر کنیم
صد در روز ہجر شب کشی کے وصل لو د
در کوے عاقبت چو نسیم ار گذر کنیم

آہ دلے بہرہ با دیدہ تر کنیم
از آہ سرد خویش ندیدیم چون اثر
بگذاشت روزگار کہ شامی سحر کنیم

ملکہ نے کہا ای شہریار پہلے تیغہ
اُٹھا لیجیے اب میں آپ کے ساتھ ہوں اب کہاں جاؤنگی باپ مارا گیا ماں صہبائے جادو رہا پیونکر
کاٹینگی کہ صہبا بھی وہانسے چلی اُس وقت پہونچی کہ قاسم و ملکہ سے باتیں ہو رہی ہیں لاشہ کیوس کا
زمین پر تڑپ تڑپ کر سر دھنا پکار کر آواز دی او گیسو بریدہ تو نے باپ کو قتل کرایا ملکہ نے جوان ہو کر
ہاتھ باندھنے لگی کہا ای مادر مہربان میرے حال پر رحم کیجیے وقت فتح ہونے طلسم نور افشان کا آگیا
اسی شوہر کا ساتھ دیجیے صہبائے جادو نے کہا او گیسو بریدہ شوہر کا لاشہ دیکھوں اور صبر کروں
اور قاتل شوہر کا ساتھ دوں میں اول تیغہ تو قبضے میں کروں یہ کہکے تڑپی کہ تیغے پر گروں اور
اسی تیغے سے قاسم کو قتل کروں کہ آسمان سے نعرہ ہا منم عقاب جادو خبردار او صہبا
تیغہ نہ اُٹھانا صہبا نے پلٹ کے کہا او ظالم میرے شوہر کو یہ تیغہ سرکار شاہان طلسم نور افشان
سے ملا اب اسکی میں نگہبان ہوں عقاب نے کلمات سخت کہے کہا او گیسو بریدہ اپنے گھر میں
دشمن شاہ کو بٹھایا بیٹی کو پیش کیا شوہر کو قتل کرایا اب باتیں بناتی ہے اب میرے ہاتھ سے بچ کے
کہاں جائیگی صہبا نے سحر کیا عقاب جادو نے سحر کو کب اتنا ہی ضبط کے ایک منقار ماری سینے
کو توڑ کے صہبا کے پار کر دی لاشہ صہبا کا زمین پر گرا اندھیرا ہو گیا صدائیں ہیبتناک آنے لگیں
آخر میں آواز آئی کشتی مرا نام صہبائے جادو بود قاسم و ملکہ تو ٹہر لینے لگے عقاب بھی تڑپ کے
گرا اُسی تاریکی میں اُسنے تیغہ اُٹھا لیا اب جو روشنی ہوئی قاسم نے دیکھا ایک عقاب بلند ہو واز تیغہ
منہ میں دبائے قندیل فلک ہو چکا ہے ملکہ نے کہا صاحب غضب ہو گیا یہ ساحر پاس سے شاہان
نور افشان کے آیا ہے تلوار لیے جاتا ہے قاسم نے تیر پھینکے عقاب تک نہ پہونچے ملکہ نے سر پیٹ لیا
کہا صاحب بڑا غضب ہوا قاسم نے کہا ای ملکہ عالم خدا پہ نظر کرو اگر تیغہ ہماری تقدیر کا ہے جو ہو سکتا
ملینگے کافر نہ پائینگے کسی تدبیر سے آپکو تیغہ ملیگا یہ جو تلوار گھر میں ہے جان کھینچے گی بعضین کی بعض
ور ہم و برہم کر دونگا کئی سو کنیزان ملکہ کی آ پہونچیں کئی سو ساحر آئے ملکہ نے پکار کے آواز دی صاحب
یہ صف شکن کنیزیں نبیرہ صاحبقران ہیں صہبا و کیوس دونوں مارے گئے یہ بھی تم لوگ سنچکے
کہ عمر طلسم آخر ہے اب طلسم نور افشان ضرور فتح ہوگا ان شیروں کو کون روکیگا ہے اپنی آنکھوں سے
کتاب سامری میں دیکھا جو مسلمانوں کا ساتھ دیگا عزت و آبرو پائیگا ورنہ بذلت مارا جائیگا اسطرح
ملکہ نے سمجھایا کہ کنیزیں ملکہ کی اور ساحر قاسم کے شریک ہوئے اطاعت اسلام اختیار کی قاسم نے کہا

ملکہ ہمارا لشکر وہاں پریشان ہوگا لشکر کو ساتھ لے لیں تو طرف طلسم نور افشان کے چلیں ملکہ نے کہا
صاحب یہ ملک ویران یونہیں پڑا رہیگا قاسم نے اُنھیں ساحروں میں سے ایک ساحر کو قائم کیا پانچ سو
ساحر باقی غیر ساحر سب شاہزادے کے ہمراہ ہوگئے ملکہ زرین گیسو کشا کو محافے میں سوار کیا آپ
پشت مرکب پر سوار ہوئے اس فوج کو ہمراہ لیکر چلے تلاش لشکر میں جاتے ہیں ہر مقام پر یہی فکر ہی
کہ لشکر ہمارا کسی جگہ پڑا ہی نہیں معلوم بادشاہ عالیجاہ پر کیا گذری ہمارے عمرو زر ادختی کسقدر حیران
و پریشان ہونگے عیاس خان وغیرہ بیقرار ہونگے مگر اب حال سماک بلداقی کا عرض کیا جاتا ہی کہ
تلاش میں شاہزادۂ خاور سیاہ کے بصورت ایک سپاہی کی بنا ہوا قریہ قریہ تلاش کرتا پھرتا ہے
تین شبانہ روز پھرا جب نشان شاہزادے کا نہ ملا ایک نخل کے سائے میں بیٹھ کے رونے لگا جی میں
کہتا ہی اے سماک لشکر میں کیا جاؤں خاک روے سیاہ دکھاؤں شاہزادۂ عمرو زر ادختی نے پایا بیگی
تو کیا فرزند عمرو ہی ہمیشہ ہمچشمی کا دعوی کرتا ہی اپنے آقا کو تلاش کرکے نہ لایا سامنے ایک جھیل ہے
اُس جھیل پر باز و بط و تذرو غیرہ کر رہے ہیں پانی پینے میں مصروف ہیں دو آکر بیٹھے جا بجا چلے سماک
اُنکا تماشا دیکھ رہا ہی رات سے آب و دانہ بھی ممکن نہیں ہوا ہی خیال میں آیا کسی جانور کو شکار کرکے
اُسکے کباب لگا کے کھاؤں سر سے گوپھن کھولا سنگ تراشیدہ و خراشیدہ کلہ گوپھن میں دیا
نخلستان سے نکلا طائروں نے جو صیاد کو دیکھا سب جانور اُڑ گئے سماک بہت پریشان ہوا کہ
اے سماک کیا بدنصیبی ہی کہ سب جانور اُڑ گئے اب کرتی اور طائر تلاش کروں یا کوئی آہو ملے تو
اُسکو شکار کروں اس خیال میں چہار جانب دیکھ رہا ہی آسمان پر سناٹا ہوا دیکھا ایک عقاب
برابر طاوس کے نئی بات یہ ہی کہ ایک تیغہ منقار میں دبائے ہوئے پر مارتا ہوا آتا ہی سماک حیران ہی
کہ یہ کیسا عقاب ہی جسکو دیکھکر دل بیتاب ہی کسی کی تلوار اُٹھا لایا پانی کو دیکھکر عقاب اُترا سماک
آڑ میں چھپ گیا عقاب نے جھیل پر آکے تیغہ منقار سے زمین پر رکھا منقار پانی میں ڈالی پانی پینے لگا
یہ سمجھا تھا کہ پناہ پانی مشکل ہوگی جیسے ہی عقاب نے منقار کو پانی میں ڈالا سماک نے تاک کے پتھر مارا
پتھر سر پر عقاب کے پڑا اسکے ہزار ٹکڑے ہوگئے مرتے ہی عقاب کے اندھیرا ہوگیا سماک گھبرایا
کہ یہ کیا معرکہ ہی پانی کی طرف دوڑا دیکھا لاشہ ایک ساحر کا پڑا پھڑک رہا ہی سر پھٹا ہوا سماک حیران ہے
کہ یہ کیا معرکہ ہی تیغہ سماک نے اُٹھایا قاسم محافہ ملکہ زرین گیسو کشا کا لیے ہوئے آتے ہیں راہ
میں ملکہ ہر مرتبہ فرماتی ہیں کہ ای شہریار میں نے یہ سختی اُٹھائی کہ ماں باپ کو قتل کرایا افسوس ہے
تیغے پر قبضہ نہ ہوا دیکھیں حضور شاہان طلسم نور افشان ہم دونوں وہاں کب ہیں معلوم ہوتا ہی اس ساحر کے
کی اُنکو سب خبر پہونچگی عقاب جادو انھیں کا فرستادہ تھا کتنا بڑا ساحر زبردست تھا کہ بادِ صبا
کے صدمے تاثیر بھی نہ کی قاسم نے کہا ملکہ یہ آواز کہاں سے آئی ملکہ نے کہا معلوم ہوتا ہی کسی نے
عقاب جادو کو مارا ہے تیغہ منتشر ہوا آپ کا قبضہ ہوتا تو مجھے خوشی ہوتی قاسم نے کہا ملکہ
خدا کو یاد کرو رب اکبر ہمکو تیغہ دلائیگا یہ کہکے گھوڑے کو بڑھایا محافہ بھی پیچھے چلا آتا ہی با دلِ گریان
باز و بط بنکر ملتے ہیں ایک کنیز نے دیکھا کہ لاشہ عقاب جادو کا تڑپ رہا ہی ایک عیار طرار
قطورہ زربفتی سے آراستہ تیغے کو ہاتھ میں لیے ہوئے بنگاہ حیرت جوہر شمشیر کو دیکھ رہا ہے

دریائے جواہر میں غرق ہو گئیں نے بڑھ کر قاسم کو خبر دی قاسم نے گھوڑے کو چمکایا تازیانہ کیا دور سے اپنے
یار وفادار کو دیکھا کہ تیغہ ہاتھ میں ساحر کے کپڑے اُتار رہا ہے سماک میدانی نے جو اپنے آقا کو آتے دیکھا
بیتاب ہو کے دوڑا عرض کی ای شہریار آج تین شبانہ روز گذرے کہ غلام آپ کو تلاش کرتا پھرتا ہے
شکر ہو کہ آپ کو بخیر و عافیت پایا ابھی ایک جادوگر کو مارا عقاب بنا ہوا آیا تھا یہ تیغہ غلام نے اُسکی منقار
سے پایا قاسم نے سماک کو گلے سے لگا لیا فرمایا ای سماک یہی تیغہ سحرکش ہے سب حال بیان کیا
سماک نے کہا آپ صاحب اقبال ہیں قاسم اُس تیغے کو لیکر قریب محافے کے آئے کہا لو ملکہ خدا نے
تیغہ یوں دلوایا راہ میں ہمارے عیار نے میاں عقاب کی گردن لی ملکہ تیغے کو دیکھکر خوش ہو گئیں
کہا ضرور آپ کے ہاتھ سے طلسم نور افشان فتح ہوگا اب قاسم طرف اپنے لشکر کے چلے تیغہ سحرکش
بھی کمر سے حمائل کیا طرف اپنے لشکر کے روانہ ہوئے قضائے کار سکندر زرین پوش زرین علم طیران جادو
ہو انکو لیکر چلی راہ میں کہا حضور اپنے چہرے پر نقاب ڈال لیں کوئی آپ کو پہچانے نہیں میں لوح کا
پتہ لگا دونگی وہ نشان تو خارف شہر انقاب چہرے پر ڈالے ہوئے طیران و نسیم و شاہین بلند پرواز
و ملکہ گلشن یہ چاروں ساحر رسالداروں کی شکل بنے ہوئے پشت پر سکندر کے نوبت کو نقارے بجتے ہوئے
جواہر خنجر زن بھی نقاب چہرے پر ڈالے ہوئے دیہات و قریات ویران کرتے ہوئے چلے آتے ہیں
ادھر سے قاسم جاتے ہیں کہ دیکھا گرد اُڑی ایک نقابدار گلگون پوش مرکب بادرفتار پر سوار پشت پر
فوج جرار کس زور و شور سے آتا ہے ادھر سکندر کی نگاہ جمال جہان آرائے قاسم پر پڑی کہ ایک
محافہ فوج ہمراہ سکندر نے عیار سے کہا کہ دریافت تو کرو عیار نے تمام کیفیت دریافت کی کہ شاہزادہ
ملک قاسم کسی جنگ سے واپس آتے ہیں سکندر نے گھوڑا روک لیا عیار سے کہا اس شہریار سے
جا کر بیان کرو کہ طرف طلسم نور افشان کے جانیکا قصد نہ کرو ہتھیار اپنے ہمکو حوالے کردو قاسم کے
جو جا کے عیار نے کہا قاسم نے کہا نقابدار کی شامتیں آئی ہیں ہر دفعہ بیحیائی منہ پر ڈال لیا جو جا
کہدیا عیار نے جا کے سکندر سے کہا کہ حضور وہ بہت خفا ہوتے ہیں سکندر نے کہا لے انکو زیر کیے
آگے نہ بڑھونگا یہی دریافت ہوا کہ یہ ایرج نوجوان کے والد ہیں کہا ای سکندر اگر انکو زیر کیا
تو لطف ملیگا یہ کہکے اسی مقام پر اُتر پڑے قاسم نے بھی بارگاہ استادہ کرائی ملکہ زرین گیسو کشا
بارگاہ میں داخل ہوئیں قاسم نے ایک بارگاہ اپنے واسطے الگ استادہ کرائی سکندر نے یہی کہکر کہ
انکو زیر کرکے اپنے لشکر کا بادشاہ بناؤں حکم دیا کہ طبل جنگی بجے طبل جنگی پہ چوب پڑی سماک میدانی
نے آکر یہ خبر قاسم سے کہی قاسم نے کہا ہمارے لشکر میں بھی بفضل ایزدی طبل جنگی بجے دونوں
لشکروں میں نقارۂ رزمی گڑگڑایا تیاریاں ہونے لگیں یہ دونوں لشکر تیار کر رہے ہیں لیکن
ضیغم شیر شکار ملکہ برقان برق وش کو لیے ہوئے طرف طلسم کے جاتے ہیں رات کو اس
دشت میں آگے لشکر سپہ نجاد دیکھا دو لشکر مقابلے میں فروکش ہیں نیر نام صبا رفتار سے کہا دریافت
تو کرو یہ کون لوگ ہیں عیار نے آکے خبر دی کہ حضور یہ لشکر نقابدار گلگون پوش کا ہے دوسرا لشکر شاہزادہ
خاور سپاہ نبیرۂ صاحبقران کا ہے ضیغم بھی ایک گوشے میں اُتر پڑے چار پہر رات گذر گئے
ستارۂ سحری آسمان پر چمکا سکندر لشکر کو لیکر میدان میں آئے ادھر سے قاسم لشکر کو لیے ہوئے

میدان مین پہونچے گر لشکر بہت قلیل ہی جب قاسم مرکب کو چھیڑ کر چلے ملکہ بیقرار ہو گئین کہا ای شہریار یہ نقابدار کون ہی کہ جو آپ سے مصروف کارزار ہی رات سے مین بیقرار ہون شاہزادہ قاسم نے کہا اس نقابدار کی قضا لیکر آئی ہی لشکر ہمارے پاس کم تھا اب لشکر معقول ہو جائیگا ملکہ رونے لگین کہا ای شہریار میرا اثاثا سب برباد ہوا اب چاہتی ہون عمر میری زیر سایہ دامن دولت بسر ہو آپ میدان مین نہ جائیے اور جادوگرنیان موجود ہین اگر مین اس کو جو سحر سے نابلد ہون ورنہ سحر کرکے گرفتار کر لیتی قاسم نے کہا لیاقت کے خلاف ہی کہ وہ جوان صاحب شوکت و لیاقت معلوم ہوتا ہی نہین معلوم نقاب کیون چہرے پر ڈالی ہی ملکہ رونے لگین کہا ای شہریار مین کیا کہکے دل کو سمجھاؤن جی چاہتا ہی مین بھی ہمراہ رکاب سعادت انتساب چلون آپ کو تنہا میدان کارزار مین نہ جانے دون اس طور سے ملکہ نے یہ باتین کہین کہ قاسم کا بھی دل بھر آیا ملکہ سے فرمایا کہ ای ملکہ اگر مین اُسکے مقابلے مین نہ جاؤنگا تو وہ جوان بھی صاحب لیاقت و جلالت معلوم ہوتا ہی مجھے طعن و تشنیع کریگا مناسب وقت نہین ہی کہ مین میدان کارزار مین نہ جاؤن تم خاطر جمع رکھو بحال مین فضل خدا شریک حال ہی کیا ملال ہی اگر خدا نے چاہا تو اس مغرور کو زیر کرتا ہون جب ملکہ نے دیکھا کہ شاہزادہ اب نہ رکیگا مجبور ہو گئی کہا صاحب یہ تو آپ سب صحیح و درست فرماتے ہین آپکے مقابلے کی کسکو تاب ہی کون لڑ سکتا ہی لیکن میرا دل نہین قبول کرتا اصل مین دل کی یہ کیفیت ہی نظم

کیا مری آغوش سے نفرت ہو کہ اس بے پیر کو
اسقدر وحشت نہین ہوتی کمان سے تیر کو

کر پسینے سے طلائی لقرئی زنجیر کو
کالبد تیرا بنایا گوندھ کر اکسیر کو

غش کیا موسی نے جب دیکھا تری تنویر کو
آگئی لکنت زبان مین سنتے ہی تقریر کو

کھیلنے مین لگ گئی مٹی جو اسکی چشم پر
کر دیا خاک مذلت رشک نے اکسیر کو

ہون وہ گریان اشک کر دینگے مرقع کو خراب
کھینچنا بے چشم او مانی مری تصویر کو

اس ستانے کہا دیوانہ مجکو ای پری
ڈالدے میرے گلے مین زلف کی زنجیر کو

ضبط مین کرتا نہین آتی ہی غیرت دوستو
کیا بھلا منہ سے نکالون آہ بے تاثیر کو

گر موافق ہوتی ہی تقدیر سب مجھے زاہدا
ترک کرتا ہون کسی تدبیر سے تقدیر کو

ہی بشر گو خاک کا پتلا نہ جانو تم اغافلو
ایک ہی صورت ملی ہی خاک اور اکسیر کو

ہو گیا ہی اسقدر بیقدر عالم مین ہنر
کیا عجب گر عیب سمجھین جوہر شمشیر کو

کیون نگہ ہم خاکسارون پر نہین پڑتی کبھی
خاک تو دہ سے صنم ہی کام ہر دم تیر کو

اس پری رو کے مسخر کرنے مین حیران ہون نہین
ورنہ آسان جانتا ہون دلبری تسخیر کو

کچھ نظر آیا نہ اس غفلت کدے مین غیر حسن
چاہیے یوسف ہمارے خواب کی تعبیر کو

یار کو پہونچاؤن اپنی ناتوانی کی خبر
موقلم درکار ہی مکتوب کی تحریر کو

آسمان پہونچا نہ لوٹن رہنے لگا تیر اداغ
چاہیے رنگ شفق ظالم تری تصویر کو

خط کشتہ ہی ترا ای شمع رو جام آج
کیون نہ مجنون ایک اب مقراض اور گلگیر کو

اوا تو بنا سنگ عبادت ہی حمد و یہ ادعلی
دیکھ لیتے ہین بالا تک ہر سحر تصویر کو

قاسم نے کہا خدا کو یاد کرو انشاء اللہ تعالیٰ میدان کارزار سے ابھی پلٹ کے آتا ہون بہر نوع
سمجھا کر میدان کارزار مین تشریف لائے سکندر لشکر مین کھڑے ہین میدان مین آ کے ٹھہرے صفین
آراستہ ہو چکی تھین نقیبون نے نقابت کی کوکبیت کو کا کہکر ہٹے سکندر نے گھوڑا بڑھایا سلح شوری
دکھلا کے آواز دی یا نبیرۂ صاحبقران میرے مقابلے مین تشریف لائیے آپ کی جرأت کے چرچے
ہنگامے ہین ایک گوشے سے یہ معرکۂ ضیغم شیر شکار بھی دیکھ رہے ہین ہر چند کہ نیرنگ نے اپنے
بیان نہین کیا طریقے سے لشکر کے سمجھ گئے کہ یہ لشکر سکندر کا ہے سکندر نے جو قاسم کو پکارا قاسم نے
مرکب کو صف سے نکالا دو تلوارین حمائل ایک طرف تیغ سحر کش دوسری جانب دوسری تلوار اور
کمان کیانی دوش پر ہزار تیر دن کا ترکش مثل دم طاؤس خود زرین سر پر اس جاہ و حشم سے
سامنے سکندر کے آ کے پہونچے آپسمین تگاور چلی پانچ قدم مرکب سکندر کا اور تین قدم مرکب
قاسم کا پیچھے ہٹا سکندر کی نگاہ جمال بیمثال قاسم پر پڑی حیران جمال و محو دیدار جی مین کہتا ہے
ای سکندر جو کچھ ایرج نوجوان نے کہا تھا اُسکا ظہور ہوتا ہے بالکل میری صورت سے مشابہ ہے
زلفین خلیلی سطوت و صورت و جلالت و رعب و دبدبہ و شوکت سب باتون مین طاق شہرۂ آفاق
دیر تک جمال جہان آرا کو دیکھا کیا قاسم نے کہا او نقابدار کیا مجھے دیکھتا ہے یہ میدان کارزار ہے
زبان شمشیر سے کلام ہونا چاہیے سکندر نے نیزہ اُٹھایا قاسم کو مارا قاسم نے نیزے کو نیزے کی
سنان پر لیا نیزہ چلنے لگا قاسم جہان دیدہ کار آزمودہ سکندر سے بڑے زور و شور سے
نیزہ چل رہا ہے قاسم نے اکثر مقامات پر خانۂ زرہ مین نیزہ رکھ دیا اور فرمایا ای جوان ہوشیار ہو جا
جسم اقدس نور کے سانچے مین ڈھلا ہوا ہے جب سنان نیزہ جسم پر پہونچتی ہے قطرہ خون کا ابھر آتا ہے
صاف ثابت ہوتا ہے کہ تختۂ بلورین پر شنجرف کے نقطے دیے ہین پہر پہر کامل نیزہ چلا آخر قاسم نے ایک
مقام پر گانٹھ کے نیزہ مارا نیزہ ہاتھ سے سکندر کے نکل گیا زمانہ سکندر کی آنکھون مین تیرہ و
تار ہوا بقہر و غضب تمام قبضۂ شمشیر پر ہاتھ ڈالا خبردار خبردار کہکر ہاتھ مارا قاسم نے چاہا تلوار کے
رد کون سکندر نے اس فن سے اندر تلوار کا مارا سپر کو کاٹ کے جو تیغ گرا سر قاسم کا زخمی ہوا
قاسم نے زخم کھا کے ہاتھ تیغ مبارک افراسیابی کا مارا ملحوظ رہے ملکہ طیران و نسیم
وشاہین و گلشن سحر کر رہی ہین کہ سکندر کا زور بڑھائین اور قاسم کا زور گھٹائین تیغ سحر کش
زیب کمر شاہزادہ والا قدر ہے اس وجہ سے سحر تاثیر نہین کرتا لیکن قاسم نے جب ہاتھ مارا اسی قدر
زخم سر پر سکندر کے آیا گھوڑا بھی مارا گیا سکندر نے بیٹھ کے ہاتھ مارا مرکب قاسم کا بھی
مارا گیا اب دونون کو دے دونون آشفتہ شعلہ مزاج سکندر کو یہ غصہ ہے کہ اس جوان
نے نیزہ کیون میرے ہاتھ سے نکالا ہاتھ اسکے قلم کر دونگا قاسم کو زخمی ہو کے ملال اس خواری
مین کشتی ہونے لگی زخمی ہونے پر سکندر کے نسیم بیقرار ہو گئی گھبرا کر اپنے باپ سے کہا اون بابا جان
ہنسنے تو اس مذہب کو ترک کیا روح سامری و جمشید مین تاثیر جاتی رہی کہکر بچ بچیے قاسم نے
لپٹتے ہی زیادہ تیان کرنا شروع کیں جب پکڑ لائے دو چار گھٹنے ایسے مارے کہ زخم سکندر کا زیادہ
کھل گیا زرہ پارہ پارہ لباس خون آلود نسیم نے بڑھکر کچھ اشیاء سے سحر چھیلے نیرنگ نمہار فتار

ضیغم کو خبر دی کہ شاہزادہ قاسم نے اس جوان نقابدار کو دنگ کیا ہی کشتی میں تنگ کیا ہی لیکن ادھر
ساحر بھی موجود ہیں دیکھیے وہ جو رسالدار خود زرین پہنے ہی پڑھ پڑھ کے سحر کر رہا ہی شاہزادۂ قاسم
زیر ہوا چاہتے ہیں ابتک جلالت صاحبقرانی دکھلا رہے ہیں ضیغم کو بہت ناگوار ہوا پلٹ کے طرف
قزاقون کے دیکھا اشارہ دو قزاق پشت اسپ مرکب پر سوار ہجوم رکھے ہیں سب نے گھوڑے جھکائے
کیا پڑاو انکا لوٹ لو برق ترکی جو بجا یا بوق میں آواز تھی ای قزاقان پر شد معلوم ہوا صور اسرافیل پھنکا
لشکر سکندر پر جا پڑے پڑاؤ لوٹنے لگا بیچے بقال قتل ہوئے قزاق لوٹنے کے عادی تھے سب چیزون کا
اٹھالیا عورتون کے ہاتھ کاٹ لیے جو کوئی ہنسلی پہنے تھی سر کاٹا گھوڑے پر لاد لاد کے چلے فریاد فریاد
کی جو صدا بلند ہوئی سکندر نے پلٹ کے دیکھا نقابدار بر بوش پڑاؤ لوٹ رہا ہی قاسم سے کہا ای
شیر بیشۂ صاحبقرانی اب اس وقت معاف فرمایے یہ خیال نہ کیجیے گا کہ میں زخمی ہون کسی حال
میں آپ سے باہر نہیں ہون جس طور سے چاہیے گا مجھ سے مقابلہ کیجیے گا اس نقابدار نے مجھے بہت عاجز کیا کئی
کئی مرتبہ میرے لشکر پر شبخون مار چکا ہی بھگوڑا بھاگ جاتا ہی آج اسکی گردن لونگا قاسم نے چھوڑ دیا
سکندر نے کہا ملکہ پڑاؤ لٹا جاتا ہی طہران نے آگے بڑھ کے گولہ مارا گولہ جو چھپا کئی سو قزاق منہ کے
بل گرے ضیغم نے جو دور سے دیکھا کہ ایک ساحرہ نے سو کیا ساتھ والے گرے کمان کیانی دوش
سے لی تیر کمان میں پیوست کیا تاک کے تیر مارا توڑ کے طہران کے سینے کو پار گذرا طہران جا
گھوڑے سے گری قزاقون نے مہلت پائی اب نسیم نے گھوڑا اٹھایا نسیم و شاہین دگلشن چلے سکندر
کی آنکھون کے نیچے اندھیرا آگیا زانون پر ہاتھ مار کے کہا ہماری تقدیر میں فتاحی طلسم نہیں ہی کیا معین ہمارا
مارا گیا دل پریشان ہوا سکندر نے چاہا تعاقب کرے جواہر نے عرض کی آپ زخمدار ہیں سکندر
نے لشکر کو اشارہ کیا لشکر کو لیکر تعاقب کیا قاسم نے جب دیکھا کہ لشکر سکندر آنکھون سے نابود ہوا
قاسم گھوڑے پر سوار ہوئے چونکہ بر سر منزل تھے اسی وقت لشکر کو تیار کر کے طرف اپنے لشکر کے
روانہ ہوئے عمر گور زاد ختنی واسطے قاسم کے نہایت پریشان تھے خبر پہنچی کہ شاہزادہ آتا ہی
طہماس خان وغیرہ واسطے استقبال کے آئے استقبال کر کے قاسم کو داخل لشکر کیا عمر گور زاد ختنی نے
حال پوچھا قاسم نے سب کیفیت بیان کی کہ غمون میں ڈالکے ہی بچے گئے نسیم نے سکندر سے کہا ای عمر ہمارا
کیون گھبراتے ہی بتصدق خداوند لوح طلسمی کا پتہ لگا کہنے لگے سکندر بولے اسی وقت کوچ کیا زخمدار بھی
ہو گئی کوچ کر کے طرف طلسم نور افشان کے چلے شاہزادۂ خاور سیاہ نے زخم بندی کر کے اپنے
مقام سے کوچ کیا اب لشکر گران شاہزادے کے بھی ساتھ ہی اور [illegible] میں کیسو کشا کا منتظر تھا
کہ انکو اکیلے ملک پر چھوڑ میں ملکہ نے کہا ای شہر یاران میری یون قتل ہوئی باپ یون مارے گئے اب میں
تنہا کسکے بھروسے پر رہونگی لاچار ہمراہ رکھنا پڑا دو کوس راہ طی کی تھی کہ توپ کی آواز کان میں آئی
قاسم نے کہا کوئی قلعہ کہیں لڑ رہا ہی قاسم نے سب لشکر کو اشارہ کیا اس توپ کی آواز پر چلو اسی طرف
متوجہ ہوئے نخلستان سے نکلکر دیکھا ایک قلعہ سر بفلک کشیدہ اسپر ایک بادشاہ جلیل قلعے پر فریاد
شور کر رہا ہی اور ایک پہلوان جنگی قوی تن قوی سن غرو کیے ہوئے قلعے پر جاتا ہی بادشاہ قلعہ
فریاد کر رہا ہی کوئی نہیں مانتا ہی زینے پر لگے جاتا ہی شاہزادۂ خاور سیاہ کو بہت ناگوار ہوا

گھوڑے کو بڑھا کے نعرہ کیا او زنگی سیاہ رو یہ کیسی جرأت ہے وہ فرہاد زباں ہے تو نہیں مانتا اب قدم
آگے نہ بڑھانا یہ کہکے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ قاسم تصنیف مصنف

سنم ابن رستم یل نامور — سنم شیر میدان جنگ و جدل
فریدون حشم رعب اسکندری — فن جنگ من غیرت ساحری
سنم حامل رایت گیر و دار — سنم شیر دل صف شکن پہلوان
سنم قاسم لقد تیغ و ظفر — سنم نعمت خوان جنگ و جدل
ز سیف الملک جنگ خند آشکار — سنم ابن فرزند صاحبقران

زنگی نے پلٹ کے دیکھا ایک جوان آفتاب مثال خورشید جمال مرکب بادرفتار کو اڑائے ہوئے آتا ہے
ہر ایک مقام پر یہی آواز ہے کہ اب قدم نہ بڑھانا ورنہ تیری فوج کو پامال کرونگا زنگی پلٹا آواز دی
او نبیرۂ حمزہ تجھے ان مقدمات میں کیا دخل ہے یہ بادشاہ ملک سلمان زرنگاری ہے ہمارے شہنشاہ
طلسم نورافشان کا خراجگزار ہے مجکو بادشاہ نے واسطے خراج لینے کے بھیجا ہے دو برس سے اسنے
خراج نہیں دیا ہے قاسم نے کہا تیرے بادشاہ سے جنگ کا ارادہ فرہاد فرما رہا ہے تیرا [illegible] کا
تتمہ ہے زنگی نے پلٹ کے نیزہ مارا قاسم نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا نیزہ چلنے لگا گیارہویں
طعن میں قاسم نے اسکا نیزہ نکال دیا زنگی نے ہاتھ تلوار کا مارا قاسم نے وار بچا کے کلائی پر
ہاتھ ڈالدیا اسنے گریبان میں ہاتھ ڈالا کشاکش کے زور ہونے لگے آخر گھوڑے سے وہ کھینچ کے
سے کو دادہ بادشاہ بھی قلعے کو کھولکے نکل آیا اسنے دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ نبیرۂ حمزہ
میری مدد کو تشریف لائے ہیں یہ بھی صف جما کے کھڑا ہے تماشا دیکھ رہا ہے قاسم نے اترتے ہی
جی چھڑوا دیا ایسے دو چار رگڑے مارے سر زمین سے ملا دیا زنگی تڑک کر رہ رہا ہے مگر جان سے اپنی
بیزار ہے دل میں کہتا ہے ای لمعان زنگی دیکھیے اب کیا ہوتا ہے بڑے سخت جوان سے مقابلہ پڑا ہے
پسران حمزہ سب زبردست ہیں جمال جہان آرا پر جب نگاہ پڑتی ہے تو حیران مجال ہو دیدار ہے تا
یہی تمنا ہے کہ دیکھوں اب کیا ہو دن قلیل باقی تھا شام تک لمعان زنگی قاسم سے لڑا شام کو
روک کے کھڑا ہوا کہا ای شہریار آپ مجھسے خوب لڑے مگر دن واسطے لڑائی کے رات واسطے
عیش و آرام کے اب کل پھر مقابلہ ہوگا شب کی ہاری آپ کی جانبازی کون دیکھیگا قاسم نے کہا ای
پہلوان دوران اپنا یہ دستور نہیں اب یا تم ہمکو زیر کرکے پلٹنا یا شاید ہم ہی غالب آئیں اگر تاریکی کا خیال
ہے لشکر تمھارے ساتھ ہے روشنی کو حکم دو رات کا دن ہونا کتنی بڑی بات ہے یہ کیا کوئی کرامات ہے لمعان زنگی
نے اہالیان فوج کو دیکھا اہالیان فوج روشنی لائے سمک یلداقی نے بھی سامان روشنی کا کیا اسی طرح
مقابلہ ہونے لگا رات [illegible] زنگی الجھ الجھ کے لڑا چار پہر رات گذر کے ستارۂ سحری آسمان پر چمکا
اب سب نے دیکھا کہ زنگی الجھ رہا ہے قاسم اسی طرح شیرانہ مصروف جنگ و جدل ہے انکی جرأت
میں کب خلل ہے پھر دن چڑھے لمعان زنگی نے کہا ایک ذرا آخر تعبیر کرتا ہوں سبھی ملحوظ خاطر ناظرین ہے
کہ سپر و شمشیر قاسم کی میدان میں رکھی ہے تیغہ سحر کش بھی پھر رکھا ہے لمعان زنگی سے کشاکش کے
زور ہو رہے ہیں قاسم چاہتے ہیں اب اسکو زیر کریں لیکن دربار سحر العجائب و مصر الغرائب کا
ذکر کیا جاتا ہے کہ عقاب جادو جبکہ یہ خاموش ہو رہے بوقت سحر کام رفیق و امیر آگرما رہے تھے
کسی کے منہ سے نکلا حضور عقاب تمغہ لینے گیا تھا نہیں معلوم اسپر کیا گذری سحر العجائب نے

شمیم ساحری کو آواز دی چلی ہنستی ہوئی نکلی کہا شہنشاہ شاید عقاب جادو کا حال پوچھیے گا میان
عقاب کے پر کترے گئے خدمت ساحری تک پہونچے اس وقت تیغہ سحر کش میدان مین رکھا ہے
قاسم ایک زنگی سے لڑ رہا ہے کوئی ایسا ساحر جلدی کرکے جاکے تیغہ اٹھا کے آپ کے پاس لائے
ابیض جادو دربار سے اٹھا کہا اے شہنشاہ یہ غلام کا کام ہے سحر العجائب نے کہا بہت جلد جاؤ
شمیم ساحری سرداروں سے باتین کرنے لگی سب اپنے اپنے حالات پوچھ رہے ہین جس کسی نے
حال فتح طلسم نور افشان پوچھا چلی ہنس کے چپ ہو رہتی ہے جب کوئی بہت کہتا ہے تو یہ کہتی ہے کہ
ان باتوں کو ساحری جانین ہم نہین جانتے ابیض جادو بلند ہو گیا طرف میدان قلعہ زرنگار
کے چلا ہمصورت ساحری نے پلٹ کے دیکھا ای شہنشاہ کسکو بھیجا سحر العجائب نے کہا ابیض جادو
ہمارا مصاحب گیا ہے چلی نے کہا ای شہنشاہ آپ نے بہت غلطی کی ابیض جادو کا جانا مناسب نہ تھا
کیونکہ قلب ابیض جادو کا صاف نہین ہے تیغہ لیکر آپ کے پاس نہ آئیگا یہ سنتے ہی سحر العجائب
نے میگون جادو سے کہا ای میگون جلدی جاؤ ابیض جادو کو اس طرف پلٹا دینا تم تیغہ
لیکر ہمارے پاس چلے آنا کیونکہ ہمصورت ساحری کہہ رہی ہے کہ دل ابیض کا ہماری طرف
سے صاف نہین ہے ایسا نہ ہو کہ کوئی افتاد پڑے تیغہ ہمکو نہ ملے تو مشکل ہو میگون جادو
چلی دو کوس پر ابیض پہونچا تھا دل مین اپنے سوچ رہا ہے کہ تیغہ سحر کش تو تحفہ نایاب ہے یہ
تیغہ قبضے مین رہے تو طلسم کشا بھی اطاعت کرے بڑے عجز سے مانگیگا ای ابیض چلکر تیغہ
قبضے مین کرو جوہر لیاقت دکھاؤ اپنے گھر مین بیٹھ رہو جب طلسم کشا تشریف لائین یہی تیغہ پناہ دیگا
اسی ذریعے سے طلسم کشا سے ملینگے کہ سامنے سے دیکھا میگون جادو آئی ہے ابیض کو جو ہوا مین
چلتے دیکھا پکار کر آواز دی ای ابیض جادو تمکو شہنشاہ نے یاد فرمایا ہے تمکو تکلیف نہ ہو تیغہ
مین لے آؤنگی ابیض کو یہ سنکر بڑا غصہ آیا کہا اب ہم اس حکم کو نہین مانتے تم پلٹ جاؤ میگون
نے دیکھا ابیض تو آمادہ حرب و پیکار ہے کہتا ہے کہ آپ پلٹ جائیے مین خود جاکر تیغہ لاؤنگا ایسے تحفہ
نایاب کو کیونکر چھوڑوں ایسی عمدہ شے سے منہ موڑوں تم جاکر طلسم کشا کو پکڑ لاؤ بڑا نام ہوگا میگون
نے کہا ای ابیض حکم شہنشاہ نہین مانتے ابیض نے کہا ایسے حاکم کا نہ ماننا مناسب ہے بی بی میگون
پلٹ جاؤ میگون نے دیکھا ایسا نہ ہو فساد ہو کہا کیون ای ابیض مین ہی جاکے شاہ سے کہہ دون
ابیض نے کہا مین نہ پلٹونگا یہ کہکے پرواز پیدا کیے طرف میدان زرنگار کے چلا دل سے
باتین کرتا ہوا کہ جب تیغہ میرے پاس ہوگا طلسم کشا ہماری خواہش کریگا میگون سوچی کہ اب
اگر مین پلٹ کے خدمت شاہ طلسم مین جاؤنگی تو وہ فرمائینگے کہ تو نے کیون جانے دیا مین چلکر
الگ سے دیکھون کہ ابیض کیا کرتا ہے یہ سوچکر ایک طائر کی شکل بنکر ملی ابیض سے الگ الگ
دل مین کہتی ہے ہم شبیہ ساحری کا کہنا شاید تخت نشین ہوا ابیض کے دل مین فساد ہے شاید
ابیض کا چراغ عقل روشن سالکان مسلک ساحری کا رہزن ہوا یہان شاہزادہ خاور سیاہ
سے زنگی کو اٹھا کر مارا چاروں شانے چت گرا کر چھاتی پر سوار ہوے سمک بنگاہ غرور دیکھ رہا ہے
قاسم نے کندہ زانوں دبا کر کہا ای لمعان چمک دکھا چکے اب اطاعت مین کیا کہتے ہو لمعان نے کہا

ای شہریار میری یہی شرط تھی کہ جو مجکو زیر کرے مین اُسکی اطاعت کرون قاسم نے چھوڑ دیا لمعان
قدمون پر گرا قاسم نے سر سینے سے لگایا کلمۂ طیبہ زبان معجز بیان سے ارشاد فرمایا لمعان کلمہ پڑھکر
بصدق مسلمان ہوا تب قاسم نے سلاح میدان کارزار مین رکھے ہوئے ہین خیال ہوا کہ جسم پر
آراستہ کرون لمعان طرف فوج کے متوجہ ہوا پکار کر آواز دی یارو مین نے لات و منات پر
لات ماری مذہب اسلام قبول کیا جن صاحب کو مسلمان ہونا ہو وہ شریک ہون نہین تو ہمارے
لشکر سے نکلجائین سب اہالیان فوج نے آواز دی ہم آپ کے تابعدار ہین جو مذہب آپ نے
قبول کیا وہی ہمکو بھی منظور ہی آپ کی رفاقت سے ہم خوش ہین سمک نے دوڑکے قاسم کے
ہاتھ چوم لیے کہا ای شہریار کیا سردار ملا ہی قاسم بھی خوش ہو رہے ہین کہ ابھین آکر بیہوشیا
اسنے دیکھا حقیقت مین تیغہ سپر پر رکھا ہی قاسم سمک سے باتین کر رہے ہین ابھین تڑپ کے گرا
تیغۂ سحرکش اٹھا لیا سمک نے جو پرچھائین دیکھی کہا ای شہریار غضب ہوا ساحر تیغۂ سحرکش
لیے جاتا ہی جب تک قاسم جھپٹے وہ تیغہ لیکر بلند ہو گیا آسمان پر جا کے نعرہ کیا منم ابھین جادو
فرستادۂ شہنشاہ طلسم نور افشان دور سے میگون نے بھی یہ معاملہ دیکھا قاسم تڑپکر رہگئے
سمک بیقرار ہو گیا کہا ای شہریار بڑا غضب ہوا تیغۂ سحرکش ساحر لیگیا قاسم نے کہا از صد فتنہ
با پرش کہان جھیلنے پھرین حقیقت مین شاہان طلسم نور افشان ہمہ جان و ہمہ گر ہین قلعۂ طلسمی
سے بیٹھے ہوئے سب حال دیکھ رہے ہین سلمان زرنگار بھی قریب شاہزادۂ خاور سیاہ کے
آیا عرض کی ای شہریار خوشا نصیب کہ حضور نے غلام کو سرفراز کیا امیدوار ہون کہ قلعے مین
تشریف لے چلیے قاسم نے کہا ای بادشاہ جمجاہ اگر مجسے محبت ہی تو دین اسلام قبول کرو سلمان
نے عرض کی ای شہریار آپ کے قدمون کی قسم کھاتا ہون کہ جب لمعان زنگی نے مجھے پیٹ لیا
تو دل سے مین نے کہا کہ ای آسمان کے خدا اے نادیدہ میری مدد کر دل سے دعا مانگ رہا تھا
کہ صحرا سے گرد اڑی آپ ظاہر ہوئے دل کو یقین ہوا کہ خدا ای خدا اے نادیدہ کی برحق ہی
قاسم نے کلمہ پڑھایا سلمان زرنگاری بصدق دل مسلمان ہوا لمعان زنگی و بادشاہ
داخل قلعۂ زرنگار ہوئے تمام رعایا واسطے تماشا دیکھنے کے آئی جادو ملکہ زرین گیسو کشا کا
قاسم کے ساتھ ہی تمام سوار و پیدل گھیرے ہوئے قضاے کار ملکہ الماس گلنار پوش
دختر سلمان اپنے محل مین بیٹھی ہین کہ کنیزون نے خبر دی آج عجب طرح کا معرکہ ہوا لمعان
نے آکے آپ کے [illegible] کو گھیرا تھا نبیرۂ صاحبقران فرزند رستم یعنی قاسم نوجوان مدد کو
آئے لمعان زنگی کو زیر کیا آپ کے باپ بھی بصدق مسلمان ہوئے اب شاہزادۂ والا قدر
قلعے مین آتے ہین تمام اہالیان شہر واسطے تماشے کے گئے ہین ملکہ الماس نے کہا ہم بھی ذرا
تماشا دیکھنے کے جائینگے چوک مین جو مکان شہنشاہی ہی اُسکو چلکر جلد آراستہ کرو کنیزین
سوار ہو کے گئین مکان جا کر آراستہ کیا ملکہ اکثر حسین آفرین اول دیکھا فوجین شاہی جاتی ہین
اسکے بعد لمعان زنگی چوب و چماق ہاتھ مین لیے ہوئے مثل فیل مست جھومتا ہوا ملکہ نے جو
لمعان زنگی کو دیکھا کہا کیون صاحبو اس دیو کو کیونکر زیر کیا ہوگا کنیزون نے کہا واری

دس پہر کشتی ہوئی لیکن شہزادہ اسپر غالب آیا الماس کو حیرت ہوگئی ایک طرف سے دیکھا ہزارہا
کماریاں ماہ پیکر بھاری بھاری لہنگے پہنے ہوئے دریاے زیور مین غوطہ مارے ہوئے چند ناطق بجاتے
ایک عیار پاے پر محافے کے ہاتھ رکھے ہوئے کنیزون نے کہا واری یہ محافہ ملکہ زرین گیسو کشا
دختر کیوس مردار خوار کا ہی یہ معشوقہ شاہزادہ والا قدر مین مشہور ہی کہ حسن وجمال مین رشک
بدر ہین ملکہ حیران محافے کو دیکھنے لگین ہنسکر کہا کہ یہ کمو صاحب انکا بڑا چاہ و پیار ہی محافہ
ساتھ رہتا ہی کنیزون نے کہا کہ حضور ہمنے سُنا ہی کہ یہ مدت تک عاشق رہین کسی وجہ سے ملاقات ہوئی
ماں باپ انکے مارے گئے تب شاہزادے کو انکے حال پر رحم آیا محافہ اپنے ساتھ رکھا ایکطرف سے
اپنے باپ کو دیکھا کہ تاج پہنے ہوے چوب وچماق ہاتھ مین انتظام آمد شاہزادہ خاور سپاہ
کرتے ہوئے چلے آتے ہین اب ملکہ بغور دیکھنے لگین سب دوکاندار جھک جھک کر سلام کر رہے ہین
قاسم دونون ہاتھون سے جواب سلام دیتے ہوئے ایک ایک سے بخُلق واخلاق مزاج پوچھتے ہین
سلمان زرنگاری سب کے نام بتاتا جاتا ہی جمال جہان آرلے خاور سپاہ دیکھکر ملکہ کو
تاب نہ رہی بیقرار ہوکر پکار اُٹھین ارے صاحبو حقیقت مین یہ شیر تو بیمثل و بے نظیر ہی حقیقت
مین ایسے شیر نگاہ سے نہین گذرے اپنی تو یہ کیفیت ہی نظم

رو گئے کتنے ہین جسکو سب وہ تن ہین خار ہین — آدمی کے صورت ہا ہی مان مین خار ہین
غیر تو کا ہے کو تیری انجمن مین خار ہین — ان ہین بس ایک ای گل اس چمن مین خار ہین
یہ گل رخسار کی پھیلی ہی گلشن مین بہار — پھول ہین ای رشک گل جتنے چمن مین خار ہین
سبزہ خط سے بہار حسن دونی ہوگئی — خار نہین گالون پہ گل ہاے سمن مین خار ہین
ای گلو گنج لحد مین صورت راحت کہان — رنج دینے کو جو پیری تنگ کفن مین خار ہین
سینۂ عاشق پہ پھیرے پھیر کر وہ ہاتھ کو — رہ گئے ہین یا تمھارے تن بدن مین خار ہین
کیا ہوا اس رشک گلشن کو جو گھر سے ہین غیب — قرب گل دیکھو ہزارون ہی چمن مین خار ہین
ہجر گل مین آ رہا ہی جان پہ دیکھ خدا غلام — مین یہ سمجھا دامن چرخ کہن مین خار ہین
خشکی لب مانع گفتار ہوتی ہی صنم — یہ زبان عاشق تشنہ دہن مین خار ہین
چبھتے ہین ہاے لطف مین صورت مژگان یار — کم نہین ہین نیشتر سے جتنے چمن مین خار ہین
جسم نازک مین چبھے جاتے ہین کانٹون کی طرح — کو کہ گو وبھی دامن گل پیرہن مین خار ہین
وصل مین ملتے جو چشم مین تیز باز و چھل گئے — تلکر دی ہی یا تمھارے نور تن مین خار ہین
دل مین ماسہ کے کھٹکتے ہین ترے مضمون جولکھ — ہون مین حیران کیا مرے شعر و سخن مین خار ہین

کنیزون نے عرض کی حقیقت مین ایسے صاحبان سطوت و شوکت ولیاقت نگاہ سے نہین گذرے
مگر یہ شاہزادی کیا صاحب نصیب ہی کہ اپنے شاہزادے کے ساتھ رہتی ہی جب سواری شاہزادہ کی
سامنے سے نکل گئی ملکہ کو پسینہ آگیا اعضا کانپنے لگے چہرے پر ہوائیان کنیزون نے عرض کی
واری خیر تو ہی ملکہ نے ٹھنڈی سانس بھری کہا صاحبو جس بات کو عیب جانتی تھی اسی کا سامنا
ہوا چاہتا ہی حقیقت یہ ہی کہ ایسے صاحبان شوکت ولیاقت کوئی دیکھکر کیسا کہ لمعان زندگی

انھون نے زیر کیا میرے والد کے بیان کیسے کیسے پہلوان نوکر ہین کوئی سامنا نہ کرسکا زور مین طاقت مین اپسے بینظیر مقبول بارگاہ خدا صاحب جاہ چہرہ رشک بدر اس وقت طبیعت حاضر نہین ہی اس شاہزادے سے کیونکر ملاقات ہو کنیزون نے کہا حضور اس ملکہ کی مصاحب کوئی صنم جادو نامے وہ قاسم پر جبر کرتی تھی انھون نے اپنے باپ کے خزانے سے تیغ سحر کش چرایا اُسی تیغے سے صنم جادو کو مارا پھر ملکہ کے ماں باپ مارے گئے قاسم کے ساتھ احسان کیا تھا ملکہ نے کہا مین صورت اس نازنین کی دیکھا چاہتی ہون عرض کی دارا ی متصل ڈیوڑھی خاص بازار جا کر اُتری ہین کل ملاقات کو تشریف لیجلیے آہ کرکے کہا کل تک زندگی کا ہیلو ہی آٹھ پہر کیونکر گذرینگے یہ پہاڑ سا دن کیونکر بسر ہوگا جو کچھ دل پر گذرتی ہی اُسکو کیا بیان کرون چشم زدن مین یہ کیفیت دل کی ہوگئی جی چاہتا ہی گریبان چاک کرون دل کو اشتیاق ہی قبر قیس مجنون پر جاؤن اُنکی قبر پر فاتحہ پڑھون اور عرض کرون کہ اے استاد والا نژاد آپ پر عشق لیلی مین کیا گذری سنا ہے کچھ جواب ملے فرہاد نے اپنی جان شیرین گنوائی سنگدل مشہور ہوا یون پہاڑ کو کاٹا مجھ سے بات کرنا بھی پہاڑ ہی دیکھون تقدیر کیا دکھائے کنیزین سمجھاتی ہین واری اپنے کو سنبھالیے کسی کو یہین لطف نہین ملا فرہاد نے کیا پھل پایا پہاڑ سے سر ٹکرا کے مرا تیشہ سر پر مار لیا عاشقون مین مشہور ہوئے قیس مجنون کہلائے اب کوئی نام بھی نہین لیتا حضور اس کرچے مین نہ جائین ملکہ نے کہا صاحبو مین کیا کرون دل قابو مین نہین گویا پہلو سے نکلگیا قلب کو دھڑکن روح کو قفس جسم مین گھبرائی ہی دیکھون تو کیسے کے دھڑکنے کی آواز آئی ہی کنیزون نے جوش و خروش دیکھکر منھ پیٹ لیا ایک کنیز نے کہا واری اگر حکم ہو تو مین اپنے کو تا بہ خاور سیاہ پہونچاؤن آپ باغ مین بُلا کے لاؤن ملکہ نے منھ پیٹ کے کہا ہی یہ اور زیادہ ذلت ہی مرد دے پر ثابت ہو کہ عورت ہم پر جان دیتی ہی کتنا مغرور ہوگا جو کام ہی زرین گیسو کشا نے کیا یہ کام مستورات پردہ نشین کا نہین ہی اپنے ماں باپ کی آبرو ڈھوئی اپنے کو دریا ے معصیت مین ڈبویا بازاری عورتین ایسے کام کرتی ہین ہمسے تو یہ نہ ہوگا تڑپ تڑپ کے جان دینگے اپنے پاس بلا تکلف نہ بلائینگے ماں باپ کو اختیار ہی اپنی خوشی سے جہان چاہین شادی کردین مگر زرین گیسو کشا سے ضرور ملاقات کرینگے اے سکھیو جین تم نے اُس عورت کو دیکھا ہی کہا واری مین نے دیکھا نہین سنتی ہون کہ بہت حسین و جمیل ہین ملکہ نے کہا اُنکو یہ زیبندہ نہ تھا کہ باپ کے یہان سے تلوار چُرا لائین تیغہ لیکر دوڑی گئین بڑا کمال کیا ماں باپ کو قتل کرایا ہر چند میرے دل کی یہ حالت ہی عجب کیفیت ہی نظم

جسم مین موجود ہی کیفیت میخانہ آج ۔۔۔ روح مثل بادہ تن ہی صورت پیمانہ آج

دیدے کے قابل نہین ہی محفل رندانہ آج ۔۔۔ دختر رز کو لیے ہو گود مین پیمانہ آج

بیخودی آغوش ہی مین کر رہی ہی مستیان ۔۔۔ ہی خیال یار سے ہو دل ہی مرا بیگانہ آج

سنکھنے پہلے ہی کیفی ہم نگاہ مست سے ۔۔۔ لب تک آنے بھی نہین پایا لب پیمانہ آج

بلکہ زاہد اسقدر چل سو ے میخانہ چلین ۔۔۔ دیکھ لے تو بھی بہار صحبت رندانہ آج

دل منور ہی خیال عارض پرنور سے ۔۔۔ مطلع خورشید تابان ہی مرا کاشانہ آج

خون ہو کر بہی ٹپکتا ہی دہان زخم سے
پہٹ نہیں سکتا وہ کی ہی بخیہ دوزی شوق نے
محتسب نے آکے محفل کو نمازی کر دیا
روح اپنا گھر سمجھتی ہی تو عشق اپنا مقام
زلف مین ہنگام آرایش نہان ہو جائیگا
الالتیام زخم کر دیگی یہ آرایش تری
جل رہا ہون وصل مین بہی شعلۂ رخسار سے
یاد کرتا ہی تصور بہی جمال یار کا
چشم پر روشن زمانے مین بشر مشتاق ہین
شمع بالین کی تمنا ہی نہ پروا سے چراغ
بعد مدت آمد آمد ہی عروس مرگ کی
جلگیا پروانہ دیکھو ایک ہی انداز مین

غزل فرمایش احباب سے لکھی نسیم

بن گیا ہون مین شگاف پہلوے پیمانہ آج
ہی دہن گویا کہ چپ ہون لب پیمانہ آج
جھک گئے خم گر پڑا سجدے مین ہر پیمانہ آج
دو کمین ہین ایک قصر جسم مین ہمخانہ آج
جسم سو پیدا کریگا استخوان شانہ آج
چاک گیسوای صنم بہر دیگا چاک شانہ آج
بنگئی تقدیر میری قسمت پروانہ آج
دل کو حاصل ہی مرے تکلیف معشوقانہ آج
تا زمانان ہو گیا شاید مرا افسانہ آج
بیکسی دکھلا رہی ہی ہمت مردانہ آج
جلوۂ مدفن دکھاتا ہی مرا کاشانہ آج
یار سے کی شمع کو تعلیم معشوقانہ آج
ورنہ یہ سودا سے بچا اپنے سر مین تھا نہ آج

اسی جلال پر ملال سے سوار ہو کر اپنے باغ مین آئین یہان جب شاہزادۂ خاور سیاہ آئے ایک قصر معقول واسطے ملکہ زرین گیسو کشا کے خالی کر دیا اُسمین ملکہ زرین گیسو کشا اُترین چوبدار خان قلماقنیان ترکنین حبشنین در دولت پر حاضر ہین ملکہ زرین گیسو کشا بدولت و فیروز بخت سلمان نے سامان عیش و نشاط وہان بھیجدیا ملکہ نے مکان کو آراستہ کرایا ملکہ بڑے تکلف سے اُس قصر مین داخل ہین سلمان زرنگاری جب محل مین آیا بیٹی نے پوچھا کہ یہ والد یہ کیا معرکہ گذرا بادشاہ نے سب معرکہ بیان کیا اور یہ بھی بیان کیا کہ ناموس شہریار کا اس قصر مین داخل ہی ملکہ نے کہا باجان ہم بھی اُنکی ملاقات کو جائین بادشاہ نے کہا تمہاری مہمان ہین ضرور جاؤ دعوت کرو دعوت کا نام سنکر ملکہ خوش ہو گئین کہا مین پیغام کیونکر دون کہا بیٹا جلد ارباب ناظر کو حکم دو کہ وہ جائے اور جا کر پیغام دے یہان محل مین تیاری کرو کاسنون کو بلواؤ اسی طرح سامان دعوت کرو وہ بھی شاہزادی ہین ملکہ کو بہلوا کر کہا حضور مجکو عدم فرصت ہی حضور پیغام کر دین تو بڑا احسان ہو بادشاہ نے کہا بیٹا مین آج کہلا بھیجونگا خود شاہزادے سے عرض کرونگا کیا عجب ہی جو غلام نوازی فرمائین یہ فرما کر بادشاہ باہر آئے شاہزادۂ خاور سیاہ سے دست بستہ عرض کی کنیزین بھی چاہتی ہین کہ جمال بے مثال ملکہ کو دیکھین دختر حقیر کی ملکہ الماس گلنار پوش چاہتی ہین کہ ملکۂ عالم کی دعوت کرین قاسم نے کہا کیا مضائقہ ہی کہا حضور فرما دین کل جلوہ فرما ہون قاسم نے کہا مین کہدونگا شب کو قاسم محل مین آکے ملکہ سے ذکر کیا کہ دختر بادشاہ تمہاری ملاقات کی مشتاق ہین تمہین دعوت مین جانا ہوگا ملکہ نے کہا مین ضرور حاضر ہونگی اگر وہ میری مشتاق ہین تو مین بھی اُنکی مشتاق ہون دوسرے دن صبح کو ناظر محافہ لیکر در دولت پر حاضر ہوئے ایک ناظر اندر آیا ملکہ عالم کو سلام کیا

عرض کی مجھکو ملکہ الماس گلنار پوش نے بھیجا ہی آپ کی مشتاق ہین قدم میمنت لزوم سے آپکے
کاشانے کو منور فرمایئے ملکہ نے کہا ہم شہریار سے پوچھ لین یہ کہکے قاسم کو بلوایا قاسم نے کہا ملکہ
بسم اللہ دلشکنی کسی کی ہمارے مذہب مین جائز نہین بہت خلق سے پیش آنا آئی کنیزون کو
خلعت دینا اور اسباب ضروری اپنے ہمراہ لو ملکہ نے کئی سوکشتیان خلعت کی مسند پر چیچا ہر
کے اپنے ہمراہ لیے لمعان زنگی کو حکم ہوا ملکہ کے ہمراہ جاؤ ملکہ سوار ہوئین لمعان زنگی
انتظام کرتا ہوا سواری کے ساتھ چلا نقارے پر چوب پڑی ملکہ کے کان مین آواز جو نقارے کی
پہونچی کنیزون نے کہا واری سواری آتی ہی حضور بڑے اہتمام مین لمعان زنگی جو لشکرکشی
کرکے آیا تھا انتظام کرتا ہوا آتا ہی بازار مین حکم ہی سب دوکانین بند کردو عصمت کا ملکہ کو بڑا
پاس ہی تمام شہر کی عورتین تماشا دیکھنے کو آئی ہین مردون کو حکم ہی کہ کوئی اپنے اپنے مکان سے
نہ نکلے ملکہ بھی کوٹھے پر آئین دیکھا بڑے کروفر سے سواری آئی ہی لمعان زنگی اہتمام کرتا ہوا
کوٹھون پر عورتون کا ہجوم عورتون نے چار پائیان کھڑی کی ہین کسی نے کسی کے بازون سے
سر نکال لیا کسی نے کسی کے کاندھے پر سر رکھدیا ہمہ تن آنکھین ہی آنکھین معلوم ہوتی ہین
ملکہ کوٹھے سے اُترین دل تو استقبال کو نہ چاہتا تھا مگر چونکہ مہمان بلایا ہی ڈیوڑھی مین آگئے
تھے ملکہ زرین گیسو کشا محافے سے اُترین بسم اللہ الرحمن الرحیم کی صدا بلند ہوئی ملکہ الماس
نے ہاتھ بڑھایا ہاتھ تھام کے اُتارا صورت زیبا کو دیکھکر حیران ہوگئین سراپا کو دیکھ رہی ہین
جی مین کہتی ہین اُسی شہریار کے یہ لائق ہی کبھی جمال جہان آرا اے ملکہ کو دیکھتی ہین کبھی دل ہی
مین اپنے چہرۂ زیبا کو دیکھا خیال مین آیا کہ کیا مجھسے زیادہ خوبصورت ہی صرف چہرے کا چھلاوے
دریا سے جواہر مین غرق قدم بقدم زر نثار ہوتا ہی جواہر نثار ہیان آوازین لگاتی ہوئین جب ملکہ آگے
تو ملکہ چپ ہو جاتی ہین خیال مہمان نوازی سے کنیزون کو اشارہ ہوتا ہی ہر مرتبہ سونے چاندی کے
پھول لٹتے ہین اس عظم و شان سے لیکر داخل بارہ دری ہوئین سب سامان دعوت آگے مہیا ہو
کنیزان زرین پوش بھاری جوڑے پہنے محفل مین آئین ناچ گانا شروع ہوا ایک کنیز شوخ و طرار
موسوم بہ گلعذار سامنے بشکر چلنے لگی اور یہ غزل شروع کی نظم

| | |
|---|---|
| لالۂ بیداغ جھسا کوئی گلشن مین نہین | ایک بت اس حسن کا دیر برہمن مین نہین |
| یاسمین مین عالم اُس رُخ کی صباحت کا کہان | جو ملاحت خال مشکین مین ہی سوسن مین نہین |
| باغ ہی بے یار اپنی آنکھ مین ماتم سرا | اشک ہین شبنم کے قطرے گل کے دامن مین نہین |
| فصل گل مین سامنا چاک گریبان سے ہنوز | ہی نگہ بہ بین بکھیہ شخے جتتم سوزن مین نہین |
| خط کو رکھوا کر نہ کر اندھیر اے خورشید رو | تیرہ و شب ہی روشنی جب نور روشن مین نہین |
| شہر سے جاتا ہون مین دیوانہ صحرا کی طرف | سنگ نیرے اب کسی لڑکے کے دامن مین نہین |
| نیرے دیوانون کو نفرت تھا ہر آرائی سے کی | پاؤن مین بیڑی نہین ہی طوق گردن مین نہین |
| پاسبان کہدو اسکے پھلوا دین ہین اس سفاک نے | عاشقون کے مردے اپنے اپنے مدفن مین نہین |
| جلوۂ خورشید کر جاد نگاہ آسپر کا برق | قطرۂ شبنم جلن والے اپنے خرمن بیچ نہین |

پھنسنے کی پھانسی ہے بلا حلقہ ہین زلف یار کے	ابروون کی کج ادائی تیغ رہزن مین نہین
چشم بد مین کا نہین اندیشہ حسن یار کو	کونسا ہے حرز جو بازو کے جوشن مین نہین
گھر مین اس خورشید رو کے رہتی ہے مانند صبا	ذرے کو پروا اگی آنیکی روزن مین نہین
بے مہری کرتے ہین کافر عاشقون کو اپنے ذبح	جوہر قصاب کس طفل برہمن مین نہین
آب کے بدلے شراب سرخ نہرون مین بہا	باغبان جو پھول ہے وہ تیرے گلشن مین نہین
سنگ کے سجدے کا میرے سر کو سودا چاہیے	محو یاد دوست مین ہون فکر دشمن مین نہین
موم کے مانند ہے ہر چند جسم انکا گداز	سینے کی سختی جو ڈھونڈھو سنگ آہن مین نہین
اشتیاق تیغ قاتل کا نہ کر آتش جہان یرجم	جان کو دل بھیجتا کس روز گردن مین نہین

ملکہ زرین گیسو کشا نے پلٹ کے دیکھا کہ غزل عاشقانہ جو گانے لگی ملکہ الماس کی آنکھون
سے آنسو جاری ہوئے ہچکی لگ گئی ملکہ زرین گیسو کشا نے پوچھا بہن تم اسقدر کیون بیقرار ہو
ملکہ الماس نے سر جھکا لیا جب ملکہ نے بہت پوچھا تو ٹھنڈی سانس بھر کے کہا کہ آپ کو خدا نے
صاحب نصیب کیا ہے آپ کے سامنے کیا ذکر ہین ایسے کلمات ملکہ نے کہے کہ ملکہ زرین گیسو کشا
سمجھ گئین کہ یہ کسی پر عاشق ہین اپنے ڈوپٹے سے آنسو پاک کیے اور کہا بہن خدا تمھاری مراد
پوری کرے مگر افسوس ہے کہ تم نے حال مفصل نہ بیان کیا ملکہ خاموش ہو رہین کہ پہر رات گئے تک
جلسہ رہا دو پہر رات گئے ملکہ زرین گیسو کشا گھبرائین یاد آیا کہ اب شاہزادہ محل مین آیا ہوگا
بیقرار ہو کے کہا کہ تو اب ہم رخصت ہونگے ملکہ الماس نے کہا آج شب کو اسی مقام پر
رہیے ملکہ زرین نے جواب دیا کہ شہریار کو تکلیف ہوگی ملکہ الماس کو ناگوار ہوا دل مین
کہتی ہین کہ بے دھڑکے کے چین نہین ہے مگر قضائے کار لمعان زنگی جو یہان مسلمان ہوا ملازم
شاہان طلسم کا ہے قلعہ اشراقیہ مین ملک اشراق شاہ فنون سپاہ گری مین نہایت طاق ہے
نیزہ ہلانا خوب جانتا ہے لمعان زنگی نے بھی اسی سے نیزہ ہلانا سیکھا ہے چند سوار جو یہان سے بھاگے
قلعہ اشراقیہ مین آئے ملک اشراق بارگاہ مین بیٹھا تھا اُن سوارون نے آکر فریاد کی پوچھا
ارے کیا ہوا کہا حضور لمعان زنگی جا کر قلعہ زرنگار پر لڑے نبیرہ حمزہ کے ہاتھ سے زیر ہو کے
مسلمان ہو گئے اور سب بھی مسلمان ہوئے ہمکو منظور نہ ہوا کہ بولنے دو سو خداوندون کو چھوڑین
اشراق نے زانون پر ہاتھ مارا اور پوچھا کہ نبیرہ حمزہ وہان کیونکر آیا کہا حضور راہ جاتے تھے
ہنگامہ سنکر ادھر بھی آ گئے اس وجہ مین مقابلہ ہوا ملک اشراق شاہ نے اُن سوارون کو
اُترنے کا حکم دیا آپ تخلیے مین آکر بیٹھا شادان صبا رفتار عیار اسکا جو دربار مین آیا پوچھا
شہنشاہ کہان ہین ملازمون نے کہا نہین معلوم کیا صدمہ پہنچا کہ تنہا جا کے بیٹھے ہین ایسے
ملول و حزین ہین کہ کسی کے آنیکا حکم نہین شادان سایہ پرورش ہین ہے گستاخ بھی ہے یہ کمرے
مین آیا اشراق نے پوچھا کون کہا غلام آپ کا شادان کہا باہر ٹھہرو اُسنے کہا غلام ضرور
حاضر ہوگا کیا ہوا جو آئینہ رخسار پر گرد ملال ہے اشراق نے آنکھون مین آنسو بھر کے کہا اے
یار شاطر تجکو بار خاطر کیون چیہا کہ آج صدمہ عظیم گذرا ہے شادان بیان نہین کر سکتا

پھر چوبے ہوا میں اُڑ رہے ہیں سعان زنگی کی فوج کے جادو قلعے میں نہیں سما سکتے بیرون قلعہ
اُترے ہیں پھرتا پھرتا لوگوں سے پوچھتا ہوا ادل اُس قصر پر آیا جہاں ملکہ زرو کش میں اُس
قصر کے دروازے پر آیا پوچھا آج یہاں کیوں سناٹا ہے کسی نے بیان کر دیا کہ ہماری ملکۂ عالم
دعوت میں ملکہ الماس کے یہاں تشریف لے گئی ہیں عیار طرار ہے سنتے ہی بھاگا در باغ پر آ کے
پہونچا ملکہ زرین گیسو کشا سوار ہو رہی ہیں کچھ کہاریاں اندر جاتی ہیں کچھ باہر آتی ہیں دیکھا
اسنے کہ یہی موقع ہے ایک کہاری کی صورت بنکر اندر پہونچا ہے یہ عیار طرار ہے ایک کنیز کو
بیہوش کر کے کنارے ڈالدیا اُسکی شکل بنکر انتظام کرنے لگا ملکہ زرین گیسو کشا سوار ہوگئیں
بعد اُنکے جانے کے ملکہ الماس بارہ دری میں آ کے بیٹھیں اب غم کی اور زیادہ ترقی ہے جب
خیال آتا ہے کہ ہائے یہ عورت اُس شریر کے پہلو میں بیٹھتی ہے ہائے کیا کروں اس سوچ میں بیٹھی ہے
شادان جو اندر آیا جمال جہان آرائے ملکہ پے جو نگاہ پڑی ہوش و حواس پراگندہ ہوئے
جی میں کہتا ہے کیونکر بادشاہ کا غیر حال نہ ہو ایسی محبوب مرغوب خوش اسلوب حقیقت میں
نہیں معلوم بادشاہ کے دل پر کیا گذرتی ہوگی اب جا بجا پھرنے لگا باورچی خانے میں پہونچا
کھانے میں جلکے بیہوشی ملائی پانی میں جا بجا بیہوشی ملاتا پھرتا ہے جہاں پانی پایا بیہوشی میں
ملادی جہاں کھانا پکتا دیکھا وہاں پہونچا وہی کھانا سب کو تقسیم ہوا کنیزوں نے ملکہ سے
عرض کی ملکہ نے کہا میں کھانا نہ کھاؤنگی پلنگ پر جا کے بیٹھیں بکر ملول دل میں یہی خیال ہے
کہ کیوں اے الماس یہ کیا معرکہ ہے یہ کیا خواب پریشان دکھا دیا ہے اسکی کیا تعبیر ہوا موت
دامنگیر ہے جب رات کم رہی سب کنیزیں جا بجا بیہوش ہوئیں جب سناٹا ہوا شادان نے
اوپر آ کے دیکھا شمع ہائے مومی و کافوری روشن ہیں سب گل کیں پاؤں کی آہٹ جو ہوئی
ملکہ نے آنکھ کھولکے دیکھا ایک سیاہ پوش آتا ہے ملکہ نے کہا کون شادان پیچھے ہٹا
ملکہ نے جب زیادہ آواز دی دیں خواصوں کے نام لیے کسی نے صدا نہ دی ملکہ الماس
خود اُٹھیں باہر کوئی دو چار حبشنیں جو جاگتی تھیں آواز سنکر پوچھا ملکۂ عالم کیا ہے کہا ایک
سیاہ پوش جاتا ہے حبشنیں دوڑیں شادان دیوار کو دکے بھاگا قفلے کا ر بیرون باغ
فوج قاسم زرو کش ہے سماک ملیدا فی طلایہ دے رہا ہے سماک نے آواز سُنی کہ حبشنیں
غل مچا رہی ہیں ارے چور جاتا ہے سماک نے جھپٹ کے دیکھا ایک سیاہ پوش دیوار باغ سے
پھاندا سماک نے اُسکا پیچھا کیا عیار بھاگا جب صحرا میں پہونچا سب تو رہ گئے سماک ملیدا فی
چلا آیا شادان نے پلٹ کے کہا اے شخص تو کیا مجھے ملوہ سمجھا ہے چلا ہی آتا ہے یہ کہکے پلٹ پڑا
جانتا ہے میں عیار ہوں جھکائیاں دیکر مار ڈالونگا سماک تیغ کھینچکر جا پڑا اب جو شادان نے
تلوار چلی سماک خالیاں بھی دے رہا ہے تلوار کو گانٹھ لیتا ہے ہر چوٹ کا جواب دیتا ہے
اب تو شادان گھبرایا چاہتا ہے بھاگ کے نکلجاؤں سماک نے للکار کے آواز دی میں
سمجھ گیا تو عیار ہے یہ حقیر فرزند عمرو نامدار ہے تجھ ایسے ہزاروں میرے شاگرد ہیں اب
میرے ہاتھ سے بچکر کہاں جائیگا ایک مقام پہ ٹھہر کر شادان نے تیغچہ مارا کہ دونوں پانو

سمک کے آزاد ہون سماک نے جست کی شاخ نخل سر پر لگی سمک گرا اسنے جھپٹ کر حباب بیہوشی مارا
سماک بیہوش ہوا اسنے مشکین باندھین ایک سوار پیچھے چلا تھا اُسنے دور سے دیکھا کہ سمک کی
ایک عیار مشکین باندھ رہا ہی اسنے پکار کے آواز دی ارے تو کون ہی ہمارے آقا کے عیار کی
مشکین باندھتا ہی اسنے پکار کے کہا منم شادان صبار فتار عیار ملک اشراق شاہ
آیا تھا ملکہ الماس کو لینے مگر یہی شکار ملا یہ کہکے پشتارہ لے بھاگا سوار روتا پیٹتا
لشکر مین ہلڑ ہی کہ ایک چور ملکہ الماس کے باغ مین آیا تھا سمک اُسکے پیچھے گیا وزدشبگرد
واہتا بان جا کر قلعۂ مغرب مین چھپا ہی قاسم باہر نکل آئے لباس بزم پہنے ہوئے ہین ایک
ایک سے پوچھ رہے ہین کہ سمک کہان گیا کہ وہ سوار آگے پہونچا اُس سوار نے رو رو کے
عرض کی ای شہریار وہ سیاہ پوش عیار ملک اشراق شاہ تھا اُسی کی زبانی معلوم ہوا کہ
دختر شاہ کو لینے آیا تھا سمک کو پکڑ لیگیا جب قاسم نکلے تو ملک سلمان زرنگاری بھی
نکل آیا قاسم نے پوچھا ای سلمان یہ اشراق شاہ کون ہی کہا حضور یہانسے بارہ کوس پر
ایک قلعہ ہی وہ انکا حاکم و ناظم مجھسے دشمنی رکھتا ہی سابق مین اُسنے مجکو پیغام دیا تھا کہ اپنی
بیٹی کی میرے ساتھ شادی کر دو مین نے نامنظور کیا یہ سُنا کرتا تھا کہ انکا ارادہ ہی کہ مجھپر لشکر کشی کرین
اب اُسنے یہ فتور کیا ہوگا قاسم نے کہا ہمارا مرکب لاؤ سلمان زرنگاری نے عرض کی ای شہریار
فوج کو لیکر چلیے قاسم نے کہا اگر خدا نخواستہ اس عرصے مین میرے عیار کو قتل کر ڈالے تو مین
لشکر میں کیا منھ دکھاؤنگا اس عرصے مین ادھر سردار بھی آگئے قاسم نے کسی کا کہنا نہ مانا
پشت مرکب پر سوار ہوئے یکہ و تنہا چلے عقب سے قیماس شان خاوری و لمعان بھی چلے
یہان اشراق رات بھر جاگا ہی اپنے عیار کے انتظار مین صبح کو اسنے دیکھا کہ شادان
پشتارہ بدوش آتا ہی پکار کر پوچھا ای شادان کیا کیا کہا حضور بڑا انقلاب ہوا لیکن
ایک شکار معقول لایا ہی قاسم کے عیار کو پکڑ لایا سمک بلیداقی فرزند عمرو اشراق نے
کہا اسکو بیڑیان پہنا کے لاؤ اسکو روپے کا لالچ دو کہ دختر سلمان زرنگاری کو مجھ تک لائے عیار نے
کہا بہت مناسب ہی ہتھکڑیان بیڑیان پہنا کر سمک کو ہوشیار کیا سمک نے جو اس دربار کو دیکھا
مثل اہل اسلام سلام کیا ملک اشراق نے کہا ای عیار طرار جسقدر روپیہ مانگے مین دینے کو موجود ہون
مگر دختر سلمان زرنگاری کو لا دے سمک نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہی باتون مین تکرار ہوئی اشراق
نے جلاد سے کہا اسکو قتل کر جلاد نے سمک کو آگے کھینچا بیرون بارگاہ زیر تیغ بٹھایا ہنگامہ جو
ہوا تمام فوج تیار ہو کے آگئی جلاد حکم کا مشتاق ہی کہ لشکر مین زمین ہلنے کی اوپر ہوئی نعرهٔ شیر کی
آواز آئی نعرهٔ قاسم تصنیف مصنف

| | | |
|---|---|---|
| منم شیر میدان جنگ و جدل | منم قاسم نقد تیغ و ظفر | منم ابن رستم یل نامور |
| فگن جنگ من غیرت سامری | منم نعمت خوان جنگ و جدل | فریدون حشم رعب اسکندری |
| منم شیر دل صف شکن پہلوان | ز سیف الملک جنگ شد آشکار | منم حامل رایت گیر و دار |
| | منم ابن فرزند صاحبقران | اب جو میمون کا ... بڑی ایاب |

شیر غضبناک کو دیکھا کہ صفین درہم و برہم کرتا ہوا آتا ہی عقب مین لمعان زنگی بھی آ کے گرا

قاسم نے اول سمک کو زخمی کیا جلاد کو واصل جہنم کیا اشراق شاہ تخت پر ساٹھ ستر ہزار فوج تیار ہو لی
قاسم کو گھیر لیا تلوار چلنے لگی قاسم چلتے ہیں تا بہ اشراق پہونچیں بیچ میں ہا لیان فوج آجاتے ہیں
قاسم وہاں تک نہیں پہونچ سکتے ہیں کھلنے کا ابیض جادو تیغ سحر کش جو لیکر بھاگا قلعۂ ابیض کا حاکم
خیال میں آیا یہ تحفۂ نایاب بادشاہ کو جلکے نذر دوں آوارہ مارا مارا پھر رہا ہے اس وقت ادھر جو گذر ہوا
گیر و دار کی آواز کان میں آئی جھکے دیکھا دم ہی جوان صاحب شوکت و جاہ شاہزادہ خاور سپاہ
شیرانہ و پلنگانہ لڑ رہا ہے خیال میں آیا ای ابیض اسی کو اٹھا کے چلو یہ سوچ کر ایک نخل پر آمادہ
ہو گیا قماس خان نے دور سے دیکھا لڑتے لڑتے تلوار ہاتھ سے قاسم کے گری رنگ روشن زرد ہوا
قماس خان خاوری جھپٹ کر چلے کہ میں جاکے شاہزادے کو ہوشیار کروں یہ لڑتے لڑتے سست
ہو گئے ابیض نے جب دیکھا کہ قاسم مرکب پر مجبور رہے ہیں تڑپ کے گرا قاسم کو اٹھا کے
لیگیا یہاں معلوم ہے میں لمعان زنگی و قماس خان وغیرہ بہت سے زخمی ہوئے سمک نے جو دیکھا کہ
آقا کو کوئی اٹھا لیگیا یہ روتا ہوا قریب سلمان زرنگاری کے آیا کہا آپ ہمارے بادشاہ ہیں آقا
کو کوئی عین گرمی جنگ میں اٹھا لیگیا تلاش کرونگا سب سردار زخمی ہیں جس طرح بنے ان سب کو
نکال لیچلیے سلمان نے آکر ان سرداروں کو بیچ میں لیا بارہ چودہ ہزار تیر انداز آگے تھے انہوں نے
تیر چلائے خاشاک پیچھے سینے سپر کیے جاکے گوشوں میں جا کے چھپے سلمان زرنگاری سرداران
قاسم کو لڑتا بھڑتا لیکر نکلگیا ہر چند اشراق نے چاہا کہ روکوں تیر اندازوں نے خوب جانبازی کی
قلعۂ زرنگار میں آکے داخل ہوئے لیکن اشراق نے پیچھا نہ چھوڑا یہ بھی فوج لیے ہوئے برابر
پہونچا سلمان زرنگاری نے قلعہ بند کر لیا سمک بلیداقی تو تلاش میں قاسم کے نکلگیا اسکا ذکر آگے
تحریر ہوگا اشراق شاہ نے آکے قلعے کو گھیرا آب و آذوقہ بند کیا سلمان زرنگاری حیران و
پریشان اندر قلعے کے آیا زخمیوں میں کہا نکے تو انکے زخم سب کے بھر گئے ہیں اشراق قصد کرتا ہے
کہ یلغار کرکے قلعہ فتح کر دوں وزرا نے کہا سرکار کو تکلیف ہوگی جلدی میں ان لوگوں نے قلعے کو
بند کر لیا ہے قلعے میں زراعت نہیں ہوتی ہے اندر ایک ہفتے کے بیقرار ہو کے نکل آئینگے اشراق
کو یہ بات پسند آئی یہ تو قلعے کو گھیرے پڑا ابیض جادو قاسم کو لیے ہوئے اپنے قلعے میں آیا اب
حیران ہے کہ کیا کروں قاسم کو قید کیا تیغ اپنے پاس رکھا یہاں سے تین کوس پر قلعۂ شکیل جادو
ہے اسکی جادوگری زبردست ہے خیال میں گذرا کہ ان کو بلاؤں اس سے صلاح کروں یہ کہکر نامہ
لکھا جادوگر اسکا نامہ لیکر چلا کہ جاکر شکیل کو نامہ دوں سمک بلیداقی پھرتا پھرتا آج کئی دن سے
مارا مارا پھر رہا ہے ایک نخل کے سائے میں بیٹھا ہوا یاد میں اپنے آقا کے بیتاب و بیقرار کبھی کہتا ہے
ای سمک کون دشمن لگا ہوا تھا کہ آقا کو ہمارے اٹھا کے لیگیا داغ دیگیا اس سوچ میں بیٹھا ہے
کہ صحرا سے گرد اڑتی دیکھی ایک جادوگر پسینے پسینے دوڑا ہوا آتا ہے سمک بلیداقی نے جھٹ سے صورت
اپنی فقیر کی بنائی دو چار ٹھیکرے بھی رکھ لیے ایک گنڈہ سلگا لیا پکار کر آواز دی میاں جانیوالے کیوں
اسقدر دھوپ میں جاتے ہو دو بھولوں جل رہی ہے ساحر جھپٹ آیا سمک نے کہا ای برادر اپنی جان
کا خیال ضرور ہے ساحر نے کہا بھائی نوکری بڑی چیز ہے مجبور ہیں آج ہی نامہ لیکر جائیں آج ہی جواب لیکر

سماک نے پوچھا کس قلعے پر جا کے کہا ہمارے آقا کی بہن ملکہ شکیل جادو اُنکو نامہ بھیجا ناہی جواب لیکر
آتا ہی یہ بھی ساحر کے منہ سے نکلگیا کہ ایک مقدمہ سخت درپیش ہی سماک بلیدانی نے پوچھا سخت مقدمہ
کیا ہی ساحر نے کہا ہمارے آقا تیغہ سحر کش و قاسم کو گرفتار کر لائے ہین ملکہ شکیل جادو کو اسی واسطے
بلایا ہی کہ اُنسے صلاح کرین سماک نے جلدی سے حقہ بھرا بیہوشی ڈالکے پیش کیا کہا بھائی ایک دم تو
لگا لو ساحر نے گڑگڑا کے دم مارا لڑکھڑا کے دھم سے گرا سماک نے ٹانگ پکڑ کے ایک کونے مین ڈالدیا
نامہ اسکی جیب سے نکال لیا نامہ لیکر اُسی ساحر کی شکل بنایہ تو پوچھ لیا تھا طرف اُسی قلعے کے چلا
راہ مین خیال آیا کہ ای سماک تجھے نام نہ پوچھا اگر جلد سمجھا جائیگا جب سامنے ملکہ شکیل کے پہونچا دیکھا
دروازہ قلعے کا کھلا ہی ساحرون کی آمد و رفت ہی ایک نے پکار کے کہا بھائی سرطان جادو خیر و عافیت
تو ہی سماک سمجھا کہ میرا نام سرطان جادو ہی باتین کرتا ہوا اندر قلعے کے آیا دربار مین شکیل کے
پہونچا شکیل نے بھی کہا ای سرطان کہو بھائی صاحب کا مزاج کیسا ہی سماک نے باتین بنانا
شروع کین شکیل کو نامہ دیا شکیل نامہ پڑھ کے رونے لگی کہا ای سرطان بھائی صاحب نے بڑا
غضب کیا تیغہ لائے تھے تو خیر لیکن نبیرہ حمزہ کو کیون گرفتار کیا جس کسی نے اُنسے بگڑی ای بھائی وہ
مارا گیا ملک ایران ہوا ہر چند کہ بحر العجائب و معدن الغرائب بڑی بڑی کد و کاوش کر رہے ہین
لیکن مین یہی جانتی ہون کہ اب طلسم نبیگا طلسم کشا صاحبقران صاحب اسم اعظم ایسے شخص کو
جسوقت لوح ملیگی تو کیا ہوگا کون اُنکی جنگ کی برداشت کریگا ساحر و غیر ساحر جیدا اُنکے ساتھ ہین
اقبالمندی یہ ہی کہ رازداران طلسم شریک ہوئے ملکہ خورشید برق وش ایسی ساحرہ کہ جسنے
کوہ عجائب و غرائب فتح کرایا ہفت جوش جادو نے کیا کچھ نہ کیا مگر کچھ نہ ہو سکا کتے کی موت
مارا گیا سماک نے کہا یہان فرمانے سے کیا فایدہ وہان تشریف لیچلیے شکیل نے کہا ای سرطان
تھکا ماندہ آئے ہو آج تو رہجاؤ کل چلینگے سماک نے کہا بہت مناسب ہی شکیل نے سرطان
کی بڑی خاطر کی شکیل نے پوچھا نبیرہ صاحبقران کہان ملا مین نے خبر سُنی تھی کہ وہ قلعہ جات
فتح کرتا ہوا آتا تھا سماک نے کہا حضور قلعہ اشراقیہ پر مقابلہ تھا دختر سلمان زرنگاری کو شادان
عیار گرفتار کرنے آیا تھا اسی پر معرکہ پڑا مین نے تو یہ سُنا ہی کہ خود آپکے بھائی صاحب بیان کرتے تھے
کہ رات کو قیدخانے مین قاسم بہت بیقرار رہتا ہی کل جو جاکے ہو سکے تو سُنا کہ تڑپ رہا ہے
قید خانے مین بھی اپنے معشوق کی یاد تھی لب پر یہی فریاد تھی

نظم

دلا ہر چند ساحر منہ کو اکثر بند کرتے ہین
نہین پروا اگر وہ روزن در بند کرتے ہین
اسیری کا جو وقت آیا کہار در وکے پہنچ نے
درازی عمر کی اب ہر کسی کی خاکساری سے
تجھے ای ماہ دیکھا خاک پر خورشید کو دیکھین
سُنا ہی کربلا کا حال زندان مین غضب ہی نظر
نہ کر پرواز ابھی ای طائر جان ایک دم رہجا

مرا رونا بھلا دیکھون زرگو کر بند کرتے ہین
تصور کے لیے ہم دیدہ تر بند کرتے ہین
مجھے اب کنج زندان مین برادر بند کرتے ہین
نہین مجھے جو خاکستر سے اخگر بند کرتے ہین
ہمیشہ صبحدم آنکھ اپنی اختر بند کرتے ہین
نے گلگون تو کیا پانی یہ کافر بند کرتے ہین
وہ باہر آنے پر مین اب کبوتر بند کرتے ہین

یہاں صیاد ایسا رشتۂ نازک خیالی ہے / ہزاروں طائر مضمون کو ہم پر بند کرتے ہیں
وہ رشک حور جب رخسار تاباں کھولتا ہے / ملائک اپنی آنکھیں چوندھیا کر بند کرتے ہیں
مرے چاک گریبان سے جنون جو تنگ آگئے ہیں / دکانیں چوک کی سارے رفوگر بند کرتے ہیں
اسی صندوق میں کل ایکی لاشیں بند ہوتی ہیں / یہ غافل بے سبب کیوں اب بھلا در بند کرتے ہیں
تعجب کیا کوئی ادنی اگر غالب ہوا اعلی پر / پیادے بھی شہ شطرنج کا گھر بند کرتے ہیں
نہ دم مارے اگر غواص دریائے محبت ہے / کہ غواصی میں دم اپنا شناور بند کرتے ہیں
بہت کر کے گرمی غیر سے وہ سوخت دیتا ہے / کبھی ہم واسوخت کے مضمون اکثر بند کرتے ہیں
اڑا لیجائیگا شوق میں تکیے کے تکیے کو / عبث صیاد تکیے میں مرے پر بند کرتے ہیں

شکیل نے آواز دی اے سرطان ہیں کل چلکر سب معلے صاف کردونگی لاشہ ہائے مسلمانان سے سب میدان بھر دونگی رات کو سامان دعوت ضیافت کا ہوا سرطان نقلی سامنے شکیل کے خوب گایا بجایا شکیل جادوگر کو خوب راضی کیا شکیل بہت خوش ہوئی کہا اے سرطان خوب گاتے ہو کہا حضور میں نے اپنا لاکھوں روپیہ اسمیں صرف کیا تب یہ کمال حاصل ہوا ساقی گری بھی خوب کرتا ہوں سب سے شراب پلاؤں ساری محفل کو راضی کروں شکیل نے کہا تمکو اختیار ہے کہا میخانے کی کنجی جلد دیجے کنجی سمک ملیداقی کو ملی جا بہ شراب کو خراب کیا حکم دیا کہ آج سب شراب بیجائیں شراب تقسیم ہونے لگی جو نہ پیتے تھے وہ بھی دوڑے شراب تقسیم ہوگئی بقول شخصے مفت کی شراب قاضی کو بھی حلال ہے پیتے ہی ہر طرف ہنگامہ سرگرم ہوا یہاں سمک ملیداقی نے گلا بیان جہیں سرطان جادو کی شکل بنا ہوا پیشواز بھاری پہنی اہل محفل کو مبہوت کرنیکو یہ غزل گائی کہ جسکی ردیف بھی رقص ہے نظم

آفت جان ہے ترا اے سرو گل اندام رقص / ساتھ ہر ٹھوکر کے کرتا ہے ہمارا کام رقص
طبع عالی باز رکھتی ہے تماشے سے مجھے / بام پہ گویا کہ میں ہوں اور زیر بام رقص
کس طرح کرتا ہے وہ ذلت گوارا آدمی / فی الحقیقت کچھ نہیں غیر خیال خام رقص
چہرۂ محبوب پر گیسو نہیں لہراتے ہیں / بت کے آگے کرتے ہیں کفار نافرجام رقص
اے دل مجروح داغ بیتابی سے کچھ حاصل نہیں / ہو سکا طاؤس سے کب قابل انعام رقص
دم فنا ہوتا ہے دامن کی ہر اک ٹھوکر کے ساتھ / خرمن امید کو ہے برق کا پیغام رقص
حرص دنیا حسن غارتگر کو رکھتی ہے خراب / بہر زر کرتے ہیں محبوبان سیم اندام رقص
سینہ کوبی کی صدا ہے یہ کہ گھنگرو کی صدا / بیقراری ہجر کی پائی دل ناکام رقص
ایک دن لایا تھا جام مے ترے ہونٹوں تلک / آج تک کرتا ہے یہ گردون مینا فام رقص
چشم راحت کار ذلت میں خیال خام ہے / عمر بھر رقاص کو رکھتا ہے بے آرام رقص
اپنی صورت سامنے اپنے تماشا گاہ ہے / کیا سمجھکر یہ روا رکھتے ہیں خاص و عام رقص
میکدے میں چلکے سیر عالم نیرنگ کر / قلقل مینا ہے نغمہ اور دور جام رقص
دل اسی پہلو میں آتش میں ہے ازین بیتاب کا / یہ وہی جا ہے جہاں ہوتا ہے صبح و شام رقص

تمام اہل محفل تعریفیں کرنے لگے شکیل جادو کہتی ہے اے سرطان کیا بلند پرواز کی ہے

حقیقت مین تمنے ناچنا خوب سیکھا ہی طبیعت مین کیا موزونی ہی ناچنے کے بعد وہ غزل گائی کہ جسکی تعریف
رقص بھی ہم تمھاری صفت نہین کر سکتے سمک یلداقی نے جھککر سلام کیا کہا آپکی عنایت ہی ابھی آپکو
بہت راضی کرونگا یہ کہکے جام پیش کیا شکیل نے جام پیا دو گھڑی کے عرصے مین سمک نے ساری محفل
کو شراب پلائی ملازمون کا بیہوش ہونا جا بجا تحریر کر چکا سب بیہوش ہوئے سمک نے شکیل جادو کے
دماغ پر بھی بیہوشی کی چڑھائی صندوق مین بند کر دیا اُسکی شکل بنکر سو رہا صبح کو سب کی آنکھ کھلی تلاش ہوئی
سرطان جادو کہان گیا شکیل نقلی نے کہا کہ کہین چلا گیا ہوگا مصاحبون کو بیدار کیا کہا مصاحبو
بھائی صاحب نے مجکو طلب کیا ہی میرا جانا واجب و لازم ہی مگر مین نے قسم کھائی ہی کہ مسلمانون پر خروج
کرونگی تم تخت اُڑا کر لے چلو مصاحبون نے عرض کی کنیزین حاضر ہین اُسی وقت تخت پر سوار ہو چلا
جادوگرنیان کامل داخل اپنے پاس بٹھالین سب سے تخت کو اُڑاتی ہوئی چلی یہان ابیض جادو
جس دن سے شاہزادہ نادر سیاہ کو لایا ہی تیغہ سحرکش قبضے مین ہی گھبرایا کرتا ہی مصاحبون سے
اکثر کہا ای شہریار حقیقت مین آپ نے بڑا کیا مشہور ہی کہ جہان ان مسلمانون کو ستایا ایسی بلا نازل ہوئی کہ وہ
قلعہ ویران ہو جاتا ہی ہزار اسلحہ اطراف طلسم نور افشان مین مارا گیا طلسم کشا نے اہل کوہ ہفت جوش
کو فتح کر چکے اب تلاش لوح مین نکلینگے یہ فرزند انکے سب انھین کے مددگار ہین آپ تردد کرین ہمارے
نزدیک یہ بہتر ہی کہ دونون چیزین خدمت شہنشاہ نور افشان مین روانہ کر دیجیے ابیض جادو کہتا ہی
مین نے ہمشیرہ کو نامہ لکھا ہی اگر وہ بھی یہی صلاح دیگی تو روانہ کر دونگا انکا صلاح ضرور ہی یہ ذکر تھا کہ
شکیل نقلی کا تخت سامنے سے نمایان ہوا کہا لو صاحب ہمشیرہ صاحبہ بھی آگئین جادوگر خوش تخت اُٹھا لا
سمک یلداقی نے ابیض جادو کو دیکھا ایک سامری مکار و غدار کہا کیون ہمشیرہ کیا مناسب ہی
مین تیغہ سحرکش لایا اور قاسم کو بھی پکڑ لایا اب تمھاری کیا صلاح ہی شکیل نقلی نے کہا بھائی صاحب
یہ تو جوان بھی نایاب ہی تیغہ بھی اسکا پاس ہی اگر اسکو رہنے دیجیے گا ضرور طلسم کشا جھکیگا آج شب کو
جلسہ کرو کل صبح سے قلعے پر لشکر جمع کرین اول طلسم کشا سے مقابلہ کرینگے اگر غالب آئے گرفتار کر لیا تو
شاہان نور افشان سے میل کرینگے اگر عاجز آئے یہی چیزین دیکر اپنی جان بچائینگے ابیض نے کہا دیکھو
بھائیو ہمشیرہ صاحبہ نے کیا خوب صلاح بتائی دو باتون مین جو مناسب ہوگا وہ کرینگے مذہب سامری
و جمشید پختہ نہین اس زمانے مین ہزارون جادوگر مسلمان ہو گئے طلسم مینو سواد طلسم بلیبد وغیرہ
فتح ہو گئے راہ طلسم کھلیگی اب مرحلہ جات پر مقابلہ پڑیگا طلسم کشا کو ضرور لوح ملیگی شکیل اسکے کہنے سے
جلسہ آراستہ ہوا سمک نے اپنی عیاری قدیم پر شراب منگوائی ناچ گانے ابیض بہت خوش ہے
کہ میری بہن خوب ناچتی گاتی ہی نشے مین اسپر جا پڑونگا مدعائی دلی حاصل کرونگا پہر رات رہے
سمک یلداقی نے سب کو بیہوش کیا جب سب بیہوش ہوگئے تو سمک بصورت اصلی بنا اب منظور ہوا
کہ قاسم کو رہا کرون میکون جادو غصے مین تڑپتی پھرتی تھی اسکو یہ خیال تھا کہ اگر شاہان نور افشان
کے پاس جاؤنگی وہ فرمائینگے ابیض کو کیون نہ پکڑ لائی تو مین کیا جواب دونگی ہائے تیغہ سحرکش
ملعون لیگیا چلکر اسکے قلعے مین دیکھون کہ کیا کر رہا ہی ایک باز کی شکل بنی ہوئی آسمان پر اُڑ کر چلی آئی
اسنے دیکھا قلعہ ابیض مین عجب ہنگامہ ہی دوکانداروں نے دوکانون کو چھوڑ دیا ہی بازار و دن بھلا

نوچ رہے ہین بعد چندے ٹھوکر اوروں سے گرا بیہوش ہوا میگون وہان سے یہ معرکہ دیکھتی ہوئی قریب بارگاہ
کے آئی بارگاہ مین دیکھا سب بیہوش پڑے ہین سماک یلداقی قاسم کو قید خانے سے لایا ہی پاسے
بلوالیا تھا بیڑیان کاٹ رہا ہی میگون نے یہ معرکہ دیکھا کہ سب بیہوش پڑے ہین ابیض بھی بیہوش ہی
کڑک کے نعرہ کیا کہ باش او نا عیار کیا کرتا ہی مین ملکہ میگون جادو سماک یلداقی نے چاہا جھپٹ کر
نکلون میگون نے گرز مارا سماک لڑکھڑا کے گرا آسمان سے اُتری نگاہ جمال بمثال قاسم نوجوان پر پڑی
ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا قلب تھرا گیا باران سحر برساتی ہوئی اُتری تھی سماک تو زمین پر پڑا ہی تصور ہوا
کہ قریب جا دو سیاہ سے کے جاؤن اپنا حال دل عرض کرون کہ ابیض ہوشیار ہوا اور اُٹھنے لگے
ابیض نے کہا ای میگون تونے بڑا احسان کیا میگون نے کہا ای ابیض اب کہو کیا کہتے ہو دیکھو
بہتر اسی مین ہی کہ تیغہ سحر کش ہمکو دیدو شاہان طلسم سے بغاوت بہتر نہین ابیض نے کہا ملکہ اب
اسی مقام پر رہو میگون نے کہا ارے نا منصف اب یہ دریافت کر کہ شکیل پر کیا گذری کہا اُسکو عیار
نے مار ڈالا ہوگا اب بجاے زندہ ملیگی ابیض یہ کہکے رونے لگا کہا ای ملکہ تونے مجھپر بڑا احسان کیا
آج تمھاری وجہ سے ہم سب بچ گئے نہین تو ہم سب مارے جاتے سماک یلداقی شاہزادہ قاسم کو
پھر قید کیا میگون جادو کو نوبت ناگوار ہوا مگر کچھ کہہ نہین سکتی حیران ہی کہ کیا کرون خیال مین گذرا آج رات
کو تیغہ سحر کش چرا کر قاسم و سماک کو لیکر نکل جاؤنگی اس احسان جان بخشی پر ضرور جھکیگا اور مجھے
قبول کریگا یہ سوچکر رات کو اُسنے جلسہ آراستہ کیا ابیض کو اسقدر شراب پلائی کہ یہ بیہوش ہوا
میگون جادو تیسرے پہر اُٹھی قید خانے مین آئی شاہزادہ قاسم اور سماک یلداقی کو قید سے رہا کیا
تیغہ سحر کش لا کر قاسم کو دیا اور اُسکو بھی کہا کہ ای شہریار اس احسان کو فراموش نہ کیجیے گا قاسم نے
کچھ جواب نہ دیا سماک نے قاسم کا پیر دبایا کہا ای شہریار یہ تحفہ نایاب تو لے لیجیے یہ کب امید تھی
کہ یہ تحفہ ہاتھ آئیگا قاسم خاموش ہو رہے میگون نے قاسم و سماک کو تخت پر سوار کیا آپ پائے
تخت کو پکڑ لیا تخت اُڑاتی ہوئی نکلی قاسم نے کہا ای سماک یہ ساحرہ سانپ ہی خواہش وصل کریگی
تو کیا کیا جائیگا سماک نے کہا ای شہریار مین اسکو مارے لیتا ہون جب دو تین کوس تخت اُڑا کر نکل آئی
سماک نے کہا ای ملکہ عالم ذرا تخت ٹھہرا لو اس کوہ پر ٹھہرو میگون جادو نے پہاڑ پر تخت اُتارا
سماک باتین کرنے لگا کہ ای میگون تونے بڑا احسان کیا ہم آقا کو تمھارے وصل پر راضی کرینگے
باتین کرتے کرتے چھنے کمر سے گلے مین ڈالدیے جب یہ گری خنجر مارکے اسکا خاتمہ کیا اب
قاسم و سماک کوہ سے اُتر کر چلے [illegible] چاہتے ہین کہ اپنے لشکر مین پہنچین یہان صبح کو ابیض جو ہوشیار ہوا تو بہت
گھبرایا تیغہ سحر کش نہ پایا غصے مین کانپ گیا کہا مین ابھی جا کے میگون کی مشکین باندھے لاتا ہون
وہان کئی دن کے بعد لوگون نے خنسا جادو کو صندوق سے نکالا شکیل جادو غصے مین تلملا ابیض کے
آگے پوچھا ہے یہ کیا معرکہ تھا میری شکل کون بنکر آیا اور اُسنے کیا کیا ابیض جادو نے سب
حال بیان کیا کہا میگون بڑا غضب کر گئی قاسم و سماک کو لیگئی شکیل جادو نے کہا چڑھ چلو اور
لشکر کشی کر دو دونون مین بھائی فوج لیکر چلے جب شہر سے نکلے یکایک کان مین آواز آئی کشتی مرا نام مین
میگون جادو بود اُس صدا کی جانب آگے دیکھا لاشہ میگون کا پہاڑ پر پڑا ہی قاسم و سماک

جا چلے یہ دونون ساٹھ ہزار کا لشکر لیے ہوئے جاتے ہین راہ مین ملک اشراق شاہ سے ملاقات ہوئی
اشراق نے کہا ای ابیض کہان جاتے ہو ابیض نے سب حال بیان کیا اشراق نے کہا قلعۂ زرنگار
پر اُسکا ناموس موجود ہی اور سردار قاسم کے بھی وہین ہین چلکر سب کو گرفتار کرین میرے ہاتھ سے
شکست کھاکے بھاگے ہین مین نے سب کو زخمی کیا ہی میرے ہاتھ سے بھاگ کے گئے ہین ابیض نے کہا
جلد چلو ابیض و تشکیل و اشراق شاہ تین لاکھ کا لشکر لیکر اس کر و فر سے طرف قلعۂ زرنگار کے چلے
یہان سلمان زرنگاری شکست کھاکے آیا المعان زخمی و قیماس خان وغیرہ کا علاج ہوا سب سے
زیادہ بیقراری ملکہ الماس گلنار پوش کو ہی یہ خبرین جو گوش زد ہوئین سبزون سے رو رو کے کہنے لگین
ہمے خبر پہنچی ہی کہ قلعے کو آکر اشراق شاہ نے گھیرا ہی ایک ساحر نے خبر دی کہ ساحر بھی ہمراہ ہین اشراق نے
کہلا بھیجا کہ ای شہنشاہ زرنگار آپ اگر اپنی جانبری چاہتے ہین تو اپنی دختر بلند اختر کو سوار کرکے ہمارے
پاس بھیجدو تو ہم پلٹ جائین ورنہ ایک کو نہ زندہ نہ چھوڑینگے بادشاہ گھبراتا ہوا محل مین آیا سامنے ملکہ کے
ذکر کیا کہ ملک اشراق شاہ یہ پیغام دیتا ہی ملکہ نے کہا بابا جان میرا سر کاٹ کے دیدیجیے مین
زندہ تو نہ جاؤنگی یہ کہکر بلک بلک کر رونے لگی سلمان زرنگاری نے کہا ای نور نظر کیون گھبراتی ہو مین
تمھارے خلاف نہ کرونگا اگر سب قتل ہون تو ہو جائین مگر مین نہ گوارہ کرونگا یہ کہکے بالاے قلعہ آیا آلات
حرب و ضرب سے قلعے کو آراستہ کیا توپین لگین گولہ انداز و برق انداز مقامات پر مقرر کیے اشراق شاہ نے
طبل جنگی بجوایا تشکیل و ابیض اسکے شریک ہین آراستگی قلعے کو دیکھکر ہنس رہے ہین جب اشراق
نے طبل جنگی بجوایا اور قلعے مین خبر پہنچی تو سلمان گھبرا گیا کہنے لگا کہ اسکو جواب کون دیگا اُنکے
سحر سے ہاتھ پاؤن بیکار ہو جائینگے قلعے مین ملکہ پڑا ہی ابیض کہ رہا ہی ای یاران قلعے کی شامتین
آئی ہین تو یہ ہمارا کیا کرینگی جب سحر کرینگے گولہ اُلٹی دیگی بلکہ کہو تو یونہین اُنکو ہلاک کرین گولہ
پلٹ کے اُنھین پر پڑیے ہمارے لشکر والون کو خبر بھی نہ ہوگی تو مین اُنھین کو پامال کرین ساحر وہان ہین
تیاریان ہو رہی ہین تشکیل کہتی ہی مین اوسی صورت کرونگی تڑپ کے آسمان پر جاؤنگی ایک لکہ ابر
تیار کرونگی آسمان سے پانی برسیگا تمام قلعے مین دریا جوش مارے کہو تو آگ لگا دون ہوائی برسادون
دونون باتون کا اختیار ہی مجھسے کون مقابلہ کر سکیگا غیر ساحرون کا مار لینا ہمارے نزدیک کتنی بڑی بات
ہی سب ساحر الگ ہو گئے ہین تیاریان کر رہے ہین کوئی کہتا ہی آگ برساؤن ایک کہتا ہی آگ لگا دون
ایک کہتا ہی مین یونہین گھستا ہوا چلا جاؤنگا منہ سے اُف اُف کرونگا شعلے نکلینگے غیر ساحر بھاگینگے
جبکہ جمشید زرین پوش بصد جوش و خروش خمخانۂ مغرب سے برآمد ہوکر چرخ زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا
مشعل مہر گلے مین ڈالے ہوئے سپہ تار شعاع تیار میدان گاہ چرخ زبرجدی مین ٹہلنے لگا سحر ضیا
نے تمام عالم کو گھیر لیا یہان ابیض جادو و تشکیل جادو و ملک اشراق گھوڑون پر سوار ہوگئے
فوج ساحران کو پشت پر لیا آکر قلعے کو دیکھا ایک اژدہا منہ پھیلائے بیٹھا ہی گولہ انداز ٹہل رہے ہین
ملک سلمان زرنگاری تخت پر بصد شوکت و صولت جلوہ فرما ہی ملکہ الماس گلنار پوش
سر منبر سے کھڑی تماشا دیکھ رہی ہین اور ملکہ زرین گیسو کشا اپنے محل مین بیٹھی ہین جام زر کے
بھر کر رکھے ہین کنیزون سے فرما رہی ہین صاحبو اگر کسی نے یہان آنیکا ارادہ کیا تو ہمیں زندہ نہ پائیگا جو

ہمکو برابر پہونچانا کنیزین آمادہ ہین کہ ہم بھی آپ کے ساتھ جان دینگے چار سو کنیزین ملکہ کے ساتھ جان دینے پر آمادہ ہین چند کنیزین واسطے خبر کے مقرر کین کوٹھے سے ملکہ الماس بھی ملاحظہ کر رہی ہین اشراق شاہ نے اپنی فوج کو لیکر بلوہ کیا بیانسے وہ گولے پڑے کہ پانچ ہزار آدمی داخل جہنم ہوئے اشراق شاہ نے کہا ای ابیض دیکھا تمنے قلعہ بڑے لطف سے آراستہ ہے گولہ غضب کا پڑ رہا ہے ایسے وقت مین نہایت مشکل ہے اشراق شاہ نے کہا ای ابیض کوئی تدبیر بتاؤ ابیض جادو نے کہا ہم تدبیر کیے دیتے ہین یہ کہکے ابیض نے پڑھا ایک گولہ اسم سحر پڑھ کے مارا قلعہ تک آیا تو برجیون پر گرا برجیون مین آگ لگگئی گولہ انداز شعلہ کے بھل زمین پر گرے ایک طرف سے شکیل جادو نے سحر کیا ابر برسنے لگا جسپر قطرہ گرا وہ بیہوش ہوا شکیل تو آسمان سے سحر کر رہی ہے ابیض جادو نے سامنے سے دو چار گولے مارے زمین تلے کی اوپر ہوئی دھوان نکلنے لگا پانی نے خاصیت آگ کی پیدا کی جسپر قطرہ پڑا جلگیا نخل جل رہے ہین برج ہاے قلعے سے شعلے نکل رہے ہین ملکہ الماس نے جو کوٹھے سے یہ معرکہ دیکھا بیقرار ہو گئین دونون ہاتھ طرف آسمان کے اٹھائے پہلے کئی سجدے کیے پکار اٹھین ای کس بیکسان دادگر ای غریبان ای دستگیر افتادگان ہمارے حال زار پر نظر کر نظم

کن بحال زار خود ہر وقت ای عاصی نگاہ
توبہ کن توبہ ندامت کش بدرگاہ اله

دور کن گر بندہ از سر دماغ سرکشی
نہ جبین عاجزی بر آستان بارگاہ

مثل خور ہر روز اندر بندگی سرگرم باش
در اطاعت باش ہر شب مشتعل مانند ماہ

خاکسار دست شو تا ز رشوے ای خاکسار
شو گدائے کوئے جانان تا کہ گردی بادشاہ

ذکر حق لذت نہ بخشد مر ترا در کام جان
گر بود اندر دلت خیلے خیال مال و جاہ

اشک غم ہر بار بار از دیدہ ہائے اشکبار
شستہ گردد تا کہ زاب دیدہ ات روے سیاہ

نیک و بد منسوب ان با ذات پاک ایزدی
قدرت خلاق اکبر بین تو اندر کوہ و کاہ

نور حاصل کن ز نور معرفت در بندگی
کن دل تاریک را روشن کہ ہر شام و پگاہ

حاضر و ناظر ببین در ہیئت خدا آید نظر
زیر و بالا نور ذات کبریا آید نظر

بلک بلک کے دعائین مانگ رہی ہین کنیزین گھبرا گئی ہین واری آپ کیون اسقدر بیقرار ہین آپ کے نام پر وہ عاشق ہے آپ کے والد کو پیغام دیا تھا اگر ملکہ عالم کو میرے حوالے کر دے تو مین پلٹ جاؤن آپ کے ساتھ یہ بدی نہ پیش آئیگا ملکہ الماس کہتی ہین خدا اسکو غارت کرے وہ دن پروردگار مجھکو نہ دکھائے کہ مین اس ہیجا کے پہلو مین جاؤن مین یہ دعائین مانگتی ہون خدا میری دعا کو سنے افسوس ہے مین نے حال زار اپنا اس شیر بیشہ جرأت کو نہ لکھا اب تو دل اسی شیر کو ڈھونڈھ رہا ہے خدا اسکے قدمون تک پہونچائے مثل ماہی بے آب دل تڑپ رہا ہے دیکھو کلیجہ دھڑک رہا ہے اپنا یہی کیفیت ہے نظم

کانٹے راہ طلب مین جو قدم اٹھتے نہین
پھوڑ لے اس سر کو جس سے کہ غم اٹھتے نہین

مرنے اٹھنے کی دعا جو ہون تو ہم اٹھتے نہین
ہاتھ اٹھتے ہین ترے در سے قدم اٹھتے نہین

ایک دو جھٹکے اگر ہون دل اٹھائے عشق مین
لاکھ پیچ ای گیسوے پر پیچ و خم اٹھتے نہین

ای گرانباری کو و بار احسان تیرے بعد مرگ
آرزو ہمکو بھی ہی رہجائین بنکر سنگ در
بیٹھکر پہلو مین میرے چٹکیان لو دل مین غم
آنسوؤنکے مینھ کا اور آہون کی آندھی کا ہی ساتھ
جنکو راہ شوق مین ای دل تھکا دیتی ہی پاس
شام فرقت کی سحر کو حشر برپا ہو تو ہو
دور ہو غفلت تو دیکھین تیرا جلوہ چشم و دل
کسقدر نادم ہوا ہون لکھکے شکوے یار کے
مٹ نہین سکتی مٹائین لاکھ اپنی سرنوشت
ناتوانی نے ہمین کیا دل کو بھی بٹھلادیا
نقش پا ہین بیٹھے ہین خاک ہونے کو وہان
پڑگئی ہی ایک مٹھی اڑکے خاک کوے یار
پہنچے گا نہک ہین ای زاہد ترے ایمان کے
طرفہ دکھلاتے ہین سیر اُسکی گلی مین دونون پاؤن
حشر برپا کر دیا غلغل اکے اُٹھنے میری قبر
اشک بنکر کب نہین گرتے نظر سے ای جلال

کوچۂ محبوب مین لاکھونے ہم اُٹھتے نہین
بیٹھکر جس بت کی چوکھٹ پر صنم اُٹھتے نہین
ایسے صدمے ایسے رنج ایسے ستم اُٹھتے نہین
کب یہ درد طوفان فرقت مین بہم اُٹھتے نہین
بیٹھ جاتے ہین جہان پر لیکے دم اُٹھتے نہین
رات بھر جو جاگتے ہین صبحدم اُٹھتے نہین
پردۂ دروازۂ دیر و حرم اُٹھتے نہین
انگلیان حرفون پہ اُٹھتی ہین قلم اُٹھتے نہین
حرف اسکے صورت نقش قدم اُٹھتے نہین
تازبی تیرے ترے سر کی قسم اُٹھتے نہین
سایۂ دیوار و در مین گرکے ہم اُٹھتے نہین
بار احسان سر پہ ہی اس سے قدم اُٹھتے نہین
پیچ ڈال اک جام مے پر دام کم اُٹھتے نہین
سو تو جاتے ہین ہم لیکن ہم اُٹھتے نہین
دیکھئے یہ سیر یاران عدم اُٹھتے نہین
دور ہو کر کب کسی محفل سے ہم اُٹھتے نہین

اُس وقت قلعے مین عجب ہلہلکہ پڑا ہی تمام اہالیان قلعہ بلک بلک کر دعائین مانگ رہے ہین کبھی ملکہ کہتی ہین ای پروردگار عالم زمین کو حکم ہو کہ یہ شق ہو مین سما جاؤن برق گرے کہ میرے دو ٹکڑے ہون اس مکار کا سامنا نہ ہو جب ابیض جادو دغیل جادو نے یہ سحر کیا کہ اہالیان قلعہ بیکار ہوے فریاد فریاد کی صدا بلند ہی ملک سلمان زرنگاری نے بیقرار ہوکے کہا پروردگار دشمن ظاہری کا تو وقت نکلگیا اب ہمنے دین شاہزادے کا اختیار کیا ہی یہ بھی اُنھون نے فرمایا تھا کہ پروردگار ہر مقام پر حاضر و ناظر ہی بس ہمارے حال کو دیکھ رہا ہی ضرور نظر کریگا یہ کہکے تاج سر سے اُتارا مصروف دعا ہو رجوع قلب سے پکارا اُٹھا **نظم**

حق ببخشد عاصیان را بیشک از افضال خویش
گر گذشتہ بار ندامت بندہ از افعال خویش
اہل غفلت مفت ضایع میکنند عمر عزیز
بگذرانند در تغافل روز و ماہ و سال خویش
مال بیگانہ تا آل اندیش مید اندرا
ہر چہ دارد در تصرف ملک خویش مال خویش
خود ببازار محبت قیمت گردد فزون
گر چو یوسف خود درین سودا شوی دلال خویش
سے کنند اہل خرد بر حالت دیگر نگاہ
زانکہ ہست او را نظر بر صورت احوال خویش
نوسکے بر مال و دولت میکند مرد عقیل
نیست نازان بندۂ مقبول بر اقبال خویش
بہر مرد بے تعلق ہست در حق از جہان
اقربا عقرب عدو اولاد دشمن آل خویش
شکر کن ہندی کہ در دنیاے فانی مرزرا
پرورش حق میکند در سایۂ اجلال خویش

سو برس عمر بڑھ جائیگی تو واری مین جب سے سوچ رہی ہون کہ آپکو اپنے ہاتھ سے شراب پلاؤن آپکی عمر بڑھاؤن ثمرن کہتی ہی کہ یہ تو تیرے واسطے بڑا اقبال ہوا آج سامنے بہوت کے ذکر کر بیٹھے بھلا ہمارے سامنے گاؤ تو یہ سنکر عمرو نے راہ مین گنگنا کے سامنے ثمرن کے یہ چند اشعار گائے نظم

اٹھایا اُسنے بیڑا قتل کا جو دل مین ٹھانا ہی — چبانا پان کا بھی خون بہانے کا بہانا ہی
زمانے مین زبان زد ہر بشر کی یہ فسانا ہی — مین یکتا عشق مین وہ حسن و خوبی مین یگانا ہی
جسے سب گور کہتے ہین وہ اپنا کنج عزلت ہی — اجل دنیا مین ناجنسون سے گویا منہ چھپانا ہی
اس آہ آتشین سے کام اب قاصد کا لیتے ہین — صنم کے گھر تلک یہ تار برقی بنے تانا ہی
خدا سے بھی معاذ اللہ مجھکو رشک ہوتا ہی — جو سنتا ہون کہ اُنکو بھی خدا کو منہ دکھانا ہی
براق حسن کو معراج ہی اُس جعد مشکین سے — گندھا سو بات زرین اور اُسپر تازیانا ہی
تلاش خانہ بر انداز مین گھر گھر بکتے ہین — کبھی بیت الحرم بیت الصنم اپنا ٹھکانا ہی
قریب ابرو کے ہی اُس آنکھ مین دنبالۂ سرمہ — لگایا شاخ مین آہو کے اور اک شاخسانا ہی
جفائین سیکڑون اُس ترک ظالم کی سہین لیکن — وہ ابتک بھی یہ کہتا ہی کہ مجھکو آزمانا ہی
مرقع چین کا برہم کر دیا تصویر جانان نے — بت چین نے ادا و انداز کو مانی نے مانا ہی
خضر سے پوچھتے ہین راہ ہم بھی کوے جانا کی — ارادہ حج بیت اللہ کا اب دل مین ٹھانا ہی
ہماری مرگ پر شادی عبث اغیار کرتے ہین — جہان سے رفتہ رفتہ ایک دن اُنکو بھی جانا ہی
وصال یار جنت ہی فراق یار دوزخ ہی — فقط بیم و رجا کے واسطے باقی بہانا ہی
ہم اُسکے وصل سے کسطرح ہاتھون کو نہ دھو بیٹھین — کبھی مہندی کبھی مسی لگانے کا بہانا ہی
عجب اللہ اکبر ہوگا اُسکے حسن کا عالم — قمر جسکا ہی آئینہ شعاع مہر شانا ہی
نہین کم طائر سدرہ سے مرغ شوق کچھ اپنا — نشیمن دل ہی باغ جان مین اُسکا آشیانا ہی
مجھے اب بیٹھنے دیتے نہین غیر اُسکے کوچے مین — الٰہی جلد دنیا سے اُٹھالے گر اُٹھانا ہی
ہمارے طائر جان کی تعلی کر لی کیا جائے — نشیمن عرش ہی اور لامکان پر آشیانا ہی
ڈبو دیتی ہی دولت مفت کی دنیا مین انسان کو — گیا قارون زمین مین بار غم سر پر خزانا ہی
خدا جانے انھین رعنا سے دل مین کیا کدورت ہی — ہمیشہ جب سنو غمزہ ہی حیلہ ہی بہانا ہی

عمرو نے یہ اشعار گائے کہ ثمرن عمرو کی تسبیح پڑھنے لگی تعریفین کرنی لگی کہتی ہی کیون نرگس تجھپر خداوند نے نگاہ ڈالی تیرے خانۂ دل کو کمال کے خزانے سے بھر دیا خواجہ کہتے ہین ملکہ ابھی آپنے کیا دیکھا ہی یہ بات تو ہیچی نکلی یقین ہی میرے شراب پلانے سے عمر بھی بڑھے گی یہ رنگ جاتے ہوے خواجہ سامنے برج سنگال کے پہونچے پہلو مین اُس باغ کے ایک باغ بہشت آئین نئے تکلف سے آراستہ طائرون کی زمزمہ سرائی گلون کی رعنائی وسط باغ مین ایک چبوترہ ہی مسبوت دیو بہوت دونون بھائی بیٹھے ہین مسبوت کی معشوقہ گلعذار جادو پہلو مین بیٹھی ہی جیسے ہی ثمرن پہونچی بہوت بھی کھڑا ہو گیا کہا ملکۂ عالم بڑا غضب کیا کوئی اسقدر دیر لگاتا ہی ہم شام سے انتظار کر رہے ہین ثمرن نے کہا اے بہوت آج ہمکو بڑا فخر حاصل ہوا ہماری کنیز نرگس اس انتظار دیدار مین ہوئی کہ خداوند نے حال جہان آرا دکھایا

سامری و جمشید خوب مین آئے علم موسیقی کا حاکم کر گئے اور یہ بھی فرما گئے کہ جو اسکے ہاتھ سے شراب پیئے گا سو برس اسکی عمر بڑھ جائیگی گانے کا تو امتحان ہو چکا مہبوت و بہبوت نے کہا ہم بھی سنین خواجہ جلدی پھکنے کہا حضور اگر آپکو دستاویز لگی تو میرے کمال کی رونق کیونکر ہوگی سنیئے سازندون نے ساز درست کیے

خواجہ عمرو نے یہ غزل شروع کی غزل

ہر شب شب برات ہی ہر روز روز عید
کا بنا کے خوردین ہم کبھی ہوے کے بال کے
بیج خمار اُٹھانے کی طاقت نہین مجھے
ساغر سقر ہوے ہین تمھارے کمال کے
سُرمہ نہین ہوا ہی تجلی سے طور کی
آئی ہوئی طلا گئے سر پرے نال کے
افعی ہی زلف خال ہی افعی کی مہرہ کیک
سرمہ ہوے ہین پیسے ہوے تیری چال کے
معنی کے شوق مین یہ ہوا اہل کا میل نگر
ڈھیلے لگاتے ہین کے دیدے غزال کے
آئینے سے کلام کو کیونکر کیا ہی صاف

زاہد فریفتہ ہین مرے ذو نہال کے
سوتا ہون ہاتھ گردن مینا مین ڈالکے
شاق و شکوہ نے ہین برباد کر دیا
پیتا ہون مین شراب مین بھی لون ڈال کے
اُس ترک کی نگہ جو کرے ناوک افگنی
ہم بھی ہین سوختہ ترے برق جمال کے
اُس شعر و کا وا اورے جسم گداز و صاف
عقدے کھلے یہ فکر سے اُس زلف مشکل کے
اخوان دہرے عجب اسکا نہ جانیے
تصویر شعر کھنچے خیال کے
شک ہوتا تیرے اہم کا ہوتے جو اے صنم
حیران کار ہم بھی ہین آتش کے حال کے

عاشق بزرگ لوگ ہین اس نخل کے
مضمون رنگان ہی جیت کر ای شک
شکل حباب اُڑ گئے خیمہ نکال کے
ہے عشق لگ گئے ہین اہ جہان وہ
تو دے لگائے خاک شہیدان کمال کے
شام شب فراق سے پہلے ہو صبح لگ
اللہ نے بنایا ہی سانچے میں ڈھال کے
آنکھون مین اپنی رکھتے ہین اہل نظر نہین
یوسف کی فکر مین جو ہین گرگ بال کے
سودائی جا نگر تری چشم سیاہ کا
پنجے مین آفتاب کے ناخن ہلال کے

یہ غزل اس رنگ مین عمرو نے گائی

سب اہل محفل خوش ہو گئے مہبوت و بہبوت کلیجہ پکڑے لیتے ہین ہر مرتبہ کہتے ہین ای نرگس جی چاہتا ہی تیری صورت دیکھا ہی کرون حقیقت مین تجھکو خداوند نے بڑا اکمال دیا ایسا تو نے کمال دکھایا کہ ہمیں بیقرار کر دیا نرگس نے عرض کی ای شہنشاہ جب خداوند نے مجھسے یہ فرمایا کہ مجھے تجھکو یہ شرف عطا فرمایا کہ جو شخص کہ اپنے ہاتھ سے شراب پلائیگی سو برس کی عمر بڑھ جائیگی مین نے تکرار کی یا خداوند تجھے وعدہ فرمایا ہے تو فرمایا کہ ہم نے تجھے ہزار برس پیشتر ہی تقدیر کر چکے کہ جسکو شراب پلائے جسقدر تیرا جی چاہے اُسقدر اسکی عمر بڑھ جائے کلید میخانے کی اب مجھکو مرحمت فرمایئے کہ مین شراب کو درست کرون سب آپکے طلازمون کو بھی دو دن مہبوت و بہبوت نے کہا پہلے ہم لوگ پی لین پھر نوکرون کو شراب دیجائیگی نرگس نقلی نے کہا داور ہی یہی تو مشکل ہی کہ مجھے خداوند نے یہ فرمایا تھا کہ کسی بندے کو کمتر نہ جانو سب کو برابر سمجھو قدرت لیتے ہین ہمنے سب کو پیدا کیا تم جو ہمارے بندون کو ذلیل جانتے ہو یہی باعث ہی کہ آفت تم لوگون پر آ جاتی ہی کلید میخانے کی مہبوت نے دیدی کہا بی نرگس اب تمکو اختیار ہی جسطرح جی چاہے سب کو پلاؤ خواجہ نے آکر میخانہ کھولا کہ آواز دی یارو دوڑو دوڑو جسکو اپنی عمر بڑھانا منظور ہو وہ شراب مجھسے لیجائے خبر تو پہلے ہی ہو چکی تھی اب جس ساحر نے آواز سنی وہ دوڑا اتنا ہوا کہ بی بی نرگس کا فیض عام ہی لیجئے کہتے ہین کہ ملکہ حیرت کی تسبیح پڑھو جو جی تو اپنے ساتھ لیکر آئی تھین کشتہ یان قرابے تقسیم ہو رہے ہین سامنے ہیچ شغال کے شراب چل رہی ہی آپس مین دست و درازیان ہونے لگین کوئی جھنجھلا کے اٹھا کسی نے کسی کو طمانچہ مارا کوئی لڑکھڑا کے گرا کوئی اپنی جگہ پر بیٹھے بیٹھے بڑبڑا رہا ہی کوئی سرنگون مُنہ ڈالے رہا ہی کوئی کہتا اب مین جا کے بی نرگس کی آنکھیں نکال لونگا کوئی کہتا ہی کیا قرار نہ دیا ہی تیری آنکھون مین چربی چھائی ہی کوئی کہتا

تم چار چشم ہو ایک کستا ہی ادھر نہ دیکھو تم تو آنکھون مین کھائے جاتے ہو ایک کستا ہی تم پر دہاے چشم کے
حساب بتاتے ہو یہان خواجہ نے شراب پلائی اور مبہوت اور برہوت نے جو یہ ہنگامہ دیکھا کہ
نرگس دیکھو تو یہ کیا ہو رہا ہی نرگس نے کہا واری عمر بڑھتی ہی رگون مین خون جوش مار رہا ہی آگ کا
جوش و خروش ہی دم بھر مین آپ دیکھین گے کہ نرگس و ناکس بیہوش ہی عمرو نے بہ تعجیل پاؤن مین گھنگھرو
باندھے اور گت ناچنا شروع کی ایسی گت ناچے کہ اہالیان محفل کی بڑی گت کردی اشعار موافق مقام نظم

ناچی گت اسطرح وہ ماہ ولقا
جسکی جانب تکا کے بسمل کیا
وجد کرنے لگا ذرہ ذرا
جان اُسنے سبک سبک کر دیا
سر پہ رکھا اُسنے جب انجیل
ماہ وتابان پہ چھا گیا بادل

گت ناچ کے عمرو نے جام بلورین سر پر رکھا گاتے
ہوے ناچتے ہوے ہر طرف بڑھے کہ نرگس نے کیا کمال کیا جام بلورین سر پر تو ڑے سے رہی ہی ایک
قطرہ شراب کا نہین گرتا سامنے مبہوت کے آکر سر جھکایا مبہوت نے خوشی مین آکر جام لیکر موتیون کا
مالا گلے مین ڈال دیا دوسرا جام برہوت کو دیا اب تو دورہ باندھا تھوڑے ہی عرصے مین سب اہالیان
محفل کو شراب پلائی محفل مین کچھ دست درازیان ہونے لگین کوئی خود بخود ناک پکڑ کے غوطہ مارتا ہی
کوئی اُٹھکر دوڑا عورتین ننگی بھاگی جاتی ہین تماشبینون کی بن پڑی رنڈیون کو گود مین لے بھاگے عمرو
نے مسکرا کے کہا شہنشاہ بڑے تعجب کی بات ہی کہ آپکی محفل بازار معلوم ہوتی ہی دونون جھلا کے اُٹھے
پکارکے آواز دی اونا لائقو کیا ہماری محفل کو بازار سمجھا ہی نرگس نقلی نے کہا لینا اب کوئی شنیدہ دونون
جھلا کے چلے پانچ چار قدم بڑھے تھے کہ لڑکھڑا کے گرے عمرو نے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ تصنیف تو مصنف

مرا نام ہی خواجۂ خواجگان
اُڑاتا ہون کفار کے میں نشان
فلک کی جو گردش کا سامان ہی
یہی فتح ونصرت کی تدبیر ہی
عمرو ذی حشم مست مستان
جھکاتا ہون گردن کو ہردم گنگنا
نشان تھا مری گرد پاپوش کا
کہ آقا ہمارا جہانگیر ہی
مری نسل سے مکر پیدا ہوا
مرا اکر ہی گلشن قیل وقال
مرا افسر ذی حشم نامدار
مرے نام پر خورشید ابھرا
مری چال سے ہی صبا پائمال
اسیر عرب شیر پروردگار

بچہ چیچ کر عمرو کی جا پڑا نکلا ہین دو زن کی اتار لین ایک
ایک بچہ جو عمرو نے مارا دونون کے سر کٹ گئے اندھیرا ہو گیا اب تو عمرو نے قتل کرنا شروع کیا وقت
وہ ہی کہ ستارہ سحری آسمان پر چمک چکا ہی ہیکلان اپنے باغ مین بیٹھا ہی مصاحب گرد جمع ہین یہی ذکر ہو رہا ہی
کہ نہین معلوم طلسم کشا پر کیا گذری رفقا کہہ رہے ہین ہم پتہ لگا لینگے صاحبقران کو ڈھونڈھ کر لا ئینگے مگر
یہان عمرو نے جو انکو قتل کیا وہ برج گرا چالیسون جادوگر یا تو بیہوش پڑے تھے ملک اخضر وغیرہ کو بھی
ہوش آیا تڑاک کروٹ لے کے اُٹھے کہنے تھے یار ویہ ہمپر کیا سانحہ گذرا کہ بیہوش پڑے تھے ملک اخضر کہتے
ہوے نکلے کہ ہمین اتنا یاد ہی کہ ایک نازنین ہمکو بلا لے گئی وہ کہ وہ کرہ مین لیگئی اُسنے جام شراب پلایا پھر ہمکو
خبر نہین کہ ہمپر کیا گذری ملکہ آفتاب یہ کہتی تھی کہ ہمارے ساتھ کسی نے مکر کیا ملکہ یاسمن گلگون پوش
نے کہا کہ خداوندگار لشکر اسلام کو سلامت رکھے خواجہ عمرو نے اُسکو مارا ہوگا جسنے ہمارے ساتھ
یہ مکر کیا زنار نے کہا اب سمجھ کے تمکو اتنا ہم سمجھائے دیتے ہین کہ معرکہ عظیم پڑیگا یہ سرحد ہمکو تو باغ
ہیکلان بن قہار کی معلوم ہوتی ہی اور تو وہان کیا ممکن تھا کہ جشتین کچھ سنکر کہے سب نے اُٹھا لیے
سرحد برج سے ▪ سب نکلا چاہتے ہین کہ ہیکلان بن قہار کے کان مین آواز آئی کہ شتی مرا نام مبہوت
و برہوت بود اسنے زد و پرچا تھر مارا کہا لو بار دگر میری اُٹ گئی دو رفیق مارے گئے کہ جنکا نسل

یکمن نہین ہاے انگو گسنے مارا یہ کہکر غل مچاتا ہوا باغ سے نکلا دیکھا برج ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا نخل سحر اجل رہے ہین زمین سے شعلہ ہاے آتش نکل رہے ہین مرنے کی ساحرون کے آواز بلند اندر سے باغ سیاہ کے آوازین ہیبتناک آرہی ہین ہیکلان ملبند ہو اسپ ساحر اڑتے ہوے چلے یہان خواجہ نے اور سو دو سو ساحرون کو مارا کپڑے اتارنے مین مصروف ہین جبکہ لاشہ جہان دیکھا لباس اتارنے لگے صاحبقران اسی نخل کے سایے مین بیٹھے ہین یہی انتظار ہی کہ خواجہ آلین اور لشکر بھی یہان پہونچے تو روانہ ہو جاوین کہ سامنے سے دیکھا ہزارون ساحر دوڑے ہوے جاتے ہین غل مچاتے ہین کہ عمرو کو پکڑلو صاحبقران تیغ عقرب سلیمانی کھینچ کر چلے یہ آواز سنکر بیقرار ہو گئے کہ نہین معلوم خواجہ عمرو کہان ہین جو یہ سب بیچارا لشکر مین جاتے ہین یہان عمرو نے قتل کرتے کرتے دیکھا کہ آسمان سے جادوگر آتے ہین یہی غل مچاتے ہین کہ عمرو کو پکڑلو عمرو نے جلدی مین دو چار حقہ ہاے آتشبازی داغ کے مارے کہ ان دغابازون سے دغا ایک حقۂ آتشبازی مارکے جست کرتا ہوا باہر نکلا جب ساحر نے اڑنے کا ارادہ کیا عمرو نے کسی پہ حلقۂ کمند مارا اس زور و شور سے عمرو لڑ رہا ہی کہ کسی کو اپنے قریب نہین آنے دیتا ہی ذکر چکا ہوا کہ صاحبقران نے دور سے دیکھا کہ عمرو کا نام لیتے ہوے ہزارون ساحران غدار دوڑے ہوے جاتے ہین اپنے رفیق کا نام سنکر صاحبقران اسوقت یہ سمجھے کہ خواجہ ہزارون جادوگرون پر گرے ہین لڑائی ہو رہی ہی لیکن عمرو اس زور و شور سے لڑ رہا ہی کہ کسی کو اپنے قریب نہین آنے دیتا امیر نے اپنے نام کا نعرہ کیا

نعرہ امیر تصنیف مصنف

سنو صاحب جنرو تیغ و قلم
امیر عرب حمزۂ ذی حشم
سنو قاتل کافران جہان
زتیغم فراری انوشیروان
چو زخمم بہ سنجان بے گیر و دار
کہ گنجاب ملعون گردہ فرار
چو در باختر جنگ شد آشکار
بسا زو شدہ فتح و نصرت شعار
گذر چون بہ جولانگہ شد
چو از بزم از عدل انصاف شد
زدم دیو عفریت ادر صفات
بلرزند از خوف دیوان جان
ستمدون بہ بخت نشستہ سنکا
کرار جنگ بہ دین ذلیل و خوار
در انجا چو جاہ و داد بہ باقسم
سلیمان ثانی لقب یافتم

نعرہ کرکے تلوار کھینچی عمرو نے جو نعرہ صاحبقران کی آواز سنی پکار کے آواز دی آقاے نامدار اپنے کو بچایئے قلب فوج مین نہ آیئے مین لڑ بھڑ کے نکلجاؤنگا یہ ہیکلان بن قہار کی فوج ہی حقیقت مین دریا کی موج ہی یہ ذکر تھا کہ آگ برسی دریاے قہار رلے جوش مارا ہیکلان آکے پہونچا عمرو تو کلیم اوڑھ کے کنارے ہوا مگر صاحبقران کے واسطے بیقرار ہی گلیم اوڑھے ہوے دیکھ رہا ہی دعا مانگ رہا ہی ای مالک حقیقی ای رب تحقیقی میرے آقاے نامدار کو اس بلوے سے بچالے ہیکلان نے آگ برسائی دریاے آب جوش مارنے لگا ساحران فوج کو بھی للکار رہا ہی کہ حمزہ کو گھیر کے مار لو اب اسکا کون بچانے والا ہی عمرو نے جو یہ بلوہ دیکھا بے اختیار ہو کے پکار اٹھا نظم

کی نسان مانند بلبل داغ نمان مستغیث
زانکہ ہست از شرح مستغنی بیان مستغیث
خانہ اہل مصیبت دار رنج و آفت است
درین فتنہا نہا بشود ظاہر نشان مستغیث
بشنود با گوش رغبت داستان جیسکا
آستان معدلت دار الامان مستغیث
زانکہ گوید راز چشم خون فشان مستغیث
آمد اندر گوش ہر کس نالہ ہاے دادخواہ
مسکن درد و الم باشد مکان مستغیث
ہر زمان ہر ساعت ہر وقت ہر دم رنج و تعب
واقف حال درون راز دان مستغیث
ہند یا بر در کہ فرمان دو کون مکان
کی شود در گفتگو گویا زبان مستغیث
سیر دو بر آسمان آہ و فغان مستغیث
آہ سرد و رنگ زرد و چشم تر در جگر
رو نماید صدمۂ تازہ بجان مستغیث
باب انصاف است یا وا طالب انصاف را
نالۂ فریاد و زاری کن بسان مستغیث

صاحبقران پر ہجوم عالم انبوہ خلائق ہے عمرو دیکھ رہا ہے ہیکلان بن قہار پکار رہا ہے کہ یارو طلسم کشا کو
گرفتار کر لو اسقدر انعام دیگا کہ دولت دنیا سے نہال ہو جاؤ گے چہار جانب سے یہی غلغلہ ہے کہ جیسنے
طلسم کشا کو گرفتار کر لیا مالا مال ہو جاویگا چہار جانب سے جادوگر ہلہ کر کے آتے ہین صاحبقران شیر نیستان
جرأت دیکہ تاز میدان جلالت شیرانہ ننگا زرہ لڑ رہے ہین جب غول ساحرون کا جمع ہو کر آیا صاحبقران
اُس غول کو منتشر کر دیتے ہین جب مارا افسر کو تاک کر قتل کیا رسالون کو بے اثر کر دیا ایک طور پر
لڑ رہے ہین مگر جنگ سے عاجز ہو گئے ہیکلان نے سحر کیے صاحبقران پر تاثیر نہوئی امیر بآواز
بلند اسم اعظم پڑھ رہے ہین ہیکلان نے فوج کو پھر حکم دیا تیر و شمشیر وغیرہ سے جنگ کر و ہلہ کر کے
طلسم کشا کو گرفتار کر لو تمام جادوگر کمندین اور زنجیرین اور رسیان لیکر بڑھے اب عمرو بیقرار ہوا کہ بجلی
برج سے کڑکڑاہٹ کی آواز آئی ایک برق کڑک کے گری کہ کئی ہزار ساحرون کے سر اڑ گئے تینون
مین قوت نہ باقی رہی خنجر بیدم جرات حمزۂ صاحبقران بحکم جبیر کرے اسکو قتل کیا بار برق چمک رہے
گری تھی اب جو دیکھا تو ملک اخضر سبز پوش و آفتاب شعلہ مزاج و زنار جادو وغیرہ چالیس جادوگر
نامی گرامی ایک طرف سے بہرام و مقبل و عبدالجبار و عبدالقہار تلوارین کھینچے ہوئے آگے گرے
امیر حیران ہین کہ یہ افسر کیونکر یہان پہونچے نہین معلوم فوج پر کیا گذری لیکن اخضر وغیرہ نے گرتے ہی
پشتے سپر کر دیے لاشہاے کفار سے میدان کارزار بھر دیے اخضر لڑتا بھڑتا قریب صاحبقران
کے پہونچا امیر نے جو اتنی مہلت پائی ایک سوار کو مار کے گھوڑا لیا مرکب مقتول تھا طرارے بھرنے
لگا اخضر نے قدمون کو بوسہ دیا امیر نے اس ہنگامۂ جنگ مین پوچھا کہ تم لوگ یہان کیونکر پہونچے فوج
کہان ہے عرض کی بیہوش و پریشان ہمکو قید کر کے لائے تھے خواجہ نے انکو مارا برج اشغال
گرا تب رہائی پائی اسوقت آکے جنگ مین شریک ہوے دیکھیے غیر ساحر سردار بھی آپکے موجود ہین
نہین معلوم لشکر پر آپکے کیا گذری یہ ذکر تھا کہ صحرا سے گرد اڑی وہ چالیسون جادوگر بشکل اخضر وغیرہ
لشکر خستہ و شکستہ راہ مین ان بیچارون نے صحراے خارستان مین ہزارون کو تباہ کیا اسوقت آکے پہونچے
اب دیکھا کہ مقابلہ ہو رہا ہے ان چالیسون نے قصد کیا کہ لشکر صاحبقران پر جا پڑین اخضر و آفتاب
نے اپنی صورتین دکھائین اور پکار کے فوج کو آواز دی ان چالیسون کو مار لو ہم تمہارے افسر ہین یہ
چالیسون مکار شعبدہ باز ہین ہماری صورت بنکر تم سب کو تباہ کیا اب یہ نہ بچنے پاوین لشکر والے
حیران کہ ہم کسکو قتل کرین اتنے اپنے ہمشبیہ پر جا پڑے زنار نے اپنے ہمشبیہ کو مارا آفتاب نے اپنے
ہمصورت کو جلایا ملک اخضر نے ایک باغ بنایا اُسمین کئی ہزار ساحرون کو قید کیا بہرام اپنے ہمشبیہ پر
چلے تھے اُسنے سحر کیا بہرام کے پاؤن زمین نے تھام لیے ملکہ فیروزہ کی نگاہ پڑی کہ بہرام اصلی کو بہرام
نقلی نے سحر سے بیکار کیا فیروزہ نے بڑھکر گرز مارا اسکے سینے کو توڑ کے پار گذرا مقبل کے ہمشبیہ کو
زنار نے پڑھکر پھونکا ایک سحر مین واصل جہنم کیا یہ چالیسون ساحر جو مرے انکے مرنے کی آوازین کان مین
ہیکلان بن قہار کے آئین بیان سب ساحران زبردست و رازداران طلسم ملک اخضر بادشاہ طلسم موجود
زمین ہلا دی دریا سحر کے خشک کیے آگ برسائی اخضر لڑتا بھڑتا ہیکلان پر جا پڑا ہیکلان نے للکارا او
اخضر اس طلسم والے کسی ملک کے ساحر سے نہین دبتے ہیکلان نے وہ سحر کیا کہ برق چمک کر سر پر خضر کے گری

سر احقر کا زخمی ہوا زنار جادو نے وار کیا آفتاب شعلہ مزاج نے بھی جا کے مقابلہ کیا اب زنار رو
آفتاب شعلہ مزاج نے ہیکلان بن قہار کو گھیرا ہے آگ برس رہی ہے کسی ساحر کی مجال نہیں ہے کہ اُس مقام
پر ٹھہر سکے کہ فیروزہ جادو نے تینون ساحرون سے جو ملکہ ہیکلان بن قہار پر سحر کیا ہیکلان نے زنار کے سحر
کا جواب دیا تھا کہ آفتاب شعلہ مزاج کو لپک کے گرمی سر اسکا زخمی کیا ہیکلان نے زخمی ہو کے اپنے
ساتھ والون کو آواز دی یارو ان جادوگرون کو لینا یہ سنتے ہی سب جادوگرون نے بلوہ کیا زنار نے
پکار کے آواز دی او بچیا اس بلوے پر تجھے بڑا ناز ہے انکا قتل کرنا کیا مشکل ہے ہر ایک ساحر نہیں جا بلکہ
سنتے ہی ملکہ آفتاب چھین کئی ہزار ساحرون کو جلا دیا زنار نے جنیوا اپنے گلے سے اُتار کر جنیو کو
جنبش جو دی کئی ہزار ساحران غدار کے سر لنگر اُس رشتے مین بند ہو گئے فیروزہ فیروزہ پوش
نے ابر فیروزی گرایا ملکہ ناسیا نے اپنے سحر سے ستارے گرائے جس پر ستارہ گرا وہ جلکر خاک ہوا بہرام
و مقبل وغیرہ ساحرون کے قریب تو نہیں جاتے دور سے تیر اندازی کر رہے ہیں ہزار ہا خطا شعارون کو
داخل جہنم کیا چار سست تیرون کی بوچھار کو گوشون مین چھپتے ہیں بعضے چلا چلا کے بھاگتے ہیں صاحبقران
ڈھونڈتے ڈھونڈتے تیغہ عقرب چمکاتے ہوئے اُس مقام پر پہونچے کہ ہیکلان بن قہار کا سر زخمی کھڑا ہوا
زخم سر کو باندھ رہا ہے امیر کی جو دور سے اُس پر نگاہ پڑی للکار کے آواز دی او ملعون خبردار وہین کھڑا رہ
آگے نہ بڑھنا صنم زرد رخسار نعرہ کرکے ہیکلان پر جا پڑے ہیکلان نے آگ برسا دی دور سے یہ جو
آفتاب نے دیکھا کہ امیر پر آگ برس رہی ہے جھپٹ کے آگ کو روکا ہوا [illegible] زنار نے اپنا کمال
دکھایا فیروزہ نے ابر فیروزی گرایا مطربون نے زمزمہ سرائی کی سفارین کھول کر الیان لشکر ہیکلان کو غزل
سنا کان پر آواز دی سنانا شروع کی غزل

میں نگاہوں میں سمار زلف جانان ہو گیا / دیکھتے ہی دیکھتے خواب پریشان ہو گیا
تھا ستم پر چاہنے والون کو ارمان ہو گیا / ظلم جانان کی طرح آخر مین احسان ہو گیا
ناتوانی فرصت نہین دیتی کسی دم بیکسی / مین تڑاپے جیتے جی گور غریبان ہو گیا
طعنہ کم بھی اُٹھنے نہ میرے اشک سے / گرکے قطرہ تھا مگر شرماکے طوفان ہو گیا
تھا مین طفلی سے بنسل پروردہ بے رونقی / صبح مایوسی کبھی شام غریبان ہو گیا
رحم نے جلاد کے چھوڑا جو مجھکو نیم ذبح / خط خنجر میری گردن کو گریبان ہو گیا
طول عمر درد فرقت کا نہ پوچھے حال / اسقدر دل کمین رہا میرے کہ ارمان ہو گیا
جو یہان تشریف لائے پھر نہ پائے مخلصی / دل مرا ہر آرزو کے حق مین زندان ہو گیا
عشق مین رنگ دو رنگی عمر بھر دیکھا کیے / ہے یہ ہم کافر بنے جب تو مسلمان ہو گیا
شہر ویران کر دیا تاثیر وحشت نے مری / قصد ہے دو چار دن پہلے بیابان ہو گیا
زیر دستون کو زبردستون سے کچھ چارا نہین / درد فرقت جب سے سینے مین مہمان ہو گیا
ایک سے دو داغ دو سے چار پھر تو سیکڑون / کھلتے کھلتے پھول سینے پر گلستان ہو گیا
اشک خونی شکل گل رہتے ہین آستین پر مری / اب تو دامن بھی مرا جیب گلستان ہو گیا
ساغر مے بیچتے ہین دو سو رنگین میکدہ مین / زاہدون کی توبہ مین رندون کا ایمان ہو گیا

تا زنینان سرجبین نے جو اس سحر کو ملاحظہ کیا سب کو یہ حوصلہ ہوا کہ ہم بھی ایسا ہی سحر کرین ہزار دو ہزار ساحر
نا امیدی نے مارے ہر نازنین نے اسی طرح کے سحر کیے کوئی گریبان چاک کرتا ہے کوئی ٹھنڈی سانسین بھرتا ہے کوئی
کہتا ہے دشت نجد کہان ہے کوئی گھبرا کے کہتا ہے مزار شیرین کدھر ہے کوئی کہتا ہے اپنے تن پر بار سر ہے کوئی غل مچاتا ہے
کسی کو ربط کسی کو ضبط کسی کو خبط دس بارہ ہزار ساحر تنتنے بھرتے ہین کوئی ملکہ زنار کو پکارتا ہے کوئی روے
آفتاب دیکھکر ذرہ ذرہ ہوتا ہے کوئی غم معشوق مین گرد برد ہوتا ہے کوئی سر جھکائے بیٹھا رو رہا ہے کوئی آنسوؤن سے
اپنا چہرہ دھو رہا ہے کوئی کہتا ہے میری فصد کھولو اور پھر آپ ہی یہ بھی کہتا ہے میری فصد نہ کھولو شعر فصد مین کیے
بدن سے نکلیگا * خون تو خون مجھ مین دم بھی نہین * عجب ہنگامہ اوسوقت برپا تھا امیر باتوقیر نے تو
ہیکلان بن قہار کو ٹوکا ہیکلان نے دیکھا جتنے ساحر طلسم کشا کے ساتھ آئے ہین سب نے میرے لشکر
کو دیوانہ کر دیا کوئی اپنے ہوش مین نہین ہے دریا سحر کے بجھا دیے اگر کسی ساحر نے سحر کیا زنار وغیرہ نے شعلہ
سب سے زیادہ کدورت ملکہ آفتاب نے کی ہے جس پر سے مین گھس بیٹھی بڑے بڑے ساحرون کو مار ڈالا
ہیکلان گھبرایا ہوا بھاگا جاتا ہے صاحبقران نے ٹوکا اے ہیکلان بن قہار کہان جاتا ہے یہ سنتے ہی ہیکلان پلٹا
تلوار امیر پر کھینچ ماری ہزارون تلوارین صاحبقران پر گرین امیر نے اسم اعظم پڑھا سب تلوارین ٹوٹ کر زمین
پر گرین امیر قریب پہنچے اسنے خنجر پھینک مارا امیر نے اسم اعظم پڑھکے اسکو بھی رد کیا جبتک امیر قریب
ہیکلان کے پہونچے اسنے کئی سحر کیے امیر نے قریب پہنچ کر تیغہ برقتاب چمکایا جب ہیکلان نے دیکھا کہ اب کچھ
بن نہین پڑتا ہے اور طلسم کشا قریب آ گیا اسنے اسم سحر پڑھ کے تیغہ مارا امیر نے داہنا بچا تیغہ عقرب پر روکا گھڑی بھر
کامل تلوار چلی اسنے امیر کو سنبھالنا مشکل کر دیا امیر نے للکار کے کہا او نامرد شعر تو مرد نے زدی ضرب من نزش
کن * ہمہ شادی از دل فراموش کن * یہ کہکر الجھاوے سے ہاتھ نکالا اسکی کمر سے ایسا مارا کہ ہیکلان کے
دو ٹکڑے ہوئے ہیکلان کا مرنا کہ ایک ہنگامہ برپا ہوا آواز آئی کشتی مرا نام مہی ہیکلان بن قہار بود ناظرین
پر واضح ہو کہ جسقدر افسران طلسم ہین سب کی تصویرہ دربار مین شاہان طلسم کے آراستہ ہین یہان ہیکلان مرا وہان
اسکی تصویر مین آگ لگ گئی سحر العجائب نے کہا یارو ہیکلان مارا گیا پلٹ کر طرف ساحرون کے دیکھا کہا یارو
بدعت طلسم کشا کی بڑھتی جاتی ہے ابھی کے ہم نے کہ چالیس سردار جو طلسم کشا کے شریک ہوے ہین انکو قید کر لیا اب
مرد نہ ہو بجلی گر اب وہ بھی شریک جنگ ہوے ہین گے مبہوت و بہوت نے بڑا کام کیا تھا یہ چالاکی
انکی پیغام موت تھا اب راہ زمام الیق سہو اے کے باغ کی کھل گئی کوئی ایسا ہے کہ اپنے کو وہان جلد پہونچائے
طلسم کشا کو روکے تا بہ زمام نہ جانے دے شبرنگ برق رو ایک ساحرہ اپنے مقام سے اٹھی کہا لونڈی
جاکے انتظام کریگی اسی جنگ مین طلسم کشا کا بھی خاتمہ کر دونگی سحر العجائب نے بہت بھاری خلعت اسکو دیا
اور کہا اگر تو نے جاکر اپنا رنگ جمایا اور طلسم کشا کو گرفتار کر لیا ہم تجھکو وزیر طلسم کرینگے اسنے کہا ایسا ہی
ہوگا شبرنگ برق رو تین لاکھ ساحرے کوئی بیان ہوگا مہ گیر و دار بلند ہے تلوار بڑے زور و شور سے چل
رہی ہے آب شمشیر کی طغیانی ساحرون کی پریشانی سب بھاگنے پر آمادہ ہین سحر ملک اخضر وغیرہ سے لاچار اتنا بڑا امام
مارا گیا کوئی روکنے والا نہین سب جان لے کے بھاگے فریاد کر رہے ہین چیخے پکار رہے ہین اے طلسم کشا بچالے ہم سبکے
امان دے کہ آسمان پر ایک ٹکڑا ابر سیاہ بڑے زور و شور سے پیدا ہوا شبرنگ برق رو مع تین لاکھ ساحرون
کے آگے پہونچی آتے ہی اسنے اشارہ کیا سب ساحر جنگ پر اڑنے لگے شبرنگ گرد کا دش کر رہی ہے

اسنے بھی کئی سحر صاحبقران پر کیے جب تاثیر نہوئی تو گھبرائی مقبل کو اسنے دیکھا بارہ ہزار تیر اندازون سے تیرزنی
بوچھار کر رہا ہے جب بارہ ہزار تیر اندازون نے تیر مارے بہت سے ساحر مر گئے گرے شبرنگ نے جھنجھلا کر ایک افسون
مقبل پر سحر کیا بہت سے تیر انداز گرے اسنے ساحرون کو اشارہ کیا انکو مار لو ملکہ آفتاب نے دور سے دیکھا
کہ شبرنگ کے سحر سے مقبل کے تیر اندازون کو بیکار کردیا پکار کے آواز دی ای شبرنگ اسقدر رکھد عریان خود
خوش قدم رہو ایسا نہو کہ ذلیل ہو لو قدم بڑھاؤ ساحرون پر کوڑا اگر و شبرنگ برق رو نے جو یہ دیکھا کہ
آفتاب غصے مین میری طرف آتی ہے گھبرا کے نیچے بھی آفتاب نے اپنا ابر گرایا مقبل کے تیر انداز پھر لگے
پھر تیر اندازی مین مصروف ہوئے ہزارہا ساحر مارے گئے الغرض شبرنگ نے دیکھا کہ لڑائی اب بگڑ گئی سنبھلنا
دشوار ہے اسوقت یہان سے نکلجانا بہتر و مناسب ہے پھر تدبیر کر کے اپنے لشکر کے یہ سوچکر اسنے قدم پیچھے ہٹایا
اپنے ہمراہیون کو علیحدہ ایک مقام پر جمع کر کے ایک دو مہرہ زمین پر مارا ایک آندھی چلی کہ صحرا مین دور تک
اندھیرا چھا گیا دو گھڑی کامل رعد کڑکا برق چمکی ساحران امیر با توقیر نے اپنے اپنے سحر کیے مگر وہ تاریکی دفع نہوئی
بعد تھوڑے عرصے کے اُسی تاریکی مین سے آواز آئی کہ خیر ای لشکر کش اسوقت مین نے تمسے مقابلہ کرنا مناسب
نہ جانا پھر اور وقت تمسے سمجھا جائیگا اور ای آفتاب وغیرہ تم سب کو بھی دیکھ لیا جائیگا تم ملکہ شبرنگ برق رو
اب ہم جاتے ہین جسکا جی چاہے روکے ہم کسی کے روکے سے نہ رکینگے تھوڑی دیر کے بعد اندھیرا دفع ہوا آندھی تھمی
اب جو سب نے دیکھا سب لشکر شبرنگ سامنے سے غائب ہو گیا خیمے بارگاہین سب ندارد امیر حیران ہو گئے
ایک ایک کو یہ تردد تھا کہ یہ لوگ کہان گئے صاحبقران بفتح و فیروزی بچنے بارگاہ عشائی استادہ ہوئی جو جو
ساحر زخمی ہوئے تھے انکی زخم دوزی کرائی گئی صحبت عیش آراستہ ہوئی جشن فیروزی کی بنا ہوئی تین دن
اس فتح کی خوشی رہی تیسرے روز اس جشن سے فراغت حاصل ہوئی کہ آسمان پر برق چمکی دیکھا ملکہ خورشید
ابر بہاری کی سر پر سایہ فگن تخت پر سوار تاج شہنشاہی سر پر طائر گرد اڑتے زمزمہ سنجی کرتے ہوئے اس شان سے
خورشید آتی ہین سب نے ملکہ کی تعظیم کی ملکہ نے امیر کو ایک سو ایک تختی الماس کی نذر دی عرض کی ای شہریار مبارک
ہو خدا نے بڑا فضل شریک کیا بڑا ساحر مکار رو فرار اختیار کر گیا مگر حضور باب کوچ مین جلدی کرین کنیز نے دریافت کر لیا
لوح زمام ابلق سوار کرلی ہے اب عقاب جادو و شبرنگ برق رو حضور کو روکینگے میرا رہنا لشکر مین مناسب
نہین لوح آپکو ملجائے تو طلب تسکین ہاہے ایسا نہو کہ دشمن کسی آفت مین مبتلا ہو جائین تو طبیعت کو بڑا قلق ہوگا کنیز
رخصت ہوتی ہے صبح کو لشکر آپ اس صحرا مین جائین ایک طائر پیدا ہوگا قصد کریگا کہ آپکو اٹھا لیجائے اُسوقت جرأت
و شوکت کو کام فرمائیے گا جست کر کے اسکی پشت پر سوار ہو جیے گا پھر وہ جانور آپکا دوست ہو جائیگا مگر اُسوقت
وہ آپکی جرأت و شوکت کو آزمائیگا ایک دم بھر مین وہ آپکو صحرا سے بر فضا زمین پہونچا دیگا آپ اسکی پشت سے
اتر کے جو وہ کہے اسپر عمل کیجیے گا اکثر اوقات وہ آپکی مدد کریگا بڑی دقت و سختی سے رسائی آپکی تا بہ زمام
ابلق سوار ہوگی انشاء اللہ اگر موقع ہوگا تو مین بھی حضور کی شراکت کرونگی اور ملک اخضر سبز پوش کو
سمجھا دیا کہ تم لشکر کو طرف سے صحرائے خیر نجات کے آ دیکھو ہم جلد پہونچتے ہین سب سردار حیران ہین کہ یہ کیا باتین ہو رہی
ہین ملکہ خورشید صاحبقران کو سمجھا کر اُسی وقت ابر بہاری مین جا کے غائب ہوئی شب کو امیر نے آرام کیا
بوقت سحر سرداران نامور سے رخصت ہوئے صحرا مین آئے کہ دیکھا آسمان پر سناٹا ہے صاحبقران اُسی جانب
متوجہ ہوئے دیکھا ایک طائر قوی الجثہ پیدا ہوا تڑپ کے گرا چاہا کہ منقار کمر مین دے کر صاحبقران کو

اُٹھا لیجائے صاحبقران نے حلقہ ہائے کمند مارے وہ طائر زمین پر گرا امیر جست کر کے اُسکی پشت پر سوار ہے
طائر نے کر امیر کو اُڑا جب بلندی پر پہونچا تو منھ پھیر کے عرض کیا کہ ای طلسم کشا خدا آپکو مظفر و منصور کرے محفوظ جن
میرا نام ہی ہر وقت مجھے لوح سحر جہان دشمنون پر سختی پڑیگی فوراً حاضر ہو کر خدمتگذاری کرونگا مگر ضرور کہ یہی میرا
خیال رہے شبرنگ برق رو آگئی ہی خبرا اپنا رنگ جمائیگی یہی اُسکو خیال ہی کہ لوح طلسم کشا کو نہ ملنے پائے میں کہ
مقام پر خیرخواہی کر حاضر ہوں پہر بھر کامل محفوظ اُڑا بعد پہر بھر کے مائل بہ پستی ہوا ایک پہاڑ پر آکے امیر
کو اُتار اکہا اب دو دن آپ اسی مقام پر رہیے تیسرے دن ایک زنگی اس مقام پر آئیگا اُسکو قتل کیجیے گا پھر
مین آکے عرض کرونگا یہ کہکر محفوظ غائب ہوا امیر پہاڑ پر کھڑے رہے کہ دیکھا بوقت سحر ہوائے سرد چلی
اب جو امیر کی نگاہ پڑی سب پہاڑ سفید ہو گئے طرفہ یہ معلوم ہوا کہ برف پڑی تھی کہ یہی صحرائے برفبار ہی جو
جو دن چڑھا نیر اعظم کی حدت بڑھی برف غائب ہوگئی تیسرے دن امیر نے دیکھا ایک زنگی تلوار کھینچے ہوئے
آیا پکار کے آواز دی ای طلسم کشا یہ صحرائے برفبار ہی آپ تلاش لوح کو جائیے یہان رہنا مناسب نہین
صاحبقران نے نیچے پہاڑ تھا ڈالا زنگی نے بالا تلوار کا مارا امیر نے روک کر ہاتھ مارا زنگی نے ہاتھ بڑھا دیا
اسکا ہاتھ کٹا ہاتھ کٹتے ہی زنگی بھاگا کان مین امیر کے آواز آئی ای امیر اسی زنگی کے پیچھے جائیے امیر بھی
چلے صحرائے برفبار مین ایک کنوان تھا زنگی اُسمین پھاند پڑا امیر کے کان مین آواز آئی ای طلسم کشا
تم بھی اپنے کو اسی کنوئیں مین گرا دو پھر قدرت پروردگار کا تماشا دیکھو امیر فوراً کنوئیں مین پھاند پڑے بعد عرصہ
دراز پانوں زمین سے آشنا ہوئے دیکھا ایک صحرائے سبزہ زار ہی اُسکی سیر دیکھتے ہوئے امیر جاتے ہین
کہ محفوظ جنی آکے پہونچا عرض کی یہ انگشتر حضور کو دیتا ہوں جب آپکے سامنے کوئی ساحرہ آئے اس
انگوٹھی کو اپنے جسم سے مس کیجیے گا اور فرمائیے گا ای انگشتر سلیمان بحق سلیمان میری صورت مثل شبیہ سوار
رسالہ داران ہو جائے ایک جوان ہی کہ اُسے مینائے سیفروش کہتے ہین اُسکی شکل آپ بن جائیے گا
اُسی کی شکل بنا کے کہ محل زمام ابلق سوار مین پہونچا مناسب ہی انشاء اللہ ضرور لوح دستیاب
ہو گی یہ کہکر محفوظ تو چلا گیا امیر آگے بڑھے محل کے سامنے مین آکے ٹھہر گئے اُسی انگوٹھی کو بسم اللہ
کہکر ہاتھ مین پھیرا اب خود دیکھا صورت اپنی مبدل پائی بصورت مینائے سیفروش ہوگئے اب امیر ایک
جانب چلے یہ بھی سمجھ چکے کہ جسکی صورت پر مین ہون نام اُسکا مینائے سیفروش ہی اسی سوچ مین چلے جاتے
ہین زمام ابلق سوار اپنے قصر مین بیٹھی ہوئی ہی کہ ہرکارون نے خبر دی کہ ملکہ شبرنگ برق رو آگئی
مددگار آگئین ملکہ نے مصاحب اپنے برائے استقبال بھیجے شبرنگ آکر بیٹھی کہا تم نے سنا کہ طلسم کشا کے ساتھ
بڑے بڑے واقفکار ہین طلسم کشا یہان ضرور آئیگا مین فکر مین طلسم کشائی جاتی ہون زمام نے کہا تو اُنکو اختیار ہی
مین نگہبان لوح طلسمی ہون یہان سے ہٹ نہین سکتی ہون جب میرے مقام تک آئینگے تدبیر ہو جائیگی
شبرنگ جو پر پرواز پیدا کر کے چلی لشکر امیر با توقیر پہ آکے مزاج متطور ہوا کہ دشمن سحر
ایسے کرون کہ سب مسلمان بیکار ہو جائین اسی فکر و تردد مین ایک نخل پر آکے بیٹھی قضائے کار خواجہ
عمرو بن امیہ ضمری جانے سے امیر کے مکدر لشکر سے باہر نکلے مین خیال مین یہ ہی کہ جا کے آقا کو تلاش کرلون
ای عمرو ایسا نہ ہو آقائے نامدار گرفتار ہو جائین تو بڑا غضب ہوگا پھر کچھ کسی کے بنائے نہ بنیگی شبرنگ
نے جو خواجہ عمرو کو دیکھا خوش ہو گئی جی مین کہتی ہی اگر اس ساربان زادے کو مار ڈالے طلسم کشا کے لشکر کا خاتمہ کیا

گراکے گری کمر میں بچہ دیکر خواجہ کو لے اُڑی لشکر میں غل ہوا ملک اخضر نے خبر سنی کہ کوئی خواجہ کو اُٹھا لیگیا اخضر نے قصد کیا کہ میں تعاقب میں خواجہ کے جاؤں ملکہ آفتاب نے کہا ہم اس ملک کے واقفکار ہیں ہم تلاش میں جاتے ہیں زنار نے کہا میں جاؤنگی فیروزہ نے کہا میں فکر کروں زنار نے کہا ای اخضر تم لشکر لیکر آؤ یہاں ٹھہرنا مناسب نہیں ہے ملک اخضر نے اُسی وقت لشکر تیار کرایا زنار تلاش میں خواجہ کی چلیں شبرنگ نے خواجہ کو لا کے ایک پہاڑ پر اُتار لیا کہا کیوں او ساربان زادے اب تجھے کس عذاب سے ہلاک کروں ای شریر ذکر تجھکو جانور بنا کے چھوڑ دوں کر طائران صحرائی تجھکو کھا جائیں عمرو نے ہر چند منت کی مگر شبرنگ نے نہ مانا عمرو پر سحر کیا کہ عمرو کی صورت ایک عندلیب خوشنوا کی بن گئی شبرنگ نے ہاتھ کے بٹھا دیا کہا جا ساربان زادے اب کوئی باز وغیرہ تجھے شکار کر لیگا عمرو زمزمہ سرائی کرتا ہوا ایک جانب چلا گیا کبھی کسی نخل پر ٹھہرا جس شاخ پر جا بیٹھا ہزاروں طائر جمع ہو گئے عمرو کو بیٹھنا مشکل ہو جاتا ہے ایک جادوگر منیر جادو نہایت شوقین علم موسیقی میں کامل اُڑی ہوئی آسمان پر جاتی ہے کہ کان میں آواز آئی کہ کوئی اس خوش

عجب رنگ میں یہ غزل گا رہی ہے غزل

حکم تھا روز گذشتہ میں کہ ہم آتے ہیں آج
جو کہا قاتل نے کہ آپ فرماتے ہیں آج

حال دل کیونکر کہیں سب یہ نہیں پاتے ہیں کہ
میرے بوسوں کی لب نازک قسم کھاتے ہیں آج

رنگ عارض غیر کے بوسوں نے پھیکا کر دیا
دیدۂ بیدار انکے ہم سے شرماتے ہیں آج

مژدہ ای دل ہاتھ سوئے دامن قاتل بڑھا
پاؤں آغوش اجل میں چل کے پھیلاتے ہیں آج

اب تو یہ نوبت ہوئی گر بھی قدم رنجہ کرو
جا بجا عیسیٰ احبا دیکھنے آتے ہیں آج

منزل مقصود تک جانے کی طاقت جو نہیں
جا بجا آنسو مرے تھک تھک کے رہ جاتے ہیں آج

دم نہیں لیتے جو منہ کو ہیں امان کے واسطے
متصل تیر نگہ وہ ہم پہ برساتے ہیں آج

آرزو مند تعلق ہے مری دیوانگی
دیکھئے کو دیدۂ زنجیر ترساتے ہیں آج

غفلت قاتل سے حاصل ہے ہمیں پژمردگی
زخم ہیں اچھے ہرے ہو ہو کے مرجھاتے ہیں آج

دیکھتے ہیں ابر رحمت سے ترے کیا کیا ملے
ای فلک ہم دامن فریاد پھیلاتے ہیں آج

کی ہے تعلیم حیا تیغ ادب آموز نے
اس بے ستم کھونے میں زخم شرماتے ہیں آج

خندہ زن دیدۂ ہر ہر دہان زخم میں
شادی اندوہ سے دل اپنا بہلاتے ہیں آج

شام فرقت نے سکھائے ہیں تجھے کیا کیا عمل
ای فلک ہشیار ہم نالے مرے آتے ہیں آج

ہو قبل از مرگ کر عدد کریں بسمل
زندہ کر لینا ہمیں لو ہم تو مر جاتے ہیں آج

ہیں خیالی نامہ و پیغام اپنے ای اسیر
متصل پیک تصور اپنے دوڑاتے ہیں آج

منیر جادو بیقرار ہو گئی بیٹھ کے چہار جانب دیکھنے لگی جب کہیں کوئی آدمی نظر نہ آیا شاخہائے نخل پر نگاہ ڈالی دیکھا ایک عندلیب خوشنوا یہ اشعار موزوں کر رہی ہے تمام طائروں کی آنکھوں سے آنسو جاری بعض طائروں نے اپنے بدن کا اسم سایہ کیا ہے وہ عندلیب بدنصیب کیا چہکاریں مار رہی ہے منیر بیتاب ہو گئی جی میں کہتی ہے یہ طائر خوش الحان کس لطف سے زمزمہ سرائی کر رہا ہے خوش آواز صدا میں سوز و گداز اشعار بخوبی ثابت ہوتے ہیں گانے میں تاثیر ایک ڈھیلا اُٹھا کے مارا سب طائر تو اُڑ گئے عندلیب کے پاؤں

اس شیخ نے پکڑ لیے عندلیب زمزمہ سرا اُڑ گئے گئی خواجہ نے دیکھا ایک جادوگرنی آئی اُسنے مجھکو اٹھالیا
دل مین حیران ہین کہ دیکھون عذاب کیا دکھائے منہ سے منہ ملا کر باتین کرنے لگی منیر جادو لیے بوسے
خواجہ کو اپنے باغ مین آئی سامنے اپنے بٹھالیا سازندون سے کہا ساز ملاؤ دیکھین میری بلبل کیا گاتی ہی
سازندون نے ساز ملائے منیر جادو نے چٹکی بجا کے کہا بلبل گاؤ عندلیب نے منقار کھولی تان سُر پر
لگانے لگی منیر جادو کیسی خوش ہوتی ہی کبھی قفس سے نکال لیا بلبل کو اسکے سینے پر منہ رکھدیتی ہی کبھی ناز کی
مین منہ ڈالتی ہی چاہتی ہی دل مین گھس جاوے منیر چھاتی سے لگالیتی ہی کئی دن اسی رنگ مین گذر رہے
منیر جادو اپنے پاس سے جدا نہین کرتی ایک دن گود مین لیے بیٹھی ہی پیار کر رہی ہی جسدم چٹکی بجا کے کہتی ہی
عندلیب اشعار عاشقانہ گاتی ہوا اسکے دل کو لبھاتی ہی منیر کے ہوش تو ضرور اُڑتے ہین مگر دل باغ باغ
کہ طائر خوش الحان مجھکو ملا ہی ہاتھ سے پرون کو ٹٹولنے لگی سر پر جو ہاتھ پڑا ایک سختی سی معلوم ہوئی اب جو پر
ہٹا کے دیکھا ایک کیل آہن کی سر مین کسی نے ٹھونک دی ہی منیر نے سب پرون کو ہٹا دیا ہی کیل کو نکالا کیل
کا نکالنا تھا کہ عندلیب زمین پر گری قلقلک مار کے اُٹھی دیکھا ایک انسان دبلا پتلا تانیا ہو اُٹھتے ہی
اشعار پڑھنے لگا منیر عاشق تو آواز کی ہو ہی رہی تھی گھبرا کے کہا ای شخص تو کون ہی عمرو نے کہا ای ملکہ مین
اس گانے کی بدولت یہ مصیبت اُٹھائی ایک جادوگرنی شہزنک جادو اُسکے یہان مجرے مین گئے
رات بھر گائے صبح کو چار آنے پیسے دینے لگی ہم بگڑ گئے کہا صاحب ہمارے پانچ روپیہ مجرے کے ہین
اُسنے جھلا کے یہ کہا کہ وہ سزاوار ہو کہ کوئی بازی مجھکو کہا جاسکے میرا ہاتھ پکڑ کے نہین معلوم کیا کر دیا کہ مین
بشکل طائر بن گیا جنگل مین مارا مارا پھرتا تھا خوش نصیبی کہ آپ ایسی قدردان کو ملا بازیگری سے بچا منیر نے
کہا نام تیرا کیا ہی کہا مجھکو استاد ذی نواز کہتے ہین حضور نے میرے نانا جان کا نام سنا ہوگا میان سندر خان
تنبالی ناں امان میری بی جنگلو بجے ہار اب فلک میرے ساتھ در پے آزار ہی مسلمانون نے سب ملک پر
قبضہ کر لیا ہمارے بسنے والے در بدر ہین جہان جاؤ دیکھو مسلمانون کی حکومت ہی انہین لوگون کی عملداری
کی کثرت ہی مسلمان کسی کو ایک پیسا نہین دیتے منیر یہ باتین سنکر بہت خوش ہوئی کہا استاد نہ گھبراؤ
اب اس طلسم مین سب شاہان طلسم جمع ہونگے بہت بڑا جلسہ ہوگا آجکل طلسم کشا نے بڑے بڑے مقام
فتح کیے ہم تمکو لباس معقول پہنا کر خدمت مین شاہان طلسم نور افشان کی لے چلین گے یہان سے قریب
باغ ہی زمام الملک سوار کا اب لوح طلسمی اُنکے ہی پر بڑی حفاظت کرتی ہی آٹھ پہر تین لاکھ جادوگر
نگہبانی کیا کرتے ہین وہ میری بڑی بہن ہین اُنکے یہان بھی جلسے مین بیٹھ لگی سب تمہارا گانا سننگے بہت کچھ
ہم تمکو دلوا دینگے عمرو نے کہا ملکہ طلسم کشا کا بھی نبہ ہی جہان گئے یہی ذکر سنا منیر نے کہا صرصر غدار
نے خبر پائی تھی شمشیرو کی زبانی سنا کہ طلسم کشا صحرائے پر غبار تک آئے تعلقہ ہا ساحرون کو فتح کیا
اب نہین معلوم کہان ہین حال زمام الملک سوار سنکر خواجہ کو اشتیاق ہوا کہ اپنے کو باغ زمام مین پہنچاؤ
رنگ اپنا اُسپر جماؤن منیر نے کہا استاد تمہارے گانے کا دل بہت مشتاق ہی ایک تو جانور کے بھیس
مین [illegible] اب انسان بنے ایک غزل سناؤ خواجہ عمرو نے منیر کے راضی کرنے کے واسطے زنبیل سے نے
نکالی۔ نئے طور سے غزل بجائی

غزل

| | |
|---|---|
| اپنی قسمت [illegible] دیدۂ تر ہی کیونکر خشک ہم | سب کے دامن تر ہوئے ہین لب و دیدۂ تر خشک ہم |

آہ کی گرمی سے دنیا میں ہو جو تر خشک ہو
نوح کا طوفان بھی ہو تو خشک ہو پر خشک ہو

اُف رے سوز نالۂ و اللہ رے سیل سرشک
اس سے زرد ہے زمین اُس سے سمندر خشک ہو

سوز دل آہ جگر لینے دے دم ٹک تک
تر رہیں آنکھیں ہمیشہ اور لب اکثر خشک ہو

موج زن ہے ایک دریا ہائے جوش اشک ہے
آستین ہو جائے تر دامان تر گر خشک ہو

شمع ساں میں سوز گریہ سے سراپا جل گیا
ہے عجب گر مجھ سا پانی کے اندر خشک ہو

ابر بھی کھل جائے ہے دریا بھی گر تھم جائےگی
دیدۂ پُرنم کبھی تو بھی تو دم بھر خشک ہو

رو دیجئے آپکے اس تشنۂ دیدار کا
حلق تشنہ تر نہ ہو اور حوض کوثر خشک ہو

گریۂ خونی کر قصہ عالم بالا ہے بجبر
کیوں نہ خون روحانیوں کا آسمان پر خشک ہو

تشنہ کام عشق ہوں گر خاک سے میری بنے
آب جو جن جن بھرے دوں دون پیمانہ خشک ہو

رونے کی جا ہے اگر ہو بعد مرنے کے فراق
ہے غضب گر نخل گری بھول پھل کر خشک ہو

شعر تر وہ ہیں مرے مومن کہ ہنگام جواب
خوف سے منھ اور زبان ہر سخنور خشک ہو

خواجہ نے اس رنگ میں جو غزل بجائی منیر جادو بیتاب ہو گئی کہا اُستاد چلو ہمیں باغ میں شہزادہ ملکہ زمام ابلق سوار میں چلیں وہ تمہاری بڑی قدر و منزلت کرینگی عمرو نے کہا ملکہ عالم میرے کمال کا تمام عالم میں شہرہ ہو گا جتنے میں اکثر نازنین کیا ہے جادو ڈر میرے نام کے دشمن سے چھپا ہی کسی کنیز کی شکل بنا کے مجھے بلیجیو منیر جادو نے کہا صورت کیونکر بدلی جائے عمرو نے کہا ایک بہروپیے کا اور میرا ساتھ مدت تک رہا ہے میں روپ بدلنا بھی خوب جانتا ہوں جس کنیز کو یہاں چھوڑنا منظور ہو اسی کی شکل بنکر آپکے ہمراہ چلوں آپ لوگ سمجھینگے کہ پیچ ہزار روپیہ صرف کرکے اپنی کنیز کو گانا سکھلایا ہے منیر نے کہا کیا مضائقہ ہے زعفران نامے ایک کنیز تھی منیر جادو نے کہا استاد اسکی شکل بنکر آؤ خواجہ نے کنارے آکے رنگ و روغن بنایا کی کا نکالا زعفران کنیز کی صورت بنکر تیار ہوئے سامنے منیر جادو کے آئے منیر بیقرار ہو گئی کہ استاد کیا کہنا خال میں خط میں کسی بات میں کمی نہیں عمرو نے کہا میں خدمت میں حاضر ہوں اور کمالات اپنے حضور کو دکھاؤنگا منیر جادو بہت خوش ہے خواجہ نے کہا حضور میرے چند کمال آج باغ میں اپنی شہزادی صاحب کے چلکر ملاحظہ فرمائیے گا سب کو آپ کے سامنے شراب پلاکے بیہوش کروں اور پھر ہوشیار کروں جی میں آئے تو سب کو قتل کر ڈالوں منیر نے کہا استاد کچھ گستاخی نہ کرنا آج سب کا میں جمع ہونگے آج ہنگامہ عظیم ہے استاد ایک بڑا باعث یہ ہے بانیان طلسم نے لکھا ہے کہ آج کی تاریخ شب کو خواجہ عمرو اور صاحبقران بھی اس محفل میں ضرور آئینگے ملکہ زمام نے اسی واسطے یہ جلسہ کیا ہے اور شاہان طلسم کو لکھ بھیجا ہے کہ آج طلسم کشائے اصلی اور عیار اسکا خواجہ عمرو میرے باغ میں ضرور آئینگے اسواسطے جلسہ کرتی ہوں کہ جس صورت میں آئیں گرفتار کروں اسی واسطے آج میں نے واقفکاران طلسم کو بھی طلب کیا ہے خواجہ نے کہا کیا مناسبت سے جس رنگ میں طلسم کشا آئیگا ہم پہچان لینگے ملکہ نے کہا استاد تم نے بھی طلسم کشا کو دیکھا ہے عمرو نے کہا برسوں میں انکی صحبت میں رہا حمزہ سے مجھے بڑی ملاقات تھی جس رنگ میں آئینگے میں ضرور پہچان لونگا ملکہ منیر جادو بہت خوش ہوئی تخت پر سوار ہوکے خواجہ کو بشکل زعفران اپنے پہلو میں بٹھا لیا چند کنیزیں اور خواجہ بہ ہمراہ ملکہ منیر جادو نے باتیں کرتے ہوئے چلے تھوڑی دیر

رہ گئی تھی سامنے باغ معلوم ہوا منیر نے کہا استاد دیکھو وہ سامنے باغ ملکہ زمام کا ہے ہر طرف سے جادوگر
چلے آتے ہیں لکہ ہاے ابر سیاہ و سرخ اُٹھ رہے ہیں سب افسر و تاجدار چلے آتے ہیں خواجہ دیکھتے ہوے
جاتے ہیں کہ وہ ابر شق ہوا کسی تخت پر کوئی نازنین کوئی ساحر مقدار کسی ابر میں آفتاب کی صورت دکھاتا ہے کسی کے ہمراہ
کنیزیں کسیکے ساتھ ساحر سیاہ رو چلے آتے ہیں ملکہ منیر کا بھی تخت آکے پہونچا دیکھا باغ وسیع عمارت ہاے رفیع
گرد باغ عندلیبان خوشنوا اپنے اپنے آشیانوں میں چہچہے ہیں لالٹینیں مثل قطرہ ہاے نور درخشاں بہار پر گلشن ہر
طائر کا نشیمن رو زلف سنبل پیچ و تاب سے باغ رشک گلشن شبنم گریہ ہے بام دار بے بہار برس رہے ہیں خواجہ
سیر باغ کرتے ہوے ساتھ منیر کے تخت سے اُترے منیر زعفران نقلی کا ہاتھ پکڑے ہوے آکے محفل میں پہنچی
زمام ابلق سوار تخت شاہی پر بصد نخوت لباس فاخرہ پہنے ہوے اسباب سحر سامنے رکھا ہے شعلہ ہاے
آتش بھڑک رہے ہیں اکثر طائر مہ سیرا آکے کاندھے پر بیٹھے سرگوشی کرنے لگے پھر اڑکے چلے گئے ایکجانب
ملکہ کمیت تیز قدم سر نگوں غم سے کلیجہ حزن رنجیدہ کبیدہ معلوم ہوتی ہے ملکہ زمام ابلق سوار نے پوچھا کہ
پوچھا کیوں کمیت مزاج کیسا ہے عرض کی داری سب ساحر آتے ہیں شوہر میرا مینائے منوش نہیں معلوم
کیا سبب ہوا جو ابتک تشریف نہیں لائے کنیز کو بڑا تردد ہے ملکہ زمام نے کہا بی کمیت بجا ہے شوہر
بد لگام ہیں طرارے بھرتے ہیں اس صحرا میں صدہا گھوڑیاں پھرا کرتی ہیں اُنپر سواری گانٹھے ہونگے آتے
ہونگے کیوں گھبراتی ہو عرض کی داری آج مجمع عام ہے میں جانتی ہوں میرے شوہر پر کوئی بات نہ آنے
پائے دروازے پہ باغ کے کنیزان خوش طبع حاضر ہیں مستانیان مرد کے نام پر جان دیتی ہیں ایسا نہو کہ
کسی پر انکی نگاہ پڑے بیٹھے بیٹھے کون ان مستانیوں سے رہے ملکہ زمام نے کہا کیا مجال کوئی تمہارے
شوہر سے کلام کر سکتا ہے منیر جادو مصاحبوں میں آکے بیٹھیں زعفران نقلی کو یا خجو نکالا ہو ہے حزان کا
جو سہرہ گھڑی ہوئی ملکہ منیر کے بدمال جل رہی ہے چپکے چپکے منیر سے پوچھ رہی ہے لوح کس مکان میں رکھی ہے
منیر جادو نے فرمایا پہلو میں جو قصر ہے اسی قصر کے بام پر لوح کو بڑی حفاظت سے رکھا ہے کوٹھے پر کسی کو
جانیکا حکم نہیں ہے ملکہ خود دن رات میں کئی مرتبہ کوٹھے پر جاتی ہیں لوح کو دیکھ آتی ہیں اندر باغ کے یہ
جماؤ ہے گرد باغ یہ کیفیت ہے جمن لاکھو ساحران مقدار فروکش رہتے ہیں آج سب جمع ہیں ایک ایک ساحری ہمہ
جمشید زمان اپنے کمال ہر سب کرتا ہے شعبدہ ہاے سحر کا اعجاز ہے اب صاحبقران کا حال تحریر کرتا ہوں
کہ بشکل مینائے منوش طرف باغ ملکہ زمام کے چلے تھوڑا راستہ طے کیا تھا کہ محفوظ جنی آکے پہونچا
پکار کے او فدوی آقائے نامدار ذرا ٹھہر جائیے مجھے کچھ حضور سے عرض کرنا ہے صاحبقران گھبرا گئے کہ
میرا تو نام مینائے منوش زنگی ہے محفوظ قریب آیا ہاتھوں کو آپ کے بوسہ دیا جو حکمی ای شہریار کرہا
آپ جانتے پہچاننے والے پہچان لیجئے یہ انگشتر ہاتھ میں رکھے کسی کا سحر تاثیر نہ کریگا یہ کہکر انگوٹھی صاحبقران
کو دی کہا اسکو حضور لیلیں یہ دستگیری کریگی آپ انگشت نما ہونگے میں بھی وقت پہ پہونچونگا چند باتیں
عرض کرنا منظور ہیں اسواسطے حاضر ہوا اسی شہر طرار آپکا نام نامی مینائے منوش زنگی دوسرے یہ کہ
کمیت تیز قدم آپکی زوجہ ہے اُس سے اسی طور سے باتیں کیجئے گا غلام حضور کو آگاہ کرتا ہے کہ خواجہ عمرو
پہونچ گئے شہر رنگ جادو نے خواجہ کو بشکل عندلیب بنایا منیر جادو کا گھر ملکی اسی کے ساتھ خواجہ بے
حالانکہ باغ زمام ابلق سحار میں کیا زعفران کنیز کی شکل پر ہیں اصل ملاحظہ کیجیے گا یہ کہکر محفوظ سے

خال مین خطامین بھی درست کردیا کہ مشابہت مین کوئی بات رہ نہ جائے سیدھا راستہ صاحبقران کو
بتادیا محفوظ جنی رخصت ہوا کہا غلام وقت پر آئیگا یہ کہکر محفوظ رخصت ہوا صاحبقران بشکل مینائے مینوش
طرف باغ زمام کے چلے کئی کوس راستہ طی کیا کہ سامنے باغ زمام کا معلوم ہوا جو علامتین محفوظ جنی نے
بتادی تھین وہ ظاہر ہوئین امیر با توقیر نے بھی دیکھا کہ گرد باغ کے لاکھون جادوگر فروکش ہین جو بادشاہ یا
بادشاہزادی کے اتری لشکر کو باہر چھوڑا خود وزیر و مشیر و چند خدمتگار لیکر اندر گیا منقار جادو و ہبران جادو
و تیزان جادو و شمیم جادو و سیام جادو ان چند ساحرون نے راہ مین صاحبقران سے صاحب سلامت
کی ہر ایک نے یہی پوچھا اے مینائے مینوش زنگی مزاج تو اچھا ہے جسطرح محفوظ جنی نے تعلیم کردیا ہے
صاحبقران ہر ایک کو ویسا ہی جواب دیتے ہین کہ صاحبو دعائے ترقی سلطنت سحر العجائب مین مصروف
رہتے ہین یہ باتین کرتے ہوئے زیر باغ پر آئے چند کنیزین بطور نگہبانان بیٹھی ہین جیسے ہی انہون نے
مینائے مینوش کو دیکھا کھڑی ہوگئین کہا اے مینائے مینوش آج آنے مین کیون عرصہ لگایا امیر با توقیر
نے ویسا ہی جواب دیا کہ ایک کار ضروری مین مصروف تھا یہ کہکر باغ مین داخل ہوئے دیکھا بڑے
بڑے شاہ و شہریار باغ مین شغل رہے ہین صحبت مین جا کر ملکہ زمام ابلق سوار کی بیٹھے دل جو گھبرایا
سیر باغ مین چلے آئے جسنے صاحبقران کو دیکھا کہا اے وزیر اعظم دستور معظم آج تو جلسۂ عام ہے چل کر
صحبت مین شریک ہو جیے صاحبقران ان سب کے ساتھ بارہ دری مین آگئے جیسے ہی صاحبقران
پہونچے امیر نے دیکھا زمام تخت پر بیٹھی ہے ناگوار ہوا مگر فہمائش محفوظ یاد آئی بکراہت سلام کیا کیت
نے کہا صاحب کو تمہارا انتظار تھا لیکن زمام نے کہا اے [illegible] سامری کیا کہنا ہے نخل سے ایک طائر
اڑکے آیا اسنے کان مین کہا ملکۂ عالم مینائے مینوش سے ہوشیار رہنا زمام نے بنگاہ قہر دیکھا اس طائر
نے گرد سر صاحبقران چرخ مارا صاحبقران گھبرائے رہے اگرچہ محفوظ انگلی مین ہے طائر نے پکار کے
آواز دی اے ملکۂ عالم شک نکل گیا یہی مضمون درج کتاب تھا کہ مینائے مینوش سے ہوشیار رہنا
بی کیت پانچے سنبھال کے کھڑی ہوگئی کہا واہ حضور میرے شوہر پر گمان بدی اگر حکم ہو تو مین اپنے وارث
کو ساتھ لیکر نکل جاؤن آپ جانتی ہین کہ شوہر میرا اسقدر شکلی تیغزن محافظ لوح طلسم اگر اسپر کوئی بدگمانی
کریگا تو مین محفل مین نہ بیٹھونگی زمام نے کہا بوا خفا نہو کتاب کے مضمون کو دیکھو جسکے واسطے ہمنے یہ
جلسہ کیا ہے سامری و جمشید نے اپنے علم سے لکھا کہ آج کی شب عمرو و صاحبقران اس جلسے مین ضرور
آئینگے جو شک ہمکو ہوگا اسکی تفریح ضرور کرینگے کیت نے ایک ڈنگل دیا صاحبقران زمرۂ ساحران مین
آگے بیٹھے زمام ابلق سوار نے کہا صاحبو اب تک تو خبر گذری کہ طلسم کشا ہمارے باغ مین نہین آئے اب
جلسہ شروع کرو گویون نے گانا شروع کیا کسی نے غزل کسی نے ٹھمری کسی نے ترانہ سب نے اپنا اپنا کمال
دکھایا گیت ستار [illegible] بہار اور شاہزادیان تخ ہین مین گرمی صحبت ہے ملکہ منیر جادو اپنے مقام سے اٹھی
صاحبقران چہار جانب دیکھ رہے ہین کہ محفوظ جنی نے کہا تھا کہ آج اس جلسے مین عمرو بن امیہ ضمری
بھی ہوگا ابتک نظر نہین ہوا کس صورت پر تلاش کرون کہ منیر جادو نے دست بستہ عرض کی کہ
داری اس جلسے کی خبر تو سالہا سال سے ہملوگون کو معلوم تھی مین نے بھی بہت روپیہ صرف کرکے اپنی ایک
کنیز کو تیار کیا ہے ایسا گاتی ہے کہ کلیجہ پھٹا جاتا ہے زمام ابلق سوار نے کہا بوا بلاؤ آج کی شب اسی جلسے مین

بسر ہو صبح کو مژدہ خوشخبری جاکر شاہان طلسم کو سنائیں قواعد میں مرقوم تھا کہ اگر آج کی شب لوح کی حفاظت ہو گئی تو ہزار برس تک طلسم کشا کو لوح نہ ملیگی دو پہر رات بسر ہو گئی دو پہر رات اور باقی ہی اسی عیش و عشرت میں رات بسر ہوئی زعفران کہاں ہیں جیسے ہی امیر نے گانے کا نام سنا یاد آیا کہ محفوظ جنی نے سمجھا دیا تھا کہ یہ انگشتر جسم میں عمرو کے بھی مس کر دیجیے گا ورنہ صورت تبدیل ہو جائیگی صاحبقران نے فرمایا کہ بی زعفران ذرا میرے پاس آؤ عمرو حیران سراپا کو دیکھتا ہی کہ آخر میرے آقا کہاں ہیں مطلق نہ پہچان سکا قریب صاحبقران کے آیا امیر اس خیال سے کہ شاید یہی خواجہ ہوں یہ بھی پہچان نہ سکے صرف گمان سے ہاتھ پکڑ لیا باتیں کرتے کرتے انگشتر جسم سے عمرو کے مس کر دی اب خواجہ ترغیب کر سامنے ملکہ زمام کے آئے جھک کے سلام کیا زمام کی نگاہ پڑی نازنین سہ جبین گلرخسار کبک رفتار شیرین گفتار گلعذار خوشخو خال ہندو چشم جادو خنجر ابرو سرو قد خورشید خد نہایت سلاست سے سلام کیا ملکہ زمام نے دیکھکر مسکرا کے پوچھا بی زعفران مزاج تو اچھا ہی عمرو نے ہاتھ اٹھا کے دعا دی حضور کے ملنے جانے مراتب رہیں کیا لطف ہے آپنے لوح کی حفاظت کی ہی یہ کہکر چار جانب دیکھا جس نابکار سے نگاہ مل گئی اسنے کلیجہ پر ہاتھ رکھ لیا زمام نے کہا بی زعفران تجھے خوب گانا سکھا ہی عمرو نے شرما کے کہا واری روپیہ ملکہ عالم کا شفقت کنیز کی آج آپکو خوب راضی کرونگی سننے والے کہینگے کہ ایسا گانا نہیں سنا جاتے ہیں خواجہ کا گانا شروع کرین کہ آسمان پر سناٹا ہوا ایک لکہ ابر گلنار اس سے خون ٹپکتا ہوا طاؤس ان زرین بال رقص کرتے ہوے زمام نے ابر کو دیکھکے کہا بوا زعفران ذرا ٹھہر جاؤ ہماری دوست صادق خلم سحر ہے طلسم ملکہ شبرنگ تشریف لاتی ہیں نام شبرنگ کا سنکر عمرو کے ہوش اڑ گئے سر جھکا لیا محفل میں دبیٹھا مگر کر تھا پاؤں میں عشرہ پڑ گیا ابر شق ہوا عمرو نے دیکھا شبرنگ جادو ایک مادہ سیاہ پر سوار بچے کر وفر سے آتی تھی سو کنیزیں گرد گھیرے ہوے محفل میں آئی زمام کو بہ ادب سلام کیا زمام نے کہا بوا شبرنگ آج کی تاریخ کو لکھا تھا کہ عمرو و صاحبقران اس صحبت میں ضرور آئینگے میں نے جلسہ آراستہ کیا ابھی تک تو کسی کا گذر نہیں ہوا شبرنگ جادو نے کہا حضور خواجہ کو کوئی بازیا بہری نے کھا لیا ہوگا میں نے جانور بنا کے چھوڑ دیا تھا اسی واسطے میں گئی تھی بھلا اب اس صحبت میں کیا آسکتا ہی اب تو اسکی ایک ہڈی بھی نہ باقی ہوگی ملکہ منیر جادو نے کہا بوا کس رنگ کا جانور بنایا تھا شبرنگ نے کہا گانا سنو تمہاری کنیز زعفران کے گانے کے سب مشتاق ہیں عمرو نے بھی سازندوں سے کہا جلد ساز درست کرو ساز درست ہوے عمرو نے گنگنا کے سامنے ملکہ زمام ابلق سوار کے وہ وہ گمر یان گائیں دمام تعریفیں کر رہی ہیں جانے کا یہ رنگ ہی جو ٹھمری شروع کی ایک ایک لفظ کو سو سو طرح بتایا تمام اہالیان محفل رجوع عمرو نے اس غزل کو شروع کیا سب کی طرف بتا بتا کے گانے لگے

**نظم**

پیار سے دشمن کے وہ عالم ترا جاتا رہا — ایسے لب چوسے کہ بوسوں کا مزا جاتا رہا

دل جو پہلو میں نہیں کچھ مجھکو بیہوشی سی ہی — ڈھونڈھتا ہوں یہ نہیں معلوم کیا جاتا رہا

وہ شب فرقت میں نکلا منھ ان سے موت کی — اب تغیر ابھی وہ احسان جفا جب تا رہا

استعمال آشنا صد طعن میں سے تجو بشوق میں — پاؤں سے اس شوخ کے رنگ حنا جاتا رہا

ہاتھ نا فی کسی ایسا کچھ پایا نہ وہ باتیں کر و — مر گیا دشمن تو کیا میرا گلا جب تا رہا

کہکے تم کچھ رہ گئے سمجھوں اسے کیا خاک مین — لفظ جب پورا نہ نکلا مدعا جاتا رہا

وہ نہ سمجھے میری بیتابی مین بہکی گفتگو — ہائے عرض شوق سے بھی مدعا جاتا رہا

مجھسے وہ مین اُنسے لپٹا ازدہام شوق مین — یان لحاظ وضع وان پاس حیا جاتا رہا

تم رقیبون سے ملے ہنسنے بھی دل بہلا لیا — اب ہمارا آپکا وہ واسطہ جاتا رہا

کیا گلا اسکا خلاف وضع دونون ہو گئے — ضبط مجھسے تمسے انداز وفا جاتا رہا

عالم پیری مین سہارا کیا دم عیسیٰ ای نسیم — دلولے ٹھنڈے ہوے سب حوصلہ جاتا رہا

اس رنگ سے یہ غزل خواجہ نے گائی کہ تمام اہالیان محفل تعریفین کر رہے ہین یہان تو خواجہ کار رہے ہین محبت عیش و نشاط آراستہ اب عمرو کا ارادہ ہے کہ مرجا شراب کا گردن محفوظ جنی کے دل کو لگی ہوئی ہے کہ لشکر صاحبقران ایک صحرا مین فروکش ہے وہی باغ قبضے مین ہے جہان پر ہیکلان بن قہار کو مارا سرداران صاحبقران بارہ دری مین بیٹھے ہین ملک اخضر و آفتاب وغیرہ صلاحین کر رہے ہین کہ نہین معلوم ہمارے آقائے نامدار کو لوح طلسمی دستیاب ہوئی یا نہین لشکر بیچین کون خبر لائے کہ آسمان پہ سناٹا ہوا دیکھا محفوظ جنی گھبرایا ہوا آکے پہونچا کہا ای سرداران صاحبقران امیر اور خواجہ عمرو کا داخلہ قصر زمام ابلق سوار مین ہوا جلد آپ لوگ اسنے کر پہونچائین اب حال کھلا جاتا ہے یہ سنتے ہی چالیس جادوگر اٹھ کھڑے ہوے بہرام و مقبل نے کہا ای محفوظ جنی ہم بھی کسی طرح وہان پہونچین محفوظ جنی نے کہا آپ لوگ بہ شکل ہو بہو جیسے ساحرون کو جانے دیجیے ملک اخضر و زنا وغیرہ بچے مبتدر ساحر بنے آواز تند قرقرے بنکر روانہ ہو گئے کوئی طاؤس بنکر روانہ ہوا کوئی مار سیاہ بنکر غرق زمین ہوا کوئی اژدہا بنکر اڑا محفوظ جنی تو خیر دیکھا کہ میرا نام محفوظ ہے جا کر صاحبقران کی گردن ایک جادوگر کی شکل بنکر ہو پہنچا سر پر صاحبقران کے رومال جھلنے لگا عمرو نے محفل مین اپنا رنگ باندھا ہے رباب زرب کے تار بیچار اہالیان محفل کو بیچار ہکر کرنے کو سب لگے یہ غزل شروع کی مطلع

دفن جب خاک مین ہم سوختہ سامان ہونگے — فلس ماہی کے گل شمع شبستان ہونگے

ناوک انداز جدھر دیدۂ جانان ہونگے — نیم بسمل کئی ہونگے کئی بے جان ہونگے

تاب نظارہ نہین آئنہ کیا دیکھنے دون — اور بن جائینگے تصویر جو حیران ہونگے

تو کہان جائیگی کچھ اپنا ٹھکانہ کر لے — ہم تو کل خواب عدم مین شب ہجران ہونگے

ناصحا دل مین تو اتنا تو سمجھ اپنے کہ ہم — لاکھ نادان ہوے کیا تجھسے بھی نادان ہونگے

کر کے زخمی تجھے نادم ہون یہ ممکن ہی نہین — گر وہ ہونگے بھی تو بے وقت پشیمان ہونگے

ایک ہم ہین کہ ہوے ایسے پشیمان کہ بس — ایک وہ ہین کہ جنہین چاہ کے ارمان ہونگے

صبر یارب مری وحشت کا پڑیگا کہ نہین — چارہ فرما بھی کبھی قیدی زندان ہونگے

منت حضرت عیسیٰ نہ اٹھائینگے کبھی — زندگی کے لیے شرمندۂ احسان ہونگے

غور سے دیکھتے ہین طوف کو آہوے حرم — کیا کہین اسکے سگ کوچہ کے قربان ہونگے

داغ دل نکلینگے تربت سے مری جون لالہ — یہ وہ اخگر نہین جو خاک مین پنہان ہونگے

عمر ساری تو کٹی عشق بتان مین مومن — آخری وقت مین کیا خاک مسلمان ہونگے

ہنگامۂ عیش و نشاط گرم ہی محفوظ جنی رومال ہلا رہا ہی زمام ابلق سوار ہر مرتبہ صاحبقران کو دیکھتی ہی اور کیت سے کہتی ہی بوا اخفا ہین نا مجھے دمبدم تمھارے شوہر پہ شک ہوتا ہی کیت جادو خفا ہوتی ہی اور کہتی ہی بات سمجھ کے کہو میرا شوہر تو کبھی اس صحرا کے باہر نہین گیا اور ادھر عمرو نے اہل محفل کو دنگ کر دیا ہی ہر نغمہ کو پچاس پچاس طرح سے بتایا قیامت برپا کر دی تمام اہالیان محفل نے کلیجے پکڑ لیے صاحبقران بیٹھے دیکھ رہے ہین کہ پشت پر سے کسی نے چٹکی لی امیر نے پلٹ کے دیکھا محفوظ نے کہا ای آقاے نامدار اب رات بہت کم باقی ہی آپ کوٹھے پر جائین لوح حاصل کرین اب جلوہ ہوا چاہتا ہی صاحبقران اپنے مقام سے اُٹھے زمام ابلق سوار نے پوچھا کیون ای میناے مینوش کیا ارادہ ہی کہا ضرور کوٹھے پر جاونگا لوح کی حفاظت کر آؤن یہ ذکر تھا کہ آسمان پر سناٹا ہوا آواز آئی ای زمام ابلق سوار ہوشیار ہو جا منم فرستادۂ شہنشاہ نور افشان سب نے دیکھا ایک طائر ہفت رنگ زمزمہ سرائی کرتا ہوا چلا آتا ہی آواز دی جبکہ کتاب مین لکھا پایا امیر کیون نہ عمل کیا تحریر سامری جمشید کہین غلط ہوتی ہی ایسی غفلت یہ جو بیٹھا گا رہا ہی یہ ساربان زادہ ہی اور میناے مینوش جوان یکتا طلسم کشا ہی دونون کو گھیرے مار صاحبقران سیر معین پر کوٹھے کے ہوئیے تھے یہ ہنگامہ سنکر پلٹے دیکھا زنگ و روغن عیاری کا چہرے سے عمرو کے اتر گیا اس طائر نے امیر پر عکس ڈالا انکی بھی صورت تبدیل ہو گئی سامنے آئینہ تھا اُسمین جو اپنی صورت دیکھی اصلی پائی اب تیغہ نیام انتقام سے کھینچا اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ صاحبقران

ز تیغم فراری انوشیروان
ہمہ بازو شدہ فتح و نصرت سپاہ
لرزد عدو از خوف دیران قامت
سلیمان ثانی لقب یافتم
مرا نام ہی خواجہ خواجگان
اڑاتا ہوں کفار کے میں ہوش
فلک کی جو گردش کا سامان ہوا
یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہے

منم صاحب گرز و تیغ و علم
چو رستم بہ ستگان پیچ گیرودار
گذر چون بہ چولانگہ خان شکم
سمندون بخت گشتہ شکار

امیر عرب حمزۂ ذی حشم
کہ گنجاب ملعون کردہ فرار
چہ ازبہر از عدل و انصاف شہم
کرار جنگ ہیدن ذلیل و نزار

منم قابل کافران جہان
چو در باختر جنگ شمشیر کار
زدم دیو عفریت را دو صاف
در سا بجا جر جاہ و ادب یافتم

نعرۂ امیر کی جو آواز عمرو نے سنی اسنے بھی اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ عمرو

عمرو ذی حشم مہتر مہتران
جھکاتا ہوں دشمن کی ہر دم گردن
نشان تھا مری گرد پائش کا
کہ آقا ہمارا ہے جہانگیر ہی

مری نسل سے گر پیدا ہوا
مرا کمر ہی گلشن قتیل فعال
ہوا امیر ذی حشم نامدار

مرے نام پر عذر رشید ہو
مری چال سے ہی صبا پائمال
امیر عرب شیر پروردگار

تمام ساحران غدار جھپٹ جھپٹ کر قریب صاحبقران کے آنے لگے کہ یہ کوٹھے پر نہ جانے پائین چیارجانب سے گھیر لیا ہزارہا ساحر ہی ہر ایک کا یہی قول ہی کہ طلسم کشا کو گھیرے مارلو مگر صاحبقران و عمرو و ہنگامہ دو بلگانہ لڑ رہے ہین صاحبقران کا یہ حال ہی کہ جسکے جھپٹے ہاتھ مار دیا اُسکے دو ٹکڑے ہوے عمرو پر بھی اسم اعظم پڑھتے ہین عمرو بن امیہ ضمری بھی شعلۂ جوالہ بنا ہوا لڑ رہا ہی صدہا حقہ ہاے آتشبازی مارے کسی پر حباب مار کسی پر حلقہ ہاے کمند مارے ہزارون ساحرون کے لاشے پھڑک رہے ہین بجلی چمک رہی ہی ابر سحر گرج رہے ہین ساحرون کے سحر سے مکان جل رہے ہین ابر سحر سے کسی نے آگ برسائی پانی کے دریا بہ رہے ہین ہزارہا ماران سیاہ دوڑتے پھرتے ہین مگر امیر پر کوئی حربۂ سحر مطلق تاثیر نہین کرتا جو سحر آیا برکت اسم اعظم سے باطل ہوا زمام ابلق سوار نے بڑھ کے آواز دی یارو تم آٹھ سات لاکھ ساحر جمع ہو دو شخص تم سے نہین گرفتار کیے جاتے اگر ایک مرتبہ تم سب کے سب ملکر بلوہ کرو تو کیا طلسم کشا سب کو مار ڈالیگا دس پانچ ساحر مارے جاوینگے باقی سب ملکر گرفتار کر لینگے یہ سنکر

ساحران

بہر شہر و بہر قریہ نگہبانی کنند موسلے — بود حق گو بہ کرخانہ بخانہ جابجا حافظ
برائے بندہ مسکین مسکینی و تنہائی — خدا حافظ خدا حافظ خدا حافظ خدا حافظ
بنہ در مخزن حق نقد تسلیم و زر کم بیداری — کہ تا در عاقبت سالم رساند مر ترا حافظ
نباشد خوف رہزن سالک راہ طریقت را — اگر باشد براہ حق رسی آن رہنما حافظ
کجا آن بلبلان خوش بیان طوطی زبان رفتند — کجا سعدی کجا جامی کجا صائب کجا حافظ
بجسم و جان عالم در حفاظت رود مشتاری — بحال خستہ جیلس کرم فرما تو یا حافظ

ہزار ہوکے یاقوت دعا مین کررہا ہوں صاحبقران آمین فرماتے ہین لیکن مہران آسمان سیر
نے کہا صاحب سنو میرا دل دھڑک رہا ہی کلیجہ پھڑک رہا ہی ایسا نہو یہ ظالم رہا ہو جائے یہ تمہارے بیان
کا پرا قاعدہ ہی کہ دشمن کو اسیر قید کرو اسی عرصے مین جو لوگ چھوٹ جاتے ہین کون کون لوگ قید تھے
کس کس طور سے رہائی پائی صدہا ملک اسلام آباد ہوگئے ایک طرف وہ شجر پرست قیامتین برپا کررہا ہی
جس ملک مین پہونچا اُسے شجر پرست کیا کئی ملک اُسکے بھی قبضے مین آگئے اسی طرح جب سالہا سال قید
رکھیگے کوئی صورت انکی بھی رہائی کی نکل آئیگی اسوقت طلسم کشا کو قتل کرو سحر العجائب نے کہا بہتر صاحب
تمہاری خوشی کے واسطے مین یہ برائی بھی گوارا کرونگا تمھین یاد ہوگا کہ نبیرۂ حمزہ کا بھی تو قتل کرنے کا ارادہ کیا
تھا مگر اسی وقت کنگرہ مکان کا گرا ایسی سو ساحر ایک شخص کو نہ قتل کر سکے بلا کے طلسم برباد ہو جائیگا مگر صاحب
مین تمہارا کہنا کرونگا ای الماس جگر خوار شراب لاؤ ایک منتر مجھے یاد ہی سامری نامے مین لکھا ہی وہ منتر اگر
دم کرونگا جو اس شراب کو پیے گا سو برس عمر بڑھ جائیگی الماس نے کہا اے شہنشاہ آج تک اسکو کیون نہ
ہرن کیا کیسے کیسے رفیق مارے گئے سحر العجائب نے جواب دیا کتب ہاے پارینہ جو میرے پاس ہین ان مین
بڑے بڑے حالات درج ہین ایک مقام پر سامری نے یہ منتر بھی لکھا ہی سامرن ماندی پڑ گئین تب
سامری نے یہ منتر تصنیف کیا شراب پلائی لیکا جھاڑ کے آٹھ گھڑی ہوئین پھر ماندی بھی نہین ہوئین
شراب کا شگلا لاکے رکھا گیا سحر العجائب نے ایک بڑا سا منتر پڑھا جسمین القاب سامری سے لے کر
دو سو جنداوندون کے نام سے شریک تھا وہ منتر پڑھا جو چکا بھی کہا سحر العجائب نے اپنے ہاتھ سے جام
الماس کو پلایا مہران آسمان سیر نے کہا صاحب مجکو پلایا ہوتا کہا صاحب یہ میری جان کی نگہبان ہی مین نے
اسکو آج سے اپنا وزیر اعظم کیا انتظام طلسم اسی کی ذات پر چھوڑا اسکے ساتھ بڑے بڑے احسان کرونگا
الماس نے اُٹھ کے سلام کیا جام پیکی اب تو جام ہے اندیشۂ انجام چلنے لگا بقول شخصے بے پائون جام چل رہا
ہی پینے والے خوش ہو رہے ہین مہران دمبدم کہتی ہی صاحب سب سے پہلے حمزہ کو قتل کرو سحر العجائب
کہتا ہی تمہاری خاطر سے مین نے یہ بھی گوارا کیا بلا سے طلسم برباد ہو جائیگا تمہاری خوشی تو ہوگی ابھی اپنے ہاتھ
سے قتل کرونگا طلسم کشا کے خون سے ہاتھ بھر بھرونگا سر اور لاشہ اسی مقام پر چھوڑ دینگے کہ آکر راہگیر بھی دیکھیں
ہر جگہ مشہور ہو کہ طلسم کشا مارا گیا سب شراب پینے لگے سحر العجائب کہتے جاتے ہین کہ سب کو راضی کرونگا بھی
یہ احسان کسی پر نہین ہوا اے مہران آسمان سیر تمہارے کہنے سے وہ چیز صرف کی یہ انجام اپنے واسطے رکھا تھا
کہ جب طلسم کشا حملہ طلسمی پر آئیگا یہی جام پی کے جیتے رہونگا مگر آج اپنے معشوق کا کہنا دل و جان سے قبول
کیا سب کو شراب پلا دی یہ چالیسون جادوگر مقبول بارگاہ سامری و جمشید ہوئے کیون الماس

تو اب کیا معلوم ہوتا ہی الماس نے کہا ای شہنشاہ مجھے کرسی آسمان پر لیے جاتا ہی سحر العجائب بہت ہنسے کہا ای
الماس اب تم مقبول خداوند ہو مین اب خداوند کی خدمت مین جاؤنگی جو تجھے کیا تھین بہت جلد انعام ملا چاہ
کندہ را چاہ در پیش الماس نے کہا ای شہنشاہ یہ باتین میری سمجھ مین نہین آتین سحر العجائب نے کہا اب سمجھ
مین آجائیگی تھوڑی دیر مین خاتمہ ہوتا ہی اب دم بھراڑاپنے مقام تک پہونچ جاؤنگی آج نامہ دولت کی زبان سے ایک
غزل بھی سن لو اسے یاد رکھنا دیکھو ہمارے شہر کے اُستاد ناسخ والاجناب کیا خوب ارشاد فرماتے ہین **نظم**

| | |
|---|---|
| مرچکا ہون جلد ساقی سے کہو لائے شراب | صاف اگر باقی نہو ہی خم لائے شراب |
| ہون وہ صاحب ظرف پی جاتا ہون جیحون شراب | ایک کوزے مین سما جاتا ہی دریائے شراب |
| بزم مین کیا دوڑتے پھرتے ہین ای ساغر شر | دست ساقی کو کہون کیونکر نہ مین پائے شراب |
| مست ہون دیوانہ بھی اور سنگ زن اطفال بھی | غم نہین سر کا کہین ٹوٹے نہ مینائے شراب |
| ساغر داغ جنون سے مست مین دیوانہ ہون | کیا خرابات جہان مین مجکو پروائے شراب |
| مجھسے کب ای محتسب ڈرتے ہین رند سرفروش | گر رہے ہین ہم سر بازار سودائے شراب |
| ہجر ساقی مین ہی ایسا شور بختی کا اثر | سرکہ ہو جائے جو میری بزم مین آئے شراب |
| ہو گیا لبریز ای ساقی پیالہ عمر کا | فرقت ساقی مین ہی کسکو تمنائے شراب |

سحر العجائب نے اس رنگ مین یہ غزل گائی مہران کی آنکھون سے آنسو بہنے لگے کہا ای شہنشاہ ماشاء اللہ کیا
الماس جگر خوار گھبرا کے اُٹھی کہا ای شہنشاہ آپ گاتے ہین زمین ناچتی ہی سحر العجائب نے کہا جلد اپنے مقام
سے اُٹھو پھر خاتمہ ہی قارن نے کہا ای ملکہ مین بھی تمھارا شریک ہون قارن و الماس دونون ہاتھ تھام
کے اُٹھے دونون کا اُٹھنا تھا کہ بیہوشی نے طمانچہ مارا ڈگمگا کے گرے بیہوش ہوے اور ساحر لینا لینا کہکر چلے جو
آمادہ جان سے اُٹھا چالیسون جادوگر بیہوش ہوے سحر العجائب نے اپنے نام کا نعرہ کیا **نعرہ خواجہ عمرو**

| | | | |
|---|---|---|---|
| مرا نام ہی خواجہ خواجگان | عمرو ذی حشم نسبت مہتران | مری نسل سے ہی کمر پیدا ہوا | مرے نام پر قدر خورشید ابھرا |
| اڑاتا ہون کفار کے مین نشان | جھکاتا ہون دشمن کے ہر دم کمان | مرا گرد گلشن قیل و قال | مری چال سے ہی صبا پائمال |
| فلک کی جو گردش کا سامان ہی | نشان ظفری گرد پاپوش کا | مرا قیصر دمشتر نامدار | امیر عرب سخیر پروردگار |
| یہی فتح و نصرت کی تدبیر ہی | کرا آقا ہمارا جہانگیر ہی | | |

عمرو دیکھ کر چکے اُٹھا ملکہ خورشید برق درخش کو
خواجہ مہران آسمان سیر کی صورت بناکر لائے تھے یہ معرکا سطح پر گذرا کہ جب یہان امیر گرفتار ہوے
خواجہ عمرو فکر مین پھر رہے تھے کہ مین اپنے کو خدمت مین آقائے نامدار کے پہونچاؤن ایک صحرا مین بیٹھے رو رہے
تھے کہ افسوس مین اپنے آقا سے جدا ہون کہ ملکہ خورشید آکے پہونچین گرا آمدید کہا خواجہ تمنے سنا صاحبقران
مرحلۂ قارن بن قدرت بن متقرون پر قید ہوگئے الماس نے نشہ کر کیا صاحبقران نے بڑا دھوکا کھایا
اگرچہ مین سحر مین اُس سے کم نہین ہون مگر شدہ مرحلۂ طلسم ہی اگر کسی آفت مین پھنس گئی تو رہائی دشوار
ہوگی عمرو نے کہا ملکہ مجکو بیچلو خواجہ بصورت سحر العجائب اور خورشید کو بصورت مہران بناکر شکل مذکور
آکے پہونچے عیاری ہی بڑی سب کو بیہوش کیا خواجہ نے جھپٹ کے الماس و قارن کو قتل کیا ملکہ خورشید
نے برق چمکائی اور سب ساحرون کے سر اُڑ گئے عمرو نے سب کے کپڑے اُتار لیے صاحبقران کی
قید خود بخود جسم سے دور ہوئی شہنشاہ اسم اعظم کا ملکہ نے زور ڈالا صاحبقران ہوشیار ہوے خورشید نے قدمون پر

سر رکھدیا یاقوت تاجدار خواجہ کے گرد پھرنے لگا کہا خواجہ آپ خوب وقت پر پہونچے خورشید نے کہا
اے شہریار ایسی غفلت آپکو لازم نہین اگر حضور لوح کو ملاحظہ فرما لیتے تو اس آفت مین مبتلا نہ ہوتے امیر نے
فرمایا اب انشاء اللہ ایسا نہوگا اب قدم بقدم لوح کو دیکھتا رہونگا خواجہ عمرو نے کہا آقا غلام بھی ساتھ رہیگا امیر نے
کہا طریقہ طلسم کشائی سے سراسر خلاف ہے مین تنہا طلسم کشائی کرجاؤنگا عمرو نے تمام مکان لوٹ لیا اسباب
بہت نکلا ہر چند صاحبقران نے کہا خواجہ اس مال مین غازیون کا حق ضرور ہے عمرو نے کہا غازیون کے واسطے
دانہ گھانس بہت ہے اپنے اپنے تھان پر کھنایا کرین اب وہ تین ہزار جوان جو قید سے چھوٹے وہ بھی ہمراہ ہین
یاقوت تاجدار کو بڑی خوشی ہوئی خورشید نے کہا حضور اب دیر نہ کرین دیکھیے لوح کیا خبر دیتی ہے امیر نے
لوح کو ملاحظہ فرمایا نوشتہ پایا کہ اے فتاح طلسم واے سیاح این عجائبات اگر خدا اپنا فضل کرے المامن حجرخوا
سے مہلت ملے تو اسی کے قصر مین بیٹھ کے یہ اسم ورد زبان کرو جو کچھ مقدمات ظاہر ہون لوح کو دیکھکر کام کرنا
ملکہ خورشید تڑپ کر بلند ہوئین خواجہ عمرو اور شہ کے الگ ہوے صاحبقران نے ایک گوشے مین بیٹھکر
اسم حاشیہ لوح پڑھنا شروع کردیا قضائے کار ایک نخل پر نگاہ پڑی دیکھا کہ گلہائے رنگارنگ و شگوفہ ہائے
بوقلمون اسمین بے انتہا ہین ایک عندلیب خوشنوا اسپر آکے بیٹھی اُس عندلیب نے شاخ گل پر بیٹھکر زمزمہ سرائی
شروع کی پہلوئے گل مین پھول سے بیٹھی ہے نظارہ چہرۂ محبوب ہے نیب ہزار رقص کر رہی ہے دم محبت کا بھر رہی
ہے رنگ محبت گل مین ڈوبی ہوئی بلبل کی خوش ادائی پر طفلان غنچہ مسکرا رہے ہین ایک آہو بھی چرا کرتا ہے صحرا
مین آیا دونون سینگون تیان مثل زلف محبوب پیچ و تاب کھائی ہوئی پشت پر سفید لکیر مثل کہکشان فلک آہو نے
جست کرکے جو طرارہ بھرا چند پھول جست کرکے سے آہو کے زمین پر گرے بلبل تڑپ گئی پھولون کا گرنا بار ہوا
آہو پر حبیب نے منقار ماری اسقدر بے پشت آہو پر لگائے کہ آہو پھولون کو پامال نہ کرسکا ایک غنچہ بھی شاخ
سے گرا تھا بلبل نوا سنج نے اُس آہو کو بھگا کے غنچے کو منقار مین اُٹھایا شاخ گل پر بیٹھی زمزمہ سرائی تو موقوف
کردی جا بجا تڑپ کر اُسی مقام پر سب گرد دون بار صاحبقران اسم حاشیہ لوح پڑھ رہے تھے جو شخص طلسم کشائی
مین سب کچھ بھولے ہوے تھے بلبل نے جو غنچے کو منقار مین اُٹھایا آہو کو بھگایا گلون کو پامال نہ کرنے دیا غنچے کو منقار
مین لیے ہوے شاخ گل پر بیٹھی ہے صاحبقران نے اسم پڑھنا تو موقوف کیا اس تماشے کو بنگاہ غور دیکھا غنچے
لوٹ کے گرنا آہو کا آنا یاد آیا جوش طلسم کشائی مین تھے یا اسم موقوف کرکے ایک آہ کی ناظرین کو یاد ہوگا کہ حقیر
تحریر کرچکا ہے کہ صاحبقران غنچہ آرزو سے دلشاد دختر شاہ طلسم پر عاشق ہوے تھے بالکل بھولے ہوے
تھے اب اسوقت اس حرکات پر عندلیب کے صاحبقران کو یاد آگیا بیقرار ہوگئے آنکھون کے نیچے تصور غنچۂ آرزو
پھر گئی اسم وغیرہ موقوف کردیا تڑپنے لگے بیقرار ہو دفعۃً بڑے پکار اُٹھے نظم

| | |
|---|---|
| آہ مظلوم سے ڈر ارے | گل ہلتے ہین خوب کھلکھلا کر |
| توبہ توبہ خدا خدا کر | انصاف تو ہو خدا خدا کر |
| وہ آپ سے بیٹھے پاس آکر | پچھتائے ہم انسے دل لگا کر |

| | |
|---|---|
| ارے ہو شہید ہان بچا کر | اے دل ہے یہ مقتضائے الفت |
| اللہ بچائے مرغ دل کو | ہاتھ اسکی کمر مین ڈال ہاتھ |
| قسمت نہ شب وصال جاگی | اے موت ہے جی جہان مین ناحق |

| | |
|---|---|
| باتین نہ کرو حجاب کرکے | شکوے سے زبان نہ آشنا کر |
| پھرتے ہین وہ زلف کو بنا کر | عنقا کو شکار پر ملا کر |
| سوئے سر شام سے وہ آکر | ناخن سے نہ گرشت کو جدا کر |

| | |
|---|---|
| عاشق پہ نہ بے سبب جفا کر | روتا ہون مجھ مین تو جا کر |
| کیا نام ہون کا چپ رہا ہے | کیا رحم ہے کام ہے ہتون کو |
| ممنون ہین جب تزی کے ہم | تار نسبت نہ نام عشق لکھے |
| اے ساقیا بعد مرگ گسکا | |

غافل اعمال سے حساب کر
اندھیرے دن کو مہ لقا کر
خود کو صرف روشن کر
بیٹھے مرے پاس سر جھکا کر
دیکھو تو ادھر نظر اٹھا کر
و بسم طبیعت کی شگفتگی کر
پردے سے جمال کو دکھا کر

مانگے کا جو مانگتا ہون بوسہ
دو دنی ہو تا لعبارت چشم
عاشق سے نہ چاہیے کدورت
اللہ نے دی ہو گر بصارت
شعلے نکلیں نہ کیون دہن سے
گرجاوگے خلق کی نظر سے

کہتے ہین کہ ہوش کی دوا کر
خاک اُسکے قدم کی توتیا کر
دل آئینہ ہے اُسے صفا کر
آنکھون کو نثار نقش پا کر
دل خاک کیا جلا جلا کر
سر پر اغیار کو چڑھا کر

بالون سے چھپا نہ زرد رو کو
غافل لازم ہے فکر عقبیٰ
صدقے اس شرم اس حیا کے
مشتاق نگاہ لطف کا ہون
دنیا کی ہوس اور تونے کھویا
بیہوش کیا برنگ نرگس

صاحبقران نے اسم پڑھنا بالکل موقوف کیا اُس عندلیب خوشنوا نے بھی گرد منقار سے پھینکا اڑکے چلی اب حال سنئے اُس حریف آتش اشتیاق و غریق لجۂ فراق کا بھی ضرور ہوا کہ ملکہ غنچۂ آرزو اپنے باغ دلکشا مین گرد کنیزین آج جو شب کو محل مین گئی سحر العجائب نے آکے کہا بڑا غضب ہوا ای پارہ جگر اب بڑی مشکل ہوئی طلسم کشا کو لوح مل گئی وہ وہ ساحر قتل ہوے جنکا قتل ممکن نہ تھا غنچۂ آرزو کو کچھ تسکین ملی کلی آرزو کی کھلی بوقت سحر باغ مین شگفتہ ہوکے آئین کنیزین پرا باندھے گھڑی ہین ملکہ صحن باغ مین آکر بیٹھیں کنیزون سے کہنے لگیں کہ صاحبو طلسم کشا لڑتا بھڑتا چلا آتا ہے الماس جگر خوار نے گرفتار کیا تھا وہ بھی قتل ہوئی دیکھیے اب والی کیا انتظام کرتے ہین لاکھون جادوگر واسطے انتظام کے بھیجے گئے ہین ہر ایک کو یہی حکم ہے کہ جسطرح ہو سکے مکر سے سحر سے زور سے زر سے طلسم کشا کو گرفتار کرو زندہ نہ بچین ہر طرف سے ساحر گئے ہین انکا خدا ہے نادیدہ دشمنون کے شر سے انکو بچائے ایک جری دلاور اُسکے لاکھون دشمن یہ باتین کر رہی تھین کہ دیکھا ایک عندلیب خوشنوا اُڑی ہوئی جاتی ہے غنچۂ آرزو نے آواز دی ای عندلیب جادو کہان جاتی ہو کہا واری مین نے اپنے دام مکر مین طلسم کشا کو پھنسایا تھا تو اسم پڑھ رہے تھے اب کچھ اشعار عاشقانہ پڑھ رہے ہین ملکہ نے کہا تونے کیا حرکت کی عندلیب جادو نے کہا غنچۂ گل جو شاخ سے ٹوٹ سکے گرا مین نے اُسکو منقار مین اٹھا لیا طلسم کشا محجوب ہو گیا رنگ تبدیل ہوا اُسوقت سے اسم نہین پڑھا حیران حیران چہار جانب دیکھ رہے ہین مین شہنشاہ کو خبر کرنے جاتی ہون اب بلا نازل ہوگی طلسم کشا گرفتار ہو جائیگا ساحران غدار فکر مین چلینگے ملکہ نے آنکھون مین آنسو بھر کے طرف اپنی کنیز نسترن کے دیکھا کہا ای نسترن حقیقت مین کیا خوب کسی نے شعر کہا ہے فرد میان عاشق و معشوق رمزیست * کراما کاتبین را ہم خبر نیست * اور اسی مقام پر میان نعمت خان عالی کیا خوب ارشاد فرماتے ہین دل کو عاشق کے برماتے ہین

اشعار

بسکہ عاشق در خیالش خود و بین پیدا کند
تا شدی در سینہ پنہان آرزو در خاطرم
ہر نگاہ چشم حیرانش بجائے بوسہ است
مردم ای یاران گران جان اندرون سنگ مزار
عالی از خود رفتہ دل در فکر یارے گم شدہ است

تا نہ اکمال را برگ گل رخنہ کند
ہر نفس گرد و رنگے تا ترا پیدا کند
گر تو سودا میکنی عاشق دکان را وا کند
گو سبک روحی چو بوئے غنچہ در دل جا کند
سید ہم جان مژدگان گر کسے پیدا کند

کہو نسترن اگر یہ جا کے شاہ سے لگیگی تو کیا ہوگا نسترن نے کہا واری بڑی آگ لگیگی ملکہ نے باتون مین عندلیب جادو کو روکا ملکہ چاہتی ہے عندلیب کو جانے نہ دو کہ اگر یہ جائیگی تو بڑی آفت برپا ہوگی یہ کہکر کہا ای عندلیب جادو ذرا ٹھہرتی جا تاکہ واری طلسم کشا کے مددگار بہت ہین ایسا نہ ہو کوئی ہوشیار کردے

جلد انتظام ہوا کہ طلسم کشا سے بھی اسم پڑھ لیا پھر ہمارا مطلب دلی بر نہ آئیگا عندلیب نہین مانتی جاتی ہے جلد
جا کے شاہ سے خبر کرون پھول نرگس کا غنچے کے ہاتھ مین تھا ملکہ نے کہا کیون عندلیب جادو مجھکو پھول سے بڑی
محبت ہے دیکھو تو یہ پھول کیسا ہے عندلیب جادو نے پھول ہاتھ مین لیا یہ بھی اپنے پہلے کہہ دیا تھا کہ مین جو خفا شاہ
سے ہونگی وہ دس ساحرون کو روانہ کردینگے وہ جادوگر جا کے آفت برپا کردینگے اور اگر مین نہ پہونچی تو مالک
مر طلسم سمندر آب بار فکر کریگی مگر مین سمجھ جو کار نمایان کیا خلعت کی امیدوار ہون اور دوسری تدبیر بھی
ہو جائیگی یہ کہکر اسنے گل نرگس سونگھا سونگھتے ہی بیہوش ہوئی نسترن کنیز کہ رازدان تھی سمجھ گئی کہ ملکہ نام
پر طلسم کشا کے جان دیتی ہے نسترن نے کہا واری اب کیا ہوگا کہا نسترن مین تیرے صدقے ہو جاؤن تو
اپنے تو خدمت طلسم کشا مین پہونچا دیکھو تو کیا کر رہے ہین اگر تجھسے ہو سکے تو جا کر ہوشیار کردے یہ تو بات راز
کی ہے اگر موقع پانا تو عندلیب جادو کے حال سے آگاہ کرنا کہ اے صاحبقران آپ طلسم کشا ہین لوح کو کیون
نہین دیکھتے نسترن نے کہا مین ابھی جاتی ہون جب یہ جانے پر آمادہ ہوئی تو ملکہ نے اسکے گلے مین ہاتھ ڈالکے
کہا اے نسترن تجھے ہمارے سر کی قسم اگر ہو سکے تو مدد بھی کرنا عندلیب جادو مر کر تو مین نے نہین جانے دیا
ہے مگر قضا سے کار عندلیب کی ہین بلبل بے خانمان تان نخل چنار سے یہ معاملہ دیکھ رہی تھی صاحبقران
جو سیر باغ دیکھنے لگے مبہوت سے بیٹھے ہین غنچہ آرزو کا سحر ہے ملنا یاد آیا حیران ہین کہ کیون ای امیر اب
غنچہ آرزو سے کیونکر ملنا ہوگا اس نخل خلد منزل تک کیونکر رسائی ہو اسی سوچ مین امیر بیٹھے ہین اور
بلبل بے خانمان نے یہ تو دیکھا کہ سہری بن عندلیب جادو نے عجب شعبدہ کیا کہ طلسم کشا دیکھنے سے لوح کے
اور پڑھنے سے اسم کے محروم ہین یہ سوچ کر ایک آواز چیخ کے دی ای سمندر آب بار اب جلد اپنے کو بچاؤ
یہی وقت گرفتاری طلسم کشا ہے بلبل بے خانمان نے جو یہ آواز دی غنچے مسکرائے مجنون نے آنکھین کھولین نرگس
کی دیدہ بازی سوسن کی غمازی سنبل نے زلفین عنبرین کو درست کیا عروسان چمن نے اپنے کو چالاک و چست کیا
ایک مقام پر سے زمین شق ہوئی امیر نے دیکھا زمین شق ہوئی ملکہ خورشید برق وش نے زمین سے
سر نکالا کھڑکھڑاتی کانپتی ہوئی قریب آئین کہا ای شہریار سارے طلسم مین ایک کھلبلی پڑی ہوئی ہے حضور کیسے حیران
حیران ہین مہاراج سب نگران ہین مین ابھی آپکو دربار شاہان طلسم مین لیے چلتی ہون آپکو دربار مین شاہون کے فوراً
پہونچا دونگی وہان پہونچ کر جنگ رستمانہ کیجیے تیغ برق مثال کھینچے اگر آپنے دو تین نگراہون کو مار لیا تو طلسم
فتح ہوگیا مرحلہ جات اگر نہ کر مین تو کچھ نقصان نہین آل طلسمی پر قبضہ ہو جائیگا قلب حضور کا تسکین پائیگا لیکن
لوح طلسمی کھولکر دیکھئے بنا اسکو پختہ کردن امیر یاد مین ملکہ غنچہ آرزو کے ایسے مبہوت ہو رہے ہین کہ اس وقت
خورشید کی باتون پر یقین کامل ہوا کہ یہ جان دیے ہوے بربادی طلسم کی تدبیرین کر رہی ہے ساحرہ
زبردست بادہ عشق و عاشقی سے مست امیر نے گلے پر ہاتھ ڈالا خورشید اسی طرح کی باتین کر رہی ہے
کتنی ذرا ای شہریار اب آپنے طلسم فتح کیا اب مشکلین نہ پڑینگی کوکب کو بھی ہم رہا کرا دینگے اب سب مشکلین
آسان ہوئین جیسے ہی امیر نے گلے پر ہاتھ ڈالا نسترن جادو فرستادہ غنچہ آرزو ایک طائر کی شکل پر
پہونچی دیکھے تو یہان عجب رنگ ہے طلسم کشا دنگ ہے سمندر آب بار بصورت خورشید برق وش
طلسم کشا سے لوح لیا چاہتی ہے دیکھتے ہی بیتاب ہوگئی سوچی کہ اگر طلسم کشا نے لوح دیدی تو پھر یہ ملعونہ بدلہ
دکھائیگی طلسم کشا کی آبرو پر بنیگی پکاری تھی ای شہریار مقام افسوس ہے کہ آپ لوح طلسمی کو ملاحظہ نہین فرماتے

لوح کو جلد ملاحظہ فرمایئے آپنے لوح طلسمی دی اور غضب ہوا امیر نے لوح کو دیکھا مرقوم تھا کہ آواز دینے والا
تمہارا دوست ہی اگر تمنے لوح دیدی تو پھر تمہاری جان نہ بچیگی یہی لوح اسکے جسم سے مس کر دیجیے سمندر نے
پلٹ کر طرف طائر کے دیکھا کہ یہ طائر نے کیا آواز دی پکار اٹھی کہ او فتنہ انگیز مین نے تجھکو پہچان لیا اتنے عرصے
مین صاحبقران نے لوح طلسمی جسم سے خورشید نقلی کے لگادی اسنے ایک چیخ ماری آواز دی او طلسم کشا
غضب کیا مگر کہان جائیگا تو سمندر کے ایک شعلہ آتش نکلا اس سے سارے جسم مین آگ لگ گئی
دم بھر مین جل کے خاک ہو لی آواز آئی کشتی مرا نام من سمندر آب بار بود وہ طائر زمین پر گرا امیر نے
دیکھا ایک کنیز کمسن چلی آتی ہو آکے اسنے کہا ای شہریار ملکہ غنچہ آرزو دلکشا نے بعد اشتیاق ملاقات کے
عرض کیا ہی کہ طلسم کا ایک ایک گل بوٹا آپکے واسطے خار ہی بہت ہوشیاری سے کام کیجیے امیر نے ہاتھ پکڑ لیا کہا ای
نازمین تجھکو واسطے اپنے دین و مذہب کا مجھکو ابھی پاس اپنی ملکہ کے لیچل مین اسی کے اشتیاق مین مبہوت ہون
اسوقت کسی چیز کا ہوش نہین ابھی عندلیب نے عجب رنگ دکھایا غنچہ کو زمین سے اٹھایا چاہتی ہی شاخ
پر نصب کرے یہ کیفیت جو مین نے دیکھی بس تصویر خیالی ملکہ کی میری آنکھون کے نیچے پھر گئی بقول مصنف
فرد ہون تصور مین ترے صورت تصویر گلی ✻ جسم بیحس ہی مرا پیکر بیجان کی طرح ✻ ای قاصد ملکۂ عالم
نام نامی تو اپنا بتاوے کہ اسوقت ملکہ نے تجھکو ہم تک بھیجا ہمارا یہ مطلب نکل گیا کہ سمندر آب بار کو
مین نے قتل کیا نسترن نے دیکھا کہ انکی باتون سے اشتیاق پیدا ہی یاد زلف عنبرین مین پریشان تصویر
آئینہ رخ کے حیران بیتاب و بیقرار آہ آہ کرتے ہین کہا حضور اب کنیز کو جلد رخصت کیجیے یہان میرا زیادہ
ٹھہرنا مناسب نہین مین مقرب صحبت ملکۂ عالم ہون اگر کسی بدانداز نے اس خبر کو سن لیا یا مجھکو یہان
دیکھ لیا ملکہ پر گمان کریگا اور وہان شاہان طلسم سے جاکر کہدیگا ملکہ سے یہ صدمات نہ اٹھ سکینگے اگر
سحر العجائب وغیرہ نے انکی گرفتاری کا قصد کیا وہ فوراً جان دیدینگی نسترن نے جو یہ باتین کین امیر
نے جلدی ہاتھ چھوڑ دیا تعجب کیا تھا نسترن نے اب چلون کے پہلو سے نعرہ ہوا اباش او لکاترہ مین نے
تجھکو پہچانا ہم ذخار جادو برادر سمندر دیکھا امیر نے کہ ایک ساحر زبردست جھومتا ہوا پیدا ہوا
جیسے برق تڑپ کے آسمان سے گرتی ہی اسطرح ستون پر گرا نسترن کی گردن لی یہ بھی کٹ جاتا ہی کہ مین نے
پہچانا تو ہی نے میری بہن کو قتل کرایا اب تجھکو شاہ کے سامنے لیچلونگا نسترن نے آواز دی یا امیر فریاد
غضب ہوا مجھکو ذخار جادو لیے جاتا ہی امیر نے جلدی سے لوح کو دیکھا لکھا تھا اگر ذخار نسترن
کو لیگیا تو تمہارے دوست کا پردہ کھل جائیگا یہ بھی امیر نے دیکھا کہ ذخار جادو بلند ہو چکا نسترن مثل
مرغ بسمل تڑپ رہی ہی مگر اسکے پنجۂ قدرت سے نہین چھوٹتی امیر نے کمان کیانی دوش سے اتاری
تیر کو بجر کمان مین پیوست کیا تاک کر مارا اسنے تیر کو جلادیا اسطرح امیر نے کئی تیر لگائے اسنے سب کو
جلادیا تیرون نے خطا کی امیر تعجب کے ہیئے دل مین کہتے ہین کہ یا صاحبقران غضب ہوا جو نسترن
کہتی تھی وہی ہوا اگر یہ گرفتار ہو کے سامنے نمکحرامون کے گئی کنیز ہو اگر کہہ بیٹھی کہ مجھکو ملکہ نے بھیجا تھا
امیر اس سوچ مین کھڑے ہین یاد مین غنچہ آرزو کے سب کچھ بھولے ذخار جادو لیکر نسترن کو چلا
ایک صحرا مین آکے ٹھہرا نسترن کو نخل سے باندھ دیا متوجہ ہوا سے بیہوش ہو گئی تھی اسنے ہوشیار کیا
کوڑا ہاتھ مین لیکے سامنے آیا کہ کیون نسترن اب تیرا کیا حال کرون نسترن نے آنکھین کھول کے دیکھا کہ

ساحر کمترا ہی اور کہہ رہا ہی کہ تونے طلسم کشا کو کیون ہوشیار کیا اور سمند رتاب بار الیسی ساحرہ کو قتل کرایا تجھکو
کیا نفع ہوا یہ کہکر اسنے ایک کوڑا مارا نسترن بلبلا گئی جسم کی دھجیان اڑنے لگی بلک کے اسنے کہا ای ذخار
مین جسکی کنیز ہون اُسنے جو حکم دیا وہ مین بجالائی میری کیا خطا ہی اگر تجھکو سزا دینا چاہتا ہی تو کوڑا نہ مار ایک ہاتھ
تلوار کا مار دے کہ سر اڑ جائے یہ صدمے میرے اٹھانے کے لائق نہین ہین مجھکو قتل کر ڈال مگر انصاف شرط ہی
کہ مالک نے میرے مجھکو بھیجا تھا مین کیونکر نہ اُسکے حکم کو بجالاتی ذخار نے کہا ای نسترن زیادہ باتین نہ بنا کیا
تجھکو ملکہ غنچہ آرزو نے بھیجا تھا وہ بھلا کیون اپنے باپ کا گھر برباد کرتین نسترن ایک کوڑا کھا چکی ہی نہایت
بیچین تھی ضبط نہو سکا کہنے لگی کہ وہ تو طلسم کشا پر جان دیتی ہین ایک روز صحرا مین برائے شکار گئی تھین وہان
طلسم کشا سے آنکھ لڑی اُس دن عاشق ہو کے آئین جیسے طلسم کشا اُنکے واسطے وہ برائے طلسم کشا بیقرار ہین
آٹھ پہر رویا کرتی ہین عنبر لیب جادو کو گرفتار کر لیا بیہوش کرکے ایک چمن مین ڈال دیا مجھکو اسواسطے بھیجا
تھا کہ جا کے طلسم کشا کو آگاہ کر دے دشمنون کے شر سے بچالے مین چلی آئی میری اسمین کیا خطا ہی جو مالک نے
حکم دیا وہ کیا ذخار جادو نے کہا مین ابھی جا کر ملکہ کو بھی گرفتار کراتا ہون ہر چند کہ وہ دختر بلند اختر بادشاہ
طلسم ہی صاحب قہر و خشم ہی مین جا کر غفلت مین سحر کر کے بیہوش کرونگا یہ کہکر اسنے کنیز کو درخت سے کھولا
کمر مین شکنجہ دیا چاہتا ہی کہ لیکر اُڑ جاؤن کہ ایک طرف سے رونے کی آواز آئی ذخار جادو آواز کی طرف
متوجہ ہوا دیکھا ایک عورت منہ ڈھانپے ہوئے رو رہی ہی ذخار نے نسترن کو پھر نخل سے باندھ دیا آپ
قریب آیا چادر عورت کے منہ سے ہٹائی اب جو اس نازنین سے آنکھین چار ہوئین نازنین نے پھر منہ ڈھانپ
لیا اور کہنے لگی ای شخص نامحرم ہو میرے قریب چلا آیا مجھ کیون ہاتھ لگاتا ذخار جادو صورت زیبا دیکھکر
بیقرار ہوا بخوشامد پوچھنے لگا ای نازنین تو کون ہی اُسنے شرما کے چپکے سے کہا مین خواجہ جمشید بازرگان
کی دختر ہون میرے باپ کا قافلہ اس صحرا سے جاتا تھا مین بھی اُنکے ہمراہ تھی کہ قزاق آکے گرے سب مال
لوٹ لیا سب سے آدمیونکو جان سے مار ڈالا نہین معلوم میرے باپ پر کیا گذری مین نے یہ معرکہ دیکھکر
اپنے تئین ایک جھنڈی مین چھپا دیا تین روز ہوئے بے آب و دانہ اس جنگل ویران مین پڑی ہون
ایسا نہو کوئی جانور درندہ مجھکو کھا جائے ذخار جادو نے جو یہ سانحہ مذکور سنا بہ وفور محبت پاس بیٹھ گیا کہا
ای نازنین مین جہین مین شہنشاہ نورافشان کا سردار معزز و سرفراز ہون بڑے ساحرون مین ممتاز ہون
یقین ہی کہ اب مجھکو عہدۂ وزارت ملیگا تجھکو خاتون محل قرار دونگا قزاقون کو گرفتار کرادونگا ماں باپ کو تیرے
قید سے چھڑا دونگا اُس نازنین نے کہا صاحب اگر تمکو اسوقت میرے حال زار پر رحم آیا تو اتنا احسان اور کرو
ایک ہاتھ تلوار کا مار دو کہ مین اس کشاکش سے نجات پا جاؤن ذخار نے کہا میری جان تجھ پر نثار ہی مین تمکو اپنے
ساتھ لیچلونگا یہ کہکر نازنین کا ہاتھ پکڑ لیا کہا میرے ساتھ چلو مین تخت سحر تیار کرکے اُسپر بٹھا لونگا وہ جو سامنے
نخل سے کنیز بندھی ہوئی کھڑی ہی اُسکو بھی لیلون تو چلو وہ نازنین شرمائی ہوئی اُٹھی ساتھ ساتھ ذخار کے چلی
چند قدم چل کے گر پڑی کہا صاحب بھوک کے مارے میرا عجب حال ہی قدم اُٹھانا محال ہی ذخار نے پھر ہاتھ تھام
نازنین سے کہا صاحب میرا ہاتھ چھوڑ دو دیکھو کوئی اور مردوا چلا آتا ہی ذخار اُدھر تکنے لگا نازنین نے اپنے نام کا نعرہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا نعرہ خواجہ عمرو ہون | عمرو ہون مین عیار عیار ہفت اقلیم | مرے ڈر سے کانپتا ہی جہان | تماشۂ ریش کفار ہون |
| زمانے کا مکار و عیار ہون | مرا تیز رفتار رہو قدم | صبا ٹھوکرین کھاتی ہی ہر قدم | اڑا دون صبا کے بھی ہوش کو |

| نہ یاد دے مری گرد پاپوش کو | دو وقت جہان گرد طرار ہون | جہانگیر عالم کا عیار ہون | عمرو نے نعرہ کر کے جتنے |
|---|---|---|---|

صدمے مارے اسکی گردن و کمر مین بھی ہو رہے لڑکھڑا کے گرا گرتے گرتے عمرو نے خنجر مار دیا تیغہ عمرو کا ٹ
گیا ذخار نہ مرا ادھر صاحبقران پریشان و حیران اسی گوشے سے نکلے نسترن کے گرفتار ہونے کا بڑا صدمہ
ہر کو دیکھا خواجہ نے ذخار کو تیغہ مارا اگرچہ تیغہ ٹوٹ گیا کچھ اثر نہ کیا امیر نے آواز دی ای دست صادق
ای یار موافق یہ تمنے بڑا کام کیا یہ ملعون نسترن کو گرفتار کر لایا تھا وہ بیچاری کیا ہوئی عمرو نے کہا وہ
سامنے نخل سے بندھی ہی اس ملعون نے بڑے صدمے پہونچائے امیر نے آگے تیغہ عقرب سلیمانی
سے ذخار کو قتل کیا نسترن قید سے چھوٹی روتی ہوئی سامنے صاحبقران کے آئی عرض کی ای شہریار
خواجہ نے بڑا اکار نمایان کیا کنیز پر بڑے بڑے صدمے گذر گئے صاحبقران کو بڑا افسوس ہوا فرمایا ای گلشن
کوئی صورت ایسی بتاؤ کہ ملکہ کو ایک نظر دیکھ لین ہماری تو اب عجب کیفیت ہی بقول آتش لکھنوی

عشق اسکا جان کھوتا ہی برنا و پیر کی
سیدھی ہی ہو گئے تو اگر انگلی کبیر کی
بے مانگے ہی سے عاشق مسکین کو دیجیے
تاثیر اسمین بھی ہی دعاے اسیر کی
زنجیر ہو گئی ہین بدن کی مرے رگین
زنجیر مین ہماری صدا ہی نفیر کی
خاک شہید ناز سے بھی ہولی کھیلیے
آواز بیٹھ بیٹھ گئی ہمصفیر کی
دیکھا سفیر کار نہ دیوانے کا کوئی
لی ہی قسم بتون سے خدا نے ضمیر کی
جیسا کہ شادمان ہون مین روز وصل مین
بو آتی ہی ہمارے دہن سے شیر کی
تیر کی زیادتی مین شوخی ہی کمی کی
رنج مین صفا ہی سینۂ روشن ضمیر کی
ہوتے اگر مرا دل سودا زدہ وہ زلف
لڑکے مزاجی مجھکو خوش آتی ہی پیر کی

اس شاہ حسن کو یہ دعا ہی فقیر کی
صحرا سے لیچلا ہی تمہین شہر کی طرف
سو لے مرے سوال ہی صورت فقیر کی
غافل نہ مثل برق ہو شادی سے خندہ زن
کھینچی ہی ناتوانی نے تصویر اسیر کی
اللہ ری اس صنم کے بدن کی نزاکت
رنگ اسمین ہی گلال کا بو ہی عبیر کی
وہ لعل لعل لب ہی مرے شاہ حسن کا
اس بادشاہ کو نہین حاجت وزیر کی
جس نور سے ہین شریک جلی ای خلق کا
شیعہ کو یہ خوشی ہی شب عید غدیر کی
آنکھ لگے کدہر سے کہان یان سے جالی
ای عشق خیر چاہیے حسن شریر کی
تعریف تیرے حسن جوانی کی کیا کرون
ہو سکے ہی بلند صدا دار و گیر کی
اس گوش و چشم ساز تو دکھا دے ہی سنا

بیہودہ گفتگو نہین مرد فقیر کی
کم ہو گئی ہی عقل جنون سے مشیر کی
پیدا کریگا یوسف گم گشتہ جذب عشق
بازار عمر سے ہی گل آدم سیر کی
بو ویرانہ کس کریم کے در وا نہ جا ہی دل
بجا سمر ہی جسم کا کرتا ہی حریر کی
دم بند اسکا زمرہون نہ میرے کیا
سودے مین جسکے بیلی ہی گودڑی فقیر کی
چھیڑا ہی مین نے جلکے برہمن لو و زین
حسرت ہی نہ آئی اب معشوق تیر کی
اس طفل شوخ کا جو لیا ہی زبان نے نام
دل کی کچھ خبر ہی نہ جگر اسیر کی
اس ماہ چار دہ کو ہی حاصل کمال حسن
طفلی مین چھیے سال چمکتی تھی پیر کی
اپنی شرارتون سے نہ باز آئے آسمان
آتش قسم ہی ذات سمیع و بصیر کی

نسترن نے عرض کی وادی جس وقت آپ باغ سیاہ کو فتح کر چکے اسوقت ہمزود باغ ملکہ مین گذر ہوگا امیر
نسترن سے یہ باتین کر رہے ہین کہ صحرا سے گرد اڑی نسترن نے عرض کی ای شہریار اور ساحران غدار
آپکی تلاش مین آتے ہین مہر الشہرہ مناسب نہین ہی نسترن تو چلی گئی دیکھا یاقوت تاجدار تین ہزار جوان
ساتھ تھا امیر نے فورا لوح کو دیکھا لکھا تھا کہ طلسم کشا یہ سب تمہارے سردار ہین تمہاری تلاش مین آتے ہین
یاقوت نے جو صاحبقران و عمرو کو دیکھا عرض کی ای شہریار غلامان جانباز نے صرف ایک آواز سنی تھی کہ
ای اہالیان طلسم مبارک ہو طلسم کشا پیدا ہو گیا اس صدا کو سنکر دل ہمارا بیقرار ہو گیا تاب نہ باقی رہی آپکی تلاش

ہین لکہ شکر ہی کہ آپکو بصحت وعافیت پایا امیر نے فرمایا ہان گرفتار تو ہوگئے تھے مگر حافظ حقیقی نے بچا لیا دو
افتادہ پڑین دونون سے نجات پائی ابھی ذوالفقار جادو کو مین نے آکر مارا اگر تم سب صاحبون کا اسوقت
آنا بہت غنیمت ہوا مین نہایت کسلمند تھا مین شبانہ روز ایک طور پر گذرے مین نے طلسم ہزار اسپ
مین جب داخل کیا تھا وہان کے بھی ساحر تھے بہت مکار و غدار تھے مگر یہان کے ساحر اُنسے زبردست
اور حیلہ ساز ہین خداوند کریم ان ناموں کے کر و غدر سے بچائے آج تمام روز بارگاہ استادہ رہی امیر
داخل بارگاہ دقلت اشتباہ ہوئے تین ہزار جوان بھی گرد بارگاہ اُترے سردارون نے اپنے اپنے خیمے استادہ
کئے بارگاہ امیر کو مثل دل کے بیچ مین لئے ہوئے صاحبقران بارگاہ مین خواجہ کا انتظار کرتے ہوئے فرمارہے
ہین کہ خواجہ کسی صورت سے اپنے کو خدمت مین ملکہ خجستہ آرزو دلکشا کی پہونچا دو دیدار ملکہ کا دل مشتاق ہی ایک
ایک پل جدائی بہت شاق ہی عمرو نے کہا آقا کوشش کرونگا یہ باتین کر رہے تھے کہ ایک ٹکڑا ابر سیاہ آسمان پر
پیدا ہوا دیکھا ایک ساحر سیہ پوش پشت پر اُسکے بارہ ہزار آدمی سب سیاہ کپڑے پہنے ہوئے علم ہاے
سیاہ کے پھریرے کھلے ہوئے مقابلے مین لشکر صاحبقران کے آکے اُترا سامنے آکے آواز دی کہ نام
منم سیہ پوش جادو بہتر ہی کہ یہان سے اب ہٹ جائیے اب ایک قدم آپکو آگے نہ بڑھنے دونگا مجھکو
حکم ہی شاہان نور افشان کا کہ طلسم کشا کو جلد گرفتار کرکے لاؤ اگر آپ ہٹ جائین تو مین شاہون سے
جاکر عرض کر دونگا کہ طلسم کشا سے ملاقات نہین ہوئی مین جس مقابلے پر گیا کبھی خالی نہین پلٹا تین دن کی
آپکو مہلت ہی یہ کہکر لشکر مقابلے مین اُتارا صاحبقران نے جواب مین کہا او بیہودہ کیا بکتا ہی اجل تیری شاید
گریبان گیر ہوئی ہی تیرے قتل کی تدبیر ہی یہ کہکر امیر داخل بارگاہ ہوئے سیہ پوش جادو لشکر مین داخل ہوا
مگر طبل جنگی نہ بجوایا صاحبقران نے انتظار کیا جب نصف رات گئی تھی تو انسے دنیا کہا تھا کہ اے شہریار
یہان سے سمت کرس پر باغ ہی کہ اُسکو باغ گلعذاران کہتے ہین وہان ملکہ تشریف لاتی ہین اگر آپ شب کو
وہان جائیے تو کیا عجب ہی کہ ملاقات ہوجائے صاحبقران کو یہ بات یاد تھی پہر رات گئے دربار برخاست
کیا خواجہ کو اس بات کا خیال نہ تھا امیر سے وعدہ کیا کہ مین پتہ لگا دونگا جب رات زیادہ آئی دل امیر کا
بہت گھبرایا اُٹھ بیٹھے خیال آیا کہ اسوقت چلکے اپنے محبوب مطلوب کو دیکھو آئین باغ بتایا ہوا تھوڑی دور
ہی راہ طی ہو جائیگی یہ سوچ کر لباس شبروی جسم پر آراستہ کیا تیغہ عقرب سلیمانی کو بغل مین دبایا اُسی شب
تیرہ و تار مین راہی ہوئے صحرا کا سناٹا درختون کی ہوا بڑے بڑے پہاڑ جب ہوا چلتی ہی پتے کھڑکھڑا
کرتے ہین جانوران درندہ کی آوازین کسی طرف سے شیر ببر دھاڑ کا مارتے نکلا کسی جانب سے اژدہا منہ
سے شعلۂ آتشین چھوڑتا ہوا اٹھا ہی ہوا کسی سمت عالم سیاہ جنگل مین دوڑتے پھرتے ہین صاحبقران
جوش اشتیاق ملکہ مین چلے جاتے ہین قلیل رات باقی ہی کہ اُسی صحرا مین دور سے ایک سمت روشنی معلوم
ہوئی صاحبقران نے بنگاہ غور دیکھا تو چار دیواری باغ کی معلوم ہوئی جب قریب پہونچے تو معلوم ہوا
کہ دروازہ باغ کا بند ہی سناٹا معلوم ہوتا ہی امیر پہلو پر باغ کے آئے دیوار پر کمند ماری کسی نخل
مین جاکے پھنسی ہوئی امیر کمند مار کے دیوار باغ پر آگئے دیکھا کہ باغ مین سناٹا ہوا ہی امیر دیوار سے اُترے
ایک نخل کی آڑ پکڑ کے بیٹھے یہان وہ وقت ہی کہ ملکہ آرزو دلکشا بیٹھے بیٹھے گھبرا کے اُٹھین کہا تھا جو اسوقت
میرا دل گھبراتا ہی کلیجہ منہ کو آتا ہی کیا کرون صحن باغ مین چلو ذرا دل رشتی کرو عجب مزاج کی کیفیت ہوئی جاتی ہی

طرف صحرا کے نکل جاؤں کیوں ہوا نسترن صبا رفتار گھوڑے ہمارے واسطے تکلیف اٹھائی یہ تو بتاؤ کہ طلسم کشا
کس کام میں ہیں پھر مگر وہاں کی خبر لے نہایت پریشان ہوں نظم

تا چند کروں سینہ میں میں آہ و فغاں بند | کب تک رہے اس گھر میں الٰہی یہ دھواں بند
اس قلزم ہستی میں ہیں وہ گوشہ نشیں ہم | دن رات رہا مثل حباب اپنا مکاں بند
ہم الفت دنیا ہی اسے ہم لذت دنیا | وہ گنج ہی دل جسمیں ہی نقد دو جہاں بند
تنہا دیکھتا ہوں یار کا کچھ کہہ نہیں سکتا | آنکھیں تو کھلیں ہیں مری لیکن ہی زباں بند
گردش ہی جو قسمت کی سو موجود ہی واں بھی | گر شیشۂ ساعت میں رہے ریگ رواں بند
پھرتا ہی یہ کوئی ترے کوچے میں شب کو | تا صبح نہیں ہوتی ہی آواز سگاں بند
تنگ آکے شب وصل میں ہو جائے برہنہ | اندام کو اس گل کی قبا کے ہوں گراں بند
سر سبز گلستاں ہوں چلے باد بہاری | کھولے اسے ساقی جو ہی مدت سے دکاں بند
آوازہی کرتیہ قاتل سے ہی آتی | ہوتا ہی جدا جسد سے انسان کا یاں بند
سودے نے تری زلف مسلسل کے کیے ہیں | زندان محبت میں ہزاروں ہیں جواں بند
دکھلائیگا اللہ مجھے یار کا کوچہ | ہم میں ہوں رہے گا نہ در باغ جناں بند
قسمت مجھے کیوں گنبد افلاک میں لائی | آتش خفقانی کو قیامت ہی مکاں بند

نسترن نے عرض کی داری صبر کیجئے دل پہ جبر کیجئے یہ تو خبر کنیز دیتی ہی کہ سیہ پوش جادو بڑے زور و شور
سے مقابلے میں اترا ہی کچھ مکر و غدر کی فکر کر رہا ہی اب انکا خدائے نادیدہ اس ملعون کے ہاتھ سے انکو بچائے ادھر
نورِ گلستان میں سے صاحبقران دیکھ رہے ہیں کہ کنیزوں نے آ کے چبوترے پر فرش بچھایا ملکۂ غنچہ آرزو گلشن
کو دیکھا کہ گل سا چہرہ مرجھایا ہوا بال پریشان حسن میں لاثانی آئینہ رخسار پر حیرانی اسوقت صاحبقران کی
بیقراری ہر مرتبہ یہی قصد کرتے ہیں کہ جا کے قدموں پر سر کو رکھ دوں اور دست بستہ عرض کروں کہ قتلوار
اتار لیجے اب ہمسے بار سر نہیں اٹھتا مگر جبر کر کے رک جاتے ہیں دل دھڑک رہا ہی قلب پھڑکتا ہی ملکہ بھی جو کنی
چار جانب دیکھ رہی ہیں فرماتی ہیں کہ آج کیا ماجرا ہی کہ بیتابی کرتی ہی جی چاہتا ہی گریبان چاک کروں بوے
لباس صاحبقران آتی ہی طبیعت لہراتی ہی نسترن ہر مرتبہ سمجھاتی ہی کہ داری میں نے شہریار سے کہہ دیا تھا
کہ بعد فتح جنگ سیہ پوشان آپ باغ گلعذاران میں آئیے اب یہ دعا کیجے کہ پروردگار انکا سیہ پوش سے
انکو مہلت دے آئینۂ آرزو میں صورت فتح و ظفر دکھائی دے رنج و غم دفع ہوں ملکہ نے کہا اے نسترن ہمیں تو
بخت واژگون و طالع نگون سے یہ امید نہیں کہ باغ سیاہ پوشان فتح ہو اور ہم انسے بخیر و عافیت ملیں باغ
میں دیکھو ہر وقت انقلاب ہی دیکھا غنچہ کھلا گل ہوا عندلیبان خوشنوا پھول کے جلوے گل میں بیٹھیں راز و نیاز
کرنے لگیں اسی وقت گلچین آیا اسنے دست ستم دراز کیا پھول کو توڑ لیا بلبل بحسرت نگران ہی کہ صیاد کا گذر
ہوا اسنے دام بچھایا بلبل گرفتار ہوئی کنج قفس جائے مسکن ہوا بلبل کا کچھ زور نہ چلا عاشق و معشوق دونوں کو
ثبات نہیں ہم بھی مثل حباب لب جو دنیا سے کنارہ کیے ہوئے ہیں زندگی کا کیا بھروسا اگر بعد ہمارے انسے ملاقات
ہو تو میری طرف سے عرض کرنا کہ شہریار وہ کشتۂ تیغ حسرت و یاس انتقال کر گئی اب قبر پر جا کے فاتحہ پڑھیے کیا
عجب ہی کہ تشریف لائیں ہمکو یاد کریں ہماری روح کو شاد کریں نظم

چون کند پردہ نشین چہرۂ زیبا افشان را
دو دستش بر دوش رود و دل زار ستم زلف
بے مہ روے تو روشن نہ شود خانۂ دل
غنچۂ شیرین نہ کند لب ز تبسم بہ چمن
نالہ آئینہ کہ خاموش محبت تحفہ

بچہ در پنجۂ مژگان کنندم مژگان را
حلقہ در حلقہ بود سلسلۂ طوفان را
بے سر زلف تو ایمان نہ بود ایمان را
پر ز خوناب جگر تا نہ کند دامان را
صید صیاد کند بلبل خوش الحان را

کستری نے عرض کی داری کیون اسقدر حضور مایوس ہوتی ہین خدا نے چاہا تو یہ لطف ملاقات ہوگی
یہ کلام حسرت انجام سنکر صاحبقران کو تاب نرہی بیقرار ہوکے آواز دی ای جان جہان ای آرام دل مشتاق
مصیبت زدہ حاضر ہوا اپنی محفل خلد منزل مین ہمکو بھی جگہ دیجیے یہ کہکر صاحبقران بیتابانہ دوڑے ملکہ
نے پلنگ پر دیکھا امیر لباس شبرو کی پہنے ہوے خنجر برق مثال بغل مین دبا ہوا دیکھتے ہی ملکہ اپنے مقام سے
اُٹھیں پکارکے آواز دی ای شہریار ذیوقار آئیے تشریف لائیے فرد رواق منظر چشم من آشیانۂ تست
کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست ؛ جبتک صاحبقران جو چلے ایک محل کی ٹکر لگی ٹھوکر کھا کے
گرے بیہوش ہوے نہین معلوم کتنے عرصے تک بیہوش رہے آنکھ جو کھلی دیکھا خواجہ عمرو سرزانو پر
رکھے ہوے کہ رہے ہین کیون شہریار خیر تو ہی کیا آپ بد خواب ہوے امیر نے بہ نگاہ حیرت طرف
عمرو کے دیکھا کہا ای یار وفادار یہ کیسے عجائب و غرائب ہین کہان تھا اب کس مقام پر ہون جی چاہتا ہی
گریبان چاک کرون یہ کیا ستم ہوا کاش کہ روح قالب خاکی سے نکل جاے کیا کہون کیا سانحہ گذر گیا دل
میرا قابو مین نہین ہی جی جاہتا ہی خود کشی کرون

خیال یار مین دل شعلان ہی
تماشا ہی تو آتش دہان ہی
تکلم ہی فقط ہی اس صنم کا
طلوع صبح ہی وقت اذان ہی
نقاب اُلٹی گل عارض سے اُسنے
کرہ دل کا مثال آسمان ہی
ہما تا کوے جانان مجکو پہونچاے
زمین فیض قدم سے آسمان ہی
خیال زلف مین نالان جو ہی دل
کمعوبات حسینان آشیان ہی
غزل اک اور پڑھیے اس زمین مین

نہین ہی غم جو نظرون سے نہان ہی
تصور اس سیم تن کا دل مین ہی نج
خدا کی طرح گویا بے دہان ہی
سراپا ہون غم فرقت سے مین زرد
گل حسرت کی بھی اب خزان ہی
نہ کیون اس شمع رو کے گرد ہو خلق
کہ ناسہ ہی سراپا استخوان ہی
دہان سنگ مین ہی مانند مشعل
لبسان اژدہا آتش فشان ہی
ہر اک انگلی ہی اُسکی شمع کافور
کہ سب مشتاق بزم دوستان ہی

مسی مالیدہ لب ہمرنگ پان ہی
خیال یار کا کل پاسبان ہی
کرون نالے بھلا آخر سبب دل
مرا قد مثل شاخ زعفران ہی
تصور ہی جو اک خورشید رو کا
کہ فانوس خیالی آسمان ہی
ستارے جھڑتے ہین جو کفش پا کے
سر زانو میرا اک کہکشان ہی
رنگ طائر رنگ حنا ہون
تجلی اک بلورین شمعدان ہی
بجا اعجاز مرا مسند صبح تا صبح

جسکر بند امام انس و جان ہی اس طور سے امیر نے یہ اشعار آبدار پڑھے کہ عمرو نے گھبرا کے
کہا ای آقا مفصل ارشاد فرمائیے کیا ماجرا گذرا جو آپ اسقدر بیقرار و مضطر ہو رہے ہین امیر نے فرمایا ای
مونس تنہائی شب گزرہ مین اکثر طبیعت میری گھبرائی فراق یار نے بہت پریشان کیا اس کنیز نے جبکے وقت
مجھے اتنا مژدہ کہا تھا کہ آج کی شب ملکہ باغ گلعذاران مین تشریف لائینگی مین خود لباس شبرو کی پہنکر

چلا گیا باغ مین پہونچا ملکہ بھی باغ مین آ کے حکایت و شکایت کر رہی تھین مین زمزمۂ گلستان مین سے
بیقرار ہو کے دوڑا نخل کی ٹھوکر لگی گر پڑا بیہوش ہوا اب جو آنکھ کھلی اپنے کو یہان پایا حیران ہون کہ یہ
کیا ماجرا گذرا عمرو کے ہوش اڑ گئے کہا آقا آپکو سہو ہوا خواب دیکھا ہوگا امیر نے فرمایا خواجہ یہ خواب
نہین دیکھا مین رہبری کر کے گیا تھا صحرا مین اژدرے دیکھے ماران صیاد ملے کئی جانورون نے جان کو حملہ
کرین مین نے اپنے کو انسے بچایا وہان پہونچ کر عرصۂ دراز تک جھگڑا رہا عمرو نے کہا ای شہریار اور کیا کہین
یہ سب عجائب و غرائب طلسم ہین ذرا لوح تو ملاحظہ کیجیے امیر نے لوح کو دیکھا مرقوم تھا کہ ای قتال طلسم
اگر پروردگار فضل کرے ذخار جادو مارا جاے اور سیاہ پوش سے مقابلہ ہو وہ طلسم جنگلی نہ ہو اسے شہا
تو کہین جانے کا ارادہ نہ کرنا اب آپ عجائب و غرائب سیہ پوشان مین گھرے ہوے ہین وہ جو اسم حاشیۂ لوح
بہ تعداد تمام نہین کیا اسی کی یہ کیفیتین ہین اپنے تو جسطرح ہوسکے بارگاہ سیہ پوشان مین پہونچانا
بارگاہ مین مقابلہ پڑے اور بہت یہ مضمون صاحبقران نے دیکھا فرمایا خواجہ ہم عجائب و غرائب مین
سیہ پوشون کے مبتلا ہین نہین معلوم آپ تو بے جانی یار جادو دانی نے ملکہ کو دیکھا یا نہین مگر خواجہ اصل یہ ہے کہ
ملکہ کو بھی ہماری ملاقات کا اشتیاق ہے مگر خوف شاہان طلسم ایسا ہے کہ زبان نہین ہلا سکتین اگر خدا نے فضل کیا
اور شاہان طلسم سے مقابلہ ہوا اور بہت انکو قتل کیا تب ملکہ سے ملاقات ہوگی صبح مین ملاقات بھی ناممکن ہے
امیر نے فرمایا مین اپنے کو بارگاہ سیاہ پوشان مین بہ تکرار پہونچاؤن غرض خود ہو گئے اپنے مقام پر بیٹھے عمرو
بارگاہ سے باہر نکلے لشکریون کو دیکھتے پھرتے ہین سیہ پوش جادو اپنی بارگاہ مین ہر اپنے ساحرو ان سے
کہہ رہا ہے مین نے طلسم کشا پر رنگ معمولی پایا اسی تین دن کے اندر ٹوٹ لونگا شب بھر مین نے سحر کیا
کیا ہے شہنشاہ نے کہا تھا عمرو کو گرفتار کر کے طلب کرنا مین ابھی جاتا ہون عمرو کو گرفتار کر لاؤن یہ کہکر ہوا پر
ایک عقاب پر سوار ہو کے روانہ ہوا خواجہ بازارون مین پھر رہے ہین بازارون سے روپیہ تحصیل کرتے
ہین سیہ پوش نے آسمان سے جو عمرو کو دیکھا ٹوٹ کے گرا پنجہ کمر مین دیکر لے اڑا عمرو نے ایک چیخ ماری
برق نے دور سے دیکھا کہ استاد کو ایک جادوگر لیے جاتا ہے برق چلاتا ہوا بھاگا خدمت امیر مین
آیا عرض کی ای شہریار ابھی استاد بازارون مین پھر رہے تھے کہ سیاہ پوش جادو آکے گرا استاد کی کمر مین
پنجہ دیکر لے اڑا امیر سنکر گھبرا اٹھے کہا برق جا کر خبر لو کہ میرے یار وفادار پر کیا گذری برق نے کہا
ہرکارے گئے ہوے ہین یقین ہے خبرین لیکر آتے ہونگے یہان سب بارگاہ مین بیٹھے ہین وہ سیاہ پوش
عمرو کو لیے ہوے آکے پہونچا تمام سردار اٹھ کھڑے ہوے کہا ای شہریار کار نمایان کیا شہنشاہ کی بہت تاکید
تھی کہ جسطرح ہوسکے عمرو کو پکڑ کے قتل کرو اگر ساربان زادے کا سر کاٹ کے بھیجا تو شہنشاہ طلسم بہت مسرور
ہونگے اور آپکو مرتبۂ وزارت ملیگا جاگیرین معاف ہو جائینگی اور یہ بات جو آپنے شاہون کے سامنے عرض
کی تھی کہ طلسم کشا کو مع لوح طلسمی مجھے دیجیے اب آج اسکا ظہور ہوگا اصل یہ ہے کہ ساربان زادہ ہی یہان
طلسم کشائی کر رہا ہے اسنے وہ وہ کار ہاے نمایان کیے کہ جسکا ہونا ناممکن تھا ورنہ اب تک طلسم کشا قتل
ہو جاتا مگر اب حضور ساربان زادے کے قتل مین تامل نہ کرین فوراً دار پر کھینچ دیجیے سر کاٹ کر روانہ
کر دیا جاے اور یہ لکھ بھیجیے کہ امروز فردا مین طلسم کشا بھی گرفتار ہو کے آجائیگا سیہ پوش جادو نے
جلاد کو فوراً طلب کیا خواجہ ہرچند داد فریاد کرتے ہین کہ ای سیہ پوش لوگون نے تمھارے سامنے

غلط بیان کیا ہاں اگر مجکو نذر کرو تو بیشک تمہاری خدمتگزاری کردوں خوب راضی کردوں ہرچند عمرو نے خوب خوب باتیں بنائیں سیہ پوش جادو کب مانتا ہی اگر اسکے دل میں کچھ مزہ بھی آیا تو اس بات کو سردار سنا دیتے ہیں رنگ نہیں جمنے دیتے آخر کار لاچار ہو کے خواجہ چپ ہو کے بیٹھے جی میں کہتے ہیں میں نے تو ایسی بری چیز کو یاد بھی نہیں کیا وہ جو شخص مجھ کو شفرق کردیتے ہیں عورتیں کہ بیوہ لڑکوں کو یتیم کرتے پھرتے ہیں میں کبھی انکا نام بھی سفر قلب پر تحریر نہیں کرتا اور اگر زبردستی وہ مقصد کرنے میں تو انکی بزرگی سے امید ہی وہ بھی جانتے ہیں کہ عمرو مرد سعید ہی وہ میرے پاس نہ آئینگے اس عرصے میں جلاد بھی آگیا لیکن تڑپتا ہوا آواز دیتا ہوا ای شہنشاہ کون مغضوب درگاہ سلطانی ہی ناحق کی حیرانی ہی ایک ہاتھ میں سر کو تن سے قلم کرتا ہوں یہاں تو جلاد نے گردن پر کرنے کا خط دیا جہاں سلیمان لشکر اسلام موجود تھے خبریں لیکر بھاگے اُنکی دختران لشکر میں جب پہنچے ہر شخص خبر پوچھتا ہی کہ اُستاد پر کیا گذری مگر ہرکاروں کے منہ سے بات نہیں نکلتی گھبرا گھبرا کے ہر ایک سے یہی کہتے ہیں خدا اُستاد کی جان بچالے تو بڑی بات ہی سارا دربار دشمن ہی ہر ایک سا ہر در ہر ہیں ہر روتے پیٹتے ہوئے سامنے صاحبقران کے پہنچے امیر نے گھبرا کے پوچھا ارے خیر تو ہی ہرکارے رونے لگے دست بستہ عرض کی اُستاد گرفتار کیے گئے تھے اب وہ ملعون اُستاد کو قتل کیا چاہتا ہی ہمارے سامنے اُستاد کے قریب جلاد آ پہنچا تھا گردن پر کرنے کا خط دیا صرف حکم لینے کی دیر تھی یہ سنکر صاحبقران نے فرمایا ای مقبل وفادار مرکب جلد تیار کرو مقبل وفادار نے مرکب تیار کیا امیر جھٹ پٹ سوار ہوئے یاقوت تاجدار نے قصد کیا امیر نے فرمایا خبردار کوئی میرے ہمراہ نہ آوے میں اپنی جان دونگا یا اپنے یار وفادار کو رہا کر کے لاؤنگا یہ فرما کے امیر بازو چلے فرماتے ہیں کہ یارو برق فرنگی کہاں ہی ہرکاروں نے عرض کی حضور وہ تو عاشق جانی خواجہ عمرو ہی جس وقت سے اُسنے خبر سنی کہ خواجہ گرفتار ہوئے اُسی وقت سے غائب ہی یقین ہی کہ بارگاہ سیہ پوش میں پہنچا ہو یہ فرما کے امیر نے مرکب کو تھمایا یہاں سیہ پوش نے جلاد سے اشارہ کیا ارے جلد سارے بان زاد سے کا سر کاٹ لے خبردار اب مجھسے حکم نہ لینا جلاد نے کہا اسکے ساتھ بہت سے سر کٹیں گے بعض نے کہا حضور دیکھیے جلاد کیا کہتا ہی جلاد نے کہا کیا میں بجا کہتا ہوں سب مسلمان مارے جائینگے یہ کہکر وہ جلاد قریب خواجہ عمرو کے آیا عمرو نے جو نگاہ ملائی دیکھا میرا مجبور یا جلاد بنا ہوا آیا ہی اشارہ کیا اُستاد سنبھل بیٹھے عمرو درست ہو بیٹھے برق فرنگی نے لپک کے تیغہ مارا عمرو نے ہاتھ اُٹھایا وہ وار بالکل خواجہ کے بچا ہتھکڑی کٹ گئی دوسرے ہاتھ میں بیڑی بھی کاٹ دی اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ

**برق فرنگی تصنیف مصنف**

ترکِ تیغ میں برق رفتار ہوں
ارسطوئے ذی علم شاگرد ہی
ہر ہر قدم غرب ہی شرق ہی

لقب ہی مرا برق خنجر گذار
کہ کون مکار عیار ہوں
جو ہر کمر پہ میرا اپسرا ار
مجھے لاد اہرن میں نام ہی ہرتیکا

ارا اُستاد ہیں خواجہ نامدار
گردن سیکڑوں کی راہ ملی
ترے ب سے مری جرخ بہار
خواجہ عمرو بھی نعرے اُٹھتے ہی

نے حقہ ہائے آتشبازی دافناخر درج کردیے بارگاہ سیاہ پرستان میں چہار سمت اندھیرا چھا گیا اُس دھوئیں نے صد ہا کو بیہوش کیا اندھیرے میں دونوں نے بڑے بڑے ساحر مارے برق فرنگی نے کہا اُستاد اب یہاں سے جلدی نکل چلو خواجہ عمرو و برق فرنگی لڑتے بھڑتے باہر بارگاہ کے نکلے اُنکا

بعد تھوڑے عرصے کے روشنی ہوئی سیہ پوش نے کہا اگر یہ دونوں نکل گئے تو قیامت برپا ہوگی دیکھو جانے نہ پائیں گھیر کے مارلو جادوگر باہر نکلے خواجہ و برق بھاگے ہوئے جاتے تھے سیہ پوش نے ہر طرف گولہ مارا گولہ چھٹا خواجہ و برق فرنگی گرے سیہ پوش نے کہا یارو میں نے سحر سے بیکار کیا اب یہ عیار نہیں جانے سکینگے دوڑ کے مارلو ساحر دوڑے تلواریں کھینچ کھینچ کر کوئی نیزہ لیکر چلا کوئی خنجر کھینچ کر آیا عمرو برق نے دیکھا کہ چہار جانب سے ساحروں کا بلوہ ہے تب گڑگڑا کر دعا کی ای خالق لیل و نہار ای معبود حقیقی ای رب تحقیقی بحرمت سے ان کافران غدار کی بچا لے نظم

هست در اقلیم دل ذات خدا فریاد رس
شاه عادل مالک ملک قضا فریاد رس

خالق خلق و رحیم و راحم و پروردگار
داد بخش و حاکم و فرمان روا فریاد رس

وقت حاجت میکند امداد آن حاجت روا
حل کند هر مشکل آن مشکلکشا فریاد رس

حاجت هر بنده می بیند بچشم عاطفت
بشنود با گوشش قدرت هر صدا فریاد رس

باز دارد از کمال لطف بر هر مستغیث
باب عدل خویش هر صبح و مسا فریاد رس

کیست غیر از ذات آن فرمان روای جن و انس
بنده پرور سایه گستر بادشا فریاد رس

بنده را در بندگی دارد خدای لایزال
کی پسندد مبتلا زار و رنجا فریاد رس

کارفرمای عدالت منصف انصاف دوست
صاحب صدق و صفا و بی ریا فریاد رس

بشنود فریاد و بخشد داد خلق آن دادگر
میرسد هر حاجت جا بجا فریاد رس

بر درت آمد ز نفس خویش هندی دادخواه
گوش کن فریاد این مظلوم یا فریاد رس

عمرو و برق نے جو بیقرار ہوکے دعا کی چاہتے ہیں ساحر کہ دونوں عیاروں کو قتل کریں کہ نعرہ شیر کی آواز آئی نعرہ صاحبقران

ز بیم فراری افواج دیوان
به بازو شده فتح و نصرت شمار
بلرزند از خوف دیوان تمام
سلیمان ثانی لقب یا اتم

ستم صاحب چتر و تیغ و علم
چو رستم به سنجان پیکار و دار
لندهور چنان به چو لاتگی خان شمر
ستندوان مرتجب گشته شکار

امیر عرب حمزۂ ذی حشم
که کنجاب ملعون گروه فرار
جزا از پرا از عدل عالم گی
اگر از جنگ بیرون ذلیل و خوار

ستم قاتل کافران جہان
چو دریا مر جنگ شد آشکار
ندوم دیو عفریت مار و مار
ادر آنجا چه جاه و داد و ب یاتم

دور سے جو دیکھا کہ خواجہ عمرو و برق زمین پر پڑے ہیں ساحر قتل کیا چاہتے ہیں امیر تلوار کھینچ کر جا پڑے لوح کا عکس دونوں پر ڈالا یہ دونوں یا تو بیکار پڑے تھے یا اٹھ کر سے بچے پیچھے ہٹ کے لڑنے لگے سیہ پوش سامنے سے صاحبقران کے بھاگا امیر نے پیچھا کیا لڑ رہے تھے یہی خوبی تھی کہ اسکی بارگاہ میں جانا چاہیے سیہ پوش اپنی بارگاہ میں پہنچا امیر بھی اسکے پیچھے چلے جاتے ہیں یہی فکر ہے کہ بارگاہ میں جا کر تلوار چلے جب سیہ پوش نے دیکھا کہ طلسم کشا بارگاہ میں گھس آئے ساحروں کو آواز دی یارو گھیر لو چہار طرف سے ساحروں نے بلوہ کیا امیر بھی لڑنے لگے سیہ پوش جادو بھی لڑنے لگا بارگاہ میں تلوار چلنے لگی صاحبقران اکیلے لڑ رہے ہیں لوح کی حفاظت کرتے جاتے ہیں سیہ پوش کہتا ہے یارو سب ملکر لپٹ جاؤ لوح طلسمی چھین لو جس سامنے ہاتھ بڑھایا امیر نے جھٹکی کا ہاتھ مارا یا ہاتھ اسکا اڑ گیا چیخ مار کے بھاگا امیر نے ہزاروں کے ہاتھ اڑا دیے امیر شیر اندر لڑ رہے ہیں ملک یاقوت بھی آکے پہنچی سرداران صاحبقران بھی آگئے میں گرمی جنگ ہے اندر بارگاہ کے تلوار چل رہی ہے کہ لڑکا ایک سردار سیہ پوش کا

نعرہ مارا ای برادر نہ گھبرانا میں آپہونچا اسم نیلی پوش جادو سب نے دیکھا ایک جوان نیلی پوش لکہ ابر
سے پیدا ہوا بارہ ہزار ساحر اُسکے ساتھ تھے نیلی پوش بھی مع اپنے ہمراہیوں کے آکے شریک جنگ ہوا
امیر نے دیکھا کہ ہمارے ساحر ہوا سے قتل ہونے لگے اب صاحبقران تو مشکل ہے اگر سرداروں کو بچاتے ہیں
تو ساحر ارادہ لوح لینے کا کرتے ہیں لوح کو بھی بچاتے ہیں سرداروں پر بھی سینہ سپر کرتے ہیں اس آمد ورفت
میں صاحبقران نے چند زخم بھی کھائے ایک مقام پر انتہا کا ہجوم ہوا ہے صاحبقران کو کئی ہزار ساحروں
نے گھیرا ہے چاہتے ہیں لپٹ پڑیں امیر کو نہایت پریشانی ہوئی کہ اب لوح کا بچانا دشوار ہے بیقرار ہو کے
دعا کی ای پروردگار مجھکو اس آفت سے بچائے امیر نے دعا جو کی آسمان سے ایک برق کڑک کے گری
کئی سو ساحروں کے سر اڑگئے برق گر کے پھر بلند ہوئی سیاہ پوش نے ایک گولا مارا برق شق ہوئی سب
نے دیکھا ایک طاؤس زرین بال پر ایک مہ جبین مثل پری بیٹھی ہاتھ ہلا رہی ہے دسوں انگلیوں سے دس
برقیں چمک کے گرتی ہیں سو سو کے سر اڑ جاتے ہیں سیاہ پوش نے ملکہ خورشید برق وش کو پہچانا کہا
کیوں اے خورشید تمہیں ستانے سے ساحروں کے کیا حصول ہوا ملکہ نے آہ سرد کھینچ کر فرمایا او ظالم
ہمارے باپ کی سلطنت کو جو تم سب نے مٹایا کیا پھل پایا اب انشاء اللہ تم سب کتے کی موت مارے جاؤگے
یہ کہکر ہیچہ طلائی کمر سے کھینچا پہلو پر صاحبقران کے آگئیں جب نیچھ مارا دس دس کے سر اڑگئے جب گرز مارا
کافروں کے سینوں کو دبا کے نکل گیا تسبیح ماش کے دانے مار دیے سو دو سو معاش یوں قتل ہوئے ملکہ کے
لڑنے سے امیر کو مہلت جو ملی جھپٹ کے قریب نیلی پوش کے آئے اُسنے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے لوح کو چھپایا
نیلی پوش کی آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا امیر نے ہاتھ تلوار کا مارا نیلی پوش کے دو ٹکڑے ہوئے دور
سے سیاہ پوش نے جو یہ ہنگامہ دیکھا کہ نیلی پوش ہاتھ سے طلسم کشا کے مارا گیا گھبرا گیا سوچتا ہے کیا تدبیر کروں
مگر کچھ بن نہیں پڑتا بھاگا بھاگا پھرتا ہے چاہتا ہے پرواز پیدا کر کے نکل جاؤں صاحبقران اسکا تعاقب کرتے
ہیں ملکہ خورشید برق وش نے قیامت برپا کر دی ہے جس طرف سحر کیا ہزاروں ساحروں کو مارا دریائے
خون بارگاہ میں بہا ہے کشتی جسم کافران طوفانی ہیں یا وہ ان کو حیرانی آب تیغ کی طغیانی دریائے خون کی روانی
ہزاروں سر مثل حباب تیر رہے ہیں تیر مثل ماہیان دریا دریائے خون میں پھر رہے ہیں خون برس رہا
ہے صاحبقران کا یہ مقصد ہے کہ مثل نیلی پوش کے سیاہ پوش کو بھی ماروں مگر وہ بچکر بھاگا پھرتا ہے خوف
جان سے منہ کے بل گرتا ہے ہر سمت ساحر چار طرف سے امیر کو گھیرتے ہیں ملکہ خورشید برق وش
جب تڑپ کے گرتی ہیں محو مستغرق ہو جاتا ہے کچھ ساحر بھاگ گئے ہیں کچھ قتل ہوتے ہیں پھر بلند ہو جاتی ہیں ملکہ
سیاہ پوش نے بڑے بڑے سحر کیے کسی سحر نے ملکہ خورشید پر تاثیر نہ کی ایک مقام پر خورشید کو ان
کئی سو کو مارا جاتا تڑپ کے بلند ہو جاؤں کہ سیاہ پوش نے پشت پر آ کے گولہ مارا چونکہ ملکہ کا خیال
اُس طرف دیکھا گولے سے ایک برق گری کہ شانہ ملکہ کا نشانہ ہوا شانے سے خون جاری ہوا امیر نے
جو پلٹ کر دیکھا کہ ملکہ زخمی ہوئیں صاحبقران غصے میں جھپٹ کر سیاہ پوش پر جا پڑے سیاہ پوش
نے پر پرواز پیدا کیے اڑتا ہوا چلا امیر نے دیکھا کہ یہ ملعون نکلا جاتا ہے جلدی لوح پر نگاہ ڈالی مرقوم تھا
اگر یہ مفسد نکل گیا تو بڑا فساد برپا کریگا امیر نے قربان سے کمان ترکش سے تیر نکال کے جوڑ کمان میں پیوست
کیا دست زبردست امیر جہان گیر تیس بھال کا تیر تاک کر مارا سینہ پر کینہ پر سیاہ پوش کے پڑا اگر

پشت کو توڑ کے پار گذرا لاشہ سیاہ پوش کا زمین پر گرا اندھیرا ہو گیا آندھی سیاہ چلی بعد عرصہ دراز آواز
آئی کشتی مرا نام من سیاہ پوش جادو منتظم طلسم نور افشان ہو ملکہ خورشید برق وش نے آکے امیر کے
قدموں کو بوسہ دیا عرض کی بسم اللہ اب مرحلہ سلسلہ بن مسلسل پر گذر ہوگا ذرا بہت سمجھ بوجھ کے کام کیجیے گا
وہاں بڑی مشکل سرکار کو پڑیگی صاحبقران نے دیکھا وہ بارگاہ جل گئی کسی ساحر کا پتہ نہیں صحرا بھی سنسان
معلوم ہوتا ہے امیر اپنے ہمراہیوں کو لیے ہوے وہان آئے جہان لشکر اترا ہوا تھا دیکھا وہ مقام بھی ویران
پڑا ہے بارگاہیں خیمے سرا پردے وغیرہ موجود ہیں صاحبقران بہت پریشان ہوے کر یاقوت تاجدار
سے کہا تم اسی مقام پر اترو ہم اب مرحلے پہونچ جاتے ہیں یاقوت تاجدار لشکر کو لیکر فرد کش ہوے ملکہ
خورشید تو قتل ہوتے ہی سیاہ پوش کے چلی گئیں امیر نے اب لوح کو دیکھا جو کہا خورشید برق وش نے
کہا وہ ہی اسمین بھی مرقوم تھا کہ سلسلہ بن مسلسل سے مقابلہ کرنا ہوگا ای طلسم کشا اب مقام ہوشیاری ہے امیر
نے فرمایا میں کیا ہوشیاری کرسکتا ہوں وہ حافظ حقیقی مالک ہے جو مناسب وقت ہوگا وہ کریگا خواجہ عمرو
بہت پریشان تھے امیر نے فرمایا خواجہ تم بھی اسی مقام پر رہو عمرو نے کہا میں کدو کاوش کروں گا کہ خضر
کے پاس پہونچوں جب حضور نہیں ہوتے تو مجھے کچھ اچھا نہیں معلوم ہوتا ہے امیر نے فرمایا خواجہ چندے صبر کرو
دل پر جبر کرو لاچار خواجہ بھی اسی مقام پر رہے صاحبقران نے لوح کو دیکھا لکھا تھا ای فتاح طلسم وای
سیار این عجائبات اگر پروردگار فضل کرے بعد قتل سیاہ پوش اسی اسم کو ورد زبان کرو پھر قدرت خدا
کا تماشا دیکھو امیر نے حصار کرکے اسم شروع کیا دیکھا صحرا پر بہار ہوا طائروں کی زمزمہ سرائی بڑھی عندلیبان
خوشنوا نے نواسنجی شروع کی گل خودرو سے جنگل غیرت دہ گلشن ہونے لگا صاحبقران دیکھ رہے ہیں کہ
ایک بونڈلا گرد کا بہت بڑا اٹھا پیچ و تاب کھاتا ہوا صحرا میں بڑھنے لگا اسقدر وسیع ہوا کہ تمام صحرا کو اس
بونڈلے نے گھیر لیا اب جو امیر نے لوح کو چوما یا دیکھا تو وہ صحرا نہیں ہے سامنے ایک باغ ہے کہ دروازہ جسکا
مثل آغوش عاشق کھلا ہے امیر حیران ہو رہے ہیں کہ وہ صحرا کیونکر تبدیل ہو گیا لوح کو دیکھا اسمیں لکھا تھا
کہ یہی باغ سیاہ پوشان ہے بالاے قصر جاکے بیٹھو جو سانحہ گذرے اسکو ملاحظہ کرو مگر خبردار خبردار بے دیکھے
لوح کے کوئی کام نہ کرنا صاحبقران باغ میں آئے دیکھا باغ ویران روش اجڑ ہا ن ٹوٹی ہوئی درختوں
خم شاخیں بے دم ہیں نہ ابر دپھول کسی شاخ میں نہیں غنچے کا نشان کیا جانور حیران و پریشان سرنگون
ان شاخہاے ویران بیٹھے ہیں بنگاہ حسرت امیر کو دیکھنے لگے کوئی طائر نغمہ سرا نہیں کھوتا ہے امیر اس باغ
ویران کو دیکھتے بجاتے بالاے قصر تشریف لائے دیکھا جہانتک نگاہ کام کرتی ہے وہی جنگل ویران معلوم
ہوتا ہے نخل بڑے بڑے گرے پڑے تھے امیر دیکھ رہے تھے یکطرف نظر جو اٹھائی گنواروں کو دیکھا دو کانیں طریقے سے
لگانے لگے آکے جابجا چھپنے لگے ایک ٹوکرے میں بہت سی ہنڈیاں ایک مٹکی میں مٹھائی سب طرح کی بھری
ہوئی صحرا میں آکے مٹی کی ہانڈیوں میں مٹھائی چن دی ایک چادر گاڑھے کی اسپر ڈال دی زمیندار آتے
جاتے ہیں ڈھال پیٹھ پر باندھے ہوے دوہیری مرزائی نیچے نیچی اوپر نیچی دھوتیاں گاڑھے کی باندھے
ہوے کسی درخت کے نیچے ایک دوکاندار بیٹھا ہے ایک سفید چادر پر بہت سا گانجہ لاکے ڈھیر کر دیا ایکطرف
کنڈے سلگا دیے کسی گنوار نے آکے ایک پیسا پھینکا کہا بھائی گانجہ پلاؤ اوسنے ایک کلی گانجے کی اٹھائی
توڑ مروڑ کے چلم میں رکھی اوپر سے کنڈے کی آگ توڑ کے رکھدی کہا لو میان دم لگاؤ گنوار نے بیٹھکر دم مارا

نلہ ہی آنکھین نکل آئین لٹھ کاندھے پر رکھکر چلا گیا میلے مین گشت کرنے لگا بعض نے آ کے کہا ایک پیسے کی چرس
پیدا دو اس دکاندار نے جلدی سے چلم جا کر اُسمین گنڈے کی آگ رکھدی گنوار کچھ بلبلایا کچھ فقرات مہمل زبان پر لایا
ایک فقرہ اسمین یہ تھا کہ یارو یہ چرس پھر اسکا پینے والا مچرس ہی گا تجہ اسکا بجائی گا تجھے نے یہ آواز سنائی کھانسی کرون
کھڑا کرون امیر بھی نہ مرے تو کیا کرون کسی طرح کچھ کبر نمین مولی گا جرکے جھوٹے آگے رکھے ہوے ایک موتی
باندھے بیٹھی ہین کالی صورت ملکہ کالی کی مورت گنوارون سے اشارے کر رہی ہین اس طرح کا میلہ جمع ہر سب
طرف گنوار ہی گنوار جمع ہین بہت سے گنوارون نے آکر لکڑیون کا انبار کیا صاحبقران حیران ہو رہے
ہین کہ یہ سب لکڑیون کا انبار کیون کرتے ہین بغور اس میلے کو دیکھ رہے ہین ایک مرتبہ ڈھلے کی آواز آئی
دیکھا امیر نے ڈھول بجتا ہوا ہزار ہا گنوار لٹھ بڑے بڑے کاندھون پر رکھے ہوے بڑھتے ہوے چلے آتے
ہین جب ہزار ہا گنوار گذر گئے دیکھا ایک تخت پر ایک مہ جبین چہاردہ سالہ نہایت حسین خوبصورت
بھاری لہنگہ پہنے ہوے چندری بہت بھاری پُر زر کسقدر وہ چندری اُس نازنین پر زیب دیتی ہو دریاے
جواہر مین غوطہ مارے ہوے نتھ ناک مین ایک موتی اُسمین پڑا ہوا یعنی برق نتھ کے موتی سے صاف
پہچانا ای ماہ کا ستارہ ہی صاحبقران اُسکی صورت دیکھکر بیقرار ہو گئے مگر وہ نازنین پاؤن پھیلائے
ہوے کوٹھے بہت سے روشن پاؤن اُن کوٹھون پر رکھے ہوے اُسپر ایک دیگچی چڑھی ہوئی ست پکارتی
ہوئی چلی آتی ہو ایک تخت پر ایک لاشہ تابوتے مین لپٹا ہوا دہ بھی اُسکے ہمراہ ہی صاحبقران اُس نازنین کو
دیکھکر بیقرار ہو گئے تمام میلے والے دوڑ سے پکارتے ہوے کہ ستی آگئین ستی آگئین ہمارا میلہ قبول ہوا ایک
ہفتہ کا زمانہ ہوا کل شادی ہوئی تھی نہین معلوم رات کو کیا ہوا کسی نے سوتے مین ٹھاکر صاحب کو مار ڈالا
اُسی کی جورو ستی ہونے آئی ہی بہایت واسطے بڑا شرف ہوا سب گنوار خوش ہو رہے ہین صاحبقران
متوحش ہو کے قصر سے اُترے کہ دیکھون اب کیا ہوتا ہی شاید ان سب کا یہی ارادہ ہو کہ گنڈے کو بھی مردے
کے ساتھ جلادین ایسی مہ جبین آگ مین جل جائے امیر سوچتے ہوے طرف میلے کے چلے جاتے ہین کہ ترت
پہونچے کہ جس تخت پر لاش مردے کی رکھی ہی وہ قریب آگ کے رکھا گیا ہی اور وہ مہ جبین بھی ست کہتی
ہوئی قریب آگ کے جاتی ہی جا بیٹھی ہی لاش کو لیکر لکڑیون پر چڑھ جاؤن کہ صاحبقران نے قریب آکے
نعرہ کیا خبردار ای کافران بیحیا یہ کیا بدعت ہو کمر باندھی ہی تلوار کھینچ کر صاحبقران لڑنے لگے دس گنوار
قتل ہوے امیر نے جست کے اس نازنین کا ہاتھ پکڑ لیا گنوار سب بھاگ گئے فرمایا ای نازنین مہ جبین ای قمر
منظر ای پری پیکر یہ کیا حرکت ہو سراسر حماقت ہی اپنے کو مردے کے ساتھ جلاتی ہو ہمارے پاس آ ہمین
طلسم کشائی کرنے جاتا ہون یہ جو اُس نازنین نے دیکھا اور یہ باتین سنین بنگاہ محبت صاحبقران کو
دیکھنے لگی صاحبقران نے اس نازنین سے فرمایا اصل تو یہی کہ جان دینے سے کچھ فائدہ نہین ہی
کیا خوب نسیم دہلوی فرماتے ہین نظم

| | |
|---|---|
| جو تم سمجھاتا سمجھایا تو آپ شیدا ہو گیا | مین تو دیوانہ تھا ای ناصح تجھے کیا ہو گیا |
| آدمی کیسے فرشتے سیکڑون موجود تھے | میت لاشے پر جو وہ آئے تماشا ہو گیا |
| مین نہ کہتا تھا نہ دیکھو آئنہ اچھا نہین | صدقے جاؤن حال میرا سامنا تمہارا ہو گیا |
| اب تو افسانے کی صورت ہر طرف اک دھوم ہے | مر گیا کہ مین بلا سے نام تیرا ہو گیا |

شکر ہی دنیا سے اُٹھا آج کشیدہ آپ کا
جان دینا اس مرض والے کو اچھا ہو گیا
دشمنی کی مجھسے میرے ازدیاد شوق نے
اضطراب ایسا بڑھا آخر کو پروا ہو گیا
سو گئے اُنکے فریب وعدہ سے شب کٹ گئی
ہاے اب چونکے کہ جب ایسا سویرا ہو گیا
کوئی ناواقف اگر کہتا تو کہتا غم نہ تھا
کیوں جی تم بھی مجھکو کہتے ہو کہ سودا ہو گیا
یہ ذکا یہ عقل ایسے ہوش سب جاتے رہے
مجھکو حیرت ہے خدا جانے مجھے کیا ہو گیا
پھر وہی دھومیں ہیں وحشت کی مبری ای نسیم
پھر وہی جوش گذشتہ دل میں پیدا ہو گیا

نازنین نے سر جھکا لیا کہا ای شخص تونے بڑا غضب کیا اتنی خونریزی کرکے مجھکو بچا لیا اب مین برادری کے لائق نہین رہی مجھکو چھوڑ دو مین اسی صحرا مین سر ٹکرا ٹکرا کے مرجاؤنگی اب کسکو یہ روے سیاہ دکھاؤنگی گاؤن والے کہینگے یہ مکار تھی تیری جرأت پر مجھے بھی تعجب ہو لی ہمارے مذہب لات ومنات مین یہ منع ہے کہ جب کوئی عورت ستی ہونے کا ارادہ کرے اور پھر اپنے فعل سے باز رہے تو اُسنے لات ومنات پر جبر کیا امیر نے فرمایا تو میرے ساتھ چل میرا لشکر ہی قریب ہے اُس نازنین نے پوچھا آپکا نام نامی و اسم گرامی کیا ہے امیر نے فرمایا صاحبقران زمان فتاح طلسم نور افشان داماد نوشیروان ثانی سلیمان میرا لقب ہے اُس نازنین نے کہا ای شخص تو اپنی جلالت مجھپر ظاہر کرتا ہے مجھے یقین نہین اگر تو اپنے زمانے کا صاحبقران ہوتا تو لاکھو دو لاکھ فوج ساتھ ہوتی رفیق شفیق وزرا امرا سب تیرے ساتھ ہوتے اگر یہ نہین ہے تو آپ صاحبقران ہونگے مجھے کیا معلوم نہ آپکے ساتھ فوج نہ لشکر امیر نے فرمایا ای نازنین تو بھی جانے کہتی ہے مین واسطے فتاحی طلسم آیا ہون یہی لوح کا حکم ہے کہ طلسم کشا اکیلا مرحلہ جات فتح کرے اُس نازنین نے کہا پھر مجھے کہان لیجائیے گا مین گاؤن مین جانے کے لائق نہین ہون بڑے بڑے مکانات میرے گاؤن مین بنے ہین مگر اب میرا وہان جانا ممکن نہین امیر باتوقیر نے فرمایا تم ہمارے ساتھ چلو اُسنے شرما کے سر جھکا لیا کہ اب تو مین تمھارے ساتھ ہون اور کہان جاؤنگی اب صاحبقران محبت مین اس نازنین کی طلسم کشائی بھولے اُس نازنین کے ساتھ ہوے امیر تو یہ سوچ کر پیچھے کہ آگے بڑھکر ہمارا لشکر ملیگا وہین اسکو چھوڑ دینگے اور ہم براے طلسم کشائی چلے آئینگے اپنے دل سے یہ باتین کرتے ہوے اُس معشوقہ کو ساتھ لیکر چلے دن بھر رہروی کی مگر لشکر کا کہین نشان نہ معلوم ہوا ایک مقام پر آکے پہونچے دیکھا آبنون کا باغ ہے اسمین ایک چھوٹی سی منڈیا بڑی کاہی اندر اُسکے سب ساپیال بچھا ہے وہ نازنین امیر کو لیکر اُس باغ مین آئی منڈیا مین جاکر بیٹھ گئی اور ڈھین مار کے رونے لگی کہا ای شہریار اب مجھسے نہین رہا جاتا ہے صاحبقران نے کہا اچھا شام بھی ہو گئی ہے اسی جگہ مقام کرو امیر بھی اُسی جھپریا مین آبیٹھے وہ نازنین بھی قریب آبیٹھی امیر نے فرمایا غربت مین چراغ کہان جب لشکر مین پہونچینگے سب کچھ ممکن ہوگا آنکھون مین آنسو بھر کے اُس نازنین نے کہا ای شخص مین نے تیرا ساتھ دیا کل عزیز واقارب سے چھوٹی دن بھر گذرا ہے کہ مین نے کچھ کھایا نہین ہے امیر نے تیر وکمان ہاتھ مین اُٹھایا باہر نکلے سب طرف نگاہ دوڑائی دیکھا ایک آہو ایک مقام پر چرا کرتا ہے امیر نے تیر کو کمان مین پیوست کیا ایک کر مارا وہ آہو تڑپ کے گرا امیر جھپٹ کے قریب گئے اُسکو قربانی پہونچایا کھینچ کر اندر باغ کے لائے گوشت عمدہ عمدہ صاف کرکے نکالا چقماق پتھر ہی سے آگ نکالی لکڑیان صحرا سے چنکر لائے انکو روشن کیا جب دھوان نکل گیا کو ٹکڑون پر کباب لگائے جب تیار ہوے نازنین

کے سامنے پیش کیے کہا صاحب آج ہی غنیمت ہو آئے ایک کباب اٹھا کر ہاتھ بڑھایا کہا اب تو تمھین
ہمارے مالک ہو بیٹھے لات و منات پر لات ماری تمھاری ہمراہی اختیار کی اب تمھین ہمارے ہاتھ سے
کباب کھاؤ امیر نے بغرض محبت اُسکے ہاتھ سے کباب نوش کیے جب امیر کباب کھا چکے وہ نازنین ایک لالی
اوڑھے ہوے تھی گلالی کے نیچے ایک دوپٹہ اوڑھے تھی گلالی اپنی بچھادی کہا امیر بیٹھیے اب ہم تمھارے ساتھ
ہین جس حال سے ہمین رکھوگے ہم رہینگے صاحبقران اُس نازنین کے پاس بیٹھے اختلاط ظاہری کرنے لگے
گلے سے جو لگایا لوح چبھی سسکی لیکر کہا کیون صاحب یہ کیا ہی یہ تختی میرے چبھتی ہو اسکو اتار کے رکھ دو
امیر نے لوح کو اتار کے رکھا اندھیرے مین اُس نازنین نے لوح اٹھالی کہا مین رفع حاجت کر آؤن یہ
کہکر باہر نکلی پکار کے آواز دی یا شاش او طلسم کشا مثل سلسلون بن سلسل اب جو امیر نے دیکھا ایک ساحرہ
بڑے قد کی عورت بہ صورت دیو ان انگلیان مثل پھلجھڑی کے روشن ہین پھر پرواز پیدا کر کے اڑ گئی
صاحبقران گھبرا کے چھپر باہر نکلے گھر حیران و پریشان رات کا سناٹا صحراے پرہول اب نہایت تردد
ہوا کہ کسطرف جاؤن تاریکی اسقدر ہو کہ کچھ معلوم نہین ہوتا اسی انتشار و تردد مین امیر خاموش کھڑے
ہین کہ ایک طرف سے روشنی معلوم ہوئی صاحبقران نے دیکھا ایک نازنین خوبصورت کمسن ایک شمعدان
ہاتھ مین لیے ہوے جابجا تلاش کرتی ہوئی کئی مرتبہ یہی ٹھنڈی سانس بھر کے آواز دی ہاے افسوس
کا مقام ہو ساری رات مجھکو اسی صحرا مین گذری مگر افسوس ہو کہ صاحبقران نہین ملتے صاحبقران نے
جو یہ آواز سنی کہ کوئی مجھکو تلاش کرتا ہو پکار کے آواز دی ای نازنین آوارگان دشت محبت و دیوانگان
صحراے الفت اس مقام پر حاضر ہین کیون نازنین مجھکو مژدہ دے کہ مطلب کیا ہو جو تلاش کرنے نکلی
ای نواب یہ کیفیت ہو بقول آتش نظم

حسن کس روز ہم سے صاف ہوا
درد اس مین ہوا کہ صاف ہوا
زہر پر سبزہ ہو گیا مجھکو
سینہ اپنا زمین صاف ہوا
وعدہ جو نا کردہ مرد نہین
سنگ قبر اپنا کوہ قاف ہوا
رند مشرب ہون مجھکو کیا ہو دے
وہ زبان ہون دمی سے ون بجا

گنہ عشق کب معاف ہوا
تیغ قاتل پہ اپنا خون مجھکو
درد درمان سے انصاف ہوا
کمر یار نے دکھائی آنکھ
خول سے قتل جب خلاف ہوا
اُس کمر کے ثبوت مین صاحبو
مذہبون مین جو اختلاف ہوا
گرد اُس کوچے کے میرا آتش

لے لیا شکر کر کے ساقی سے
محتسب سر کا غلاف ہوا
خاکساری کی ہو چکی معراج
مہر و مہ خال ناف ہوا
فاتحہ کو جو وہ پری آیا
شکر کر کے موشگاف ہوا
وہ دہن ہون نہ نکلا حرف عذر
حاجی سے کعبے کا طواف ہوا

اب جو وہ نازنین قریب آئی امیر نے پہچانا وہی کنیز غنچہ آرزو دلکشا کی نسترن ہو دیکھتے ہی شگفتہ ہو گئے
صاحبقران نے پوچھا ای نسترن کہو کدھر آنے کا اتفاق ہوا ابھی لوح ہمارے قبضے سے نکل گئی نسترن نے
منہ پیٹ لیا کہا ای شہریار حقیقت مین کہنے والون نے سچ کہا ہی کہ دل کو دل سے راہ ہو آج دن ہی سے
ملکہ کچھ پریشان تھین معلوم ہی فرمانی تھین کہ اب طلسم کشا کا گذر مقام سلسلہ بن سلسل پر ہو وہ از حسد
مکارہ ہو جب شام کیوقت ملکہ کو بہت متردد پایا تو مجھکو حضور کی خبر کرنے بھیجا ملکہ خوش ہو گئین کہا ای نسترن
اگر اب کام کرو تو مجھپر بڑا احسان ہو مین وہان سے چلی شام سے اس صحراے عجائب و غرائب مین کھو کر رہی

کھاتی پھرتی ہون مگر ملکہ نے یہ فرمایا تھا کہ اے نسترن خدا ایسا نہ کرے کہ طلسم کشا کو شکین پاؤ تو آپ کی
زبان سے ایسے کلمات سنے کہ دل بیقرار ہو گیا کیا سانحہ گذرا امیر نے فرمایا کسی طرح پر لوح مجھ سے مکر لے
لیگئی اُسنے عرض کی حضور یہان سے باغ ملکہ کا بہت قریب ہے تشریف لیچلیے نسترن کے ہمراہ ہوے امیر
کو نسترن لیکر چلی رہبری کرتی ہوئی جب قریب باغ پہونچی نسترن نے کہا حضور ٹھہر جائیں مین جا کے
ملکہ سے اطلاع کردون یہان ملکہ سرنگون بیٹھی ہین اگر کسی کنیز نے کچھ کلام کیا فرمایا صاحب میرا بات کرنیکو
جی نہین چاہتا باہر جا کے ٹھہرو کنیزین باہر دوڑین ہمدی آئین ملکہ اکیلی بیٹھی رو رہی ہین کہ نسترن آکے پہونچی
اشارے سے عرض کی کہ مین طلسم کشا کو لائی مگر حضور لوح قبضے سے جا چکی ملکہ نے سنتے ہی منہ پیٹ لیا کہ
نسترن بڑا غضب ہوا سلسلہ لوح لیگئی ہوگی مین تو جانتی تھی وہ بڑی مکارہ ہے بڑے دام مکر مین طلسم کشا پھنسے
خدا صاحبقران کو بچائے صبح سے مین کہہ رہی تھی کہ آج بڑے مقام سخت پر طلسم کشا کا گذر ہوا نسترن کنیزون
کو ہٹا دو کسی پر ظاہر نہونے پائے پشت باغ سے طلسم کشا کو لاؤ نسترن نے آکے کنیزون سے کہا جاؤ سب
جا کے اپنے مقام پر آرام کرو آتی رات آچکی مگر تم سب کو نیند نہین آتی ملکہ اسوقت تنہائی مین کسی کتاب
کا مطالعہ کرینگی یہ سنکر سب کنیزین اپنے اپنے مقام پر گئین نسترن باہر گئی صاحبقران کو پشت باغ پر
لائی کھڑکی کھول کے اپنے کو اندر باغ کے پہونچایا ساتھ ساتھ صاحبقران ملکہ باغ مین ٹہل رہی ہین کہ
گلستان مین روشنی ہوئی صاف ثابت ہوتا ہے کہ ماہ تابان شب تیرہ و تار مین نمایان ہوا ملکہ نے بغور
دیکھا آگے آگے نسترن پیچھے صاحبقران مگر پریشان حال باغ کو بنگاہ حسرت دیکھتے ہوے جب امیر
قریب پہونچے تو ملکہ کو حجاب آیا سترن کے پیچھے چھپ کر کھڑی ہوئین صاحبقران نسترن کے ہمراہ اندر
بارہ دری کے تشریف لائے بارہ دری کو خالی پایا فرمایا کیون نسترن ہمارا آنا ملکہ کو اسقدر شاق ہوا
بارہ دری خالی پڑی ہے نسترن نے لاکے صاحبقران کو مسند پر بٹھایا ملکہ سترن کی آڑ سے دیکھنے لگین
نسترن نے آکے عرض کی حضور مہمان کی خاطرداری ضرور ہے ملکہ نے کہا اے نسترن مجھے شرم آتی ہے
نامحرم کے سامنے یکایک چلے جانا سراسر خلاف ہے مین تیرے ہمراہ چلتی ہون تیری خاطر سے بات بھی
کرونگی نسترن نے کہا حضور تشریف تو لائیے آگے آگے نسترن ملکہ اسکے پیچھے چھپی ہوئی نسترن
نے لا کر ملکہ کو قریب صاحبقران پہونچایا ملکہ سرنگون شرم سے پسینے پسینے کلام نہین کرتین نسترن نے
دیکھا صاحبقران بھی خاموش بیٹھے ہوے ہین اسنے گلابی کھینچ کر سامنے کی دست بستہ عرض کی ایک
جام نوش فرمائیے صاحبقران نے گلابی کھینچی اپنے ہاتھ سے جام لبریز کیا ملکہ کے سامنے پیش کیا ملکہ نے
حجاب سے پھر دو قدح مے کی جام نوش کیا پھر اپنے ہاتھ سے جام بھر کے صاحبقران کے سامنے کیا امیر
نے جام پر ہاتھ رکھدیا ملکہ کو بہت ناگوار ہوا تیور پر بل پڑگئے خنجر ابرو جنبش مین آئے ضبط کیا مگر نہو سکا
فرمایا سبحان اللہ شاید انکو ہمارے ہاتھ کے جام سے انکار ہے بی خورشید نے اپنی چمک دکھائی ہے عہد لیلیا
ہوگا کہ کسی کے ہاتھ سے شراب نہ پینا امیر نے فرمایا ملکہ مجھکو کوئی منع نہین کرسکتا صرف مذہب کا خیال ہے
ملکہ نے سر جھکا لیا فرمایا فرد کافر عشقم مسلمانی مرا درکار نیست ۞ ہر رگ من تار گشتہ حاجت زنار نیست
ہم تو اس کوچے مین قدم رکھکے سب کچھ کھو بیٹھے جو آپ فرمائیے بسر و چشم بجا لاؤن جام پیا نشہ بھی ہو چکا
خیال خیر و شر دل سے دفع ہوا امیر نے کلمہ طیبہ زبان سے ارشاد فرمایا ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا نے کھلا

سنتے ہین سرگزشت دل کے مضمون گلکم ایمن
بہت سے بوے لینے سے کیا کم ارتباط اُسنے
چھری صیاد نے حلقوم بلبل پر جو پھیری ہی
عدم کو بازگشت روح ہی اک روز ہستی سے
رہ جانے گا ہماری حالت دل جسنے دیکھا ہی
نہین کچھ دفتر گل ہی یہ بلبل سرگزشت اسکی
اٹھا دے نرگس شہلا نہ دیکھو اور اگر دیکھے
کہ ہی خانۂ زنجیر مین جو با وصف اکو ۔۔۔
الجھنے بین بسکہ دل سودا زدون کے تیری زلفون مین
ہوا ہی تیری خوش چشمی کا شہرہ اے صنم ہر سو
قلمرو حسن عالم گیر کی یہ ربع مسکون ہی
خط نورس نے وارا لب جان بخش کے بوسے

تماشہ تنگہ کا ہر مطلع میرے دیوان کا
یقین ہی مہر خور ہی رتبہ کم و دیتی ہر مہمان کا
بناہی نخل ماتم ہر شجر میرے گلستان کا
ارادہ ۔۔۔ ہی مصر سے یوسف کو کنعان کا
اشارہ ابرو سے پیوستہ ہے رشتہ مژگان کا
شہادت نامۂ بلبل ہی ہر پتا گلستان کا
مرے مرزا فش کی آنکھ مین سرمہ صفاہان کا
ہوا ہی دو دہین پھر ایک روزن میرے زندان کا
پھر اک مو سے رسا ہر انگے عالم ہو رگ جان کا
عجب کیا اُڑ کے پہونچے ہند تک سرمہ صفاہان کا
کہ ہر ہفت کشور مین ہی تابع تیرے فرمان کا
دکھایا خضر نے آتش کو چشمہ آب حیوان کا

عمرو نے اس رنگ مین یہ غزل گائی نسترن کو علم موسیقی مین نہایت دخل ہی اشارے سے کہا ای ملکہ عالم حقیقت مین یہ شخص اس علم مین کمال رکھتا ہی خواجہ اشارے کنائے سب سمجھتے ہین ملکہ سے متوجہ ہو کے کہا ای ملکہ عالم دیکھیے بی نسترن صاحب مجھے اشارے کرتی ہین کہتی ہین مجھے گانا سکھا دو نسترن نے کہا واری ستیاناس جائیے جو مین نے گھوڑے کی جانب دیکھا بھی ہو عمرو نے کہا ابھی تم میری بلائین لیتی تھین اب یہ باتین بناتی ہو نسترن جو شرما کے رونے لگی امیر نے فرمایا نسترن تم کیون روتی ہو یہ سارباں زادہ تمپر عاشق ہوتا ہی اسکو ذلیل کرتا ہی تم کیون روتی ہو یکایک شاہ انجم سپاہ نے لشکر سلطان زرین پوش سے شکست کھائی قلعۂ مغرب مین جا کے چھپا دبیر فلک نے خط شعاع سے حاشیۂ صفحۂ فلک نیلی کو مزین کیا سطر کہکشان کھینچا سطور ضیا ظاہر ہوئین عندلیبان خوشنوا اپنے اپنے آشیانون سے نکل کے درختون چمن پر نغمہ سرائی کرنے لگین سب کنیزون منہ ہاتھ دھو کے واسطے سلام کے آئین بارہ دری مین آ کے دیکھا ایک بر بانس اور ایک جوان آفتاب جمال خورشید مثال صحبت ملکہ مین بلا تکلف بیٹھے ہین بی نسترن بھی گھلی ملی ہوئی باتین کر رہی ہین سب کنیزون نے جھک کے سلام کیا حیران حیران امیر و عمرو کو دیکھ رہی ہین ملکہ نے نسترن سے اشارہ کیا کنیزین سب حیران ہین ذرا انکو سمجھا کے کہدو کہ خبردار کوئی انمین سے باہر نہ جانے پائے ایسا نہ ہو دراندازی کرین نسترن نے سب کو الگ بلا کے اپنے طور سے سمجھایا اتفاق سے ملکہ واسطے رفع حاجت کے جاتی ہین نسترن آفتابہ پشت پر کر پردون کے سنانے کی آواز کان مین آئی سر اٹھا کے دیکھا ایک عقاب جید پرواز اُسکے گلے مین ایک کاغذ بندھا ہوا کمال جوش و خروش اڑتا ہوا جاتا ہی ملکہ غنچۂ آرزو نے نسترن سے کہا دیکھو شاید یہ کسی کا نامہ دار ہے بڑی مدت سے جاتا ہی نسترن نے کہا واری شاید مقدمہ طلسم کشا ہو ذرا دریافت کیجیے ملکہ نے اشارہ کیا انگلی اٹھاتے ہی عقاب دھم سے زمین پر گرا گرتے ہی بیہوش ہو گیا نسترن نے بہ تعجیل نامہ کھول لیا نامے کو کھول کے جو ملکہ نے پڑھا چہرہ زرد ہو گیا ہر طرف سے سلسلہ بین مسلسل ہے شاہان طلسم کو ان مضمون کی ہی کہ ای شہنشاہ طلسم نور افشان آنکھ مبارک ہو لوح طلسمی تو مین نے طلسم کشا سے لی

چونکہ آگاہ ہون کہ طلسم کشا صاحب اسم اعظم الٰہی ہے حرز بشکل بیگی گلے مین موجود ہے میرا حوصلہ نہ پڑا کہ طلسم کشا
کو گرفتار کرون مقدمہ لوح جو حکم ہو بجا لاؤن اپنے باغ مین بیٹھی ہون اور نسبت عرضی پرطرف سے شاہ
کے جواب تحریر ہوا اے سلسلہ ہیبت کے سلسل حقیقت مین تمنے بڑا کار نمایان کیا جہانتک ہوسکے گرفتاری طلسم کشا
کی تدبیر کرو اور لوح کو فوراً ہمارے پاس روانہ کرو ایسا نہو کوئی خرابی پڑے ملکہ اس نامے کو لیکر پلٹین
صاحبقران کو آکے وہ نامہ دکھایا خواجہ نے یہ مضمون نامے کا سنا کہا ملکہ کوئی تدبیر ایسی کرو کہ مجھکو
اُسکے باغ تک پہنچا دو عقاب جادو کو تو ملکہ نے مار ڈالا کہا خواجہ مین خود چلتی ہون عمرو نے کہا مجھے
ساتھ لیچلیے صلاحین جانے کی ہونے لگین عمرو نے کہا مین تو بشکل کنیز چلون صاحبقران کو بھی بصورت کنیز
بنا لین صاحبقران نے فرمایا کہ مین تو لونڈی کی شکل بنکر نہ جاؤنگا خواجہ عمرو نے کہا آقا برائے خدا
اب اس امر مین تامل نہ فرمائیے لوح ہاتھ سے جاتی ہے یہ تدبیر خدا کی طرف سے نکل آئی امیر نے کہا لوح کے نہ لینے
سے جان جائیگی از بعد قید بادشاہ مین جان دونگا مگر یہ امر گوارا نہ کرونگا ملکہ نے کہا اے شہریار وہ میرے نام پر جان
دیتی ہے اُسکا ہمیشہ مقدور ہا کہ ملکہ مجھکو صحبت مین جگہ دین مین حاضر خدمت رہون وہ بڑی فاحشہ ہے عورت عورت
مین جو سفیدے ہوتے ہین انہین کی طالب رہی مین نے کبھی منہ نہین لگایا مین جو اُسکی صحبت مین جاؤنگی وہ بہت
خوش ہو جائیگی عمرو نے کہا یا امیر آپ یہین رہیے مین جا کر لوح لے آؤنگا ملکہ غنچہ آرزو و دلکشا نے کہا
خواجہ قاعدہ سے سراسر خلاف ہے کتاب سامری مین مرقوم صاف صاف ہے کہ سوا طلسم کشا کے مالک مرجانگی
کسی کے ہاتھ سے قتل نہوگا اُسکا قتل دست طلسم کشا پر موقوف ہے وہ ملعونہ بھی انتظام کر رہی ہے آخر بعد حجت بسیار
یہ رائے قرار پائی ملکہ نے کہا افغان تیغ زن میرا سپہ سالار جوان ترکی ہے سب طلسم والے اُسکو بخوبی
پہچانتے ہین اُسکی صورت پر آپ میرے ہمراہ چلین خواجہ نے امیر کو بشکل افغان تیغ زن بنایا آپ ایک
کنیز کی شکل بنکر سامنے آئے نسترن سے آگے لپٹ گئے کہا کیون صاحب تم بھی ملکہ کے ہمراہ چلوگی نسترن
جمال دیکھکر بیتاب ہوگئی گلے مین ہاتھ ڈال دیے کہا اری نوبہار آج تو بہت پڑا جوبن ہے سینہ پر ہاتھ رکھکے کہا
تیغ حسن کا ثمر ہے صاحبقران نے ملکہ سے اشارہ کیا کہ دیکھو خواجہ نوبہار بنکر آئے ہین اُنسے ملکہ نسترن
کا عمل ملکہ باہم کر رہی ہین انہے دیکھا کسطرح گلے مل رہی ہین صاحبقران جو ہنسے ملکہ نے ہنس کے کہا اری نسترن کو
نرگس سے مل مل کے باتین کر رہی ہے یہ نوبہار نہین ہے وہی عمرو عیار جعلساز شعبدہ باز ہے نسترن ایسی شرمائی
کہ پسینے پسینے ہو گئی ہٹ کے ایک دو ہتڑ مارا کہا موئے خدا تجکو غارت کرے سب کے سامنے تو نے میری
آبرو لی عمرو نے کہا میان یہی ملتے ہین کسی کا اجارا ہے حمزہ کے مزاج مین تو فساد کراتا ہے یہ نہ بتاتے تو کیا
ہوتا اب عمرو نے امیر کو بشکل افغان تیغ زن بنایا ملکہ نے تقریر مین ضرور دکھائی عمرو نے وہی نقشہ بنادیا
ملکہ بہت خوش ہوئین صاحبقران ہتھیار لگاکے ملکہ کے ساتھ تخت پر سوار ہوئے عمرو نے بشکل نوبہار چند
کنیزون کو ملکہ نے ساتھ لیا تخت اڑا اڑتے ہوئے چلین چالیس کنیزین باغ مین چھوڑ دین ایک کنیز تھی اُسکا نام
بدباطن جسوقت سے اپنے صاحبقران کو دیکھا ہے بھولی ہوئی ہے کسی کنیز نے پوچھا کیون بوا بدباطن
آج تم کچھ بھولی بھولی ہو خود بخود غصہ چلاتا ہے آج کیا باعث ہے بدباطن سے ضبط نہ ہوسکا ناظرین ملاحظہ
فرمائین جتنے صاحبان کم ظرف ہوتے ہین اُنکے مزاج کا یہی طریقہ ہوتا ہے جب کسی نے پوچھا کیون بی بدباطن
کیا کیفیت ہے کیا تردد ہے بدباطن نے جھلاکے جواب دیا صاحب میرا غصہ ظاہر ہے کہ بی غنچہ آرزو ایسی

بلبلائین دھاگے کو بلا کے پہلو مین بٹھا لیا یا تو یہ شرم و حجاب تھا کہ باغ مین جب برائے سیر جاتی تھین اگر پھول
کوئی مردانے نام کا ہوتا تھا تو فرماتی تھین یہ نگوڑا پھول مجھکو بہ نگاہ غور دیکھتا ہی اُس پھول کو توڑ کے پانون
سے ملتی تھین یہی ہمیشہ قول تھا کہ سرو کو شاعرون نے قد سے مثال دی ہی مین اسکے سائے مین نہ جاؤنگی اُسکا
عکس مجھپر پڑیگا یا یہ کہ مردوا جو خوبصورت پایا پہلو مین بٹھا لیا وہ شرم حجاب اُنکا کیا ہوا ہم لوگون کے دکھانے
کی باتین تھین لو امین سچ کہون مجھکو بہت ناگوار ہوا مین چاہتی ہون عاشق و معشوق دونون آج قتل ہو جائین
تیغ بیدریغ شاہان طلسم سے مہلت نہ پائین جسوقت شہنشاہ کو خبر ہو جائیگی وہ اس زور و شور سے آئینگے کہ انکی
جان بچانا دشوار ہوگا شاہان طلسم انتظار کر رہے ہین کہ کسی تدبیر سے طلسم کشا کو گرفتار کرین خبر پاتے ہی
گرفتار کر لینگے لو امین تو جاتی ہون ابھی خبر کرتی ہون سنو صاحب یہ ناک چوٹی ہماری تمھاری کاٹی جائیگی شاہ
یہی فرمائینگے کہ تم لوگون نے بھی ہمکو خبر نہ کی ہماری بات کون مانتا ہی بی غنچۂ آرزو اسقدر بے لین کہ نامور
کو بھی اپنے باپ کے مارڈالا یہ جوش محبت کا کہ کچھ سمجھ مین نہ آیا کہ اسکا انجام کیا ہوگا مین سب حال جاکر کہونگی
ذرا خاموش نہ رہونگی لو امجھکو بہت ناگوار ہوا کنیزون نے گھبرا کے کہا لو امید باطن تھین ان باتون سے کیا کام
کہا واہ بوا کام کیون نہین ہم سب انکی سلطنت مین ہین ہمکو بڑا افسوس آتا ہی ای بوا مین نے سچ کر سنا ہی کہ اُس بات
پر بھی راضی نہین مگر طلسم کشا کے مذہب مین یہ قید ہی کہ مردون عقد و نکاح فعل باطنی کی جانب توجہ نہین کرتے
دوسرا بڑا اعتراض یہ ہی کہ ملکہ ساحرہ ہین جب سحر سے توبہ کرین سامری و جمشید کو برا کہین ای بوا ملکہ
کو اب سزا دکھانا ہین تو اب یہ سامری جمشید کو برا کہینگی اب تو انکو قتل کرنا سامری جمشید کو راضی
کرنا ہی ہر چند کنیزون نے سمجھایا مگر بد باطن نے نہ مانا کہا بوا بیٹھو کہلاتی ہین اُٹھتی جاتی ہین لیجئے دونون کی باپ کے قتل
پر کمر باندھی ہی سب سامری پرست قتل ہونگے خدائے نادیدہ کا مذہب جاری ہو دیکھو تقدیر مین خداوندون کو
گرو سوت مین پڑا دیکھین مجھے نہ سمجھاؤ میرے آگ لگی ہوئی ہی اور کنیزین یہ ماجرا دیکھتی رہگئین بد باطن اس
ارادے پر چلی کہ دربار مین شاہان طلسم کے جاؤن کنیزین دعائین مانگ رہی ہین کہ خدا ملکہ کی آبرو بچائے
یہ حرامزادی دشمن خدا افشائے راز کرنے گئی ہی وہان صاحبقران کا حال سنیے کہ ساتھ ملکہ کے چلے ہین نکل
الفغان و خواجہ بنگل نوبہار ملکہ راہ مین کہانی جاتی ہین کہ ای شہریار اگر اپکی مرتبہ اس تک نہ ملی تو بڑا غضب ہوگا
خواجہ کہتے ہین مین چلتے ہی ہر رنگ جادو نگا ملکہ نے کہا اُس حرامزادی کی کیا حقیقت ہی ایک سحر مین اُسکو
مٹا سکتی ہون یہان سلسلہ بنت مسلسل دربار کو آراستہ کیے بیٹھی ہی لوح طلسمی جھولی مین رکھی ہی گھبرا گھبرا کے
کہتی ہی ارے کیا ستم ہو گیا ابھی تک نامہ دار میرا ایلچی کے جیتے آیا افسوس ہی طلسم کشا کو گرفتار نہ کر سکی
علاوہ لوح طلسمی کے طلسم کشا پر سحر تاثیر نہین کرتا ہی صاحب اسم اعظم الٰہی ہی مین نے جلدی کی ورنہ اسم اعظم
بھی چھین لیتی یہی خیال تھا ایسا نہو کوئی دغا باز آجائے اُنکو ہوشیار کر دے اسوجہ سے لوح لیکر بھاگی ای کنیزین
مین بیٹھی ہی کہ چند کنیزین دوڑی ہوئی آئین عرض کی ملکہ غنچۂ آرزو آئی ہین سلسلہ بنت مسلسل اُٹھی کہ
ارے آج کیا ہی کہ جو ملکہ میرے یہان آتی ہین میرا دل کھٹکتا ہی برسون سے مین کد کرتی تھی کہ کبھی گھڑی بھر
آکے میرے پاس بیٹھے یا مجھکو صحبت مین اپنی بلا لے کبھی ایسا اتفاق نہوا آج کیا باعث ہی صاحبو جا بجا کے
بھی خبر سنتے ہین ہائین کہ شاہزادیان فرزندان حمزہ اور حمزہ پہ عاشق ہوکے سلطنتون کے مٹانے پہ
آمادہ ہوئین ایسا نہو کہین ملکہ بھی حمزہ پر جھپلی ہون حقیقت یہ ہی کہ طلسم کشا نہایت حسین و جمیل ہے

اسطرف گذر ہوا دیکھا ایک عورت گدہری گال بھولے بھولے چاندی کا زیور پہنے ہوئے بہار پر ٹہل رہی ہی
کمیل پتیا مسکرا کے پوچھا ای نیکبخت تو کون ہی اسوقت تجکو دیکھکر دل ٹھہرا گیا بد باطن نے کہا کچھ دیوانہ ہوا ہی
مین شاہان طلسم کی ملاقات کو جاتی ہوں وہ خوشخبری لائی ہوں کہ دس پانچ کے سر کاٹنے چاہین وہ سب نہیں
قید ہون جین انعام ملے ہمارا غنچہ آرزو شتے کمیل نے کہا وہ خبر ہمسے بھی بیان کرو ہم بھی بحر العجائب کے
غلام خاص ہین بد باطن نے کہا او کلموہے تجھسے کیا بیان کرون کمیل نے کہا ذرا اتنا کہد ے او دیکھون بہت
بیقرار ہون تمہارا کیا حرج ہوگا ہمارا مطلب نکل جائیگا یہ کہکر آگے بڑھا ساری پکڑ لی بد باطن نے کہا او
بیحیا کچہ شامتین آئی ہین مین وہ خبر لائی ہون کہ شاہان طلسم خوش ہو جائینگے ارے ہماری ملکہ غنچۂ آرزو طلسم کشا
پر عاشق ہو کر سلسلہ کو قتل کرنے گئی ہین حمزہ اور عمرو عیار ملکہ کے ساتھ گئے ہین کمیل نے کہا اری ان
باتون کو بالائے طاق رکھ ذرا لیٹ جا میرا مطلب ہو جائے بد باطن نے کہا ارے بیٹے تجھے دربار شاہی
مین لیچل کیا مجھسے کسی بات مین انکار ہی مین وہان ہو آؤن خبر کر دون ساحر روانہ کیے جائین طلسم کشا
اور غنچۂ آرزو گرفتار ہو کے آئین پھر مین تیرے ہمراہ بیٹھون چلی آؤنگی مین بھی اسی بات کی تلاش میں تھی کہ
کوئی جوان معقول مل جاتے تو اس سے آشنائی کرون کمیل نے کہا مین تو اسوقت بیتاب ہون ورگل کا وعدہ
کرتی ہو مین نہ مانونگا کمیل نے چاہا سحر کرے کہ بد باطن نے تیغ کھینچکر ایک گرز مار دیا کہ کمیل جل کے
خاک ہوا مرنے کی جو کمیل کے آواز بلند ہوئی زیر کوہ سے کئی ہزار زنگی دوڑے غل مچاتے ہوئے ارے
کمیل کو کسنے مارا بد باطن بھاگی سوچی کہ جو اب قلعہ مین جاؤنگی اسکے بھائی بند مجکو مار ڈالینگے ادہر یہ حال
جاری ہی قضائے کار گذر اسکا گذر طرف سلسلہ بنت مسلسل کے ہوا جنگ کے جو دیکھا بی غنچۂ آرزو مسند پر بیٹھی ہین
سلسلہ نثار ہو رہی ہی صاحبقران العصر شافعان شمشیر زن عمرو و شکیل نو بہار تالیان مار رہا ہی ساری
محفل رجمتی ہی کنیزین بلائین لے رہی ہین یہ کیفیت دیکھکر بد باطن جل گئی سوچی کہ اب یہ کام بجائے لوح
لیلیگا آسمان سے اتر آئی ملکہ نے جو بد باطن کو آتے ہوئے دیکھا خنجر کھینچ کر پوچھا ای بد باطن تم اسوقت
کہان سے آتی ہو بد باطن نے کچھ جواب نہ دیا ملکہ نے کہا اری ہم تجھسے پوچھتے ہین کہان سے آتی ہی یہ ملعونہ
جلی ہوئی تھی کمیل کے مرنے کا دل پر داغ کہا ہے مین نے اسکا کنا دانا ہے مطلب دلی رہ گیا جھلا کے بولی کہ
بی سلسلہ کیا غافل بیٹھی ہو ہماری ملکہ صاحبہ عمرو و حمزہ کو لیکر آئی ہین ہوشیار ہو جاؤ سلسلہ نے جو یہ سنا
گھبرا گئی غل مچانے لگی ارے طلسم کشا کو مار لو اکبیر نے نعرہ کیا نعرہ امیر

بحکم خدا سنہ شمشیر جار
بن کافران از جہان پاک کرد

بیک تیغ صمصام ضرغام نام
سر سرکشان جملہ در خاک کرد

امیر عرب ضیغم روزگار
بیک تیغ عقرب بکے ذو الحجام

عمرو نے نعرہ کیا نعرہ عمرو

کنون ان استاد عیاران عالم
زبان سر ہلک در خنجر گند اسی

سراپا دانش و مشعل مجسم
ہر کشور بلاے جان کف را

بہار باغ دین زنگار ارض اب باری
عمرو آن شاہ عیاران عیار

سلسلہ نے ایک دو بجہ بار از زمین کھرا ئی مستور رہے بھاگا اندھیارا ہو گئی مین نکل جاؤن اسکے دو ہمہ نعرے
سے تاریکی ہوئی جاتا ہر پرواز سپید اگرکے نگون ملکہ نے آواز دی او مشعل اب کہان جاتی ہی یہ کہکر نیزہ بلایا
سلسلہ زمین پر گری ملکہ تیغ کھینچ کر جھپٹی کہ اسکا سر کاٹ لون سلسلہ نے لوح چھپا دی لوح جو جھکی ملکہ
رو کر ٹالے گرین بیہوش ہو گئین سلسلہ بڑھی کہ سر کاٹ دون صاحبقران نے عقرب سلیمانی کھینچ کر آ پہنچے

سلسلہ نے جو طلسم کشا کو دیکھا بھاگی کنیزون نے جو عمرو کو گھیرا خواجہ نے سب کے چلے بدباطن پر تیر مارا
اسکے دو ٹکڑے ہوئے مرتے ہی اسکے عمرو نے ایک حقہ آتشبازی داغ دیا کئی کنیزین جل گئین سلسلہ نے پھر قصد
کیا کہ تڑپ کے نکل جاؤن لوح کو چھپا کے جھولی مین رکھا جیسے ہی بلند ہوئی امیر نے تیر مارا سینۂ پرکینہ پر پڑا
توڑ کے پشت کو پار گذرا سلسلہ بہت سلسل چرخ کھا کر گری ملکہ نے اُسکی جھولی سے لوح لی گلے مین صاحبقران
کے بسم اللہ کہکر ڈال دی امیر نے لوح کو ملاحظہ کیا اسمین مرقوم تھا ای سیار این عجائبات ای فتاح طلسم
اگر بعد قتل سلسلہ لوح حاصل ہو تو مناسب ہے کہ اُسی وقت واسطے طلسم کشائی کے جاؤ مرحلہ ماران زہر بار
ہیگا اپنے کو ماران سے بچانا بدون ملاحظۂ لوح قدم نہ بڑھانا سب کنیزین سلسلہ کی قتل ہوئین ملکہ نے کسی کو
نکلنے نہین دیا خیال تھا جو انمین سے بچ جائیگی شاہان طلسم سے جاکے اطلاع کریگی راز کھل جائیگا جب سب کی
صفائی ہو چکی خواجہ نے تمام اسباب مکان کا لوٹ لیا امیر نے فرمایا خواجہ سلسلہ ملک مرحلہ تھی خزانہ یہان
نہین نکلا عمرو نے کہا آقا کچھ بھی نہین تھا کچھ بھی ہوتی زر یا جواہر یہان پڑی تھین امیر نے فرمایا خواجہ تمہاری
وجہ سے خزانہ نہین بچا عمرو نے کہا آقا اگر خزانہ ہوتا تو مین کیا کرون امیر طرف ملکہ کے متوجہ ہوئے کہا ای ملکہ
ہم مرحلۂ ماران زہر بار پر جاتے ہین ملکہ بیقرار ہو کے رونے لگین عرض کی شہریار وہ مقام بہت سخت ہے
ایسا نہ ہو وہ سانپ آپکو آزار پہونچائے جی چاہتا ہے مین بھی ساتھ چلون اپنی بدنامی کا خیال ہے امیر نے فرمایا کہ
تمام مراحل لوح مین مین دیکھ چکا ہون سوائے ذات پروردگار کسی کی احتیاج نہین ہے لوح نے مجھکو خبر دی ہے کہ
وسیلہ لوح کو دیکھنا ملکہ نے کہا ہرچند کہ میرا راز ابھی تک نہین کھلا ابھی تو یہ مقام آپکو مرحلہ جات طلسم باطن
جو متعلقہ طلسم ہین ملے ہے ہین جیسا ایسے مہلت حاصل ہو تب دوسری تدبیر کی جائیگی ملکہ مع نسترن کی طرف
اپنے باغ کے چلین خواجہ ایک طرف راہی ہوئے صاحبقران نے بموجب حکم لوح تخت سلسلہ کو اُٹھایا
دہنہ نقب کا ظاہر ہوا اچھنہ نقب بنی ہوئی تھی امیر اُس نقب مین داخل ہوئے جب نقب کو طی کر چکے تو
دیکھا صحرائے خارستان ہے اسمین ہزارہا مار سیاہ دوڑتے پھرتے ہین امیر کو ماران سیاہ نے دیکھا اپنے اپنے
پھنے بلند کر کے طرف صاحبقران کے چلے ایک ایک قدم امیر کو اُٹھانا مشکل ماران سیاہ کا زمین پر فرش ہے
ایک طرف سے روشنی معلوم ہوئی صاحبقران روشنی کی جانب دیکھنے لگے دیکھا ایک اژدر مہیب منہ سے
شعلۂ آتشین چھوڑتا ہوا آتا ہے اُس پر ایک ساحر سیہ فام بدانجام دہن سے للکارتا ہوا آتا ہے ای نگہبانان مرحلہ
طلسم کشا آگیا یہ آواز سنتے ہی وہ ماران سیاہ اُڑے سیاہ مرغ بن کے صاحبقران پر گرنے لگے وہ ساحر ظاہر ہوا
نعرہ مار رہا ہے تم ماران زہر بار ارے یارو تم اسے بچا دو طلسم کشا اکیلا ہے طلسم چارون طرف سے گھیر کے
مار لو یہان سے طلسم کشا کہ نجانے پائے ساحرون نے غلو کیا امیر بھی لڑنے لگے سب ساحر اژدر سوار
سنکھنے سے زور بے ہین صاحبقران نے لوح کو گردش دی جسپر عکس پڑا اندھا ہو گیا جب ساحر بہت سے
مارے گئے امیر قریب ماران ہو گئے ماران نے اژدہے پر تازیانہ مارا آتشین کا مارا آپ اژدر سے کود پڑا
اژدر تڑپ کے چلا منہ سے شعلۂ آتشین چھوڑا مغز جلنے لگے دم کھینچا جسم اقدس صاحبقران کو معلق کھینچ
سنو لی امیر خود جست کے قریب اژدر کے پہنچے اژدہے نے چاہا امیر کو اپنے منہ مین لون امیر نے بحکم لوح
لوح کا عکس ڈالا اژدر اندھا ہوا ماران نے جو دیکھا اژدہا بیکار ہوا قریب آکے چاہا کمر مین پنجہ ڈالکے اٹھاوے
امیر نے ملکہ کا ڈالا ماران زمین پر گرا چاہا غرق زمین ہو جاؤن عکس لوح سے زمین سنگلاخ ہو چکی تھی

امیر نے تیغۂ عقرب سے اسکو قتل کیا ماران سیاہ اُچھلنے لگے اژدہے کے جسم سے شعلے نکلے سب ساحر جلکر خاک ہوے آندھی سیاہ اُٹھی آواز آئی کشتی مرا نامم من ماران زہر بار بود امیر نے دیکھا سامنے سے خواجہ آتے ہین ملکہ خورشید برق وش بھی آکے پہونچین ایک جانب کو دیکھا ملک یاقوت شاہ لشکر کو لیے ہوے پہونچا ایک جانب سے گرد نیلم بلند ہوئی ملک اخضر و زنار و آفتاب شعلہ مزاج وغیرہ مع لشکر ظفر اثر آکے پہونچے صاحبقران نے لوح کو دیکھا نوشتہ پایا کہ ای طلسم کشا یہ سب تمہارا لشکر ہے کوئی شعبدہ نہین اب بڑی ہوشیاری چاہیے کہ مرحلہ جات سخت باقی ہین امیر خاموش ہو رہے لشکر مین ملکہ خورشید نے داخلہ کیا صاحبقران اور سب سردار بارگاہ مین آکے بیٹھے امیر نے اس فتح کا بڑا جشن کیا دوسرا دن ہے مصروف جشن ہین کہ صحرا سے گرد اُڑی نوبت نقارے کی آواز آئی دیکھا ایک لشکر گران ایک تاجدار تخت سوار بارہ لاکھ ساحر پشت پر بڑے کروفر سے آکے اُترا ایک بارگاہ کلان استادہ ہوئی وہ تاجدار امیر کے لشکر کو دیکھتا ہوا بارگاہ مین داخل ہوا ملکہ خورشید نے کہا ای شہریار صفیر کوہن تاجدار سرحد غرائب آپکے مقابلے کو آگیا اب اس سے مقابلہ پڑیگا صاحبقران بارگاہ مین بیٹھے ہین فرماتے ہین آیا ہے تو آنے ہارا ابھی خداوند کریم مددگار ہے

دوکلے داستان شوکت بیان حال شاہزادہ بدیع الزمان و قاسم نوجوان بعد عظم و شان تحریر ہوتے ہین غزل عوض ساقی نامہ

حق نے پہلے یار سے پیدا کیا اغیار کو — جسطرح نشو و نما ہے گل سے اول خار کو
ہو یقین دیکھے جو دونون ابروے عیار کو — دوسری بھی کھنچتی ہے کھینچے جو اک تلوار کو
دی ہے خالق نے ازل سے آبرو تلوار کو — کیون نہ آنکھون پر جگہ ہو ابروے خدار کو
ہے بجا مشکل جو گھر مین بیٹھنا ہے یار کو — جو کہ یوسف ہے بکاوے کسطرح بازار کو
رحم آجائے اگر مہ رو ان کرے یار کو — کھینچ لیجا مین لحد سے میرے جسم زار کو
کون ہے گلگشت کا عازم کہ استقبال کو — گل پیادہ ہو کے گلشن سے چلے بازار کو
آبلے جبتک نہون جاتا نہین صحرا کو مین — تا نہ میرے سخت تلوون سے ہو ایذا خار کو
چربی وزری بچا لیتی ہے خونخوارون کو بھی — زنگ کھا جائے نہ چکنا مین اگر تلوار کو
قتل کرتا ہے مجھے تیرا یہ انداز ناز — سجدہ گہ ہے سنگ تیغ ابروے خونخوار کو
ہے اگر دربان سلامت یار کا تیر نگاہ — غم نہین تو بند کردے روزن دیوار کو
کیا دلا شکوہ بتون کا قصۂ موسیٰ ہے یاد — رنج دیتا ہے خدا بھی طالب دیدار کو
سورۂ یٰسین کے بدلے حشر کی صورت پڑھون — مرتے دم مین یاد کرتا ہون خرام یار کو
ہین جو خونریزون کے پیر و شاد رہتے ہین مدام — بات دن بیٹھے ہی دیکھا ہے لب سوفار کو
سامنے خالق کے ہے ناسخ کراماً کاتبین — روز لیجاتے ہین لکھ لکھ کر مرے اشعار کو

شہرہ شہسوار ان عرصۂ کبیر و وارد ہے نازان میدان بلاغت شہسوار ان داستان حیرت بیان کرون تحریر فرماتے ہین شعر سخن سنج و غواص دریاے ہوش ٭ چنین ریخت گوہر بدامان گوش ٭ اب حال شہزادہ قاسم و بدیع الزمان

کا لکھا جاتا ہے کہ بدیع الزمان بشوکت تمام سفر کیے ہوئے آتے ہیں قلعے فتح کیے کئی تاجدار ساتھ مال و اسباب
کے چھکڑے لدے ہوئے فضل و قارن چھکڑا مال کا لدا ہوا اسپ پہلوان گرد تک تک کی صدا بلند ہے فرحاں
و شاداں صاحبقران کی تلاش میں آتے ہیں کہ پشت کی جانب سے گرد اڑی فضل آگے بڑھکر کھڑا ہوا
کہ یہ کون آتا ہے دیکھا شہزادہ ملک قاسم لال خفتان خونریز خاور سیاہ پشت مرکب پہ بیٹھا ہوا جمی ہوئی
کئی ہزار سوار عقب میں گھوڑے بگٹٹ ڈالے ہوئے آتے ہیں قاسم کو دیکھکر فضل کے ہاتھ پاؤں میں رعشہ
آگیا کہ اس جاہل کا سامنا ہے دیکھیے یہ کیا فتور برپا کریگا یہ توان بڑا اجھوت و ہم نبیرہ صاحبقران ہے کہ قاسم
سامنے آکے پہونچے کہا اے فضل ہٹ جا یہ مال ہمسے متعلق ہے غازیوں کو تنخواہ بٹیگی فضل نے ہاتھ باندھکر کہا
مال تو یہ آپہی کا ہے آپکے عم نامدار لائے ہیں بڑے بڑے ملک فتح کیے ہیں بادشاہوں کو زیر کیا قاسم نے کہا
بس ہٹو دسی میں تمھارے واسطے خیر ہی باتیں نہ بناؤ مجھے یہ خوشامدیں ناگوار ہوتی ہیں فضل نے کہا اے شہریار
غلام تو مٹیگا سر غلام کا کاٹ لیجیے مجکو نگہبان کیا ہے جو فضل نے کہا قاسم تلوار کھینچ کے جا پڑے فضل
نے بھی قبضہ پر ہاتھ رکھا کہا آقا سر بچائیے یہ مال سر کے ساتھ ہے قاسم نے کہا وار کر فضل نے کہا میری کیا مجال
ہر بار گستاخی جو آپ پر وار کروں قاسم نے ہاتھ مارا فضل کا سر زخمی ہوا چاہا سر کاٹ لوں کہ قارن جا پڑا
قارن بلند کمان کے منہ سے نکلا ہم کہاں تک خاطر کریں یہ کہ ہاتھ تلوار کے قارن نے قاسم پر مارے
قاسم نے روک کے جو ہاتھ مارا اسکا بھی سر زخمی ہوا یہ دونوں سامنے سے ہٹے شاہزادہ بدیع الزمان
نے جو دیکھا [illegible] چلتے لشکر رک گیا [illegible] فرمایا یہ کیا معرکہ ہے کہ فضل و قارن زخمدار آکے پہونچے گھبرا کے
پوچھا ارے یہ کیا ہوا عرض کی حضور قاسم نے زخمی کیا مال آپکا لوٹ رہے ہیں ہمنے جو منع کیا ہمارا کہنا نہ
مانا ہم زخمی ہوئے یہ سنتے ہی بدیع الزمان مثل شعلۂ جوالہ چلے آگے دیکھا کہ چھکڑے مال کے قاسم اپنے قبضے میں
کر رہے ہیں سواروں نے [illegible] کے سینوں پر نیزے رکھدیے وہ چھکڑوں سے کود پڑے قاسم نے اپنا
قبضہ کیا کہ نعرہ بدیع الزمان کی آواز کان میں آئی قاسم نے آواز دی او کشتی گیر خبردار اب آگے نہ بڑھنا
بدیع الزمان نے کہا اس مال کے ساتھ جان بھی ہے قاسم نے کہا تو آئیے آپکی قضا لائی ہے خدا کی قدرت تو
ہمکو شوکت دکھاتا ہے جیسے ہی بدیع الزمان قریب آئے یہ ملامت کرتے ہوئے کہ اے فرزند جسقدر خواہش ہو
لیجاؤ مگر بحث مانگو تم تو جرأت دکھاتے ہو قاسم نے کہا ہم کیا لڑکے ہیں ہم زبردستی لیتے ہیں بدیع الزمان
نے کہا یہ مال یوں نہ جائیگا یہ سنتے ہی قاسم نے ہاتھ تلوار کا مارا بدیع الزمان نے سپر کو اٹھا دیا شعلہ پار کر
سپر سے کب رکتا ہے سپر کے دو ٹکڑے ہوئے عاشقوں کو خوشی ہوئی حقیقت میں شب بھر کئی سر پر زخم آیا
اب تو بدیع الزمان کو بھی غصہ آیا ہاتھ تلوار کا مارا تیغہ طلسم طیموریس دلیو بند اور دست زبردست
بدیع الزمان [illegible] تلوار گری قاسم کا شانہ نشانہ ہوا آپس میں تلوار چلنے لگی قضا کا بیان ہے
صاحبقران کا لشکر بہت قریب ہے ایرج کنارے پر لشکر کے کھڑے ہیں کہ شاپور نے آکے خبر سنائی کہ قاسم
و بدیع الزمان سے مقابلہ ہے ایرج اپنے باپ کی مدد کو جاتے ہیں نور الدہر گھوڑے پر سوار ہو کے
قریب ایرج کے آئے کہا [illegible] بھائی اسوقت کہاں جانے کا ارادہ ہے ایرج نے کہا کہ کشتی گیر کی شامت آئی
ہے نور الدہر نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہے خلاف بزرگوں سے کی کرتا جب نام قبلہ و کعبہ کا لینا یہ کہکر گھوڑے کو اڑا
گیا ایرج نے ہاتھ تلوار کا مارا سر نور الدہر کا زخمی ہوا نور الدہر نے تیغہ خاراشگاف سلیمانی کو کھینچا

خبردار خبردار کہکر مارا ایرج کا بھی سر زخمی ہوا دونون لشکر تیار ہو گئے آپس مین تلوار چلنے لگی صاحبقران
بارگاہ مین بیٹھے ہین کہ ہرکارے دوڑتے ہوئے آئے عرض کی کہ اے شہریار قاسم و بدیع الزمان سے راہ مین
تلوار چلی یہان ایرج و نور الدہر آپس مین لڑ رہے ہین لشکرون مین ہنگامہ برپا ہے تین لاکھ جوانون مین تلوار
چل رہی ہی ہزارہا لاش گر گئی صاحبقران تیغۂ عقرب کے قبضے پر ہاتھ ڈال کے اُٹھے فرماتے ہوے ان
حجامون نے کلیجہ کباب کر دیا دور سے آکے دیکھا لشکرون پر نعرہ کیا امیر کو دیکھکر لشکر والے الگ ہوے
ایرج و نور الدہر نے جو صاحبقران کو آتے ہوے دیکھا نور الدہر گھوڑا بھگا کے بھاگے ایرج نے
اپنے تئین ایک جانب پوشیدہ کیا صاحبقران نے پکار کے فرمایا خبردار اگر اب کسی نے دست چپ و دست
راست کا نام لیا اُسکو قتل کرونگا یہ کہکر صاحبقران طرف صحرا کے چلے ایرج و نور الدہر کو سردار لیکر
شفاخانے مین آئے یہان قاسم و بدیع الزمان مین تلوار چل رہی ہی لشکر والون نے بھی بلوہ کیا ہی مین گرگ جنگ
ہو بعضی پلٹنین خاموش کھڑی ہین یہی ذکر ہو رہے ہین کہ یار دکیا کرین چچا بھتیجے کی جنگ مین کیا دخل دین کہ صحرا سے
گرد اُڑی یحییٰ بن سہراب سات لاکھ فوج سے جاتا تھا شاہان طلسم نور افشان سے کہکر چلا ہی کہ
مین طلسم کشا کی چلکر مشکین باندھونگا اس مقام پر جو پہونچا دیکھا دو شخصون مین تلوار چل رہی ہو عیار سے کہا
بڑھکر دریافت کر یہ کیا ماجرا ہی عیار آیا سب حال دریافت کرکے عرض کی فرزندان طلسم کشا آپس مین
مصروف جنگ ہین لاکھون روپیہ کا مال ساتھ ہی اس بیحیا نے گینڈا بڑھا کے کہا دونون کو قتل کرکے
اس مال پر ہم قبضہ کرینگے یہ کہکر فوج کو اشارہ کیا ان سب کو مار لو سات لاکھ فوج نے جو بلوہ کیا قاسم
نے پلٹکر کہا ای عم نامدار غضب ہوا فوج کفار آپڑی بدیع الزمان نے کہا ای فرزند تم اپنے کو بچاؤ مین ان
سب سے سمجھ لونگا قاسم نے کہا اگر خدا نخواستہ آپکو کچھ ہو سے جسم میلا ہو اتو مین دادا جان کو کیا منھ دکھاؤنگا
بدیع نے کہا تم بھائی کے نور نظر ہو اگر تیر کی آنچ آئی زمین اُنکو کیا منھ دکھاؤنگا دونون شیر دلیر زخم
باندھ کے لشکر کفار پر گرے ایک طرف سے قاسم نے نعرہ کیا **نعرہ قاسم بطرز تصنیف مصنف**

منم قاسم نغفر فتح و ظفر
منم نعمت خوان جنگ و جدل
ز سیف الملک جنگ شد آشکار
منم ابن فرزند صاحبقران

منم ابن رستم یل نامور
فریدون حشم رعب اسکندری
منم حامل رایت گیر و دار

منم شیر میدان جنگ و جدل
فن جنگ من غیرت ساحری
منم شیر دل صف شکن پہلوان

نعرہ کرکے لشکر کفار سے لڑنے لگے بدیع الزمان دوسرے پہلو پر فوج
کے آئے یحییٰ بن سہراب کرتا کا بڑھکے اپنے نام کا نعرہ کیا **نعرۂ بدیع الزمان تصنیف مصنف**

منم قاتل کافران جہان
کہ سحاب و رستم ز تیغم خجل
ز تیغم آب گشتہ چو جنگ آزما
لقا گشتہ حیران چو آئینہ دنگ

نہال گلستان صاحبقران
ز تیغم شود در صف کافران
فراری شدہ آن کافر پر دغا
یل صف شکن نامور پہلوان

بدیع الزمانم یل شیر دل
ہمہ ساحران الامان الامان
علم تیغ در باختر شد بجنگ
بدیع الزمان ابن صاحبقران

دونون شیر جنگ مین مصروف ہوے سردار بھی انکے آپڑے بدیع الزمان کے سر مین زخم تھا ازدہا
بڑھ کے جو لڑے سر سے اسقدر خون جاری ہوا کہ غش آنے لگا تلوار کو نیام انتقام مین کیا ہاتھ گردن مین
گھوڑے کی ڈال دیے فرمایا ای مرکب اصیل اگر تجھسے ہو سکے تو مجھکو اس جنگ سے نکال کے لے چل

بدیع الزمان کو گھوڑا اے لگا تھا قاسم پشت مرکب پر جھوم رہے ہین سمک نے آ کے خبر دی کہ حضور لشکر
بدیع الزمان کو بچایئے وہ تو زخمی ہو کے کسی سمت نکل گئے لشکر انکا معروف جنگ ہے ہر ایک جوان جنگ
ہے بیجن بن سہراب لڑتا بھڑتا ہوا چلا آتا ہے قاسم کو جو آتے دیکھا آواز دی او جوان کہان جاتا ہے میرے
مقابلے مین آ منم بیجن بن سہراب یہ شیر بیشۂ صاحبقرانی جرأت مین لاثانی فوراً جا پڑے اُسکے رُکتے ہی تلوار
چلنے لگی انکی آنکھون پر قطرے خون کے آتے ہین اُسنے جو ہاتھ مارا زخم سر قاسم چہ پارہ ہوا قیماس خان
وغیرہ بیچ مین آ پڑے قاسم کو بٹھایا سینہ سپر کرکے مقابلہ کیا بیجن نے سردارون کو بھی زخمی کیا اب بیجن جنگ کرتا ہوا
بڑھتا ہوا چلا آتا ہے چاہتا ہے کہ شہزادہ خاور سپاہ کو گھیر کے مار لون بیچ مین یکمیدان رسالدار آ پڑتے ہین اسکا ہاتھ
بے پناہ چل رہا ہے تیغہ لنگردار جوان طاقت دار جسپر ہاتھ مارا دو ٹکڑے ہوے کسی کو زخمی کیا لڑتا بھڑتا سامنے
آتا ہے سب سردار پریشان ہین کہ ایسا شور ہمارے آتا ہے کہ کوئی چشم زخم پہونچے جانبازی کرکے لڑ رہے ہین کہ یک
ے نعرۂ شیر کی آواز آئی جوانان تہمتن کے کلیجے سینون مین ہلنے لگے سب نے دیکھا کہ ثانی سلیمان امیر عالیشان
حمزۂ صاحبقران زمان پشت اشقر پر سوار تیغہ برقتاب ہاتھ مین آگے پہونچے دیکھا قاسم انتہا کا زخمی ہے
بیجن بن سہراب کو دیکھا کہ ایک عفریت خود سر لعبہ کرد و معروف جنگ ہے بڑے بڑے پہلوانون کو تہ تیغ
قتل کیا امیر نے وہین سے نعرہ کیا منم ہزبر بیشۂ وغا کہ تا زمیدان ہیجا نعرۂ صاحبقران بالبرز لو

منم صاحب چتر و تیغ و علم
ز تیغم فراری انوشیروان
چو در باختر جنگ شد آشکار
جزائرہا از عدل انصاف شد
سمندون بہ بخت گشتہ شکار
سلیمان ثانی لقب یافتم

امیر عرب حمزۂ ذی حشم
چو زرتشتم بہ سنجان بے گیر و دار
بہ بازو شدہ فتح و نصرت نثار
ز دم دیو عفریت را در مصاف
گرا ر جنگ سید بن ذلیل و نزار

منم قاتل کافران جہان
ز گنجاب ملعون کردہ فرار
گذر چون بہ جولانگہ قاف شد
البرز ند از خون دیوان قاف
در آنجا چو جاہ و ادب یافتم

صاحبقران لڑنے بھڑنے بطرف بیجن کے چلے یہ ہیجا عفریت مثال
جھومتا ہوا بڑے زور و شور سے آتا ہے صاحبقران جس غول پر گرے اُسکو درہم و برہم کردیا علمدار
کی جانب چلے علمدار نے ہاتھی بڑھایا علم کو گردش دیتا ہوا آتا ہے نقیب آوازین لگا رہے ہین پکارتے
پھرتے ہین یارو دنیا ناپائدار ہے اسکا کیا اعتبار ہے بیان بڑے بڑے نامی و نامدار آئے اور حسرت
دیاس سے گزر گئے

نظم

کہ شود آباد اندر روا ر و نیا د ار حرص — ز انکہ بے بنیاد باشد سر بسر دیوار حرص
در بہار باغ دل کی شگفد گلزار حرص — کی بر آید بندہ را از پائے خاطر خار حرص
ہان منہ بر دوش خود تا زندہ انبار حرص — زانکہ روزے گردنت خواہد شکستن بار حرص
از مسیحا کی کند حاصل دوا آزار حرص — کی شفا یابد ازین مہلک مرض بیمار حرص
حق کند اہل طمع را در جہان خوار و ذلیل — از فلک نازل بہ ہر ان سر بر شود ادبار حرص
تا دم آخر بہ زندان طمع پابند ماند — شد مقید ہر کہ مثل نقطہ در پرکار حرص
سینہ گر خواہی مصفا از غبار ماسوا — اولاً زآئینۂ دل دور کن زنگار حرص
کور باشد در طمع چشم جہان بین خرد — ورنہ باسد خون بگرید دیدۂ خونبار حرص

صاحبقران کس زور و شور سے لڑ رہے ہین کہ تمام کفار بھاگے پھرتے ہین اس عرصے مین بہرام وغیرہ بھی
آگئے ایک طرف دیکھا کہ بارہ ہزار تیر انداز بیکار مقبل بھی آگئے انہون نے آتے ہی تیرون کی بوچھار کردی
سیکڑون خطا شعار گھوڑون سے گر رہے ہین گوشون مین چھپ رہے ہین بعضے سہم کے چلاتے ہین بہرام کے
چینی بھی معروف گلچینی ہین چن چن کے افسرون کو مار اسپ غول پر جا چڑھے اُسے پراگندہ کردیا تھوڑے عرصے
مین میدان کارزار لاشون سے بھر دیا سب بھیا الامان الامان کہ رہے ہین صاحبقران لڑتے بھڑتے
اول سامنے علمدار کے پہونچے علم فوج کو مع علمدار قلم کیا علمدار کو قتل کرنے بڑھے ہین کہ بیجن سامنے آیا کہا
حمزہ تیری جرأت کے بڑے شہرے ہین مگر آج میرے ہاتھ سے تیری قضا ہے یہ کہکر ہاتھ تلوار کا مارا امیر
نے تلوار کو اسکی تیغ عقرب سلیمانی پر گانٹھا جیسے ہی تلوار مارکے پلٹا خبردار خبردار کہکر امیر نے
ہاتھ مار دیا بیجن کا سر زخمی ہوا بیچ مین اسکے سردار آپڑے ورنہ امیر کا یہ ارادہ تھا کہ یہ نکل کے جانے
نہ پائے بے بس ہوکے رہگئے یہ سوچ رہے ہین کہ ای معبود بدیع پر کیا گذری عمرو نے آکے خبر دی
کہ حضور بدیع الزمان کو جنگ سے گھوڑا اُڑا کر لیگیا جلے دونون شیر آپس مین لڑتے بھڑتے کے ہاتھ سے
زخمی ہوچکے تھے لڑائی مین قوت و توانائی نہ باقی رہی ہرکارون نے خود دیکھا کہ مرکب انکو نکال لیگیا
صاحبقران نے ٹھنڈی سانس بھر کے فرمایا انکو خدا کے سپرد کیا پروردگار انکا حافظ و نگہبان ہے دن
بھی کم باقی رہگیا تھا بیجن زخمی ہوچکا علم فوج بھی گرچکا دیکھا اپنے لشکر کو شکست فاش ہو بھاگنے کی تلاش
ہوا اب اگر جنگ ہوگی لشکر نہ رک سکیگا گھبرا کے عیار سے کہا مین تو بدون قتل حمزہ یہان سے واپس ہونگا
تو جلدی طبل بازگشت بجوا دے طبل بازگشت پر چوب پڑی صاحبقران نے تلوار روک لی سرداران
بدیع الزمان و قاسم کو لیکر داخل لشکر ہوے مقابلے مین لشکر بیجن کے آگے لشکر آتا رہا امیر نے یہان قاسم کی
زخم دوزی کی ہرکارون کو حکم دیا دیکھو تو بدیع الزمان کو گھوڑا کہان لیگیا اسیوقت اسی وقت روانہ ہوا
اور ہرکارے بھی چلے صاحبقران نے کئی مرتبہ دربار مین فرمایا دیکھیے دنگل رستم کا جھگڑا کیا کرتا ہے کیونکہ جو
دست راستی و دست چپی غرب ہوگیا ہر روز یہی جھگڑا اور پیش ہے کس مزے سے لشکر آتا تھا آپس مین
رٹکے اپنے کو پراگندہ کیا نہین معلوم انکو مرکب کہان لے گیا مگر اب شہزادہ بدیع الزمان کا حال تحریر ہوتا ہے
کہ انکو جو مرکب جنگ سے لیکر نکلا ہے ہوے دلیران کی صدا کان مین بھری ہوئی تھی ایک سبزہ زار مین پہونچا
صبح کا وقت ہے نسیم سحری چل رہی ہے گھوڑے نے کھانس پر گھوڑا الامان کو جنبش دی بدیع الزمان عالم غشی
مین تھے زمین پر گر پڑے گھوڑا ہر مرتبہ گھٹنے ٹیک دیتا ہے زبان سے ہر مرتبہ زخم کو چاٹتا ہے اب بیان سے
ذکر کیا جاتا ہے کہ جب سحر العجائب و مصر الغرائب کو خبر ہوئی کہ سلسلہ بن سلسل کو صاحبقران نے مارا
اور لوح اپنے قبضے مین کرلی اور اب مع لشکر فلان صحرا مین فروکش ہین گھبرا کے کہا یارو سنتے ہو کیسی خرابی ہوئی
سلسلہ نے کیا کام کیا تھا لوح طلسم کشا سے لے لی تھی ہمین خیال تھا کہ اب طلسم کشا بھی گرفتار ہوجائیگا
یارو یہ مین نے سنا کہ امیر یکان پر سلسلہ کے پہونچے یہ نہ معلوم ہوا کہ کیسے وہان تک طلسم کشا کو پہونچایا
سب سردار عرض کرتے ہین بیشک حضور اس بات کی مفصل خبر نہین ملی رات کا وقت ہے دربار مین یہی
ذکر ہو رہا ہے کہ آسمان پہ ابر برق چمکی لکۂ ابر سیاہ بڑے زور و شور سے پیدا ہوا سب اُسی سمت دیکھنے
لگے دیکھا ملکہ نجم درخشان ایک ساحرہ نہایت حسین و جمیل سرحد طلسم کی حاکم قریب سرحد سلسلہ کے

اسکا ملک واقع ہوا ہی قتل سلسلہ بن سلسل کی خبر سنکر گھبرا گئی دربار مین شاہان طلسم کے آئی اگر سحر العجائب
ومصر الغرائب کو سلام کیا سحر العجائب نے پوچھا ای نجم درخشان اسوقت کیونکر آنے کا اتفاق ہوا
انجم درخشان نے کہا حضور مین نے قتل ملک سلسلہ کی خبر سنی ہی کہ اُسکو طلسم کشا نے اُسکے مکان پر آکے مارا
کنیز گھبرائی خیال ہوا کہ اب جا کر کچھ تدارک کرون یہ یقین ہوا کہ اب طلسم کشا میرے ملک کی جانب توجہ کرینگے
اسوجہ سے چلی آئی کہ مین خود اُنکا استقبال کرون سات لاکھ کا لشکر جمع کرکے لائی ہون اب طلسم کشا کا دن
ہون علم وشان بڑھتا ہی نمک حرامون نے بہت سر اٹھایا ہی سحر العجائب نے کہا خدا جانتا اسکو ہی اور
کہ مقابلے مین طلسم کشا کے بیجن بن سہراب ہونچ گیا تم بھی جاؤ ہم اور فوج بھی عقب سے روانہ کرینگے اور
سردار پہونچینگے یہ حکم پاکر انجم درخشان مع فوج دریا موج روانہ ہوئی اسنے بھی اُسی صحرا مین لشکر اُتارا
انجم درخشان ٹہل رہی ہی کہ ایک کنیز کی نگاہ پڑی کہ ایک گھوڑا ٹہل رہا ہی باگین کٹی ہوئی زین ڈھلا ہوا
کنیز نے عرض کی دوڑ کر دیکھیے کسی کا گھوڑا اکیلا پھر رہا ہی ایک کنیز نے کہا حضور سوار بھی اُسکا زخمی پڑا ہی
انجم درخشان بہ لشکر دوڑتی گئی کہ ارے کسی جلاد نے اکیلے کو گھیر کے مارا اور رے دیکھتی ہی کہ وہ نخل نخل
وادی ایمن معلوم ہوتا ہی صاف ستارہ سحری چمک رہا ہی جب قریب پہونچی دیکھا ایک جوان قوی ہیکل
طریقے سے ظاہر ہی کہ صف شکن قبضہ تلوار کا ہاتھ مین جما ہوا ہی زیور جواہرات پہنے ہوئے زرہ سونے چاندی
کی کڑیون کی سپر پر زخمون کا جال پڑا ہوا خنجر کمر مین نیزہ ایک سمت پڑا ہی خون کے لختے جسم پر جمے ہوئے
انجم درخشان جمال بیمثال دیکھکر گھبرا گئی تھرتھر کانپنے لگی ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا ٹھنڈی سانسین
بھرنے لگی پلٹ کے کنیزون سے کہا جلد چارپائی لاؤ جوش محبت مین سینے پر ہاتھ رکھا تو آنکھون مین آنسو
بھر آئے نبض پر ہاتھ رکھا آمد وشد نفس دیکھا خوش ہوگئی کہا یہ سامری وجمشید کی عنایت ہی ابھی تک اس جوان
مین روح باقی ہی مین لاکھون روپیہ صرف کرونگی مگر اسکا علاج ضرور کرونگی کنیزین دوڑ کے چارپائی اُٹھا
لائین ملکہ نے کہا ارے اس بیچارے کو چارپائی پر ڈال لو کنیزین رکین ملکہ نے خود سر کے نیچے ہاتھ دیا اب تو
سب کنیزین بھی لپٹ گئین ہاتھون ہاتھ اٹھا کے شاہزادے کو پلنگ پر ڈالا انجم درخشان کبھی پاؤن پر ہاتھ
رکھتی ہی کبھی کہتی ہی صاحبو کمال کیا صد ہا تیر اس گورے گورے جسم پر پڑے ہین مگر جان بچائی کیا کمال کیا
کہ ملک اپنا نہین دیا صاف ظاہر ہی کہ تیراندازون نے کسی مقام پر اس شیر کو گھیر لیا ایسے لڑے کہ اسباب نہین دیا لڑ
بھڑ کے نکل آئے سامری وجمشید اس جوان کی جان بچالین کنیزین دیکھتی ہین کہ ملکہ انتہا کی پریشان ہین
یہ باتین کرتی ہوئی اپنی بارگاہ مین بدیع الزمان کو لیکر آئین کنیزون سے کہا جو جراح کہ اچھے دستے کا
کاریگر ہو اسکو جلد لاؤ کنیزین فوراً گئین جراح کو لیکر آئین ملکہ نے ہاتھ باندھ کے جراح سے کہا ای جراح
جو تو کہیگا وہ دونگی مگر اسطور سے علاج کر کہ اس جوان کو تکلیف نہو دیکھ تو زخمون مین کچھ رگ پے واہی
جراحت کی لڑائی سے منہ پھیر طریقے سے معلوم ہوتا ہی کہ کئی ہزار جوانون سے لڑائی پڑی جسم پر تیر بھی
پڑے ہین سب نشان معلوم ہوتے ہین جراح نے عرض کی حضور مین نے زخمون کو خوب دیکھا کوئی رگ پٹھا
ایسا نہین کٹا کہ جس سے خوف ہلاکت ہو یہ کہکر جراح نے زخمون کو شراب سے دھویا ٹانکے لگانے لگا
شاہزادہ تو بیہوش ہی جب سوئی کسی مقام پر رکھتی ہی تو ملکہ جراح کا ہاتھ تھام لیتی ہین فرماتی ہین ای شخص
تیرے دل مین ذرا رحم نہین ہی انسان کا گوشت ہی یا زمین ہی ذرا اسولت سے ٹانکے لگا وہ صدمہ پہونچیگا

میرا صرف یہ مطلب ہے کہ یہ جوان صحت پائے اور ہوشیار ہو مین اس سے حال لڑائی کا پوچھون اس عملداری
مین ہم لوگون کا دخل ہے اسقدر قزاق کہان سے آئے کچھ نشان پایا جائیگا قرابت والون کا یہ کام ہے سب
قریے ویران کردو کل زمیندارون سے کہا جائیگا ایک مسافر گھرا اور تجھے اپنے مقام سے نکل کے مدد نہ کی اگر لینا لینا
کہکر نکل آتے تو چورون کی حقیقت کیا تھی بھاگ جاتے جراح تو زخم دوزی کرکے پٹیان مرہم کی چڑھا کے گیا
ملکہ نے کنیزون کو بھی ہٹادیا پلنگ کے پاس خود تنہا بیٹھی مگس پرانی کر رہی ہین کبھی تلوے سہلائے کبھی پیشانی
پر ہاتھ پھیرا بعد دوپہر کے بدیع الزمان کو ہوش آیا آنکھ کھول کے دیکھا ایک خیمہ شاہانہ ایک نازنین مہ جبین
سرو قد گل اندام مقبول طبع خاص وعام پھول سے رخسار خنجر ابروے غمزہ دار سرنگون بیٹھی ہوئی مگس پرانی
کر رہی ہے دل وجان سے مصروف خدمتگذاری ہے جیسے ہی بدیع الزمان نے آنکھ کھولی نجم درخشان نے
مگس پرانی سے ہاتھ روک لیا مسکرا کے پوچھا کیون صاحب مزاج کیسا ہے بدیع الزمان نے کہا الحمد للہ چاہا
اُٹھ بیٹھون فرط ضعف سے قلب گھبرایا پھر غش آگیا ملکہ رونے لگین اشک جو عارض پر گرے بدیع الزمان
نے آنکھ کھول دی ملکہ نے کہا صاحب لیٹے لیٹے بات کرو اُٹھو نہین ابھی آپنے قصد کیا تھا کہ اُٹھون پھر غش آگیا
اب نہ اُٹھیے گا مگر دل مین یہ کھٹکا گذرا کہ پہلے اس جوان نے الحمد للہ کہا سمجھ گئی کہ یہ مسلمان معلوم ہوتا ہے
پوچھا کیون صاحب قزاقون نے کس مقام پر گھیرا تھا مال کے واسطے تجھے اپنی جان لگادی بدیع الزمان نے
کہا قزاق کیسے ہم غافل آتے تھے بیجن بن سہراب ہمپر آپڑا زخمی ہوے گھوڑے پر جھک کے غش آگیا گھوڑا
لیکر اسطرف ہمین نکل آیا ملکہ نے گھبرا کے کہا کیا طلسم کشا آپ ہی ہین بدیع الزمان نے کہا میرے والد نامدار
صاحبقران عالی وقار طلسم کشائی مین مصروف ہین ہمارے بھی ہاتھ سے اکثر ملک فتح ہوے طلسم کلید
فتح ہوا اُسکی بھی کنجی ہمارے ہاتھ آئی لوح محفوظ گلے مین پڑی ہے اسپر سحر تاثیر نہین کرتا حسب و نسب شہزادیکا
سنکر ملکہ خاموش ہو گئین کہا اے شہریار اسوقت جیسے آپنے صاف صاف کہدیا کنیزون کے سامنے یہ ذکر نہ
کیجے گا بدیع الزمان نے کہا اگر ہمسے کوئی نہ پوچھیگا تو ہمین ذکر کرنے کی کیا ضرورت ہے اگر کوئی پوچھیگا
ہمین جھوٹ بولنے کی عادت نہین ہے ملکہ خاموش ہو گئین بدیع الزمان نے تکیہ پر سر رکھا پھر بیہوش ہو گئے
ملکہ وہان سے اُٹھین مگر لڑکھڑاتی ہوئی دربار مین آکے تخت پر بیٹھین کنیزون نے کہا کیون واری مزاج کیسا ہے ہم
آپکو اسوقت بہت پریشان پاتے ہین ملکہ نے کہا سب طرح خیریت ہے کچھ خود بخود دل کی عجب کیفیت ہے جاتا ہو
مین کیونکر نہ گھبراؤن ایسے شخص کے مقابلے مین جاتی ہون جسپر سحر تاثیر نہین کرتا کیسے کیسے ساحر مارے گئے
کنیزون نے عرض کی واری آپنے دعوی کیا شاہان طلسم نے اجازت دی ملکہ نے کہا اگر ارادہ نہ کرتی تو
کیا کرتی بعد تباہی سرحد سلسلہ بہ سلسلہ میری عملداری مین طلسم کشا کا ضرور گذر ہوتا شاید اسی تدبیر سے
کوئی بات نکل آئے مین تم سبھون سے ایک صلاح کرتی ہون جواب باصواب دینا شاہان طلسم نور افشان
کے دشمن طلسم کشا ہین اگر انکا کوئی بچہ پڑا ہمارے پاس رہے تو شاہون کا کیا ہرج ہے کنیزون نے کہا
واری شاہان طلسم یہ کاہیکو گوارہ کرینگے ضرور فساد پڑیگا آخر آپکے پاس کون شخص ہے ملکہ نے ٹھنڈی سانس
بھر کے کہا کیا بیان کرون میرے منہ سے نہین نکل سکتا کلیجہ خود بخود اُچھلتا ہے کہان تک خاموش رہون
اپنے دل کا حال کس سے بیان کرون نظم

| ہنگام نزع محو ہون تیرے خیال کا | مشتاق ہون فرشتۂ صاحب جمال کا |
| --- | --- |

پتلی بنا ہی آنکھ کی اپنی خیال دوست / یان تو یہ حال ہی نہیں معلوم حال دوست

حسن شباب تک نہیں طفلی گئی ہنوز / نخل بر نہیں ہوا ابھی مجکو کمال دوست

سنکر فسانۂ یوسف و یعقوب کا کہا / کرتا ہی چشم یار کو روشن جمال دوست

اُن ابروؤن کے حسن کی تعریف کیا کرون / ماہ چہاردہ سے ہین بہتر ہلال دوست

یاد آئی دن کو رات ملاقات یار کی / شب کو رہا تصور روز وصال دوست

مشتاق آنکھ میرے نہ عاشق سے ای کریم / وحشی سے اپنے ہو نہ گریزان غزال دوست

دل پر یقین ہوتا ہی مجکو امین کا / جان عزیز کرین سمجھتا ہون مال دوست

وہ قد ہی مثل سرو ہمیشہ بہار پر / اندیشۂ خزان نہین رکھتا نہال دوست

رخسارے صباحت کا نور ہی عیان / بوے لطیف مشک سے رکھتے ہین خال دوست

چین جبین یار سے بنتی ہی جان پر / ہوتا ہی ناگوار طبیعت ملال دوست

مژگان کی طرح سے ہی خونریز عاشقان / پہنے لباس سرخ تو ہی سب حلال دوست

کر دو گرے ہین سرو چمن قد کو دیکھکر / گردن کشون کے سر ہوے ہین پائمال دوست

انداز جو ہی یار کا ہی مصلحت وہی / اک ایک سے ہی خوب جمال و جلال دوست

رہتی ہین آنکھین بند تصور مین یار کے / تا رنگ سے اپنے جدا ہی خیال دوست

دل کو خیال یار کا ہر آن چاہیے / آئینہ چاہیے ہو رہے بے مثال دوست

مانگین جو بوسہ ہم تو نہ انکار کیجیے / ای یار دوست رد نہین کرتے سوال دوست

رخسار یار پر ہی کیے آرزوے خط / ہر روز سیاہ اسکا جو چاہے زوال دوست

آتش یہ وہ زمین ہی کہ صائب نے ہی کہا / خوشتر ز عمر خوارہ بود گر شمال دوست

ملکہ نے کنیزون سے کہا کہ صاحبو تمکو اختیار ہی جس کسی کو درا اندازی کرنا منظور ہی وہ فوراً جا کر ابھی شاہان طلسم سے کہدے کہ اسیر طلسم کشا کو اپنے گھر مین قمر درخشان نے مہمان کیا ہی کنیزون نے عرض کی حضور ہماری کیا مجال ہی جو ہم ایسی گستاخی کرین سرکار کو اپنے فعل کا اختیار ہی ہم نے آپسے براہ خیر خواہی عرض کیا تھا کہ تمام اہالیان طلسم کو حضور سے ملال ہوجائیگا سب کو حضور کے دشمنون کی بربادی کا خیال ہوگا آئندہ جو راے مولا ازہمہ اولٰی ملکہ نے کہا جو کچھ ہوگا سمجھا جائیگا زبان سے اٹھکر ملکہ قریب شاہزادے کے آئین دیکھا شاہزادہ بیٹھا ہی کچھ زخمون نے صحت پائی ہی ملکہ نے آکے اسی وقت بدیع الزمان کا ہاتھ پکڑ لیا کہا ای شہریار بارگاہ مین تشریف لے چلیے لیکن شہزادہ بدیع الزمان کسی قدر مکدر ہین خیال آتا کہ یہ ساحرہ ہی شاید سحر سے ایسی صورت بنائی ہو ملکہ نے جو شہزادے کو مکدر پایا عرض کی ای شہریار باعث پریشانی کیا ہی بدیع الزمان نے کہا ای ملکۂ عالم مجکو یہ خیال ہی کہ ملک ساحران مین مجرے حال سے ساحرون کے آگاہ ہین تمہاری صورت پر توجہ ہوتی ہی بلکہ دل بجز بی مائل ہی پڑا خیال یہ ہی کہ شاید تمنے سحر سے صورت ایسی بنائی ہو صورت زیبا دکھا کے مجکو مائل کرو ملکہ نے کہا ای شہریار یہ طلسم نور افشان ہی یہان کی سب شاہزادیان حسین وجمیل کوکب نے جب دیکھا کہ ہوش ربا کو افراسیاب نے نازنینان مہ جبین سے تنہا بستہ کوکب نے بھی بڑے بڑے ملکون سے شاہزادیان بلوا بلوا کے اپنے طلسم مین بسائین ہمارے

بزرگون کی سکونت قدیم طلسم ہفت پیکر مین ہی مہر عالم افروز میرے والد کا خطاب تھا مادر مہربان
کمال ماہ تابان مشہور تھین مجھکو کمسنی مین کو عجب نے طلب کیا اپنے طلسم مین بسایا اپنی جاگیر مرحمت فرمائی
ہمیشہ صحبت شہنشاہ مین جاتی تھی لطف مجلس اُٹھاتی تھی اب بھی اکثر طلسم ہفت پیکر سے میرے نام نامے
آتے ہین ہمارے عزیزون نے کئی مرتبہ طلب کیا مجھے قبول کرنا مناسب نہ جانا کہ شاہان نور افشان
بڑے اعزاز و اکرام سے پیش آتے ہین ای شہریار طلسم ہفت پیکر عجب مقام ہی ہوش ربا و نور افشان
کی اُسکے سامنے کیا حقیقت ہی طلسم وسیع ممالک بیشمار شاہزادیان حسین و جمیل بادشاہ وہان کا ہفت پیکر
خورشید جمال دعوی خدائی رکھتا ہی نائب اُسکا آفتاب ماہ کمال زوجہ اُسکی ملکہ سیارہ عالم افروز
دختر بلند اختر شہنشاہ طلسم ملکہ پروین آسمان سیر مشہور ثریائے فلک شکوہ ایسے سامان طلسم
ہین خداوند کا کوہ آتش بار بر ظہور کی حقیقت ہی کہ آج وہ سامان طلسم ہفت پیکر مین ہی کہ کبھی اہالیان
نور افشان نے آنکھ سے بھی نہ دیکھا ہوگا پہاڑ دن بہ خلقت آباد ہی خداوند کی تصویرین ہر کوہ پر بہر اظہار
کی حاجت ہر مقام پر دفع ہوتی ہی ہر کوہ پر ہر مہینے مین میلہ ہوتا ہی تمام شاہان طلسم جمع ہوتے ہین حضور پیلون
کی رعنائی ہر میلے مین ہر کوہ پر جانا عاشق تن بھی جمع ہوتے ہین بڑی بڑی شاہزادیان سمنبر حور پیکر
بالائے کوہ اپنی اپنی بارگاہون مین جلوہ فرما ہوتی ہین خداوند کی عدالت بادشاہون کی شوکت ایک ہمت
مراد مندون کا جمع ہونا جو لوگ مبتلائے ہجر ہین اُنکا ملک ملک سے رونا جب عاشق تن بیقرار ہو کے
تصویر کے پاس جاتے ہین تو خداوند عدالت فرماتے ہین اُنکے ماں باپ کو حکم ہوتا ہی کہ جن عاشقون نے
جفائین جھیلین ثابت قدم رہے ظلم عشق سہے اُنکے ساتھ اُنکی شادیان کردی جائین سب عاشق تن معشوق
کے وصل کی امید پا کر نکلتے ہین بازو وہ پریشان تھے یا خندان و فرحان نکلتے ہین شاہون کو جھک جھک کے
سلام کرنا خداوند کا شکریہ انھین پہاڑون پر شادیان ہوتی ہین ناشادون کی شادیان ویرانے مین خانہ
آبادیان حضور آپکے سامنے کون کون سی کیفیت عرض کرون صرف مصنف کو ایک نشان دینا منظور تھا اگر
مجمل حالات تحریر کرون تو دو چار جزو سیاہ کر دون تب ناظرین کو پتہ ملے مصنف عرض کرتا ہی کہ انشاء اللہ
بعد ختم فتنۂ نور افشان اس طلسم حیرت عنوان کو ضرور تحریر کرونگا اگر کوئی اہل مطبع یا کوئی رئیس بلند اقبال
اسکی خواہش کریگا تو تحریر ہو گا ملکہ نجم درخشان نے عرصہ دراز تک اس خوش بیانی سے حال طلسم
ہفت پیکر بیان کیا کہ بدیع الزمان کو ایک لطف حاصل ہوا فرمایا کہ ای ملکہ تمنے عجب طرح کا جلسہ بیان کیا
مجھکو اس طلسم کے دیکھنے کا شوق ہوا ملکہ نے عرض کی حضور کیا مجال بہرام فلک کی کہ اُس طلسم کا نظارہ کر سکے ہر
کوہ پر تصویر خداوند ہمہ دان ہمہ گیر اُس لاکھون کے مجمع مین اگر ایک بھی غیر مذہب کا آیا تو تصویر خداوند سے
آواز آگئی کہ فلان شخص ہمارا پرستار نہین ہی تاجرون کے ہمراہ اکثر غیر لوگ آئے مگر خداوند نے پہچان لیا
اُنکو سزائین دین لیکن کیا مجال کہ وہان غیر کا گذر ہو جائے اور لوح اُس طلسم کی مفقود ہی کبھی ہمنے لوح کا
نام بھی نہین سنا اگر کبھی شاہ کے سامنے لوح کا ذکر آیا تو شاہ نے یہی فرمایا کہ ہمارے طلسم کی لوح نہین ہی
بانیان طلسم نے اس قفل کو بے کنجی کا بنایا کسی شخص کی کیا مجال ہی اس طلسم پر دست اندازی کرسکے اگر کوئی
جان رکھتا ہو تو ایک سلامت بیکر اسمین سے نکل سکے اور علامتین بھی اس طلسم کی ایسی سخت ہین کہ اگر طلسم کشا
کیسا ہی جری و بہادر ہو مگر علامت دیکھکر گھبرا جائے کیسا ہی دلیر ہو مگر قلب تھرا جائے بدیع الزمان نے فرمایا

کہ اسکی قدرت سے کیا بعید ہی کہ ہم لوگون کا اس طلسم مین داخلہ ہو انشاءاللہ کلیجہ پتھر کا بنا لیجئے اور سیلون
مین بھی جایئن لطف سیلے کا اٹھائین بدیع الزمان کو حسب اطمینان ہوا کہ ملکہ کی صورت اصلی ہی گلچینی گلشن
جمال کی کرتے ہوے ملکہ کے ساتھ بارگاہ مین آکے بیٹھے چونکہ بدیع الزمان نے غسل صحت بھی کیا ہی ملکہ نے
حکم دیا کہ روشنی کی تیاری ہو ملکہ کے حکم دیتے ہی روشنی کی تیاری ہونے لگی جھاڑ کنول نکل رہے ہین
صحرا تمام پاک و صاف ہو رہا ہی کہ صحرا سے گرد اڑی ملکہ بھی دیکھنے لگین نوبت نقارے کی آواز کان مین آئی
ہزارہا علمہاے زرنگار پری کے پھریرے کھلے ہوے اسپر تعریف سامری و جمشید مرقوم ملکہ ادھر متوجہ ہوئین
سب کنیزین بھی دیکھنے لگین ایک ابر تیرہ و تار بھی گرد چھایا ہوا ہی قریب آکے ابر شق ہوا گرد دفع ہوا اٹھکر
دیکھا ایک بادشاہ عالیجاہ نہایت شان و شوکت سے تخت پر سوار اسباب شکار ہمراہ چھ لاکھ فوج پیش پیش
ہر نوبت نقارے بجتے ہوے ملکہ نے دیکھکر کہا اے شہریار آپ تھوڑی دیر کے واسطے دوسرے خیمے مین
تشریف لیجائیے ملک مہران آفتاب سیر شکار کھیلتا ہوا آتا ہی خاص شہران سلطنت شہنشاہ طلسم سے
ہی مجھکو جاکے اسکی ملاقات کرنا چاہیے بدیع الزمان اٹھکر دوسری بارگاہ مین چلے گئے ملکہ نجم درخشان کئی
کنیزون کو ساتھ لیکر واسطے استقبال مہران کے چلین مہران تخت پر سوار شکار کھیلتا ہوا آتا ہی کہ وزرا
نے بڑھکر عرض کی ملکہ نجم درخشان تشریف لاتی ہین طریقے سے ثابت ہوتا ہی کہ کسی کے مقابلے جاتی ہین
یہان لشکر انکا فروکش تھا خطور کر دیکھکر واسطے استقبال کے نکل آئین مہران نے سر اٹھاکے دیکھا عرصہ دراز
ہوا کہ اپنے بارگاہ شہنشاہ مین دیکھا تھا اب جو نگاہ پڑی ایک شعلہ جوالہ کوندا زلفین عنبرین چہرے پر لہرا رہی ہین
عارض انور رشک قمر پیشانی تختی زر دندان گوہر دریاے ظہور گلا صراحی دار سینے پر ابھار دوپٹہ ناز سے ڈھلکا
ہوا پائنچے سنبھالے ہوے گرد کنیزان ماہ طلعت بیچ مین وہ آفتاب شوکت قدم بقدم رکھنے والے پامال ہوتے
ہین نقش قدم اپنی بدنصیبی پر رو رہے ہین کہ ہم قدمون سے جدا ہوے مہران جمال جہان آرا دیکھکر تھرا گیا
پیشانی پر پسینہ آگیا بے اختیار زبان سے نکل گیا اے در بے بہاے بحر حسن و جمال و اے ماہ درخشان آسمان
کمال اس صحرا مین کیونکر آنے کا اتفاق ہوا ہرچند کہ ملک مہران بہت مغرور ہی جوش اشتیاق مین تخت
سے کود ملکہ کا ہاتھ تھام لیا ملکہ لیکر مہران کو اپنی بارگاہ مین آگئین مہران کا یہ حال ہی کہ سراپاے ملکہ
کو بغور دیکھ رہا ہی مگر رعب ملکہ کا اسقدر غالب ہی کہ زبان سے کچھ کہہ نہ سکا مگر دل دھڑک رہا ہی قلب مثل مرغ
بسمل پھڑک رہا ہی ملکہ کو یہان یہ بیقراری ہی کہ یہ ملاقات کو آیا ملاقات ہو چکی اب پھر اسکا بیٹھنا دشوار ہی
اب یہ اپنی بارگاہ مین جاے تو مین شاہزادے کو بارگاہ مین بلاؤن وہ شیر بیشہ صاحبقرانی تنہا بیٹھا ہوا
گھبراتا ہوگا ادھر شاہزادے کو بھی ملکہ کی جدائی کا خیال ادھر مہران کے دل پر ہجوم رنج و ملال و حزن
متردد اسکو انتشار وہ بیقرار معشوق کے راز و نیاز عاشق کو سوز و گداز اسکو حیرت اسکو نفرت دونون
خاموش آخر دامن صبر دست استقلال مہران سے چھوٹا شیشہ دل بضرب سنگ عشق سے ٹوٹا ضبط
نہو سکا دریاے محبت نے جوش مارا آخر بے اختیار دست بستہ ہوکے کھڑا ہوا کہا اے ملکہ عالم مین کچھ
عرض کیا چاہتا ہون اگر آپ حکم دیجیے تو عرض کرون ملکہ نے مسکراکے فرمایا ہم آپ تو ایک ہی محل کی ساکنین
ہین یہ تو آپ پر ظاہر ہو گیا ہوگا کہ مین مقابلہ طلسم کشا مین جاتی ہون یہ صحرا بد فزا ملگیا یہان چندے کے
واسطے ٹھہر گئی اور آپکے طریقے سے معلوم ہوتا ہی کہ آپ براے شکار چلے تھے مہران آفتاب سیر نے کہا

ای ملکہ عالم تم کیونکر جانتی ہو صرف شکار کے طور پر چھ لاکھ آدمی ساتھ ہین اگر لشکر کشی کرون تو گاؤ زمین
بار نہ اٹھا سکے دشمن آنکھ نہ ملا سکے برائے شکار نکلا چند کس ہمراہ ہو گئے مجھکو بھی یہ خبرین معلوم ہین کہ
طلسم کشا کی بدعت بڑھتی جاتی ہے چند ملک حرام بھی شریک ہو گئے ہین وہ رہبری کرتے ہین مذہب کے مٹانے
پر سب مستعد ہو رہے ہین لیکن کیا ہو سکیگا جسدن کرلی خدا جلد ارادہ کریگا مسلمانون کو بچانے کا راستہ نہ ملیگا
ملکہ نے کہا کہ صاحب جو تمکو کہنا ہو لکھ بھیجا مہران یہ لکھکر اٹھا ہوا آنکھون مین آنسو بھرے ہوے خاموش ہو رہی
اپنی بارگاہ مین آکے بیٹھا مشیرون سے کہنے لگا صاحبو تمنے سنا کیا غضب ہو گیا میری تو عجب کیفیت ہے دم لبون پر ہے
اب مجھکو جینا دشوار ہو گیا

**نظم**

سامنا تجھسے جو ای ناوک فگن ہو جائیگا
چہرہ زردی کو مثال زر زدہ حیران ہو جائیگا

نام تیرا جسکو ورد ای گلبدن ہو جائیگا
غنچہ گل کی طرح خوشبو دہن ہو جائیگا

موسم گل مین بدن کو کپڑے بچانے جائینگے
دھجیان لینے کے قابل پیرہن ہو جائیگا

تیرے آنے کی چمن مین ہوگی ہر گل کو خوشی
سرخ تر لالہ سے رنگ یاسمن ہو جائیگا

حسن کا عالم دکھا دیگی مجھے سیر چمن
چشم نرگس گوش گل غنچہ دہن ہو جائیگا

عشق شیرین مین عبث دونون کرینگے کوہکن
کوہکن خسرو نہ خسرو کوہکن ہو جائیگا

خلعت شاہی نہین ای بوالہوس تشریف عشق
جسنے پہنا اسکو یہ جامہ کفن ہو جائیگا

بعد مردن بھی رہیگا شوق عریانی مجھے
روح کو جسم مثالی پیرہن ہو جائیگا

ہمکنار اک دن مری تمثال ہوگی یار سے
آئینہ جوہر صفا سے وہ بدن ہو جائیگا

چاک کے پیوند مین مجنون کرونگا ہر برس
پیرہن درویش کا دلق کہن ہو جائیگا

چشمہ کے چشمون مین انکا اتفاق اچھا نہین
اشک کے قطرون سے دریا موجزن ہو جائیگا

موت کے آنے کی ہوگی اسقدر شادی مجھے
پھٹ کے اتریگا شکنجہ پیرہن ہو جائیگا

روے بت پر آنکھ میری طرح رغبت کی نہ ڈال
سامنا قصاب کا ای برہمن ہو جائیگا

سکہ داغ وفا اک دن مرے کام آئیگا
عشق کی بازار مین انکا چلن ہو جائیگا

مر گیا تشنہ دیدار ہو جیسے ترسے
آب زہرا دیکھکر چاہ ذقن ہو جائیگا

چہلہ دن ہی گرم بازار شباب ای نونہال
گرد پورن کے موٹی چاہ ذقن ہو جائیگا

شاعرون کے کہنے پہ اترا نہ ای گیسوے یار
عنبر سارا نہ تو مشک ختن ہو جائیگا

خط کے آنے کی خبر بھی روے رنگین پر کیسے
کیا سمجھتا تھا مین خارستان چمن ہو جائیگا

دختر رز ہو گی جلسے مین ہمارے بے نقاب
خلوتی کو اشتیاق انجمن ہو جائیگا

منزل مقصود دکھلا دیگی توفیق ازل
دوست دشمن ہونگے رہبر راہزن ہو جائیگا

یار مہمان ہوگا آتش وصل کی شب آئیگی
خانہ شادی مرا بیت الحزن ہو جائیگا

ملک مہران نے کہا یارو مین نے جسوقت سے اس قاتل عالم نجم درخشان کو دیکھا عجب دل کی کیفیت ہے
دل پہ چھریان چل گئین جی چاہتا ہے جا کے قدمون پر گر پڑون سرکار کے تصدق کر دون اس ظالم
کے جور سے مجھکو اور بھی مزہ پایا جاتا ہے لیکن مین اب ایک نامہ اس معشوق سرکش کو لکھتا ہون لکھکر

قلم ہاتھ میں لیا پرچہ کاغذ پر لکھا اے شہنشاہ اقلیم خوبی زبادۂ حدیقۂ محبوبی آفتاب آسمان حسن و جمال گوہر بحر ذخار فضل و کمال لعل بدخشان دلبری الماس خزانۂ حسن پروری عندلیب بوستان فصاحت گل خوشبوے حدیقۂ بلاغت رتبہ شناس عاشق بے دل توجہ فرمائے حال پُر ملال گریۂ عنادل انیس و مونس شب تنہائی رونق بخش محفل عاشقان بے صبر و شکیبائی سرفراز و معشوق طناز صاحب عشوہ و ناز بہ معشوقان ممتاز ادام اللہ حسنہ - عالم عالم آرزوے محبت و جہان جہان تمنّاے مودت جس وقت سے اس حقیر نے جمال بے مثال حضور کو دیکھا آئینۂ دل کو حیرت ہے کیا عرض کرون جو کیفیت ہے ان اشعار سے ظاہر ہے بقول مصنف

ہاتھ پاؤن مین درد رہتا ہے
تیری فرقت نے دل کو توڑ دیا
اب تو دل پر قلق زیادہ ہے

رنگ چہرے کا زرد رہتا ہے
ناتوانی چڑھی ہے زور دون پر
جان دیدین یہی ارادہ ہے

صبر و طاقت نے ہاتھ چھوڑ دیا
رنگ لاتا ہے روز خون جگر
اے ملکۂ عالم سرفرازی فرمایئے

یہ نیاز نامہ حاضر خدمت فیضدرجت ہوتا ہے سرفرازی حاصل ہو تسکین دل ہو اگر سرفراز نہ فرمایا تو اپنے چاہنے والے کو زندہ نہ پاؤگی سر جسم پر بار ہے دل کی عجب کیفیت ہے ہر چشم اشکبار اگر اشتیاق دل مفصل لکھون ہزار تختہ کاغذ پر بخط ریحان نہ تحریر ہو آخرین عرض کرتا ہون معرفت قاصد صبا کے پیام ہے آپکی خدمت مین روانہ کرتا ہون نظم

نامہ پر حال کیسے یہ سارا
تار باقی نہین گریبان کا
نہ تڑپے ذرا دل مضطر
حال لکھون جو آہ سوزان کا
نار پستان کی کیا لکھون تعریف
پاؤن چھلا جو دست جانان کا
درو دیوار کو مین تکتا ہون

اس غزل کو قمر کی پڑھ دینا
بھر گئے دو گھڑی مین سب جل تھل
زخم اُٹھا ہیجو تیر مژگان کا
خشک ہو کر مرا تن لاغر
یہ تو میوہ ہے باغ رمضان کا
دیگر ادج پر اب تو درد فرقت ہے
وحشیون کی طرح سے بکتا ہون

کیا لکھون حال چاک دامان کا
دو نگڑا تھا یہ ابر مژگان کا
کاغذ و خامہ دونون جلنے لگین
ہے عصا اب تو دست دربان کا
اے قمر نقد جان عوض مین دون
میرے جینے کی کون صورت ہے
امیدوار ہون کہ طلب فرمایئے

صحبت مین بار حاصل ہو آفتاب عالمتاب حسن و جمال تابان و درخشان رہے - یہ نامہ لکھکر اپنے ایک ملازم کو دیا اور کہا ملکۂ عالم کو دینا اور زبانی بھی حال اشتیاق عرض کرنا کہ غلام نوبت بجان و کار دو بہ دستخوان ہے وقت عنایت و پرورش ہے ملازم نامہ لیکر چلا ملکہ اپنی بارگاہ مین بیٹھی ہین شاہزادہ بدیع الزمان پہلو مین بیٹھے ہین فرمارہے ہین ملکہ ہم زیادہ نہین ٹھہر سکتے ہین جنگ درپیش ہے ایسا نہ ہو سردارون پر کچھ افتاد پڑے ساحرون کا ہجوم ہے یہی دھوم ہے کہ طلسم کشا کو مار کر چار طرف سے کافر چلے آتے ہین میرے سامنے بیجن بن سہراب آیا تھا اسکو اپنے زور بازو پر بڑا ناز تھا سنا ہے کہ جنگ مین قبلہ و کعبہ کے ہاتھ سے زخمی ہوا مگر پھر اُس سے مقابلہ پڑیگا کیا عجب ہے کہ اسکی مدد کو جادوگر آوین قبلہ و کعبہ لڑتے مرتے آگے بڑھین یہ ذکر تھا کہ مرجبے نے سامنے آکے عرض کی در دولت پر نامہ دار مہران آفتاب سپر کا حاضر ہے امیدوار باریابی ہے ملکہ نے بے تکلف فرمایا بلالو نامہ و پیام کا کیا کام ہے ابھی تو وہ خود ہمارے پاس سے گئے ہین یہ ذکر تھا کہ نامہ دار سامنے حاضر ہوا ہاتھون پر رکھکر نامہ پیش کیا ملکہ کو یہ خیال ہوا کہ شاید اس نامے مین جنگ و جدل کا ذکر ہوگا فوراً ہاتھ کو ہاتھ مین لیکر کھولا دیکھا زہے بین القاب معشوقانہ مرقوم ہے اپنی میتابانہ

بیقراری تحریر ہے اور جو جو ملکہ نامہ پڑھتی جاتی ہیں غصہ بڑھتا جاتا ہے چہرہ غصے سے سرخ ہو گیا ملکہ نے نامہ دار
سے پوچھا یہ کیا مہملات لکھا ہے نامہ دار نے عرض کی کچھ زبانی بھی عرض کیا ہے کہ ہماری جان پر بنی ہے از راہ
رحم ہمکو سرفراز فرمایئے ورنہ غلام آپکے قدموں پر نثار ہو جائیگا ملکہ نے غصے میں نامہ چاک کر ڈالا کہا
او نامہ دار بس خبردار زبان بند کر بیہودہ نہ بک جا کے اُس بیحیا سے کہدینا کہ کیوں شامتیں آئی ہیں
سامنے شاہان نور افشان کے ہمارے تمہارے کلام ہو گا نامہ دار نے جو ملکہ کے تیور بد دیکھے مارے
خوف کے تھر تھر کانپنے لگا جلدی دربار سے بھاگا ملکہ کو کمال غصہ آیا کنیزوں نے کہا حضور اس نامے
میں کیا مرقوم تھا فرمایا خدا کی قدرت ہے کہ میاں مہران صاحب ہمپر عاشق ہوے ہیں اشعار عاشقانہ
لکھے ہیں اپنی بیقراری تحریر کی ہے کیوں شہریار آپکو یاد ہو گا میں نے ایسے ذکر کیا تھا کہ طلسم ہفت پیکر
میں یہ دستور ہے کہ عاشق تن سامنے تصویر خداوندی کے حاضر ہوتے ہیں تصویر خداوندی سے انصاف
ہوتا ہے عاشقوں کی شادیاں سارہ معشوقوں کے ہوتی ہیں لیکن بہ محبت و رضاے جانبین اُنکے ماں باپ
سے بھی پرسش ہوتی ہے مگر یہ صاحب ایسے بلبلائے اور آپ سے باہر ہوے کہ فرماتے ہیں ہمکو ملا لیجیے
اپنی صحبت میں جگہ دیجیے بدیع الزمان نے جو یہ کیفیت سنی غیظ و غضب میں آئے زلفیں خلیلی کر پیچ و تاب
ہوا چہرہ سرخ ہو گیا قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا اگر حکم ہو میں ابھی جا کر زبان تیغ سے جواب دوں ملکہ نے فرمایا آپ
غصہ نہ کریں اُس ملعون کے کہنے سے کیا ہوتا ہے اپنے مقام پر بکا کرے اب وہ اگر ملاقات کا بھی مجھے طالب
ہو گا تو ملاقات نہ ہو گی مجھے صرف یہ خیال گذرا تھا کہ مصاحبان خاص شاہان طلسم میں سے ہے ایسا نہو کہ مجھے
شاہ شکایت کریں کہ تمنے مہران کا استقبال نہ کیا نہیں معلوم وہ اپنے دل میں اس تعظیم کو کیا سمجھا آپ غصہ نہ کریں
مجھے تو وہ جواب صاف ہو گیا اب بھی اگر کچھ خیال دل میں رہے تو شخص بغیرتی و نادانی ہے ادھر تو یہ کیا کیوں نامہ دار
وہاں پلٹ کے جو پہونچا ملک مہران نے پوچھا ای قاصد خوش خرام محبوب خوش رو نے کیا جواب دیا نامہ بر
نے کہا حضور انہوں نامے کو پڑھ کے چاک کر ڈالا ملکہ کو نہایت غصہ آیا آپکی شان میں کلمات سخت و سست
کہے بھلا حضور کو وہ کیا قبول کرے پسر حمزہ کو پہلو میں لیے بیٹھی ہے بوس و کنار رات دن ہو رہا ہے یہ سنتے ہی
مہران کے آگ جلنے لگا بل کرنے لگا کہا ملکہ کو جا کے پیغام دو کہ آمادہ حرب و پیکار ہو جائیں کل صبح کو اگر
گرفتار کر کے نہ لایا اور جو بے وصل نہ حاصل کیا تو نام اپنا مہران آفتاب سیر نہ پایا دربار میں کسکے
کون آنکھ چار کر سکتا ہے اگر ہم یہ پیغام شاہان طلسم کو دیتے تو وہ بھی ضرور قبول کر لیتے تمنے ہمکو یہ جواب سخت
دیا کل ہم تمکو اور پسر طلسم کشا کو سر میدان قتل کرینگے دیکھیں ہماری دست سے تم دونوں کیونکر بچتا ہے اور
پسر طلسم کشا ہمارے ہاتھ سے بچ کے کہاں جاتا ہے تمنے غضب کیا شاہوں کا کچھ خوف نہ آیا مسلمان کو اپنے
گھر میں جگہ دی تم شاہنشاہ نور افشان کی دشمن ہو اب کل سب کیفیت تم پر ظاہر ہو جائیگی گرفتار کر کے تمکو
بھیجینگے جب وہ حکم دینگے تب وہ راضی ہوں گے یہ باتیں سمجھا کر اور ساحر کو روانہ کیا اُسنے جا کے دربار میں یہ سب
باتیں بیان کیں ملکہ کو سناٹا آگیا مگر بدیع الزمان نے غصے میں فرمایا اس نامرد سے کہدینا کہ تجھکو دادا کے
ہاتھ کا کھانا حرام ہے اگر طبل جنگی بجا کے میدان کارزار میں نہ آئے دیکھو تو کیسا تمکو کھیلتے ہیں کیا شاہان طلسم
کا کوئی لونڈی غلام ہے کہ جو تو اُنکے نام سے ڈراتا دھمکاتا ہے اگر وہ بادشاہ ہیں اپنے گھر کے بادشاہ ہیں کسیکی
قسمت پر اُنکا کیا اختیار ہے یہ کہکر حکم دیا اس بیحیا سے کی گردن میں ہاتھ دو سردار تھے شاہزادے کے دیکھکر بھا

مہران سے کہا ملکہ تو کچھ نہیں بولیں مگر انکے آشنا سب حمایتی شاہان طلسم کو گالیان دینے لگے
یہ سنکر مہران سب سمجھا باغضب میں حکم دیا لشکر میں طبل جنگی کے طبل جنگی پر چوب پڑی ہر کارون نے آکر
سامنے شہزادہ بدیع الزمان کے خبر کی کہ اُس ملعون نے طبل جنگی بجوادیا ملکہ شہزادے کو سمجھا رہی ہین کہ اے
شہریار یہ بڑا ساحر زبردست ہے بدیع الزمان فرماتے ہین ملکہ تمھین اسمین کیا دخل ہے تم لشکر کو ساتھ لیکر علیحدہ
کھڑی ہو کے تماشا دیکھنا ہر کارون کی زبانی جو بدیع الزمان نے سنا کہ اُسنے طبل جنگی بجوادیا ارشاد فرمایا کہ
ملکہ بسعدو بفضل ایزدی و بہ تائید ربانی تمھارے لشکر مین بھی طبل جنگی بجے لیکن اگر ہمسے محبت ہے تو لات و منات
پر لعنت کرو ملکہ بصدق سلیقہ الاسلام ہوئین کنیزون نے بھی اطاعت کی تمام لشکر مین مشہور ہوا کہ ملکہ
نجم درخشان مسلمۃ الاسلام ہوئین شہزادہ بدیع الزمان کی اطاعت کی دونون لشکرون مین طبل جنگی بجے
ملکہ کی شب بھر بیقراری کا عالم فرماتی ہین آپکے مذہب مین سحر کرنا عیب ہے میرا دل دھڑکتا ہے ساحر کو کیونکر جواب دیجیے گا
بدیع الزمان فرماتے ہین ملکہ بروقت دیکھ لینا کہ کیا ہوتا ہے جتنے بڑے بڑے ساحر ہین سب کتے کی موت
مارے جائینگے انشاءاللہ ہمارے ہاتھ سے امان نہ پائینگے جسوقت شہنشاہ زرین پوش آفتاب خروج
ثابت و سیارگان کو شکست دیکر چرخ زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا لشکر ضیا و شعاع نے صف باندھی تیغہ
حائل کیے ہوے کمان کہکشان کا نیمچہ پر اس شان و شوکت سے تماشائے جنگ مین معروف ہوا ادھر
سے ملکہ نجم درخشان نے لشکر تیار کیا بدیع الزمان بھی سلاح جسم پر آراستہ کیے ہوے خیمے سے برآمد
ہوے ملکہ تخت پر سوار ہوئین بدیع الزمان اسپ خوش خرام پر سوار ہوے تمام فوج کو پشت پر لیا
طرف میدان جنگ کے روانہ ہوے نجم درخشان فرماتی ہین آپ اکیلے تماشا دیکھیے گا مین بھی لڑونگی بدیع الزمان
فرماتے ہین ہمارے مذہب مین عورت پر جہاد ساقط ہے ہمارے ہوتے تم کیونکر جاؤگی تم گھبراؤ نہ ملکہ عالم
ہمکو یہان قضا لیکر آئی ہے کچھ ضد نہین ورنہ ملاحظہ کروگی کہ کسطرح اُس ملعون کو مارتا ہون تم ناحق پریشان
ہوتی ہو دوسری طرف سے مہران بھی لشکر کو لیے ہوے میدان مین آکے پہونچا دیکھا اسنے کہ سب سے
آگے بڑھا ہوا شہزادہ بدیع الزمان مرکب کو جولان کر رہا ہے قلب لشکر مین تخت ملکہ نجم درخشان کا ساتھ
لاکھ فوج جنگی ہمراہ سامان جنگ تیار سب اشیائے جنگ و جدل ہمراہ ہین صفوف لشکر آراستہ ہوے لیکن نقیبان
بلند آواز نے نقابت کی کہ ترکیب کرنا کسکو ہے مہران نے قصد کیا تھا کہ لڑنے کو بڑھے شنگال تیور درون
بارہ ہزار فوج کا سپہ سالار ہے گھوڑے کو کڑکا کے سامنے مہران کے آیا کہا اے شہنشاہ غلام بہت
مشتاق ہے کہ حضور میدان مین جائین اور غلام دیکھا کرے مین جاتے ہی ایک سحر مین ہزارون کے پرے
غارت کرونگا مہران نے اجازت دی شنگال میدان مین آیا پکار کے آواز دی اے دشمنان
شہنشاہ طلسم جسکو تمنا مرگ کی ہو نکلے ملکہ کی کنیزون نے ارادہ کیا تھا کہ بدیع الزمان نے گھوڑا بڑھایا
سامنے ملکہ نجم درخشان کے آئے موافق اپنے لشکر کے قاعدہ کے دست بستہ عرض کی اے ملکۂ عالم
اجازت میدان مرحمت ہو ملکہ نے تخت رکوادیا بیقرار ہو گئین کہا اے شہریار کس زبان سے عرض کرون کہ
آپ میدان کارزار مین جائیے کیونکر مین گوارا کرون آپ ترہات کے پابند ہین وہ سب ساحر ان
خود سینہ مین جاتے ہی آپکے وہ ایک سحر کر دینگا آپ بیکار ہو کے زمین پر گر پڑینگے بدیع الزمان
نے کہا ملکہ تم نہ گھبراؤ ہم بھی سحر توڑینگے ملکہ نے کہا کہ آپکے مذہب مین تو سحر کرنا بہت معیوب ہے بدیع الزمان

اب ملاحظہ کر لیتا ہے کہ کہ شہزادے نے مرکب بڑھایا گھوڑا طرارہ بھر کے چلا مرکب باد رفتار سوار بہادر
دیندار کس سج دھج سے مرکب میدان میں آتا ہی طرارے بھرتا ہوا کنڈا عاشل ماہ نو کے کیے ہوئے دم سے
چنور کرتا ہوا سامنے شنگال کے پہونچا بدیع الزمان نے للکارا کہ او نابکار اپنی شعبدہ بازی دکھا
اپنی ساحری سے باز نہ آ یہ سنتے ہی شنگال نے سحر کیا کچھ ماش کے دانے مارے مراد اس سحر سے یہ تھی
کہ یہ گھوڑا شہزادے کو اپنی پشت سے گرا دے بدیع الزمان نے لوح چمکائی وہ دانے بے تصدق ہو گئے
شنگال نے اپنے دل میں کہا شاید سحر حقیر تھا کچھ اثر نہ دکھایا کوئی سحر کامل کرنا چاہیے یہ سوچ کر گیند اوچھالا
تلوار پر خوب سحر سے خنجر دار خنجر دار کنگرا ہوتو تیغہ سحر کا مارا بدیع الزمان نے تختی کو چمکا کے سپر پر
رد کا بہت سی تلواریں برچھیں خنجر گرے آگ کے شعلے بھڑکے ملکہ نے یہاں کلیجہ پکڑ لیا کنیزوں سے کہا صاحبو
غضب ہوا ارے شہزادے پر تلواریں برس رہی ہیں ہائے میں جا کے سینہ سپر کروں میں رو گئی تھی مگر سب نے
کہنے کو مطلق سماعت نہ کیا میری بات کو خلاف جانا یہاں شہزادہ بدیع الزمان نے تختی کو چمکایا سب سحر
باطل ہوئے آگ برسی خنجر گرے مگر سب چیزیں مرکب سے الگ گریں کسی شے نے بدیع الزمان پر تاثیر
نہ کی اب تو بدیع الزمان نے نعرہ تکبیر بلند کیا خبردار خبردار کنگرہا تلوار اچک کے جو جھپٹا پر قتاب گرا
قرص سپہر کے دو ٹکڑے ہوئے جس طرح ابر تیرہ و تار سے برق جہندہ تڑپ کے گرتی ہو سپر کو کاٹ کے کاسہ سر
میں تلوار در آئی سراسر کٹے جیسے گر کاٹا یا زلزلہ در قبہ سپہر پڑ چکی تھی یا زیر تنگ تلوار نے دم دیا ملکہ
تو اچھل پڑیں کہا صاحبو خدا نے نادیدہ نے کیا فضل کیا پھر دوسرا ساحر لشکر مہران سے آپڑا برستا ہوا
آیا ہزاروں سحر کیے پر کچھ بھی سامنے آئے فیلان سحر نے بھی ہجوم کیا شیر ببر دھم دھاڑ مار کے آئے شیر نے
شہزادے پر حملہ کیا ٹھہرا ہر لگامی کرنے لگا بدیع الزمان گھوڑے سے گرے شیر نے چنگل مار دیا
بدیع الزمان نے گھونسا مارا شیر کا سر پھٹ گیا کئی شیر اسی طرح آئے بدیع الزمان کے ہاتھ سے
مارے گئے جب ساحر نے سب سحر اپنے باطل پائے جھپٹ کے ترسول مارا بدیع الزمان نے قلم کیا سر
کوتاہ کے کمر پر ہاتھ مارا ساحر کے دو ٹکڑے ہوئے مصنف عرض کرتا ہے کہ سولہ ساحر شام تک شہزادے کے
ہاتھ سے واصل جہنم ہوئے مہران بنگاہ غور دیکھا کیا کہ ساحروں نے وہ وہ سحر کیے کہ زمین ہلا دی مگر
شہزادے پر کسی سحر نے تاثیر نہ کی بدیع الزمان نے نام لیکر بھی للکارا کہ او مہران کیوں ان بیچارے
غریبوں کو نیل ماحق کرتا ہے تو خود میرے مقابلے میں آ تو کیفیت ظاہر ہو تجھی میرے کمال سے باہر ہو
مگر مہران خاموش کھڑا رہا ہے دنگلا حیران تھا کہ یہ کیا سحر کیا ہے آخر شام کو اعلے طبل بازگشت
بجوا ایار گنجبیدہ و کبیدہ داخل بارگاہ میں آکے بیٹھا ملکہ نے بدیع الزمان کو آگے روک لیا زر نثار کرتی ہوئی
ساتھ ساتھ مثل گل شگفتہ پوچھتی ہوئی کہ اے شہریار یہ کیا باعث تھا وہ وہ سحر ہوئے کہ زمین ہلتی تھی آپ
پر مطلق تاثیر نہ ہوئی بدیع الزمان نے کہا عنایت پروردگار شامل حال تھی جب ملکہ نے بہت کہا میں نہ مانوں
مجھے مفصل فرمائیے بدیع الزمان نے کہا اے ملکہ بہ عنایت پروردگار لوح محفوظ میرے پاس ہے اسی کے
سبب سے کسی ساحر کا سحر مجھ پر تاثیر نہیں کرتا یہ بات سنکر ملکہ کو بڑی خوشی ہوئی کہا اے شہریار مجھے اس
بات کا بڑا اندوہ تھا کہ آپ سحر ساحران سے کیونکر محفوظ رہیگا بدیع الزمان نے کہا اے ملکہ جا بجا بڑے
بڑے ساحروں سے مقابلے پڑے ہیں بہ عنایت خداوند کریم طلسم کلید کو فتح کیا مال طلسمی دستیاب ہوا اگر یہ

لوح محفوظ نہ ہوتی تو ان ساحرون سے کیونکر مقابلے پڑتے ملکہ بہت خوش ہین کہتی ہین ای شہریار اب قلب
کو قوت روح کو راحت ہوئی بیان ز ملکہ نے جشن کی تیاری کی ساقی بیچے جمع ہین ناچ ہو رہا ہی جام مے
ارغوانی گردش مین صدائے ہوشا ہوش و نوشا نوش بلند ہی لیکن مہران جو میدان سے پلٹ کے آیا ہی تو
وردازنک تو خاموش بیٹھا رہا بعد چندے سرداروں سے کہا یارو تمنے دیکھا ایک غیر ساحر کے ہاتھ سے
سولہ ساحران نامی و نامدار مارے گئے اسکا کیا باعث تھا اگر یہ خیال کرون کہ نجم درخشان نے ایسا
سحر کردیا کہ بدیع الزمان پر سحر نے تاثیر نہین کی تو مین ہنگام غور دیکھ رہا تھا اور مین نے خود بھی اپنے سحر
پوشیدہ روانہ کیے تھے کوئی سحر ملکہ نے نہین کیا اپنے اپنے طور پر سب سردار کہہ رہے ہین مہران کہتا ہی
یارو وہ بات کہو کہ قرین قیاس ہو اور دل بھی اُسے قبول کرے جب کوئی بات دل کو نہ لگی تو اسنے کہا صاحبو
کیا مین کسی بات مین عاجز ہون ابھی دریافت کیے لیتا ہون یہ کہکر جھولی پر ہاتھ ڈالا ایک پتلی کو نکالا
ایک چراغ روشن کیا چراغ کو روشن کرکے پتلی کو سامنے بٹھایا پوچھا ای ہنرمند جلد آگاہ کردے
کہ کیا سبب ہوا کہ حمزہ کے فرزند پر سحر نے کیون نہ تاثیر کی یہ سنتے ہی وہ پتلی قہقہہ مار کے ہنسی کہا ای
مہران آفتاب سپر اتنا بڑا ساحر زبردست ہوکے مجھسے سبب پوچھتا ہی اتنے ساحر جو تیرے مارے گئے
زمین سے کوئی برانہ تھا ایک ایک ساحر عہد جمشید زمان تھا مگر کسی کی سمجھ مین یہ بات نہ آئی کہ ہمارا
سحر کیون جواب دے رہا ہی آخر کتنے کی موت مارے گئے ارے بیوقوف پسر طلسم کشا کے گلے مین
لوح محفوظ ہی جسمین اسماے خداے نادیدہ تحریر ہین سحر کی کیا مجال کہ جو اُسکے قریب جاسکے اگر
اُسکے مقابلے مین تو بھی جائیگا تو فوراً مارا جائیگا جانبری دشوار ہوگی ای بیوقوف ہے پر پسر حمزہ تم اگر ان کے
مقابلے مین آیا ورنہ ساحرون سے کیا ہوسکتا تھا یہ سنکر مہران کے ہوش اُڑ گئے چہرہ زرد لب پر آہ
سرد دل مین درد چہرہ پر گرد رفیقون سے کہنے لگا یارو اب کیا کرون جب تو حمزہ طلسم کشائی کرنے نکلا
ہی بڑے بڑے تحفہ جات حاصل ہوچکے ہین وہ پتلی پھر بول اُٹھی کہا ای مہران اس جوان کا بھتیجا شاہزادہ
خاور سیاہ ہی اُسکے قبضے مین تیغۂ سحر کش ہی آپس مین دونون جوانون مین چشمک ہی ساحرون کی شامت
آئی ہی آپس مین دعوے رہتے ہین کہ کسنے زیادہ کافر قتل کیے آپس مین لڑتے ہین ساحرون پر آفت
برپا ہوئی ہی ان دونون کے دو فرزند ہین کہ نام اُنکے ایرج و نورالدہر ہی انہون نے اب ہاتھ پاؤن
نکالے ہین وہ جس لشکر پر جا پڑتے ہین اُسے بالکل تباہ و برباد کردیتے ہین جسیون ملک اسی طلسم
کے ان چارون جوانون کے قبضے مین آگئے اس پتلی موسوم بہ ہنرمند نے بسبب یہ سب جھگڑے سامنے
مہران اور اسکے رفقا کے بیان کیے یہ سب باتین سنکر مہران اور زیادہ گھبرایا سب سردارون کو
اپنے پاس سے ہٹادیا صرف اپنے عیار سمند تیزرو کو بلایا یہ عیار بھی ہی اور سحر بھی جانتا ہی کہا ای یار
شاطر کیا تدبیر کی جائے تجھسے ہوسکتا ہی کہ تو پسر طلسم کشا کو پکڑ لائے بڑے غضب کی بات ہی پسر حمزہ
کے پاس لوح محفوظ ہی اُس پر سحر تاثیر نہین کرتا عین فراق دیدہ ہجران کشیدہ مرتا ہون راہین ہجر کی
تڑپ تڑپ کے کٹتی ہین اُسکے جمال کہان آرا جیسے نگاہ پڑی ہی ہر وقت دل یہی چاہتا ہی سامنے اُس کے
کے یہ اشعار عاشقانہ پڑھوں

| رخ ہجر تیرے سے گھبرا کے افسوس آیا | | خورشید تہ سلسلہ مو نظر آیا | | ظلمت مین مجھے نور کا پہلو نظر آیا |
|---|---|---|---|---|

رخسار چراغ شب گیسو نظر آیا
میزان عدالت میں مرے دیدۂ تر آب
ساغر پر جو تمہارے خم ابرو نظر آیا
مرے کا جو خار تری آنکھوں میں کھٹکا

قربان اجل تھا کبھی جلاد کے صدقے
ہم وزن ہر آنسو کا ہر آنسو نظر آیا
قاتل ادب ذبح سکھایا گیا ہر روز
اک ناوک تر ان سیس آبرو نظر آیا

ای یار حسد ہر آنکھ پڑی تو نظر آیا
سمجھا میں ہم پر رو ہلال ای فلک حسن
ہر سو مرا سینہ تہ زانو نظر آیا

رو رو کر عیار کے سامنے جو اسلحے

کہا عیار نے کہا حضور رنج نہیں غلام پسر طلسم کشا کو پکڑ لاویگا حضور کیون پریشان ہوتے ہین اسنے کہا اگر تو پسر حمزہ کو پکڑ لائے تو نجم درخشان کا گرفتار کرنا کوئی بڑی بات نہین ہی میرے سحر کے سامنے کیا دم مار سکتی ہی یہ کہکر سمند تیز رو باہنہاے عیاری سے آراستہ ہو کے چلا لشکر مین ملکہ نجم درخشان کے آکے دیکھا جشن کی تیاریان ہو رہی ہین سب ملازم خوش بیٹھے ہین جہان ایک سپاہی کا بھی پہرا ہی وہان بھی ناچ ہو رہا ہی جا بجا نغمے درست ہو رہے ہین سمند بشکل مزدور پھرتا ہوا بارگاہ مین ملکہ کی آیا دیکھا ملکہ نجم درخشان بھاری جوڑا پہنے ہوے تخت پر بیٹھی ہین اور شہزادہ بدیع الزمان دنگل شوکت پر مسلح و مکمل بیٹھے ہین سمند نگاہ کرنے لگا دل مین یہی خیال ہی کہ افسوس ہمارے آقاے نامدار اس معشوق پر جان دیتے ہین اور یہ ظالم پہلو مین پسر طلسم کشا کے بیٹھی ہی کیا شادان و فرحان ہو رہی ہی بڑے افسوس کی بات ہی ایک گوشے مین کھڑا ناچ دیکھا کیا دورہ جام بھی چل رہا ہی جب رات کم باقی رہی بدیع الزمان نے فرمایا ملکہ کیا سبب ہی کہ لشکر حریف مین طبل جنگی نہین بجا ہرکارون نے عرض کی کہ حضور آج انجمن شادی منعقد ہی کچھ صلاحین ہو رہی ہین حضور ہوشیار رہین سمند تیز رو عیار اسکا فکر مین حضور کی نکلا ہی ملکہ نے چند جادوگرنیون کو حکم دیا کہ تم سب گرد خیمہ شہزادہ کے رہنا یہ خبر سنکر مجھے بڑا تردد ہوا ہی چالیس جادوگرنیان شاہزادے کے ساتھ رہین شاہزادہ بدیع الزمان خیمے مین آئے سب جادوگرنیان باہر خیمے کے ٹھہرین سمند تیز رو فکر مین پھر رہا ہی جادوگر سامنے والون کا انتظام کر رہی ہین اگر کسی نے قصد کیا کہ قریب سے بارگاہ کے گذرے سب نے منع کیا آسمان کا بھی انتظام کر رہی ہین اگر کوئی طائر بھی نکلا تو اُسے تیر مار دیا وہ زمین پر گر پڑا سمند تو عیار شہزور ہی پھرتے پھرتے قریب ایک مزبلہ کے آیا نقب کھودنا شروع کی مہرہ نقب کا بارگاہ بدیع الزمان مین توڑ کر دمین اتارا ہوا نکلا شمعاے سوزان کا فرری کر گل کیا قریب بدیع الزمان کے آیا کاسے سے وہ شالہ بٹایا دیکھا ایک تختی گلے مین پڑی ہی وہ تختی مین بیہوشی ڈال کر شاہزادے کے دماغ مین پھونکا شہزادہ چھینک مار کے بیہوش ہوا دروازے پر سے آوازین حاضر باش و ناظر باش کی آ رہی ہین سمند نے پشتارہ باندھ جادو دش پر لگایا اُس نقب سے لے نکلا سوچا کہ اگر سیدھا راستہ جاؤنگا شاید کوئی روک لے اسلئے پشت لشکر پر نکل چلا چھپا جاتا ہی کوسون جھوکے چلا صحرا کو طے کرتا ہوا آتا ہی جب دو کوس راہ طے کی چونکہ تھک گیا تھا ایک تختۂ سنگ پر پشتارہ رکھا چشمے پر منہ دھویا ٹہلنے لگا قضاے کار امیہ بن عمرو جو تلاش مین اپنے آقا کی نکلا تھا رات کو اسی صحرا مین درۂ کوہ مین پڑ رہا صبح کر اٹھا جا رہا سر راہ ہون کہ نگاہ پڑی ایک عیار باندھے عیاری سے آراستہ ٹہل رہا ہی پشتارے پر نگاہ نہین پڑی خیال مین آیا دریافت کرون کہ یہ عیار کون ہی ٹہلتا ہوا قریب سمند کے آیا پکار کے آواز دی ای عیار تو کون ہی سمند نزد و ن پر چڑھا ہوا ہی بیساختہ بول اٹھا مین عیار ہون مہران آفتاب سپہر کا اُسنے حکم دیا ہی کہ پسر طلسم کشا گرفتار کر لاؤن اُسے گرفتار کیے ہوے لیے جاتا ہون وہ سامنے تختۂ سنگ پر پشتارہ رکھا ہی امیہ کھینچ کر سامنے آیا کہا او ملعون

مہتر امیہ بن عمرو عیار اب مین تجھے کب جانے دیتا ہون آپسمین بحچہ چلنے لگا امیہ تو بلائے روزگار ہی چوٹ کے ہاتھ چل رہے ہین امیہ کی پلک نہین جھپکتی تیغ بے پناہ چل رہا ہی کمند کے حلقے حباب ہیچ شی بٹر رہے ہین پیچ پن لڑتی ہین بڑے زور و شور سے دونون لڑ رہے ہین امیہ نے کئی زخم بھی لگائے جب سمند زخمی ہوا خیال مین آیا اے سمند کہانتک بگھر یان کروگے ثابت قدم رہنا چاہیے طرار ہے تھوڑی دیر مین سحر کرون یہ سوچ کے لڑتے لڑتے چند دانے ماش رنگ نکالے وہ دانے اُس بدمعاش نے امیہ پر پھینک مارے امیہ بن عمرو لڑکھڑا کے گرا اُسے جیب سے کے اسکی بھی مشکیں باندھ لین آتنا تو امیہ نے کہا کہ اے شخص تو نے مجھکو سحر سے بیہوش کیا عیارون کا یہ شیوہ نہین ہی سمند نے جواب بھی نہ دیا دونون پشتارے لیکر چلا امیہ نے راہ مین کئی مرتبہ کہا اے عیار مین فرزند عمرو ہون تیرا شاگرد ہوتا ہون سمند کب مانتا ہی دونون کا پشتارہ لیے ہوے خدمت مین اپنے آقا کی پہونچا مہران نے لوح محفوظ نے لی اپنے خزانے مین داخل کی امیہ و بدیع الزمان کو قید خانے مین بھیجا منتظر ہی کہ شام ہو تو طبل جنگی بجواؤن یہان صبح کو ملکہ حورا کہتی ہین بارگاہ مین آئین کہا کیا شہریار آج براے نماز نہین اُٹھے خود طرف خوابگاہ کے چلین دربارگاہ پر دیکھا چالیسون کنیزین دروازے پر موجود ہین اُنسے پوچھنے لگین کیا باعث ہوا کہ شہریار ابھی تک بیدار نہین ہوے یہ کہتی ہوئی اندر بارگاہ کے آئین دیکھا پلنگ خالی پڑا ہی پہلو مین مہرہ نقب کا پایا ایک چیخ ماری کہ صاحبو غضب ہوا کوئی شہریار کو چرا لیگیا کنیزین دوڑین ہرکارون نے عرض کی جہان پناہ حضور کو سر شام خبر دی تھی کہ سمند عیار فکر مین شہزادے کی چل چکا ہی ہوشیاری چاہیے ملکہ نے کہا یار و بڑا غضب کر گیا روتی ہوئی بارگاہ مین آئین کہ ہرکارے دوڑے ہوے آئے عرض کی حضور ہمنے اپنی آنکھون سے دیکھا عیار شہزادے کا امیہ بن عمرو راہ مین اُس سے خوب لڑا سمند خود کہتا تھا کہ میرا کچھ زور اس سے نہ چل سکا آخر سحر کر کے گرفتار کر لیا عیاری مین امیہ غالب نہ آسکا لوح تو اُسنے لیکر اپنے خزانے مین داخل کر دی اور دونون کو قید خانہ مین قید کر دیا ملکہ نے سر پیٹ لیا کہا صاحبو غضب ہوا اب اس ملعون کے ہاتھ سے کیونکر ہم سب کی جان بچیگی افسوس صد ہزار افسوس اپنی تو عجب کیفیت ہی

## نظم

تیری بالائی کا شہرہ سب سے بالا ہو گیا — تو نرالا کیا ہوا عالم نرالا ہو گیا
شام مرقد چاندنی تھی تیرے رخ کے دھیان سے — جو اندھیرا سامنے آیا اُجالا ہو گیا
وہ سخی تھا بعد مردن دین ہمسا کو ہڈیان — گوشت باقی تھا سو مرقد کا نوالا ہو گیا
حلقۂ رخ زلف تھی تھا دورِ رخ کا گرد زلف — ہالۂ مہ شب ہوئی مہ شب کا ہالا ہو گیا
اوس گل کو زندگی تھی زہر موذی کو ہوئی — سانپ نے چاہی جو شبنم منہ مین چھالا ہو گیا
ساغر امید بن جاتی ہی انسان کی دعا — ہاتھ جب سوئے فلک اُٹھا پیالا ہو گیا
دل مشبک ہی تو سینہ ہر طرف سے ہی شگاف — تیرے مژگان کا تصور ہمکو بھالا ہو گیا
ابر نیسان کی ٹپکین بوندین جو تیری زلف پر — موتیون کا گردن افعی مین مالا ہو گیا
مر گئے تیغ نگاہ یار سے جھگڑا مٹا — چین برسون کا ہوا او غم کسالا ہو گیا
انتظار سنگدل مین سنگ برسے آنکھ سے — تا بہ دامن اشک آتے آتے نالا ہو گیا
تاریخ مغفور تھا اُستاد یکتا اے نسیم — لکھنؤ والون مین وہ سب سے نرالا ہو گیا

سوز دل ہو خاک روشن آتشیہ مجھ دلگیر کا
اک زبان ہی وہ بھی گونگی شمع محفل کی طرح

وہ کھڑے ہو کر اُدھر گرم سخن ہیں غیر سے
ہم ادھر جلتے ہیں بیٹھے شمع محفل کی طرح

اب کہاں وہ بزم مہرویان کہان عیش و نشاط
داغ دل پر رکھیا ہی شمع محفل کی طرح

ہم الگ بیٹھے ہیں تو دیکھا ہی بہ حسرت ہم
کیوں سمجھتے جاتے ہو ہم فرش محفل کی طرح

کیا کسی کے جلسے میں بیٹھیں وہ دن جاتے رہے
بزم عالم سے اُٹھا دل فرش محفل کی طرح

خشمگین ہوتے ہیں مجھ پر غیر ہیں سرگرم کار
بے طرح بگڑی ہوئی ہی تیری محفل کی طرح

شیشے خالی ہوتے تھے کل تک تو بزم عیش میں
آج دل خالی کریں رو رو کے محفل کی طرح

شاعروں نے ایسا آنا جانا چھوڑا ای صغیر
خوف ہی جلسہ نہ اُٹھے فرش محفل کی طرح

مہران بہت تڑپا مجبور کا ملکہ نے جواب سخت دیئے جب تو اسنے پکار کے آواز دی ای ملکہ عالم آپ بھی یہ
اب تو مجھ سے بے ادبی ہو گی ملکہ نے گاتی باندھی جھولی سحر کی سنبھالی طاؤس زرین بال کو اُڑا دیا آپس میں
سحر چلنے لگا آگ برس رہی ہی دریائے آب سحر جوش مار رہے ہیں گرم مزاجی سے نخل جل جل کے
گر رہے ہیں ہزارہا طائر صحرائی مارے گئے زاغ و زغن خوف کے مارے بھاگ گئے ملکہ کے سحر سے
عندلیبان خوشنوا پیدا ہوتی ہیں زمزمہ سرائیاں کر رہی ہیں کئی مرتبہ مہران جھوم جھوم گیا ملکہ نے
ستارے چمکائے اس ملعون نے سورج پیدا کیا سب ستارے غائب ہو گئے آخر جب مہران
نے دیکھا کہ یہ معشوق سرکش میرے سحر کو نہیں مانتی بڑے زور و شور سے لڑ رہی ہی اسنے اپنی جھولی
سے ایک بیضۂ دندان فیل نکالا اُسکو ہتھیلی پر رکھکر ہوا پر پھینکا پکار کے آواز دی ای سرپوش سامری
اس معشوق سرکش کو لینا اسکے آواز دیتے ہی آسمان پر ایک دروازہ کھلا ہوا ایک برج چرخ مار کر ملکہ نجم
پر گرا سب نے دیکھا اُس برج میں یہ ماہ تابان بند ہو گئی غصے میں لشکر پر جا پڑا اسکے ساتھ والوں
نے بھی حملہ کیا کنیزیں خوب خوب لڑیں ہزاروں قتل ہوئیں جب اہالیان فوج نے دیکھا کہ مہران
نہیں رکتا جسطرف جھنجھلا کر سحر کرتا ہی ہزاروں بے گناہوں کے خون سے ہاتھ بھرتا ہی آخر میں سورج سحر
چمکایا آفتاب نے حدت دکھائی ہزاروں گرمی سے ہلاک ہوے ہزاروں شدت گرمی سے بیہوش ہو کے
گرے جب سب بیہوش ہو گئے بارگاہیں اس ملعون نے قبضے میں کیں خزانہ اٹھوا لیا قریب برج کے گیا
یا سامری کہکر دستک دی برج کا دروازہ کھلا سب نے دیکھا ملکہ نجم درخشان مبہوت بیٹھی ہیں زبان بند
دل دردمند خاموش دریائے حیرت کا جوش اس ملعون نے بڑھ کے ملکہ کو ایک قفس میں بند کیا جب یہ
لیکر ملکہ کو چلا دل میں بہت خوش ہی اور دوسرا باعث ملکہ کی گرفتاری کا یہ ہوا کہ لوح محفوظ اسنے اپنے گلے میں پہنی
تھی جب یہ کسی سحر کے رد کرنے میں عاجز ہوتا تھا لوح کو جھکا دیتا تھا اب قفس سامنے کیا ملکہ ایسی مبہوت ہیں
کہ خود قفس میں چلی گئیں اسقدر اسکو اپنے سحر پر ناز تھا کہ ملکہ کی زبان میں سوزن بھی نہ دیا قفس اُٹھا لیا چند
سردار جنگ کے لیے اُنکے اپنے ہمراہ لیے ہوے اپنی بارگاہ میں آیا تمام لشکر والے اسکے مالا مال ہو گئے خزانے
لوٹے قبضے میں کیے کنیزیں تو سب بھاگ کے نکل گئیں یہی خیال ہی کہ اگر ہم گرفتار ہونگے ہماری آبرو ریزی ہوگی
ساٹھ ہزار عورتیں صحرا میں جاکر پوشیدہ ہو رہیں اس خیال سے کہ دیکھیں انجام کیا ہو اگر خدا نخواستہ اسنے
ملکۂ عالم کو قتل کیا ہم لوگ کہیں چلے جائینگے اور اگر خدائے نادیدہ نے اپنا فضل شریک حال کیا اور کوئی صورت

زبانی کی پیدا ہو تو اپنے مالک کا ساتھ دینگے پھر طرح اپنی آپ بری بنتے ہر کار سے چند معزز کر دیے گئے کہ ہم کو سر
کی خبر دیجاوے کمیں اب یہ گذر رہی ہر مہران آفتاب سپہر نے اُسی وقت ایک عرضی بخدمت شاہان طلسم روانہ کی
مضمون یہ تھا کہ ای شہنشاہ ملکہ نجم درخشان برائے مقابلہ مسلمانان چلی تھیں راہ مین پسر طلسم کشا پر مائل
ہوئین وہ پسر حمزہ جسکے پاس لوح محفوظ تھی مین نے پسر حمزہ کو قید کر لیا فرزند عمرو امیہ بھی قید ہے ملکہ
نجم درخشان کو اسی جرم پر گرفتار کیا اب جو ارشاد ہو بجالاؤن نامہ دار نامہ لیکر روانہ ہوا سحر العجائب
تخت پر بیٹھا ہوا تھا نامہ دار نے آکر نامہ دیا نامہ جو پڑھا گیا سحر العجائب نے سر پیٹ لیا کہا یارو دیکھا زمانون
کا کیا اقبال ہے کس طرح کے ہمارے سردار جا کر انکے شریک ہوتے ہین نجم درخشان کیسی راسخ الاعتقاد
تھی نام پر خداوندون کے جان دیتی تھی مسلمانون کا بھی نام نہ لیتی تھی اب وہ پسر طلسم کشا پر مائل ہوئی
نامہ دار نے سب حال بیان کیا کہ حضور سمندر عیار نے بڑا کام کیا پسر طلسم کشا کو مع عیار گرفتار کرکے
لایا مہران نے اپنے عشق کا بھی حال لکھا تھا کہ ایک بات کا امیدوار ہون کہ میری شادی ساتھ نجم درخشان
کے ہو جائے سرکار کا غلام بڑا احسان ہوگا وعدہ کرتا ہون کہ طلسم کشا کو بھی قید کر لاؤنگا وہ عیار طرار میرے
پاس پھر کرتا تھا مین پکڑ لونگا ساربان زادے کی مشکین باندھ لاؤنگا سحر العجائب نے نامہ دار کو حکم دیا
کہ تم جا کر مہران سے کہنا کہ ای مصاحب ملکہ سامری و جمشید کے تاقف تمنے بڑا کار نمایان کیا ہم تمسے بہت
راضی ہوے تمھاری شادی بڑی دھوم سے ساتھ نجم درخشان کے کرینگے نجم درخشان کو تمھین کو
بخش دیا یہی زبانی نامہ دار کی ثابت ہوا اگر تم اسپر عاشق ہو کچھ تردد نہ کرنا ہم اس دھوم سے تمھاری
شادی کرینگے کہ شاہان جہان رشک کرین یہ جواب دیکر نامہ دار کو روانہ کیا یہان مہران ملکہ کو قفس
مین بند کرکے لایا سب کو ہٹا دیا ہاتھ باندھ کر سامنے کھڑا ہوا کہا ای ملکۂ عالم تیرے فراق مین مرتا ہون
کل ملک و مال کا آپکو اختیار ہے پسر حمزہ کو مین نے پکڑ لیا لوح محفوظ میرے گلے مین ہے اب کوئی ہو اب تو
سامری و جمشید بھی مجھسے مقابلہ نہین کر سکتے قیامتین برپا کرونگا طلسم کشا میرا کیا کر سکیگا میرا عیار سمندر
ساربان زادے کو پکڑ لائیگا واسطے سامری و جمشید کا مجکو قبول فرمائیے ملکہ نے سر جھکا لیا آنکھون سے آنسو
جاری ہوئے جب اسنے بہت کہا تو ملکہ نے رو کے جواب دیا کہ او مہران خبردار مجکو ہاتھ نہ لگانا مین اپنی
جان دیدونگی مگر تجکو قبول نہ کرونگی شہنشہ صاحبقرانی کا کیون نام لیتا ہے آنکھ کیا خطا مین جان دینے
آمادہ ہون قسم ہے خدائے نادیدہ کی اگر تونے مجھے ہاتھ لگایا یہ سمجھ لے کہ مجھے زندہ نہ پائیگا بہت پچھتائیگا
جب بہت منت کی اور ملکہ نے نہ مانا چند کنیزون کو بلایا قفس ملکہ کا انکے سپرد کیا کہا آج شب بھر تم سب
ملکہ کی حفاظت کرو صبح کو وہ سحر کرونگا کہ یہ خود مجھپر عاشق ہو جائے یہ کہکر سحر خانے مین داخل ہوا
چند دیگر مصروف سحر خوانی ہوا شب بھر مین اسنے سحر کامل تیار کر لیا صبح کو بڑے جوش و خروش مین آکر دربار
مین بیٹھا اپنے سحر کے نفاذ کرنے کو بڑا مغرور ہو کنیزون سے پکار کے کہا قفس ملکہ کا جلد میرے سامنے لاؤ کنیزین
کنیزین بارگاہ مین قفس لیکر حاضر ہوئین مہران نے کہا پسر طلسم کشا اور عیار کو بھی آگے میرے دربار مین حاضر
کرو ان دونون کو اس ظالم کے سامنے قتل کردون کہ وہ ناامید ہو کر عاشق تو میرا ہار اگیا اب کون میرا
چاہنے والا ہے جسپر اپنی جان فدا کرون جب تو مجھے قبول کریگی داروغہ زندان کو حکم دیا اور جا کے شہزادہ
بدیع الزمان اور امیہ بن عمرو کو مسلسل و مطوق سامنے مہران کے لایا اسنے دیکھتے ہی حکم دیا جلاد کو بلاؤ

جلاد طلب ہوے میدان خونی کی تیاری ہونے لگی ہنگامہ گرم ہی بدیع الزمان اور امیہ جب سامنے اسکے آئے اسکو منظور یہ ہی کہ ملکۂ عالم اپنی آنکھوں سے دیکھ لین کہ عاشق صادق میرا قتل ہوا اب کون میرا چاہنے والا ہی یقین ہی ضرور قبول کرے جلاد صاحب بیداد خنجر با تو مین شور و غل مچا رہے ہین ملکہ کا قفس سامنے رکھا ہوا ہی یہ ملعون جوش قہر و غضب مین کہتا جاتا ہی کیون ملکۂ عالم یہی تمھارا عاشق صادق ہی تمکو قفس مین قید دیکھتا ہی اور تمھاری رہائی کی تدبیر نہین کرتا اب مین اسکو تمھارے روبرو قتل کرتا ہون کہ تمھارے دل پر صدمہ پہنچے اب تو مجھکو قبول کرنا پڑیگا ملکہ بجم درخشان کی بیتابی و بیقراری بلک بلک کے دعائین مانگ رہی ہین ای کریم کارساز ای رب بے نیاز واسطے مجھکو اپنے عزت و جلال کا اس شیر بیشۂ جرات کو اس بلاے ناگہانی سے بچالے نجم حیدر کے واسطے یہ شاہزادہ بے گناہ قتل ہوتا ہی تو ہی اسکی جان کا حافظ و نگہبان ہی اگر تیری عنایت شریک حال ہو تو کیا بڑی بات ہی تیرا حکم کرامات ہی تو نے زمین و آسمان کس کیفیت سے بنائے ہین و انس کو پیدا کیا چاند و سورج کو کیا ضیا و شعاع عطا فرمائی بہشت و دوزخ کو بنایا تو عالم ہی تو بجھری کیا کیا چیز پیدا کین تو سبحو و حقیقی ہی

نظم

از دل ہر تیرہ باطن شعلۂ ایمان نمود — رو شن از انوار دین ہر کلبۂ احزان نمود
درعوض بخشش خدا با صاحب عصیان نمود — لطف فرمود و تسلی کرد و اطمینان نمود
خاک را از نور شرافت پایۂ افلاک داد — ذرہ را باوج خوبی مثل خور رخشان نمود
ہر زبان را کرد در او صاف خود رطب اللسان — خامہ را در شرح ذکر خود گہر افشان نمود
از کمال عطف آن چارہ گر بیچارگان — درد عصیان را بچون کرم درمان نمود
سربسر پیہم از تجود بندگی واحسرتا — کار نادانی سراپا بندۂ نادان نمود
خارج از انسانیہ شد در زمانہ آدمی — مثل حیوان وحشیانہ حرکت این انسان نمود
ناتوانان را عطا فرمود حق تاب و توان — جسم بیجان را بفضل خود عنایت جان نمود
دردو ای او صد نیان صاف طینت را پسند — عمدہ مضمون نے کہ ہندی درج این دیوان نمود

ملک الدہر کے ملکہ قفس مین دعائین کر رہی ہین ادہر شہزادہ بدیع الزمان اور مہران آفتاب پیکر سے سخت گفتگو ہو رہی ہی جب یہ کہتا ہی کہ او سپہر طلسم کشا تجکو ابھی قتل کرتا ہون میرے ہاتھ سے بچکر کہان جائیگا تو نے غضب کیا میری معشوقہ پر قبضہ کر لیا شتاب وہ مجھے بڑی بھولی ہی ایک تختی کے بھروسے پر مجھسے لڑے میرے سولہ سامری مارے یہ نہ سمجھے کہ انجام اسکا کیا ہوگا مین سبہا تون ہو قادر ود حاکم ہون ایک عیار ناچیز سے تجکو گرفتار کرا منگایا اب تجکو قتل کرونگا بدیع الزمان نے تیور پر بل ڈال فرمایا او بیہودہ کیون بیہودہ بکتا ہی زیادہ یاوہ گوئی بیکار ہی تو ہمارے قتل پر ہرگز قادر نہین ہی ہم اپنے پیدا کرنے والے کو قادر و توانا جانتے ہین وہی ہماری مدد کریگا یہ بلا غیب سے رد کریگا تو کیا قتل کر سکتا ہی مہران نے جو یہ گفتگو شہزادے کی سنی بہت جھلایا کہنے لگا دیکھ ابھی قتل کرتا ہون یہ باتین ہو رہی ہین کہ آسمان سے نوبت نقارے کی آواز آئی قضاے کار اتفاقات روزگار تقاضا بر از زمین کہ تخت زبرجدی پہ سوار سر پہ باز سفید سایہ فگن عیار پشت پر مگس پرانی کر رہا ہی عیار کی نگاہ پڑی کہا ای شہریار غضب ہوا دیکھیے وہ سامنے شہزادہ بدیع الزمان سلسل و طوق زیر تیغ بیٹھے ہین

نقابدار یہ معرکہ دیکھتے ہی بیقرار ہو گیا کہا یارو حقیقت میں اس زمانے میں فرزندان حمزہ بڑی آفت قیامت
میں ہیں طلسم نورافشان فتح ہو رہا ہے صاحبقران کو لوح طلسمی حاصل ہو چکی چند مرحلے فتح ہو چکے
تھے ہی طلسم میں مصروف ہیں خدا اس طلسم کے آگے مہلت دے ارے جلد مرکب لاؤ دیوزادون کی فوج
کو بٹھاؤ فوج دیوان طرف صحرا کے روانہ ہوئی بارہ ہزار جوان قریب آئے نقابدار پشت مرکب پر سوار ہوا
بارہ ہزار جوانون سے زمین پر اتر آیا نعرہ کیا منم نقابدار زرین پوش سحر کن برد بحر بارہ ہزار
جوانون نے تلوارین کھینچین عیار بھی خنجر زنی کرتا ہوا جس ساحر نے ارادہ کیا سحر کرون تیر گنجے میں رکھکر
مار دیا کسی کو حباب مار کے بیہوش کیا نقابدار زرین پوش شیرانہ نمکانہ لڑتا بھڑتا طرف مہران
کے جاتا ہے مہران نے کیسے کیسے سحر کیے مگر کوئی سحر تاثیر نہین کرتا جو سحر کیا نقابدار نے اسم اعظم پڑھکر
سحر دفع ہوا باز سفید نے اپنا سایہ سر پر نقابدار کے ڈالا یا اس ساحر پر سایہ کر دیا سحر اسکا باطل کر دیا
ساحر جل کر خاک ہوا نقابدار لڑتا ہوا قریب شہزادہ بدیع الزمان کے پہنچا آواز دی ای فرزند امیر
اُٹھیے لیکن خیال رہے کہ صاحبقران زمان کو سمجھیے اس حقیر سے مقابلہ کرین بازآ اے صاحبقرانی
بہ آسانی دیدین بدیع الزمان نے کچھ جواب نہ دیا جوش میں آکے ایک بکہ مارا سب قید ٹوٹ گئے
نعرہ شیرانہ کرکے اُٹھے مصروف جنگ ہوئے مگر جب کوئی ساحر سحر کرتا ہے تو پاؤن شہزادہ بدیع الزمان
کے زمین تھام لیتی ہے جب کوئی اُسے مارتا ہے تب یہ مجبور ہو جاتے ہیں نقابدار کے باز سفید نے جو ملکہ کو
قفس آہنی میں دیکھا بڑھکر اپنا عکس ڈالا قفس ٹوٹا ملکہ قفس سے نکلین زبان میں بھی طاقت آئی تڑپ کر
اٹھین مہران نے جو نجم درخشان کو تڑپتے ہوئے دیکھا گھبرا گیا قریب تھا کہ جوش عشق میں لڑکھڑا کے گرے
مگر سنبھلا کر نقابدار جھپٹ کے سامنے آیا للکار کے آواز دی او بیحیا مغرور کہان جاتا ہے اپنے سحر کے ملکہ کو
بیکار کیا نقابدار لڑتا ہوا سامنے اسکے آیا اسنے نقابدار پر سحر کیا نقابدار نے ہاتھ مارا کہ مہران
کے دو ٹکڑے ہوئے لشکر ملکہ نجم درخشان کا جو درہ کوہ میں پوشیدہ تھا اسکو جو ہرکارون نے خبر دی
کہ ملکہ عالم نے رہائی پائی ایک نقابدار نے آکے مدد کی ملکہ رہا ہو گئین لڑ رہی ہیں یہ سنتے ہی تمام لشکر آپڑا
فوج مہران کو گھیر لیا ایلیان فوج مہران گھبرا گئے کہ ایک طرف سے آواز آئی کشتی مراہم مین مہران
آفتاب سپہر ہو وسب کو معلوم ہوا کہ افسر مارا گیا سب بھاگنے لگے بعض نے چادر جلائی فریاد کرنے لگے ای
شہریار ہم آپکی اطاعت دل وجان سے قبول کرتے ہین بدیع الزمان نے تلوار روکی لوح محفوظ اُسکے
گلے سے اُتار لی آپ بسم اللہ کہکر پہنلی جب لوح محفوظ گلے مین آئی ہاتھ پاؤن مین طاقت زیادہ ہوئی شکر
معروف ہوا بدیع الزمان بیچ وفیروزی ملکہ نجم درخشان کو ساتھ لیے ہوئے چلے مگر ملکہ نجم درخشان
کو بڑا انتشار ہے کہ اب کیا ہوگا یقین ہے شاہان نورافشان کو ضرور خبر پہنچ گئی ہوگی یہ سمجھتی ہوئی طرف
بارگاہ کے جاتی ہین ابھی بارگاہ تک نہین پہنچنے پائین ہین کنیزین بارگاہ مین استادہ کر رہی کا مین باز ارین در
کہہ رہی ہین نجم درخشان جاتی ہین کہ بارگاہ مین داخل ہوئی بدیع الزمان ایلیان فوج کو تسکین
دے رہے ہین نقابدار بعد فتح اپنے لشکر کو علیحدہ کر کے ایک طرف کو روانہ ہو گیا یہان سب ایلیان
لشکر بن گئے پر مشغول رہتے ہین کہ صحرا سے گرد اُڑی سب نے دیکھا علمہاے سیاہ نمایان ہوئے صمصام
زرین پوش چلا کر جادوگرون سے آگے بڑھا صمصام نے آتے ہی دیکھا کہ صحرا میں لاشون کا انبار ہے

لوگوں سے پوچھا تو ہمراہیان مہران جو بھاگ کے چھپے تھے وہ آکے حاضر ہوے صمصام سے سب حال بیان کیا
کہ حضور مہران نے فاتحہ کر دیا تھا مگر مسلمانوں کی مدد غیب سے ہوئی ہے ایک لقا مدار زرین پوش
آکے پہونچا اُسنے سب کو رہا کیا پسر طلسم کشا کو لوح دلوا دی لڑائی فتح ہوئی مہران آفتاب سیر مارا گیا
ملکہ نجم درخشان نے بڑی بغاوت پر کمر باندھی ہے بادشاہ کی دشمن ہو گئی ہے صمصام نے کہا شاہان طلسم
نور افشان ہمہ دان ہمہ گیر دن وہیں سے سنتے تھے اُنکو معلوم ہوا کہ مہران مارا گیا حکم ہوا کہ جا کے پسر
حمزہ کو بردکو میں وہان سے لوح محفوظ لیتے آیا ہون ایک دن میں سارے لشکر کا خاتمہ کر دونگا میرے
ہاتھ سے نجم درخشان کی قضا ہے اب اُنکے قتل کی تدبیر ہوتی ہے لیکن صمصام زرین پوش اُترا حال
مہران سنکر بہت قلق ہوا بارگاہ میں بیٹھ کر صلاح کرنے لگا کہ یارو کیا تدبیر ہو ساتھ والے کہ رہے
ہین کہ اول تو ملکہ نجم درخشان ساحرہ زبر دست صاحب سحر جادو ہے اور پسر حمزہ کے پاس لوح محفوظ
موجود ہے کہ جسپر سحر تاثیر نہین کرتا ہے نہایت تدبیر سے مقابلہ کیجیے بدیع الزمان بارگاہ میں آ لیے
ملکہ بھی آکے مسند پر بیٹھین کہ ہرکارے دوڑے ہوے آئے عرض کی کہ صمصام زرین پوش براے
مقابلہ حضور آیا ہے بدیع الزمان نے کہا مین دیکھ چکا ہون سمجھا جائیگا یہ کہکر باہر آئے لشکر صمصام
کو دیکھنے لگے کہ صحرا سے گرد اُڑی دیکھا ایک پہلوان گینڈے پہ سوار ساٹھ ہزار سوار پشت پر نیزے
ہاتھ میں تلوارین لیے ہوے بڑھے آگے صمصام کے لشکر کے پاس اُترا جا کے صمصام سے ملاقات
کی کہا حضور میرا نام شعبدہ جنگ آزما ہے شاہان طلسم نے مجھکو حکم دیا کہ براے مقابلہ طلسم کشا جاؤ
ہرکارون نے مجھکو خبر دی کہ صمصام زرین پوش بمقابلہ پسر حمزہ دو کش ہے غلام اسوجہ سے حاضر
ہوا ہے کہ میں فیصلہ کرتا ہوا طلسم کشا کے مقابلے کر جاؤن پسر حمزہ کو گرفتار کرکے آپکے سپرد کرون پھر جا کر
طلسم کشا سے لڑون یہ سنکر صمصام خوش ہو گیا کہا اے شعبدہ جنگ آزما تمھارے آنے سے مجھکو بڑی
تقویت حاصل ہوئی شعبدہ جنگ آزما یہ باتین کرکے اپنے خیمے میں آیا بدیع الزمان کو بھی آنکے امید
نے خبر دی کہ ایک ساحر پر سوم یہ شعبدہ جنگ آزما آپکے مقابلے کے واسطے آیا ہے شہزادے نے
فرمایا کیا خوف ہے وہان شعبدہ جنگ آزما نے طبل جنگی بجوایا بدیع الزمان نے ہرکارون کی زبانی خبر
سنی انھون نے بھی طبل جنگی بجوایا نجم درخشان نے گھبرا کے کہا اے شہریار اب شاہان طلسم سے مقابلہ پڑا
ہے اسقدر فوجین آئینگی کہ ہمکو آپکو دم لینا مشکل ہو جائیگا بدیع الزمان نے کہا ملکہ ہمارا اللہ مددگار ہے کہ
جو سب سے قادر و توانا ہے ہم خود قصد رکھتے ہین کہ اُنکے قلعے پہ جا پہنچین یا وہ خود مقابلے مین ہمارے آئین
زہے بہتر ہے دونون لشکرون میں تیاریان ہونے لگین بدیع الزمان نے غیر ساحرون کا لشکر علیحدہ
کر لیا فرمایا اے ملکہ عالم یہ خیال رکھیے گا کہ شاید شعبدہ جنگ آزما سوا اسکے کہ میں پہلوان ہون اور
مجھسے مقابلہ ہو سکے کوئی ساحر سحر کرنے نہ پائے اور اُسکے سحر کا بھی دھیان رکھنا اُسکے ساتھ ساٹھ ہزار جوان ہین
اور میرے ہمراہ بیس ہزار غیر ساحر ہین یہ کہکر آگے بڑھکر لشکر کو اُتارا صمصام نے شعبدے کے بعد یہ بات ہی
کر تو ہے جنگ آغاز کرتی ہے مین سمجھ لونگا مین ایک سحر نایاب تیار کرتا ہون ملکہ نجم درخشان نے ہر چند کہا
اے شہریار سب لشکر کا ایک مقام پر رہنا مناسب ہے مگر بدیع الزمان نے قبول نہ فرمایا لشکر آگے بڑھکے
اُتارا شعبدہ جنگ آزما جب اپنی بارگاہ میں آکے بیٹھا اپنے مشیرون سے پوچھنے لگا کہ پسر حمزہ کے ہاتھ سے

کرن کرن پہلوان زیر ہوے وزیرون نے تشہیر وانہ جابجا نے ذکر کیے اور یہ بھی ذکر کیا کہ اس جوان کے
ہاتھ سے طلسم کلید فتح ہوا انکی پہلوانون نے جاسوس دو کا ذکر نام طلسم کلید نہ جانے دین پسر حمزہ نے اُن سب کو
زیر کیا بعض کو قتل کیا ان سب آفتون کو جھیل سکے تب طلسم کلید ہو پہنچے پھر تو اس طلسم کو بڑے زور و شور سے
فتح کیا جابجا مقابلہ ہاے عظیم پڑے مگر کوئی کچھ نہ کرسکا طلسم کلید کے بڑے بڑے نگہبان تھے لوح محفوظ اس
جوان کے قبضے مین آئی یہ سنکر شعبدہ جنگ آزما کو سناٹا آگیا کہا صاحبو بڑے ستم کی بات ہے شہنشاہ نے
سیہے نام نامہ لکھا ہین کہ فوج کرکے چلا آیا یہ نہ ذہن مین آیا کہ مجھسے جو زیادہ شہزور پہلوان تھے وہ تو
ہاتھ سے پسر حمزہ کے قتل ہو گئے مین بیچارہ سر میدان کیا کرونگا میان صمصام صاحب طرار چالاکے ہین
کہین سحر نایاب تیار کر رہا ہون پسر طلسم کشا کے پاس لوح محفوظ موجود ہے کوئی سحر تاثیر نہ کریگا صاحبو میرا ارادہ ہے
کہ پسر طلسم کشا پہ شبخون مارون سب نے کہا حضور بہت مناسب ہوگا اُسی وقت اسنے اپنی فوج کو حکم دیا کہ
کل فوج تیار رہے بعد بارہ بجے کے ہم لشکر دشمن پہ شبخون لیکر جائینگے سب اہالیان فوج تیار ہوگئے جب دلف
لیلاے شب کمر سے گذری گیسوے مشکین آراستہ ہوے زلف کی اندھیری ہو کا وقت آگیا شعبدہ
اپنے مقام سے اُٹھا گینڈے پر سوار ہوا اسی ہزار فوج کے چار غول بنا طرف لشکر بدیع الزمان
کے چلا اور صمصام سے کہلا بھیجا کہ مین تو شبخون لے کر پسر طلسم کشا کے لشکر پر جاتا ہون اگر شاہی لشکر
قصد کرین تو انسے آپ سمجھ لیجیے گا صمصام نے بھی ہرکارے مقرر کردیے کہ اگر شاید ملکہ نجم درخشان سحر کرین
تو مجھکو اُسی وقت خبر دینا فوجہ سنو ایک جملا ورستسلت گوش گذار کرتا ہے کہ جب شہزادہ بدیع الزمان زخمی ہو کے
لشکر سے نکلے تھے تو انکا سردار قارن بلند کمان بھی انکی تلاش مین نکلا تھا وہ بھی یہان آکے پہونچا تو وہ
آجکی شب لشکر مین طلایہ پھر رہا ہے کہ اسنے دیکھا صحرا مین روشنی ظاہر ہوئی گینڈا بڑھا کے آواز دی اسطرف
کون آتا ہے شعبدہ نے نعرہ کیا کہ منم شعبدہ جنگ آزما باشندہ ای مسلمانان اب میرے ہاتھ سے کیونکر
بچ کے جاؤ گے سو پہلوانون نے قارن پر حملہ کیا قارن زخمون مین چور چور ہوا ساتھ والے بھاگ گئے
ادھر سے فضل بھی آگیا پھر رخون آشام اپنی بارگاہ سے نکلا اسنے دیکھا قارن کو لوگ زخمداری مین لیے
جاتے ہین بڑھکر پوچھا کیا معرکہ ہے لوگون نے کہا شعبدہ جنگ آزما پہلوان شبخون آیا ہے فضل بڑھا اسنے
چاہا کہ اپنے آقا کو خبر کردون بڑھکر لڑنے لگی [illegible] دو سو پہلوان بھی ٹوٹ پڑے فضل بھی زخمون مین
چور چور ہوا ملازم اسکو بھی لیکر مشکل بچا کے [illegible] ہے کہ اسنے دیکھا لشکر
مین ہنگامہ ہی جبت گرا آیا دیکھا فضل و قارن زخمون مین چور چور ملازم جاتے ہین دونون کو لیے لشکر
جاتا ہین مگر فوج کفار نے چہار طرف سے گھیر لیا ہے نکلنے نہین دیتے امیہ سمجھا کہ جا کے شہزادے کو خبر کردون
بدیع الزمان اُٹھ کے بیٹھے ہین کہ امیہ نے آکے سب خبر عرض کی کہا حضور شعبدہ شبخون لیکر آگیا ہے
فضل و قارن انتہا کے زخمی ہوے ہین بدیع الزمان خبر سنتے ہی گلگون باختری پر سوار ہوے
بڑھ کے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ ہے بدیع الزمان [illegible] صنف

نہال گلستان صاحبقران
زتیغم شود در صف کافران
فراری شدہ آن کافر پر دغن

بدیع الزمانم یل شیر دل
ہمہ ساحران الامان الامان
علم تیغ در با خبر شد سجنگ

منم قاتل کافران جہان
کہ سہراب و رستم زتیغم خجل
زگنجاب نسبتہ چہ جنگ آزما
لقا گشتہ حیران چو آئینہ دنگ

| دل صف شکن نامور پہلوان | بدیع الزمان ابن صاحبقران | نعرہ کرکے تلوار کھینچی شعبدہ |
|---|---|---|

کئی سو پہلوانون کو لیے پھر رہا ہے طلسمین جیحون کی کامشا پھرتا ہے بڑھکے اسنے طالب حیدر بدیع الزمان کالی اپنے نزدیک یہ ذہن مین سمجھا کہ پسر حمزہ دب جائیگا بارگاہ گری اور کئی سو نگہبان و بدیع الزمان نکل پڑے تھے نعرہ شیر کی صدا اٹھی اسنے دیکھا شیر بیشۂ صاحبقرانی صفون کو درہم و برہم کرتے ہوئے آتے ہین جرات سے بدیع الزمان کی فوج کے پاؤن بہکے ہین یا تو سب بھاگے جاتے تھے یا صدلے بدیع الزمان سنکر تھم گئے مگر فوج شہزادے کی سب کم ہے شعبدہ کے اسی ہزار جوانون نے چار جانب سے گھیرا تلوار چل رہی ہے لاشون کے انبار کردیے شعبدہ نے ساتھ والون سے کہا پسر حمزہ کو گھیر لو چار جانب سے پہلوانون نے گھیرا ایک نے سامنے سے روکا دوسرے نے پشت پر سے آکے ہاتھ تلوار کا مارا شہزادہ زخمی ہوا سر سے خون بہ رہا ہے لیکن خون کے جسم پر بہے ہوئے شاہزادے نے اس عالم مین بھی کئی سو آدمی مارے جب ہنگامہ گیر و دار بلند ہوا کنیزون نے یہ خبر ملکہ بحر درخشان کو پہنچائی ملکہ بحر درخشان بصد شوکت و شان اپنے مقام سے اٹھین گھبرائے کہا ہم تو پہلے ہی کہتے تھے یہ سب سحر ہین بچکر نکو رمز در کرنیگے آخر تاب ہوا کہ شبخون مارا مین اپنے دل کے حالات کس سے کہون بدبخت سے کہنے کو نہ مانا مین نے کہا تھا کہ جہان ہے اپنا لشکر علحدہ نہ لیجائیے مگر میری بات کی کچھ ساعت نہ کی آخر یہ انجام ہوا اب دشمنون کی جان پہنچا نگی سب بھی کر جو نکل جاؤن اور کیا کرون **نظم**

آخر اس بات پر آتا ہی تبسم مجھکو
آئے عیسیٰ بھی تو فرماتے رہے قُم مجھکو
کیا ہنسی ہے دہن یار کا اب گم رہنا
رات بھر آئی ہے آواز تکلم مجھکو
لخت دل منتظر بار کرن آیا سوی چشم
دیکھتا تھا مین فلک کو مہ و انجم مجھکو
مستعد نیش زنی پر رگ جان ہجر مین ہے
ظلم کے ڈھنگ اسے آتے نہین تظلم مجھکو
بیخودی کی سی جو شب وصل کی ہو دونون طرف
ہو گئی موت کی ہچکی کی صدا قُم مجھکو
غم نصیبون مین محبت کی خوشی کا کیا کام
اشک شوریدہ طاہر ہو ترحم مجھکو
کوکب بخت سیہ کی یہ اشارے تھے کہ ہائے
ٹھہر نے جاتے ہین انداز تکلم مجھکو

دہن انگشت نما تاب تکلم مجھکو
دل کو تعویذ دو وقتل کرو تم مجھکو
کچھ نشان دیتے ہین آثار تبسم مجھکو
یارب آباد رہین زیر فلک مے پرست
دے رہا ہے خبر اشکون کا تلاطم مجھکو
کاشا علق کا آسان نہین لیکن مشکل
سانس گنتی ہی کرنے رہو گے تم مجھکو
سب کی آنکھون کی مین پتلی ہون بت کافر
بدگمانی انھین ہوتی ہے زعم مجھکو
دامن دشت جنون ہے مجھے بڑھنے دو نہ
کہین ہنسنے تو نہ آیا ہو تبسم مجھکو
ڈھنگ سیکھتے ہین ہر کام ترے کوچے مین
آنکہ شب بھر جو دکھاتی ہے انجم مجھکو
خواہش دل ہے کہ گھر آؤ نہین جائے جلال

اپنے کوچے سے اٹھانے لگے لیلیٰ کی قسم
حال دشمن پہ بھی آتا ہے ترحم مجھکو
دل کو سمجھاتی تھی کچھ یاد تری چتون
لاکے بٹھانے مین کاڈالا ہے تو غم مجھکو
اک تماشا گہ یاس ہوگئی ہستی بھر
قطع کرلی ادھر امید تو تم مجھکو
عشق شعف بھی ہے ایسا کہ بتا نا ہے آسان
ہو گئے نہین اسو جب سے مردم مجھکو
کوئی آیا تھا دم نزع کہین جی اٹھا
زہت قیس پہ کرتا ہے تبسم مجھکو
دل سر شلہ لیلیٰ مین کہ مری جلے سو
غیر کے نقش قدم ہوگئے گم مجھکو
لاکھ احسان تیری بزم مین خاموشی کے
عقل کہتی ہے دہان اپنے کرو گم مجھکو

آخر رنج و ملال سے یہ اشعار ملکہ نے پڑھے کنیزون نے کہا واری آپ نہ گھبرائین ہم ابھی خبر لاتے ہین کنیزین دوڑین اسوقت یہ کیفیت کہ شہزادہ بدیع الزمان مجمع مین پہلوانون کے گھرے ہوئے زخم کاری کھائے ہوئے کنیزون نے جا کر عرض کی ای ملکۂ عالم غضب ہوا شاہزادہ انتہا کا زخمی ہو رہا ہے چارون طرف سے کافرون نے

صاحبقران رک جانے میں طائر کی آواز میں تاثیر ہے جب کئی مرتبہ امیر نے قصد کیا اور طائر نے یہی
آواز دی صاحبقران ایک گوشے میں بیٹھے دیکھ رہے ہیں کہ ملکہ صبیح بادلہ پوش سامنے تخت زرنگار
پر جلوہ فرما ہیں فرمایا میرے سامنے ملک اخضر کو لاؤ امیر نے دیکھا کہ چند کنیزیں ملک اخضر کو لیے
ہوئے آئیں اخضر نے آگے پایۂ تخت کو بوسہ دیا ملکہ نے فرمایا بی زنار کہاں ہیں جرم عشق طلسم کشا
میں بہت دن رات انھیں کا دم بھرتی ہیں اخضر نے کہا ابھی حاضر کرتا ہوں امیر نے دیکھا زنار آئیں
مودب کھڑی ہو گئیں جب ملکہ نے نظر اٹھائی سلام کر کے ملکہ کی کنیزوں میں شریک ہو گئیں پھر ملکہ نے
فرمایا کہ بی آفتاب شعلہ مزاج کدھر ہیں ملک اخضر نے کہا حاضر ہوتی ہیں صاحبقران نے دیکھا سامنے
سے آفتاب طالع ہوئیں بعد ادب ملکہ کو انھوں نے بھی سلام کیا کنیزوں میں ملکہ کھڑی ہو گئیں پھر
امیر نے دیکھا فیروزہ فیروزہ پوش آئیں یہ بھی تسلیم کر کے زمرۂ کنیزان میں شامل ہوئیں اب ملکہ
صبیح بادلہ پوش نے فرمایا سب موجود ہیں بی خورشید برق وش کو بلاؤ انھوں نے کیوں دیر لگائی
ہے امیر نے دیکھا سامنے سے بی خورشید برق وش تاج زمردیں سر پر نمودار آکے ہو بیٹھیں واسطے تسلیم
کے جھکیں ملکہ صبیح نے فرمایا کیوں بی خورشید اب تو بڑا گھمنڈ ہو گیا ہے دست بستہ عرض کی کیا مجال ہے
کنیز کی کہ آپ کے سامنے گھمنڈ کرے میں حضور کی دعاگو ہوں ملکہ خورشید کو کرسی بیٹھنے کو دی ملکہ نے فرمایا
کاہن طلسمی کہاں ہے اسے جلد بلاؤ صاحبقران نے دیکھا سیارہ ستارہ شناس آیا ملکہ نے
فرمایا کیوں اے کاہن طلسم بی سلمائے گوہر پوش و لیلائے عنبرین مو کہاں ہیں دونوں صاحبوں کو
جلد لاؤ کاہن نے عرض کی میں ابھی حاضر کرتا ہوں لیکن حضور وہ تو قید ہیں ملکہ نے فرمایا واسطے چند ساعت
کے لاؤ پھر چلی جائینگی صاحبقران نے دیکھا کہ ملکہ سلمائے گوہر پوش میلے کپڑے پہنے ہوئے بال سر کے
پریشان مگر حسن آفتاب عالمتاب لیلائے عنبرین مو پہلو میں کہتی ہوئی کہ واری جلدی چلیے حضور نے
بلایا ہے ایسا نہ ہو کہ عرصہ ہو جائے ملکہ سلمائے گوہر پوش سامنے آئیں واسطے تسلیم کے خم ہوئیں ملکہ
صبیح بادلہ پوش نے کہا کیوں صاحب تم کس وجہ سے قید ہو گئیں سلما نے عرض کی میں جرم عشق طلسم کشا
میں قید ہوں ملکہ نے فرمایا اب تم اس محبت سے ہاتھ اٹھاؤ تم سب صاحبوں نے خبر سنی کہ طلسم کشا کو
ہماری جانب توجہ ہوئی اور ہم کو منظور ہے کہ جبتک اقرار نامہ کامل نہ لیں کہ سب معشوقیں انکی ہمارے
زیر حکم رہیں اگر طلسم کشا نے یہ اقرار نامہ لکھ دیا تو خیر کیا مضائقہ ہے کلام ہو گا میں بھی انکو قبول کر لونگی آپ
سب صاحبوں میں سے اگر کسی کو انکار ہو تو ابھی مجھ سے کہدیں خورشید برق وش و سلمائے گوہر پوش و
لیلائے عنبرین مو و فیروزہ فیروزہ پوش و ناہید و آفتاب و زنار نے متفق اللفظ عرض کی حضور نے
بہت مناسب تجویز فرمایا ہم سب زیر حکم شہنشاہی رہنا منظور ہے ملکہ سلما کو بھی کرسی ملی لیلا
کھڑی رہی دست بستہ ملکہ سلما نے عرض کی بعد مدت رہائی کنیز کیا حکم ہوتا ہے ملکہ نے فرمایا کیوں گھبرائی ہو
اب رہا ہو جاؤ گی اے سیارہ ستارہ شناس طلسم کشا صاحب کو بلاؤ سیارہ نے آواز دی اے شہریار آپ
کیوں چھپے ہوئے بیٹھے ہیں آپکو ملکہ عالم یاد فرماتی ہیں صاحبقران اپنے مقام سے اٹھے اس قصر
شیشہ میں آئے عرصے تک کھڑے رہے ملکہ صبیح بادلہ پوش منہ پھیرے ہوئے مسکرایا کیں بعد تھوڑی دیر کے
فرمایا انسے کہو کہ بیٹھ جائیں صاحبقران ایک دنگل زریں پر بیٹھے سیارہ ستارہ شناس نے عرض کی

حضور نے سماعت فرمایا جو کچھ ملکۂ عالم نے ارشاد فرمایا امیر نے کہا مجھکو بدل و جان منظور ہی سیارہ نے
قلم دوات کاغذ پیش کیا کہ اقرارنامہ تحریر فرمائیے صاحبقران نے بقاعدہ عرب تحریر فرمایا کہ جسے
بدل و جان قبول کیا جو کچھ ملکہ صلح بالرکش فرمائینگی بدل و جان قبول ہی کل مقدمات مین ملکہ کو اختیار ہی
ہم کسی بات مین کبھی دخل نہ دینگے امیر نے وہ اقرارنامہ پیش کیا ملکہ نے مسکرا کے فرمایا کیون اسی سیاہ
اقرارنامہ بدون گواہی کے جائز نہین گواہون کو بھی لاؤ صاحبقران نے دیکھا بہرام و عبدالجبار حلبی
و عبدالقہار حلبی و خواجہ عمرو سب چلے آتے ہین اور جسقدر جادوگر لشکر مین صاحبقران کے تھے سب
دست بستہ حاضر ہوئے ہر ایک کا یہی قول ہی کہ ہم اس سرکار کے نمک خوار ہین امیر نے خواجہ کی گواہی لکھی
بہرام و عبدالجبار وغیرہ نے اپنی اپنی گواہیان تحریر کین امیر نے اس کاغذ کو مرتب کرکے سامنے ملکہ
کے پیش کیا ملکہ نے فرمایا ایک نقل اسکی آپ اپنے پاس رکھین اور ایک مجکو دین امیر نے فوراً اسکی نقل بھی
دوسرے کاغذ پر کر لی ایک قطعہ اپنے پاس رکھا ایک ملکہ کو دیا اور جوش محبت مین اپنے مقام سے اٹھے
چاہا قریب تخت کے جاکے بیٹھون کہ اتنے مین تخت نے کہا دیکھیئے دیوار بھترانی ہی صاحبقران نے بڑھ کے دیوار
کو روکا دیکھتے ہین جو زور کیا آنکھ بند ہوگئی اب جو آنکھ کھلی دیکھا مین دنگل یاقوتی پر سامنے تخت
حکیم اشرف الحکمت کے بیٹھا ہون تمام دربار جو ہر نازنینان مہ جبین و مہ جبینان مہر تمکین
واسطے رقص کے حاضر ہین سازندے ساز ملا رہے ہین ایک نازنین بعد سوز و گداز یہ غزل
عاشقانہ گا رہی ہی

نظم

لغزش اس وادی مین پائے خضر کو ہر گام ہی — آتش یا میرا شراب بیخودی کا جام ہی
رتبہ میری خانہ ویرانی کا ایسا ہی بلند — آسمان کہتے ہین جسکو میرے گھر کا بام ہی
ہوگئی صبح شب وصل اُٹھکے جاتے ہی کسیکا — آفتاب اپنی نظر مین اک چراغ شام ہی
آگے وحشت شہر سے تھی اب ہی دنیا سے گریز — تھا وہ آغاز جنون عشق یہ انجام ہی
جان بلب ہون پر نہین صحبت کی تجکو آرزو — کیا مرض ہی عشق جسکے درد سے آرام ہی
کعبہ مردان کعبۂ مقصود کو سمجھے ہین ہم — عشق مین جسکو حرم وہ کعبۂ احرام ہی
روز تیرا خط بنا کر قتل کرتا ہے ہمین — کیا ہماری جان کو جلاد یہ حجام ہی
دیکھنا جالی کی ٹوپی مین رکھے ہین اُسنے پھول — بلبلون کے دام تھے اب یہ گلون کا دام ہی
دیکھتا ہی جب نہ تب ترچھی نگاہون سے ہمین — چشم قاتل ہر کرکری تیغ یہ بادام ہی
عجب مین ناکام اُس سے کہتا ہون کہ ہی جانِ من — جسکے کہتا ہی ضرور واسد مجھے کچھ کام ہی
کوچہ دلدار مین کہتے ہین مجھکو دیکھکر — ہی یہی آتش زبان ناسخ اسی کا نام ہی

اور سب گانیکی دعائین دے رہی ہین کہ خداوند وہ دن کرے کہ طلسم کشائی کے ساتھ آپ اڑتے پھرتے تابہ
قلعہ طلسمی پہنچین ہم سبھون کی مرادین بر آئین وہ دونون بادشاہ کڑے جابر و قاہر ہین امیر سناٹے
مین ہین کہ الٰہی مین کس مقام پر تھا اور اب کہان آگیا اب امیر ہوشیار ہو کے دنگل پر بیٹھے مگر سر نگون
تصویر خیالی اُس جلسے کی آنکھون کے سامنے پھر رہی ہی کہ ہرکارے دوڑے ہوئے آئے بعد دعا و
ثنا کے عرض کی کہ ای شہریار ضحاک ماردوش جادو تین لاکھ ساحرون کی فوج سے آکر پہنچا پڑا سامنے

زبردست ہو صاحبقران نے فرمایا آیا ہو تو آنے دو مصرع دشمن اگر قویست نگہبان قوی تر است
دوسرے ہرکارے نے آکے خبر دی کہ ای شہریار ضحاک نے لشکر تیار کیا ہے طرف باغ ملکہ صبیح کے
جاتا ہے اب تو صاحبقران تیغہ پکڑ کے اٹھے باہر تشریف لائے دیکھا حقیقت مین ضحاک ماردوش جادو
تین لاکھ فوج سے طرف باغ ملکہ صبیح کے جاتا ہے یہ دیکھتے ہی صاحبقران نے یمین سے نعرہ کیا یا شیدای
گلعذاران پیچیادا ای نابکاران پژدہ غاسنم زلزلہ قاف ثانی سلیمان ایسے یاد مین ملکہ صبیح کے صاحبقران پہنچے
ہین کر لشکر اتنا بڑا [illegible] دیا ساحرون پر تلوار کھینچ کے لڑنے لگے لوح نہ دیکھی ساحرون نے حملہ کیا امیر نے دیکھا
ایک طرف سے برق جبلی ملکہ خورشید برق وش وملک اخضر وغیرہ آکے پہونچے جا بسرداران نامی
و پہلوانان گرامی آکے گرے ایک طرف سے نعرہ خواجہ عمرو کا ہوا ایک طرف سے گرد عظیم بلند
ہوئی کل لشکر ساحران وغیرہ ساحران امیر کا آگیا علمہائے سرخ و سفید سے بھرے ہوئے کھلے ہوئے سب
ملازم آتے ہین ہر سمت یہی ہنگامہ ہے کہ طلسم کشا کو بچاؤ بہرام نے جو اپنے آقا کو گھرے ہوئے دیکھا
تلوار کھینچ کے جا پڑا ملکہ خورشید بھی چمک چمک کے لڑنے لگین ان ساحران نامی نے جو جم کے سحر کیے
ہوے کے پرے الٹ دیے حکیم صاحب نے بڑھ کے گھوڑا قریب صاحبقران کے پہونچایا امیر پشت
مرکب پر سوار ہوے خواجہ عمرو ایک طرف حقہ ہائے آتشبازی مار رہے ہین امیر لڑتے بھڑتے قریب
ضحاک ماردوش پہونچے ضحاک بنٹ کے امیر پر برس پڑا امیر نے لوح کو سامنے کیا کسی سحر
نے تاثیر نہ کی الجھا دے سے ہاتھ نکال کے ہاتھ تلوار کا مارا کہ ضحاک کے دو ٹکڑے ہوے ضحاک
کا مرنا کہ ایک دنیا تنا ہوا اتمام سحر اکھڑ گیا نخل سحر جلنے لگے دو گھڑی کامل تاریکی رہی بعد دو گھڑی کے آواز آئی
کشتی مرا نام من ضحاک ماردوش جادو بود اب جو روشنی ہوئی تو دیکھا امیر نے سب ساحر لڑنے والے
بھاگ گئے تو وہ باغ ہے نہ وہ سبزہ وہ حکیم صاحب ہین اپنے لشکر مین اپنے کو پایا ملکہ خورشید و
ملکہ زنار و ملک اخضر وغیرہ نے آکے صاحبقران کو گھیرا عمرو نے دیکھا کہ صاحبقران متحیر ہو رہے
ہین پوچھا ای شہریار خیر تو ہے امیر نے وہ اقرار نامہ دکھایا عمرو نے کہا حمزہ ہم سب اس حال سے
مطلق آگاہ نہین ہین یہ کاغذ سراسر جعلی ہے اخضر وغیرہ بھی اس کاغذ کو دیکھکر حیران ہوے خورشید برق وش
نے کہا ای شہریار آپ طلسم کشا جوان یکتا ہین حکیم کو اپنی دختر کا مرتبہ بڑھانا منظور تھا آپسے یہ کاغذ لکھوا لیا
اب کنیز کی حقیقت کا خیال رہے اگر حضور التفات نکریگے تو یہ سب لوگ ہمارے والد کے ماتحت رہے مگر
ملازمان خاص تھے ہر چند کہ مرتبہ حکیم سب سے اعلےٰ ہے لیکن دختر شاہ اسکی مطیع رہے یہ کب زیبا ہے
اور آپکو یہ بات کیونکر گوارا ہوگی امیر نے فرمایا ای ملکہ خورشید مین سب صاحبون کے مرتبے خوب
پہچانتا ہون مگر وہ عمل ایسا ہی تھا کہ مجھکو کچھ بن نہ پڑا آپ لوگ مطمئن رہین مگر حالت یہ ہے کہ امیر ہر
بات مین آہ کرتے ہین صاحبقران نے خواجہ عمرو کا ہاتھ تھام لیا بارگاہ مین تشریف لائے رنگ
رو متغیر عمرو نے کہا آقا مین آپکو بہت متردد پاتا ہون امیر نے کہا میرے اقربا نون مین رشتہ پہنچا ہے دل کی عجب
کیفیت ہے اصل مین اسوقت میری عجب حالت ہے نظم

| | |
|---|---|
| جگر مین درد کو کیا چین آئے دل مین کیا ٹھہرے | خم دو دن کی لیتا ہو تو کیونکر ایک جا ٹھہرے |
| ہمارے آگے دل ہم دل کے آگے بیوفا ٹھہرے | اب انکے روبرو دیکھتے ہین جو کچھ فیصلہ ٹھہرے |

تمھاری چال کی شوخی نے پہلے ہوش کھو دئے تھے
تمیز اکثر نہین ہوتی جگر مین داغ فرقت مین
کسی کی آہ جگر دوز ہی ہے چرخ ظالم کو
کوئی کہتا ہے کلمہ پڑھ کوئی کہتا ہے سجدہ کر
دل مشتاق بہتر ہے تمھاری آرزو تنہا
قسم ای آنکھ دیتا ہون اسکی چشم فتان کی
پتا لگتا نہین اب تو ترنگی انجمن مین بھی
نگاہ یار کو دیتی ہے گردش وصل مین شوخی
لحد کی بھی جگہ ٹھہرے نہ ٹھہرے کوے جانان مین
ملو تم وصل مین مہندی تجھے دو شغل حنا لی
نہ دیکھے اس ادا کو جس سے عاشق نیم جان ہو جائے
وہان سے پھر کے آنا اور یون منھ پھیر کر جانا
کسی کے چھیڑتے ہی تمھارا زبان ہمرو سے تن اپنا
وہی خنجر ہے تیرا جو نہ ٹھہرے حلق بسمل پر
گل و بلبل مین باہم ہوتی ہین کچھ راز کی باتین
اتش کچھ تیرے پیکانون سے کچھ نیچا نون نے
برنگ برق ہین کچھ اختیار یار مین ہم بھی
خیال غیر نے کچھ غیر ہی رکھا حلال انکو

اب اس حیرت مین ہون کیونکر زمین پر نقش پا ٹھہرے
یہ کیفرنگی ہی پھر دیکھا تو کچھ دونون جدا ٹھہرے
بگڑنے کا تو جب ٹھہرے قدم جب کچھ ہوا ٹھہرے
پھیر ان بتون کے نامہ پر ٹھہرے خدا ٹھہرے
تڑپتے ہین سبھی اک درد کس کسکی دوا ٹھہرے
ٹھہر جانا اگر محشر مین اس سے سامنا ٹھہرے
مروت حضرت دل پر کی مہر و وفا ٹھہرے
سلام اک ہم کرین جھک کر کھلا اتنی حیا ٹھہرے
تڑپ کر زیست گذری دیکھیے مردے کی کیا ٹھہرے
اٹھے جب رنگ میرا کسطرح رنگ حنا ٹھہرے
شو آئے بزم قاتل مین ابھی باہر قضا ٹھہرے
ہمین کچھ پوچھنا ہے قاصد نا آشنا ٹھہرے
مجسم آرزو ٹھہرے سراسر التجا ٹھہرے
وہی میرا گلا ہے زیر خنجر جو گلا ٹھہرے
مناسب ہے کہین دم بھر رنگ جا کر صبا ٹھہرے
جو ناوک دلربا ٹھہرے تو دل آہن ربا ٹھہرے
جہان تڑپا دو یا تڑپے جہان ٹھہرا لیا ٹھہرے
کہ ہم وہ ملکے چھٹے بار ہا لیکن جدا ٹھہرے

عمرو نے دیکھا حقیقت مین صاحبقران کو اسقدر جوش وخروش ہے کہ ضبط ہونا مشکل ہوگا بہت بیتاب و مضطر ہین امیر نے فرمایا کہ خواجہ ایک بڑی خرابی در پیش ہے کہ حکیم اشرف الحکمت صاحب عجائب وغرائب ہین وہ وہ مقامات دکھلائے کہ جو کہین نگاہ سے نہین گذرے تھے وہ عجائب وغرائب دیکھے کہ حیران ہو رہا ہون کیونکر وہانتک پہونچونگا ملک اخضر وغیرہ بھی کہ رہے ہین کہ واقعی صاحبقران بہت پریشان ہین خواجہ نے کہا آقا آپ پریشان نہون غلام ابھی فکر مین جاتا ہے اور تلاش کرکے مفصل خبر لاتا ہے صاحبقران سے عمرو باتین کر رہے تھے امیر گھبرائے بیرون بارگاہ آئے خواجہ بھی ہمراہ آئے کہ ایک لکۂ ابر سیاہ آسمان پر اٹھا سب اسی جانب دیکھنے لگے اخضر وغیرہ بھی جو آئے مگر امیر نے دیکھا کہ اس ابر کے دیکھنے سے چہرہ ملکہ خورشید برق وش کا سفید ہوگیا قریب امیر کے آکے فرمایا ای شہریار غضب ہوگیا علامت سے معلوم ہوتا ہے کہ سلطان کرگدن سوار آتا ہے یہ ساحر نہایت زبردست ہے ہمارے والد نامدار کے زمانے مین کل انتظام سلطنت اسی کے سپرد تھا سحر العجائب و مصر الغرائب نے اسے اپنا نائب قرار دیا ہے اسکے ہاتھ سے جانبری بہت دشوار ہے یہ ذکر تھا کہ وہ ابر سیاہ شق ہوا سب نے دیکھا ایک ساحر کریہ منظر خوک پیکر تاج سر پر رکھے ہوئے بہ کبر و نخوت اپنے کو بھولا ہوا مثل گل خودرو پھولا ہوا پشت پر سات لاکھ ساحران غدار کا لشکر بڑے کروفر سے آگے آگے اترا بارگاہ مین

لڑکی ہو گئیں ملکہ آفتاب شعلہ مزاج قریب ملکہ خورشید برق وش کے آئیں آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے
کہنے لگیں ملکہ اب بڑا غضب ہوا اگر سحر العجائب و مصر الغرائب خود آتے تو یہ آفت برپا ہوتی جو جو
ساحر ہزار دو ہزار ان طلسم میں سب گھبرا رہے ہیں خورشید برق وش نے کہا صاحبو کچھ گھبرانے کا مقام نہیں
ہم لڑینگے مر بھڑینگے جان دیدینگے ہم تم چالیس افسر ہیں مرنا ہر نوع ہے دنیا کے جھگڑے چند دن کے ہیں اگر اس لڑائی
میں مارے گئے انجام ہم سب کا بخیر ہوگا صاحبقران نے دیکھا سب ساحر گھبرائے ہوئے ہیں کچھ لوگ چھپ کر کے
بھاگ گئے تھے امیر نے کہا جسکو بربادی لشکر کا خیال ہو اور اپنی جان بچانا ہو وہ اسی وقت لشکر سے نکل جائے اگر ہمکو
فتح حاصل ہوئی پھر آکے ملجانا سب صاحبوں کا گھر ہے اگر شکست ملیگی ہم قتل ہوئے انکو اختیار ہے ناحق جان قربان کرے
جرأت نے دست بستہ عرض کی غلامان جانباز اس مقام پر جان دینے کو عزت جانتے ہیں عمرو کے منہ سے نکلا
کہ انشاء اللہ اگر اس ملعون کو آج ہی شب کو نہ مار لیا تو نام اپنا عمرو نہ پایا لیکن خرابی یہ ہے کہ میں بیچارہ غریب کیا
کروں روز مرہ کی تکلیف بیبیاں روتی ہیں بچوں کی عسرت نہیں دیکھی جاتی ملک اخضر نے کہا ہم کفالت کے
کے واسطے حاضر ہیں عمرو نے کہا خدا آپ سب صاحبوں کو سلامت رکھے میں جانتا ہوں آپ سب صاحب ضرور
کفالت کرینگے مجھکو آپ لوگوں سے بڑی امید ہے ملک اخضر نے دس توڑے ملکہ خورشید نے پچیس توڑے
پیش کیے اب تو روپیہ جمع ہونے لگا تھوڑے عرصے میں مبلغ خطیر جمع ہو گیا ملکہ خورشید نے کہا خواجہ ذرا اسیر
عیاری ہونے کرنے جانا یہ نہایت ساحر زبردست اور ہشیار ہے تحفہ جات طلسمی بھی اسکو بہم پہنچے ہیں اس سے
پنجہ قابو میں ہونا سخت دشوار ہے عمرو نے کہا ملکہ نہ گھبراؤ پروردگار مددگار ہے پھر رات گئے عمرو لشکر سے نکلا
صحرا میں آکے بہ فکر عیاری سوچنے لگے مگر برق کو تاب نہ آئی یہ تڑپ کے بھاگا لشکر میں سلطان کرگدن سوار
کے آیا ایک نازنین عورت کی شکل بنکر دہائی دیتا ہوا دروازے پر سلطان کرگدن سوار کے آیا اسکو
خدمتگاروں نے روکا برق فرنگی نے کہا جاکے شہنشاہ سے عرض کرو کہ کنیز کو آپکے لشکر والوں نے لوٹ لیا
میاں رسالدار صاحب جبر جبر کرتے ہیں سپاہی بھی ستاتے ہیں مال بھی لوٹیں ایسے ظالم مردوے میری نگاہ سے
نہیں گزرے ایسے شہنشاہ عادل کا دور اور یہ ظلم و جور شہنشاہ کو خبر تو ہو یہ سمجھ کر ہمارے لشکر میں یہ بدتمیزی
ہوتی ہیں خدمتگاروں نے جاکے سلطان کرگدن سوار سے کہا کہ حضور آپکے پاس ایک عورت فریادی
آئی ہے اسکی خبر لینا حضور کو واجب و لازم ہے سلطان نے مسکرا کے کہا بلا لو ملازموں نے پردہ بارگاہ
کا اٹھا دیا اہالیان صحبت نے دیکھا ایک نازنین نہایت حسین مگر مرجھائی بال پریشان خراش ناخن جا بجا
کہا اے شہنشاہ دہائی ہے دہائی ہے اہالیان محفل نے جو صورت زیبا دیکھی زانو دبانے لگے منہ میں پانی بھر آیا ہر شخص
یہی کہتا ہے میں شاہ سے اسکو مانگ لونگا مگر سلطان کرگدن سوار نے ہنسکر کہا ظالم نے غضب کیا ہے
ایک وزیر نے کہا کہ حضور اسکو جانتے ہیں کہا ہم سب کو کچھ بھی پہچانتے ہیں یہ کہکر سلطان نے اس
نازنین کو قریب بلایا کہا کیوں بی تمہارا کیا نام ہے برق نے شرما کے کہا مجھکو تمیزی بی کہتے ہیں ماں میری
مجھکو پیار سے چندو ری کہا کرتی تھیں مگر انکی حماقت تھی مجھکو ذلت سے پکارتی تھیں میرے منہ پر میں انکو
ایسی باتیں زیبندہ نہ تھیں سلطان کرگدن سوار نے کہا پھر کیا ظلم ہوا کہا حضور کے رسالدار حبشی ترکن
کے رسالے کے حاکم میاں کالے خان باگڑے کر کھوہا گھوں آئے حضور پانچ روپے مجھکو خرچی کے
دیے جب رات کو تھوڑا آکے بیٹھا ایک مار سیاہ تھا کہ اسکے پائجامے سے نکلا میں بلبلا گئی چار پیسے پہنچی تھی

وہ نگوڑا کچھ چلی جھاڑ کے چہ بیٹھا حضور میری جان پہ بن گئی چیخیں مارتی تھی تو بیان در دروازے پر پیٹ رہی تھیں عجب طرح
یہی ہنگامہ تھا کہ امی جان کہ نگوڑا ہمارے ڈالتا ہو ایسے ظالم کے ہاتھ سے آج امی جان کیونکر بچینگی آخر بمشکل نگوڑی
سے مہلت پائی بیہوش ہو گئی حضور دانت میرے بیٹھ گئے خون جاری تھا نیا معاملہ تھا اُس بیہوشی میں نگوڑی
نے سونے کا طوق میرا اُتار لیا تو چیون نے آکے مجھکو ہوشیار کیا کہا امی جان طوق آپکا کیا ہوا سرہانے جو دیکھا
وہ پانچ روپیہ خرچ کے بھی نذر دے نگوڑا جان وبال دونوں لیگیا ہین جو تنخواہ ملتی تھی رسالے والے مجھکو
مارنے دوڑتے رسالدار صاحب مجھکو اشاروں سے بلاتے تھے مین نے کہا صاحب بیچ پی ہزار نعمت کھائی
اب مین اُس بات کو ہرگز نہ قبول کرونگی میرا طوق خواہ کے گرد و حضور میرا طوق سولہ تولے کا تھا جب میرا سر
ڈھانکا گیا تھا تو ایک راجہ نے وہ طوق دیا تھا ہماری ترخون بیگی روئی پر رسالدار صاحب کے سائیس
مارنے دوڑتے ہین لونڈی نے رات سے کچھ نہین کھایا حضور سب رئیسون مین بوجھی جاتی ہون ناچنا اور
گانا بھی دونوں باتوں مین کمال رکھتی ہون سلطان کرگدن سوار ہنستا جاتا ہے کہتا ہے تنخی بی سچ کہتی ہو
یہ کہکر آواز دی ارے کوئی حاضر ہے جیسے ہی سلطان نے آواز دی پہلوے بارگاہ سے ایک طائر زمزمہ سرائی
کرتا ہوا آیا پہلے برق پر اپنا سایہ ڈالا پھر سر پر برق کے بیٹھا جیسے ہی طائر بیٹھا رنگ و روغن عیاری کا سب
اُڑ گیا سلطان نے کہا تنخی بی ذرا اپنی صورت تو دیکھو یہ کہکر آئینہ دکھایا جیسے ہی قلعی کھل چکی تھی اب وہ
صفائی کہان سلطان نے کہا او نا عیار سنو سلطان کرگدن سوار حسب الحکم شاہان طلسم کا میرے پاس
پہونچا اور مضمون اُسمین یہ تھا کہ تم برائے مقابلہ مسلمان جاؤ اور حکیم اشرف الحکمت کا تو حال کھل گیا وہ تو
پکا مسلمان ہے لیکن اے سلطان جب تم مقابلہ مسلمانان مین پہونچا تو عیارون سے اپنے کو بچاتا ہمکو اپنے
علم کے قاعدے سے معلوم ہو گیا کہ پہلے برق فرنگی عیاری کرنے آئیگا مین حیران تھا کہ مجھ تک کیونکر پہونچیگا
نگوڑا کی برق کیا کہتا کیا کام کیا ہے برق نے دیکھا سبز بازون زمین تھامے ہوے ہے سلطان نے کہا او مکار و
غدار ساحرون پر کہین عیاریان چلتی ہین جب زنشکر سے چلا تھا جب ہی ہم سمجھ گئے تھے ہمکو ہمارے سحر نے
خبر دی تھی کہ برق عیاری کرنے آتا ہے یہ طلسم نور افشان ہے سرور بار اس بات کو کہتا ہون کہ صاحبقران
کو خبر ہو جائے کہ سلطان کرگدن سوار ارشاد فرماتے ہین کہ اپنے لوح طلسمی پائی ہو ملاحظات فتح کے کہ کسی
ساحر سے مقابلہ نہین ہوا اب ساحر آئینگے ایک یہ خبر آیا ہے لوح طلسمی نے لشکر کو ٹکڑے ٹکڑے شکست
دونگا دیکھون تو عیار کیونکر مجھپر عیاری کرنے مین ابھی مجھے اُس ساربان زادے کو دیکھنا ہے اُسکو اپنی عیاریون
پر بڑا ناز ہے ابھی جاکے اُسکو بھی لاتا ہون یہ کہکر حکم کیا کہ برق فرنگی کو لیجا کے قید خانے مین قید کرو ہم
بڑے عیار طرار کو لینے جاتے ہین جسکا تمام عالم مین شہرہ ہے یہ کہکر بارگاہ سے باہر آیا تلاش مین خواجہ کی
چلا تحریر کر چکا ہون کہ خواجہ عمرو ایک نخل کے سائے مین بیٹھے ہوے سوچ رہے ہین کہ کس تدبیر سے تا بہ
سلطان جاؤن کہ دیکھا سامنے سے برق فرنگی دوڑا ہوا آتا ہے خواجہ نے پکار کے کہا ارے خیر تو ہے
برق نے گھبرا کے کہا اُستاد مین نے عیاری کی مگر پہچانا گیا بمشکل نکل آیا خواجہ نے جو آنکھ اٹھائی دیکھا میرا
مجبور یا نہین ہے گھبرائے کہ یہ کیا سحر کر دی خدا خیر کرے خواجہ گھبرا کے اُٹھے برق نے پکار کے کہا اُستاد کہان
سب عمرو نے کہا مین صاحبقران سے اطلاع کرنے جاتا ہون برق نقلی دوڑ اکتا ہوا اُستاد ہیئے تو خواجہ نے
جلدی سے گھبرا کر اُدھر ہی برق نقلی چہار جانب دیکھنے لگا دور سے شاگردان عمرو نے دیکھا کہ ایک ساحر غدار

کھڑا ہوا خواجہ عمرو کو ڈھونڈھ رہا ہے خواجہ عمرو چالاک کے خدمت صاحبقران میں پہونچے امیر نے دیکھا
میرے پہلو سے آواز آتی ہے مگر کسی کی صورت نظر نہیں آتی کہ رہا ہے کہ آقا ہوشیار رہ جائیے معلوم ہوتا ہے کہ
برق پکڑ لیا گیا اُسی کی صورت بن کر کوئی ساحر میری تلاش میں آیا ہے صاحبقران نے کہا خواجہ مجھے صورت
تو دکھاؤ عمرو نے سر سے گلیم اُتاری صاحبقران کے سامنے عمرو کھڑا ہے وہاں شاگردان عمرو نے
دیکھا وہ ساحر غائب ہو گیا شاگردان عمرو دوڑے ہوئے آئے عرض کی اُستاد جو آپکی تلاش میں آیا
تھا وہ ساحر تھا ابھی غائب ہو گیا عمرو نے کہا آقا آپنے سنا کہ دوسرے ہرکارے دوڑے ہوئے آئے
عرض کی اُستاد برق فرنگی نے جاکے عیاری کی تھی مگر پکڑے گئے بڑے لطف کی عیاری کی تھی اُسنے
سر دربار یہی کلمہ کہا ہے کہ لوح بھی لے لونگا اب تو ایک ساحر مقابلے میں صاحبقران کے آیا اگر لوح
طلسمی حمزہ کے پاس ہے کیا کر سکتے ہیں میں ایک تدبیر کرتا ہوں دیکھوں طلسم کشا کیونکر بچتے ہیں امیر نے
فرمایا خدائے ما بزرگ است ہرکارے کھڑے ہوئے ہیں خواجہ بھی موجود ہیں مثل بید کانپ رہے ہیں
گرد چند سردار حاضر ہیں کہ دربارگاہ پر پہنچا ہوا اسپ تھے دیکھا سلطان کرگدن سوار بال سر کے
کمر کے نیچے لٹکتے ہوئے بارگاہ میں گھس پڑا اور اپنے نام کا نعرہ کیا منم سلطان کرگدن سوار او
حمزہ اگر لوح طلسمی مجھکو ملگئی اسیر ناز نہ کرنا دم بھر میں لوح چھین لونگا چاہتا تھا ملکہ خورشید برق وش
نے کہا کہ تمھوں عمرو نے چاہا جست کرکے بھاگوں اسنے جھپٹ کے عمرو کو پکڑ لیا ملکہ خورشید نے گولہ مارا
برق جو گری شانے پہ سلطان کے بڑی شانہ اسکا نشانہ ہوا ملکہ خورشید نے چاہا بڑھ کے ہاتھ بیچ کا
ماروں سلطان خواجہ عمرو کو پکڑے ہوئے ہے تھی سے ایک طائر چھوڑا اُسنے آواز دی ای خورشید
بے ادب باش سلطان وزیر طلسم ہے یہ کہکر وہ طائر جل کے خاک ہوا خاک اُسکی سر پر خورشید کے گری
خورشید برق وش کی آنکھیں بند ہوئیں سلطان کرگدن سوار نے خورشید کو بھی لیا قصد کیا کہ آفتاب
پر بھی جا پڑوں ایک بغلے میں دونوں کو دبا لیا ہے صاحبقران نعرہ کرکے اُٹھے لوح جو چاہی سلطان
نے کہا حمزہ یہی تو بڑا گھمنڈ ہے پرواز پیدا کرکے نکل گیا لشکر میں ہلڑ ہوا خورشید برق وش
و خواجہ کو سلطان کرگدن سوار بارگاہ صاحبقران سے لیگیا اُڑتا ہوا لشکر میں آیا سرداروں کو حکم
دیا کہ سلاسل بان زادے کو اور خورشید کو قید خانے میں لیجاؤ ملازم دونوں کو وہاں لائے جہاں پر
برق فرنگی قید تھا انکو بھی وہیں قید کیا یہاں صاحبقران بارگاہ میں افسوس کر رہے ہیں کہ خواجہ
و خورشید کو لیگیا ہرکارے واسطے خبر کے گئے تھوڑی دیر میں پلٹ کے آئے عرض کی خورشید
و خواجہ و برق قید خانے میں بھیجے گئے سلطان بارگاہ سے پھر غائب ہوا ہے ملک اخضر و آفتاب
بیرون بارگاہ آئے لشکر کو ترغیب دے رہے ہیں کہ ہر وقت تیار رہو آمادہ حرب و پیکار رہو یہ
ملعون بڑا ساحر زبردست آیا ہے ایسا گستاخ ساحر ہماری نگاہ سے نہیں گذرا کہ سامنے سے امیر
بازو کے خورشید و خواجہ کو لیگیا ملک اخضر اور آفتاب کھڑے ہیں کچھ کمیدان رسالدار عرض
کر رہے ہیں ہم سب ہوشیار رہتے ہیں کہ دیکھا سامنے سے سلطان کرگدن سوار بصورت ہیبتناک
آتا ہے للکارتا ہوا کہ ای آفتاب میں تو تمھاری تلاش میں تھا آفتاب نے جھپٹ کے سحر کیا اُسنے نفس کے
دفع کر دیا کہا ای آفتاب اسقدر مت اتراؤ حمزہ کو لوح طلسمی ملگئی شہنشاہ نے پیشتر سے ہم سے نہ کہا ورنہ

ابتک سب کا خاتمہ کر دیتے آفتاب زلگر اٹی اخضر نے چاہا سحر کرین سلطان نے پلک جھپکا لیین
اخضر و آفتاب شعلہ مزاج کو لیا ایک جانب زنار کھڑی ہوئی تھی اسنے جو دیکھا بیتاب ہو کے بڑھی
کہ اخضر و آفتاب کو چھڑا دین جیسے ہی یہ قریب آئی سلطان نے ایک موے سر کو اپنے جنبش دی ایک
زنجیر آہنی جاکر گلے مین زنار کے پڑی آفتاب و زنار و ملک اخضر کو سلطان لیے ہوئے بھاگا اپنے لشکر
مین آیا اہالیان لشکر سے کہا ان تینون سردارون کو بھی وہین قید کرو جہان وہ قید ہین یہ بھی تینون وہین
قید ہوے یہ خبر صاحبقران کو پہونچی کہ سلطان بڑا ساحر زبردست ہے اخضر و آفتاب و زنار
کو بھی لیگیا امیر نے ناہید وغیرہ سے فرمایا کہ صاحبو ہشیار رہنا ناہید و فیروزہ یہ کہکر نکلین کہ لشکر تو
ہم آراستہ کرین دونون نکل کے کنارے پر لشکر کے کھڑی ہوئی ہین کہ بلو سے نعرہ ہوا منم سلطان کرگدن سوار
کیون بی ناہید تاب کی خدائی برباد کرا کے یہان آئین یہ طلسم نور افشان ہے یہ کہکر دونون نازنینون
پر گرا اسطرح باز کنجشک کو دبوچتا ہے ہر چند دونون نے چاہا سحر کرین سحر زبان سے نہ نکل سکا اخر دونون
کو گرفتار کر لیا صاحبقران نے جو خبر سنی لوح طلسمی بہکاتے ہوے بارگاہ سے باہر نکلے دیکھا سلطان
ناہید و فیروزہ کو لیے ہوے جاتا ہے نعرہ کر کے بڑھتے تھے کہ سلطان سحر کر کے بلند ہوا صاحبقران
رنجیدہ و کبیدہ پلٹے اب تو لشکر مین چار سمت ایک ہنگامہ برپا ہے کہ بار دیہ بڑے غضب کی بات ہے اسکی ہر بات
مین کرامات ہے تھوڑے عرصے مین ان ساحران عالیوقار کو گرفتار کر لیگیا جو سارے لشکر کی جان تھے خدا اب
سب کو عزت سے بچائے امیر حیران بیٹھے ہین فرماتے ہین ہمین گرفتاری عمرو کا نہایت قلق ہوا اکثر مجھسے شہنشاہ
اکوکب روشن ضمیر بھی ذکر کیا کرتے تھے کہ ساحران طلسم نور افشان قیامت کے پرکالے ہین ایک ایک بلای روزگار
ہے اب یقین کامل ہوا کہ طلسم برباد ہوتا ہے یہ ساحر ان دونون نے کائنات کے میرے مقابلے کے واسطے
روانہ کیے ہین صاحبقران نے اسی فکر و تردد مین دن بسر کیا سلطان کرگدن سوار نے تھوڑے ہی عرصے
مین پندرہ سولہ ساحران نامی گرامی گرفتار کر لیے صاحبقران کو نہایت سناٹا ہے شام کو یکایک صداے
طبل جنگی لشکر سے سلطان کرگدن سوار کے آئی صاحبقران نے سر اٹھا کے فرمایا خیر تو ہے اسوقت یہ کیسا
نقارہ بجا ہے ہرکارون نے آکے عرض کی کہ سلطان کرگدن سوار نے طبل جنگی بجوا دیا یقین ہے کہ کل صبح کو
خود نکل کے معرکہ آراے نبرد ہوا ہے شہریار سلطان کرگدن سوار اپنے مقام پر ناز کرتا ہے کہ کوئی دنیا
مین مجھسے مقابلہ کر سکتا ہے دیکھو پہر بھر مین سولہ سردار لشکر اسلام سے گرفتار کر لایا اب تو مین نے طبل جنگی بجوایا
ہے دیکھون لوح طلسمی میرا کیا کرتی ہے صاحبقران نے فرمایا ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی و بتائید ربانی
طبل جنگی بجے ہرکارون سے فرمایا کہ ہمارے یار وفادار خواجہ عمرو نامدار کی خبر رکھنا جب تک یہ خبر مفصل
نہ معلوم ہوگی کہ خواجہ عمرو پر کیا گذری ہمکو خبر برابر پہونچانا شب بھر دونون لشکرون مین تیاریان ہوئین
ساحران لشکر سلطان کرگدن سوار سب بلبلاتے ہوے ہین یہی آپس مین چرچے ہو رہے ہین کہ کل ہم
طلسم کشا کو گرفتار کر کے سامنے شاہان طلسم کے لیجائینگے ایک مسلمان زندہ نہ بچیگا ہر طرف یہی ہنگامہ ہے یکایک
مالک بوم خانہ مغرب سحر کرتا ہوا نہان خانہ مغرب مین جا کے چھپا ثابت و سیارگان کو اپنے ساتھ لیگیا جمشید زرین کلاہ
فلک چہارم پر سحر کرتا ہوا آیا حمل ضیا کی گلے مین نیزہ ہاے خطوط شعاع ہاتھ مین تخت زر جدی فلک پر
جلوہ فرما ہوا عالم تمام نورانی ہوا طائرون نے زمزمہ سرائی کی باد الہی مین مست صبا ساغر عیش دست بدست

لالے نے جام اپنا شراب شبنم سے معمور کیا نرجس کلاہ سر پر رکھی واسطے تماشائے جنگ دونوں جانب کے متوجہ ہوا صاحبقران زرہ طلسمی گلے میں ایرج و نورالدہر ساتھ ساتھ لیکن ایرج کی پریشانی آئینۂ رخسار پر حیرانی یاد میں ملکہ بران شمشیرزن کے بیزار شب بھر کی سختی اٹھائے ہوئے شاپور شیردل نے جواب دیا آقا کو متغیر دیکھا بڑھ کے قریب آیا عرض کی آقا بسم اللہ زمانہ رہائی ملکہ قریب آیا ہے اسقدر مضطرب کیجئے یہ ساحران نامی و نامدار جو لشکر کفار میں قید ہو گئے ہیں انشاء اللہ بہت جلد وہ رہا ہو جائینگے ایرج نے آنکھوں میں آنسو بھر کے کہا اے برادر دادا جان کے ساتھ رہنا ہمارا مناسب نہیں تھا اگر علیحدہ لڑتے بھڑتے جاتے تو اپنے کو بہت جلد تا بہ قید خانہ پہونچا کے ملکہ کو چھڑاتے اے برادر کیونکر ہمارے قلب کو تسکین ہو فلک نے عجب رنج و ملال دکھاتا ہے کلیجہ منہ کو آتا ہے قلب بھرا آتا ہے کس سے اپنا حال دل کہیں کیونکر خاموش رہیں اسوقت اُس محبوب کے خیال میں یہ کیفیت ہے

نظم

نہ دیکھنے پائی آنکھ اُنکو اگر اٹھی بھی نقاب عارض — ہوئی نگاہوں کی اتنی کثرت کہ بنگئیں خود حجاب عارض

کسے دکھاتے ہوا انجمن میں جمال آئینہ تاب عارض — یہاں تو حیرت ہوئی وہ عارض کہ ہو گئی جو حجاب عارض

کہاں یہ بوسنبل چمن میں کہاں یہ نکہت گل چمن میں — انہیں کا گیسو مثال گیسو انہیں کا عارض جواب عارض

ہیں تیرے حسن کی یہ بڑائی تو ڈرہ ای ناز نین یہ مجھکو — کہیں پسینے کی طرح رخ سے گرے ٹپک کر نہ آب عارض

ہزار جا کے ڈھونڈھے ہیں مگر کہاں پائے چمن میں — وہ نرگس فتنہ خیز جانان وہ سبزۂ محو خواب عارض

اُٹھے ہیں لطف وصل کا جب کر تم اٹھا دو وصل کی شب — حیا کا پردہ وہ مژہ کی چلمن حجاب دیدہ نقاب عارض

غرور جو بن پر اُنکو ناحق ہمیں جوانی پہ ناز بیجا — نہ معتبر حسن عارضی ہے نہ اعتبار شباب عارض

پسند اگر زلف نے کیا دل پسند رخسار نے کیا قتل — یہ نقطۂ انتخاب گیسو وہ نقطۂ انتخاب عارض

یہاں ہو روشن نگاہ ہر دم یہی سفید و سیاہ عالم — سواد گیسو بیاض گردن صحیفۂ رخ کتاب عارض

ہماری تربت پہ رہ کے گلرو تو ہو گئی ساری قبر خوشبو — جب آئے عارض پہ ڈھل کے آنسو تو بنگئے گلاب عارض

شرارہ انگارا شعلہ بجلی فروغ طور آتش تجلی — سنوگے محفل میں دلجلوں کی بہت سے ایسے خطاب عارض

نظارہ بازوں سے ہو مقابل تو سات پردوں میں ہوں جھالل — جھلک دکھا جائے اپنی یا دل وہ شوخ دیدہ ہے تاب عارض

چمک چلا آفتاب محشر سنبھلے اُس سے تو دیدہ تر — خود آؤ تم سامنے چمک کر دکھاؤ اب آفتاب عارض

ہمارا حال خراب دیکھو رقیب کے پیچ و تاب دیکھو — سپہر کا انقلاب دیکھو کبھی تو الٹو نقاب عارض

نہ بھولتا ہوں جمال اُنکا نہ بھولتا ہوں جلال اُنکا — نظر میں ہے ای جلال اُنکا وہ جلوہ ہے عتاب عارض

ایک جانب شہزادہ نورالدہر بن بدیع الزمان بصد شوکت و شان ایک جانب بہرام و عبدالجبار حلبی و عبدالقہار حلبی وغیرہ ہمراہ ہیں خواجہ عمرو کا لشکر میں ہونا ایک اُداسی معلوم ہوئی ہے صاحبقران آگے بڑھے ہوئے اُدھر سے آمد آمد لشکر کفار کی شروع ہوئی تمام ساحران غدار اسباب سحر جیبوں میں بھرے ہوئے بڑھے ہوئے چلے آتے ہیں افسران فوج فوج کو درست کرتے ہوئے آپس میں سب کہتے ہیں کہ اب چلکر اہل اسلام کو لوٹ لیں لشکر صاحبقران کو شکست ہو دونوں لشکر میدان کارزار میں پہونچے امیر نے سر اُٹھا کے دیکھا سب فوجیں آگئیں افسران ساحران بھی ہو گئے مگر سلطان کرگدن سوار نہیں معلوم ہوتا ہرکاروں نے امیر سے پوچھا تجھے دریافت کیا تھا سلطان کرگدن سوار آج ساتھ نہیں ہے

ہرکاروں نے عرض کی حضور بوقت سحر وہ بوم خانے سے نکل کے بارگاہ میں آیا آپ افسران فوج سے
یہ کہکر غائب ہوا کہ لشکر کو لیکر میدان کارزار میں چلنا میں بھی فکر کرکے آجاؤں گا نامی ساحر لشکر حمزہ کے میں
گرفتار کرلایا ہوں یہاں کیدان رسالدار اور سرداران مذکور پشت پر حاضر ہیں صاحبقران چالیس قدم
آگے بڑھے ہوئے بمرتبہ صاحبقرانی کھڑے ہیں کہ طرف سے لشکر کفار کے گرد اڑی صاحبقران نے دیکھا خواجہ عمرو
بدحواس و پریشان دوڑے ہوئے چلے آتے ہیں سر بھی کسی قدر زخمی ہے صاحبقران عمرو کو اس حال سے
دیکھکر گھبرائے پکار کے آواز دی خواجہ خیر تو ہے کیونکر چھٹے رہائی پائی خواجہ نے عرض کی ای شہریار میں نے
سب ساحروں کو رہا کر دیا ہوتا مگر عین وقت پر نگہبان ہوشیار ہوگئے متصل قیدخانہ کے میں نے بیہوش
کیا تھا سرداروں کی قید کاٹنے چلا تھا کہ کئی ساحر وہاں پر پہونچے میں تو حقہاے آتشبازی داغ کے بھاگا
اور قیدیوں کو رہا نہ کرسکا یہ باتیں کرتا ہوا عمرو صاحبقران کے قریب آیا پیچھے سے عرض کی ذرا پشت
اشقر سے اتریے میں کچھ عرض کروں گا صاحبقران اتر پڑے عمرو نے کہا آقا لشکر کفار میں ہاتھ ہی کرلوح
طلسمی بھیجے طلسم کشا سے … ذرا لوح کو تو ملاحظہ فرمائیے صاحبقران نے چاہا لوح کو دیکھیں عمرو نے
کہا نشکے … میں سمجھ لونگا امیر نے لوح اتار کے عمرو کے ہاتھ میں دی عمرو لوح لیکر چاہتا ہے لوح کو گوشہ میں
رکھے صاحبقران دیکھ رہے ہیں عمرو نے کہا حرز ہیکل بھی دیکھوں امیر نے حرز ہیکل بھی گلے سے اتاری
ویسے ہی ہاتھ میں عمرو کے دی عمرو حرز ہیکل اور لوح طلسمی لیکر پیچھے ہٹنے لگا امیر نے کہا خواجہ لوح لیکر
کہاں چلے بس للکارتے عمرو نقلی نے آواز دی ہاش او حمزہ دیکھ لیوں مری ہوا لوح لے لی چاہا تڑپ کے
بلند ہوں نیزہ امیر کے ہاتھ میں تھا امیر نے نیزہ مارا نیزہ سینہ پر کینہ پر پڑا پشت کو توڑ کے پار گذرا
لاشہ زمین پر گرا امیر نے دوڑ کے لوح طلسمی اور حرز ہیکل کو اٹھا لیا دیکھا ایک ساحر سیہ فام بد انجام پڑا
تڑپ رہا ہے جب صورت تبدیل ہوئی دیکھا سلطان کرگدن سوار نہیں ہے اور کوئی ساحر مکار دغا باز ہے
کہ طرف سے لشکر کفار کے نعرہ ہوا سنم سلطان کرگدن سوار او حمزہ میں تو جانتا تھا کہ لوح طلسمی کا لینا
تمہارے ایسے صف شکن سے بہت دشوار امر ہے جبھی اس واسطے اپنے غلام کو بھیجا تھا اب اور کوئی تدبیر ہو
جائیگی خود صف سے آگے بڑھ کے کھڑا ہوا صفوں کو درست کرنے لگا جب صفیں آراستہ ہو چکیں نقیبوں
نے نقابت کی کوکبت کرکے گنگر بجے سلطان کرگدن سوار نے ہٹ کے طرف اپنے لشکر کے دیکھا ایک
ساحر انتقام عجائب ساز نامے نے گھوڑے کو بڑھایا عرض کی غلام برائے مقابلہ جاتا ہے سلطان نے
اجازت دی مگر کان میں چپکے سے بھی کہا یہ بھی سمجھا دیا کہ ای انتقام طلسم کشا سے مقابلہ ہے بہت سنبھل
کے مقابلہ کرنا انتقام نے کہا بہت خوب ایسا ہی ہوگا یہ کہکر انتقام نے میدان میں آکے سخنوری دکھائی
آواز دی ای فرقہ خدا پرستان جسکو تمنا مرگ کی ہو میرے مقابلے میں آئے صاحبقران نے قصد کیا
کہ میں میدان میں جاؤں قضاے کار لشکر سکندر زرین پوشش زرین علم ایک صحرا میں فرو کش تھا
اسی طرف سے نقابدار ببر پوش بیٹے ضیغم شیر شکار کا گذر ہوا یہ تو ناظرین کو یاد ہوگا کہ رقان برق وش
انکے ساتھ میں دل لگی جو سوجھی سطوت شجون لشکر سکندر پر جا پڑے تھے وغیرہ گرادیے ملکہ برقان نے
منع بھی کیا تھا کہ ای شہریار یہ کیا مزہ دیدی مگر یہ شیر بیشہ اسد نامدار انکا کہنا کب مانتے ہیں کہنے سے اور ضد
ہوتی ہے لیکن جب شاہزادہ ہاے شجون گیا چونکہ عاشق ہیں انکے دل کو کب تاب آتی ہے یہ بھی آسمان …

جنگ شاہزادہ والا قدر کو ملاحظہ فرما رہی ہیں سکندر رند زرین پوش زرین علم کو جا کے انکے عیار جواہر
نے خبر دی یہ سنتے ہی سکندر غصے میں اُٹھا باہر آ کے اپنے نعرہ کیا غنیم نے بوق ترکی میں آواز دی ای
قزاقان بد رو بدبو کی آواز سنتے ہی قزاق لڑتے ہوئے نکلے ملکہ نسیم آتشخو جو اُٹھیں انھون نے دیکھا
ایک نقابدار سبز پوش بھاگا ہوا جاتا ہی اور شہزادہ سکندر تعاقب میں چلے جاتے ہیں اور آسمان پر
ایک ابر چھایا ہوا ہی اُس ابر سے برق کی چشمک زنی ہو رہی ہی نسیم آتشخو نے ایک گولہ اُٹھا کے ابر
پر مارا آواز دی اس ابر میں کون پوشیدہ ہی ابر شق ہوا نسیم نے ایک نازنین مہ جبین چہاردہ سالہ کو
دیکھا کہ طاؤس زرین بال پر سوار ہاتھ چمکا رہی ہی دو برقین لشکر پر نہیں گرتیں صرف اپنی چمک دکھا رہی
ہیں نسیم آتشخو نے للکارا ارے بد تیری ذات کا فساد ہی میں سمجھ گئی شاہین و گلشن بھی آ پہونچے تینوں جادوگرون
نے ملکہ سحر کیا ملکہ برقان برق وش کو پکڑ لیا نسیم آتشخو نے کہا اسی ساحرہ کے بھروسے پر وہ نقابدار
شجون آیا تھا سکندر نے اُدھر نقابدار کا پیچھا کیا نقابدار پلٹ پلٹ کے لڑتا ہوا چلا آتا ہی نسیم وغیرہ ساتھ چلی
آتی ہیں ان لوگون نے پکار کے کئی مرتبہ کہا آپ ہٹ جائیے ہم سحر کرکے پکڑ لیں سکندر فرماتے ہیں اُسنے تو یہ
قیامت برپا کی کہ مجبور شجون مارا ہی کیونکر حکم دون کہ تم لوگ غیر ساحر پر سحر کرو ملحوظ خاطر ناظرین والا مقام رہے
کہ غنیم اسطرف لڑتے بھڑتے ہوئے جاتے ہیں اور شہزادہ سکندر تعاقب میں اور یہان وہ وقت ہی کہ انتقام
نے میدان میں نعرہ کیا ہی صاحبقران اسکے مقابلے میں نکلے انتقام نے بڑے بڑے حربے کیے مگر صاحبقران
پر بسبب لوح کے تاثیر نہوئی امیر گھوڑا اُڑاتے ہوئے قریب پہونچ گئے بڑھ کے ہاتھ مارا کہ اسکے دو ٹکڑے
ہوے سلطان کرگدن سوار نے جو دیکھا کہ میرا رفیق شفیق مارا گیا کہا صاحب لوح سے مقابلہ مشکل ہی
یہ سوچ کے طبل امان بجوا کے پلٹ گیا صاحبقران اپنی طرف پلٹے لشکر میں آئے رہ شب طلایہ پہ صاحبقران
بھی ہر چند سردارون نے عرض بھی کی کہ غلامان جانباز شب بھر انتظام کرینگے دشمن سخت ہے مقابلہ ہی حضور
تکلیف نہ کریں امیر نے فرمایا سال بھر کے بعد ایک دن خدمت سپاہیان لشکر کا میرے ذمہ ہی میں کیونکر
اُسے ترک کر دون لیکن جو ساحر کہ لشکر میں باقی ہیں اُنھون نے بہت بہت عرض کی کہ ایسا نہو کہ آپ طلایہ
پر جائیں اور سلطان کرگدن سوار آکے کوئی مکر پھیلائے اور خدانخواستہ آپکے تن سے لوح نکلا لے
تو ہم لوگ کیا کر سکینگے آپ لوح سے بہت ہشیار رہیے گا صاحبقران نے فرمایا مجھے ہر وقت خیال رہتا ہی
یہ باتیں کرکے امیر اندر بارگاہ کے آئے بکاول نے دسترخوان چنا صاحبقران کو اپنے سردار یاد آئے رونے
لگے آخر امیر نے خاصہ تناول فرمایا ہتھیار جسم پر لگائے لوح طلسمی و مہرہ ہیکل گلے میں پہنی تلوار رکاب
ہاتھ میں لیا طلایہ پہ آئے عمرو کے ساتھ نے نہایت رنجیدہ و کبیدہ ہیں صرف مقبل وفادار ہمراہ
رکاب سعادت انتساب ہی پہر رات گذری ہی امیر کنارے پر لشکر کے کھڑے ہیں لباس شبرنگی جسم پر
ڈھاٹا باندھے ہوئے کہ ہوا سے گرد اُڑی امیر نے دیکھا ایک نقابدار سبز پوش دریا کے خون میں نہایا
ہوا گھوڑا اُڑاتے ہوئے تیغے مارتا ہوا آتا ہی اور ایک جوان آفتاب مثال گھوڑے کو اُڑاتے ہوئے
اسکے تعاقب میں کہتا ہوا آتا ہی کہ او سبز پوش ٹھہر جا نامرد جرأت کے سبز پوش جواب دیتا ہی افسوس کی
خود گذاری کی اور چلتے پھرتے نظر آئے کیا ضرورت ہی کہ ٹھہرنے میں ٹھہرنے کی ضرورت نہیں صاحبقران
اس حال کو دیکھ کر ہنسے جب سبز پوش قریب پہونچا وہان سے سکندر نے آواز دی ای جوان ذرا

اسکے گھوڑے کی باگ پکڑے صاحبقران نے دیکھا کہ یہ نقابدار ہٹتا ہوا جاتا ہی چاہتے تو باگ پر ہاتھ
ڈال دیتے مگر فرمایا کہ ای نقابدار نکل جا نقابدار تو نکل گیا سکندر کو بہت ناگوار ہوا قریب آکے کہا
ارجوان تو نے بہر پوش کو روک لیا ما بدولت کے لشکر پر شبخون مار کے بھاگا امیر نے فرمایا ای بہادر
جو اپنے سے بھاگے اسکا تعاقب کرنا کیا ضرورت ہی اب مہربانی فرمائیے پلٹ جائیے یہ کہکر امیر نے گھوڑے
کو آڑا کیا سکندر نے نیزہ مارا امیر نے نیزے کو نیزے کی سنان پر لیا سکندر اور صاحبقران سے
نیزہ چلنے لگا سلطان زرین پوش بھی آگے پہونچا سب تماشا دیکھنے لگے سکندر کو یہ نہین معلوم کہ یہ
صاحبقران زمان ہین اتنا سمجھا کہ یہ سوار سیہ پوش ہی دو گھڑی کامل نیزہ چلا شب تیرہ و تار سکندر جھلایا
ہوا امیر بھی ہر مرتبہ چاہتے ہین کہ نیزہ نکال دون سکندر کہتا ہی کہ جوان کہین مردان عالم کے ہاتھ سے نیزہ
نکلتا ہی دو پہر سے شب گذر چکی تھی کہ امیر نے بند صاحبقرانی لگا تھپیڑا مارا نیزہ ہاتھ سے سکندر کے نکل گیا
سکندر کو نہایت غصہ آیا قبضے پر تلوار کے ہاتھ ڈالا ہاتھ تلوار کا مارا ہر چند کہ وقت شب ہی چہرۂ آفتاب
مثال جب چمک جاتا ہی تو صاحبقران حیران جمال ہوتے ہین امیر نے وار بچا کے کلائی پر ہاتھ ڈال دیا سکندر
نے گریبان پر ہاتھ ڈال دیا کشتی ہونے لگی تھوڑے عرصے مین گریبان سحر چاک ہوا یہ خبر سنکر ایرج و نورالدہر
آئے ایرج نے دیکھا کہ سکندر و صاحبقران مین کشتی ہو رہی ہی بیقرار ہو گیا ٹہلتا ہوا نعرہ تحسین کرتا ہوا
قریب آیا پکار کے آواز دی ای سکندر والا حشم صاحبقران زمان سے مقابلہ کر رہے ہو اب سکندر
نے جمال جہان آرای صاحبقران کو دیکھا دنگ ہو گیا جی مین کہتا ہی ای سکندر اب دیکھئے کیا ہوتا ہی ایرج
سکندر کو بہ نگاہ حسرت دیکھ رہے ہین صاحبقران سے کشتی ہو رہی ہی ضیغم جو گھوڑے کو اڑاتے ہوئے
ایک صحرا مین پہونچے عیار نے خبر دی کہ ای شہریار سکندر و صاحبقران سے مقابلہ پڑ گیا صاحبقران غلامے
پڑتے انھون نے راہ مین روکا مقابلہ ہو گیا ضیغم نے کہا تم ہو نگر دیکھین عیار نے کہا کنارے پر چل کے
تماشا جنگ کا دیکھیے لشکر ساتھ نہ ہو ضیغم شیر شکار نے مرکب بڑھایا ایک نخل کے سائے مین آکے ٹھہرا
دیکھا صاحبقران سے اور سکندر سے کشتی ہو رہی ہی سکندر کسی مقام پر کمی نہین کرتا صاحبقران بھی
لڑ رہے ہین وہ رات گذری تھی دن بھی اسی کشاکش مین گذرا رات ہوئی امیر نے روشنی منگائی شہزادہ
سکندر کے لشکر سے بھی روشنی ہوئی پھر اسی طرح کشتی ہونے لگی سکندر کو اس خاندان سے فنون سپاہگری
نہین پہونچے تیسرے دن الجھ الجھ کے لڑنے لگا ایرج کی پریشانی شہنشاہ زرین پوش کی حیرانی
پہر دن رہے سکندر نے کہا ای صاحبقران آج تین شبانہ روز گذرے دونون لشکر بکوز دخواب
ہین سلطان کرگدن سوار بھی تماشا دیکھنے آتا ہی اور پلٹ جاتا ہی صاحبقران نے زلفین خلیلی و خال
سبز و رنگ ہاشمی کو دیکھا ہی حیران ہین کہ یہ شیر کسکا فرزند ہی عین گرمی جنگ مین امیر ایرج کو دیکھتے ہین
کہ نہایت بیقرار ہو رہا ہی پیچھے پر ہاتھ رکھے ہوئے کھڑا ہی سکندر کی جو بہت ناگوار ہی مگر کچھ چارہ نہین ہی
سکندر صاحبقران کو لے دوڑا سات آٹھ قدم پر لا کے کچھ مارا بایان گھٹنا آشنائے زمین ہوا سکندر اوپر
آکے چڑھا صاحبقران جنگ دیدہ کار آزمودہ گرم و سرد عالم چشیدہ ایرج و نورالدہر و بدیع الزمان و قاسم
کو زیر کر چکے ہین اس کے نکتے ہین کہ سکندر نے کیسے کیسے زور کیے مگر صاحبقران کے لنگر مین جس و حرکت
نہوئی تھک کے ہاتھ اٹھا لیا کہا اب آپکے زور کا مشتاق ہون صاحبقران اپنے مقام سے مثل شیر غضبناک

اٹھے دونون مونڈھے تھام کے سکندر کو لے دوڑے ہرچند سکندر نے بصورت شکست ہوئی ہو گئی مگر
سلطان زرین پوش کے ہوائیان اڑتی جاتی ہین کتنا ہی دیکھے مہرتے فرزند کی حمزہ کے ہاتھ سے
کیونکر جان بچیگی صاحبقران سکندر کو لے دوڑے ہرچند شہزادہ سکندر چاہتا ہی مین رکون
مگر شیر بیشۂ عربستان کے قبضے مین ہی کیونکر تھم سکے اکیس قدم تک اسیر ربل کے لائے ایرج کی پریشانی
کبھی دلہنے کبھی بائین کبھی حیران و مضطر پریشان کشور صاحبقران کی تعریف نہین کرتے اپنے سردارون
سے کہہ رہے ہین یارو اب اس جوان کا بچنا ممکن نہین صاحب عزت ہی بڑا صدمہ کریگا کبھی فرماتے ہین
کیون ای شاپور دیکھا تمنے فلک نے کیا سامان دکھایا یقین تو یہی ہی کہ یہ جوان ہمارا فرزند ہی دیکھین
اب کب گھڑی ہی پردے ہمارے اور اس جوان کے درمیان مین پڑے ہین پروردگار ان پردون کو دور
کرے اکیس قدم پر لا کے صاحبقران نے ہکمارا دونون گھٹنے سکندر کے آشنا بہ زمین ہوے
صاحبقران نے ہاتھ ڈھیلے کر دیے فرمایا ای جوان اچھی طرح لنگر قائم کرے کوئی عذر باقی نہ رہے
سکندر نے لنگر مارا کہ تا بہ گھٹنہ غرق زمین ہوا فرمایا کیون ای شیر بیشۂ جرأت تین کی زور کرون سکندر نے
کہا تین زور کا آپکو اختیار ہی صاحبقران نے کہا ایک روز مین تو راہ خدا پر معاف کیا یہ بندگان خدا
تین روز سے بے خور و خواب ہین ہمارے تمہارے اشتیاق مین بیتاب ہین ایک زور انکے دیکھنے کی وجہ سے
معاف کیا ایک زور کرتے ہین اگر تمکو اٹھا لیا تو غالب آئے اور اگر نہ اٹھا سکے تو مغلوب ہوے سکندر
کے چہرے پر ہوائیان اڑنے لگین سر جھکا کے کہا آپکو اختیار ہی صاحبقران نے دست حق پرست بڑھا کے
کمر زنجیر مین ڈال کے نعرۂ شیرانہ کیا پہلے زور مین تا بہ گھٹنا دوسرے زور مین تا بہ سینہ سکندر
زتاب رہا ہی ہرچند لنگر مارتا ہی مگر کچھ نہین ہو سکتا تیسرے زور مین سر سے بلند کیا سکندر صدمے
سے بیہوش ہو گیا قلب پر صدمہ ہوا صاحبقران نے سنگین بازمین پکار کے آواز دی ای سلطان
زرین پوش آپکو تشریف لانا چاہیے ہین آپسے کچھ پوچھنا ہی اگر تشریف لانے مین عذر ہو تو ہم اور زحمت
کرین سلطان نے ہاتھ باندھ کے عرض کی مین حاضر ہوتا ہون صاحبقران نے سکندر کو ایرج کے
سپرد کیا فرمایا اس شیر کو اچھی طرح حفاظت سے رکھنا ایرج نوجوان نے لا کے سکندر کو ایک خیمے مین قید
کر دیا تیلم و فیلم کو حکم دیا کہ جب یہ ہوشیار ہو شراب و کباب سب کچھ تا فرش وغیرہ بجا دینا صاحبقران تین
دن کے تھکے ہوے تھے بارگاہ مین جا کے آرام فرمایا سلطان کرگدن سوار نے یہ سب سیر اپنی آنکھ سے
دیکھا یہ بھی ہرکارون کی زبانی خبر سنی کہ صاحبقران نے سلطان زرین پوش کو طلب کیا ہی اور اپنے
مقام پر یہ بھی فرماتے تھے کہ سلطان زرین پوش سے پوچھا جائیگا کہ یہ لڑکا تمنے کہان سے پایا ہی
ابھی تو سلطان چپ ہو رہے صاحبقران سے کہا اپنی اولاد کی نشانیان اس جوان مین پائی جاتی ہین
دریافت کرینگے کہ تمہارے ہاتھ یہ لڑکا کیونکر لگا کہان سے پایا سلطان چپ ہو کے خاموش ہو رہا رات کو اپنے
مقام سے اٹھا طرف لشکر سلطان زرین پوش کے سلطان کرگدن سوار چلا رات کو آ کے سلطان
کو گرفتار کیا اپنے ملازم کے ہاتھ سلطان زرین پوش کو تو اپنے لشکر مین بھیجدیا اور آپ بصورت
سلطان بستر سلطان پر سو رہا بوقت سحر وہان صاحبقران نے سکندر کو طلب فرمایا اور فرمایا اے
سکندر والا حشم تم مین سب نشانیان ہمارے خاندان کی پائی جاتی ہین اپنا حال مفصل بتا دو کہ تم تا بہ

شہنشاہ کیونکر پہونچے یہ ذکر تھا سکندر سر جھکائے کھڑا ہی کچھ جواب نہین دیتا کہ خبر پہونچی سلطان آتے ہین عیاری
ساتھ ہی صاحبقران نے تاجوارون کو واسطے استقبال کے بھیجا سلطان زرین پوش حاضر دربار صاحبقران
ہوے آتے ہی صاحبقران کو بعد ادب سلام کیا قدمون کو بوسہ دیا عرض کی ای شہریار غلام کو حضور نے
کس واسطے طلب کیا ہر چند کہ آپکے مذہب سے بیگانے ہین حضور دریافت کرین کہ ہمیشہ آپکی فتح و نصرت کی دعا
کرتے ہین ہمارے فرزند نے بھی قصد کیا تھا کہ طلسم فتح کرین ہم اپنے مقام پر یہ کہا کرتے تھے کہ صاحبقران
کے سوا کوئی اس طلسم کو نہین فتح کرسکتا ای فرزند تمہارا خیال بالکل بیکار ہی جو سانحہ مفصل ہو وہ بھی عرض
کرونگا کسی بات مین دروغ نہ کہونگا راز چھپانے کی کیا ضرورت ہی صاف صاف کہدونگا اسطرح کی باتین سامنے
امیر کے جو سلطان نے بفصاحت و بلاغت کین صاحبقران بہت خوش ہوے فرمایا ای سلطان
ہم تم سے بہت راضی اور خوش ہین سلطان نے کہا حضور آپنے میرے فرزند کو جو جرأت و شوکت ذری کیا ہین
بہت خوش ہوا مجھکو تو ہر وقت فتح طلسم کی فکر رہا کرتی ہی مین نے کل جو لشکر سلطان کرگدن سوار مین آئے
ہرکارے واسطے خبر کے روانہ کیے کہ مفصل خبر لاؤ انھون نے وہان یہ ذکر سنا کہ جب سکندر اور صاحبقران
سے مقابلہ پڑا تھا تو لوح طلسم اور حرز ہیکل سلطان کرگدن سوار نے بدل لی براہ خیرخواہی عرض
کرتا ہون کہ حضور لوح اور حرز ہیکل کو ملاحظہ کرین نہین تو غلام کو رخصت ہو ہر چند کہ مذہب میرا شجر پرستی ہی
مگر ہمیشہ دین اسلام کی تعریفین کرتا تھا اور یہی کہتا تھا کہ اس سے حق و ناحق نہین ثابت ہوتا غلام کو رات سے
بیقراری ہی اس عجز و انکساری سے سلطان زرین پوش نے بیان کیا کہ صاحبقران نے بلا عذر لوح و حرز ہیکل
گلے سے اتاری کہا ای سلطان مجھکو آگہ ہیرا ای خیال ہین تو ذرا ہی لو لوح اور حرز ہیکل کو دیکھو لو لوح اور حرز ہیکل
جو امیر نے اسکے ہاتھ مین دی سلطان زرین پوش نقلی بنگاہ غور دیکھنے لگا دیکھتے دیکھتے کہا دیکھیے سکندر
ہیہ تو نہ اچھا تھا ہی صاحبقران کا دھر بیٹھا تھا کہ نعرہ کیا تم سلطان کرگدن سوار دیکھو او حمزہ یون لوح
اور حرز ہیکل لیتے ہین وہان لشکر سکندر مین ملکہ نسیم آسمخو وغیرہ کنارے پر لشکر کے ٹہل رہے ہین کہ یکایک
ہنگامہ ہوا دیکھا سلطان کرگدن سوار لوٹ کر بڑا آتا ہی صاحبقران تیغ کھینچے ہوے تعاقب مین اب صورت
بھی اسکی تبدیل ہوئی لوح و حرز ہیکل اسنے اپنی جھولی مین رکھی شاہین نے للکارا کہ او مکار نامرد کہان جاتا
ہی قضائے کار بڑا جیسا کسی نے زبان سے نکلا برقان برق وش کی سوزن نکالدی ہی برقان تو بجلی
جاتی ہی کہ مین ہمیرہ صاحبقران کے ساتھ ہون ترپ کے باہر نکلی دیکھا شاہین اور سلطان کرگدن سحر آ
سے سحر چل رہا ہی شاہین بھی بلا سے روزگار ہی ایسے دو چار سحر کیے کہ سلطان عاجز ہوگیا شاہین
جھپٹ کے جا پڑا کہ ہاتھ پنجۂ سحر کا ماردون کہ اسکے دو ٹکڑے ہون سلطان نے ترنج چھکا دی شاہین کی
آنکھون مین اندھیرا چھا گیا لڑکھڑا کے گرا اس ملعون نے اور بہت ہاتھ تلوار کا مارا شاہین کے دو ٹکڑے
ہوے آسمان سے کڑک کے برقان برق وش گری اس ملعون نے ہاتھ ہلا دیا اسکا بھی سر زخمی ہوا
اور زخم بھی کھائے یہ تو کڑک کے نکل گئی اسکا ذکر پھر تحریر کیا جائیگا گلشن سحر طراز زوجۂ شاہین نے جو یہ
معرکہ دیکھا ترپ کے گری سلطان کرگدن سوار گھبرا کر بھاگا اسکے لشکر والون کو خبر ہوئی بڑا یہ خود کر
آیا تھا کہ وقت پر آجاتے تمام ساحر اسکے جلوہ کرکے آگئے اسنے گلشن پر بھی ترنج چھکائی چند ساحرون نے
گرزے بھی مارے گلشن کا بھی سر پھٹ گیا برابر اپنے شوہر کے لڑکھڑا کے گری نسیم نے جو دیکھا ہوا بگڑا ہی ہوا ہے

غم مادر و پدر میں کرگدن سوار پر گری گئی زخم لگائے جب اسنے جھولی پر ہاتھ ڈالا ڈری کہ اب یہ
لوح چھکا لیگا نسیم تو نام ہی اور ساحروں کے ہاتھ سے زخم بھی کھائے جو نکا ہو اُسکا لشکر چلی گئی سلطان
نے ساحروں کو اشارہ کیا کہ طلسم کشا کو مار لشکر اسلام پر لوسے ترنج نارنج پڑنے لگے تمامی سردار تو گرفتار
پنجہ تقدیر ہو چکے ہیں کوئی ساحر نامی باقی نہ تھا جب گرے پڑے کوئی بیہوش ہوکے گرا کوئی غرق زمین ہوا
تمام لشکر سکندر مبتلاے مصیبت اسکے ساحروں نے دونوں لشکروں کو بیہوش کر دیا بارگاہ میں بیٹھے لکیں
صاحبقران نے جو یہ حال پر ملال دیکھا نعرہ کرکے جا پڑے سلطان کرگدن سوار نے لوح اور حرز ہیکل
نزار ساحر کو دیدی آپ صاحبقران کے سامنے آیا ایک شیشہ بغل سے نکالا اُسمیں سے طائر جو اڑا اُس
نے گرد سر صاحبقران چرخ مارا صاحبقران زخم کھاکے گرے طائر کو اپنے شیشے میں بند کیا اب تو لشکر
پر قیامت ہو پا ہوئی سب سردار وغیرہ سردار سپاہی وغیرہ بیہوش ہوگئے لشکر سکندر بھی اسی بلا میں
پھنسا اور مانند سلطان زرین پوش کرچی وہیں قید کیا عاجیان خواجہ عمرو وغیرہ قید تھے سکندر
کو بھی جلکے بارگاہ امیر سے اُٹھا لایا اعلین بھی وہیں لاکے قید کیا اب سلطان کرگدن سوار نوبت
نقارے بجاتا ہوا اپنا شیشہ اسم اعظم و حرز ہیکل و لوح اپنی بارگاہ میں ایک میز پر رکھا گرد اُسکے
دور دور ماران سیاہ و شعلہای آتش بھڑک رہے ہیں اسکی ایک کنیز سمنبر کو اُس مقام پر برائے
حفاظت مقرر کر دیا اور ایک عرضی اسنے بخدمت سحر العجائب و ہم الغرائب تحریر کی مضمون یہ تھا کہ اے
شاہان نامدار غلام بمقابلہ مسلمانان پہونچا عمرو برق فرنگی اور خورشید و اخضر و نارو آفتاب و حمزہ
اور سرداران حمزہ کو میں نے اپنے سحر میں مبتلا کر لیا سب پڑے تڑپ رہے ہیں اور لوح و حرز ہیکل اپنے قبضے میں
مہیا کر لی اسم اعظم حمزہ بھی بند کر لیا اب ان سب کے بارے میں کیا ارشاد فیض بنیاد ہوتا ہے ایک طائر
سحر سے بنایا نامہ اُسکے گلے میں باندھ دیا اس ملعون کو یہ خیال تھا کہ شاید ساحر جائے اور راہ میں کوئی دوست
طلسم کشا کا روک لے طائر اُڑتا ہوا روانہ ہوا ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا دختر سحر العجائب اپنے باغ میں تھی
تھی جب بہت گھبرائی کہا صاحبو ذرا لشکر طلسم کشا کی خبر لاؤ کنیزوں نے قصد کیا ہی کہ وہ اسے خبر کے جائیں
ملکہ بلک بلک کے رو رہی ہیں فرماتی ہیں صاحبو میں کیا کروں کیا گردش تقدیر ہے کہ عاشق و معشوق میں یہ جدائی

اے فلک کجرنگ یہ نیرنگی دکھا جا ظلم

وہ گلرو سجدہ میں جائے جو بہر سیر گلشن میں — برنگ بو چھپا لیں شرم سے گل منہ کو دامن میں
بہار گل میں ہیں دست جنون سے تنگ آیا ہوں — گریبان کی طرح باقی نہیں ہے تار دامن میں
دم آنکھوں میں ذوق شوق سے ہے شکل دکھلاؤ — تمہارے دید کی حسرت لیے جاتے ہیں مدفن میں
دھڑی مسی کی لاکھا پان کالب پر قیامت ہے — یہ سرخی ہے شفق میں یہ ادا ہے شوخ سرمن میں
وہ گل ہو نور کہ جہان تک بھی خنجر جان دیتے ہیں — تڑپتی ہے تڑپنے نظارے کو بلبل نشیمن میں
برنگ آسیا گردش میں وہ میرا ستارہ ہے — ہوس دانے کی ہے بجلی لگا دے آگ خرمن میں
میں وہ آتش قدم ہوں سیر کو گر باغ میں جاؤں — لگا دے آتش گل بے تکلف آگ گلشن میں
الٰہی کون سا خورشید چشم بہر سیر آیا ہے — نہایت شوخیاں کرتی ہے نرگس آج گلشن میں
سنا ہے بیٹھا ہاں اُس سرو کے پڑتی ہیں بلبل کی — برنگ قمری وارفتہ پہنوں طوق گردن میں

اسطرح بیتابانہ یہ اشعار پڑھے کنیزون نے کہا واری اسقدر بیقرار ہو نہ جیے اسی تردد مین بیٹھی تھین کہ دیکھا ایک طائر آسمان پر پرواز کرتا ہوا جاتا ہی ملکہ نے گھبرا کے کہا ارے یہ کسی کا نامہ بر ہی یہ کہکر اشارہ کیا وہ طائر زمین پر آیا ملکہ نے وہ نامہ گلے سے اُس طائر کے کھولا اب جو نامہ کو پڑھا ایک چیخ ماری بیقرار ہو کے طرف آسمان کے ہاتھ اٹھا دیے کہا صاحبو غضب ہو گیا طرف آسمان کے منھ کرکے آواز دی ای خدا ے نادیدہ طلسم کشا کے حال پر رحم کر انکو اس بلا سے بچاے تو سمیع و علیم ہی مجیب الدعوات ہی اس وقت بیکسی مین سوا تیرے کون مددگار ہی وہ جدا تیرا ہبت مجبور و ناچار ہے

رجوع بندے کی ہو اس طرح خدا کی طرف
بعید کیا ہی مروت سے تیری ای شہ حُسن
کہان وہ زلف کہان حزن نافۂ آہو
اُلجھ کے شانے سے کہتا ہی سیکڑون جھٹکے
خدا نے درد محبت عطا کیا ہے جسے
ملا جو تجھ سے لب و دست و پا مین عاشق کا
کریگا یاد مری جنگ غیر مین امداد
فراق یار مین رہتا ہی یون لٹکے رگ رگ
ہوگا ہمسفر روح پیکر جسم کی
ہبت خراب رہا بتکدے مین ای آتش

پھرے ضمیر خبر جیسے مبتدا کی طرف
نگاہ لطف سے دیکھے جو تو گدا کی طرف
جو مشک سے ہین وہ لوگ ہین خطا کی طرف
نظر رہی یہ ترے گیسوے رسا کی طرف
اُسے توجہ خاطر نہین دوا کی طرف
ہوگا میل طبیعت کو پھر حنا کی طرف
جو آشنا ہین وہ ہوتے ہین آشنا کی طرف
خیال جیسے مسافر کا ہو سرا کی طرف
یہ سوے چرخ روان ہوگا وہ ہوا کی طرف
خدا پرست ہی چل خانۂ خدا کی طرف

صاحبو غضب ہوا لوح طلسمی چھنگئی صاحبقران اور کل سردار اسکے قید ہوگئے اب دیکھیے کیا ہوتا ہی تقدیر پر کیا دکھاتی ہے صاحبو مین کہان تک پردا کرونگی پردے کا خاتمہ ہوا اگر دشمن طلسم کشا کے قتل ہوگئے تو کیا تدبیر ہوگی مین تو اب جانی ہون کنیزون نے کہا واری ایسا ہو حال کھل جانے تو بڑی خرابی ہوگی ملکہ نے کہا خدا ے نادیدہ ہمارا معین و مددگار ہی کوئی ہمارا کیا کر سکتا ہی اگر آج حال کھلنے کا دن آگیا ہی تو ہم مجبور و ناچار ہین یہ کہکر تخت پر سے اُٹھ کھڑی ہوئین جیولی کہ کی باتین ہاتھ پر ڈال لی اسباب سحر سے خوب اُسکو معمور کر لیا پر پرواز پیدا کرکے چلین فضاے کار حکیم اشرف الحکمت آج مطلب سے اُٹھ کے محل مین آئے ملکہ صبیح بادلیوش نے اشرف الحکمت کو آکے سلام کیا حکیم صاحب نے کہا ای نور نظر ای پارۂ جگر ہم نے صاحبقران سے اقرارنامہ لے لیا اپنے عجائب و غرائب مین پھنسایا اقرارنامے مین لکھوا لیا کہ سب مستوفین ماتحت رہینگی ملکہ صبیح نے سر جھکا لیا کہا حضور نے جو کچھ کیا بہت مناسب کیا لیکن اب ساحران نامی اُنکے مقابلے کے واسطے آتے ہونگے ذرا اُنکی خبر تو لیجیے اشرف الحکمت نے کتاب کہانت نکالی سر پیٹ کیا کہا بی بی غضب ہو گیا سلطان ارگدن سوار مقابلے مین پہونچ گیا لوح طلسمی اور حرز ہیکل طلسم کشا سے چھین لی مع سب سردارون کے اُنکو قید کر لیا لیکن کیا کمال ہوا کہ وہ ابھی جواب نامے کا مشتاق ہی غرضی شاہان طلسم کو کل مضمون کی لکھی ہی میرا علم یہ خبر دیتا ہی کہ نامہ دار وہانتک نہین پہونچا کہین راہ مین رہ گیا اسوقت میرے ہوش درست نہین ہین صرف اتنا کافی ہی کہ نامہ دار تا بہ سحر العجائب نہین پہونچا اور مضمون دیکھنے کی نوبت نہین ہرچند کہ آپ سامنے موجود ہین ملکہ صبیح کچھ کہ نہین سکتی

جو دل پر گذرتی ہی اُسکا خدا مالک ہی ہمیشہ سے کنا یون مین یہی خبر ملتی تھی کہ ملکہ صبیح بادلہ پوشش بلکہ تبین
طلسم کشا ہو نگی اور طلسم کشا وہ شخص ہی کہ جو شوہر ملکہ مہر نگار و شوہر ملکہ آسمان پری داماد شہپال
بن شہرخ مسخر کن بر و بحر جال جہان آرا ابھی دیکھ ملکین گر سر جھکا کے رنگین صرف اتنا کہا کہ حضور رہب کا
بڑا خیال ہی ایسا نہو کہ دشمنون کی قید یا پس شاہان طلسم کے روانہ ہو جائے بادشاہ طلسم اگر انکو پا جائیگا جلا
ہوا ہی فوراً قتل کر ڈالیگا مجھ بھر اب توقف لازم نہین ہی اشرف الحکمت تو اسی وقت اپنے مقام سے اُٹھے ایک
چوکی سنگ مرمر سفید کی چارون پاؤن اُس چوکی کے چار نقش باندھے آپ چوکی پر بیٹھے پھر اسم پڑھا چوکی اُڑتی
ہوئی چلی یہان وہ وقت ہی کہ سلطان کرگدن سوار بارگاہ مین بیٹھا ہی مشیر و وزیر سب اسکے دربار مین جمع
ہین سب سے صلاحین کر رہا ہی کہ یارو تم سب کی کیا رائے ہی ابھی تک نامہ دار بیٹے نہین آیا سب نے کہا
حضور آپنے وہ کام کیا ہی کہ کسی انسان سے ممکن نہین یہ بھی مشہور ہی کہ مسلمانون کی مدد آسمان سے پیدا
ہوتی ہی اس طلسم مین کئی مرتبہ طلسم کشا کے دوست گرفتار ہوے مگر یہی سنا کہ کوئی آ کے چھڑا لیگیا ساحر
طلسم مین یہی معرکہ گذرا ہر چند عمرو عیار قید ہی کون مدد کریگا اب مسلمان نہین چھوٹ سکتے ہین اسنے حکم دیکہ
قیدیون کو لاؤ مین سب کو قتل کرونگا مین صرف خورشید برق وش سے خائف و ترسان تھا مگر اسکو مین نے
کس بطن سے گرفتار کیا ایک جوان سکندر نامے جسکو طلسم کشا نے زیر کرکے قید کیا تھا وہ بھی گرفتار
ہوا اسکے لشکر کو بھی مین نے بیکار کر دیا قیدیان بلاے میدان کارزار بھر دیا اور داروغہ زندانخانہ کو حکم ہوا سب
قیدیون کو لاؤ ہم شاہ کو جواب دے لینگے داروغہ گیا جا کے دیکھا صاحبقران ایکطرف خواجہ عمرو
و برق زنگی و ملکہ خورشید برق وش و آفتاب شعلہ مزاج و ملک اخضر وغیرہ ساحرون کی زبان
مین سوزن مگر قضاے کار جب سلطان زرین پوش اور شہزادہ سکندر بھی آ کے قید ہوے شاپور
بھی انکے ہمراہ ہی ایرج بھی قید ہو کے آئے ہین قید خانے مین سب کا سامنا ہوا شاپور نے کہا ای سکندر
عالم تم نے دیکھا کہ کیا ہوا جو ہمنے کہا تھا وہی پیش آیا ہم کہتے تھے جس دن امیر سے مقابلہ پڑیگا بے زیر کیے ہوے
نہ چھوڑینگے جو حال ہمنے کہا تھا وہ اب بتانا پڑیگا کسی طرح تم سلطان کے فرزند نہین ہو سکندر نے
کہا ای مستر شاپور مین نے بموجب ارشاد تمہارے اپنے والد سے دریافت کیا مگر والد نے یہی فرمایا کہ یہ
لوگ سب غلط کہتے ہین مگر اپنے دام تزویر مین لیتے ہین ایرج نے قید خانے مین سلطان کو گلے سے لگا
لیا کہا ای سلطان زرین پوش تمہاری شفقت ضایع نہوگی تم ہم سب کے محسن کہلاؤ گے تمنے ہماری اولاد
کو پرورش کیا اگر صاف صاف نہ کہو گے تو بڑی خرابی ہوگی مین نے تمسے اپنا حال بیان کیا کہ مجھے نام سے
مسلمانون کے عقد تھا کہ جو کوئی نام مسلمانون کا لیتا تھا مجھکو ناگوار ہوتا تھا آخر صاحبقران نے دریافت
کرلیا خواجہ فرخ بازرگان جنہون نے مجکو پرورش فرمایا تھا صاحبقران نے اُنسے تجارت ترک
کرا دی بادشاہ بنا دیا اب اُنکی سلطنت لازوال ہی جب کوئی غنیم اُنکے مقابلے کو آتا ہی وہ ہم مین سے کسی
کو بلا بھیجتے ہین ہم لوگ اُنکی مدد کو جاتے ہین ای شہنشاہ ابھی تم صرف ایک ملک کے بادشاہ ہو پھر اس
ملک کی سلطنت نہین ملیگی جہان کی سلطنت مانگو گے اُسی ملک کی سلطنت ملیگی آجتک فرخ بازرگان
کا وہ اعزاز و اکرام ہی سب فرزندان امیر انکا پاس کرتے ہین شاہان جہان کو اُنکے مرتبے پر رشک ہوتا ہی
خود صاحبقران زمان کا قول ہی کہ فرخ بازرگان ہمارے محسن ہین ہماری اولاد کو پرورش کیا

اور اس بات کو تو کوئی قبول نہ کریگا لاکھ تم کہو کہ یہ ہماری اولاد ہی جب یہ بات کہوگے بہت شرمندہ
اور پشیمان ہوگے تین شیر مقام ہوش ربا سے نکلے فرزند بادشاہ جمجاہ اور فرزند نورالدہر اور روزگار
اسد نامور آخر جو تھے صاحب کیا ہوے یہ کہکر ایرج رونے لگے اور کہا ای سلطان زرین پوش ایک
بات کا اور خیال رکھنا کہ اب تم اعتقاد وحدانیت خدا پر ثابت قدم رہو جادو سکندر ان باتون کو چپکے
سن رہے ہین جب ایرج نے بفصاحت و بلاغت سمجھایا سلطان زرین پوش قدمون سے ایرج کی
لپٹ گیا ملحوظ رہے کہ عیار سکندر رہتر جواہر خنجر زن بھی سن رہا ہی جب ایرج نے کلمات وحدانیت
اور مذمت سحر پرستی مین کلام کیے کہا ای سلطان قبر مین کوئی ساتھ نہ جائیگا معاذ اللہ وہ شی جو ہر وقت
معرض زوال مین ہی اُسکو اپنا خدا جاننا سراسر خلاف ہی سلطان رونے لگا کہا ای شہریار اب مین مسلمان
ہوا مذہب باطل پر لعنت کی اصل کیفیت یہ ہی کہ جب شہنشاہ کوکب روشن ضمیر کو تتارن بہمن سیاہ قبا
نے شکست دی اور تتارن مارا اسیری علمداری مین یہ زمانہ گذرا تھا صبح کو جو مین شکار سے پلٹ کے اُسطرف
آیا تو ان لڑکون کو ایک گہوارے مین پایا اُس خیمے مین سواے دو گہوارون کے اور کوئی نہ تھا ایرج نے
سکندر کو گلے سے لگا لیا کہا شکر ہی کہ تم ہمارے فرزند ہو بطن سے ملکہ یزدان شمشیر زن کے اور جواہر
کو سینہ پور سے لگا کہا بخیر پیٹھ کے قید خانے مین مسلمان ہوے اب تو سب بیٹے کھلنے لگے جب ایرج
نے لڑکے کی چھٹی کی تھی طلسم سکندر یہ سے انکو بازو بند ملا تھا جسکا تتمہ ایرج کے قبضے مین تھا وہ بازو بند
بازو پر لڑکے کے باندھ دیا تھا وہ بازو بند بھی اسوقت پہچانا ایرج باغ باغ ہو گئے رنج و ملال قید ہونے
کے دور ہوے اس معاملے کے بعد دربار مین سلطان کرگدن سوار کے سب کی طلب ہوئی دارو غہ زندان نے
سب کو لے کر چلا صاحبقران سب کے آگے آگے سب سرداران نامی امیر کے عقب مین آکے داخل
بارگاہ سلطان کرگدن سوار ہوے صاحبقران و ایرج و نورالدہر و سکندر وغیرہ نے مثل اہل اسلام
کے صاحب سلامت کی خواجہ عمرو کہتے ہین ای حمزہ خدا کا نام نہ لے سلطان خفا ہوگا ارے اپنی جان
کے بچانے کی فکر کر جب صاحبقران صاحب سلامت کر چکے خواجہ عمرو نے پکار کے آواز دی ای سلطان
مین تو مدت سے لات پرست ہون سامری و جمشید کے نام پر جان دیتا ہون سامری میرے خواب مین
آتے ہین سلطان کرگدن سوار نے کہا او مکار غدار کیون خواہ مخواہ باتین بناتا ہی مین بھلا تیرے کہنے
کو کب سماعت کرونگا خواجہ بے اختیار رونے لگے ہر مرتبہ یہی کہتا ہی ای بادشاہ عالیجاہ ای چرخ سحر
و ساحری کے ماہ تم ایسا بادشاہ جلیل میری نگاہ سے نہین گذرا حمزہ کو جلد قتل کر ڈالیے مین اگر تمھارے
ساتھ رہونگا تھوڑے ہی عرصے مین آپکو سلطنت طلسم نورافشان دلوا دونگا اگر مجھکو رہا کر دیجیے تو ابھی اٹھکے
اپنے ہاتھ سے حمزہ کو قتل کر دون صاحبقران بیٹھے ہنس رہے ہین فرماتے ہین ای سلطان اپنی زبان سے
کہدو بیٹے خطا معاف کردی اس ساربان زادے کو امان دو یہ بیشک لات پرست ہوا سلطان
نے کہا آپ کیا فرماتے ہین صاحبقران فرماتے ہین مین سامری و جمشید پر لعنت کرتا ہون خواجہ کا کہنا
مان لو انکو اپنا رفیق بناؤ یہ بیشک تمھاری خدمت خوب کریگا کرگدن سوار نے کہا یا صاحبقران آپسے
پہلے مین اس ساربان زادے کو قتل کرونگا مین ان مکارون کو کب مانتا ہون اسکی باتون کو سراسر
جھوٹ جانتا ہون ارے جلادون کو بلاؤ کئی سو جلاد ان خرس طینت میمون خصلت فوراً حاضر ہوے

سلطان نے اشارہ کیا سب کو قتل کرو ملکہ خورشید برق وش کو عالم یاس دل کا دھڑکنا قلب کا پھڑکنا فرماتی ہیں کیوں بوا زنار ظالموں کی کسقدر رسی دراز ہوئی اس ملعون نمک حرام کی یہ مجال تھی کہ ہمیں گرفتار کرتا لوحے کے چھٹنے سے کچھ نہ بن پڑا اب دیکھیے ہم سب کی جان کیونکر بچتی ہی وہ ملعون تو آمادۂ قتل ہی افسوس صد ہزار افسوس فلک کو یہی منظور رہا نظم

کھاؤ ڈالے دل میں مضمون خط تقدیر نے — خون رلوایا تمھاری شوخی تحریر نے
رات کو کیا کیا جگایا نالۂ شبگیر نے — ایسی سوتی تھی کہ کروٹ تک نہ لی تقدیر نے
زخم میں جب درد اٹھا تھمیں یہ بھی ہو گیا — کتنے پہلو دل میں جلے ہیں تمہارے تیر نے
قید میں عالم دکھائے تو نے ای جوش جنون — رکھ لیا زندان کو سر پر شورش زنجیر نے
نالہ و فریاد پھرتے ہیں جگر پکڑے ہوے — وقت پر یوں آنکھ اسے پھیر لی تاثیر نے
طالب دیدار سے وہ گفتگو کرتے ہیں کی — ہوش کھوئے لنترانی کی ترے تقریر نے
دفعتاً اسکی نگہ میرے جگر کے پار تھی — تیر کو تڑپا دیا بیتابی نخچیر نے
دادخواہوں کا دل پر آرزو میں شور ہی — حشر کو رکھا ہی ہمیر حشر کی تاخیر نے
دیکھ لینا ای فلک وہ بھی ہمارے ہو گئے — جسدن اپنا کر لیا تقدیر کو تدبیر نے
رات کی بیتابیوں نے کچھ نہ دکھلایا اثر — قہقہے پھر لگائے نالۂ شبگیر نے
اس ادا سے آکے گردش جام کو ساقی نے کی — سالہ توڑی بزم میں توبہ جوان و پیر نے
کھینچنا تا دل کا سینے سے بہت دشوار تھا — یہ زرہ پوچھو کیا کیا پیکان تمھارے تیر نے
یاد دلوا کر کچھ پڑھنا کسی کا ای جنون — ٹکڑے اڑوا دیا گریبان خار دامنگیر نے
ایسی کچھ میرے تصور نے دکھائیں شوخیاں — خود اسے آغوش میں کھینچا تری تصویر نے
سنتے ہیں بزم میں بیکود و پھیر پھر کر جلال — کوئی بیٹا آج کھایا گردش تقدیر نے

تمام نازنینان مہ جبین مہر تمکین کا یہی حال ہی کوئی روتا ہی کوئی دعا مانگتا ہی خواجہ عمرو اپنا سر زانو پر رکھے ہیں بار بار پکار کے فرماتے ہیں ای سلطان گردون سوار آجتک تجھ ایسا ساحر ہماری نگاہ سے نہیں گذرا ہیں تو سامری و جمشید پرست ہون میری اطاعت قبول کر ایسی خدمت کرونگا تو بھی راضی ہو جائیگا سلطان کہتا ہی او ساربان زادے ہیں تیری باتیں کب سنتا ہون سارا سامری نامہ تیری شکایت سے بھرا ہوا ہی تمام بہ خداوندون نے یہی تحریر کیا ہی ہمارے بندے اپنی جانتک ہو سکے ساربان زادے پر کوشش کرتے بچائیں قتل میں اسکی کوشش کریں موت اسکی کسی ساحر کے ہاتھ سے نہیں ہی آج ہم حکم سامری و جمشید کو بجا لاتے ہیں سامری و جمشید نے بڑے فخر سے لکھا ہی جلاد کو اشارہ کیا جلاد قریب صاحبقران آیا خضر و آفتاب وغیرہ نے بلک کے آواز دی او بیحیا خبردار ادھر نہ جانا پہلے غلامون کو قتل کر آقا سے ہمارے ہم خاک و خون میں غلطان نہ دیکھیں پہلے ہم نثار ہو جائیں کشاکش دنیوی سے نجات پائیں جلاد سر صاحبقران پر آیا اب تو خواجہ عمرو بھی بیقرار ہو گئے ایرج و نور الدہر و سکندر وغیرہ سب ہتھکڑیون سے سر پیٹ رہے ہیں اور سلطان زرین پوش سکندر سے کہہ رہا ہی ای فرزند ہماری خوشنصیبی ہی کہ مشرف باسلام ہوے تمھارا فرزند ہونا ایرج نوجوان کا ثابت ہوا لیکن ہر ایک محفل میں یہ ذکر ہوگا کہ سلطان سبز قدم تھا

ان دونون کے پہونچتے ہی لشکر تباہ ہوا ابرام وغیرہ نے فلک کی طرف آسمان کے دیکھا عرض کی ای کریم کارساز تو ہی اپنے بندون کے حق مین ہر درد کی دوا ہی اور گرفتاران مصیبت کا مشکلکشا ہی اسوقت بیکسی و بیبسی مین ہماری مدد کر نظم

چارہ جو ہیں از تو ای شافی مریض لاعلاج — مرگ خواہد درد مند درد باطن یا علاج

چون توئی چارہ گر بیچارگان ای چارہ ساز — بخش از دست شفا ہر دل شیدا علاج

لطف کن لطف ای شفا بخش مریضان جہان — تا شود از غیب ہر درد دل پیدا علاج

لا دوا را شربت دیدار کی بخشد شفا — شربت دیدار می باید پئے آن لاعلاج

ہر بیمار ہجر ہجران و ہمرہ بر فراق — ہست در دست شفا بخشت خداوندا علاج

از فلک ہر دوائے دل مسیحا جو ز دست — ہر ما نازل بکن از عالم بالا علاج

ہر صفرائے دل صفرا زدہ کن چارہ — ہر سودائے دل سودا زدہ فرما علاج

ز اعتدال خود طبیعت در غمت برگشتہ است — کن کہ ہر این مرض دانی تو ای دانا علاج

از جنابت طالب مجنے ہمی خواہد مدد — از تو می جوید مریض علت دنیا علاج

درد مند درد مشقت نیست محتاج طبیب — عاشق زارت ندید از دو تعلق یا علاج

چون طبیبان زمانہ جملہ بیچارہ تواند — از کہ گردد جز تو حاصل ہر درد ما علاج

بر لب آمد جان بہ ہجرانت دل بیمار را — منحصر بر ذات پاک تست یا مولا علاج

از تو حاصل تا نگردد مرہم داغ جگر — ہر بیمارت اثر نکند دگر اصلا علاج

غم مخور ہندی ز درد دل درین بیت نگر — خود کند آن شافی مطلق کرم فرما علاج

علت ۱۲

نکتہ ۱۲

اسوقت سب قیدیون کا بلکنا تڑپنا دعائین مانگنا سلطان کرگدن سوار نے اشارہ کیا ارے حمزہ کا سر جلد کاٹ لے کہ یہ فریاد و الغیاث موقوف ہو جلاد تیغ پکڑ کے جھپٹا چاہا ہاتھ مارے ایک برق گری کہ سر جلاد کا اڑ گیا غل ہوا وہ مارا اب جو سلطان نے دیکھا جلاد کا سر کٹا ہوا پڑا ہی اب جو کڑک کڑک کے برق گرنے لگی کئی سو ساحران سلطان کے سر اڑ گئے سلطان کرگدن سوار نے سر اٹھا کے دیکھا دیکھا ایک ٹکڑہ ابر سیاہ گھرا ہوا ہی اسمین سے برقین کڑک کڑک کے گر رہی ہین اسنے ایک گولا اٹھا کے مارا اور نعرہ کیا خبردار یہ کیا حرکت ہی تو کون ہی کہ بادولت کے سردارون کو قتل کر رہا ہی وہ گولا جا کے قریب ابر کے پھٹا اور دون کو تو معلوم ہوا اگر سلطان کرگدن سوار نے دیکھا ملکہ غنچۂ آرزو سے دلگشا ما دشمن بن باتن سحر کرنے مین مصروف ہین اسنے آواز دی او کیسو بریدہ مین نے پہچانا میرے ہاتھ سے کہان جائیگی سحر کی رد و قدح دونون مین ہونے لگی ملکہ حیران ہین کہ لوح طلسمی کیا ہوئی اگر لوح طلسمی طلسم کشا کو ملجاتے اور طلسم کشا رہائی پا جاوے تو یقین ہی یہ ملعون قتل ہو یہ معلوم نہین کہ لوح طلسمی کہان ہی ملکہ نے اس طرح سحر کیا ہی کہ کوئی ملکہ کو دیکھ نہین سکتا لیکن سلطان دیکھکر ملکہ کو سحر کر رہا ہی اور ملکہ سحر کو اسکے بہ خوبصورتی رد کر رہی ہین اسکے سحر کا رنگ جمنے نہین پاتا ہی تب اسنے ناچار ہوکے اپنی زبان کاٹی دستاسری کہکر خون پھینک مارا الکہ ابر سیاہ ہوا ملکہ غنچۂ آرزو و دلگشا الٹ گئین ہاتھ پاؤن مین رعشہ پڑ گیا کہ بہلوے سے ستارہ ہوا دیکھا ایک چوکی سنگ مرمر سفید کی اسپر ایک مرد بزرگ اسپر بیٹھے ہین دم جو کی بڑے زور و شور سے آتی ہی غنچۂ آرزو کا مع حال مرد بزرگ

آواز دی اسکو سنبھال لینا یہ کہتے ہی ایک جوان خوش رو پیدا ہوا اُس جوان نے جھٹ کے ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا
کے منہ پر ہاتھ پھیرا ملکہ پھر تڑپ کے بلند ہوئی ہاتھ پاؤن مین طاقت آ گئی اب جو بلند ہو کے اشرف الحکمت
کو دیکھا کہ سر بارگاہ سلطان کرگدن سوار پر پہونچے ملکہ تو اب ایک گوشے مین بیٹھ کے تماشا دیکھنے لگین اپنا
سحر کرنا موقوف کر دیا اور ادھر اشرف الحکمت نے دستک دے کر ایک آواز دی کہ اتنے مین ابر سرخ نمودار ہوا آسمان
سے برسنے لگین ہزارون ساحرون کے سر کٹ کٹ کے گرے سلطان اپنے کو بچا رہا ہے سپر فولادی بنا کے سر پہ
اپنے حائل کر لی کبھی تڑپ کے ہٹ جاتا ہے کبھی ستون کی آڑ پکڑی ملکہ غنچہ آرزوے دلکشا نے دیکھا جو ارا
کنارہ کرد اور سر کٹ کے گر رہے دو جوان خوش رو پشت پر حکیم صاحب کی سپر اٹھائے ہوئے ہیں اُن دونون
سے حکیم صاحب نے کہا کہ ہوشیار رہو اسم اعظم لوح طلسمی لیکر گئے ہیں طلسم کشا کے ڈالدو دونون جوان زمین
پر اترے لوح طلسمی جس مقام پر رکھی گرد مارانِ سیاہ تھے ہیں اُن جوانون نے ماران سیاہ کو جلا دیا شعلے
بجھا دیے شیشہ اسم اعظم کا توڑا ہر چند سلطان کرگدن سوار نے سحر کیے مگر اُن جوانون نے نہ مانا شیشے
کو توڑا جیسے ہی شیشہ ٹوٹا اسم اعظم چمکا اُسی جوان نے لوح طلسمی لی گلے مین صاحبقران کے ڈالی جیسے ہی
اسم اعظم چمکا لوح طلسمی گلے مین صاحبقران کے آئی امیر نے قبضے پر ہاتھ ڈالا نعرہ شہرانہ کیا نعرہ امیر

| | | |
|---|---|---|
| اسپ جہانگیر والا حشم | شہ رب اکبر و بالا حشم | زینم بود در صف کار زار |
| کند ساحران الامان الامان | شہنشاہ اقلیم جرأت منم | مہ آسمان جلالت منم |
| مسخر کنم ملک ہندوستان | لقب گشت در دہر صاحبقران | امیر جو اٹھے سب ساحرون کی زبان |

سے سوزن لیا جس لوح کا عکس ڈالا اُسی خورشید لشکر پر پڑی جو ساحر اُٹھا قیامت برپا کرنے لگا حکیم صاحب
نے اپنے نام کا نعرہ کیا آواز دی یا صاحبقران اب غلام رخصت ہوتا ہے منم اشرف الحکمت صاحبقران
نے سر اٹھا کے دیکھا فرمایا مین آپکا سب ممنون و مشکور رہا حکیم صاحب نے جواب دیا آپ فراش راہ دین
اسلام مقبول بارگاہ رب انام ہین خیر خواہان دولت اسی دن کے واسطے ہوتے ہین صاحبقران لڑتے
بھڑتے چلے ساحران غدار ملک اخضر و آفتاب و زنار وغیرہ بھی لڑ رہے ہین مگر ملکہ خورشید برق وش جو
تھین للکارا اور مکار جلیا نرب کہان جائیگا میرے ہاتھ سے کیونکر امان پائیگا خورشید پر سلطان جا پڑا
آپس مین سحر چلنے لگا اول تو حکیم صاحب سب کو خاک مین ملا گئے تھے بارگاہ مین دریاے خون بہ رہا ہے سپاہ
عمرو لوٹ مار کر رہے ہین جو لاشہ گرا اسے برہنہ کر دیا جال الیاسی پڑنے لگا ہنگامہ گیرودار بلند خورشید
ہمانے کئی سحر کیے ملکہ نے جنس جنس کے دفع کر دیے کہا او نمک حرام اب وہ وقت گیا لوح طلسمی نے بجز بجھ دور
کیا تھا یہ کہکر چشم نرگسی کو گردش دی ایک برق باریک چمکی اُسکے سر کو اس خود سر کے زخمی کیا سامنے سے ہٹا کر
پہلوے مژہ صاحبقران کی آواز آئی اسنے بہکر صاحبقران پر کئی سحر کیے امیر نے لوح کو چمکایا سب
سحر باطل ہوے لاچار ہو کے اسنے تلوار کا ہاتھ مارا امیر نے تلوار کو تلوار پر روکا ہاتھ تیغ ضرب سلیمانی کا
مارا سلطان کے دو ٹکڑے ہوے اسکا مرنا کہ اندھیرا چھا گیا آندھی سیاہ اُٹھی اہالیان فوج صاحبقران
ہشیار ہوے اور فوج سکندر نے جو رہائی پائی سکندر کی آواز سنی آپس مین کہتے ہوے چلے کہ ہمارے
آقا کے نوب کی آواز آئی ہے نوبت نقارے بجاتے ہوے اُٹھے لشکر اسلام سے طوق جوان گرد علم
علم اژدہا پیکر لیکر ہم چلے تھوڑے عرصے کے بعد آواز آئی کشتی مرا نام من سلطان کرگدن سوار بود

بیجادر بہنے کی ہر طرف سے آواز الامان الامان آئی ملکہ خورشید نے پکار کے آواز دی ارے صاحبو تم کیون اب
روتے ہو منہ دفتر شہنشاہ فیروزہ پوش نام شہنشاہ سنکر ہر ایک یہی کہنے لگا کہ صاحبو یہ ہماری شاہزادی ہی اسکا
کہنا بدل و جان قبول ہی اب تو سعادت دارین حصول ہی سب افسران فوج شریک ہونے لگے امیر نے تلوار کو روکا
خواجہ عمرو نے خوشی خوشی سب خزانہ نذر زنبیل کیا سر جھکائے ہوئے سامنے امیر کے آئے عرض کی آج غلام کا
بڑا نقصان ہوا صاحبقران نے کہا سب مردون کے کپڑے اتارے ذہ مردون کی پگڑیان لین سب خزانہ لئے
ہن کیا ابھی بیت ہین ہوا لیکن صاحبقران نے دیکھا کہ یا تو اس حوالی مین کسی شہر کا نام و نشان نہ تھا اب جو
بارگاہ سلطان سے نکلے دیکھا صحرا کی صورت تبدیل ہو گئی نشان سواد شہر معلوم ہوتا ہی جا بجا قریات معلوم ہوتے
ہین اُنمین زراعت ہو رہی ہی ہر ایک یہی ذکر کرتا پھرتا ہی کہ امیر نے کس زور و شور سے سلطان کرگدن سوار
کو مارا امیر حیران ہین کہ صورت بیابان کی کیونکر تبدیل ہوئی جو علامتین نہ معلوم ہوتی تھین وہ ظاہر ہوتی ہین خواجہ
کنارے کنارے آتے ہین کہ تڑپ کے ایک پنجہ گرا عمرو کو اُٹھا لیگیا صاحبقران سب کے آگے تھے عمرو نے
بیتاب ہو کے آواز دی ارے لیجانے والے مجھے کہان لیے جاتا ہی حمزہ کو لیجا کہ جس سے کچھ نفع ہو امیر نے جو نگاہ کی
دیکھا ایک ساحر عمرو کو لیے جاتا ہی امیر نے فرمایا ای برق ذرا خبر لے برق تڑپ کے چلا تھا صاحبقران مع لشکر
کے لیکر داخل بارگاہ ہوے مگر متردد ہین خورشید نے کہا ای شہریار یہان سے پانچ کوس پر ایک قلعہ ہی اُسکو قلعہ
فیلسران کہتے ہین فیلان سیہ پوش وہان کا حاکم ہی کچھ عجب نہین کہ ملکہ شمامہ کو ہیرپوش ولیلا لے گئی ہون
اُسی مقام پر قید ہون یہ نام سنکر سیارہ ستارہ شناس بیقرار ہو کے اٹھا کہا ای شہریار حقیقت مین ملکہ شمامہ
اسی مقام پر قید ہین ملکہ خورشید نے کہا حضور تامل کرین کنیز جاتی ہی امیر نے کہا کل لشکر چلے صاحبقران نے
کہا ای اخضر جلد تیاری کرو اخضر نے کہا حضور اب شام قریب ہی کل صبح کو لشکر تیار ہوگا امیر نے کہا لشکر مین
پھر کر دو سب کو خبر ہو گئی کہ صبح کو امیر طرف قلعہ فیلسران کے جائینگے صاحبقران باتین کر رہے تھے کہ دیکھا
ایکبارگی خوشی خوشی سکندر و سلطان زرین پوش کو لیے ہوے حاضر ہوے سلام کیا سکندر کو لا کر قدمون پر
امیر کے گرا دیا سلطان نے نذر دیکر عرض کی مبارک ہو یہ جوان سکندر شہزادہ ایرج کے فرزند ہین زندان مین
جو میرا انکا ساتھ ہوا اسطرح سے زبان معجز بیان سے فرمایا اور سمجھایا کہ غلام سمجھ گیا شکر ہی کہ مسلمان ہوا حال ہی سب
کہہ دیا سب کیفیت گذشتہ سلطان نے امیر سے بیان کر دی امیر بہت خوش ہوے سلطان کو بڑا بھاری خلعت
دیا اور یہ بھی فرمایا کہ انشاء اللہ اس مہم کی مہلت کے بعد جس ملک کی آپ خواہش کرینگے اُسی ملک کی حکومت
آپکو ملیگی سلطان زرین پوش نے عرض کی مین نے اسواسطے اطاعت نہین کی ہی کہ قدم اقدس سے جدا
ہو جاؤن ہمراہ رکاب رہنے کی خوشی ہی صاحبقران نے پہلو مین جگہ دی سکندر کا دل ملا تخت ایرج
نوجوان بیجا دست جیبون مین بڑی خوشی ہوئی کہ سکندر ایسا شیر دلیر صف شکن حسین و جمیل ہماری صف
مین آ کے بیٹھا رونق بارگاہ صاحب جاہ و حشم محترم محتشم نورالدہر کو نہایت قلق ہوا کہ نہین معلوم ہمارے
شیر دلیر کہان ہین ابتک ہماری نظرون سے نہان ہین ضیغم شیر شکار دیر ہونا سکندر کا دیکھکر اپنے لشکر مین
آ کے اُترے ملکہ برق فشان برق وش جو بیابان سے زخمی ہو کے گئی تھین وہ پھر پلٹکر نہ آئین نہین معلوم انپر
کیا گذری ذکر انکا کہا جائیگا ضیغم جو اپنے لشکر مین آئے سردارون سے اپنے کہنے لگے کہ دیکھو صاحبو سنتے ہو
مجھے بڑا تھا کہ یہ فرزند تاجدار زادے کا ہی وہی بات نکلی مین بھی جا کے شریک ہون کچھ مختلف صلاح ہوئی ضیغم نے کہا

بجا جائیگا منشب ہر لشکر صاحبقران کا اُسی مقام پر رہا صبح کو لشکر آراستہ ہوا قطع منازل و طی مراحل کرتے
ہوئے صاحبقران چلے برق فرنگی جو تلاش مین اپنے اُستاد کی جاتا تھا پانچ کوس پر آ کے ٹھیرا ایک نخل کے
سایے مین بیٹھا سوچ رہا ہے کہ اُستاد کا کچھ پتہ نہ ملے اسی سوچ مین بیٹھا ہے کہ دیکھا ایک ساحر اُڑا ہوا آتا ہے
برق ایک گوشے مین چھپا وہ ساحر زمین پر اُترا پانی پینے چلا ایک جھیل پر آ کے پانی پیا برق مسافر بنکر ساتھ
ساحر کے آیا خود بھی پانی پینے لگا کہا کیون میان ساحر کہان سے آتے ہو ساحر نے کہا قلعہ فیلسران کے رہنے
والے ہین وہان کا حاکم فیلان سیہ پوش ہے اور نگہبان یہان کا سلطان کرگدن سوار تھا اُسکے مارے
جانے سے پردہ اُٹھ گیا ملک ظاہر ہو گیا فیلان جا کے عمرو کو پکڑ لایا قید خانے مین قید کیا ہے مین نامہ لے کر
خدمت شاہ طلسم مین جاتا ہون اور بھی دو عورتین یہان قید مین باعث یہ ہوا تھا کہ فیلان سیہ پوش کا اُس طرف
گذر ہوا ملکہ سلماے گوہر پوش و لیلاے عنبرین مو و زہرہ زادی پر پڑا بادشاہ سلما پر عاشق ہوا اُنکی بیٹی
گذر رخ نگر وہ سرکش وصل نہین قبول کرتی اب بادشاہ کو منظور ہوا کہ شاہان طلسم کو آگاہ کرین کہ جیسا حکم
وہ بجا لاؤن ارادہ ہوا تھا کہ ساربان زادے کی قید روانہ کر دے شیر دل نے سمجھایا ایسا نہو راہ مین کوئی
اُستاد چھڑا لے آپ صرف خبر کر دیجیے شاہ طلسم کسی ساحر کو بھیج کر بلوا لینگے اسوجہ سے مجھکو بھیجا ہے اور یہ بھی خبر ملی
ہے کہ لشکر صاحبقران بھی اسی طرف آتا ہے شاہان طلسم کو خبر ہو جانا ضرور ہے برق نے یہ حال دریافت کر کے
نام پوچھا اُسنے کہا میرا نام مقام بن مقیم ہے برق نے باتون مین لگا کے اسکو بیہوش کیا نامہ اُسکی کمر سے
نکال لیا اُسکی پشت پر طرف سے شاہان طلسم کے جواب لکھا کہ تم بڑے خیر خواہ ہو مقام بن مقیم کو تو جتنے
یہان روک رہا وہ علیل ہو گیا ہے بعد ایک ہفتے کے وہ آئیگا سرگردان جادو اپنے معتبر ملازم کو روانہ
کرتے ہین عمرو کی قید اسی کے ہاتھ روانہ کرو یہ نامہ لیکر چلا ایک ساحر زرد دست کی شکل بنا ہوا موم کے سانچے
جا کے بازارون مین پہنچا ہے ایک چپیل گلے مین پڑی ہوئی اسی صورت سے قلعے مین آیا تمام ساحر قلعے مین بستے
ہین ہر گھر سے دھوان اُٹھ رہا ہے برق دیکھتا بھالتا ہوا قریب دار الامارہ شاہی پہونچا دیکھا اسباب عیش
مہیا ہے چوبدار یساول حاجب دربان درگہ سالار دروازے پر بیٹھے ہین برق نے آ کے سلام کیا کہا جا کے
فیلان سیہ پوش سے اطلاع کیجیے کہ صاحب شہنشاہ طلسم در دولت پر حاضر ہے جواب نامہ لیکر آیا ہے امیدوار
باریابی ہے درگہ سالار نے جا کے عرض کی فیلان نے کہا بلاؤ برق فرنگی اندر گیا دیکھا ایک بادشاہ ساحر
زبردست گرد اُسکے ہزارہا ساحر بیٹھے ہین تمام سامان عجائب و غرائب کسی طرف شعلے بھڑک رہے ہین کہین پانی
برس رہا ہے برق نے پایہ تخت کو بوسہ دیا نامہ پیش کیا فیلان نے نامے کو پڑھا پوچھا اے سرگردان جادو ہمارا
سرپرست سلطان کرگدن سوار مارا گیا صاحبقران یہان تک آ پہنچے اب لشکر کشی کر کے آتے ہین
اگر یہ قلعہ فتح ہوا تو قلعہ طلسمی پر مقابلہ پڑیگا شاہون نے کچھ تدبیر کی ہے سرگردان نقلی نے کہا حضور وہ وہ
سامان ہین کہ طلسم کشا کا زندہ بچ کے جانا دشوار ہو مرحلے کوٹنے سے کچھ شاہون کا نقصان نہین ہوا وہ وہ
ساحران نامی جمع ہین کہ زمین ہلا دینگے طبقات زمین آسمان پر پہونچا دینگے عمرو کو طلب فرمایا ہے فیلان سیہ پوش
نے کہا ساربان زادے کو لاؤ اے سرگردان جادو مجھکو خوف ہوا کہ ایسا نہو عمرو کو کسی کے ہاتھ روانہ کرون
یہ بھی مشہور ہے کہ طلسم مین ان لوگون کے مددگار سب ہین سلطان نے جا کے کیا کار نمایان کیا مگر سنا کہ بلاے
آسمانی آئی آسمان سے برفین گرین ۲ ہزار دہ قتل ہوے اسوجہ سے مین نے عمرو کو نہین روانہ کیا اسپ

برق فرنگی سوچا کہ اگر خالی اُستاد کو رہا کیا تو کیا کمال کیا ملکہ سلماسے گوہر پوش دیلاسے عنبر مو کو بھی لیلون کہا حضور راہ دور و دراز طے کرکے آیا ہون اگر حکم ہو تو شب کو یہین رہجاؤن فیلان نے کہا بجائی تمہارا گھر ہو جہان جا ہو رہو کہا حضور اس زمانے مین کشایان طلسم نے کیا کیا سامان سیا کیا کیسے کیسے ساحران نامی مقابلے مین طلسم کشا کے گئے جو ساحر گیا مارا گیا ای بادشاہ عالیجاہ اصل یہ ہو کہ طلسم کشا صاحب برج طلسمی ہو لوح ہر نیک و بد کی خبر دیتی ہو کسطرح کوئی طلسم کشا پر غالب آئے یہ کہکر برق فرنگی نے اپنا رنگ جمایا جلسہ آراستہ ہونے لگا فرابے شراب کے گشتیان کباب کی ملازم لا لا کے رکھنے لگے سازندے دست بستہ ہوے اب برق فرنگی محفل مین آکے بیٹھا کہا اگر حکم ہو گا دن فیلان نے کہا کیا مضائقہ ہو اول برق نے نمک زبان گایئن پھر یہ غزل شروع کی نظم

جہان مین نقش پیری سے سفر عالم نے کم پایا
مکان پر تمکین ہوتے ہین از خود طلب سے پیدا
بشر کا ایک صورت پر ارادہ رہ نہین سکتا
کبھی دیکھی نہ پھر گزاشت رنج کی ترقی نے
نہین ممکن جدائی بات ان دونون کے سلسلے مین
نکالا اوج زمین جو دوا جگو بعد مرنے کے
رہا ترک ادب کا پاس بسکہ اسقدر باقی
بشر سے قالب آہن نہ یا وہ عمر رکھتا ہی
ہزارون خشین کین پر خلاف اُسکے نہین دیکھا
جہان بیٹھے مین دل ہی آرزو بھی سامنے رکھے
جھکا دیتی ہو حاجت بیشتر عالی مزاجون کو
نکلجا بیٹھے دل مین حوصلے جو جوکر آ بیٹھے
تصور سمجھے ہر طرح قسمت مین بستر ہی
تصدق جائیے سو سو طرح تقدیر عاشق کے
نسیم اب شکر کی جا ہی لحاظ انکار کا اٹھا

کہ پشت تیغ قاتل کو ہمیشہ بے خم پایا
کہ چشم مردہ کو بھی منزل خواب عدم پایا
کبھی دیکھا دل ممسک کبھی ابر کرم پایا
مری آنکھون کو دامن نے صدا ابر کرم پایا
بشکل عاشق و معشوق دونون کو بہم پایا
اُسے بالائے سر دیکھا جسے زیر قدم پایا
مین دوڑا سر پہ لینے کو جسے تیرا ستم پایا
ہمیشہ سینۂ شمشیر قاتل کو دو دم پایا
تمہاری ہٹ کو بھی ای جان جان بے قسم پایا
ہمیشہ دو لبون کی طرح دونون کو بہم پایا
سدا اپنے سر مضمون کو پابوس قدم پایا
کہ گردش کو مرے مضمون نے میدان قلم پایا
کہ جب مین نے اسے دیکھا ہم آغوش صنم پایا
ملی راحت نہ دنیا مین نہ آرام عدم پایا
ملی ہو کہ اجازت لطف پہلوے صنم پایا

اس رنگ مین برق نے اس غزل کو گایا کہ فیلان خوش ہو گیا برق نے توجہ جام شراب کا شروع کیا شراب کو الٹ پلٹ کرنے لگا اب اسکا ارادہ ہوا کہ شراب مین بیہوشی ملاؤن برق نے اول ہی دیکھا تھا کہ پہلو مین ایک کمرہ ہو اسمین چند طائر بیٹھے ہین کچھ شاخین نخل کی خشک لگی ہین اُن شاخون پر وہ طائر بیٹھے ہین مگر خاموش حرکات برق فرنگی کو بغور دیکھ رہے ہین حیرانی و پریشانی اُنکے چہرے سے ظاہر ہو برق جو فکر بیہوش کرنے کی کرتا ہو وہ طائر اسی طرف نگران ہوتے ہین برق نے کچھ خیال بھی نہ کیا جام لبریز کرکے اسمین بیہوشی ملائی ہنستا ہوا سامنے فیلان سیہ پوش کے آیا کہا حضور جام نوش فرمائین انجام بہتر ہو گا ہر دو قدح نہ پہنچے جیسے ہی وہ جام فیلان سیہ پوش نے اپنے ہاتھ مین لیا ایک طائر نے پکار کے کہا او گستاخ ہم تجھے نگاہ ملاتے ہین ہماری جانب خیال نہین کرتا حقیقت مین یہ مقام صد رہی طلسم مین سدا سرفرازی

فیلان رشک کیا طائر نامہ رسان ہوا فیلان سیہ پوش نے کہا ای طائر ساحری صاف صاف کہہ ہماری سمجھ مین
یہ نغرہ نہین آیا تو کیون پیچ و تاب ہوا طائر نے کہا ای شہنشاہ مقام افسوس ہی ہم نام تو نہین جانتے مگر یہ سمجھ گئے
کہ یہ شخص جو آپکو جام دیتا ہی انجام بہتر نہین ہی کسی کا عیار ہی بڑا مکار و غدار ہی برق نے دیکھا یہ تو غضب ہوا
قصد کیا اپنے مقام سے جنبش کرون کہ طائر شاخ پر سے اڑا برق فرنگی کے سر پر سایہ طائر کا جو
پڑا معلوم ہوا کہ کسی نے تودۂ بارود مین چنگاری ڈالدی سب رنگ و روغن عیاری کا اڑ گیا صورت
اصلی نظر آئی برق اپنے مقام سے جنبش بھی نہ کر سکا فیلان نے کہا او مکار مین ایسا بادشاہ عالیجاہ ہون کہ مدت
سے معشوقہ طلسم کشا میرے قلعے مین قید مین مفتاح خزانہ دار ملکہ عالم کو اٹھا کے لایا لا کے میرے سپرد کیا
مین نے آج تک خوب حفاظت کی کوئی مجھ تک نہ آسکا تو نے میرے ناسدار لو کیا کیا اب تو اہلیان دربار
نے پہچانا کہ یہ برق فرنگی عیار ہی کہا بارد آج نئی بات ہوئی کہ میرے ملک مین عیار آیا پلٹ کے طائرون
سے کہا دیکھو تو میرا اعتبار کہان ہی اب ہم نامہ اور طور سے روانہ کرینگے طائر نے کہا ای شاہ نامدار آپکا ایک
درہ کوہ مین پڑا ہی کچھ لوگ گئے جا کے اسکو ہشیار کر کے لائے اسنے کہا ای شہنشاہ اسنے مجھے راہ مین بیہوش
کیا اور آپ یہان آکے مکر کرنے لگا فیلان سیہ پوش نے کہا اب اسکو قتل کرنا چاہیے ہمارے ملک مین آج
یہ نئی بات ہوئی کبھی کوئی عیار یہان نہین آیا جلد جلاد کو بلاؤ خواجہ عمرو قید خانے مین سرنگون بیٹھے ہین
سالار جادو نگہبان کرسی پر بیٹھا ہی کہ خواجہ نے دیکھا چند جادوگر دوڑے ہوے جاتے ہین ہر ایک کی زبان
پر یہی جاری ہی کہ برق فرنگی پکڑا گیا یہ جو خواجہ نے سنا ہوش اڑ گئے ہاتھ پاؤن مین رعشہ آگیا گھبرا کے کہا
او سالار جادو سنتا ہو عرض کرونگا ذرا میرے پاس آئیے یہ معلوم ہی کہ برق کے واسطے جلاد بلایا جاتا
ہی اسوقت خواجہ نے اپنے قریب سالار جادو کو بلایا کہا ای بھائی ہمارا شاگرد گرفتار ہوا اسکے قتل کا
حکم ہوا ہی ہمین بھی اب یقین کامل ہوا اگر اب ہم زندہ رہینگے آپ رحم کی التجا مین امیدوار ہون کہ جو کچھ مال
میرے پاس موجود ہی اسکو لے جیے میری اولاد کو بھیج دیجیے گا آپکے چہرے سے ثابت ہوتا ہی کہ آپ ضرور
روانہ کر دیجیے گا کچھ تعلب نہ ہوگا یہ سنتے ہی سالار جادو بیٹھ گیا دروازہ قید خانے کا بند کر لیا خواجہ
نے کچھ نگینے جواہرات کے نکال کے دیے جواہرات کو دیکھ کے بہت خوش ہوا کہا کیون خواجہ کچھ اور بھی ہی
مین سب چیزین تمہاری بحفاظت روانہ کر دونگا عمرو نے کئی پڑیان نگینون کی نکالین سالار دمبدم یہی پوچھتا ہی کیون
خواجہ اور بھی مال تمہارے پاس ہی عمرو کہتا ہی ہان اور بھی ہی خواجہ نے اپنی قدیمی ڈبیا نکالی سالار جادو
کو دی سالار نے کہا خواجہ مین تمسے اقرار معقول کرتا ہون کہ یہ سب مال تمہارا تمہاری اولاد کو پہنچا دونگا
خواجہ نے کہا حضور اسکو نہ کھولیے گا اسمین ایک نعمت رکھا ہی جسکو دیجیے وہ سلطنت آپکو دیدے اصل تو
یہ ہی کہ سلطنت کے مول کی بھی سستی ہی اسنے پوچھا ای برادر اسمین کیا ہی عمرو نے کہا ایک تختی الماس کی ہی یہ
لقا کے تاج سے پائی تھی جب مین نے قیلول پر جا کے لقا کی ریش تراشی یہ تختی کنگرۂ تاج پر لگی تھی سامان
زندگی اسی سے ہی سالار جادو نے نہ مانا کہا مین ضرور دیکھونگا خواجہ ہان ہان کرتے رہے اسنے ڈبیا کھولی
اسمین سے بیہوشی نکلی سالار بیہوش ہو کے گرا خواجہ نے سالار جادو کو اپنی صورت بنایا گینہ عیاری کا
اسکے گلے مین ٹھونس دیا آپ اسکی شکل بنکر تیار ہوے ہنستے ہوے باہر نکلے آکے دربار مین فیلان سیہ پوش
سے قتل برق کو روکا عرض کر رہے ہین ای شہنشاہ اگر آپ اس عیار طرار کو قتل کیجیے گا سرداران لشکر حمزہ

اس ظالم پر جان دیتے ہین سب آپ بیٹھے جان دے کر رہینگے ان باتون مین عمرو نے فیلان کو الجھایا ہی سب اہل دربار کا یہی قول ہی کہ حضور اگر یہ بھر رہا قتل ہو گیا سارا بان زادے کا بازو ٹوٹ جائیگا خواجہ نے باتون مین لگا کے فیلان کو بہلایا ہی کہا حضور دیکھیے ہمارے ایک دوست نے چند اشعار کہے ہین انکو سماعت فرمایئے آپ خوب آگاہ ہین کہ مجھکو گانے کے نام سے نفرت تھی رات کو میرے خواب مین سامری و جمشید آئے کئی علم مجھے تعلیم کیے مین پہلے علم موسیقی کا امتحان کرتا ہون یہ علم سب مین سخت ہی یقین تو یہ ہی کہ جو یہ علم آگیا تو سب علم آگئے ہونگے سماعت فرمایئے برق کے بچانے کی فکر مین عمرو نے یہ اشعار شروع کر دیے ساری محفل مین ہنگامہ ہی عمرو جان توڑ کر گا رہا ہی نظم

بستگی سے ہی یہ آگے دہن تنگ کا رنگ
جھگا پڑتا ہی لبون سے مئے گلرنگ کا رنگ

ہجر مین ہی یہ ترے عاشق بے ننگ کا رنگ
زرد گیندے کی طرح ہی گل خوشرنگ کا رنگ

ساقی مہر لقا کا جو پڑا پرتو رخ
آفتابی نظر آیا مئے گلرنگ کا رنگ

ہم فقیرون کے شہنشاہ بھی ہین دست نگر
مٹ گیا بوریے کے سامنے اورنگ کا رنگ

بگلیا ساغر میں عکس لب گلگون سے
شنغیہ ہوا ایسا قدح بنگ کا رنگ

عکس خادر رخ گلگون سے ترے ای شہ حسن
لاجوردی نظر آیا گل اورنگ کا رنگ

دیکھ کر کشتا ہی رنگ شفق شام ادھر
شوخ اس مرتبہ ہی رخ بت سنگ کا رنگ

سرخ جو صورت گل یار کے کھلتے ہین
پھوٹ نکلا ہی یہ رخسارہ اورنگ کا رنگ

کان دھر کر وہ مرد حال نہین سنتے ہین
گل سے بگڑا ہوا ہی عاشق بے ننگ کا رنگ

ہچکیان شام سے آتی ہین برنگ مینا
آج بدلا ہی ترے عاشق بے ننگ کا رنگ

رات بھر سامنے بیٹھے وہ بجاتے ہین ستار
پردے پردے مین جمایا ہی عجب ڈھنگ کا رنگ

پرتو رخ سے زنگلنار ہوا رنگ شراب
سبزۂ خط کے سبب سبز ہوا ہنگ کا رنگ

بستگی ایسی نہ آگے تھی نہ ایسی سرخی
غنچۂ گل نے اڑا دیا دہن تنگ کا رنگ

مجھکو تا عاشق یک رنگ زمانہ سمجھے
میری تصویر مین ہو چہرۂ گلرنگ کا رنگ

سبزہ زردیون پہ کہان فوق ہی گردیون کو
سنئے گلرنگ یہ طرہ ہو کیون تنگ کا رنگ

ان بتون کی ہو بھلا ایک سی صورت کیونکر
مختلف ہوتا ہی ای نور ہر اک سنگ کا رنگ

قضا را کار خواجہ تو دربار مین فیلان کے گا رہے ہین برق کے بچانے کی فکر مین ہین سنئے جادو ناظم فیلان کا تین لاکھ فوج ہمراہ لیے ہوئے طرف اطراف کے جاتا ہی کسی راجہ نے سرکشی کی ہی اس وجہ سے اسنے فوج بھی زیادہ لی ہی پانچ کوس پر قلعہ سیاہ پوشان سے نکلا ہی ایک مقام پر اسنے قیام کا حکم دیا ساحر اترنے لگے خیمے بارگاہین استادہ ہونے لگین کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا لشکر زلزلہ قاف ثانی سلیمان بڑے زور و شور سے آتا ہی لشکر ساحران کو ساتھ لیے ہوئے ملک اخضر کئی لاکھ ساحرون سے آتا ہی اسنے دیکھا یہ صحرا پر بہار ہی مقام بھی معقول ہی اور کسی کی بارگاہ استادہ ہو رہی ہی پلٹکر دیکھا سیارہ ستارہ شناس چلا آتا ہی اخضر نے کہا اسے بہادر اس بارگاہ کو جا کے اکھڑوا دو اس مقام پر بارگاہ طلسم کشا استادہ ہوگی زنار بیلوے کاہن مین تھی اسنے اپنا طاؤس بڑھا کے کہا ای شہنشاہ طلسم منو سواد کیا ارشاد ہوتا ہی اخضر نے کہا کہ یہ بارگاہ اکھڑوا دو یہان

بارگاہ صاحبقران استاد بھی کی زنار نے جو طاوس بڑھایا ملکہ انجم نے کہا بوا یہ بارگاہ ناظم قلعہ کی ہے کہین
جاتا ہے ہم ابھی جا کے ہٹانے دیتے ہین ملکہ انجم و مہر طلعت دونون شاہزادی و وزیرزادی طاؤس بڑھا کے
چلین جیسے ملکہ انجم گرجاتے دیکھا کسی نے اپنا طاؤس بڑھایا کسی نے تخت بڑھایا نعمان جادو نے جو دیکھا کہ ہزار ہا
ساحر میری جانب آتے ہین اپنے ساحرون کو اشارہ کیا اگر ادھر نہ آنے دو اسکے ساحر بھی سحر کرنے لگے
انجم نے گرتے ہی آگ لگا دی مہر طلعت نے پانی برسایا عجب لشکر مین ملکہ خورشید آئی تھین پوچھا صاحبو یہ
کیا ہنگامہ ہے لوگون نے کہا لشکر نعمان سے مقابلہ پڑ گیا ملکہ خورشید نے جبس کو اٹھوایا اسوقت آ گئے یہو کہین
کہ ملکہ انجم و مہر طلعت نے ہزارون جادوگر مارے ڈالدیے جا رہی ہین بارگاہ کو جلا دون کہ ملکہ خورشید کا نعرہ
ہوا ناگہ جو بلانے شعلۂ آتش گرے بارگاہ نعمان جلنے لگی اسنے حکم دیا قریات مین خبر کرو سب زمیندار آ کے
مدد کرین کہہ رہا کہ ناظم فیلان سیہ پوش جاتا تھا اُسکو مسلمانون نے لوٹ لیا ہنگامۂ گیر و دار بلند ہے
دیہات مین جو یہ خبر پہونچی سب زمیندار اپنی اپنی گنوار لیکر چلے ملکہ خورشید نے جو دیکھا گاؤن کی گنوار آتی ہے
آگے آگے زمیندار کا ٹٹو پر سوار سائیس ہمراہ زد بجائے زین پوش دری بڑی پرانی پشت پر کئی ہزار گنوارون
کی گنوار ڈھال بھالے باندھے ہوے کسی کے ساتھ بانس ہین کوئی سپاہیون کو ساتھ لیکر آیا ہے دھوتیان باندھے جو
بجرنگ بجرنگ کرتے ہوے آ پڑے ملکہ نے جو اس حال کو دیکھا کہ ایسا نہو ساحرون کے پیر اکھڑ جائین ایک زمیندار
کو دیکھا نہایت قوی تن فوج مین بارہ ہزار اسی پشت پر آمادہ کیا ہے کہ اسپون کو حکم دون کہ ان پر جا کے تیر
چلین جیسے ہی زمیندار نے ارادہ کیا ملکہ خورشید نے بڑھ کے عرض کی ٹھاکر صاحب آداب تسلیمات عرض ہے جیسے
آنکھ ملانا چاہیے جیسے ہی اُس زمیندار نے آنکھ اٹھائی نگاہ سحر آگین جو اُسپر پڑی بلک گیا جال جہان آرا دیکھ
ہوش پراگندہ ہوے دیکھا اس معشوق نے کیا قد سرو دیا یا ہے سرو لب جو اسی قد کا سایہ ہے بے اختیار
قد کی تعریف مین پکار اٹھا نظم

| | |
|---|---|
| ہے یہ بیجا جو اُسے سرو و صنوبر کہتے ہین | کہ وہ ذی عقل ہے کیون اُسکو شجر کہتے ہین |
| جان جبتک ہے یہ لپکا ہی نظر بازی کا | کہ رگ جان ہے جسے تار نظر کہتے ہین |
| دشت وحشت نے کیا چاک گریبان مرا | کیا اسی کو شب فرقت کی سحر کہتے ہین |
| داغ فرقت سے مین غربت مین جلا جاتا ہون | راست کہتے ہین سفر کو جو سقر کہتے ہین |
| مثل یعقوب ہمین عشق ہے اُس یوسف سے | اپنے محبوب کو ہم اپنا پسر کہتے ہین |
| چپ اگر بیٹھے ہین ہم تو وہ بگڑ بیٹھے ہین | منہ بنا لیتے ہین جو منہ سے اگر کہتے ہین |
| جو نصیحت نہ سنے اور سنے آشفتہ ہین سب | اُسکو ہم کور بھی کہتے ہین جو کر کہتے ہین |
| سبزۂ رز کی مرے آگے ہو رفعت کیا خاک | زرد رختی کو نظر مین جسے زر کہتے ہین |
| اُڑ چلا حسن ترا اُسکے نکلتے ہی صنم | جسکو سب کہتے ہین خط ہم اُسے پر کہتے ہین |
| ہجر مین مسند جو ہے غم سے مبدل ناسخ | ساغر بادہ کو ہم دیدۂ تر کہتے ہین |

وہ زمیندار تعریفین ملکہ کے حسن و جمال کی کرنے لگا ٹھنڈی سانسین بھرنے لگا ملکہ خورشید نے فرمایا ای
ٹھاکر صاحب یہ جو ہمراہی آپکے ساتھ ہین انسے کہیے لشکر نعمان کو قتل کرین تو ہم رضامند ہون یہ سنتے ہی زمیندار کی
آنکھین سرخ ہو گئین بہت خوب بہت خوب کہتا ہوا دوڑا ملکہ نے اسکے ساتھ والون کو بھی جمال باکمال دکھا دیا سب

گنوار اپنے طور پر تعریفیں کر رہے ہین کوئی کہتا ہے جیسا چہرہ چاند ہے ایک کہتا ہے اس چہرے کے سامنے چاند بھی تو ماند ہے
کوئی تعریف قد زیبا کرتا ہے کوئی کہتا ہے جوانی پر کیا ابھار ہے ایک کہتا ہے معشوق طرحدار ہے ملکہ خورشید نے اشارہ
ہو گیا وہ ہزار جادوگرون نے تیر لشکر نعمان پر مارے دوسری طرف سے ملکہ انجم نے سحر کیا دس ہزار جوان جلبلاتے
ہوے لشکر نعمان پر جا پڑے تلوار چلنے لگی ہنگامۂ گیرودار بلند ہوا ہر ایک خود پسند نعمان نے جو یہ معرکہ دیکھا
کمیل جادو اپنے لشکر کا سپہ سالار قریب تھا کہا اے کمیل جادو ذرا تم اتنی تکلیف کرو خدمت مین فیلان سیہ پوش
کی جاکے عرض کرو کہ لشکر حمزہ سے لڑائی پڑ گئی کمیل جادو دوڑا یہان وہ وقت ہے کہ خواجہ افضل سالار جادو
فیلان سے باتین کر رہے ہین کہ کمیل آکے پہونچا کہا اے شہنشاہ جلد اپنے طرفدارون کی خبر لیجیے خواجہ عمرو زندانی تو
ملکہ سلماء و لیلا کا بھی پتہ پا چکے ہین یہ سن لیا کہ مرجان جادو فلک کا نگہبان ہے خواجہ مقام سے بھی آگاہ ہین کہ
کمیل نے آکر سب کیفیت بیان کی کہا حضور بڑا غضب ہو گیا نعمان کا لشکر سب قتل ہو رہا ہے یہ سنتے ہی فیلان گھبرایا
شیر جادو اپنے وزیر سے کہا جلد لشکر تیار کرو جو لاکھ فوج اپنے تیار کی کہا حضور سب فوج تیار ہے فیلان نے
کہا اے سالار تم بھی چلو گے انھون نے کہا حضور غلام بیان کا انتظام کریگا عمرو تید ہے فیلان سوار ہوا سالار کو
یہین چھوڑا اسوقت جاکے پہونچا کہ نازنینان سہ جبین نے سب کے دل لوٹ لیے ہین ہر طرف الراکھڑا اگر منہ کے
بل گر رہے ہین نعمان کو ملک اخضر نے بڑھ کے مارا زمین ہلا دی لاشے ہزار دن پڑے ہین گنوار ہی بھاگتے
پھرتے ہین اپنے آتے ہی فوج کو اشارہ کیا فوجین ملگئین گر شاہزادیون نے قیامتین برپا کرین ملکہ انجم و
خورشید سے نگاہ مل رہی ہے انھون نے دو ہزار کو بیہوش کیا تو انھون نے چار ہزار کو سحر مین پھنسایا ہنگامہ
گیرودار بلند ہے جیسے ہی فیلان آکے پہونچا زمین کانپی طائر آشیانون سے اڑے نخل تھرا کے گر رہے نعرہ
صاحبقران کی آواز آئی طلسم کشا کو دیکھ کر ساحر بھاگے ہر چند فیلان للکارتا ہے کہ یارو تم کے لوٹو اعتبار
پریشان ہو کوئی ملکہ انجم کے سامنے ہاتھ باندھ کے آیا کوئی سو افسر آنے کہ جو منظم لشکر فیلان تھے رو بہا
سے ہاتھ باندھ کے سامنے آئے عرض کی ہم لازمان قدیم مین ہماری کبھی یہ مجال ہے کہ حضور سے مقابلہ کرین
ملکہ خورشید نے ان سب کو لاکے قدمون پر صاحبقران کے گرایا ساتھ فیلان کے آئے تھے پھر کے لشکر
فیلان کو تباہ کرنے لگے فیلان بھاگا بھاگا پھرتا ہے چاہتا ہے پرواز پیدا کرکے نکل جاؤن مگر ایسا گھیرا پڑا ہے کہ
نکل نہیں سکتا یہان خواجہ نے یہ کام کیا کہ برق کو رہا کر لیا فیلان کی شکل پر سامنے مرجان جادو کے آئے
اب عمرو کی نگاہ پڑی کہ ایک کمرے مین دو قفس رکھے ہین ایک مین ملکہ سلماء کو بیہوش ایک مین لیلاء عنبرین مو
چہرے آزاد اس عالم یاس مین سرنگون بیٹھی رو رہی ہین عمرو کا کلیجہ منھ کو آ گیا کہا اے مرجان تمنے سنا لشکر
طلسم کشا سے مقابلہ پڑ گیا مین تجسے ایک صلاح کرنے آیا ہون کہ اگر تمھاری خوشی ہو تو لڑین مرجان نے کہا
اے شہنشاہ مجھے خوف آتا ہے کہ طلسم کشا صاحبقران ہے سحر اسپر تاثیر نہین کرتا اب شاہان طلسم کی مدعت کا انجام
ہوا چاہتا ہے آجتک انکا یہی قول تھا کہ طلسم کشا یہانتک نہ آسکیگا آخر طلسم کشا یہان تک پہونچا اب شاہان طلسم
نے خراجگزار دن کو روانہ کیا یقین ہے کہ وہ سب یہان آئین با قلعۂ طلسمی پر مقابلہ پڑے خواجہ نے باتین
کرتے کرتے کہا اسے کرسی اٹھا لا ایک لازم نے کرسی اٹھا لی خواجہ کرسی پر بیٹھے مرجان یہی کہتا ہے آپکا جانا
مناسب نہین عمرو نے کہا لازم سے اپنے ایک گلابی تو منگا لو یہ دولت کا نشہ اتر گیا ہے اس بات پر مرجان
کھٹکا دوڑ کے کمرے مین گیا گلابی اٹھائی ورق کہانت کو دیکھا مسکرا کے خاموش ہوا جاکے خواجہ کو گلابی دی

کہا وہ جیسے سامنے دھوئین اُٹھ رہے ہین صاف ظاہر ہی کہ طلسم کشا نعمان تک پہونچ گئے اور کان مین آواز آئی ہر کشتی میرا نام بن نعمان جادو بد دجیسے ہی خواجہ نے اپنے ماش کے دانے مارے اُن دانون نے سب رنگ و روغن جلا دیا خواجہ بصورت اصلی ہوگئے مرجان جادو غل مچانے لگا ارے یارو نہین معلوم بادشاہ کے ساتھ ابن ظالم نے کیا کیا ایک ملازم فیلان کا دوڑا ہوا آیا عرض کی بادشاہ تو ارائے مقابلہ گئے ہین مرجان جادو نے کہا ساربان زادہ انکی شکل بنکر میرے پاس آیا جیسے ہی اسنے شراب مانگی میرا دل کھٹکا اسے گرفتار کیا چند ساحرون سے کہا جلد شاہ سے جاکے اطلاع کرو کہ آپ تو وہان گئے جہان ساربان زادے لے دھوکا دیا تھا مین نے اُسے گرفتار کرلیا حضور طبل امان بجوا کے پلٹ آئین دو تین ساحر چلے کہ شاہ سے خبر کرین ملکہ سلمانے جو دیکھا خواجہ گرفتار ہوے کہا کیون لیلا تو نے بدنصیبی ہماری دیکھی خواجہ ہمین رہا کرانے آئے تھے خود گرفتار ہوگئے لیلا نے کہا ہماری تمہاری رہائی ممکن قضا ہمکو لیکر جہان آئی ہی اب ہم تا بہ قید حیات رہائی نہ پائینگے اسی زندان مصیبت مین تڑپ تڑپ کے مرجائینگے اب کوئی سبیل رہائی کی نہین معلوم ہوتی نظم

پستی ہمہ نصیبہ ما شد ز بخت ما
قارون صفت ز خاک برد تاج و تخت ما

نالی نصیبہ جا نشیں زہر بر خود اشت
مشکل بسنہ بود دل لخت لخت ما

چون روح در زمین تن ما جارہ فناست
سودا بکار گاہ جنون بافت رخت ما

مانند کشتی کہ ز طوفان رہا شود
از خار بود گریہ ما پر ست تخت ما

نازک تری زجان جہان زان نمی شود
در گیر با تو صحبت این جان سخت ما

صہبائی انچہ آہ دل ما بہ چرخ کرد
چرخ از حسد کند ہمہ اکنون بہ بخت ما

شاہزادی وزیرزادی دونون رو رہی ہین مرجان کہتا ہی اے ملکہ عالم آپ کیون رو رہی ہین وزیر و شاہ آپ دونون کے خواہان ہین آپ کیون نہین قبول کرتین اور میرے پاس نامہ آتا ہی ہر ایک لمحہ یہی حکم ہی کہ ملکہ کو ہمارے وصل پر راضی کرو ملکہ نے کچھ جواب نہ دیا اور بیقراری بڑھ گئی وہ ملازم جو مرجان کے بھیجے ہوے پہونچے فیلان پر وقت تنگ ہی ایک طرف سے صاحبقران آتے ہین ایک طرف سے شاہزادیان زخمی چلی آتی ہین ہر ایک کا یہی قصد ہی کہ فیلان کو مارلین یہ ملازم جو پہونچے دور کھڑے ہوے ہین کئی مرتبہ آواز دی اے شہنشاہ ذرا علحدہ آئیے کچھ آپ سے کچھ عرض کرنا ہی فیلان نے تو لڑائی مین کچھ ساعت نہ کی سیارہ ستارہ شناس ایک گوشے مین کھڑا یہ باتین سُن رہا ہی سیارہ نے فوج کو تو اس طرف روانہ کیا کہ فیلان کو چہار جانب سے گھیر لو اور آپ کنارے آکر منھ پر ہاتھ پھیرا فیلان کی شکل بنکر سامنے اُن جادوگرون کے پہونچا کہا یارو کیون مجھے پکارتے ہو اسوقت کیون دوڑے آئے اُنھون نے دست بستہ عرض کی حضور تو اسطرف آئے ساربان زادے نے قید خانے سے نکل کر آپکی صورت بناکر سامنے مرجان کے آیا اُسکو حال معلوم ہوگیا کہ یہ ساربان زادہ ہی فوراً پکڑ کے عمرو کو پکڑ لیا اگر حضور کا حکم ہو تو اُسکا سر لاکے حاضر کرین سیارہ نے کہا تم چلو ہم آتے ہین ساحر تو اسطرف گئے سیارہ تڑپ کے بلند ہوا ادھر ساحرون نے آکے مرجان سے بیان کیا کہ حضور شاہ آتے ہین عمرو کو زیر تیغ بٹھائیے ملکہ نے دیکھا جلاد تیغ کھینچ کر سر پر عمرو کے آیا عمرو سرنگون ہے کلیجہ خون ہوا جاتا ہی اے خداوند حقیقی میرے تیرے کوئی سر انددیب پروردہ ہوا ہی کہ جو اُسکا سامنا ہو بچالے تو بچا ہی تیرا نام بچانا ہی مشکل کی حل کر تو کریم کارساز ہی سامع الدعوات ہی تیرے ایسے کارساز ہونا کتنی بڑی بات ہی

| | | |
|---|---|---|
| زہے خدائے عزاوفزشاہ وشاہنشاہ | شہانِ ملکِ ولایت غلام آن درگاہ | کسے رحیم بگوید کسے بجگو بد رام |
| کسے عزاو کسے ایشر وکسے اللہ | زہے خدا کہ زانوار ذات خود در وگ | نمود جلوہ روز و شب و سفید و سیاہ |

خواجہ عمرو زار زار روتے ہیں گرد و نوں شاہزادیاں بھی رو رہی ہیں مرجان کھڑا ہوا اچھل رہا ہی جلاد سے کہتا ہی جلد اس ساحرزادی زادے کو قتل کر یہ زندہ نہ بچے اسکے قتل ہونے سے طلسم کشا کی کمر ٹوٹ جائیگی جلاد تڑپ کے قریب خواجہ کے آیا مرجان نے کہا سر کاٹ لے جلاد نے لپک کے خنجر مارا ایک برق کڑک کے گری جلاد کے دو ٹکڑے ہوئے مرجان نے لاشہ جلاد کا جو دیکھا گھبرا گیا کہا ارے یہ کیا ہوا چہار جانب دیکھنے لگا دوسرے جلاد کو اشارہ کیا دوسرے نے خنجر کھینچا تھا پھر برق تڑپ کے گری ہاتھ اسکا بھی اڑ گیا جلاد چیختا ہوا بھاگا مرجان نے دیکھا ایک ٹکڑا ابر آسمان پر بے وقت چھایا ہوا ہی اسنے اٹھانے کو گرز مارا ابر پھٹا سیارہ ستارہ شناس ملکہ ابر سے مثل آفتاب کے ظاہر ہوا کڑک کے گرا قید جسم سے خواجہ کے گری کئی ساحر بگڑ کے مارے خواجہ جو رہا ہوئے گلیم اوڑھ کے پوشیدہ ہوئے سیارہ و مرجان سے سحر چلنے لگا چند ساحر جو اسکے قریب ہیں جب قصد کرتے ہیں کہ سیارہ پر جا پڑیں مگر اسنے کسی کو گرز مار دیا کسی کو جلا دیا کسی کو پانی برسا کے ٹھنڈا کیا سب ساحران زبردست ترفیلان کے ساتھ گئے ہیں رعایا کے لوگ اپنے اپنے گھروں میں ہیں یہ تماشا سنا تو جو ہوا اپنے اپنے کوٹھوں پر چڑھ کے دیکھا قید خانے کے دروازے پر کئی سو ساحر مرے پڑے ہیں مرجان گھبرا گھبرا کے لڑ رہا ہی سیارہ مثل آفتاب چمک رہا ہی ہر مرتبہ قصد کرتا ہی کہ کمرے میں گھس جاؤں ملکہ کو رہا کروں مرجان سینہ سپر ہوتا ہی آگے نہیں بڑھنے دیتا دو گھڑی کامل مرجان و سیارہ سے سحر چلا سیارہ کا بن طلسم ہی ہر مرتبہ یہی کہتا ہی او ملعون تیرے مرنے میں چند ساعتیں اور باقی ہیں انشاء اللہ تجھے قتل کرتا ہوں تیری قضا میرے ہاتھ سے ہی اپنی جان بچا یا اطاعت دین اسلام قبول کر یہ ملعون کہتا ہی ای سیارہ کیا ہمارے باوا دادے وقرن کے بھٹون نے اس مذہب کو رواج دیا ہی ہم پرانے دو سو کو چھوڑ کے ایک کو قبول کریں سراسر عقل کے خلاف ہی سیارہ کہتا ہی تیرا قلب سیاہ ہی او جیسا پیدا کرنے والا وحدہ لاشریک ہی مرجان کب مانتا ہی یہی چاہتا ہی ایسا سحر کروں کہ سیارہ قتل ہو یا بھاگ جائے کسی طرح میری جان بچے چاہتا ہی غرق زمین ہو جاؤں مگر سیارہ نے ایسا سحر کیا ہی کہ زمین سنگ لاخ ہی قصد کرتا ہی اڑ کے جاؤں تو راستہ نہیں ملتا سحر چل رہا ہی ایک مقام پر مرجان نے ایک گولے پر اپنا خون ڈال کے مارا سیارہ نے گولے کو روک لیا وہی گولا ہاتھ میں لیکر پیچھے ہٹا چند قطرات خون اپنے جسم سے نکالے گولے پر ڈالے مرجان پر وہی گولا مار دیا مرجان پیچھے ہٹا ہر چند دشمنین دین سر ہلایا سامری و جمشید کو پکارا کوئی کام نہ آیا گولا سینے پر پڑا اپشت کو توڑ کے پار گزرا مرجان مر کے گرا وہاں صاحبقران اور فیلان سے سامنا پڑا فیلان نے بہت سے سحر کیے کسی سحر نے تاثیر نہ کی آخر تلوار کا ہاتھ مارا امیر نے لوح کو آگے کر دیا پلک فیلان کی جھپکی اسی عالم میں صاحبقران نے ہاتھ مارا تلوار سر پر پڑی سراسر کے چیرتے کر کاٹا صندوق سینہ سے گزری تلوار نے زمین میں رسہ دیا فیلان کے دو ٹکڑے ہوئے اندھیرا ہو گیا آوازیں عجیب آنے لگیں بعد عرصہ دراز آواز آئی کشتی مرا نام من فیلان جادو بود قلعہ سیاہ پوشان کا بچا تک گرا مکانات گرنے لگے آسمان پر عرصہ دراز تک اندھیرا چھایا رہا معلوم ہوتا تھا قلعہ نہیں پردہ ظلمات ہی چہار سمت سے صدائیں ہیبتناک آتی تھیں سیارہ نے بہ تعجیل تمام شاہزادی اور وزیرزادی کو ایک تخت پر سوار کیا کہا اب اس قلعے سے نکل چلو جلدی تخت روانہ ہوا یہاں آواز جو آئی کشتی مرا نام من فیلان سیہ پوش بود ملکہ خورشید کو دیکھ

تھی سو افسر شریک ہو چکے تھے باقی اب فریاد کرتے ہوے دوڑے ملکہ خورشید نے سب کو لا کے امیر کے قدمون پر گرا دیا سب مطیع اسلام ہوے امیر نے بہرام سے فرمایا ای بہرام مقام افسوس ہی ہمنے یہ سنا تھا کہ اسی قلعے پر ملکہ سلماے گوہر پوش کا پتہ ملیگا افسوس اُس پروردۂ صد ناز و نعم اُسیپہ رنج و الم اُسوقت مقبول تاجدار بھی قریب آ گئے صاحبقران کو ملول دیکھکر عرض کی حضور شکر ہی کہ آپکی فتح ہوئی پروردگار نے اپنا فضل کیا لڑائی فتح ہوئی مگر حضور کو بہت ملول پاتا ہون آنکھون سے صاحبقران کی آنسو ٹپک پڑے فرمایا ای برادر کیا بیان کرین ہمارے دل کی عجب کیفیت ہی بقول شاعر نظم

کعبہ نہیں ہی زاہد غافل نشان دوست
دل ڈھونڈھ عاشقون کا یہی ہی مکان دوست

افسانہاے دوست مین کٹتے ہین رات دن
رہتی ہی لب پہ آٹھ پہر داستان دوست

گر خاک بھی ہوا تو ہوا کوے یار کی
بعد فنا بھی چھٹ نہ سکا آستان دوست

جھگڑا مٹا عذاب گیا مخلصی ملی
رکھتے تھے ایک دل سو ہوا امتحان دوست

نکلی نہ منھ سے بات بجز ذکر یار کے
لب آشنا کسی سے نہیں جز بیان دوست

بینا ہی تو تو دیدۂ بینا سے دیکھ لے
پیدا ہی ہر خفی و جلی مین نشان دوست

کیا تاب مدعی جو لگائے نظر اُنھین
رہتے ہین آہ و نالہ مرے پاسبان دوست

جان دے کے بھی خوشی نہوئی میرے یار کی
راضی نہو سکا دل نامہربان دوست

ہوتی ہی رشک بے ادبی گالیون کے ساتھ
رکھتی ہی اور طرح کا چسکا زبان دوست

ہر سر فروشیون پہ بہائے جمال یار
ارزان ہی آج کل تو ستم کی دکان دوست

ہین داغ سینہ صورت آتش دہک رہے
ہاں آج کل بہار پہ ہی گلستان دوست

مانند گل دہان جراحت شگفتہ ہین
ہی اور رنگ پر چمن بے خزان دوست

دل صاف ہو تو راز حقیقت کھلے تمام
دیکھا کرے بصورت آئینہ شان دوست

دیکھے جو برگ گل زلبون کا ہوا گمان
غنچہ نظر پڑا تو مین سمجھا دہان دوست

دھوکے دیے نزاکت جانان نے ای نسیم
پایا عدم مین بھی نہ نشان میان دوست

بہرام نے بڑھ کے عرض کی اب حضور طرف قلعے کے متوجہ ہون دہان حال کھلیگا امیر نے بیٹ کے طرف قلعے کے دیکھا قلعہ اُڑ گیا مکان سب جل گئے علامتین بالکل شہر کی معدوم قریات مزارع باغ و جا کار زراعت ہوتی تھی یا تمام ریگستان معلوم ہوتا ہی صاحبقران اجاڑ مقام کو دیکھکر فرماتے ہین صاحبو یہ مقام تو بالکل بدل گیا قلعہ سارا جل گیا طرف اپنی بارگاہ کے چلے بہرام سے فرمایا قلعہ تو معدوم ہی اب وہان قید کا کیا نشان دریافت کرین یہ ذکر تھا کہ برق فرنگی دوڑا ہوا آیا عرض کی کہ استاد اور سیارۂ ستارہ شناس ملکہ سلما کو لے کر آتے ہین سب حالات وہان کے برق نے بیان کیے امیر نے مقبول تاجدار کو بلا کے کشادہ پیشانی کہا کہ آپکی صاحبزادی رہا ہو کے آتی ہین انکے واسطے ایک بارگاہ علحدہ استادہ کراے کنیزان زرین پوش براے خدمت حاضر ہون مقبول نے خوشی خوشی بارگاہ استادہ کرائی کنیزین حاضر ہوئین مقبول رفیقون کو لیکر بڑھے تھے کہ سیارہ تخت پر نمایان ہوے ملکہ سلما و لیلا محمود دہی کی چادر سے چہرہ چھپائے ہوے بڑے حجاب سے نمایان ہوئین سیارہ نے مقبول سے اشارہ کیا مقبول نے بڑھ کے پہنچ کر داخل بارگاہ زرنگار کیا دروازے پہ انتظام ہوا امیر اپنی بارگاہ مین آ کے

خواجہ نے فرمایا اب بیان سے روانگی منظور ہے اور زبانی کاہن کی سنا کر اب طرف سے شاہان طلسم کے لشکر کشی ہو گی لہذا مقبول تاجدار کو رضامند کرو کہ ہمارا عقد ساتھ سلما کے ہو جائے عمرو نے کہا اگر میرا عقد لیلا سے ہوا میں اپنی جان دیدونگا امیر نے کہا لیلا ہرگز نہیں قبول کرتی ایمن کسی کو کیا دخل ہے عمرو نے کہا بہت خوب ہم اپنا انتظام کرلینگے سرداروں نے مقبول سے جا کر عرض کی مقبول نے اسیوقت وزرا کو حکم دیا جشن پر امیر کے تزئین خوشبو لگایا صداے مبارکباد بلند ہوئی اور شاہزادیاں جو امیر پر مائل ہیں ملول ہوئیں مگر زبانی بہرام کی سب کو ظاہر ہوا کہ جب آپ رنگ سحر سے تائب ہو کر کلمہ پڑھیگا تب آپ کے ساتھ عقد ہو گا اب لشکر میں تیاریان عقد امیر کی ہونے لگیں لیکن خواجہ در دولت ملکہ بصورت مغل آئے گل اندام نام کنیز ملکہ کی کسی کام کو آئی اور یہ کنیز معتوقہ بھی ہے لیلا بھی اسپر توجہ فرماتی ہیں عمرو نے الگ بلا کے گل اندام کو بیہوش کیا اُسی کی صورت بنکر اندر آئے دیکھا ملکہ سلما کو ہر لوش مسند پر جلوہ فرما ہیں لیلا مودب پہلو میں حاضر ہے گل اندام نقلی ہنسی ہوئی سامنے آئی عرض کی مبارکباد ہو تیاری عقد کی ہو رہی ہے جوڑے تقسیم ہو رہے ہیں ملکہ سلما نے تو منہ پھیر لیا لیلا نے کہا کیا بیہودہ بکتی ہے گل اندام نے لیلا کے گلے میں ہاتھ ڈالکر کہا بی وزیرزادی تمھارا عقد ساتھ عمرو کے ہو گا لیلا نے کہا میں کسی کی زرخرید نہیں ہوں کیا مجبر صاحبقران زبردستی کرینگے ملکہ سلما نے کہا ای لیلا تمھارے والد کو اختیار ہے چاہے بھاڑ میں جھونک دیں ماں باپ کے مقدمے میں تجھکو کیا دخل ہے گل اندام نے کہا ای وزیرزادی رات کو ایک بزرگ میرے خواب میں تشریف لائے علم موسیقی مجھکو تعلیم کر گئے ذرا امیر اکا نا تو سنیے میرا خواب صحیح ہے یا غلط یہ کہکر عمرو نے باجا آگے رکھ دیا کہا سبحان اللہ ساز تو چھیڑ کے جاؤ لیلا بجانے لگی گل اندام نقلی نے یہ اشعار عاشقانہ شروع کیے

نظم

تیوری کا چڑھی ہوئی ہے کشیدہ نظر ہیں آپ
کچھ اور حوصلہ ہے جو آمادہ ضرر ہیں آپ

صیاد رنج فکر اسیری ہے کس لیے
سوز نفس سے خاک مرے بال و پر ہیں آپ

ناحق اٹھائیں منت عیاد ہم نفس
مو جسم ناتوان پہ بیان نیشتر ہیں آپ

ہے آمد آمد نفس واپسین حضور
پہونچا ہیان یہ حال مگر بے خبر ہیں آپ

آگاہ ہے مزہ دہن سے عدم ہے دعا
کیا کہیے خوب واقف درد جگر ہیں آپ

ہر روز شان حسن نئی ہے جمال میں
خورشید ہیں کبھی کبھی رشک قمر ہیں آپ

حسرت فزا ہیں جذب محبت کے حوصلے
یان اچھے نالہائے سحر بے اثر ہیں آپ

ای آہ و نالہ صید فنا بھی نہ کم ہو جوشش
انتظار ہے خیال شریک سفر ہیں آپ

کوسون ضیائے حسن نے بخشی ہے روشنی
کھلتا یہی ہے نور کے شاید بشر ہیں آپ

ہے انتہائے شوق سے پرواز مرغ روح
قاصد ہم اپنے حال کے خود نامہ بر ہیں آپ

بگڑے ہیں اشک مخمورہ آہ کیا سکون ہے
ہنگامہ آفرین مرے زور لطف ہیں آپ

آنکھوں میں ہے لحاظ تبسم فزا ہیں لب
شکر خدا کہ آج تو کچھ راہ پر ہیں آپ

فریاد ای جرس شب ظلمت میں کس لیے
ہم رہ گذار نالہ مرغ سحر ہیں آپ

یا یا غزل لے طول سخن کم ابھی امنگ
کچھ خبر ہے نسیم کہاں ہیں کدھر ہیں آپ

اس غزل کو خواجہ نے اسطرح گایا کہ لیلا تعریفیں کرنے لگی ای گل اندام تونے تو اصل گانے میں خوب کمال پیدا کیا ہے

کر بتانے کا نز خاتمہ کر دیا گل اندام نقلی نے گلے میں ہاتھ ڈال کے کہا ابھی حضور نے کیا سنا آپکو خوب راضی کرونگی دو دو پہر رات گئے تک ناچ گا تا رہا اب ملکہ نے آرام کرنے کا ارادہ کیا گل اندام لیلا کے ساتھ ہولی جب لیلا اپنے مقام پر آئی کہا میں بھی یہیں پڑ رہونگی یہ کہکر بیٹھ گئی پاؤں دبانے لگی جب لیلا سو گئی خواجہ نے رنگ و روغن دور کر کے پلنگ میں سو رہے صبح کو ملکہ سلما کی جو آنکھ کھلی دیکھا کنیزیں بھی آپس میں کہہ رہی ہیں کہ بی لیلا کو بڑا انکار تھا آج عمرو کو ساتھ لیے سو رہی ہیں ملکہ خود اسی مقام پر آئیں کنیزیں بھی جمع ہو گئیں خواجہ نے پہلے آنکھ کھولی کہا واہ حضور آپکو مناسب نہیں ہے کہ یہاں بی بی سو رہے ہیں اور آپ یہاں چلی آئیں کہ لیلا نے آنکھ کھولی کے یہ مو کر دیکھا عمرو تو کود کے بھاگا لیلا سر پیٹنے لگی کہا حضور میں تو اپنے ساتھ کنیز گل اندام کو لائی تھی یہ بگڑا ایمان کیونکر آیا میں اپنی جان دونگی بڑا جھگڑا ہوا امیر محل میں تشریف لائے کہا ای لیلا تو کیوں اپنے کو پریشان کرتی ہے یہ ساربان او جسپر عاشق ہوتا ہے اُسے ذلیل بھی کرتا ہے امیر نے بمشکل لیلا کو راضی کیا شب کو جلسہ عقد آراستہ ہوا عمرو نے بزرگ اُمید کو جال کرنے کھلائے انھیں کی صورت ہو کر بارگاہ میں آئے خوب لڑکے امیر سے جاگیر و نقد و جنس لیا پھر اپنی اصلی صورت بنائی سہرا اپنے پاس سے نکالا اپنے سر پر باندھا کہا آفتاب میرا عقد آپ پڑھیے امیر نے کہا او ساربان زادے تو نے بزرگ امید کو کیا کیا عمرو نے کہا آنکھ دست آرہے ہیں پھر آپکا عقد کون پڑھتا اب میرا عقد پڑھیے امیر نے مقبول تاجدار سے کہا آپ جا کے لیلا سے دریافت کیجیے مقبول اندر آئے لیلا سے پوچھا لیلا نے کہا میں اپنی جان دیدونگی اور ساربان زادے کے ساتھ عقد نہ کرونگی اسنے مجھکو ذلیل کیا ہر چند مقبول نے سمجھایا لیلا نے کہا میں ہرگز قبول نہ کرونگی مقبول نے امیر سے آکر بیان کیا کہ حضور وہ جان دینے پر آمادہ ہے عقد نہیں قبول کرتی امیر نے کہا اب میں کیا کروں عمرو نے کہا اب آپ کچھ نہ فرمائیے ہم تدبیر کر لینگے آپ تو وصل سے ملکہ سلما کے مشرف ہوں ہمارا خدا مالک ہے اب تو یہ کیفیت ہے

**ناظم**

گیسوے یار سے دل کو جو نہ الفت ہوتی
شمع بجھتی نہ تو قیامت کی صورت ہوتی
مردے بھی اُٹھتے ابھی حشر کی صورت ہوتی
یار کی بادہ کشی پر جو طبیعت ہوتی
اے حسین شوق جو ہو ناز کے خود بینی کا
یاد کچھ نہ دم فکر رہی خوب ہوا

گرچہ نازل نہ بلاے شب فرقت ہوتی
باعث لطف شب وصل کی ظلمت ہوتی
آپ قامت جو دکھاتے تو قیامت ہوتی
اور ہی لطف ابھی اور ہی صورت ہوتی
آئینہ کیا کہ سکندر کو بھی حیرت ہوتی
شعر کہنے میں پریشان طبیعت ہوتی

امیر نے عمرو کو رونا دیکھکر فرمایا خواجہ اسقدر پریشان نہو میں ملکہ سلما سے کہونگا کہ ہماری جانب سے لیلا کو سمجھاؤ عمرو نے کہا اب آپ وصل نہ دیں صاحبقران کو اس عقد کے ہونے کی بہت خوشی ہوئی قصد ہی کر جا کر داخل ہوں کہ یکایک غل ہوا ناظر بچکانے کہا یہاں تو سب رونی ہوئی چلے آتے ہیں امیر شور گریہ و زاری سنکر گھبرا گئے مقبول سے کہا دیکھیے تو یہ کیا ہنگامہ ہے عمرو دوڑ کے اندر آئے دیکھا سب شاہزادیاں پیٹ رہی ہیں عمرو نے کہا ارے بار و کیا ہوا ایک کنیز نے کہا حضور ملکہ عالم آپکے واسطے لیلا کو سمجھا رہی تھیں کہ زمین شق ہوئی اسطرح کی صداے مہیب آئی کہ سب بیہوش ہو گئے پھر ایک برق چمکی کئی کنیزیں قتل ہوئیں اب جو سب بیدار ہوے ملکہ سلما و لیلا کا پتہ نہ پایا اور ایک آواز آئی کہ ہم سحر العجائب او حمزہ اب تجھکو یہ حوصلہ ہوا دیکھیں ان لیجاتے ہیں کوئی ایسا ہے کہ ہمکو روکے صاحبقران نے جو یہ خبر سنی نہایت

تمام سرداران صاحبقران کو افسوس ہوا لیکن ہر ایک بہادر کا یہی قول ہے کہ جمشید کو اپنے بڑے قدو قامت پر
بڑا ناز ہے انشاءاللہ میدان میں جب نکلیگا تب حال جرأت کھلیگا دربار میں سب سرداران نامی جلوہ فرما ہیں
سکندر ریے ایرج نوجوان باتیں کر رہے ہیں کہ صداے طبل جنگ لشکر کفار سے بلند ہوئی امیر نے فرمایا یارو
دریافت تو کرو یہ کیسا نقارہ بجا ہے ابھی یہ کلمہ تمام ہوا تھا کہ ہرکارے آگے حاضر ہوے بعد دعا کے عرض کی جمشید
نے طبل جنگی بجوا دیا کل اُسکا ارادہ ہے کہ حضور سے مقابلہ کرے امیر نے فرمایا ہمارے لشکر میں بھی بفضل ایزدی
طبل جنگی بجے دونوں لشکروں میں تیاریاں ہونے لگیں لیکن حضرت بن حمزہ اتنی چالاک بن عمرو تلاش میں ملکہ
حیرت جادو کی نکلا ملکہ سلما جب خانہ عروسی میں سے غائب ہوئین خواجہ عمر ملکہ کی تلاش میں نکلے سحر العجائب
جب سلما کو لیکر دربار میں آیا ایک قفس میں سلما کو ایک قفس میں بٹھلا کر بند کیا بخوبی آگاہ ہے کہ یہ سحر نہیں
جانتی ہیں سوزن کو حکم ہو دیا قفس سامنے رکھا ہے ہنگام حیرت دیکھ رہی ہے کنیزیں وغیرہ سمجھا رہی ہیں ملکہ نہیں
بولتیں لیکن چالاک جو جستجو میں حیرت جادو کی چلا تھا جنگل جنگل مارا مارا پھرتا ہے کبھی روتا ہے کہ اے
چالاک افسوس ہے لشکر بھی بے تیرے مدت گذری آوارہ دشت مصیبت و سرگردان وادی غربت ہو رہے
اپنے حال پر روتا ہے حیران ہے کہ اے چالاک کیا تدبیر کروں کہ دیکھا آسمان پر ایک ساحر اُڑا ہوا جاتا ہے جھیل پر
اُتر کے پانی پینے کا قصد کیا چالاک نے سخ کیا باتیں پوچھا کہاں سے آتے ہو کہاں جاتے ہو ساحر نے کہا
شہنشاہ طلسم نے پاس ملکہ شاخسار کے مجھکو بھیجا ہے ملکہ حیرت بھی وہیں قید ہیں اُسے کہونگا کہ قیدہ حیرت کی
پاس شہنشاہ کے بھجوا دو چالاک نے یہ سب ذکر دریافت کرکے اُس ساحر کو بیہوش کیا اُسکو غار میں ڈال دیا آپ
اُسی کی صورت بنکر تلاش کرتا ہوا چلا یہاں شاخسار کی قید میں کوکب ولاچین حیرت قید ہیں کہ یہ ساحر فرستادہ
شاہ آکے پہونچا نامہ شاخسار کے ہاتھ میں دیا شاخسار نے نامہ پڑھ کے کہا اے یاران جادو بہت اچھی طرح سے
قیدیوں کو بھجانا چالاک نے کہا اے ملکہ عالم مجھے تم سے کچھ کہنا ہے ایک گوشے میں شاخسار کو لاکے بیہوش کیا آپ
اُسکی شکل بنکر باہر نکلا سب کو شراب پلا کے بیہوش کیا شاخسار جادو سب کو قتل کیا اب کوکب ولاچین
دبران شمشیر زن وغیرہ کو ہمراہ لیکے روانہ ہوا سحر العجائب بارگاہ میں بیٹھا تھا کہا یارو خود بخود میرا دل گھبراتا ہے
پیکر جمشید سامری کو طلب کیا اُس سے پوچھا ہے یاران کو روانہ کیا تھا ابھی تک وہ پلٹ کے نہیں آیا ہیکل نے
کہا اے شہنشاہ شاخسار کو ہیکل ملا منجم آرزو دیکھا اور خواجہ بھی بصورت سہیل دربار میں سحر العجائب کے
کھڑے ہیں ہیکل نے جو یہ معاملہ بیان کیا سحر العجائب نے سر پیٹ لیا آواز دی ملکہ سیمتن جادو جلد حاضر ہو
ایک ہوا سرد چلی ایک ساحرہ کمسن دریاے جواہر میں غوطہ مارے ہوے سامنے آئی کہا حضور کیا حکم ہوتا
ہے سحر العجائب نے کہا لینا خبردار جلد جا فلان صحراے چالاک حیرت جادو وغیرہ کو لیے ہوے جاتا ہے جاکے
گرفتار کر نے کوئی بچ کے نہ جانے پائے یہ سنتے ہی وہ ساحرہ فوراً روانہ ہوئی یہاں کوکب ولاچین دبران
دنا بید وغیرہ ایک طرف روانہ ہوے چالاک قفس حیرت ہاتھ میں لیے ہوے کئی دن سے حیرت جادو
کو کھانا نہیں ملا گل سا چہرہ مرجھایا ہوا چالاک کو منظور ہے کہ کسی سبزہ زار میں آکے ٹھہروں کہ آسمان سے نعرہ ہوا
منم ملکہ سیمتن اے چالاک کیدھر شتابیں آتی ہیں اسنے چاہا سحر کروں چالاک نے یہ چالاکی کی اپنے تئیں
ایک نخل کی آڑ میں چھپا دیا قفس چھوٹ گیا حیرت قفس میں بیہوش ہو گئی سیمتن نے اپنے تئیں زمین پر اتارا
قفس حیرت اُٹھا لیا اُسکو اُڑی بڑی تیزی سے سامنے سحر العجائب کے لیکر آئی سلما تو ایک قفس میں

سامنے موجود ہی نگاہ جو جمال جہان آرا ے حیرت پر پڑی تیر مژگان کلیجے کے پار ہوگئے پیشانی پر پسینہ آگیا کہا
ای سیمتن حیرت کو ہمارے وصل پر راضی کر دو ای سیمتن یہ شاہزادی ملکہ ہوش ربا کی ہی جو انے رنگ دیکھے
چشم فلک نے کبھی یہ اختیارات کبھی خواب میں بھی نہ دیکھے ہونگے سیمتن نے کہا ای شہنشاہ دو ایک روز تامل فرمائیے میں
ذرا آشنا سا ہو جاؤں پھر انکار راضی رہنا کتنی بڑی بات ہی سحر العجائب نے کہا ای سیمتن یہ بھی آگاہ کر دینا کہ اسکا
خیال نہ فرمائیں کہ طلسم کشا لوح لیے ہوے آتا ہی جسدن مابدولت قصد کرینگے اُسی دن خاتمہ کر دینگے ابھی تک مابدولت
نے تحفہ جات طلسمی صرف نہیں کیے علاوہ اسکے ایک نامہ میں نے خداوند ہفت پیکر کو لکھا ہی کہ جسکے قبضے میں طلسم
ہفت پیکر ہی اُسنے بھی یہی لکھا کہ قسم پرستار سامری و جمشید ہو اگر ماد ولت کو سجدہ کر دو تو ایسے شخص کو روانہ کروں
کہ زمین و آسمان ہلا دے حقیقت میں ایسا مقام وسیع ہی اور ایسا طلسم ہی کہ اگر ہزار سال سلیمان فکر کریں تو لوح
نہ دستیاب ہو غرض شا تعین والا مقام رہے کہ حیرت اُسی طرح بیہوش ہی جب ملکہ حیرت کو سیمتن نے کہ حیلے
چالاک نے بھیجا کیا جب سیمتن قریب قلعہ طلسمی پہونچی چالاک باہر رہ گیا بعد تھوڑی دیر کے سیمتن قفس حیرت کا
لیے ہوے باہر نکلی اور طرف قصر ماہیار کے کہ مسکن شہنشاہ خسار ہی چلی چالاک بھی الگ الگ چلا قریب اُس قصر کے
پہونچا دیکھا دروازے پر اُس قصر کے کئی سو ساحر بیٹھے ہیں سیمتن اندر چلی گئی وہ قفس تو اسنے چھت میں لٹکایا پھر
سوچنے لگی کہ ای سیمتن شہنشاہ ہمارے اسیر مائل ہوے ہیں اگر اسنے شاہ کو قبول کیا تو شاہ مجھسے بہت خوش ہونگے
لیکن ادارۂ دشت بلا و محنت و گرفتار زندان صورت گریبان چاک یعنی مستر چالاک ایک مقام پر بیٹھ کر اپنی بیت
پر رونے لگا زبان پر یہ اشعار عاشقانہ جاری تھے نظم

عشق عالم میں کیا دست جنوں چالاک ہی | جیب گل سے تا گریبان سحر صد چاک ہی
اسفل و اعلا جو ہیں ملجائینگے سب خاک میں | آسمان اس رتبہ عالی پہ زیر خاک ہی
پست تر کرنے کو گردوں سب کو کرتا ہی بلند | اشک کا آنکھوں میں آنا دل سے پھر خاک ہی
حسن ہو کیسا ہی پر رہتا ہی بالا دست عشق | ہی زلیخا کو جنوں اور جیب یوسف چاک ہی
دیتے ہیں تشبیہ ان دونوں میں سو بیہوش ہیں | ہی نہ زہرہ تاب کہ چشم مست جانان پاک ہی
چاک ہو کیونکر نہ اپنی چشم گریاں کی نگاہ | آب جس سے گذر جاتی ہی وہ شی پاک ہی
آہ پہ بجلی گرے ہیں معنی دلستان بجات | ہر ستارہ میرے بحر اشک میں پیراک ہی
سانپ جیسے کینچلی ڈالے وہ یوں عریاں ہو | جو حسین ہی جسم پر اُسکے عبث پوشاک ہی
جلنے میں سودائی میری گر ہے بازار سے | شعلۂ آتش ہوں میں عالم خس و خاشاک ہی
روح ہی ہر جسم میں مشتاق اخبار اجل | اسلیے بیآمد و رفت نفس کی ڈاک ہی
قتل کرنے کو ترا خنجر گھر سے باہر آئیگا | ہر دل امید کی جا یار اگر سفاک ہے
مثل نکہت جسم اُسکا ہی لطافت سے نہاں | غم نہیں ٹکڑے برنگ گل اگر پوشاک ہی
ڈر کے مارے صبح کا دیو سفید آتا نہیں | کس قدر صورت شب فرقت کی دہشتناک ہی
خار ہی نکلا جو کوئی صورت ققنس سے | جب تلک دریا سے قطرہ منفصل ہی پاک ہی
فاش اخفا میں ہوا جاتا ہی اپنا راز عشق | زخم سے بدتر ہی ہنسنا مل اگر غمناک ہی
اور کرو ہوس گھر میں نہ سنخ ہلانے دست پا | فکر یاں غواص ہی طبع رواں تیراک ہی

سرنگون مثل خون رنجیدہ کشیدہ سوچ رہی کہ ای چالاک کیا کرون افسوس ہے حیرت ایسی معشوق گرفتار ہے مجھ
ٹکڑے ہوتا ہے چالاک اسی سوچ مین ہے کہ کوئی ساحر قصر سے نکلے تو اُسے بیہوش کرون اندر جاکے کوئی تدبیر
ہو لیکن سیمتن نے قفس حیرت کا اُتارا یہ خیال نہ آیا کہ زمان مین حیرت کی سوزش ابھی ہے جب حیرت جادو
کو ہوش آیا سیمتن نے بہ ادب حیرت کو سلام کیا دست بستہ عرض کی ای نور نگاہ حیات جادو مصاحب
سامری اصل یہ ہے کہ آپ والد ماجد کو خداوند گستر دعا در رکھتے تھے یہ میری قسمت تیز بود خدمت مین حضور کی
رہتی تھین مین اس زمانے مین حاضر ہوئی تھی ساٹھ ہزار کنیزان نوریں پوش ہر وقت حاضر خدمت رہتی تھین بڑی
بڑی شاہزادیان حاضر در دولت ہوتی تھین اکثر ایسا ہوا کہ سلام سے بھی فیضیاب نہ ہوئی تھین آج فلک نے یہ
گردش دکھائی کنیز کو بڑا افسوس ہوتا ہے یہی جا ہتا ہے کہ پھر حضور کو اسی جاہ و حشم سے دیکھین حیرت جادو کی آنکھ
آنسو ٹپک پڑے کہا ہوا فلک درپے آزار ہے اب کہاں جاہ و حشم بیکار ہے سیمتن نے کہا واری بہت آسان ہے
اگر حضور قبول کرین تو لونڈی اُس سے بہتر سامان مہیا کر دے حیرت نے کہا کیونکر سیمتن وہ کیا صورت ہے
سیمتن قدمون سے لپٹ گئی کہا حضور شاہ نورافشان شہزادہ سحر العجائب نام ہے آپ کے مثل گل شگفتہ
ہوتا ہے کل سلطنت پر قبضہ سمجھیے پھر کون آپ سے سامنا کر سکتا ہے شہنشاہ سحر العجائب آپکے نام پر جان دیتا ہے
بڑے ادب سے آپکا نام لیتے ہین مجھسے فرمایا تھا اگر ملکۂ عالم ہماری خدمتگذاری قبول فرمائین تو کل طلسم پر ہم
اختیار دین سیمتن نے جو سامنے حیرت جادو کے یہ بیان کیا حیرت محو کانپی رنگ رو متغیر ہوا کہا ای
سیمتن ہم تمھارے شاہ کے گنہگار ہین ایسی باتین ہمارے سامنے نہ کہو نہین معلوم تمہارے شاہ کیا سمجھتے ہین جو ایسے
خیالات اُنکے دل مین ہین سیمتن نے کہا ای ملکۂ عالم آپ اُنکے قبضے مین ہین جبر بھی کر سکتے ہین سحر عمدہ و تحفجات
سب اُنکے پاس موجود ہین اگر کوئی پھول نکال کے سنگھا دین آپکا قلب اُلٹ جائے حیرت نے دیکھا ملکہ سلما
و لیلا کا بھی قفس لٹکا ہوا ہے اپنے کو خیال کیا کہ مین کسی کے بس مین نہین ہون ای حیرت اُٹھ پاؤن میرے قابو
مین ہین یہ سمجھ کے حیرت نے کہا بہتر ای سیمتن اب اُن نکوکارون کو یہ لیاقت ہے کہ ہر ایک آبرو دار پر دست اندازی
ہون ہم اپنی جان دیدینگے لیکن ایسا امر کبھی قبول نہ کرینگے سیمتن کو خوف ہوا کہ ایسا نہ ہو حیرت بگڑ جائے تو سحر مین کون
اس سے مقابلہ کریگا یہ سوچ کر ماہیار پشتہ خسار کو … آواز دی کہ ذرا میرے پاس آؤ مجھے کچھ کہنا ہے جیسے ہی
ماہیار سامنے آئی سیمتن نے اشارہ کیا ای ماہیار حیرت … ہے ذرا خیال رکھنا ماہیار نے اپنی کنیزون کو
اشارہ کیا اب تو ملکہ حیرت نے قفس توڑنے کے لئے زور کیا سیمتن ہم جانتے ہین سیمتن نے کہا کیا مجال چند کنیزون نے
قصد کیا کہ ہاتھ پکڑین حیرت نے بہ نگاہ قہر کنیزون کی جانب دیکھا ایک برق گری کہ اُن کنیزون کے سر اُڑ گئے
اب تو سب کنیزون نے ملکہ حیرت پر ہجوم کیا حیرت نے جسکو غصے کی نگاہ سے دیکھا سر کٹ کے گر پڑا چالاک
سامنے اُسی قصر کے بیٹھا تھا کہ ہزارہا شعلہ ہائے آتش بلند ہوئے ہاہو کی صدا آئی چالاک اٹھ کھڑا ہوا دیکھا ملکہ حیرت
کنیزان ماہیار سے لڑ رہی ہین جسپر سحر کیا اُسنے جام موت پیا ہزارہا لاشے زمین پر تڑپ رہے ہین کنیزین قصد
کرتی ہین کہ ملکہ حیرت کو پکڑ لین حیرت مثل برق تڑپ رہی ہین جسپر سحر کیا اُسکا سر اُڑ گیا چالاک بھی جادوگر
بنکر لڑنے لگا کسی پر کمند مار دی کسی کو حساب مارا غلہ آتشبازی مار دیا … تا قریب حیرت پہونچا بیقراری مین
بیکار اُٹھا ای شہنشاہ اقلیم حسن و جمال ای مہر آسمان شوکت و جلال یہ عاشق صادق حاضر ہے اب یہان جنگ کرنا
مناسب نہین جلد نکل چلیے حیرت نے جو دیکھا کہ اُسوقت بھی ہمراز کو اپنے قریب پایا سوچی اگر جادو گی لشکر حمزہ

ہیں کیا فدر ہوگی یہ سوچ نے کہا ای چالاک ایک کام کر کہ قفس ملکہ سلما و لیلا کا اُٹھا لا ایسا نہو کہ فراموش کریں دامیر سے بھی ذریعۂ ملاقات ہی چالاک نے دو نوں قفس اُٹھا لیے حیرت نے وہ سحر کیے کہ مکان میں آگ لگا دی کئی سو کنیزیں قتل ہوئیں چالاک ملکہ حیرت کے ساتھ ہی حیرت کا تی باندھے ہوئے پنجہ ہاتھ میں کھینچا ہوا خون ٹپک رہا ہی چالاک اس آن بان کو دیکھکر نثار ہو رہا ہی یہی خیال ہی کہ دیکھوں اب تقدیر کیا دکھائے چند ساحر بھاگے ہوئے سامنے سحر العجائب کے آئے عرض کی ای شہنشاہ ملکہ حیرت نے قید سے رہائی پائی ہر چند ماہیار روک رہی ہی مگر حیرت اُسکے سحر کو نہیں مانتی ہی سحر العجائب نے کہا ای افغان بلند آواز بڑھکے لینا حیرت جادو جانے نہ پائے یہ سنتے ہی افغان اپنے دنگل سے بل کرکے اُٹھا کہا ای شہنشاہ ابھی گردن پکڑکے لاتا ہوں اپنے سحر پر اُسکو بڑا غرور ہی ایک سحر میں بھول جائیگی کیا مجال کہ ماہ وقت سے کوئی سحر میں مقابلہ کرسکے یہ لاف وگزاف کرتا ہوا اُٹھا ساٹھ ہزار فوج کا افسر ہی سب ملازم اُسکے تیار ہوے اس عجیب سے افغان چلا حیرت چالاک کی حفاظت کرتی ہوئی اس غضب سے نکلی ماہیار نے روکنے کے سحر کیا حیرت نے بنگاہ قہر دیکھا اور آواز دی کیوں ہوا ماہیار آج کوئی غزل نہ سناؤگی یہ سنتے ہی ماہیار نے کہا دارین آپکے حکم سے گردن تابی کرسکتی ہوں سماعت فرمائیے

## اشعار

دل میں ساکن ہی خیال اک بت بے پروا کا — آشیانہ مرے ویرانے میں ہی عنقا کا
جب لگا نبض مری دیکھنے ظاہر یہ ہوا — نور ہی دست مسیحا میں کف موسی کا
کیسے گیسو کے تصور میں ہی طوفان سرشک — حلقۂ زلف ہی گرداب مرے دریا کا
شجر طور ہی قد اور ہی رخ شعلۂ طور — دست دلدار میں عالم ہی ید بیضا کا
کیوں ملیں عالم بالا سے نہ مضمون بلند — ہر دم فکر خیال اُسکے قد بالا کا
ہر کبھی سیلے دستاوے تغیر جو رنگ — چہرۂ یار میں عالم ہی گل رعنا کا
تو وہ خورشید ہی اُٹھے جو گھٹا میں نقاب — چہرۂ گل میں تلوّن ہو وہیں حرا کا
کیا جنوں کم ہو مرا سنگ ملامت سے بھلا — جو پڑا نیل وہ اک داغ ہوا سودا کا
باغباں اپنے گل میوہ سے رکھ خاطر جمع — میں تو مشتاق چمن میں ہوں چمن آرا کا
بعد مردن بھی تو ہی نرگس مژگاں کا خیال — گنبد قبر میں ہی جوشش خسم صبا کا
عشق کی یہ ہی کہ دم سیر اخفا ہو تا ہی — گھر نشانہ ہی جو کوئی دست نگا مینا کا
یاد مژگاں میں جو آیا جوش پہ ہی سیل سرشک — تشنہ لب کیا کرے کاشانہ ہی کسی صحرا کا
دیکھتے ہی ترے ہاتھوں کو ہوا دیوانہ — ید بیضا سے ہوا ہی یہ خلل سودا کا
جاتے ہیں عالم بالا سے جو نالے سیدھے — ہی خیال آج مجھے ایک سہی بالا کا
دین و دنیا کی عبث فکر ہی تجھکو ناسخ — وہ ہی ہوگا جو ارادہ ہی مرے مولا کا

ماہیار نے اس دُھن میں یہ غزل گائی کہ سب سننے والے جھومنے لگے ہر ایک کا یہی قول ہی کہ حیرت کی تابعداری کرنا واجب و لازم ہی لشکر میں ماہیار جادو کے تباہی ہی ہمراہیاں ماہیار نے جو سحر کیا حیرت نے اشاروں میں دفع کر دیا حیرت نے ایک کنیز کو اشارہ کیا وہ ماہیار پر جا پڑی آپس میں پنجے چلے جب اس سے مطلب حاصل ہوا گولے چلنے لگے آخر ماہیار نے ایک پنجہ مارا کہ کنیز کے دو ٹکڑے ہوے حیرت نے

ہوش ربا فتح ہوا ہے تمکو کیسی کیسی خوراک بہم پہنچائی اسوقت چشم پوشی مناسب نہین ہم زمین پر گرا چاہتے ہین یہ کہکر جو دستک دی ایک سناٹا ہوا ایک طائر ہفت رنگ زمزمہ سرائی کرتا ہوا آسمان سے اُترا آواز دی اے شہنشاہ اقلیم سحر و ساحری ای فرزانہ اے مالک افسونگری یہ حقیر حاضر ہے حیرت نے کچھ اشارہ کیا اُس طائر نے سب کے ہوش اُڑانے کے شعبدے دکھائے کر شانے پر حیرت کے بیٹھ گئے پر اپنے زخمون پر حیرت کے مس کیے جون جون وہ طائر پر دن کو زخمون سے مس کرتا ہے زخم بھرتے آتے ہین خون بہنا بالکل موقوف ہوا ایک لحظہ بھر مین وہ جو سر کا زخم کاری تھا سب غائب ہو گیا حیرت نے صحت پائی اب طائر شانے سے حیرت جادو کے علم ہوا طرف آسمان کے چلا حیرت نے کہا ای خیر خواہ جسنے ہمکو زخمی کیا اُسکی تو خبر لو یہ سنتے ہی طائر بلٹا برہان جادو رہ رہا ہے مگر اسی فکر مین ہے کہ حیرت کو گرفتار کر لون کہ طائر نے سر پر برہان جادو کے اپنا سایہ ڈالا آواز دی او مغرور ذرا آنکھین کھول دنیا ناپائیدار ہے اسکا کیا اعتبار ہے دیکھو تو صاحبان راز و نیاز نے کیا تحریر فرمایا ہے
تیرے غرور نے آتش حسد کو بھڑکا یا ہے بند

| | |
|---|---|
| سب نے دیکھا ہے تو ادا تج ہین ای اہل نظر | ہاتھ رکھے تھے سکندر نے کفن سے باہر |
| وجہ ہو اسکی یہ ظاہر عقلا کے اوپر | یعنے وہ کہتا تھا یہ دست تہی دکھلا کر |

نادرہ ہیچ نہ داریم بہ تدبیر نسیم
سفر دور و دراز است و ما بے خبریم

از ما دان دیتا بڑا بادشاہ جلیل مردان عالم کا قفل سب کو خالی ہاتھ دکھاتا تھا کہ ای غافلو دیکھو تو خالی ہاتھ آئے تھے اور تہیدست جاتے ہین منزل خارستان عدم سے بہت گھبراتے ہین برہان ہوکس ہو دے بہ مغز دریکی واضح ہوا کہ عقل و فراست سے دور ہے دیکھ ملکۂ عالم کیا فرماتی ہین برہان یہ صدا طائر کی سنکر طرف حیرت کے بلبنا نگاہ سحر آگین جو حیرت جادو کی پڑی برہان کی آنکھیں سرخ ہو گئین ہاتھ پانوؤن مین رعشہ ہوا پیشانی پر پسینہ آیا پکارکے آواز دی ای عندلیب گلزار حسن دخوبی دای رنگ و بوے گل حدیقۂ محبوبی ملکہ حیرت سر اُٹھاکے مسکرائین آئینہ رخسار جو چمکا جمال بیمثال حیرت دیکھکر برہان کو حیرت ہوئی مزاج کی عجب کیفیت ہوئی تیار ہوکے طرف حیرت کے چلا پکار اٹھا نظم

| | |
|---|---|
| مہر تاباں جانتا ہے ہر بشر آئینے کو | دیکھتا ہے تو اگر وقت سحر آئینے کو |
| یوں خجل کرتا ہے وہ رشک قمر آئینے کو | زشت رو جیسے ہو نادم دیکھکر آئینے کو |
| عاشقوں کا دھیان جو ہے جانتا ہے وہ صنم | شانے کو تو سینہ چاک اور چشم تر آئینے کو |
| یوں مرے آئینۂ دل کو نہ توڑے دے پھینک | دست رکھتے ہین حسین ای فتنہ گر آئینے کو |
| عکس افگن اب کبھی بھولے سے بھی ہوتا نہین | وہ صنم حیران اپنا دیکھکر آئینے کو |
| دل مین رکھتے ہین کدورت جو کہ ہین ظاہر مین صاف | زنگ مین آلودہ پایا بیشتر آئینے کو |
| پہنے رہتے ہین زرہ جوہر کی اپنے جسم مین | ہے ترے تیر نگہ کا خوف ہر آئینے کو |
| گر صفائے دل تجھے منظور ہے کر جستجو دم | دم سے ہوتا ہے ارے غافل ضرر آئینے کو |
| پڑ گیا گر عکس اُسکے شعلۂ رخسار کا | جائے جوہر ہاتھ آئینگے شرر آئینے کو |
| دیکھتا ہوں مین فقط آئینۂ رخسار یار | ڈھونڈھتا ہے اک جہان ماہ صفر آئینے کو |

وہ پری مجنون ہوا ہی اپنی صورت دیکھکر<br>سنگ طفلان سے بنا پایا ہی مگر آئینے کو

پڑگیا ہی اُسکو اب دیدار جانان کا مزا<br>خانۂ زندان ذکیوں نکر ہووے گھر آئینے کو

توڑکر زنجیر جوہر لی طلب سے راہ بند<br>جب کہ تیرے حسن کی پہونچی خبر آئینے کو

چشم جوہر سے تری فرقت مین رویا اسقدر<br>ہو گیا اندھا نہین آتا نظر آئینے کو

ہو گیا مجھکو یقین اک بال اسمین پڑگیا<br>اُسنے دکھلائی جو ہی اپنی کمر آئینے کو

زار ہون ایسا کہ عکس آتا نہین ہرگز نظر<br>دیکھتا ہون خوب ناسخ مین اگر آئینے کو

اسطرح بیقرار ہوکے یہ اشعار پڑھتا ہی اور طرف ملکہ کے دوڑتا ہی کبھی پکارتا ہی ای جان جہان ای آرام دل عاشقان کمبر میری جان جاتی ہی قلب تھراتا ہی کلیجہ منھ کو آتا ہی وقت رحم ہی۔ یکنظرے خوش گذ ہے اگر براہ مہربانی نگاہ اُٹھا دیجیے عمر بھر احسان مانونگا خاک پا آپکی توتیاے چشم بناؤنگا حیرت نے کہا زیادہ نہ گھبراؤ اپنے ہوش مین آؤ آخر کیا چاہتے ہو ہاتھ باندھ کے اُسنے کہا حضور خدمت کی آرزو ہی ملکہ نے سنکر کہا تیرا بھائی افغان بلند آواز ہمارے قتل پر آمادہ ہی اُس سے تو ہمکو بچاؤ ورنہ وہ ہمکو قتل کر ڈالیگا یہ سنکر اسنے قبضے پر ہاتھ ڈالا کہا حضور کیا مجال جو آنکھ کرلی بہ نگاہ بد دیکھے اُسکی آنکھیں نکال لون عاشق صادق ہون یہ کہتا ہوا طرف اپنے بھائی کے چلا افغان نے دیکھا وسط لشکر مین بڑا ہنگامہ ہی ہزارہا سر کٹ کٹ کر گرے ساحرون کے مرنے کی آواز آتی ہی عیار اسکا نسیم سبکرو کہ ساحر بھی ہی پیشۂ عیاری مین بھی دخل رکھتا ہی برابر ہنے ملکہ کے کھڑا ہوا سحر کر رہا ہی افغان نے کہا دیکھو تو یہ کیا ہنگامہ ہی نسیم چاہتا تھا کہ بڑھ کے دریافت کرے کہ دیکھا سامنے برہان تلوار کھینچے ہوے آتا ہی راہ مین جو ملا اُسکو قتل کیا افغان حیران ہوا کہ یہ کیا معرکہ ہی اسی خیال مین تھا کہ برہان قریب آکے پہونچا للکار کے آواز دی او نامرد ازلی تو نے غضب کیا اُس ماہ آسمان حسن و جمال کا دشمن ہی ابہر کا دم ہی یہ کہکر سر پر جڑا افغان اسکے وار روک رہا ہی آخر جھلا کے اسنے بھی ہاتھ تلوار کا مارا اسنے گردہ سپر کا اُٹھایا تیغۂ قضا کب رکتا ہی سپر کے دو ٹکڑے ہوے یا تو تلوار رقبۂ سپر پر چکی تھی یا زمین مین بوسہ دیا ایک غل بلند ہوا کہ بھائی نے بھائی کو مار ڈالا یہ بات سنکر وہ بھائی افغان بھی رونے لگا کہا یارو بڑا غضب ہوا مین نے اپنے ہاتھ سے اپنے قوت بازو کو قتل کر ڈالا یہان خواجہ عمرو نے جو یہ معاملہ دیکھا گھبرا کے بھاگے یہان وہ وقت ہی کہ امیر بارگاہ مین جلوہ فرما ہین سب ساحر و غیر ساحر حاضر خدمت ہین کہ عمرو آکے پہونچا بعد دعا و ثنا کے عرض کی کہ حضور ساحرون کو حکم دین ملکہ حیرت جادو بہت سے ساحرون مین گھر گئی صاحبقران گھبرا گئے عمرو نے یہی بیان بیان کیا کہ ملکہ سکہاے گوہر پوش ریلاے عنبرین مو کو چالاک نے اپنے قبضے مین کیا ہی صاحبقران نے فرمایا ای خواجہ ملکہ خورشید و ملکہ انجم اختر پیشانی و مہر طلعت وغیرہ یہ سب پیشتر روانہ ہو چکے یقین ہی کہ حضور پہونچگئے اب امیر نے زنار ملا افگن و فیروزہ فیروزہ پوش سے فرمایا ای شاہزادیو تم بھی جاؤ حیرت جادو کی مدد کرو یہان وہ وقت ہی کہ حیرت جادو گھری ہوئی ہی چالاک دعائین مانگ رہا ہی کہ پروردگار اپنا فضل شریک کرنا دیکھین تقدیر کیا دکھائے گر آسمان بہ برق چمکی نعرہ ہاے انجم زنار ملا افگن و فیروزہ فیروزہ پوش دونون شاہزادیان آکے پہونچین شریک جنگ ہوئین حیرت نے دیکھا کہ دونون شاہزادیون نے آکے صفون کو درہم برہم کر دیا لاشون سے میدان کارزار بھر دیا چالاک نے جو دیکھا حیرت جادو لڑائی مین مصروف ہی زنار و فیروزہ فیروزہ پوش نے آکے زمین ہلادی کاہے لاشہ تڑپ رہا ہی دریاے سحر موج زن ہی کہ یکایک

نعرہ ہوا اسم ملکہ خورشید برق وش واضح ہو کہ یہ تلاش میں ملکہ سلما و لیلا کی نکلی تھیں تلاش کرتی ہوئی جاتی
تھیں کہ دیکھا ایک طرف ساحروں میں جنگ ہو رہی ہے قریب آ کے دیکھا ایک غار میں چالاک نفس سلما و لیلا
لیے ہوئے بیٹھا ہے اور حیرت پر ساحروں کا بلوہ ہے حیرت جادو بھی جھپٹ جھپٹ کے لڑ رہی ہے ملکہ خورشید
صورت زیبائے سلمائے گوہر پوش کی بہت مشتاق تھیں اب جو دیکھا حقیقت میں ایسی صورت کبھی نگاہ
سے نہ گذری تھی سرو قد خورشید خد عنبریں مو خال ہند و چشم جادو اپنے نزدیک بہت پسند کیا ملکہ انجم
کے قریب آئیں کہا ہوا بیقراری صاحبقران کی خلاف نہیں حقیقت میں یہ عورت نہایت حسین مہ جبین
غارتگر دین خوش آئین ہے تحسین کیا انکے اوصاف کوئی بیان کر سکے حقیقت میں اسم با مسمی ہیں وزیرزادی بھی
مثل ستارہ پہلوئے ماہ ہیں وہ بھی بڑی ذیجاہ ہے یہ کہکر لڑائی میں مصروف ہوئیں یہ تینوں سردار نامی جو آگ گر سے
زمین کو ہلا دیا مگر فوجیں قلعے کے اندر سے چلی آتی ہیں جب کسی نے جا کے شاہان طلسم سے کہا فوج کم ہے اور ساحر
روانہ کرتے ہیں خورشید برق وش جو تڑپ تڑپ کے گری ہزاروں کو قتل کیا اڑ کے اپنے تئیں
قریب چالاک کے پہونچایا زنار بھی جھپٹ کے پہونچی جلدی سے ایک تخت پر چالاک کو سوار کر لیا دونوں
قفس بھی تخت پر رکھ لیے آپ پایہ تخت پر ہاتھ ڈال دیا اڑتی ہوئی نکل کے چلی افغان کی جو نگاہ پڑی کہ زنار
نے غضب کیا سلما و لیلا کو نکال کے لیے جاتی ہے افغان نے آگے بڑھ کے فوجوں کی صفیں باندھیں جب
کسی نے قصد کیا کہ روکے ملکہ خورشید نے اپنا سینہ سپر کر دیا بڑھ بڑھ کے غول میں جا پڑیں چالاک
زنار سے کہتا ہے اے ملکہ زنار مجھے تخت سے اُتار دو میں نکل جاؤنگا تم صرف قفسوں کی حفاظت کرو ایسا نہو
کہ ان دونوں نازنینوں پر کوئی افتاد پڑے ہم ایسے لاکھوں عیار ہیں اور یہ دختر ملکہ اختر مقبول تاجدار
ہیں انکے نام پر صاحبقران نثار ہیں یہ خبر ہرکاروں نے سحر العجائب و مصر الغرائب کو پہونچائی یہ سنکر
سحر العجائب نے کہا اے خطور جزیرہ نشین جلد جاؤ حیرت جادو کو گرفتار کر کے لے آؤ خطور راہب
بارہ ہزار ساحروں کا افسر ہے مع فوج چلا اُسوقت آ کے پہونچا چہار جانب ہنگامہ گیرودار بلند و دشمن دردمند
یہ بھی آ کے شریک جنگ ہوا زنار کو روکنے لگا سحر جو اسنے کیا سر ملکہ زنار کا زخمی ہوا بہت بیقرار ہوئیں سر پہ
رومال باندھ کے سحر کرنے لگیں مگر سنبھلا نہیں جاتا الجھ الجھ کے سحر کر رہی ہیں افغان گرگ باران دیدہ گرم
سرد عالم چشیدہ ہے اسنے جو زنار کو شکست پایا جھپٹ کے قریب آیا زنار پر سحر کرنے لگا اسی ہنگامے میں
خطور جزیرہ نشین نے پشت پیچھے آ کے ایک گرز مار دیا سینے کو توڑ کے پار گذرا لاشہ ملکہ زنار کا زمین
پر گرا کمروں سے گریبان پھاڑ ڈالے اندھیرا چھا گیا آواز آئی کشتی مرا نام حسن زنار بلا افگن بود دونوں
ہنگامہ ہوا ہر طرف سے یہی آواز آئی تھی ہائے زنار تیرا شباب یہ سن و سال اس عمر کا کچل بھی نہ کے صاحبقران
زمان اپنے مقام پر بیٹھے ہیں کہ ہرکارے روتے ہوئے سامنے آئے ہاتھ اٹھا کے دعا دی شعر اختر جاہ
تو از اوج شرف طالع باد • مہر فضل از افق عزت لامع باد • شہریار عالم کی عمر دراز ہو ملکہ زنار جاکے
لڑیں حضور پر تصدق ہو گئیں صاحبقران کی آنکھوں سے آنسو ٹپک پڑے فرمایا بڑا غضب ہوا تلوار ٹیک کے
اٹھے ہر چند ساحروں نے منع کیا صاحبقران نے نہ مانا پشت اشقر دیوزاد پر سوار ہو کے طرف لشکر کفار کے
چلے اُسوقت آ کے پہونچے کہ افغان بلند آواز بڑے زور و شور سے لڑ رہا ہے خطور اپنی فوج کو لیے ہوئے
کہ صاحبقران زمان کے نعرے کی آواز آئی منم زلزلہ افگن ثانی سلیمان امیر عالیشان نعرہ اسم

| کر لون تیرے مرغ زرین کو مین بریان تو سہی | ہے کشتی مین اے فلک ملتے نہین مجھکو کباب |
|---|---|

ہر طرف لشکر مین ہنگامہ شور و فریاد بلند ہی خطور نے جو دور سے دیکھا کہ فوج مین ہنگامہ ہی لشکر کو لیکر بڑھا
قضاے کار ملکہ غنچۂ آرزوے دلکشا یادون مین صاحبقران کی جو پریشان ہوئین طاؤس زرین بال پر سوار
ہو مین کوہ و دشت و بیابان کی سیر کی دل کو بہلایا چند ساعت صحرا مین گھومین مجبور رہتین مگر دل دھڑک رہا ہی
قلب پھڑک رہا ہی کوئی کنیز تک ہمراہ نہین آنکھون مین آنسو بھرے ہوے چہار جانب حیران دیکھ رہی
ہین وہ جفا مین سعی ہین کرد مبہم ترقی غم و الم ہی اسطرف سے طاؤس نکلا کہ جہان صاحبقران مصروف جنگ تھے
دستور ہی کہ جب طبیعت کسی پر مائل ہوتی ہی قلب پھڑکتا ہی دل گھبراتا ہی یہی چاہتا ہی کہ اُسی کی باتین سنیے باتون کے گلیا
کوے محبوب کا راستہ لیجیے ہاتھ کٹتے ہین گریبان چاک کرتی آنکھون کو دیدار کی ہوس ہی تلوے کھجلاتے ہین تلاش قبر مجنون
مین جانے کی کد ہوتی ہی ملکہ اس حال مین طاؤس پر سوار چلی آتی ہین کہ دیکھا امیر پر کافرون کا بلوہ ہی خطور جزیرہ نشین
یہی کہہ رہا ہی یارو افغان مارا گیا اب طلسم کشا کو مار لو خورشید بہت زور و شور سے لڑ رہی ہی کہ زبان تیغ و کلک
عمرو سے صداے احسنت و آفرین بلند سحر العجائب نے خطور جزیرہ نشین سے کہلا بھیجا اگر تجھسے ہوسکے طلسم کشا
کو گرفتار کر وہ بیش بجرات کے پلٹ آپنے تدبیر کی ہی طلسم کشا کو گرفتار کر لیجیے تم سب کو خوف غالب ہی کہ طلسم کشا کے پاس
لوح ہی مگر ہم تدبیر کر چکے ہین جبتک قبضے سے طلسم کشا کے لوح نہ نکلیگی اُنپر سحر تاثیر نہ کریگا خطور نے جواب
کہلا بھیجا حضور نہ گھبرائین یہ خیر خواہ سب تدبیرین کریگا یہ جواب ساحر لیکر اُسطرف گیا یہان اسنے علیحدہ
ہوکے شانے سے جھولی سحر کی اُتاری اُسمین سے چند دانے ماش کے نکالے وہ دانے مٹھی مین لیکر زمین سے ریت
ہٹاکے اُن دانون کو بویا اُسیوقت ایک نخل زمین سے پیدا ہوا اُسمین پھلیان روئیدہ ہوئین ایک پھلی توڑ کے
چار دانے ہاتھ پر رکھے وہ دانے چار طائر معلوم ہونے لگے کچھ اشارہ کیا وہ طائر اُڑ کے غائب ہوے امیر
مصروف جنگ ہین جسوقت سے لاشۂ زنار بلا افگن دیکھا ہی دل تڑپ رہا ہی ہزارہا ساحر قتل کر ڈالے
ایک طرف سے ایک ساحر سیہ فام نے آواز دی اے طلسم کشا یہ کیا معرکہ ہی امیر نے پلٹ کر دیکھا کہ
ملکہ فیروزہ کے جسم سے شعلہ ہاے آتش نکل رہے ہین تمام اعضا مثل ہیزم خشک جل رہے ہین امیر سے
چار آنکھ ہوتی بیقرار ہوکے فیروزہ نے کہا حضور یہ سحر شاہان طلسم کا ہی اگر ہوسکے تو لوح طلسمی میرے
گلے مین ڈال دیجیے ورنہ براے ملاقات زنار جاتی ہون تھوڑے ہی عرصے مین جل کے خاک ہو جاؤنگی
اب اس آتش سحر سے امان نہ پاؤنگی صاحبقران حال پر ملال فیروزہ دیکھکر بیقرار ہوگئے بہ تعجیل تمام لوح
گلے سے اُتاری گلے مین فیروزہ کے ڈال دی آگ تو جسم سے فیروزہ کے موقوف ہوئی لیکن مثل قطرہ
آب زمین مین غرق ہوگئی امیر حیران ہین کہ یہ کیا معرکہ ہوا کہ سامنے سے خواجہ عمرو ظاہر ہوے آواز دیتے
ہوے کہ حضور اسم اعظم پڑھیں ورنہ گرفتار ہو جائینگے امیر نے جیسے ہی اسم اعظم شروع کیا عمرو نقلی نے
مشت سے ایک طائر چھوڑا طائر نے گرد سر امیر کے چرخ مارا امیر کی زبان مین لکنت آئی عمرو نقلی نے
نعرہ کیا منسم خطور جزیرہ نشین دیکھو حمزہ لوح بھی لے لی اسم اعظم بھی بند کیا یہ کہکر وہ شیشہ اور لوح طلسمی
جھولی مین رکھی اب پکارکے ساحرون کو آواز دی یارو اب کمی نہ کرو طلسم کشا کو گرفتار کر لو لوح طلسمی تو
میرے قبضے مین ہی اب ساحرون نے چہار جانب سے امیر پر بلوہ کیا اب امیر کو بخوبی ثابت ہوا کہ یہ
مکر ہوا میرے قبضے سے لوح نکل گئی جو مکر حرز ہیکل گلے مین امیر کے ہی سحر کسی کا جسم پر تاثیر نہین کرتا

بجرأت و شوکت لڑ رہے ہیں سرداران امیر نے جو یہ ہنگامہ دیکھا کہ روح خطور نے مڑ کر پھینکے لی اب ساحر
نعرہ و تلوار سے کر رہے ہیں بعض نے تیغیں سنبھالیں نسیم سبک رو عیار خطور جزیرہ شین کا دو سو
پیک بچے ساتھ لیکر بڑھا پکارتا ہوا اے شہنشاہ ساحران آپ تساہل فرمائیے ہم ابھی طلسم کشا کو گرفتار کیے
لیتے ہیں خطور نے سب ساحروں کو منع کیا عمرو نے دیکھا نسیم سبک رو طرف آقا کے عیاروں کو لے کر
جاتا ہے جناب ہو کر دوڑ پڑا نعرہ کیا اے عیار سکار خبردار اُس طرف نہ جانا نعرہ تو خواجہ عمرو

مرا نام ہے خواجۂ خواجگان
مرے نام پر عذر رشید اجرا
مرا لکھا ہے گلشن قیل و قال
نشان تھا مری گرد پا پوش کا
بھی فتح و نصرت کی تدبیر ہے

عمرو ذو حشم مہتر مہتران
اڑاتا ہوں کھاتے ہیں جوگین
مری چال سے ہے صبا پائمال
مرا افسر ذو حشم پاسدار
کہ آقا ہمارا جہانگیر ہے

مری نسل سے عمر پیدا ہوا
جھکاتا ہوں دشمن کو ہردم کڑکتی
فلک کی جو گردش کا سامان ہوا
امیر عرب شیر پروردگار
نعرہ کرکے جا پڑے مرد برق

عمرو کے ساتھ ہی دو سو عیاروں پر و دکس تیغ کھینچ کر جا پڑے برق نے جو استاد کو لڑتے ہوئے
دیکھا کہ بجلی کی طرح تڑپ رہے ہیں جیسے جھپٹ کے نیچہ مارا اور ٹکڑے ٹکڑے ہوئے برق فرنگی نے بھی تڑپ کے
نعرہ کیا نعرہ برق فرنگی

تڑپنے میں ہوں برق رفتار ہوں
ارسطوے ذی علم شاگرد ہے
ہے زیر قدم غرب ہے شرق ہے

لقب ہے مرا برق خنجر گزار
سے کہ کون سکار عذار ہوں
در لشکر سپہ اپیرا رہا
چھلاوا ہوں ہیں نام بھی برق ہے

کہ استاد ہیں خواجۂ نامدار
کروں سیکڑوں کوس کی راہ طے
تڑپ سے مری چرخ بھرا رہا
دونوں استاد و شاگرد جا کے

دو سو عیاروں پر گرے اور نے لگے پچاس شاگردان نسیم کو مار کے ڈال دیا تلوار چل رہی ہے ہنگامہ
گیرودار بلند ہے عیاروں کو تو عمرو نے روک لیا جو بڑھا اسکو مار کے ڈال دیا وہ مقام مزبلہ قصابان جا دیا
لیکن اب ساحروں کا امیر پر بلوہ ہے رسیاں و کمندیں و زنجیریں لیکر بڑھے ہیں خطور دور سے پکار رہا ہے یارو
طلسم کشا کو گرفتار کرو مگر کسی طرح امیر پر قبضہ نہیں ہوتا وہ تیغ ہے کہ ملکہ غنچہ آرزو سے دلکشا طاؤس
زرین بال پر سوار دور سے یہ معرکہ دیکھ رہی ہیں اور جنابی کو ترقی ہوتی جاتی ہیں کسی طرح امیر تک پہنچیں
زار زار رو رو کے یہ اشعار پڑھ رہی ہیں

جلوہ ترے جمال کا ہر صفت کمان نہیں
انچہ ہوں دل سے میں فدا جو ہو وہ ہونگے شیفتہ
دور فلک کے ہاتھ سے جاؤں کہاں نکل کے میں
چھد گئے کیوں دل و جگر ملتے ہی آنکھ اے قمر
لطف بہار نے سودا دیتی ہے روح کو مزا
کتنی ہی خلق دیکھ کر حسن کو ترے اے قمر

کون سا وہ مقام ہے کہ نور ترا عیاں نہیں
روز کی محنتیں دلا جائینگی رائگاں نہیں
کون سی وہ زمین ہے جس پہ یہ آسمان نہیں
تیر اگر مژہ نہیں دونوں بھویں کمان نہیں
باغ ہے ایک دلفزا کوچہ گلستان نہیں
دو دن میں پیر جو باغ کے ایسا کوئی جوان نہیں

اس حال پر ملال میں جو یہ معاملہ دیکھا کہ صاحبقران زمان دشمنوں میں گھرے ہوئے ہیں حضرت خلیل میں زمرد اری
سے جنگ ہیں ایک جانب خواجہ عمرو لڑ رہے ہیں برق زخمی ہو گیا ہے مگر قدم نہیں ہٹتا خطور جزیرہ شین
پکار رہا ہے یاروں میں سے لوح لے لی اسم اعظم بند کر دیا اب گرفتار کر لینا کتنی بڑی بات ہے ملکہ غنچہ آرزو نے اپنی

جھولی پر ہاتھ ڈالا چند دانے ماش کے نکالے خطور نے ہاتھ اٹھایا بڑھکر فوج طلسم کشا پر سحر کرے ملکہ نے وہ دانے
کھینچ مارے خطور کا ہاتھ اڑ گیا اسنے چاہا بھاگ کے نکل جاوے ملکہ نے برق چمکائی نگاہ اٹھائی ایک بجلی تڑپ کر
گری خطور کے دو ٹکڑے ہوے سب نے دیکھا آدمی سیاہ اٹھی آواز آئی کشتی مرا نام مین خطور جنہ پر شیطین تھا
اب تو اہل اسلام نے دبا ڈالا خواجہ نے نسیم پر ہاتھ مارا اسکی بھی ہر انگڑی دو ٹکڑے ہوے لشکر کفار بھاگا
خواجہ عمرو نے جیب کے جھولی سے خطور کی لوح طلسمی نکال کے امیر کے گلے مین پہنا دی شہنشاہ اسم اعظم تو پہلے ہی
امیر کو اسم اعظم یاد آیا غنچہ آرزو نے ایک گل سے دیکھا کہ صاحبقران زنخوار سب سردارون کو ساتھ لیے آئے
ہین ملکہ نے ارادہ کیا کہ امیر سے ملاقات کرون مگر حجاب مانع ہوا طرف اپنے باغ کے روانہ ہوئین ملکہ خورشید
چالاک و حیرت و سلماے گوہر پوش و لیلاے عنبر بو کو ساتھ لیکر طرف بارگاہ کے چلین
صاحبقران آگے داخل بارگاہ ہوے کہ خورشید آ کے پہونچین امیر نے حکم دیا سلما و لیلا کو الگ بارگاہ مین
داخل کرو ملکہ حیرت و چالاک بسبب زخمداری کے بیہوش تھے حیرت کو امیر نے دیکھکر کلیجہ پکڑ لیا فرمایا افسوس
یہ اس شخص کی زوجہ ہے کہ جسکا لواے شوکت اٹھارہ سو ملک تک پہونچا تھا اب اسکی زوجہ اس پریشانی مین ہو
صاحبو اسکی بڑی خاطر کرو ایک بارگاہ زربفتی استادہ ہوئی حیرت کو اسمین داخل کیا دس ہزار کنیزین پری روی
براے خدمت ملکہ حیرت مقرر کردین بعدہ اسنے حیرت جادو کے چالاک کو بھی ہوش آیا صاحبقران کو
دیکھکر رونے لگا قدمون سے لپٹ گیا عرض کرتا تھا حضور کی زیارت کو ترس گیا امیر نے گلے سے لگا لیا فرمایا اے
فرزند ہم تمھارے واسطے پریشان تھے کہان کہان رہے چالاک نے کہا کیا عرض کرون آوارہ دشت ادبار
مضطر و بیزار تباہ و برباد رہا خواجہ نے عرض کی اے شہریار آپنے سنا اسنے کیا کیا مصیبتین اٹھائین اگر مناسب
ہو اسکا عقد ساتھ ملکہ حیرت جادو کے ہو جاے امیر نے فرمایا یہ مقدمہ ذات پر ملکہ بہار کی موقوف ہے
یہ ذکر تھا کہ ہرکارے دوڑے ہوے آئے بعد دعا و ثنا کے عرض کی شہنشاہ کوکب و لاچین و بالقیس و بران
شمشیر زن و ناہید و بہار و مخمور تشریف لاتے ہین یہ سنتے ہی امیر مثل گل شگفتہ ہو گئے فرمایا جو ہمارے سر
کو عزیز رکھتا ہو وہ ان سب کو استقبال کر کے لاے سب سردار بچے بڑے لطف سے استقبال کیا کوکب و
لاچین کو تخت پر سوار کرکے لاے امیر اٹھ کھڑے ہوے بیٹے لاچین سے ملے پھر کوکب سے بغلگیر ہوے
ملکہ بہار نے سلام کیا مخمور گردیرین امیر نے سب کو بارگاہ مین جگہ دی بعد گرمی صحبت مین امیر سے
ذکر جانبازی چالاک بیان کیا بہار نے فرمایا آج کی لڑائی بہت سخت تھی خدا نے جان بچائی ہمکو یقین نہ تھا
چالاک زندہ دیکھیگا کیونکہ قفس سلما و لیلا کے اسی کے پاس تھے سب ساحر یہی چاہتے تھے کہ قفس چھین لین
حیرت نے بڑے کارہاے نمایان کیے پروانہ وار چالاک کے گرد پھیرے کے لڑ رہی تھین اے بہار ہم یہ چاہتے ہین
کہ چالاک کا عقد حیرت کے ساتھ ہو جاے بہار نے جواب دیا کنیز کو بھی یہی منظور ہے آیندہ جو حیرت کی
راے ہو مین اس سے عرض کر دونگی یہ کہکر بہار اٹھین بارگاہ حیرت مین آئین حیرت بہار سے بہت شگفتہ ہو
ملین بہار نے سب کیفیت بیان کی حیرت نے شرما کے سر جھکا لیا کہا بہن مجھکو اختیار ہے بہار خوشی خوشی باہر
آئین صاحبقران سے سب بیان کیا سامان شادی حیرت ساتھ چالاک کے شروع ہوا شاہزادہ سکندر
آگے اپنی مان سے ملے سب کو بڑی خوشی ہوئی لیکن جنید شترلب نے جو طبل جنگی بجوایا تھا یہان تو تیاریان ہو رہی
ہین جنید شترلب نے کہلا بھیجا کہ کل غلام سے مقابلہ کیجیے امیر نے خوش ہو کے فرمایا کیا مضائقہ ہے چار پہر رات گذری

ستارۂ سحری آسمان پر چمکا نوشاہ زرین پوش سہرا شعاع زرتار ہی کا سر پر باندھ کر توسن فلک پر سوار ہوا
برائی ضیا کے ہمراہ بصد شوکت و جاہ تخت چرخ زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا ادھر اوشتری مجرا کرکے داخل نہان خانۂ
مغرب ہوا یعنی تمام جہان روشن و منور ہوا ادھر سے صاحبقران زمان مع ایرج و سکندر و نور الدہر آکے
میدان میں پہونچے ادھر سے آمد و آمد لشکر ضلالت اثر کی ہوئی فوجا میں تمام پہلوان بھرے ہوے گینڈوں پر
سوار سب سے آگے جنید شترلب ایک کرگدن مست پر سوار بڑی شد و مد سے آکے پہونچا صفین آراستہ
ہونے لگین جب صفین جم چکین نقیبون نے نقابت کی کرتب کرکے کھڑے ہوے پہلو میں جنید کے اشراق مازندرانی
پہلوان قوی تن توسن گینڈے کو کُداکر نکلا میدان میں آکر خوب نیزہ ہلایا جب خوب عرق عرق ہو چکا
دونوں سپروں سے یوں پسینہ ٹپکا جیسے دو گھٹائین برستی ہین پکار کے آواز دی ای فرقۂ خدا پرستان جسکی
تمنا مرگ کی ہو وہ نکلے ایرج و نور الدہر نے قصد کیا تھا کہ سکندر نے مرکب با درفتار بڑھایا صاحبقران
کو سلام کیا صاحبقران نے فرمایا ای نور نظر تمھارا جانا ہمیں بہت شاق ہی سکندر نے عرض کی اب تو غلام
قصد کر چکا اجازت دے امیر نے بمجبوری اجازت دی ایرج کے چہرے پر ہوائیان اڑنے لگین سکندر
سب کو سلام کرتے ہوے میدان میں پہنچے اول تکاور زن ہوے تین قدم مرکب سکندر کا بانگی
قدم گینڈا اشراق مازندرانی کا پیچھے ہٹا سنبھل کے گینڈے کو سامنے کیا قریب آکے اٹھنے نیزہ مار آپس مین
نیزہ چلنے لگا دونوں لشکر نگران ہین کہ سکندر کس لطف سے نیزہ بازی کر رہے ہین دونوں لشکر
تعریفین کر رہے ہین سکندر نے ایک مقام پر نیزہ کا ٹھوکے نیزا مارا کہ نیزہ اشراق کے ہاتھ سے نکل گیا
دونوں لشکروں میں غریو ہوا اشراق نے جھلاکے تیغ نیام سے کھینچا خبردار خبردار کہکر سکندر پر ہاتھ مارا
سکندر نے روک کے ہاتھ مارا اُسے خالی دیا جب تیغۂ ہلالی سکندر کا چمکتا ہی اشراق کو آئینۂ شمشیر مین جلوہ
عروس مرگ دکھائی دیتا ہی جا بجا وار نہ روکو ن سکندر اپنے کو بچاتے ہین جب دو چار وار رد و بدل
ہوے اشراق نے کہا دیکھو میرے لشکر کا افسر مجھکو نیزہ مارا چاہتا ہی سکندر نے پلٹ کے دیکھا اشراق
نے ہاتھ تلوار کا مارا سر سکندر کا زخمی ہوا اشراق نے چاہا سر کاٹ لون ایرج نے وہان سے نعرہ کیا
نعرہ ایرج ملک ایرج آن آفتاب منیر ٭ کہ صاحبقرانیم و آفاق گیر ٭ اتنی جلدی مین آئے کہ سینہ سپر
کر دیا آپس مین تلوار چلنے لگی کوئی کسی مقام پر کمی نہین کرتا اشراق عاجز ہوا گھبرا گیا کہا ای جوان دیکھ
تیرا لشکر آتا ہی جیسے ہی ایرج پلٹے اس کمینے نے ہاتھ تلوار کا مارا دھوکے سے تلوار کی ایرج پلٹ پڑے
زخم کاری سر پر آیا ایرج نے خون رومال سے پونچھا اشراق نے چاہا دوسرا ہاتھ مارے سرداران بارگاہ
کو تاب نہ آئی فرداً فرداً آپڑے لیکن جو آیا وہ زخمی ہوا دوپہر ڈھل چکی تھی کہ صحرائے گرد اُڑی سب نے
دیکھا ایک نقابدار بادلہ پوش آگے آگے دوسرا نقابدار گلگون پوش بارہ ہزار جوانان جرار کا لشکر
پشت پر گلگون پوش جھپٹ کے آپڑا بادلہ پوش صف پر کھڑا رہا اشراق نے ہاتھ تلوار کا مارا
گلگون پوش نے خالی دے کر ایک ہاتھ تلوار کا مارا اشراق نے روکا دو چار وار چلے تھے اشراق
کمر میں طاق شہرۂ آفاق ایسا ہی کچھ مکر کرکے اسکو بھی زخمی کیا چاہا سر کاٹ لون بادلہ پوش نے وہین سے نعرہ
کیا او ملعون خبردار ہاتھ روک نقابدار بادلہ پوش بڑھا آکے سینہ سپر کر دیا فرمایا او ملعون تو کمرین
جو اکابل داکل ہی لوگون نے کہا حضرت اپنے چہرسان تک نہین سکتی میں رہی صرف کرتا ہی اشراق نے

بھرپاؤ تو مارا نقابدار نے روک کے سر کو بچا کے کمر پر ہاتھ مارا اشراق کو دو ٹکڑے ہوئے ہنگامہ بلند ہوا
اب نقابدار بادلہ پوش نے بلبلا کے آواز دی جنگجو تمنائے مرگ کی ہو نکلے طعن کر کے جو کہا تحمل [illegible]
نورالدہر بن بدیع الزمان تلوار کھینچ کر جا پڑے تلوار چلنے لگی نقابدار کبھی خالی دیتا ہے کبھی روکتا ہے لڑتے لڑتے
نقابدار نے پھر ہری لی قضائے کار شہزادہ ضیغم شیر شکار فرزند اسد نامدار رات کو ایک قافلہ لوٹا لدے
پھندے سے چلے آتے ہیں نگاہ اٹھا کر جو دیکھا نورالدہر و نقابدار بادلہ پوش سے مقابلہ ہو رہا ہے بہت ناگوار
گذرا گھوڑے کو بڑھا کے آواز دی اے نورالدہر یہ کیا تحمل حرکت ہے بہتر اسی میں کہ پلٹ جاؤ یہ بھلا کب سنتے
ہیں ضیغم نے کمان کیانی درش سے اتاری واضح رہے کہ ضیغم نقابدار بہر پوش بنے ہوئے ہیں ضیغم نے
تیر مار دیا وہ مرکب نورالدہر پر پڑا گھوڑے نے طرارہ بھرا ہر چند نورالدہر مرکب کو سنبھالتے ہیں مگر
نہیں سنبھلتا گھوڑا لیے ہوئے دوڑ دوڑا پھرتا ہے ضیغم کھڑے ہوئے ہنس رہے ہیں دو تیر اسی طرح مارے
گھوڑا زخمی ہوا ایک مقام پر نہیں تھمتا نقابدار بادلہ پوش کو آواز دی اے کہ تاز میدان جرأت گھوڑا پھیر کے
پلٹ جاؤ بادلہ پوش نے مرکب پھیرا اپنے لشکر میں داخل ہوا ضیغم یہ تماشا دیکھ کر چلے اپنے قزاقوں میں آئے
گھوڑے سے اترے نورالدہر اپنے مقام پر آئے فرماتے تھے یہ جوان بہر پوش کون تھا عیار
نورالدہر شبرنگ بن عمرو چپکا سر جھکائے ہوئے بیٹھا تھا نورالدہر نے فرمایا اے یار وفادار خبر تو لاؤ کہ یہ
بادلہ پوش اور بہر پوش کون تھا کہ مسخرا بن کر کے چلا گیا میں اسکو سزا دونگا شبرنگ نے کہا میں ابھی جاتا ہوں
خبر مفصل لیکر آتا ہوں یہ کہہ کے عیاری سے آراستہ ہو کے طرف لشکر ضیغم کے چلا یہاں وہ وقت ہے کہ ضیغم اپنے
مقام پر بیٹھے ہیں عیار انکا پہلو میں حاضر ہیں کہ عیار کا دل دھڑکا جیسے گھبرایا اٹھ کے باہر آیا دیکھا ایک جاسوس
ہمارے آقا کا نام پوچھتا پھرتا ہے عیار پشت پر آیا ہلتے کمند کے مارے پکڑ لیا کہا سچ بتا تو کون ہے شبرنگ نے کہا
میں یہاں لشکر میں رہتا ہوں اسوقت اتفاق سے چلا آیا عیار ان باتوں کو کب مانتا ہے مشکیں باندھ لیں
لے کر سامنے ضیغم کے آیا کہا اے شہریار یہ شخص حضور کا نام لوگوں سے پوچھتا تھا میں نے اسکو گرفتار کیا اصل
نہیں بتاتا ضیغم شیر شکار نے کہا پھر وہ دو کوئی ہوگا عیار نے کہا میں ہرگز نہ مانونگا صبح کو اسے دار پر کھینچینگے یہ
کہکر شبرنگ کو قید کیا عیار اپنے بدلے حفاظت مقرر کیے بوقت سحر ہر چند شبرنگ نے نعرے بنائے عیار
نے نہ مانا جلاد آ کے حاضر ہوئے دار استادہ ہوئی ضیغم بھی ٹہلتے ہوئے آئے عیار سے کہا اسکو چھوڑ دو تاکید
کر دو کہ اب کبھی نہ آنا عیار نے کہا کہ یہ جبتک مفصل نہ بتائیگا میں اسے ہرگز نہ چھوڑونگا یہ کہکر جلاد کو اشارہ کیا
جلاد قریب آیا کہ تیغ کا خط گردن پر کھینچا شبرنگ کی پریشانی کہ شاہپور شیردل عبد ایرج نے جو خبر پائی ایرج
کے سامنے آ کے بیان کی ایرج کو بہت ناگوار ہوا مرکب طلب کیا گھوڑا کسا ہوا آیا ایرج یکہ و تنہا طرف
لشکر ضیغم کے چلے اسوقت آ کے پہنچے کہ جلاد شبرنگ کو قتل کیا چاہتا ہے کہ ایرج نے نیزہ مارا جلاد زمین پر
گرا شبرنگ کی قید کاٹی گھوڑے پر سوار کیا قصد ہوا کہ نکل جاؤں کہ پہلے نعرہ ضیغم کا ہوا قریب پہنچ کر
کمر کو بچا کے سر پر ہاتھ مارا سر ایرج کا زخمی ہوا ایرج لڑتے بھڑتے چلے گئے سردار لشکر ضیغم کے قتل ہوئے
لڑتے بھڑتے نکل گئے یہ معاملہ جو ضیغم نے دیکھا بہت ناگوار ہوا اپنے مقام پر فرمایا کہ میں اس جوان سے
سمجھونگا ایرج جو شبرنگ کو لے کر آئے نورالدہر نے جو خبر سنی بہت ناگوار ہوا مگر خاموش ضیغم نے شب کو
نیچے سے نکل کے بوقت نکالیا سب قزاق تیار ہوئے شہزادہ ضیغم چلے یہاں ایرج نوجوان اپنی بارگاہ میں تھے

نیلم و فیلم طلایہ دے رہے ہیں کہ صحرا میں روشنی معلوم ہوئی نیلم فیلم بڑھے آواز دی کون آتا ہے ضیغم نے
آگے بڑھ کے کمان کیانی دوش سے اتاری تیر کو کمان میں پیوست کیا تاک کر مارا دونوں کے گھوڑوں پر
لگی تیر مارے گھوڑے زخمی ہوئے نیلم فیلم گھوڑے سے گرے ضیغم لشکر میں گھس آئے تلواریں چمکوں کی کاشانہ
شروع کیں جو سامنے ملا اسے زخمی کیا یہ خبر ایرج نوجوان کو پہنچی غصے میں آگئے کرہ بن اشقر پر سوار ہوئے
نعرہ کیا او نقابدار مغلوک یہ کیا حرکت ناشائستہ ہے یہ کہکر مقابلے میں ضیغم کے پہنچے ضیغم نے کئی تیر
ایرج پر لگائے ایرج نے وہ تیر قلم کیے جب مقابلے میں پہنچے آپس میں نیزہ چلنے لگا شب نیزہ دو تا میں
قزاق آئے گرے لشکر ایرج بھی تیار ہوکے آیا سب تماشا دیکھ رہے ہیں کس زور و شور سے نیزہ بازی
ہو رہی ہے سب تعریفیں کر رہے ہیں قضائے کار نورالدہر بن صاحبقران اپنی بارگاہ میں تھے کہ ہرکاروں نے
خبر دی کہ نقابدار ببر پوش نے آکر ایرج کو خوب تنگ کیا اب نیزہ چل رہا ہے نورالدہر بھی مشتاق ہوکے
چلے اسوقت آکے پہنچے کہ دونوں میں نیزہ چل رہا ہے دونوں لشکر جمے ہوئے کھڑے ہیں نورالدہر کو دیکھ کر
نقابدار اور تیز ہوا جنگ چپک کے لڑنے لگا رات کم باقی تھی گریبان سحر چاک ہوا آفتاب اقبال روشن ہوا
صاحبقران زمان مع جملہ سرداروں کے تشریف لائے پکار کے آواز دی بھائیو کیوں آپس میں لڑتے
ہو ایرج نے کہا ای صاحبقران تبارک آپ دخل نہ دیں اس ببر پوش نے بڑی جہالت کی ہے میرے لشکر پر شبخون
آیا اب میں کیا اسکو جانے دیتا ہوں ببر پوش نے کہا اے شہریار حضور دیکھیں میں اس تاجدار کی ابھی
شیخی بازی لیتا ہوں ایرج نے کہا دیکھیے اب احوال کھلتا ہے آخر دونوں کے نیزے ٹوٹے قبضوں پر ہاتھ
پڑے امیر کو بڑا اندیشہ ہوا کہ جہالت کی لڑائی شروع ہوئی ایسا نہ ہو کسی کی جان پر بنے تلوار چلنے لگی جب کئی
ہاتھ ببر پوش نے لگائے ایرج نے بڑھ کے کلائی پر ہاتھ ڈال دیا ببر پوش نے گریبان میں ہاتھ ڈالا
دونوں کھینچے ہوئے زمین پر آئے کشتی ہونے لگی صاحبقران زمان بغور دیکھ رہے ہیں کہ ببر پوش
کسی مقام پر کمی نہیں کرتا ایرج جانتے ہیں کار آزمودہ مگر ببر پوش نے دنگ کر دیا ہے لڑتے لڑتے تمام دن
گذر گیا کہ آفتاب با رنگ زرد لرزان و ترسان آشیانہ مغرب میں جا کے چھپا آمد آمد شاہ خاور کی شروع ہوئی
ایرج نوجوان روک کے کھڑے ہوئے فرمایا اے نقابدار لپٹ جا ورنہ میرے ہاتھ سے بچنا مشکل ہے کہا ببر پوش
نے کہا نہ گھبراؤ بے تمیز زیر کیے ہوئے ہو نہ بیٹھے جہالت کی باتیں ہونے لگیں ایرج نے خنجر کمر سے کھینچا کہا او
ببر پوش لو میں گردن دیکھا ببر پوش نے بھی خنجر کھینچا کہا او تاجدار سے میں کیا کسی بات میں تجھ سے بند ہوں
جھلا مزاج میں آگئے ان دونوں نے خنجر کھینچے عمرو نے ایک چیخ ماری کہا او حمزہ غضب ہوا دونوں میں سے ایک کا
خاتمہ ہوتا ہے امیر بیقرار ہو کے دوڑے اپنے تم کا نعرہ کیا منم زلزلہ قاف ثانی سلیمان امیر کے نعرے کی آواز
بارہ کوس تک جاتی ہے اسطرح نعرہ کیا کہ زمین تھرائی غار کہستان سے آرہے دونوں جوان تھرا کے بچے امیر پہنچ
آگئے داہنا ہاتھ سینے پر ببر پوش کے بایاں ہاتھ سینے پر ایرج کے رکھا فرمایا یہ کیا حالت ہے دونوں نے سر
جھکا لیا ببر پوش نے کہا حضور آپ ہٹ جائیں ایسا نہ گستاخی ہو امیر دونوں کے بیچ میں کھڑے ہوئے
ہیں ایرج کو جو غصہ آیا نقاب پر ہاتھ مارا کہا او مغلوک تو کون ہے نقاب جو چہرہ سے ہٹی ثابت ہوا کہ ابر
سے ماہ تابان نکل آیا دیکھا ایک جوان آفتاب جمال خورشید مثال بصد شوکت و کمال کھڑا ہوا ہے مجرم رہا ہے عیار نے
بڑھ کے عرض کی حضور کا نور نظر پارہ جگر فرزند اسد نامدار ہے صاحبقران نے ضیغم کو گلے سے لگا لیا ایرج کو بہت ندامت ہوئی

گھوڑے کی حمائل کیے فرمایا ای مرکب اصیل اگر ہو سکے تو مجھکو یہان سے لے نکل مرکب نے راکب کو مست جو پایا
کنوتیان مارتا ہوا دولتیان اچھالتا ہوا اسقدر کنکل غبار کھوے بھرے ہر چند عمرو نے پیچھا کیا مگر مرکب طرارے
بھرتا ہوا نکل گیا لاچار پلٹ آیا یہان جمشید کے لشکر میں طبل امان بجا دونون لشکر جدا ہوئے ناظرین پر واضح ہو کہ
جب خطور جزیرہ نشین مارا گیا سحر العجائب اپنے دربار میں بیٹھا تھا کہ یکایک ابر آسمان پر چھا گیا صدائے
مہیب آنے لگی یکایک آواز آئی کشتی مرا نام من خطور جزیرہ نشین لو دسحر العجائب اٹھ کھڑا ہوا کہا یار دیرینہ
رفیق مارا گیا اس رفیق سے بڑی امید تھی مگر افسوس جنگ میں جا کر کچھ نہ کر سکا مشیران سلطنت و وزیران ابت
نے عرض کی ذرا شیشہ ساحری کو بلائیے دریافت ہو کہ طلسم کشا اسوقت کہاں کر رہا ہے سحر العجائب نے آواز دی
ای شیشہ ساحری جلد حاضر ہو سب نے دیکھا ایک بجلی سنہری چمکی آئی بڑھ کے آگے شاہ کو سلام کیا سحر العجائب نے
پوچھا طلسم کشا اسوقت کیا کرتا ہے بجلی نے سر اٹھا کر طرف آسمان کے دیکھا بعد دم بھر کے آواز دی ای
شہنشاہ طلسم اسوقت طلسم کشا جمشید کے ہاتھ سے زخمی ہو کے نکل گیا اسوقت خبر لینا ضرور ہے کیا عجب ہے کہ طلسم
بچ جائے اور طلسم کشا قتل ہو یہ سنکر سحر العجائب نے آواز دی ارے کوئی حاضر ہے مشہود سنگ زن
اپنے مقام سے اُٹھا عرض کی غلام حاضر ہے جا بجا یہ کہکر اسباب سحر سے آراستہ ہوا جستجو میں طلسم کشا کی چلا گھوڑا امیر
کو لیے ہوئے جاتا تھا مشہود بھی ڈھونڈھتا ہوا جاتا تھا مرکب قریب درہ کوہ پہونچا صاحبقران پشت مرکب سے
زمین پر گرے گھوڑا ٹھٹھکنے لگا کسی قدر آگے گئے ٹھہر کے ہنہنا کر آقا مجھ پر سوار ہو چونکہ امیر بیہوش ہیں
اُٹھ نہیں سکتے اسی عرصے میں مشہود سنگ زن آکے پہونچا دیکھا کہ طلسم کشا زمین پر بیہوش پڑے ہیں آسمان
سے اترا قریب صاحبقران کے آیا اول تو سر سے اتاری حرز ہیکل کی ہیں جیسے سحر کا شیشہ میں اسم اعظم
بند کیا ایک طرف ایک گڑھ پیدا ہوا تھا سو جادوگر آکے حاضر ہوئے مشہود نے اشارہ کیا طلسم کشا کو گرفتار
کر لو امیر کو سب نے ہتکڑیان بیڑیان پہنائیں کلیجے پر سر پر لگائے اٹھا کے اژدہے پر ڈال لیا ساتھ جادوگر
ساحر گرد آگئے اسطرح مشہود صاحبقران کو لیکے طرف قلعہ طلسمی کے روانہ ہوا یہان لشکر سے عمرو تلاش امیر
میں نکلا تھا پھرتے پھرتے ایک نخل کے سامنے [illegible] ٹھہر کر دیکھا قید امیر کی سامنے سے چلی آتی ہے عمرو یہ حال دیکھکر
بھاگا یہان لشکر میں یہ وقت ہے کہ سب سرداران نامی و پہلوانان گرامی بارگاہ میں بیٹھے ہیں [illegible] کہ
نہیں معلوم امیر پر کیا گذری کہ خواجہ عمرو گھبرائے ہوئے آئے تمام کیفیت بیان کی کہ صاحبقران گرفتار
ہو گئے غمخواری میں مرکب بکمال تیزی قریب درہ کوہ جاکے مرکب نے گرا دیا ملازمان سحر نے
پہونچ گئے طرح طلسمی میں لے لی صاحبقران بھی گرفتار ہوگئے اب لیے ہوئے طرف قلعہ طلسمی کے جاتا
ساحر و غیر ساحر اپنے اپنے مقام سے اٹھے عمرو نے منع بھی کیا کہ بارے اسقدر جلدی نہ کرو
طرح طلسمی کیونکر نکلے آقا کیونکر رہا ہون ای فلک کجرفتار وای گردون غدار تیرے یہ کج [illegible] آسمان فریاد
عمرو کی بات کا جواب نہ دیا فوراً سب روانہ ہوگئے جیسے ستارہ چلا ادھر ہر ایک کا [illegible] تا قران فریاد
امیر فتح کرتے مرحلہ جات بڑھے یکایک فلک نے یہ گردش دکھائی جب ادھر دوست مہربان فریاد
دیکھتے ہی فوراً حکم قتل دیا اسوقت لشکر میں ایک غریو بلند تھا ہر خورد و کلان رو رو کے نوحہ خوان فریاد
جب صاحبقران کو گرفتار کر لیا صرف چار سو جادوگر اسکے ہمراہ تھے ساحر [illegible] کیا آئے تا وہان فریاد
ابھا تو مسلمان آپہونچیں فوج اور ہوا اچھے مشہود نے اسی وقت ایک [illegible] سمت مغرب بہت ان فریاد

چیخ کیا زمین میں گر گئے نامہ غائب ہوا کان میں آواز آئی کوئی نامے کو پڑھے ۔ ہاں نامہ دار کے ہوش و حواس
پراگندہ ہیں جب نامہ پڑھ لیا گیا تو آواز آئی کہ تم جاؤ ہم یہاں سے سردار جلیل کو روانہ کرینگے راہ میں کچھ ملاقات
ہوگی وہی سردار اُس شخص کو مع قید طلسم کشا قلعے تک بحفاظت پہونچا دیگا اور ہاں نامہ دار اب تو یہاں سے کیونکر جائیگا
جن منزلوں سے آیا ہے وہی منزلیں بمجرد روش ہو گئی تو کیا چاہتا ہے نامہ دار نے کہا میں فوراً در قلعہ پر پہونچنا
چاہتا ہوں ایک طائر نے پھر زمزمہ سرائی کی اسکی آنکھ بند ہوئی لحہ بھر کے بعد جو آنکھ کھلی دیکھا بیرون قلعہ کھڑا ہے
دیکھا قلعہ وہی عجائب و غرائب گھبرایا ہوا جاتا تھا تھوڑی دور چلا تھا کہ دیکھا ایک نخل عظیم الشان پھل اُسکے
سر انسان کی صورت کھنے نہایت خوبصورت سایہ اُسکا بارہ کوس تک پڑتا ہے بیچ نخل سے دھواں نکل رہا
ہے اُس دھوئیں نے تمام صحرا کو گھیر لیا ہے یہ نامہ دار کھڑا ہو کے تماشا دیکھنے لگا تھوڑے ہی عرصے میں وہ دھواں
شق ہوا اُسمیں سے ایک لشکر گران پیدا ہوا بارگاہیں استادہ ہوئیں بازار ہیں آراستہ ہونے لگیں ایک شخص نے
آکے نامہ دار سے کہا ملک **نہروان** جزیرہ نشین نے آپکو طلب کیا ہے نامہ دار نے کہا ملک **نہروان** کون
صاحب ہیں اُس شخص نے جواب دیا صاحب فوج و لشکر فرستادہ خداوند **ہفت پیکر** نامہ دار حیران اس شخص کے
ساتھ لشکر میں آیا وسط لشکر میں ایک بارگاہ زربفت استادہ تھی اُسکے دروازے پر چوبدار بیادل حاجب و دربان
جب نامہ دار اندر بارگاہ کے آیا بارگاہ میں سناٹا پایا اُس جوان نے کہا کہ اے عزیز اب ترا افسر سے ملنا چاہتا ہے
نامہ دار نے گھبرا کے کہا میں تو اسی کا مشتاق ہوں ایک بجلی چمکی اُس برق سے ایک جوان آفتاب جمال تخت پر سوار
پہلو میں ایک زن حسین پشت پر ایک کنیز ماہ رخسار مگسرانی کرتی ہوئی اُترے آ رستے اُس جوان نے نعرہ کیا اے
شخص آگاہ ہو میں **نہروان** جزیرہ نشین فرستادہ شہنشاہ **ہفت پیکر** جس مقام پر مدد مانگیگا ملیگی نامہ دار
نعرہ لگا کے بیہوش ہوا اب جو آنکھ کھلی اپنے کو اپنے بستر پر پایا میان مشہود کے پاس نامہ پہونچا کہ ملک
نہروان جزیرہ نشین برائے تباہی مسلمانان آیا ہوں لاکھ فوج میرے ہمراہ ہے تم خاطر جمع رکھو وقت پر
دیکھا جائیگا مگر مشہود کو اب بڑی تقویت ہوئی کہ اب مدد آگئی اب قید طلسم کشا کی لے کر چلنا چاہیے اب ارادہ ہے کہ
کل کوچ کرینگے تیسرے پہر کا جو دربار ہوا مشہود نے اپنے کو مع نامہ دار کے ایک دربار میں پایا دیکھا کہ سو سردار
جمع ہیں ایک سردار جلیل اُن سب کا کفیل یہی کہہ رہا ہے کہ قید طلسم کشا کی لے چلو یہ تدبیر بھی واجب و لازم ہے کہ مسلمانوں
کو رسوا کرو ۔ یہ ذکر تھا کہ ایک بجلی چمکی سب نے دیکھا ایک عیار بچہ منتظر رہا اے زربفت و چنارہ سقرلاتی سے
اور وہ میری شراکت درجی ہوئی جست و چالاک سامنے آ کے کھڑی ہوئی کہا اے افسر عالیقدر اگر حکم ہو تو میں کل مسلمانوں کو
ہے اگر تو مذہب اسلام ہو کر گرفتار کرکے اپنے ہمراہ لیتے چلیے نہروان نے کہا اے گلعذار رنگین مزاج خداوند نے
مارا میرے نیزے کر کے شمیم بندہ تیری مدد کو ملک ہو کمال اُسکا دلدادہ ہوں لہذا انتظام واجب و لازم ہے وہ عیارہ بہ ادب
سے بجا لائی اُسنے تبسم کیا نامہ دار ایک گوشے میں اُسی بارگاہ کے پڑا ہے شب کو میکشی کا سامان مہیا ہوا اور
مار احکام جو ہو چکی خود سر اور رقص آئے ایک نازنین یہ غزل گانے لگی غزل خواجہ حیدر علی آتش

نکر سر اسکا بھی زخمی ہوا اُسنے دستانہ ہاں رو دانی ہے
کے تمک حسرت جلاد میں لوہے کا پانی ہے

بجا اگر دن قلم ہو تو بھی خجند زمین پر گرا ملا زمین داغ لالہ کا
یہ میرا داغ دل ہے داغ والے کی نشانی ہے

بجا معروف جگا ہے ہر طرف ہنگامہ برپا ہے آزادے کا
مجھے پردے میں عزرائیل کی صورت دکھانی ہے

معلوم ہوتا ہے اسیر کو یقین بھاگ کر گھوڑے سے بچے ہوں
وہ گل ہوں میں جسے شبنم پلاتے آسمانی ہے

اثر ہمارا ہی وہ درد فراق کا مجھ میں
بست دونوں میں دل آزار ان یہ سکیے گی
نہ تخت عرش نہ کرسی نہ لامکان دیکھا
کبھی تو جذب محبت اثر دکھائیگا
خیال کا گل شب رنگ سے یہ حال ہوا
یہ جا ہجر نتہا ہی رنگ سیہ صورت انصاف
دی فلعہ دی ہجا نہ زمین پہ نہیں ہی کچھ موقوف

کرینگے بعد فنا میرے استخوان فریاد
ابھی نہیں ہی تمھاری مزاجدان فریاد
نہ جائیگی ابھی میری کہان کہان فریاد
کبھی تو لائیگی انکو کشان کشان فریاد
مرے زبان سے نکل کر بجائے دھوان فریاد
سنین وہ نغمہ مطرب کرون یہان فریاد
کہان کہان نہ بنائیگی آشیان فریاد

سراپا حیران ہے کیا معرکہ ہی یہ کیسی آواز کان میں آئی چہار جانب دیکھنے لگے جب کوئی نہ معلوم ہوا آگے بڑھے
تو سامنے سے گرد اڑی دگمگی کی آواز کان میں آئی عمرو نے سر اٹھا کے دیکھا کہ ایک نازنین دوازدہ سالہ
آفت جان غارتگر دین وایمان چالاک وچست بڑی بڑی آنکھین گھرا کے سامنے سے رم کرتی ہوئی چلی آتی ہی عمرو
دیکھتے ہی حیران جمال دمحو دیدار سراپا کو دیکھنے لگا مثل جمع ساتھین پھرنے لگا آخر لاچار ہو کے ایک غار مین پوشیدہ
ہو کے بیٹھا اس فکر مین کہ اس نازنین کو گرفتار کرون حلقے کمند کے راہ مین خس پوش کر دیے وہ نازنین جب قریب
اوس مقام کے پہونچی ہر طرف چہار طرف دیکھا کچھ آواز پائین کچھ تیر پھینکے جب کچھ صدا نہ آئی تو پکار کے کہا ناحق دل
دھڑکتا ہی ہمت کر کے چلی ہیہی تھی کہ لٹ گئے کمند کی عمرو نے خنجر کی آواز دی وہ رکی عمرو نے جھٹکا مارا حبیب کے
حباب مارا وہ نازنین بیہوش ہوئی عمرو نے پشتارہ باندھ کے زنبیل کیا زنگ دوروغن عیاری کا نکال کے
اوسی نازنین کی شکل بنا کے تیار ہوے طرف لشکر نہروان جزیرہ نشین کے چلے تھوڑے عرصے مین دیکھا لشکر کنیز معلوم
ہوتا ہی لشکر میں ہر شخص یہ پوچھتا ہی کہو ملکہ عالم آج کسی مسلمان کو گرفتار کیا خواجہ جواب دیتے ہین
آج موقع نہیں پایا یہ باتین کرتے ہوے اب خواجہ کیا تدبیر کرون جسکی صورت پر تم آئے ہو نہیں معلوم اسکے
رہنے کا کون سا مقام ہی خیال مین آیا کہ خیر نام تو معلوم بھی ہو جائیگا حال مقام کیونکر کھلے اسی تردد مین تھے کہ
ایک کنیز نے آگے ہاتھ پکڑ لیا کہا چلیے آپکو شہنشاہ نے بارہا صبح سے کئی مرتبہ پوچھا ہی چلیے شاہ سے کلام کیجیے عمرو
کے ہوش اڑ گئے لیکن دل مضبوط کر کے اس کنیز کے ساتھ چلے تھوڑی دور راستہ طے کیا تھا کہ بارگاہ نظر آئی دروازے
حاجب دربان حاضر ہین خواجہ رکتا ہوا باہر ٹہلنے لگا کہ نہروان جزیرہ نشین اندر سے نکل آیا عمرو نے جھک کے
سلام کیا نہروان نے اشارے سے اپنے قریب بلایا خواجہ نے بشرے کو جو دیکھا صاف ظاہر ہوا کہ جانتا ہی قریب آئے تو
پکڑ لون آہستہ آہستہ چلے وہ کہہ رہا ہی کہ ذرا میرے پاس آئیے جب خواجہ قریب پہونچے نہروان نے کہا کیون
گلعذار آج تو نے ناخنہ کیون کیا عمرو نے کہا حضور کنیز گئی تھی عمرو عیار جاگتا تھا میرا کچھ قابو نہ ہوا نہروان نے ہاتھ
بڑھا کر کہا ذرا میری ایک بات تو سنو خواجہ پیچھے ہٹے نہروان اور آگے بڑھا کہتا جاتا ہی کہ ارے پیچھے کیون ہٹتی
جاتی ہی کہ ہمین پھر کہنا ہی عمرو نے کہا یہین کچھ کہیے جو کچھ آپ فرمائیے گا مگر نہروان نے آواز دی ارے اسے پکڑ لو ہمارے
حکم کے خلاف کرتی ہی خواجہ بھاگے جادوگر دوڑے نہروان نے پکار کے کہا اسے سارباں زادہ جاتا ہی عمرو
بھاگا ہوا جاتا ہی جب وسط لشکر مین پہونچا دیکھا ایک دریاے قلیل موج مارتا ہی عمرو نے چاہا کہ جا کر ان لوگون کو
کرنے ایک نہنگ نے خواجہ کو اپنے دہن مین لیا نہروان نے پکار کے کہا یاروخدا و مرگ منظور ہوا کہ عمرو کو ننگ
شکل سے ہوکار سے لشکر اسلام کے یہان موجود ہے وہ یہ خبر لے کر جا گے راہ مین برق سے ملاقات ہوئی برق نے پوچھا

یار و کیا ہوا ہر کار روز نے کل کیفیت بیان کی اب برق کو یقین کامل ہوا کہ کوئی زندہ نہ بچیگا نہروان بلا سے روزگار ہی
لیکن بچ جاتا ہے یہ سوچ کے یہ بھی چلا جب لشکر تھوڑی دور رہ گیا رنگ و روغن عیاری کا نکالا ایک زنگی کی شکل
بنکر تیار ہوا اور شہر میں آیا جیسے ہی بازار میں پہونچا نہروان کا ایک غلام ہے کہ اسکو سیہ تاب جادو کہتے ہیں
اُدھر سے آتا ہے اُدھر سے برق فرنگی جاتا ہے نہروان نے بیٹھے بیٹھے اپنے مقام پر کہا ای سیہ تاب برق فرنگی چلا
کو لینا ناظرین پر واضح ہو کہ برق بازار میں ہے نہروان اپنی بارگاہ میں بیٹھا ہے جسکا نام سیہ تاب ہے وہ اور مقام
پہ تھا یہ جو نہروان نے کہا برق چلا آتا تھا کہ ایک زنگی سامنے سے آیا اُسنے برق کا ہاتھ پکڑ لیا کہا چلو تمکو ہمارے
آقا بلاتے ہیں برق نے ہر چند انکار کیا لیکن اُسنے دبایا برق کو کشان کشان لے چلا بارگاہ نہروان میں آیا
جب دربارگاہ پر پہونچا زنگی نے کہا ای برق اندر جاؤ برق اندر آیا دیکھا نہروان بن کر داب تنہا بیٹھا ہے برق
کو دیکھکر کہا کیوں مکار تو نے کچھ عہد و دولت کا خیال نہ کیا برق نے ہاتھ باندھ کے کہا ای شہنشاہ ساحران میں مدت سے
مشتاق تھا میں نے کچھ مکر نہیں کیا آپنے بلایا میں حاضر ہوا یہ کہکر بیٹھ گیا باتیں کرنے لگا کہا حضور میرا گانا سنیے غلام
اس فن کو حاصل کیا ہے اسی کا مشتاق تھا کہ میں آپکی خدمت میں جاؤں تو اپنا کمال دکھلاؤں یہ کہکر گنگنایا یہ اشعار
سامنے نہروان کے شروع کیے

اشعار

بال آنے میں آیا خود نمائی ہے عبث — خط ہوا دھو کدورت اب صفائی ہے عبث
بے تصور وہ نہیں نکلا جو تا چھوڑ دے — بندہ پرور اجتناب دلربائی ہے عبث
عاشق جانباز سے کیا بانکپن کی گفتگو — راست بازو سے مرے جان کج ادائی ہے عبث
فصل گل میں کر دیا بے بال و پر صیاد نے — ای دل مایوس اب شوق رہائی ہے عبث
کاٹ کر پہلے سے سر رکھدیگا قاتل ہاتھ پہ — ای دل شوریدہ شوق جبہ سائی ہے عبث
کام کیا نکلیگا ای دل آہ بے تاثیر سے — بے قدر انداز ہی شیر نکھرائی ہے عبث
نکہت زلف معنبر سے معطر ہے دماغ — ای صبا تو بوے گل پھر پاس لائی ہے عبث
خاکساروں کے لیے ہے خاک سے زینت نسیم — آسمان پر ان غباروں کی چڑھائی ہے عبث

اس رنگ میں برق نے یہ غزل گائی کہ نہروان بیقرار ہو گیا کہا ای برق تم خوب گاتے ہو ہم تمکو بچانے
ہیں ہمکو خداوند سنعت پیکر نے حکم دیا ہے کہ جاکے مسلمانوں کو شاہ سحر العجائب و سحر العذائب کی عملداری کا
گرادو جن ملکوں پر سے قبضہ اُٹھا ہے انپر بھی قبضہ کرادو ہم لوگوں کو شکل ساحران ہوش ربا و نور افشان
نہ جانتا اس طلسم رہے اگر زبان ہلاتے ہیں زمین کو آسمان پہ پہونچاتے ہیں ہمارے منہ پر کوئی نہیں چڑھتا برق
بجا بجا عرض کر رہا ہے کہتا ہے حضور صنعت میں بارہ چودہ برس ہوش ربا میں رہے بڑے بڑے ساحر قتل کیے
نور افشان میں بھی عرصہ ہو چکا بڑے بڑے ساحر مارے ہمارے لشکر میں بھی بڑی بڑی جادوگرنیاں موجود ہیں
مگر آپ ایسا ہمارا سفر ہماری نگاہ سے نہیں گزرا میں اپنے عرض کرتا ہوں کہ عمرو عیار کو شک نکل گیا یہ بھی آپہی
کا مکر تھا نہروان نے کہا یہ بھی ایک شعبدہ تھا ہم لشکر ایک پردہ اٹھایا کہا ای برق دیکھو یہ بت سنگین جو سامنے
رکھا ہے یہ بصورت خداوند ہے جو سانحہ لشکر میں گذریگا یہ بت ہمکو بتادیگا برق فرنگی نے کہا حضور ہم بھی ملنی
چاہتے ہیں کہ ایک مالک کے پابند ہو کے بیٹھ رہیں سالہا سال ڈھلتے ہوئے گذر گئے روز نئے ساحر سے مقابلہ
ہوا سے آقا کا یہ حال ہے کہ جب دو عیار یاں کہیں دس بیس ساحر قتل کیے انعام و اکرام ملینگے اگر ساحر کو قتل کیا

کوئی دمڑی کو نہین پوچھتا تین روپیہ مہینا خشک ملتا ہی سو تین روپیہ افسر صاحب کے ہین ہمارے پلّے تین روپے ہین
اگر بھوکون کے مارے مر جائین تو صاحبقران نہ پوچھین کہ مرتے ہو یا جیتے ہو ہم اب یہی چاہتے ہین آپکی خدمت مین
رہین اگر آپ و ہم حضور کی اطاعت کرین کل بھیجے کل افسرون کو بھیجے ہم سب کو ایک دن مین گرفتار کر دینگے قتل
وعدم قتل کا آپکو اختیار ہی نہروان برق کی باتون سے بہت خوش ہوا کہا ای عیار تو تو بہت معقول آدمی ہی
برق نے دست بستہ عرض کی حضور کو بہت راضی کرونگا حضور مسلمانون نے ہمارا مذہب بگاڑا ہمارے ملک پر لشکرکشی
کرلے گئے ہمارے دل پر مسلمانون سے داغ ہی اگر کوئی ہماری دستگیری کرے ہم مسلمانون کے مٹانے پر آمادہ ہون
تو ایک ہی دن مین خاتمہ کر دین لیکن آپ پہلے عمرو عیار کو قتل کرڈالیے یہ مالکا سرکار غدار ہی ملک کے ملک تم نے
صاف کر دیے مگر حضور آپنے خوب پہچانا ورنہ اسکو کوئی پہچان نہیں سکتا اب مین اُنکے چونا لگاؤنگا مین تو اب
سرکار کا ملازم ہوگیا ہمنے تنخواہ جو امیر سے مانگی تو ارشاد فرماتے ہین کہ ساحرون کو قتل کرو لوٹ مارو کماؤ
ساحرون کے پاس جو مال نکلے اسکو خزانے مین داخل کرو تو تنخواہ لو اور جو خزانہ سرکاری مین داخل نہ کرو تو تنخواہ
تمکو نہین ملیگی حضور ہم دن بھر مارے مارے پھرتے ہین کسی کو قتل کیا مسافرون کی خبر سنائی جو کچھ اُنکے پاس نکلا اُسکو
غنیمت جانا مین تو اب حضور کا تابعدار ہو جا عمرو کو بلوائیے اُس سے پوچھیے اگر وہ بغاوت کرے تو ابھی اسکو قتل کیجئے
اگر شل ہمارے حضور کی غلامی اختیار کرے اُسکی بھی سرفرازی فرمائی جاوے نہروان نے جٹ کر آواز دی ارے
کوئی حاضر ہی ساربان زادے کو لاؤ عمرو جب وہین ہنگ مین گرے آنکھ بند ہوگئی اب جو آنکھ کھلی اپنے کو ایک خیمے
مین مقید پایا سرنگون بیٹھے تھے کہ ایک زنگی نے آکے ہاتھ پکڑا کہا چل تجکو شہنشاہ بلاتے ہین عمرو جو بارگاہ مین آیا
دیکھا نہروان جزیرہ نشین بیٹھا ہی میان برق کا رنگ جما ہوا ہی باتین کر رہے ہین برق نے عمرو کو جھک کے
سلام کیا کہا اُستاد اجنگ خوب مین کرچکے ساحرون کو مارا اب خداوند ہفت پیکر کو غلبہ آیا ہی سب خداوندون
کے باپ مین ہین تو اب شہنشاہ کا ساتھ دیا کیون اُستاد آپکو کیا منظور ہی اگر آپ اطاعت نہ کرینگے ہمارے
آپکے مقابلہ پڑیگا جب ایسا ہمکو سرپرست ملا ہم بہرام خاک سے بھی نہین دبتے عمرو نے کہا بھیا مین تو اب ضعیف
ہوا تمھاری عقل پر کار بندی ہی اگر تمنے اطاعت کی مین بھی اطاعت کرونگا ایک مالک مضبوط ملجائے پھر تو ہم قیامت
برپا کر دینگے برق نے کہا اُستاد ہم تو تھک گئے آجہی جا کر اپنا بستر لشکر سے اٹھا لاؤنگا عمرو نے کہا ہم بھی شریک ہین
لیکن ای شہنشاہ تنخواہ ہماری کئی مہینے کی چڑھی ہی حمزہ وہ بھی دبا لیگا نہروان نے کہا وہ رقم ہم دینگے یہ کہکر دوسرے خیمے
مین گیا دو تھیلیان اٹھا لایا ایک عمرو کو دی ایک برق کے آگے ڈالدی اور کہا یہ روپیہ تمکو بطور انعام کے
دیا جاتا ہی تنخواہ الگ مقرر ہوگی عمرو نے کہا بہت بجا ارشاد ہوا اب ہمین یقین کامل ہوا کہ حضور نے ہمکو نوکر رکھا
بس اب ہم قیامت برپا کر دینگے ہمارے ہاتھ سے کوئی نہ بچیگا ہم سارے لشکر کے رازدان ہین ایک دن مین خاتمہ
کر دینگے خواجہ عمرو و برق فرنگی نے ملکر ایسی باتین کہین کہ نہروان خوشی مین پھول گیا کئی ہزار روپیے بھی دیکے
جب دوسرے خیمے مین جاتا ہی وہان سے روپیہ اٹھا لاتا ہی ابکی جو نہروان اُس خیمے مین گیا برق نے کہا اُستاد
یہ بت جو سامنے رکھا ہی سب کچھ بتا دیتا ہی اب سامان کھٹک بھٹکے کا کل چلیے عمرو نے جھپٹ کے وہ بت رومال
مین لپیٹا فرش بھی وہان کا اٹھا لیا اُستاد شاگرد باہر آئے خادمون نے پوچھا کیون صاحب کیا فیصلہ ہوا عمرو نے
کہا ہمارے شاہ کے معاملہ ہو گیا اب ہم مسلمانون کو پکڑنے جاتے ہین یہ کہکر دونون بھاگے نہروان جو بارگاہ
مین آیا دیکھا بت غائب ہی فرش بھی غائب کہا ارے یہ دونون کہان ہین خدمتگارون نے کہا حضور وہ تو چلکر گئے ہین

کہ ہمارا فیصلہ ہوگیا مسلمانوں کو گرفتار کرتے جاتے ہیں نہروان نے سنہ پیٹ لیا کہا صاحب غضب کیا وہ سحر کہ جس پر
بسا بھروسا تھا وہ مٹ گیا اب سر دست تیار ہونا ناممکن بڑھ کے خبر لو سیہ تاب غلام بھی گھبرا گیا کہا اے سیہ تاب
بڑھ کے دیکھو تو سیہ تاب ایک جانب چلا خادم خدمتگار بھی دوڑے نہروان دروازے بارگاہ کے ٹہل رہا
ہے ایک ایک ساحر سے کہتا ہے ارے ذرا بڑھ کے دیکھو ساحر برابر چلے جاتے ہیں برق و عمرو ایک صحرا میں پہونچے
دلپسند سے گرد اُڑی عمرو نے کہا بیٹا برق الگ ہو جاؤ برق الگ ہوا خواجہ الگ چلے برق ایک درّہ
کوہ سے بیٹھا ہوا دیکھ رہا ہے دیکھا کہ سیہ تاب آتا ہے چار جانب ڈھونڈھ رہا ہے اور بھی جادوگر جا بجا پھر رہے
ہیں برق نے اپنی صورت تبدیل کی ایک نازنین کی صورت بنا کر نکلا آنکھیں چمکاتا ہوا سامنے سے جو گذرا سیہ تاب
نے آواز دی جانے والے ذرا ٹھہر جاؤ ہمسے کچھ باتیں کر لو برق نے پٹ کے آنکھیں چمکائیں کہا کیا ڈاکا مارنے
آئے ہو راستہ نہ چلیں یہ سنتے ہی سیہ تاب نے کہا ہم تو تابعدار ہیں اُس نازنین نے کہا تابعدار اپنی جورو کے
ہوگے کہو تمھارا مطلب کیا ہے میری دیورانی کے درد زہ اُٹھا ہے میں دائی کو بلانے کے واسطے جاتی ہوں مجھے
ٹھہرنے کی فرصت نہیں لونڈیا پڑی تڑپ رہی ہے گھر میں دوسری عورت بھی نہیں ہے لونڈیا بالکل اکیلی ہے اسطرح
برق نے تراق پتراق باتیں کیں سیہ تاب بیتاب ہوگیا کہا اے جان جہان اے آرام دل مشتاقان میرے
ہمراہ ذرا اس درہ کوہ میں چل کے ٹھہرو ہمسے دو دو باتیں کر کے چلی جانا برق نے کہا چلیے کیا مجھے وہاں جا کے
کھا جائیے گا مطلب دل مجھسے صاف صاف بیان کیجیے میں بازاری عورت نہیں ہوں یہ کہتے ہوئے قریب آئے ٹپکے
دو طمانچے مارے سیہ تاب ان گستاخیوں پر اور مرا جاتا ہے دم بدم یہی کہتا ہے ارے میں افسر لشکر نہروان جو یہ چشمیں
ہوں مسلمانوں کے مٹانے کے واسطے بھاگ آئے ہیں شاہان نور افشاں ہم کو بہت کچھ دیتے نذریں گذر رہی ہیں
شاہ نہروان ہی گرداب کا بڑا اعزاز و اکرام ہوگا یہ باتیں کرتا ہوا برق کو درہ کوہ میں لایا جلد ہی سے
اپنی کمر سے چادرہ کھول کے زمین پر بچھا دیا برق پاؤں پھیلا کے اس چادرے پر بیٹھ گیا اب آپس میں باتیں ہونے
لگیں برق نے کہا اے میاں سیہ تاب ہم تمھارے مالک کے پاس بھی چلینگے سیہ تاب کہتا ہے ہم بڑے حیران ہیں
ہمارے مالک کے مزاج میں کوئی بات معقول قیام پذیر نہیں دشمنوں کے مٹانے کی تدبیر نہیں باتیں کرتے کرتے
سیہ تاب دست اندازی کرنے لگا نازنین کی تیوری پر بل پڑے بچے پکڑ کے دو طمانچے مارے کہا نگوڑے
کچھ دیوانہ ہوا ہے خبردار مجھے ہاتھ نہ لگانا میرا بندہ ایسا ہو جائیگا اگر مجھسے ہو سکے تو کہیں سے دمڑی کا ٹھرا لے آ
میں بھی ایک جام پیوں تو بھی پی کر [illegible] سیہ تاب اُٹھا بھٹی پر گیا وہاں سے دو آنے کا ٹھرا
لے کر آیا جھجر کا بھی منہ [illegible] کے اپنے ہاتھ سے شراب اُنڈیلی برق
کے ہاتھ میں دی برق نے جام لے کر کہا صاحب پہلے تم پیو سیہ تاب نے ذرا تامل کیا برق نے جام میں منہ لگا کے
شراب کو جھوٹا کر دیا کہا لے خدا کی قسم [illegible] تو پیئے گا سیہ تاب بے اندیشہ انجام جام پی گیا برق نے دو جام
پلائے جام پیتے ہی غش سی آنکھیں نکل آئیں گھبرا کے چار جانب دیکھنے لگا برق نے کالی کھلا لی سیہ تاب نے
گھبرا کے کہا مجھے کوئی آسمان پھرتے [illegible] برق نے کہا ذرا اُٹھ کے شراب تو نشہ کی سیہ تاب گھبرا کے
اُٹھا بیہوشی اپنا کام کر چکی تھی لڑکھڑا کے گرا برق نے تڑپ کے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ برق فرنگی

| لقب ہے مرا برق عجب کز ادار | کہ استاد ہیں خواجہ نامدار | تڑپنے میں میں برق رفتار ہوں |
| --- | --- | --- |
| کسے کون مکار غدار ہوں | کروں سیکڑوں کو میں کی راہ لو | ارسطو ہے ذلیل گرد ہی |

| | |
|---|---|
| جان نثاری کے مزے عاشق سے پوچھا چاہیے | ای خوشا وہ سینہ جو آئے تہ زانوے دوست |
| عاشقون کی آرزو بعد فنا بھی ہے یہی | بوسے جنت کے لے دو گز زمین کوے دوست |
| آتی ہی آواز عاشق کی کنار قبر سے | آج خالی دوست کے پہلو سے ہی پہلوے دوست |
| مجھکو سمجھاتا ہی کیا ہمدم تجھکو سمجھانا پڑے | تو بھی دیوانہ ہو ناصح دیکھ لے گر روے دوست |
| دل تڑپتا ہی طبیعت مین ہی کیا کیا کچھ خیال | دیکھیے کسدن میسر ہو ہمین پہلوے دوست |
| کھٹکی ہی دیدۂ حیران کی ہر لحظہ نسیم | دیکھتے ہین رات دن آئینۂ زانوے دوست |

اس رنگ مین ان اشعار کو خواجہ نے سامنے نہروان کے گایا ٹھنڈی ٹھنڈی سانسین بھرنے لگا آنکھون سے آنسو جاری ہوے خواجہ سے دامن پکڑ لیا کہا کیون حضور خیر تو ہی مین اسوقت آپکو بہت ملول پاتی ہون نہروان نے آہ کی کہا ای نسیم تجھسے کیا بیان کرون اگر کہتا ہون راز محبت افشا ہوتا ہی اگر چھپاتا ہون آتش فراق قلب کو جلاتی ہی دل کے جلنے سے کباب کی بو آتی ہی خدا انجام سب کا بخیر کرے نسیم نقلی نے کہا ای شہنشاہ کون ایسا ظالم ہی کہ آپ ایسے کامل و اکمل کو قبول نہ کرے حسین جمیل لئیق ناک بڑی آنکھین چھوٹی پیشانی اونچی قد لانبا مرقع بچھیا ہی چہرے پر برستی ہی اسطرح عمرو نے تعریفین کین نہروان خوش ہوگیا کہا ای نسیم کیا بیان کرون جو دل پر گذرتی ہی بیان نہین کر سکتا ہمارے شاہ کی صحبت مین ملکہ نیرنگ جادو آتی تہی مین مدت سے اسپر مرتا ہون اسوقت اس معشوقہ کی تصویر میری آنکھون کے نیچے پھر گئی نسیم نقلی نے کہا حضور انکو اس محفل مین بلوائیے مین نے سیکڑون ہمجنسون کو آوارہ کر دیا آپ اسوقت بلوا لیجیے مین تو رامی کر دونگی نہروان خوش ہوگیا کہا ای نسیم اگر یہ کام تو نے کر دیا تو گویا مجھے زندہ کر دیا یہ کہکر اسنے ایک نامہ لکھا اشتیاق آمیز خلاصہ مضمون یہ تھا کہ ای ملکہ عالم مین براے مقابلہ مسلمانان آیا ہون قریب ہی کہ مقابلہ پڑے آج ہم اپنے مقام پر بیٹھے ہین اگر مناسب ہو تو براے چند ساعت سرفراز فرمایے یہ نامہ لکھکر دستک دی ایک طائر اڑتا ہوا آسمان سے آیا اسنے وہ نامہ طائر کے گلے مین باندھ دیا طائر اڑ کے زنبیلین مارتا ہوا چلا نیرنگ اپنے قصر مین جلوہ فرما ہین یہی ذکر درپیش ہی کہ دیکھا شخص براے مقابلہ مسلمانان گیا ہی دیکھین کیا گذرتی ہی تقضاے کار ملکہ نیرنگ کی بہن شمع رخسار نے پوچھا کیون بہن مسلمانون سے لڑنے کو کون شخص گیا ہی نیرنگ جادو نے کہا ہمارے شاہ کے مشیر نہروان خونخوار نورافشان سے نامہ آیا تھا ہمارے شاہ نے براے مدد نہروان کو روانہ کیا شمع رخسار نے مکرر پوچھا کیون بوا یہ وہی لوگ ہین جنھون نے ہوش ربا فتح کیا تھا نیرنگ نے کہا ہان وہی سب لوگ ہین شمع رخسار کانپنے لگی کہا بوا وہ لوگ بلاے روزگار ہین افراسیاب نے وہ وہ کارہاے نمایان کیے لیکن کچھ نہین کر سکے کی موت مارا گیا بڑے بڑے سردار بڑے بڑے سامان مہیا کیے مگر کچھ نہین ہوا اور مسلمانون مین ایک شخص ایسا ہی کہ اسکا نام لینا مناسب نہین اُسکے نام مین تین تاثیرین ہین جہان پہلی مرتبہ نام لیا کہین ہو مگر اسکو خبر ہو جاتی ہی جہان دوبارہ نام لیا وہ اس محفل کی طرف متوجہ کر کے بیٹھتا ہی جہان تیسری مرتبہ نام لیا وہ اس محفل مین پہونچ جاتا ہی اسکا محفل مین آنا غضب خداوندی ہی آفت برپا ہوتی ہی نیرنگ جادو نے کہا بوا مجھکو بھی نہروان کے جانے کا بڑا خیال ہی ایسا نہو کہ اسیر کوئی آفت دریپش ہے شمع رخسار نے کہا مین ابھی دیکھتی ہون کہ اسوقت میان نہروان کیا کر رہے ہین نیرنگ جادو نے کہا بوا انکو کیونکر معلوم ہوگا شمع رخسار نے کہا بوا کیا نہ کتاب لکھو نہین ہی کہ مشغلہ پر حیدان خداوند نے عطا فرمایا اور وعظ بھی کہی تم کسن تھین اس زمانے مین کہ وہ مشغلہ کہ

سب رئیسان اقلیم جمع تھے کسی مشیر باز زر پر نے ذکر مسلمانان کیا قدرت نے فرمایا کہ ایک زمانہ ایسا ہوگا کہ طلسم
ہفت پیکر میں مسلمان آئینگے معرکہ ہاے عظیم پڑینگے بڑے بڑے نامی سردار جمع ہونگے وہ لڑائیاں پڑینگی
کہ کہنے والے اپنے مقام پر کہینگے کہ کبھی ایسی جنگ و جدل کسی مقام پر نہیں ہوئی دریاے خون ہر کوہ و برزن میں
بہینگے فرزندان حمزہ طلسم کشائی کا قصد کرینگے اسمین استادین پڑینگی بڑے بڑے ساحر مارے جائینگے اسوقت
ہمارے بندون کو ضرورت ہوگی کہ کون کیا کرتا ہے کون کہان گیا ہے لہذا اسی مضمون کی کتاب تیار ہو جائے
کہ ہمارے بندون کو خبر آیندہ و گذشتہ کی مشکل نہ پڑے اسی وقت کتاب تیار ہوئی قدرت نے بھی اس کتاب
کو ملاحظہ فرمایا سب جادوگرون نے کہا ہان حضور ملکہ سچ کہتی ہین ہمارے بھی سامنے کتاب بنی تھی شمع رخسار
نے وہ کتاب نکالی یا خداوند ہفت پیکر کہکر کھولی نیرنگ جادو نے دیکھا جون جون شمع رخسار کتاب کو پڑھتی
جاتی ہے رنگ رو متغیر ہوتا جاتا ہے نیرنگ نے گھبرا کے پوچھا کیون بوا خیر تو ہے کہا بوا غضب ہو گیا جلد اپنے کو
وہان پہونچاو نسیم جو عیارہ بنی ہے اسکی شکل بنا ہوا ساسان زادہ نہروان سے باتین کر رہا ہے نیرنگ نے منہ پیٹ لیا
کہا بوا انکو تو بڑی احتیاط تھی شمع رخسار نے کہا کوئی کیا کر سکتا ہے جو مقابلہ مسلمانان مین گیا اُسے عیارون نے
گھیر لیا بھلا انکے ہاتھ سے کب بچ سکتا ہے ہر چند کہ ہمارے خداوند صاحب بڑے ہوشیار ہین کہ قبل آمد مسلمانان
کتاب انتظام خبر آیندہ و گذشتہ تیار کرادی خدا وہ دن نہ دکھائے کہ مسلمان اس طلسم مین آئین نیرنگ جادو
نے کہا پھر کیا کرون شمع رخسار نے کہا آپ کو جلد پہونچ جانا ہے عمرو کو گرفتار کر لو ورنہ وہ بڑا ہوشیار ہے آنکھ
ملتے ہی پہچان جائیگا کہ ہماری گرفتاری کو آئی ہین نیرنگ نے کہا بوا تم تو ایسی باتین کرتی ہو کہ علم خداوند کی بھی
کچھ حقیقت نہین شمع رخسار نے کہا خداوند کیسے وہ ایسے شعبدے روز بنایا کرتا ہے ایک ایک شاگرد اُسکا
بلاے روزگار ہے ایک ایک عیار طرار مکار خنجر گذار ہے ایک لاکھ چوراسی ہزار پیک بچہ شاگرد اُسکا ہے ایک ایک
انمین کا لاکھون مین کا چھٹا ہوا ہے جس ملک پر جائین آفتین برپا کردین نیرنگ جادو اپنے مقام سے اٹھی کہا بوا
مین ابھی جاتی ہون جا کے اس بیچارے کو بچاتی ہون شمع رخسار نے کہا ہوشیار رہنا نیرنگ نے کہا ہم خوب ہوشیار
ہین یہ ذکر تھا کہ آسمان پر برق چمکی ایک طائر کو دیکھا اڑتا ہوا آتا ہے وہ طائر آ کے دیوار باغ پر بیٹھا زمزمہ سرائی کرنے
لگا نیرنگ نے کہا بوا طائر کیا زمزمہ سرائی کر رہا ہے نیرنگ نے کہا اس طائر کو دیکھکر میرے بھی ہوش اڑے جاتے ہین
نیرنگ جادو نے اشارہ کیا طائر آ کے کاندھے پر بیٹھا اب نامے پر نگاہ پڑی ملکہ نے نامہ کھول لیا اب جو اسکو
پڑھا مضمون مذکورہ بالا درج تھا شمع رخسار نے کہا بوا جلد جاؤ اسی وقت نیرنگ جادو ایک طاؤس پر سوار
ہو کر اڑتی ہوئی چلین بیان خواجہ عمل بل کے باتین کر رہے ہین نیرنگ اپنا جا رہا ہے کہ آسمان پر برق چمکی گئی سنو
غلام پشت پر نہروان کی کھڑے ہوے مگس پرانی کر رہے ہین کہ نیرنگ جادو آ کے پہونچی نہروان شل گل شگفتہ
ہو گیے بے اختیار پکار اٹھا فرد رواق منظر چشم من آشیانۂ تست ۔ کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست ۰
ملکہ سنکر آگے بڑھین نہروان نے پوچھا ملکۂ عالم اشتیاق نامہ ہمارا پہونچا نیرنگ جادو نے کہا ہم تمھارا ہی ذکر
کر رہے تھے نیرنگ نے نسیم کی جانب دیکھا نگاہ ملتے ہی خواجہ سمجھ گئے کہ اسنے مجھکو پہچان لیا اسکے تیور سے
یہ ثابت ہوتا ہے کہ میری ہی فکر مین آئی ہے اتنا ہی کہ منہ سے نکلا تھا کہ ہم تمھارا ہی ذکر کر رہے تھے عمرو نے قصد کیا کہ
نکل جاؤن نیرنگ نے کہا کیون نسیم کہان جاتی ہو کیا ارادہ ہے نسیم نقلی نے کہا مین کہان جاؤنگی جب تک ہمارے
حضور اس مقام پر ہین ہر وقت لڑائی جھگڑے فساد درپیش ہین مین کہان جاؤنگی یہ کہکر نیرنگ نے قصد کیا کہ

سحر کرون جیسے ہی جبول کی طرف ہاتھ بڑھایا عمرو سکا ہی ملکہ عالم دیکھیے طرف سے طلسم ہفت بیکر کے کرتا آتا ہی نیرنگ اودھر پلٹی مانند برق کے جھک کر عمرو نے خنجر مارا کہ نیرنگ جادو کا شکم چاک تھہ بک نیرنگ کالاشہ زمین پر گرا عمرو و کلیم اوڑھ کے غائب ہوا لاشہ نیرنگ زمین پر تڑپنے لگا دریا ہے خون جاری ہوا نہروان جزیرہ نشین گھبرا گیا کہا صاحبو یہ کیا غضب ہوا کچھ کنیزین دوڑین جیسے لاشہ نیرنگ دیکھا کلیجہ پھٹ گیا نہروان غرق عرق گھبرا سر پیٹ رہا ہی کہتا ہی صاحبو غضب ہو گیا مین نے ملکہ کو گھر سے بلوا کے قتل کرایا مجھپر یہ کیا مصیبت گذر گئی جی چاہتا ہی جان دیدون کہان نکل جاؤن کب تک خاک اڑاؤن اسوقت میرے دل کی یہ کیفیت ہی **نظم**

وہی یہ دل ہی جو پالا ہوا تھا نازون کا
نیاز مند ہی اب چند بے نیازون کا

نہ بخت ہے موافق نہ وصل کی تدبیر
ابھی تو ڈھنگ ہی بگڑا ہی کارسازون کا

کلیم جلوہ کہ یار مین جو کھوئے ہوش
وہ جائے بچکے ہمیشہ نظارہ بازون کا

بتون مین جاکے مرا اک پیام ادا کر آ
ثواب پائیگا ای شیخ سو نمازون کا

حسین ہون مرے مہمان خدا کی قدرت ہی
فقیر خانے مین مجمع گدا نوازون کا

اجل کو ہم جو تڑپ ہجر کی دکھاتے ہین
وہ اسکو کھیل سمجھتی ہے عشقبازون کا

مزاج نازک دل بھی بہت غنیمت ہی
کہ یادگار ہی اس دلربا کے نازون کا

دہینگی چشم سخنگو ہی سے زباں پلکین
جواب دے تو یہ دے ان زبان درازون کا

مری نظر پہ چڑھو بنکے آنکھ کی پتلی
پسند آتا ہی جھکنا ہی سرفرازون کا

وہ گرد جو نہ کنارہ کرن کے تیشے سے
پگھل گیا جو سنا نالہ دل گدازون کا

بتون کی بے دہنی کی نہ وجہ پوچھ ای شیخ
ہر اک امین ہی امین خدا کے رازون کا

غلط ہی جلوہ دکھائینگے حشر مین اپنا
وہ خود نظارہ کرینگے نظارہ بازون کا

جلال بخت کو نیرنگ اگر دکھاتے ہین
تو چند دن ہو مصاحب کرشمہ سازون کا

رونے پر نہروان کے سب ساتھ والے بلک رہے ہین نہروان کہتا ہی یارو قیامت ہین برپا کر دونگا ابتک یہ مجھے یہ خیال تھا کہ جو کوئی مجھکو ستائیگا اس سے سمجھ لونگا اب تو چن چن کے مسلمانون کو قتل کر دونگا ہائے معشوقہ پچھڑ خوبرو کئی سال گذرے کہ مین اسپر مائل ہوا تھا اُسنے مجھکو قبول نہ کیا گئیگا امید تھی کہ کبھی تو اس قتالہ عالم کو مجھپر رحم آجائیگا مگر آج اسکا خاتمہ ہو گیا ہئین معلوم مسافران عدم پر کیا گذرتی ہی دیکھین کبھی خواب مین بھی تشریف لاتی ہین یا نہین یکایک ہمپر یہ مصیبت ہوئی اگر خداوند مجھسے یہ پوچھینگے کہ نیرنگ جادو کو کیا کیا زمین اُنکو کیا جواب دونگا مقام افسوس ہی کہ مین نے اُنکو گھر سے بلوایا یہ نہ سمجھا تھا کہ فلک دون تباہ کریگا الغرض لاشہ نیرنگ کا اٹھوایا ارنجی تیار ہوئی مرگھٹے پر لیجا کے پھونکا جب ہٹے نہروان بہت بیقرار تھا ساتھ والون نے عرض کی حضور صبر کرین اگر حضور کے دل مین یہی خیال رہے گا تو مسلمانون سے کون مقابلہ کریگا نہروان لاچار خاموش ہوا بیقرار ہو کے کہتا ہی کیون یارو کہان جاؤن کس سے حال اُس آہوے وحشی کا پوچھون اب اُسکی صورت دیکھنا بہت دشوار ہی دل چاہتا ہی گریبان چاک کرون خاک منھ پر ملون جنگل جنگل مارا مارا پھرا کرون ایرون محو ساتس ہوا کرون **نظم**

ہے دل سوزان مین طور اُسکی تجلی گاہ کا
وصل کیا ہم خاکسارون کو ہجا اُس دلخواہ کا
نور افشان جب سے ہے دل مین خیال اُس ماہ کا
ہر فرد ماہون سے پہلے زنگ امید نفع مین
قامت موزون نظر آئے مجھے جلوے الف
مجھے بیکس دیکھ کر ابروے بالاے چشم
آہو خطا مین تو ہونے دے نگاہون کا گذر
جا بجا ہے دل مادر مین ہمسفر زندگی
خلق نے قرآن دیکھا تب چڑھا ماہ رجب
آتے ہی اُس طفل کے روشن سیہ خانہ ہوا
زرد یا گل کو فلوس داغ سودائی مجھے
سفلہ ہوتا ہے بوقت امتحان بے آبرو
دیکھکر جھگڑا نہ کیونکر نعرہ زن ہون سب نصیب
یار کا ناسخ بچھا ہے پیرہن تو عیب کب

روے آتشناک ہر شعلہ ہے میری آہ کا
خاک مین آلودہ ہونا کب ہے ممکن ماہ کا
نور کا شعلہ دھوان ہے میری شمع آہ کا
ہاتھ بے منت نہین آتا ہے پانی چاہ کا
تھا شروع عاشقی دل میری بسم اللہ کا
سیکڑون سے مرتبہ اعلےٰ ہے بیت اللہ کا
دیکھو ہے مجھے نہین پاتا ہے سبزہ راہ کا
رتبہ زیر خاک یکسان ہے گدا و شاہ کا
سے ہمنے دیکھا مصحف رخسار اپنے ماہ کا
شمع سان جلوہ ہے اُسکے قامت کوتاہ کا
اے فلک رسم یہی تھا میری بھی تنخواہ کا
ہے دلیل اس ادعا پہ لُٹ جانا چاہ کا
پیشتر کنوؤن کو پھونکتا ہے جلوہ ماہ کا
ہے کتان کو چاک کرنا کام نوشاہ کا

غضب دربار مین ہنگامہ ہے لیکن خواجہ نیرنگ جادو گر بازار بزازہ مین پہونچے ایک چوبدار
کی شکل بناے ہوے جاتے ہین کہ جوہری بازار مین گذر ہوا اُلٹ کر دیکھا تمام عالم کا جواہر اسی مقام پر
جمع ہے دلال اپنی زبانون مین باتین کرتے پھرتے ہین جوہری بنالال جتنی لال سب طرح کے لوگ جمع ہین جواہر
انبار لگے ہین خواجہ کے منہ مین پانی بھر آیا مردے کی شکل بنکر ایک جوہری کا گھر جھکے سلام کیا کہا
حضور جب سے آپنے ہماری قدر دانی نہین کی جب سے بھی حاضر ہونا موقوف کر دیا کچھ کنکر پتھر لاے ہین
ملاحظہ فرمایئے جوہری نے کہا آیئے خواجہ بیٹھ گئے ایک پڑیا جیب سے نکالی جہان نے دیکھا اسمین
مروارید بیاضتو دکھا رہے ہین جوہری کی رال ٹپک پڑی قیمت طے ہونے لگی عمرو نے کہا تم چھوٹے
تھے تمہارے باپ کے پاس مین آیا تھا جب سے اب مین آیا ہون جو قیمت مناسب جانو وہ کہدو بیان
یہ ردو قدح ہو رہی تھی وہان بیٹھے بیٹھے نہروان نے کہا یارو کیا ستم کی بات ہے کہ میری معشوقہ کو قتل
کرکے ساربان زادہ نکل گیا افسوس ہے کہ مین موجود ہون اور کوئی تدارک نہ کرون جھولی مین ہاتھ ڈالکے
ورق جمشیدی نکالا سب مشیر و وزیر جمع ہین سب نے دیکھا کاغذ پڑھ رہے ہین آنکھون سے آنسو بہ رہے
ہین کہتا ہے یارو اس ساربان زادے کا بڑا کلیجہ ہے میرے ہی لشکر مین بیٹھا ہے جوہری کو ٹھگ رہا ہے یہ کہکر
قصد کیا کہ خود جاؤن زلال جادو اسکا رفیق ہے وہ سلام کو آیا تھا اُسنے پوچھا حضور کہان جاتے ہین نہروان
نے سب حال بیان کیا زلال نے کہا حضور تکلیف کیون کرین مین ابھی اُسکو لاتا ہون حقیقت مین آپسے بڑی
گستاخی کرگیا ہرچند نہروان نے کہا زلال نے نہ مانا بل کرتا ہوا بارگاہ نہروان سے نکلا بازار غلہ فروشان مین
میان برق فرنگی کھڑے ہین دوکاندارون سے باتین بنا رہے ہین یہ بھی خبر سن چکے کہ اُستاد نے معشوقہ
نہروان کو مارا گھر سے ہین کہ اچھا جی مار تو مارا اب کہان جائیگا گرفتار کرلا تجھے سزا دینگے سرحد طلسم ہفت پیکر پہنچائینگے

ای کردفتے جاتے ہیں اگر مناسب ہو تو حضور بھی چلیں یہ سنتے ہی ملکہ تحفۂ آرزو دے دلکشا نے گریبان چاک کیا آنکھوں سے دریائے اشک جاری ہوا فرمایا اب راحت و آرام ممکن نہیں لطف زندگی جاتا رہا جی چاہتا ہے کہ پہاڑوں سے سر ٹکراؤں جنگلوں میں خاک اڑاؤں کوئی میرے تن سے بار سر اتار دے کہ میں اس کشاکش سے نجات پاؤں اپنا یہ حال ہے بیان جسکا حال نظم

ہوں وہ سوزاں شعلہ بجھ جائے دور میری خاک سے
اپنے دامن کو بچائے طور میری خاک سے

ہے یہ نہیں نفرت جو ای مغرور میری خاک سے
خاک بھی تیری اڑیگی دور میری خاک سے

گور میں رووں جو اس گورے بدن کی یاد میں
موج زن ہو چشمۂ کافور میری خاک سے

کیا مری تربت اثر میں تو وہ بارود سے
بھاگتا ہے کیوں وہ برق طور میری خاک سے

بیکشو تھا صاف دل ایسا کہ مر جانے کے بعد
بن رہے ہیں شیشۂ بلور میری خاک سے

مرگیا لیکن وہی رنگین مزاجی ہے ابھی
غازۂ جنت ہے بدلے حور میری خاک سے

ناتوان ایسا ہوں برسوں میں دساعت ہو تمام
شیشۂ ساعت جو ہو معمور میری خاک سے

ہے یقین بنوائے سر کہنہ بدجائے شراب
ہو جو پیدا خوشۂ انگور میری خاک سے

تو جو ای خورشید رو آیا تو اب جائے بجا
حشر تک ہوگا ہویدا نور میری خاک سے

خواب میں بھی جس طرف گذرا قدم کے ساتھ ہی
وہ پری رو ہو گیا مجبور میری خاک سے

چیونٹیوں کے چھید تربت میں نظر آتے نہیں
سینے دل کے ہیں عیاں ناسور میری خاک سے

کیا ہی سرعت سے اڑی جاتی ہے کب یار کی
ہمرہی میں ہے ہوا اسقدر میری خاک سے

وہ سیہ دل ہوں کہ چلتی ہے جو دن کو بھی ہوا
ہوتی ہے پیدا شب دیجور میری خاک سے

یہ تبسم کرے جانان رات کو آ کے اگر
مشکل ہو صبح کا کافور میری خاک سے

بدنصیب ایسا ہوں میں دیکھے ضرور ے ننگ
کوئی بجوائے اگر تنور میری خاک سے

زندگی بھر نیش غم ناسخ لگے ڈستے رہے
اب نکلنے لگے خانۂ زنبور میری خاک سے

یہ اشعار پڑھ کے ملکہ بیقرار ہو کے رونے لگیں کنیزوں نے آنسو پونچھ کے کہا داری صبر کیجیے ابھی تو وہ قید ہوے کر آتے ہیں دیکھیے وہاں ہوتا ہے کہ شاہ کی کیا رائے ہے مشہور تو یہ ہے کہ سامان سب ساختہ گیا ہے جانے ہی دشمن کو قتل کریں شاہ ہیں نے ان مسلمانوں سے بڑے بڑے رنج اٹھائے بڑے بڑے جادوگر مارے گئے کئی ملک خالی ہوگئے یہی شاہ کہتے ہیں کہ جب طلسم کشا کو پاؤنگا فوراً قتل کرونگا اب طلسم کشا مع چند سرداروں کے قید ہوا اور باقی جو سردار ہیں وہ مسلمان آئینگے اب مقابلہ ہائے عظیم پڑینگے آپ بھی ذرا چل کے دل بہلائیے تماشائے جنگ علیحدہ کھڑے ہو کے دیکھیے کہ بے بسی سے مسلمان قتل کیے جائینگے ناحق اپنے کو دشمنوں نے طول و عرض کیا ہے بعض کنیزیں جو ہمارا زمان ہیں وہ اشاروں میں ملکہ سے کہتی ہیں آپ بیکار اسقدر اپنے کو پریشان کرتی ہیں انشاء اللہ صاحبقران رہائی پائینگے انکا خدا ہے نادیدہ ملکہ نے فرمایا صاحبہ میری آرزو یہی تھی کہ قلعہ طلسمی فتح ہوگا اسکا بدلہ یہ ہوا کہ طلسم کشا قید ہوگئے اب دیکھیں تقدیر کیا دکھاتی ہے لیکن جسکو اپنی جان عزیز ہو وہ ہمارا ساتھ نہ دے اور جسکو جان دینا ہو وہ ہمارے ساتھ چلے لڑائی بہت سخت پڑیگی ہر چند کہ جب اپنے مفر یعنی گرا لے اور ملک کو ہر مقام پہ بچایا اس سے زیادہ یہ مشکل نہیں ہے یہ سنتے ہی بارہ ہزار کنیزوں نے عرض کی اسوقت میں لونڈیاں

آپکا ساتھ چھوٹ گیا سب کنیزیں جمع ہو کر اسباب سحر سے آراستہ ہوئیں ملکہ نے جو اُن سب کو آمادہ پایا چہرہ خوشی سے سرخ ہو گیا مثل گل شگفتہ ہوئیں فوراً طاؤس زریں بال پر سوار ہوئیں اسباب سحر پاے تخت ملکہ کیے سب لشکر پچیس ہزار زن ذرہ پوش مرصع پوشش کا ہمراہ ملکہ ہاے ابر سرخ و سیاہ سر پر لہراتے ہوے اس دھوم سے ملکہ چلیں سب کنیزیں جوڑے باندھے ہوے گاتیاں بجاتیں ہنسی ہوئیں آپس میں اشارے کنائے ہوتے ہوے جس صحرا میں ملکہ ٹھہرتی ہیں جنگل پر بہار ہو جاتا ہے زرد زردی کرتی ہوئی ملکہ بڑے زور و شور سے جاتی ہیں انکا ذکر تو برطرف ہو گا اب احوال بیان کیا جاتا ہے کہ سحر العجائب و مصر الغرائب قلعہ طلسمی سے کوچ کر کے نکلے پانچ کوس بڑھ کے اُتر پڑے سب افسران فوج جمع ہیں ہر ایک کا یہی قول ہے کہ اپنی جان دیجئے گا سرداران طلسم کشا کو قلعہ طلسمی تک نہ آنے دیجئے دونوں بادشاہ تخت پر بیٹھے ہیں ناچ ہو رہا ہے جام مئے ارغوانی گردش میں ہے صداے نوشا نوش بلند ہے ساقیان سیمین ساق و مطربان خوش آواز بیٹھے ہوے تانیں مار رہے ہیں دونوں بادشاہ نشۂ شراب میں مسرور خوش و خرم بیٹھے ہیں دونوں کا دماغ تر و تازہ ہے قرار نہ مضطرب ہیں چار عمدہ عمدہ ملازم سامنے لاکے رکھتے ہیں یہ سامان مہیا ہے کہ آسمان پر برق چمکی دونوں بھائی سر اٹھا کر طرف آسمان کے متوجہ ہوے دیکھا کہ ایک ملکہ ابر گلنار آتا ہے جس میں برق کی چشمک زنی وہ ابر کمال زیب و زینت سے ظاہر ہوا طائران زمزمہ سرا زمزمہ سرائی کرتے ہوے ایک سمت عندلیبان خوشنوا اس غزل کو گاتی ہوئیں بڑی کیفیت سے دعا بنا بان ہے انظم

| | |
|---|---|
| آیا ساون کا مہینا بہنو جب آنی چوڑیاں | لال چوڑا ابر میں ہے ہاتھوں میں دھانی چوڑیاں |
| دل میں ہے لیجاوں مر کر بھی نشانی چوڑیاں | سنکے کپڑے کسی گل کے پڑ آنی چوڑیاں |
| کیوں نہ چوڑے فلک پر اُس سیما کا دماغ | آفتابی ہے کلائی آسمانی چوڑیاں |
| بال سلجھانے کو جب وہ ہاتھ کرتے ہیں بلند | کان میں کہتی ہیں کچھ میری زبانی چوڑیاں |
| اپنی آرائش کے ہاتھوں آپ وہ بیچین ہیں | کر رہی ہیں دست نازک میں گرانی چوڑیاں |
| شمعیں گلکاری کی روشن کی ہیں تونے اے حسین | ہیں عجب گلدستۂ باغ جوانی چوڑیاں |
| ہر مہینے میں جامیں لیکے کہت ہے یہ نور | رنگی بہنو ہول ڈال پہنانی چوڑیاں |

اور بھی بڑے بڑے تکلفات اُس ابر سے ظاہر ہیں ان دونوں نے جو ابر کو دیکھا ملازموں کو حکم دیا دیکھو تو اس ابر بہار میں کون آتا ہے چند مصاحب سحر کر کے قریب ابر کے گئے ایک چشمزدن میں واپس آئے عرض کی اے شہنشاہ عالیجاہ حضور کی صاحبزادی بلند اقبال تشریف لاتی ہیں ان دونوں نے وزرا امرا کو حکم دیا جلد براے استقبال جاؤ وزیر امیر سب براے استقبال ملکہ چلے یکایک وہ ابر قریب آکے شق ہوا اب سب نے دیکھی ملکہ غنچۂ آرزو سے دلکشا تخت زریں پر سوار ہمراہ بارہ ہزار نازنینان ماہر خسار گرد و فر سے نمایاں ہوئیں قریب آکے غنچۂ آرزو نے دلکشا باپ کو دیکھ کر براے تسلیم خم ہوئیں سحر العجائب نے بہ خندہ پیشانی پوچھا کیوں اے نور نظر اے پارۂ جگر اسوقت تمہارا کیونکر آنے کا اتفاق ہوا غنچۂ آرزو نے عرض کیا آپکی عنایت سے جب کنیز نے تمیز کے یہ خبر پائی کہ حضور کے کسی سردار نے طلسم کشا کو مع لوح و اسم اعظم قید کر لیا اور یہ سنا کہ طلسم حقیقت پیکر سے بھی کوئی سردار براے مدد آیا ہے یہ سنکر کنیز کو بڑی خوشی حاصل ہوئی خیال میں آیا کہ چلئے ہم بھی تماشا دیکھیں اسی سبب میں کنیز کا حاضر ہونے کا اتفاق ہوا

سحر العجائب و سحر الغرائب نے کہا ای زر نظر ہمیشہ ہم تمسے یہی کہا کرتے تھے کہ ہم جب مقدر کرینگے طلسم کشا کو زر آ گرفتار کرینگے دیکھو وہی ہوا کس لطف سے ماہ وش کے ایک ملازم نے گرفتار کر لیا اب ہم سب لشکر دین چلتے ہیں پہلو میں ایک تخت اور آکے بچھا ملکہ اسپر بیٹھنے کی اجازت ملی پھر اسی طرح جلسہ آراستہ ہوا طائفہ کو حکم ہوا سب حاضر ہونے لگے جام مے ارغوانی گردش میں آیا ایک نازنین بہ صد ناز و ادا سامنے شاہون کے یہ غزل گانے لگی

غزل

ساز و مطرب تری آواز سے ہین کیا خاموش — احتیاطا ہوے داؤد بھی شاہا خاموش
ہم بن اس گل بن چلین باغ میں جو تصویرین — ساتھ غنچون کے ہوئی بلبل شیدا خاموش
سست جنبش نہین ہونے نہین ہم کہنے بات — دل اگر ہوتی نہین رہتی ہے مینا خاموش
گلشکوا ای نور مجسم ترے آگے ہو فروغ — کر دیا تونے چراغ ید بیضا خاموش
تو وہ اعجاز بیان ہے کہ تری محفل ہی — شرم سے صورت مریم ہے مسیحا خاموش
ناطقہ بند کیا تونے ہر اک ناطق کا — سنگ کے ہوے صورت عزّا خاموش
تاب دم مارنے کی کسکو صبا تیرے حضور — ہو گئی شمع تجلی سر سینا خاموش
اٹکی رہتی ہے گلے میں تری ہیبت سے شراب — کیون نہ ہو میکدہ و بزم میں مینا خاموش
جب تری سجدہ اقدس میں اذان ہونے لگی — مثل بت ہو گئے ناقوس کلیسا خاموش

شب بھر ای ہنگامہ عیش و نشاط میں بسر ہوئی صبح کو دونون شاہون نے کوچ کیا منزل در منزل ادھر سے یہ جاتے ہیں اس طرف سے نہروان مع قیدی صاحبقران و خواجہ عمرو و برق وغیرہ آتا ہے ادھر مگر بہار و حیرت وغیرہ بھاگا بھاگ آتی ہیں یہ فکر ہے کہ کسی طرح امیر کو رہا کرین مگر حیرت نے تنہائی میں چالاک سے کہا ای مشیر دلاگیر نہ مناسب ہے کہ امیر کی رہائی کی تدبیر کرو نہروان نے تمہارے والد نامدار کو گرفتار کر لیا سب سرداران دینے پر آمادہ ہیں اور جس فکر میں تم ہو وہ بغیر رہائی امیر غیر ممکن ہے اس لطف سے حیرت جادو نے چالاک کو سمجھایا کہ اسکو بھی خیال ہوا کہ ملکہ سچ کہتی ہیں خود آفتاب عیاری سے آراستہ ہو کر فکر رہائی امیر میں ہوا ادھر سحر العجائب سحر الغرائب جو لشکرکشی کرکے قریب لشکر جنید شتر لب پہنچے پھر ان دیکھنے کا الجھنے لگا سنا ہے آپ کیون تکلیف کی میں اکیلا کل مسلمانون [illegible] ایک دن میں کل مسلمانون کا خاتمہ کر دونگا آپ پٹ جائین جب اسنے یہ کہا تو ان دو [illegible] ہر دو ان فیرسامر صاف کیے اور بارگاہ زربفتی بچھائی اسکو دیری اور کہا کہ ہم اسکو ہی کرآگے [illegible] شاہی کا ہے کر روانہ ہوا ادھر لشکر اسلام میں ملک و خضر سبز پوش کا حکم سب مانتے ہیں اور ملکہ خورشید سب کی افسر ہین اخضر کی صلاح سے اپنے کوچ کر اتار بارگاہ کا ملاح اپنے سردارون کے آگے ہی روانہ ہوے انکے بعد نور الدہر ہے انکے بعد ساحران نامی کی ترتیب سے لشکر اسلام جاتا ہے مگر یہ مشہور ہو چکا کہ نہروان بڑا نامی گرامی جادوگر ہے خواجہ عمرو نے جتنے جتنے کام کیے ہیں چاہتے ہیں کہ کسی طرح اسکو مارین لیکن انہے دونون استاد و شاگرد کو گھیر لیا قید کر لیا اب بڑی ہوشیاری سے لشکر لیے ہوئے جاتا ہے مگر تمام عالم میں مشہور ہو گئی کہ طلسم کشا گرفتار ہو گئے ایسے وقت میں زمانہ پڑی کہ سب طلسم فتح کر چکے تھے اب شاہان طلسم سے صرف مقابلہ باقی تھا فلک نے یہ گردش دکھائی کہ وہ بھی قبضے سے گئی وہ بھی گرفتار ہوے شاہان طلسم جو بڑی جفائی تھے اپنے تسمہ شمشیر سے جدا ہوتے ہین

جسکو جہان خبر ہوئی بیتاب ہوگیا ہر شخص اپنے مقام سے یہی سوچ کر چلا کہ چلکر اپنے آقا کو رہا کرین ایسا نہو طلسم
نور افشان پر قبضہ کر جائین ہر طرف سے خواجگزاران امیر چلے ہین کہ سب کا ذکر وقت پر تحریر کرونگا عجب معرکہ
درپیش ہی کہ اہل اسلام کو پس و پیش ہی اکثر عرض کیا ہی کہ لشکر ظفر افزا امیر غزدبیہ باختر پر مقابلہ دودہ زنگی فرزکش
ہی اس داستان کو لکھنا منظور نہین جسنے اس دفتر کا ترجمہ کیا ہوگا اُسنے وہ داستانین لکھی ہونگی اتنا تحریر کرنا واجب و لازم
ہی کہ مقابلہ اے عظیم پڑے دودہ زنگی شکست کھا کر قلعۂ غزدبیہ باختر مین محصور ہوا ہی بادشاہ نے آکے گھیرا
بارگاہ سلیمانی مین جملہ سردار جمع ہین یہی ذکر ہو رہا ہی کہ کئی سال کا زمانہ گذر ا کہ امیر بازتیر بہ ارادۂ فتح
طلسم نور افشان تشریف لیگئے نہین معلوم کیا گذری اب تو چندے سے کچھ نامہ و پیام بھی نہین آیا یہ ذکر تھا
کہ پرچۂ اخبار شاہ کے ہاتھ مین آیا بادشاہ نے پڑھنا شروع کیا سب سردار گوش بر آواز ہین فتح ممالک و شکست
مرحلہ جات کا ذکر ہی جملہ سردار اس ذکر کو سن کر بہت خوش ہوئے لندھور عاشق جمال صاحبقران مین نہایت
وجد ہوا کہا تشریف لیجانا ہمارے آقا کا خالی از لطف نہین ہی صاحبو انصاف تو کرو اُن بھیاوٗن سے مقابلہ پڑا
کہ جو دعوی خدائی کیے ہوئے تھے اُنکے اعتقاد کا مٹانا اُن شہرون کا فتح ہونا اُسکے بعد اب گذر طلسم پر ہوا
خدا اُنکو سلامت رکھے حصول لوح پر اُن سکارون سے مقابلہ انھین کا کام ہی سب سردار خوش ہین کہ ایک
تاجر کچھ اسباب لے کر آیا عرصۂ دراز سے فرزکش تھا کچھ مال اُسکا نہین بکا اسوقت اُسکا ذکر ہوا بادشاہ نے
فرمایا اُسکو بلالو مال و اسباب لے کر آئے تاجر آگے حاضر ہوا سرداران نامی و پہلوانان گرامی اُس تاجر سے مال
خرید رہے ہین کہ فرزند صاحبقران علمشاہ عالیشان مع جملہ سردارون کے تشریف لائے تاجر سے متوجہ ہوکے
پوچھا تمھین کچھ اپنے ملک کا بھی حال معلوم ہی تاجر نے کہا ای شہریار آجکل تو وہان معرکہ اے عظیم درپیش ہین
شاہان طلسم نور افشان کو چونکہ برس و پیشتر ہی لوح طلسم نور افشان مخفی تھی کوئی نہ جانتا تھا کہ لوح کہان ہی لیکن
یہ اقبال امیر ہی کہ لوح کا حال کھلا اور لوح امیر کو دستیاب ہوئی سب مرحلے فتح ہوئے اب قصد تھا کہ جاکر
شاہون سے مقابلہ کرین کہ لی پہلوان جنید شترلب آیا اُسکے ہاتھ سے امیر زخمی ہوئے کمر چوڑائی سے نکال
لیگیا شاہون کو خبر جو ملی اُنھون نے ایک ساحر کو روانہ کر دیا اُسنے آکر عالم غشی مین لوح بھی لے لی امیر کو قید کر لیا
شاہان طلسم نے اور مرد ہفت پیکر سے منگائی وہان سے بھی ایک ساحر زبردست آیا رہا اُسی فہد کے ہمراہ ہی عمرو
عیاران بھی کہین مگر کچھ نہ ہوا وہ بھی قید ہوے اب قید آمیر کی طرف قلعۂ طلسمی کے جاتی ہی ایک نامہ میرے گھر سے آیا تھا
اسمین سب کیفیت مرقوم تھی اور یہ بھی لکھا تھا کہ شاہان طلسم نے ... اُنکو فوج لے کر قلعے سے باہر نکل آئے اتالیا رگا
شاہون کا جنید شترلب لے کر چلا ہوا دھر سے جملہ سرداران امیر ساحر و غیر ساحر اس ارادے سے
چلے ہین کہ روبرو ہوکے امیر بازتیر کو رہا کرین یقین ہی کہ دامنۂ قلعۂ طلسم مین مقابلہ پڑیگا یہ حال عجیب سنتے ہی
بارگاہ مین شور گریہ و زاری بلند ہوا سب سے زیادہ لندھور بن سعدان عاشق جمال صاحبقران بیقرار
ہوگئے بادشاہ کے سامنے دست بستہ آئے عرض کی مضطراب غلام کو اجازت ملے کہ جاکر روبرو ہوکے جان دون
یا اپنے آقا کو چھڑا لاؤن بادشاہ نے فرمایا ای دلاور کے چندے یہ مقدمہ ایسا ہی کہ کوئی تامل کرے سب چلکر اپنی
جان دیجیے خدانخواستہ اگر آقا ے نامدار و مولاے فرزشناس کسی بلا مین پھنس گئے تو غضب ہوگیا ایک طرف سے
شاہزادہ جہانگیر بن صاحبقران یہ کہکر اُٹھے کہ آپ لوگ تکلیف نہ فرمائین قبلہ و کعبہ نے بے وجہ دیر لگائی ہی
وہی نور افشان ہی کہ مین نے جانے کے ساتھ ہی لوح طلسمی اور گل حیات کو کب حاصل کر لیا تھا ایک مہینا اگر قبلہ و کعبہ

نہ جانتے میان کوکب روشن ضمیر کا خاتمہ تھا اب جاکے سمجھو انکا علمشاہ نے کہا ای برادر تم کیون تکلیف کرو برا
فرزند قاسم وہان موجود ہے ایرج نوجوان بھی ہمراہ ہے مین جاتے ہی فیصلہ کر دونگا جنید شترلب کو جو انکو
ہر عقل و فراست سے دور ہے ایک مقابلے مین سمجھ جائیگا مقابلے مین مردان عالم کے نہ آئیگا بادشاہ نے دیکھا
اس وقت دربار کا عجب نقشہ ہے ہر ایک سردار یہی چاہتا ہے کہ اسی وقت جائین لڑائی پڑ جائے سر کٹ جائے
یا زخمی ہون لیکن اپنے آقا کو رہا کرین بادشاہ یہ حال دربار کا دیکھکر گھبرا گئے ایک ایک کو روکتے مین فرماتے ہین
صاحبو اتنا تامل کرو کہ ہم مشغل خبر منگا لین اس خبر کا کچھ اعتبار نہین ہرکارے جائین مشغل خبر لے کر آئین تب
کوچ کرین یزک خطائی سامنے حاضر تھا فرمایا اے یزک جلد خبر منگا دے یزک نے حکم دیا گھلباد و کلباد دونون
عیار بہ لباس خبر صاحبقران چلے کئی منزلین طی کرکے ایک محل کے سامنے مین پہونچے وہان ایک فقیر بیٹھا تھا اس
فقیر سے دونون نے ملاقات کی خبر صاحبقران پوچھی فقیر کو جو معلوم ہوا کہ یہ عیاران لشکر اسلام ہین لپٹ کے
دونون سے خوب رویا کہا عجب غضب ہو گیا چار برس سے مین اشتیاق مین اسکے لشکر سے نکلا تھا کہ حیرت سے
شادی کرونگا اب وہ سامان مہیا ہوا تو فلک نے یہ گردش دکھائی صاحبقران و خواجہ عمرو برق وغیرہ قید
ہوے گھلباد و کلباد کو جو یہ معلوم ہوا کہ یہ چالاک بن عمرو ہے خبرین اور بھی دریافت کین چالاک طرف
صاحبقران کے چلا گھلباد و کلباد پلٹ کر سامنے بادشاہ کے آئے دست بستہ عرض کی اے شہریار حقیقت
مین جو خبر حضور نے سنی تھی وہ سب بالکل سچ ہے چار جانب سے کفار ہر طرف نرغہ کرکے چلے ہین جنید
سات لاکھ فوج سے اٹالہ بارگاہ بحر العجائب کا لیے ہوئے چلا ہے ادھر سے ایرج جاتے ہین یقین ہے کہ سر کرلے
طلسم یہ سنتے ہی بادشاہ عالیجاہ تلوار کھینچ کر اٹھے فرمایا یارو تیاری کرو مین اسی وقت روانہ ہوتا ہون
مرکب خنگ سیہ قیطاس مع ساز و یراق اصطبل سے آیا بادشاہ سوار ہوے لندھور کا شبرنگ تازی
حاضر ہوا اب تو مرکبون پر کاٹھیان پڑنے لگین پانچ ہزار پانچسو پچپن سردار سات ہزار نامدار اسی وقت
سوار ہوے جوانان ترکی و رومی بھی مسلح ہوکے تیار ہوے ہر ایک کا یہی قصد ہے کہ ہم سب کے پہلے پہونچین
اپنے آقا کو رہا کرین عیاران نامی اپنے افسرون کے ساتھ حقہ ہاے آتشبازی ہاتھ مین لیے باندھے ہوے چلے
یہ فوج و اردی کرتے ہوے جاتے ہین اب حال جنید شترلب تحریر کرتا ہون کہ یہ اٹالہ بارگاہ کا لیے ہوے
بارہ کوس آگے بڑھا ہوا ایک صحرا مین آکے اترا ادھر سے شہزادہ ایرج نوجوان اٹالہ بارگاہ حشامی کا لیے
ہوے آتے ہین پہلوے کوہ مین اترے منتظر رہے کچھ قیام کرین ادھر بادشاہ جمجاہ کا ذکر کرچکا ہون کہ دارائے ہند
لندھور بن سعدان لاکھ سوارون کو ساتھ لیے ہوے فیل کوہ پیکر مبارک پر سوار دست راست کی طرف
فرہاد خان مکبصری دست چپ ارشیران بہرزاد دونون جوانان شیردل نوک بازو زینت پہلو
لندھور کے ساتھ ساتھ ہین جوق جوق قطع منازل و طے مراحل کرتے ہین جس منزل پر اترے یہی ذکر سنا کہ نسخہ
طلسم نور افشان گرفتار ہوے اور شاہان طلسم ہفت پیکر نے مدد کی ہے فوجین وہان سے آب برابر چلی آتی ہین اہل اسلام
پر لشکر کشی ہے ہر قریات مین یہی ذکر ہے کہ اب مسلمان زندہ نہ بچینگے لندھور بارہ کوس بادشاہ سے آگے تھے یہ خبر جو
برابر پہونچی سنین پلٹ کر خدمت مین بادشاہ کے آئے کہا خداوند نعمت اب عرصہ کرنا مناسب نہین ہے جلد تشریف
لے چلیے بادشاہ نے فوج کو حکم دیا کہ دن رات لشکر چلے جب کسی مقام پر بادشاہ ٹھہر جاتے ہین تو علمشاہ
روتے ہوے قریب بادشاہ آجاتے ہین کہتے ہین اے شہریار مین نے خواب اے پریشان دیکھے قبلہ و کعبہ

زمین بجا گئیں مال وغیرہ فوج لندھور نے لوٹا ملازموں نے کہا دیکھیے حضور بادشاہ بھی آگئے لندھور نے کہا جاکے
میری طرف سے آداب عرض کرو اور کہو کہ حضور رونق افزا رہیں غلام ابھی حاضر ہوتا ہے لڑائی فتح کر چکا ہوں سمار
جزیرہ نشین جو لوٹ آیا تھا چاہتا تھا کہ بندگان شاہی کو روکے آخر جہنم واصل ہوا اب مال لوٹ رہا ہوں ہرکارے
لے جاکے بادشاہ کو خبر دی بادشاہ جمجاہ نے وہیں پر اپنی بارگاہ استادہ کرائی علمشاہ بھی آکے بیٹھے اب تو سب
سردار آتے جاتے ہیں سب کو لندھور بن سعدان کے آنے کا انتظار ہے بادشاہ ذکر کر رہے ہیں لندھور
نے بہت ہی جلد لڑائی کو فتح کر لیا دشمن کو شکست دی یہ ذکر ہو رہا تھا کہ لندھور بن سعدان آکے پہونچے
دونوں بیٹے فرہاد خان بکفری و ارشیون پریزاد ہمراہ ہیں فوج سب در بارگاہ پر ٹھہری سعد بن
قباد تخت پر جلوہ فرما ہیں اور سرداران لندھور بھی موجود ہیں ایک جانب علمشاہ وغیرہ بیٹھے
ہیں سب صاحب لندھور بن سعدان کی جرأت کے اوصاف بیان کر رہے ہیں لیکن اب حال بیان کیا جاتا ہے
کہ ملازمان سمار جزیرہ نشین جو لاشہ اسکا لے کر طرف صحرا کے بھاگے ناظرین پر واضح ہو کہ ہفت پیکر نے
سات پہاڑ آراستہ کیے ہیں فصل فصل میں اُن پہاڑوں پر رہتا ہے کہ ساتوں پہاڑوں کا ذکر وقت پر تحریر ہوگا
فی الحال خداوند ہفت پیکر کوہ لعل ان پر جلوہ فرما ہیں اس عالی کے لوگ ہر وقت برائے سجدہ حاضر ہوتے ہیں
صبح کا وقت ہے دروازہ دیر کا کھلا ہوا ہے گھنٹے ناقوس بج رہے ہیں کہ ایک بار لاشہ سمار جزیرہ نشین لے کر ملازمان
سمار پہنچے سب نے فریاد فریاد کی صدا بلند کی سات بت طلائی و نقرئی تخت پر اندر دیر کے رکھے ہیں گرد اور بھی ہزاروں
بت پتھر کے رکھے ہیں جیسے ہی ملازمان سمار نے صدائے فریاد بلند کی بت کلاں نے ایک جماہی لی مثل انسان کے
گویا ہوا کہ جلد بتاؤ سمار کو کسنے مارا سب نے عرض کی یا خداوند لندھور بن سعدان جانشین حمزہ صاحبقران سے مقابلہ
پڑا اُسنے گرز دوستی اسکے سر پر مار دیا یہ ہاتھ اٹھا کر رہ گئے اس گرز نے خاتمہ کر دیا اب وہ لوگ لڑتے بھڑتے تا بہ
طلسم نور افشان جائینگے یہ سنتے ہی اُس بت نے ایک چیخ ماری آواز دی کہ مسلمانوں نے یہ بھی خیال نہ کیا کہ یہ بندہ
خداوند ہفت پیکر ہوا ابھی سزا دیتا ہوں یہ سنکر کچھ ملازم اُٹھے دست بستہ عرض کرنے لگے خداوند آپ رحم کیجیے ایسا
نہ ہو ہم لوگوں پر بھی زوال آجائے آواز آئی خاموش رہو ہم اپنے پہلوان کے قاتل کو سزا ضرور دینگے یہ کہکر
حکم دیا نصف دیر میں پردہ کھینچ دو فوراً پردہ کھینچ گیا بعد چند منٹ حکم دیا پردہ اٹھاؤ اب پردہ جو اٹھا دیکھا
لندھور بن سعدان و فرہاد خان بکفری و ارشیون پریزاد کٹہرے میں کھڑے ہوئے فریاد کر رہے ہیں کہ یا
خداوند ہم کو حمزہ نے برگشتہ کیا آج ہمنے قدرت کو پہچان لیا بت کلاں نے آواز دی اے بندہ خاص بالاخلاص جو آرزو
ہو بیان کرو لندھور نے کہا میرا قصور بڑا ہے حکم ہو افواج ہمارے سپہ سالار کی لاؤ اب لندھور و ...
کھڑے ہیں وہاں اہالیان فوج لندھور بیرون بارگاہ کھڑے ہیں قصہ ہے کہ خواجہ وغیرہ استادکرین کہ زمین شق ہوئی
کنواں ظاہر ہوا جو سوار لشکر لندھور کا کھڑا تھا اسنے کنوئیں کو دیکھا اپنے کو کنوئیں میں گرا دیا اب تو تار بندھ گیا
سب اہالیان فوج لندھور کے اُس کنوئیں میں گرنے لگے تھوڑے ہی عرصے میں سب اُسی کنوئیں میں گر پڑے
زمین برابر ہوگئی بادشاہ کو خبر معلوم ہوئی کہ لندھور و بیٹے غائب ہوئے اب ملازمان لندھور ایک کنوئیں میں گر گئے
اور پھر کنواں برابر ہوگیا یہ سنتے ہی بادشاہ باہر آئے دیکھا تو کوئی ملازم لندھور بن سعدان باقی نہیں ہر سب
غائب ہوئے سب سرداروں کے ملازم افسوس کر رہے ہیں بادشاہ پریشان ہوکے پلٹ آئے بادشاہ نے فرمایا
اے لندھور وغیرہ تمہیں ہم سب کو خداوند کریم کے سپرد کیا اب صاحبقران زمان سے سب کیفیت عرض کیجا لگی

اتنا ہمکو معلوم ہوا کہ اہالیان ہفت پیکر سے فساد پیدا ہو گیا اب جان بچانا دشوار ہوگا دیکھیں اب کیا ہوتا ہے
لاچار بادشاہ صبر کرکے طرف لشکر صاحبقران کے چلے گرد آرا سے ہندو نے جب اپنے کو سامنے خداوند ہفت پیکر
کے پایا عرض کی یا خداوند عمر بھر مجھ سے گناہ سرزد ہوئے اب امیدوار ہوں کہ مجھکو حکم ملے کہ جاکر حمزہ کو
سرکشی کی سزا دوں پسران حمزہ کی مشکیں باندھ کے لاؤں آواز آئی کیا مضائقہ ہے بخوشی تمہاری لشکر ہو
پلنگ گھوڑے پر سوار ہوئے باہر نکل کے دیکھا سب فوج تیار ہے جاتے ہوئے گھڑی ہی لشکر جو رہنے سب کا
ساتھ لیا طرف صاحبقران کے روانہ ہوئے ہفت پیکر نے اپنے بادشاہ ضحاک سیاہ قلب کو کہ یہی
کوہ لمعان کا بادشاہ ہے بلاکر کہا ہمارے بندہ کی ہر مقام پر مدد کرنا ایک خیال یہ بھی رہے کہ عرصہ دراز ہوا
جب ہمنے مسلمانوں کو پیدا کیا عتاب مردود ہیں بھی اُن سب کی کیوں لگے ایک شخص کو اولاد حمزہ سے ہمارے سامنے
لے آؤ یہ کہکر خاموش ہو رہا ضحاک سیہ قلب نے عرض کی بہت خوب ایسا ہی ہوگا پلٹ کر کام زد ہی کو کہ بیٹرہ
حمزہ کو لاؤ یہاں بادشاہ مجاہدہ روا داری کرتے ہوئے جاتے ہیں یہی فکر ہے کہ جلد ہی پہنچیں لیکن شہزادہ
ضیغم شیر شکار ایک مقام پر لشکر لیے ہوئے مقیم ہے ہیں عیار انکا تیز تگ صبا رفتار آ سے بڑھ کر خبر
دی کہ جنید شتر لب بارگاہ شاہان نور افشان کا اتار لیکر اسی راہ سے گذریگا اور میں نے یہ بھی خبر پائی
کہ لندھور رومان قاسم عالیشان شہزادہ ایرج نوجوان اتار بارگاہ حسامی کا لے کر وہ بھی اسی سمت آتے ہیں
اور یہ بھی خبر پائی کہ شہزادہ ایرج نوجوان جنید شتر لب کو ضرور روکیگا یہ سنکر ضیغم شیر شکار بھی اسی سمت
روانہ ہوئے اس خیال پر کہ پہلے میں جنید شتر لب سے مقابلہ کرکے اتار بارگاہ کا چھین لوں اُس ملعون کو قتل کروں
اگر ممکن ہو مع حالی تبار کو بھی قید سے رہا کروں لوح بھی ممکن ہو جائے سب افسروں میں میرا نام ہو اپنے فرزاقوں سے یہی کہتے
ہیں کہ یارو جلدی چلے جاتے ہی لشکر دشمن کو خاک میں ملا دو رہائی جائیں لوا دو مگر اس ملعون کو سر کرو ایسیں تمہارا نام ہوگا اور
میری بھی آبرو بڑھیگی میں نے یہ بھی سنا ہے کہ وہ ملعون جنید شتر لب بڑا مغرور عقل و فراست سے بالکل دور ہے شاہان طلسم
کو راہ سے پھیرے دیتا تھا کہ حضور آپ قلعہ طلسمی میں جاکے بیعزت ہو کے بیٹھیں میں کل مسلمانوں کا خاتمہ کیے دیتا ہوں ایک کو
بھی زندہ نہ چھوڑونگا مگر انشاء اللہ اگر اس بیحیا کو کتے کی موت نہ مارا تو نام اپنا ضیغم شیر شکار نہ پایا ہمارے والد
نامدار نے اُن کو بڑا طلسم فتح کیا کہ عدو دور حضرت ہو گئی اکثر لشکر مع حالی تبار ہر بڑے بڑے شبخون مارے ہیں یہی اُنہیں
کا فرزند ہوں اگر وقت طلب مقابلہ پڑا تو ایک ہی شبخون میں سب لشکر کا خاتمہ کردونگا مجھے نام کرنا چاہیے یہ باتیں
کرتے ہوئے گھوڑے گشت اُڑاتے ہوئے چلے جاتے ہیں انکا ذکر وقت پر تحریر کیا جائیگا اب حال حیرت مآل شہزادہ
ایرج نوجوان بعد شدہ مدحرہ کرتا ہوں کہ شہزادہ ایرج نوجوان سب افسروں سے آگے بڑھتے ہوئے جاتے
تھے کہ دیکھا سامنے سے گرد عظیم بلند ہوئی ایرج گھوڑا روک کر کھڑے ہوئے طرف گرد کے متوجہ ہوئے دیکھا
جنید مع فوج آگیا جنید کو دیکھکر بڑا غصہ آیا نیلم دیلیمے حکم دیا اس ملعون سے جاکر لڑیں اور چالیس سردار اپنے
اپنے نام کے نعرے کرکے لشکر جنید پر جا پڑے تلوار چلنے لگی مگر جنید وہ پہلوان ہے جسنے صاحبقران کو زخمی کیا
یہ چالیسوں سردار بھی جنید کے ہاتھ سے زخمی ہوگئے فوج کے ساتھ بہت ہی عرصہ دراز تک تلوار چلی ایرج
نے جو دیکھا کہ سردار میرے زخمی ہوئے خود ہی نعرہ کرکے جا پڑے نعرہ ایرج ملک ایرج آن آفتاب سپہر کر
صاحبقران نجم آفاق گیر نہ اُڑتے بڑھتے قریب جنید شتر لب کے ہو سکے یہی ارادہ ہے کہ جنید سے مقابلہ کروں
کہ یکایک برق ترکی کی آواز آئی زمین تھرائی ایرج حیران کہ یہ کیا نشان میرے دیوانے اسد کا معلوم ہوتا ہے

گرد دیکھا نقابدار بہروپوش لڑتا بھڑتا ہوا چلا آتا ہے لیکن آتے ہی صفوں کو درہم و برہم کر دیا ایرج دیکھ رہے
ہیں کہ حقیقت میں بالکل طرز جناب اسد نامدار ہے پہلے تیر چلے پھر نیزہ بازی ہوئی اب تلواریں کھینچ کر جو گرے صفوں کو
درہم و برہم کر دیا ایرج تیر باران نقابدار کی دیکھکر خشش کر رہا ہے کہ جس غول میں زیادہ سوار دیکھے ایک گھوڑے
کی دم میں کچھ نذر بانو سو دی اسکی زد سے سیکڑوں جوان پامال ہوئے کبھی حقہ آتشبازی کا مار دیا کبھی کسی کے
کی پشت میں نیزہ مار دیا وہ گھوڑا اچھا کر دا ایک جانب نکل گیا اسکے نکلنے میں کئی ہزار سوار پامال ہوئے خود بھی
جنگ کرتا ہوا بڑھا آواز دی ادکر پاس فروش بازاری خبردار الگ رہنا جمشید بدست انداز ہوتا یہاں سے
چلا جا ہم اس موذی سے سمجھ لینگے ایرج خوفا تند خو شعلہ مزاج یہ فقرہ سنتے ہی للکار اکر او مغلوب یہ نقابہ کو دیکھا
اسد کہا کرتا تھا تو کون ہے نقابدار نے کہا میں بھی تیرا سرکوب ہوں تو قوم کا تاجر بچہ تجھکو سپاہگری سے کیا کام
ایرج گھوڑا اچھا کر نقابدار پر جا پہنچا ہاتھ تلوار کا مارا نقابدار بہروپوش نے وار خالی دیا خالی دے کر آواز
دی ارے اس تاجر زادے کا سر کاٹ لے ایرج بچے کہ بہری پشت سے کوئی آگیا مگر اسکے پہنچے نقابدار بہروپوش
نے پیچھے سے تلوار اسکے خود سر ایرج سے گرا دیا او پہ سے ہاتھ تلوار کا مارا سر ایرج زخمی ہوا ایک ہاتھ شانے پر
مار دیا اسطرح ایرج کو زخمی کر کے نقابدار لڑتا ہوا چلا ایرج کو سرداروں نے ہٹالیا بہروپوش یکجا نہیں چھوڑتا
کہ صحرا سے گرد اٹھی شہسوار عرصہ یکہ تازی اسد بن کرب غازی سامنے سے پیدا ہوا عطر خام شیر دل نے
خبر دی ای شہریار اور تماشاد دیکھیے کہ بہروپوش نے میاں تاجر زادے کو خوب ٹھونکا ہے ایرج کو سوار ایرج
لیے ہوئے بھاگے جاتے ہیں شیخ بقال سلار وہ نامہ بھڑتا گیا جاتی ہیں اسد غازی کو حیرت ہوئی کہ یہ جوان کون
ہے بڑا جری و بہادر معلوم ہوتا ہے لیکن شہزادہ ایرج نوجوان کو زخمی دیکھکر بیقرار ہوگئے وہیں سے للکارا او
نقابدار یہ کیا ناشائستہ حرکتیں کرتا ہے بہروپوش آواز سنکر پلٹ پڑا اسد نے نیزہ مارا بہروپوش نے نیزے کو سنان
پر لیا آپس میں نیزہ چلنے لگا اور ر لازمان جانبین بھی آپس میں لڑنے لگے اسد غازی شیر بیشہ جانبازی اسنے
جو پلٹ کر دیکھا کہ بہروپوش نے سکہ ڈال دیا اسد نے غیظ میں آکے نعرہ کیا نعرۂ اسد غازی

| | |
|---|---|
| اسد شہسوارم کہ در روز جنگ | بدرم دل شیر دیو و پلنگ |
| شہنشاہ نام آوری و کامران | اسد شیر دل ابن صاحبقران |

بہروپوش بھی اکڑ گیا بہروپوش نے نیزہ اٹھایا اسد کے گھوڑے کی
آنکھ کو تاکتے ہیں اسد حیران کہ یہ کون مکار غدار ہے ہماری حرکتیں ہم ہی پہ صرف کرتا ہے لیکن بہروپوش
نے جھکائی دے کر نیزہ مارنے کا قصد کیا اسد نوجوان نظر کردہ بزرگان گھوڑے سے کود پڑے آواز دی ہائیں
یہ کیا حرکت ہے جلکر بائیں کا ہاتھ مارا جا رون بازون بہروپوش کے گھوڑے کے ارنگے نقابدار گرا اسد چاہتے تھے کہ تلوار
کر سر اڑ جاتا لیکن ہاتھ روک لیا شرم دامنگیر ہوئی للکار کر آواز دی ای جوان تو کون ہے بہروپوش نے جواب نہ دیا مگر
زیر نقاب آنسو جاری ہوئے ہاتھ تلوار کا مارا اسد نے تلوار کو تلوار پر روکا بہروپوش پھر بڑھا اسد کب چوٹ
کھاتے ہیں خالیاں دیتے رہے ہیں ایک مقام پر کلائی پر ہاتھ ڈال دیا کمر زنجیر میں ہاتھ ڈال کے بادشاہ مہربان کنگر
ضیغم شیر شکار کر اٹھا لیا چاہا کہ پٹک دے مگر مارون عیار نے آواز دی ای شہریار مروت شرط ہے زمین پر نہ پٹکنے لگا
اسد نے ہاتھ سے رکھ دیا اب جو نگاہ جمال جہان آرا پر پڑی اپنے کو شباب میں پایا عیار نے بڑھ کر عرض کی
آپکا نور نظر پارۂ جگر ہے از بطن ملکہ مہ جبین الماس پوش ہے یہ ذکر تھا کہ دوسری گرد اڑی کہ صحرا میں اندھیرا
ہو گیا روئے آفتاب چھپ گیا لکہ ہائے ابر سیاہ و سرخ تارے چمکتے ہوئے دو بادشاہ لگ تخت پر

تاج سرون پر دریاے جواہر مین غوطہ مارتے ہوئے غرور سرزوری دماغون مین گرد ہزارہا ساحر گھیرے ہوے
بائیس لاکھ ساحرون کے پرے بندے ہوئے لکہا ہے ابر سرخ وسیاہ وکبود جوشش زن اژدر دندان
آتش فشان بر ساحران بیرفن آن شاہون نے نعرے کیے اپنے نام ظاہر کر دیے کہ ہم سحر العجائب ودمصر الغرائب
شاہان طلسم نور افشان اسد وضیغم وایرج وغیرہ کو جنگ کرتے ہوئے دیکھا اور جنید شتر لب کو ضیغم
نے زخمی بھی کیا تھا مگر اس حالت زخمداری کی بھی معروف حرب وپیکار ہر چند ساحرون کو اشارہ کیا کہ ادہر سے
ان سب کو گرفتار کرو مربوط برق انداز یک افسر دس ہزار ساحرون کو آئی دریاے لشکر سے جدا کرکے
بڑھا اور اشیاے سحر ہاتھ مین لیے ارادہ ہوا کہ سحر کرون اسد نے طرف ضیغم کے دیکھکر فرمایا ای فرزند ہمارا
لقب شہنشاہ قزاقان ہی ساحرون سے جنگ ہی سنبھل جاؤ یہ سنتے ہی اسد نے دیکھا کہ ضیغم نے تیور بدلے
کمر سے نکالکر یون حرکی کو بجایا صداے تھی کہ بزنید وبزنید اسی ہزار جوان مرکبون کو چمکا چمکا کے مثل برق جہندہ
یون جا پڑے کہ ساحر سحر نکر سکے بجنے سحر کرنے کو منہ کھولا قزاق نے تیر تاک کر خطا شعاع کے دہن مین مارا کہ
پشت سر کو توڑ کر پار گذرا ایک حملے مین دس دس ہزار ساحر مارے گھوڑے اسطرح دوڑائے ہین کہ گرد کا ایسی
بنکر نیار ہوا مربوط برق انداز نے پلٹ کر دیکھا دس ہزار کے لاشے پڑے ہین اب یہ سب قزاق سنبھل
قصد کرتے ہین کہ کل فوج پر جا پڑین قہر وغضب مین نعرہ کر کے گولہ مارا اور برق چمکائی کہ پانچ ہزار جوان
گھوڑون سے گرے ضیغم نے بڑھکر ارادہ کیا کہ مربوط پر جا پڑون اٹھنے الحذر کر دیا ضیغم کا مرکب
بدکا کی کرنے لگا اسوقت ضیغم کی بیقراری کہ باپ کے سامنے یون مجبور ولاچار ہو رہا ہی خود کو ٹہلے مار کھاتا
ہی کہ مرکب کو روکون گھوڑا نہین رکتا چاہتا ہی اپنی پشت سے گرا دون نگاہ حسرت طرف آسمان کے دیکھکر
پکار اٹھا اور یہ نظم پڑھنے لگا

**نظم**

خاکساری پیشہ کن ای خاکسار
تا خدا بخشد ترا تاج و وقار
عاصیان را ہست امید کرم
رفت زال و رستم و اسفندیار

ذکر حق ای بندہ کن لیل ونہار
سجدہ کن بر خاک عجز وانکسار
ہیچ دنیا کار دنیا ہیچ ہیچ
بر جناب حضرت آمرزگار
ہیچکس اندر جہان باقی نماند

تا شوی از دام دنیا رستگار
سرنگون شو سرنگون شو سرنگون
ہیچ مال وملک وعز واقتدار
رفت دارا و سکندر از جہان
غیر ذات حضرت پروردگار

اسطرح بیقرار ہو کر ضیغم نے دعا کی کہ تیر دعا ہدف اجابت تک پہونچا دیکھا سب نے کہ صحرا سے گرد اڑی
ہر چند کہ ادہر مین ان دونون شہنشاہون کے اتنی بڑی گرد اڑی تھی کہ تمام صحرا سیاہ ہو گیا تھا اس گرد کے
نزدیک یہ گرد قلیل معلوم ہوتی ہی درانٹے گرد شگافتہ ہوا علم ہاے گلنار جوانان سرخ پوش بصد جوش وخروش
مرکب ہاے باد رفتار پر سوار لشکر معقول آراستہ نعرے کی آواز آئی یا شہنشاہ کفاران بیحیا ای نابکاران
پروردگار کہ داند وا ندیر کہ نہ داند شناسد نعرہ کا قاسم

منم شیر میدان جنگ وجدل
رسیت الملک وشکست شکار
منم لعنت خوان جنگ وجدل
منم حامل رایات گیر ودار
منم قاسم ابن فتح وظفر
فرزند حشم رعب اسکندری
منم شیر دل است شکن سلیمان
منم ابن رستم یل نامور
ز جنگ من غیرت سامری
منم ابن فرزند صاحبقران

ناظرین کو یاد ہوگا کہ قبضے مین شاہزادہ اخاد وسیاہ سے تیغہ سحر کش ہی اسکا ذکر بھی کر چکا ہون اب جو قاسم
نے دیکھا کہ ساحرون نے قیامت برپا کی ہی اسد نامدار وضیغم شیر شکار سحر مین مربوط برق انداز کے مبتلا
ہین اسیسے ہی ضیغم دل مین کہ معروف جنگ مین ہین زندگی سے تنگ ہین گھوڑا اپنے اختیار مین نہین تلوار پر

قبضہ کمان سپر پشیمانی نہین کرتی کمان مین خم خنجر بے دم تیر طائر پرنیدہ ترکش مین نظر بند خطائین سرزد ہوتی ہین
سنان تیر و اپنی بدنصیبی پر روتی ہین مربوط حسرت جا پڑا صفین درہم و برہم کردین اہل اسلام کو بھاگنے کا رستہ
نہین ملتا شاہزادہ ابخیخم سینہ سپر نہ بے قرار نہ مضطر ایک طور پر تلوار چل ہی رہی ہے مگر قاسم نے دیکھا کہ ساحرون کا
زور بہر کا فر دریاے خون مین غرق ہوگیا قاسم نے تیغہ سحر کش کھینچا لشکر کفار پر جا پڑے جس پر ہاتھ مارا دو ٹکڑے
کیے چہار طرف سے گرتے پڑنے لگے سحر تاثیر نہین کرتا کہ دو دبیس بھی گرد آری علما ساے زمرد نگار ظاہر ہوے
نعرۂ شیر کی آواز آئی زمین تھرائی از نعرۂ بدیع الزمان

بدیع الزمانم یل شیر دل
کز تیغ اب گشتم چو جنگ آزما
یل صف شکن نامور پہلوان

کہ سہراب و رستم ز تیغم خجل
فراری شدہ کافر بدرغا
بدیع الزمان ابن صاحبقران

ستم قاتل کافران جہان
ز تیغم شود در صف کافران
علم تیغ در باختر شد بجنگ

نہال گلستان صاحبقران
ہمہ ساحران الامان الامان
نفاختند شیران چو آئینہ زنگ

یہ بھی ناظرین کو یاد ہوگا کہ بدیع الزمان کے پاس لوح
محفوظ ہے جو آمان صف شکن پشت پر جمے ہوے بدیع الزمان بھی آکر گرمے جنگ مین مصروف ہوے بدیع الزمان
نے بڑھکر کئی ساحر قتل کیے اب قاسم و بدیع سے نگاہ کرنے لگی افسرون کے ستم اٹھ ہوے جب بدیع و قاسم
پر سحر کرتے ہین تاثیر نہین ہوتی مربوط برق انداز قاسم پر جا پڑا ہاتھ تلوار کا مارا قاسم نے تیغہ سحر کش بردہ کا
جھنانے کی صدا بلند ہوئی قاسم نے انجادے سے ہاتھ نکالکر خبردار خبردار کہکے ہاتھ مارا اسنے چاہا کان
تیغہ بر قتاب تڑپ کر گرا خرمن ہستی کو جلا دیا کرنے ہی مربوط کے صداے ہیبتناک آنے لگی آواز آئی کشتی
سلانام من مربوط برق انداز بود غربا کو ڈھونڈھکر پھرتی کیا ہے جالوط برق انداز بھائی مربوط کا اسکے کان مین
بھائی کے مرنے کی جو آواز آئی چاہا قاسم پر جا پڑے ان کے گردن سحر پر کو ٹو امارا آتشین کا مارا آواز دی او شیر جرءہ
ایسے جوان رعنا کو مارا جسکا مثل نہ تھا اب میرے ہاتھ سے کہان جائیگا یہ کلمات لاف و گزاف کہتا ہوا چلا
تھا کہ ادھر سے شمشیر زنی کرتے ہوے بدیع الزمان آتے تھے انھون نے دیکھا کہ قاسم نے اسکے بھائی
کو مارا اب یہ ہمارا حصہ ہے ناحق کا قصہ ہے للکار کر مرکب بڑھا دیا اسکے گردن پر ایک ادھ چوبھر کی لگادی جالوط
نے ہاتھ تیغہ سحر کا لگایا بدیع نے لوح محفوظ کو چمکایا اسکی آنکھون مین اندھیرا آگیا بدیع نے صاف بے آسیب سپر
تلوار کو اسکی رد کیا تیغہ طلسمی بچنے مین تھا کمر پر ہاتھ مارا مثل خیار تر کے دو ٹکڑے ہوے اسپر آندھی سیاہ
اٹھی اسکے مرنے کی بھی آواز آئی یہ معاملہ شہرداں بن گرداب نے دور سے دیکھا جسم مین رعشہ آگیا قلب
تھرایا لیکن سحر العجائب و سحر الغرائب جو پاس تھے لاکر فوج سے آکر پیچھے ہین ساحرون سے اشارہ کیا
تمام ساحر بلوہ کرکے آگے بڑھے اسد و ضیغم جس ساحر کے سحر مین مبتلا ہوتے ہین قاسم و بدیع اسکو بڑھکر قتل
کرتے ہین یہ تسخیر رہائی پاکر پھر مصروف جنگ ہوتے ہین طرز جنگ اسد وہی طریقہ قدیم ہے کہ اشارہ امیرزادے
دست راست و چپ پر تلوار ریز کھینچے ہوے قتل پلنگینہ پوش تزاقون پر نعرے کرکے ہاہاہی قزاقان خرید انکے
گھوڑے دوڑ رہے ہین گرد و غبار بلند کفار درد مند لیکن کثرت فوج ساحران اسقدر ہے کہ آنکے بیچ سے نکل نہین
سکتے بدیع و قاسم نے زمین ہلادی اور قصد ہے کہ یہ بادشاہ جو تخت پر ہین انکو جا کر مارین کثرت فوج سے بڑھ
نہین سکتے کہ پھر گرد عظیم اٹھی دیکھا سب نے کہ ملک اختر و ملکہ خورشید برق وش و ملکہ انجم ستارہ پیشانی
و مہر طلعت وغیرہ وزہرہ وغیرہ آکر بیٹھی ہین ادھا یک جانب شہنشاہ ماچین تخت زبرجدی پر ایکطرف شہنشاہ
کوکب روشن ضمیر ایک تخت پر ملکہ مہ جبین نقاب چہرے پر ملکہ بہار و محمود ربر ان شمشیر زن ہمراہ کوکب

پانچ ہزار جوانان زرین پوش بمع ساحران دیکھکر ہوئے جسم کھڑے ہوگئے طرف شہنشاہ لاچین سے دیکھا
لاچین نے تلوار کھینچکر شمشیر زنی شروع کی کوکب کا اسوقت قصد ہوا تھا کہ سحر کرون زمین ہلا دون لیکن لاچین
کو دیکھکر یہ بھی شمشیر زنی کرنے لگے ایکطرف کوکب نے دیکھا کہ چالاک بن عمرو بھی لڑ رہا ہی کوکب نے مرکب
بڑھا کر آواز دی ای مقتدر الاکبر عیاری تو تمہارا زندگی تھی لیکن آپ وحشی بھی رام ہوا چالاک نے سنکر جواب
دیا کہ آپ بزرگون کی عنایت سے کیا تعجب ہی کہ فیضیاب ہون آقائے نامدار صاحبقران غالی وقار کو خدا رہا
کرائے تو دل کو آرام آئے مگر نہروان بن گرداب نے جو ساحرون کا بلوہ دیکھا تو طرف بدیع وقاسم کے چلا
شتاب سحر کرتا ہوا بڑھا کہ ادھر سے ملکہ فیروزہ سحر کرتی ہوئی آتی ہین کہ نہروان نے لوکا شمع محفل حسن وجمالی ماہ
آسمان علم وکمال پلٹ پڑین نہروان پر گولہ مارا یہ بیچارا طلسم ہفت پیکر کا رہنے والا تھا اسکے سحر بھی نئے طور کے
ہین اسی گولے پر نگاہ قہر ڈال کر آواز دی ای آہن کیا تجھکو خداوند ہفت پیکر نے نہین پیدا کیا بحق خداوند ہفت پیکر
پلٹ جا ملک اخضر وغیرہ نے دیکھا کہ گولہ اسی مقام سے پلٹا طرف سینۂ بے کینۂ فیروزہ کے چلا کئی کنیزون نے
قصد کیا بڑھکر اس گولے کو روکین لیکن ان سب کے سینون سے گذر کر گولہ قریب فیروزہ کے پہونچا یہ بھاگی قوم
مین ملک اخضر کے پہونچی وہ گولہ بھی اسی مقام پر پہونچا کئی ہزار ساحرون کو مارا فیروزہ نے اپنے کو طاؤس
سے گرادیا گولہ نرکا سینے پر پڑا توڑکر پار گذرا اور فیروزہ لہرا کر گری صاف ثابت تھا کہ ستارہ سحری آسمان سے
ٹوٹ کر گرا شور گریہ وزاری کنیزون مین بلند ہوا اور ملکہ خورشید برق وش نے لاشہ فیروزہ کا دیکھا دریا اشک کا
چشم سے جاری ہوا پکار کر آواز دی ای ملک اخضر اس ملعون نے غضب کیا ایسی شاہزادی کو مارا
آج فیروزہ نار کی ہم پلہ ہوئین لیکن بقول شاعر بیت ای دوست بر جنازۂ دشمن چو بگذری + شادی مکن کہ بر تو
ہمین ماجرا رود ہمدم اب یہ ہی کہ سب صاحب ہوشیار ہو جائین اب تو یہ چالیسون ملو سحر کرنے لگے لیکن سحر نہروان تک
نہین جاتا اسکے سحر سے افسر وغیر افسر قتل ہو رہے ہین کہ آسمان سے گولے برق کے گرنے لگے لاچین و
کوکب نے سر اٹھا کر دیکھا کہ ملکہ حیرت طاؤس زرین بال پر نعرہ ہی کہ بالشیلا و کفاہ ان بیچارون نابکاران
بہرو خانم کنیز امیر جہان گیر صف پر آگے ڈرین دیکھا لشکر کے پاؤن اٹھا جاتے ہین ملک اخضر وغیرہ
پسر جنید کد وکوشش کرتے ہین کیسا سحر وہان تک نہین پہونچتا نہروان بے ایمان بلا تکلف کھڑا ہوا سحر
کر رہا ہی ہزار ہا ساحر اسکے سحر سے قتل ہوئے ہین ایک سمت سے بلوہ ساحران سحر العجائب وسحر الغرائب
کا ہی یہ دونون بیچارہ سحر تو نہین کرتے لیکن افسرون کو اشارہ کرتے ہین کہ ہان یارو طلسم کشا کہین ہی آج لڑ کر اس
لڑائی کو فتح کر دو اور اماںت پائین تو طلسم کشا کو قتل کرین حیرت نے جو یہ ہنگامہ دیکھا سر کہا سے مغلوب ہوئی چشم
آنکھون کے نیچے پھر گئی بہت روئی لیکن اب جو کالی باندھکے سحر کرنا شروع کیا کئی لاکھ ساحر قتل کیے قریب
تخت شاہان نور افشان سات سو تاجدار کھڑے ہین عنبر تاجدار جمال حیرت دیکھکر یہ کیا
بڑھا کہ ای شہنشاہ اس عورت کو گرفتار کرکے لاتا ہون سحر العجائب نے کہا یہ ساحرہ لاجواب زوجہ افراسیاب
بلائے روزگار ہی اسکے منہ نہ چڑھنا عنبر بیتاب تھا جا ہی پہونچا پکار اٹھا ای جان جہان ای آرام دل مشتاقان
ذرا ادھر بھی دیکھو حیرت نے مسکرا کر آواز دی آؤ صاحب ہم تو خود مدت سے مشتاق تھے جیسے ہی آنکھ
چار ہوئی سنان مژگان تو دل کے پار ہوئی آہ کرکے کلیجہ پکڑ لیا پھر اسکے پکار اٹھا نظم

ہم اسکی بزم سے اٹھے تو درد ہوکے اٹھے | سرشک بنکے گرے آہ سرد ہوکے اٹھے

جو مر گئے تھے حسینان سرو قامت پر ۔ وہ لوگ حشر میں آزاد سرو ہو کے اٹھے
دکھائے باد خزانی نے چل کے رنگ نئے ۔ بگولے خاک سے گلشن کی زرد ہو کے اٹھے
ملا دیا سے لگو رچلے گلی سے تری ۔ غبار بنکے جو بیٹھے تو گرد ہو کے اٹھے
گھروں میں بیٹھے تھے کیا کہ گئی بہار جنون ۔ کہ باغ باغ یہ صحرا نورد ہو کے اٹھے
وہ عندلیب خزان دیدہ تھے ترے عاشق ۔ کہ جیسے پھول پس مرگ زرد ہو کے اٹھے
عجب نہیں جو قیامت کے روز سنگ لحد ۔ مری لحد سے گناہوں کی فرد ہو کے اٹھے
زہے کرم جو بٹھایا بلا کے ساقی نے ۔ جوان بادہ کش پیر مرد ہو کے اٹھے
چلا ہے دوش صبا پر جنازہ عشاق ۔ ملے تھے خاک میں ایسے کہ گرد ہو کے اٹھے
وہ دردمند ہوں جو بیٹھے جلے پاس سے ۔ ملے آئے بھی نہ آرام درد ہو کے اٹھے
بٹھا کے بزم میں اٹھنے دے سرد مہری کی ۔ جگہ بھی گرم نہ کی تھی کہ سرد ہو کے اٹھے
اثر یہ دھوپ میں جلنے کا تھا عزیزوں سے ۔ کہ شعلے دل سے جو آئے وہ زرد ہو کے اٹھے
نہ بجھے ہی آتش سوز نہاں جلال اگر ۔ یقین ہے کہ دھواں آہ سرد ہو کے اٹھے

عنبر تاجدار یہ اشعار عاشقانہ پڑھتا ہوا سامنے ملکہ حیرت کے آیا کہا حضور غلام جان نثار حاضر ہے جو حکم ہو بجا لاؤں ملکہ نے ہنس کر کہا پیچھے کھینچ دیا کہا اسے تو کیا ہمارا عاشق ہے یہ تخت پر جو دونوں شاہ بیٹھے ہیں انہیں قتل کر سکتے ہو تو انکا سر جلد لا ورنہ ہمکو منہ نہ دکھانا عنبر طرف اپنی فوج کے چلا حیرت نے اُن سپاہ نگاہ سحر آگین ڈال کر کہا اپنے افسر کے ساتھ جاؤ ساٹھ ہزار ساحر عنبر کے عقب میں عنبر بیقرار و مضطر چلا سحر العجائب کی جو نگاہ عنبر پر پڑی کہا او یار عنبر یہ ارادہ فاسد آتا ہے اسے بڑھکر روکو وزرا نے کہا نہیں حضور عنبر بڑا ساحر زبردست ہے آپ پر کیسا سحر تاثیر نہ کریگا کہ عنبر قریب تخت کے آیا کہا او کمبخت ہمارے معشوق کو قتل کرنے آئے ہو یہ کہکے نیچہ مارا ساتھ والوں نے گولے ترنج و نارنج پھینکے بیپان سے مارے برق بنکر چلے کئی لاکھ ساحر مارا گیا تو عنبر پر چہار جانب سے اشیاء سحر پڑنے لگے لیکن عنبر زخموں میں چور چور ہو رہا ہے ساتھ والے بھی معروف جنگ زنی ہیں لاکھوں کا کھیت ہوا آخر سحر العجائب نے اپنے ہاتھ سے ایک گولا مارا کہ سر عنبر کا اڑ گیا ساتھ والوں کو فوج شاہی نے قتل کیا او حیرت نے اسطرح اُن افسران نامی کو دیوانہ کرکے قتل کرایا جس افسر کو شاہ نے سپاہ لڑنے لگا دیوانہ ہو کے آیا آخر خود سحر العجائب نے قتل کیا اور سر پیٹ کر رونے کہ ہمارا قوت بازو دیکھتا مارا گیا اب دمبدم فوجیں بڑھتی جاتی ہیں ملک الخضر ساحران اہل اسلام کو لڑا رہا ہے خود بھی دریائے فوج میں شناورانہ زور رہا ہے کہ طبل سکندری پر چوب پڑی اور نعرہ بادشاہ اسلام ہمہ شاہ شاہان فریدون حشم * سہار گلستان کاؤس وجم * ایکطرف سے تنور دگرگوں ہوا فوجیں کوہ رن کی میں ہوئی سنگین دلی چالاک ہوئی آگے آگے ان سب کے ایک جوان شیر جثہ جرات نبرد دشت شوکت مرکب باد رفتار کو آرا کتا ہوا نعرہ کرکے شریک جنگ ہوا نعرہ علمشاہ نامدار رشید اولاد امیر عرب کیست علمشاہ چو رستم لقب * علمشاہ رومی شہ فیل زور * کہ بر تخت مرزوق افگندہ شور * اتنے تو کل سرداران لشکر بھی پہنچے مگر سحر سے لاچار ہیں خورشید برق و شمل نے جو یہ خبر دریافت کی کہ یہ حملہ لشکر صاحبقران کا کیا بڑ حکر اہل اسلام کو بچانے لگیں سینہ سپر کر دیا اب لشکر میں تلوار چل رہی ہے لاشوں کے انبار ہیں

نقیب کرامت آواز ین لگا رہے ہین قاسم نے جو علمشاہ کو دیکھا دور سے سلام کیا اب تو صفون کو درہم و برہم کر دیا کہ بسبب تیغہ سحر کش کے سحر کسیکا ان پر تاثیر نہین کرتا جس غول پر جا پڑے زمین بلادی بدیع الزمان سے نگاہ مل رہی ہی مگر بدیع نے بڑھکر رسالدار کو مار ا قاسم نے کسیدان کو لکابڑھکر ساتھ مارا بادشاہ تیج والے کو موت بچار ہے ہین سات ہزار تاجدار تخت سلیمانی کو گھیرے ہوے لڑ رہے ہین جہانتک نگاہ کام کرتی ہی برق شمشیر وسنان نیزہ و تیر پیکان کے علاوہ کچھ نہین معلوم ہوتا مصنف تحریر کرتا ہی کہ وہ میدان دور دور سے قلعۂ طلسمی ہی چالیس منزل کے گرد میں وہ میدان ہی فوجون سے بھرا ہوا ہی جب سحر العجائب و معمر الغرائب قصد کرتے ہین کہ ہم تخت سے جدا ہو کر حملہ کرین افسران فوج مانع ہوتے ہین کہ حضور تکلیف نفرمائین سب ساحرون میں شہر دان بن گرداب بڑے زور و شور سے لڑ رہا ہی جسپر جا پڑا ہے دو تین قتل کیے دہین تہوا ایکی مرتبہ اسنے قصد کیا کہ حیرت پر جا پڑون اور حیرت نے بھی ارادہ کیا لیکن بیچ مین اور ساحر ونکے مقابلہ پڑ گیا دور سے اکثر سحر ہوے حیرت نے کئی زخم کھائے مگر اسی زور و شور سے مصروف جنگ ہی جب تخت بادشاہ اسلام ایک جانب آگے آکے قاسم ہوا اور بادشاہ لاچین و کوکب بھی پڑے ایک طرف دیکھا تخت پر ملکہ مہ جبین کنیزین پایۂ تخت دبا تر رہے ہین بہادرون اور فوجون کو اشارے کر رہی ہین بہادرون نے جھک کر شاہ کو سلام کیا چونکہ قید خانے مین بڑی جفائین اٹھائین رنگ رو متغیر چہرہ اداس ہے تو نالیہ ین جب حیرت کو ہمراہ کرتے دیکھتی ہین تو حیران حیران کہتی ہین ہم تو مجبور و ناچار ہین بالکل بیکار ہین ای محمود ہمشیر و کس قیامت کے سحر کر رہی ہین خورشید برق دش نے لاچین و کوکب سے ملاقات کی اخضر بھی زخمی ہی لیکن اسی دلولے سے مصروف جنگ ہی قاسم نے بڑھکر نعرہ کیا نعرۂ شاہزادۂ قاسم تصنیف مصنف

منم قاسم حقہ فتح و ظفر
فریدون حشم رعب اسکندری
منم شیر دل صف شکن پہلوان
منم ابن رستم یل نامور
فن جنگ میں غیرت سام ہون
منم ابن فرزند صاحبقران
منم شیر میدان جنگ وجدال
تہیب الملک جنگ شہ انگلی
منم نعمت خوان جنگ و جدل
منم حامل رایت گیر و دار

اب قاسم نے طرف تخت شاہان نور افشان کے قصد کیا ایک جانب ایرج نوجوان کوکب نے جو دیکھا کہ ایرج دریا ے خون مین نہائے ہوے باپ کی پشتبانی کرتے ہوے جاتے ہین انکے عقب مین انکے جملہ سردار ادھر پشت بدیع الزمان پر شاہزادہ نور الدہر صف شکنی کر رہے ہین ہر ان اسوقت بیقرار ہی باپ سے کہہ اکر کہتی ہی دیکھیے ساحرون مین گھسے جاتے ہین خدا انکو ان بیماؤن سے بچالے جی چاہتا ہی کہ تو صف شکنی کیجیے جنگ مین شریک ہونا واجب دلا ہی مگر سبحان اللہ ملکہ انجم ستارہ پیشانی کس حسن سے سحر کر رہی ہین کوکب کہتے ہین ای نور نظر جان رہے یا جاے ایمان مین فرق نہ آے کئی سال کی قید قبول کی اگر خدانخواستہ جان پر بنے مگر ای فرزند تو بہ شکنی غیر ممکن ہی لیکن شمشیر زنی کرکے جہاد کرین اپنے پیدا کرنے والے کو یاد کرین اپنے بارہ ہزار جوانان زرین پوش لیکر کوکب بھی جا پڑے قاسم نے کئی مرتبہ اشارہ کیا کہ ای شہنشاہ آپ قصد نہ کرین کوکب نے نہ مانا بڑے لطف سے مصروف جنگ ہوے قاسم بھی بڑھکر افسران فوج پر جا پڑتے ہین جنین اسطرح شدید ہی این کہ سنا ناخابت دشوار ہی علمشاہ ایک پہلو پر لڑ رہے ہین قصد ہی کہ شاہان نور افشان پر جا پڑون فوجین روکتی ہین خوب خوب تلوار چل رہی ہی لاکھون سر خود سر دن کے محو کرون مین پہلوانون کی ہین بیٹھے آواز دیتے ہین فسر د کاسہ چینی ہر اک منم مزا آشنا ہوگا + بیٹھے دیکھا ٹھوکرین کھاتے سر نفور کو اب جانبین کی فوجین ہم ملکر

افسران نامدار مرکب ہائے باد رفتار اڑاتے ہوئے نعرے کر رہے ہیں ہاں بہادرو قدم پیچھے نہ ہٹے جانبازو
روک لو بلکہ لشکر کا روک لو بادشاہ اسلام حیران ہیں یہی خیال ہے ساحروں سے ہر دو لشکر سرداروں کو بچائے
جب دفتر ان کے جاسوس کے کلام کرتے ہیں جنگ کو جوش ہوتا ہے قاسم نوجوان کو ترمیں کر چکا ہوں کہ اس لطف
سے لڑ رہے ہیں زبان تیرو کلا ہوو سے صدائے تحسین آفرین آرہی ہے تمام فوجیں پشت پہ جمی ہوئی ہیں تیغہ سحر کش
ہاتھ میں مصروف جنگ ہیں ادہم بدیع الزمان جواب دیتے جاتے ہیں کہ ای فرزند سبحان اللہ کس لطف سے لڑ رہے
ہو آجتک ایسا معرکہ نہیں ہوا تھا قاسم کو اور زیادہ جوش ہوتا ہے دونوں فوجیں جمی ہوئی لڑ رہی ہیں بادشاہ اسلام
سعد بن قباد بھی کلاہ سے تشریف لائے ہیں تمام سردار پشت پر پشتیبانی کر رہے ہیں کہ صحرا سے گرد اٹھی
سب نے دیکھا کہ والی ہند لندھور بن سعدان فیل ہیبت پر سوار ایک طرف فرہاد خان یکغولی
ایک جانب ارشیوں پریزاد پشت پر لولا کر ہندی جمے ہوئے چلے آتے ہیں جو طریقے ان ہندیوں کے ہیں یا بچے
جنگ میں جمے ہوئے پشت پر اپنے آقا کے چلے آتے ہیں لندھور نے آتے ہی طرز جنگ کو دیکھا آتے ہی
نعرہ کیا کہ نمدار اے ماجرا اے سوا داعظم ملک ہندوستان دشمن مسلمانان افسر نامور ہند لا خداوند ہفت پیکر
یہ جو لندھور نے نعرہ کیا سب حیران ہو گئے مالک نے پکار کر آواز دی کہ یارو یہ کون نیا دار آیا ہے یہ تو اس سے
پوچھو کہ خداوند ہفت پیکر کون شخص ہے یہ سکے مالک نے ولایتی دکھائی لندھور نے وہیں سے آواز دی
او عرب سوسمار ریگ بیابان شمار سامنے تو مرد ان عالم کے آ بادشاہ سے پکار کے آواز دی ای شہریار مجھے
آپ کا کسیقدر پاس ہے رومال سے ہاتھ باندھ کے چلے آیئے میں خداوند سے خطا معاف کرا دونگا اب سمجھا اپنے
پیدا کرنے والے کو پہچانا ابتک نہ جانتے تھے کہ خداوند کون ہے آجتک حمزہ نے ہمکو برگشت کیا اب آنکھیں کھلیں
بادشاہ نے منہ پھیر لیا فرمایا یارو جانشین صاحبقران کو کیا ہو گیا دست چپیوں نے کہا وہ ہمیشہ کا قابو پرست ہے
یوں جان بچائی اب خداوند ہفت پیکر کا پرستار بنکر آیا مگر لندھور بولا کہ ہندیوں کو لیکر مصروف جنگ ہوا فیل ہیبت
پر سوار کئی مرتبہ فیل سے کود کود کر دو چار کو قتل کیا پھر سوار ہو گئی تیز تک تازی پر سوار ہوئے لڑتے ہوئے
جاتے ہیں کہ ادھر سے قاسم آتے تھے للکار کر آواز دی او ہندی یہ کیا حرکت ہے ادھر آ یہ سنتے ہی لندھور مثل
شعلہ جوالہ جا پڑا آپس میں نیزہ چلا قاسم نے نیزہ لندھور کا توڑ ڈالا قاسم نے اپنے ساتھ والوں سے کہا
تم دم بھر کو ہٹ جاؤ کہ میں اس ہندی سے بدلے لیتا ہوں یہ قابو پرست اسی دن کا مشتاق تھا پھر تو یہ ملال
اسکا یہ حال خداوند ہفت پیکر کا پرستار ہوا قاسم نے جب نیزہ لندھور کا توڑا لندھور نے گرز پر ہاتھ ڈالا
چاہا سر قاسم پر لگاویں قاسم لپٹ پڑے لندھور بھی لپٹ گیا آپس میں کشتی ہونے لگی دونوں لشکر نگراں ہیں
کہ کس زور و شور سے قاسم و لندھور لڑ رہے ہیں صدائے احسنت و آفرین بلند ہوئی یہ دونوں شیر نر کر رہے
ہیں بادشاہ اسلام بھی قریب آ گئے سحر العین اسد وغیرہ بھی دیکھ رہے ہیں کہ لندھور و قاسم سے کشتی ہو رہی
ہے کہ علمشاہ قریب آئے پکار کر آواز دی ای نور نظر یہ ہندی بچنے نہ پائے قاسم جھک کے دھونے لگے کئی مقام
پر پکڑ لائے ایسے دو چار گھسے مارے کہ لندھور کی پسلیاں کڑک گئیں چاہتے ہیں نکلوں نکل نہیں سکتے دو
مقام پر قاسم نے ایسی لندھور پر زیادتی کی کہ لندھور گھبرا گیا سر اٹھا کر طرف کوہ کنعان کے دیکھا پکار کر آواز
دی یا خداوند ہفت پیکر بچائیے جیسے ہی لندھور نے یہ پکار کر کہا اک غبار زرد ظاہر ہوا تھوڑے عرصے
میں وہ غبار رفع ہوا دیکھا ایک طائر زمزمہ سرائی کرتا ہوا چلا آتا ہے طریقے سے یہ ثابت ہوا کہ طائر تھا اڑتا ہوا

چلا گیا لندھور پر چمک کے لڑنے لگا ہنگامہ گیر و دار بلند ہوا علمشاہ نے پلٹ کر دیکھا کہ قاسم نے کئی زود
عدہ بے کہ لندھور کہہ سے گئے مالک انکی فوج پر آپہنچے یہ لشکران ظلم اسون کو مارنی پہلوانون کو کچھ پادشاہ کا پاس
نہین عربون سے اور ہندیون سے تلوار چلنے لگی کئی ہزار عرب کئی ہزار ہندی مارے گئے فرہاد خان و لاشیون
کو مالک نے زخمی کیا عادل شیر دل و فاضل شیر دل بجا بجے لندھور کے فوج کو لیکر پیچھے ہٹے یہان لندھور و
قاسم سے یہ نوبت ہم پہونچی کہ قاسم لندھور کو گھڑلاتے ہین جاتے ہین چت کرون لندھور ایسا جوان نہین
ہے کہ قاسم کے چت کرنے سے چت ہو جائے قاسم نے گردن پر ہاتھ رکھکر چاہا کہ مارون داراب عیار کھڑا ہی
ہو بکر رہا ہی کہ قاسم نے قصد کیا تو داراب بھی پکار اٹھا یا خداوند ہفت پیکر وقت مدد ہی جیسے ہی داراب
نے یہ آواز دی زمین کانپی لندھور و قاسم زمین مین غرق ہو گئے جسطرح قطرہ آب زمین مین غائب ہوتا ہی ایک کنوان
ظاہر ہوا اہالیان فوج لندھور نے جھک کر دیکھنا شروع کیا تو معلوم ہوا کہ اس کنوئین مین روپیہ بھرا ہی زری چاہ
مین کنوئین مین پھاندنے لگے تھوڑے ہی عرصے مین ہزار کئی ہندی کنوئین مین کود کر غائب ہوئے بادشاہ حیران ہوئے
سیارہ بن عمرو عیار قاسم یہ میدان مین دیکھ رہا تھا چاہا ہے شمشیر آقا کی اٹھاؤن جسطرح پر کہ قاسم و لندھور
غائب ہوئے تھے اسیطرح پھر وہ شمشیر بھی گئی تو سب حیران ہو گئے کہ یہ کیا معرکہ ہوا تھوڑی دیر اگرا اپنے
بسترون پر جا کر سر جھکا کر بیٹھے ہین ہر ایک سے تذکرہ تھا کہ یارو دیکھا تمنے کہ خداوند ہفت پیکر کیا صاحب کرامات
ہین لیکن لندھور کا حال سنئے کہ یہ جو غائب ہوئے یہ زمانہ دو ہو کہ خداوند ہفت پیکر نے کوہ مشک فام پر
محصور فرمایا ہی سب ہمہ تن سجدے ہو رہے ہین بیچ مین ایک تصویر کلان سونے کی مثل انسان ہے کہ باتین
کر رہی ہی حکم و احکام جاری ہو رہے ہین کہ ایک مرتبہ لندھور کی آواز آئی تصویر نے کہا ہمارے بندہ لائق بیعت
ہی اسکا حریف بھی ساتھ آئے یہ کہکر تصویر ہنسی یہان لندھور و قاسم غرق زمین ہوئے یہان سب نے دیکھا
لندھور بن سعدان و قاسم نوجوان خورد بزرگ دمشق سید کے کانپے اور دونون غرق زمین ہوئے لشکرون مین ہلچل
جو سمجھتے تھے [illegible] سب نے آواز دی یا خداوند ہفت پیکر تو برحق ہی کیا تیری صفت بیان کرین ہم
تیری قدرت کاملہ کو دیکھ رہے ہین یہ کہکے سب نے طرف فرہاد خان کے دیکھا کہا اے افسر اعلی چلیے خداوند یاد
فرماتے ہین فرہاد نے یہ سنتے ہی باگ کو پھیرا کل لشکر کو ہمراہ لیا طرف صحرا کے روانہ ہوئے بادشاہ اسلام نے
ہرکارون سے اشارہ کیا دیکھو یہ سب کہان جاتے ہین جاسوسان خبری چلے دو کوس تک گئے دیکھا کہ ایک
مقام پر ہمرا ہین کنوان ہی اس کنوئین سے آواز آئی اے بندگان من کیا جاتے ہو اگر دیدار قدرت کے مشتاق ہو
اسی کنوئین مین پھاند پڑو ہرکارے تو سوا اے مسیب لشکر الگ ہو سفر یاد وار شیون نے آواز دی یارو آگے
اب نہ رکو دیکھو کیا قدرت خداوند ہفت پیکر پر یہ وہان سے حجاب ہماری تمہاری آنکھون اٹھائے گئے یہ کہکے
گھوڑا اپنا کنوئین مین ڈال دیا سب اہالیان فوج نے گھوڑے اپنے چاہ مین ڈال دیے پیدل بھی پھاند پڑے
گویا کہ چاہنے سے تھے ذرا کر ہندی کنوئین مین گر پڑے جب وہ سب گر چکے ہرکارے لرزان و ترسان قریب
چاہ کے آئے جھک کر دیکھا کہ کنوان خالی ہی ایک آئینہ بجائے آب چاہ مین لگا ہی ہرکارون نے آئینے کو دیکھا تلعی
کھل گئی دیکھا ایک کوہ وہان خلقت کا انبوہ ہی اور وہ پہاڑ فیروزے کا ہی ایک تصویر سونے کی تین تصویرین
دست راست پر اور تین دست چپ [illegible] ہین بیچ مین وہ تصویر سونے کی اور ہزار ہا آدمی سجدے کر رہے ہین
کہ لندھور و قاسم بھی سامنے جا کر پہونچے لیکن ہرکارون نے دیکھا کہ لندھور دست بستہ سرنگون کھڑے

کر رہے ہیں یا خداوند اُس بندۂ خوابی کو بلوا سے نبیرۂ حمزہ بڑا سرکش ہے ہرکاروں نے دیکھا کہ اُس تصویر نے
آواز دی ارے بندۂ خوابی کو جلد لاؤ کہ جھنکار کی زنجیر کی آواز آئی قاسم نوجوان مسلسل و مطوق سامنے
تصویر کے آئے ایک زنگی زنجیر کو تھامے ہوئے جیسے ہی قاسم اس مقام پر آئے مثل اہل اسلام کے سلام کیا
تصویر سے آواز آئی او بندۂ خوابی اپنے پیدا کرنے والے کو نہیں پہچانتا او زنگی اسکو سو دب کر اُس زنگی نے
سونٹا اُٹھایا پس قاسم نے قید توڑ ڈالی اُس زنگی کو ایک طمانچہ مارا کہ سر اُسکا اُڑ گیا بے سر کا جوان کہ سپاہی از
نبیرۂ حمزہ قدرت کے سامنے یہ بے ادبی دیکھ کیا قدرت ہے کہ سر جسم پر نہیں ہے لیکن کلام کر رہا ہوں اب دیکھ
سر بھی میرے جسم پر موجود ہے قاسم نے دیکھا حقیقت میں سر اُسکا اسیطرح جسم پر درست ہے لیکن چند کس نے
قاسم کو گھیرا قاسم نے اپنے نام کا نعرہ کیا نعرۂ قاسم تصنیف مصنف

صنم ابن رستم یل نامور
من جنگ ہمن غیرت سامری
صنم شیر میدان جنگ و جدل
ز سیف للہ جنگ شد آشکار
صنم نعرہ خوان جنگ و جدل
صنم حامل رایت گیر و دار
صنم قاسم لقد فتح و ظفر
فریدون حشم رعب اسکندری
صنم شیر دل صف شکن پہلوان
صنم ابن فرزند صاحبقران

نعرہ کر کے قاسم نے دو چار جوانوں کو مار ڈالا کہ تصویر نے آواز دی او بندۂ خوابی
کیا بے ادبی ہے ہر مین نگر صنم خداوند ہفت پیکر ای فیروز سیاہ پوش تو رہبر قدرت ہے اس بیٹھے ہوئے کو ہدایت
نہیں کرتا ہرکاروں نے دیکھا ایک تاجدار لباس فیروزی پہنے ہوئے سامنے سے آیا کہا ای خسرو [illegible] صاحبقران
ای یوسف ثانی یہ کیا بے ادبی ہے پیدا کرنے والے کے سامنے یہ گستاخی بس اب دیکھو جلو سے قتل کیا
وہ سب صفت خداوند کر رہے ہیں یہ دیکھو تصویریں سونے چاندی کی سب صفت خداوندی میں ہر زبان ہیں اسی
واسطے یہ سامان قدرت عیاں ہیں اور برگشتہ بخت جلد سجدہ کر اب دیر نہ کر ناورنہ غضب خداوندی میں مبتلا
ہو وے گا پس قاسم نے تلوار پھینک دی اُس سونے کی تصویر کے سامنے واسطے سجدے کے جھک پڑے
آنکھوں سے آنسو جاری ہوئے اور پکار کر آواز دی یا خداوند ہفت پیکر اب میں نے آپ کو پہچانا تو خداوند
برحق ہے ایک قطرۂ نجس سے ہمکو پیدا کیا ہم کیا تیری صفت کر سکتے ہیں حمزہ نے ہمکو برگشتہ کیا حکم ہو کہ میں ابھی
جاؤں اور حمزہ کی مشکیں باندھ کر لاؤں خداوند سے زیادہ ہمیں کون پیارا ہے تو خداوند ہمارا ہے اُس بادشاہ تاجدار
کو حکم ہوا کہ اس بندے کو قصر عشرت میں لیجاؤ ایک ہفتہ بھر او پر روز اول مرصع پوش کے عیش کرے بعد ہفتے
کے جاکر مسلمانوں سے مصروف جنگ ہو فیروز تاجدار نے اگر قاسم کا ہاتھ تھام لیا [illegible] پاک ہے
اور اپنے ساتھ لیکر چلا ملعون ظاہر ہے کہ ہرکارے یہ سب معاملہ دیکھ رہے ہیں کہ فیروز تاجدار قاسم کو لیکر
ایک [illegible] دیکھا ایک قصر عالی ہے ہر کنگرۂ قصر پر ایک ایک طائر ہفت رنگ بیٹھا ہوا ہر زبان بے زبانی تعریف
خداوند ہفت پیکر میں مصروف ہے دروازہ قصر کا فیروزی چمک رہا ہے اندر سے قصر کے چند نازنینان حور مثال
آفتاب جمال نکلیں آگے آگے ایک نازنین مہ جبین مہر تمکین دریائے جواہر میں غوطہ زن غنچہ دہن گلبدن رشک
چمن مسکراتی ہوئی سامنے قاسم کے آئی قاسم کی جو نگاہ اُسکے جمال بیمثال پر پڑی تیر مژگان تو دہ دل سے
پار ہوے انتہا کے بیقرار ہوے پکار اُٹھے نظم

وہ خود حسن پر اپنے مائل رہا
ہر آئینہ اپنے مقابل رہا
زمین مدہوش وہ مست ناز و ادا
عجب دلت ہر رنگ محفل رہا
یہ کیسی ہوا باغ میں چل گئی
جبیں زنگی کوئی ای دل ربا
ستم زلف جاناں پہ مائل رہا
اسیر بلا طف تر دل رہا
دل ابروئے جاناں پہ مائل رہا
سدا کشتۂ تیغ قاتل رہا
لبے لا غمزہ سے وہ ہو تا ہر کیا
جو آگے تھا اب وہ نہیں دل ربا
لپٹ کر وہ سو یا کیے ساتھ ہم
مرا مدعا مجھکو حاصل رہا

ہمارے ساتھ منسوب ہو لی یہ کہکر آنکھ کو رو صاحب تمہین خداوند ہفت پیکر کے سپرد کیا وہ مہ جبین رونے لگی کہا
کیون صاحب بن راتین فراق کی کیونکر کاٹونگی مجھے کیا گذرے گی جب تمکو یاد کرونگی تیرا سہرا کر فریاد کرونگی نظم

رشک وحشت مین ہے مجھے فکر تن عریان نہین | خار ہون لیکن خیال گوشۂ دامان نہین
باغ مین وہ گل ہی خندان ناسخ گریبان نہین | ہی طلسم تازہ خالی برق ہی باران نہین
ورنہین گر وقت بے وقت آئین بابر طوق شک | شیر کے ناخن کی ہیکل ہی صف مژگان نہین
ایک شق آفتاب اسمین نمایان ور ہلال | ہی عیان دو معجزے خندان لب جانان مین
شکل فانوس خیالی گرد تصویرین بھی ہین | کون ہی آتش شمع کا جو بلا گردان نہین
نور رخ مین یہ عیان پنہان دو میش آفتاب | تیرے دانتون کے برابر اختر تابان نہین
خار اور خونخوار ہین باغ جہان مین ہم نصیب | موسم گل مین شگفتہ غنچۂ پیکان نہین
شکل صاحب درد دیدہ ایک سی ہی ہو گر فرق | زخم مین ہر چند خندان ہر لب خندان نہین
جانے کا فور رہی مشک افشان ہی فلک | سایۂ زلف عنبرین ہی شب ہجران نہین
جتنے گل دیکھے ہزارون سر جھکتا ہی اسکو خاک | نرگس شہلا ہر رنگ دیدۂ حیران نہین
دون مین آنکھون مین ہر رنگ رہ دیدہ جگہ | پر کرون کیا بزم عالم مین کوئی انسان نہین
لاغری سے یان نہین ہی جسم لیکن جان ہی | جسطرح سے جسم تصویرون کا بے جان نہین
کیا عجب گر میکشی ہو عہد پیری مین مباح | شرب اکل طفل ہی شہد مین اگر دندان نہین
کو نظر آتا نہین لیکن رہان یار ہی | کون کہتا ہی جہان مین چشمۂ حیوان نہین
نامۂ اعمال ناسخ ہی تری زلف سیاہ | آفتاب حشر ہی یہ عارض تابان نہین

قاسم نے آنسو پونچھے کہا ای جان جہان ای آرام دل مشتاقان نہ گھبراؤ مین بہت جلد آؤنگا عاشق ومعشوق
کی رخصت کلمات حسرت دونون کی عجب صورت تھی بڑے رنج سے قاسم رخصت ہوے جمال بے مثال اُسکا
دیکھتے ہوے آنکھون مین آنسو بھرے ہوے باہر آئے اپنے کو جو دیکھا مسلح مکمل پایا حیران تھے کہ کسنے
ہتھیار میرے جسم پر آراستہ کیے مگر تیغ اسم کش نہ تھا اور سپر جمشید قدیم پاس نہ اور صفات خداوند ہفت پیکر کرتے
ہوے باہر آئے دیکھا تہماس خان خاوری فوج کو لیے ہوے کھڑے ہین عمرو عیار زاد ختنی بادشاہ لشکر
زرین عیار سیلاہ بہنا عمرو موجود ہین سب سامان قدیم سردار ندیم صف بستہ حاضر ہین سب نے سلام کیا
سیار والے مرکب زہرہ جبین سلیمانی حاضر کیا قاسم پشت مرکب پر سوار ہوے چاہتے ہین لشکر لیکر چلین کہ گجرا
سے گرد اڑی دیکھا ورای ہند لندہور بن سعدان فیل میمونہ پر سوار و لاکھ ہندی پشت پر قمر باد د
ارشیون ہمراہ آتے تھے ساتھی قدمبوس ہوے لندہور فیل سے کود پڑے قاسم کی قدمبوسی کی کہا ای
شیر بار اب آنکھین کھلین حقیقت مین دنگل رستم آپ کا حق ہی مین نے ناحق کشتی گیری کی ہلواداری کی اسی کا ثمرہ
کشتی گیر کو یہ مونڈ خاک کرونگا قدرت خداوند ہفت پیکر کو دیکھو کہ مجھکو اور تمکو ملایا قصر بہشت مین داخلہ ہوا احد
منصور علی ہزار برس رہان رہے طائران جنت نے آگاہ کیا کہ ای لندہور جلد جا ذبیرا صاحبقران برابر
مسلسل ہوا صاحبقران جاتے ہین بن قصر بہشت سے نکلا بیرون قصر ایک نوجوان کو پایا ہاتھی پر سوار ہیا خداوند
ہفت پیکر کا نام لیا تھا اسکے پاس آکر یہ پوچھا قاسم نے کہا ای عمر نامدار مین ہی قصر عشرت مین تھا معشوق

پری چہرہ کو چھوڑ کر آیا ہون قلب پر صدمہ ہی دیکھیے یہ دن جدائی کے کیونکر گذرین میرے قلب پر صدمہ ہی نظم

نکلی سیل خون عرش برین سے
اگر جا نکلے روش نازنین سے
نہیں ہی حوصلہ بس تو دل لگی کو
پسینہ چنکادہ پونچھے جبین سے
گئے وہ غیر کے گھر ہمنشینو
مجھے شکوہ ہی زلف عنبرین سے
نہیں ہی غیر تو منہ سے ہماری
اگے مین سیکڑون تھے کمین سے
نہیں دیکھا ہی جب سے غیر کے ساتھ
تری اس شرم آلودہ جبین سے
ہماری خاک جس تربت مین ہوگی
ذرا پھیرنا نگاہ واپسین سے
نہین اسکو لحاظ دشمن و دوست
بڑھی ہی دو قدم روح الامین سے

ٹپکتا ہی یہ میری آستین سے
لیے جاتا ہی پھر اسکی بزم مین شوق
ترا غم لیتے جا نکلے یہین سے
نہین ہم قابل الفت تو شاید
قیامت کو بلاؤن کہین سے
یہ کیسی موت ہی جو خضر عیسیٰ
وہ ہنستے ہین ہمارے بیٹھین سے
قیامت ہی ترے صدقے مصیبت
بڑھا ہی وہم کا رتبہ یقین سے
نصیبون کی خرابی عشق مین ہی
سبت ہوگی پیدا اس زمین سے
ہمین کو قتل کرنا ہے مسکرا کر
حذر کر دی آہ آتشین سے
نہ نکلا دم دم بسمل تو نواب

نزاکت گر یہی ہی تو فرشتے
ابھی مین اٹھ کے آیا ہون وہین سے
الہی ایسے بھی دنیا مین ہونگے
ملائک آ نکلے عرش برین سے
یہ ہا غش وصل مین خوشبو سے اسکی
خجل زلفین ہیں سے وقت واپسین سے
یہ کون آیا کہ جھک کے بیٹھتے ہی
مجھی کو مانگ رب العالمین سے
کھلا جاتا ہی راز وصل محسن
عیان ہی یہ تری چین جبین سے
غضب حسرت بھری ہی یہ امین ظالم
پھر اٹھا اسکا شکوہ بھی یہین سے
دہی ہی آہ میری جو فلک پر
ہوئی دل کو تسلی آفرین سے

ان اشعار آبدار کو پڑھکر قاسم بہت روئے کہ کان مین آواز آئی ای بندۂ قدرت خداوند ہفت پیکر کو تیرا ملال ناگوار ہی جس منزل پر شب کو اترےگا اُس حور بے قصور کو اپنے پہلو مین پائیگا ملال قلب دفع ہو جائیگا تصویر بھی تیرے گلے مین موجود ہی دیکھ لے قاسم نے سر جھکا کر دیکھا تصویر اپنے محبوب مطلوب کی اک کاغذ پر کھنچی ہوئی گلے مین پڑی ہی قاسم نے تصویر کے بوسے لیے وہ نازنین ہنسی قاسم بے اختیار پکار اٹھے فرد نقشہ بنا کے مانی نے مانگی جو اپنی داد + تصویر بول اٹھی ارے حاضر جواب کی + اب تک قاسم خوشی خوشی لشکر کو ساتھ لیکر برائے مقابلہ صاحبقران چلتے ہین اس داستان کا ذکر طلسم ہفت پیکر مین ہوگا لشکر کشی قاسم بلند صور پر صاحبقران و مقابلہ ہائے عظیم از طلشاہ رومی کہ ہی اس طلسم کے فتاح ہین اب حال خیر مآل اس منظور کا گذارش ہوتا ہی ناظرین بغور ملاحظہ فرمائین کہ سحر العجائب و سحر الغرائب بائیس لاکھ فوج سے ورپے ہین لشکر صاحبقران کی تباہی دشمروان بن کرداب کہ جو طلسم ہفت پیکر سے آیا ہی ایمان لشکر صاحبقران عاجز و لاچار ہو رہے ہین ملکہ فیروزہ فیروزہ پوش و ملکہ مہر طلعت و النجم اختر پیشانی ساحران لاثانی ہاتھ سے مہروان کے سیار گلشن جنان ہو بیٹھے صاحبقران قید مین خواجہ عمرو برق بھی گرفتار ہو سے صرف بچا اور ملک اخضر فوج ساحران کو ساتھ لیے ہوئے پہاڑون مین چھپ رہے قصد ہی کہ طرف صحرا کے نکل جاؤن لیکن فوج مہروان گھیرے ہوئے ہی بدیع الزمان شیر ادھر پڑے ہین بہ سبب بی محفوظ کے اسیر کسیکا قابو نہین ہوتا اس زور و شور سے پڑ رہے ہین کہ پرے کے پرے پامال کر دیے دامان صحرا لاشون سے بھر دیے اب مہروان نے کہا کہ یار دیس حمزہ کو گرفتار کرو چہار طرف سے فوجین چلین اب یہ قصد ہی کہ سحر نہ کرین اور بدیع الزمان کو گرفتار کرین بدیع الزمان ایک تخل کے سامنے مین خون مین

تماشے ہوئے کھڑے ہیں کہ ملک اختر خون میں نہایا ہوا آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے قریب بدیع الزمان
آیا عرض کی ای شہریار بڑے بڑے ساحر مارے گئے ملکہ انجم اختر پیشانی بھی سیار گلشن جہاں ہوئیں
ملکہ حیرت خوب لڑیں آج حیرت نے لہوں کے دریا بہا دیئے مگر جب سامنے شہروان کے گئیں سحر کمی
کرتا ہے حقیقت میں اگر شہروان نہ ہوتا تو کوئی حیرت کا جواب نہ دے سکتا ای شہریار ابھی تک بحر العجائب و
مصر الغرائب نے سحر نہیں کیا مغرور رنگم ام ساحروں کو طرار ہے ہیں جب وہ سحر کرینگے کیا غضب ہوگا
کون جواب دے سکیگا اگر حضور کے خلاف نہ ہو تو دست چپ کا پہلو خالی ہے میں بڑھکر سحر کروں نکل سکیے
بدیع الزمان نے کہا ای ملک اختر قبلہ و کعبہ قید ہیں لوح طلسمی پاس شہروان کے ہے حضرت مسکل بھی اسنے جیسے
لی کیونکر نکل جائیں خواجہ عمرو و برق بھی قید ہیں افسوس کوئی صورت رہائی کی نہ نکلی یہ باتیں کر رہے تھے
کہ ایک طرف سے جلوہ ہوا دیکھا کوکب روشن ضمیر و شہنشاہ لاچین و بہار و محمود و ملکہ مہ جبین الماس پوش
و اسد غازی و شاہزادہ ضیغم شیر شکار وغیرہ تین کو سردار زخمی [illegible] جاگے ہوئے اگر سپہ نیچے لشکر طلوعات
انکے تعاقب میں چاہتے ہیں ان نامیوں کو پکڑ لیں مگر بارہ ہزار سواران زرین پوش ہمراہیان کوکب بجان بازی
لڑتے سب سرداروں کو بچا کے لائے ہیں سامنے بدیع الزمان کے آکر فریاد کی کہ حضور جمیع ساحران
نے ان ثابت قدموں کو زخمی کیا اب چاہتے ہیں ان کو پکڑ لیں ہنسے جانبین و دیگر افسروں کو بچا لایا ہوں جیسا
حضور فرماتے ہیں وہ کریں بدیع الزمان نے کہا میں ابھی جا کر سب کو شکست دیتا ہوں یا اپنی جان دونگا یہ کہکے
مرکب بڑھایا نعرہ کیا تقاضائے کار شہروان بن گرداب نے سرجوش جادوگر سے تین لاکھ ساحروں کے
حکم دیا کہ کوکب و لاچین کو پکڑ لو کوئی سردار باقی نہ رہے سرجوش آگے بڑھا ہوا سحر کرتا ہوا چلا آتا ہے کہ
بدیع الزمان سامنے سے پہونچے آواز دی او ملعون کہاں جاتا ہے سرجوش پلٹ کر دیکھا ایک جوان
ساحروں کو قتل کرتا ہوا آتا ہے سمجھا یہ بھی کوئی ساحر ہوگا گولہ مارا بدیع نے لوح محفوظ کو چمکایا سحر باطل ہوا
سینے کو دیکھ کر گرا اسکی سحر سرجوش نے کیے لیکن بدیع الزمان پر تاثیر نہ ہوئی تیغہ سحر کھینچ کر جا پڑا انکی ہاتھ
مارے شعلے بھڑکے پتھر برسے بدیع الزمان پر تاثیر نہ ہوئی بدیع الزمان نے آہستہ اسے ہاتھ ڈال کر
لوح محفوظ کو چمکایا خبردار خبردار کہکے ہاتھ مارا شہروان بن گرداب نے سپر سحر کو آگے کر دیا تیغہ جو چمک کے
گرا سپر سحر چیق کے دو ٹکڑے ہوئے شہروان تو مطمئن ہوا تھا کہ اب سرجوش سب کا خاتمہ کریگا
اسنے امیر کو قید خانے سے نکالا عمرو و برق کو بھی بلایا کہا کیوں ساربان زادے تو نے سامری و جمشید کو
کو مارا ہم بندگان بہتر و برتر ہیں یعنے خداوند ہمارے ہفت پیکر ہیں تیرا کمر میں نہ چلا بنے کیونکر گرفتار کر لیا
میں پیغمبر خداوند ہوں تجھکو ہدایت کرتا ہوں کہ خداوند ہفت پیکر کا ہر جگہ ظہور ہے تو ہم پر تکرار کریگا اب
قتل جائیگا عمرو نے کہا ای پیغمبر نامرسل حقیقت میں خدائی خداوند ہفت پیکر کی درست ہے سب سامنے
کھڑے ناچ رہے ہیں میں نے بخوشی سجدہ کیا میری خطا معاف ہوئی یہ سنکر شہروان خوش ہو گیا کہ خلعت
لاؤ میں اسکو سرفراز کروں چہار جانب سے ملازم دوڑے جاتے تھے عمرو کو رہا کریں کہ ایک زاغ
سیاہ نے آواز دی او شہروان کیا کرتا ہے یہ بڑا دغاباز حیلہ ساز مکار و طرار قاتل و مارو جمشید ہے اسکی [illegible]
بے غش ہی شہروان رک گیا تیغہ کھینچ کر چاہا کہ او ساربان زادے سے [illegible] کے سامنے مکر و حیلہ کرتا ہے
اپنی عیاری سے مارنا چاہتا تھا کہ عمرو کو قتل کرے کہ آندھی سیاہ آئی کان میں آواز آئی کہ شہروان من

سرجوش جادو بود شہردان نے سر پیٹ لیا کہا یارو خلیفۂ رد سے زمین مار گیا اب کون ہدایت کریگا یہ کہکے
چھپنا چند گولے فوج بدیع الزمان پر مارے ملحوظ خاطر ناظرین والا مقام رہے کہ صاحبقران تو بیٹھ
آرام سے پہرے پڑے ہوئے ہیں عمرو و برق بندھے ہوئے بیٹھے ہیں اسی تخت پر شیشۂ اسم اعظم بھی رکھا ہے
ایک طرف لوح طلسمی رکھی ہے اُسکے پاس حرز ہیکل بھی ہے شہردان آواز قتل سرجوش سنکر بہت جھلایا ماتم کرتا
ہوا چلا چند ساحر برائے حفاظت صاحبقران چھوڑے وہ ساحر صاحبقران کو گھیرے ہوئے کھڑے
ہیں اب دو کلمہ داستان حیرت بیان گذارش ہوتے ہیں کہ وہ حریق آتش اشتیاق و غریق لجۂ فراق اسیر
طرۂ گیسو ذبیح خنجر ابرو بہجران دیدہ آفت کشیدہ دختر بلند اختر سحر العجائب حسن و جمال میں یکتا غنچۂ آرزوئے دلکشا
اپنے باغ میں رنجیدہ و بیٹھی ہے کنیزون کو حکم دیا کہ ذرا دریافت تو کرو کہ طلسم کشا پر کیا گذری صاحبقران
گھر برباد ہوتا ہے میں بھی جاؤن اپنی آنکھون سے دیکھ آؤن کنیزون نے عرض کی ہم ابھی جاتے ہیں خبر مفصل
لیکر آتے ہیں یہ کہکر چند کنیزیں باز و لقلق و قرقرے بنکر روانہ ہوئیں ملکہ انتظار میں بیٹھی ہیں ٹھنڈی سانسیں بھرتی
ہیں اور یہ غزل پڑھ رہی ہیں نظم

ہوش سرشک دیدۂ تر میں کہاں کہاں
بہتا امیدوار اجل ساتھ ڈر گیا
چلا رہا ہون یاد دل گم شدہ میں میں
یا جیب طول چاک قبا سے سحر گیا
اب دست اختلاج اٹھانے سے فائدہ
قرار نازکی سے کمان کمر گیا

کیا آج جلد تیر نظر کام کر گیا
دریا یہ وہ نہیں کہ چڑھا اور اتر گیا
سوز جگر ابھی پاس رضا آگیا ہے
اے میرے لالہ ہے پیارے کہ کر گیا
اللہ رے کرشمۂ تیغ ادا سے یار
برسوں گذر چکے کہ دعا سے اثر گیا
جیسا مذاق شعر ہمارا وہی نسیم

اف تنگ نہ کر سکے کہ جگر سے گذر گیا
اللہ ری سیاہی شام شب فراق
سنکر ہوے وہ قتل سے میں بھی مکر گیا
جاگو خفتگان اجل خواب تا کجا
الفت زیب کوئی جان کو لیے مر گیا
تلخی نے اعتقاد میں دل سے کھو دیا
طے جو کہ راہ منزل ادراک کر گیا

کبھی بیقرار و بیتاب منظور ہے مگر کیا پنہاں راز ان سب سے چھپاؤن حال دل بیتاب سے کوئی آگاہ ہو کبھی فرماتی ہیں
سوائے صاحبقران جو سب طرح شکست پائی جاتی ہے یہ سامان ہمارے والد نے کیا اسمیں خرابی پڑی مقصود رفتہ رفتہ
لوح طلسم معدوم ہے کسکو اُسکا حال معلوم ہوگا یکایک یہ انقلاب ہوا کہ لوح طلسمی امیر کو ملی سرحدات
فتح ہوئے اب صرف شاہان طلسم سے مقابلہ باقی ہے دیکھیں کیا انجام ہوتا ہے خود بخود دل روتا ہے کچھ بن کر بیتی
میں داری اُسکے والد نے شاہان ممالک کو طلب فرمایا ہے سنا ہے سات سو تاجدار با فوج کثیر آئے ہیں اب طلسم
کی بھی فکر ہو جائیگی سب اسی تدبیر میں ہیں کہ طلسم کشا کو گرفتار کریں ملکہ نے کہا صاحبو ان واہیات باتون سے
کیا فائدہ ہے طلسم کشا پر جو قابض ہونا بہت دشوار ہے دیکھو اب کنیزیں گئی ہیں خبر لیکے آتی ہونگی یہ ذکر تھا کہ
آسمان پر برق چمکی ایک کنیز بشکل عقاب اتر پڑی لیکن آنکھون میں آنسو بھرے ملکہ نے گھبرا کے پوچھا کیون
نرگس کیا دیکھا نرگس نے کہا واری بڑا غضب ہوا شاہان طلسم ہفت پیکر نے اپنے پیغمبر شہردان بن گرداب
کو روانہ کیا امیر زخمی ہوکر صحرا میں کہیں پڑے سے تھے دشمنون نے جاکر انکو گرفتار کر لیا لوح طلسمی حرز ہیکل اسم اعظم
سب اپنے قبضے میں کر لیا عمرو و برق نے عیاری کا تار باندھ دیا لیکن کوئی عیاری نہ چلی برق و عمرو بھی گرفتار
ہوئے اب کل لشکر صاحبقران کا آج تیسرا دن ہے کہ ایک طور سے مصروف جنگ ہے ستر ساحران نامدار
لشکر طلسم کشا کے ہاتھ سے شہردان کے مارے گئے صرف ملک اسفر و حیرت مقابلہ کر رہی ہیں اور یہی
خبر پائی ہے کہ لشکر بے سردار جانشان امیر گرفتار ہوکے سامنے خداوند ہفت پیکر کے گیا اُسکی تصویر دیکھی گھبرا

کیا بحکم ہفت پیکر زبان آئے ہو کے قاسم سے لڑے اب قاسم دلبند حضور زیر زمین غرق زمین ہو جے
نہیں معلوم ہے اسپر کیا گذری تین شبانہ روز گذرے ہیں کہ معلوم ہو رہی ہے شہروان بن گرداب سے
قیامت برپا کی ہے حیرت ہی ایسی ساحرہ ہے کہ اسکے سحر سے بچتی ہے ورنہ سترہ سرداران نامی مثل ملکہ انجم و طلعت
اسکے ہاتھ سے راہی ملک عدم ہوے ہر چند سردار کوشش کرتے ہیں کہ اسیر کر ڈالیں ممکن نہیں ہوتا
حضرت شاہزادہ بدیع الزمان بجرات لڑ رہے ہیں کہ اسپر کسیکا سحر تاثیر نہیں کرتا نہیں معلوم اسکا کیا سبب
ہے اور ابھی تک آپکے والد نامدار نے سحر نہیں کیا صرف فوج کو حکم دیا ہے جب ہم لوگ خبر لیکر چلے تھے تو سنا تھا کہ
شہروان نے امیر و عمرو برق کو طلب کیا تھا کہ قتل کر دیں ہمنے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ لوح طلسم بھی اسی مقام
پر رکھی ہے شیشۂ اسم اعظم بھی اسی مقام پر موجود ہے یہ حال مصیبت مآل سنکر ملکہ غنچۂ آرزوے دلکشا نے
آہ کی زمین پر گریں مثل مرغ بسمل تڑپنے لگیں اب بیقراری نے سر اٹھایا ہوش و حواس میں خلل آیا اسی حالت
اضطرار میں منہ سے نکل گیا کہ اے فلک جفا کار اے گردون غدار اے عشق خانہ خراب اب تجھکو کیا منظور ہے
قلب ناصبور ہے یہ کیا غضب ہوا یہ کلمات جو ملکہ نے کہے آنکھیں پھرنے لگیں موت کے آثار چہرۂ زیبا پر
ظاہر ہونے لگے کنیزیں چیخنے لگیں ملکہ غنچۂ آرزوے دلکشا کی وزیرزادی ملکہ عندلیب خوش نوا اپنے
خیمہ میں بیٹھی تھی یہ شور سنکر نکل آئی کنیزوں نے پکار کے کہا اے خیر خواہ شمشاد قد اکڑتی ہوئی سامنے آئی کہا حضور
ذرا ملکہ کا تو آکر حال دیکھیے ہم سب بچتے ہیں ملکہ عالم سے چلتی ہیں ہے کیا تو منہ سے بجز آہ کے آواز بھی نہیں
نکلتی ہم اسپر تصدق ہو جائیں ہماری بھلی بلا بی بی بچ جائیں یہ سنکر عندلیب خوش نوا روتی ہوئی قریب آئی یہ
حال دیکھکر سر اپنے زانوں پر رکھ لیا منہ پر منہ رکھکے آواز دی واری آنکھیں کھولیے اپنی کنیز قدیم سے حال
دل کہیے آسمان کے تارے توڑ کر لاؤں ارشاد تو ہو کہ یہ کیا سحر کہ ہیں آنکھوں سے بجا لاؤں اگر کہیں طبیعت
مائل ہوئی ہو تو مجھسے ظاہر فرمائیے ملکہ نے آنکھیں کھولدیں کہا اے خیر خواہ کیا پوچھتی ہے ہم اب رخصت ہوتے ہیں
لیکن ایک احسان کرنا کہ جنازہ اس طرف لیجانا اور کہنا مسیحائی فرمائیے ٹھوکر لگائیے میری روح کو راحت ہو نظم

| | | |
|---|---|---|
| گردش چشم سے سر سے کا ضرر کیا ہوگا<br>پھیر لے مجھسے وہ بے دید نظر کیا ہوگا | دیکھ لوگے جو ادھر ایک نظر کیا ہوگا<br>یا خالق اس رشک مسیحا کو سلامت رکھے | ہم بھی اپنے دل بیتاب کو سمجھاتے ہیں<br>ہیں اگر جان ہی دونگا تو ضرر کیا ہوگا |

اس سوز و گداز سے ملکہ نے یہ اشعار عبرت آثار پڑھے کہ عندلیب خوش نوا رونے لگی کہا واری بس ایسے
کلمات نہ فرمائیے کنیز خیر خواہ کا دل نہ دکھائیے برائے خدا اس معشوق کا نام تو بتا دیجیے میں جا کر لاتی ہوں آپکے
پہلو میں بٹھاتی ہوں ملکہ نے کہا اے عندلیب کس زبان سے کہوں غضب ہو گیا امید ملاقات نہ رہی وہ صاحب
شوکت دشمنوں میں قید ہیں قتل کے سامان ہو رہے ہیں اصل یہ ہے کہ میں طلسم کشا پر مائل ہوئی ابتک خبر نہیں
آئی فتح کی باقی رہی دل تردد منزل کو سمجھاتی رہی اب شہروان بن گرداب طلسم ہفت پیکر سے آیا تمام اسلامی
نامی آنکے لشکر کے مارے گئے صرف ایک فرزند انکا اس آفت کو جھیل رہا ہے جان پر کھیل رہا ہے اب تین دن
گذر چکے ہیں کہ شکست ہو چکی ہے دو سردار جادو ہفت پیکر کے مطیع ہوے ساحروں میں فقط ملکہ اختر ولی
کو وہ خبر کہا تنگ دل گمنام طلسم کشا سنتے ہی عندلیب نے سر پیٹ لیا کہا واری اگر طلسم کشا کی فتح ہوئی سلطنت
کوکب کو ملیگی آپ کے باپ چچا قتل ہونگے یہ خیال دل سے دور کیجیے غنچۂ آرزو نے کہا اے وزیرزادی
اسیواسطے میں نام نہ لیتی تھی کہ تو مجھکو سمجھائیگی اور میرا دل میرے اختیار میں نہیں ہے سمجھانے سے دل

کہیر آتا ہی اگر ہوسکے تو کچھ علاج کرو ورنہ ہمکو ہمارے حال پر چھوڑو جسوقت مین سنونگی کہ دشمن آپکے قتل پر
نوبت جان دونگی اتنے عندلیب گہبرائی کہا واری اگر سمجھ سکتی نہین تدبیر پردہ پوشی کیسی چلیے آپکی شریک
ہو جیے اگر شہروان کو مارا اسکو رہا کرکیا فرائی فتح ہو گی نہین اپنی اپنی جان دیجیے یہ سنتے ہی ملکہ شگفتہ ہوئین کہا
اچھا خیر خواہ مجھکو گوارا ہی تیاری کرو عندلیب نے آوازدی بارہ کنیزین آراستہ ہونے لگین اسباب ہم جسم پر
لگاکے سامنے ایک قمر تھا اسمین قفل لگا ہی ملکہ نے کہا اے عندلیب یہ قمر مقفل بجوا ہر زبانی بابا جان کی سناتھا
کہ اسمین سرمہ سامری ہی جو اسکو آنکھ مین لگا لیگا اسپر ہر ایک کا اثر تاثیر نکریگا جلد اسکو کھولو کنجی تلاش کیجب
کلید نملی ملکہ نے نیچہ مارکے قفل کاٹا اندر اُس قمر کے تنہا گئین دیکھا ایک سنہری پتلی ایک سرمہ دانی ہاتھ مین لیے
کھڑی ہی ملکہ کو دیکھکر کہا کیون حضور وقت بربادی طلسم آگیا یہ سرمہ حاضر ہی چشم قدمین مین لگا نے برا سکے مقابلے
دشمن جادے ہیسکے آپنے سرمہ دانی ہاتھ مین دی ملکہ نے وہ سرمہ آنکھون مین لگایا جسم مین قوت آگئی ہاتھ پاؤن کنیزون
نے جواب جمال جہان آرا کو دیکھا ضو سے عارض انور کے آفتاب و ماہتاب شرمندہ تھے چشم کی یہ کیفیت ہی
رعب و دبدبہ آنکھون سے ہویدا ہی صبح جلال نمود ہی ہوید ا ہی عندلیب نے کہا واری ہمارے اعتقاد مین
تو اب اسے کوئی مقابلہ سحر مین نہین کرسکتا اسوقت عجب جلال و شور آپ کے چہرے سے ہویدا ہی صاف
ظاہر ہی کہ اگر سامری و جمشید بھی مقابلے مین آئین تو شکست کھائین ایک جانب سے ملکہ عندلیب خوش نوا
اسباب ہم ذات پر آراستہ کرکے آئی شعلہ جوالہ بنی ہوئی بارہ کنیزین دُردر گوش مرصع پوش ہمراہ اسکے
آتشین پر سوار آگے سب کے ملکہ غنچہ آرزو سے دلکشا پہلو مین عندلیب خوش نوا پشت پر بارہ کنیزین
سر پر ابر مروارید کا سایہ فگن اس زرق و شوکت سے طرف میدان کارزار کے چلین اور ایک مقام کا ذکر
منظور ہی انکا تو حال تحریر ہوا سنیے کہ جناب حکیم اشرف الحکمت دختر بلند اختر انکی ملکہ صبیح بادلہ پوش کہ عشق
انکا صاحبقران سے لکھ چکا ہون . صاحبقران کو حکیم صاحب نے عجائب دختر اب بھی اپنے دکھائے
تھے یہی صاحبقران پر واضح ہوا تھا کہ جو مخلوقین ملکہ صبیح بادلہ پوش کی خدمت مین حاضر ہوئین تھین
یہ اسیر شباہت ہر کریہ حکیم جامع الکمالات ہین از نسل حکیم بقراط ملا واقف کاران طلسم انہین کو بقراط ثانی بھی کہتے
ہین اپنے قصر حکمت مین جلوہ فرما ہین جبین جو فتح مرحلہ جات کی باتین خوشی خوشی محل مین آئے بیٹی کے سامنے
بیان کیا کرتی بی بی تھے سنا صاحبقران کو یہ طلسم بھی فلان مرحلہ جات فتح ہوا فلان ساحر مارا گیا ہنگامہ عظیم برپا ہے
جب خبر فتح ملکہ صبیح بادلہ پوش نے سنی باپ کے جانے کے بعد جانماز بچھائی دو رکعت نماز شکر کی پڑھی
بجوہری تحو رقم نکالکر خیرات کی محل مین چہل پہل ہو گئی ایک شب کو ملکہ صبیح بادلہ پوش یاد مین صاحبقران کے
بیٹھی ہوئین کنیزان سے باتین کر رہی تھین فرماتی ہین کیون صاحبو کچھ حال صاحبقران کا نہ معلوم ہوا کنیزین عرض
کرتی ہین آپ کے والد نے ہر کارے بھیجے ہین یقین ہی خبر آئے ملکہ صبیح کی آنکھون سے آنسو ٹپک پڑے
کہا آج دل کی عجب کیفیت ہی اسلیے یہ صورت ہی

نظم

دل اُسکو دیا ہمنے تقصیر اسے کہتے ہین — مارا ہم فرقت نے اکسیر اسے کہتے ہین
ہم خواب مین وان سوئے تدبیر اسے کہتے ہین — وہ نیند سے چونک اُٹھے تقدیر اسے کہتے ہین
جو ہمسے گریزان تھا کل اُسکو مین گھر اپنے — بادون مین اٹھا لایا تقریر اسے کہتے ہین
مین خاک ہوا مرکر دو حرف سے تھے کو آیا — اکسیر اسے کہتے ہین تسخیر اسے کہتے ہین

دیوانی سی جنگل میں پھرتی ہو پڑی لیلی
پی جبکہ شراب آنے کندن سا بدن چمکا
شکل اُسکی مصور نے کھینچی ورق دل پر
بے جرم کیا بسمل لاکھوں ہی جوانوں کو
محفل سے اٹھانے کا جب قصد کیا آنے
سو قتل کیے خون ہوا ابرو میں نہ مژگان میں
جتنا وہ گریزاں ہو دیکھی دل نالان سے ہے
انجام کو کچھ سوچو کب قصر بناتے ہو
ہیں پیش نظر اپنے ہر وقت تصور میں

جذب دل عاشق کی تاثیر اسے کہتے ہیں
سونا اسے کہتے ہیں اکسیر اسے کہتے ہیں
نقاش اسے کہتے ہیں تصویر اسے کہتے ہیں
سفاک اسے کہتے ہیں بے پیر اسے کہتے ہیں
وابستہ میں غش لایا تزویر اسے کہتے ہیں
شمشیر اسے کہتے ہیں اور تیر اسے کہتے ہیں
صیاد اسے کہتے ہیں نخچیر اسے کہتے ہیں
آباد کرو دل کو تعمیر اسے کہتے ہیں
پریوں کی بس اے ناسخ تسخیر اسے کہتے ہیں

تیر زن نے عرض کی حضور نہ گھبرائیں خیر و عافیت ملا چاہتی ہے ملکہ نے کہا صاحبو دل کو دل سے راہ ہے اپنا حال بہت تباہ ہے خدا والو سے دریافت کرو کسی حیلے سے کہ صاحبقران پر کیا گذری ہے جو علوم عمل کیے شباب میں عمل پڑھے تسخیرات کی جنات حاضر ہوتے ہیں سو کل دست بستہ رہتے ہیں یہ علم کب کام آئیگا کل شب کو میں نے اوراد یا وہاب جو کیا سو کل سامنے آیا ملول و حزین تھا ہر چند پوچھا صرف اتنا کہا کہ آپ کو کیا خیال ہے زمانہ رنج و ملال ہے ہر چند میں نے بلایا پھر نہ آیا اسوقت سے طبیعت کو انتشار ہے کہ یہ کیا ہو گیا یہ کہکے ملکہ نے مسیح عشرت افزا وزیرزادی کو آواز دی مسیح سامنے آئی کہا ذرا خدمت میں والد کی جاکر صاحبقران اعظم کا حال دریافت کرو کہنا کہ بعد فتح مرحلجات کچھ حال نہ معلوم ہوا اے مسیح ایسی حکمت سے پوچھنا کہ میرا کہنا ثابت نہ ہو میں بھی مجبور ہوں بزرگان دین لکھ گئے ہیں کہ میرا شوہر صاحبقران اعظم ہے بس میں کیونکر فکر نہ کروں دل کو خود بخود بیقراری ہے مسیح عشرت افزا چلی ملکہ صبیح بیٹھی دعا میں مانگ رہی ہیں کہ پروردگار خبر نیک سنوائیو رنج و ملال کی صورت نہ دکھائیو نظم

حق بیان حق خواہ و حق گو حق نیوش
بیکسی با کوشش قدرت ای سمیع
تیز در سینہ بشکل دیگ جوش
بار کی پابند در در بار تو
تا سبک گردم از آن بار دوش
گاہ در بیداری گاہے بخواب
بر کمال فضل تو امیدوار

خاک انسان را تو کردی پر رحمت
عرض حال بندگان زار گوش
عیش و غم یکسان بود نزدیک شان
مردم گندم نما و جو فروش
بندہ در فکر مآل خویشتن
گاہ اندر بخشش گاہے بہوش

ذات پاک تست یارب پردہ پوش
مال و جاہ و علم و فضل و عقل و ہوش
عاشقانت را ز سوز عشق تو
ہر یکے مانند برابر نیش و نوش
دور فرما از سرم بار گناہ
گاہ خاموش است و گہ اندر خروش
ہست این ناچیز عاجز خاکسار

سجادہ بچھا ہوا ہے دعا کر رہی ہیں مسیح عشرت افزا بخدمت اشرف آ حاضر ہوئی دیکھا حکیم صاحب بیٹھے رو رہے ہیں مسیح نے عرض کی کیوں حضور خیر تو ہے حکیم صاحب نے کہا اے مسیح کیا بیان کروں غضب ہو گیا میرے بزرگ لکھ گئے ہیں کہ ملکہ صبیح بادلہ پوش زوجہ ہے صاحبقران اعظم کی میں نے اس تحریر پر فخر کیا صاحبقران سے تحریر ہی ملی لیکن غضب ہوا الیان طلسم ہفت پیکر نے شاہان نور افشان کی مدد کی صاحبقران قید ہو گئے ابھی مجھکو طائر راز نے خبر دی کہ تین شبانہ روز گذرے ہیں غلو ہو رہی ہے بڑے بڑے نامی سردار ساحران غدار مارے گئے لشکر صاحبقران کا فاتحہ ہے میں رو رہا ہوں

کر یہ کیا غضب ہوا صبیح نے کہا واہ ری اسوقت مین چلکر شریک ہو جیسے صاحبقران کو اس بلا سے بچائیے
بڑا آپکا احسان ہوگا یہ سنکر حکیم ہوشیار ہوے کہا ای صبیح جاکر صبیح بادلہ پوش کو خبر دو یہ کہنا ہی تم بھی چلو
حقیقت مین تو نے بڑی بات کہی اگر اسوقت مین مدد نہ کی پھر کس کام آئینگے یہ کہکر ایک آواز دی کہ یاران دولت مدد کو
اہالیان ہفت پیکر پر لشکر کشی کرنا منظور ہی ہماری ریاضت کا پھل ملے یہ آواز دیتے ہی چالیس جوان حسین
و جمیل ہاتھ باندھے برہنہ سامنے آئے کہا حضور چلیں خشتات کی یہ مجال ہی کہ ہمسے مقابلہ کریں براے چند ساعت
راستہ طلسم ہفت پیکر کا بند کردینگے کہ نہ کوئی جاسکے نہ آسکے حکیم صاحب تخت پر سوار ہوے چار جوان حسین نے
بڑھکر کاندھا دیا یہان ملکہ صبیح بادلہ پوش کو صبیح عشرت افزا نے خبر دی آپ کے والد جانے پر تیار رہین
تخت پر سوار ہو چکے آپ بھی آراستہ ہون ملکہ نے ہتھیار لباس اور دونون ہاتھ واسطے دعا کے اٹھائے کہ پروردگار
مظفر و منصور کرانا یہ کہکے دستک دی دیکھا ایک پریزاد سامنے آئی دست بستہ عرض کی کیا حکم ہوتا ہی فرمایا
منظور ہی براے مدد صاحبقران جاتی ہون خبر تو لے کیا ہو رہا ہی پریزاد غائب ہوئی تھوڑی دیر مین ہانپتی ہوئی
آئی عرض کی لشکر صاحبقران کے شکست ہوئی سب ساحران تمامی مارے گئے صرف ملک اخضر باقی ہین
اور فرزند صاحبقران شاہزادہ بدیع الزمان گھرے ہوے ہین جنگ ہو رہی ہی صاحبقران کو براے قتل
نکالا ہی حضور اپنے طور پر چلیں شہروان بن گرداب ہفت پیکر کا بھیجا ہوا آیا ہی اسکے سحر کی پناہ نہین قیامت
برپا کر رہا ہی لوح طلسمی الگ رکھی تھی دل مین آیا کہ گلے مین صاحبقران کے ڈال دون حضور نے حکم دیا تھا
ورنہ خاطر کر کے آتی ملکہ نے ایک چوکی صندل کی نکالی اسپر سوار ہو کے دستک دی بارہ پریزادین حاضر ہوئین ایک
نے بڑھکر ایک ہیکل زرین گلے مین ملکہ صبیح کے پہنائی لنظم دم سے غائب ہوئین چلی چلی حکیم اشرف الحکما بھی
تخت اترا کر چلے ہین کہ ملکہ صبیح بادلہ پوش کو دیکھا صندل کی چوکی پہ سوار بارہ پریزادین چہار جانب سے
گھیرے ہوے عود سوز عنبر سوز لیے ہاتھ مین تسبیح کو گردش دیتی ہوئی آنکھون مین آنسو بھرے ہوے
وزیر زادی سے فرماتی ہین ای صبیح جلد پہونچنا چاہیے یہان منظور ہین وقت وہ ہی کہ سب نازنینان سمن جبین
ملکہ انجم اختر پیشانی و مہر طلعت و گلشن و ناہید وغیرہ سیار گلشن جنان ہوئین ملک اخضر دیوانہ وار دشتی
مثال سحر کرتا پھرتا ہی ایک غول مین شاہزادہ بدیع الزمان مع رفیقون کے فضل و وقار ان زخمون مین چور چور
لڑ رہے ہین امیہ بن عمرو عیار بدیع اسقدر زخمی ہوا ہی کہ زیر گل چھپا ہی بدیع الزمان لاشہاے نازنینان
بچشم دیکھکر ٹھنڈی سانسین بھرتے ہین رستمانہ جنگ کر رہے ہین کسی طرح شکست لشکر نہین ہوتی جانبازی کررہے
ہین شہروان بن گرداب پامال کرتا ہوا چلا آتا ہی جب بدیع الزمان پر بڑے بڑے سحر کیے اور تاثیر نہ ہوئی
پکار کر آواز دی یا خداوند ہفت پیکر مین بندہ احقر کو خبر دیجیے کہ کیا باعث ہی کہ بدیع پر سحر تاثیر نہین کرتا یہ کہکر
ایک طائر آیا طائر نے [illegible] ہو رہا تھا کہ قاسم و بلند صور مع سعدان مع اپنی فوج کے آگے نکلے کہ ایک دیوار
سامنے حائل دیکھکر حیران ہوے سمجھے کوہ سیران قریب آکے پہونچے دیکھا دیوار پر تصویر سونے کی [illegible] احکام لکھے ہی
ہی سپہران بادلہ پوش تاجدار یہان کا حاکم ہی کہ بلند صور و قاسم نے آکے فریاد کی یا خداوند راہ مین ایک
دیوار حائل ہوئی حکم ہو کہ وہ دیوار ہٹا دی جاے تصویر نے آواز دی ای گرداب دریا نشین تیرے فرزند کے
ہاتھ فتح مقرر کی ہی تو جاکر دیوار ہٹا دے قاسم و بلند صور کے نام حکم ہوا کہ تم چلکر ہفت جوش پر اترو
قصر عشرت تمکو ملیگا ابھی تمہارا جانا زیر لشکر صاحبقران مناسب نہین قاسم و بلند صور مع اپنی فوج کے قریب

کو ہفت جوش کے پہونچے بارگاہ مین استادہ ہوئین ایک کنیز نے آکر سلام کیا کہا ای شہریار آپ کو ملکہ عالم نے
یاد کیا ہی گلے مین جو تصویر قاسم کے پڑی تھی اسنے مسکرا کر کہا ای شہریار جلد چلیے ملکہ آپکے واسطے بہت
بیقرار ہین آپکی تصویر انکے سینے پر ہی اسقدر ملول و حزین ہین کہ عرض کرنا مناسب نہین قاسم کنیز کے ساتھ
چلے تھوڑا ہی راستہ طی کیا تھا کہ دیکھا وہی قصر عشرت سامنے معلوم ہوتا ہی وہی نازنین دروازے پر
کھڑی انتظار کر رہی ہی قاسم بڑھے اس نازنین نے ہاتھ مین ہاتھ ڈال دیا لا کر داخل قصر عشرت کیا اسیطرح
دارا سے ہند و فرہاد خان دار شیون داخل قصر ہمون ہوے ایک ایک ماہ جبین تینون کے پہلو مین نازنینان
مہ جبین و مہ جبینان مہر تمکین رقص کر رہی ہین ایک مہ جبین شوخ و شنگ سو سو ڈھنگ سے یہ اشعار عاشقانہ گا رہی ہی نظم

کجا گئی ترے وحشی کی رائیگان فریاد — یقین ہی کہ ہو زخمی آسمان فریاد
فلک تو کیا ہی لب عرش تک یہ جائیگی — مین ناتوان ہون نہین میری ناتوان فریاد
شب فراق بڑے لطف سے گزرتی ہی — انیس نالہ و فغان دوست مہربان فریاد
بہت دنون مین ہمین نیند آج آئی ہی — نہ بہر زار یہ رو رو کے نوحہ خوان فریاد
یہ ضعف ہی کہ ہم اک آہ کو ترستے ہین — اسیر سینہ ہی کیا آسکے تا دہان فریاد
کمال قاعدہ دان ستم ہی پر سو تنے — اٹھا چکی ہی بہت صحبت بتان فریاد
اگر بھرا ہی وہ درد فراق کا مجھ مین — کریگی بعد فنا میرے استخوان فریاد
بہت دنون مین دل آزاریان یہ سیکھے گی — ابھی نہین ہی تمھاری مزاجدان فریاد
نہ تخت عرش نہ کرسی نہ لامکان دیکھا — کجا گئی ابھی میری کہان کہان فریاد
کبھی تو جذب محبت اثر دکھائیگا — کبھی تو لائیگی انکو کشان کشان فریاد
خیال کاکل شب رنگ سے بہل ہوا — مرے دہن سے نکل کر ہوئی رسوان فریاد
یہی ہی آہ فلک پیر صورت الفنات — سنین وہ نغمہ مضطرب کرون مین بیان فریاد
نسیم مرغ و زمین پر نہین ہی کچھ موقوف — کہان کہان نہ بنائیگی آشیان فریاد

لند صورت قاسم مصروف عیش و طیش ہوئی جس امر کی خواہش ہوئی خداوند ہفت پیکر کا نام لیا فوراً حاجت
مرفوع ہو گئی ہر پہاڑ پر سجدہ کرنے کو جاتے ہین وہان سے تحفہ جات لاتے ہین لیکن گرداب دریا نشین
بعد جوش و خروش ساٹھ ہزار ساحر ہمراہ قریب اس دیوار کے پہونچا ایک طائر آسمان پر نیلین بدلا
تھا ایک شعلہ دیوار سے نکلا طائر کو جلا دیا آواز آئی افسوس نیروان نے بھیجا تھا پاس خداوند ہفت پیکر
کے نہ پہونچا یہ معاملہ حیرت خیز دیکھکر گرداب دریا نشین بہت گھبرایا سمجھا کہ صبح کو دیکھا جائیگا ناگاہ شہنشاہ
تیر اعظم فوج انجم سے شکست کھا کر داخل قلعہ مغرب ہوا شہنشاہ انجم سپاہ بعد شوکت و جاہ تخت زرنگار
پر متمکن ہوا گرداب نے کھڑے ہو کر دیوار پر ایک گولہ مارا یا ساحر والے ساٹھ ہزار جوان سب نے ایک
ایک گولہ مارا دیوار پر جو گولے پڑے ہزارہا شگفے پیدا ہوے ان شگفون سے شعلہ ہاے آتش نکلنے لگے نکلکر
جو فوج پر گرے اہالیان فوج جلنے لگے گرداب جو سحر کرتا ہی آگ کو ترقی ہوتی جاتی ہی ہر چند گرداب
نے سحر کیا پانی نہ برسا لشکر اسکا ایک ایک قطرۂ آب کو ترسا ایک پہر کے عرصے مین ساٹھ ہزار جوان جلکر
خاک ہوا جب گرداب نے کئی گولے مارے ایک جوان حسین سر دیوار پر آیا پکار کر آواز دی ای مردود

منسوب بارگاہ مسعود صفت حیاتی جان بجا آئی ہفت پیکر شعبدہ باز سے بیان کر دیکھو وہ کیا کہتا ہی سنکر گرداب بھاگا کو وہ ہفت رنگ پر آیا ہفت رنگ تا جدار ساتھ تصویر کے دست بستہ کھڑا ہی گرداب چیخ مارتا ہوا آیا پکار کر آواز دی یا خداوند فریاد ہی وقت امداد ہی دیوار پر جاکر سحر کیا سب ساتھ والے جلکر خاک ہوئے دیوار کا خاتمہ نہین ہوتا ایک جوان خوشرو نے سر دیوار پر آکے ہدایت کی کہ جاکر اپنے خداوند سے کہو دیکھو کیا فرماتے ہین تصویر سے آواز آئی ہمارے بندی فاطی نے شعبدہ کیا ہی قدرت نے اسکو بڑا اختیار دیا ہی صاحب شوکت و لیاقت موسوم بہ حکیم اشرف الحکمت خاک یا ہماری لیجاؤ دیوار پر ڈالدو دیوار خاک ہوکے گر پڑیگی گرداب نے خاک پاے تصویر کی بعد جوش و خروش دوڑا سامنے جو دیوار کے آیا دیکھا وہی جوان خوشرو بر سر دیوار کھڑا ہی اسنے ایک ڈانٹ دی کہا او گرداب کیون شامتین آئی ہین پلٹ جا خاک ہمپر نہ ڈالنا ایسے خبیثات کو ہم کب مانتے ہین گرداب اسکو کیا سمجھتا ہی خاک پھینک ماری جیسے ہی خاک دیوار پر پڑی ایک دناتا ہوا ایک شعلہ بھڑک کر گرداب پر پڑا پڑتے ہی شعلے کے گرداب جلنے لگا پکارتا تھا یا خداوند ہفت پیکر دوڑو ہر چند چیختا تھا آگ بڑھتی جاتی تھی کچھ نفع نہ ہوتا تھا اپنی تقدیر کی تحریر روتا تھا جل جل کر خاک ہوا آواز آئی کشتی مرا نام من گرداب دریا نشین بود مہروان بن گرداب جس جگہ پر پڑا ہی اسکے کان مین آواز آئی سر پیٹ کر کہا یار غضب ہوا میرے باپ کو کسی نے مارا مین نے طائر بھیجا تھا وہ بھی پلٹ کر نہ آیا یہ کہکے رونے لگا یہی تحریر کرچکا ہون لکھا صاحبقران امرا اپنے پرے ہوے ہین خواجہ عمرو برق مسلسل بیٹھے ہین لوح طلسمی و شیشۂ اسم اعظم و حرز و سبیل حکمت پر رکھی ہی شاہزادہ بدیع الزمان بڑے ہین سحر العجائب دہر الغرائب نے دیکھا کہ کیا سامان ہوا مہروان کیون بیٹھنے لگا پکار کر آواز دی ای مہروان کیا ہوا کہا ای شاہان تو ما فشان ثابت نہین ہوتا کہ باپ میرا کہان مارا گیا ابھی میرے کان مین آواز آئی بڑے تعجب کی بات ہی کہ مین نے طائر کو روانہ کیا وہ بھی پلٹ کے نہ آیا شاید خداوند ہفت پیکر آرام فرماتے ہین جب سوتے ہین تو حالات سے بندون کے غافل ہوتے ہین ورنہ ممکن نہ تھا کہ میرا طائر جاتے اور پلٹ کے نہ آتے یہ ذکر تھا کہ آسمان پر برق چمکی پہلو مین مہروان کے معراج جادو کھڑا ہوا سحر کر رہا ہی منظور یہ ہی کہ بدیع و اخضر کو پیش کرون مہروان کہتا ہی ای معراج جادو کیا سحر کرتے ہو مجھکو غفلت خداوند کا بڑا ملال ہی جان پکارتا تھا کان مین آواز آتی تھی آج کیسا کیسا پکارا لیکن آواز نہین آئی یہ دوسرا غضب ہی کہ باپ کے مرنے کی آواز آئی وہ خدمت خداوند مین تھے انکو کسنے مارا معراج کہتا ہی ای بے خبر خداوند کے غفلت کا کچھ عجب نہین ہی بہر دو قات گئے ہونگے یا خلقت اعمال سے متوجہ ہونگے اور یہ شعبدہ ہمراہیان حمزہ نے کیا ہی کہ تجکو آواز دی سنیکی گرداب کے اب مین خاتمہ کیے دیتا ہون آپ کے باپ کا مرنا سراسر خلاف ہی خداوند کی غفلت پر کچھ خیال نہ کر دیہ کہکے معراج بڑھا جس مقام پر بدیع الزمان کھڑے تھے اسیطرف گولا مارا کئی سو جوان بیہوش ہوکے گرے زمین سے دھوان نکلا مرو دے کئی سحر و دے کیے کئی سو جوانون کو نابینان کیا ہر طرف سے صدائے فریاد بلند ہوئی اہل اسلام پکارنے لگے ای بے نیاز کارساز بچا اس آفت سے نجات دے

| | | |
|---|---|---|
| در بہار چند رودہ ہست گل خندان چرا | | دل دہد بر حسن فانی بلبل نالان چرا |
| باد جو عقل انسان ہیشود حیوان چرا | | میکند با این لیاقت کار نادانان چرا |

چون خزان آید ببستان جہان بعد از بہار | شور مرغان چمن در صحن بستان چرا
چون برائے رفتن از ملکِ دنیا آمدیم | وقت رحلت درد و رنج و حسرت و ارمان چرا
بندہ در دنیا چرا پابند زنجیر بلاست | ہست در قید تعلق اندرین زندان چرا
دارد آخر مسکن خود زیر خاک این خاکزاد | می برد تا اوج گردون گنبدِ ایوان چرا
بر سر استادہ است چون پیک اجل بر بندہ ما | ہست در فکر قیام خویش این نادان چرا
اصل انسان نیست چون جز اصل از یک قطرہ بیش | میکند برپا زجوش طبع خود طوفان چرا
بردن است از دولت دنیا نہ با خود جز کفن | پس خیال مال و فکر حشمت و سامان چرا
مال دنیا فی الحقیقت ہست مال مستعار | اہل دولت پس براین دولت شوند نازان چرا

بلاک ملک نے سب دعائیں کر رہے ہیں حسرت دریاس پر دنیا کے نگاہ ہے مقواج جوش مارتا ہوا جاتا ہے چاہتا ہے کہ سب کو پامال کرون بدیع الزمان کو دیکھ رہا ہے حیران ہے کہ کیا وجہ ہے کہ پسر حمزہ پر سحر تاثیر نہیں کرتا سست پریشان ہوا بدیع الزمان پر جاچڑا انشا اسکے بیرون نے اسکو آگاہ کیا ہے کہ بدیع الزمان کے پاس کوئی تختہ ہے اسکی وجہ سے کوئی سحر تاثیر نہیں کرتا گلے میں ہیکل سونے کی پڑی ہے بصورت خداوند ہفت پیکر اسی تصویر سے متوجہ ہو کر پوچھا یا خداوند واسطے اپنے جاہ و جلال کا تدبیر بتائیے ہنس کر تصویر نے جواب دیا ای احمق کیون انتظار ہیکل ہے گلے میں بدیع الزمان کے حرز ہیکل ہے سحر طیران خاصہ کیون نہین کرتا ہا لیان طلسم قدرت پیکر کہین عاجز ہوتے ہیں ہرچند کہ لوگ گندہ ہے لیکن ہمارا بندہ کاہے اس راز سے جو مقواج آگاہ ہوا ایک نقل پر زاغ بیٹھا تھا کہا ای زاغ قدرت طیران خاصہ کو جلا دے تھوڑے ہی عرصے میں ایک طائر ابر نقاب سے آیا زمزمہ سرائی کرنے لگا آواز دیتا ہے او مقواج کیون گھبراتا ہے قدرت تیری مدد کریگی دیکھ ہم لوح محفوظ لاسے دیتے ہیں یہ کہکے طائر اڑتا ہوا بر سر بدیع آیا ایک چیخ ماری شاہزادہ متردد ہو کر چہار جانب دیکھنے لگا طائر نے دوڑ کر پنجہ مارا حرز ہیکل کا ڈورا توڑ لیا لیکر طرف مقواج کے چلا بدیع الزمان کی حیرانی لفظون سے پریشانی ظاہر ہوئی شاہزادے نے چاہا طائر کو پکڑون طائر زقند مار کر بلند ہو مقواج نے قہقہہ مارا کہ او پسر حمزہ دیکھ ہیکل یون لیتے ہیں طائر قریب تھا کہ اڑکر پاس مقواج کے جائے حرز ہیکل پہنچا کہ آسمان سے ایک برق چمک کر گری طائر کے دو ٹکڑے ہوئے ہیکل طرف زمین کے چلی چاہا مقواج نے جھپٹ کر لے لون کہ ایک برق جہندہ گری مقواج کے بھی دو ٹکڑے ہوئے ابر سے سنہرہ پنجہ پیدا ہوا اس پنجہ نے لوح محفوظ گلے میں بدیع الزمان کے ڈال دی بدیع الزمان چست و چالاک ہوئے لیکن اندھیرا ہو گیا آندھی سیاہ اٹھی آواز آئی کشتی مرا نام مقواج جادو بود شہردان نے چاہا کہ جا پڑون لیکن برق اٹھی پھرتی ہے شہردان مقواج کے مرنے سے پسینے پسینے ہو گیا سامعہ جرأت صفحہ قلب سے دھو گیا ایک گولہ اٹھا کر ابر پر مارا آواز دی ارے تو کون ہے میرے قوت بازو و زینت پہلو کو مارا سحر العجائب نے بھی ابر پر اشارہ کیا ابر ٹکڑے ٹکڑے ہوا ملکہ غنچہ آرزو دلکشا وزیرزادی عندلیب خوش نوا اسم کر رہی ہیں انگلیوں سے قطرے خون کے ٹپک رہے ہیں شہردان نے آواز دی ای سحر العجائب آپکی صاحبزادی نے یہ کام کیا سحر العجائب نے سمجھے ہیں آکر ایک دستک دی کچھ بارش کے دانے پھینکے پر شیاہم مرت سے یا تو ملکہ غنچہ آرزو و طاؤس زرین بال پر تحسین طاؤس ماؤن کے نیچے سے نکل گیا ملکہ اٹک گئیں عندلیب

کی زمزمہ سرائی سوقت بھولی زبان بند دل درد مند ملکہ فریاد کرتی ہوئین کنیزون نے جو سپر کیے اُنکے ہوا کئے
ٹکڑے انہین پر برے سینون کو توڑکر پار گذر سے دو سو کنیزین مر کر زمین پر گرین دونون بادشاہ نہرا رہے
ہین غصے مین کف منہ سے جاری یقین ہوکہ شاہزادی و وزیر زادی زمین پر گرین نہروان بن گرداب
جوش مار کر بڑھا قصد ہوا کہ دونون کو روک لون یہی اشارہ ابروے غدار سے کہ اب تلوار مین کاٹ نہین مجھین
کی ہوئین عمل بچاتی ہوئین کہ ای شاہزادہ بدیع الزمان کنیزون کو بچائیے ہمارا خاتمہ ہوتا ہے ملک اخضر جیسا
نہروان نے سحر کیا اخضر کا بھی سر زخمی ہوا اسوقت کنیزون کی بیقراری عمل جاری ہین کہ ہماری سینہ کو بچایئے ایک
لپٹین خوشبو کی آئین دماغ جان معطر و معنبر ہوا نہروان دیکھنے لگا خوشبو سونگھ کر مبہوت ہوا چہار جانب دیکھتا
ہوکہ سحر العجائب سے دیکھا اشرف الحکمت تخت زبرجدی پر سوار چالیس جوانان خوشرو تخت کو گھیرے ہوے
اسمائے الہیہ پڑھتے ہوے حکیم نے جو یہ ہنگامہ دیکھا دو جوانون کو اشارہ کیا کہ غنچۂ آرزو سے دلکشا اور
عندلیب خوش نوا کو روک لو ایک جوان نے بڑھکر دونون کو روکا منہ پر دونون کے ہاتھ پھیرا یہ ذلت
رسوائی جو نہروان نے دیکھی ایک کول جوان خوشرو دربار ایک زنگی پیدا ہوا دوسرا جوان خوشرو زنگی کو
دیکھکر بڑھا اس زنگی کو دو طمانچے مارے زنگی کا سر اڑگیا وہ جوان زمین پر آیا نہروان نے چاہا بھاگ کر
نکل جاؤن پکار کر آواز دی ای شاہان طلسم نورافشان یہ کون بزرگ ہے جسکی صورت دیکھکر دل کانپتا ہے
سحر العجائب نے آواز دی ای نہروان ہٹ جا یہ شہنشاہ حکما صاحب لیاقت حکیم اشرف الحکمت عامل
زبردست ہین اسکو ساحر سمجھتا تھا یہ عامل باعمل نکلا ہمارے ہاتھ سے کہان جائیگا غنچۂ آرزو میری دختر
ہے نہین معلوم یہ کیون مضطر ہے دو جوانان خوشرو نے آکر نہروان کو گھیرا جدھر یہ جاتا ہے وہ آواز دیتے ہین کہ لینا
نہروان کو معلوم ہوتا ہے کہ مجھکو لاکھون آدمی گھیرے ہین زمین سے شعلے نکل رہے ہین پتے درخت سے جل
رہے ہین غنچۂ آرزو نے جو یہ معاملہ دیکھا اترپ کر شیشۂ اسم اعظم پر گری ایک پتھر مار دیا شیشہ ٹوٹا ہمہ
صاحبقران کو ہوش آیا عندلیب خوش نوا نے زمین پر آکر لوح طلسمی حرز ہیکل اٹھاکر گلے مین صاحبقران
کے ڈالی صاحبقران نعرہ کرکے اُٹھے نعرۂ امیر بطرز نو تصنیف مصنف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ہنر صاحب چتر و تیغ و علم<br>چو رستم بہ سنجان پیلے کردہ<br>کہ درجہان بجولانگہ تازہ<br>سمندرون یکنج گشتہ فگار | زحیمہ فراری بالا تیر دون<br>بہ بازو شدہ فتح و نصرت شکار<br>طلبوند از ضعف دیوان قطار<br>سلیمان ثانی لقب یافتم | صنم فاضل کامران جہان<br>چو در باختہ جنگ شد اشکبار<br>ندم دید عشرت ز رو جہان<br>در آنجا بچاہ داراب یافتم | امیر حرب حمزہ ذی حشم<br>کہ کنجاب ملعون کردہ فرار<br>بزالجہر از عدل انصاف شد<br>کہ از جنگ بہ بودن ذلیل و نزار |

ایک کافر کو مار کر تلوار لی
جنگ مین مصروف ہوے سحر العجائب نے چاہا سنبھالکر غنچۂ آرزو کو گرفتار کرے یہ دونون پشت پر صاحبقران
کے آگئین دونون جوانان خوشرو نے نہروان بن گرداب کو چیر پھاڑ کر پھینکدیا صداے عجیب آئی دھین
حیران اشرف الحکمت نے آکر امیر کو سلام کیا ایک ملکہ اور نہروا اسمین سے برقین گرتی ہین امیر نے گھبراکر
پوچھا اس ملک اور مین کون منش ہو حکیم صاحب نے عرض کی کہ حضور کی مسیح بارون و مسیح عشرت افزا وہی براے
خدمتگذاری حاضر ہوئی ہین ایک جوان نے بڑھکر عمر دو ورق کو رسا کیا عمر ڈر رہا ہو تیے ہی کودتا ہوا بھاگا برق
ایک جانب چھپا لشکرون مین ہڑبڑ ہو الطلسم کشا رہا ہو سے مقبل نے اشتر لاکے حاضر کیا پشت اشتر پر سوار
ہوسے اشرف الحکمت نے یہ بھی عرض کی کہ مین نے راستہ طلسم سبعت پیکر کا روک دیا ورنہ ساحر دیکھتا تا سا

بندہ جاتا دو سردار آپ کے لینے قاسم دلبند صور طلسم ہفت پیکر میں جا کر قید ہوئے ظاہر میں سحر مرت
عیش و عشرت میں باطن میں گرفتار دام مصیبت میں امیر لڑتے ہوئے چلے لاتے جو اپنے سرداروں کے دیکھے
آنکھوں سے اشک حسرت ٹپکانے لگے آنکھ آنسو اتے جاتے ہیں فرماتے ہیں ملا انجم اختر پیشانی کا قتل ہونا
بڑا اتفاق ہوا مہر طلعت وزیرزادی نے بھی جان دی افسوس کون کون سے سردار مارے گئے اس بے ہودن
بے حیا نے غضب کیا ساحروں میں اب اخضر باقی ہے سبکا دل بدداغ رکھا خواجہ عمرو لاشے ٹٹولتے پھرتے ہیں
برق نے جو دو چار ساحروں کو برہنہ کیا خواجہ نے ایک لات ماری کہا کیوں بے مردوں کو چھوتا ہے برق نے
کہا جو استاد کرتے ہیں وہ شاگرد بھی کرتا ہے عمرو نے کہا ابے بدنام کریگا میں کب مردہ چھوتا ہوں یہ کہکے برق سے
کپڑے چھین لیے اپنی زنبیل میں رکھے برق ہنستا ہوا سامنے صاحبقران کے آیا کہا دیکھیے استاد بھی کپڑے چھینا
کرتے ہیں امیر نے کہا بھئی استاد شاگرد کے مقدمے میں کون دخل دے تم جانو وہ جانیں یہ فرماکر مصروف جنگ
ہوئے سحر العجائب و سحر الغرائب نے کل فوج کو حکم دیا حمزہ کو مارو تو غضب ہوا کہ لوح طلسمی پاس گیا مگر میں کرکے
جنگ میں مشغول تھی علمشاہ نوجوان ایک جانب لڑ رہے تھے برابر انکے شاہزادہ جہانگیر بن صاحبقران
مصروف جنگ تھے بڑا ہوا چابک بن عمرو سے کہا دریافت تو کرو یہ کیسا شور ہے چابک گیا اور دریافت کرکے آیا
عرض کی حضور غضب ہوا شاہزادہ اور خاور سپاہ گرفتار طلسم ہفت پیکر ہوئے یہ سنکر جہانگیر نے تیغے پر ہاتھ رکھا کہا اب
کون روک سکتا ہے ابھی جاکر زمین ہفت پیکر الٹ دونگا یہ کہکے چابک سے اشارہ کیا کہ فوج کو آراستہ کرو
چابک نے آواز دی مہران شیر صولت سپہ سالار لشکر جہانگیر فوج کو ایک جگہ کرکے لایا کہ پلٹ کے علمشاہ
نے دیکھا غم میں فرزند کے رو رہے تھے بڑھکر دریافت کیا ارادہ ہے جہانگیر نے کہا میرے شیر دلیر کو پامال
ہفت پیکر نے روکا ہے علمشاہ نے کہا اس لڑائی سے فراغت ہولے تو ہم بھی چلینگے سنا ہے کہ یہ طلسم بہت
وسیع ہے ہفت پیکر کوئی ساحر شعبدہ باز عجائب و غرائب ساز بڑا رنگ باندھے ہوئے ہے جہانگیر نے کہا بھائی
جب مردان عالم نے تلوار کھینچی سب عجائب و غرائب معدوم ہو جائینگے علمشاہ خاموش ہوکے کہا بھائی
موقع نہیں ہے جہانگیر کو منظور ہوا میں غفلت میں جاؤنگا یہاں سحر العجائب نے تختہ اپنا بڑھایا اب جو اس
ملعون نے سحر کیا یکلخت ابر تیرہ و تار آسمان پر آیا پانی برسنے لگا دھواں نکلا تلواریں برسنے لگیں نخل جلنے لگے
بہادروں نے کیفیت چنگاریوں کی دکھائی تمام جنگل جلنے لگا صاحبقران نے دیکھا حکیم اشرف الحکمت
نے بڑھکر فرمایا حضور لوح کو ملاحظہ کریں یہ سحر شاہان طلسم کا ہے دیکھیے کوکب و اچین دختران و بہادر محمود
شعلہ ہائے آتش میں پھنس گئے فریاد کر رہے ہیں دیکھیے لشکر بادشاہ پر بھی تلواریں برسیں کئی ہزار جوانوں
کے سر اڑ گئے کسی سے کے سنبھالے یہ ہنگامہ نہ سنبھلیگا لوح کو جلد دیکھیے بموجب حکم لوح کے کاربند ہوجیے امیر نے
لوح کو ملاحظہ کیا مرقوم تھا ای فتاح طلسم و ای سیار اس عجائبات سے عمرو عیار ان ششتیر یار کا اپنے ہاتھ سے سحر
کرے ہاں حسب قاعدہ تجدید روح اپنے کو اسکے پاس پہونچاؤ ورنہ تھوڑے ہی عرصے میں کل لشکر تباہ ہوجائیگا یہ حال
نہ پاؤگے امیر گھوڑے کو بڑھاکر چلے حکیم اشرف الحکمت دیکھ رہے ہیں کہ صاحبقران قریب ایک نخل کے
پہونچے گھوڑے سے اترے اسم حاشیہ لوح پڑھا سر اٹھاکر دیکھا کہ بیچ میں ایک قلعے کے ایک ساحر سیہ فام ایک جامہ
سیاہ کپڑے پہنے ہوئے نخل سا ہے اور پہلو میں ایک باغ ہے اسی میں گلہائے رنگارنگ شگوفہ ہائے بوقلمون
طائران خوشنوا شاخ نخل پر بیٹھے ہوئے زمزمہ سرائی کر رہے ہیں اور یہ اشعار پڑھ رہے ہیں نظم

نور افشان نے جو یہ معاملہ دیکھا زانون پر ہاتھ مارا لیکن داغ رہے کہ غنچۂ آرزو کے جو سحر کیا لاکھون پامال ہوئے مہران آسمان سیر نے وجہ سحر العجائب سامنے موجود تھی آواز دی اے گیسو بریدہ باپ کا لشکر تباہ کرتی ہے تجھکو شرم نہین آتی ہوئی کمبخت چاہتی ہے ماں بیٹیون مین سحر ہونے لگے سب دیکھ رہے ہین ماں بیٹیون مین جھگڑے ہوئے سحر ہوئے خوب آگ برسی ہر طرف بادے آتشین پہنچے وہ بھی ٹوٹے تلوارین برسین ہزارہان کنیزین ملکہ غنچۂ آرزو کی قتل ہوئین ملکہ نے بھی ہزار ہا ساحر مارے دریا خون کے بہنے بائیس لاکھ فوج مین ملکہ ہر مرتبہ فریاد کی صدا بلند ہوئی لوگ بہتے گئے ہوتے ہوئے کہ مان بیٹیان لڑتی ہین اہالیان فوج قتل ہوتے ہین اپنی بد نصیبی پر روتے ہین لاکھون ساحر بھاگ گئے سحر العجائب آواز دیتا ہے ارے غنچۂ آرزو کو قتل کرو اسنے شہروان بن گرداب کو مارا طلسم کشا کو ہمراہ لیا یاران بھی قتل ہوا اب یہ نہ جانے پائے مہران آسمان سیر نے آواز دی صاحب کیون گھبراتے ہو مین اس گیسو بریدہ کو زندہ نہ چھوڑونگی اسکے قتل سے منہ نہ موڑونگی یہ کہکے سر کے بال کھول دیئے غل مچانے لگی سامری و جمشید کو پکارا کہ یا خداوند آذر یہ کہکے تھمی تھی کہ ایک طائر چھوٹا اور اڑتا ہوا قریب غنچۂ آرزو آیا زمزمہ سرائی کرنے لگا پکار رہا ہے ای غنچۂ آرزو کس کا ارادہ ہے

دل شاد ہوگا وصل بت نازنین سے کب
مدت سے دل کو ایک حسین کی تلاش ہے
ای ہجر الود کہ بہت بیقرار ہون
تنہائی مین بھی ہاتھ لگایا نہین تمہین
رو دیا کیا ہون صورت شبنم مین رات بھر
بار فراق یار بھی بار عظیم ہے
بوسے لیے مین رو رو کے کتابی یار کے
بھاگے گی روح چھوڑ کے پیری مین جسم کو
اڑنے سے عیب پوشی اعلےٰ کمال ہے
دل وہ ہوا جو تیغ نگہ سے عجب ہر گیا
دامن بھی تو ادب کے سبب سے چھوا نہین
دشوار گفتگو ہے دم ترح یار سے

یارب اٹھے گا کل نگار حسین سے کب
آباد دیکھے یہ مکان ہو مکین سے کب
وصلت نصیب ہوگی بھے اس حسین سے کب
گستاخیان ہوئی ہین عقیدت گزین سے کب
پونچھے ہین تمنے اشک مری آستین سے کب
ای آسمان یہ بوجھ اٹھیگا زمین سے کب
مطلب ہوا ہے فوت ہمارا نہین سے کب
بار مکان بچنے اٹھیگا مکین سے کب
ممکن ہے آسمان کا پردہ زمین سے کب
رکتا ہے وار خنجر روح الامین سے کب
مس مین نے اپنا ہاتھ کیا آستین سے کب
فرصت ملیگی نوزدہ دو اپسین سے کب

اس طائر نے ایسی زمزمہ سرائی کی کہ ملکہ غنچۂ آرزو بسورت ہوئی سحر کرنا بھول جھول اتار کر پھینک دی پکار کر آواز دی ای مادر مہربان مین آپ کی کنیز ہون آپ کیون سحر کرتی ہین آپ کو تکلیف ہوگی یہ کہکے رومال سے ہاتھ باندھے قضائے کار ملکہ صبیح بادل پوش آسمان سے یہ معاملہ دیکھ رہی تھین آواز دی ای غنچۂ آرزو کہان جاتی ہو اسکا حکم کیون بجا لاتی ای ملکہ غنچۂ آرزو نے کہا میری مان ہے آپکے پاس جاتی ہون ملکہ صبیح نے اسیوقت آواز دی ارے اسکو روکو جانے نہ دو ایک پریزاد حسین جمیل اہل اسلام کی کفیل تڑپ کر نکلی آواز دی او مہران آسمان سیر میدان مین یہ گستاخی زندہ نہ چھوڑو کبھی مہران نے اوسکو مارا ملکہ صبیح نے انہین آواز دی او ملعون خبیثان کو پھیر بھیجتی ہو اور پریزاد غنچۂ آرزو کو روک اسکو کشان کشان ہمارے سامنے لا پریزاد نے بڑھکر غنچۂ آرزو کے منہ پر ہاتھ پھیرا غنچۂ آرزو کو ہوش آیا پھر تڑپ

لڑنے لگی کئی ہزار ساحر قتل کیے اس پریزاد نے بڑھکر مہران آسمان سیر کے بال پکڑ کے کھینچتی ہوئی سامنے
ملکہ صبیح کے لائی صبیح نے ایک طمانچہ مارا کہ سر مہران آسمان سیر کا اڑ گیا لاشہ تڑپ کر زمین پر گرا آندھی سیاہ
اٹھی آواز آئی کشتی مرا نام میرا مہران آسمان سیر بود سحر العجائب نے یہ معاملہ دیکھا سر پیٹ لیا کہا غضب ہوا
میری زوجہ کو دختر حکیم نے مارا اب اسکو زندہ نہ چھوڑونگا یہ کہکر تخت سے کودا سحر کرتا ہوا چلا دو جوان زنگی طلب
کیے وہ جوانان زنگی پریزادوں پر جا پڑے پریزادیں جنہیں اب جینے دیکھا وہ جوانان زنگی نہیں ہیں دو تاجدار
تاج شہریاری بر سر مرصع کمر ہیروں کے مالے گلے میں کنٹھے یاقوت احمر کے پہنے ہوئے پریزادوں سے کچھ ایسی
باتیں کیں کہ پریزادیں عاشق ہو گئیں اپنے ہوش میں نہ تھیں کانپ رہی تھیں صبیح بادلہ پوش نے یہ معرکہ دیکھا ہر چند
دستک دی کچھ نہ ہوا پریزادیں ساتھ ان تاجداروں کے جاتی ہیں ہرچند ملکہ پکارتی ہیں پر پریزادیں آواز نہیں
دیتی ہیں اسی جانب جاتی ہیں اسوقت صبیح بادلہ پوش گھبرا کر اپنے باپ کے پاس آئیں کہا حضور نے سنا خبیثات نے
اپنا دخل کیا دونوں تاجدار پریزادوں کو لیے جاتے ہیں کہ میں نے مہران آسمان سیر کو مارا اسنے قیامت برپا
کی کہ پریزادوں کو تسخیر کر لیا حکیم صاحب نے فرمایا ای نور نظر تو نے عمل شب موقوف کیا تھا شب میں فرق آیا
ہے اسیکا باعث ہے یہ کہکر دو جوان سے اشارہ کیا دونوں تاجداروں کو لیا یہ کہکر دستک دی دونوں جوان تڑپکر
چلے قریب ان تاجداروں کے پہونچے آواز دی ای خبیثان کہاں جاتے ہو یہ کہکر نگاہ ڈالی دونوں تاجدار پانی
ہو کر بہ گئے آواز آئی اور نکلی ایک صداے ہیبت ناک بلند ہوئی کہ تاجداران سحر کو مارا اب یہ کیونکر جیتے ملکہ غنچۂ آرزو
نے دیکھا سحر العجائب گھبرا گیا کہا جز اتحفہ شاید یہ کہکر اپنے ہاتھ سے سحر کرنے لگا دریاے آتش پیدا ہوا آتش
آگ نے ہزاروں بندگان خدا کو جلایا حیرت نے تڑپ تڑپ کے سحر کیے جو جو سحر کرتی ہیں جو بجلی دریاے آتش
کا بڑھتا جاتا ہے اس دریا سے شعلے جدا ہوتے ہیں جسپر پڑا اجل گیا حیرت پسینے پسینے ہو گئیں کہا ای صاحبقران
آپ لوح لیکر پہونچیے ورنہ یہ دریا سبکو زندہ نہ چھوڑیگا صاحبقران لڑتے ہوئے لوح کو لیکر قریب دریاے
آتش پہونچے عکس لوح کا دریا پر ڈالا جیسے عکس لوح کا دریا پر پڑا ایک آواز مہیب پیدا ہوئی سیکڑوں
کوسوں تک کھینچ گئے لیکن دریا نابود ہوا دیکھا سب نے ہزاروں مچھلیاں پڑی ہوئی ہیں مقام پر دریا کے
خاک اڑ رہی ہے سحر العجائب دمبدم سحر کر رہا ہے اس ظالم کے سحر سے ہزاروں بندگان خدا پامال ہوے مگر
صاحبقران لوح چمکا رہے ہیں لوح چمکانے سے کسیقدر تسکین ہوتی ہے ورنہ سحر العجائب کا سحر کسی کے روکے
نہیں رکتا ملکہ حیرت اسقدر زخمی ہے کہ تمام چہرہ سرخ ہو رہا ہے قطرات خون ٹپک رہے ہیں جب تڑپ کر گرتی ہیں ہزار
دو ہزار کو مار ڈالتا سحر کیں اٹھا دیں صدہا دلاور مارے گئے اس سے حیرت نے سحر العجائب کو حیران
کیا ہے اگر بدل کر میں پھنے اسکا سحر آتا ہے تو ہر سواروں کے سر پر دہشت سوار ہوئی گھوڑے سے بدلا لینے
کرنے لگے سواروں کو پٹکا اور بھاگے مجنون جادو کہ شاہان ورد سے ہے کہا ای شہنشاہ آپ طلسم کشا
لیے میں حیرت کو روکتا ہوں یہ کہکے مجنون بڑھا ملکہ غنچۂ آرزو نے دیکھا ایک سیہ فام بد انجام طرف
ملکہ حیرت کے جاتا ہے سحر کرتی ہوئی بڑھیں دیکھکر مجنون کو پہچانا فرمایا او دیوانے کہاں جاتا ہے جیتے جا رہا تھا
پہلے میں سحر کریں ای بے غیرت نے نچایا پردہ اٹھا نہ یہ مثل ہے المجنون نے گولہ مارا ملکہ غنچۂ آرزو نے ہاتھ سے
اشارہ کیا گولہ پھٹ کر المجنون کے ساتھ والوں کو پامال کیا ایک طرف سے بڑھکر حیرت نے نگاہ ڈالی
کئی ہزار ساحر مبہوت ہو کر مجنون پر جا پڑے غل مچاتے ہیں کہ آوازہ دیتے ہیں اتنے میں کیفیت ہے بقول شاعر نظم

چشم جانان پھرتے ہی دشمن زمانہ ہو گیا — دل میرا تیر حوادث کا نشانہ ہو گیا
موت آئی وہ جو اپنے گھر روانہ ہو گیا — انکا جانا میرے مرنے کا بہانہ ہو گیا
دوست دشمن ہو گیا اُلٹا زمانہ ہو گیا — انقلاب لکھنو بھی اک فسانہ ہو گیا
جب ارادہ اس مہ خوبی نے زینت کا کیا — پنجۂ خورشید بہر زلف شانہ ہو گیا
روے انور کا مہاسے سے ہوا دونا فروغ — غیرت مہتاب عکس رخ سے روانہ ہو گیا
ہاتھ اٹھا کر اسقدر مانگی دعاے وصل یار — پنجۂ مریم کی صورت خشک شانہ ہو گیا

یہ شعر عبرت آثار پڑھتے ہوے قریب مجنون کے آے چاہتے ہیں اسکو قتل کریں مجنون بھاگا القول مختصر دیوانہ ہو گیا مگر ان جوانوں نے نہ چھوڑا مجنون ساحر زبردست تھا سحر کر کے سبکو مارا خوب رویا کہ ہاے ہاے رفیق مارے گئے ملکہ غنچۂ آرزو نے بڑھکر کارد سحر ماری سینے کو توڑ کر پار گذری مجنون مرکر گرا اسکے گرتے ہی بھاگی جا پڑے جاتے تھے غنچۂ آرزو کو پکڑ لیں غنچۂ آرزو مثل برق کے تڑپ رہی ہے صبیح بادہ نوش نے اپنی پریزادون کو اشارہ کیا جس راہ سے گذرین ساحرون نے گلے کاٹ لیے بہتیرے روکے ہوتے بھاگے جبیر عکس پڑا دیوانہ وار وحشی مثال سر ٹکراتے ہیں سحر العجائب نے دیکھا دونون شاہزادیون نے ہزارون ساحر مارے اب میری طرف آتی ہیں للکار کر آواز دی او تکبر ام کہان جاتا ہے تو نے غضب کیا اپنے آقا کو قید کیا تھا اب کہان جائیگا سحر العجائب نے ایک چیخ ماری طرف طلسم ہفت پیکر کے منھ کرکے آواز دی یا خداوند ہفت پیکر میں آپکا بندہ ہون سامری و جمشید نے مجھسے منھ پھیرا آپ نہ منھ پھیرے مدد کیجیے طلسم تباہ ہوتا ہے فتنہ بے کار کوہ الماس پر جشن ہر سونے کی تصویر دیر الماس میں بیٹھی ہے الماس کو وہ پیکر تاجدار بیابان کا حاضر ہے اپنی عرض بیرو میں کر رہا ہے جواب باصواب ملتا ہے یکایک آواز آئی تصویر نے کہا اے الماس کوئی مجھسے فریاد کرتا ہے پہلو سے ایک طائر نکلا اسنے آواز دی یا خداوند بادشاہ طلسم نور افشان آپ سے فریاد کر رہا ہے اور طلسم کشا نے قیامت برپا کی طلسم تمام ہوا چاہتا ہے تصویر سے قہر آواز آئی اے الماس مکنون جادو کو بھیج کہ جا کر سحر العجائب کی مدد کرے مکنون سامنے آیا دس ہزار ساحر چنگر ساتھ لیے آواز دی کہ ایک طائر پیدا ہوا اُسنے آواز دی کہ یا خداوند راہ میں دیوار آہنی ہے مکنون جا نہ سکیگا کچھ تدبیر بتلائیے تصویر نے آواز دی پہلو کے دیر میں شیشۂ آب سحر رکھا ہے اُسکو اٹھا لے دیوار پر ہمارا نام لیکر پھینک مارنا دیوار گرجائیگی تو اپنے کو پہونچانا مکنون نے شیشہ اٹھا لیا بارہ ہزار ساحرون کو ساتھ لیکر اژدر کو اڑاتا ہوا چلا قریب دیوار کے پہونچا تو آواز دی یا خداوند ہفت پیکر اور شیشہ پھینک مارا حکیم اشرف الحکمت اسوقت غافل تھے دیوار گر گئی مکنون چلا اُسوقت پہونچا کہ امیر باتوقیر لڑ رہے ہیں موج چمکا رہے ہیں جبیر عکس پڑ جل گیا کہ مکنون نعرہ کرکے پہونچا غنچۂ آرزو کو زخمی کیا حیرت کو للکارا کہا سامنے سے ہٹ جاؤ ہمکو خداوند نے بھیجا ہے شاہان نور افشان معتقد قریب خداوند ہفت پیکر ہوے ہم انکو وہان لیجائینگے اب یہ وہان رہینگے صبیح بادہ نوش چلیں کہ جا کر روکون مکنون نے ایک چیخ ماری یا خداوند اس نازنین کی صورت دیکھکر چلا جاتا ہون مجرا لیجیے ایک تحمل الحمر کر راہ میں حائل ہوا ملکہ صبیح اسطرف ہوگئین ہر چند قصد کرتی ہیں کہ اسطرف جاؤن راستہ نہیں ملتا یہ معاملہ دوسرے حکیم اشرف الحکمت نے دیکھا دوڑ کر قریب آے کہا اے نور نظر مقام تعجب ہے کہ خشیات تمکو روز نماز شب بھی کی ہوئی انکھوں جبین بھیجی ہوئی یہ فرما کر ایک جوان خوش رو کو اشارہ کیا جوان نے بڑھکر درخت کو

جلایا کہ آسمان سے ایک گنبد پیدا ہوا قریب ہے کہ حکیم پر گرے حکیم نے یا قہار کہکر دستک دی زمین تھرائی بجلی
تڑپا اُسکے لشکر پر گرا دو ہزار جوان دبے مکنون نے پھر فریاد کی چند زاغ و زغن ظاہر ہوے چاہتے ہین حکیم پر
حملہ کرین حکیم نے اشارہ کیا ایک کوہ سے عقاب پیدا ہوا عقاب نے زاغ و زغن کو مارا مکنون نے جو یہ حال
دیکھا چاہا نکل جاؤن کہ نعرہ صاحبقران کی آواز آئی امیر نے للکارا کہ کہان جاتا ہے مکنون برس پڑا
امیر پر کسی سحر نے تاثیر نہ کی دفع کرتے ہوے قریب مکنون کے پہونچے مکنون نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر
نے تیغہ عقرب کو آگے لیا ہزار دن تلوارین برسین کچھ ضرر نہ ہوا امیر نے تیغہ عقرب کا ہاتھ مارا مکنون کے
دو ٹکڑے ہوے جیسے ہی مرکر گرا اسکے مرنے کی آواز نہ آئی ایک ساحر زمین سے پیدا ہوا آواز دیتا ہوا اسم
مکنون ثانی خوب سمجھے چار مرتبہ صاحبقران نے قتل کیا ہر مرتبہ ایک ساحر پیدا ہوتا تھا اور آواز دیتا تھا
اسم مکنون سیوم و چہارم امیر نے حیران ہوکر لوح کو دیکھا لوح میں مرقوم تھا یہ قصیدہ ہفت پیکر ہے اسم حاشیہ
پڑھکر ہاتھ مارو مکنون پنجم پیدا ہوا امیر نے اسم حاشیہ لوح پڑھا مکنون پنجم دو ٹکڑے ہوکر زمین پر گرا اب
آواز آئی کشتی مرا نام من مکنون جادو بود کوہ فیروزہ پر ہفت پیکر عجائب و غرائب دکھلا رہا تھا کہ مکنون کے
مرنے کی آواز آئی تصویر نے کہا ای فیروز تاجدار کسیکو روانہ کرو مکنون کو ہنے برا ہے سیر انجم فلک
سیجد یا قصور جادو بل کرکے نکلا آواز دی یا خداوند مین جاؤن آواز آئی جا غرور نکر نا غرور ہمکو ناپسند ہے
ای فیروز قصور کو جانے دے یہ جاکر خاتمہ کریگا قصور چلا جیسے ہی پہاڑ سے اترا دس ہزار ساحر اسکے
ساتھ ہوے کوس بھر چلا تھا کہ سہراب گرد آتش سہراب قزاق چالیس ہزار فوج سے آیا تھا فوج قصور
کو دیکھکر جا پڑا قصور نے سحر کیا سہراب پر تاثیر نہ ہوئی لڑائی ہونے لگی سہراب بھی سحر کر رہا ہے دو گھڑی مین
لشکر قصور کو پامال کیا قصور نے چاہا اب نکل جاؤن یہ کیا بلا نازل ہوئی کسے پکارتا ہے اور دو زمین مین صاحب
خداوند ہفت پیکر ہون مجھپر بلا نکر نا قدرت تجھکو دیوانہ کر دینگے آرام نہ پا دیگا سہراب نے کہا مین بندہ
سامری و جمشید ہون وہی ہفت پیکر کو کیا جانون حکم ہوا ہے کہ اسکو قتل کرو قصور بھی جا پڑا خوب آپس مین
سحر ہوے قصور عاجز ہوا سہراب نے ہاتھ مارا قصور کے دو ٹکڑے ہوے ہنگامہ گرم ہوا کوہ فیروز
پر آواز آئی کشتی مرا نام من قصور جادو بود فیروز تاجدار نے بڑھکر عرض کی یا خداوند یہ کیا ہوا قصور نے
کیا قصور کیا تھا کہ اتنی جلد مارا گیا تصویر سے آواز آئی ہمارا بندہ منصوب سہراب قزاق آتا تھا یہ کیون نہ ہٹ گیا وہ
لوٹ مار کرکے گیا تھا اوسنے کیا راستہ بند کردیا ہے وہ ہمارے پاس کوئی نہ آوے اب یہان بدولت کو بڑا غصہ ہے
اگر اسوقت کوئی بے بات کریگا سنگ سیاہ کر دینگے اب ہمکو ناگوار ہے فیروز تاجدار نے بڑھکر سحر کیا ایک بڑا پہاڑ
ظاہر ہوا راستہ بند ہو گیا ہفت پیکر کا یہ حال ہے کہ سات دن مین ساتوں پہاڑون پر جاتا ہے اسقدر غصہ ہے اسکے
مشہور مین ساحرون کے قتل ہونے سے ایسا لاچار ہوا کہ راستہ بند کیا مطلب یہ تھا کہ کوئی ہمتک فریاد کرنیکو نہ آوے
ورنہ ہمکو ناگوار ہوگا فیروز نے راستہ بند کردیا تمام عالم مین غل ہے قدرت نے آشوب کیا فیروز نے آگر سامنے
تصویر کے دست بستہ عرض کی کہ یا خداوند راستہ بند کر دیا اب کوہ الماس پر نہ آوینگے یہان سے کوئی جا سکیگا
یہان تو یہ انتظام ہوا قاسم دلشاد صورت قصر عشرت مین داخل ہین ایک ایک محبوب و مطلوب پہلو مین بیٹھی ہے عیش
کر رہے ہین تاجدار ان کو وہ سے نجومیون نے کہا اپنے گھر مین آپ نے سلطانون کو رکھا ہے ایک دن اسکا فساد
ہوگا شاہون نے کہا خداوند کو اختیار ہے ہم دخل نہین دیسکتے یہان تو یہ رنگ ہے لیکن جب مغلوبہ کو ایک ہفتہ گذر گیا

لوح پاس شاہان نور افشان کے جائیگی تم مین کسیکو نہ ملیگی یہ کہتا ہوا مسعوق جاتا ہی امیر لاچار طرف لشکر کے
چلے مسعوق خوشی خوشی چلا آتا ہی اور آپ ہی آپ باتین کرتا ہو کہ اب مار لیتی طلسم کشا کا کتنی بڑی بات ہی اور اسم اعظم بھی
بند کر لونگا تھوڑی دور لشکر باقی ہی لوح جھولی مین رکھلی کہ دیکھا آسمان پر سناٹا ہوا مسعوق کو کہن نے سر
اٹھا کر دیکھا سحر العجائب پکارتا ہوا آتا ہی اے نایب میرے ہمراہ چلو حمزہ نے بڑی قیامت برپا کی صبح بادلہ پوش
اور وزیرزادی اسکی مسیح عشرت افزا خوب زور و شور سے لڑی ہین بائیس لاکھ فوج لیکر خواجہ زادان طلسم
نور افشان نکلے تھے اس آٹھ دن مین ایسی جنگ ہوئی کہ اب دس لاکھ باقی ہین بارہ لاکھ آدمی جادوگر مارے
جا چکے مسعوق کو کہن نے کہا اے شاہ مین نے یہ کام تمام کر دیا طلسم کشا سے لوح لے لی نام لوح کا سنکر سحر العجائب
بہت خوش ہوا کہا کہ اے مسعوق اگر آج لڑائی فتح ہوئی اور طلسم کشا کو گرفتار کر لیا تو نصف سلطنت تمکو دونگا
مسعوق نے کہا غلام کیا کوئی فکر انکار کریگا ضرور آفت برپا کر بیٹھا سحر العجائب نے کہا کہ لوح کو مین دیکھون
فرق تو نہین پڑا مسعوق نے لوح جھولی سے نکالی اپنے ہاتھ پر رکھکر پیش کی شاہ باتین کرتے ہوئے
لوح کو ملاحظہ فرما رہے ہین تھوڑی دور جاکر کہا اے مسعوق تمنے بڑا کام کیا دیکھو تو بھائی صاحب بھی آتے
ہین تخت پر سوار ہین مسعوق دیکھنے لگا سحر العجائب نے پھٹے کمند کے گلے مین مسعوق کے ڈالدیے اور
لنگر بلند تھا نعرہ ہوا او بچا اب کہان جائیگا بچنا دشوار ہی ہم مہر سپہر عیاری و قطب فلک طراری شاہ عیاران
عیار عمرو بن امیہ ضمری نامدار ہین کہکر سیکا مارا مسعوق منہ کے بل گرا عمرو نے خنجر مار اسکا شکم چاک قصہ پاک
عمرو نے لوح پہلے ہی سے لی تھی بھاگا صاحبقران لڑ رہے ہین بوجہ حرز ہیکل و اسم اعظم کے کسیکا سحر تاثیر نہین
کرتا مگر جب مقبل نے جھکر پوچھا آقا کیون خاموش ہین امیر نے فرمایا لوح طلسمی ہمارے قبضے سے نکل گئی
یہان سحر العجائب کہ رہا ہی نایب میرا سر طلسم کشا گیا ہی لیکر آتا ہوگا کہ ایک آندھی سیاہ اٹھی اور آواز آئی کشتی مرا
نام من مسعوق کو کہن بود سحر العجائب نے سر پیٹ لیا کہا یارو بڑا خیر خواہ مارا گیا یہان امیر مصروف جنگ
ہین کہ عمرو نے آکر لوح حاضر کی کہا اے شہریار یہ لوح حاضر ہی امیر نے لوح کو گلے مین ڈال لیا پھر مصروف جنگ
ہوئے سحر العجائب نے جو یہ ہنگامہ دیکھا اپنے سحر سے دریافت کیا معلوم ہوا کہ عمرو نے اُسے مارا بہت
افسوس کیا کہا یارو مین نے داغ پر داغ اٹھائے کیسے کیسے رفیق و شفیق مارے گئے سامری و جمشید
کے ایسے مار اس مین ہمارے مقدمے مین یہ احکام ہین اے بہادر سحر الغرائب ہمیر ہندال آیا طلسم
پر حملے شکست ہوئے جتنے ہماری مدد کی وہ مارا گیا یالیان بہت پیر ساحران زبردست ہین خدائی اسکی وہان
کریگا ایک دن مین ساتون پہاڑون پر ظہور دکھلاتا ہی بیشک ہر شخص پر ہے اسکی خدائی کا اعتقاد کیا اب
جو صلاح کال تو دلین حسرت ضرور ہے اگر اس رنگ مین طلسم کشا کو مار لیا بہتر ورنہ دونون گھر برباد ہوے طرف طلسم
ہفت پیکر کے نکل چلین کے زہرہ خورشید جمال قتل ہوئی مہران آسمان سپہر کا کوئی نظیر نہ تھا ہم مین طاق
شہرہ آفاق اسکا لاشہ دیکھکر کلیجا پھٹتا ہی آپس مین صلاح کرکے دونون بھائی بڑھے اب جو سحر پڑھنے لگے بادلا
ساحرون کو اشارہ کیا کہا یارو اگر جاندار ہو ہرچند کہ طلسم کشا کے دلپر داغ رہیگا ملکہ انجم اختر پیشانی و طلعت
زنار بلا و فلکن فیروز دنہ جادو و ملکہ ناہید گلشن سحر افراز و دیگرہ سبکو مارا شہر وان سے لیا کیا کارروائی کی اب وقت
جرأت ہمت نہ دکھلاؤ سبحان اللہ کر کب خوشی خوشی پھر رہے ہین جب طلسم مین جائین خاک اڑتی ہوئی پائین یہ کہتا
تھا کہ دریا سے سفی ساحران مین جوش ہوا اللہ ہو کر چلے اعتقاد و حیرت دیکھے آرزو و ہمت لبیب خفا خواہ صبح بادلہ پوش

زمزمۂ عشرت افزا اور باجے ہجوم میں غوطہ زن ہیں مگر یہ سب قریب صاحبقران کے آگے و دہنے بائیں ہمراہ
عمل کی تیاری کی صاحبقران لوح چمکاتے ہوئے بڑھتے جاتے ہیں ایک جانب بادشاہ اسلام تخت پر پانچ ہزار
پانچ سو پچیس سردار سات سو تاجدار بارہ سو جوانان فرنگی تیرہ سو جوانان مغربی تیغ بکف فوج کفار پر گرے
جب غول ساحروں کے بڑے امیر نے تلوار کا ہاتھ اٹھایا ساحران اسلام کا سحر چلا سرداروں نے برق شمشیر
چمکائی حکیم اشرف الحکمت نے بڑھکر آواز دی آفتلوا مریخ ایک نقش لکھکر مقابل نیر اعظم کیا ہزارہا سر کٹے
بہے ندیاں خون کی رستم جہانگیر مع اپنے سرداروں کے کوہ کوشش کر رہے ہیں پلٹنوں میں تلواریں
کھنچ گئیں ملعان زنگبار کی ہمت کیسے لقمان سکندر پر چوب پڑی طوق حران گرد دوالبرز کا جلوہ اژدہا ہیکر کو جس
مقام پر گاڑ دیتے ہیں ہم کرکے لوٹتے ہیں نہ جیسیں خون کی اتر رہی ہیں تحریر کرتا ہوں کہ ایسی معلوم ہوئیں کسی مقام پر دہیاں تھی
تین شبانہ روز تلوار چلی اسقدر صفیں کٹی تھیں کہ صاحبقران کو بڑی مشکل تھی دسویں دن لڑتے ہوئے جنگ
دستمانہ کرتے قریب سحر العجائب کے پہونچے ایسی اس مقام پر تلوار چلی کہ کئی لاکھ کا کھیت ہوا آٹھ سو سردار
دو تاجدار صاحبقران کے بیکار گلشن جنجال ہوئے اب امیر و سحر العجائب کا سامنا ہوا علیحدہ میں جا پڑا
جانتا تھا کہ طلسم کشا کو مار نہیں سکتا کوکب روشن ضمیر کو ماروں کوکب نے بھی اس معرکے میں وہ شمشیر زنی کی
کیا عجب ہر کر زبان تیغ کی عمود سے صدائے احسنت و آفرین بلند ہوئیں منڈلا رہی ہیں نقیبوں کی آوازیں
سرداروں کی جانبازی کی حیرت کا یہ حال ہوا کہ لاکھوں ساحر مارے دیوانہ وار پھر رہے ہیں ہر طرف صدائے
الامان بلند سحر العجائب خود پسند بیقرار درد و مشق ترتا ہوا الزرہا جب دو تین بار زمین شق ہوئی ایک غار پیدا
ہوا ہزار دو ہزار اسمیں غرق ہوئے کبھی آگ برسی کبھی دریائے آب نے جوش مارا کبھی اندھی سیاہ آئی لاکھوں
سر ٹکرا کر مرے سحر العجائب نے بڑھکر کوکب پر گولہ مارا ملک اخضر نے دیکھا کہ یہ گولہ خالی نجائیگا اگر داشت
طلسم مرا امیر کو بڑا قلق ہوگا بڑھکر سینہ آگے کر دیا حیرت نے بڑھکر گولے پر گولہ مارا جب وہ گولہ پیشانی پر
ساحر وغیرہ ساحر مر گئے امیر چند جاتے ہیں اشقر کو بڑھاؤں گھوڑا قدم نہیں اٹھاتا زبان حال سے عرض کرتا ہے
آقا قدم نہیں اٹھتا سحر العجائب نے پانوں میں بیڑیاں ڈالدیں امیر نے فرمایا ای رفیق مرحبا صد مرحبا
دس روز گزرے ایک طور پر تلوار چلی خون کے دریا بہے تو نے بڑا کام کیا کہ ایسے وقت میں ساتھ دیا اب میں
پیدل جاتا ہوں یا تو قضا قریب ہی یا جس ظالم نے لاکھوں بندگان خدا کو مارا اسکی قضا مجھکو لیے جاتی ہے
ماروں گا یا اپنی جان دونگا یہ کہکر گھوڑے سے کود دے دست راست میں تیغہ عقرب دست چپ میں لوح طلسم
چمکاتے ہوئے جاتے ہیں سب سرداران امیر کو پیدل دیکھکر گھوڑوں سے کود دے مگر صفیں جمی ہیں [illegible] ایک
صف کو توڑا پانچ صفیں بڑھ گئیں سحر العجائب بھی چیخ پکار کر یارو طلسم کشا کو مار لو دنیا تماشا برق شمشیر کی
چمک سپر زنی کالی گھٹا میں سنان ہائے نیزہ مثل ستاروں کے چمک رہی ہیں سحر العجائب جستجو کرکے طرف
کوکب کے چلا کوکب نے للکارا او ناکام کیدھر آتا ہے سحر العجائب نے آواز دی کوکب روشن ضمیر تیری
قتل کی فکر میں ہوں لیا تجھکو ہم سلطنت نصیب ہوگی مغضوب بدرگاہ سامری و جمشید ہو اب بچنا دشوار ہے کوکب
نے پشت دست کاٹ کہا افسوس ہے کہ تو سحر سے توبہ کر چکا ورنہ میں مزہ چکھاتا خدا نہ کرے کہ میں توبہ شکنی کروں
سحر العجائب چلا کوکب نے تلوار چمکائی اسنے یاوش کا وار بچا کر تلوار ہاتھ سے گر پڑی مرکب پہ پلٹی کر صف
صاحبقران نے دور سے دیکھا کہ گھوڑا چاہتا ہو کوکب کو گرا دے کوکب کی پریشانی دیکھکر امیر نے آواز

دی او نامرد مجھے اُٹھو چار کر ہم جواب دینگے سحر العجائب نے دوسرا گولا مارا صاحبقران پہ سب بے تاثیر ہوئی پر لوح کو پھینکا دیا اسم اعظم پڑھا گولا اُلٹا پلٹا پھینکا کرکر اسحر العجائب گھبرا دیا چاہتا ہے کہ ہشیون صاحبقران نعرہ کرکے قریب پہونچ گئے سحر العجائب نے ایک رستک دی آواز دی ای طائر ساحری پر طلسم کشا کے آنا دیکھے یہ کہتے ہی ایک طائر عقاب پر رعنا زیبا آکر نخل پہ بیٹھا زمزمہ سرائی کرنے لگا آواز دیتا تھا کہ طلسم کشا دنیا ناپائدار ہے اسکا کیا اعتبار ہے بڑے بڑے شاہان ذوالاقتدار کیقباد منوچہر جمشید جم ضحاک مار ان لاشیروان یہ سب پیوند خاک ہوے نام کا نشان بھی نہین تاج و تخت ساتھ نہ لیگئے حسرت یاس لیکر پردہ دنیا سے اٹھے اشعار ناسازی زمانہ کہیے کہان کہان تک + بیزار ہو گئی ہے جسم عزیز سے جان تک + رحمکر گور مین مردہ کوئی نہ پایا سبھی + خویش و عزیز سارے سب تھے فقط یہان تک + کس کسکو یاد کرین کسکے واسطے فریاد کرین اصل یہ ہے کہ

نظم

وصل کی شب سو گیا تھا مین سو مجھے عمر بھر
خلق کی آنکھون نہین جاگی دیکھتا تو قہر خواب
گر مسیحا کو نہین میری عیادت کا خیال
آئے اُلٹی ہی سنانی ہے مجھے تعبیر خواب
یار سو جائے تو جاگین طالع خفتہ مرے
ہو گیا پیغام اجل کا مجھکو ناسخ تیر خواب

اے شب غم اب نہین اسکے سوا تدبیر خواب
آنکھ پر رکھنے لگی میری سپے تعمیر خواب
بعد مدت خواب مین آیا جو وہ مین چونک اٹھا
پڑ گئی ہے کیا اجل کے پاؤن مین زنجیر خواب
طاقت جنبش شب فرقت کے صدمون سے گئی
وصل کی شب قتل کرتی ہے مجھے شمشیر خواب

چھٹکے قید زیست سے کرتے ہین ہم تسخیر خواب
عالم اسباب مین اسباب غفلت مین کیا
یہ کسا بخت خوابیدہ ہے اور تکفیر خواب
مین نے خواب وصل کو اس سے کیا [illegible]
نیند مژگان ترکیونکر ہو دامنگیر خواب
اسکی مژگان خوابیان دیکھی ہمیشہ آنکھ کا

اسطرح زمزمہ سرائی کی کہ صاحبقران متوجہ ہوئے بگوش ہوش سن رہے تھے مین دوسرے غنچہ آرزو دیکھا چپ کر چین آواز دی ای شہریار آپ کیا کرتے ہین لوح کو ملاحظہ کیجیے طائر ہوش اڑا دیگا نہین معلوم کیا کرگذریگا اپنے کو بچائیے صاحبقران نے لوح کو ملاحظہ کیا لوح کو دیکھا اسمین یہ مضمون نکلا کہ ای فتاح طلسم وای سیاری نجات جب طائر زمزمہ سرائی کرے متوجہ نہونا گر متوجہ ہوے تو خیال کرکے دیکھیے اسکی پیشانی پر ایک خال سیاہ ہے تیر تاک کر مارو اگر تل بھر کا فرق ہوگا تم ہوکر رہجاؤ گے کوئی نہ چھڑا سکیگا صاحبقران نے کانپ کر قربان سے کمان ترکش سے تیر لیا تاک کر تیر مارا خال ہی پر جاکر پڑا تو وہ پشت کو توڑکر پار گذرا سحر العجائب نے تلوار کا ہاتھ مارا امیر نے روک کر ہاتھ مارا کہ سحر العجائب کے دو ٹکڑے ہوے سحر العجائب کا مرنا آندھی سیاہ چلی آوازین ہیبتناک آئین جیسے ہی صاعقہ تھا کشتی مرا نام تھا سحر العجائب برہم سحر الغرائب نے جو معاملہ دیکھا چند مشیر وزیر باقی بچے تھے انسے صلاح کی بیٹے کہا آپ بھاگ کر نکل چلیے سحر الغرائب نے آواز دی یارو مین خدمت مین ہفت پیکر کی جاتا ہون جاکر فریاد کرونگا شاید کچھ مطلب نکلے کہ لاکھ ساحر پشت پر شکست کھاکر بھاگا ساحر پیچھے چلے امیر کے سردار بیہوش ہوکر گرگئے تھے امیر نے سبکو اٹھوایا فتح نیروزی داخل قلعہ طلسم ہوے علامتین وغیرہ سب بجگئین سب سرداران کو لیے ہوے امیر قلعے مین آئے بادشاہ اسلام تخت پہ بیٹھے سب سرداران اپنے اپنے مقام پر متمکن ہوے ایک مرد پیر حاضر ہوا آکے کنجیان پیش کین کہا خزانہ طلسم کی کنجیان مین امیر نے وہ کنجیان کوکب کو دین کہا یہ مال تمہارا ہے کوکب کو تخت پر بٹھایا اول خود نذر دی اسکو نذرین گذرنے لگین مگر امیر نے پلٹ کر جو دیکھا دلگل لندھور و قاسم خالی ہے امیر فرمایا یار غضب ہوا لندھور و قاسم طلسم ہفت پیکر مین جاکر قید ہوے انکی رہائی کی تدبیر کرنا چاہیے عمرو نے عرض کی حضور یہان سے انتظام کرکے تو ہفت

پالین تو پھر اسطرف چلین امیر نے آہ کی فرمایا خواجہ کیا کہون جو مجھے رنج و ملال ہے غم

دل صبر تاب تحمل ندارم
کہ از آسمان ہم تنزل ندارم
اسیر از من آرام بلبل ندارم

نہ سودا کہ تاب نہ شوق کنم
چہ آہنگ ہستی کسند تا مل

ندارم دل باغ تغافل ندارم
توکل مگر بر توکل ندارم

سر و برگ بر شیخ با گل ندارم
ستم خاک رہ گشتہ سر زینے
زنگاہ ہائے انظار مین سیکرزم

غرض امیر نے یہ اشعار پڑھے کہ سب رونے لگے شاہزادہ جہانگیر جو ذیل پر بیٹھے
مین چابک سے اشارہ کیا کہ لشکر تیار کرو گیا خبر نہ ہونے پاوے چابک نے چپکے چپکے لشکر تیار کیا
دو دو چار چار کرکے نکل گئے شہر کے باہر جا کر ٹھہرے بعد انکے جہانگیر نکلے چابک کو ساتھ لیکر جنگل مین آ پہنچے
فوج کو ساتھ لیا طرف طلسم ہفت پیکر کے چلے ذرا انکا ذکر دفتر پر تحریر ہو گا صبح کو جو صاحبقران آکر بیٹھے جہانگیر
کو نہ پایا فرمایا کیون خواجہ جہانگیر کہان گئے آج دربار مین کیون نہین آئے ہرکارون نے پرچہ دیا کہ
طرف طلسم ہفت پیکر کے گئے امیر نے زانو پر ہاتھ مارا فرمایا یہ لوگ کیا کرتے ہین ہین اور نہ یاد پڑ رہتا ہے
کیا انکو راستہ کیونکر ملیگا مالک مجھے بیٹھے سوچے کر اللہ مالک اب بھی وقت ہے ورنہ پھر نہ کچھ بن پڑیگا چل کر لندھور
کو چھوڑا امین ہندی پر احسان کرین ہم بھی مرزا عبیدہ دار ساتھ لیکر طرف طلسم ہفت پیکر کے روانہ ہوئے
انکے عرصے مین ایرج و نور الدہر و خورشید بن ہاشم و ہاشم تیغ زن و تورج بن بدیع الزمان وغیرہ
رہائی قاسم کے روانہ ہوئے صاحبقران کو یہ خبر گذری کہ بجلہ سردار گئے امیر کو بڑا قلق ہوا فرمایا خواجہ
تمنے سنا عمرو کہنے لگا کیا عرض کرون حضور بھی قصد کرین مگر اشرف الحکمت نے عرض کی امیدوار ہون کہ کنیز کو
عقد سے سرفراز کیجیے امیر نے حکم دیا تیاری ہونے لگی ساتھ ملکہ صبیح بادلہ پوش کے عقد ہوا غنچہ آرزو کی
طرف سے عرضی گذری امیر نے دستخط کیا کہ کچھ سمجھ سے تائب ہون ملکہ غنچہ آرزو نے عرض کیا حضور کو
معرکہ درپیش ہر اسکا مزا اسپر پیش ہی بعد اس مہم کے کنیز تائب ہوگی امیر خاموش ہو رہے یکایک خبر
گذری کہ علمشاہ بھی واسطے رہائی قاسم کے گئے امیر کو بڑا صدمہ ہوا اپنے جانیکی تدبیر کرنے لگے لیکن
خداوند ہفت پیکر کو وہ بقراط پھر خدائی کر رہا ہے بقراط تاجدار حاضر ہوا یکایک عرض ہوئی کہ قاسم و لندھور
سجدہ کر نیکو آتے ہین حکم ہوا کہ لاؤ دونون حاضر ہوئے سجدہ کیا آواز آئی اے سپہ سالار تورشت تمہارے کل عزیز
و اقارب آتے ہین سب کو بلوا دین قاسم نے کہا اگر حکم ہو مین جاکر سبکی مشکین باندھ لاؤن حکم ہوا کہ تم عیش سے
کرو جاؤ مصروف عیش ہو ہم اپنے سردار ان کو روانہ کرتے ہین گاودان حرز پیکر کے نام نامہ لکھو بقراط نے نامہ
لکھا قاسم و لندھور نے دیکھا بقراط نے نامہ اسی مقام پر ڈالدیا ایک شعلہ پنجہ نمودار ہوا نامہ اٹھا کے گیا
گاودان حرز پیکر اپنے مقام پر بیٹھا ہر پہلوان زبردست بادہ کبر و نخوت سے مست کہ اسکو خبر گذری کہ
شاہزادہ جہانگیر و الامہ پیر پیری حملہ آور ہے جانا ہر ترکان ہفت پیکر نے حکم دیا لشکر تیار ہوا چار
لاکھ کا لشکر لیکر ترکان حرز پیکر نکلا آکر بارگاہ استوار کرائی دنگل پر بیٹھا ہر کہ عیار اسکا ساونت قطرہ زن رنگ
ہوا آیا عرض کی پردے بارگاہ کے اٹھوا دیجیے ترکان نے حکم دیا پردے باندھے گئے دیکھا سامنے گرد
اڑی شاہزادہ جہانگیر مع ساٹھ ہزار جرار فوج ... اگر سیدھے جاتے خبر نہ ہوتی کہ ترکان بجلہ ہوگئے آیا پھر ہم بڑھ کینگے
گاودان تخت پر بیٹھا ہی کہ ایک نامہ گود مین گرا اسنے پڑھا طرف سے ہفت پیکر کے مرقوم تھا کہ ای ترکان عزیز
حمزہ اسوقت آتے ہین سب کو گرفتار کرکے روانہ کرو اور تم بھی حاضر خدمت ہو ترکان نے سجدہ کیا کہا قدرت
کے تصدق ہوجاؤن پر وقت سپہر نگاہ پر جو یہان کو ذرا قدرت کو فرشتون نے خبر ہو چکا دی حکم دیا جبل جنگی بجے

اسی وقت طبل جنگی پر چوب پڑی ہرکاروں نے خبر جہانگیر کو دی جہانگیر نے بھی طبل جنگی بجوایا دونوں لشکروں
میں تیاریاں ہونے لگیں رات بھر تیاری ہوئی صبح کو دونوں لشکر میدان میں آ گئے مگر آج ہفت پیکر کو وہ انکبود
جلوہ دکھا رہا ہے انکبود تاجدار دست بستہ حاضر ہوئی کہ تصویر سے آواز آئی ای انکبود آج ہمارا ایک خاص فرزند تو
سے مقابلہ کریگا لیکن حریف زبردست سے سامنا ہے ملکہ شمیم گیسو کشا کو حکم دو کہ جا کر ترکان جہانگیر کو لائے
انکبود جا کر باغ نیرنگ میں آیا ملکہ شمیم بیٹھی تھی انکبود نے آکر حکم خداوند ظاہر کیا شمیم مثل پھول کے کھل بیٹھے بیٹھے غائب
ہوئی یہاں ترکان لشکر کو آراستہ کرکے میدان میں مقابل جہانگیر مقابلے میں آئے جب نگاہ دو دو ہوئے ترکان کی
نگاہ جمال جہان آرا سے جہانگیر پر پڑی جمال بے مثال دیکھ کر عاشق ہو گیا کہ شیر بیشہ صاحبقرانی ای یوسف ثانی آپ کا جمال
باکمال دیکھ کر دل کو رغبت ہوئی خود بخود آپ سے محبت ہوئی ان ممالک کو مثل مہر شہر یار انوار افشان بنا دیجئے یہاں کا دین
اسلام حکم خداوند سے معلوم ہفت میں جان جائیگی بہتر ہے ساتھ چلئے آپ خود خداوند کو پہچان لیجئے جہانگیر نے کہا
کیا بیہودہ بکتا ہے ہفت پیکر پر لعنت کرو دین اسلام ملت بیضا اختیار کر کے رونق بارگاہ صاحبقران ہو کہ ترکان کو تو
نسبت ہو چکی ہے اس سے کہ تال گیا ایک آواز کان میں آئی او ترکان تو نے بہ نسبت خداوند لفظ لعنت سنا اب جہنم میں جا
جہانگیر نے دیکھا کہ ایک طمانچہ منہ پر ترکان کے پڑا سر اتر گیا لاشہ زمین پر گرا جہانگیر کو بڑا افسوس ہوا سکان خون آشام
بھائی ترکان کا کینہ لیکر سا کر میدان میں آیا کہا او پسر حمزہ بے ادبی تو نے کی سزا میرے بھائی کو ملی اب قدرت کا
مجرہ کو ورنہ بہت بری طرح سے پیش آؤنگا جہانگیر نے کہا کہ یہ میدان کارزار ہے کچھ فنون سپہ گری دکھا سکان نے
نیزہ مارا جہانگیر سے نیزہ چلنے لگا دو گھڑی کامل نیزہ چلا آخر جہانگیر نے نیزہ ہاتھ سے نکالا سکان نے تلوار
کھینچی خبر مار گرز مار کمند ہاتھ مارا جہانگیر نے باز سر بچا کر کلائی پر ہاتھ ڈالا سکان لپٹ پڑا دونوں گھوڑوں سے
کود کے کشتی ہونے لگی جہانگیر نبیرہ دلیر اترتے ہی زیادتی کرنے لگے جب پکڑ لاتے دو چار گھسے مارتے زرہ
پارہ پارہ پیشانی سے خون جاری گھبرا گیا دل میں کہتا ہے اس جوان سے کیونکر جان بچیگی جہانگیر ہر طرف کر دھوے
اور ہے یہی لڑتے لڑتے تین پہر گزرے پہروں پسینہ جاری ہوا کہ ہر کشتی جاری ہے دونوں لشکر نگراں ایک طوس
کی جگہ دو زن سکان حیران میں گر دیکھے ہمارا آقا کیونکر بچتا ہے ایک مقام پر جہانگیر اسکو پکڑ لائے رگڑ رہے
ہیں کہ شمیم گیسو کشا آسمان پر پہنچی اسنے جو یہ کیفیت دیکھی پکار کر آواز دی کہ یا خداوند ہفت پیکر اپنے بندے کو
بچا لیجئے چابک گھبرا کر چار جانب دیکھنے لگا کہ یہ آواز دل خراش کہاں سے آئی سر اٹھا کر چابک نے دیکھا
کہ ایک ساحرہ تخت پر سوار زرد یا سے جواہر میں غوطہ مارے ہوئے کچھ سحر کر رہی ہے یکایک زمین شق ہوئی دونوں
جوان زمین میں سما گئے بیچ کان میں آواز آئی زمین کو ناگوار ہوا کہ بندہ خداوند ہفت پیکر کا بندہ واسی مصیبت میں
ہو مسلمان کی شوکت ناگوار ہوئی زمین و آسمان سب قدرت کے قبضے میں ہے اب تو ثابت ہوا کہ خداوند حقیقی ہو انکو
سمجھا کیا بعد دو مضمون اسکے روشنی ہوئی چابک نے دیکھا وہ ساحرہ غائب ہوئی چابک بھی چلا جو منظور ہوا
وہ صورت بنا جاتا ہے گیا کہ اسی ساحرہ کا شعبدہ تھا شمیم گیسو کشا یہ خوش کرکے بھاگی کہ کوہ التماس پر جا کر
قدرت سے جا کر عرض کروں یہ گھڑی ہوئی جاتے ہی ایک مقام پر ٹکے کان میں رونے کی آواز آئی شمیم پلٹی حیران ہو
کہ یہ کون روتا ہے کسی مصیبت زدہ پر کوئی آفت آئی ہے پہاڑ پر سے آواز آئی ہے پہاڑ پر اتری ٹہلتی ہوئی چلی دیکھا ایک
چشمے پر ایک نازنین بیٹھی ہوئی رو رہی ہے پیرہن میں سے جواہر میں غوطہ زن نہایت حسین شمیم نے قریب آکر کہا کیوں بوا کیوں
رو رہی ہو نازنین نے کہا ہوا تم کو کیا خاک تم کیوں پوچھتی ہو ہم گرفتار دام مصیبت آوارہ دشت وحشت ہیں یہ خواہش

میں گرفتار کر لاؤنگا میرے ہاتھ سے کیونکر بچیگا چابک یہ حال دیکھکر پلٹا سامنے جہانگیر کے آیا سب کیفیت
بیان کی جہانگیر نے کہا کہ میں ابھی جاتا ہوں کان پکڑ کے مردود کے لاتا ہوں ہرچند چابک نے منع کیا
جہانگیر نے نہ مانا پشت بد مرکب کی سوار ہوئے طرف بارگاہ ضحاک کے چلے ہرکاروں نے ضحاک کو خبر
دی کہ فرزند صاحبقران آتا ہے ضحاک نے حکم دیا خبردار کوئی نہ روکے ایک صندلی زرین بچھوا دیا کہ شاہزادہ
جہانگیر کے پہونچے مثل اہل اسلام کے صاحب سلامت کی ضحاک نے کہا یہ سب نام ہمارے خداوند کے
ہیں آئیے تشریف رکھیے جہانگیر صندلی زرین پر بیٹھے ضحاک نے ساقی بچے کو اشارہ کیا جہانگیر نے جام نہ پیا
کہا اے ضحاک میں اس نامرد کو لینے آیا ہوں ضحاک نے کہا کہ آپ اپنی بارگاہ میں جائیے میں طبل جنگی بجوا کے
میدان میں آؤنگا جو یہ میری پناہ میں ہے معاف فرمائیے جہانگیر اٹھے ضحاک پہونچانے آیا راہ میں جہانگیر نے کہا
کہ اے شہریار یہ سرحد طلسم ہفت پیکر ہے جو نام آپ نے اپنے خداوند کے لیے یہی ہمارے خداوند کے نام ہیں جہانگیر
نے کہا سارا اسماء ہم سازی یا بہی ضحاک ہنس پڑا کہا اے شہریار آپ قدرت خداوند کے قائل نہیں ہیں زمین
و آسمان گواہی دیتا ہے جس شے سے پوچھیے وہ گواہی دے مگر آپ لوگ سیہ قلب ہیں آپ کے سردار میں
لندھور و قاسم سامنے قدرت کے جا کر مشرف ہوئے عیش خانے میں داخل ہیں عیش کر رہے ہیں جس دن
خداوند حکم دیگا آپ سے آکر ملینگے جہانگیر ہنستے ہوئے اپنے لشکر میں آئے ضحاک نے بموجب رسم
طبل جنگی بجوایا جہانگیر نے بھی جواب میں نوازش طبل جنگی کو حکم دیا صبح کو دونوں لشکر میدان میں آئے سکان ضحاک
کے ساتھ ہر سب صفیں آراستہ ہوئیں ضحاک نے گنبد وا اپنا نکالا میدان میں آکر سامان زمین کی تھی کہ آسمان پر
سناٹا ہوا دیکھا چار دیو ایک تخت اٹھائے ہوئے ایک جوان تخت پر سوار کمر بالکل برہنہ ہوئے جسم میں
ایک چوب دستی کاندھے پر چپ ہوا سے بال چہرے پر بھاگ رہے ہیں چہرہ آفتاب مثال تمام [illegible] دیوزادوں نے آکر
تخت زمین پر رکھا وہ جوان سیہ تخت سے کودا چوب دست ہلاتا ہوا قریب ضحاک کے آیا زبان اسکی
کسیکی سمجھ میں نہیں آتی دیوانہ وار حرکات لغو کرتا ہوا سامنے ضحاک کے پہونچا جست کرکے ایک چوب لگائی
ضحاک نے گرز اٹھایا گرز پر چوب دست پڑی تڑاقے کی آواز ہوئی ضحاک مع گنبد کے قتل ہوا خون کا ہوکر
رنگیا وہ جوان ضحاک کو مار کر طرف جہانگیر کے پلٹا ایک دیو نے آواز دی اے شہزادہ جہانگیر تمکو جوان
پہلوان طلب کرتا ہے جہانگیر نے مرکب اٹھایا نوبت نقارے سے چوبے وہ جوان بیچ میں آکر دیوزاد دست
آکر لپیٹ کیا اشارہ کرتا ہے کہ بھاگو ہرچند دیوزادوں نے کہا جاؤ کہ عجب بہادر ہوگی پہلوان نامور دیکھیے مگر
علامت انکاری کے چہرے سے دیکھکر وہ جوان اسقدر رضامند و پریشان ہے مثل بید کانپ رہی دیو سے
سامنے ہاتھ جوڑتا ہے کہ مجھے لے بھاگ لاچار ہوئے ہرچند وہ جوان ایک کر تخت پر سوار ہوا ہاتھوں
سے اشارہ کرتا ہے کہ مجھکو لے بھاگو آخر لاچار چاروں دیوزادوں نے بہ سبب تخت کو لیکر ایک طرف روانہ ہوگئے ہیں
جہانگیر نے سکان کو آواز دی کہ ضحاک سیہ دل واصل جہنم ہوا اب یہی بہتر ہے کہ میرے پاس چلے آؤ یا ہمارا راہ
اختیار کرو ورنہ ہم قتل کرینگے زندہ نہ چھوڑینگے مجبور سر میدان زیر کیا ہے سکان نے دیکھا یہ جوان نہ مانیگا فساد
کریگا لاچار ہو کر چلا سامنے جہانگیر کے آیا کہا حضور میں غلام تابعدار ہوں میرے ملک میں لشکر چھپے
سے کل لشکر کو اشارہ کیا سب نے آکے جہانگیر کو گھیر لیا نوبت نقارے بجاتا ہوا جہانگیر کو ساتھ لیکر قلعے میں آیا
کہا تخت پر تشریف رکھیے جہانگیر نے کہا ہمارا دستور نہیں ہے کہ ہاتھ پکڑ کے سکان کو تخت پر بٹھایا چابک نے

فراق یار میں حالت تباہ کیا کرتا
غریب عاشق بیکس فراق جاناں میں
خدا کو ظلم و ستم کا گواہ کیا کرتا
ازل سے رنج شب ہجر تھے مقدر میں
میں دل میں انکی محبت کی راہ کیا کرتا
وہ ناتواں ہوں نظر پڑ جاوے قاتل کے
کہ شر کی بات بھلا خیر خواہ کیا کرتا
تو وہ حسین ہے کہ خورشید کو نہیں نسبت
بتا اور تو بھلا تیر آہ کیا کرتا

گنہگار ہوں نازاں ہوں تیری رحمت پر
سوائے نالہ و فریاد آہ کیا کرتا
سوائے رنج کے حاصل نہیں جنون سے
بجا ہیں شکوہ روز سیاہ کیا کرتا
تشبیہ کرتے ہیں بے نشہ آنکھوں سے دل
تشبیہ جو بر تیغ نگاہ کیا کرتا
بر رنگ دانہ مجھے پیسنا تھا بس چکا
فلک سے رات کو تو روز پہ ماہ کیا کرتا
عدو تھے تفرقہ پرداز میں محبت میں

میں لیے ہاتھ میں فرد گناہ کیا کرتا
سوا خندہ دندان سے تھا جستین تلوار
نہ ترک کرتا جو میں رسم و راہ کیا کرتا
بتوں کی خلق میں ہیں بیوفائیاں مشہور
چڑھا کے سان پہ تیغ نگاہ کیا کرتا
عمل نہ چاہیے غیروں کو کیسے پہ
میں نالش فلک کج کلاہ کیا کرتا
جلا دیا دل جاناں کو صورت گردوں
وہ نور لطف کی مجھ پر نگاہ کیا کرتا

گلپوش نے کہا ارے دیوانے تجھے کیوں وحشت ہوئی ہے یہ میرے لائق ہے میں اسکے پہلو میں بیٹھوں گی دونوں میں اسقدر تکرار بڑھی کہ بیچ سے لیکر آخر آپس میں تیغ زن ہونے لگے جب دو چار ہاتھ آپس میں ہوئے شاہراہ پر سا پڑی گلپوش کٹتی جاتی ہے دیکھ شاہراہ کے بدن شاستین آئی میں اپنی جان کو غنیمت جان یہاں سے نکل جا شاہراہ کب مانتی ہے گلپوش نے پیچھے ہٹ کے ایک وہ تبر مارا زمین کانپی ایک برق چمک کر گری کہ شاہراہ کے دو ٹکڑے ہوگئے شاہراہ کو مار کے گلپوش ہنستی ہوئی سامنے جہانگیر کے آئی کہا اے شہریار میں نے آپکے واسطے اپنی بہن کو مارا اب مجھکو قبول کیجیے جہانگیر نے کہا خبردار میرے قریب نہ آنا گلپوش ہنسی کہا مجھکو مثل شاہراہ کے نہ سمجھنا میں قتل کرڈالونگی میرا عجب حال ہے ہرچند ضبط کرتی ہوں ضبط نہیں ہوسکتا یہ صورت ہے نظم

خالق نے حسن و عشق کا قصہ چکا دیا
دو کام پہ جلکے فتنہ خفتہ جگا دیا
کہتے ہیں دل جلا کے مرا سوز ہجر سے
ہنس ہنس کے چٹکیوں میں گلوں نے اڑا دیا
کس سے دو دن تیرے چہرہ و گیسو رخ کو شام
اللہ نے تیوں کو وہ حسن صفا دیا
مجھ ناتواں کو لگی وحشت جو وحشت میں
بیدردی سے انکو داغ غم مرا لگا دیا
مالک نہ وہ آسیب پر قدرت کا میل ہے
سنت ملوق مشت گلے سے بڑھا دیا
عزت گنوائی سنہ پرستی میں مفت لوٹ

مجھکو تو حسن داغ ہیں مہ لقا دیا
جسکو تمہارے بوسہ لب نے مزا دیا
مجھکو تو اس کباب کی بو نے مزا دیا
پھانسی گلے کے واسطے حلقہ ہے زلف کا
دنیا کلف کا روئے قمر میں لگا دیا
کاجل کی کوٹھری کی طرح میں کمر کو باندھ کے
جسکو کے بار کے تن لاغر اڑا دیا
دی میں نے جان شوق وصل حبیب میں
اک کو بگاڑا ایک کو آکے بنا دیا
ثابت ہوا ہمیں کہ مسیحا ہو نام سے
فرنگیوں نے اور حسینوں نے کیا دیا

تجھے تو نام کباب دری کا مٹا دیا
جاتا کیا ہیں ہوش غضب ذرا لگا دیا
آیا جو اپنا رنگ جمانے کے واسطے
سولی پہ مجھکو عشق نے چڑھا دیا
دل آئینہ کی طرح کدورت سے پاک تھا
جو داغ کلنگ کا ٹیکا لگا دیا
عہد شباب حسن پرستی میں کٹ گیا
میرا چراغ باد اجل نے بجھا دیا
لازم تھا مجھے پانوں میں ہوں [illegible]
مجھکو ہے تجھے کونسا مردہ جلا دیا

جہانگیر نے کہا اے گلپوش جو تجھے ہو سکے وہ کر میں تجھکو قبول نہ کرونگا ہمارے مذہب کا یہ دستور ہے کہ سامنے کو قبول نہیں کرتے تو ناحق کوشش کرتی ہے یہ سنکر گلپوش کو غصہ آیا چھ کمرے دیکر جہانگیر کو لے اڑی چابک جو باہر کھڑا ہوا تھا کنیزیں روتی ہوئی نکلیں اسنے پوچھا انھوں نے سب حال بیان کیا چابک بھاگا تلاش میں گلپوش کے چلا یہاں مغلوبہ کا یہ انجام ہوا اور اب سنے جب دیکھا کہ جہانگیر کو کوئی لے گیا روتے ہوئے قریب سکان کے

پہونچے اُس سے لڑائی پڑی کیونکر ہاتھ دیکر اُٹھالیا سکان لعبدق مسلمان ہوا اور داراب کو لیکر اپنے قلعے
مین آیا مگر داراب نے فتاح سے کہا جہانگیر کو تلاش کرو ایسا نہو کہ اُس شیر پر کوئی آفت پڑے مین قلعہ کیسے
لو کیا جواب دونگا ارشاد فرزند بیچے تجسے یہ حال دیکھا اور جستجو کی فتاح کشوری بہت خوب کہکر چلا شاہزادے
کو لیکر دربار مین آیا سکان شاہزادہ نے تخت پر بٹھایا آپ دنگل بیٹھے ناچ ہونے لگا کہ ہرکارے دوڑے
ہوے آئے عرض کیا ای شہریار ایک پہلوان گینڈے پر سوار بڑے زور و شور سے یہ کہتا ہوا آتا ہے
کہ سکان نے غضب کیا خداوند نعمت بیکر کو بُرا کہا قدرت کو بہت ناگوار ہوا اب سزا ملیگی یہ ذکر تھا کہ در بارگاہ
پر ہوا ایک پہلوان دیو خصال عفریت مثال پردہ اُٹھاکر بارگاہ مین آیا نعرہ کیا منم پہلوان پر شور یہ کہکر
سکان پر جا پڑا سکان نے ہاتھ تلوار کا مارا پر شور نے بڑھ کر کلائی پہ ہاتھ ڈالدیا تلوار چھین کر پھینک
دی کمر زنجیر مین ہاتھ دیکر اُٹھالیا چاہا لے نکلون داراب نے نعرہ کیا او ملعون کہان جاتا ہے پر شور پلٹ پڑا
داراب پر ہاتھ مارا داراب نے پیچھے ہٹکے کہا لوگ مجھے بدنام کرینگے سکان کو چھوڑ دے پھر مجھ
تیر سے مقابلہ ہو پر شور نے جواب دیا او پسر حمزہ مجھے کچھ اسکی پروا نہین تجھ ایسے بہت دیکھے سکان
کو ہاتھ پر لیے ہوے چرخ دے رہا ہے جب داراب نے بہت کہا کہ تو اُسکو چھوڑ دے یہ بھاگ کہانہین تب
اُسنے بمشکل سکان کو چھوڑا اور داراب کے سامنے آیا آپس مین نیزہ چلنے لگا دو گھڑی کامل نیزہ چلا پر شور نے
نیزہ داراب کا توڑ ڈالا تلوار کی نوبت پہونچی تلوار مین مدعا حاصل نہوا آخر داراب نے کلائی پر ہاتھ
ڈالا دیر تک کشاکش رہی پر شور نے کہا او پسر حمزہ کیا ارادہ ہے داراب نے کہا منظور یہ ہے کہ کشتی مین تیری
مشکین باندھوں یہ پر شور نے تلوار چھوڑ دی دامن گردانے آستین چڑھا کے کشتی مین مصروف ہوے سب
دیکھ رہے ہین دربار مین اپنے بیگانے بیچ مین سکان بھی کھڑا دیکھ رہا ہے پہر بھر کامل کشتی ہوئی داؤ
پیچ بھی ہونے پائے تھے کہ پہلوان پر شور دو کر بے دوڑا ہر چند داراب چاہتے ہین کہ روکین مگر نہ روک
سکے پندرہ قدم ریل کے لایا اور بیچ مارا دونون گھٹنے شاہزادے کے اکھاڑے مین ہوے پہلوان
نے کمر مین ہاتھ ڈالا پیچ بند دور مین تاہم کشتہ دوسرے زور تا بسینہ قیصر سے زمین سے بلند کیا ایک ہاتھ
سے سکان کو اٹھایا دونون کو چرخ دیتا ہوا لے نکلا باہر آیا فوج نے چاہا کہ بھاگ کر پلٹ کر اس
نے آواز دی کیون تمہاری قضا آئی ہے ایسا نہو غضب خداوندی مین مبتلا ہو گئے پسر حمزہ کی اطاعت اختیار کی
کچھ خوف قدرت نہ کیا بس خداوند کا زمین و آسمان مع خوان ہر مرتبہ قدرت سب سے بالا ہے خداوند نے تمہین
منہ موڑا اجڑ دار سب پیچھے نہ آنا سب رک گئے پر شور دونون کو لیکر طرف صحرا کے روانہ ہو گیا اور جنگل
کی آڑ مین جاکر غائب ہوا سب حیران بیٹھے ہین کہ فتاح کشوری پلٹ کر آیا دیکھا دربار مین رونا پڑا ہے
فتاح نے پوچھا خیر تو ہے سب نے رو رو کر حال بیان کیا کہ اس طرح ایک پہلوان آیا دونون کو گرفتار کر کے
لیگیا یہ سنکر فتاح بہت رویا کہا یار وہ کوئی ساحر ہوگا ورنہ کسکی مجال ہے کہ فرزندان حمزہ کو یون قید کر کے
لیجائے بہت سے عیاری سے اپنے کو آراستہ کیا جسطرف خبر ملی تھی اسیطرف جستجو مین چلا جنگل کو طے کر کے
گوشہ صحرا مین ایک قصر دیکھا نہایت تکلف سے آراستہ دروازے پر بسا دل حاجب و دربان موجود ہین فتاح
کونے مین چھپا ایک خدمتگار کسی کام کو آیا فتاح نے اُسکو بیہوش کیا اُسکی شکل بنکر در قصر پر آیا دیکھا
ڈیوڑھی مین چراغ روشن ہے ایک کنیز اندر سے بڑی بھولی آئی چراغ کو انگلی سے درست کیا تیل جو

انگلی زن بھر اسیلی چادر یا اُڑ سے تھی انگلی کو چادر یا مین پونچھا خدمتگار کو اشارہ کیا فتاح سمجھا مین جسکی
صورت پر ہون اُسی سے اس سے آشنائی ہے یہ سوچکر آگے بڑھا مُر کے سینے پر ہاتھ ڈالا لونڈی نسوسی کا
باتھ سر گاڑے کی چادر وعو ترکی کرتی اُسمین قول کی گوٹ جیسے ہی اسنے سینے پر ہاتھ ڈالا کہا ارے ٹھہر جا
یہ تو کھالے ایک روٹی اُسپر قورمے کی بوٹی رکھی ہوئی کُرتی مین چھپا کر لائی تھی فتاح نے ایک نوالہ
آپ کھایا ایک نوالے مین بیہوشی ملاکر منہ مین کنیز کے ٹھونس دیا وہ ہان ہان کرتی رہی کھاتے ہی بیہوش
ہوئی فتاح نے اسکو کنارے ڈالدیا آپ کنیز کی شکل بنکر اندر آیا دیکھا محل مین جابجا کنیزین [illegible]
بیٹھی ہین فتاح سبکو دیکھتا بھالتا ایکطرف ایک بارہ دری بنی ہے اُسمین آیا دیکھا ایک ساحرہ مسند پر بیٹھی ہے
کالی صورت گال پھولے ہوے جوڑہ گلنار دریا سے جواہر مین غوطہ زن ساحرہ پرفن ایک طرف ستون مین
سکان بندھا ہوا ہے وہ اب کشور کشا پہلو مین آسکے بیٹھے ہین اصل مطلب یہ ہے کہ اسنے طالب وصل
ہے یہ فرزند صاحبقران ساحرہ کو کب مانتے ہین انکار کرتے ہین نام ساحرہ کا میمون جادو ہے دمبدم
غصہ کرتی ہے کبھی منت کرتی ہے یہ ایک ہی بات کے جاتے ہین کبھی کنیز سے اشارہ کرتی ہے اس نا منصف کو کھاؤ
مین اسکو قتل کر دونگی زندہ نہ چھوڑونگی کنیزین بھی سمجھا رہی ہین شاہزادہ نہین مانتا ہے ایک کنیز نے کہ کان مین
میمون کے کہا میمون نے کہا ہاری گانے والی کو بلاؤ کنیزین دوڑین ساحرہ خوش گلو اپنی
بچی مین بیٹھی ہے فتاح نے جاکر کہا بوا جلد تیار ہو خوش گلو تیار ہونے لگی فتاح نے کہا مین کیم عرض
کرو تمکو آج ملکہ عالم ایک جوان کو لائی ہین اُسی سے طالب وصل ہین وہ نہین مانتا مگر نہایت حسین ہے
ملکہ کا کہنا نہین مانتا آج تم بوا ایسا گاؤ کہ وہ جوان مبہوت ہو کر راضی ہو یہ کہتا ہوا کنارے لے گیا باتون
مین لگاکر اسکو بیہوش کیا اُسکی شکل بنکر سامنے میمون کے آیا میمون نے کہا اری بوا خوش گلو
آج تو ایسا گاؤ کہ دل خوش ہو جائے فتاح نے یہ غزل عاشقانہ شروع کی

**نظم**

کام کرتی رہی وہ چشم فسون ساز اپنا — کب جان بخش دکھایا لب اعجاز اپنا
سرو گر جا سکے گی خاک مین ملجائیگے — پاؤن رکھے تو چمن مین وہ سرافراز اپنا
خندہ زن مین کبھی گریان مین کبھی نالان مین — ناز خوبان سے ہوا ہے عجب انداز اپنا
یہی اللہ سے خواہش ہے ہماری اے بت — گور بھی مین ہو تیرا اکنگ ہو غماز اپنا
سوزش دل سے زبان کو ہوئی آگاہی — اُف کیا منھ سے نہ ہمنے نہ کھلا راز اپنا
تنگ ہوتا ہے جگر زمزمہ سنکر ہے یار — دل دکھاتی ہے مغنی تری آواز اپنا
نہ سنی یار نے اک بات سخن ساز و نکمی — رہ گئے کھول کے منہ مقصد پرداز اپنا
پر کترنے سے تو صیاد چھری ہی پھیرے — قفس کوتاہ کرے حسرت پرواز اپنا
برہمن کھولے ہی گا بتکدے کا دروازہ — بند رہنے کا نہین کار خدا ساز اپنا
یاد آتی ہین ادائین جو تری اے محبوب — بھول جاتے ہین حسینان جہان ناز اپنا
مرغ دل صید کرے عشق چلا ہے بکمین — شکر کرتا ہے اے کونسا شہباز اپنا
روٹھکر ملنے جو جاتا ہون تو کہتا ہے وہ شوخ — کل خفا تم تھے مزاج آج ہے ناساز اپنا
خبر اول ہے آخر نہین مطلق آتش — نہ ہوا انجام ہے معلوم نہ آغاز اپنا

خون ۱۲

ایک آندھی سیاہ چلی آسمان سے ایک ساحرہ تخت پر سوار کئی سو جادوگرنیاں پشت پر آگئی پھرتی واسطے مجادلہ
کے ختم ہوئی تصویر نے آواز دی دیکھو تیر سے پہلو مین کیا بندھا ہی آسمان نے دیکھا ایک پرچہ کاغذ کا بندھا
اسمین بخط جلی لکھا ہی اے آسمان بلاخیز جلد جاؤ مصر الغرائب کو خدمت قدرت مین پہونچاؤ حمزہ کو گرفتار
کرکے لاؤ دو عیار مکار کہ جسکا نام لینا مناسب نہین پہلے اُسیکو گرفتار کرنا یہ سنکر آسمان بلاخیز نے
دست بستہ عرض کی نام لونڈی کو معلوم ہو پڑے قہر و غضب سے آواز آئی ارے عمرو نام ہی بڑا پتا
اسکا یہ ہی کہ قاتل دمامہ وشمشیر مشہور ہی یہی نشان کافی ہی جو قدرت نے نام لیا اب یہ نام کبھی نہ لینا
ورنہ باعث خرابی ہی اُس ظالم سے ظلم سے قدرت کو بچانا ہی آسمان بلاخیز چلی گر مصر الغرائب شکست
خوردہ بھاگا کوہ دہشت کو طی کرتا ہوا قریب قلعہ ہفت پیکر کے پہونچا دیکھا اسنے کہ قلعہ سر بفلک گنبد سات
برج کلان ساتوں برجوں مین سامان عیش و نشاط ہی گنبد ناقوس بج رہے ہیں صدہا پریجن دھوتیاں باندھے
ہوئے معروف پوجا پاٹ ہین کسی مقام پر ناچ ہو رہا ہی شراب چل رہی ہی معشوقان پریچہرہ معروف
رقص ہین و ایک خندق کلان اسمین آگ جل رہی ہی طائر اگر اسمین گرتے ہین جلتے نہین اپنے اُس شعلوں
سے جلتے ہین صحیح و سالم اُس آگ سے نکلتے ہین جب آگ سے نکلے بزبان بے زبانی بتقرار تعریف
خداوند ہفت پیکر کرتے ہوئے غائب ہوتے ہین کچھ زناردار پھر رہے ہین جب قریب آگ کے
آتے ہین جھونکا ہوا کا چلا طائر خوش ہو کر پکارتے ہین خداوند کے صدقے ہمکو اپنی تعریف کے واسطے
پیدا کیا ہم اُسکے نام پر نثار ہین مصر الغرائب نے جو یہ عجائب و غرائب دیکھے ساتھ والوں سے
کہ رہے ہین کیسی بہار ہی دیکھو کیونکر کلمے ہین جادوین ساتھ والے کہتے ہین حقیقت ہی قلعے مین جانا مشکل
ہی کہ ایک آندھی سیاہ آگئی آسمان بلاخیز آکر پہونچی آواز دی اے مصر الغرائب تم سب اپنے کو اس
آتش مین گراؤ و باعتقاد نام خداوند ہفت پیکر کا لو کوئی نہ جلے گا کیون جلتے ہو یہ مقام خداوند خدائی
ہفت پیکر کا ہی یہان کسیکو تکلیف نہین خداوند نے سبکو پیدا کیا ہی مگر دشمن آسمان بلاخیز ہین
تمہارے دشمنون کو پکڑنے جاتی ہون یہ آواز جو مصر الغرائب نے سنی گھوڑے کو بڑھایا ہفت پیکر
ہفت پیکر کہتا ہوا خندق مین گر پڑا لاکر ساتھ والے بھی کود پڑے اب جو آنکھ کھلی اپنے کو ایک باغ
مین پایا مانند لیلیان خوشنوا غزلین گا رہی ہین سننے والے کے دلکو لبھا رہی ہین

زمین جسکی چہارم آسمان ہی
دل روشن ہی روشنگر کی منزل
قبائے گل مین گل بوٹا کہان ہی
برنگ بو ہون گلشن مین مین بلبل
قناعت بھی بہار بے خزان ہی
بہت آتا ہی یاد اے صبر مسکین
ہزارون بت مین یان ہندوستان ہی
وطن مین اپنے اہل شوق کیطرح
گل و بلبل سے در باغ میان ہی

خدا پنہان ہی عالم آشکارا
یہ آئینہ سکندر کا مکان ہی
لپیٹے گا کبھی تو دل کسیکا
بغل غنچے کی میرا آشیان ہی
چمن کی سیر یہ ہوتا ہی جسکو
خدا خوش رکھے تجکو تو جہان ہی
یقین ہوتا ہی خوشبو سے اسکے
سفر مین روز و شب ریگ روان ہی
سعادتمند قسمت پر ہین شاکر

یہ کس رشک مسیحا کا مکان ہی
نہان ہی گنج ویرانہ عیان ہی
تکلف سے بری ہی حسن ذاتی
ہمیشہ اپنی آہون کا دھوان ہی
شگفتہ رہتی ہی خاطر ہمیشہ
کہ مہری کا ہی دوست باغبان ہی
الٰہی ایک دل کس کسکو دون مین
کسی گلرو کا غنچہ عطردان ہی
سحر ہو دے کہین شبنم کرے کوچ
چمن کو سفر با دام استخوان ہی

| | | |
|---|---|---|
| دل بیتاب جو امین کرے ہیں | ذقن جانان کا پارے کا کنواں ہے | جرس کے ساتھ دل رہتے ہیں نالاں |
| مرے یوسف کا عاشق کارواں ہے | نہ کہ رندون کو حرف سخت واعظ | درخشت اہل جہنم کی زبان ہے |
| تو محبوب کو شاعر کہیں سرو | قیامت کا یہ اک آتش نشاں ہے | غنچہ ہا سے گل چٹک رہے ہیں |

پھولوں نے آنکھیں کھولیں سرو گلشن اکڑ رہے ہیں چشم نرگس میں لال ڈورے کھاتے باغ خندان
بلبلون کے وصل کے سامان ایک جانب سے کئی سو نازنینان مہ جبین آئیں مصر الغرائب کو اپنے ساتھ
لیکر بارہ دری میں پہونچیں ایک ایک جوان کے پہلو میں ایک ایک پریزاد جا بجا ناچ ہو رہے ہیں کارگذار
حلوہ حلوہ کھانے لا رہے ہیں ہر شخص پھولا ہوا اپنے اپنا ہے مصر الغرائب نے کہا اے پریزاد ہم خدمت خداوند
مین کیونکر جاویں پریزاد نے کہا نہ گھبرائیے چند دن عیش کیجیے جب قلب آپکا صاف ہو تب سامنے قدرت
کے سے چلئے قدرت نے یہ حکم دیا ہے یہ باغ بہشت منیر سرشت ہے ہم حوران جنان بحکم خداوندی مجبور ہو کے
تمہارے جسم سے بو سے دنیا آتی ہے ہماری طبیعت گھبراتی ہے لیکن کیا کریں جو حکم ملا اسکو بجا لائے اہالیان
دنیا کی خدمت میں آئے مصر الغرائب اس باغ میں مصروف عیش و نشاط ہوئے انکا بعد بخشا سامنے
ہفت پیکر کے خاص ہفت پیکر میں تحریر ہوگا مجتبیٰ یہ حالتیں لکھدیں اب حال آسمان بلا خیز کا تحریر ہوتا ہے
کہ یہ بڑے زور و شور سے چلی یہاں صاحبقران محل درزین میں کہ جملہ فرزند مع فوج نکل گئے تھے صاحبقران
نے انتظام نور افشان کر کے لشکر ظفر اثر کو بیرون قلعہ نکالا اب بارگاہ سلیمانی میں داخل ہوئے پردے
اٹھ گئے سیر سما کر رہے ہیں کہ سما اسے گرد اڑی امیر نے دیکھا لقا بدار زرین پوش بصد جوش و
خروش پشت پر ساٹھ ہزار جوان ایک ایک شیر بیشہ جرأت صاحب شوکت و لیاقت عیار طرار مثل
گلدستے کے سجا ہوا رکاب پر ہاتھ رکھے ہوئے علم ہفت پیکر کا سر پر سایہ باز سفید سر پر سایہ فگن چند
پریزادان پر فن ساز بجاتی ہوئی اس زور شور سے لقا بدار آکر بہ تجا بارگاہ استادہ ہونے لگی اب پشت
مرکب سے اترا لشکر صاحبقران میں آیا یہ اللہ کی لشکر کی دیکھ کر گمبلے الوان رسالدارون سے
پوچھتا ہے لشکر کی پریشانی کا کیا باعث ہے سردار عرض کرتے ہیں کہ جملہ فرزندان صاحبقران مع فوج
گران طرف ہفت پیکر کے گئے یقین ہے لڑائی شروع ہو گئی ہے امیر بیقرار و مضطر ہیں اسی جوش میں آمادہ
سفر ہیں لقا بدار زرین پوش قریب بارگاہ کے پہونچا امیر نے بہرام وغیرہ کو برائے استقبال بھیجا
بہرام نے آکر سلام کیا لقا بدار لطف سے ملا کر مالک آئے عبد الجبار حلبی و عبد القہار حلبی اسطرح
کے سردار لقا بدار کو لیکر داخل بارگاہ ہوئے امیر نے خود استقبال کیا لقا بدار نے قدم اقدس
کو بوسہ دیا دست بستہ عرض کی حضور تکلیف نفرمائیں میں بھی ایک ملازم سرکاری ہوں لیکن کیا کروں
بانہاے صاحبقرانی کی خواہش ہے اسوجہ سے بڑی کاوش ہے مجھکو سپاہ گری نے مجبور کیا ورنہ یہ بے ادبی
کبھی نہ ہوتی امیر نے فرمایا کیا مضائقہ ہمارے تمہارے یکجہتی ہے جسے امتحان ہونا واجبات سے ہے تمہاری
سپاہ گری حقیقت میں کرامات ہے امیر نے ساقی بچے کو اشارہ کیا لقا بدار نے دو جام نوش کیے جب دماغ
بادہ ناب سے گرم ہوا دست بستہ عرض کی آج غلام حضور کو سمجھانے آیا ہے کہ مجھسے مقابلہ کیجیے بزرگان
دین سے پوچھیے امیر نے فرمایا میری سپاہ گری میں کسیکو کیا دخل ہے میں جانتا ہوں جسطرح میں نے یہ
اشیا حاصل کیے نہیں ہو سکتا ہے کہ بے لڑے بھڑے ہوئے دیدون آئندہ جو منظور خدا لقا بدار نے کہا

میں نہیں چاہتا کہ آپ سے مقابلہ کروں میں تابعدار ہوں اب آپ کو سر کہ عظیم درپیش ہے عجائبات طلسم ہفت پیکر
ہوش ربا و نور افشان سے بڑھے ہوئے ہیں ایک ایک پہلوان بلائے روزگار ساحران خدا خود
ہفت پیکر اتنا بڑا شعبدہ باز ہے کہ سات مقام پر خدائی کرتا ہے اسی وجہ سے ہفت پیکر لقب ہے بڑا بے ادب ہے
افراسیاب کی اُسکے آگے کیا حقیقت ہے ایک پہلوان اُسکا اگر قصد کریگا سرداران سرکار کو تکلیف پہونچیگی کوئی
نہ روکیگا حضور بار کیوں اُٹھائیں میں اس معاملے کو سمجھ لونگا وارث و جہانگیر و قاسم دلبند صور نے جاکر
سجدہ کیا آمادہ ہیں کہ حکم ہمکو ملے کہ ہم جاکر صاحبقران سے لڑیں وہ خود روک رہا ہے ورنہ اب تک غضب ہو جاتا
مصر الغرائب بھی جاکر داخل طلسم ہفت پیکر ہوا مصروف عیش و نشاط ہے امیر نے فرمایا اے نقابدار جہاندار
انشاء اللہ اسکو بھی جاکر سزا دونگا تم اپنے مقدمے کا ذکر کرو اور باتوں میں دخل نہ دو ہم سمجھ لینگے نقابدار
نے کہا میں تو اب حاضر ہوں میں نے کلام کا خاتمہ کیا اب جاکر طبل جنگ بجواتا ہوں کل میرے اور آپ کے
فیصلہ ہوگا امیر نے فرمایا میں تو ابھی موجود ہوں بندہ ذلیل معبود ہوں نقابدار نے کہا خیر پروردگار آگاہ ہے کہ
میں مجبور ہوا حضور کو یاد ہوگا کہ میں پہلے بھی ایرج نامے میں آیا تھا طلسم تورج میں سامنا ہوا تھا اور یہی
سب سردار موجود تھے اطاعت میں کسی کو عذر نہ تھا آپ نے وہ کلمہ کہا سب شہر گئے اب سمجھ لونگا یہ کہکر
نقابدار اُٹھا صاحبقران دربارگاہ تک پہونچانے آئے نقابدار روانہ ہوا امیر بلشکرگاہ میں آئے

## داستان حیرت بیان مقابلہ نقابدار زرین پوش از صاحبقران اعظم و در میان

## ... خیر و عیاری عیار نقابدار و دیگر حالات متعلقہ داستان ہذا خمسہ موافق مضمون مقام ہذا

عنادل گل روے تو گلعذار اند | اسیر دام بلا سے تو دل شکار آنند | غبار راہ وفاے تو شہسوار آنند
غلام نرگس مست تو تاجدار انند | خراب بادۂ لعل تو ہوشیار انند

ہماری دل نظر صحبت نشیب و فراز | نہ کوئی واقف اسرار تھا نہ محرم راز | یہ کیا کرے کوئی پیر افتخار ... 
ترا صبا و مرا آب دیدہ شد غماز | و گرنہ عاشق و معشوق راز دار انند

خرام ناز سے پامال ہے جہان یکسر | ہر عاشقوں کا ترے ساتھ ساتھ ہے لشکر | ولے نہیں تجھے احوال پر کسیکے نظر
نہ زیر زلف دوتا چون نظر کنی بنگر | کہ در یمین و یسارت چہ بیقرار انند

ہمارے جلنے سے کیا تجھکو کیوں لگی ہے آگ | سنے نہ ایک نری تو بنائے باتیں سو | یہاں تو نہیں کوئی دیوانہ جو کرے تکرار
نصیب ماست بہشت اے خدا شناس برو | کہ مستحق کرامت گناہگار انند

لگے ہے پیر مغان دیکھنا یہ رنگ سخن | ہر تازہ توبہ ابھی یاد کر شراب کہن | سب ہے تیرہ درون واعظ اسکی بات نہ سن
بیا بمیکدہ و چہرہ ارغوانی کن | مرو بصومعہ کانجا سیاہ کار انند

وہ کون ہے کہ نہیں پابند عشق کا | ہوئے ہیں زمزمہ سنج کس و ناکس | بپا ہے شور ترے ماننے میں اے نسیم عشق
نہ من بر آن گل عارض غزل سرایم و بس | کہ عندلیب تو از ہر طرف ہزار انند

سیاہ پوش ہے اک خلق اک جہان غمگین | وہ کون ہے کہ پریشان و خستہ حال نہیں | ہمارے ملنے کا تجھکو اگر نہ ... نہیں
نگار من چو صبا بر بنفشہ نازد بین | کہ از تطاول زلفت چہ سوگوار انند

میدان میں پھر سے نہ دن ملکہ غنچہ آرزو سے دلکشا کو حکم ہوا تھا کہ تم میدان کارزار میں نہ آؤ ورنہ میں ملال ہوگا ملکہ جادوگرنیں پر سوار قریب اشقر میں عرض کر رہی ہیں منتظر سرکار کے اشارے کی دیر ہے ایک اشارے میں نہ لشکر ہے نہ لقابدار ہے حکم ہو تو دیوانہ کر دوں لاشوں سے میدان بھر دوں امیر فرماتے ہیں اپنی کنیزوں کو لیکر الگ ہو جایئے خبردار نہ ہاں نہ بلایئے میں شرمندہ ہونگا خود مقابلہ کرونگا جو گذرے ہر چند اسوقت لقابدار ہی احریف ہے لیکن اُسنے بڑے بڑے احسان کیے ہیں کیا سر اٹھا سکتا ہوں یا مقابلہ کرنے میں میرے شک ہے یہ کہتے ہوئے میدان میں پہونچے لشکر کو آراستہ کیا میمنہ میسرہ درست ہوئے نقیبوں نے بڑھکر اشعار عبرت آمیز پڑھے اور یکار رہے سے تھے

## نظم

نہ سکندر ہے نہ آئینہ حیرت افزا
سیکڑوں قافلے راہی ہوئے جو اس منزل سے
جسکو گل کرنے کی جنبش داماں قضا
اس خیابان کا ہر اک نخل ہے نخل ماتم
اے سلیمان عدم حال کہو کیا گذرا

نفس باد سحر سے یہ صدا آتی ہے
گرد اڑتے کبھی دیکھی زمیں بلنک رہا
وہ گل تازہ وہ اس باغ میں ہنستے دیکھا
لف افسوس ہے اک برگ ہے اب گلشن کا

تخت جمشید وخط جام ہوا نقش فنا
کہ سلیمان کا برباد ہوا تخت ہوا
کسکی اس بزم میں روشن ہوئی شمع اقبال
ٹھنڈی سانسیں نہ ہوئے جسکے لیے باد حیں
ہر ملاقات تو یہ اہل فنا سے ہو جیں

یہ اشعار جو نقیبوں نے پڑھے سب سوار جھومنے لگے قبضہ شمشیر چومنے لگے کہ لقابدار نے اپنا مرکب بڑھایا نیزہ ہلاتا ہوا میدان میں آیا پکار کر آواز دی یہ نیاز مند آپکا مشتاق ہے صاحبقران نے فرمایا خواجہ میدان کو قرق کرو عمرو نے کلاہ نمدی کو اچھالا سب سردار پیدل ہوکر کے ہر ایک کا یہی قصد تھا کہ ہم میدان میں جائیں امیر نے سبکورو کا گھوڑے کو بڑھایا ادھر لقابدار سے نگاہ دوران ہوئے کہ دو دو چار چار قدم گھوڑے سنے اب بجا لے سنبھالے نیزہ چلنے لگا ہنگامہ گیرودار بلند ہوا دونوں مشتاق فنون سپاہ گری ہیں شہرہ آفاق دونوں لشکر نگران ہیں کہ کوئی کسی مقام پر کمی نہیں کرتا ایک طور پر نیزہ چلا بعد پہر بھر کے سنانیں بنانیں بیکار ہوئیں ڈانڈیں توڑیں اب تلواریں کھینچیں وار چلنے لگے بجلیاں چمک دکھاتی ہیں جب دو گھڑی کامل تلوار چلی مطلب کسیکا نہ حاصل ہوا امیر نے بازو بڑھا کر کھینچ ہی رہا تھا کہ لقابدار نے گریبان پکڑا آپسمیں جھٹکے چلنے لگے گھوڑے سے میٹھے گھوڑوں نے زبانیں نکالدیں ہر چند اٹھاتے ہیں مرکب نہیں اٹھتے آخر گھوڑوں سے کود کے کشتی ہونے لگی دونوں لشکر نگران ہیں کس زور و شور سے یہ دونوں لڑتے ہیں دیکھنے والے دنگ بڑے بڑے شہسوار تنگ ایک نے ایک کو عاجز کیا ہے ہر ایک یہی چاہتا ہے کہ حریف کو اٹھالیں مگر ممکن نہیں پسینے کے دریا بہہ رہے ہیں کشتی ایک طور پر ہو رہی ہے رشید کی بیقراری کبھی سر پر لقابدار کے سایہ ڈالتا ہے کبھی سر پر صاحبقران کے آتا ہے جب یہ سر پر صاحبقران کے عکس ڈالتا ہے امیر کا دل گھبراتا ہے اسم اعظم پڑھتے ہیں تب دل قائم ہوتا ہے اسی رنگ میں وہ دن تمام ہوا آفتاب عالمتاب بارنگ زرد لرزان و ترسان کاشانہ مغرب میں جا کر چھپا سرداروں نے لاکر روشنی کی رات کو بھی اسیطرح کشتی رہی شب شمشیر مردان علم سے رات کٹی ستارہ سحری آسمان پر چمک رہا ہے ایک طور پر کشتی ہو رہی ہے ہر مرتبہ لقابدار عرض کرتا ہے اے شہریار دو چار دن میں حال کھلے گا اب جایئے حضور مصنف تحریر کرتا ہے کہ چار شبانہ روز اسی رنگ میں گذرے پانچویں دن اول وقت ہے کشاکش ہو رہی ہے کہ ایک لشکر لقابدار میں پڑا ہوا پلٹنوں رسالوں میں تلوار چلنے لگی ہزاروں کے سر کٹنے لگے جیسے لقابدار نے جو یہ ہنگامہ دیکھا کہا اے شہریار لشکر میں اشتباہ ہوتا ہے ہزاروں کے سر کٹے گرے یہی رنگ لشکر صاحبقران میں ہوا تھا

ہری دیر کی قدرت خدا ہوتے ہیں چہار جانب دیکھنے لگی کوئی آواز دینے والا نہ معلوم ہوا دیکھا ایک نازنین دوڑی ہوئی آتی ہے لباس فاخرہ پہنے ہوئے ننگے پیر سر کھلا ہوا پکارتی ہوئی دہائی ہے خداوند ہفت پیکر کی پشت پر ایک جوان سونٹا ہاتھ میں لیے ہوئے پیچھے جھپٹا کہ اس عورت کو مارتا ہے کہتا ہے کہ ارے اتار دے وہ کہتی ہے کہ اب میرے پاس کیا باقی ہے آسمان بلاخیز نے اس مرد کو للکارا او ظالم کیا کرتا ہے گرلا اٹھایا وہ جوان یہ کہکر ہٹا کہ اچھا حرامزادی تجھے سمجھونگا پھر کیا مگر نہ کے کی مرد تو بھاگ کر نکل گیا وہ عورت پہاڑ پر چڑھ آئی قدموں سے آسمان کے لپٹ گئی کہا بی بی تم نے بچایا ورنہ یہ مار ڈالتا جو ایسا وہ ستمگاری سب گھر اسنے برباد کیا لاکھ روپیہ کا مال گھر سے لیکر آئی تھی بڑے سوداگر کی بیٹی ہوں سب اسنے تباہ کیا جب مارنے آتا ہے آپ میں نہیں ہوتا آسمان نے کہا تو نے خداوند ہفت پیکر کا کیوں نام لیا نازنین نے کہا رات کو میں نے خواب دیکھا تھا ایک شخص کہتا ہے میں صبح کو تیرا شوہر تجھ پر دست کریگا تو بھاگ کر صحرا میں جانا خداوند ہفت پیکر کا نام لینا ہمارے بندے تجھکو بچا لینگے اسے بشارت میں میں نے نام لیا تمکو بیچارے پر پایا یہ سنتے ہی آسمان بلاخیز نے کہا اوسکا اچھا رے سامنے یہ مکاری میں تو جانتی تھی عیار ہے مکار ہے بند ہوگا ایک گھونگھٹ زمین پر چلی ہوں یہ کہکے منہ سے آگ جو کی شعلہ بھڑک کر گرا دیکھا ایک انگریز پتلون جاکٹ پہنے ہوئے سامنے کھڑا ہے آسمان نے کہا ارے تو کون ہے کہا منہ مہتر برق فرنگی تیری موت بہت قریب ہے اب زندہ نہ بچے گی اوستاد اگر تجھکو دیکھتے تو نے تو بڑا شعبدہ کیا لشکر نقابدار و لشکر صاحبقران حال دیکھا رہیں تلوار چل رہی ہے ہزاروں بندگان خدا سے جلاسیار کلنفس جہان ہو سکا تیری فکر ہو رہی ہے کہ میرے ہاتھ سے تیری قضا تھی اب تو سیر ہو جائیگی آسمان نے جھلا کر کہا دیکھ مکو ژی جنگل پاس اسی عیار کے بیہوش لئے ابھی ابھی آیا تھا اسکو بھی میں نے گرفتار کیا برق ہاں ہاں گرفتار ہو گئے دوچار بار مار کر برق کو بیہوش میں کیا سے نکالا ورنگا کہ پھر کان میں آواز آئی اری ناحق اسقدر دیر کی چل تجھے قدرت بلاتے ہیں پھر اسنے چہار جانب بلند ہوا دونوں نشان نہیں ہر اسکے پیچھے میں ایک تخت کلان ہے سر فلک کشیدہ آسمیر گھر کھڑا ہے کی آواز آئی ایک جانا گرتا ایک طور پر نمایاں کر آسمان سے آیا وہ دونوں پر جاکر قائم ہوئے آسمان نے دیکھا ایک ساحر سیہ فام ہوا کیا تنت لگے جلیبیاں ہیں ایک کاغذ کلاں ہاتھ میں مثل نامہ اسپر مہر ہفت پیکری آسمان کھڑی ہو گئی کہا اے جوان تیرا کیا نام ہے کہا پرستار ہوں ہماری انکا نام ہے ہم اسرار خداوند ہفت پیکر ہیں ہر وقت انکے ساتھ رہتے ہیں جب سے جہاں کی پیدائش ہوئی تم میں ہم پشت پر رہتے ہیں چند اٹھی آج حکم ہوا جلد جاؤ میرے مغضوب کو لاؤ چل تجھکو یاد فرمایا ہے ارشاد ہوا تھا اسے ساتھ لیکر آؤ آسمان بلاخیز زرد ہو گئی اسرار قدرت میں سے کیا خطا کی میں جسوقت سے آئی اسی کار بزرگ میں مصروف ہوں اسرار نے کہا بہت جلدی جا حکم ہے کہ بہت جلد کام کرو آسمان بلاخیز نے کہا میں سبکے سر لیکے چلوں یا یونہیں چلی چلوں اسرار نے کہا دیکھ وہ آندھی اٹھی رعد گرجا برق چمکی آسمان بلاخیز بیٹھی وہ جوان قریب پہونچ چکا تھا اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ

سریع السیر چون باد بہاری
سمند مہتر گرد میدان کمین
جہان میں سبک ہوں ... تیز رفتاری
زعیاری می کن بر فرو زمین
بمیدان اژدر آتش فشانم
سنم مہتر ز کیشم نامدار
ہمہ مہتر قران شیر زبانم
کہ مہتر قران ناموری و تمام

یہ نعرہ کرکے بندہ مارا سر آسمان بلاخیز کا اڑ گیا برق عیار نقابدار زمین سے نکلے عیار نقابدار نقاب چہرے پر ڈالے ہوئے پہاڑ سے کود کر بھاگا برق اسی طرف چلا مہتر قران نے آواز دی کہ ای برق اب چلکر لشکر کو دیکھو خبر ہو کہ وہاں کیا گزری یہاں نقابدار سبکو بچاتا پھرتا تھا کہ آندھی سیاہ چلی آواز آئی کہ مشی مرا نام من آسمان بلاخیز بود سب گھبرا کر گھوڑے سے اترے جو تھے میں ہوشیار ہوئے ہوش میں آکے اپنے آقا کے گرد پھرنے لگے کیا خبر عجب حال تھا کلیسہ یہ جوم غم ملال تھا کوئی چاہتا تھا جان دیدیں جو گھوڑے سے اتریں یہی لشکر صاحبقران کا معرکہ کہ کدا ہونا کیا

امیر کو خبر پہونچائی کہ اقوال نے طبل جنگی بجوایا ہے امیر نے فرمایا خواجہ کہدو ہمارے لشکر میں بھی بفضل ایزدی بتائید
ربانی طبل جنگی بجے جو کچھ نقاش ازل و کاتب قسمت نے ہماری تقدیر میں تحریر کیا ہے وہی پیش آئیگا خواجہ نے آکر
حکم دیا طبل سکندری پر چوب پڑی لشکر میں تیاریاں ہونے لگیں جا بجا یہی ذکر ہے کہ فرزندان صاحبقران نکل گئے دیکھیں
انجام کار کیا ہو سب اپنے اپنے مقام سے سنتے ہیں جا بجا لڑائیاں پڑی ہونگی وہ شیر رکنے والے نہیں ہیں لشکر کی
اقوال کے تیاری ہو رہی ہے بڑے بڑے پہلوان ساتھ لایا ہے اپنے زور پر بل بلا رہا ہے چار پہر رات گذر کر وہ وقت آیا
کہ شہنشاہ ماہ تابان نے شہنشاہ زرین پوش کے ہاتھ سے شکست کھائی تیغ ضیا لشکر ثاقب پر غالب آئی شہنشاہ ماہ تابان
نے قلعہ مغرب میں جاکر قیام کیا شہنشاہ زرین پوش تخت فلک چہارم پر جلوہ فرما ہوا فوج ضیا و شعاع نے تمام عالم کو
گھیر لیا فوج سب روپوش ہوئی صدائے مرغ سحر بلند تھی اقوال کوہ پیکر گینڈے پر سوار ہوا سات سو پہلوان چار لاکھ جوان
پشت پر پرے باندھے ہوئے اس شوکت و حشم سے آکر میدان میں پہونچا ادھر سے آمد آمد صاحبقران بادشاہ
اسلام تخت پر طلب سپاہ میں تخت ٹھہرا امیر چالیس قدم آگے بڑھے ہوئے زیر سایہ علم میدان میں ٹھہرے صفیں جمیں
میمنہ میسرہ قلب و جناح ساقہ و جرح کیگاہ طرفین سے آراستہ نقیبوں نے نقابت کی کڑکیتوں نے یہ اشعار پڑھے بیت

کڑکیتوں نے جب کہا یہ کڑکا + دل مردوں کا بہر جنگ پھڑکا + ہاں نامور رو وہ نام کرنا + رستم سے نہ ہو وہ کام کرنا
رستم نہ اب نہ سام باقی + مردوں کا فقط ہے نام باقی +

بہادروں کی آنکھوں میں نشہ آگیا ہر ایک کا یہی ارادہ تھا
کہ نکلکر مقابلہ کریں نام بزرگوں کا روشن کریں قدم نہ پیچھے ہٹے کہ اقوال کو دیکھ نے بنگاہ قہر طرف فوج کے
دیکھا شیداسے فیلتن گینڈا بڑھا کر بکار عرض کی اجازت میدان کی دیجئے اقوال نے مہلت دی شیدا گینڈا بڑھاتا ہوا
میدان میں آیا سلاح شوری کرنے لگا جب خوب شوخی پہونچا پکار کر آواز دی ای فرقہ خدا پرستان وای زبردستان جسکو تمنا
مرنے کی ہو نکلے امیر نے دیکھا کہ بہرام خاقان چین نے مرکب اپنا صف سے نکالا سامنے بادشاہ کے آکر سلام کیا
عرض کی اجازت میدان کی دیجئے بادشاہ نے فرمایا بخدا کے سپرد کیا بہرام مرکب کو چمکاتا ہوا سامنے شیداسے فیلتن
کے آیا آپس میں تکاور رن ہونے دونوں جوانوں نے بھالے سنبھالے شیداسے فیلتن نے نیزہ مارا بہرام
نے نیزہ کو نیزے کی سنان پر لیا آپس میں نیزہ چلنے لگا بہرام نے نیزہ شیدا کا کاٹا شیدا نے غضب میں آکر قبضہ پر
ہاتھ ڈالا آپس میں تلوار چلی دو چار وار رد و بدل ہوئے بہرام نے ایک مقام پر مکر کو بنا کر سپر پر ہاتھ مارا شیدا زخمی ہوا
زخمی ہوتے ہی گینڈا اپنا پیچھے ہٹا کر چیخ ماری کہ یا خداوند سبعت پیکر میں زخمی ہوا آسمان سے مینھ برسنے لگا جہاں پر
بہرام کھڑے تھے وہاں اندھیرا ہو گیا بعد تھوڑی دیر کے روشنی ہوئی دیکھا بہرام غائب ہو گئے شیدا نے
زخم اپنا باندھا پھر پکار کر آواز دی یا صاحبقران کسی اور کو بھیجیے امیر نے حیران ہو کر فرمایا خواجہ تمنے دیکھا
یہ کیا سحر ہوا بہرام کو کون لیگیا یہ کیا ہنگامہ ہوا عمرو نے عرض کی کیا گذارش کروں میرے ذہن میں نہیں آتا
شیدا نے پھر آواز دی جمہور جہان سوز نے کہ پسر خواندہ صاحبقران ہے مرکب کو صف سے نکالا سامنے
صاحبقران کے آیا دست بستہ عرض کی حضور غلام کو مہلت دیں کہ جاکر اس سے مقابلہ کروں باندھ کر لشکر میں
لاؤنگا بادشاہ نے فرمایا تمنے یہ بھی شعبدہ دیکھا کہ بہرام غائب ہو گئے شاید اسکے ساتھ بھی کوئی ساحر مخفی
ہو کر آیا ہے جمہور نے عرض کی جب تلوار چلی کوئی صورت چھپ سامنے نہ آئیگا بادشاہ نے فرمایا تمکو خدا کے سپرد کیا
جمہور نیزہ ہلاتے ہوئے طرف میدان کے دوڑا کے پہنچے شیدا کے قریب پہونچے نہ پائے تھے کہ شیدا نے
پکار کر آواز دی یا خداوند سبعت پیکر میں زخمی ہوں لڑنے کے لائق نہیں ہوں دشمن کے ہاتھ سے بچائیے یہ کہکر

چیخ ماری کہ صحرا سے گرد اڑی دیکھا سب نے ایک آہو دشتی صحرا سے پیدا ہوا قریب مرکب جمہور آیا چاہا ایک گھوڑے کو
سینگ ماروں جمہور نے گھوڑا اٹھایا اتنے میں چالاک جمہور نے اسکے پیچھے گھوڑا دوڑایا آگے آگے آہو پیچھے پیچھے جمہور
صحرا میں جاکر غائب ہوے امیر انتظار کر رہے ہیں جب عرصہ ہوا شیدا نے پھر آواز دی اے گروہ مسلمانان سنا میں نے قریب
ہو کوئی ہمارے مقابلے پر نہیں آتا کیا ہم ڈرتے ہیں آدمی بادشاہ کو بہت ناگوار ہوا طرف دست راست کے دیکھا فرامرز [illegible]
صف سے گھوڑا اچکا کر نکالا کہتا ہوا یہ دست پچھلا ہی عجب عمل ہیں بزرگوں کا نام بدنام کرتے ہیں گئے تھے میدان میں آہو کا
پیچھا کیوں کیا گئے تو پلٹے ہی نہیں یہ کہتے ہوے قریب بادشاہ کے آئے اجازت لی طرف میدان کے چلے بازدار
فرامرز کا پہلو میں کھڑا تھا فرامرز نے کہا دیکھو طاؤس اڑا ہوا جاتا ہے باز کو چھوڑ دو شکر کرو یہ سنتا تھا کہ بازدار نے باز کو ہاتھ
میں لیا باز نے آیا طاؤس کو دیکھا کہ باز کو ایسکا باز طاؤس کے پیچھے چلا آگے طاؤس پیچھے باز چاہتا ہے کہ شکار کروں فرامرز نے بھی
گھوڑا اڑا دیا سب لوگ ہاں ہاں کرتے ہیں کہ آپ کہاں جاتے ہیں فرامرز نے کہا میں اپنے باز کو لیکر آتا ہوں تھوڑی دیر میں
وہ باز طاؤس نظروں سے مخفی ہوے فرامرز کا گھوڑا بھی نخلستان میں غائب ہوا امیر نے کہا لاحول یہ کیسے لوگ دیوانے
ہوگئے ہیں کہ برائے مقابلہ حریف گئے شکار میں کیوں مصروف ہوے باز چھوڑ دیا وہ آہو کے پیچھے چلے گئے بیشک وہ پہر کا
وقت ہوا آفتاب تاباں وسط سما پر شیدا نے پھر آواز دی یہ کیا معرکہ ہو کر کوئی ہمارے مقابلہ پر نہیں آتا صاحبقران کا
منہ آیا اشقر کو صف سے بڑھایا سامنے بادشاہ کے آئے تخت رکھوا دیا بادشاہ نے کہا ای شہریار آپنے کیوں قصد کیا اور
اور سپاہ کا مادہ میں سب سردار گرد آگے عرض کرتے ہیں ای شہریار غلام جانباز جائینگے آپ ارادہ کیجیے صاحبقران نے
کہا میں تو اب قصد کر چکا اب مجھے اجازت ملے لاچار بادشاہ نے کہا ای شہریار خدا کے سپرد کیا اب امیر نے اشقر کو رخ کا
گھوڑا اڑا کر چلا اشقر الیاس مرکب سوار صاحبقران زبان خواجہ عمرو رکاب پر ہاتھ رکھے ہوے امیر میدان
کارزار میں پہونچے عمرو نے کہدیا تھا کہ اسم اعظم ورد زبان کیجیے شیدا کو معلوم ہو تاکہ امیر اسم اعظم پڑھتے ہیں
قریب شیدا کے پہونچے آنے جو روسے تاباں امیر کو دیکھا سطوت و صولت دیکھکر کانپنے لگا لیا یا امیر میں تو نہیں ہوں لائق
مقابلہ میں اپنے بھائی کو جاکر بھیجتا ہوں امیر نے کہا کہ جاؤ شیدا گینڈے کو پھر جاکر سامنے اقوال کے آیا کہا ای
پہلوان سرداران ای گرشاسب جہان مجھکو ایسا خوف ہوا کہ اس جوان کے ہاتھ سے جان نہ بچیگی فقرہ دیکر چلا آیا اپنے
بھائی ابدال فیلدندان کو بھیجتا ہوں وہ چیر پھاڑ کر پھینک دیگا اقوال نے کہا غیرت کی بات ہے میدان سے پلٹ آیا لیکن
خوشی تیری شیدا نے طرف اپنے بھائی ابدال فیلدندان کے دیکھا کہا بھائی صاحب آپ جاتے ہیں حمزہ کے جانے چیرنے
کے پیچھے خوف نہیں گا ابدال نے کہا میں ابھی جاتا ہوں یہ کہکر ابدال فیلدندان گینڈے کو ڈراتا ہوا اچھلا
سامنے صاحبقران کے آیا آتے ہی اسنے نیزہ مارا امیر نے نیزے کو نیزے کی سنان پر رد کیا آپس میں نیزہ چلنے لگا
گیارہ سو ہیں تاں میں امیر نے نیزہ ابدال کا نکالا ابدال نے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے تلوار کو تلوار پر رد کیا جیسے ہی
وہ تلوار مارکر پلٹا امیر نے خنجر دار جنبداو لیکے ہاتھ تیغہ عقرب کا مارا برق شمشیر تیز گری سپر کو کاٹکر بیچ سینے ابدال
کے چار ٹکڑے ہوے لشکر میں اقوال کے غریو بلند ہوا اقوال نے بائیں جانب دیکھا مستنزاد شتر لب دو مردوں کا
مار کر صف سے باہر نکلا کہا میں ابھی جاکر سر لاتا ہوں لیکن کیوں اقوال خداوند نے مدد کی وہ جوان تو آوارہ ہوے
ایک غائب ہوا اس جوان پر کیا نظر رحمت خداوند ہے کہ سرکاری پہلوان کو مارا میں ابھی سر لاتا ہوں آپ خداوند کو پکارئیے
مستنزاد بھی چلا اقوال نے پکار کر آواز دی یا خداوند بخت بیکر بڑے افسوس کی بات ہے کہ آپ کا بندہ مارا گیا
مستنزاد کی مدد کیجیے مستنزاد جب صاحبقران کے نزدیک پہونچا تھا کہ صحرا سے ایک شیر پیدا ہوا اشقر نے بدکا بدلا کی

امیر نے بڑی جاں فشانی کی شیر نے آکر حملہ کیا جب امیر گھوڑے سے کود پڑے وہ شیر تیغ مار کر بھاگا امیر بھی گھوڑے پر
سوار ہوئے ستنزاد روبرو سامنے آیا آتے ہی تلوار کا وار کیا امیر نے تلوار کو تلوار پر روکا سر خالی کر کے ہاتھ مارا ستنزاد
کے دو ٹکڑے ہوئے کڑکڑا کے ایک اژدہا پیدا ہوا شعلہ آتشیں چھوڑتا ہوا چاہتا تھا صاحبقران کو دم میں کھینچ لوں
امیر گھوڑے سے کود کے اسم اعظم پڑھتے ہوئے سامنے اژدہے کے آئے اسنے دم کھینچا امیر پر تاثیر نہ ہوئی کالی گھٹا
اٹھی شعلہ ہائے آتشیں چھوڑے امیر پر کچھ تاثیر نہ ہوئی اسم اعظم پڑھتے تھے دونوں کلوں میں ہاتھ ڈال کر نعرۂ شیرانہ
کیا اژدر کو چیر کے پھینکا جب اژدر کو چیر کے پھینکا یعنی جادو اسیطرح آئے ہاتھ سے امیر کے مارے گئے دن قلیل رہگیا
افوال نے طبل بازگشت بجوایا امیر نے کئی مرتبہ آواز بھی دی کہ تو کیا افسر زرخود بھی اپنے اپنی خیمہ سے کے بہر دست پر
آیا تھا امیر بھی پیش بارگاہ میں آتے ہی بلندی فرمایا خواجہ ذرا جا کر خبر تو لاؤ خواجہ عمرو طرف بارگاہ افوال کے چلے بارگاہ
افوال میں آنکے دیکھا افوال تخت پر بیٹھا ہے سردار روتے کہہ رہا ہے آج دو دستہ دار میرے مارے گئے تینوں سردار
جو قیدی ہیں انکو لاؤ میں دربار میں بھونکا خواجہ عمرو خدمتگار بنے ہوئے کھڑے ہیں کہ ایک جوان بہرام و جمہور
و فرامرز کو لیکر آیا ان تینوں نے مثل اہل اسلام کے سلام کیا افوال نے کہا کہ جوانوں ابھی میں بہتر ہے کہ خداوند
ہفت پیکر کو سجدہ کرو دو پہلوان میرے ہاتھ سے حمزہ کے مارے گئے انکے بدلے میں قتل کرونگا بہرام نے جواب دیا
کمینہ بیہودہ بکتا ہے جو کچھ ہو سکے قصور نکر ہم دونوں آقا سے لڑے مارے گئے افوال نے حکم دیا ان کمینوں کو
سمجھاؤ وزراے اشارہ کیا انکو بھی اور ایک جوان پہلوان وضع قیدیوں کے قریب آیا پشت پر تینوں کے ہاتھ مارا
کہا یارو کیوں نادان ہوئے ہو اصل پیدا کرنے والے کو نہیں پہچانتے ہو دیکھو یہ تصویر خداوندی بڑے کی ہے
تصویر ہفت پیکر کی اتاری جیسے ہی ان تینوں کو دکھائی بہرام و جمہور و فرامرز واسطے سجدے کے جھک پڑے
زیادہ کرتے تھے اے افوال تو نے بڑا احسان کیا اپنے پیدا کرنے والے کو ہمنے اب پہچانا ہے کیا غدر ہے حمزہ
نے ہمیں برگشتہ کیا تھا اب راہ پر آئے حمزہ سے مقابلہ کرینگے افوال نے تینوں کو جگہ دی نہایت عمدہ زرین پر
تینوں جوان آکر بیٹھے افوال کی اطاعت میں مصروف ہوئے جو وہ کہتا ہے اسے بجا لاتے ہیں عمرو سمجھ گیا کہ معاملہ
کچھ ہوا انکے پہلوان کو عمرو نے تاکا ٹھہرا رہا جب دربار برخاست ہوا اس پہلوان کا لوگوں سے نام پوچھا سب نے
کہا انکو اسرار ہفت پیکر کہتے ہیں براہ حفاظت ساتھ آئے ہیں جب وہ اٹھکر طرف اپنی بارگاہ کے چلا عمرو نے
اسکا پیچھا کیا ایک خدمتگار کو بیہوش کر کے اسکی صورت بنے اسکے ساتھ چلے جب وہ اپنی بارگاہ کے دروازے پر آیا
ٹھہر گیا کہا یار دیر اول گھبراتا ہے کوئی غیر شخص میرے خدمتگاروں میں ملا آیا ہے عمرو نے سب سے پہلے بڑھکر کہا شہنشاہ
پہچان لیجیے میں بہت ڈرتا ہوں اسنے عمرو کا ہاتھ پکڑنا چاہا اور مکار ہیں نے پہچانا عمرو جیسے ہی بھاگا اسنے کہا کہ اب
کہاں جائیگا اے خداوند یہ مکار بھاگا جاتا ہے اسکی فکر کا جب وہ لادم ہے عمرو جو بھاگا طرف اپنے لشکر کے صحرا میں آیا
[illegible]ن ہو کر اے عمرو میں کدھر آیا یہ تو راستہ لشکر کا نہیں ہے تھوڑی دور چلا تھا کہ ایک طرف سے آواز آئی اے شہنشاہ ابن
عیاری کہاں جاتے ہو عمرو لاچار ٹھہرا دیکھا سامنے سے ایک نازنین چہار دہ سالہ سادہ دل صورت صاحب شوکت
دل با قامت پری پیکر حسن بر رشک قمر بہشتی ہوئی سامنے آئی عمرو دیکھتے ہی سراپا کو عاشق ہوا ہاتھ پاؤں میں
رعشہ پڑا نازنین کے ساتھ چلا وہ بہشتی ہوئی کہتی ہے کہ کیوں خواجہ تمنے بڑے بڑے ظلم کیے عشقش نے مارے
ہو بار انکو کہہ خوف نہ آیا خواجہ کہنے ہے اے ملکہ عالم اب توبہ کی جناب ایسی حرکت سے وہ نازنین باتیں کرتی ہوئی
خواجہ کو بہلاتی ہے ایک باغ میں لیکر آئی وہاں اور چند نازنینان مہ جبین مثل کنیزوں کے حاضر خدمت ہوئیں

مرجان گوشے میں کھڑا ہے جب صاحبقران سوئے مرجان جھپٹ کر قریب پلنگ کے آیا چونکہ صاحبقران یادِ
مین ملکہ گردیہ بانو وغیرہ کی بیقرار تھے خواب مین دیکھا ملکہ گیتی افروز کہ رہی ہین دادا جان ہوشیار ہو جیسے امیر
نے آنکھ کھول کر دیکھا ایک عیار کھڑا ہے امیر نے للکارا مرجان کودکے بھاگا امیر کے نعرے کی آواز خواجہ
نے سنی دوڑ پڑے دیکھا ایک عیار بارگاہ امیر سے نکلا ہے عمرو نے للکارا او نا عیار کہان جاتا ہے مرجان نے
جواب نہ دیا عمرو نے بیرون لشکر آکر اسے گھیرا آپس مین تیغہ چلنے لگا دو چار ہاتھ چلے تھے کہ عمرو لڑکھڑا کے گرا
مرجان نے چاہا کہ مشکین باندھ لون کہ آسمان سے آواز آئی اے شاطر قدرت ہوشیار رہ ہو گئے عمرو کا بیہوش پڑا
ہوا گرفتار رہنا ہان کیا تجکو قدرت نے خبر دی امرجان نے دیکھا صدف جادو سامنے کھڑی ہے کہا اے مرجان تم
جاؤ ہم اسے خدمت خداوند مین لیے جاتے ہین کئی مرتبہ قدرت نے طلب فرمایا مگر کوئی اسکو نہ لے گیا تھی
مرجان اقوال سے کہدینا مرجان گیا صدف نے عمرو کو اٹھایا چاہتی ہے پرپرواز پیدا کرکے جاؤن کہ آواز
آئی اے مقبول بارگاہ خداوندی ذرا ٹھہر جا مین آرہی تب جانا صدف نے پلٹ کر دیکھا اقوال کو وہ بیکڑی دوڑی
چلا آتا ہے کہتا ہوا کہ اے صدف تو نے بڑا کام کیا سارباں نادے کر پکڑا اسکو بھیجا صدف نے جھک کر سلام کیا
کہا اے اقوال تم کیون چلے آئے اُسے کہا تجکو خداوند نے خبر دی یہ کہتا ہوا قریب آیا کہا اے صدف تمہارا وقت پر
کیونکر آنا ہوا صدف نے کہا مین اپنے مکان پر تھی کہ میرے کان مین آواز آئی کہ اے صدف جلد جا کر دیکھ
تو کیا ہو رہا ہے مین اُس وقت آئی کہ اسنے مرجان کہ گھیلا تھا مین نے گرفتار کر لیا اقوال نے کہا دیکھو قدرت
آتے ہین وہ ابر اٹھا ہے یا کسی اور کو قدرت نے بھیجا صدف بھی اُدھر منہ پلٹ کر خنجر مارا صدف کا شکم چاک
نعرہ یک نعرہ ہوا ہم برق فرنگی خواجہ برق بھاگے بہ عجلت اقوال جو ادھر آئے دیکھا صدف کا اُٹھا کر بھاگے
اقوال لاشۂ صدف دیکھ کر بہت رویا کہا بار دگر سا ایسا گناہ ہے جسے سرزد ہوا کیسی یہ سزا ہو رہی ہے اب
خداوند سے عذر کرنا چاہیے یہ کہتا ہوا پیر بارگاہ آیا لشکر کو اپنے دیکھنے لگا کہ صحرا سے گرد اڑی گئی لشکر
سیاہ نشان لشکر کفار جدید آتا ہے کہ پھریرے نکلے ہیں سے ایک جوان گینڈے پر سوار مثل دیو نعرہ کرتا ہوا
کہ ہم ابہام صف شکن فرستادہ خداوند اقوال نے جو دیکھا کہ ہمارا طرفدار آیا استقبال کے واسطے بڑھا
ابہام صف شکن کو اُتروایا پوچھا اے پہلوان وہ وہاں کیا قدرت نے تمکو بھیجا ابہام نے کہا حکم محکم صادر ہوا
کہ تم جا کر اقوال کی مدد کرو مین شکار کھیل رہا تھا فوراً چل نکلا شکر ہے کہ وقت پر آکے پہنچا اقوال نے کہا تشریف
رکھیے ہین بار ہو وہ آپکے واسطے بھیجا ہون یہ کہکر اقوال پلٹا ابہام صف شکن اُترا بارگاہ مین استاد ہوتی
جاتی ہین کہ صحرا سے گرد اڑی نقابدار زرین پوش آکے پہونچا لشکر یا ابہام کے گرا قتل کرنا شروع کیا
ہزار ہا جوان مار کے ڈال دیے ابہام بھی سوار ہوا نقابدار لڑتا بھڑتا چلا ابہام و نقابدار کا سامنا ہوا
آپس مین تلوار چلنے لگی دیکھ رہے ہین کہ نقابدار نے الجھ کے ہاتھ نکالا ہاتھ تلوار کا مارا ابہام
کے دو ٹکڑے ہوئے لشکر والون نے چار جانب سے گھیرا چاہا نقابدار کو نہ جانے دین نقابدار نے
پتری جانی باز سفید سرپرسایہ تھگی چاہا لڑتا بھڑتا نکل جاؤن کہ پھر صحرا سے گرد اڑی ایک پہلوان گینڈے
پر سوار نعرہ کرتا ہوا مستقبل سوار اور نقابدار کہان جاتا ہے غضب کیا ایسے پہلوان کو مارا یہ کہتا ہوا
نقابدار پر جا پڑا مقابلہ۔ اون ولے اسکے بھی بہت تیز ہین جہان نقابدار کے دس سوار ہین بھاگ کے سوار
آکو گھیر لیا ہمراہیان نقابدار بے خبر دلیر ہین کہ جانبازی کر رہے ہین نقابدار نے اُس پہلوان سے پیچھا

اُسنے قریب آکر للکارا لقابدار جاپڑا پہلوان نے اُس کن سے اُتارا کہ لقابدار اپنا صف شکن زخمی ہوا
پہلوان نے چاہا سر کاٹ لون لقابدار پیچھے ہٹا ملازمان لقابدار گرد آگئے اپنے آقا کو جو زخمی دیکھا اور یہ
بھی دیکھا کہ میرا آقا گھوڑے سے گرا چاہتا ہے سرداروں نے سنبھالا ہوا اور پرے ڈالے کرجا لگے پہلوان جانے نہیں
دیتا ہنگامہ بپا ہوا خواجہ ٹہلتے ہوئے اسطرف لگے دیکھا لقابدار زخمی ہے کفار چاہتے ہیں قتل کریں چاروں جانب
سے گھیرے ہیں عمرو یہ حال دیکھکر بھاگا آکے امیر یا تو قریب عرض کی کہ لقابدار قتل ہوا چاہتا ہے امیر نے مرکب
تیار کرنے کا حکم دیا اشقر پر سوار ہوکے چلے اُسوقت آکے پہونچے کہ لشکر لقابدار کا خاتمہ تھا لقابدار اُس
حال پُرملال میں بھی لڑ رہا ہے کئی سو جوان اپنے دست حق پرست سے مارے خون کے دریا بہا دیے امیر کارون
سنے اقبال کو آواز دی کہ لقابدار زرین پوش نے آکر جو جوان ابھی آیا تھا اُسکو مار اب زخمی ہوا ہے اور پہلوان
طرف سے جدا زمرے آیا اُسنے لقابدار کو زخمی کیا صاحبقران بھی آگئے ہیں جنگ رستمانہ کر رہے ہیں اقوال
یہ سنکر چلا اسکی بھی کل فوج تیار رہتی آکے یہ بھی مع فوج گرا فوج لقابدار بیدل ہو رہی تھی لقابدار نیم بسمل ضعف
امیر آواز دیتے ہیں ای ملازمان لقابدار آقا تمہارا بہت بے لطف ہے کہ نکل جاؤ روکنے والے روک چکے
ہیں امیر نے لڑائی کو سنبھالا ورنہ یقین تھا لشکر لقابدار پر شکست ہو عجب ہنگامہ ہے صاحبقران کا کچھ زور
نہیں چلتا قریب لقابدار کے نہیں پہونچ سکتے لقابدار پر آفت برپا ہے آخر صاحبقران نے عیار لقابدار کو
بلا کر فرمایا ای عیار طرار اپنے آقا کو لے کر نکل جا ایسا نہو کہ دشمن انکے مار ڈالیں یہ شیر پشت بے لطف
ہو رہا ہے عیار نے بڑھکر سرداروں کو اشارہ کیا اسلحہ شمشیر زنی کر دکر فوج کفار ہٹے لقابدار کو لے نکلیں یہ
سنکر سپہ سالار بڑھے جم کر شمشیر زنی کی لڑتے ہوے لقابدار کو لے نکلے صاحبقران نے بھی زور ہزن کر درہم
برہم کر دیا جب لقابدار کو ملازم لشکر میں لے گئے تب صاحبقران سے اور اُس پہلوان سے مقابلہ پڑا دیر تک رد و بدل
رہی صاحبقران پر ہزاروں فوج ٹوٹے پڑتے ہیں لیکن صاحبقران پشت دیکھے ہوشیار سب کو جواب
دیتے ہیں سرداران صف شکن بھی سینہ سپر کیے ہوئے لڑ رہے ہیں خوب خوب لڑائی ہوئی آخر کار بعد
جنگ بسیار افسر فوج کفار مارا گیا امیر لڑتے بھڑتے چلے اقوال لڑتا ہوا سامنے سے آتا تھا چونکہ بازی
لشکر کفار کے اُٹھ چکے تھے اقوال نے پکار کے آواز دی یا صاحبقران اسپر نازہ کرنا صبح کو میدان ہمیں ہوگا امیر
نے فرمایا سب طرح کا تمکو اختیار ہے کیا کسی بات سے بفضل ایزدی کم ہیں اقوال اُسطرف چلا صاحبقران بھی
پلٹ گئے اپنے لشکر میں آئے لیکن لقابدار کا خیال ہے فرمایا ای خواجہ عمرو خبر لاؤ کہ لقابدار کہاں چلا گیا
عمرو نے ہرکاروں سے دریافت کیا اُسنے معلوم ہوا کہ لقابدار طرف پردہ قاف کے چلا گیا جہان کی اُسکو ابتدا
ہوا موافق نہ ہوئی صاحبقران نے فرمایا ای خواجہ کسی کو بھیجو اُسکے لشکر کا جو کوئی ملے اُس سے دریافت کیا جائے
ہمارے ساتھ لقابدار کے بڑے بڑے احسان کیے ہیں خواجہ عمرو نے کہا میں تدبیر کرونگا مجھے بھی
لقابدار کا خیال ہے میں خود جاتا ہوں یہ کہکر خواجہ عمرو روانہ ہوے جس مقام پہ لشکر لقابدار کا اُترا ہوا
تھا وہاں پہنچے لشکر کو اُس مقام پہ نہ پایا مایوس ہوکے پلٹے آکے سب حال صاحبقران زبان سے بیان
کیا کہ لشکر لقابدار اُس مقام نہیں ہے صاحبقران نہایت پریشان ہوئے یہ ذکر تھا کہ دیو تہدک فرستادہ
ملکہ فرشتہ سلطان آکے پہنچا نامہ ہاتھ میں صاحبقران کے دیا صاحبقران نے اُس نامہ کو پڑھا مرقوم تھا
کہ فی الحال دیو معمار نے خروج کیا ہے سب طرفوں کو پامال کر دیا ہے ملک پر لقابدار کے چڑھ لیا تھا بڑی لڑائی ہوئی

سلاسل پری نے سامان دعوت مہیا کیا بارگاہ سلیمانی آراستہ ہوئی ملکہ آسمان پری صاحبقران کو لیے ہوئے بارگاہ
میں آئیں سامان دعوت مہیا ہوا صاحبقران نے فرمایا اے ملکہ عالم میں ٹھہر نہیں سکتا بڑی لڑائی درپیش ہے اقوال کوہ پیکر
ایک پہلوان زبردست طرف سے طلسم ہفت پیکر کے آیا ہے ایسا نہ ہو بادشاہ پر کوئی افتاد پڑے آسمان پری نے کہا
اے غریب طوطا چشم برسوں کے بعد تو اتفاق آنے کا ہوا اب دو چار روز بھی رہنا شاق ہے بڑی شکل سے آسمان پری
نے امیر کو روکا لیکن یہاں اقوال نے طبل جنگی بجوایا تھا چار پہر رات گزری صبح کو دونوں لشکر میدان میں گئے
میگون سرشار نے جو خبر سنی کہ امیر پردۂ قاف میں گئے اقوال سے کہا میں کل قیامت برپا کرونگا میں خود میدان
میں نکلونگا جب لشکر میدان میں آئے صفیں جانبین کی درست ہوئیں میگون سرشار نشے میں جھومتا ہوا سامنے
اقوال کے آیا کہا اے پہلوان دوران اجازت میدان دیجیے اقوال نے خوش ہو کر رخصت دی میگون سرشار
میدان میں آیا دامن و گریبان سے کچھ ٹکڑے پھاڑے ان ٹکڑوں کو چار جانب پھینکا کچھ پڑھا ہاتھ ہلایا تلوار چمکائی
جب خوب اپنی تدبیر کر چکا تو پکار کر آواز دی اے بادشاہ اسلام کسی کو میرے مقابلے میں بھیجیے بادشاہ نے سر
اٹھایا سندویل اصفہانی نے گھوڑا اپنا صف سے نکالا بادشاہ کو سلام کیا عرض کی اے شہریار اجازت ملے میں جا کے
اس ملعون کا سر لاؤں بادشاہ نے کہا خدا حافظ جاؤ سندویل گھوڑا چمکا کر چلے میگون نے جو دیکھا ایک جوان آتا ہے پکار کر
آواز دی اے آہو چشم صحرائی لینا آج وہ دن ہے کہ کوئی مسلمان زندہ نہ نکلنے پائے آج حمزہ لشکر میں نہیں ہے کہ دیکھا صحرا
گرد اڑی ایک غول آہووں کا صحرا سے پیدا ہوا طرف سندویل کے سب آہو چلے ایک آہو نے بڑھ کر گھوڑے پر
سینگ مارا گھوڑا سندویل کا زخمی ہوا سندویل نے گھوڑا جھکایا پیچھے آہو کے چلے سب آہو طرف صحرا کے بھاگے
سندویل انکے پیچھے پیچھے جنگل میں جا کے غائب ہوا میگون نے پھر آواز دی کوئی میرے مقابلے میں نہیں آتا ہلیل
غصے میں جا پڑا مگر خیمے پر کر پڑا کیا گھوڑا طرارہ بھر کے چلا نصف میدان طے کیا تھا کہ میگون سرشار نے آواز دی
اے ہزبر بیشۂ افسونگری جلد آؤ دیکھا صحرا سے گرد اڑی ایک شیر زرد پیدا ہوا ہلیل کو للکارا ہلیل جا پڑا ایک
حصہ کا ہوا کا چلا ہلیل اور شیر دونوں غائب ہوئے تیرہ پہلوان دوپہر تک نکلے کوئی مقابلے تک میگون کے نہ
پہنچا کوئی آہو کے پیچھے گیا کسی کو شیر لگا کے لے گیا کوئی جھونکے سے ہوا کے غائب ہوا دوپہر کے بعد میگون سرشار
نے پلٹ کے اقوال سے کہا اب مناسب ہے کہ لشکر مسلمانان پر یکبار سب مل کر حملہ کرو اسی حملے میں سب
مال وغیرہ لوٹ لیں اور سب مسلمانوں کو گرفتار کر لیں اقوال نے اسکی رائے کو بہت پسند کیا اسی وقت سب لشکر کو
اپنے حکم دیا کہ سب مل کر حملہ کرو اسکے حکم دیتے ہی سارا لشکر چلا بادشاہ نے تاج و تخت کو بوسہ دیا پشت گھوڑے
پر سوار ہوئے لشکر اسلام بھی بڑھا دونوں لشکر مثل دریائے شور و شیریں کے ملگئے تلوار چلنے لگی میگون سرشار
تمام میں شمشیر زنی کر رہا ہے پیچھے سے سحر بھی کرتا جاتا ہے اب پرے کے پرے پامال ہونے لگے بادشاہ بھی زخمی ہوئے
چالاک بن عمرو نے جو دیکھا کہ لشکر کو شکست ہوئی بہت بیتاب ہو گیا روتا ہوا قریب بادشاہ اسلام کے آیا عرض
کی حضور آپ تخت کا ہوادار پر سوار ہوں لشکر کو لیکر کسی جانب نکل چلیں اب قدم فوج کے نہیں رکتے لاچار
ملازموں نے بادشاہ کو ہوادار پر ڈال لیا لیکر بھاگے بارگاہ سلیمانی کا اثاثہ بھی ہمراہ لے لیا بھاگ نکلے اقوال
و میگون سرشار نے تعاقب کیا پیچھے مارتے ہوئے سحر کرتے ہوئے چلے آتے ہیں کسی طرح پیچھا نہیں چھوٹتا
مخفی خاطر ناظرین عالی مقام ہو کہ جب ملکہ بہار نے صاحبقران سے عرض کی تھی کہ ملکہ حیرت کا عقد ساتھ
چالاک بن عمرو کے کر دیجیے اسکی جانبازی و سرفروشی پر ہمشیرہ صاحبہ کو رحم آیا صاحبقران نے فرمایا تھا

مین اس جھگڑے سے مہلت پاؤن تو اسکی تدبیر بھی کرون اب ملکہ حیرت تو ایک بارگاہ مین ہر اُسی مین شب و روز
رہتی ہی جب لشکر کو شکست ہوئی تو چالاک روتا ہوا آیا کہا ملکہ عالم جلد سوار ہوجیے آج نئی طرح کا سحر کر ہوا ہمارا
فرد افرد آغائب ہوے اب لشکر پر شکست ہوئی بڑا اوزلٹ گیا حیرت جادو نے کہا یہ تو معاملۂ سحر معلوم ہوتا ہی کہ لشکر
پا نمال کھو دیا ایک گھڑی کہائی فوراً طاؤس پر سوار ہوکے چلین لشکر کو جو پریشانی مین دیکھا کر جا گا جا تا ہی کسی کا قدم
نہین جمتا میگون سرشار سب کے آگے بڑھا ہوا اڑ رہا ہی جب سحر کرتا ہی سوار بھاگتے ہین پیدل منھ کے بل زمین پر
گرتے ہین ہا نا سرین دغیو لشکر کی دہ جلا اسکی فوج والے قتل کرتے ہوے چلے آتے ہین حیرت جادو نے بڑھ کر جھیلی
کان سے اتاری کچھ اسم سحر پڑھ کے پھونک ماری ایک برق چمکی سب فوج والے خاموش ہوے ڈرتا ہے پھر قہقہا مار
ہنسے کمیدان رسالدار پکار اُٹھے نظم

بعد از فراغ روح بھی قید عدو مین تھا — مین صورت ز ذال لحد کے گلو مین تھا
کیسا مزا ہمارے جگر کے لہو مین تھا — خنجر زبان نکالے ہوے آرزو مین تھا
ٹانکے ہمارے زخم جگر کے اُلجھ گئے — بل مثل موے زلف جو تار رفو مین تھا
بادہ کوئی عروس ہی ساقی کہ رات بھر — ہر مست کی نظر سے حجاب سبو مین تھا
افسانہ میرا کیون نہ سرا پا فریب ہو — یہ مدعا وہ ہی جو تری گفتگو مین تھا
پیوند نالہ سہا کب دہن مین ضرور ہو — آج انتہا کا ضعف صدا شور ہو مین تھا
دشمن سے بھی ہیشہ رہا جسکو اتحاد — مانند دست یار رسیاں عدو مین تھا
کٹ گر کر ایک قطرہ شبنم ہزار رشک — اتنی تو آبرو دلی کہ مین آبرو مین تھا
مطلب کی بات کہہ سکے اُنسے نہ بات بھر — سمجھا ہی منھ چھپاتے ہوے گفتگو مین تھا
منظور تھی جو شہرت مسیحی نسیم — مانند غنچہ پرورش رنگ و بو مین تھا

کوئی سر دے مارتا ہی کوئی گریبان چاک کر رہا ہی بار ہزار جوان تباہی مین پڑے ہین میگون سرشار
نے جو یہ معاملہ دیکھا با زر پوشیدہ سحر رہا تھا با ظاہر مین سحر کرنے لگا ایک گرز مارا کئی ہزار جوان لڑکھڑا کے گرے حیرت
نے پانی برسایا جس قطرہ گرا اُسے صحت پائی دو چار سحر کرکے حیرت نے آواز دی یا میگون سرشار مین نے تجکو
بچانا میگون نے گرز پھینک مارا ملکہ قہقہا مار کے ہنسین وہ گرز پلٹ کے میگون سرشار کے پڑا اپنے گرز سے
پارگزار امیگون کا مارے جانا فوج اسلام اب دلیر ہوئی جو خوف تھا وہ دفع ہوا وہ تین سردار جو غائب
ہوے تھے وہ بھی جنگل مین کھڑے تھے جب میگون مرا تیرہ و سردار روش مین آئے علو پہ کر دیکھکر وہ بھی آ پڑے
بادشاہ لڑتے ہوے اقوال پکار اُٹھا یا خداوند بخت پلٹ آکر دیکھیے یہ جو اسنے پکار کے کہا ایک برق
چمکی پانی زور سے برسا آسمانی سے ایک شخص سامنے اقوال کے آیا کہا اے اقوال کیون گھبراتا ہی تو نے بیقرار ہوکے
خداوند کو پکارا قدرت نے تجکو بھیجا ہی میرا نام شاہین فتح نصیب ہی دیکھ کیسی قیامت برپا کرتا ہون یہ کہکر چلا
کچھ ہاتھ ہلانے کچھ غل مچایا ہوا زور سے بجلی چالاک نے دیکھا خالی طاؤس بیٹھا رہا ہی ملکہ حیرت غائب ہو گئین
شاہین نے سحر کرنا شروع کیا لشکر اسلام نے شکست کھائی آخر جاکے بھاگتے ایک صحرا مین پہونچے سب ایک پہاڑ پر
چڑھ گئے اقوال نے چارون طرف سے گھیر لیا کہا اب تو شام ہو چکی ہی صبح کو سب کو قتل کرونگا اسطرح مسلمان
گھر گئے کہ کہین نکلنے کا راستہ نہین چالاک فراق حیرت مین دیوانہ ہو گیا اسکو سب سنگ نے گرفتار کرکے رکھا ہی

اور عیاروں نے گھاٹیان درست کین جا بجا تیر انداز سنگ انداز برق انداز قائم ہوے یون گھاٹیان روکین گواران
صاحبقران آمادہ مرگ و مہیاے قضا بیٹھے ہین اقبال کوہ پیکر و شاہین جب اپنی بارگاہ مین آئے تھوڑی دیر کے بعد
حکم دیا طبل جنگی بجے یہ کہ ایک مسلمان کو زندہ نہ چھوڑینگے ہرکارے یہ خبر لیکر بھاگے خدمت مین بادشاہ کی حاضر ہوے
جہان بادشاہ اسلام زخمدار بیقرار واپس ہو گئے آئے زخم و زخمی کرکے بارگاہ مین ملازمون نے بٹھایا ہے سردارون سے
کہہ رہے ہین کہ آپ لوگون نے یہ کیا حرکت کی پہاڑ پر کیون چڑھ آئے سب نے دست بستہ عرض کی ای شہریار
مجبوری سے اس پہاڑ پر چڑھ آئے ورنہ سب قتل ہو جاتے اگر قضا آئی ہے تو مجبور رہنا چاہیے اب گھاٹیان درست کی ہین
یہ ذکر تھا کہ ہرکارہ خبر لے کر حاضر ہوا بعد عادت ثنا کے عرض کی کہ طبل یورش بج گیا بادشاہ نے فرمایا ہمارے یہان بھی
طبل جنگی بجے خبردار مرتے مرتے قدم مین فرق نہ آوے اسی وقت نقارہ رزمی بجا تیاریان ہونے لگین سب
گھاٹیان سپاہیون سے معمور ہوئین نگہبان مقرر ہو رہے ہین ادھر لشکر کفار مین غریو کفار غلغلہ کر رہے ہین
کہ صبح کو سب کو لوٹ لینگے ایکی مرتبہ مسلمانون پر بڑی شکست ہوئی کہ حمزہ نہین ہے شاہین کو رہا ہے حمزہ ہوتا تو کیا
کرتا ہم اسکو بھی دیکھ لیتے ایک اشارے مین گرفتار کرتے کیا ہم اس سے عاجز ہین اسیلیے یہ سب تیرہ سردار قید
کیے یہان تو یہ کیفیت ہے وہان صاحبقران زمان کی ملکہ آسمان پری نے بڑی دھوم دھام سے دعوت کی صبح کو جو
اٹھے روتے ہوے ملکہ سے فرمایا کہ مین نے بعد مدت خواب پریشان دیکھا ہے مین اب مدد کو جاؤنگا یہ کہکر فوراً سوار
ہوے حاملان تخت دیو اکوان دیو کوان دیو برق دیو برقان تخت لے کر چلے قریب شکارگاہ سلیمانی کے پہونچے
تھے کہ کان مین آواز گیر و دار کی آواز آئی سر جھکا کے دیکھا نقابدار زرین پوش کو فوج قہقہا نے گھیرا ہے
ساٹھ ہزار جوان ہمراہیان نقابدار زخمی ہوے خود بھی زخمدار ہے مین گھرا ہوا ہجوم ہے ہر سردار جانبازی
کر رہے ہین جب کسی دیو نے بڑھ کر حملہ کیا اپنا سینہ سپر کر دیا نقابدار کو بچایا صاحبقران نے جو یہ ہنگامہ دیکھا
حاملان تخت سے کہا جلد اتارو غضب ہوا نقابدار قتل ہوا چاہتا ہے یہ کہکر تخت سے اترے اپنے نام کا نعرہ
کیا نعرہ صاحبقران

| | | |
|---|---|---|
| اسکندر رب اکبر دو بالا احتشام | ابن عبدالمطلب امیر ذوالاحتشام | رستم بود در صف کامران |
| شہنشاہ اقلیم جرات ... | ... الامان الامان | بہ آسمان جلالت منجم |
| ... گشت دیو ... صاحبقران | ... ملک ہندوستان | |

نقابدار نے جو یہ آواز سنی بدن مین جان آگئی چک چک کے لڑنے لگا ہر چند کہ زخمدار تھا مگر ہمت کو مضبوط
باندھ کر سردارون کو آواز دی یارو تمہاری مدد کے واسطے صاحبقران آگئے اب کہو کاوش کرو سب سردار
نقابدار مصروف جنگ ہوے مگر فوج دیوان بہت ہے ہر چند صاحبقران قتل کرتے ہین مگر مجمع کم نہین ہوتا
قہقہا پکار رہا ہے یارو حمزہ کو بھی مار لو حمزہ بھی آکے تمہارے قبضے مین آگیا اگر حمزہ کو مارا تو سلطنت قاف
کی دیونادون کا بلوہ ہو رہا ہے یہ رنگ امیر نے جو دیکھا فرمانے لگے ایسی مجبوری کبھی نہوئی تھی بیقرار ہوکے
دعا کرنے لگے ای خالق کارساز اس ہنگامے کو دفع کر

| | |
|---|---|
| ہر بندہ است بندگی کردگار فرض | شام و سحر اطاعت پروردگار فرض |
| واجب اطاعت ست باحکام ایزدی | صدق و نیاز و عاجزی و انکسار فرض |
| بر ذات خود محبت محبوب در جہان | دارد ہمیشہ بندہ امیدوار فرض |
| در کارگاہ دہر جہان کار کن شدام | کارے کہ ہست بر فزای کردگار فرض |

امیر نے بیقرار ہو کے دعا کی صحراے گرد اُڑی چار نقابدار دو گلگون پوش دو زمرد پوش بارہ ہزار
فوج سے آگے پہونچے مصروف جنگ ہوے چاروں نقابداروں نے آکر فوج دیوان کو گھیر لیا جنگ کرنے
لگے چاروں نقابدار صاحبقران کے گرد پھر رہے ہین جیسے شمع کے گرد پروانے پھرتے ہین اب امیر
سنئے کہ آسمان پر سناٹا ہوا اور ایک جوان جسکو بلاے سیاہ کہتا تھا تمام جسم پہ سیاہ چہرہ آفتاب عالمتاب
خال سبز ورنگ ہاشمی چہرے پر جوشان وخروشان چار دیو تخت کو اُٹھائے ہوے چوب دست
گران سنگ کاندھے پر یہ ہنگامہ دیکھکر اشارہ کیا مراد یہ تھی کہ ہمین اتارو دیوون نے زمین پر اُتارا
اُسنے ایک چیخ ماری کہ زمین تھرا گئی چوبدست مارنے لگا جس دیو پر چوبدست مار دی پرانڈا ہو گیا جسوقت سے
امیر نے دیکھا یہ جوان بڑے زور و شور سے لڑ رہا ہے جسکے چوبدست مارتا ہے اسکا کام تمام ہوتا ہے اسکے حربے سے
کسی کو امان نہین صاحبقران تعریفین کر رہے ہین فرماتے ہین ای جوان مرحبا کیا لطف سے جنگ کر رہا ہے امیر
نے دیکھا وہ جوان ہماری زبان نہین سمجھتا زبان جنّی مین جو تعریف کی تب وہ جوان سمجھا ہنستا جاتا ہے کبھی طرف
صاحبقران کے آتا ہے دیوانگی کی حرکتین کبھی کبھی بحیرت دیکھتا ہے زبان جنّی مین کہتا ہے تم بھی بڑے بہادر ہو میرے
سامنے آکر لڑو صاحبقران تیغ عقرب کھینچے ہوے پہلو پر اُس جوان کے آکر جنگ رستمانہ کر رہے ہین
جب صاحبقران ہاتھ تلوار کا لگاتے ہین دیو کے دو ٹکڑے ہوتے ہین وہ جوان بلاے سیاہ خوب ہنستا ہے
کہتا ہے تم بھی جنگ فرقۂ دیوان سے خوب آگاہ ہو چرخ جرأت کے ماہ ہو وہ جوان جست و خیز کرتا ہوا قریب
قہقہا کے پہونچا اپنی زبان مین آواز دی او ججیا کہان جاتا ہے مین آپہونچا قہقہا نے پلٹکر چوبدست لگائی دیوانے
نے چوبدست کو چوبدست پر روکا تڑاخے کی آواز آئی گردار دیوانے نے روک لیا امیر نے بڑی تعریف کی
اُس جوان نے چوبدست کھا کر چوبدست کو گردش دی جسکے سر پر پڑ گئی اُسکا سر پھٹ گیا کئی دیو مارے گئے
دیوانے نے جست کر کے چوبدست سر پر قہقہا کے لگائی قہقہا نے چوبدست کو گرز پر روکا تڑاخے کی آواز
گنبد گردون تک پہنچی وہ ہوئی قہقہا لڑکھڑا کے زمین پر گرا بیہوش ہوا دیوانے نے ایک چیخ ماری چاہا
دوسری چوبدست لگاوے سر اسکا پھٹ جاوے دیوزاد دوڑ پڑے گود مین قہقہا کو اُٹھا لیا لے کر بھاگے دیوانہ
سو ٹاربوون نے بیرقین کھولین وہ بیرقین جو چمکین وہ دیوانہ اُن بیرقون کو دیکھکر ایک چیخ مار کے بھاگا ہر چند
امیر نے پکارا کہ ای جوان ٹھہر جاؤ ذرا میرے قریب آ لیکن وہ نہین ٹھہرتا دیوزادون کی بغل مین منھ ڈال دیا
اشارہ کرتا ہے مجھے لے بھاگو آخر دیوزادون نے گود مین اُٹھا لیا تخت پر سوار کیا بھاگے صاحبقران نے پیچھے
دیکھا کئی دیوزاد اُس دیوانے کو لے کر چلے گئے امیر اب نقابدار کے پاس آئے نقابدار زرین پوش
انتہا کا زخمی تھا مگر امیر سے ملاقات کی امیر نے پوچھا ای نقابدار بہادر یہان کیونکر پہونچے نقابدار نے کہا مین یہان
اُترا ہوا تھا کسی نے قہقہا کو خبر کر دی اُسنے آ کے گھیر لیا مین انتہا کا زخمی ہوا آپنے میری جان بچائی امیر نے
فرمایا تمنے ہماری جا بجا مدد کی اگر ہم بھی شریک ہوے تو کیا کمال کیا تمہارا ہم پر بڑا احسان ہے نقابدار نے
کہا میری کیا مجال ہے کہ مین آپ پر احسان کر سکون آپ اپنی کیفیت تو مجھسے ارشاد فرمایئے کہ اسوقت آپ
کہان سے تشریف لاتے تھے جو یہان پہونچے امیر نے فرمایا مین بردہ قاف گیا تھا اب وہان سے واپس ہوا
ہون اپنے لشکر مین جاتا ہون نقابدار نے کہا مین نے خبر پائی ہے کہ آپکے لشکر پر بڑی آفت ہے آپ جلد پہونچئے
امیر نے فرمایا ای دیوزاد مجھے جلد پہونچاؤ مین نے خبر وحشت اثر سنی ہے یہ کہکر تخت پر سوار ہو کے چلے قریب باغ سلیمانی

امیر بہو بچے دیوزادون سے پوچھا یہ کیا مقام ہو دیا قوال سنے کہا یہ باغ سلیمانی مشہور ہو جب حضرت بلقیس کو حضرت سلیمان نے بلایا وہ خواہان ہوئین کہ ہمارے واسطے ایک باغ تیار کروائیے حضرت سلیمان نے یہ باغ تعمیر کرایا اسی وجہ سے اس باغ پر بہار کو باغ بلقیس کہتے ہین جب حضرت کا انتقال ہوا جس دیو نے جو مقام پسند کیا قبضہ کر لیا یہان بھی کسی نے قبضہ کیا ہوگا امیر نے فرمایا ذرا اس باغ مین ہمکو اتار دو امیر کہے کہ دیو باغ مین آئے امیر اُترے دیوزادون کو اسی مقام پر چھوڑا آپ سیر کرتے ہوئے چلے گلہائے رنگا رنگ و شگوفہ ہائے بوقلمون نخل عمدہ بلبل شیدا شاخ گل پر چہول چہول کر زمزمہ سرائی کر رہی ہین تعریف باستمالی قضا و قدر مین پکار رہی ہین

نظم

میکند کلک قدرت تقدیر
طائر را لطف کردہ توقیر
نیک و بد را تو سیکنی تقسیم
سجدۂ عجز میکند ہر پیر
ذات پاک تو ہست عالم غیب
حالت خلق با سمیع و بصیر

ہر زمان تازہ نقش تو تحریر
مرحمت کردی تو انسان ر
رزق شان بے توقف و تاخیر
خامہ عاجز ز شرح اوصافت
واقف و محرم و علیم و خبیر
بے مثالی و لا شریک ہستی

آدمی را شرف تو بخشیدی
دولت علم و دانش و تدبیر
سرنگون ہر جوان بخاک درت
ہر زبان است لال از تقریر
تو بدانی و بینی و شنوی
تو نداری دگر عدیل و نظیر

عرش و فرش و لطیف دی و ہستی
یافتہ از تو صورت ہستی

امیر عرصۂ دراز تک زبانی بلبل شیدا کی یہ اشعار سنا کیے پھر آگے بڑھے قمریان نخل سرو پر کوکو کر رہی ہین کبھی وجد مین آکر پکار اٹھتی ہین ای بے نیاز ای بندہ نواز نظم مسدس

نطفہ را انسان تو ای خلاق اکبر ساختی
گاہ بر را بحر کردی بحر را بر ساختی

قطرہ را گوہر نمودی خاک را زر ساختی
گاہ تر را خشک کردی خشک را تر ساختی

مہر تابان ساختی ماہ منور ساختی
شمع حسن خود بہر محفل منور ساختی

ساختی حلقہ بگوش خود سران ملک را
خم نمودی گردن گردن کشان ملک را

سرنگون کردی بہ سجدہ سروران ملک را
تابع فرمان خود کردی شہان ملک را

گاہ دارا ساختی گاہے سکندر ساختی
گاہ یا بر ساختی و گاہ اکبر ساختی

تو خبر داری ز ہر احوال یا نعم الخبیر
قدرت کامل بدست تست یا رب قدیر

در خدائے لا شریکی بے مثالی بے نظیر
اہل دولت را گہے کردی تو درویش و فقیر

تنگدستان را اہل و در تو نگر ساختی
بیکسان را اہل حشمت میر لشکر ساختی

امیر نے جو نغمہ سرائی قمری کی سنی وجد کرتے ہوئے بچے کہ ایک طرف سے کو رز قی ای کریم ملک الموت کو حکم دے کہ میری قبض روح کرے یہ سنتے ہی امیر بیقرار ہو گئے اسی طرف چلے دیکھا ایک مکان مختصر بنا ہے اُسمین ایک پریزاد بہت مشتعل صورت سرو قد خورشید خد ابرو ہلالی صراحی گردن سینے پر ہاتھ مارکر آہ سرد بھر رہا ہے ہوئے تڑپ کر آواز دی

کیون اے فلکِ کجرفتار یہ کیا سامان دکھایا کہ آنکھون مین اندھیرا آیا

نظم

دن بھی وہ اور رات بھی کیون ہی فراقِ یار مین
کاٹے ہے فرق آگیا گردشِ روزگار مین

بس کہ بن آئی مر گئے ہم شبِ انتظار مین
زن جو رہے تھے عمر کے جیتے رہے مزار مین

خاک مین وہ تپش نہین جار مین وہ خلش نہین
کیون نہ ہین زیادہ ہو جو تڑپ جنون بہار مین

ہو گئی کیا بلائے جان بوسۂ زلف کی ہوس
پھیرتے ہین زبان کو ہم کام وہ دہانِ مار مین

مرگ ہی انتہائے عشق یان ہے ابتدائے شوق
زندگی اپنی ہو گئی رنجش بار بار مین

پوچھا ہی اُسنے کیا مری بیخودی و قلق کا حال
ہوش نہین تو اس مین تاب نہین قرار مین

کیون نہ گلے کا ہار ہو شوق اجل پہ روئے ہین
پھول عدو کی خاک کے اُسنے گلے کے ہار مین

خاک اُڑائی گل رُخون نے یہ کئے جنون عشق مین
آئی ہی کچھ ادائی ہو ہوا و صبا غبار مین

لاکھ شکستگی سے بھی دل کی گرہ نہ کھل سکی
عقدہ کشا ہوئی ہے پر شکن طرۂ تابدار مین

دھیان مین مومن آگئی بحث جبر و اختیار
قابو سے یار مین ہین ہم وہ نہین اختیار مین

امیر نے جو یہ اشعار سنے بے اختیار ہو گئے قریب اُس پریزاد کے بیٹھ گئے فرمایا اے گرفتار دام مصیبت و اے آشفتۂ وادی مودت یہ کیا حال ہے کیون قلب پر ہجوم ملال ہے کس سرکش کا خیال ہے صاف صاف بیان کرو تمھاری آہ و نالے نے بیقرار کر دیا خانۂ دل کو غم و الم سے بھر دیا ہے یہ سنکر اُس نازنین نے سر اُٹھا کر جمال امیر کو دیکھا فرمایا اے شہریار من پردۂ چہارم قاف کی شاہزادی ہون صحبت آسمان پری مین حاضر تھی کہ دیو کیوس اُڑا ہوا جاتا تھا مجھکو دیکھکر عاشق ہوا یہان اُٹھا لایا کئی مہینے گزر گئے کوئی خبر لینے والا نہین اگر ملکہ آسمان پری یا ملکہ قریشیہ سلطان کو خبر ہو جاوے تو ضرور میری مدد کرین صاحبقران نے فرمایا تو قاتل عفریت و سمندون کو پہچانتی ہے کہا حضور آپ تو جہان مین فرد ہین کیا عجب ہے کہ آپ ہی ثانی سلیمان ہون یہ سنکر امیر سے رو رو کر سب حال بیان کیا اب جو امیر مجھے اُس پریزاد نے بخوبی پہچانا کہا حضور اب وہ دیو آتا ہوگا امیر نے کہا مین خود اُسکا متلاشی ہون یہ ذکر تھا کہ ہوائے تند چلی دیو کیوس پیدا ہوا اندر سے صاحبقران کو دیکھکر آواز دی او آدم زاد میری معشوقہ سے بات کرتا ہے امیر نے کہا بجا آؤ تو کیوس قریب آیا کئی چوبستین لگائین امیر نے خالی دین آخر کلّہ چنگل مارا امیر نے علائی تھام کر ایک گھونسا مارا دیو کے دو ٹکڑے اُٹھکر مارا چارون شانے چت گرا کر چھاتی پر سوار ہوئے کہا بہتر یہ ہے کہ شیطان پر لعنت کر اُسنے جواب سخت دیا امیر نے سر کھینچ کر پھینک دیا پریزاد نے اُٹھ کر ہاتھ چوم لیے امیر نے کہا چلو تمکو صحبت آسمان پری مین پہونچا دون پریزاد نے کہا یہان سے قریب میرا قلعہ ہے وہان تشریف لے چلیے بعد ایک ہفتے کے چلے جائیے گا امیر نے فرمایا مجھکو بمقدمۂ لشکر بڑا انتشار ہے مگر دل نہین چاہتا کہ تمکو جدا کرون امیر نے پوچھا تمھارا نام کیا ہے اُسنے کہا مجھکو نرگس پری کہتے ہین امیر نے تخت پر نرگس کو سوار کر لیا طرف قلعۂ نرگس کے چلے تھوڑی دور راستہ طے کیا تھا کہ نرگس نے کہا اے شہریار قلعے کی طرف سے دھوان اُٹھ رہا ہے اسی دیو کی مان جادوگرنی بھی ہے شاید وہ قلعے پر چڑھ آئی امیر نے فرمایا اگر ایسا بھی ہے تو دیکھا جائیگا جب امیر قریب قلعے کے پہونچے دیکھا قلعے پر آگ برس رہی ہے ایک دیونی بلند کیے ہوئے جاتی ہے امیر تخت سے کود کے اُس دیونی سے مقابلہ کیا اُسنے سحر کیا جب قریب پہونچے ایک ہاتھ تیغۂ عقرب سلیمانی کا مارا جب دیونی کو قتل کر چکے اُسکا سامان دور کر ایک دم بھر مین قتل کر ڈالا نرگس کو لے کر قلعے مین داخل ہوئے

کیونکہ امیر اسیر مانگ رہے ہیں نرگس سے عقد کیا گوہر مراد حاصل کیا ملکہ نرگس حاملہ ہوئیں کہ اسکا ذکر
وقت پر تحریر ہوگا طلسم ہفت پیکر میں ملکہ نرگس نے کہا ای امیر یہ خبر ملکہ آسمان پری کو ہوگی میرے ساتھ
دشمنی کریگی امیر نے فرمایا جب ایسا اتفاق ہو مجھکو نامہ لکھنا میں فوراً آؤنگا یہاں سے بھی امیر رخصت ہوئے
حاملان تخت نے تخت کو اٹھایا امیر کو ایکطرف پردہ دنیا کے چلے ایک صحرا میں پہونچے دیکھا اسمیں ایک گنبد
ہے اسمیں مشعل ہفت سر روشن ہے ایک دیو تاج سر پر رکھے ہوئے جیسے ہی اُسنے امیر کو دیکھا اٹھکر سلام کیا کہا ای
آقائے نامدار و مولائے قدرشناس آپکا کیونکر آنا ہوا میرا تو قصد تھا کہ آپکے لشکر کو جاؤں دیو جہان میرا نام
ہے ملک ہفت مشعل سلیمانی شہزادہ بدیع الزمان نے جنگ رستاخیز کے مجھکو مطیع و منقاد کیا میں لشکرکشی
میں انکی حاضر ہوا تھا اُسی زمانے سے اس صحرا کا مالک ہوں کل نیاسر گذرا آپکا فرزند شہزادہ قمرزاد ادھر آئے
شکار کے یہاں تشریف لائے دن کو یہاں آہو بہت آتے ہیں میں آگاہ نہ تھا ایک آہو پر اُنھوں نے تیر مارا وہ
عفریتہ جادو بادر قہقہا تھی اُسنے تیر کھاتے ہی ایک چیخ ماری کئی ہزار دیونیاں جمع ہو گئیں لشکر کو قمرزاد
کے پیوند زمین کیا قمرزاد کو پکڑ کر لیگئی اس پہاڑ پر ایک قصر عجائب ہے اُسمیں لیجا کر قید کیا میں نے یہ خبر پائی کہ شہزادہ
پر عاشق ہوئی ہے طالب وصل ہے وہ شیر انکار کرتا ہے وہ وحشت کرتی ہے کچھ ملازم بھاگ کر پاس ملکہ قمرچہر کے گئے
وہ بیتاب ہوکر آئیں عفریتہ قصر عجائب سے نکلی قمرچہر کو بھی گرفتار کرکے لیگئی میں نے چاہا تھا بے آقای بدیع الزمان
کو نامہ لکھوں مگر شکر ہے کہ آپ تشریف لائے صاحبقران نے فرمایا کیا افسوس کی بات ہے کہ میں بہر منزل ہوں
بعد مدت لشکر خواب پریشان دیکھا ہے یہاں یہ کیفیت ہے اب کیونکر گوارا کروں کہ قمرزاد و قمرچہر قید رہیں میں ابھی
جاتا ہوں ہومان صاحبقران کو ساتھ لے کر ملا جیسے ہی کوہ عجائب پہاڑ کے دیکھا ایک قصر سر بفلک کشیدہ
سر قصر پر ایک زن بیٹھی ہے جیسے ہی امیر بانوقیر کو اس زن نے دیکھا اپنی آواز میں ایک چیخ ماری آسمان سے
ایک طاؤس پیدا ہوا تڑپ کر گرا دیو ہومان کو وہ طاؤس اٹھا کے گیا ہومان نے آواز دی ای شہریار
غلام کو بچائیے جب تک امیر بھیجیں وہ طاؤس ہومان کو لے کر داخل قصر عجائب ہوا ایک آندھی سیاہ چلی
بعد تھوڑی دیر کے صاحبقران نے دیکھا وہ قصر و پہاڑ غائب ہوگیا اپنے کو قریب ایک گنبد کے پایا دیکھا
ایک کرہ فلک شکوہ ہے کہ محل اسکا دفتر زمین قصر کے سے لکھا ہے دن کو طائران زمزمہ سرا رہتے ہیں رات کو
پریزادوں کا دخل ہوتا ہے ان پریزادوں نے امیر کی دعوت کی صبح کو صاحبقران نے ارادہ کیا کہ اپنے تئیں
قصر عجائب میں پہونچاؤں مگر سرپہ کو قصر عجائب غائب ہوا اُٹھ کر دعا کی ذرا غنودگی سی معلوم ہوئی ایک
بزرگ عالم خواب میں آئے اُنھوں نے فرمایا جب بیدار ہونا یہ اسم سایہ نخل میں بیٹھ کر پڑھنا اور
داخلہ قصر عجائب کی یہاں کی کہ اسطرح جانا ہوگا امیر بیدار ہو کے سایہ نخل میں آئے وہ اسم تعلیم کردہ
بزرگ بعدد مذکور پڑھا ایک جھونکا ہوا کا چلا ایک طائر آکر نخل پہ بیٹھا زمزمہ سرائی کرکے آواز دی ای
امیر بانوقیر اسی نخل کو کھود ڈالیے دہنہ نقب کچھ کا ظاہر ہوگا اسی نقب میں جائیے قصر عجائب میں پہونچیگا
مگر مقام بہت سخت و صعب ہے ذرا سمجھ کر جائیے گا امیر نے نخل کو کھود کر نقب میں بسم اللہ کہکر داخل ہوئے
بعد تھوڑے عرصے کے صاحبقران باہر کوہ عجائب پہونچے دیکھا چند دیو جلاد و شیخ دیو ہومان کو
قتل کیا چاہتے ہیں امیر نے جاکر جلادوں کو مارا ہومان کو رہا کیا فرمایا ای ہومان قصر عجائب میں چلو
ہومان صاحبقران کو ساتھ لے کر ایک صحرا میں آیا کہ غلام زجاجے ایک گوشے میں پوشیدہ ہوتا ہے اسی صحرا میں

عفریتہ آدیکھی اگر آپ نے اُسکو مارا راستہ قصر عجائب کا ملیگا امیر اُسی پہاڑ پر بیٹھے تھے دیکھا کہ صحرا سے گرد اُٹھی
چند فراش مگر دیو زاد ایک بارگاہ لے کر آئے بارگاہ استادہ کی بعد تھوڑی دیر کے ایک محافہ زرین آ کر اُترا
اُسمیں سے ایک پریزاد نکل کر خیمے میں گئی بعد تھوڑی دیر کے ایک جوان نہایت خوبصورت تخت پر سوار
آ کر اُترا اندر خیمے کے گیا پردہ خیمے کا اُٹھا دیا اُسمیں بیٹھ کر وہ جوان اُس پریزاد سے اختلاط ظاہری و باطنی
کرنے لگا امیر کو بہت ناگوار ہوا نعرہ کر کے پہاڑ سے کود پڑے وہ پریزاد بھاگ کر نکل گئی مگر وہ جوان تیغ کھینچکر
سامنے صاحبقران کے آیا صاحبقران پر ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے کلائی پر ہاتھ ڈال دیا منظور یہ کہ اسکو
زیر کریں مگر وہ جوان زور کرتا ہے امیر کا پنجہ قابض نہیں ہوتا خیال کرتے ہیں اسم اعظم فراموش ہو رہا ہے امیر
نے جناب میں دعا کی دیو ہومان نے سامنے آ کر آواز دی یا امیر اسم اعظم پڑھیے ورنہ گرفتار ہو جائے گا
یہ اُسی عفریتہ کا سحر ہے امیر نے ہشیار ہو کے اسم اعظم پڑھا جیسے ہی امیر نے اسم اعظم پڑھنا شروع کیا
وہ جوان ہاتھ چھڑا کر بھاگا امیر اُسکے پیچھے چلے ہومان نے آواز دی اسی جوان کے ہمراہ قصر عجائب
میں جائیے اب تھوڑی دور بھاگا امیر نے دیکھا دور ہی قصر نیا ہی وہ جوان بھاگ کر خندق میں گرا امیر بھی
بسم اللہ کہکر بھاند پڑے پاؤں آشنا زمین ہوئے اب جو دیکھا ایک دیو نعرہ کرتا ہوا چلا آتا ہے کہتا ہے اے
او حمزہ میں سمجھا تو نے سب امیر زادے قاف کے مارے گئے میں تغریت بن عفریت اب کہاں جائیگا
یہ کہکر چوبدست لگائی امیر نے چوبدست پر ہاتھ ڈالا جھٹکا مارا چوبدست چھین کر پھینک دی دیو لپٹ
پڑا امیر سے دو پہر کشتی ہوئی کہ پھر ہومان نے آواز دی حضور اسم اعظم پڑھیے امیر نے اسم اعظم ورد
زبان کیا تغریت کو لے دو ٹکڑے کرے پھر لا کر مارا چھاتی پر چڑھ کر گردن کھینچ کر پھینک دی مرنا تھا اس دیو
کا آندھی سیاہ چلی آواز آئی کشتی مرا نام میں تغریت جادو بردہ مارکے اسکو امیر آگے بڑھے ایک طرف
سے دیکھا ملکہ قمر چہر آتی ہیں مگر چہرہ اُداس آنکھوں میں آنسو بھرے ہوئے امیر کو آ کر سلام کیا کہا ای شہریار
جلد چلیے آپکے فرزند کو عفریتہ قتل کیا چاہتی ہے امیر ساتھ قمر چہر کے چلے قمر چہر نے امیر کو لا کر ایک باغ
ویران میں پہونچایا کہتی ہے ای شہریار وقت قتل قریب ہے کچھ میوہ نوش فرمائیے پھر آپکے چلوں ایک سیب
لا کر امیر کو کھلایا سیب کھاتے ہی امیر بیہوش ہوئے قمر چہر نقلی یعنی کنیز عفریتہ میمونہ نے ایک چیخ ماری
چاروں طرف سے بارہ ہزار دیو آئے امیر کو قید کیا اُڑا لے پر گا ال کے میمونہ لے کر چلی بارہ ہزار دیو امیر کو گھیر
ہوئے جاتے ہیں قضاے کار ملکہ قریشیہ سلطان جنگ کرتے ہوئے گئیں غنیں بیٹھکر قلعہ بلور پر آ رہیں آسمان کی طرف
نے کہا ای نور نظر تم کو خبر ہے کہ تمہارے والد پر کیا گزری دیو جو امیر کو لے کر گئے تھے وہ ابھی تک پلٹ کے
نہیں گئے پریشان ہو کر خواجہ عبدالرحمن کو بلوایا کہا جلد دیکھیے والد پر قریشیہ کے کیا گزری خواجہ عبدالرحمن
نے قرعہ پھینکا قریشیہ سے کہا اے نور نظر اپنے کو جلد پہونچاؤ میمونہ نے امیر کو گرفتار کر لیا ہے لیے جاتی ہے اگر تاب عفریتہ
پہونچ گئے وہ عشق قمرزاد میں مبہوت ہے فوراً قتل کر دیگی قریشیہ نے حکم دیا تخت تیار ہوا سوار ہو کر قریشیہ
چلیں پیچھے پیچھے راشد و ارشد بیتاب ہو کر چلے اب جو آسمان سے دیکھا صاحبقران آ رہے ہیں ایک دیو نے
صاحبقران کو لیے ہوئے جاتی ہے بارہ ہزار دیو چار جانب سے گھیرے ہوئے امیر کو بہ تعجیل لیجاتے ہیں قریشیہ
کو تاب نہ رہی قربان سے کمان ترکش سے تیر تین بھال کا نکالا چڑھا کر کمان میں پیوست کیا میمونہ کو تاک کر مارا سینے پر
اسکے تیر پڑا پشت کو توڑ کر پار گزرا امیر کو ہوش آیا قمہ توڑ ڈالی دیووں سے لڑنے لگے مگر امیر نے پلٹکر دیکھا

ہمراہیان قریشہ مصروف جنگ ہین ملکہ قریشہ نہین معلوم کہان ہے دیو تندک سے پوچھا اسنے کہا ای شہریار والاتبار
جب ملکہ قریشہ نے میمونہ کو مارا اُسی وقت ملکہ غائب ہوئین صاحبقران نے کلیجہ تھام لیا اور ہمکو سب
دیوزادون کو شکست دی اُسی مقام پہ سامنے قصر عجائب کے اُتر پڑے مگر سخت حیران ہین کہ کیا کرین
ہمان نے آکے عرض کی ای شہریار عفریتہ نے یہ طلسم عجائب بنایا ہے جبتک حضور کو لوح اس طلسم کی
دستیاب نہوگی کچھ نہوگا امیر نے جو یہ سنا بیتاب ہوکر ایک جانب چلے تھوڑی دور چلے تھے کہ کان مین کسی
کے رونے کی آواز آئی دیکھا ایک نخل کے سایے مین ایک جوان رو رہا ہے چہرہ اُداس پریشان خاطر امیر نے
فرمایا ای شخص تو کون ہے وہ شخص اور زیادہ رونے لگا کہا ای شہریار مجھکو نعمان جنی کہتے ہین میرا بیٹا ارشد تاجدار
اسپر عفریتہ عاشق ہوئی ایک روز اُسے اُٹھا کے لے گئی ہین اب اُسی کے فراق مین فقیر ہوکر بیٹھا ہون آپ اپنا
نام نامی ارشاد فرمایئے امیر نے اپنے نام سے جو اُسے آگاہ کیا اُس تاجدار نے دامن امیر کا تھام لیا و عرض
کی ای یاور غریبان ای دادرس بیکسان آپکا دامن نہ چھوڑونگا میرے بیٹے کو مجھسے ملا دیجیے امیر نے کہا ای برادر
مین خود خواہان ہون کہ اپنے کو طلسم عجائب مین پہونچاؤن میرا ایک فرزند قمرزاد اور ماں اُسکی قمر چہر اسی طلسم
مین قید مین دیو ہمان نے مجھے کہا کہ لوح ہاتھ ملے اب مین کہان پتا لگاؤن اور کیونکر جاؤن نعمان جنی نے
کہا سامنے باغ فرح افزا ہے وہین سے لوح کا پتا لگیگا غلام نے نجومیون سے دریافت کیا تھا امیر نے
نعمان جنی سے وعدہ کیا طرف باغ مذکور کے روانہ ہوئے جب باغ مین پہونچے دیکھا باغ پر بہار عنبر بیان
خوشنوائی بجا ہے نہرین بصد آب و تاب جاری ہین دیوارون پر گلکاری مگر باغ مین سناٹا نہ انسان نہ حیوان
امیر زر رفتہ گلستان مین چھپ کر بیٹھے شام کے وقت ملاحظہ کیا خود بخود روشنی ہوئی وسط باغ مین ایک چبوترا
تھا اسپر فرش بچھا مگر کوئی بچھانے والا نہ معلوم ہوا امیر کی حیرت بڑھی کہ دیکھا آسمان پر سناٹا ہوا ایک جوان تاجدار
اُسکے مسند پر بیٹھا آواز دی ای سرخاب و مرغاب جلد حاضر ہو اندر سے بارہ دری کے دو غلامان زنگی حاضر
حاضر ہوکر سامنے آئے جھک کر سلام کیا اُس تاجدار نے کہا ارے اُس سرکش کو لاؤ وہ دونون غلام گئے
ایک قفس لائے اُسمین امیر نے ملکہ قمر چہر کو دیکھا کپڑے میلے چہرہ پژمردہ آنکھون مین حلقے پڑے ہی اس
تاجدار کو دیکھا تھر تھر کانپنے لگین اُس تاجدار نے قفس ہاتھ مین لیا کہا کیون ای جان جہان آرام دل مشتاقان
کہان تک تیرے ہجر مین جلون اب تو مجھکو قبول کر ورنہ ابھی تیرے سامنے اپنا گلا کاٹ کر مرجاؤنگا میرا اب
بسبب غم حال ہے جینا محال ہے بقول شاعر نظم

وہ جو ہم مین تم مین قرار تھا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو
وہی یعنی وعدہ نباہ کا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ جو لطف مجھ پہ تھے بیشتر وہ کرم کہ تھا مرے حال پر
مجھے سب ہے یاد ذرا ذرا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

وہ نئے گلے وہ شکایتین وہ مزے مزے کی حکایتین
وہ ہر ایک بات پہ روٹھنا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

کبھی بیٹھے سب مین جو روبرو تو اشارتون ہی مین گفتگو
وہ بیان شوق کا برملا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

ہوے اتفاق سے گر بہم تو وفا جتانے کو دمبدم
گلۂ ملامت اقربا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

کوئی بات ایسی اگر ہوئی کہ تمھارے جی کو بری لگی
تو بیان سے پہلے ہی بھولنا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

کبھی ہم مین تم مین بھی چاہ تھی کبھی ہم سے تم سے بھی راہ تھی
کبھی ہم بھی تم بھی تھے آشنا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

سنو ذکر ہے کئی سال کا کہ کیا اک آپنے وعدہ تھا
سو نباہنے کا تو ذکر کیا تمھین یاد ہو کہ نہ یاد ہو

کہا میں نے بات وہ کوٹھے کی مرے دل سے صاف اتر گئی
تو کہا کہ جانے مری بلا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
وہ بگڑنا وصل کی رات کا وہ نہ ماننا کسی بات کا
وہ نہیں نہیں کی ہر آن ادا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو
جسے آپ گنتے تھے آشنا جسے آپ کہتے تھے باوفا
میں وہی ہوں مومن مبتلا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

اُس تاجدار نے رو رو کے جو یہ اشعار پڑھے ملکہ نے فرمایا او بیحیا میں زوجہ ہوں زلزلہ قاف ثانی سلیمان
کی ایسے کلمات زبان سے اب نہ نکالنا امیر نے جب قصد کیا کہ میں جا پڑوں دل دھڑکا اور آواز آئی یا امیر
ابھی صبر کرو دل پر جبر کرو تاکہ معرفت لوح حاصل ہوگی صاحبقران رک جاتے ہیں صبح تک وہ تاجدار
[illegible] مدح کرتا رہا قمر چہر نے ہر بار جواب سخت دیے صبح کو وہ تاجدار روتا ہوا چلا گیا پہلے غلاموں سے
کہا قفس [illegible] لٹکا دو اور تم بھی کہیں جاکے سو رہو دونوں زنگیوں نے قفس لیجا کر بارہ دری میں لٹکا دیا اور آپ
دونوں ایک گوشے میں سو رہے جب باغ میں سناٹا ہوا صاحبقران اٹھ کر چلے تھے کہ ایک طائر نے آواز دی
یا صاحبقران مقام صبر و جبر ہے قمر چہر سے کل حال لوح دریافت کرو ورنہ اس باغ سے نکلنا دشوار ہوگی
صاحبقران سمجھتے ہوئے بارہ دری میں تشریف لائے قمر چہر پری نے جو صاحبقران کو دیکھا رونے لگیں عرض
کیا ای شہریار شہرت فیلبند نے مجھکو قید کیا ہے آپنے دیکھا ہوگا دیا ڈالتا ہے اشعار عاشقانہ پڑھتا ہے لیکن
خدا نے آبرو بچائی قمر زاد [illegible] خبر ہے لونڈی کو رہا کیجیے امیر نے فرمایا ای قمر چہر یہ طلسم عجائب ہے میں بھی
اس باغ میں آپھنسا تم کو مناسب یہ ہے کہ بہ عقلمندی اس ملعون سے حال لوح کا پوچھو کہ لوح حاصل کر کے
تمکو اور قمر زاد کو چھڑا دوں فی الفور اس کے محکوم ہاں گیا لیکن وہ بھی قید ہو گئیں قمر چہر نے کہا کل میں حال
لوح دریافت کر کے آپ سے عرض کروں گی لیکن آپ اپنے کو مخفی کریں صاحبقران آگے اُسی طرح درختوں میں
چھپ رہے لیلی شب نے جب نقاب چہرے سے اٹھائی مجنون روز دشت سجدہ عالم میں آیا لیلی شب نے زلف
عنبرین کو کھولا اُسی طرح روشنی ہوئی وہی تاجدار آسمان سے بقاعدہ قدیم آیا اُسی طرح فرش بچھا وہ تاجدار
مسند پر بیٹھا سر خاب و کمخواب دونوں غلاموں کو آواز دی وہی دونوں غلام قفس لیکے گئے وہ تاجدار
اُٹھ کر قفس کے گرد پھر کر کہا ای ملکہ عالم اب تو میری جان پر بنی ہے آج مجھکو ایک بڑا خوف پیدا ہوا شاید کل
کوئی تمہارے پاس بارہ دری میں آیا تھا ملکہ نے کہا او ظالم یہاں بھلا کون آسکتا ہے اگر مجھکو میری طرف سے
بدگمانی ہے فوراً قتل کر ڈال تیرا دل بھی خوش ہو یہ سنتے ہی وہ تاجدار سر پیٹنے لگا کہا ای ملکہ عالم لاکھ جان
میری تمہارے نام پر نثار ہے اپنی جان دونگا مگر صدمہ نہیں دینا چاہتا ہے سیہ نے مجھکو خبر دی اُسی کی تہمت
کرتا ہوں ملکہ نے کہا ای شہرت اب تو نے مجھکو زندہ رکھا ہے تو یہ بھی جانتا ہے کہ تجھے مجھکو کیوں نہیں قبول کیا یہ
طلسم ہے اور شوہر میرا افتتاح طلسم عالم ہے پھر تو بتلا دے کہ لوح طلسم کہاں ہے ایسا نہ ہو وہ آکر لوح طلسمی حاصل کریں
مجھکو قتل کر ڈالیں تو میں کسی کی ہو سکے ہوں اسی وجہ سے انکار کرتی ہوں اگر مجھکو یہ معلوم ہو جائے کہ کوئی مجھکو قتل
نہیں کر سکتا میں خود تجھپر عاشق و فریفتہ ہوں یہ جو ملکہ نے فرمایا یہ سنتے ہی وہ تاجدار خوشی کے مارے پھول گیا
بے اختیار قفس کے گرد پھرنے لگا کہا ای ملکہ عالم کسی کی مجال ہے کہ مجھکو قتل کر سکے ای ملکہ عالم یہ جو سامنے درخت
چنار ہے اگر کوئی اسکو اکھیڑے تو ایک قفس آہنی نکلیگا اسمیں ایک کبوتری ہے کوئی اسکا سینہ چاک کرے تب لوح
طلسمی اسمیں سے برآمد ہوگی جب کوئی اُس لوح کو پا جاوے تب مجھ سے مقابلے کے لائق ہو سکے پھر شاید مجھپر
غالب آئے پھر کسی کی مجال ہے کہ اس درخت کو اکھیڑے اس راز سے کون آگاہ ہے کیا مجال کسی کی آج تک میں نے

اسی لئے کہ زبان سے نہیں نکالا تھا چونکہ تیر میری جان جاتی ہے اسوجہ سے مین نے یہ بیان کر دیا مگر ای ملکۂ عالم واسطے
سامری و جمشید کا ان الفاظ کو کبھی زبان سے نہ نکالیے گا ورنہ میرے واسطے باعث خرابی ہے مین نے اپنی
موت کا حال آپ سے بیان کر دیا یہ مقام طلسم عجائب ہے اکثر ساحریان ایسے ہین کہ جنکا شغل نہیں اور ملکہ
عفت سیہ ساحادر کہ بادشاہ طلسم ہے انکا سحر تو قیامت کا ہے ملکہ قرلیشہ نے اگر امیر کو رہا کیا وہ بھی قید ہو گئیں صلاح
ہو چکی ہے کہ قرلیشہ کو قتل کریگی کاہن منع کرتا ہے کہ ابھی کسی کو نہ قتل کرو طلسم کشا در پئے آزار ہے ایسا نہو
کہ کارگذار بگاڑ دین اور طلسم کشا کو لوح ملے تو بڑی خرابی ہوگی غرضکہ عرصہ دراز تک ملکہ قمر چہر سے یہی باتین
رہین پھر اسنے نارنج بانمرہ کر کہا اب تو مین نے اپنا راز دلی کہدیا اب تو مجھے وصل سے شاد کیجیے کوئی باعث
تسکین کا ارشاد کیجیے ملکہ نے کہا ای شہرت کیون گھبراتا ہے جو تو کہیگا وہی ہوگا اب ہمارے دل کو تسکین
ہو لی ایک دن تامل کر تیرا کہنا کرینگے شہرت نہال ہو گیا کہا ای ملکۂ عالم مین تو غلام ہون جو ارشاد فرمائیے گا
بجا لاؤنگا رات بھر یہی باتین رہین کہ ستارۂ سحری چمکا شہرت نے کہا ای ملکۂ عالم وقت میرے جانے کا آگیا
آپ بھی تشریف لیجائیے وہ ہر دو نون غلام گئے قفس اٹھا کر لیگئے شہرت تخت پر سوار ہو کر گیا صاحبقران
گوشے سے اٹھ کر بارہ دری مین آئے قمر چہر پری نے کہا یا امیر مین نے حال لوح پوچھ لیا یہ جو سامنے نخل
چناری اسکی بیخ مین لوح ہے جا کر کھود لیجیے مگر یہ سب کام اپنے دست حق پرست سے کیجیے خدا آپکو مظفر و منصور
کرے رنج و غم دل سے دور کرے طلسم بہت سخت ہے بڑے بڑے ساحر ہین خدا اپنا فضل شریک کرے ملکہ
قرلیشہ پر بڑی مصیبت ہے چاہتے ہین قتل کرین لیکن کاہن نے ابھی منع کیا ہے شاید اپنا مذہب چھوڑ کے
آپکا مذہب اختیار کیا ہو اسوجہ سے منع کرتا ہو کنیز کو بڑا اندیشہ ہے اب جو وہ شب کو آویگا بہت
رجعت کریگی صاحبقران نے کہا مین ابھی برائے لوح جاتا ہون یہ کہکر امیر چلے جب قریب نخل کے آئے طائر
زمزمہ سرائی کرنے لگے بلبلیں ایک درخت سے اٹھیں دوسرے درخت پر آگئیں ہر طرف سے آوازیں آنے
لگیں اور طلسم کشا خبردار قریب نخل کے نہ جانا ہائے یہ راز کسنے کہا طلسم کشا درخت کے پاس پہونچ گیا امیر
نے طائرون کے غل کا خیال نہ کیا بیخ نخل کھودنے لگے جیسے ہی دو ہاتھ زمین کھودی ایک صندوقچہ
نکلا امیر نے اس صندوقچے کو کھولا دیکھا اسمین لوح طلسم عجائب رکھی ہے امیر نے ارادہ کیا کہ اٹھا لین
کہ ایک طرف سے آواز آئی ای شہریار ٹھہر جائیے مین بھی حاضر ہوتا ہون امیر نے دیکھا خواجہ بزرگ امید
چلے آتے ہین فرماتے ہوئے ای فرزند مجھکو خبر ہوئی کہ تم طلسم عجائب مین گئے ہو مین دوڑا آیا کہ جا کر دیکھون
دریا مین کچھ فتور تو نہین ہے یہ کہتے ہوئے قریب امیر کے آئے صاحبقران کو گلے سے لگایا کہا ذرا لوح طلسمی
مجھے عنایت کیجیے مین بھی دیکھون کچھ فتور نہو امیر نے لوح طلسم ہاتھ مین خواجہ بزرگ امید کو دی خواجہ
نے جب لوح ہاتھ مین لی پیچھے ہٹے ہٹکر نعرہ کیا باشی ارحمزہ دیکھو لوح طلسمی چھیننے ہوشیار سے یون لیتے
ہین مین شہرت جادو رات ہی مجھکو اسکی باتون سے تردد ہوا تھا مگر جوش محبت مین مین نے سارا
حال کہدیا ہائے یہ انجام نہ جانتا تھا یہ کہتا ہوا شہرت جادو بھاگا صاحبقران نے دست افسوس
ملے کہ غضب ہو گیا لوح لیے جاتا ہے مین نے اسوقت بڑا دھوکا کھایا مین کیا جانتا تھا کہ یہ مکار عیار
ہے صاحبقران نے جو بیتاب و بیقرار ہو کے دعا کی افسوس یہ ہے کہ ملکہ اسی طرح قید ہین کہ بیلہ سے
باغ سے ایک جوان خوش رو خوش وضع پیدا ہوا اسنے آواز دی ای شہرت جادو تونے بڑا کار نمایان کیا

لوح کو لیا تمھارے ہی گھر سے آگ لگی تھی بڑی خیر ہوئی اُنسے سب حال معشوق سے کہد یا لاؤ دیکھوں وہی لوح ہی
یا اور کوئی میرے پاس جو لوح رہیگی کوئی نہ پاویگا بڑی حفاظت سے رکھونگا شہرت سے کہا ای اجمل جنی
بخوب وقت پر آئے تمھارے آنے سے دل کو تقویت ہوئی لوح اجمل کو دی اجمل لوح لیکر پیچھے ہٹا کہا ای
شہرت ہم تم ملکر صاحبقران کو گرفتار کرلیں یہ کہکر اجمل جھپٹ کر قریب امیر کے آیا پکار کر آواز دی ای
شہریار میں خیرخواہ دولت ہوں یہ لوح حاضر ہی شہرت نے سر پیٹا کہا ای اجمل یہ کیا گرتا ہی طلسم کشا کو لوح نہ دینا
اجمل نے لوح پھینکی امیر نے لوح قبضے میں کی نعرہ کرکے شہرت پر جا پڑے اُسنے ہاتھ تلوار کا مارا امیر نے
وار رد کیا نعرہ کرکے ہاتھ مارا شہرت جادو کے دو ٹکڑے ہوئے شہرت کا مرنا تھا کہ اندھیرا ہوگیا بعد ایک
ایک آواز آئی کشتی مرا نام مہ شہرت جادو بود باغ میں آگ لگ گئی سارا باغ جل گیا اجمل نے کہا
اب جلد ملکہ قمر چہر کی خبر لیجیے امیر اور اجمل طرف بارہ دری کے چلے بارہ دری میں جو آنکے دیکھا قفس ٹوٹا پڑا ہی
ملکہ قمر چہرا اسمیں نہیں ہیں امیر سے کہا اجمل یہ کیا معرکہ ہوا قمر چہر پری کو کون لے گیا اجمل نے عرض کی شہرت
کا بھائی مخبوط فیلسوف بڑا ساحر زبردست وہی ملکہ کو لے گیا اب تو حضور فتاح طلسم میں معروف ہوں دیر نکریں
امیر نے لوح کو دیکھا اسمیں لکھا تھا ای فتاح طلسم اگر شہرت قتل ہوا اور لوح طلسمی ملے کلی آرزو کی کھلے تو مناسب
ہی کہ اپنے کو پاس مخبوط جادو کے پہونچاؤ کہ وہی ملکہ قمر چہر کو لے گیا ہی بہت جلدی جانا مناسب ہی امیر باغ سے
باہر نکل کر اسم حاشیہ لوح پڑھنا شروع کیا ایک طائر پیدا ہوا امیر اُسکی پشت پر سوار ہوکے چلے اس طائر نے
امیر کو لاکر ایک گرشتہ قصر میں اُتارا طائر تو علیحدہ ہوا امیر ایک طرف ٹہلتے ہوئے چلا ایک طرف سے آواز رونیکی
آئی اس رونے میں کوئی رو رو کے یہ اشعار پڑھتا ہی

**نظم**

ڈر تو مجھے کسکا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا — پر حال یہ افشا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
ناصح یہ گلا کیا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا — تو کب مری سنتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
میں بولوں تو چپ ہوتے ہیں اب آپ بھی لیکن — یہ رنجش بیجا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
کچھ غیر سے ہونٹوں میں کہے ہے یہ جو پوچھو — تو دو ہیں مکرتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
کب پاس پھٹکنے دوں رقیبوں کو تمھارے — پر پاس تمھارا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
ناصح کو جو چاہوں تو ابھی ٹھیک بنادوں — پر خوف خدا کا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
کیا کیا نہ کہے غیر کی گر بات نہ پوچھو — یہ حوصلہ میرا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
کیا کہیے نصیبوں کو کہ اغیار کا شکوہ — سن سن کے وہ چپکا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
مت پوچھ کہ کس واسطے چپ لگ گئی ظالم — بس کیا کہوں میں کیا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
چپکے سے ترے ملنے کا گھر والوں کو تیرے — اسواسطے چرچا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
ہاں تنگ دہانی کا نہ کرنے کے لیے بات — ہے عذر پر ایسا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
ای چارہ گرو قابل درماں نہیں یہ درد — ورنہ مجھے سودا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
ہر وقت ہے دشنام ہے اک بات میں طعنہ — پھر اس پہ بھی کہتا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
کچھ سن کے جو میں چپ ہوں تو تم کہتے ہو بولو — سمجھو تو یہ تھوڑا ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا
مومن بخدا سحر بیانی کا ہی تک — ہم ایک کہو جوئی ہے کہ میں کچھ نہیں کہتا

یہ صدائے دردناک سنکر صاحبقران اُسی آواز پر متوجہ ہوئے صاحبقران نے دیکھا مخبوط جادو نے
ملکہ قمر چہر کو ایک نخل سے باندھا ہی جبر کرتا ہی ملکہ بلک بلک کے دعائیں کر رہی ہیں کہ پروردگار میری آبرو
بچانا روز سیاہ نہ دکھانا اگر خدانخواستہ دامن عصمت پر غبار پڑا تو جان جانا بہتر ہی صاحبقران نے فوراً کیا
نام تو لوح سے دریافت کر چکے تھے فرمایا او مخبوط کہاں جاتا ہی اب کہا میرے ہاتھ سے بچا مخبوط نے ایک
چیخ ماری کہ یارو لینا طلسم کشا آگیا گرفتار باغ سے بارہ ہزار ساحران غدار اسباب سحر لیے ہوئے آکے اور
امیر پر سحر کرنے لگے امیر نے لوح کو دیکھا لکھا تھا ورنج پھینک دیجیے یہ انہیں جنگ کرینگے ورنہ آپ کو
تنگ کرینگے امیر نے ورنج پھینکا ساحر انہیں زمین سے لگ کر ہر گھڑی جاتا ہی کر وہاں کا غبار انہیں کشت وخون
ہو رہا ہی مخبوط پکارتا ہی کہ یارو یہ کیا کرتے ہو جان دینے پر مستعد ہو رہا ہے توجہ نکرو سحر بھی موقوف رہے
ہر کس اپنے کام میں مصروف رہے ساحر نہیں مانتے امیر مخبوط پر جا پڑے مخبوط نے کئی سحر کیے کارگر نہوئی
آخر تلوار کھینچ کر جا پڑا کئی ہاتھ تلوار کے مارے امیر روکتے جاتے ہیں روکتے روکتے ایک مقام پر ہاتھ مارا سا
کے دو ٹکڑے ہو گئے سب ساحر جلنے لگے بعد تھوڑی دیر کے سب جلکر خاک ہوئے بعد غبار صدا آواز
آئی کشتی مرا نام میرا مخبوط جادو بود امیر نے لوح زر اٹھا لیا ملکہ قمر چہر کو رخصت کیا فرمایا انشاءاللہ میں
اب فکر میں قمر [illegible] جاتا ہوں اور انشاءاللہ قمر شاد [illegible] ہوکے آتا ہوں قمر چہر روانہ ہوئیں صاحبقران
ہر جب علم کیا ایک جانب سے بیٹھیں عفریتہ خونخوار تخت پر بیٹھی ہی مشیران سلطنت و وزیران ہمت بہم
میں یہی ذکر ہو رہا ہی کہ طلسم کشا نے داخلہ کیا [illegible] عفریتہ نے کہا [illegible] کی آرزو کی
نکلیگی یہ ذکر تھا کہ چند ساحر دوڑتے ہوئے حاضر ہوئے عرض کی غضب ہوا شہرت مارا گیا طلسم کشا نے
اور ہاں مخبوط بھی قتل ہوا اب طلسم کشا طرف [illegible] الماس شعلہ تن کے جاتا ہی یہ سنکر عفریتہ خونخوار نے
حکم دیا چند ساحر جاویں الماس شعلہ تن کو آگاہ کریں الماس ایسی نہیں ہی کہ دھوکا کھائے الکی سو
ساحر طرف الماس شعلہ تن کے گئے الماس شعلہ تن اپنے مقام پر بیٹھی ہی کہ ایک ساحر نے آکے
خبر دی کہ طلسم کشا آتے ہیں ہوشیار رہنا طلسم کشا تمہاری جانب آتے ہیں الماس شعلہ تن نے کہا کیا
مجال کہ طلسم کشا کا اس طرف گذر ہو ہزار کوسوں سے رنج پھینکو کہ طلسم کشا کو آنے نہ دو یہ کہکر اسی وقت
الماس شعلہ تن نے چند ساحر روانہ کیے کہ جو خبر دو طلسم کشا کس طرف سے آتا ہی ہم تدبیر کریں ساحر دوڑے
خبر دی طرف سے باغ قنطول کے طلسم کشا آتا ہی الماس شعلہ تن اپنے مقام سے اٹھی تلاش کرتی
ہوئی چلی صاحبقران آتے آتے ایک باغ میں پہونچے دیکھا باغ ویران ایک جوان نہایت حسین وزرد
منہ جا بیٹھا [illegible] ہی صاحبقران اُسکے پاس آئے فرمایا اے جوان تیرا کیا نام ہی اُسنے رو کر
جواب دیا میں نعمان تاجدار کا بیٹا ہوں ارشد تاجدار میرا نام ہی ایک ساحرہ موسوم بہ ظہیر جادو مجھ
بدنصیب پر عاشق ہوئی ہی میں نے ابتک اسکو قبول نہیں کیا وہ مجھکو باندھکر چلی گئی امیر نے ارشد کو کھولا
چاہا اسیکو کہ آسمان سے آواز آئی ارے تو کون ہی کہ جو میرے معشوق کو لیے جاتا ہی یہ کہکے
[illegible] کے گری چاہا صاحبقران کو اٹھا لیجائے امیر نے ایک طمانچہ مارا کہ سر جُدا گردن سے ظہیر کے اڑ گیا
مرنے کی اُسکے آواز آئی امیر نے ارشد تاجدار کو ساتھ لیا [illegible] آگے دیکھا چار سو جوان مسلسل و مطوق
بیٹھے ہیں امیر نے پوچھا تم کون ہو اُن لوگوں نے کہا ہم لوگ تاجر ہیں اس راہ سے گذرے تھے ظہیر نے ہمکو لوٹ لیا

سب پریزادوں نے ملکہ کو پکڑ لیا تڑپ کے نہ دیا انھیں زبان میں سوزن دیا ملکہ چلیں چند کنیزیں بھاگیں تلاش
میں صاحبقران کے چلیں یہاں صاحبقران ارشد تاجدار کو اُسی مقام پر چھوڑ کر بموجب علم لوح چلے
ایک صحرا میں آ کے پہنچے مخل جادو وہاں کا حاکم تھا آ کے صاحبقران پر سحر کیا امیر نے لوح چمکائی آخر
امیر کے ہاتھ سے مارا گیا مخل کے مرنے کی صدا جلد پری کنیزوں نے جو آواز سنی اُسی طرف دوڑیں آ کے
صاحبقران سے ملاقات کی صاحبقران کے سامنے آ کے رونے لگیں صاحبقران نے پوچھا تم کون
اُنھوں نے دست بستہ عرض کی ہم ملکہ نسیم کی کنیزیں ہیں آپ کے واسطے ملکہ گرفتار ہوئی ہیں گلنار گرفتار
کیے ہوے اسی طرف سے آئیگی حضور کو مدد کرنا واجب و لازم ہے ملکہ نے ہمیں بھیجا تھا کہ صاحبقران کو
اطلاع کرنا ہماری کمک کریں اس آفت سے بچائیں ہم بھی کسی کام آئینگے صاحبقران کنیزوں کے ساتھ
چلے تھوڑی دور چلے تھے کہ دیکھا گلنار پریزاد نسیم کو قید کیے ہوے جاتی ہے صاحبقران نے دیکھ کے
جانا کہ نسیم کی جو نگاہ پڑی بیتاب ہو گئی یہ بھی خوف ہے کہ امیر کو کوئی زوال نہ آ جائے صاحبقران
کو خدا دشمنوں سے بچائے دعائیں مانگ رہی ہے کہا کہ خدا سے نا دیدہ میں شرف مذہب سے بخوبی
آگاہ نہیں ہوں لیکن عرض کرتی ہوں کہ صاحبقران کو دشمنوں کے ہاتھ سے بچائے صاحبقران شیرانہ
شہنشاہانہ پلنگانہ لڑ رہے ہیں جس طرح بھاگتے ہیں جادوگر یہاں بیہوش ہو ہو کے گرتی ہیں سیکڑوں تا بجا
ہو میں ہنگامہ گیر و دار بلند ہے ایک کنیز جانبازی کر کے قریب نسیم کے پہنچی زبان سے سوزن نکالا نسیم
جو قید سے چھوٹی آفت برپا کر دی کڑک کڑک کے گرنے لگیں جب گریں اُسکے دو ٹکڑے ہوے گلنار پریزاد
نے جو نسیم کا سحر دیکھا گھبرائی پریشان تھی کہ اب کیا کروں قصد ہوا کہ قتل کر ڈالوں لیکن جانا ممکن نہیں ہر طرف
نسیم سحر کرتی آتی ہے چاہتی ہے گلنار پریزاد کو قتل کروں گلنار اپنے کو بچا کے ہٹ جاتی ہے اب
اُلجھنے پریزادوں سے کہا ارے صاحبو اگر ہو سکے تو بادشاہ سے جا کے خبر کرو میری جان بچے بتعلق
لڑائی ختم ہوتے نہیں معلوم ہوتی شاید وہ کسی کو بہانے مدد ساتھ کریں پریزادیں کہتی ہیں واری
کیوں جائیں نسیم رہا ہو گئی اُسنے تو آفت برپا کر دی طلسم کشا کے سامنے کس زور و شور سے لڑتی ہے
کمال اپنا ظاہر کر کے صاحبقران پر عاشق ہے اپنا زور و شور دکھا رہی ہے حقیقت میں کس لطف
لڑ رہی ہے نسیم کی یہ کیفیت ہوئی ہو سیر اپنی پریزادوں کو مار کے ڈال دیا گلنار پریزاد حیران و
پریشان مضطر و بیقرار اب تو جان سے بیزار تھی ہے دیکھیے اب تقدیر کیا دکھائے کیونکر کہوں بھاگوں
یا لڑوں ایک گوشے میں کھڑی ہوئی سینا لیا کرتی ہے کہ صاحبقران کے نعرے کی آواز آئی
زمین تھرائی گلنار پریزاد نے گرز اٹھا کے مارا صاحبقران نے روک کے پاکو دیا علی ہاتھ گری گوٹے
اسطرح مارے امیر نے ہوے پریزاد ہوش گئے گلنار تڑپ کے زمین پر گری بے پروائی سے یا کر کے
چلی جاؤں قتل جاؤں صاحبقران نے لوح دیکھی لکھا تھا کہ اگر گلنار زندہ رہی فساد برپا کریگی ابھی چلتا
باقی ہیں امیر نے کمان کیانی دوش سے اُتاری تیر یازدہ مشتی خدنگ سفر سوفار
زمردیں پیکان عقاب پر بجز کمان میں پیوست کر کے تاک کر مارا سینے پر گلنار پریزاد کے پڑا
توڑ کے پشت کو پار گذرا پریزادوں نے گرد یہاں چاک کیا نعرہ مارا لیکر جانیں صاحبقران آنچا
مقام پہ اُتر سے قصد تھا کہ اب آگے نہ بڑھیں شب اسی مقام پر بسر ہو صبح کو آمادہ سفر ہونگے اسی خیال میں

کہ صحرا سے گزر کر شہزادی ارشد تاجدار مع چار سو ہمراہان کے آکے پہنچا صاحبقران نے بارگاہ آراستہ کرائی
ملکہ نسیم کو ساتھ لیکر داخل بارگاہ ہوئے ... جاہ ہو کے نسیم نے شروع سفر کا سب اپنا حال بیان کیا اور جوش
عشق میں منہ سے نکلا

## نظم

کسی کا ہوا آج کل تھا کسی کا
کسی نے نہ دیکھا تماشا کسی کا
مجھے مار ڈالا ہوا انکا سنے پھر
کہ دل پر نہیں زور چلتا کسی کا
مدد کرتے ہیں جیا کہ عاشق کشی کو
نہیں میری جان شکوہ بیجا کسی کا

نہ ہی تو کسی کا نہ ہوگا کسیکا
نہ میری تھے وہ نہ ہیں نامحرمان کی
یہ کہنا کہ کیا حکم پھر دعویٰ کسی کا
صبا نکہت یار لائی کہاں سے
نہیں کرتی دنیا میں گویا کسی کا
دم الحذر از عشق بتان سے

کیا ہے قتل جہان اک نظر میں
نہیں مانتا کوئی کہنا کسی کا
جو پھر جائے اب ہو فا ستو جاؤں
نہیں دخل اس کو ہیں وصلا کسی کا
کرے کیا کرے آپ ہرجائی ہو تم
تجھے قدر ہاری ہو میں ایسا کسی کا

صاحبقران زمان نے فرمایا کہ شہنشاہ جہان اس سفر و باغ محبوبی انشاءاللہ اگر خدا نے فضل کیا تو دن میں کے عفریتیہ خونخوار کو مار ڈالے سب کے واکیا تمکو طلسم کا بادشاہ کرونگا نسیم نے سر جھکا لیا کہا کنیز کو سلطنت کی ہوس نہیں رہ جاتی ہوں آپ کے ساتھ رہوں یہ بڑی بات ہے کہ آپ کو معرکہ عظیم در پیش ہے یعنی طلسم ہفت پیکر کے بادشاہ سے بگڑ گئی آپکو کسی نام سے ہم بھیجوں کے نام آئے تھے ملکہ عفریتیہ خونخوار کی ہمشیر جاکے شریک ہو سیر شہر جاروزہ وہ عجائب و غرائب دیکھے کہ ہوش و حواس درست نہ تھے آخر یہ نوبت پہنچی کہ عفریتیہ خونخوار کہ پرانی ساحرہ ہے واسطے خداوند ہفت پیکر کے سجدہ کیا ہوگی اطاعت کرنا پڑی اب کنیز نے پڑھ کے دو سو پلسنت کی خدا سے نا امید ہو کے دعا مانگی وہ دعا مقبول ہوئی آج مجھکو ... خود ستا کر بادشاہ طلسم سے بغاوت ہوئی آخر کمان میں گرفتار کر دیں اگر طلسم سے نکلا بادشاہ ہفت پیکر دست بستہ ہونگے مگر شکر کرتی ہوں کہ آپ تک پہونچ گئی آج شب حضور میدان میں بسر کریں صبح کو حضور کو نوشتی طلسم پر لیجاونگی الماس شعلہ تن اس مقام کی حاکم ہے انشاءاللہ آپکے سر پر پہنچا دونگی طلسم ہفت پیکر میں سات پہاڑ ہیں ہفت پیکر ایک دن میں ساتوں پہاڑوں پر اپنا ظہور دکھاتا ہے جس پہاڑ پر جاتی ہے اس کو دیکھے سب کے دلوں کا حال بتاتا ہے ایسے ایسے عجائب و غرائب دیکھکر عفریتیہ نے سجدہ کیا اس طلسم کے بھی لوگ وہیں کے ملنے میں بلکہ مجھکو یقین ہے کہ جب یہ طلسم فتح ہوگا اہلیان طلسم ہفت پیکر کو بڑی خوشی ہوجائیگی صاحبقران نے حال طلسم ہفت پیکر سنکر فرمایا کہ اے نسیم میرا یہ ماننا ہیں اور میرے بھی فرشتہ گئے اور سب کے ہفت پیکر پرست ہیں انکے شہر سے غضب کے ہیں کب آسکے طلسم ہمارا جہان سے ہمکو آنا دشوار ہے نسیم نے کہا کنیز وہاں ہمت کا سرانجام تک ساتوں پہاڑوں کی سیر کی ہر پہاڑ پر عجائب و غرائب قائم کئے ہیں مگر میری ایک ہیں اکثر انشاء شعبدہ باز وہاں کا منتظم کاریگر بلکہ مشہور ہے کہ عجائب و غرائب کا انتظام اسی کی ذات سے ہے اگر کنیز اسکو بلائیگی سب انتظام بگڑیگا صاحبقران نے فرمایا کہ اے نسیم اب تو میرے دست بس یہ ہاں ملکہ قرلیشہ سلطان و قمر زادہ ہونا چاہیے نسیم نے عرض کی حضور تشریف لیچلیں کنیز ساتھ ہے صاحبقران نے لشکر تیار کیا ارشد تاجدار ان جاسوسوں کو راستہ دیکھنے کے سامنے لایا صاحبقران سوار ہوئے قضائے کار الماس شعلہ تن مالک زنار کا طلسی اپنے مقام پر بیٹھی تھی کہ چند ساحر بھاگے ہوئے پہنچے سب حال مفصل بیان کیا کہ یہ معرکہ گذرا ہے نسیم عنبر یہ لو طلسم کشا کی خدمت میں گئیں

منانے کی دیر لگا ہو میں میرے سامنے سے ہٹ جاؤ ورنہ جلا کے خاک سیاہ کر دونگا طلسم کشائی کیا مجال ہے کہ اندر قید خانے کے جا سکے میں وہ ساحر ہوں کہ ساحران طلسم سابق نے ہمارے گھر میں وزارت کی قسیم نے جواب دیا کیا بیہودہ بکتا ہے خدا نے ہمارا انجام بخیر کیا طلسم کشا کے شریک ہوئے سب انتظام ٹھیک ہو گئے ہو سکے تصور نہ کر قسیم اور سرمست جادو سے سحر چلنے لگا آگ برسی دریا ہے آپ نے جوش مارا مچھلیاں تڑپ تڑپ کے کہیں منگتان خون آشام نے سر نکالا صاحبقران کو اپنی جانب متوجہ کرتے ہیں مچھلیوں کی ماہیت سے کون آگاہ ہے کئی مچھلیاں تڑپ کے زمین پر ریں بڑھ بڑھکر آواز دیتی ہیں یا صاحبقران ذرا ادھر متوجہ ہوجیے دیکھیے تو کسی شاعر شیریں کلام نے کیا شعر کہے ہیں بگوش ہوش سماعت فرمائیے روح کو راحت قلب کو قوت ہوگی

نظم

دھوپ سے بہتر ہے شب فرقت کی بدتر چاندنی — جیسا غصے کے طور سے پڑتی ہے مجھ پہ چاندنی
خوب سو تڑپا ہوں ای شب غم ہی گم در چاندنی — بعد بارش صاف ہو جاتی ہے اکثر چاندنی
ہو گیا ہوں ناتوان ایسا شب فرقت میں میں — جسم لاغر پہ ہے مثل سنگ مرمر چاندنی
دھوپ آتی ہے نظر تاریک سائے کی طرح — میرے گھر میں ہے اندھیرے کے برابر چاندنی
میرے گھر کی راہ کترا کر نکلتا ہے سحاب — رہتی ہے فرقت کی شب باہر ہی باہر چاندنی
خاکساری بھی نہ چھوڑے خدا جس کو عروج — آسمان پر ماہ تابان ہے زمین پر چاندنی
بھول کر او چاند کے ٹکڑے ادھر آجا کبھی — میرے ویرانے میں بھی ہو جائے میسر چاندنی
ایک ہفتے سے سہم سا تڑپ بستر ہے مجھے — دشت دریا سبزہ ساقی شیشہ ساغر چاندنی
کیا شب مہتاب میں بے یار جاؤں باغ کو — سارے بوٹوں کو بنا دیتی ہے مخبر چاندنی
دل سیہ ہے بال سارے ہیں پیری میں سفید — قبر کے اندر ہے اندھیرا اور باہر چاندنی
دشت غربت میں ہوں بے اسباب او ساقی ہے رات — جلد او گردون بچھادے مہر بستر چاندنی
کر رہی شب تاب تھی گویا شب مہتاب وصل — چھپ گئی کیا دور سے صورت دکھا کر چاندنی
نقرئی مو بات اس کافر کی چوٹی میں نہیں — یہ وہ شب ہے جس نے کرلی ہے مسخر چاندنی
غیر تاریکی شب فرقت میں اے ناصح نہیں — ہاں اگر زخمی ہوں تو نکلے مقرر چاندنی

جیسے کہ ماہیان دریا نے یہ اشعار پڑھے صاحبقران متوجہ ہوئے تھے کہ زمین شق ہوئی اجمل حبشی نکل آیا کہا اے شہریار یہ جھگڑے فقود ہے پر طلسم میں اپنی متوجہ ہو جیے لوح کو ملاحظہ فرمائیے ایسا نہ ہو کوئی فتور برپا ہو سرمست بلائے روزگار ہے اسکو اسی واسطے عزیزہ خونخوار نے بھیجا ہے اسکی ذات سے بڑے بڑے فتنے برپا ہونگے بدون ملاحظہ لوح کوئی کام نہ کیجیے گا ورنہ دھوکا پڑیگا صاحبقران نے لوح کو ملاحظہ کیا سرمست کی جانب متوجہ ہوئے لگا وہ پری آواز دی او اجمل تو بھی طلسم کشا کے واسطے رہبر ہوا ہے تیری کیا خطا کی سزا ہے ابھی جادو لگا دونگا ٹکڑے کاٹ کے پھینک دونگا اجمل غرق زمین ہو گیا سرمست سحر کرنے لگا صاحبقران کو لوح نے خبر دی کہ جس طرح ہو جلے اپنے کرتا ہے سرمست سمجھا نہ بدون قتل سرمست جادو زنداں خانہ نہ فتح ہوگا تختی پڑھتی جائیگی صاحبقران لڑتے ہوئے چلے سرمست کو اپنے سحر کا بڑا غرور ہے لڑتا ہوا سامنے امیر کے پہونچ گئی گز لے مارے مگر امیر پر تاثیر نہ ہوئی میلوں کوہ سے ایک دیو پیدا ہوا آواز دیتا ہوا یا صاحبقران اب تجھ کو ہم پیچے گا نمنامی و نا مدار

باغ عالم کی ہوا آتش نہ راس آئی مجھے | دوست جس گل کا ہوا میں وہ مرا دشمن ہوا

نسیم کی بیقراری پر صاحبقران گھبرانے لوح لیکر جھپٹے لوح کا عکس نسیم پر ڈالا نسیم کو ہوش آیا قدموں سے
صاحبقران کے لپٹ گئیں کہا آپ نے اس لونڈی کی جان بخشی کی صاحبقران لوح چمکاتے ہوے چلے
سرمست جادو و الماس شعلہ تن نے ملکر خوب سحر کیا آگ برسائی برق چمکائی لیکن بسبب لوح کے کچھ
تاثیر نہوئی لوح کو چمکاکے الماس شعلہ تن پر جا پڑے تیر مہر کمان میں پیوست کرکے سینہ پر کینہ الماس
کرتا کا تیر چھوٹا طائر تیر اڑتا ہوا چلا سینے پر جاکے بیٹھا توڑکے مہرہ پشت کو پار گذر گیا لاش الماس شعلہ تن
کا زمین پر گرا آندھی سیاہ اٹھی سنگباری و برفباری ہونے لگی بعد چند دراز آواز آئی کشتی مرا نام میں الماس
شعلہ تن ہوں سرمست جادو نے جو یہ آواز سنی گھبرا گیا کہا یارو بڑا غضب ہوا طلسم کشا نے رکن طلسم کو مارا
اب بادشاہ طلسم کو خبر ہوگی بڑا ملال ہوگا خبر یہ ضرور جائیگی یہ کہکے لشکر سے نکلا ایک چیخ ماری آواز دی
او سالار کنگرہ شکن جلد آؤ طلسم کشا نے سب کو ستا رکھا ہے طلسم کشا پر کسی کا سحر تاثیر نہیں کرتا تم طلسم میں
مشہور ہو اتنے خانہ بڑا جاتا ہے جیسا حمزہ کا چھوٹا جاتا ہے یہ الفاظ پورے زبان سے نکلنے پایا تھا کہ
صحرا سے گرد اٹھی ایک پہلوان کرگدن سوار برچھا ہاتھ میں تلوار سے آکے پہونچا جس طرف ملکہ قریشہ سلطان
روز ہی تعین اس طرف اسنے آکے نعرہ کیا منم سالار کنگرہ شکن ملکہ قریشہ سلطان نے پلٹ کے چاہا
چار چوبوں اسنے نیزہ مارا ملکہ قریشہ سلطان نے سنان نیزہ ٹکراکے ڈانڈ پر ہاتھ ڈالدیا نیزہ توڑکے پھینکدیا
اسنے تیغ پر ہاتھ ڈالا ملکہ قریشہ پر ہاتھ مارا ملکہ قریشہ نے کلائی پر ہاتھ ڈالدیا ایک جھٹکا مارا کہ سالار
زمین پر آیا اسنے چاہا جسطرح پہلوانوں کو لپٹتے ہیں اسی طرح قصد کرکے لپٹ جاؤں ملکہ قریشہ سلطان نے
کلائی پکڑکے ایک طمانچہ مارا کہ سر سالار کنگرہ شکن کا چنبر گردن سے اڑ گیا سالار کنگرہ شکن جو
مرکے گرا اسکی فوج والوں نے بلوہ کیا ملکہ قریشہ سلطان ان سب پر جا پڑیں خوب تلوار چلی بارہ
ہزار آدمی اسکے ساتھ تھے جب سبھوں نے دیکھا کہ روز بین کوئی مقابلہ نہیں کرسکتا چار جانب سے
حلقہ ہاے کمند پڑنے لگے بارہ ہزار کمندیں جو چار جانب سے پڑیں ملکہ قریشہ سلطان گرفتار
ہوگئیں آرا سب پر ڈال لیا ہاتھوں میں ہتھکڑیاں پاؤں میں بیڑیاں مسلسل و مطوق کرکے سب نے چلا کر
آواز دی یا صاحبقران ہمارا افسر مارا گیا اسکے بدلے ہمنے قریشہ سلطان کو لیا خدمت میں بادشاہ
طلسم کے لیجائینگے ورنہ پرسش ہوگی ملکہ عفریتہ خونخوار کا حکم تھا کہ جاکے طلسم کشا سے مقابلہ کرو وہ
دن نصیب نہوا انکی موت ملکہ کے ہاتھ سے ہوگی صاحبقران زمان نے جو دیکھا ملکہ قریشہ سلطان
کو لیے جاتے ہیں قصد کیا کہ جاکے رہا کروں بارہ ہزار جوان آکے حائل راہ ہوے صاحبقران
زمان والی قاف و دنیا کو وہاں تک جانے نہیں دیتے سب کے سب لڑ رہے ہیں صاحبقران
چاہتے ہیں کہ وہ سب کے بلا بر آمدہ ہے کہ پہونچ جاؤں مگر وہ لوگ نہیں جانے دیتے صاحبقران
بیقرار ہوئے پکار اٹھے

نظم

اے رفیقان سخنا چند بگوئید مرا
ہوس عشق اگر ہست بہ بوئید مرا
من چہ خوش گفت حبیبی بسگان کویش

پیش دل گم شدہ ما آہ مجوئید مرا
تا مجاور شدہ ام باز خدا نماید
کہ شما جلد بجائے کس دگر ئید مرا

گل دیبا نگہم بستہ ز خاک مجنون
باغ از دیدن آن سوی بگوئید مرا
کار من باز گذارید بہ اہر کرمش

| ہم نشینان نفس پس مرگ مشوئید مرا | آگہ از راز دہان دگر یار شدم | بعد ازین واقف اسرار مگوئید مرا |
|---|---|---|

اس طرح کی دعائیں کرتے ہوئے صاحبقران ان بارہ ہزار پر جا پڑے خوب لڑے ان بارہ ہزار نے
بھر جیب رو کا صاحبقران نہ رکے قریشہ سے امیر نے فرمایا ای نور نظر قید توڑو قریشہ نے جھٹکا مارکر
ہتھکڑی کو توڑا آواز دی قبلہ

| عاشقی کو توڑا آواز دی قبلہ ہ<br>گرمی بازار عشق از لعل خون من است<br>خانہ تاریک عشق بستہ بزنجیر عشق | صبہ مین حاضر ہولی یہ کہہ نعرہ کیا نظم<br>بر سر دار فنا خانہ شور غائے من<br>لشکر این بند را دفع جنون من است | شعلہ شمشیر شان شمع جگر سوز من<br>پاک مہار رم نو دار چوب ستون من است<br>قید توڑ کر آرا بے کو اٹھا لیا اسکو |
|---|---|---|

جو گردش دی سیاہوں کے سر پہنچتے لگے قریشہ نے ہلکہ ڈالدیا ایک طرف صاحبقران مصروف
جنگ ہیں ایک طرف قریشہ نے لاش پر لاش گرادی کہ آسمان سے نوبت و نقارے کی آواز آئی دیکھا
امیر نے نقابدار زرین پوش بڑے علم و نشان سے آگے ہو بچا لڑتا بھڑتا ہوا طرف سرمست کے
چلا صاحبقران کو آنا نقابدار کا ناگوار ہوا عین گرمی جنگ میں پشت مرکب پر سوار ہوئے
سنگ اک چلے لعل منہ سے جاری لوح کو گردش دیتے ہوئے قریب سرمست کے پہونچنے جب تک
نقابدار کوشش کرے تب تک صاحبقران پہونچ گئے اُنسے چاہا کلمہ گون صاحبقران گھوڑے سے
کود پڑے اُس مقام پر بڑی جنگ ہوئی ہر اسیان سرمست چاہتے تھے امیر کو تاب سرمست
نہ جانے دین امیر او جبہ سپر کی لگائے ہوئے اڑ جھگڑ کر قریب سرمست کے پہونچے نقابدار زرین پوش
بھی جانبازی کرکے برابر پہونچا سرمست نے چاہا صاحبقران پہ وار کردن نقابدار گھوڑے سے
کود پڑا اسم اعظم پڑھتا ہوا برابر سرمست کے پہونچا لپٹ پڑا اُسنے چاہا سحر کردن ایک طمانچہ مارا
دانت اُسکے ٹوٹ کر حلق میں گئے وہ جھلا کر خون اُگلتا ہوا نقابدار سے لپٹا نقابدار نے کولے پر
لادکر دے مارا چھاتی پر چڑھ کر سر کھینچ لیا ہنگامہ ہوا سرمست مارا گیا تمام فوج نے فرار پر قرار کیا
نقابدار ابھی معروف جنگ ہے جب سب ساحر بھاگ گئے جو باقی رہے اُنہیں آواز الامان بلند ہوئی
امیر نے سب کو امان دی اسی مقام پر بارگاہ استادہ ہوئی نقابدار کا ہاتھ پکڑے ہوئے بارگاہ میں لے
نقابدار کی بہت خاطر کی بعد اسکے فرمایا ای نقابدار بہادر افسوس ہے کہ ہمارے تمہارے
فیصلہ نہیں ہوتا لڑائی بھی ہوئی اب تو آج نہ جاؤ ہمارے تمہارے فیصلہ ہو جائے نقابدار نے
بیان کیا موقع ہے آپ بر سر راہ ہیں جب اپنے لشکر میں پہونچئے منصف بھی وہاں ہونگے ہماری
آپکی شمشیر زنی دیکھیں آرزو تو یہ ہے کہ عزو بہ باختر پہ مقابلہ ہوتا وہاں دیکھنے والے موجود
بیراہ پردہ قاف کون انصاف کریگا امیر نے فرمایا کیا انصاف آپ خود منصف ہیں جو امر
واقع ہوگا آپ خود فرما دیجئے کہ مناسب ہوا نقابدار نے بہت عذر کیا اور کہا ای شہریار
میں کسی طرح آپ سے مقابلے کے لائق نہیں ہوں مگر میرے کا مقدمہ ایسا ہے کہ کچھ بن نہیں پڑتا
فی الحال ایک نقابدار نے خروج کیا ہے ہمارا آپ کا ہم مذہب ہے ہر جگہ مدد کو آتا ہے جب کبھی
آیا یہی سوال کیا کہ مانے صاحبقرانی نہیں بانے میں شرما جاتا ہوں دل میں یہی آرزو ہے کہ آپ سے
مقابلہ ہو اور ملنے ملجائیں آپ جو اے خدا بزرگان دین سے دریافت کریں دیکھے وہ کیا فرماتے ہیں لیکن مجھکو
یہی ارشاد ہو کہ نقابدار مذہب میں دوست لائق بانا ہے صاحبقرانی ہے صاحبقران نے فرمایا میرے مقدمہ

سپہ گری میں بزرگان دین کو کیا دخل ہے میں اُنسے کیوں پوچھوں کیا میں جنگ میں عاجز ہوں جس طرح مزاج
میں آوے امتحان کر لیجیے نقابدار خاموش ہو رہا لاچار ہو کر کہا حضور کو اختیار ہے امیر نے فرمایا ای نقابدار
تمنے جو کمان معرفت نور الدہر کے بھیجی تھی وہ کمان خزانے میں بطور حفاظت رکھی ہے اگر حکم ہو تو اُسکو منگواؤں
آپ کے سامنے کھینچوں آپ کو حال معلوم ہو نقابدار نے کہا یہ سب باتیں وقت پر موقوف ہیں
میدان کھینچنے کا محل نہیں ہے ہر چند صاحبقران نے چاہا کسی طور سے نقابدار نے منظور نہ کیا نقابدار
صاحبقران سے رخصت ہوا چلتے چلتے کہہ گیا کہ ہمارے آپ کے مقابلہ خاص عنقریب با خنجر ہوگا امیر
نے کہا نہیں اختیار ہے جہاں تُم بلاؤ گے وہیں آ پہنچینگے نقابدار رخصت ہو کر روانہ ہوا منتظم زندانخانہ حاضر ہوا
امیر نے فرمایا قمر زاد کو لاؤ اور قیدی بھی آئے شاہزادگان والا قدر تھے سب مطیع اسلام ہوئے ملکہ قریشہ
و قمر زاد امیر سے ملکر رخصت ہوئے قریشہ نے عرض کی کنیز جانا مناسب نہیں جانتی اگر حکم ہو تو فوج کو
ہزاروں راشد و ارشد حبشی و ضیا ملک ضیا کلاہ قریب کوہ بلور کے فروکش ہیں کوہ نور افشاں
پر اُنکو خبر ملی تھی کہ صاحبقران داخل طلسم عجائب ہوئے یا تو ہر اسے شکار رہا کرتے تھے یا اُسی مقام پر لگے
کنیز اُنکو ساتھ لیکر حاضر ہو یہاں سنتی تھی عفریتہ خونخوار فوج بیتاب پڑی ہیں آپ کو روکینگی امیر نے
فرمایا جو پڑیگی اُسکو جھیلینگے جان پر کھیلینگے عفریتہ خونخوار سے ضرور مقابلہ ہوگا قریشہ کو امیر نے
کچھ جواب نہ دیا لاچار ہو کر ملکہ قریشہ رخصت ہوئیں بعد جانے قریشہ کے صاحبقران نے ارشد تاجر
اجمل حبشی کو حکم دیا لشکر تیار رہے صبح کو کوچ ہوگا رات ہی سے تیاری ہونے لگی مگر صاحبقران
بارگاہ میں آکر بیٹھے لشکر کا خیال آیا دل تڑپ گیا گھبرا کے اُٹھے سوچتے تھے کہ کس کام کو جاتے تھے کس کام
میں پھنسے فلک نے مجبور کر دیا افسوس صد ہزار افسوس نظم

پیری نے قد راست کو اپنے نگوں کیا — محراب قصر تن کو ہمارے ستون کیا
جامے سے جسم کے بھی میں دیوانہ تنگ ہوں — ایک بہار میں اسے نذر جنوں کیا
دیوانے تیرے یوں تو ہزاروں ہیں ای پری — شیشے میں جسنے تجھکو اُتارا فسوں کیا
مجھ صوفی کے جو نعرے سے حال اُسکو آگیا — مطرب نے ٹکڑے سر سے مرے ارغنوں کیا
کس کس نگاہ ناز سے دیکھا میری طرف — کیا کیا نہ چشم یار نے مجھپر فسوں کیا
رگ بغل کو پہلو میں دل کی طرح رکھا — یوسف سے بھی عزیز اُسے ہمنے فزوں کیا
آرایش اہل حسن کو جادو سے کم نہیں — بے تیغ تیرے دست نگارین نے خون کیا
آئی بہار کیسے لگا پھاڑنے جنون — عامل نے سال حال کا اپنے شگون کیا
فرہاد سر کو پھوڑ کے تیشے سے مر گیا — شیریں نے ناپسند مگر بیستون کیا
دریا بہا شراب کا بے یار رات بھر — مثل حباب کاسہ سر واژگوں کیا
مضموں بندھا نہ ہمسے کبھی دل کے داغ کا — بیروں لب زبان سے نہ سوز دروں کیا
جوہر وہ کون سا ہے کہ جو انسان میں نہیں — دیکھ خدا نے عقل اسے ذو فنون کیا
کیا کیا نہ داغ مجھکو دیے شوق رخ نے — کیفیت شراب نے جو وہ رخ لالہ گون کیا
آنکھوں سے خاک اشک ٹپکنے لگا لہو — آتش جگر کو دل کی مصیبت نے خون کیا

نہیں معلوم اُن پر کیا گذری دشمن سر پر کوئی معین و مددگار نہیں اسی خیال میں صاحبقران سو گئے عین خواب
میں دیکھا کہ بادشاہ کھڑے ہوئے رو رہے ہیں امیر نے پوچھا حضور خیر تو ہے بادشاہ نے فرمایا حضور
کو یاد نہیں آپ کے جانے کے بعد لڑائی پڑی شکست حاصل ہوئی آخر بھاگ کر چھپ رہے پہاڑ پر چڑھنا
سب کے خلاف ہوا میں یہ سوچا کہ اُسی وقت قتل ہوئے تو پھر کے بعد جان جائیگی شاید پروردگار
مدد کرے آپ کے امیدوار ہیں اُسی پہاڑ پر اشکبار رو بیٹھا ہوں یہ خواب پریشان دیکھا صاحبقران
چونکے دل پر قابو نہ رہا چیخ مار کر روئے نسیم طلائے پر کھتی بیتاب ہو کر دوڑی قریب صاحبقران
کے آئی پوچھا کیوں حضور خیر تو ہے امیر نے فرمایا میں نے اپنے لشکر کو عجب تباہی میں دیکھا میرا
خواب کبھی جھوٹا نہیں ہوتا اجل نے عرض کی حضور لوح طلسمی پا چکے ہیں اسی حال میں چھوڑ کر جائیے گا
اہالیان طلسم آپ کا پیچھا کرینگے تعاقب نہ چھوڑینگے جہان حضور جا کر رہینگے یہ لوگ برائیاں کرینگے انکے
بچنا دشوار ہے لہذا حضور مقصد کامل کریں عفریتہ خونخوار جلد قتل ہو طلسم میں آپ کی عملداری
ابھی جاری ہے ہو جائے صاحبقران نے فرمایا میں نے کھانا پینا سب حرام کیا فکر میں عفریتہ خونخوار
کی جاتی ہوں اُسی وقت صاحبقران اُٹھے لشکر والے کہتے تھے دن کو جائیے گا امیر نے فرمایا
کیسا دن کیسی رات میں نے وہاں اپنے لشکر کو عجب حال میں دیکھا ہے کہ بیان نہیں کر سکتا عمرو اور بادشاہ
کو عجب حال پر ملال میں دیکھا جی جاتا ہے ابھی یہ کہتے ہوں یہ کہکے روتے ہوئے باہر آئے لوح کو دیکھا جو کچھ
نوشتہ پایا ہر جب اُسی کی ہدایت کے موافق بیٹھ کر اسم حاشیہ لوح کا پڑھا ایک طائر آسمان سے آیا
امیر اُسکی پشت پر سوار ہو کر چلے یہاں عفریتہ خونخوار بعد روانہ کرنے سرمست کے مطمئن بیٹھی تھی قتل حمزہ کا
کہ سرمست جا کر قیامت برپا کریگا دربار میں بیٹھا ہے کہ یکایک رونے کی صدا آئی دیکھا چند جادوگر لاشہ
سرمست و الماس لیے ہوئے روتے ہوئے آئے سب نے عرض کی حضور معرکہ عظیم پڑا سرمست و
الماس مارے گئے مسلمانوں کی مدد غیب سے ہوتی ہے ایک نقاب دار آیا اُسکی پہچان یہ ہے کہ باز سفید اُسکے
سر پر سایہ فگن ہے نہایت تیز زن و صف شکن ہے اُسنے آکر قیامت برپا کر دی قتل کرکے قلعے کو چلا گیا
یقین ہے کہ حمزہ طلسم پر آپڑا ہو وہی فکر کیجاوے کسی کو جلد روانہ کیجیے ایسا نہ ہو اس طرف کا قصد کرے
تو پھر روکنا مشکل پڑیگا یہ سنتے ہی عفریتہ نے پکار کر آواز دی یارو تمنے سنا طلسم تمام ہوتا ہے حمزہ نے
ابھی بیٹے جی کو چھڑا لیا کیا عجب ہے ادھر آوے تم میں سے ایسا کوئی ہے کہ جا کر روکے سب نے کہا حضور
یہ بڑی مشکل ہے کہ طلسم کشا صاحب لوح ہے سحر اُسپر تاثیر نہیں کرتا کسی پہلوان کو تجویز کیجیے کہ وہ جبر سے
لوح چھینکر جیسے آپ کے طلسم میں بڑے بڑے لوگ ہیں آپ کے والد نے ہر دو دنیا سے پہلوان
بلائے انکو جاگیریں دیکر آباد کیا انکو بلوائیے اور صاف صاف کہیے کہ ہمارا طلسم برباد ہوتا ہے تمہاری
بربادی ہے ہمارا دل روتا ہے جاکر طلسم کشا کو روکو حق نمک ادا کرو وہ خیر خواہان دولت ہیں جاکر اپنی
جان لڑا دینگے حمزہ کی مشکیں باندھ لائینگے سرخاب رعد آواز کو نامہ لکھیے عفریتہ خونخوار نے
بموجب صلاح وزرا ایک نامہ مندرجہ حالات مذکور اپنے ہاتھ سے لکھا باران جادو کو دیا کہا جلد
یہ نامہ سرخاب رعد آواز کو پہونچا باران روانہ ہوا سرخاب رعد آواز ایک پہلوان زبردست
بادۂ کبر و نخوت سے مست اپنے مقام پر بیٹھا ہے چالیس کوس کے گرد میں اسکی عملداری ہے کاشانۂ عفت میں

ایک کوہ ہے بہار کہتا ہو سیمین عنچہ دہن نازک اندام سیمین عذار نام اتفاق سے بڑے بڑے پہلوان
اس اطراف کے سرخاب نے زیر کئے ایک پہلوان موسوم بخورشید فیلزور کہ اُسپر چڑھ کے گیا
زیر نہ ہوسکا جب یہ چلا آیا تب اُسنے پیغام دیا کہ اپنی بیٹی کی شادی ہمارے ساتھ کردو ورنہ قلعہ
سرخاب کی اینٹ سے اینٹ بجوا دونگا سرخاب نے کچھ عذر کیا وہ لشکر کشی کرکے چلا حوصلہ
بڑھا جا کر دختر سرخاب کو چھین لاؤن منزل در منزل آتا ہی سرخاب نے بھی لشکر کشی کی ہی تعناے کا
صاحبقران کو طائر طلسمی نے ایک دشت حول خیز مین اتارا یہ کہکر چلا گیا کہ جب میری ضرورت ہو
یہی اسم پڑھیے گا حاضر ہونگا صاحبقران بموجب ہدایت لوح ایک جانب چلے قاموس جادو
اپنے مقام پر بیٹھا ہو کہ اسکو خبر ملی طلسم کشا بیشۂ بہرامیہ مین آگیا قاموس اپنے مقام سے اُٹھا کہا
مین ابھی طلسم کشا کو لاتا ہون قلعے سے نکلکر بارہ ہزار ساحر ساتھ لیے ایک صورت پر چلا کہ ناظرین پر
واضح ہوجائیگا صاحبقران آتے ہین خیال خواب مین پریشانی دل سے کہتے ہین دیکھیے سرگردانی
کیا دکھاوے کہ ایک طرف سے گرد اڑی دیکھا لندھور بن سعدان پشت مرکب پر بارہ ہزار سوار
پشت پر امیر کو دیکھکر پشت مرکب سے کود ے امیر کو جھککر سلام کیا آواز دی ای آقاے نامدار
خدا نے آپ تک پہونچایا حضور کے جمال کو دیکھا صاحبقران نے بغل لندھور سے
ملاقات کی صاحبقران نے فرمایا کہ ای لندھور تمھارا کیونکر آنا ہوا لندھور نے عرض کی خداوند نعمت مجھکو
لے مجکو پاس قاموس کے خراج لینے کو بھیجا تھا شب کو بزرگان دین خواب مین آئے آنکھ لگاہ پڑ ی
ہوش مین آگیا آپ کو بخیر و عافیت پایا کیسے آپ کئی دن سے اس طلسم مین سرگردان ہین اب اس
قلعے پر تشریف لیچلیے مین نے قاموس کو مار کر بھگا دیا اب میری عملداری ہی حضور تشریف لیچلین امیر
کو لندھور نے ساتھ لیا باتین کرتا ہوا چلا مگر ایسا باتون مین لگایا ہی کہ لوح نہ دیکھنے پائین صاحبقران
بھی ایسے بھوتے ہین کہ لندھور سے باتین کرتے ہوئے جاتے ہین ناگاہ قلعہ نمایان ہوا ہزار ہا
آدمی واسطے استقبال کے آئے جب صاحبقران قلعے مین پہونچے لندھور بھی گھوڑے سے
کود اصاحبقران کو لیکر دارالامارہ شاہی مین آیا تخت بچھا تھا عرش کی تخت پر قدم رنجہ فرمائیے
امیر نے فرمایا ای لندھور تم آگاہ ہو کر ایسی بات کہتے ہو لندھور نے ہاتھ باندھکر کہا مین بھولگیا
امیر کو کھٹکا ہوا کہ مین ایک شخص کے ساتھ یون چلا آیا طلسم کے جعل و فریب سے بچنا چاہیے دل مین
سوچ کر دنگل پر بیٹھے لندھور نقلی یعنی قاموس جادو اور سرداروں سے اشارہ کرنے لگا کہ مین
صاحبقران کو لگا کر یہان لے آیا اب کسی حیلے سے گرفتار کرلو امیر نے اتنے عرصے مین لوح پر
نگاہ ڈالی نوشتہ پایا صاحبقران تم جسکے ساتھ آئے ہو یہ لندھور نہین ہی قاموس جادو دھلک مرحلہ
تمکو مکر سے لگا کر لایا ہی اپنے کو اس مکر سے بچاؤ ورنہ عیب لوح کی فکر مین ہین چونکہ صاحبقران عالیشان
تکمدہ ہو رہے تھے تیغ کھینچکر اُٹھے اور نعرہ کیا او قاموس مین نے پہچانا قاموس نے آواز دی یارو لینا
طلسم کشا نے لوح دیکھ لی اب اسکو مار لو چار جانب سے لینا لینا کہکر ساحران خرس بادیۂ ضلالت میمون
الجنت آمادہ ہوئے کہ امیر کو گرفتار کرلین امیر لوح کو دیکھ چکے ہین لڑ رہے ہین جب لوح کو ملاحظہ کرتے تھے
احکامات حفاظت لکھے ہین امیر اسی احکام کے پابند ہوتے ہین لڑتے ہوئے بڑھے جب لوح

چمکاتے ہیں ہزاروں ناپید ہوتے ہیں صدہا سردار ساحران غدار آب دم شمشیر چکھے واصل جہنم ہوئے
قاموس کمند کوشش کر رہا ہے کہ کسی طرح سے طلسم کشا کو گرفتار کریں لیکن ایسا گھبرایا ہوا ہے کہ چاہتا ہے پرواز کر کے
نکلجاؤں زمین پر گرا ایک عقاب کی شکل بنکر چاہا کہ اڑ جاؤں امیر نے تیر مارا جو رہ پشت کو توڑ کے پار گذرا
امیر مصروف شمشیر زنی ہیں جب سب نے دیکھا کہ افسر ہمارا مارا گیا اب زور نہ چلیگا الامان الامان کا غل مچایا
امیر نے سب کو امان دی قلعۂ قاموس تسخیر ہوا کہ جلوے صحرا سے گرد اڑتی دیکھا ارشد تاجدار و
اجمل جنی و ملکہ نسیم آ کر پہونچے سب نے امیر کی قدمبوسی کی امیر نے حال قتل قاموس بیان کیا
بارگاہ استادہ ہوئی داخل بارگاہ ہوئے مگر سرخاب رعد آواز کو نامۂ عفرتیہ خرخر پہونچا نہایت
متفکر ہوا ہرکاروں سے کہا دریافت کرو کہ طلسم کشا کہاں ہے ہرکاروں نے خبر دی کہ قلعۂ قاموس
کو تسخیر کیا ہے اور وہیں فروکش ہیں سرخاب دو لاکھ فوج ساتھ لیکر برائے مقابلۂ صاحبقران چلا یہاں
امیر بارگاہ میں بیٹھے ہیں کہ جلوے گرد اڑی سرخاب گینڈے پر سوار دو لاکھ فوج پشت پر
آ کر پہونچا ایک سوار کو پاس صاحبقران کے بھیجا کہ جا کر طلسم کشا سے کہو کہ بہتر ہے میری حوالی
سے نکلجاؤ کوئی میرے ہاتھ سے زندہ نہیں بچا امیر نے سوار کو نکلوا دیا اور فرمایا کہ کہدینا کہ جو تجھ سے
تصور کرو ہم وہ دن تیغ کے نہ پھٹیں گے یہ سنکر سرخاب نے طبل جنگی بجوایا امیر کو ہرکاروں نے
خبر دی ہاتھ اٹھا کر دعا دو تماشے بادشاہی بجا لائے عرض کی اے شہریار سرخاب نے طبل جنگ بجوا دیا
کل کے روز اسکا ارادہ ہے کہ نکلکر معرکہ آراے نبرد ہو صاحبقران نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی
بفضل ایزدی طبل جنگی بجے یہاں بھی نقارۂ رزمی بجا تیاریاں ہونے لگیں جس وقت کہ کوتوال
لشکر زمانہ باہتمام طلایہ وارد ہوا قلعۂ مغرب ہوا شہنشاہ زرین پوش آ کر تخت زبرجدی پر جلوہ فرما ہوا
دونوں لشکر میدان کارزار میں آ کر پہونچے صفیں جمیں نقیبوں نے نقابت کی کڑکیت کڑکا کہنے لگے
سرخاب رعد آواز نے اپنے گینڈے کو میدان میں نکالا نعرہ کیا کہ طلسم کشا میرے مقابلے میں آئے
تو حال معلوم ہو صاحبقران نے مرکب بڑھایا نسیم وغیرہ قدموں سے لپٹ گئیں کہ اے شہریار آپ اس
بدخصلت کے مقابلے میں نہ جائیں کنیزیں غلام حاضر ہیں صاحبقران نے فرمایا وہ میرا متلاشی ہے میں
اُس سے مقابلہ کرونگا یہ کہکے گھوڑا بڑھایا مقابلے میں سرخاب کے پہونچے بعد گفتگوے بسیار
آپس میں نیزہ چلنے لگا دو گھڑی کامل نیزہ چلا امیر نے ایک مقام پر نیزے کو کاٹ کر ضرب مارا کہ نیزہ ہاتھ
سے سرخاب کے نکلگیا مثل ابر کے گرج کر آواز دی یا صاحبقران آپ نے غضب کیا دو دریا کے
لشکر دیکھ رہے ہیں کہ آپ نے نیزے کو میرے ہاتھ سے نکالا لیکن تلوار جلال و جلالت مردان عالم ہے
برسوں کے جھگڑے دم بھر میں فیصلہ کرتی ہے اگر پہاڑ پر ماروں تا بہ بیخ کاٹوں یہ کہکر تیغ لنگردار جوہردار
نیام سے کھینچا خبردار خبردار کہکے ہاتھ بلند کیا امیر نے گھوڑے کو بڑھایا مطلب یہ تھا کہ زیر بغل جا کر
تلوار کاٹوں قضاے کار دونوں پر موقوف تھا دونوں پا تڑن گھوڑے کے غرق زمین ہوئے گھوڑے نے
سکندری کھائی لشکروں میں غل ہوا کہ صاحبقران کو سرخاب نے مار لیا حقیقت میں صاحبقران
زخمی ہوئے ملازمان صاحبقران آپڑے ارشد تاجدار آ کر شریک جنگ ہوا سرخاب نے بھی آواز دی
اسکی بھی فوج آ پڑی دونوں لشکر ملگئے صاحبقران کا یہ حال ہے کہ زخم سے آنکھ کے نیچے اندھیرا ہے

فوج عمر والے نے گھیرا ہی اُبھر اُبھر کر لڑ رہے ہیں شدہ و تحت الملک سے زخم سر کو باندھا لڑائی میں معروف ہیں
جب زخم سر کھلتا ہی صدمۂ عظیم ہو پہنچتا ہی اور ملکہ نسیم کو صاحبقران نے قسم دی تھی کہ خبردار
سحر نہ کرنا ہمارے طریقے سے سراسر خلاف ہی خیر ساحرہ پر سحر نہیں کرتے بیچاری دور سے کھڑی حال
صاحبقران کا دیکھ رہی ہی بیقرار ہو کے تڑپ تڑپ کر رو رہی ہی یہ اشعار زبان پر جاری ہیں نظم

مثل جنت دور میرا باغ ہے
جام مے شیشے کا استفراغ ہی
کیا پریشان غل سے کرتا ہی دماغ
خط میں مضمون دل مجھ داغ ہی

رشک دوزخ سینہ پر داغ ہی
ہی یہ داغ اُس آستان سے تیری دور
کچھ خبر قاصد کی بھی اے زاغ ہی
خط نہیں ہی رُخ گل بے خار ہی

ہجر میں کیا می بیرون میں ساقیا
لب پہ سجدے کا جبین پہ داغ ہی
مہر تو قاصد لفافے پر نہیں
گل نہیں ہی لالہ بے داغ ہی

ساتھ والیوں سے کہتی ہی کہ کیوں صاحبو میں کیا کروں صاحبقران نے منع کیا ہی سحر نہیں کر سکتے امیر
آزردہ ہونگے منع کر چکے ہیں کنیزوں نے عرض کی حکم کے خلاف نہ کیجیے ورنہ امیر کو ناگوار ہوگا
دو پہر تک صاحبقران لڑے جب یہ خوف ہوا کہ اب گھوڑے سے گر پڑونگا ہاتھ دستگیری نہیں کرتے
پاؤں میں قوت نہیں لاچار ہو کر تلوار کو نیام میں کیا ہاتھ دونوں گردن مرکب میں حائل کیے
ڈال دیا کہ ای مرکب اصیل ہکوے نکل گھوڑا صاحبقران کو لے نکلا پشتکیں دولتیاں مارتا ہوا راہ
کو اپنے بچاتا ہوا ایک طرف روانہ ہو گیا آتے آتے شب کو قریب جھیل کے پہونچا صاحبقران
وہاں پشت مرکب سے گرے گھوڑا اُدھر پھرنے لگا سر کسی قدر جھیل میں تمام جسم بیرون آب امیر
تو اس حال میں ہیں لیکن بعد جانے صاحبقران کے ارشد تاجدار بھی ہاتھ سے سرخاب کے
زخمی ہوا شکست فاش ہوئی جان بچانے کی تلاش ہوئی بھاگ کر قلعے میں آئے پھاٹک بند کر لیا
خندق کو پر آب کر دیا ملکہ نسیم تڑپ رہی ہی اجل جیتی ہار رشد تاجدار نے قلعے کو آلات حرب و
ضرب سے آراستہ کیا سرخاب ملکے نے قلعے کو گھیر لیا چونکہ سرخاب بھی زخمی ہی اپنے ساتھ والوں
کہا زخم اچھے ہو لیں تو قلعے کو تسخیر کرونگا سرخاب تو اس فکر میں ہی حال اسکا وقت پر تحریر ہوگا
لیکن صاحبقران وہاں پر جو گرے تھے سر پانی میں ہی خون کی ایک لکیر بندھی ہوئی جھیل میں
جاتی ہی قضائے کار اسی صحرا میں ایک باغ ہی جسمیں ملکہ سیمین عذار دختر سرخاب رہتی ہی
صبح کو جو سو کر اٹھی کنیزوں نے اسی جھیل کے قریب کرسی بچھا دی ملکہ نے بہ ناز پاے نازنین چاند
سے ٹکڑے جھیل میں ڈالدیے پانی سے کھیل رہی ہیں اُس وقت حباب بنگاہ حسرت نظارہ
جمال کر رہے ہیں یا جھیل کی آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی ہیں قدمبوسی کے جوش موجہ جھیل پاؤں پر نثار
ہو رہے ہیں مچھلیاں پاے اقدس کا بوسہ لیتی ہیں مگر مہتاب وہ بیقرار نظارے سے کنارہ نہیں
ربط و ضبط کا یارا نہیں ملکہ کی نگاہ پڑی کہ اسطرف سے جو پانی آتا ہی اسمیں ایک سرخی کی لکیر ہی ملکہ
نے وہ پانی ہاتھ میں لیا سونگھا خون کی بو آئی گھبرا کر کہا دیکھو یہ خون کیسا ہی کنیزیں یہ سنکر کنارے
کنارے جھیل کے چلیں بیرون باغ آ کر دیکھا کنارے جھیل کے ایک جوان آفتاب مثال شہنشاہ
اقلیم کمال قبضہ ہاتھ میں جواہر الاکمون [illegible] کا زرہ جسم پر آراستہ یہ معرکہ دیکھکر کسی نامے خواص
دوڑی ہوئی سامنے ملکہ کے آئی کہا قزاقوں نے کسی بادشاہزادے یا تاجزادے کو مار کر کنارے

شادی ارسنگے عفریتہ خونخوار سے ہو گیا ایک زنجیر میں دونوں بند ہو گئیں عفریتہ نے کھینچ لیا دونوں کی
آنکھیں بند ہو گئیں بیہوش ہو کر تخت پر ڈال لیا دیو شنکال کمینی گلشن جمال کر رہا ہے کبھی ٹھنڈی سانسیں
بھرتا ہے کبھی تعریفیں کرتا ہے کبھی کہتا ہے اے اسطبیر و ہزار دن پہ یزداں دن کہ میں نے دیکھا میری سرکار میں بھی
نوکر ہیں ایسی صورت کبھی نگاہ سے نہیں گذری کیونکر نہ بیقرار ہوں مثل طائر بسمل کیوں نہ تڑپوں نظم

آپ بیخود جنھیں بنا سکتے ہیں
دل کو یوں خاک میں لاتے ہیں
دل مرا اُنکے پاس ہے قاصد
آ گئے ہے وہ منہ چھپاتے ہیں
ایسے ہوتے ہیں بدگمان کیا کیا
ہم جو بھولے نہیں سماتے ہیں
یاد رکھتے نہیں وہ دیکھ داغ
اب ہمیں جلد وہ بلاتے ہیں

آپ ہی میں نہیں وہ آ سکتے ہیں
آج شاید ادھر وہ آتے ہیں
پوچھ لیں اُس سے کیونکر آتے ہیں
قدرت اُسکی کہ بزم جاناں میں
آپ میں جب نہیں وہ پاتے ہیں
دل میں رکھتے ہیں بدگمانی سی
کر کے احسان بھول جاتے ہیں

آنکھیں بیچی سے وہ اسلے ہیں
ہوش رخصت طلب ہیں جاتے ہیں
مری حیرت کا کھو دیا اتنا پتا
ہم کو گھبرائے ہوئے جاتے ہیں
کسکے تربت پہ رکھدیے دو پھول
آنکھ سے بھی انھیں چھپاتے ہیں
مجھکو کہتا ہے انتظار جلال

عفریتہ خونخوار سے جا ملی ہے کہ جان لیوا ٹھہرا ہے ہوا تو مختار سے
ملنے میں ہے وصل حاصل ہوگا جس وقت جا ملیگی کہ بادشاہ ظلمات شنکال لیوے فوراً قبول کرے یہاں امیر
دربار گاہ پر تشریف رکھتے ہیں سرداروں سے فرما رہے ہیں دیو ساہوس بھاگ گیا ہے اب تلاش میں
عفریتہ خونخوار کے جائینگے اگر وہ زندہ رہیگی بعد ہمارے فساد برپا کریگی یہ باتیں کر رہے تھے کہ
آسمان سے گڑگڑاہٹ کی آواز آئی صدہا درخت اکھڑ کر گرنے لگے غبار بھی بلند ہوا بعد تھوڑی دیر
کے غبار شق ہوا دیکھا صاحبقران نے دیو زاد بارگاہ میں لیکر پہونچے بارگاہ میں استادہ ہوئے نگین
تھوڑی دیر کے دیو شنکال آکر پہونچا عفریتہ خونخوار تخت سے اُتری صاحبقران نے عفریتہ خونخوار
کو پہچانا ہرکاروں نے بھی آکر خبر دی کہ دیو شنکال و عفریتہ خونخوار لشکر کشی کرکے آئے ہیں صاحبقران
نے فرمایا مرا اسے ابزرگ است سمجھا جائیگا دیو شنکال فرشی خوشی بارگاہ میں آیا ایک خیمہ
لشکر میں جا کر ملکہ دردانہ و شعلہ رخسار کو اُتارا کنیزیں خدمت میں حاضر کیں عفریتہ خونخوار
نے کہا سحر آغاز و یہ ہوشیار ہوں تو میں اپنا مطلب میسر کروں عفریتہ نے سوا اُتارا ملکہ دردانہ
و شعلہ رخسار کی آنکھ کھلی اپنے تئیں ایک پہاڑ پر بیٹھی تھیں یا اپنے کو ایک خیمے میں پایا ایک دیو خونخوار
سر کو تھام کے ہاتھ باندھے کھڑا ہے کہتا ہے اے جان جہان و راحت آرام دل مشتاقان میری جان تم پر نثار کر
دوں میں سے ایک مجھکو قبول کرے ملکہ دردانہ بے اختیار رونے لگیں کہا او ملعون تجھکو کھا جاتی تیرے
دل کو صبر آئے یہ کیا باتیں کرتا ہے ہم آفت زدہ مصیبت میں مبتلا ہیں ایسی باتیں نہ کر ہمیں کھا لے
کہ اس کشاکش سے چھوٹ جائیں ہم آپ آفت میں پھنسے ہیں مجھے ایسی باتیں کرتا ہے دیو شنکال
نے کہا میں غلام ہوں تابعدار ہوں ان باتوں سے صبر کی جبر تڑپ تڑپ کر کشتی میں جان بچانا دشوار ہے نظم

شب فراق صنم مختصر نہیں ہوتی
جنون کو بند و نصیحت سے خاک ہوتی نہیں
عدم کو جاتے ہیں کیسے لوگ ادھر کے میر ہیں ہوئی

یہ شمع آ و چراغ سحر نہیں ہوتی
یہ درد وہ ہے کہ جو کارگر نہیں ہوتی
کبھی ادھر کی تو دنیا اُدھر نہیں ہوتی

عجب نہیں شب وعدہ بھلا دے تو اے حور / کبھی بہشت میں شام و سحر نہیں ہوتی
بڑھاپے کی یہ غضب بڑی حرارت اک دم ہے / کبھی بقا سے چراغ سحر نہیں ہوتی
عدم سے جانے میں کیونکر نہ چھوٹ جائیں عزیز / کہ بدرقہ کبھی گرد سفر نہیں ہوتی
کھلا ہے اشکوں میں بے شبہ غالب خیال / کبھی یہ شوخی خون جگر نہیں ہوتی
بہار میں گل و بلبل سے کیا ہے سرگوشی / یہ کانوں کان کسی کو خبر نہیں ہوتی
خدا ہزاروں کے دیکھے ہوئے ہے یہ دنیا / نظر گذر یہ غنچے کی نظر نہیں ہوتی
غم فراق سے فارغ ہیں محو وصلت دوست / کہ بلبلوں کو خزاں کی خبر نہیں ہوتی
یہ آشیانے میں عزت کی شق کی ہے / قفس میں بھی ہوس بال و پر نہیں ہوتی
ہر ایک چیز سے مایوس ہو تو ہو جائے / خدا سے قطع امید بشر نہیں ہوتی
نگاہ ناز دل کی تیز کیا کریں خوش چشم / ہزار آنکھیں بڑی ہوں نظر نہیں ہوتی
اثر لبوں کا نہ پائے نگاہ زہر آلود / کہ سنکھیا کبھی مثل شکر نہیں ہوتی
کمال دانوں کی کچھ آب و تاب اور ہی ہے / ہر ایک بوند کچھ آب گہر نہیں ہوتی
بیان میں نہیں آتی کشش کچھ ایسی صفیر / لسان دام کمند نظر نہیں ہوتی

لاکھ شنکال نے منتیں خوشامد میں لیکن گوہر ملکہ دردانہ نے یہی جواب دیا کہ اے شنکال اپنے دل سے یہ خیال خام دل تصور تا تمام نکال ڈال نہیں معلوم ہم کس آفت میں مبتلا ہیں ہمکو کیوں رو کا ہے نکلجانے دے ہیں کیوں بلا میں پھنسایا ہے شنکال نے کہا اے شہنشاہ اقلیم خوبی دلہ اے سرو خراماں حدیقۂ محبوبی الجو میں مقابلے میں حمزۂ عرب کے آیا ہوں میری بہن کی سلطنت اُسی نے لی اب دولت لشکر لیکر آئے ہیں بعد قتل حمزہ سمجھا جائیگا یہ نام جو ملکہ دردانہ نے سنا اور زیادہ بیقرار ہوئی دل میں یہی خیال ہے کہ اس مردود سے جو مقابلہ پڑیگا کیا انجام ہوگا لیکن خاموش رہی محبت کا جوش صاحبقران نے جو دیکھا کہ لشکر شنکال آکر اُترا لیکن سرباز کو آج بیقراری ہے دمبدم کہتا ہے کہ اے شہریار میرے رہا ہونیکی خبر تمام عالم میں مشتہر ہے یقین ہے کہ ہماری معشوقہ کو خبر پہونچی ہو وجہ یہ ہے کہ اب انکا فراق کا لداروں کا مشتاق ہے ہر وقت یہی فکر رہتی ہے کہ کوئی تاجر جلیل آتا ہے اُسکی خبر پاؤں جاکر لوٹ لوں ہرکارے عالم عالم میں بھیجے رہتے ہیں یقین ہے کہ خبر پہونچائی ہو صاحبقران فرماتے ہیں کہ نہ گھبراؤ شنکال سے مہلت پائیں پھر قلعۂ سرمست پر چڑھ جائیں انشاء اللہ تمہاری شادی کریںگے دامن دعا گل مراد سے بھر لیگے سرباز خاموش ہو رہا یہاں دیو شنکال نے جب دیکھا کہ دردانہ پری اپنی ہی کہے جاتی ہے لاچار ہو کر بارگاہ میں آیا عفریتہ خونخوار پہلو میں بیٹھی ہے تمام نزولے دیو جمع ہیں شنکال نے کہا اے ہمشیرہ طبل جنگی بجواتا ہوں کل میدان میں قیامت برپا کرونگا عفریتہ خونخوار نے کہا میرے واسطے بھی ہے تماشہ تیار کر دو کل وہ سحر کروں کہ زمین ہلا دوں ایک خیمے میں ہے محو خانہ آراستہ ہوا عفریتہ جاکر بیٹھی سحر تیار کرنے لگی شنکال نے حکم دیا طبل جنگی بجے ہرکاروں نے صاحبقران کو خبر دی کہ شنکال نے طبل جنگی بجوایا یہ سنکر صاحبقران نے حکم دیا کہ ہمارے لشکر میں بھی بفضل ایزدی طبل جنگی بجے یہاں بھی نقارۂ رزمی پر چوب پڑی صاحبقران کے ساتھ وہی دیوان بہار

سرباز سب کا افسر ہو طلائے کا سامان کرکے باہر نکلا دیکھا ایک خیمے سے لشکر شنکال میں شعلے نکل رہے ہیں
کبھی پانی برستا ہے کبھی ملکہ ابر سیاہ پیدا ہوتے ہیں عجب طرح کا اُس خیمے پر ہنگامہ ہے سرباز حیران ہوگیا
یہ کیا معرکہ ہے عقل سے ثابت ہوتا ہے یہ سحر تیار کر رہا ہے مگر حیران ہو کہ کس سے خبر منگواؤں پلٹ کر خیمہ
صاحبقران میں آیا تمام کیفیت عرض کی کہ حضور ایک خیمے سے شعلۂ آتش نکل رہے ہیں لشکر شنکال
میں بڑی تیاری ہے صاحبقران فرماتے ہیں کسیکو واسطے خبر کے بھیجیے کوئی عیار ہوتا تو جاتا قضائے کار
ملکہ فریشہ سلطان ہو گلستان ارم میں آئیں آسمان پری نے سب حال پوچھا فریشہ نے کہا اے
مادر مہربان قبلہ وکعبہ نے طلسم حجاب کو فتح کیا لیکن بادشاہ پھنس گیا ہے اب قبلہ وکعبہ اُسکی تلاش میں
گئے ہیں ملکہ آسمان پری نے کہا اے فرزند ایک نامہ روانہ کرو ملکہ فریشہ نے اُسی وقت نامہ لکھا
مرادیہ تھی کہ حضور کے واسطے یہاں سب کو انتشار ہے اپنی خیر و عافیت سے آگاہ کیجیے دیو تندک کو
وہ نامہ دیا کہا اپنے کو شکارگاہ سلیمانی میں پہونچاؤ خواجہ عبدالرحمن نے بھی نشان سمت بتا دیا دیو
تندک چلا یہاں صاحبقران سرباز سے باتیں کر رہے ہیں کہ دیو تندک آکر پہونچا نامہ ملکہ فریشہ
کا پیش کیا صاحبقران نے نامے کو پڑھ کر فرمایا اے تندک اس وقت تمھارا آنا بہت غنیمت ہو گیا لشکر
شنکال سے خبر تو لاؤ سحر کون تیار کر رہا ہے دیو تندک بصورت مبدل چلا لشکر شنکال میں تھراتا آیا
اُس مقام پر پہونچا جہاں وہ خیمہ ہے دیکھا کہ سر خیمے سے آگ نکل رہی ہے تندک نے ایک دیو سے پوچھا
کہ کیوں بھائی اس خیمے میں کون صاحب ہیں دیو نے کہا ملکہ عفریتہ خونخوار ہمشیرۂ دیو شنکال
سحر تیار کر رہی ہیں دیو تندک پشت خیمے پر آیا دل میں سوچا یہ سحر سب کل ہمارے آقا پر چلینگے اگر
بن پڑے تو اسکو پکڑ لیچلیں [illegible] سنگل کے سائے میں بیٹھکر نقب لگانے لگا پہر رات رہے گوشۂ خیمہ میں
آکر تندک نے سرہ نقب کا توڑا سر نکال کر دیکھا عفریتہ سحر کرتے کرتے سو گئی ہے تندک نقب سے نکلا
خیمے میں بیہوشی لیکر چلا قریب عفریتہ کے پہونچا خواجہ عمرو کا شاگرد ہے بستر سے کھڑا ہوا جیسے ہی
تندک نے چاہا کہ لخلخۂ بیہوشی اسکے دماغ سے لگاؤں عفریتہ کی آنکھ کھلگئی کہا ارے تو کون تندک
بھاگا عفریتہ نے چلاکر آواز دی اے اہالیان طلایہ چور جاتا ہے اسکو لینا تندک باہر نکلا بہت جیسا بھاگا
جاتا ہے شنکال نے جو بہن کی آواز سنی گھبراکر خیمے سے نکل آیا دیکھا ایک سیاہ پوش بھاگا ہوا جاتا ہے
شنکال نے للکارا او دزد کہاں جاتا ہے تندک نے چاہا بھاگ کر نکلجاؤں شنکال جست کرکے
قریب آیا بڑے قد و قامت دیو ہو شلنگ مار کر قریب پہونچا چاہا پکڑ لوں تندک نے حباب بیہوشی مارا
شنکال بیہوش ہو کر گرا تندک نے چاہا سر کاٹ لوں دیکھا کئی سو دیو دوڑے ہوئے آتے ہیں
تندک ایک نخل کی آڑ میں چھپ گیا دیو زادوں نے آکر شنکال کو ہوشیار کیا شنکال نے کہا وہ
دزد نکلگیا سب نے کہا ہمنے کسی کو نہیں دیکھا شنکال پلٹا خیمۂ عفریتہ میں آیا پوچھا ہمشیرہ یہ کیا ماجرا تھا
عفریتہ نے کہا ایک عیار مجکو پکڑنے آیا تھا میں جاگ پڑی وہ بھاگا شنکال نے کہا وہ نکلگیا مگر ہمیشہ
ہوشیار رہنا یہ کہکے خیمۂ عفریتہ سے نکلا یہاں تو یہ ہو رہا تھا خیمۂ ملکہ دُر دانہ میں آیا دیکھا ملکہ دردانہ
و شعلہ رخسار آپسمیں باتیں کر رہی ہیں شعلہ رخسار سمجھا رہی ہے کہ حضور نہ گھبرائیں پروردگار فضل کریگا
کہ دیو شنکال آکر پہونچا ملکہ چپ ہوگئیں سر جھکا لیا شنکال نے کہا اے ملکہ عالم اے مہوش اے

معشوق سرکش میر البون پر دمی ہو ابتر یہ عالم ہے نظم

گھلگیا ہے پیرہن میں جسم جو مایوس کا
ہو کے ہیں جیب رد کیا انکو ہے قدر داغ عشق
آتے ہیں اسکے بزم جانان میں تو یہ مالیدہ ہو
گل نہیں جز داغ حسرت بوستان دہر میں
ہجر میں ملتے ہیں ہونٹوں پر گریبان ہاتھ میں
کافر عشق بتان ایسا ہوں گر ہو جاؤں قتل
گھورتے ہیں مجھے میرے سامنے بنچ عبث
ہوں میں وہ وحشی کہ مثل حلقۂ زنجیر پا
ہو کہ ادنی ہیں خوشامد سے وہ اعلی ہو گئیں
زینت ظاہر کے جو پابند ہیں بے فیض ہیں
اہل زینت کو نہیں اعلی و ادنی میں تمیز
خاک جو میرے تن پہ داغ کی بربادی
ہے دہن ہر غنچہ اور آغوش ہے ہر شاخ گل
مدتیں گذریں کہ قدموں سے جدا ہوتے نہیں
سچ تو یہ ہے فردوسی و طوسی کو نسبت مجھے کیا

ایک عالم کو گمان ہے شمع اور فانوس کا
مرتبہ زخمی سمجھتے ہیں پر طاؤس کا
پیرہن ہے تنگ جسم شمع پر فانوس کا
طور ہے ہر برگ شجر میں ہے کف افسوس کا
وصل میں کام اسنے لیتے تھے کنار و بوس کا
شور ہے حلقوم بریدہ سے اٹھے ناقوس کا
سو گئے والا ہوں اے گل میں ترے ملبوس کا
شوق ہے چشم غزالان کو مری پابوس کا
مور چھل افسر ہے ہوتا ہے دم طاؤس کا
کسکو دنیا میں ملا سونا دم طاؤس کا
ہے سر طاؤس بسا یہ دم طاؤس کا
گرد بادوں پہ گمان عالم کو ہے طاؤس کا
شوق گلچین کو ہے کیا میرے کنار و بوس کا
کسقدر ہے شوق کانٹوں کو مری پابوس کا
دل سے ہوں مداح ناسخ بادشاہ طوس کا

اس طرح بلک بلک کر اور رو رو کر یہ اشعار شغال نے پڑھے ملکہ نے کچھ جواب نہ دیا جب اس ملعون
نے بہت کہا تو ملکہ نے کہا تو ہمکو کہا جا ہماری صحبت بیٹھنے کا ارادہ نہ کر قصہ لے کار دیو تندک جو خال پٹیالہ ایک
نخل کی آڑ میں چھپ رہا تھا پیچھے پیچھے شغال کے چلا چلے عفریتہ خوبخود اسکی باتیں سنیں پھر آکر یہ معاملہ جو دیکھا
حیران تھا کہ یہ پریزاد نازنین کون ہے کس آفت میں مبتلا ہے جب شغال وہان سے نکلا دیو تندک نے
قصد کیا انمیں سے کسی کو لیجاؤں دیوزاد ہوشیار پاکے نگہبانوں کو بیٹھے دیکھا حیران ہو کر طرف خیمہ عفریتہ
کے چلا آکر گوشے سے دیکھا کہ عفریتہ بیٹھی ہوشیار کر رہی ہے تندک دیکھا کیا تھوڑی دیر کے بعد عفریتہ خونخوار
نے آواز دی ارے کوئی حاضر ہے تندک حاضر حاضر کرکے پہونچا عفریتہ کے سامنے ہاتھ باندھکر کھڑا ہوا
عفریتہ نے کہا گلابی شراب کی اٹھا لا تندک جیسا بدن میں جان آگئی گلابی کو لیکر چلا بیہوشی ملاتا ہوا جب
قریب عفریتہ پہونچا کہا حضور یہ گلابی حاضر ہے فوراً جام بھر کے دیا عفریتہ شام سے سوگ رہی تھی بجوش بیکسی
کچھ انجام کا خیال نہ کیا پیتے ہی گھبرا گئی کہا ارے یہ شراب کیسی تھی میرا سر گردش کرتا ہے تندک نے کہا
اٹھکر ٹہلیے جیسے ہی عفریتہ اٹھی بیہوشی تاثیر کر چلی تھی لڑکھڑا کر گری تندک نے زبان میں سوزن دیا
پشتارہ باندھکر لے بھاگا خیمے کی آڑ پکڑتا ہوا جاتا ہے شغال جو خیمہ در دانہ سے نکلا ملکہ نے منہ لگا رکھا تھا
تن کی جھلاتا ہوا جاتا ہے ساتھ والوں سے کہتا ہے ارے جاکر ہمشیرہ کی حفاظت کرو ایسا نہ ہو کہ کوئی پکڑ لیجائے
تو بڑا قلق ہو گا میں نے اسکو دامن پناہ میں لیا ہے ایسا نہ ہو کوئی بیان افتادہ پڑے کہ ناگاہ اسکی پڑی کوئی عفریتہ
درختوں کی آڑ پکڑتا ہوا جاتا ہے پکار کر اسنے آواز دی کون جاتا ہے تندک نے جب آواز نہ دی دیوزاد دو

تندک نے دیکھا کہ کل دستو بکا پشتارہ پھینک کر بھاگا دیوزادون نے پشتارہ عفریتہ خونخوار کا اٹھا
لاکر سامنے شنگال کے کھولا شنگال نے اپنی بہن کو دیکھا گھبرا گیا آخر ہوشیار کرکے پوچھا عفریتہ خونخوار
نے کہا مجکو ایک دیو نے شراب پلائی مین شراب پیکے بیہوش ہو گئی مجکو لے بھاگا خوب جان بچی حمزہ نے
عیارون کو حکم دیا جب تو آکر مجکو چرایا خداوند اشد الشیاطین نے جان بچائی شنگال عفریتہ خونخوار
کو لیکر بارگاہ مین آیا صبح قریب تھی لشکر میدان کارزار مین جانے لگے دیو تندک پشتارہ عفریتہ خونخوار
کا پھینک کر بھاگا خدمت مین صاحبقران کی حاضر ہوا صاحبقران نماز سے فراغت کیلئے تھے سرباز
خدمت مین حاضر ہو کر ہوا ای شہریار شب کو مین نے حال معشوق کا پریشان دیکھا رات بھر
تڑپا ہون قرار نہ آتا تھا نہین معلوم کیا باعث ہے کہ دمبدم پریشانی زیادہ ہے صاحبقران فرماتے ہین
انشاء اللہ حال کھلا جائیگا یہ ذکر تھا کہ تندک آکر پہونچا تمام کیفیت بیان کی کہ ای شہریار مین نے
عفریتہ خونخوار کو گرفتار کیا تھا لیکن وہ صاحب نصیب تھی دیوزاد دوڑ پڑے آخر چھوڑ کر بھاگا مگر
ای شہریار ایک نیا معاملہ دیکھا ایک خیمے مین ایک پریزاد نہایت حسین و جمیل ایک شاہزادی
آفتاب جمال خورشید مثال پری رو خوشخو خال ہند و چشم جادو اُسکو بہت بیقرار پایا دیو شنگال
اُس پریزاد پر عاشق ہے وہ ستمین خوشامد مین کیا کیا اُس پریزاد نے نہ مانا بلکہ ای شہریار اکثر آہ سرد
کھینچکر آپ کا نام لیا دلوے کہا او بیحیا ہماری یہ کیفیت ہے زندگی کی کوئی صورت نہین نظم

نہ اٹھا رہین یاں آنکھ ایک آن لگی — نہ ہائے لے سے مین تالو سے زبان لگی
بلا جکر تب غم سے پھر سے جان لگی — الٰہی خیر کہ اب آگ پاس آن لگی
گلی مین اُسکی نہ پھر آتے ہم تو کیا کرتے — طبیعت اپنی نہ جنت کے درمیان لگی
جفاے غیر کا شکوہ تھا خیر اٹھا کیا ذکر — عجب یہ بات تری تمکو بدگمان لگی
ہنسو نہ تم تو مرے حال پر مین ہون ذلیل — کہ جسکی ذلت و خواری سے تمکو شان لگی
کہان وہ آہ و فغان دم بھی لے نہین سکتے — نہین یہ تیری دعا سے یہ آسمان لگی
مین اور اُسکو بلاؤ نگا روز وصل مین اور — اجل بھی کرنے محبت کا امتحان لگی
بر نگ صورت بلبل نہین نوا سنجی — یہ کیا ہوا کہ چپ ای گلستان بیان لگی
سدا تمھاری طرف ہی لگا ہی رہتا ہے — تمھارے واسطے ہر دل کو مہربان لگی
وہ کینہ ور نہ تھا مومن تو دل لگایا کیون — کہو تو کیا تھی کہ ایسی بھلی وہ آن لگی

غلام نے جو یہ حال دیکھا بڑی حیرت ہوئی سرباز نے عرض کی حضور سنتے ہین دیو تندک خاص ملکہ
شعلہ رخسار کا پتہ دیتا ہے کل غلام نے خبر پائی تھی کہ غلام کی تلاش مین ملکہ شعلہ رخسار نکلین راہ مین
پھر افتاد پڑی غلام کی بیقراری کا یہی باعث ہے کیا تدبیر ہو صاحبقران نے فرمایا تم نہ گھبراؤ انشاءاللہ
ظہور کر لینگے یہ باتین ہو رہی ہین کہ ستارہ سحری آسمان پر چمکا لشکر تیار ہونے لگا صاحبقران عالیشان
ہتھیار لگائے سرباز بھی سوار سوار ہوا طرف میدان کارزار کے چلے اُدھر سے دیو شنگال و
عفریتہ خونخوار نے کر وفر سے آکر بھیجے جا بجا بین مین صفین جمنے لگین جب صفین جم چکین دیو شنگال نے
اشارہ کیا دیو نبردون اُستلم کرتا ہوا اندر میدان مین آکر آواز دی ای فرقہ خدا پرستان دار برستان

جسکو تمنا مرگ کی ہو نکلے یہ سنتے ہی صاحبقران ترمے میدان کارزار مین پہونچے دیو نہروان سے مقابلہ ہوا
اُسنے ہاتھ اُٹھا کر وار کیا صاحبقران نے وار کو خالی دیا اس زور سے وار زمین پر پڑا کہ پانی نکل آیا نہروان
نے آواز دی دو مارا اور کام تمام کیا صاحبقران نے فرمایا او دیو ایسا کسکو مارا مین موجود ہون نہروان
دوڑ کر لپٹ گیا صاحبقران سے کشتی ہونے لگی شنکال نے یہ اور غضب کیا ہر کہ اُس خیمے کا پردہ
اٹھا دیا ملکہ دردانہ گوہر پوش دیکھ رہی ہین کہ صاحبقران اور نہروان سے کشتی ہو رہی ہے
ملکہ دردانہ گوہر پوش دعا مانگ رہی ہین کہ اے پروردگار اسکشتی سے امیر کو بچانا کبھی بعجز و نیاز ہو کر فرماتی ہین نظم

روان از تست یارب در جہان فیض
ہر نیک و بد و خرد و کلان فیض
تو کردی ابر نیسان را گہربار
رسانیدی بہر کام و دہان فیض

کنی جاری تو در کون و مکان فیض
کند حاصل ز الطاف زمانہ
تو بخشیدی بدریاے روان فیض
فقط از فیض تو او شاہ دنیا من

رسید از ذات پاکت ای الٰہی
بہر یک لحظہ ہر دم ہر زمان فیض
زبان کردی بذکر خویش گویا
بہر سائل رسید اندر جہان فیض

کبھی پکارتی ہین ای خالق لیل و نہار اس آفت عظیم سے بچانا صاحبقران کو یہ روز سیاہ نہ دکھانا ادھر ملکہ
شعلہ رخسار کی نگاہ جمال جہان آرائے سرباز ببر سوار پر پڑی کلیجہ تھام لیا ملکہ دردانہ سے کہا اس بادشاہ
پریزادان وہ سامنے مرکب پر جو جوان سوار ہے وہ ہی سرباز ببر سوار ہے اسی ظالم نے متاع صبر و شکیب کو لوٹا
اُنکی وجہ سے وطن چھوٹا اس افتاد مین پڑی کہ دیوزادون مین آکر قید ہوئی دیکھیے تقدیر کیا دکھائے
ملکہ دردانہ نے کہا حقیقت مین شیر بیشۂ جرأت و یکہ تاز میدان جلالت ہے بیان امیر نے نہروان کو
اُٹھا کر مارا عفریتۂ خونخوار نے چپکے چپکے سحر کیے مراد اُس سحر سے یہ ہے کہ صاحبقران کا زور گھٹاؤن
نہروان کی قوت بڑھاؤن مگر لوح طلسم ہے وہ صاحبقران کے پڑی ہے کسی سحر نے تاثیر نہ کی امیر
کود کر چھاتی پر کہا او نہروان شناخت مین حضرت کے کیا کہتا ہے نہروان نے کہا او حمزہ تونے سر میدان
ذلیل کیا اب مین بھلا مسلمان ہونگا صاحبقران نے دیو نہروان کو چیر کر پھینکدیا پکار کر آواز دی
او شنکال تو خود نہین نکلتا شنکال کانپ گیا کہ نہروان کو صاحبقران نے چیر کر پھینکدیا اُسنے پھر کہا
یارو کوئی حمزہ کو جواب نہین دیتا دیو مرغ سر اشتر کرتا ہوا سامنے دیو شنکال کے آیا کہا حضور
اجازت میدان شنکال نے اجازت دی غریو کرتا ہوا میدان مین آیا کئی حربے لگائے صاحبقران
نے خالی دیتے دیتے ایک مقام پر نعرہ کیا او دیو کہان جاتا ہے یہ کہکے ہاتھ تلوار کا مارا کہ گاہ پر پڑا
مثل خیار تر کے دو ٹکڑے ہوئے اس دیو کا مارا جانا تھا کہ صاحبقران نے پھر نعرہ کیا او شنکال تو
خود نہین آتا ان بیچارون کو بھیجتا ہے شنکال نے منھ پھیر لیا افسرون کو اشارہ کرنے لگا عفریتۂ خونخوار
کو بہت ناگوار ہوا ارادہ ہے کہ مین خود میدان مین نکلون صف سے بڑھی شنکال نے دوڑ کر ہاتھ پکڑ لیا
کہا ای ہمشیرہ یہ کیا ارادہ ہے عفریتہ نے کہا جا کر میدان ہلا دون طلسم کشا کو خاک مین ملا دون طبقات
زمین آسمان ہلا دون دشمن منہ نہ دکھائین شنکال نے کہا آپ نے طلسم کشائی شوکت و جرأت دیکھی
ہم سب سے طاقت دیوان سے پست ہو گا وہ نہ سمجھے کہ ایسا زبردست ہو گا حقیقت مین حمزہ
بلاے روزگار ہے طبل امان بجوا کر لیٹ سے چلیے صلاح کر کے کام کیا جائیگا جو مشیر و وزیر صلاح دینگے
اُسپر کاربند ہونگے عفریتہ کا خود دم نکلتا تھا شنکال کے کہنے سے عفریتہ پلٹی شنکال نے طبل امان بجوا دیا

لشکر پلٹا ادھر صاحبقران زمان واپس ہوئے شنکال جو آیا سفیروں کو وزیروں کو جمع کیا صلاح ہونے لگی
انجمن مشاورت کو منعقد کیا صلاحیں ہونے لگیں اپنی اپنی عقل کے موافق سب نے کہنا شروع کیا کوئی
کہتا ہو مقابلہ ہو کوئی کہتا ہو سحر سے لڑو آخر میں یہ صلاح قرار پائی کہ لشکر طلسم کشا پر شبخون مارین عفریتہ
ساحرین عفریتہ خونخوار نے اسکو قبول کیا کہا وہ سحر کروں کہ زمین پھٹ جاے لشکر طلسم کشا امان نہ پائے اب
اس صلاح کو قائم کر کے شنکال بیٹھا ہرکاروں کو بھیجا کہ جا کر مقام بارگاہ صاحبقران دریافت کرو
ہرکارے گئے جا کر مقامات دریافت کیے سب حال آکر شنکال سے بیان کیا شنکال نے کہا آج
رات کو لشکر تیار ہو ہم شبخون مارینگے لشکر مخفی مخفی تیار ہونے لگا قضاے کار دیو تندک کے دل کو
لگی ہوئی ہو کہ آج کل استاد بھی یہاں نہیں ہیں ایسی عیاری کرو کہ جب صاحبقران لشکر میں جائیں اور
سرداروں میں ذکر کریں کہ تندک نے وہ عیاری کی کہ خواجہ عمرو بھی ایسی عیاری نہ کرتے اسی
سوچ میں لشکر سے نکلا بصورت مبدل لشکر شنکال میں آیا جا بجا ٹھہرا اب جو دیکھا دیوزاد تیار ہو کر
طرف صحرا کے چلے جاتے ہیں تندک نے ایک دیو سے پوچھا کیوں بھائی آج شہنشاہ دیوان کا کیا
ارادہ ہو اس دیو کے منھ سے نکل گیا کہ آج ہمارے شہنشاہ نے صلاح کی ہو کہ لشکر اسلام پر شبخون مارین
اسی وجہ سے تیار ہو کر طرف صحرا کے جاتے ہیں یہ خبر سنکر دیو تندک بھاگا یہاں صاحبقران عالیشان دربار
برخاست کر چکے ہیں کہ دیو تندک آکر پہونچا بعد دعا کے عرض کی کہ حضور آج شنکال کا ارادہ ہو
کہ لشکر پر آپکے شبخون مارین یہ سنکر صاحبقران نے اسی وقت سرداروں کو طلب کیا آپس میں
صلاح ہونے لگی آخر کو یہ صلاح ٹھہری کہ ہم سب چلکر دروازے کوہ میں چھپیں جب سب آپڑیں
مال لوٹ کر چلیں ہم لوگ جا کر کافروں کو قتل کریں یہ سوچ کر اسی وقت سوار ہو کے دروازے کوہ
میں چھپے دو پہر رات گئے شنکال نے سب دیووں کو جمع کیا طرف لشکر صاحبقران کے چلا جب
لشکر صاحبقران میں پہونچے خیموں میں گھسنے لگے جس خیمے کو دیکھا خالی پایا مال لوٹنے لگے سب
دیوزاد مال لوٹ لوٹ کے بیزار ہوئے جاتے ہیں شنکال کہتا ہو مسلمان بھاگ گئے ہیں مطلب انکی
شکست سے ہو ہمنے سب کو بھگا دیا خوشی خوشی پہر رات رہے پلٹے اب صاحبقران نے گھوڑے کو نکالا
الغرض پچھلے پہر اسی وقت آکر پہونچے کہ کفار لشکر صاحبقران سے نکلکر طرف اپنے لشکر کے چلے ہیں کہ نعرہ
صاحبقران کی آواز آئی ایک طرف سے سرباز بہر سوار اور دوسرے جوانوں سے آکر تلواریں کھینچکر گرا
شنکال نے جو نعرہ صاحبقران کی آواز سنی گھبرا گیا ساتھ والوں سے کہا یارو غضب ہوا حمزہ آگیا اب
دیوزاد چاہتے ہیں کہ بھاگ کر نکل جائیں مگر اب نکلنا دشوار ہو مسلمانوں نے آکر گھیر لیا اسباب پھینک پھینک کر
بھاگتے ہیں اہل اسلام نے تیر اندازی شروع کی جس دیو پر تیر پڑا انجانہ کی سینے پر پڑا توڑ کر مہرۂ پشت
کو پار گذرا دیو تندک بھی شب تیرہ و تار میں ٹہرا ہو جس دیو کو بھاگتے دیکھا زاغ نول مار دیا کسی
کو مار دیا کئی سو دیو قتل ہوئے شنکال نے جو یہ معرکہ دیکھا عفریتہ خونخوار کو پکار کر آواز دی ہمشیرہ
کہاں بھاگی جاتی ہو جواب ایسے سحر کرو کہ یہ مسلمان ہلاک ہوں یہ سنکر عفریتہ خونخوار الٹی پلٹ کر جو اسنے
سحر کیا آگ برسنے لگی جسپر شعلہ گرا جل گیا لشکر میں جو یہ ہنگامہ ہوا دیو تندک نے بڑھ کر صاحبقران
سے خبر کی کہ عفریتہ نے سحر کیا دیکھیے آگ برس رہی ہو چند آدمی جل گئے صاحبقران عالیشان نے پکار کر

اسم اعظم پڑھا سحر دفع ہونے لگا آگ جو برس رہی تھی موقوف ہوئی عفریتہ نے دوسرا سحر کیا کہ پانی جوش مارتا
آیا تندک نے بڑھکر شیشہ پانی کا صاحبقران کو دیا صاحبقران نے اسم اعظم پڑھکر وہ پانی دریا سے
سحر مین ڈالا ایک دہاڑا ہوا دریا جوش مار کر غائب ہونے لگا جب دریا بھی ناپید ہوا اور صاحبقران
لڑتے ہوئے چلے آتے ہین عفریتہ خونخوار کو انتہا کا غصہ تھا صاحبقران پر جا پڑی دو چار گولے
ایسے مارے کہ تلوارین برسین خنجر گرے لیکن صاحبقران پر تاثیر نہ ہوئی منھ پیٹتی ہوئی بھاگی شنکال نے
دیکھا کہ عفریتہ بھاگی جاتی ہے پکار کر آواز دی ہمشیرہ یہ کیا حرکت ہے عفریتہ نے کہا مین کیا کرون سحر
تاثیر نہین کرتا حمزہ وہ بہادر ہے کہ بجز جرأت کا سب بہادر ہے اُس سے کیونکر لڑون اگر کوئی ایسا ویسا
ہوتا چیر پھاڑ کے کھا جاتی مگر حمزہ شیرانہ جنگ کر رہا ہے مصنف عرض کرتا ہے کہ شنکال بھگا ہوا پڑاؤ پر
پہونچا اہل اسلام نے وہان بھی پیچھا نہ چھوڑا جب پڑاؤ پر یہ لوگ آ گئے دیوزاد پر بار بار پھینک
پھینک کر بھاگے قفلہائے کار ملکہ دردانہ گوہر پوش و شعلہ رخسار جس خیمے مین قید ہین دیونیان ان
پر واسطے حفاظت مقرر تھین یہ شنکر دیونیان بھاگین ملکہ دردانہ نے جو دیکھا کہ دیونیان بھاگ گئین
کہا اے شعلہ رخسار نکلو شعلہ رخسار اُٹھی یہ دونون اُس اندھیرے مین خیمے سے نکلین دیکھا
تلوار چل رہی ہے انھون نے جو یہ قصد کیا تھا کہ لشکر مین صاحبقران کے اپنے کو پہونچائین لیکن تاریکی
بہت تھی طرف سحر کے منھ اُٹھ گیا جب جنگل مین نکل آئین حیران ہو کر چار جانب دیکھنے لگین لشکر صاحبقران کا
نشان نہ پایا حیران ہو کر ایک جانب نکلین یہان جب شنکال بھاگا پڑاؤ لٹنے لگا تو گھبرا کر اپنے مشیرون سے
کہا یارو یہ تو اُلٹی ہو گئی فتح کرنے گئے تھے شکست حاصل ہوئی سب نے کہا طبل امان بجوا دیجیے
مسلمان لوگ پلٹ جائینگے لڑنے یہان کا یہی طریقہ ہے کہ صدائے طبل بازگشت سنکر پلٹ جاتے ہین یہ سنکر
شنکال نے اشارہ کیا طبل امان پر چوب پڑی صاحبقران نے تلوار کو میان مین کیا سب سردار
پلٹے نقارے فتح کے بجاتے ہوئے کئی ہزار نرہائے دیو قتل کیے کشتی سے خون ٹپکتا ہوا دریائے خون مین
نہائے ہوئے اس رنگ سے پلٹے تندک نے جو دیکھا کہ لشکر علیحدہ ہوئے بصورت مہمل لشکر کفار
مین آیا خدمتگار بنا ہوا کھڑا ہے خبر سن رہا ہے شنکال کہتا ہے یارو یہ بھی نہ بن پڑا اب کیا تدبیر کی جائے
مشیر و وزیر اپنی اپنی کہ رہے ہین کہ ایک دیو دوڑا ہوا آیا عرض کی اے شہنشاہ دیوان آپ نے
کچھ سنا کر کیا ہنگامہ ہوا آپ تو شبخون مارنے گئے آپ پر شبخون پڑ گیا ملکہ دردانہ گوہر پوش
و شعلہ رخسار دونون نکل گئین یہ سنکر دیو شنکال گھبرا گیا کہا یارو غضب ہوا اب مین کیونکر زندہ رہونگا
ایسی پریزاد نہایت حسین اُس کا یون جدا ہونا میرے واسطے آفت ہے ہائے کیا کرون کیا غضب ہوا نظم

مجکو تیرے عتاب نے مارا
آپ کے اجتناب نے مارا
کب پسند آئی اپنی جور کشی
ترک آرام و خواب نے مارا
خون کیونکر مرا سکھلے کہ مجھے
دہر کے انقلاب نے مارا

ہائے میرے اضطراب نے مارا
لیکے دل بھی کبھی نہین جاتی
چرخ کے انتخاب نے مارا
تشنہ کامی وصال کی مت پوچھ
اک سراپا حجاب نے مارا
لب میگون پہ جان دیتے ہین

بزم مے مین بس ایک مین محروم
زلف کے پیچ و تاب نے مارا
خاک اُٹھینگے خاک سے جو نہین
شوق تیغ خوش آب نے مارا
یاد ایام وصل یار افسوس
ہمین شوق شراب نے مارا

جیسا سالی کا بھی نہیں مقدور
حسرت فرش خواب نے مارا
یوں کبھی نوجوان نہ مرتا میں
غم روز حساب نے مارا

آئی جاں عجب آب نے مارا
کس پہ مرتے ہو آپ پوچھتے ہیں
تیرے عہد شباب نے مارا

نازک آرام سے لگی ہے آنکھ
مجھے فکر جواب نے مارا
مومن از بس ہیں بے شمار گناہ

شیروں نے عرض کی حضور جان پر سب کے بنی ہوئی ہے آپ کو معشوقہ سے محبت ہے شنکال نے کہا یارو میں کیا کہوں میرے دل پر کیا گذر رہی ہے لاکھ ضبط کرتا ہوں ضبط نہیں ہو سکتا چند دیوزاد جائیں تلاش کریں جو اسکو ڈھونڈھ کر لائیگا دولت دنیا سے نہال کردونگا چند دیوزاد واسطے تلاش کے چلے تندک پہلے صاحبقران بفتح و فیروزی تشریف لائے پہلو میں سرباز ببر سوار ملول و حزیں بیٹھا ہے دمبدم یہی عرض کرتا ہے ای شہریار میری بیتابی بڑھتی جاتی ہے نہیں معلوم معشوق پر کیا گذری یہ ذکر تھا کہ تندک آکر پہونچا سب کیفیت بیان کی کہ اس طلسم میں دردانہ و شعلہ رخسار گئیں دیو شنکال نے چند دیوزاد واسطے تلاش کے بھیجے ہیں سرباز ببر کش بیقرار ہوکر اٹھا کہا ای شہریار اب غلام سے صبر نہ ہوگا عجب کیفیت ہے عاشقان صادق کرناسوں نے خبر دی ہے نظم

کہیں ہر چند مسکت گفتگو زر خرج
وہ کالے سانپ وہ گیسو ہیں جنکے
نزاکت کرتی ہے انکی کمر خرج
وہی دیگا لب شیریں کا بوسہ
ترا ہوتا ہے کیا ای سیم بر خرج
رہا کرتی ہے فکر شعر گوئی
یہ توشہ ہے یہ ہے بہر سفر خرج
حسینوں نے بھی خوب آتش کو لوٹا

کہاں اب طاقت صبر و تحمل
تماشے میں ہوگئے ہیں گنج زر خرج
خدا دے دولت قاروں تو دیکھے
منون کرتا ہے جو رازق شکر خرج
جنون عشق ہے غارت گر ہوش
کیا کرتے ہیں ہم خون جگر خرج
بلا ہو اسکو ہے من و سلوی
رہا زاہدوں سے خرچ پر خرج

رہ الفت میں نقد عمر کر خرج
یہ دولت ہو چکی ہے بیشتر خرج
نہیں یہ بار گیسو سے لچکتی
نہ حاتم نے کیا ہوا اسقدر خرج
ہم اپنے نقد جاں پر کھیلتے ہیں
کرے کیا عقلمندی یاں بشر خرج
چلے دنیا سے داغ عشق لیکر
توکل پر رہا شام و سحر خرج

صاحبقران نے ہر چند سمجھایا سرباز ببر سوار نے نہ مانا امیر نے سو جوان اسکے ساتھ کئے فرمایا ای بہادر خدا انجام بخیر کرے میرا خود بخود دل گھبراتا ہے ایسا نہ ہو کسی بلا میں پھنس جاؤ سرباز نے عرض کی غلام ضرور جائیگا اور مسلح ہوکر سو سوار ساتھ لیکر چلا ملکہ دردانہ و شعلہ رخسار خیمے سے نکلکر چلیں صحرا میں پہونچیں حیران و پریشان چہار جانب دیکھتی ہوئیں ملکہ دردانہ فرماتی ہیں کیوں شعلہ رخسار تقدیر میں دشت پیمائی ہی لکھی تھی یہ صحرائے خارستان ہمارا انتظار کر رہا تھا بقول مصنف شعر مصنف

تلوے لپک رہے ہیں کہ صحرا نورد ہوں * تعظیم کو اٹھی ہے بہیرے گرد راہ کی *

شعلہ رخسار رونے لگی کہا حضور حقیقت میں ایسے وقت پر گھر سے نکلے کہ راحت نصیب نہ ہوئی اب یہ آوارگی ہوئی کہ اس صحرائے ہولناک میں پہونچے اب دیکھیں تقدیر کیا دکھلائے دشت نجد میں ہوچکیں استاد مجنوں کی زیارت کریں شاید کچھ ہدایت ہو یہ مصیبت سہل ہو راحت ہو یہ باتیں کرتی ہوئیں ایک نخل کے سایے میں آکر ٹھہری ہیں کہ صحرا سے گرد اڑی شعلہ رخسار نے دیکھا سرباز ببر کش گھوڑے پر سوار سو سوار پشت پر اسی جانب آتا ہے شعلہ رخسار نے کہا ملکہ اب مشکل آسان ہوئی ہمارا

شاہزادہ آپہونچا اب آپ سے بھی صاحبقران سے بطلف ملاقات ہوگی دیکھیے چہار جانب دیکھتے ہوئے آتے ہیں معلوم ہوتا ہی کہ ہماری تلاش میں نکلے ہیں ڈھونڈھتے ہوئے آتے ہیں ملکہ دردانہ نے کہا نگار رو شعلہ رخسار شرمائی نوبت ہو نچا رسے حجاب آیا حیران تھی کہ کیونکر اطلاع کرون منھ سے بات کیا نوسکا پکار اٹھی نظم

سمند شوق درین راہ ہر کہ راند تیز — رسد بمنزل مقصود خود باندک خیز
مکن بخواہش دل کار درمیان جہان — کہ ہست نفس شریرت خبیث و شر انگیز
بچار سوے جہان مثل ابر گوہر بار — چو خور بمشرق و مغرب ز دست خود زر ریز
چو ہست توسن نفس تو سرکش و چالاک — بشو سوار بہ پشتش بقہر زن مہمیز
بسرخ و زرد جہان درجہان مشو مائل — مبند دل بچنین بوستان رنگ آمیز
وصال حضرت مطلوب گر طلب داری — ز قرب طالب دنیا و ماسوا پرہیز
فقیر ماند بہ بنیاد صاحب دولت — وجود خاکی ہر یک بخاک شد آمیز
چو نظر نیست بجز جناب حق ہندی — ازین براے نجات تست بس است دستاویز

یہ جو اشعار عبرت آثار ملکہ شعلہ رخسار نے پڑھے سرباز نے جو آواز اپنے مطلوب کی سُنی دل بیقرار ہوگیا سر اُٹھا کر دیکھا ملکہ شعلہ رخسار قریب ایک پریزاد کے بیٹھی ہو چہرہ گرد آلود لباس میلا کچیلا لیکن رعنائی و زیبائی چہرے پر ظاہر ہو سرباز نے گھوڑا اُٹھایا سو قدم کا فاصلہ ہے کہ دوسری گرد اُڑی دیکھا سرمست قزاق گھوڑے پر سوار آتا ہو پشت پر بارہ ہزار جوان دوڑے جو اُسنے سرباز کو دیکھا جلگیا وہیں سے آواز دی اور سرباز غضب کیا پہلے فوج کو اشارہ کیا ایک تیغہ رسوکا لکھا چکا ہو چند سواروں کو اشارہ کیا ان دونوں عورتوں کو گھیر لو سوارون نے جا کر ان دونوں کو گھیر ان نازنینوں نے ڈر کے مارے منھ چھپا لیے تھر تھر کانپنے لگیں سرباز مرکب اُٹھا کر جا پڑا بارہ ہزار پر سو جوان گرے جاتے ہی لگوے تلوار چلنے لگی سرباز پہلوان نہایت زبردست ہو فوج لاتعداد ٹھی گرا قون سے کمی کرکے لڑتے ہیں سو جوان یون مارلیے جس طرح مرغ دانے کو چن لیتا ہو سرباز نے پلٹ کر جو دیکھا کہ ساتھ والا کوئی باقی نہ رہا آنکھوں میں آنسو بھر آئے یقین مرگ ہوا دعائیں مانگنے لگا جی میں کہتا ہوا سرباز آملک نامدار سلنے فرمایا تھا کسی افتاد میں نہ پڑنا وہی بات اسوقت پیش آئی افسوس ہی کہ ملکہ بھی گرفتار ہو میں نہیں معلوم کہ یہ ملعون کیا آفت برپا کریگا نہایت بیزار ہو گا زار زار ہو اے معبود بے نیاز

وای رب کارساز اس مشکل کو آسان کر نظم

نور حق جلوہ نما ہے زیر و بالا پیش و پس — میشود ظاہر ظہور ذات والا پیش و پس
شہرت اندر چار سوے عالم است از وصل تش — افتد اندر گوش خلق این شور و غوغا پیش و پس
ہست سالک بر طریق عشرسی ثابت قدم — کے فتد او را ز راہ راستی پا پیش و پس
مرد طالب پیش و پس حاصل کند مطلوب خویش — بر مراد خود رسد اہل تمنا پیش و پس
بندۂ محکوم و زار و عاجز و فرمان پذیر — کے کند در حکم حق چون و چرا پا پیش و پس
کارہاے خلق را حق منحصر بر وقت داشت — کے کند یکدم دران آن کارفرما پیش و پس

ملک لاب کرچو سرباز نے دعا کی ادھر ملکہ شعلہ رخسار بھی تڑپ رہی ہو اپنی عزت کا خیال معشوق کے

گرفتار ہونیکا ملال جب فوج قزاقان کا سرباز پر بلوہ ہوتا ہی ملکہ شعلہ رخسار تڑپ جاتی ہین بہت گھبراتی ہین سرباز زنجیر گرشل ہتا بان چاکر نکلتا ہی کئی سو قزاق اسکے ہاتھ سے مارے گئے اور بھاگتے پھرتے ہین خوف سے سرباز کے منہ کے بل گرتے ہین ایک ہنگامہ ہی ہر مرتبہ سرباز قصد کرتا ہی کہ زنجیر توڑ کر نکل جاؤن قزاقون نے پرے باندھے ہین ایک غول سے نکلا ایک مین پھنسا کئی صفین توڑین مگر پھر پھنسا چاہتا ہی سرمست قزاق پر جا پڑون مگر ممکن نہین عجب طرح کا ہنگامہ ہی ملکہ شعلہ رخسار بیتاب ہو کر پکارتی ہین اشتو قلب کانپ رہا ہی عجب کیفیت ہی نظم

گل کی قبا نہ لالے کی دستار لیجیے
عریان بدن مجنون لائے تھے وہ خار لیجیے

سر مین ہوا ہے کوچۂ دلدار لیجیے
باغ جہان سے حسرت دیدار لیجیے

نیت کو عاشقون کی کیا سیر حسن نے
آنکھون کے جام شربت دیدار لیجیے

کرتے ہین سیر چمن خریدارے مدام
یوسف ملا تو لوٹ کے بازار لیجیے

سودا لانہ یار سے حسن و جمال کا
اس لالہ رو کا داغ خریدار لیجیے

مقصود دل ہو قلزم خون مین شناوری
جس گھاٹ چاہے یار کی تلوار لیجیے

بولی یہ روح پھینک کے پشتارہ جسم کا
بھاری ہی بوجھ کون یہ بیگار لیجیے

آجائے جوش پر تو ابھی قصر یار مین
سیلاب اشک توڑ کے دیوار لیجیے

جامے سے باہر ابھی مرا شوق وصل ہو
تشریف اشتو پیرہن یار لیجیے

کیف شراب سے دو جہان کا ہو غم غلط
بھر ... سے یہ کشتی کو پار لیجیے

دوڑا ہی اُنکے پیچھے کس انداز سے رقیب
طاؤس و رنگ اڑا کے جو رفتار لیجیے

داغ فراق و حسرت دیدار شوق وصل
دنیا سے ہم یہ عاقبت کار لیجیے

نالون نے اپنے آنکھ کو جھپکنے نہ دی کبھی
سودا سے خواب فتنۂ بیدار لیجیے

انصاف ہو تو ملک عدل و داد مین
جلاد اپنے ساتھ گنہگار لیجیے

حاصل ہوا نہ خاک بھی آئینہ ... مین
... مین غبار کا فرد دیدار لیجیے

آتش جرس کے نالون ل... ...
... جو ساتھ قافلہ سالار لیجیے

حقیقت مین سرباز زبر سوار زخمی خوب ہوا معلوم ہوتا ہی کہ اب گھوڑے سے گرا چاہتا ہی ... چار جانب سے پڑ رہے ہین کبھی تلوار پڑتی ہی کوئی نیزہ مار کر ... ہی اتنا کا زخمی ہی جب کوئی کاف تلوار لگاتا ہی سرباز چلوتی کے ... دیتا ہی طرف خدا کے رجوع ہی بلک بلک کر دعا کرتا ہی کہ اے خالق بے نیاز رحم اپنا شریک کر یا حکم دے ملک الموت کو کہ ہیر قبض ارواح کرے۔ اب یہ کیفیت کشتی ... قضا کے رفقا برار زرین پوش صحرا مین شکار کھیل رہا ہی ہنگامہ شنکر عیار سے کہا بڑھ کر دیکھو تو کیا معرکہ ہی سرباز لڑ رہا ہی عیار دوڑا تھوڑی دیر کے بعد پلٹ کر آیا عرض کیا کہ شہریار ایک بندۂ خدا یکے از سرداران صاحبقران بارہ ہزار قزاقون مین گھرا ہوا قتل ہوا چاہتا ہی جلدی پہنچیے ایک طرف دو عورتین نوجوان غنچہ دہن سمن بر قمر پیکر نسرین عذار جان عاشق ہزار جان سے نثار کئی سو جوانون مین گھری ہوئی ہین معلوم ہوتا ہی کہ انکو چھینا چاہتے ہین وہ جوان بڑا کمال کر رہا ہی کہ دس ہزار جوانون مین

اور ادہر یہ سنکر نقابدار پلٹا برا سے شکار آیا تھا چار سو جوان ساتھ تھے سب کو آواز دی کہ یارو ایک
بندۂ خدا کی جان جاتی ہی چار سو جوان صف شکن تیغزن آواز دیتے ہی جھپٹ آئے نقابدار چلا اُس وقت
پہونچا کہ گھوڑا سرباز کا مارا گیا پیدل اور ہا ہا اسقدر تلوارین پڑین تھے ٹیک دیے ہین خون سر
سے جاری لختے خون کے جمے ہوئے گرتے ہین جسکو بنظر غور دیکھا تلوار پھینکر کافر بھاگا کہ صحرا
سے گرد اڑی عیار نے کہا حضور جلدی کیجیے دشمن اُس جوان کے قتل ہوا چاہتے ہین سامنے طلسم کشا
کے آپ کو شرمندگی ہوگی اب مین نے پہچان لیا اس جوان کو ساتھ صاحبقران کے دیکھا ہی ابھی
بالکل نوجوان صاحب شوکت و لیاقت ایسا لڑا کہ صبح سے ابتک تلوار چل رہی ہی کسی کو اپنے قریب
نہین آنے دیا نقابدار نے نعرہ کیا اوشیر بیشہ جرأت داد صاحب شوکت و لیاقت نہ گھبرانا مین
آپہونچا باشیدای کفاران بیحیا دای نابکاران پر دغا منم نقابدار زرین پوش چار سو جوانان
شیردل کو لیے ہوئے قریب پہونچا طریقۂ جنگ سے تو نقابدار ایسا ماہر ہو پہلے آتے ہی تیر مارے
تیر دن نے خطا نہ کی ہر ایک تیر تو دہ سینہ کافر پر پڑا مہرہ پشت کو توڑ کر پار گذرا سہم کر چار سو
جوان چلا گھوڑون سے گرے دوبارہ نیزے کا وار کیا چار سو جوان نیزے سے مارے اب نیزے بھی
ہاتھون سے پھینکے قریب پہونچکر تلوارین کھینچین نقابدار نے ہاتھ اُٹھایا چار سو تلوار برابر بلند ہوئی جا کر
برق شمشیر ایک مرتبہ تڑپ کر گری بارہ سو جوان تینون حملون مین مارے گئے بارہ سو سرانے خون کے بلند
فوج مین سرمست قزاق کی سناٹا ہوگیا سرمست گھبرایا سرباز لہرا کر زمین پر گرا عیار نقابدار نے
خبر دی کہ ای شہریار وہ جوان زمین پر گرا ہی ایسا نہ ہو اُسکو کوئی قتل کر ڈالے تو آپ کو صاحبقران سے
حجاب ہوگا نقابدار لڑتا ہوا قریب سرباز کے آیا گھوڑے سے کودا سرباز کو گود مین اُٹھایا
ہوادار پر ڈال لیا ساتھ والون سے کہا اسکی حفاظت کرو نقابدار لڑتا ہوا طرف سرمست قزاق
کے چلا سرمست بھی جلگیا ہی کہتا ہی کہ اس نقابدار کی قعنبالائی ہی یہ کون ہی کہ جو آکر شریک جنگ ہوا
نہایت جری بہادر صف شکن ہی نہایت تیغزن ہی ایسے شیر کم نگاہ سے گذرے لیکن بلوہ کر کے مار لو یہ
جانے نہ پائے فوج نے بلوہ کیا نقابدار کے ساتھ والے بھی سنبھلے جمکر تلوار چلی نقابدار نے لاش پر
لاش گرا دی لڑتا بھڑتا قریب سرمست قزاق کے پہونچا سرمست نے کئی ہاتھ تلوار کے مارے
نقابدار نے خالی دیے ایک مقام پر نعرۂ شیرانہ کر کے ہاتھ مارا برق شمشیر تڑپ کر گری خرمن حیات
کو جلا دیا سرمست کے مارے جانے کا غل ہوا عیار نے جو دیکھا فوج کا بلوہ ہی سر قزاق کا کاٹ کر بلند کیا
اب جو قزاقون نے سر اپنے افسر کا دیکھا گھبرا گئے سیر اُٹھے بھاگنے لگے ہر طرف یہی غل تھا کہ یارو افسر
مارا گیا الحمد للہ نقابدار سرمست کو مار کر اس طرف پلٹا کہ سوار و پیدل جہان عورتون کی حفاظت کر رہے تھے
جا کر اُس غول پر گرا فوج جیسر وار کب ٹھہر سکتی ہی لیکن دے کر بھاگے نقابدار نے ساتھ والون کو حکم دیا
اسیر بھی قبضہ کرو عیار سے اشارہ ہوا بارگاہ استادہ ہو سب کو جنکا مال و اسباب لوٹ لیا عورتونکو اپنے
قبضے مین کیا نقارۂ فتح بجاتا ہوا اپنی بارگاہ مین آیا عورتون کو ایک پردہ خیمے مین داخل کیا سرباز کے
زخمون مین ٹانکے دیے مرہم فکر کرنے لگا بعد تھوڑی دیر کے سرباز کو ہوش آیا آنکھ کھولکر اُس جیے کے
قریب اپنے نقابدار کو پایا ہاتھ ٹیک کر اُٹھنے لگا نقابدار نے منع کیا کہ ای بہادر تم زخمی ہو ایسا نہ ہو

تا سکے تو سمجھائیں نقابدار نے پہلے یہی حال پوچھا کہ اے بہادر یہ کیا معرکہ تھا سرباز نے کہا پہلے یہ فرمائیے
ان عورتوں کو آپ نے کیا کیا اسمیں ایک پریزاد صاحبقران زمان پر عاشق ہے اور ایک کو حقیر سے
سلسلہ ہے انکی کیا کیفیت ہوئی نقابدار نے سب کیفیت بیان کی اور فرمایا آپ نہ گھبرائیے وہ
دونوں صاحب موجود ہیں بہت حفاظت سے ہیں آپ خاطر جمع رکھیے سرباز نے اسی حال میں بھی آہ کی
کہا اے نقابدار بہادر کیا حال بیان کروں اسی مقدمے میں بڑے بڑے صدمے اٹھائے گھر بار چھوٹا امیر
کو خدا سلامت رکھے انکی ذات سے تسکین ہوئی یہ دن نصیب ہوا اب مژدہ خوشخبری کا
پایا اب اسی وقت تو طبیعت کو تسکین حاصل ہے اگر دم نکل جائے خوشی حاصل ہو بقول شاعر نظم

| | |
|---|---|
| کوئی اٹھا مت یار دل کا وبال دوش ہے | گور تو میرے لیے کھولے ہوئے آغوش ہے |
| کیا چمکتا ہے ترے نور بدن سے پیرہن | ایک عالم کے گمان میں تو تمامی پوش ہے |
| خوب بزم دہر میں آتش زبانی کر چکے | آج گل اپنا چراغ زندگی خاموش ہے |
| پنجۂ خورشید کیا ہے پنجۂ پا سے حضور | حسن میں خورشید سے بڑھ کر تری پاپوش ہے |
| ہوں میں وہ بیکس ہوا کوئی نہ جس پر نوحہ گر | آدمی مر گیا چراغ گور تک خاموش ہے |
| کھیل کھلتا ہے فغان عاشق جانباز کو | ہو ایسا کھیل میں وہ طفل بازی گوش ہے |
| مرگ کے سامان مہیا ہیں قضا کی دیر ہے | باڑھ وہ ان تلوار پر ہے یا لہو کا جوش ہے |
| چاند پر یہ خاک ہے یا اسکے چہرے پر ہے خط | بدلی میں سورج ہے یا محبوب کمل پوش ہے |
| عید ہے اک شب چلو ملکر پئیں ہم تم شراب | آج وہ دن ہے کہ میخانوں میں نوشا نوش ہے |
| ہوں وہ میکش رات دن رہتا ہوں لبریز شراب | طائر جان تنگ بلبل کی طرح بیہوش ہے |
| شغل ناسخ چاہیے بیہوش ہو پیکر شراب | اس خرابات کہن میں جو کوئی ذی ہوش ہے |

نقابدار نے تسکین دی کہا ہم تمکو بہ احتیاط پاس صاحبقران کے پہونچا دینگے دو دن نقابدار
نے بہت اچھی طرح سے سرباز کا علاج کیا جب زخم قریب اندمال پہونچے تب نقابدار نے کہا اے
سرباز شب کو ہمارے ملک سے نامہ آیا ہے دیوزاد چڑھ گئے ہیں سرحد سے بڑھ گئے ہیں میرا ٹھہرنا
مناسب نہیں میں کل ضرور جاؤنگا ملکہ دردانہ گوہرپوش پریزاد و شعلہ رخسار شاہزادی کو
محافہائے زرین میں سوار کر کے چند سوار اپنے ساتھ کے اپنی طرف سے ایک نامہ لکھا اصل مراد یہ تھی
کہ تینوں آدمی زن ذمرہ خدمت میں پہونچتے ہیں میں پردہ قاف جاتا ہوں مہلت کرکے آؤں تو حضور
سے بھی رخصت کروں سرباز کو روانہ کیا آپ طرف پردہ قاف کے گیا سرباز پشت مرکب پر سوار
پاس محافہ دردانہ کے ہاتھ میں لیکر سوار پشت ہو منازل بہ قطع مراحل کرتا ہوا جاتا ہے یہاں امیر
سے اوشنگال سے کئی مقابلے پڑے جب طبل جنگی بجا اور شنگال میدان میں آیا دو چار دفعہ صاحبقران
کے ہاتھ سے ہارے شنگال اپنی جان سے بیزار ہے ساتھ والوں سے اکثر کہتا ہے میں یہ آفت
جانتا تو عفریتۂ خونخوار کو دامن پناہ کیوں دیتا اب کیا کروں ایک دن گھبرا ہوا تھا صاحبقران سے
کہلا بھیجا ایک ہفتے کی مجھے مہلت دیجیے بعد ہفتے کے مقابلہ کرونگا یا عفریتۂ خونخوار کو آپ کے
حوالے کرونگا صاحبقران نے مہلت دی کئی مرتبہ ارشاد فرمایا کہ کچھ حال سرباز کا نہ معلوم ہوا

ادھر تنگدل زرا دریافت تو کرو کہ سرباز پر کیا گذری تنگدل واسطے خبر کے چلا حیلہ لاشہ سرمست کا اسکے
قلعے مین ہو جانا جانی اسکا کافور قزاق جب اسنے یہ معرکہ سنا بہت جھلایا کہا بڑے غضب کی بات ہے کہ میرا
بھائی یون مارا جائے مین اپنی جان دونگا تلاش کرکے شعلہ رخسار کو لاؤنگا ہر چند کہ رستے مین بھی ہی
مار ہوا اگر غیر کے لیجانے سے تو بہتر ہی یہ کہکے دس ہزار جوان اپنے ساتھ لیے تلاش مین سرباز کے چلا
سرباز ایک صحرا مین فروکش ہے ایک ساحر بھی اس پہاڑ پر رہتا ہے مہبوت جادو نام ہے قزاقی کرنا
اسکا کام ہے دو ہزار ملازم ہمراہ ہیں جہان خبر ملی کہ فلان قافلہ جاتا ہی جاکر لوٹ لیا اپنے پہاڑ پر بیٹھا تھا کہ سرباز آکر
اترا پہاڑ پر سے اسنے دیکھا ایک خیمے مین دو شاہزادیان اتری ہین دریائے جواہر مین غوطہ مارتے ہوئے
ایک جوان تاجدار چند سوار و پیدل ساتھ مہبوت کو یہ خیال ہے کہ آج رات کو سب مال لوٹ لونگا
یہ اس فکر مین تھا سرباز در بارگاہ بیٹھا ہے کہ صحرا سے گرد اڑی کافور قزاق دس ہزار قزاق
ساتھ آکر اسی مقام پر اترا مہبوت پہاڑ سے دیکھ رہا ہے ساتھ والون سے کہتا ہے آج تو بڑی چل پہل ہے
اگر ان دونون کو لوٹا بڑا مال ہاتھ لگیگا کافور نے دریافت کیا سرباز کی خبر پائی جلبلا اپنے ایک ملازم کو
روانہ کیا کہ جاکر سرباز سے کہو کہ ملکہ شعلہ رخسار کو ہمارے حوالے کردو ورنہ بڑی خرابی ہوگی
سرباز کو جو خبر پہونچی ملازم کو نکلوا دیا کہا جاکر اس مغرور سے کہنا کہ کیون غاشین آئی ہین ناموس
صاحبقران میرے ساتھ ہے اگر کوئی فتور پڑا یہ سمجھ لینا کہ زمین پھٹ جائیگی ملازم نے آکر کافور سے کہا اسنے
غصے مین طبل جنگی بجوایا سرباز نے بھی حکم دیا یہان بھی طبل جنگی بجا سرباز کو بڑا تردد ہے کہ میرے ساتھ
لوگ کم ہین دیکھون فلک کیا دکھائے ایسا نہ ہو ناموس صاحبقرانی پر کوئی افتاد پڑے تو بڑی
خرابی ہو مین منہ دکھانے کے لائق نہ رہونگا یہ بھی ملحوظ رہے کہ جب سنگال نے صاحبقران سے
ایک ہفتے کی مہلت لی تو صاحبقران برائے تفریح طبع چند جوانون کو ساتھ لیکر واسطے شکار کے صحرا مین
آئے دن بھر شکار کھیلا اب شام کو اسی صحرا مین اتر پڑے یہان دونون نے طبل جنگی بجوائے
مہبوت دس ہزار قزاقون کو ساتھ لیکر واسطے لوٹنے دونون لشکرون کے چلا پہاڑ سے اترا اور
اپنے ساتھ والون سے کہا یہ جو سبت ہین پہلے انکو لوٹنا چاہیے وہ تو بہت قلیل ہین سب نے کہا
جو آپ کے نزدیک مناسب ہو لشکر کافور پر آکر قزاقون کی لڑائی تھے جلا دیے خیمونکی طنابین
کاٹین گھوڑے دوڑائے غبار اڑا اس ہنگامے مین کہ آگ جل رہی ہے گھوڑے دوڑتے پھرتے ہین
ملازمان کافور آنکھین ملتے ہوئے کہتے ہین ہاتھ سے ملازمان مہبوت کے قتل ہوتے ہین قضائے کار
سرباز پڑا ہوا سو رہا تھا ملازمون نے آکر جگایا کہ حضور اٹھیے لشکر دشمن پر عجب تلاطم ہے ملازمان
کافور کو گھبراہٹ کا باعث ہے کہ مہبوت سحر بھی کرتا ہوا آتا ہے کہین آتش اصلی کہین آتش سحر
روشن ہے شب تیرہ و تار فریاد والغیاث کی پکار سرباز بھی سوار ہو باہر نکلا اسنے دیکھا
دشمن مین آگ جل رہی ہے عجب ہنگامہ ہے سرباز نے ہتھیار لگا کے فوج کو تیار کرکے باہر کھڑا ہوا
مجرات دیکھ رہا ہے ہرکارون سے کہا ذرا خبر تو لاؤ دیکھو تو یہ کیا معرکہ ہے کیسا ہنگامہ ہے ہرکارے
گئے خبر لیکر آئے کہا حضور مہبوت جادو قزاق اس پہاڑ پر رہتا ہے اسنے آکر لشکر کافور کو لوٹ لیا
تلوار چل رہی ہے یہ خبر ملی کہ مہبوت ساحر بھی ہے اسنے سحر بھی کیا ہے ملازمان کافور لڑ رہے ہین ہنگامہ برپا ہے

سر باز حیران اسنے کہا کہ میں خود جاتا ہوں بڑا خیال مجکو ناموس صاحبقران کا ہے خدانخواستہ کوئی تکلیف نہ پہونچے یہ کہکے گھبرایا ہوا اُس خیمے میں آیا ملکہ دردانہ گوہر پوش و ملکہ شعلہ رخسار اُسکو بیٹھی ہوئی ہیں اور کہ رہی ہیں یارو شب کو یہ کیا ہنگامہ ہے خدا خیر کرے بوجہ بدنصیبی کے کیا کیا افتادیں پڑی ہیں آج تک ملک فلاک کو رفتار سے مہلت دولی دیکھیں انجام کیونکر بخیر ہو فلک ہمارے ساتھ بر سر آزار ہے ہماری کد و کاوش بیکار ہے اصل میں یہ کیفیت ہے دامنگیر خاک صحرائے غربت سے نظم

مرد وارستہ کہیں قید مکان کرتا نہیں — طائر نکہت خیال آشیان کرتا نہیں
روز اک شام و سحر کرتا ہے پیدا بہر خلق — صبح میری شام غم کو آسمان کرتا نہیں
رشک ہے جنکا خدا کو بھی یہ وہ ہیں زہد — پھر تو دیکھا ہے جو میں ترک بتان کرتا نہیں
ہجر میں دیوانہ ہوا گر جیب تو چپ ہی رہا — اسلیے میں ایک دم ضبط فغان کرتا نہیں
ہے کسی اک آفت سے ایمن مسکن اہل فنا — باغ جنت کو خدا ہرگز خزان کرتا نہیں
رحم کر عشاق پر کہتا ہے عمر دراز — پیر گردون طفل ظالم کو جوان کرتا نہیں
کیا خرابات جہان ہے اپنی توبہ سے خراب — کوئی بھی اب میفروشی کی دکان کرتا نہیں
عیب اپنے آپ کر دیتے ہیں ہم پست کاش — شیشۂ مے جسطرح مے کو نہان کرتا نہیں
سے یہ کتنا نزار کمر مری جاتی ہے اتہ — آخر اس دم نالۂ آتش فشان کرتا نہیں
جام مے میں دیکھتا ہوں میں جہان کو مثل جم — تو سکندر کی طرح سیر جہان کرتا نہیں
ہر بہانہ یار بلکہ جسم ناسخ ممتنع — عشق ایسا بھی کسی کو ناتوان کرتا نہیں

سرباز نے دست بستہ عرض کی حضور عجب معرکہ گذرا مبہوت جادو اس پہاڑ پر رہتا ہے لشکر کافور یہاں شبخون آیا ہے اسکا یہ ارادہ ہے کہ ہمکو بھی لوٹ لے خدا اُسکے شور و شر سے بچائے یہ سنکر ملکہ دردانہ گھبرائیں سرباز نے عرض کی حضور نہ گھبرائیں غلام جان دیگا کسی کو آپ تک نہ آنے دیگا پروردگار غیب سے مدد کریگا مگر حضور ہوشیار رہیں غلام آپ جاتا ہے جاکر اُسکو روکتا ہے ایسا نہ ہو اُس سے فراغت کرکے یہاں آپہنچے یہ کہکے سرباز باہر نکلا سو جوان لقا بدار زرین پوش کے اُسکے ہمراہ ہیں سب بہادر جانباز اشارہ کرتے ہی تیار ہوکے خدمت میں آئے سرباز نے کہا میرے ساتھ کسی کی ضرورت نہیں ہے تم لوگ سب خیمے پر ملکہ دردانہ گوہر پوش کے حاضر رہو اسطرف کوئی نہ آسکے مجھے انکا بڑا پاس ہے اپنی جان جائے انکو کوئی لال نہ پہونچے یہ کہتا ہوا سو سواروں کو درِ دولت پر چھوڑ کر باہر نکلا وہ سب جوان سرباز کے قریب آئے سب نے عرض کی حضور ہم یہ کبھو نہ گوارا کریں کہ آپ اکیلے جائیں ہم ضرور ساتھ چلینگے لقا بدار بہادر نے فرمایا تھا کہ سرباز کو بخیر و عافیت پہونچانا امیر کے رستہ بتلانا یہاں تک میں یہ افتاد پڑی ہمیں آپ کا ساتھ دینا ہے سب سے سرباز نے کہا میں حفاظت ناموس کو مقدم جانتا ہوں اب وقت یہ ہے کہ لشکر کافور تو مست رہا ہے قتل ہو رہا ہے وہ ارادے پر لوٹنے کے آئے ہیں جب اُس سے فراغت پائینگے ہمکو دیکھ چکے ہیں کہ ہمارے ساتھ لوگ کم ہیں یہ بھی آگاہ ہیں کہ انکے ساتھ عورتیں ہیں اور زر زیادہ دباؤ ڈالینگے میں اپنی جان دیدونگا خیمے تک ناموس کے کسی کو نہ آنے دونگا پہلے سب کو منت و خوشامد سمجھایا تنہا قصد کیا کہ جاؤں ملکہ دردانہ گوہر پوش و شعلہ رخسار کے

روشنی آواز آئی ہو شعلہ رخسار لک لک کرو عالمین گر رہی جن نظر

نشانہ دارنشان بے نشانے
خدا حاکم باتسلیم خداے
خدا باقی ہمہ مخلوق فانے
خبر گیر گروہ جن وانسان
کند افشا جوا سرار نہانے
گے رنگین نہال باغ گردد

خداے لاشریکے بے نظیرے
خدا مالک ملک جاودانے
زمینے تابع حکمش شب وروز
بوقت عجز وضعف وناتوانی
گے گوہر شود گہ بحر مواج
گے مصروف اندر باغبانے

بکاندار مکان لامکانے
کہ در وحدت ندارد دخل ثانے
خدا موجود جملہ خلق معدوم
نگون سر در اطاعت آسمانے
خداے واحد از وحدت بکثرت
گے سبزہ گہے یاقوت کانے

سرباز ببر سوار نے یہ اشعار
سنکر ایک مرتبہ پلٹ کہا اے ملکۂ عالم آپ اسقدر بیقرار و مضطر نہ ہوجیے صبر کو کام فرمائیے اپنے پیدا کرنے والے کو یاد کیجیے وان بھبوت نے سحر کرکے کافور کو مار ڈالا مارتے ہی اُسکے ساتھ والے بھاگے بھبوت لوٹنے لگا پلٹ کر ایک سوار سے کہا اُن لوگون سے جاکر کہو کہ مال و اسباب چھوڑ کر چلے جاؤ جو اپنی جان عزیز ہو سوار نے آکر سرباز سے کہا سرباز نے جواب دیا جاکر اُس سے کہو کہ وہ ہمارا مال جان کے ساتھ ہو بھبوت غصّے مین ساتھ والون سے کہنے لگا کہ تم مال جمع کرکے یہان پہ جاؤ مین ان سب کو ایک سحر مین بھگا دونگا یا آگ قضا آئی ہو بھبوت سحر ہاتھ مین لیکر چلا ذکر کرچکا ہون کہ صاحبقران واسطے شکار کے صحرا مین آئے مین آئے ہین دن بھر شکار کھیلا رات کو خیمے مین آرام فرمایا پہر رات رہے لشکر مین ہلڑ ہوا جلیے قراول ساتھ ہین صاحبقران ہو شنکر باہر نکلے دیکھا کہ ایک غول بیابانی بندگان خدا کو آزار پہونچا رہا ہو صاحبقران گھوڑے پر سوار ہوکے نعرہ کیا او بے ادب کیا کرتا ہو غول بھول صداے صاحبقران سنکر بھاگا صاحبقران نے پیچھا کیا رات کا وقت تھا چاہتا ہو کہ بھاگ کر نکلجاؤن نخلستان مین گیا دریا ہات کو ہ مین چھپا صاحبقران نے پیچھا نہ چھوڑا جبکہ غول میدان گرد چرخ چہارم یعنی نیر اعظم صحراے مغرب سے نکلا صحراے زبرجدی مین گشت کرنے لگا امیر غول پر جا پڑے غول چاہتا تھا مرکب کو صاحبقران کے مارڈالے صاحبقران گھوڑے سے کود پڑے غول نے چاہا لپٹ پڑے ان امیر نے کلائی پر ہاتھ ڈالکر طمانچہ مارا کہ سر غول کا اڑ گیا غول کو مار کر مرکب پر سوار ہوکے اپنے نزدیک طرف لشکر کے چلے راستہ فراموش کیا ایک درہ کوہ سے نکلے تھے کہ دیکھا صداے فریاد والغیاث بلند ہو سر اُٹھا کر جو دیکھا سرباز ببر سوار کو ن سر سے بیٹھے ہوئے آمادہ مرگ مہیاے قضا کھڑا ہو ایک طرف سے ایک ساحر اسباب لیے ہوے جاتا ہو صاحبقران نے گھوڑا اڑھایا پکار کر آواز دی ای سرباز یہ کیا معرکہ ہو سرباز نے جو امیر کو دیکھا تنل گل شگفتہ ہو گیا پکار کر آواز دی ای آقاے نامدار آپ کی عاشق صادق ملکہ دردانہ گوہر لوش میرے ساتھ ہین یہ بھبوت جادو جھولو لوٹے آتا ہو خدا نے مدد کی کہ آپ آئے صاحبقران نے گھوڑا اڑھایا دین نعرہ کیا نعرہ صاحبقران

سنم قاتل کافران جہان
سگ گنجاب ملعون کردہ فرار
گذر چون بجو نگہ قاف شد

سنم صاحب حیدر وتیغ وعلم
ز تیغم فراری الو شیروان
چو در باختر جنگ شد آشکار
جزائر بہ از عدل انصاف شد

امیر عرب حمزۂ ذی حشم
چو رفتم بسنجان پے گیرودار
بہ بازو شدہ فتح ونصرت نثار
ز دم دو عفریت را در مصاف

بلرزند از خوف دیوان قاف
دراینجا چو جاه و ادب یافتم

تهمتن دون بدبخت گشته شکار
سلیمان ثانی لقب یافتم

که از جنگ بیدین ذلیل و نزار
نعرہ صاحبقران کی صدا جو

بلند ہوئی مہبوت نے جو پلٹ کر دیکھا طرف سے صحرا کے ایک شیر دلیر للکارتا ہوا آتا ہے مہبوت طرف صاحبقران کے لپٹا کئی سحر کیے لوح طلسم عجائب صاحبقران کے گلے مین ہے اسم اعظم ورد زبان ہے سحر بیکار ہو کر گرے مہبوت گھبرا گیا کہ یہ کیا معرکہ ہے ساتھ والون کو اشارہ کیا کہ اس جوان کو گرفتار کر لو سب ساحر امیر پر جا پڑے تلوار چلنے لگی امیر نے جسکو ہاتھ مارا اُسکے دو ٹکڑے کیے اس طرح لڑتے ہوئے صاحبقران چلے سر بازی آئے خیمے سے ملکہ دردانہ نے دیکھا کہ سر پر صاحبقران کے خود بھی نہین ہے زلفین خلیلی ہوا سے اُڑتی ہوئی ہین ملکہ دردانہ نے فرمایا اے شعلہ رخسار خدا کی قدرت کو دیکھو کس وقت صاحبقران کو پہونچایا ہے جو کچھ کیا مناسب ہے اب دیکھیں تقدیر کیا دکھاتے ابھی تو یہ کیفیت ہے نظم

دیکھ اپنے روے آتشناک کی تاثیر کو — تیرے عشق نے جلایا کاغذ تصویر کو
بعد ایام جوانی ہے یہی کا بھی حال — حکم ہے جو بعد ایام رضاعت شیر کو
کیا بھلا نسبت ہے شمشیر نگاہ یار کو — بیشتر دیکھا ہے کرتے برق کی شمشیر کو
دل لگی ہے راندن تیرے تصور سے ہمین — رکھتے ہین ہم کاٹ دل مین تری تصویر کو
راست بازون کو نہ کچھ ملبوس سے کیونکر ہو گریز — رابطہ دم بھر نہین رہتا کمان سے تیر کو
ہاتھ زلفون کو لگاؤن یہ کہان میری مجال — چھو نہین سکتا تیرے دروازے کی زنجیر کو
آسمان پر اندلون بسنے لگا تیرا داغ — چاہیے رنگ شفق ظالم تری تصویر کو
بند ہو چلے مضمون صفائے عارض جانان کے آج — اب سیاہی کیا سفیدی چاہیے تصویر کو
شام سے تا صبح فرقت مین نہین مجکو قرار — مین گواہ لک لطف رکھتا ہون جوان و پیر کو
کچھ کہا بیداری مین اے قاتل نہ کی تو نے خطا — لاغر ایسا ہون نہین ملتا نشانہ تیر کو
جمع کیا کرتے ہو معمارون کو تم اے غافلو — قبر پر جا بیٹھے ہین ہم چھوڑ کر تعمیر کو
ہے شب فرقت کی تاریکی مین بھی لو کیا عجب — ہو اگر مشعل کی حاجت نالۂ شبگیر کو
کون اُس وادی مین ہو اہل فنا کا سد راہ — کیا تعلق ہے کفن سے خار دامنگیر کو
تیرے روے آتشین کا وصف کرنے کے لیے — شمع کو درکار ہے شعلہ اور زبان گلگیر کو
جو کرے احسان اُسکو چاہیے افتادگی — پیش پاے شمع دیکھا ہے سر گلگیر کو
شعلۂ داغ جنون سے مین اگر روشن کرون — مثل پروانہ جلا دون شمع سے گلگیر کو
ہوتے ہین عاشق کرشمے عالم مین او معشوق ہم — شمع نے پایا ہے موم آہن طلا گلگیر کو
خط کتر تا ہے تم اے شعر و خبام آج — لبون نہ سمجھون اگر اب معترض اور گلگیر کو
واقعی ناسخ عبادت ہے جو دیدار علی — دیکھ لیتے ہین ملائک ہر سحر تصویر کو

شعلہ رخسار کہتی ہین آپ نہ گھبرائے جناب صاحبقران سب دیکھ رہے ہین دعائین دیتی ہین کہ پروردگار صاحبقران کو دشمنون سے بچانا علاوہ روز سیاہ نہ دکھانا یہان صاحبقران لڑتے ہوئے قریب مہبوت کے پہونچے مہبوت نے خنجر کا مارا امیر نے کئی وار اسکے روکے الجھا دیے مین سے

ہاتھ نکالکر سر پر بھبوت سے کے مارا بھبوت سے کے دو ٹکڑے ہوئے اُسکے ساتھ والے بھاگے سر باز نے لوگ
آ پڑے سے قزاقون کا مال لوٹ لیا سر باز صاحبقران کو ساتھ لیکر لیا ملکہ در دانہ کو کنیزون نے خبر دی کہ
صاحبقران لڑائی فتح کرکے آتے ہین ملکہ نے مسند بچھائی صاحبقران تشریف لائے ملکہ در دانہ کو دیکھکر
بہت پسند کیا مسند پر آکر بیٹھے شعلہ رخسار نے جھککر سلام کیا صاحبقران نے سب حال پوچھا ملکہ
شعلہ رخسار نے رو رو کر سب حال بیان کیا صاحبقران نے تسکین دی فرمایا ای شعلہ رخسار اب چلکر
تمھاری شادی کرینگے شعلہ رخسار نے یہ سنکر سر جھکا لیا ایک دن صاحبقران اُسی صحرا مین رہے
دوسرے دن سوار ہوکے صاحبقران نے فرمایا ای سر باز ایسا ہو دیو شنکال کو کی اور فساد برپا کرے
لشکر اُسکے پاس بہت ہی بڑے بڑے سحر کے ہین مگر اللہ نے ہر روز فتح دی اب آخر کا معرکہ ہوگا
دیو شنکال بڑا زبردست ہی عفریتہ خونخوار سحر مین طاق شہرۂ آفاق وہ بھی سحر سے لڑیگی ملکہ شعلہ رخسار
و ملکہ در دانہ دعا مین دیتی ہین صاحبقران سوار ہوکے طرف لشکر کے چلے حقیقت مین یہان جو شنکال
نے خبر پائی کہ صاحبقران واسطے شکار کے گئے ہین عفریتہ نے کہا لشکر تو اُنکا تباہ کر دیجیے طبل جنگی
بجوایا ملازمان صاحبقران یہ خبر دحشت اثر سنکر گھبرائے ناچار ہوکر جواب مین طبل جنگی بجوایا ہی انتظار کی
کہ عفریتہ خونخوار سحر کریگی کون جواب دیگا امیر صاحب اسم اعظم ہین آخر ایک سوار کو صلاح کرکے روانہ کیا
کہ خدمت مین صاحبقران کے جاؤ شکارگاہ مین تلاش کرنا عرض کر دینا کہ دیو شنکال نے طبل جنگی بجوایا ہی
یہان کوئی مقابلے کے لائق نہین ہی سوار گیا صحرا مین آکر خبر سُنی کہ صاحبقران ایک غول کے تعاقب مین
چلے گئے سوار وہان سے پلٹ کر آیا سرداروں سے سب کیفیت بیان کی یہ سنکر سردار بہت پریشان ہوئے جاہر رات
گذر کر ستارۂ سحری چمکا مسلح ہوکر میدان مین آئے سب سردار آگے بڑھ کر کھڑے ہوئے پکار رہے ہین کہ
بینیاز ہم سب کو ان ظالمون کے ہاتھ سے بچالے شنکال سے کون مقابلہ کریگا تو بچانیوالا ہی تیرا مرتبہ اعلی ہی نظم

سجی میکند آشنا بندگی
رہا سازد از ہر بلا بندگی
ملک گردد از بندگی آدمی
کند ہر کہ صبح و مسا بندگی
شود بندہ آزاد از بند غم
بسر مطلب و مدعا بندگی

رساند بقرب خدا بندگی
گہر میکند بندگی آب را
کند بندہ را بادشا بندگی
بود بہر ہر بندۂ ناتوان
کند گر بصدق و صفا بندگی
درین دہر پیوند دل گسلد

زدام تعلق دہد مخلصی
کند خاک را کیمیا بندگی
بر آن بندہ باشد خدا مہربان
بسر کار مشکلکشا بندگی
وسیلہ بدرگاہ حق میشود
ز ہر رشتۂ ماسوا بندگی

یہ تو سب بیقرار و اشکبار ہین شنکال نے عفریتہ سے اشارہ کیا کہ تم میدان مین جاکر سحر کر و سب کو
بیکار کر دو ہم جاگے سب کو کہا یہی عفریتہ خونخوار اسباب سحر ہاتھ مین لیکر میدان مین آئی در پکار کر آواز دی
باشیدای مسلمانان آج تمھارا قصہ پاک ہی تمھارا لشکر دیوان خونخوار اسکی خوراک ہی یہ کہکے گولہ مار دیا آسمان
سے آگ برس رہی ہی یہ سب گھبرا کے پکارتے ہین پروردگار اس آتش سحر سے بچالے جسم
شعلہ ہوا وہ گر کر بیہوش ہوا ہے پانی رگو رہا ہی آتش کا شور بڑھتا جاتا ہی عفریتہ سحر کرتی ہوئی
طرف لشکر اسلام کی چلی شنکال نے کل فوج کو اشارہ کیا اب تم ان سب کو کہا دیجیے نہ پائین دیوزادون نے
عرض کی حضور سب طرح مشکل ہی خوف آتا ہی کہ کہین حمزہ نہ آجائے شنکال نے کہا تم سب کیون

گھبرانے ہو کوئی نہیں آئیگا جلد سب کو کھا لو سب دیو بلوہ کرکے چلے اہل اسلام نے بلک کر دعا کی کہ تیر دعا
ہدف مراد پر پہونچا بقدرت سبحان لم یزل وعز یزید ل از یزدہ بیابان گرجی پرخاست سب نے دیکھا کہ
زلزلۂ قاف ثانی سلیمان حمزۂ صاحبقران امیر عالیشان نمایان ہوئے سرداران اسلام جو مبتلائے
مصیبت تھے بے اختیار پکار اٹھے ای شہریار جلد آئیے ان خونخواروں کے ہاتھ سے ہمکو بچائیے امیر نے

| | | |
|---|---|---|
| نعرہ کیا نعرۂ صاحبقران | امیر عرب ضیغم روزگار | بحکم خدا البتہ شمشیر چار |
| لیکے تیغ صمصام وقمقام نام | لیکے تیغ عقرب بیچے ذوالحسام | ابن کافران از جہان پاک کرد |
| سر سرکشان جملہ در خاک کرد | نعرہ کرکے جا پڑے سب کے آگے عفریتہ خونخوار ہی عفریتہ نے امیر | |

کو آتے ہوئے دیکھا جھلائی ہوئی تھی سب اسباب سحر صاحبقران پر کھینچ مارا تلوارین برسین پانی نے جوش مارا
تیر برسے کسی شی نے تاثیر نہ کی عفریتہ نے چاہا بھاگ کر نکلجاؤن امیر نے فرمایا او عفریتہ خونخوار تو نے
بہت پریشان کیا آج دام اجل میں پھنسی اب کیونکر نکلیگی عفریتہ نے زاغ لزل مارا امیر نے تیغ عقرب
سے اسکو قلم کیا عفریتہ نے چاہا ارہ پشت ہنگ کا وار کرون صاحبقران نے مہلت نہ دی لوح کو
جھپکا یا عفریتہ کی آنکھوں میں اندھیرا آیا ذرا رکی امیر نے اوپر سے ہاتھ مارا عفریتہ کے دو ٹکڑے ہوئے
شنکال ہائے ہائے کرکے دوڑا دیوزادوں سے کہا یارو گھیر کر حمزہ کو مار لو میری بہن قتل ہوئی اب حمزہ
نہ بچے دیوزادوں نے چہار جانب سے بلوہ کیا امیر نے تیغہ سہراب پل کر کھینچا جسپر ہاتھ مارا اُسکے
دو ٹکڑے کئے ہنگامۂ گیرودار بلند ہوا لازم صاحبقران نے سحر عفریتہ خونخوار میں مبتلا تھے ان سب نے
نجات پائی تلوارین کھینچکر دیوزادوں پر جا پڑے سرباز بھی سوار ہی ہرسہ جوش وخروش سے لڑ رہا ہر عجب
آفت بپا ہر شنکال مصروف جنگ ہر مگر اپنی جان سے تنگ ہر خوب جانتا ہر کہ حمزہ عرب بجر جرأت کا
نہنگ ہر ایسے غیر سے جنگ ہر یقین نہی ہر کہ ہم فتح کرین مسلمانون سے دو ڈرین عجب طرح سے
لڑائی پڑی ہو شنکال روتا ہوا جاتا تھا نہایت مغرور اپنی عقل وشعور سے دور کہ سامنے سے
صاحبقران لڑاتے ہوئے آتے ہیں دیو شنکال نے بڑھکر حملہ کیا صاحبقران نے خالی دیکر ہاتھ مارا
شنکال کے دو ٹکڑے ہونے مرنا شنکال کا دیوزاد بھاگے صاحبقران نے جا کر ڈیرا لوٹ لیا نوبت
نقارے بجاتے ہوئے اپنے لشکر میں آکر داخل ہوئے چہار جانب انتظام ہوا صاحبقران نے فرمایا
ای سرباز جلد تدبیر کر دیا نے کوچ کرکے چلیں نہیں معلوم ہمارے لشکر پر کیا گذری حالتیں میں ہمنے
خواب پریشان دیکھا تھا مجھکو بڑا تردد ہی سرباز نے اُسی ملک سے بمدد دیو طلب کیے ملکہ دردانہ سے
عقد کیا کو ہر مراد بھی حاصل ہوا اس پریزاد سے بھی ایک اولاد ہوگی کہ ذکر اسکا خاص طلسم ہفت پیکر
میں ہوگا دیوزاد جو طلب کئے تھے اُنھوں نے تخت آراستہ کیا صاحبقران نے اُن تخت پر سوار کیا
ملکہ دردانہ کو رخصت کر دیا آپ تختون پر سوار ہو کر طرف لشکر ظفر پیکر چلے ایک طریقہ یہ بھی
بیان کر دینا ضرور ہی کہ سرباز کا عقد ساتھ ملکہ شعلہ رخسار کے کیا گیا ملکہ دردانہ کو سرپوش کے
بطن سے جو فرزند صاحبقران پیدا ہوگا ملکہ شعلہ رخسار کے بطن سے جو دلیر پیدا ہوگا ملکہ دردانہ کے
فرزند کا یہ رفیق ہوگا ناظرین آگاہ ہوئے لیکن سابق میں ذکر کر چکا ہوں کہ شاہین فتح نصیب جو جادوگر
طلسم ہفت پیکر سے آیا تھا اُسنے لشکر اسلام کو شکست دی تھی بادشاہ جمجاہ شکست خوردہ پہاڑ پر جا کر

چھپے تھے چہار جانب سے آکر کفار نے گھیرا جب خواجہ عمرو نے گھاٹیان درست کین بادشاہ جماہ
فرماتے ہین خواجہ اس سے کیا ہوگا وہ ساحر ہی سحر کریگا سب کے ہاتھ پاؤن بیکار رہینگے عمرو بالکل
روتا ہی عرض کرتا ہی نہین معلوم آقاے نامدار پر کیا گذری آجتک کچھ حال نہ معلوم ہوا کہ چہار جانب سے
کفار نے گھیرا ہی پہاڑ پر شور گریہ و زاری کفار مین ہنگامہ ہر مقام پر یہی ذکر ہی کہ کل مال مسلمانان لوٹینگے
کسی کو زندہ نہ چھوڑینگے مسلمانون نے بڑا مال جمع کیا ہی سب لوٹ لینگے مہلت نہ دینگے اہل اسلام مجبوری ہی
فکرین کررہے ہین لیکن آمادہ مرگ مہیا ہے تقاضاے خیال ہی کہ چہار جانب سے گھیرا ایسا نہ ہو کہ کوئی نکلکر
بھاگ جاے ساحرون کا بلوہ چار پہر رات اسی ہنگامے مین بسر ہوئی ستارہ سحری آسمان پر چمکا لشکر
کفار تیار ہوا چہار جانب سے آکر پہاڑ کو گھیرا اہل اسلام نے گھاٹیان آراستہ کین شاہین سب کے
آگے بڑھا ہوا کہتا ہی اے یارو کبھی مسلمان ایسے نہ پھنسے ہونگے بادشاہ اسلام دنگل بچھا کر بالاے کوہ
بیٹھے ہین تو ناظرین کو یاد ہوگا کہ کل فرزندان صاحبقران طرف طلسم ہفت پیکر کے روانہ ہونگے لندھور
وغیرہ کئی سردار اس جلساز کے دام مکر مین پھنسے ہوئے ہین اسکو سجدہ کرچکے ہین بلکہ آمادہ ہین کہ اگر
حکم ملے تو ہم صاحبقران پر لشکر کشی کرین لیکن ہفت پیکر نے ابھی حکم نہین دیا ورنہ وہ لوگ آجاتے
لندھور و قاسم و داراب آنیکو ہین کہ آمد انکی تحریر کرونگا ناظرین بہت پسند فرمائینگے عجب طور سے
آمد شاہزادگان والاقدر کی ہوگی مراد اس بیان سے اس مقام پر یہ تھی کہ فرزندان صاحبقران ادھر
جاچکے کل سردار بادشاہ کو گھیرے ہوئے بیٹھے ہین ہر ایک کا یہی قول ہی کہ اے شہریار سحر سے ہم لوگ
لاچار ہین ورنہ جی چاہتا ہی کہ پہاڑ سے اترین جانین قدم اقدس پر نثار کرین مگر یقین کامل ہی کہ
شاہین بلند پروازی دکھائیگا ہم کیا کرسکینگے عیار گھاٹیون پر بیٹھے ہین تیر و کمان ہاتھ مین لیکن
شاہین صف سے نکلا کئی مرتبہ پکارا کہ اے فرقہ خدا پرستان واے زبر دستان بہتر اسی مین ہی کہ پہاڑ
سے اترآؤ بادولت کو تکلیف نہ دو ورنہ ایک کو زندہ نہ چھوڑینگے یہ کہکے نعرہ کیا لیکن کسی نے
جواب نہ دیا عیارون نے کہا کیا بیہودہ بکتا ہی جو تجھسے ہوسکے وہ کر ہم کبھی پہاڑ سے نہ اترینگے
جب تو شاہین بڑھا فوج کو اشارہ کیا چہار جانب سے فوج نے بلوہ کیا ساحر و غیر ساحر دوڑ پڑے
عیارون نے جو فوج کو آتے ہوئے دیکھا ہر طرف سے بلوہ کرکے چاہتے تھے کہ کفار کو نہ آنے دین تیراندازی
شروع کی ہزار تیر چلے کسی تیر نے خطا نہ کی بارہ ہزار جوان گرے لشکر مین ہنگامہ ہوا الامان فوج
بھاگے شاہین نے جو یہ معاملہ دیکھا صف سے بڑھا ہزار ہا اس کے دانے پھینک دے تمام عیار بیکار ہوگئے
ہاتھون سے کمانین چھوٹ گئین عیارون نے غل مچایا کہ اے شہریار ہم بیکار ہوگئے کمانین ہاتھ سے گر گئین اب
ہمسے کچھ نہین ہوسکتا بادشاہ پریشان سردار حیران سردارون نے قبضے پر ہاتھ ڈالا عرض کیا اے
شہریار اب غلامون سے صبر نہین ہوسکتا جاکر جان دین بادشاہ بھی اٹھے فرمایا کہ مین تمہارے ساتھ
چلونگا ایسا کب ممکن ہی کہ تم جاؤ اور مین بدنصیب اسی مقام پر رہجاؤن اور پھر بادشاہ کہلاؤن یہ
کہکے آگے آگے بادشاہ پیچھے جملہ سردار چاہا کہ پہاڑ سے کودین شاہین نے جو دیکھا کہ جملہ سردار اور
بادشاہ نامدار پہاڑ سے اترا چاہتے ہین جھپٹ کر گولہ مارا گولہ پھٹا بادشاہ مع سردارون کے پاگل
ہوگئے سردار بھی مختل ہوگئے اور دو تین گولے مارے کہ ابر تیرہ و تار پیدا ہوا پانی برسنے لگا جسپر

قطرہ دیدۂ ودہ خاموش ہوا اور کہا اگر ہزار دن بندگان خدا انکے بغل گرے تمام بہرے ولے سختی میں پھنسے
مستورات نے جو اندر سے سنیچے کے یہ معاملہ دیکھا بیقرار ہوگئیں پکار کر کہتی تھیں اے پروردگار ہمارے
وارثون کو بچالے سب آفت میں مبتلا ہیں ایسی آفت کبھی نہ دیکھی تھی جلد مدد کر اس بلا کو رد کر نظم

ای خدای کریم ایزد پاک
خاک را کردی از نجاست پاک
گاہ از آب گوہر آوردی
از نوا ہر گل و خس و خاشاک
در خوشی خویش می‌شود عاشق
زیب تن از ہر سنائی پوشاک

واسع ارض و رافع افلاک
تودۂ خاک را عطا کردی
سیم از سنگ و گنج زر از خاک
در میان جہان سے وارد
نہ بوقت غم و الم غمناک
در غم ہجر ہست عاجز را

آدمی را تو دادۂ اعزاز
عقل و فہم و لیاقت و ادراک
در زمین سید برابر فیض
دوستی تو ز جور دشمن پاک
خاکساران عشق میدارند
سینہ صد پارہ و جگر صد چاک

یک بیک کہ جو شاہزادیوں نے دعا کی تیر دعا ہدف مراد پر پہونچا بقدرت خالق زمین و آسمان ایک
معلوم ہوا شاہین پہلی گھاٹی پر پہونچا ہر بست و خنجر کرتا ہوا آتا ہے ہاتھ کے واسطے پھینک رہا ہے
ہر طرف یہی ہنگامہ ہے کہ انکو تباہ کردو وہ جو ابر آسمان پر اٹھا اسکو سب دیکھنے لگے ہوا تند چلی
قریب لوہ آکر وہ ابر شق ہوا دیکھا سب نے صاحبقران زمان اور چند سرداران نوجوان دیوزاد تختون
کو اٹھائے ہوئے صاحبقران عالیشان نے جو یہ ہنگامہ دیکھا فرمایا ہمارے تخت کو جلد اتارو دیوزادون
نے تخت صاحبقران کا زمین پر رکھا دست بستہ دیوزادون نے صاحبقران سے عرض کی
دشمنون سے مقابلہ ہے اگر حکم ہو ہم بھی دو چار پھینکے لگائیں ذرا کلہ گرم ہوجائے صاحبقران نے فرمانا
فرمایا بجا ہے اگر میں قبول کرتا تو اب تک کفار کا جھگڑا کا ہیکو رہتا طرف پردۂ قاف کے روانہ ہوجاؤ
خبردار اگر کسی آدمی پر نگاہ ڈالوگے اور میں سُن پاؤنگا تو تمہارے قبیلے تک کو قتل کرونگا دیوزاد سلام کرکے
طرف پردۂ قاف کے روانہ ہوئے صاحبقران چلے راہ میں بادشاہ جہجاہ و سرداران تہمتن و
جوانان صف شکن جابجا بیہوش پڑے ہیں صاحبقران اسم پڑھتے ہوئے چلے جسکے قریب اسم اعظم پڑھا
اسکو ہوش آیا دعا میں دیتا ہوا صاحبقران عالیشان کو اٹھا ہر خُرد و کلان یہی پکار رہا تھا کہ اے
شہریار والا آقائے نامدار آپ کب تشریف لائے صاحبقران سب کو تسکین دیتے ہوئے سامنے شاہین کے پہونچے
فرمایا او نامرد اب آگے نہ بڑھنا شاہین زور ون پر چڑھا ہوا پامال کرتا ہوا چلا آتا تھا فوراً صاحبقران پر
گولہ بھرا گولہ قریب آکر بنا شعلہ ہائے آتش بھڑکے امیر پر تاثیر نہ ہوئی امیر کو دیکھکر شاہین پہاڑ سے
کودا سب فوج بلوہ کرکے قریب پہاڑ کے آگئی ہر اسنے پکار کر آواز دی یاروحمزۂ ملک الموت جان کا ڈھونڈ
لشکر میں دیکھو کیا ہنگامہ ہے عیارون کو قید ہونے بچایا عین وقت پر خبیر جنبیہ جرات آیا جیا رحاب
سے گھیر کر مارلو سب فوج والے بلوہ کرکے چلے اُدھر ملازمان صاحبقران دبادشاہ جہجاہ و سنت پر
بادشاہ کے بھمور و فرامرز و عبد الجبار حبشی تلوارین کھینچے ۔ نے سب سے زیادہ عیار چلے ہوئے تھے حقہ
آتشبازی لیے ہوئے نیچے لیٹے ہوئے سنسناتیں لگاتے ہوئے آتے ہیں جیسے ہی شاہین نے فوج کو اشارہ کیا
اور فوج ہزیمت پر بلوہ کرتی چلی عیارون نے بڑھکر حقہ ہائے آتشبازی مارے کئی ہزار ساحر جلے
غیر ساحر جو بڑے سرداران صاحبقران جابجا سے تلوار جھکر چلی غازیان دینداروں مجاہدان تہور شعار

شکست کھا کے جو اُٹھے ہیں کف منھ سے جاری تلواریں کھنچی ہوئیں جو بڑھے صفیں پامال کر دیں ہزاروں کو
مار کر ڈال دیا بادشاہ لشکر اسلام سعد بن قباد سب سے آگے بڑھے ہوئے تیغ قمقام قبضے میں لوٹتے ہوئے
چلاتے ہیں ہمات سے جوان پشت پر شمشیر زنی کر رہے ہیں شاہین نے کیسے کیسے سحر کیے زمین کو بھی صد اشجر بلکہ
اس نے صد ہا کو قتل کیا جب صاحبقران نے سحر کی ترقی دیکھی اسم اعظم بآواز بلند پڑھا کہ سحر باطل ہوا
سب کے آگے بڑھے ہوئے ہیں سب سے زیادہ چالاک بن عمرو بیقرار ہے ذکر کر چکا ہوں کہ اسی شاہین
کے مقابلے میں جا پڑی تھیں اس نے سحر کیا تھا کہ ملکہ حیرت غائب ہو گئی ہیں چالاک کلیجہ پکڑے پکڑے
پھر رہا ہے ملکہ بہار گلعذار سے کہہ رہا ہے کہ شاہین کے سحر سے ملکہ غائب ہوئی ہیں جس وقت شاہین
مارا جائیگا یہی سحر امین پتا ملیگا ہر چند کہ جتنے سحر چھوڑا اُسکے طریقے تو خیال میں ہیں اس سحر کا یہی طریقہ ہے کہ
چالاک دیوانہ وار جاتا ہے شاگردوں نے پوچھا استاد خیر تو ہے چالاک نے کہا کیا بیان کروں اسی بچیلے
سحر سے ملکہ عالم غائب ہو گئیں اُنھیں کو تلاش کرتا پھرتا ہوں دیکھیں پروردگار کس دن ملتی ہیں۔ نظم

اللہ ہو دے بلبل ناشاد کی طرف
گلچین بھی بولتا ہے تو صیاد کی طرف

برسوں سے قمریوں کا مضمون نہیں جد معا
جرأت ہوئی نہیں گئے شمشاد کی طرف

مستی سے اُن لبوں کی تعلق جنوں کو ہے
مشکیں کبھی نہ سوسن آزاد کی طرف

چلنے میں کی جو شوق شہادت نے رہبری
گردن جھکائی کوچۂ جلاد کی طرف

اے جذب دل بغل میں سمجھتا ہوں یار کو
جاتا ہے دھیان جب تری امداد کی طرف

آئینے کی طرف نہ خیال آیا آپ کا
دیکھا نہ تم نے جوہر فولاد کی طرف

عاشق ہی دادخواہ نہیں ورنہ روز و شب
فریادرس کے کان ہیں فریاد کی طرف

نکلا ہے تیری زلف کا سبب کہ سلسلہ
آوازے ہیں اسیروں کے آزاد کی طرف

دھوکا دیا ہے دام نے کس کی زلف کا
بلبل اشارے کرتے ہیں صیاد کی طرف

شیریں بھی چاہتی تو اُسے پھیر لیتی کیا
خسرو نہ دیکھ سکتا تھا فرہاد کی طرف

آتش یہ وہ زمیں ہے کہ جس میں شفیق میں
سودا ہوا ہے میر سے اُستاد کی طرف

چالاک کے کلام میں وہ سوز و گداز ہے کہ شاگرد بے اختیار رو دیئے کہا استاد اپنے کو سنبھالیے ورنہ
ہلاک ہو جائیے گا چالاک نے کہا جائیو اپنی جان کا پاس نہیں کیا ہر جگہ اپنے کو کنوئیں میں گرایا اس ملک نے بچایا ہے
جب اُس سرکش کے منھ سے اچھا نکلا فلک نے یہ سامان دکھایا کہ سحر سے شاہین کے غائب ہو گئی مجھ
کیونکر آرام آئے ذرا اس چار پانچ کوس میں خیال رکھو شاگرد بھی اس جستجو میں چلے دست حق پرست
صاحبقران سے کئی ہزار ساحر وغیرہ ساحر مارے گئے شاہین ہر مرتبہ یہ خیال کرتا ہے کیا غضب کی بات ہے
کہ حمزہ پر سحر نہیں چلتا اس پر غضب یہ کہ ملازمان کوئی بیتاب ہو کر پکارتا ہے خداوند ہفت پیکر آپ کے بندے سخت
بیقرار و مضطر ہیں آپ کی خدائی کا یہ طریقہ تھا کہ جس بندے نے جہاں پکارا ہفت کوہ آپ کا مقام سکون
ہے لیکن ہر مقام پر آپ نے اپنے بندوں کی مدد کی آج کیا ہے کہ یہ بندہ پکارتا ہے کوئی علامت نہیں ظاہر ہوتی
تو لگے جس سمت ہوں آواز دی یا خداوند آپ کا مذہب چھوڑ دونگا مذہب لات و منات اختیار کرونگا
یہ کہتے ہی ایک چیخ ماری زمین کانپی ایک شعبدہ کا ہوا کہ جس وقت وہ تھا کہ کوہ لاجورد پہ جلسہ ہے تمام ساحر

جنج ہین زبرجد جادو دست بستہ سامنے کھڑا ہی کہ ایک مرتبہ ہونے کی تصویر جنبی کہا اے زبرجد ہمارا
شاہین بلند پرواز بہت بیقرار ہی یہ کہ رہا ہی کہ مذہب لات پرستی اختیار کرونگا اے زبرجد بات
یہ ہی کہ حمزہ ہمارا سپہ سالار قدرت ہو جتنے اسی کے ہاتھ سے سب مذہبون کو مٹایا قدرت نے
اسکے بڑے بڑے ناز اُٹھائے ہر چند کہ قدرت کو نہین پہچانتا مراد اُسکی یہ ہی کہ جمال باکمال دیکھین
قدرت کو شرم آتی ہی کہ ایسے جلیل کو کیونکر جمال دکھاؤن ہمارے نام جو اُسکو یاد ہین اُنھین کو
پڑھ رہا ہے کسی کا سحر اُسپر تاثیر نہین کرتا لیکن یہ وشاہین کی ضرور ہی بندہ ہمارا بیتاب ہو رہا ہی
سنجر بن سنجاب کو روانہ کرو کہ ہمارے سپہ سالار کو پکڑ لائے زبرجد نے مشیرون کو حکم دیا کہ پہلوے
قصر عشرت مین قصر سنگین ہی اُسمین سنجر بن سنجاب عبادت کر رہا ہو گا بڑا لو جو کر بلوالا ہی ملازمان
زبرجد پہونچے قصر عشرت کے پہلو مین ایک قبۂ کلان تھا اُسمین سے آواز بصد سوز وگداز آتی ہی
یا خداوند ہفت پیکر تو بڑا امام ناظر ہی عبادت ہماری قبول ہو تین تین دن مکان سے نہین نکلتا
سجدے مین پڑا رہتا ہی ساحرون نے آواز دی اے سنجر بن سنجاب قدرت طلب فرماتے ہین دروازہ
قصر کا کھلا دیکھا سنجر بن سنجاب سجدے مین پڑا ہی چند پتلیان سونے کی کھڑی ہین کچھ منتر جنتر پڑھ رہی ہین
سر سجدے سے اُٹھا یا کہا مجھے سب معلوم ہی مین ابھی جاتا ہون ظاہر مین سجدے مین پڑا رہتا ہون
لیکن عجائب و غرائب خداوندی سب پیش نظر ہین ہم بندۂ مقبول خداوند ہفت پیکر ہین یہ کہکے
ایک چیخ ماری وہ جو ساحر خبر لیکر آیا تھا اُسنے دیکھا کہ قصر بھی آنکھون سے ناپید ہوا وہ ساحر اور
پتلیان بھی غائب ہو گئین وہ ساحر حیران ہو کر پلٹا کوہ زبرجدی پر آیا تصویر نے کہا کیون اسنے
معکوس ہمارے بندۂ مقبول کو دیکھا کیسا عبادت گزار ہی سپہ سالار قدرت پر سختی نہ کریگا اُسکی
بات مین تاثیر ہی جسوقت سپہ سالار یہان آیا سب خیالات اُسکے دل سے باطل ہو جائینگے
یہان صاحبقران مبارک جنگ مین مصروف ہین ہر مرتبہ قصد کرتے ہین کہ شاہین پر جا پڑین شاہین
ہٹا جاتا ہی نعرۂ صاحبقران سے قلب تھراتا ہی اسیر و مجبور ہے ہین کہ ناگاہ سب سردار لڑ رہے تھے
یکا یک سب سجدے مین گر گئے یا خداوند ہفت پیکر کہکے پکارنے لگے دم بھر کے بعد سب نے
سر اُٹھایا دیکھا صاحبقران نے پہلے کو دے ایک ساحر نہایت کریہ منظر خوک پیکر اکڑتا ہوا
آتا ہی پہلے اُکر شاہین کے کان پکڑے کہا کیون شاہین یہ کیا حرکت تھی ایسا لفظ منہ سے نکالا کہ قدرت
پر شاق ہوا وہ عاقل تیری محبتی کا مشتاق ہی خبردار اب کبھی ایسا کلمہ منہ سے نکالا آتش قہر و غضب
سے جلا دیگا سارا غرور نکل جائیگا شاہین نے توبہ کی اب سنجر بن سنجاب بل کرتا ہوا بڑھا پکار کر
آواز دی یا صاحبقران اب زیادہ غرور نہ فرمائے قدرت نے آپ کو طلب فرمایا ہی یہ کہکے
تالیان بجانے لگا کچھ شعر موزون ناموزون زبان سے نکالتا ہی لقدرت پروردگار اُس وقت
صاحبقران نامبوقار ساحرون سے جنگ کر رہے ہین اسم اعظم الٰہی ورد زبان سنجر بن سنجاب
بہت چیخا چلایا جب پڑھتے اسم اعظم کے صاحبقران کو خبر بھی نہ ہوئی جب کئی مرتبہ اسے پکارا
صاحبقران مصروف جنگ ہین جب سنجر بن سنجاب نے دیکھا کہ سپہ سالار قدرت کچھ جواب نہین
دیتا اُسنے سب ساحرون کو جھڑکا کہا ای بیوقوفو کس سے لڑتے ہو امیر پر کوئی غالب نہ آئیگا قدرت

طائر نے اسقدر زمزمہ سرائی کی تمام اہالیان کوہ زبرجدی متوجہ ہوئے ہر ایک کا یہی قول تھا کہ
ہمیں قدرت خداوند ہفت پیکر دیکھو طائر کیسا بیقرار و مضطر ہے ایسا طائر کبھی کسی کی نگاہ سے نہیں گزرا
دیکھو تو کیا زمزمہ سرائی کر رہا ہے قدرت کی محبت کا دم بھر رہا ہے تصویر یکایک ہنسی زبرجد آگے بڑھا
کہا ای طائر حال مفصل تو بیان کر اصل کیا کیفیت ہے یہ اشعار جو تو نے پڑھے ہماری سمجھ میں نہیں آئے
تصویر نے کہا ای زبرجد اسی طائر سے پوچھو کہ مغرور کا کیا انجام ہوتا ہے طائر مثل انسان کے گویا ہوا
کہا صاحبو جو مغرور ہے عقل و فراست سے دور ہے حماقت سے مجبور ہے صاف صاف بیان کرنے سے
دل ناصبور ہے چالیس برس سنجر بن سنجاب نے وہ عبادت کی کہ سب کو رشک ہوا قدرت نے وعدہ فرمایا تھا
کہ تجکو بعد ایک سال کے طرۂ پیغمبری ملیگا غنچۂ آرزو کھلیگا لیکن اُسکے دماغ میں غرور سمایا تھا سپہ سالار
قدرت کو سمجھانے گیا تھا ایک لفظ میں مردود درگاہ خداوندی ہوا قدرت نے اُسکے غرور کو باطل کیا
فوراً جہنم واصل کیا کوئی اُسکا غم نہ کرے قدرت نے جواب تیار کیا ہے دنیا [illegible] کا حال کھلیگا اسی طرح سے
اس طلسم میں مسلمان آئینگے اپنا اپنا جاہ و جلال دکھائینگے جو کوئی غرور کریگا انہیں مسلمانوں کے
ہاتھ سے مارا جائیگا امان نہ پائیگا بہتری اسی میں ہے کہ غرور نہ کرنا تمام ہفت پیکر پرست کانپ گئے
تھرا گئے کہتے تھے یارو سنجر بن سنجاب کو جو مرتبہ حاصل تھا غرور کیا بُری چیز ہے کہ یون مردود درگاہ
خداوندی ہوا وہ سپہ سالار قدرت ہے بڑا صاحب شوکت و لیاقت ہے اُسپر دست اندازی
کمال دشوار ہے ہر طرف ہنگامہ گیر و دار ہے پسران حمزہ طلسم میں آگئے جابجا لڑائیاں بھی شروع ہوئیں [illegible]
بعض نے ملک بھی فتح کئے [illegible] مفصل نہیں آئی اب جب ملک اچھی طرح فتح ہو جائینگے اُسوقت بندہ
قدرت کو خبر ہوگی یارو اپنے اپنے گھر میں عبادت کرو ایسا نہ ہو غضب میں مبتلا ہوں سب تھرتھر
تھرا رہے ہیں کہ طائر نے ایک چیخ ماری بکھر گیا اُسی وقت تصویر بھی خاموش ہوئی یہاں صاحب عرش کی
[illegible] اُس ساحر کو قتل کرکے شاہین پر جا پڑے شاہین نے بہت سحر کئے کچھ [illegible]
نہ ہوئی آخر ہفت پیکر کا نام لیکر گالیاں دینے لگا اور سخت و سست کہنے لگا کہ کیسا خدا [illegible]
تھوتھا ہے اب اس مقام پر ہماری مدد نہیں کرتا ہائے تقدیر پھوٹی ایسے وقت میں قدرت نے بھی
آنکھ پھیری ہم کیا کریں [illegible] میں اور کہاں جائیں یہ کہتا ہوا صاحبقران عالیشان پر جا پڑا اگرچہ
ہاتھ تلوار کے مارے صاحبقران نے جو روک کر ہاتھ مارا شاہین بلند پرواز کے سر پڑا
اسکے بھی دو ٹکڑے ہوئے جتنے افسر تھے سب مارے گئے آخر فوج والے شکست فاش کھا کر بھاگے
جو دست بستہ حاضر خدمت ہوئے صاحبقران نے سب کی خطا معاف کی نقیع فیروزی
بجے لیکن چالاک بن عمرو جس وقت سے شاہین بلند پرواز واصل جہنم ہوا صحرا میں پھرتا ہے
بیقرار و مضطر و زار و نزار پھرتا ہے کلیجے پر چھریاں پھر رہی ہیں کہ ہائے چالاک کیا غضب ہوا
ملکہ حیرت جادو کا کہیں پتہ نہیں ملتا کیا گردن جھکائے ہوئے غائب ہوئی تھیں وہ بھی مارا گیا
اب بھی پتہ نہیں ملتا اس حال پر ملال میں روتا پیٹتا قریب ایک درۂ کوہ کے پہونچا کہ یکایک
کراہنے کی آواز کان میں آئی یہ آواز دردناک تھی کہ ای فلک کج رفتار وای گردون غدار یہ کیا کجروی
میرے ساتھ کی عیش و راحت نے مجھ سے منہ پھیرا فوج غم و الم نے گھیرا عجب وقت انقلاب تھا

عالم کی مصیبتون نے ہمارا ساتھ دیا عیش وعشرت نے ہمارا دامن چھوڑا بلاؤن کا نزول ہوا کاشکے
طائر روح قفس جسم خاکی سے پھڑک کر نکلجائے دل آرام پائے اب زندگی ناگوار ہے اسی تردد مین
قریب کوہ کے پہونچا درۂ کوہ سے صدا ہچکیان لینے کی آئی چالاک صدا ہچکیون کی سنکر اندر
درۂ کوہ کے آیا نگاہ پڑی کہ آرام دل عاشقان معشوق خوش گو ملکہ حیرت جادو ایک قفس آہنی
مین بند زبان مین سوزن پیوست قفس مین پڑی ہین چالاک کا قلب بھر آیا کلیجہ منہ کو آگیا جست کرکے
اپنے کو قریب قفس پہونچایا اپنے ہاتھ منہ ٹوٹنے کا خیال نہ کیا قفس کو اُتارا جب قفل کاٹنے لگا تو ملکہ
حیرت نے آنکھ کھولی اپنے عاشق صادق کو دیکھا کہ سوہن سے قفل کاٹ رہا ہے ملکہ حیرت نے
دل مین خیال کیا کہ یہ ہر مقام پر مصیبت ہی مین کام آیا حیران تھی کہ اس بلندی سے قفس کیونکر
اُتارا ہر چند کہ ناز معشوقانہ مانع تھا کہ کلام نہ کرون لیکن دریاے محبت نے چالاک کے جوش مارا
کہا او چالاک تونے بڑا کام کیا اس مقام پر تو ہی پہونچا دوسرے کا یہ کام نہ تھا چالاک نے عرض کی
لاکھ جان میری نثار ہو ایسی کس کی مجال تھی کہ آتا جسوقت سے آپ غائب ہوئین مین نے تمام صحرا
چھان ڈالا اس پہاڑ کے قریب کئی مرتبہ آیا مگر آپکو نہ پایا نہین معلوم یہ کیا باعث تھا چالاک نے
قفس کھولا زبان سے سوزن نکالا ملکہ حیرت جادو نے فرمایا یہان پتہ کیونکر ملتا سحر اُسکا حائل تھا شاید
وہ مارا گیا چالاک نے کہا مین وقت پر صاحبقران عالیشان آگئے اور کئی ساحر بڑے بڑے دعوے
کیساتھ سفت پیکر نے بھیجے مگر خدا صاحبقران زمان کو سلامت رکھے سب واصل جہنم ہوئے جب شاہین
سنجر بھی اس وقت مین نے چالیس شاگرد روانہ کیے خود بھی جستجو مین نکلا شکر ہے کہ اس مقام پر پہونچا
کوہ زبرجد کو بخیر وعافیت پایا صاحبقران عالیشان آپ کے واسطے بیتاب و بیقرار ہین ملکہ
دیتا تھا ملکہ مخمور و ملکہ مہ جبین آٹھ پہر یہی کہتی ہین کہ چالاک نے بڑی جانبازی کی مگر مقام
آخر جستجو تھی کہ اب ملکہ حیرت جادو کو نہین تلاش کرتے شاہین بلند پرواز نے کہین قید کرکے
رکھا ملکہ بہار و مخمور و مہ جبین وغیرہ افسوس کرتی تھین کہ اگر ہم سب سحر سے غائب نہ ہوتے
تو اسکو تنکے جیسا گرا مارتے مگر افسوس ہے کہ ہم بیکار ہوئے آٹھ پہر یہی ذکر رہتا تھا چالاک بن عمرو
نے باتین کرتے کرتے شیشی عطر کی تو بڑے سے نکالی کہا ملکہ عالم یہ عطر کیا عمدہ ہے ذرا سونگھیے
ملکہ حیرت جادو نے کہا بس مجکو معاف کرو تم لوگون کی عیاری سے مین بخوبی آگاہ ہو گئی ہون
آخر مجکو بیہوش کرنے سے کیا فائدہ ہے چالاک بن عمرو نے عرض کی اے ملکہ عالم آرزو یہ تھی کہ آپ کا
پشتارہ باندھ کر لیجاؤن ملکہ حیرت جادو نے فرمایا مین چلی آؤنگی تم چلو ابھی تو مین نے سحر تو نہین
کی یہ سنکر چالاک درۂ کوہ سے نکلا ملکہ حیرت جادو بلند ہوئین چالاک بن عمرو نے سر اُٹھا کر
دیکھا کہ ملکہ حیرت جادو نے ابر مروارید تیار کیا طاؤس زرین بال پر بصد شان و شوکت سوار ہوئین
ابر مروارید چلا چالاک یہ تماشا دیکھتا ہوا چلا آتا ہے ابر مروارید کس لطف سے جاتا ہے
چالاک بن عمرو ہزار جان سے نثار ہو رہا ہے اس فتح کی لشکر اسلام مین بڑی خوشی حاصل ہوئی
لشکر اسلام مین آج کے دن بڑی دھوم دھام ہے ہر مقام پر جشن ہو رہا ہے شاہزادے و شاہزادیان
کام کرتی پھرتی ہین ملکہ بہار جادو بھاری جوڑا پہنے ہوئے ملکہ مہ جبین دروازے پر لازم ہو نکو کھانا پہونچا رہی ہین

نگاہ جو پڑی دیکھا ابر مرواریدی آتا ہے خوش ہو گئیں کنیزوں سے کہا ہمشیرہ صاحبہ آتی ہیں مخمورہ بے جوہر خود
شاہ واسطے استقبال کے دوڑیں آج تک ملکہ مخمورہ اپنے کو ملازمہ ملکہ حیرت جانتی ہیں واسطے استقبال
کے زمین کو ابر شق ہوا دیکھا ملکہ حیرت جادو طاؤس زرین بال پر سوار بڑی رعنائی سے آکے بیٹھ گئیں
ملکہ بہار بھی بڑھ گئیں ہر چند کہ ملکہ بہار کا بڑا مرتبہ ہے مگر اپنی بہن کے استقبال کے واسطے بڑھیں ملکہ
حیرت جادو آکے بیٹھ گئیں بہار و مخمور نے آکے گھیر لیا سب حال پوچھا ملکہ حیرت نے سب کیفیت بیان
کی کہ اس قید سے جانے چالاک ہی نے رہا کیا ہوا جو کچھ تم کہو ہم قبول کریں آوارگی کی اب دل میں طاقت
نہیں رہی اسی وقت صاحبقران بھی بارگاہ سے نکل آئے چالاک بھی ہمراہ سر جھکائے ہوئے کھڑے
ہیں صاحبقران کو دیکھ کر سب اٹھے ملکہ حیرت نے جھک کے سلام کیا امیر نے جھپٹ کے حیرت جادو
کو گلے سے لگا لیا فرمایا اے ملکۂ عالم تمہاری خرابی پر سب نے سرگردانی کی سب حالات سنکے مجھے
بڑا افسوس ہوا اب تمکو مناسب یہ ہے کہ انتظام ہوشربا و چالاک کو اپنی غلامی میں قبول کرو حیرت جادو
نے شرم سے سر جھکا لیا مگر ملکہ بہار نے بڑھکے عرض کی جیسا ارشاد فیض بنیاد ہو اسی طرح یہ بجا لائینگی
چالاک نے انکے ساتھ بڑی جانبازی کی ہر مقام پہ اپنی جان دینے کا قصد کیا کسی مقام پر دو نہیں
رکا اب انکو حکم شہنشاہ سے کیا عذر ہے صاحبقران نے فرمایا اے ملکہ بہار یہ تمہے بہتر کون انکار نہیں
ہم تمکو انکی جانب کہتے ہیں اور چالاک ہمارا فرزند ہے خدا کی ہمارے فرزند پر کوئی جفا ہو اور اس آفت
میں چالاک بھی مبتلا ہو تو ہم بیٹے چالاک کی رہائی کی تدبیر کریں یہ خیال نہ کرنا کہ یہ اغیار ہے خدا
نے اسکو مثل فرزندوں کے پرورش کیا جو تمہارا حکم ہوگا ہم آنکھوں سے بجا لائینگے اب ملکہ حیرت تم
اپنے دل کو گراں نہ کرنا ملکہ حیرت جادو قدموں سے صاحبقران کے لپٹ کے رونے لگیں عرض کی
میں حضور کو اپنا پیر و مرشد جانتی ہوں جو سرگردانی تقدیر میں لکھی ہوئی تھی وہ ہوئی آپ بھی مجبور ہیں
بہی ہوا چار صاحبقران نے ایسے کلمات فرمائے کہ ملکہ حیرت کو بہت تسکین ہوئی ملکہ بہار حیرت
کو ساتھ لیکر اپنی بارگاہ میں آئیں ملکہ مہ جبین نے تعظیم کی ملکہ حیرت جادو کو پہلو میں جگہ دی جشن لو
لشکر میں ہو رہی تھی ملکہ بہار نے بڑی دھوم سے مانجھا واسطے چالاک کے روانہ کیا میان
چالاک مانجھا بیٹھکر بارگاہ سلیمانی میں حاضر ہوئے صاحبقران نسان کو نذر دی جب بادشاہ کو بھی
نذر دے چکا تو بادشاہ نے فرمایا اے چالاک تم نے بڑا کام کیا جب انتہا ہیں یہ بات مشہور ہوئی کہ
چالاک حیرت جادو پر عاشق ہے تو بزرگ ہنستے تھے کہ بھی چالاک کا حیرت پر دل آیا کا رہنا باقی
کیا کہ شادی کر کے چھوڑا اسی وقت طائفے حاضر ہوئے میان چالاک بادشاہ کے پہلو میں آکے
بیٹھے ایک نازنین مہ جبین نے یہ غزل گانا شروع کی

غزل

مگر تیری کمر ہے مجھے جستجو ہے
کمر کا ترے شبہ کا ایک مو ہے
کہا نا نہ ہرگز نہیں جاؤں دو دو گا
نظر سے نشاں رنگ بھی مثل بو ہے
نہ میں ہوں مخاطب نہ تو ہے مخاطب

دہن بھی نشاں ہر تنی گفتگو ہے
پیمانے میں جھلکتے ہیں ہم یا ہم ہیں
نے تاب زاہد مری آرزو ہے
کیا پانی پانی ترے قد نے ایسا
وہی میں وہی تو نہ میں ہوں نہ تو ہے

جو ہیں ہو شگافت انکی یہ گفتگو ہے
جو انکھیں ہوں روشن تو پھر تو ہی تو ہے
مرا گل ہے ایسا کہ اے تو خندہ لیو
کہ سرو لب آب جو آب جو ہے
مجھے ہوش آیا تو کیا جوش آیا

یہ بنت العنب بھی بڑی تند خو ہے
جنون تار تار اب کردن میں گریباں
ترا ہاتھ تو شل دست سبو ہے
کب جام ترے ہاتھ ہے فکر ساقی
جو بیٹھا ہے گھر میں وہی کو بکو ہے
مری تندگی ہے لعل گون سے
گل زخم میں واہ کیا رنگ و بو ہے
تصور ہے جو درد کی طرح ناسخ

خضوع ناسک کرتے ہوا جاں نثار رو
کہ ناصح کو درکار تار رفو ہے
بہاتا ہوں آنسو جو آنکھوں سے پیہم
بلا سے اگر خشک میرا لہو ہے
جو جنت میں ہے وہی شستہ میں
سبب زیست کا جس طرح سے لہو ہے
مے ناب سے ہاتھ دھو یا ہو تجھے
جدھر دیکھتا ہوں وہی سو بسو ہے

نظر باز نزہ ماہ آئینہ رو ہے
وہی جام و مینا ہے ساقی لہان تو
ولا داغ الفت کی کیفیت شوخی
عبث خانہ برباد ہو ہرزہ گرد و
جو یکسو ہے سب سے وہی چار سو ہے
چھڑک کر سے زخم پر نمک برا
یہی زاہد و کیا تمہارا وضو ہے
عجب طرح کا ہنگامہ عیش و نشاط

گرم ہے ساقیان سیمین ساق و مطربان خوش آواز حاضر ہیں جام و سبو گردش میں ہیں ہر ایک خرد و کلان عیش و نشاط کی کوشش میں ہیں صاحبقران زمان خود مصروف سامان عروسی چالاک ہیں خواجہ عمرو محفل میں نہیں آتے فرماتے ہیں حمزہ کو وحشت ہوئی ہے اب پیر لونڈا اور زیادہ پھولیگا زمین پر پاؤں نہ رکھیگا کہیگا میں حیرت کا شوہر ہوں اب وہ کس سے بات کریگا صاحبقران نے جو سنا فرمایا خواجہ عمرو دیوانے ہوئے ہیں بیٹے کی شادی میں شریک نہیں ہوتے جانتے ہیں کہ خرچ کرنا پڑیگا مقبل سے فرمایا ذرا عمرو کو تو بلا لو خواجہ منہ لٹکائے ہوئے آئے دیکھا چالاک پہلو میں صاحبقران کے کرسی الماس لگا ہے بیٹھا ہے خواجہ دیکھکر جلگئے عمرو نے کہا حمزہ تو نے نالائقوں کو صحبت میں جگہ دی خدمتگار کو پہلو میں بٹھایا تمہاری حیرت کی تنخواہ پھوٹ گئی کہاں وہ شاہزادی والا قدر کہاں یہ تین سو روپیہ کا پیادہ امیر نے فرمایا پانچ سو روپیہ مہینا واسطے صرف پاندان ملکہ حیرت کے مقرر کیا لیا ہے عمرو نے کہا آپ سب کچھ دیجئے لیکن ہمارا نمین سیب میں وہ کیونکر دھوٹے جائینگے امیر نے فرمایا اب بیہودہ نہ بکو تم کو اسواسطے بلایا ہے کہ محفل کو روشن کرو کچھ گاؤ عمرو نے کہا میں اس محفل میں نہ گاؤنگا میرے واسطے شاق ہے امیر نے کہا مقبل لو بلا و کمو میں ہزار روپیہ لئے رکھے ہیں جس کو انکے لینے کی ہوس ہو وہ گائے اور یہ مال لے عمرو نے کہا ہمیں کسی کی شادی و غمی سے کیا کام ہے ہم تو آپ کے حکم کے پابند ہیں جو فرمائیے بجا لائیں امیر نے کہا مجھ مقبل نے جو بیس توڑے لاکر رکھے خواجہ کی رال ٹپک پڑی کہا اے شہریار جب [illegible] جو حکم ہو بجا لاؤں صاحبقران نے فرمایا لینا ہو تو گاؤ خواجہ عمرو نے جوڑی ڈھولک کی نکالی سامنے

صاحبقران کے یہ غزل گانا شروع کی غزل

رعد کا شور ہو مردوں کی صدا سے پیدا
چھوٹتا ابر بہاری ہے ہوا سے پیدا

اے جنون خار ہوں صحرا کی ہوا سے پیدا
آبلے ہوتے ہیں اپنے کف پا سے پیدا

نہ تو ہوتے ہوئے تھے ہم نہ تو بیاہ سے پیدا
ہو گئے روگ جو دنیا کی ہوا سے پیدا

چاہیے اشک بھی ہوں نالے کے پیچھے پیچھے
آمد قافلہ ہو بانگ درا سے پیدا

لالہ و گل ہیں زمیں پر تو فلک پہ شفق
رنگ کیا کیا ہوے خون شہدا سے پیدا

قد کشی آج وہ سروں سے ہیں کرنے جلتے
گل کی بہار ہوے تھے جو ذرے سے پیدا

تخت پریوں کے اڑا لائے جو دیوانوں تک
یارب ایسی کوئی آندھی ہو ہوا سے پیدا

دھوپ مین تو جو نکلتا ہی کبھی اے رشک حسن / سایہ ہوتا ہی پر و بال ہما سے پیدا
مشک بو زلف کا ہی لطف رخ رنگین پر / سنبل الطیب چمن مین ہو بلا سے پیدا
شاہد گل کو ہی مقصود شکار بلبل / آشیان باغ مین ہوتی ہین حنا سے پیدا
پا برہنہ سر عریان و تن گرد آلود / ہو کرامات گدا حال گدا سے پیدا
حسن بت سے جو نہین جان چاہی دکھلا / حال ہوتا ہی یہی عشق خدا سے پیدا
فی الحقیقت ہی اگر چشمۂ حیوان وہ دہن / سیکڑون خضر سے ہو جائینگے پیاسے پیدا
بوسہ بازی سے مری ہوئی ہر ایذا انکو / شور جیاتے ہین جو ہوتے ہین سما سے پیدا
عہد پیری مین جوانی ہی بہت یاد آتی / کھینچے زور کمان پشت دوتا سے پیدا
مجھکو ڈر ہی کہین طوق گلو یار نہون / حلقے ہوتے ہین بہت زلف رسا سے پیدا
بند کر دیگی تری برق جمال آنکھون کو / ہونے دے شربت دیدار کے پیاسے پیدا
دیکھکر آئینہ بیزار خوبصورت سے / ہوتے ہین جوش جوانی مین قضا سے پیدا
بندہ عالم نہین ہو سکنے کا بیدل جو نہ / بت گمراہ کرین ما و خدا سے پیدا
لب شیرین کی ترے چاشنی ممکن نہوئی / رس سے شکر ہوئی شکر سے نبات سے پیدا
اے رشک حسن ترے عشق مین مرنے کے لیے / لڑکے ہوتے ہین فقیرون کی دعا سے پیدا

عمرو نے اس طور سے اس غزل کو گایا برق وغیرہ ساز بجاتے ہین جب خواجہ نے بیس ہزار روپیہ انعام کے لیے برق وغیرہ نے کہا استاد دلاتا ہوگا عمرو نے کہا آقا سامنے موجود ہین آپ ہی سب کو دیجیے مین نے حق اپنا پا لیا مین کسی کو ایک حبہ نہ دونگا یہ کہکر خواجہ چلدیے برق وغیرہ نے انعام نہ پایا چالاک نے سر جھکاکے کہا اب قبلہ و کعبہ کے گانے مین مزا نہین رہا ٹھیکرے لوٹتے ہین گانے کا مزا جاتا رہا امیر نے کہا چپ رہو وہ نہین تجسے جلتا ہی اور زیادہ فساد کریگا سب جگہ کہتا پھرتا ہی کہ حیرت کی تقدیر پھوٹ گئی اگر حیرت سنیگی اور زیادہ ملول ہوگی اسکے کان مین یہ بات نہ پہونچے مین شادی مین کچھ فتور نہو میان برق وغیرہ بہت خوش خرم رنگین کپڑے پہنے ہوے مبارک سلامت کرتے پھرتے ہین ایک ایک سے کہتے ہین خدا نے بڑا فضل کیا ہمارے بھائی صاحب کی شادی ہوتی ہی مصنف عرض کرتا ہی کہ سات دن شبانہ روز یہی جلسہ رہا صاحبقران زمان خود مصروف سامان رہے ساتوین دن حنا بندی و ساچق کی تقریب کرکے چالاک کو دولہا بنایا صاحبقران اپنی گود مین لیکر بیٹھے زر نثار کرتے ہوے چلے خواجہ عمرو نے جو سنا کہ اب برات جاتی ہی مکان پر خواجہ بزرگ امید کے پہونچے چوبدار کی شکل بنے ہوے آواز دی جناب قاضی صاحب بزرگ امید نکلے خواجہ یعنی عمرو نے کہا حضور برات گئی آپ تیار رہیے مگر یہ کوری تو نوش فرمایے خواجہ بزرگ امید نے کوری کھا لی کھاتے ہی گھبرا کے کہا میرے پیٹ مین درد ہوتی ہی مین براے رفع حاجت جاتا ہون خواجہ بزرگ امید کو دست آنے لگے عمرو نے کوری مین جمال گوٹہ دیدیے آپ خواجہ بزرگ امید بنکر چلے ایک ایک سے پوچھتے جاتے ہین برات دولھن کے مکان پر پہونچی لوگ خبر دیتے ہین کہ صاحبقران نے وہ انتظام کیا کہ خود چالاک کو گود مین لیکر بیٹھے زر نثار کرتے ہین سارے لشکر مین برات پھری

مراد صاحبقران یہ ہے کہ ملکہ حیرت کو ملال نہ ہو وہ شاہزادی والا قدر ہے چالاک کو بدل و جان قبول
کرے یہاں شہنشاہ لاچین و بلقیس ثانی و ملکہ بہار و مخمور انتظام میں مصروف ہیں سب سے زیادہ
ملکہ بہار محفل کو آراستہ کر کے بیٹھی ہیں محفل آراستہ بزم پیراستہ شہنشاہ لاچین و ملکہ بہار در بارگاہ
پر کھڑے ہیں جب قصر میں ملکہ حیرت جادو ہیں کنیزوں نے چلمنیں ڈال کے انتظام کیا ملکہ حیرت جادو
نے کہا تھا کہ برات ہم بھی دیکھینگے کنیزوں نے چلمنوں سے دکھائی ملکہ حیرت نے بچشم دیکھا صاحبقران زمان
چالاک کو گود میں لیے بیٹھے ہیں باغ باغ ہو گئیں دل سے کہتی ہیں کہ صاحبقران بڑے جوہر شناس ہیں مگر
ہماری تقدیر میں آوارگی تھی کہ ایسے قدردان سے جدا ہے جیسے قریب بارگاہ سلیمانی پہونچے بہار نے جھک
طشت میں پانی بھرا ہاتھی کے پیٹ کے نیچے پھینکا پاکر بہشتہ دو ملا پانی بھرے کنیزیں ٹوٹکے کر رہی ہیں ڈومنیں
گانے کی آواز بلند کیے ہوئے فردوہ طبلوں کی آواز نے آنکھیں صدا وہ گانا کہ اچھا بنا لاڈلا امیر چالاک
کو لے کے اترے داخل بارگاہ سلیمانی ہوئے نوشاہ برابر گدے ہیں کہ اسی انتظام میں صاحبقران نے آرام نہیں
فرمایا صحبت میں بیٹھے رہے منظور یہ ہے کہ کسی طرح کی دل شکنی نہ ہو علم ہوا قاضی صاحب کو لاؤ چوبدار دوڑے خواجہ
بزرگ امید بنے ہوئے بیٹھے ہیں چوبدار نے آکر کہا قاضی صاحب چلیے قاضی صاحب ایک عبا پہنے دھاٹا باندھے
ہوئے کتھا ہاتھ میں لیے آیات درود پڑھتے ہوئے قریب بارگاہ سلیمانی پہونچے حکم ہوا گانا موقوف کرو اب
قاضی صاحب آتے ہیں رنڈیاں باہر نکالی گئیں ساز سب بند کیے گئے قاضی صاحب اندر آئے صاحبقران
نے فرمایا قاضی صاحب پہلے اندر جا کے پوچھیے مہتر حضرت مہتر چالاک فرزند صاحبقران اسی ملکہ عالم
قبول ہیں ملک واسطے پان کھانے کے دیے وہ حرف پاندان کو رہے اور اقلیم ہوشربا کی حکومت بطور
عطیہ سرکار ہے قاضی صاحب اندر پہونچے سمدھنیں جمع ہیں قریب محلہ عروسی آ کے پکار کے پوچھا اس وقت
ملکہ بہار حیرت کو گود میں لیے بیٹھی ہیں قاضی صاحب نے پکار کے پوچھا بڑی دیر میں ہون کی آواز آئی
قاضی صاحب پلٹے بہار نے بڑھ کر پوچھا جناب قاضی صاحب ذرا ٹھہر جائیے کیوں جناب صاحبقران
نے کیا مرحمت فرمایا دیکھا ملکہ بہار دریا ہے جواہر میں غوطہ مارے ہوئے ہے قاضی صاحب نے بہار کے
ہاتھ ملایا کہا اے ملکہ عالم صاحبقران زمان نے اقلیم ہوشربا بطور سلطنت مقرر فرمائی اور تین ملک
واسطے پان کھانے کے دیے بہار خوشی خوشی بیٹھیں قاضی صاحب باہر نکلے بہار نے بعد تھوڑی دیر کے
جو ہاتھوں کو دیکھا پانچ انگوٹھیاں کم ہو گئیں حیران ہیں کہ کس کو کہوں آخر پاس ملکہ حیرت کے بیٹھیں اب
قاضی صاحب محفل میں آئے چالاک سے متوجہ ہو کر فرمایا ملکہ حیرت دختر نبیرہ اختر حیات جادو تین ملک
واسطے پان کھانے کے اور اقلیم ہوشربا بطور سلطنت دی چالاک منظور ہے یہ سنکر قریب تھا کہ چالاک کے
بند قبا ٹوٹ جائیں خوشی کے مارے پھول گیا سر جھکا کر کہا قبول کیا قاضی صاحب نے خطبہ پڑھا لڑکے
کشتیاں جواہرات کی لیں صاحبقران دیکھتے ہیں کہ سب عیار موجود ہیں مہتر قران تک حاضر ہیں مگر
خواجہ عمرو نہیں ہیں قاضی صاحب کو دیکھا کہ دامن پھیلائے ہوئے سامنے عیاروں کے کھڑے ہیں
فرما رہے ہیں کہ بھائیو تمہارے بھائی کی شادی ہو رہی ہے عقد پڑھا کچھ دلوا دو امیر نے ہاتھ پکڑ لیا کہا او
ساربان زادے خواجہ بزرگ امید کو جال کرنے دیجے تو خرچ کر لیا عمرو نے کہا خدا آپ کو سلامت
رکھے آپ نے وہ بھدرش فرمائی ہے کہ جسکو بیان نہیں کر سکتے یہ کہکر ہاتھ چوما کے بجائے صاحبقران نے

چنانچہ ادنیٰ سپاہی کو بھیجے کہ جاکر خواجہ بزرگ امید گرد ان پا کر سیاہ نمو بلاک ہو جاتے ہیں لوگ بھیجے جاکر خواجہ بزرگ امید
کو دیکھا کہ دست آرہے ہیں خادم نے خبر دی کہ آج تو خواجہ عمرو وہاں لگا بیٹھے ہیں خواجہ بزرگ امید
فرماتے ہیں ابھی میں مصلحت پاؤں تو اقرار نامہ لکھوا دوں کروں کہ کان پکڑ کے سے باتا یا جب عقد کا دن
آتا مگر یہ ساربان زادہ بھی کیا چال کرتا ہے میں عقد اب نہ پڑھوں گا کہ ملازمان صاحبقران میں پہنچا نوچ
آکے علاج کیا کشتیاں جواہرات کی بھی لاکے دیں کہ صاحبقران نے یہ مرحمت فرمایا ہے خواجہ بزرگ امید
فریاد کرنے لگے کہ جلدی صاحبقران زمان سے عرض کرنا کہ یہ بھی اُس ساربان زادے کو دیجیے اور
عرض کرنا کہ میری جان پہنچی ہے ملازمان صاحبقران نے علاج کیا ہے ہیں صاحبقران نے انعام تقسیم
کیا یکی سو طائفہ ہے سب کو نہال کر دیا شہنشاہ رامین سے جہیز کے اسباب کے لیے دلہن کے واسطے
محافہ زریں آراستہ ہوا اونٹوں پر اسباب جہیز لدوا گیا اسطرح صاحبقران برات لیکر بیٹھے خواجہ نے جو دیکھا
کہ امیر حمزہ کو حیرت پسند شاہ بھی ہے ہیں یہ معاملہ دیکھ کر منہ میں عمرو کے پانی بھر آیا رنگ و روغن عیاری کا
لگا کر ایک شہدے کی شکل بنکر تیار ہوئے ایک میلی چادر لنگوٹے میں باندھے دو کوڑے دونوں ہاتھوں میں
لیکر ادھر پھینک ادھر پھینک کرتے ہوئے ساتھ ہوئے جب وہاں سے صاحبقران نے خاص چپکے عمرو
نے حسبت کرکے سب جواہرات جھولی میں لے لیا لیکن صاحبقران کی نگاہ پڑ گئی پکار کے اوٹھ دہی
کہ او لالچی ساربان زادے خبردار کیا کرتا ہے ارے تجھے شرم نہیں آتی بیٹے کی برات جاتی ہے اور تو مال
لوٹ رہا ہے عمرو سامنے صاحبقران کے بھاگا ایک گوشے میں جاکر چھپا پھر لگا صاحبقران کی بجا کے
لوٹنے لگا اس دھوم دھام سے برات بیر صاحبقران آئے ملکہ مہپارہ تو ایسی تھیں سب سامان انتظام کیا ہے کہ دھوم
سے برات گرائی چالاک پھولوں نہیں سماتا جب دولہا دلہن کو لیکر محل میں آیا ملکہ مہپارہ نے جو دیکھا
چالاک نے جھک کے سلام کیا مہپارہ نے کہا اے چالاک مبارک ہو تمہاری جانبازی کا پھل ملا اگر کسی کا
بیٹا کرے تو اسطرح کرے جیسا تم نے کیا چالاک تو حجلہ عروسی میں جاتے ہیں صاحبقران زمان آج
کے دن کے بعد خوابگاہ میں گئے خواجہ عمرو بھی تھکے ماندے تھے یہی جاکر سوئے تمام لشکر میں آج سناٹا
ہو گیا دو گھڑی رات رہے وہ جو قاعدہ قدیم ہے مقبل صاحبقران کو جگانے آیا دیکھا پلنگ خالی ہے ہر مہرہ
انتب کا لگا ہے مقبل نے ایک چیخ ماری برق آشنا مقبل کی آواز سنکر دوڑا آکے دیکھا مقبل بدحواس ہے
برق نے پوچھا خیر تو ہے مقبل نے کہا آپ لوگوں نے بڑی غفلت کی برق نے کہا یہ پہلو امید نہ تھی آج کل تک
کسی سے مقابلہ بھی نہیں کون دشمن لگا ہوا تھا آتا ہے تاجدار کو لیگیا اب غضب ہوا خواجہ عمرو کو بھی
خبر ہو گئی آج ہمہ تن صبر و بیتن میں تھے یہ خبر سنکر بدحواس ہو کے دوڑے دیکھا سب عیار دروازے میں
پلنگ خالی ہے خبر لو سب عیاروں نے عرض کی صاحبقران کو کوئی چرا لیگیا عمرو گھبرائے ابھی بارگاہ میں
گیا دیکھا وہ نہ نقب کا لگا ہے چالاک بھی آنکھیں ملتا ہوا نکل آیا خواجہ نے ایک دو ہتڑ مارا کہا کہ بدنصیب
تیری شادی سے یہ نتیجہ ہوا کہ آقا سے تاجدار کو کوئی چرا لے لیگیا بادشاہ بھی یہ خبر سنکر اپنی بارگاہ سے
نکل آئے پوچھا ارے کیا ہوا مقبل نے بڑھ کے عرض کی صاحبقران زمان کو کوئی چرا لیگیا بادشاہ نے
فرمایا خواجہ کو بلاؤ خواجہ عمرو جو سامنے آئے بادشاہ نے فرمایا کیوں خواجہ یہ کیا غفلت ہے ہم تو سمجھ
جاتے تھے کہ طلسم ہفت پیکر والوں سے پکڑی آ پڑی ہے وہاں سے بھیجے ساحر آئے مارے گئے

اٹھے دلیر داغ ہوگا فرزند کو دکاوش کرینگے عمرو نے کہا حضور نہ گھبرائیں غفلت تو حقیقت میں ہوئی مگر میں تلاش
کرونگا میں شادی میں رنج ہوا اس بدنصیب کی شادی ہوئی ہماری نامرادی ہوئی تاج سر آتے گیا
اب سب عیار آ کے جمع ہوئے اپنے اپنے طور پر بکنے لگے چالاک نے کہا میں ابھی پتہ لگاؤنگا یہ کہکر باندازِ
عیاری سے آراستہ ہوا ملکہ حیرت کے پاس آیا رخصت ہوا ملکہ حیرت نے کہا اے چالاک اگر ہو سکے تو تم
وہاں جاؤ جہاں اپنے عہد دولت میں سنا تھا کہ میان سہ بارہ کوس پر ایک قلعہ ہے قلعہ زہادیہ اسکا لقب
ہے سیرواب جادو اسکا حاکم ہے وہ بھی ہفت پیکر کا خلاصہ اسے خبر ملی ہے کہ اسنے ایک قلعہ آباد کیا ہے
اسکا قلعہ شاطران نام ہے سیرواب جادو نے وہ قلعہ شاطروں کو دیدیا ہے اسکا محاصل بھی وہی لوگ
پاتے ہیں ہر رئیس کے ساتھ ایک عیار ہے ہر عیار کو یہی دعویٰ ہے کہ میرا مثل نہیں قنطور تیز رو
اسکا عیار ہے شاید اسنے یہ فکر کی ہو لیا وہ یہ کہ شاید اسنے خبر سنی ہو کہ ایسے ایسے ساحر مارے گئے
ضرور اسکے خلاف ہوا ہوگا شاید اسی نے قنطور کو بھیجا ہو ایک زمانہ میں سیرواب جادو ہمارے ملک
پر بھی آیا تھا مگر بیٹھنے کو میرے پاس پہونچا کچھ حال زار و نیاز مجھ سے پوچھے تھے مگر قنطور اسکے ساتھ
تھا سو جیسے یہ حال تمسے کہدیا میں ہمارے ساتھ ہو شہر یا جاؤنگی اگر فرصت ہو اسطرف آنا چالاک
یہ سنکر بہت رویا کہا اے ملکہ عالم یہ مقدمہ ایسا واقع ہوا کہ مجھکو بڑا حجاب ہے دل واسطے آقا ہے نامدار
کے بہت بیتاب ہے میں پہلے قلعہ زہادیہ میں جاتا ہوں ملکہ حیرت نے کہا یہ خیال رکھنا کہ اپنے کو
عیاروں سے بچانا قنطور سب کا استاد ہے چالاک باہر نکلا برق فرنگی سے ملاقات ہوئی چالاک
نے حال قلعہ زہادیہ کا برق سے بیان کیا برق نے کہا خلیفہ کچھ عجب نہیں کہ وہیں پتہ لگے چالاک مع
برق ساتھ چلے خواجہ ایک جانب روانہ ہوئے اور بھی عیار چلے یا تو لشکر میں سب کو خوشی تھی یا یہ خبر سنی
پریشان ہو گیا ہر ایک کا یہی قول ہے کہ بڑا کوئی دشمن بہک تھا ایسے وقت میں آیا کہ سب غافل تھے
بادشاہ بجاہ بارگاہ سلیمانی میں تشریف لائے دنگلوں پہ بجر لگا ہے پیش کہ گل علشاہ و دلنواز الدہر
وغیرہ جملہ فرزندان صاحبقران کے خالی پڑے ہیں بادشاہ کی آنکھوں سے آنسو ٹپک پڑے
فرمایا یا سبحان کیا غضب کی بات ہے ہم بیٹھے رہے یہ سب شیر دلیر طلسم ہفت پیکر کے گئے اب یقین لا
تھا کہ صاحبقران بھی اسی طرف جائینگے ہم میں یہ شعبدہ کھل گیا اب دیکھیں مالک برقت بارک کیا دکھاوے
مگر چالاک اور برق رہے جب قلعہ زہادیہ کے قریب پہونچے دور ہی سے دیکھا دروازہ قلعے کا کھلا
ہوا ہے خلقت کی آمد و رفت ہو رہی ہے دونوں نے صورتیں بدلیں چالاک فقیر بنا برق فرنگی چیلے کی شکل بنکر داخل
قلعہ ہوئے پھرتے ہوئے جاتے ہیں اب چاہتے ہیں کہ کسی مقام پر ٹھہر کر حال دریافت کریں ایک جگہ
جاتے ہیں چونکہ فقیر کی صورت بنے ہوئے ہیں سوال بھی کرنا ضرور ہے وہاں کے لوگوں کو معتقد طلسم ہفت پیکر
پایا میں نے سوال کیا آواز دی کہ خداوند ہفت پیکر کچھ فقیروں سے بھی حاجت ہو جاتی ہے ہو چالاک
نے دیکھا شہر والے کچھ دیتے نہیں چالاک حیران ہے کہ یہاں کا کیا طریقہ ہے فقیر کو نہیں دیتے اس سوچ میں
بازار میں کھڑے تھے کہ دیکھا ایک طرف سے قنطور تیز رو سات سو پیک ہے پیچھے پشت پر قنطور کے ہیں
زر لفتی سے آراستہ جست و خیز کرتے ہوئے آتے ہیں قنطور کی نگاہ چالاک پر پڑی ساتھ والوں سے کہا
یہ فقیر عجیب شخص معلوم ہوتا ہے ساتھ والوں سے کہا کہ ہمارے سامنے بلاؤ ایک شاگرد نے بڑھکر کہا او

پشتارہ باندھکر سامنے چالاک کے لایا چالاک غش سے اُٹھا یہ دونون اُسکو ادب کرتے ہین لانے اب
اُس جوان کو ہوشیار کیا اب جو اُس جوان کی آنکھ کھلی اپنے تئین بندھا ہوا پایا دیکھا دو شخص نیچے کھڑے
ہوے کھڑے ہین چالاک نے محبت پوچھا ای جوان رعنا یہ کیا حال ہی کیا کسی پر عاشق ہو سچ صاف
صاف کہو تمہارے معشوق کو تمسے ملا دینگے یہ جو یہ محبت چالاک نے کہا اُس جوان نے بنگاہ حیرت
ان دونون کو دیکھا ٹھنڈی سانس بھر کے کہا ای جوان خداوند ہفت پیکر تمکو سلامت رکھے ایسی
بات کہی کہ دلشاد کر دیا لیکن میری مشکل لائق حل کے نہین ہی چالاک نے کہا کوئی مشکل ایسی ہی کہ جو حل
نہو جب چالاک و برق نے بہت کہا تب اُس جوان نے اشک کا دریا بہایا کہا ای مشفق و مہربان اُس
کیفیت یہ ہی کہ سرداب جادو بوستان کا حاکم ہی طرف سے ہفت پیکر کے ہمارے باپ پر لشکر کشی کرکے
آیا ہمارا باپ سلطان خسرو اسی ملعون کے ہاتھ سے مارا گیا ہمکو قید کیا ہفت پیکر کو سجدہ کرایا بعد مدت
کے قید سے چھوڑا کچھ تنخواہ مقرر کر دی ہی اُسمین بسر اوقات ہوتی ہی کیا کہون بہ سختی بسر کرتا ہون اور اپنی
مصیبت پر آپ روتا ہون نام میرا استقلان خسرو ہی قنطور جو سرداب کا یار ہی اُسکی دختر بلند
اختر ملکہ نمکین شیرین ادا ہی جسکے […] ابرو رشک ہلال آنکھین جناب دریا سے کمال خود مطراب
اُسپر عاشق ہی مغرور نے قبول نہین کیا سرداب نے بڑی کوشش کی مین گھر سے بھی نہین نکلتا
ایک دن شامت کا مارا بازار مین نکلگیا بلند ہوا کہ سواری نمکین شیرین ادا کی آتی ہی مین ایک گوشے
مین کھڑا ہو گیا جب اُسکی سواری آتی ہی تو بازار بند ہو جاتی ہین مین سوختہ بخت ایک گوشے مین کھڑا
تھا جب محافہ زرین سامنے سے گذرا جھونکا ہوا کا چلا پردہ اُٹھ گیا نگاہ میری جمال جہان آرا پر پڑی
تیر مژگان سے زخمی ہوا تیغ ابرو سے […] عشق سرکش پر مائل ہوا بڑی بڑی کوشش کی
مگر آج تک کوئی صورت وصل کی نہوئی […] تصویر پاس ہی اُسی کو آٹھ پہر دیکھتا ہون بیقرار رہتا ہون
بڑی بڑی سختی سہتا ہون […] آج شب کو مین نے خواب دیکھا ایک بزرگ
تشریف لائے خواب مین ارشاد فرمایا کہ ای استقلان نگھبرا تیری سلطنت تجکو ملیگی صاحبقران […]
قید ہو کر آئے ہین عیاران اسلام […] صاحبقران زمان اس ملک کو فتح کرینگے اُنکا دستور ہی
کہ مستحق کو دیدیتے ہین صاحب حق کو سلطنت ملتی ہی تمہارا وقت بہتر ہوا قریب آگیا اور حقیقت مین آج
تیسرا دن ہی کہ صاحبقران قید ہو کے آئے قنطور تیز رو بیا تھا صاحبقران کو گرفتار کرکے لایا سرداب
نے امیر کو قید کیا ہی خداوند ہفت پیکر کو نامہ لکھا ہی جو حکم وہان سے آویگا وہی ہوگا برق و
چالاک نے بھی اپنا حال ظاہر کیا اور کہا واسطے رہائی صاحبقران کے آئے ہین ہمین ٹھکانا ہمارے
رہنے کا نہین اس جوان نے کہا ہمارے گھر پر چلو استقلان تاجدار برق و چالاک کو لیکر اپنے
مکان پر آیا بہت حفاظت سے رکھا شب کو صورتین بدل کے بلباس عیاری سے آراستہ ہو کے یہ
دونون عیار استقلان کے گھر سے نکلے صورتین بدلے ہوے بازار مین آئے بازار مین جا کے دیکھا ایک
مہاجن کی دوکان پر ایک صاحب بیٹھے ہوے ایک موتی بیچ رہے ہین برق نے پہچانا چالاک
سے کہا قید و کب ہنا چالاک نے کہا ٹہیرا رہنے دو یہ دونون الگ ہو کے کنارے کھڑے دیکھ رہے
ہین چالاک نے ملاقات نکرنے دی خواجہ عمرو موتی بیچ اُٹھے دیکھا قنطو تیز رو کئی سپاہیون کو

توڑ دے ای عجب حسن لبوں سے عناب
کام جسکا ہو اُسی سے ہی تعلق رکھتا
وعدۂ وصل کی شادی سے فنا دم ہو گا
نہ جلائے نہ تو گاڑے کوئی ہمکو آتش

ضعف رکھے جو نہ باندھے ترے حنا کے ہاتھ
پاؤں کی طرح سے زیبا نہیں رفتار کے ہاتھ
قتل کر ہاتھ پر اپنے نہ صنم مار کے ہاتھ
مردہ اپنا نہ پڑے کافر دیندار کے ہاتھ

چالاک و برق گھر پر استقلان کے آئے استقلان نے حال پوچھا دونوں نے سب کیفیت بیان کی کہ صاحبقران
قید خانے سے غائب ہو گئے استقلان کے ہوش اُڑ گئے کہا ای چالاک و برق یہ کیا غضب ہوا تین مہینہ تک
کہ کیا مہر گذاردیں اب تقدیر کیا دکھاتی ہے دونوں عیار بھی پریشان ہوئے اب اوس دونوں عیاروں کا
یہ دستور ہی دن کو تو یہاں بسر کرتے ہیں رات کو باہر تلاش کو نکلتے ہیں گلی گلی کوچہ کوچہ جاتے ہیں کہیں پتہ نہیں ملتا
سرداب جادو نے قنطور تیزرو سے تاکید کی ہو کہ ای قنطور جسطرح ہو سکے تلاش کر کے لاؤ کہ صاحبقران
کو کون چرا کے لیگیا ہو قنطور بھی ڈھونڈھتا پھرتا ہو قضا ہے کار ایک دن چالاک ڈھونڈھنے کو نکلا ہی
تھا کہ اسنے دیکھا ڈھنڈھورا پٹ رہا ہو کہ کل بادشاہ کشتی لڑینگے جسکو تماشا دیکھنا ہو تماشا دیکھے چالاک
یہ خبر سنکر مکان میں استقلان کے آیا تمام کیفیت بیان کی استقلان نے کہا شاداب فیلدر ایک
پہلوان ہی کہ اپنے زور میں مثل نہیں رکھتا شاہ کی دختر طلسم اختر جو ملکہ مہوش شیرین کلام اُس سے
پہلوان منسوب ہی ہر سال بہر کے آ کے کشتی لڑتا ہی تمام شہر جمع ہوتا ہی معلوم ہوتا ہی کہ وہی زمانہ ہی یہاں سے
پانچ کوس پر ایک قلعہ ہی اُس قلعے کو زبردستی سے لیا ہی شاہ بیرون باوقار اسکا ہی ہم پہلوان وہم ساحر ہی اسی
تشدد سے میں پہلوانوں کو زیر کرتا ہی وہی آئیگا چالاک و برق چپ ہو رہے کہا ہم بھی تماشا دیکھنے جاینگے
دوسرے دن چالاک و برق بصورت مبدل پھر رہے ہیں قنطور تیزرو کو دیکھتے ہیں کہ ایک پہلوان
دلچسپ پہلوان نے ایک گوشے میں گھر سے ہیں قنطور انتظام آمد شاداب فیلدر کر رہا ہی کہ یکایک گرد اڑی
شاداب فیلدر گنبد سے بصواری ہاتھی کے ہزار پہلوان پشت پر ایک ایک پہلوان زبردست عفریت مثال
زنجیروں سے کمریں باندھے ہوئے ساتھ گنبد سے نکلے چلے آتے ہیں بڑے زور و شور سے وہ پہلوان آکر
پہونچا بارگاہ استادہ ہوئی پہلوان بھی سب اُسکے ساتھ سے آ کے اُترے بارگاہ میں استادہ ہوگئیں اُسی
میدان میں اکھاڑے کھدنے کا تیاری ہو رہی ہی ایک فیل مست زنجیر میں بندھا ہوا دروازے پر بارگاہ
کے باندھا گیا چالاک و برق نے کسی سے پوچھا یہ ہاتھی کیسا ہی لوگوں نے کہا کہ اول اکھاڑے میں
آ کے آواز دیگا کہ کوئی ایسا پہلوان ہی کہ مجھ سے مقابلہ کرے جب کوئی جواب نہ دیگا تب اس فیل مست کو
اکھاڑے میں بلوائیگا اس فیل سے لڑیگا اور اُڑا کے چیر کر پھینک دیگا چالاک و برق چپ ہو رہے یہ دونوں
ادھر اُدھر ٹہل رہے ہیں کہ دیکھیں کیا قدرت خدا ہوتی ہی دیکھا کہ سرداب جادو تاج پہنے ہوئے اُس
خیمے میں آیا جہاں وہ پہلوان اُترا ہوا تھا مغرور نے استقبال بھی نہ کیا سرداب جادو آ کے بیٹھا شاداب
پہلوان نے کہا ای شاہ ہمارے عقد میں اب کیا منظور ہی کئی سال ہوئے وعدہ کرتے چلے آتے
ہیں سرداب نے جواب دیا اب کی مرتبہ تم خالی نہ جاؤ گے ہم نے انتظام کیا ہی ضرور شادی کر دینگے مگر
ملکہ عالم ابھی انکار فرماتی ہیں باغ میں تشریف رکھتی ہیں شب کو میں نے بلوایا تھا میں نے جو ذکر کیا
تو فرمایا کہ شاداب سے کہو کہ اس سال اور تامل کرے شاداب نے غصے میں آ کے جواب دیا

آپ دخل نہ دیجیے ہمیشہ ملکہ یہی فرماتی ہیں میں خود سوار کرا کے لیجاؤنگا میں اپنے قلعے کا انتظام چھوڑ کر
آیا ہوں سرخاب سر جھکا کے چلا گیا یہی کہ گیا کہ جو آپ کو منظور ہوگا وہی کیا جائیگا چالاک و برق
حیران ہوئے کہ شاداب سے بادشاہ دیتا ہے یہ کیونکر ممکن ہے پر اسقلان کے آگے سب حال بیان
کیا اسقلان نے کہا بیٹی کو شاہ کی لیجائیگا جو لیتا ہے وہی کرتا ہے برق و چالاک نے کہا دیکھا جائیگا
مگر دل گھبراتا ہے مقام پر صاحبقران کو دیکھا کہیں پتہ نہ ملا کیوں اے اسقلان باغ ملکہ کا کہاں ہے اسقلان
نے کہا اے چالاک باغ میں ملکہ کے تمہارا کیا کام ہے چالاک نے کہا ارادہ ہے کہ جا کے وہاں صاحبقران
دیکھیں اسقلان نے کہا تمہیں اختیار ہے یہ دونوں عیار باشتاب عیاری سے آراستہ ہو کے چلے رات کو
جو شہر میں نکلے دیکھا جا بجا یہی چرچا ہے کہ صبح کو چلکر تماشا دیکھینگے شاداب کشتی لڑیگا آج تک ایسا
پہلوان لشکر سے نہیں گذرا ہاتھی کو جیسے پھینک دیتا ہے یقین ہے کہ شاہ سے بھی سنا کہ ملکہ اسکے ساتھ جانا
قبول نہیں کرتیں یہ دونوں عیار ذکر سنتے ہوئے پتہ جو اسقلان سے پوچھ لیا تھا پشت پر باغ ملکہ
کے آئے پہونچے سنا کہ گانے کی آواز آرہی ہے دونوں نے کمندیں لگائیں باغ میں آنے نگاہ اٹھا کے
دیکھا کہ صاحبقران زمان مسند پر بیٹھے ہیں پہلو میں ایک نازنین مہ جبین نہایت حسین و جمیل بیٹھی ہے مگر
رو رہی ہے صاحبقران فرماتے ہیں کہ اے ملکۂ عالم کیوں روتی ہو ملکہ کہتی ہیں صاحب وہ موا کشتی لڑیگا
میرا ہی سوال کریگا دیکھیے کیا ہو صاحبقران فرماتے ہیں کیا مجال ہم بھی تماشا کشتی کا دیکھنے جائینگے ملکہ
کہتی ہیں صاحب ایسا نہو تم دخل دو امیر نے فرمایا میں دخل نہیں دونگا برق و چالاک سامنے
صاحبقران کے آئے صاحبقران نے سب حال پوچھا ان دونوں نے عرض کی لشکر میں تلاطم ہے آپ
لشکر میں چلیے صاحبقران نے فرمایا کل کشتی کا تماشا دیکھ لیں پھر چلینگے رات اسی مقام پر گذری صبح کو
صاحبقران نے بعد نماز کے باہر آئے ہتھیار جسم پر لگائے ہر چند ملکہ روئیں منتیں کیں کہ اے شہریار اس مجمع میں
نہ جائیے ایسا نہو کچھ فساد ہو امیر نے فرمایا اے ملکہ نہ گھبراؤ میں کسی بات میں دخل نہ دونگا ملکہ نے منتیں
عرض کی اے شہریار میں تو غم و الم کا پتلا ہو گئی جب سے آپ کو چھوڑا گیا ایک لمحہ بھر آرام نہ پایا اصل تو
میرے دل کی یہ کیفیت ہے

نظم

ہے کیونکر نہ دل ہر دم نشانہ ناوکِ غم کا — کہ ہے سینہ دل قلعہ ہفتم ماہ محرم کا
کیا جانے کوچے میں وہ اے چشم پرآب آیا — حرم سے جسطرح لاتے ہیں نالے آب زمزم کا
سلیمانی ہے ہر نہا اس پری کو ملک خوبی میں — جسم نقش خاتم ہے دہن حلقہ ہے خاتم کا
حباب آنے نہ بھیجا الٰہی مجھے جھلکے اتنے — کہ منہ پر کرتے کرتے مٹ گیا نقش اپنی خاتم کا
نظر آتا نہیں جب سے کسی کا کعبۂ ابرو — ہمارے دیدۂ تر میں ہے عالم چاہ زمزم کا
جلا کرتا ہوں میں دن رات لیکن مر نہیں جاتا — اثر سوز غم فرقت میں ہے نار جہنم کا
نہیں ہے معتقد میرا اگر حاسد تو کیا غم ہے — ہوا ہے سجدۂ ابلیس کیا نقصان آدم کا
کسی دل تک رسائی ہو سکے تو عرش ہے پہلی — عزیزو گر نہیں معراج ممکن عرش اعظم کا
ہمنات مل جگہ جوتا ہے گوشے سیر گلشن میں — لگا ہے تیغ غم سے یار نظارہ ہے سینہ غم کا
رسائی میرے اوج فکر تک ہوگی نہ حاسد کی — غرور آنے سے کرتا ہے کیا تحصیل سلم کا

پری زادون نے منھ اپنا چھپایا مارے غیرت کے
ازل سے جو کہ باہم ہین جدا ہوتے ہین دنیا مین
حماقت ہی غرور جاہ اہل فقر کے آگے
سخاوت جسکو کہتے ہین کمالی ہی زمانے مین
مری آنکھون مین پڑ جائین نہ کیونکر اسقدر حلقے
مین ایسا پاکہ اس ہون یقین ہوی بعد مردن بھی
تماشا سے جہان ہم دیکھتے ہین کنج عزلت مین
گذر ناگاہ جو میرا ہوا شہر خموشان مین
کہین آئینہ دارا و سکندر کا شکستہ تھا

اے سوچ ذرا کیا حسن ہی اولاد آدم کا
دلیل اسپر جدا ہونا ہی یاران طفلان توام کا
یہ تاج و تخت ہی بعد گردہ ابراہیم ادہم کا
بخیلون کی یہ دولت رکھ لیا ہی نام حاتم کا
تصور رات دن رہتا ہی مجھکو زلف پر خم کا
بجاے سبزہ تربت پہ اگیگا غنچہ مریم کا
ہماسے بوریے کا نقش خط ہی ساغر جم کا
عجب نقشہ نظر آیا وہان شاہان عالم کا
کسی جانب پڑا تھا کاسہ سر خاک مین جم کا

صاحبقران کا ملکہ نے دامن پکڑ لیا صاحبقران نے فرمایا اے ملکہ عالم کیون اپنے کو غم کا پتلہ بنائی ہو جہان ہزارہا ہزار آدمی ہونگے ایک گوشے مین جا کے ہم بھی تماشا دیکھ لینگے تھوڑے عرصے مین آتے ہین وہان دوست دشمن سے کیا کام مصنف عرض کرتا ہی کہ مجھنے اس مقدمے کو تحریر نہین کیا اب یہان سے اطلاع عرض کرتا ہون جب صاحبقران کو قنطورہ پکڑ کے لایا قریب قلعے کے آکے اسنے شاہ کو عرضی لکھی کہ مین قید صاحبقران کو لیکر آیا ہون شاہ نے کچھ سوار و پیدل بھیجے آنا سب پر امیر کو سوار کیا اسطرح قید کو لیکر آیا جبکی آمد صاحبقران جو شہر مین پڑ رہا کہ قید ہو آما دل شیروان کی آتی ہی ملکہ نے بھی خبر سنی ایک مکان سے آکر پہلے صاحبقران کو دیکھا دیکھکر مائل ہوئی قنطورہ نے صاحبقران کو لاکے قید خانے مین قید کیا ملکہ نے حال اپنا تباہ کیا اکا ہرکارہ ہلال تیر پاری قنطورہ کا شاگرد تھا قید خانے مین نقب دیکر نکال لایا جب ملکہ نے صاحبقران کو بہت آمادہ پایا کہ کسی طرح نہین رکتے تو ہلال تیر پا سے کہا کہ تم بھی ذرا ساتھ جاؤ بخیر و خوبی پہیر کرلے آنا میرا احسان ہوگا ہلال بھی ساتھ ہوا برق و چالاک بھی ہمراہ ہین لیکن بصورت مبدل یہ بھی عرض کرچکا ہون کہ خواجہ عمرو بھی اس قلعے مین آئے ہوئے ہین کل مقام پر قنطورہ نے پہچانا کبھی بھاگ کے نکلے کبھی لڑے بھڑے ایک ویرانے مین رات کو سو رہتے تھے عمرو نے جو رات کو ہنگامہ سنا کہ صبح کو شاداب فیلدر کشتی کا نمونہ دکھائیگا بصورت مبدل اٹھ کے آئے شہر مے دل کو یقین ہی کہ آج ضرور صاحبقران سے ملاقات ہوگی صاحبقران میان سے چلے دھاتا باندھ لیا ہوا اپنے کو مخفی کرکے اس مجمع مین آگے پہونچے دیکھا ہزارون آدمی جمع ہین عاشق تن چلے آتے ہین ایک بلندی پر تخت سرداب جادو بچھا ہی سرداب کو آج تمدد ہی غرق دریاے فکر ہی مگر منظور نہین کرتی اور شاداب جو زبان سے کہتا ہو وہی بکتا ہو دیکھیے بعد انتظام کشتی کیا گفتگو ہو کہ ڈھول بجنے کی آواز آئی دیکھا سب نے کہ شاداب فیلدر لنگوٹ باندھے ہوے بارہ ہزار پہلوان پشت پر آگے آگے شاداب فیلدر مثل بازو پر جھری ہوئی ڈھول بجتا ہوا چند ملازم اسکے فیل مست کی زنجیر تھامے ہوے وہ فیل مست کہ صورت اسکی دیکھکر خوف آتا ہی چار سونڈ بھیان ٹپکتا ہوا دانتون پر چڑھے فولاد کے چڑھے ہوے اس زور و شور سے آگے پہونچا مغرور نے بادشاہ کو سلام بھی نہ کیا آنکھ ملا کے کہا آج آپ کو ہمارا وعدہ وفا کرنا ہوگا سامان ہمارا سب تیار ہے فقط آپکے حکم کی دیر ہی بادشاہ نے

سلطنت نوشیروان کو شاہ یا لقا ایسے سرکش کو بجا لا باب فی الحال طلسم نور افشان فتح ہو اور وہ ساحر ایسے
اُجنکے قتل ممکن نہ تھا بادشاہ دیکھتا ہو کہ عمرو کا کہنا مانون خطا اصلی معاف کردن عیار دغا بازی کر رہا ہی قضا کا
ستم برق فرنگی جو تخت پاجا ہوا آیا تھا پھرتا پھرتا اس قلعے میں آیا کہ سنا خواجہ عمرو آئے تھے پکڑ لیے گئے
فقیر بنا ہوا دربار کا دیکھا مہتاب نامے خلیفہ شب خواب کا دروازے پہ کھڑا تھا برق نے اشارے سے
بلایا مہتاب نے پوچھا کیون شاہ صاحب کیا ہی برق نے کہا ایک فقیر میان جنگل میں بیٹھا ہی اُسکے پاس
ڈھیر اکسیر کا ہی ہم تم چلکر چھین لیں مہتاب ساتھ ہوا جب ایک نخل کے سائے میں پہونچا برق نے کہا
وہ دیکھو چاندی بنا رہا ہی مہتاب جو دیکھنے جھکا برق نے حلقے کمند کے مارے حباب مار کے بیہوش کیا اسکو
کنارے ڈالا یا مہتاب کی شکل بنکر بارگاہ میں آیا دیکھا استاد بیٹھے ہیں آزار اور رنگ نشین سے باتین
کر رہے ہیں بادشاہ قدر دانی ہوتا ہی عیار رنگ سنا [illegible] ہی برق نے قریب آکے کہا استاد ذرا باہر چلیے میں
کچھ عرض کرونگا اور عیار بھی آئے ہیں شب خواب نے بادشاہ سے کہا میں ذرا ایک کام کو جاتا ہون ابھی
حاضر ہوتا ہون اس مکار کو جلد قتل کیجیے مہتاب نے کہا استاد ابھی بلکر آتے ہیں ہم اپنے ہاتھ سے اس
ساربان زادے کو قتل کرینگے یہ کہکر دونوں باہر چلے برق باتون میں لگاتا ہوا باہر لایا کہا استاد عمرو کا
بیٹا چالاک آیا ہی ضرور عیاری کریگا ایک نخل کے سائے میں بیٹھا ہی لنگا پھیریا [illegible] ہے چلکر ہم آپ گرفتار
کرینگے شب خواب ساتھ ساتھ چلے آتا ہوا لاتے لاتے برق اسکو ایک نخل کی آڑ میں لایا کہا دیکھیے وہ سامنے
چالاک بیٹھا ہی جیسے ہی شب خواب نے منہ پھیرا برق نے حلقے کمند کے گلے میں ڈالے حباب مارکر
بیہوش کیا کنارے ڈالا آپ شب خواب کی شکل بنا ہنستا ہوا چلا راہ میں جو شاگرد ملے اُنسے کہا چالاک
کا میں نے پاؤن کاٹ دیا عیاری کرنے آئے تھے ہم نے کہا لنگڑے کا کون پیچھا کرے آپ ہی تڑپ تڑپ کے
مر جائیگا شاگرد ساتھ ساتھ ہیں شب خواب اندر آیا خواجہ آزار سے کہ رہے ہیں کہ حضور کو طلسم ہفت پیکر
کا بادشاہ کر دونگا میاں ہفت پیکر کو قتل کر ڈالونگا میرے ہاتھ سے بچنا دشوار ہی آزار کہتا ہی خواجہ
وہ عالی جرأت کا خاندان ہی اُسکا مارے جانا دشوار ہی عمرو نے کہا تو یہ دیکھیے میں نے جاکے کشمش کو
دربار کے قلزم میں مارا آزار کہتا ہی خواجہ اتنا بڑا ساحر ہی مسلم نیرنگ و شعبدہ سے بخوبی ماہر ہو سات
چپا ندن پہ خدائی کرتا ہی ہر مقام کا طریقہ نیا ہی جب اس ملک میں چلوگے تب حال کھلیگا عمرو نے
کہا آپ ذرا صبر کیجیے ابھی آپ کو تماشا دکھاؤن چند ساعت میں بہتر صورتیں تبدیل کرون یہ باتیں
سنتے ہی شب خواب نقلی آگے پہونچا عرض کی حضور یہ کیا کہتا ہی آزار اور رنگ نشین نے کہا اے
شب خواب حقیقت میں عمرو اسی لائق ہی اسکو چونہ باندھنا ہی یہ کہکر حکم دیا کہ عمرو کو جلد
رہا کیجیے بادشاہ نے سر اٹھا لیا خواجہ عمرو اٹھے لیکن حیران ہیں کہ یہی عیار میرے قتل کرنے میں
کدوکاوش کرتا تھا اسنے کیون رہا کرایا لگاوٹ [illegible] ملا جو خوش ہوگئے دل میں کہتے ہیں میرا صبوحا آگیا
اب عیاری کا ہی پڑیگی خوش ہو کے سامنے شاہ کے کھڑے ہوئے آنکھ سے آنکھ ملائی گنگنا کے
یہ غزل گائی

**غزل**

| | |
|---|---|
| سرملین چشم سے کیون تو بتہ نظر کرتا ہی | اب مرا نالہ ترے دل میں اثر کرتا ہی |
| جب وہ حیرت زدہ چہرے پہ نظر کرتا ہی | آخر نہ حد گلا تا [illegible] گر کرتا ہے |

صحبت میں لایا اب تو سب سردار خوش ہوگئے برق کہ بصورت شب خواب ہو بیٹھا تھا اپنی کرسی پر آب
خواجہ عمرو نے حکم دیا سب صاحب شراب نوش فرمائیں آج بدولت کو بڑی خوشی ہے معشوقہ پریچہرہ پہلو میں
ہماری جانبازی کو ملکہ عالیہ نے قبول فرمایا اب سلطنت کا ملکہ کو اختیار ہے یہ ملک و مال سب انہیں پر نثار
سیاہ علم ... برق اٹھا یہ چند اشعار گانے لگا اشعار

| | |
|---|---|
| گئے وہ خواب سے اٹھ غیر کے گھر آخر شب | بخت نالے نے دکھایا یہ اثر آخر شب |
| صبح ہم زلف کا وعدہ تھا یہ حسرت دیکھو | مرگئے ہم دم آغاز سحر آخر شب |
| شعلۂ آہ فلک رتبہ کا اعجاز تو دیکھ | اول ماہ میں جانا لے نظر آخر شب |
| سوز دل سے گئی جان محبت چھٹنے کے قریب | کرتے ہیں موسم گرما میں سفر آخر شب |
| ملے ہو غیر سے بے پردہ تم انکار کے بعد | جلوہ خورشید کا سا تھا کچھ ادھر آخر شب |
| صبح ہم آنے کو تھا وہ کہ گواہی دی ہے | رحمت تھتری جہ ... قمر آخر شب |
| غیر نکلا ترے گھر سے گئی اب وہم میں جان | قتل ہوئے چور گئے اس کوچے میں گر آخر شب |
| دی تسلی تو وہ ایسی کہ تسلی نہ ہوئی | خواب میں تو مرے آئے وہ مگر آخر شب |
| سو سفیدی سے قریب اور ہے غفلت مومن | نیند آئی ہے یہ آرام دگر آخر شب |

برق نے ترپ کے جو یہ اشعار گائے شاہ نے بڑی تعریف کی اب برق نے شب کو شراب پلانا شروع کیا
آفتاب مکر دغدغے نے طلوع کیا تھوڑے ہی عرصے میں سب کو شراب پلا چکا اب گر گر کے بیہوش ہونے لگے
خواجہ تخت سے اٹھے اب برق سے فرماتے ہیں آپ کسی کو ہاتھ نہ لگائیے آپ چپ رہیں بھلا برق کب
مانتا ہے ایک ساحر کو خنجر مار ہی دیا خواجہ یہ کہکر اٹھے کہ ارے یہ تو نے کیا کیا اندھیرا ہوا برق نے کسی کی
انگوٹھی کسی کے چھلے اندھیرے میں اتار لیے خواجہ لاکھ چیخے مگر برق کب مانتا ہے قتل کرنا شروع
کر دیا مینوش بھی کہتی ہیں خواجہ انصاف تو کرو برق نے برا کام کیا خواجہ کہتے ہیں ملکہ تم نہیں جانتیں یہ چور
دغاباز عیاری کیا جانے عیاری کو خراب کرتا ہے قضائے کار گلفام جادو بادشاہ کی محل میں بیٹھی تھی
خبر سن چکی تھی کہ بادشاہ کسی عورت کو لائے ہیں دوانا مانی ہوا آج کنیزوں نے خبر دی کہ عمرو حمزہ کا عیار
ساحری پرست ہوا اسکی وجہ سے عورت نے شاہ کو قبول کیا اسنے منہ پیٹ لیا یہ کھلبلی آبادی رہنے والی
ہے کہا صاحب شاہ کی جان نہ بچیگی سارہ بان زادے نے ضرور دام مکر پھیلایا ہوگا جس پردے میں پاتا ہے دشمن
کو مارتا ہے یکایک کان میں آواز آئی کشتی مرا نام من فلان بود کہا صاحب غضب ہوا عمرو نے کسی کو مارا نہیں بچ
بھائی صاحب پر کیا گذری یہ کہکر دوڑتی ہوئی چلی اسباب سحر ہاتھ میں لیا یہاں برق نوکرے میں چھپتا
پھرتا ہے مینوش کرسی پہ بیٹھی ہنس رہی ہے کہتی ہے تم عجب کمال کرتے ہو کہ دربارگاہ سے آواز آئی باش
او سارہ بان زادے انصاف کے دیکھا لاشے پھڑک رہے ہیں وہ عورت حسین کرسی پہ بیٹھی ہے عمرو سب کو
لوٹتا پھرتا ہے لاش کے مانے مارے خواجہ عمرو تو لرزنے لگے مینوش نے چاہا کہ جگر پر دن گلفام
آمادہ ہوکے آئی ہو خون اپنا کاٹ کے پھینک مارا مینوش بھی لڑکھڑا کے گری گلفام چیخ کر چلی
پکارتی ہوئی کہ او ظالم میرے بھائی کے ساتھ کیا کیا ایسی تو زندہ نہ چھوڑوں گی یہ کہتی ہوئی جھپٹی چاہا
کہ عمرو کو قتل کرے اب خواجہ حیران چہار جانب دیکھتے ہیں کبھی پکارتے ہیں ہمارا ...

جلدی میں جو مرکب اٹھایا دور اکار کے آواز دی لو بارو ساٹھ ہزار کا فرو ں نے شمشیر کو کھینچ لیا یہ بارہ ہزار جوان
جوٹ ساٹھ ہزار پر جا پڑے نقاب چہرے سے مہران جوان بخت کے بھی الٹ گئی اب تو سب نے دیکھا
کہ تاجدار شاہ بصورت سعد بن قباد دو گلگون پوش بصورت نوبالد بہرین بدیع الزمان ہو امیر نے اشقر
کو جھکایا اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ صاحبقران تصنیف مصنف

منم صاحب چتر و تیغ و علم
اسیر عرب حمزۂ ذی حشم
منم قاتل کافران جہان
چو رستم بہ سنجان بپے گیر و دار
زتیغم فنا شد سر دشمنان
زلنگور پ ملعون کردہ فرار
بہ بازو شدہ فتح و نصرت نثار
چو در باختر جنگ شد آشکار
گذر چون بہ جولانگہ قاف شد
زدم بر دلیر عفریت را در مصاف
بلرزند از خوف دیوان قاف
جہانگیر از عدل وانصاف شد
سمندم چو بکشت گشتہ شکار
کرار جنگ بہ دیو ذلیل و نزار
بعد انکہ جو جا دہ ادب یافتم
سلیمان ثانی لقب یافتم

سب سے پہلے سکندر زرین پوش زرین علم ضیغم شیر شکار بیتاب ہو کے جا پڑے نعرہ کیا نعرہ

ضیغمم شیر شکار
منم ضیغم جنتیاں صفدری
منم حامل رایت برتری
منم شیر میدان دشت نبرد
صف دشمنان قلبہ گرد برد
کشم تیغ کین در میان مصاف
بلرزند از خوف دیوان قاف
منم سالک مسلک رستمی
بہ نوع عدو دو ہی بہ ہی
منم نیرۂ صاحبقران
منم گوہر درج صاحبقران

جیسے ہی ضیغم نے نعرہ کیا اور
مصاحبوں کو لیکر جا پڑا سکندر زرین پوش زرین علم بیقرار ہوا اپنے نام کا نعرہ کیا نعرہ سکندر

زرین پوش زرین علم تصنیف مصنف
سکندر منم مالک تخت و تاج
زترک فلک می ستانیم باج
اگر تیغ بر سنگ خارا زنم
نگاہ زمین تیغ و دین بر کنم

بادشاہ مجاہد بھی بیقرار ہو کے
جا پڑے ساتھ سو تاجدار تلوار کھینچ کے ہمراہ بادشاہ کے پہونچے ادھر سے مشکل خار اشکن نے دلیل کرتال
عالمت زنمداری میں بھی مصروف جنگ ہی نہایت لطف سے جانبازی کر رہا ہو مشکل خار اشکن نے بھی
اپنے ساحروں کو اشارہ کیا کہ یارو میدان جنگ اس وقت لطف سے لڑنا ہو اب تو ساحر ہمراہیان مشکل سحر
کرنے ہوئے بڑھے مگر مشکل الگ سے سحر کر رہا ہو منظور ہے کہ کسی طرح صاحبقران کو گرفتار کروں مگر دیکھ
رہا ہو کہ صاحبقران جس ساحر کے سر پر جا پڑے لاکھ اسنے سحر کیا امیر نے جب ہاتھ مارا اسکے دو ٹکڑے ہوئے
شاہزادہ سرو سہی قد جس مقام پر مصروف ہیں تاجداران شاہی بکار ہے ہیں اسپہ سینہ سپر کرتے
ہیں یہ جو ثابت ہو گیا یہ دلیر فرزند بادشاہ مجاہد کا جان دینے پر آمادہ ہیں جس مقام پر شاہزادہ
مہران جوان بخت لڑ رہے ہیں تمام سرداران دشت راسی جا پڑے اشارہ کردیا تمام ساحران
سرداب و سفاک بھی آپہونچے ساحروں کے سحر چلنے لگے اب صاحبقران کو تردد ہوا ساٹھ ہزار
ساحران غدار سحر کر رہے ہیں ایک طرف سے سرداب و سفاک کے ساحر بھی سحر کرنے لگے اگر سکندر
پر ساحروں نے سحر کیا ہاتھ سکندر کا اٹھنے سے رکا صاحبقران نے جا کے اسم اعظم پڑھا سکندر کو
بچایا اُدھر ضیغم پر ساحر ٹوٹ پڑے وہاں صاحبقران لڑتے ہوئے پہونچے اسم اعظم پکار کے پڑھا ضیغم کو
بچایا باوجود اسکے دیکھا شاہزادہ سرو سہی قد پر بلوہ ہی بادشاہ مجاہد کھینچے پڑے ہوئے جاتے ہیں اور چلاتے
فرما رہے ہیں کہ خدانخواستہ اگر کوئی چشم زخم ہی شیر پہونچا ملکہ بہار جان دیدیگی آج ان شیروں کے حال کھلے

پروردگارا ان کو بچا سے مہران جوان کمبخت کا بھی عجیب حال ہے صاحبقران نے بادشاہ کو جو اس حال میں
دیکھا بیقرار ہو گئے دونون ہاتھ اٹھا کے دعا مانگنے لگے پکارتے تھے اے خالق بے نیاز دنیا ناپائیدار ہے
اسکا کیا اعتبار ہے خدا نخواستہ اگر سرو سہی قد پر کوئی چشم زخم پہونچا بادشاہ جمجاہ کو بڑا ملال ہوگا
اے پروردگار تو اس شبیر کو بچا لے

نظم

ہمہ دیدہ و تیہو دانشار قدرت
نماید بہر دیدہ و دیدار قدرت
کند ہر چہ خواہد خداوند عالم
منور بہر مجلس انوار قدرت

بہر یک زبان کرد اقرار قدرت
خدا از رہ قدرت و عین حکمت
بہر حال او ہست مختار قدرت
بود منکر ذات خلاق اکبر

کشاید ز ہر پردہ اسرار قدرت
کند کارسازی بہر کار قدرت
بہر خانہ شمع تجلی کند و زان
کند ہند یا ہر کہ انکار قدرت

بلبل بلک کے صاحبقران دعائین کر رہے ہین کہ آسمان پر ایک ابر تیرہ و تار پیدا ہوا سب نے دیکھا
ابر آکے شق ہوا ملکہ مہوش شہرین کلام تخت پر سوار ہین پہلو مین خواجہ عمرو و مہتر برق فرنگی نامور
باتین بناتے ہوے پشت پر پانچ ہزار ساحران نامدار جیسے ہی ملکہ مہوش شیرین کلام نے دیکھا کہ صاحبقران
زمان مصروف جنگ ہین آمد و رفت مین زخمی بھی ہوے ہین مہوش گھبرا گئی عمرو نے کہا ملکہ بڑا غضب ہوا
صاحبقران زمان گھرے ہوے ہین چارون جانب سے ساحرون کا ہجوم ہے ملکہ تڑپ کے گری تخت زمین
پر اتار دیا عمرو و برق نے بھی حقہ ہاے آتشبازی مارے مہوش نے بڑھکے سحر کیا پانچ ہزار ساحر بھی آکے
شریک جنگ ہوے سحر کرنے لگے اب تو صاحبقران مطمئن ہوکے لڑنے لگے اسم اعظم کی آواز بلند ہو رہی ہے
ہین ملکہ مہوش نے بھی جو جھک کے سحر کیا بہ تقدیر الہی گرنے لگین تلوارین چلین خنجر گرے کئی ہزار ساحر واصل جہنم ہوئے
سرداب و سفاک و شنکل اب گھبرائے دیکھا کہ مہوش نے زمین ہلا دی خواجہ عمرو و برق فرنگی نے
حقہ ہاے آتشبازی مارے کئی ہزار ساحر جلے سفاک نے دور سے دیکھا اس انگریز عیار نے کیا غضب برپا
کر دی فکر مین برق فرنگی کے پہلا صاحبقران نے دیکھا مہوش نے لڑائی کو سنبھال لیا جنگ رستمانہ
کرتے ہوے قریب شنکل کے پہونچے شنکل نے کئی گولے مارے امیر پر تاثیر نہوئی جب قریب پہونچے
شنکل نے ناچار ہوکے تیغہ مارا امیر نے تلوار کو ذرا سپر پر روکا جیسے ہی وار تو لڑ مارکے پلٹا امیر نے ہاتھ
تیغ عقرب کا مارا شنکل نے سپر کو چہرے کی پناہ کیا مگر وہ تیغہ برق تاب دست زبردست صاحبقران
مالجناب سپر کے دو ٹکڑے ہوے شنکل نے چاہا کہ نکل جاؤن مگر گریبان پنجہ اجل مین پھنسا تلوار پہونچی
خود و فیرہ کو کاٹ کے تلوار نے زمین مین بوسہ دیا شنکل کا مرنا کہ آندھی سیاہ اٹھی سنگباری و ہمہ خبار رہی
ہونے کی بعد عرصہ دراز آواز آئی کشتی مرا نام شنکل خانہ شکن ہوا اسکے مرنے کی آواز بلند ہوئی سفاک
و سرداب نے جن ساحر بھاگنے لگے ساحرون کے قدم اکھڑے سرداب چیختا ہی غل مچاتا ہی کہ یارو
یہ کیا غضب ہے کیون بھاگے ہو مسلمانون کی فوج بہت کم ہے تم لوگ زیادہ ہو گھیر کے مارلو مگر کوئی نہین
سنتا مہوش و صنوبر سے مقابلہ پڑا مہوش کڑک کے گری صنوبر نے چاہا بچون مگر برق گری صنوبر
کے دو ٹکڑے ہوے اسکے مرنے کی جو آواز بلند ہوئی سرداب بدحواس ہو گیا کہتا تھا یار و اسکے بیوی
ننگ خاندان نے فوج کو شکست دلوائی مان کو اپنی قتل کیا افسوس نہ آیا یہ کہتا ہوا چلا آ دوسرے شاہزادہ
سکندر رزم جون در رگاہ ایرج عالیشان قریب شاہزادہ سرو سہی قد لٹنداہ کو بادشاہ کو بچاتا جاتا ہی

سرداب نے آگے کو لپکا اسکندر و سرو سہی قد گھوڑوں سے گرے فوج والوں کے پاؤں اوکھڑ گئے
تمام پہ سرداب تیغہ پکڑ کے چلا یہ تو سمجھ گیا ہو کہ یہ دونوں فرزندان صاحبقران ہیں حمزہ کے بیٹے پر تیغ نہ پہونچی
بادشاہ نے جو دور سے دیکھا صاحبقران کو پکارا دادا جان اپنے غلام کو بچائیے سرداب نے بلا کا سحر
کیا ہوا ایسے سحر کبھی ہماری نگاہ سے نہ گذرے تھے ایک سحر میں دو ہزار آدمی بیکار ہوے دونوں شیر
مجبور و ناچار ہوے صاحبقران نے جو بادشاہ کی آواز سنی بیتاب ہو گئے اشقر کو بڑھایا نعرہ کیا اور کہا او
سرداب کیا کرتا ہے ہو رب کعبہ ان سے کسی کا اگر بال بیکا ہوا جسم میلا ہوا قیامت برپا کر دونگا سرداب نے
نے پلٹ کے دیکھا صاحبقران جوشان و خروشان آتے ہیں جو ساحر سامنے آگیا اسکو ہاتھ مارا کئی سو
ساحروں کو مار کے قریب سرداب کے پہونچے ہیں سرداب نے اپنے گھوڑے سے گرا دیا پہرو
پیدا کر کے چلا صاحبقران نے سر اٹھا کے دیکھا کہ سرداب جاتا ہے سمجھے کہ اگر بچ جائیگا تو فساد برپا
کریگا قربان سے کمان ترکش سے تیر پیلزد و شتی زرنگ خدنگ سہ پہلو فاز نمودہ پیکان عقاب پر
سینہ جو کینہ بیباک کے مارا سینے پر پڑا مہرہ پشت کو توڑ کے پار گذرا سرداب کا لاشہ زمین پر گرا آواز بلند
ہوئی کشتی مرا نام من سرداب جادو بود سفاک نے جو یہ آواز سنی گھبرا گیا ساحر بھاگنے لگے اب
سفاک زیادہ گھبرایا سنگل بھی مارا گیا سرداب جادو بھی قتل ہوا اب میں کیا کروں ساحر بھاگے جاتے
ہیں کچھ ہاتھ باندھ کر سامنے صاحبقران کے حاضر ہوے امیر خطا معاف کرتے ہیں سفاک کو اب
یقین کامل ہوا کہ فتح نہ ہوگی چاہا کہ بھاگوں کہ برق کو دیکھا کہ لڑتا بھڑتا چلا آتا ہے سفاک نے آواز دی او
بھورسیے کہاں جاتا ہے برق نے چاہا بھاگوں سفاک نے جھپٹ کے برق کی کمر میں پنجہ دیدیے بھاگا
لڑائی میں کسی نے دیکھا بھی نہیں جب لڑائی فتح ہوئی ملکہ مہوش شیریں کلام نے پکار کے آواز دی
یارو اب کیوں جان دیتے ہو اطاعت کرو سب ساحر حاضر خدمت ہوے مہوش شیریں کلام نے
لا کے سب کو خدمت میں صاحبقران کی پیش کیا بعد فتح و فیروزی صاحبقران داخل قلعہ [illegible]
ہوے بادشاہ کے تخت پہ بیٹھے سرو سہی قد کے آنے کی بڑی خوشی ہوئی مگر صاحبقران مہر [illegible] تخت
کو دیکھکر بہت ملول ہوے فرمایا کہ ہوتی تو سب شاہزادگان والا قدر طلسم ہفت پیکر پر لشکر کشی کرکے
گئے ہیں ملکوں میں ہنگامے پڑے ہونگے اگر اسوقت نور الدہر ہوتے کیسی خوشی ہوتی افسوس نہیں معلوم
ان شیروں پر کیا گذری صاحبقران نے جب یہ جملہ بیان کیا شور گریہ و زاری بلند ہوا چاروں شاہزادے
اسقدر روئے کہ صاحبقران یہ کلمات کہکے پچتائے لڑکوں کو بہت بیقرار پایا سرو سہی قد نے اشارے
کرنے لگے کہ حضور چلیں چلکر طلسم ہفت پیکر ہی میں بادشاہ نے بھی اشارہ کیا کہ مجھے قبول کیا کہ اتنے میں
خواجہ عمرو تشریف لائے صاحبقران نے فرمایا خواجہ تم نے پر عادی کو نگہبان کیا تھا کیا باعث
ہوا کہ ہمیں آپکے خبر نہیں عمرو نے کہا آقا ہے تمام سب آئے ہمارے بھورسیے کا پتہ نہیں امیر نے
فرمایا خواجہ تلاش کرو برق نے ایسے ایسے کار اے نمایاں کیے کہ سب جانتے ہیں سفاک پکڑ لیگیا
ایسا نہو برق کو لیگیا ہو ملکہ مہوش نے کہا میں نے دیکھا تھا کہ چند ساحر اسکے ساتھ تھے لگا برسیاہ
میں چھپ کے لیگیا یہ میں نے ضرور دیکھا کہ اسکے پیچھے میں کوئی شور دبی تھی یہ سنکر خواجہ عمرو گھبرا گئے
کہا تا میں اپنے شاگرد کی تلاش میں جاتا ہوں یہ کہکر خواجہ عمرو بیرون بارگاہ آئے قران [illegible]

جانے پر آمادہ ہوا اُسی وقت مادیان مشکین پر سوار ہوئین آٹھ کنیزون نے ساتھ دیا آگے آگے برق فرنگی
عقب مین ملکہ مع آٹھ کنیزون کے باغ سے نکل چلین ملیٹ نے باغ مین آگ لگادی ملکہ جل نکلین یہان
جب برق نکل گیا تو سفاک نے کہا بھائی صاحب آپ نے غضب کیا برق کو نکل جانے دیا آپ دو کیا
ملیٹ کے آئیگا باغ کی خبر لو نشان نے ہرکارے کو اشارہ کیا کہ باغ کی خبر لاؤ ہرکارے نے جاکے دیکھا
باغ جل رہا ہے یہ بھی ہرکارے نے دیکھا کہ ملکہ آٹھ کنیزون کو ساتھ لیے ہوئے نقاب چہرے پر ڈالے ہوئے
برق آگے آگے تڑپتا ہوا اسپ جاتے ہین ہرکارہ یہ حال دیکھکر بھاگا آکے نشان و سفاک سے کہا ملکہ
نکل گئین برق بھی گیا باغ مین آگ لگادی سفاک نے کہا بھائی تم نے دیکھا مین سوچتا تھا وہی ہوا نشان
و سفاک سوار ہوئے دس بارہ پاسی ساتھ لیے سفاک بندہ سمر چلا سفاک نے حسن و جان کی ملکہ اُسکی
کی جو تعریف سنی ہے بیتاب جاتا ہے برق تین چار کوس نکل چکا ہے ملکہ بھی ساتھ ساتھ ہین کہ برق نے دیکھا
سامنے سے گرد اُڑی شاپور رہزن باگ سر جھکائے ساتھ کسی کا قافلہ لوٹ کے چلا ہو گیا آگے بڑھانے
ادھر سے چلا آتا ہے برق فرنگی تو ایک نخل کی آڑ مین چھپا ملکہ نے چاہا پلٹون مادیان نے ہلکاری کی نقاب
چہرۂ بے نظیر سے ہٹی لگکر یہ ہٹ گیا ماہ تابان نکل آیا غزال چشم حسین و جمیل معشوق عالم کی تکمیل سو
خورشید خد گلعذار ماہ رخسار ملکہ نے جلدی سے نقاب چہرے پر ڈال لی شاپور رہزن نے جو یہ معاملہ دیکھا
کلیجے پر ہاتھ رکھ لیا بے اختیار پکارا شاباش شہنشاہ خوبی مادی سرو باغ محبوبی میری جان حاضر ہے

اصل مین = ہوگا

## نظم

رشک کے مارے زہرہ خاک مین مل جائیگا / سبزہ ہے پاس گوش کے فیروزہ بیچ اُٹھائیگا
دست رس انگشت تک اُس سیمتن کے پائیگا / نقش اپنا خانۂ زین مین نگین بٹھلائیگا
چل نہین سکتے کبھی ہرگز تیری اُس کیل کی چال / ناز سے مین جو آنکلی کبک ایسی ٹھوکر کھائیگا
حسن کا جلوہ بھی کم ہے قمر بجلی سے نہین / چشم موسیٰ سے جو دیکھیگا اُسے غش آئیگا
آسما کی گردشین دور اُسکی سکونت ایک ہی / سیکڑون دل کے نگین سے ترے پیچ بنا
ایک عالم سے رسا سنتا ہون مین عشق اُسے / میری گردن تک ترے گیسو کا حلقہ آئیگا
منزو مصری کا ہنگامہ نہین رہنے کا گرم / آتش گل دامن باد صبا بھڑکائیگا
چار دیوار عناصر کی ہے وسعت کس قدر / شمشیر محبت کو تنگ کر دیگا جو دل گھبرائیگا
نوشیں ہو اُس پادشاہ حسن کا تخت روان / وہ صنم کو تیل کبھو دیجہ نہ گردو نہ اُٹھائیگا
لیلیٰ مریق بھی رہیگا زلف مشکین کا خیال / گور مین بھی میرے سر کے ساتھ سودا جائیگا
غم لگاوے منھ سے ساقی لب تر ہو دین / مجھکو دریا فرش تک کیا کشتی مے لائیگا
اپنی زلفون کے اُلجھنے سے خفا وہ شوخ ہو / سمجھے سیدھی بات کی اُستاد سے کہلائیگا
جو قدم کش سے بخار دل بھی ہوتا ہے شریک / کل فلک دن ابر آب آتشین برسائیگا
یہ صدا آئی ہے جو دیوانے کی زنجیر سے / اس جا ہے تو بیمار بیخودی مین پائیگا
آستان یار سے اُٹھنے کا نقش قدم تو کر / چھوڑ کر اس در کو سر در راہ سے ٹکرائیگا

شاپور رہزن نے پکار کے آواز دی اے شہنشاہ خوبی ماہ رنگ دو بول کی صدا تیرے جبین پر سعادت کے آثار ہون

یہ گرفتار کمند ... آبرو حاضر ہوتا ہی برق فرنگی تو بھاگ کے ایک درۂ کوہ مین جا کے چھپا ہمراہیان
قلاب نیزہ باز چھین لیا لیکر بڑھے ملکہ انجم ماہ طلعت نے کمان کیانی دوش سے اتاری اور پکار کے
کہا ای قلاب میرے نزدیک نہ آنا جو آوارۂ دشت مصیبت گرفتار دام الفت ہوا سکو ستانا
خوب نہین ہی جو قریب آئیگا میرے ہاتھ سے مارا جائیگا جب وہ لوگ بڑھے ملکہ نے تیر مارا ایک
سوار گھوڑے سے گر کے ادھر جہنم ہوا قلاب نیزہ باز لپکا اٹھا صاحب مین سینہ سپر ہوں نہایت
مضطر ہون تیر مژگان کا وار ہو کہ وہ تیر دل و جگر کے پار ہو ملکہ نے دیکھا ترکش مین تیر نہین ہین تیغ
ہلالی نیام انتقام سے کھینچا قلاب نیزہ باز قریب آگیا ملکہ انجم ماہ طلعت نے تلی وار دیے
قلاب ہر مرتبہ سپر روک لیتا تھا آخر تلوار خود پہ پڑی اچٹ گئی ہاتھ اٹھانے پہ پڑی زرہ کا کٹنا دشوار ہی
از خود ... ہاتھ تلوار کا پٹا کوئی کڑی کٹ گئی وہ بیکار ہو گیا قلاب نیزہ باز چاہتا ہی کلائی پہ
ہاتھ ڈالدون اس ظالم سرکش کو مرکب سے اٹھا لون برق پہ یہ مخفی ہی کہ درۂ کوہ سے یہ معاملہ
حیرت افزا دیکھ رہا ہی لیکن بلک بلک کے دعائین مانگ رہا ہی کہ ای خالق بینیاز ای کریم کارساز ای
پروردگار بندہ نواز اس ظالم کے ہاتھ سے ملکہ کو بچالے ادھر ملکہ کو بھی یقین مرگ ہو چلا چاہتی ہین
وہ حرکت کرون کہ یہ جھپٹ کے وہ تلوار کھینچے ایک ہاتھ مجھکو مار دے میرا خاتمہ ہو اس کشاکش سے
نجات ملے کئی چرکے ملکہ نے مارے کہ قلاب نیزہ باز زخمی بھی ہوا مگر ان زخمون کو راحت قلب جانتا
ہی زخمی ہو کے اپنے دشمن شمشیر پہ ہاتھ ڈالدیا ملکہ نے بخوف آبرو تلوار کو چھوڑ دیا قلاب نیزہ باز
نے چاہا کمر مین ہاتھ ڈال کے پشت زین سے اٹھا لون اسی وقت برق فرنگی کا کلیجا پھٹ گیا وہ
کوہ سے سر ٹکرا رہا ہی ملکہ انجم ماہ طلعت کے چہرے پہ ہوائیان اڑنے لگین چار جانب گھبرا کے
دیکھتی ہین نہ کوئی مونس نہ غمگسار نہ کوئی یار نہ مددگار اسی کے ملازم چار جانب سے سمجھاتے ہوئے
چلے آتے ہین کہ ای ملکہ عالم کیون خوف کرتی ہو ہمارا قلاب نیزہ باز میدان زبردست شہسوار ہی
کو مل و الکل بالاستقلال سلطنت کا سب اختیار آپ کو ہوگا ملکہ نے گھوڑے کو پیچھے ہٹایا قلاب نیزہ باز
تحسین کرتا ہوا ساتھ ساتھ چلا جب دیکھا کسی طور سے یہ سرکش نہین مانتی اس جنگل مین ایک کنوان ہی
ملکہ اسی طرف جاتی ہین چاہتی ہین اپنے کو کنوئین مین گرادون یون اپنی آبرو بچاؤن اس قصد کو قلاب
سمجھ گیا روک لیا ملکہ انجم ماہ طلعت نے ہاتھ جوڑ کے کہا ای شخص کیون مجبور کرتا ہی یہ
امورات بزبردستی ہوتے ہین اگر ضد کرے مار ڈالیگا مین تجھکو نہ قبول کرونگی یہ سر حاضر ہی کاٹ لے لیجا
قلاب نیزہ باز نے چاہا ملکہ کو پکڑے کہ آسمان سے ایک برق گری آسمین سے ایک پنجہ ظاہر ہوا
ملکہ انجم ماہ طلعت کو اٹھا کے لیگیا اسوقت قلاب نیزہ باز کی بیقراری و اشکباری کیا کہتا تھا
یارو یہ کیا غضب ہوا ملکہ کو کون اٹھا لے گیا اب میری زندگی کیونکر ہوگی تڑپ تڑپ کے اپنی
غم مین مر جاؤنگا

نظم

اس حور وش سے ہاے کیا ہی جدا ہمین
اس زندگی کے ہاتھ سے مرنا پڑا ہمین

دل جو نہ جان تھا تو جلا خاک تھا ہمین
غم بھی دیا فلک نے تو کیا بیمزا ہمین

شیرین نہین وہ خون کہ پیتے ہین جاے آب
شکوہ ہو اپنے طالع منحوس کا ہمین

کلام حضرت داغ نصیب دشمنان باشد
اب کلیمن ہین طبیعت مین کچھ ہین مستیان دل مین
عذاب غفلت قاتل سے رنج کشمکش مین ہون
ہر کیا ہو جیتا ہی ہمنفس کیونکر گذرتی ہی
ادا و ناز ایما چشم غمزہ کو وہ کوئی ہی
پسند آئی ہی اسد رجا زیست وہ شی ہمکو
خیال میزبانی ای نسیم دہلوی کبتک

اندھیری ہی پیوسا ہو کمان پھر جوانی ہے
ہوئی جاتی ہین آنکھین بند کیفیت جوانی ہی
مرد ہم مرگ بے تقصیر ہون جانفشانی ہی
جگر جلتا ہی دل پھٹتا ہی اشکون کی روانی ہی
تعلق جس سے ہو جائے بلائے ناگہانی ہی
نظر مین دھوپ بھی دشت مصیبت کا سہانی ہی
مجھکو بڑھتے ہوئے اب رخصت لطف جوانی ہی

ہر چند چاہتا ہی برق اپنے کو سنبھالے دل نہین سنبھلتا جنگل مین خاک اُڑاتا پھرتا ہی کبھی منھ کے بل گرتا ہی اُٹھتا ہی لیکن دل کھنچا جاتا ہی کلیجہ منھ کو آتا ہی قضا کار خواجہ عمرو تلاش مین برق کی نکلے تھے سب طرف خاک چھانی دل سے کہتے ہین ای عمرو یہ تو ظاہر ہی کہ برق کو سفاک جادو لیگیا لیکن نہین معلوم کہان پہونچا کہین پتہ نہین ملتا ایک پہاڑ پر ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے چڑھ گئے دل سے کہتے ہین ای خواجہ عمرو ایسے عیار طرار کا جدا ہونا بڑے غضب کی بات ہی کیا جھٹ پٹ عیاری کرتا تھا اتنی سی عمر پہ اپنی مرتا تھا اگر خدانخواستہ برق پر کوئی افتاد پڑی لشکر مین صاحبقران کے کوئی ایسا عیار جانباز سرفروش نہین ہی اسی سوچ مین خواجہ عمرو پہاڑ پر بیٹھے تھے کہ برق کے تڑپنے کی آواز کان مین آئی خواجہ عمرو نے سر اُٹھا کے دیکھا برق فرنگی جنگل مین نالہ مارا پھرتا ہی کچھ عمر کا شکفتہ نہ رہا تب بھی ہی اسقدر برق فرنگی کو بیقرار پایا کہ خواجہ عمرو گھبرا گئے پہاڑ سے اُترے پکار کے آواز دی ای برق کیون ای فرزند خیر تو ہی برق فرنگی دوڑ کے لپٹ گیا کہا اُستاد مینا تو کسی کام کا نہ رہا دل دلبر کے پاس ہی زندگی سے یاس ہی خواجہ عمرو نے جو پوچھا برق فرنگی نے رو رو کے سب حال بیان کیا کہ نعمان زمیندار اسکی دختر بلند اختر ملکہ انجم ما طلعت کو مین نے نکالا تھا پہاڑون سے گھیرے پروردگار نے اسکو بچایا اب کوئی جادوگر اُٹھا لیگیا مین اسی صحرا مین تڑپ تڑپ کے جان دونگا اس صحرا سے کہین نہ جاؤنگا عمرو نے ہر چند سمجھایا لیکن برق کا جوش و خروش بڑھتا جاتا ہی تب خواجہ گھبرائے کہ یہ جنگل مین تڑپ تڑپ کے مر جائیگا آخر خواجہ نے ناچار ہو کے شیشی عطر بیہوشی کی زنبیل سے نکالی کہا برق دیکھو یہ عطر کیسا ہی برق پیچھے ہٹتا جاتا ہی کہتا ہی اُستاد مجھے بیہوش کیجیے گا خواجہ کہتے ہین اس بیہوشی مین ہوشیاری ہی ہر چند برق پیچھے ہٹا عمرو نے شیشی عطر بیہوشی کی ناک سے لگا دی برق بیہوش ہوا خواجہ نے برق کا پشتارہ باندھا طرف اپنے لشکر کے بھاگے یہان صاحبقران زمان بعد فتح جنگ گذشتہ دربار مین بیٹھے ہین تمام سردار جمع ہین فرما رہے ہین کہ نہین معلوم برق پر کیا گذری چالاک برق اُٹھا کے آج کئی دن سے قبلہ و کعبہ بھی تلاش مین گئے ہین نہین معلوم کیا معرکہ ہوا یہ ذکر تھا کہ ہر کارے بعد جب ہوسلام نے عرض کی خواجہ عمرو برق فرنگی کا پشتارہ لیے ہوے آتے ہین امیر یہ خبر سنکر گھبرا گئے بادشاہ بھی تخت سے اُٹھے دربار گاہ پر آکے ٹھہرے دیکھا خواجہ عمرو پشتارہ بدوش آتے ہین امیر نے پکار کے آواز دی خواجہ خیر تو ہی عمرو نے کہا یا امیر عجب معرکہ گذرا برق تو سیڑی ہوگیا مین بیہوش کرکے لایا ہون امیر عمرو کو ساتھ لیکر بارگاہ مین آئے خواجہ نے برق کو ہوشیار کیا